کر لایا میرا کوئی کچھ نہ کر سکا بڑے بڑے ساحر تھے کسی کا سحر نہ کارگر ہوا اے ایوان منم خواجہ ثالث خضر انا ابن عمر ثانی منم ریش تراشندۂ ساحران و سر برندۂ جادوگران و قاتل کافران منم شاہ عیار پہلک طرار ابن شاہ عیاران و ابن شاہ عیاران خواجہ عمرو بن امیہ ضمری شاہزادہ ولایت اول ہون دیکھا اسکو عیاری کہتے ہین کیونکہ مین نے تیرے سحر کی تیلیان اپنے قبضہ مین کین پہلے کیونکر تیرے سحر کو ہٹا کر مین نے غارت کیا پھر تیلیان اپنے قبضہ مین لایا تو میرا کچھ نہ کر سکی بڑے بڑے ساحر تھے کسی نے نہ پہچانا کہ مین عیار ہون سب کو یقین ہوا کہ سامری ہون اے ایوان سامری کجا وہ کسی قعر دوزخ مین پڑا ہوا جلتا ہوگا وہ مرتد کہان اُس نے ایک عالم کو گمراہ کر رکھا ہے اُسکے لیے ہمیشہ آتش دوزخ ہے وہ کیونکر آسکتا ہے یہ بھی ایک عیاری تھی کہ مین نے اُسکی صورت بر عیاری کی کیونکہ مین نے خیال کیا کہ تم لوگ اب اور کسی فقرے پر نہ آؤ گے سوائے اسکے پس مین نے یہ عیاری کی تجھکو اس فقرے سے اپنے قریب بلا کر کہ آؤ سیر بہشت کرا دین نذر زنبیل کیا سب لوگ اسی خوشی مین بیہوش و بدحواس ہو گئے تھے کسی نے نہ دیکھا کہ مین نے کیا کیا تیرے سب سردار میرے پاس ہین مین سمندر کو بھی لیتا مگر ناچار ہو گیا کہ اُسپر حال کھل گیا اے ایوان تو نے ہمارے خدا کی قدرت دیکھی کہ کیونکر ہم سب کو تیرے شر سے بچایا اور کیونکر تیری اُن اشیاے سحر کو کہ جن پر تجھکو بڑا بھروسا تھا غارت کیا اور اُنپر میرا قبضہ کرایا کیونکر میرے شاگردون کو تیرے ہاتھ سے امان اور قتل ہونے سے محفوظ رکھا اور کیونکر تیرے لشکر کو ایک پل مین غارت کیا اور کیونکر تیری قید سے لشکر اسلام کے اُن سردارون کو رہا کیا کہ جو تو خیمہ مین قید کر آئی تھی اور اپنے نزدیک خوب پہرہ چوکی مقرر کر آئی تھی کس چالاکی سے میرے شاگرد برق ثانی نے عیاری کی کہ تیرے بنائے کچھ نہ بن سکا وہ اپنا کام کر کے چلا گیا تو پہچان نہ سکی کیسی چالاکی سے میرے خلیفہ قران ثالث نے تیری وزیرزادی عطارد فلک شیر کو قتل کیا وہ بہت بڑی ساحرہ تھی تو اُس نے بھی کچھ قران کا نہ کر لیا اے ایوان دیکھ مین کیونکر دربار سمندر سے بچ کر چلا آیا کہ میرا کوئی کچھ نہ کر سکا سمندر منھ دیکھکر رہ گیا تجھکو بھی لے آیا تو نے میرے خدا کی قدرت دیکھی کہ کیونکر اُس نے سب لشکر کی جان بچائی اب تجھکو قتل کرونگا جو تیرا سحر ہے سب برطرف ہوگا جو سردار تیرے سحر مین مبتلا ہین وہ رہا ہون گے صاحبقران کو اسم اعظم یاد آئے گا یہ میرے خدا کی قدرت ہے کہ اتنی بڑی ساحرہ کو زیر کر لیا ورنہ تو نے تو لشکر کا خاتمہ کر دیا تھا اے ایوان اسوقت تیرے خداوندون نے کچھ تیری کمک نہ کی یہ بلا آکر رد نہ کی اے ایوان میرا تو ایک خدا ہے اُسمین تو اتنی بڑی قدرت ہے تیرے تو تو نے دو سو خدا ہین اُنمین سے ایک نے آکر تیری مدد نہ کی اور وہ جو کہ اس وقت موجود ہین تو جسکی بندگی کرتی ہے جس بچہ شیطان نے اپنے کو خدا مشہور کر رکھا ہے ایک عالم کو گمراہ کر رکھا ہے سب اُسکو خداوند کہتے ہین وہ ایک مرتد ہے بچہ شیطان نے اُس نے سب کو بہکایا ہے اے ایوان سوائے معبود کے کوئی دوسرا خدا نہین ہے وہی سب کا خالق ہے اُسی نے ہر ایک کو پیدا کیا ہے وہی سب کا رازق ہے اُسی نے یہ سب اشیا خلق کی ہین ہم سب اُسکے بندے ہین وہ وحدہ لاشریک لہ ہے اُسکا کوئی شریک نہین وہ اکیلا ہے یہ اُسکی قدرت ہے کہ وہ ہر جگہ موجود ہے وہ بڑا معبود ہے یہ جتنے مرتد گذرے سب اُسکے بندے تھے انھون نے بسبب اپنی کم عقلی اور نادانی کے دعوے الوہیت و خدائی کیا اُنکے بہکانے سے ایک عالم گمراہ ہوا جمشید ملعون و سامری مردود کا کیا حال ہوا کہ اب تک آگ مین جل رہے ہین اے ایوان تو نے تواریخ مین لقاے بے بقا راندۂ درگاہ کبریائی خدائی کا حال دیکھا ہوگا کہ اُس کافر خاسر کو اٹھارہ ہزار ملک باختر کے باشندے سجدے کرتے تھے بخدائی مانتے تھے وہ مرتد برس دن کے بعد گنبد جہان نما مین

آگر اپنا چہرہ سب کو دکھاتا تھا بڑے بڑے پہلوان اُسکے مطیع تھے اُس نے بہشت و دوزخ بنائی تھی اُس نے اپنے عزیزون کے نام رکھے تھے کوئی جبرئیل قدرت کوئی میکائیل قدرت کوئی اسرافیل قدرت کسی کو اُس نے اپنا نبی مقرر کیا تھا ایک عالم اُسکی پرستش کرتا تھا دور دور اُسکی خدائی کا ڈنکا بج رہا تھا اُس نے علم کفر و نفاق بلند کیا تھا۔ مگر جب صاحبقران اول نے اُسپر لشکر کشی کی پہلے اُسکو دین اسلام کے قبول کرنے کی طرف رغبت دلائی اُسکے بعد جب اُس نے نہ قبول کیا تو مقابلہ ہوا میرے دادا خواجہ عمر عیار نے اُسکی ریش پر موت کر مونڈا اُسکو خبر نہ ہوئی یہ کیسا خدا تھا کہ بندے نے اُس کے ساتھ یہ حرکت کی اور اُسکو خبر نہ ہوئی اُس نے اُنکے پشم کا ایک بال بھی نہ کندہ کیا اُسی دن سے اُنکا لقب ریش تراشندہ کافران مشہور رہا پھر تو اُسکا یہ حال ہوا کہ وہ مخبوط خدائی چھوڑ کر بھاگا ہر ایک مقام پر پناہ گزین ہوتا تھا اور صاحبقران اول اُس کے عقب مین جاتے تھے اور اُس ملک کو تباہ کرتے تھے جس مقام پر نہ گیا مگر کہین پناہ نہ ملی کیون ایسا ہی خدا ہوتا ہی کہ بندے سے بھاگے اور پناہ نہ ملے آخر کو صاحبقران نے اُسکو قتل کیا کچھ بس نہ چلا اسی طور سے زبرجد شاہ و نمرود شاہ و فرعون نے خدائی مٹائی یہ کیسے خدا تھے یہ سب حال تم نے کتابون مین دیکھا ہوگا ان سب واقعات کو تم نے سُنا اور دیکھا کچھ عرصہ بھی ہوا اُسی طور سے صاحبقران ثانی نے بھی بہت سی خدائیان برباد کین چنانچہ زمرد ثانی وغیرہ نے چاہا تھا کہ پھر گلستان اسلام کو برباد کرین اور بجاے گلہاے اسلام کے خار کفر و بدعت کو لگائین مگر اُسکو صاحبقران ثانی نے نہ لگانے دیا اپنی تیغ صاعقہ بار سے قلع کیا صاحبقران نے اُنکے چراغ کفر و نفاق کی روشنی کو نہ پھیلنے دیا اپنی ہواے تیغ سے گل کر دیا ابھی کچھ زمانہ نہین ہوا ہی کہ آئینہ زندامہ جادو جو کہ طلسم آئینہ مین خدا بنکر بیٹھا تھا اور اُسکو اہل طلسم اپنا خدا جانتے تھے جب مقابلہ ہوا کچھ خدائی کام نہ آئی آخر کو فرار ہو کے نہ طاق مین آکر پناہ گزین ہوا ہی جسکے عقب مین ہمارے صاحبقران ثالث بموجب ارشاد صاحبقران ثانی اس طرف تشریف لائے ہین ای ایوان نہ طاقی خیال تو کرو یہ کیسے خدا تھے یہ سب سامان جو کہ ان سب نے درست کیے تھے ہو کیسے جب وہ سب مٹ گئے اسی صورت سے یہ خداوند تصویر بھی ہی کہ جسکی تم پرستش کرتی ہو سو یاد رکھو یہ بھی مثل اُنکے تیغ صاعقہ بار صاحبقران سے قتل ہوگا اُسکی بھی خدائی برباد ہوگی کیون اپنے کو حالت کفر مین قتل کرتی ہو یہ خیال کرو کہ اب تم میرے ہاتھ سے زندہ بچو محال ہی میرے خدا کی قدرت کو دیکھو کہ کیونکر اُسنے تمھارے ہاتھ سے مجھکو بچایا اور تم کو میرے قبضہ مین دیا یہ کب امید تھی اب تم اپنے خدا سے اس امر کی درخواست کرو کہ وہ تم کو میرے ہاتھ سے بچالے یا مجھکو اس امر کی سزا دے کہ جو مین نے تمھارے ساتھ کی ای ایوان سواے خداے برحق کے کہ جو سب کا خدا ہی اور کسی مین یہ قدرت نہین ہی وہ اگر چاہے تو کوہ کو کاہ کرے اور کاہ کو کوہ اگر وہ چاہے تو ابھی ایک قطرے سے دریاے ذخار پیدا ہو ابھی ایسا ابر آکر محیط ہو کہ جس سے بارش مروارید ہو یہ اُسی مین قدرت ہی کہ وہ سنگ سے لعل بدخشان پیدا کرتا ہی اور دیگر جواہرات زمین سے پیدا کرتا ہی یہ اُسکی قدرت کا ادنیٰ طفیل ہی کہ وہ صدف سے موتی پیدا کرتا ہی اُسنے آسمان و زمین بہشت و دوزخ شجر و حجر و دیگر اشیاے نادرات خلق فرمائے یہ عین اُسکی کبریائی ہی کہ وہ پردہ شب سے روز روشن کو پیدا کرتا ہی اور روز روشن سے شام ظاہر کرتا ہی دن کے لیے آفتاب عالمتاب کو خلق کیا تاکہ اہل دنیا اُسکی روشنی مین اپنے حوائج ضروری سے فراغت کرین رات

کے لیے ماہتاب و ستارے خلق فرمائے ہم لوگون کی راحت کے لیے وہ وہ اشیا خلق فرمائین کہ جن کی تعریف زبان سے نہین ہو سکتی ہی وہ ایسا رازق مطلق ہی کہ پتھر کے اندر جو کیڑا ہی اسکو بھی رزق پہونچاتا ہی یہ سواے اُس کے کوئی نہین کر سکتا ہی اُس نے غلہ پیدا ہونے کے لیے ابر بنائے تا کہ وہ برسین اُن کے سبب سے زمین سے غلہ پیدا ہو اور درخت ہر سبز رہین اُس نے ہم بندون کی راحت کے لیے ہوا خلق کی گلہاے خوشبودار پیدا کیے کہ جن کے سبب سے دماغ اکثر معطر ہوتے ہین اے ایوان اُسکی قدرت اسی امر سے ظاہر ہی کہ اُس نے ہم کو گوش و چشم لب و زبان ہاتھ پاؤن صدر و کمر مرحمت فرمائے کہ جن کے سبب سے ہم سُن سکتے ہین دیکھ سکتے ہین یہ دریافت کر سکتے ہین کہ یہ چیز شیرین ہی یا تلخ عقل عطا فرمائی کہ جس کے ذریعہ سے نیک و بد کا امتیاز کر سکتے ہین اس امر پر اُس نے اکتفا نہ کی اُس نے بزرگان دین و نبی پیدا کیے کہ وہ ہم کو راہ نیک بتائین اور کفر و ضلالت سے بچائین اُنپر جو جو ظلم اعداے دین نے کیے اُنھون نے اُسپر صبر کیا جسکے سبب سے اُنکو مرتبہ اعلی ملا یہ خیال کرنے کا مقام ہی کہ جو امر مین نے بیان کیے کسی نے ان خدائیون سے کیے ہین کہ جو اپنے کو خدا کہتے ہین یہ انکی شان عدالت تھی کہ اُس نے انکو پیدا کیا اور عقل و خرد سے بہرہ مند کیا تمام نعمات دنیا انکو دین اُسپر انھون نے کفران نعمت کیا اور اُس کے ساتھ ہمسری کا دعوی کیا خود خدائی کرنے لگے اُس نے بھی انکو انکے حال پر رہنے دیا کہ کبھی تو انکو خیال آویگا یہ کب خیال کرتے ہین اور زیادہ تر بد افعالی پر کمر باندھی اے ایوان خیال تو کرو کہ جو قطرہ نجس سے پیدا ہو اور اسکی غذا بھی ایک مدت تک وہ چیز ہو جو کہ نجس ہو وہ خدائی دعوی کرے اے ایوان خداوند کریم ان افعال و خواص سے بری ہی جو کہ بندون کے لیے ہین اور تیرے خداؤن مین یہ سب خواص تھے خدائی صفت یہ ہی کہ نہ اُس کے ہاتھ ہون نہ پاؤن نہ گوش و چشم نہ صدر و کمر نہ شکم و پشت ایک بقعہ نور ہو دیکھتا سب کو ہو اسکو کوئی نہ دیکھے سُنتا سب کی ہو ہر مقام پر موجود ہو ہر ایک بندے کے دل کا حال اُسپر روشن ہو تیرے خداؤن مین یہ صفات کہان ہین اور تیرے خداوند تصویر مین یہ صفت کہان ہی وہ تو سب مثل ہم سب کے تھے اور یہ تیرا خدا بھی مثل ہم سب کے ہی ہمارے خدا پر ہر ایک دل کا حال روشن ہی تیرے خدا کو اپنی پشت کی بھی خبر نہ ہوگی کہ پس پشت کیا ہوتا ہی خدائی صفت یہ ہی کہ وہ کسی سے نہ بنا ہو اُس کے سبب بنے ہون نہ اُس کے مان ہو نہ باپ نہ بھائی نہ بہن نہ زوجہ نہ بیٹا نہ بیٹی وہ ان سب باتون سے بری ہو یہ سب باتین ہمارے خدا مین نہین نہ اُس کے مان ہی نہ باپ نہ بیٹا نہ بیٹی نہ بھائی نہ بہن تمھارے خداؤن کے تو مان بھی تھی باپ بھی بیٹا بھی بیٹی بھی بھائی بھی وہ مثل ہم سب کے اپنی زوجہ سے مباشرت کرتے تھے یہ صفت خدا کی نہین ہی کہ مثل بندون کے اُسکو بھی ضروریہ کی ضرورت ہو وہ ان سب خواہشون سے مبرا ہی یہ سواے بندون کے اور کسی مین نہین ہی پس یہ اوصاف خدا کے ہین خدا کے اوصاف مین سے یہ بھی ایک صفت ہی کہ وہ عادل ہو ظالم نہو ظلم نہ پسند کرے حی ہو یعنی ہمیشہ زندہ رہے اُسکو مثل بندون کے فنا نہو ہمیشہ قائم ہو پس اپنی عقل سے دریافت کرو کہ یہ جو اوصاف مین نے بیان کیے ہین یہ سب تمھارے خداؤن مین تھے مین نے جہان تک دیکھا اور سُنا ان مین سے کوئی صفت اُنمین نہ تھی اے ایوان خیال تو کرو کہ بندے کو اُس نے کس طور سے پیدا کیا اور نو ماہ تک کیونکر اُسنے شکم مادر مین اُسکی پرورش کی اور قبل ولادت کے کئی دن پیشتر پستان مادر مین وہ شیر پیدا کر دیتا ہی اور کیونکر اُسکی پرورش کراتا ہی اگر وہ یہ محبت نہ دے تو کبھی پرورش اولاد کی نہ ہو سکے

اگر کوئی یہ کہے کہ انسان عقل رکھتا ہی وہ اس خیال سے کہ یہ ہمارے خون سے بنا ہی اس سبب سے پرورش کرتا ہو تو حیوان کو دیکھو کہ وہ کیونکر اپنے بچون کی پرورش کرتے ہین جب تک وہ اس قابل نہین ہوتے ہین اُنکی پرورش کی کوشش کرتے ہین جہان وہ اپنی فکر معاش کے قابل ہوے پھر اُنکو جدا کر دیتے ہین پس یہ الفت جو والدین کے دل مین ہوتی ہی یہ خدا کی طرف سے ہوتی ہی اگر وہ نہ الفت دے تو کبھی نہ پرورش ہو سکے پس ان سب امرون سے ثابت ہوا کہ وہی خالق ہی جو سب کو پیدا کرتا ہی اور ہماری پرورش کرتا ہی جس نے یہ سب نعمات خلق فرمائے وہ وحدہ لاشریک لہ ہی اُسکا کوئی شریک نہین ہی وہ یکتا ہی اُسکا کوئی ہمتا نہین پس ایسے خدا کی بندگی لازم ہی نہ اُس خدا کی کہ جو مثل ہم سب کے حوائج ضروری رکھتا ہو اور وہ بھی مثل ہم بندون کے پیدا ہو جسنے یہ سب اشیا خلق فرمائی ہین وہی سب کا خدائے برحق اور مطلق ہی ہم سب اُسکے بندے ہین ہم کو اُسکی بندگی لازم ہی اُس نے اپنی قدرت سے جن وانس وملک پیدا کیے ہین انسان کو خاک سے جن کو آگ سے ملک کو نور سے ہم کو اشرف مخلوقات کا خطاب عطا فرمایا ہم کو عقل سلیم عطا فرمائی کہ جس کے سبب سے ہم حرام وحلال کی تمیز کر سکتے ہین اُسی پر خداوند کریم نے نبی خلق فرما کر ان تیز وسیلے ہم کو آگاہ کر دیا کہ جو ہم پر حلال ہین اور حرام ہین اگر ایسا نہ ہوتا تو ہم بھی مثل حیوان غیر ناطق کے ہوتے ہم کو اُس نے حیوان ناطق مقرر فرمایا مگر ہماری جنس کو جنس حیوان سے جدا کیا ہماری پیدائش کا طریقہ دوسرا مقرر کیا پس ہم اُسکی صفت وثنا نہین کر سکتے ہین ہماری یہ لیاقت نہین ہی کہ ہم اُسکی حمد وثنا کر سکین مگر ہم اُسکو وحدہ لاشریک جانتے ہین اور اپنا خالق برحق ہم پر کیا منحصر ہی جمادات ونباتات بھی اُسکے وحدانیت کی گواہی دیتے ہین بموجب شعر مشہور گیا ہے کہ از زمین روید، وحدہ لاشریک لہ گوید، پس ایسے خالق کی بندگی لازم ہی اور وہی سب کا خدا ہی یہ سب خدائے باطل تھے صرف وسوسۂ شیطانی سے ان سب نے ایک عالم کو گمراہ کر رکھا تھا ای الیوان جب کہ قیامت کا دن ہوگا اور جو جو مر گئے ہین سب زندہ کیے جائنگے اُس دن یہ حال ہوگا کہ زمین تو آہنی ہوگی آسمان مسی ہوگا آفتاب سوا نیزے پر ہوگا ابھی تو آفتاب کی پشت اس طرف ہی بروز قیامت اُسکا مُنہ اوپر کو ہوگا تمازت آفتاب سے یہ حال ہوگا کہ ہر ایک انسان جلا جاتا ہوگا از سر تا پا پسینے مین ہر ایک ڈوبا ہوگا خداوند کریم تخت عدالت پر جلوہ فرما ہوگا ہر ایک اعمال نیک وبد کی پرسش ہوگی جن کے اعمال نیک ہون گے جنھون نے اُسکی راہ مین جہاد کیا ہوگا جنھون نے اُسکو بخدائی مانا ہوگا اُن کے اعضا گواہی دینگے کہ اس نے ہم سے افعال نیک کیے ہین ہم سے اس نے ہمیشہ نیک کام لیے ہین ای الیوان وہ دن ایسا دن ہوگا کہ سب نفسی نفسی کہتے ہونگے اپنے اعضا اپنے دشمن ہون گے کوئی کسی کا دوست نہ ہوگا میزان عدالت سامنے ہوگی سب کے اعمال تولے جاتے ہون گے پس جب اعضا اُن کے گواہی دینگے اور اُنکے اعمال بھی نیک ہونگے وہ داخل بہشت کیے جائینگے جن کے اعمال بد ہون گے اور اُن کے اعضا یہ گواہی دین گے کہ اسنے ہم سے بد افعال کرائے ہین چونکہ ہم اس کے قابو مین تھے بدین سبب ہم ناچار تھے پس وہ داخل دوزخ کیا جائے گا فرشتگان عذاب اُسکو کھینچ کر دوزخ مین لے جا کر ڈال دین گے اُسکو آتش دوزخ جلا دے گی اُسی دن ان سب خداؤن سے دریافت کیا جائے گا جنھون نے دنیا پر آکر گمراہی اختیار کی اور ہر ایک کو گمراہ کیا ہی ہر ایک کے ساتھ ایک مجمع اُنکے بندگی کرنے والون کا ہوگا خداوند کریم دریافت فرمائے گا کہ ہم نے تم کو دنیا پر اسواسطے خلق فرمایا تھا کہ تم ہماری برابری کرو اور دعوی خدائی کرو اور ہمارے بندون کو گمراہ کر دو اس لیے پیدا کیا تھا کہ ہماری

عبادت کرو اسکا جواب دو اس وقت وہ تمھاری خدائی کیا ہوئی کہ جو تم دنیا پر کرتے تھے وہ لوگ جو کہ یہان
خدائی کرتے تھے یا کرتے ہین کچھ جواب نہ دینگے خاموش سر جھکائے کھڑے رہینگے پھر جناب احدیت کی طرف
سے حکم ہوگا کہ بیان کرو اس وقت کیون نہین اپنی خدائی کی قدرت دکھاتے ہو تمھارے بندگی کرنے والے
بھی تمھارے ساتھ ہین اُن سب کی سوائے خاموشی کے کچھ جواب بن نہ آئے گا جواب بھی دینگے تو یہ دینگے
کہ ہم سے خطا ہوئی ہم نے ضرور ایک عالم کو گمراہ کیا سوائے تیرے کوئی خدا نہین ہے تو بیشک خدائے
برحق ہے ہم سب گمراہی پر تھے ہمنے بالکل دعوی باطل کیے تھے ہم بھی تیرے بندے ہین اور یہ بھی مگر
اُس وقت اس اقرار کرنے سے کیا ہوگا ایک مدت تک تو اپنی کفر ونفاق مین بسر کی اب اس اقرار سے
کیا ہوگا جب وہ اقرار کرینگے کہ ہم بندے ہین اور تو خدا ہے ہمارے دعوے باطل تھے صرف طمع دنیا کے
لیے تھے ہم یہ نہ جانتے تھے کہ ایک دن ایسا آئے گا کہ ہم کو اس افعال کی سزا ملے گی اگر ہم یہ جانتے تو
کبھی ایسے دعوے نہ کرتے اُس وقت خدا کی طرف سے خطاب ہوگا کہ ہم نے نبی خلق فرمائے اور ایسے
بندے خلق فرمائے کہ جنھون نے ہماری راہ مین جہاد کیے اور تم سب کو طرف دین اسلام کے رغبت دلائی
تم نے اُنکے کہنے کو نہ سُنا بلکہ اُنپر ظلم وستم کیے کہ وہ تمھارے ہاتھون سے پریشان ہوے مگر وہ تمھاری پند و
نصیحت سے باز نہ آئے اس وقت تم کہتے ہو کہ ہم اس امر سے واقف نہ تھے اس وقت تو کچھ اور خدائی دکھاؤ
کوئی قدرت نمائی کرو تاکہ یہ سب بندے جو تمھارے پیرو ہین تمھاری خدائی کا کرشمہ دیکھین یہ لوگ سر جھکا
لین گے اُس وقت فرشتگان عذاب کو حکم ہوگا کہ انکو لے جاکر انکے افعال کی مع انکے بندگی کرنے
والون کے سزا دو قعر دوزخ مین ڈال دو جیسی انھون نے دنیا پر جاکر ہماری ہمسری کی اور ہمارے
اس قدر بندون کو گمراہ کیا اُسکی سزا پائین اُس وقت میدان حشر مین تلاطم ہوگا بندگان معتوب کو
فرشتگان عذاب کشان کشان طرف دوزخ کے لے جائین گے اُس وقت اُنکا کوئی بچانے والا نہوگا
وہ ہر طرف چشم حسرت و یاس سے دیکھین گے کہ کوئی تو ہم کو پناہ دے مگر کوئی نہوگا اے ایوان یہ حال بروز
قیامت اُن خداؤن اور اُنکے بندگی کرنے والون کا ہوگا اور جنھون نے دین اسلام قبول کیا ہوگا اور
اُس مذہب باطل کو ترک کرکے کفار سے مقابلہ کیا ہوگا اور کفار کے ہاتھ سے قتل ہوے ہونگے اُنکا بڑا مرتبہ
ہوگا اُن کو بہشت مین جگہ ملے گی غلمان و حورین خدمت کے لیے ہون گے میوے جنت کے کھانے کو قصر
اعلی رہنے کو آب سلسبیل و کوثر پینے کو ملے گا جن لوگون نے دنیا پر اپنے خالق کی وحدانیت اور اُسکے
کل کامون کو تعقل کے ذریعہ سے پہچانا ہوگا اور یہ جانا ہوگا کہ یہ سب صنعت ہمارے خدا کی ہے جس نے
ہم کو پیدا کیا ہے اُسکا بڑا مرتبہ ہوگا پس میرے نزدیک تو بہتر یہ ہے کہ تو بھی اس مذہب باطل کو ترک کر اس
امر کو اپنے دل مین تو خیال کرنے کہ بفضل خدا سمندر ضرور شکست کھائے گا اور ہاتھ سے اہل اسلام کے
قتل ہوگا سمندریہ پر اہل اسلام کا قبضہ ہوگا نہ طاق بھی فتح ہوگا خداوند تصویر بھی تیغ صاعقہ بار
سے اہل اسلام کے واصل جہنم ہوگا نہ طاق پر بھی اہل اسلام کا قبضہ ہوگا آئینہ اندام بھی صاحبقران
کے ہاتھ سے مارا جائے گا ایوان تاجدار قتل ہوگا نہ طاق برباد ہوگا سمندریہ کے تو دن پورے ہو گئے
سمندر شاہ کا خاتمہ ہوا جاتا ہے اے ملکہ ایوان تو اپنی جان کو غنیمت جان اور دین اسلام قبول کر میری
اطاعت کر ورنہ یاد رکھ کہ تیرا جان بر ہونا میرے ہاتھ سے غیر ممکن ہے اور یہ بھی یاد رکھ کہ اب یہان دین اسلام
کا ڈنکا نہ بجنا خارج از امکان ہے آیندہ تجکو اپنے فعل کا اختیار ہے تو اپنے مزاج کی مختار ہے یہ جو خواجہ
نے کہا ایوان خاموش آنکھین بند کیے ہوے سُنا کی پہلے تو خیال کر رہی تھی کہ مین خواب دیکھ رہی ہون

جب خواجہ نے یہ تقریر کی تو اس نے آنکھ کھول کر دیکھا اب اسکو معلوم ہوا کہ خواجہ مجکو اسیر کر لائے ہین اور یہان مجکو باندھ دیا ہی اور میری زبان مین سوزن دی ہی جب یہ امر اسپر ثابت ہوا اسنے یہ بھی خیال اپنے دل مین کیا کہ در اصل اہل اسلام کا خدا اثر از بر دست و برحق ہی اور یہ سب خدا جو بیان کیے جاتے ہین باطل ہین یہ خیال کرکے خواجہ کی طرف اشارہ کیا کہ میری زبان سے سوزن نکالیے تاکہ مین کچھ کلام کرون یہ جو اشارہ سے الوان نے کہا خواجہ ثالث یعنی خضران بن عمر ثانی بھی ترسے بے خوف مثل اپنے باپ اور دادا کے ہین فوراً بڑھکر اسکی زبان سے سوزن لے لی اب اسکی زبان قابو مین آئی چونکہ ابھی تک یہ مسلمان تو ہوئی نہ تھی جب زبان قابو مین آگئی تو اس نے کیا خیال کیا کہ سحر کرکے کمند کو جلا دون اپنے کو قید سے رہا کرون خواجہ کو اسیر کرون اس حرکت کی سزا دون سحر جو یاد کرتی ہی بالکل یاد نہین بسبب برکت کمند آصفا و باصفا کے اسنے قصد کیا کہ کمند کو خوب زور کرکے توڑ ڈالون جس قدر زور اور طاقت کرتی ہی اسی قدر اور کمند کستی جاتی ہی جب اس نے دیکھا کہ نہ میرا سحر کام دیتا ہی نہ طاقت جب تو ناچار ہوئی اور خواجہ کی طرف مخاطب ہوکر کہا کہ ای خواجہ یہ جو تم نے بیان کیا کہ خدا ہمارا ایسا ہی اور ایسا ہی اور ہمارے خداؤن کی مذمت کی یہ سب تقریر تمہاری بہت درست اور راست ہی مگر ہمارے خداؤن مین بھی وہ قدرت تھی کہ جس کے سبب سے انھون نے زمین و آسمان خلق کیے ہم سے بندے پیدا کیے اور بہت سی قدرتین دکھائین اور جواب ہمارے خدا ہین انکی قدرت ظاہر ہی جس طور سے تم اپنے خدا کی تعریف کرتے ہو اور کہتے ہو کہ یہ سب اشیا ہمارے خدا نے خلق کین اور جو ہمارے خدا تھے اور ہین وہ سب باطل تھے اور ہین ہمارے خدا کے بندے ہین مثل ہمارے اور تمہارے بس یہی دلیل ہم بھی بیان کرتے ہین کہ یہ سب چیزین ہمارے خداؤن نے پیدا کی ہین اپنی قدرت سے پس کیونکر ہوسکتا ہی کہ مین ایسے جاگتی جوت کے خداؤن کو چھوڑکر خداے نادیدہ کی پرستش کرون اور اپنے مذہب قدیم کو ترک کرون یہ کو کبھی نہ ہوگا یہ کہکر الوان نے جھوٹ سچ بہت سی تعریف اپنے خداؤن کی کی خواجہ نے کہا کہ ای الوان مین نے تیرے روبرو خداوند کریم کی وحدانیت بیان کی مگر تیرے دل پر کچھ اثر نہ ہوا کسی شاعر نے سچ کہا ہی شعر

گلیم بخت کسے را کہ بافتند سیاہ ٭ باب زمزم و کوثر سفید نتوان شد ٭

کیونکر ہوسکتا ہی کہ تیرے قلب سیاہ پر میری تقریر اثر کرے یہ کیونکر ہوسکتا ہی جس کے مقدر مین دین اسلام سے مشرف ہونا نہ تحریر ہو وہ کیونکر مسلمان ہو تیرے مقدر مین قتل ہونا میرے ہاتھ سے کاتب تقدیر نے تحریر کیا ہی اور تیری قضا آگئی ہی پھر کیونکر تو ظلمت کفر سے نکلے اور روشنی اسلام سے تیری آنکھین روشن ہون تیرا قلب اس قدر تاریک بسبب ظلمت کفر کے ہو رہا ہی کہ وہ شمع اسلام کے نور کو قبول نہین کرتا ہی خیر مین اتمام حجت کے لیے پھر چند کلمہ بیان کرتا ہون اگر ابکی مرتبہ تو نے قبول کیا تو خیر ورنہ قتل کرونگا کیونکہ میرے قلب پر سانپ لوٹ رہے ہین کہ صاحبقران تیرے سبب سے سحر مین مبتلا ہین اور بہت سے سرداران اسلام دریاے سحر مین قید ہین جب تو قتل ہوگی وہ لوگ رہائی پائین گے یہ کہکر خواجہ نے اور چند کلمے وحدانیت خدا مین بیان کیے اور ہر طرح ثابت کیا یہ تقریر خواجہ نے اس طور سے بیان کی کہ فوراً الوان کے دل پر سے زنگ کفر برطرف ہوا خواجہ نے اپنی آب تقریر سے زنگ کفر کو صفحہ دل الوان پر سے دھو دیا خواجہ کی تقریر سنکے الوان نے جو خیال کیا تو اس کے دل نے اس سے کہا کہ خواجہ سچ کہتے ہین کہ یہ سب خداے باطل تھے کسی نے میری آکر کمک نہ کی اور خیال کرنے کا مقام ہی کہ اہل اسلام

کس بلا مین مبتلا تھے اور کیونکر وہ رہا ہوے مین نے سب عیارون کو اسیر کر لیا تھا وہ کیونکر میرے قبضہ سے نکل گئے اس سے دریافت کرنا چاہیے کہ یہ کیونکر مجکو اسیر کر لایا کیونکہ جہان مین بیٹھی ہوئی تھی وہان بڑے بڑے ساحر بردست تھے یہ کیونکر مجکو گرفتار کر لایا گو یہ امر بخوبی ظاہر ہی کہ خداے نادیدہ نے کس طور سے اُن سردارون اور عیارون کو بچایا اور کس آسانی سے عطارد میری وزیرزادی قتل ہوئی کہ جسکی نسبت یہ گمان بھی نہین ہو سکتا تھا کہ کوئی اسکو قتل کرے گا اور یہ سب رہا ہون گے مگر کس آسانی سے برق تانی نے عیاری کرکے سب کو رہا کیا اور میرے لشکر کو تباہ کیا کہ کوئی باقی نہ رہا اور قران ثالث نے کس عیاری سے عطارد کو قتل کیا کہ مجکو خبر بھی نہ ہوئی دراصل یہ سب اہل اسلام کے خدا کی برکت ہی اگر تمھارے خدا برحق ہوتے تو کبھی ایسا نہ ہوتا ضرور خبر لیتے اور اُن دشمنون کی طاقت ہم نہ ہوتی اور یہ نوبت نہ ہوتی مین نے کس تدبیر سے عیارون کو اسیر کر لیا میری تیلیون نے سب کو اسیر کر کے میرے حوالہ کیا مگر جب خواجہ و قران کو پکڑنے گئین تو غائب ہو گئین ایک بھی نہ آئی جب مین بہت پریشان ہوئی تو سامری بہشت سے تشریف لائے وہ تیلیان اُن کے پاس تھین بلکہ خواجہ و قران بھی اُن کے پاس تھے یہ کیا ہوا کہ مین اسیر ہو گئی مین تو بموجب سامری کے فرمانے کے بہشت کی سیر کو اُن کے قریب آئی تھی پھر مجکو خبر نہ ہوئی کہ کیا ہوا یہ امر اپنے دل مین خیال کر کے یہی تقریر خواجہ سے کی خواجہ نے جواب دیا کہ اے ایوان تو بڑی نادان اور احمق ہی بھلا یہ کیونکر ہو سکتا ہی کہ جب تک اُنکی قضا نہ آتی وہ کیونکر تیرے ہاتھ سے مارے جاتے بلکہ تیرے لشکر اور عطارد کی قضا آ گئی تھی کہ وہ لوگ مارے گئے اسی سے قدرت خداوند کریم ظاہر ہی اے ایوان تو ہی دیکھ کہ تو نے کس طور سے عیارون کو اسیر کیا اور مین نے کیونکر تجھ سے لے لیا اے ایوان تجکو اپنی تیلیون پر بھروسا تھا وہ بھی میرا کچھ نہ کر سکین مین نے اُنکو بھی اسیر کر لیا اور تیرے اوپر عیاری کی تو ایسی احمق ہی کہ تو نے یہ بھی نہ خیال کیا کہ بھلا سامری کہان اور پردہ دنیا کہان فرض کردم کہ وہ بموجب تم سب کے گمان ناقص کے خدا تھے اور بہشت مین جا کر مقیم ہوے تھے تو اُنکو کیا غرض تھی کہ وہ یہان آتے اور دربار مین شریک ہوتے بس یہ خیال دل مین کرنے تھی اُنکو کیا ضرورت تھی کہ وہ بندونکے پاس آتے یہ نہین ہو سکتا ہی بس اگر ایسا ہوتا تو وہ کیا یہان آتے جس بندے سے کے بلانے کی ضرورت ہوتی وہ اُسکو طلب کر لیتے اری ایوان یہ سب عیاری تھی مین نے اسی سبب سے یہ عیاری کی تھی تاکہ مین تیرے اوپر قبضہ کر لون یہ کہکر سب اپنی عیاری کی حالت بیان کی اور کہا کہ مین نے تجکو اس تدبیر سے اسیر کر لیا مین تو سمندر اور کل اہل دربار کو اسیر کر لیتا اور آج سبکا خاتمہ کرتا مگر ابھی اُنکی زندگی باقی تھی اُنکا رشتہ حیات ابھی قطع نہ ہوا تھا کہ سمندر کو اُس کے ایک دوست زحل جادو نے آکر خبردار کیا وہ ہوشیار ہو گیا اور لاکھ لاکھ تدبیر کی کہ مجکو اسیر کرے یا قتل مگر کوئی میرا کچھ نہ بنا سکا مین بلاخوف چلا آیا اری ایوان تیرے اور تیرے سردارون کا پیمانہ عمر لبریز ہو گیا تھا کہ مین نے اُن سب کو اسیر کر لیا تیرے سب سردار میرے پاس اسیر ہین اری ایوان سامری و دیگر ساحران جو کہ دعوے خدائی کرتے تھے وہ سب بچہ شیطان تھے اور جو کہ اب موجود ہین وہ بھی اُسی قسم سے ہین ان سب پر لعنت کر اور دین اسلام قبول کر یہ تقریر جو خواجہ نے کی اور وحدانیت خدا بیان کی زنگ کفر آئینہ دل ایوان سے تو دور ہو چکا تھا اور نور اسلام اپنا جلوہ کر چکا تھا شمع اسلام نے اپنی روشنی سے اُس کے قصر قلب و دل کو روشن کر دیا تھا خواجہ سے کہنے لگی

کہ اے خواجہ مین دین اسلام اس شرط سے قبول کرتی ہون کہ تم مجھ سے اس امر کی امید نہ رکھنا کہ مین
تمہاری شریک ہوکر سمندر شاہ سے مقابلہ کرون اور اسکو یا اُس کے اہل لشکر کو قتل کرون کیونکہ اسکے
کئی سبب ہین اول تو یہ کہ میری بھائی سے اور سمندر شاہ سے بڑی ملاقات تھی اور مین سمندر شاہ
کو مثل بھائی کے خیال کرتی ہون بھلا تم ہی بتاؤ کہ کسی بہن نے آج تک اپنے بھائی کو قتل کیا ہی جو مین
قتل کرون اور دوسرے مجکو خود اُس سے ایک اُنس دلی اور محبت قلبی ہی مین کیونکر یہ گوارا کرونگی کہ جس سے
محبت ہو اُس سے ساتھ بدی کے پیش آؤن اور اسکو قتل ہوتے دیکھون مین جو یہان آئی تھی تو صرف محبت
سمندر مین آئی تھی اُس کے دشمنون کو قتل کرتی صرف یہ بہانہ تھا کہ مین اپنے بھائی اور نانی کے خون
کا عوض لینے آئی ہون اگر یہ ظاہر کرتی کہ سمندر کی کمک کو آئی ہون تو سمندر کو غرور ہوتا کیونکہ اُسنے
اکثر مجکو اور میرے بھائی کو طلب کیا مگر مین نے اور میرے بھائی نے چند سببون سے انکار کیا اول تو ہم اور
وہ ایک مدت تک ایک بادشاہ کے یہان رہے ہم ملازم تھے اور وہ بادشاہ کا لے پالک تھا مگر ہمارا اور
اُسکا مرتبہ ایک تھا جب اُسکو یہ ثروت اور حشمت نصیب ہوئی ہم نے اور بھائی نے یہ خیال کیا کہ اب
سمندر سے ملنا محض نادانی ہی کیونکہ وہ ہم کو نظر حقارت سے دیکھیگا اور کچھ وقعت نہ کریگا ہم کو صدمہ
ہوگا بس اس سے کنارہ کشی بہتر ہی اس سبب سے کوئی عذر معقول کر دیا دوسرے ہم نے اور بھائی نے
ملازمت خداوند نہ طاق کی ترک کی اور اپنے مقام پر آکر سحر کو اپنے درست کرنا شروع کیا ایسی محنت
و مشقت کی کہ ہمارے مثل کوئی نہ تھا بھائی نے وہ ایک سحر تیار کیا کہ اُسکے سبب سے ہم نے سرکشی کی خداوند
کو خراج دینا موقوف کر دیا اس سبب سے کہ یہ امر ہم کو بہت ناگوار ہوا کہ سمندر کو خداوند نے ہم پر فوق
دیا گو ہم لوگ عرصہ بعید سے خداوند کے نمک خوار تھے اور بہت سی خیر خواہیان کین اُسکا کچھ خیال
نہ کیا بس ہم نے سرکشی پر کمر کسی بڑی بڑی کوشش کی گئی کہ ہم خراج دین مگر کچھ نہ ہوا اسی سبب سے
ہم کو سمندر سے بھی رنج تھا گو وہ بے خطا ہی اسکی کوئی خطا نہ تھی دوسرے یہ خیال کیا کہ ہم لوگ تو خداوند
سے سرکشی پر آمادہ ہین کہین ایسا نہ ہو کہ سمندر ہم کو غافل پاکر اور اسیر کرکے خداوند کے سپرد کر دے
ہم تو اُسکی محبت اور دوستی پر اُس سے غافل ہون وہ پردہ الفت مین ہم سے عداوت کرے صرف
بخیال خیر خواہی اور نمک حلالی کے اس وجہ سے ہم ہمیشہ اُس کے پاس آنے سے انکار کرتے رہے
جب بھائی صاحب برائے علاج نانی امان یہان آئے اور سمندر نے اُنکی قدر و منزلت کی اور کوئی
کبر و غرور کی بات نہ کی بہت اچھی طرح سے پیش آیا بہت عزت و آبرو کی اور بڑی خاطر سے ملاقات کی جو کچھ
بھائی صاحب نے کہا اُس نے بسر و چشم قبول کیا اسکی ہم کو امید نہ تھی اے خواجہ تم خود واقف ہو جس
طور سے سمندر پیش آیا اُس نے بھی وہی طریقہ برتا جیسا کہ قبل مین ہمارے اُس کے برتاو تھے یہان
تم نے بھائی صاحب کو قتل کیا بھائی صاحب قتل نہ ہوتے نہ وہ اپنے ایسے سحر کو یون برباد کرتے یہ صرف
الفت سمندر اور اُس کے برتاو نے کیا جب مجکو اس امر کی خبر ہوئی چونکہ مین تو سمندر کے ملاقات
کی مشتاق تھی یہان آئی اُس نے ابھی تک میرے ساتھ کوئی بُرائی نہین کی نہ کسی قسم کی میری بے عزتی
کی نہ میرے ساتھ کوئی خراب برتاو کیا بلکہ وہ اپنا بزرگ مجکو خیال کرتا ہی اور بہت عزت کرتا ہی اسی کے صلہ مین
بھائی نے بھی اپنی جان لڑا دی اور اس نوبت کو پہونچی کہ مثل گنہگارون کے تمہارے روبرو بندھی ہوئی کھڑی
ہون اور کچھ نہین کر سکتی ہون صرف اُسکی الفت اور عزت کرنے کا سبب ہی نہ وہ اس طور سے پیش آتا نہ
ہم کو اس امر کی جرأت ہوتی تیسرے سمندر میرے سامنے کا بچہ ہی مین نے اُسکو گود دیون مین پالا ہی

پھر یہ کیونکر ہو سکتا ہی کہ مین تمھاری شریک ہوکر اُس سے مقابلہ کرون جو تجھے مین نے اُسکا نمک بھی کھایا ہی
پس ایسی حالت مین اُس سے مقابلہ کرنا بالکل خلاف ہی اور نمک حرامی ہی ہان اگر وہ کوئی بے عنوانی
کرتا اور میری عزت وآبرو نہ کرتا اُس وقت مین ایسا ہو سکتا تھا پس اس امر سے مین آپکے شریک
ہوکر سمندر سے مقابلہ نہ کرونگی ہان جب کسی اور سے مقابلہ ہوگا اور کوئی وقت سخت آپ پر یا آپ کے
لشکر پر پڑے گا آپ مجکو یاد فرمائین گے یا مجکو خبر ہوگی مین آکر ضرور کمک کرونگی اور اپنی جان عزیز آپ پر
اور صاحبقران پر نثار کرونگی کیونکہ مین آپکے احسان سے سر نہین اُٹھا سکتی ہون اول تو یہ کہ آپ
نے مجکو دین اسلام بتایا جو کہ سچا دین ہی اور کفر وضلالت سے نکالا دوسرے یہ بہت بڑا احسان کیا
کہ مجکو قتل نہ کیا اگر آپ قتل کر ڈالتے تو مین کیا کرتی کسی کو خبر بھی نہ ہوتی سوے جہنم چلی جاتی وہان آگ
مین جلائی جاتی پس یہ دونون آپ کے احسان تاحیات اپنے مین فراموش نہ کرونگی اور آپ کی بندہ
احسان رہونگی اور آپکے دشمنون سے علاوہ سمندر کے مقابلہ کرونگی جہان تک ممکن ہوگا اپنی جان
عزیز نہ کرونگی اُن کے قتل کی کوشش کرونگی کیونکہ ابھی تو صاحبقران کو بڑے بڑے مرحلے طی کرنا ہین کوئی
سمندر ہی پر خاتمہ اس جنگ وجدل کا نہین ہی اور اس امر سے بھی آپ اطمینان رکھین کہ اگر آپ کے
شریک ہوکر سمندر سے مقابلہ نہ کرونگی تو مین اُسکی بھی شریک ہوکر آپ سے مقابلہ نہ کرونگی مین یہان سے
سیدھی اپنے مقام کو چلی جاونگی اور ایک گوشہ مین بیٹھکر عبادت خدا کرونگی اور اُس مقام پر سے کبھی
باہر نہ آونگی ہان جب کوئی وقت سخت آپ پر آئے گا اُس وقت ضرور آونگی یا جو کوئی بلا آنے والی
ہوگی اور مجکو معلوم ہوگا اُس سے آگاہ کرونگی پس اگر آپ کو ان دونون شرطون سے میرا مسلمان ہونا
قبول ہو تو رہا فرمائیے ورنہ آپ کو اختیار ہی مین ان شرائط سے مسلمان ہوئی ہون خواجہ نے یہ تقریر
الیوان کی سُنکے تامل کیا بعد تھوڑی دیر کے کہا کہ ای الیوان یہ مجکو کیونکر یقین آئے کہ تو سمندر کی
شریک نہ ہوگی اور نہ مقابلہ کرے گی سمندر کی طرف سے کیونکہ جب یہ امر میرے اوپر ظاہر ہو چکا ہی کہ تو
سمندر سے الفت رکھتی ہی اور اُس الفت کے سبب سے میری شریک ہوکر اُس سے مقابلہ نہین کرتی ہی
پس جب تیرا اُسکا سامنا ہوگا اور تو اُسکو مایوس پائے گی ضرور اُسکی شریک ہوکر مقابلہ کرے گی
پس اُسوقت جب مین تجکو یاد دلاؤنگا کہ تو نے کیا اقرار کیا تھا تو اُس وقت جو مناسب ہوگا تو جواب
دے گی مجکو پھر تیرے اسیر کرنے کی تکلیف ہوگی تو تو دھوکا کھا چکی ہی میرے مکر مین مشکل سے آگئی مگر مین
وہ عیار ہون کہ تجکو پھر اسیر کرونگا یہ امر میری دانائی کے خلاف ہی کہ اس وقت تو مین تیرے مکر
مین آکر تجکو رہا کر دون اور اپنے کو آیندہ زحمت مین مبتلا کرون اور بندگان خدا جو کہ تیرے ہاتھ سے اُسوقت
مین لشکر صاحبقران کے قتل ہون اُنکا خون اپنے سر پر لون مین ایسا نادان نہین ہون کہ تیرے
فریب مین آؤن مین خود ہزارون کو فریب دیا کرتا ہون ایسے ایسے مکر میرے روبرو ہمہ وقت حاضر
رہتے ہین پس مین تو کبھی یہ امر قبول کرونگا دیدہ ودانستہ اپنے کو آفت مین نہ مبتلا کرونگا یہ جو خواجہ
نے تقریر کی الیوان نے کہا کہ ای خواجہ تم اس امر سے مطمئن رہو کہ مین اپنے قول کے خلاف کرون
اس وقت تم سے اپنی جان بچانے کے لیے مکر کر کے مسلمان ہون اور تم سے جھوٹ بولون اور اپنی جان
بچاؤن جب تم مجکو رہا کر دو مین تم سے منحرف ہو جاؤن اور پھر تم سے مقابلہ کرون ای خواجہ مین یہ امر کر کے
اپنے کو تمام عالم مین عہد شکن وپیمان شکن مشہور کرون اور مثل ہلال عید کے انگشت نما ہون ہر ایک
صاحب میری صحبت سے احتیاط وپرہیز کرین اور میرے قول کو دروغ جانین ای خواجہ انسان کے

جسم بھر مین ایک زبان ہی اسی زبان کے ذریعہ سے انسان ہر امر کا اقرار کرتا ہی اور لوگ اُسکی زبان پر اعتبار کرتے ہین پس جب زبان ہی کا ٹھیک نہ ہو اور وہ اپنے قابو مین نہ ہو تو بیکار ہی کہ کسی وقت کچھ کہا اور پھر اُس کے خلاف کیا جو صاحبان وضع ہین وہ جو زبان سے کہتے ہین کبھی اُس کے خلاف نہین کرتے ہین چاہے پھر سر تن سے جدا ہو جائے جو اقرار کر لیا کبھی اُس کے خلاف نہ کرینگے جو کہ عالی خاندان ہین اور جن کے حسب و نسب مین فرق نہین ہی وہ کبھی اپنے قول و قرار سے نہین پھرتے ہین جان جانے کو اچھا جانتے ہین مگر اپنی بات سے پھرنے کو برا خیال کرتے ہین اے خواجہ جس کے باپ یا مان مین فرق ہوتا ہی اُسکی دو زبانین ہوتی ہین اور جو ایک مان اور ایک باپ سے ہوتا ہی اُسکی ایک زبان ہوتی ہی پس میری تو ایک ہی مان اور ایک ہی باپ تھا مین اس امر کا اقرار کرتا ہون کہ اگر میری جان بھی جاتی رہیگی تو اب مین کبھی سمندر کے شریک ہو کر اہل اسلام سے مقابلہ نہ کرونگی تم پر کیا منحصر ہی جو کوئی اہل اسلام سے ہو اور تمہارے مقابلہ کا تو دل مین خیال بھی نہ لاؤنگی ہان اگر میرے باپ یا مان مین فرق ہوتا تو مین ایسا کرتی اے خواجہ جس کے باپ دو ہین اُسکی زبانین بھی دو ہین اگر سمندر مجکو قتل کرنے پر بھی آمادہ ہوگا اور قتل بھی کر ڈالیگا مگر مین اُسکی شرکت نہ کرونگی قتل ہونا گوارا ہی مگر مین اپنے قول سے نہ پھرونگی جو تم سے قول کر لونگی اُسکے خلاف کبھی نہ کرونگی اسوقت کا قول و قرار میرے سر کے ساتھ ہی اسی طور سے اگر تم مجکو اس وقت خواہ اور کسی وقت قتل کر ڈالو یہ کہو کہ مین اس شرط سے تجکو قتل نہ کرونگا کہ تو سمندر سے مقابلہ کر اور اُسکو قتل کر تو اپنا قتل ہونا قبول کرونگی مگر سمندر سے مقابلہ نہ کرونگی کیونکہ سمندر نے میرے ساتھ اسوقت تک کوئی برائی نہین کی ہی پس کیون مین اُس کے ساتھ برائی کرون اور اپنے کو انگشت نما کرون کہ الوان نے بخوف جان اہل اسلام کی شراکت کرکے سمندر سے مقابلہ کیا اور برسون کی ملاقات کا خیال نہ کیا ہان اگر سمندر کوئی برائی بھی کرتا تو اُس وقت بھی مین ایک مرتبہ درگذر کر جاتی اور اُسکو سمجھاتی اگر وہ خیال کرتا اور کوئی حرکت نہ کرتا تو خیر ورنہ اُس وقت مین جب اُس سے بڑی بڑی میرے خلاف طبع حرکتین ہوتین اُسوقت ضرور دشمن ہو جاتی دوسرے اگر اب کوئی میرے خلاف مزاج سمندر سے حرکت ہو اُس وقت ہان ٹھیک ہی کہ مین پہلے اُس سے عذر کرون وہ اگر اُسپر نادم ہو اور قائل ہو تو خیر ورنہ اُس وقت مین مین اپنی راے سے کام لون جو راے میری راے دے اُسپر عمل کرون پس مین ایسی حالت مین سمندر سے خلاف نہین ہو سکتی ہون نہ اب اُس کے شریک ہو سکتی ہون اُسکی تو شراکت غیر ممکن ہی کہ مین اُسکے شریک ہون کیونکہ میرے اُسکے زمین آسمان کا فرق ہی کیونکہ وہ کافر ہی اور مین متبع اسلام ہوتی ہون پس کافر اور مسلمان کی شراکت کیسی اے خواجہ تم اس امر کا خیال نہ کرنا کہ مین اس وقت تم کو دھوکا دے کر اپنی جان بچا لون یا خوف جان سے مکر کرتی ہون مین مرنے سے نہین ڈرتی ہون نہ خوف جان سے مکر کرتی ہون کہ اس وقت تم مجکو رہا کر دو اور مین تم سے دغا کرون اور اپنے ذمہ یہ الزام لون کہ الوان نے خوف جان سے خواجہ سے مکر کیا اور ایک جھوٹا اقرار کرکے اپنی جان بچائی یہ بڑی مکارہ ہی اسکی بات کا اعتبار نہین ہی ہر در اسکے باپ مین فرق تھا جب تو اسکی زبان مین بھی فرق ہوا اگر یہ خواجہ سے جھوٹ نہ بولتی تو اسکو خواجہ رہا نہ کرتے ضرور قتل کرتے اس نے اپنی بات کا کچھ خیال نہ کیا جو کہ صاحبان لیاقت اور صاحبان وضع ہین اُن کے نزدیک میری کچھ قدر نہ ہوگی اور کوئی میری عزت نہ کرے گا اگر مین اپنے قول پر قائم رہونگی تو سب قدر کرینگے اور میرا نام نیک ہمیشہ دنیا پر قائم رہیگا گو تاوان برا کہین گے مگر نیکے کہنے سے کیا ہوتا ہی وہ اپنا سر کھائین گے اے خواجہ اگر مین اپنے قول کی صادق نہ ہوتی اور مین یہ خیال کرتی کہ مجھ سے پابندی

شہید نہ کی جاؤنگی تو مین کبھی اس امر کو تم سے نہ کہتی نہ کبھی ایسی تقریر کرتی دوسرے طریقہ سے اپنی جان
بچاتی تم سے مکر کرتی اب یہ مین کبھی نہ کرونگی کہ مسلمان ہوکر پھر کفر اختیار کرون اور اپنے کو راہ ضلالت
مین سرگردان کرون یہ کام عقلمندون کا نہین ہی ای خواجہ جو مین اسوقت کہتی ہون اُسی پر قائم
رہونگی اُس کے خلاف نہ کرونگی ای خواجہ جب آپ مجکو رہا کرینگے مین یہان سے سیدھی اپنے مکان
پر جاؤنگی ایک گنبد بنا کر اُسمین بیٹھ کر عبادت کرونگی کبھی باہر نہ نکلونگی ہان جب آپ طلب کرینگے
اُس وقت کی تو قسم نہین کھاتی ہون یا جب مجکو یہ معلوم ہوگا کہ اہل اسلام پر کوئی بلا آئی ہی اُسوقت
ضرور اُس گنبد سے باہر آؤنگی ورنہ کبھی نہ باہر آؤنگی نہ اب مین سمندر کے پاس جاؤنگی کہ مجکو اُسکی
صورت دیکھکر کچھ خیال ہو نہ مین اپنے حال سے سمندر کو آگاہ کرونگی سیدھی اپنے مقام کو جاؤنگی جو کچھ
مال و اسباب میرا یہان ہی سب مین نے سمندر کو دیا اُس سے بھی ہاتھ اُٹھا دیا کیونکہ جب مجکو دنیا سے کوئی
غرض نہین ہی تو مال دنیا میرے کس کام کا ہی خواجہ اب آپ چاہیے میرے قول پر اعتبار فرمائیے
چاہیے نہ فرمائیے جو کچھ مجکو عرض کرنا تھا مین نے عرض کیا قبول فرمانے کا آپ کو اختیار ہی جب یہ تقریر
ایوان نے اپنی ختم کی خواجہ خاموش کھڑے سُنا کیے جب وہ ختم کر چکی خواجہ نے اُسکی تقریر دل
لگا کر سُنی اور خیال کیا تو اُس کے کلام سے بوے صداقت پائی گئی اور سارا کلام اُسکا صداقت
سے خواجہ نے مملو پایا اور اُسکی پیشانی پر نور اسلام کو بھی پایا اور اپنے دل مین خیال کیا کہ یہ جو کچھ
کہتی ہی سچ کہتی ہی اور اپنے قول پر دائم رہیگی اور کبھی اپنے عہد سے نہ پھریگی قول کی دھنی معلوم
ہوتی ہی اور یہ بھی ثابت ہوتا ہی کہ مسلمان بھی ہوگی کیونکہ اسکے چہرے پر آثار اسلام پائے جاتے ہین
یہ تصور کر کے اور کچھ دیر فکر کر کے خواجہ نے سر اُٹھا کر کہا کہ ای ایوان ہم لوگ تو ظاہر پرست ہین
گو ہر ایک کے دل کا حال بخوبی جانتے ہین کہ یہ مکر کرتا ہی یا سچ کہتا ہی مگر شرع سے مجبور ہین کہ ہماری شرع مین
یہ امر ہی کہ جو دین اسلام قبول کرے اُسکو قتل نہ کرو خواہ وہ کسی طور سے قبول کرے خواہ مکر کرتا ہو خواہ
در اصل اسلام قبول کرنے پر راضی ہو تم اُسکو رہا کر دو خدا فرماتا ہی کہ ہم اُسکے حال سے واقف ہین اگر
وہ بُرائی کریگا ہم اُسکو بدی کی سزا ضرور دینگے ای ایوان تو نے جو کچھ کہا مین نے قبول کیا مگر ساتھ
دو شرطون کے اول تو یہ کہ تو اسم اعظم صاحبقران رہا کر دے اور اپنے دریاے سحر کو مٹا دے اور سب
اہل اسلام کو رہا کر دے اُنپر سے اپنا سحر اُتار لے اور صاحبقران پر سے بھی اور یہان سے چلی جا اور جو کچھ
تو نے کہا ہی اُسپر پابند رہ دوسرے یہ کہ اب کبھی سمندر رہ مین نہ آنا اگر تو اسکے خلاف کرے گی تو یاد رکھ
کہ مین ابکی مرتبہ تجکو زندہ نہ چھوڑونگا ایوان نے جواب دیا کہ خواجہ مین نے پہلے ہی عرض کیا ہی کہ
مین اب سمندر رہ نہ جاؤنگی نہ سمندر کے شریک ہونگی جب مین اقرار کر چکی ہون تو پھر کیون مین اپنے
اقرار کے خلاف کرونگی یہ کبھی نہ ہوگا کہ اقرار کے خلاف کرون دوسری شرط کا آپکے مین خود اقرار
کر چکی ہون پہلے شرط کا آپ کے یہ جواب ہی کہ مین نے پہلے ہی اس امر کا اپنے دل مین قصد کر لیا تھا کہ
جب آپ مجکو رہا فرمائینگے مین پہلے اسم اعظم امیر رہا کر دونگی اُسکے بعد اُنپر سے اپنا سحر اُتارونگی
دریاے سحر کو مٹا دونگی اہل اسلام کو رہا کر دونگی کیا مین یہ کرتی کہ ان سب کو اسی آفت مین مبتلا
چھوڑ کر چلی جاتی پھر میرے مسلمان ہونے سے آپ کو فائدہ کیا ہوتا اس امر کا آپ کو ظاہر کرنا بیجا تھا
مین نے یہ دونون شرطین آپ کی بدل قبول کین خواجہ نے جواب دیا کہ مین نے تمہاری دونون
شرطین قبول کین مگر ای ایوان اس امر کا خیال رہے کہ جب کوئی وقت سخت ہم پر آئے ضرور

اگر کمک کرنا ایوان نے کہا کہ ای خواجہ آپ اطمینان رکھین کہ یہ کنیز ضرور حاضر ہوگی یہ کہکر ایوان نے عرض کیا کہ ای
خواجہ ایک اور میری عرض ہی خواجہ نے کہا کہ وہ بھی بیان کرو ایوان نے عرض کیا کہ وہ عرض یہ ہی کہ جب
کوئی بلا میرے اوپر نازل ہو یا مین کسی آفت مین مبتلا ہون اور آپ کو معلوم ہو تو ضرور کمک فرمائیے گا خواجہ
نے جواب دیا کہ ای ایوان تو اس امر سے اطمینان رکھ جب ہم کو تیرے حال سے آگاہی ہوگی کہ تو فلان
آفت مین مبتلا ہی تو ہم ضرور تیری کمک کرینگے اور میرے اوپر کیا منحصر ہی سب اہل اسلام تیری کمک کو موجود
ہون گے خود صاحبقران تیری کمک کو تیرے مقام سکونت پر آئین گے یہ سنکے ایوان نے عرض کیا
کہ اب آپ مجکو رہا کرین اور طریقہ دین اسلام اپنی زبان سے فرمائین تا کہ مین اُس سے آگاہ ہون یہ سنکے
خواجہ نے ایوان کو بڑھکر کمند اصفا و باصفا سے رہا کیا اور کہا کہ لے مین نے تجکو چھوڑ دیا تو اپنے قول
پر ثابت قدم رہنا یہ کہکر خواجہ ایوان کے پاس سے ہٹے اُس وقت ایوان نے اپنے دل مین خیال
کیا کہ ذرا خواجہ کا امتحان تو لو کہ اب یہ تو رہا کر چلے ہین اور مین انکے قبضہ مین نہین ہون گو مین اقرار
کر چکی ہون کہ بدی نہ کرونگی نہ در اصل اب مین بدی کرونگی انکو اسیر کر کے رہا کر دونگی یہ خیال اپنے دل
مین کر کے اب جو سحر کا خیال کیا تو سحر بھی یاد تھا ناظرین پر واضح ہو کہ یہ جو حرکت ایوان نے کرنے کا قصد
کیا ہی صرف خواجہ کے امتحان کے لیے کہ یہ اب میرا کیا کر سکتے ہین کیونکہ مین تو رہا ہون یہ امر اُس نے خیال
کر کے خواجہ کی طرف چین بر جبین ہو کر کہا کہ ای خواجہ تم نے اسوقت بڑا دھوکا کھایا تم سا دانا میرے دام
تزویر مین پھنسا دیکھو یون دھوکا دیتے ہین تم کو یہ خیال باصل نہ آیا کہ مین صرف اس کے کہنے پر اسکو رہا
کیے دیتا ہون اگر کوئی یہ بدی کرے اور رہا ہو کر اپنے قول سے پھر جائے تو کیا ہو کوئی بھی اس طرح اپنے دشمن
کو صرف اُسکی تقریر سنکے یون چھوڑ دیتا ہی کوئی عقلمند ایسا نہ کرے گا ایسے عدو کو کہ جس کے قتل پر آمادہ ہو
اُسکو صرف اُسکی تقریر پر رہا کر دے اور اپنی جان کا کچھ خیال نہ کرے اب تم میرے ہاتھ سے بچ کر کہان جاؤ گے
مین اُسوقت مجبور تھی کہ تمہارے قبضہ مین تھی جو تم نے کہا مین نے قبول کیا اور تم سے مکر کیا اپنی جان
بچائی بھلا تم ہی خیال کرو کہ مین کیون اپنا مذہب آبائی ترک کرتی اور دین اسلام قبول کرتی صرف یہ تدبیر
جان بچانے کی تھی اب تو میری جان تمہارے ہاتھ سے بچ گئی اب تم میرا کیا کر لو گے ایک جنبش لب مین
مین تمہارا کام تمام کر دونگی اس وقت تو تم میرے ہاتھ لگے ہو جو تقریر اسکی خواجہ نے سنی اور اُسکے
تیور بدلے پائے اپنے دل مین خیال کیا کہ ای خواجہ تم نے بڑا دھوکا کھایا کہ بدون سمجھے اور بوجھے صرف
اُسکی تقریر سنکر اور چہرہ پر آثار نور اسلام دیکھکر اور اُس کے قول کو سچ جان کر رہا کر دیا اب اس کے ہاتھ
سے جان کا بچنا محال ہی بڑی نادانی کی خیر جو مرضی خدا یہ اپنے دل مین کہکر اور دل سے کہا کہ اگر اسی کے ہاتھ
سے قضا آئی ہی تو کیا چارا ہی مین نے تو موت کا خیال ہی ابھی تک نہین کیا ہی نہ کبھی کرونگا ای دل مین
بھی تو مثل اپنے دادا عمر اول کے موت سے خوف کرتا ہون ایسی بری چیز سے ڈرتا ہون اس وقت اسی کا
سامنا ہی یہ خیال دل مین کر کے اور دل سے باتین کر کے ایوان کی طرف بقہر و غضب دیکھا اور آنکھ
سے آنکھ ملا کر کہا کہ تو سچ کہتی ہی کہ مین تیرے قبضہ مین ہون مگر یہ امر غیر ممکن ہی میرا خدا میرا حامی و مددگار
ہی اُسی کی ذات کا ہر دم بھروسا ہی یہ کہکر اپنے دست راست کو اٹھایا اور کہا کہ تو کیا مجکو قتل کرے گی
اور کیا مجھ ایسے عیار سے مکر کرے گی یہ بھی ایک عیاری کا پیچ تھا ایوان نے جواب دیا کہ ای خواجہ یہ
باتین اور کسی سے کرو اب مین تمہارے مکر مین کب آتی ہون بدون قتل کیے ہوے اب تمہاری رہائی
غیر ممکن ہی مین بھی دیکھتی ہون کہ تمہارا خدا اب تمہاری کیونکر کمک کرتا ہی اور کیونکر میرے ہاتھ سے تم کو بچاتا ہی

خواجہ نے کلمہ سُنکے جواب دیا کہ اولکا تو مجکو کیا ڈراتی ہی مین ڈرنے والا نہین ہون میرا خدا ضرور میری کمک کرے گا پھر تجکو میرے قبضہ مین اسیر کرے گا مین تیری جان کا قاتل ہون یہ بھی ایک پیچ عیاری کا تھا کہ مین نے تجکو رہا کر دیا تو میرے ہاتھ سے بچ کر کہان جا سکتی ہی یہ کہکر جو ہاتھ کو گردش دی اور ہاتھ نے خواجہ کے گردش کھائی پانچون گھائیون سے پانچ حباب چھوٹ گئے ایوان کے منھ پر پڑے اور بوے اور بیہوشی دماغ مین ایوان کے پہونچی اُسکو چھینک آئی اور بیہوشی نے اپنا اثر کیا ایوان چرخ کھا کر زمین پر گری خواجہ نے نعرہ کیا اور جست کر کے ایوان کی زبان مین سوزن دی اور پھر کمند آصفا دریا صفا سے اُسکے دست و پا باندھے اور اُسی ستون سے باندھ دیا کوڑا ایک ہاتھ مین لیا اور ایک ہاتھ مین خنجر لیا اور فتیلہ رفع بیہوشی اُسکو دیا اُسکے ناک سے چند قطرے گرم گرے اُس کے بعد اُسکو ہوش آیا اپنے کو پھر اُسی طور سے بندھا ہوا پایا زبان مین سوزن پائی آنکھ کھول کر جو دیکھا تو دیکھا کہ خواجہ بقہر و غضب ایک ہاتھ مین خنجر دوسرے ہاتھ مین کوڑا لیے ہوے کھڑے ہین چہرے سے آثار قہر و غضب عیان ہین جب اُسکو ہوش آیا خواجہ نے ڈانٹ کر کہا کہ ای ایوان دیکھو ہمارے خدا کی قدرت کہ اُس نے پھر تجکو میرے قبضہ مین کر دیا اور مین نے پھر تجکو اسیر کر لیا اب تو میرے قبضہ مین ہی یا مین تیرے قبضہ مین ہون بے شرم کہ ایک ہاتھ لگاؤن کہ تیرا سر تن پر سے اُڑ جائے ہاتھ ہی سے اُس سخت کلامی کی اس کوڑے سے تجکو سزا دون تیری کھال گرا دون ارے ایوان وہ اپنے بندون کا ہر وقت حافظ ہی وہ تجھ ایسے نابکارون کے ہاتھ سے اپنے خاص بندون کی خونریزی کرانا گوارا نہین کرتا ہی جب اُسکو یہ امر گوارا نہین ہی پھر وہ کیونکر تجکو میرے اوپر غالب کرتا ای ایوان تو یہ خیال کرے کہ جب تو پھر کہے گی کہ مجکو رہا کر دو مین رہا کر دونگا ادھر تو نے رہا ہو کر میرے قتل کرنے کی فکر کی مین نے پھر تجکو گرفتار کر لیا اگر تو ہزار مرتبہ یا دس ہزار مرتبہ اسی طور سے کہے گی مین رہا کر دونگا اور پھر اسیر کر لونگا مین تیرے اسیر کرنے کو کافی ہون تو میرا کیا کر سکتی ہی یہ جو خواجہ نے کہا اور ایوان نے خواجہ کی نظر دیکھی بدیائی اشارے سے کہا کہ ای خواجہ میری زبان سے سوزن نکال لو تو مین کچھ کلام کرون خواجہ نے کہا کہ اب مین تیرے فقرے مین آنے والا نہین ہون مین تیرے حال سے بخوبی واقف ہو گیا کہ تو بڑی مکارہ ہی مکر کرتی ہی اب یہ دھوکا اور کسی کو دینا اُس نے یہ تقریر سُنکے اشارے سے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ خواجہ تم سوزن زبان سے نکال لو تو مین کلام کرون اور منت کرنے لگی خواجہ نے جب دیکھا کہ یہ منت کرتی ہی دل مین خیال کیا کہ ای خواجہ سوزن اس کے زبان سے نکال لو اور سُنو کہ یہ کیا بیان کرتی ہی یہ خیال دل مین کر کے سوزن آگے بڑھ کر اُسکی زبان سے نکال لی جب اُسکی زبان سے خواجہ نے سوزن نکال لی اور زبان اُسکے قابو مین ہو گئی ادھر اُسنے اپنے دل مین خیال کیا کہ در اصل وہ خدا کیسا رحیم و کریم اور کیسا اپنے بندون کا حافظ ہی مین نے تو دل مین خیال کیا تھا کہ خواجہ اب مجکو اسیر نہ کر سکین گے مگر کس چالاکی سے اُسنے اسیر کر لیا کہ مجکو بالکل خبر نہ ہوئی واہ کیا اُسکی قدرت ہی راوی نے بیان کیا ہی کہ اب اُسکا اعتقاد اور زیادہ ہوا اُدھر خواجہ دل مین خیال کر رہے تھے کہ اس وقت میرے قیاس نے غلطی کی اور عقل نے رائے نہ دی کہ یہ مکر کرتی ہی ای خواجہ اُسکی پیشانی سے تو آثار نور اسلام ہویدا تھے یہ کیا ہوا کہ یہ رہا ہوتے ہی برخلاف ہو گئی مین نے تو کبھی ایسی غلطی نہ کی تھی جیسی اسوقت کی مگر خدا نے اپنا فضل کیا کہ پھر اسیر کر لیا ورنہ بڑی خرابی ہوئی اسکے ہاتھ سے بچنا دشوار تھا خواجہ یہ خیال کر رہے تھے کہ اُسنے خواجہ سے کہا کہ ای خواجہ ماشاءاللہ کیا کہنا در اصل آپ کے مثل پردۂ دنیا پر کوئی عیار

نہ ہوگا کیا کام کیا اور کس چالاکی سے مجکو اسیر کیا کہ مین بالکل واقف نہ ہوئی واقعی آپ کا خدا سچا اور
برحق ہی مین صرف آپ کا امتحان کرتی تھی کہ دیکھون اب خواجہ تو مجکو رہا کر چکے ہین مین اُن سے بگڑ کر اور انکو
اسیر کرون گو مین پہلے ہی مذہب اسلام اختیار کر چلی تھی صرف آپ کا امتحان منظور تھا کہ دیکھون اب کیونکر مجکو
خواجہ اسیر کرینگے جیسا سنا تھا ویسا ہی پایا آپ ہمارے بزرگ ہین مین اپنے قول پر اُسی طور سے قائم ہون آپ
کچھ خوف نہ کرین اور اپنے قول پر قائم رہین مین نے یہ کلام آپ سے کسی بدی کی راہ سے نکیا تھا بلکہ بطور
آزمائش کے آپ مجکو رہا کر دین اور اپنے قول پر قائم رہین خواجہ نے جواب دیا کہ ای مکارہ پہلے آئیا بھلا
اب مین کب تیرے مکر مین آتا ہون ایک مرتبہ دھوکا کھا چکا اب مجکو تیرے کسی قول کا اعتبار نہین ہی تو نے
مجکو دھوکا دیا تھا مگر وہ تیرا خیال بیجا تھا تو اگر ہزار مرتبہ رہا ہوگی اور مجھ سے آمادہ فساد ہوگی مین اپنے خدا کی
قدرت سے ہر مرتبہ تجکو اسیر کرونگا تو بیکار مکر کرتی ہی اب مین تیرے کہنے پر عمل نہ کرونگا اگر تجکو میرا امتحان پھر
منظور ہی تو کہدے مین تجکو رہا کر دون اور پھر اسیر کر دون جس مرتبہ تو کہے ایوان نے کہا کہ خواجہ قسم ہی مجکو
اپنے بھائی کے سر کی اور اسکی روح کی کہ اب مین تم سے دغا نہ کرونگی یہ صرف تمہاری آزمائش تھی تم رہا
کر کے دیکھو تو خواجہ نے کہا کہ تو کیا ہی اور تیرا بھائی کیا تھا وہ بھی کافر تھا تو بھی کافر ہی مین کیونکہ یقین مانون کہ
تو اُسکے روح کی سچ قسم کھاتی ہی اب یہ دھوکا اور کسی کو دینا ایوان نے دیکھا کہ خواجہ کو غصہ آگیا اب تو
وہ پریشان ہوئی اور منت کرنے لگی اور کہنے لگی کہ خواجہ اب ایسی خطا نہ ہوگی اُسوقت خواجہ نے کہا کہ اے
ایوان مجکو اُسوقت یقین آئے گا کہ جب دریا کے اوپر چل کر دریا کو برباد کرے گی اور صاحبقران کا
اسم اعظم کھولے گی اور سب اہل اسلام کو رہا کرے گی صاحبقران پر سے اسم سحر کے سحر کو ذبح کرے گی
اُسوقت مجکو تیرے اسلام لانیکا یقین ہوگا ایوان نے کہا کہ آپ مجکو لے چلیں مین موجود ہون اگر رہا ہوتی تو
مین خود آپ کو لے چلتی اب آپ مجکو لے چلیں یہ سنکے خواجہ نے کہا کہ اچھا اور یہ کہکر سر المکنہ تمنا اور
باصفا کا ستونوں سے کھولا اور لے کر چلے راوی نے بیان کیا ہی کہ خواجہ اُس بارہ دری سے ایوان کو لے کر
باہر آئے ایوان کی یہ صورت ہی کہ خاموش سر جھکائے ہوئے کمند سے بندھی چلی آتی ہی اپنی حرکت نامعقول
پر بہت نادم ہی اپنے کو بہت ملامت کرتی ہی اور کہتی ہی کہ یہ تو نے کیا حرکت کی تجکو کیا فائدہ ہوا جو کوئی دیکھے گا
کیا کہے گا یہ تو یہ دل مین خیال کرتے ہوئے چلے آتی ہی خاموش خواجہ سر ایکڑے ہوئے ہین یہان تک کہ جب
خواجہ اُس صحرا کو طی کر کے طرف لشکر اور دریا کے چلے اُس وقت ایوان نے خیال کیا کہ بڑا غضب ہوا کہ
ہر ایک مجکو اس حالت مین دیکھکر ہنسے گا اور طعنہ زنی کرے گا باوجود کہ مذہب اسلام بھی قبول کیا اُسپر
بھی نجھے خواجہ اُس ذلت سے لائے اور کچھ عزت نہ کی یہ تصور کر کے خواجہ سے کہا کہ ای خواجہ اب آپ
میری خطا کو معاف فرمائیے اور میرے قصور سے درگذر کیجیے جیسی مین نے خطا کی اُسکی سزا پائی ای خواجہ مجکو
اُس حالت سے نہ چلیے مین ہر ایک کی نگاہ مین ذلیل ہونگی ہر ایک مجکو نظر حقارت سے دیکھے گا اور طعنہ زن
ہوگا کہ دین اسلام بھی قبول کیا اُسپر بھی خواجہ نے کچھ عزت نہ کی مثل قیدیون کے رکھا ای خواجہ میری
بھی ذلت ہی اور آپ کی بھی ذلت اس طرح لے جانے سے ہی یہ کہکر منت کرنے لگی اور رونے لگی اُسوقت
خواجہ کو بھی اُسکے اس کہنے سے خیال آیا کہ سچ تو کہتی ہی کہ اتنی بڑی ساحرہ کو اس حالت سے لے جانا اچھا
نہین ہی ای خواجہ اُسوقت یہ تمہارے بس مین ہی جس طور سے چاہو لے جاؤ اور جو چاہے کام لو جب
یہ صاحبقران وغیرہ کو رہا کر چکے گی اور دریا سے سحر مٹا چکے گی اُس وقت ہم کو رہا کرنا ہوگا
موافق اپنے اقرار کے جب یہ رہا ہوگی اور اسکو خیال آیا کہ خواجہ اس ذلت سے دریا تک مجکو لائے ایسے کی

ستمگر الکت بیکار ہی جب یہ اپنے قول سے پھر گئے اور میرے کہنے پر قائم نہ رہے اور مجھکو چھوڑا جاتا تو تو کیون اپنے قول پر قائم رہ سمندر کی شریک ہو کر خواجہ سے مقابلہ کر ای خواجہ یہ ساحرہ زبردست ہی بیکار کو بندگان خدا کا خون ہوگا اتنی سی بات پر جو کہ اسوقت دوستی پر آمادہ ہو اُسکو دشمن کرنا کام عقلمندی کا نہین ہے ای خواجہ اس کے چہرے سے نور اسلام بھی ظاہر ہوتا ہی پھر کیون اسیر رکھو خدا پر تکیہ کر کے رہا کر دو اور ہوشیار رہو اگر کچھ بدی کرے اور تمہارے قابو مین آجائے ضرور قتل کرنا ایک نہ سُننا یہ خیال کر کے خواجہ نے اُس سے کہا کہ ای ایوان یہ نہ کہنا کہ مین نے دھوکا دیا اور تم میرے دھوکے مین آئے مین صرف تیری منت پر خیال کر کے تجکو رہا کرتا ہون مین تیرے فریب مین نہین آتا ہون ایوان نے کہا کہ ای خواجہ آپ اطمینان رکھین مین اب آپ سے دغا نہ کرونگی پس خواجہ نے ایوان کو کمند آصفا اور باصفا سے رہا کر دیا جیسے ایوان رہا ہوئی دوڑ کر خواجہ کے قدمون پر گری پانون کو بوسہ دیا آنکھین قدمون پر ملنے لگی اور رونے لگی خواجہ نے اُسکا سر قدم پر سے اُٹھا کر سینہ سے لگایا اور کہا کہ ای ایوان مین تجھ سے بہت خوش ہوا یہ کہکر اُس کے آنسو اپنے دامن سے پاک کیے اور بہت تشفی و دلاسا دیا اُس نے کہا کہ مجکو مطیع اسلام فرمائیے خواجہ نے اُسکو طریقہ دین اسلام تعلیم کیا وہ مطیع اسلام ہوئی ناظرین پر ظاہر ہو کہ ابھی ایوان نے کلمہ طیبہ نہین پڑھا ہی اس سبب سے کہ اگر کلمہ پڑھونگی تو سحر فراموش ہو جائے گا پھر بیکار ہی خواجہ سے عرض کیا تھا کہ اگر مین کلمہ پڑھتی ہون تو سحر فراموش ہوتا ہی اور ابھی آپ کو بڑے بڑے مرحلے طی کرنا ہین ایوان نہ طاق کے ساحرون سے مقابلہ کرنا ہی وہان کے ساحر بڑے زبردست ہین پس جب نہ طاق و دیگر مقامات سے کہ جہان جہان ساحر ہین صاحبقران کو فراغت ہولے گی سب ساحر خواہ قتل ہون خواہ مطیع صاحبقران ہون اُس وقت مین کلمہ پڑھون گی اگر اس وقت پڑھ لون گی تو پھر مین کسی کام کی نہ رہون گی جیسے آپ ویسے مین بلکہ آپ تو اپنی جان بھی بچا سکتے ہین مین تو اس قابل بھی نہ رہونگی سوا اسکے کہ کوئی قتل کر ڈالے ایسی حالت مین میرا شریک ہونا اور نہ ہونا بیکار ہی یہ جو ایوان نے کہا خواجہ نے بھی خیال کہ ایوان سچ کہتی ہی پس خواجہ نے ایوان کو مطیع اسلام کیا جب ایوان مطیع اسلام ہو چکی اُس نے سحر سے تخت بنایا اُسپر خود بھی بیٹھی اور خواجہ کو بھی بٹھایا تخت کو سحر سے اُڑا کر طرف اُس دریاے سحر کے چلی جو کہ اُسنے سحر سے بنایا تھا اور اُسمین اہل اسلام مبتلائے سحر اسیر تھے اور اسم اعظم بھی اُسی دریاے سحر مین صاحبقران کے دل پر سے محو کیا ہوا ایک شیشے مین بند تھا یہ تو خواجہ کو لیکر اُدھر چلی ادھر قران ثالث نے جو کہ وہ خواجہ کے شریک ہوئی بہت خوش ہوے اور اُس صحرا سے طرف اپنے لشکر کے چلے اور عیار بھی کہ ان سب کا حال آیندہ تحریر کیا جائے گا راوی نے بیان کیا ہی ۔ ایوان تخت سحر اُڑا کر اُس میدان مین آئی کہ جہان لشکر اسکا اُترا تھا وہان آکر دیکھا کہ ہزارون لاشین جلی ہوئی پڑی ہین اور راکھ کا انبار ہی ایک طرف خیمہ وغیرہ سوختہ پڑے ہوے ہین ایک جانب دور بر لشکر گرداب وغیرہ اُترا ہوا ہی دریاے سحر بہ رہا ہی درمیان لشکر اسلام و لشکر کفار کے اُس طرف لشکر کفار مین تو سب راحت سے بیٹھے ہین مگر لشکر اسلام سے صداے گریہ و زاری آرہی ہی ایک تلاطم برپا ہی دریا سے رونے کی صدا آرہی ہی یہ اپنا تخت بلندی سے زمین پر لائی اور کنارہ دریا کے آگئی اُسنے سحر کیا کہ دریا مین ایک مرتبہ تلاطم پیدا ہوا اور پانی دریا کا نیزون بلند ہوا اور شعلہ نکلے بعد برطرف ہونے تلاطم کے وہی حباب پیدا ہوا جسمین چراغ روشن تھا اور وہ پانی پر آکر قائم ہوا پس ایوان نے ایک تنکے کی کمان بنائی اور اُس کمان مین تنکے کا سر جوڑا اور اسم سحر پڑھ کر جو اُس ناوک کو رہا کیا وہ جا کر اُس حباب پر پڑا جیسے حباب پر پڑا حباب ٹوٹا ہو اسکا

سے گئے ہی پس ہرکارون نے کہا کہ ہم جانتے ہین تم خداوند کے آنیکا بندوبست کرو یہ کہکر ہرکارے چلے گئے
یہان ارمان نے لشکر کو حکم دیا کہ سب کمرین باندھین اور آراستہ ہو کر صف بندی کرین خداوند تشریف
لاتے ہین یہ حکم دیتا تھا اُسوقت لشکر مین کمر بندی ہوئی سب لشکر تیار ہو گیا ارمان بھی مسلح و مکمل ہو کر
مع سردارون کے اپنی بارگاہ سے برآمد ہوا لشکر کی صفین آراستہ کین آپ روبرو لشکر کے مع سردار
براے استقبال ارزنگ کھڑا ہوا اُدھر لشکر برجبیس کے ہرکارون نے طومارشاہ وغیرہ کو جاکر خبر دی
کہ لشکر ارمان مین خبر منتشر ہی کہ ارزنگ آتا ہی بلکہ تمام لشکر مسلح و مکمل ہو کر اور صفین باندھکر براے استقبال
کھڑا ہوا ہی ہم آپ کو خبر دینے آئے ہین طومارشاہ وغیرہ نے بھی سردارونکو حکم دیا کہ آپ لوگ مسلح و مکمل ہو کر
تشریف لائین اور کنارے پر لشکر کے چلکر اُس لشکر کا تماشہ ملاحظہ کرین سب نے جواب دیا کہ جو آپکی مرضی ہی پس
طومارشاہ و سرشارشاہ نے حکم دیا کہ ایک تمگیرہ بہت بڑا عمدہ لشکر پر آراستہ کیا جاے اور اُسکے نیچے فرش
کیا جاے تخت وغیرہ آراستہ کیے جائین ہم آمد لشکر حریف کا تماشہ دیکھینگے یہ حکم دیتا تھا اُسوقت
سب بندوبست ہو گیا پس طومارشاہ و سرشارشاہ وغیرہ سب آکر مع سردارون کے دنگلون پر
اور کرسیون پر اور طومارشاہ و سرشارشاہ تخت پر بیٹھے بڑے تزک و حشم سے ایسا تزک و حشم تو بادشاہ
ہفت اقلیم کو بھی نہ میسر تھا کہ ان چھوٹے چھوٹے بادشاہون کو دیا تھا برجبیس نے یہان تو یہ بندوبست ہو
ارمان مع اپنے لشکر کے اور طومارشاہ وغیرہ مع سردارون کے کنارے پر لشکر کے بیٹھے ہوئے آمد
لشکر ارزنگ کا انتظار کر رہے ہین اُدھر ارزنگ جب قریب لشکر و شہر کے پہونچا تو پہلے اُسکو قلعہ
نظر آیا اور اُس پر آفتاب درخشان نظر آیا اُسنے جو کہ سردار اُسکے قریب تھے اُنسے دریافت کیا راوی
نے بیان کیا ہی جب سے یہ سرحد اقلیم خورشیدیہ مین پہونچا ہی تو اُسنے اُن مین سے ایک سردار کو اپنے
قریب بٹھا لیا ہی جو کہ نامہ بر کے ہمراہ گئے تھے اور وہان سے بھاگ کر آئے تھے جنکے خبر دینے سے
یہ لشکر لیکر چلا ہی پس ہر مقام کو اُس سے دریافت کرتا جاتا ہی جو اُسکو معلوم ہی وہ بتا دیتا ہی اور جو
نہین معلوم ہی اُس سے انکار کرتا ہی نوبت باینجا رسید جب اُسنے قلعہ اور آفتاب دیکھا تو کہا یہ کیا
مقام ہی اُسنے عرض کیا کہ خداوند منزل مقصود پر پہونچ گئے یہ قلعہ آفتاب نگار ہی اور یہ وسط شہر آفتاب نما
ہی اور اسی آفتاب کی روشنی بارہ کوس تک جاتی ہی اب شہر آفتاب نما بہت قریب ہی یہ سُنکے ارزنگ
بہت خوش ہوا اور سخنگان سے کہا کہ دیکھا تو نے قدرت خداوندی کو کسقدر جلد اپنی منزل مقصود پر
پہونچے لشکر کو حکم دے کہ بہت جلد چلے اب کچھ عرصہ نہین ہی منزل مقصود بہت قریب ہی پس سخنگان
نے لشکر کو حکم ارزنگ سے آگاہ کیا سبنے اپنے مرکبونکو تیز کر دیا تھوڑی دور چلے تھے کہ ارزنگ
کو علم لشکر نظر آئے اب جو غور کر کے دیکھا تو ارزنگ نے اپنے لشکر کے علم پہچانے مگر اور علم جو کہ
لشکر برجبیس کے تھے نہ پہچانے سخنگان سے کہا کہ یہ جو اسطرف علم ہین اور تھوڑے سے ہین یہ تو لشکر
ارمان کے ہین مگر وہ جو بہت سے علم ہین اور دور ہین یہ نہ معلوم کس لشکر کے ہین سخنگان نے کہا کہ کوئی
اور لشکر براے مقابلہ آفتاب پرستان آیا ہوگا یہ علم اُس لشکر کے ہونگے یہ کہکر اور غور کر کے سخنگان نے
دیکھا اور کہا کہ پہلے مجھکو گمان ہوا تھا کہ اہل اسلام شاید آئے ہون مگر اب جو مین نے دیکھا تو یہ نشان
لشکر اسلام کے نہین ہین بلکہ اور لشکر کے ہین جو کہ مثل ہمارے ہی یہ ذکر تھا کہ ہرکارون نے آکر اور
قریب تخت پہونچکر ارزنگ کو دعا دی اور عرض کیا کہ ہم غلام بموجب حکم خداوند براے خبر گئے شہر
آفتاب نما بہت قریب ہی بلکہ خداوند اُسکی سرحد مین پہونچ گئے ہین تمنے خداوند کی تشریف آوری کی

خبر ارمان کو دی وہ لشکر لیے ہوے مقام پر فضا مین آیا قریب شہر آفتاب نما کے بارگاہ خداوندی برپا کیے
ہوے انتظار خداوند مین فروکش تھا آمد خداوند سنکے اُسنے لشکر کو تیار کیا اور براے استقبال صف
باندھکر استادہ ہوا ہی اور سب خبر بینند ہنجنگان نے ہرکارو سے کہا کہ تم لشکر مین گئے تھے کیا کوئی اور لشکر
بھی تمنے دیکھا تھا کہ اُس صحرا مین فروکش ہو انھون نے عرض کیا کہ جی ہان ہمنے ایک لشکر کثیر کو اپنے لشکر کے
مقابل فروکش دیکھا ہی حیرت ہوئی ارمان سے جو دریافت کیا انھون نے فرمایا کہ میرے آنے سے قبل یہ
لشکر یہان فروکش تھا مین نے جو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ ارزنگ کے آنے کی خبر جو برجیس کو معلوم
ہوئی تو اُسنے قبل سے لشکر براے مقابلہ روانہ کیا تا کہ خداوند کو روکے اور اندر شہر کے نہ جانے دے یہ
لشکر آفتاب پرستون کا ہی یہ جو تیتے ارمان نے بیان کیا ہمنے اُسوقت جانا کہ یہ لشکر حریف ہی بس ہم یہی
عرض کرتے وہ لوگ بھی خداوند کی آمد کا تماشہ دیکھنے کو اپنی سرحد مین آکر بیٹھے ہین ہم خداوند سے عرض
کرنے والے تھے یہ جو ہرکارون نے کہا اُسوقت ارزنگ نے حکم دیا کہ لشکر طریقے سے روانہ ہو لیس یہ جو
حکم دیا لشکر مین بند وبست ہو گیا آگے آگے سقے چھڑکاؤ کرتے ہوے اُنکے پانوُن مین گلبدن کے پائجامے
باناتکی کرتیان سرخ پگڑیان مشکون کے دہانون کے اوپر ہزارے لگے ہوے کئی ہزار سقے چھڑکاؤ
کرتے ہوے اُنکے عقب مین اور سب سامان بس اس طریقے سے لشکر چلا ڈنکے پر چوب پڑتی ہوئی یہانتک
کہ لشکر کے علم ارمان وطومار شاہ وغیرہ کو نمایان ہوے سب اُسیطرف دیکھنے لگے طومار شاہ وغیرہ نے
دیکھا کہ سقے چھڑکاؤ کرتے ہوے گذرے اُنکے عقب مین کئی ہزار فیلان مست اُنپر علم اور ماہی مراتب
اُنکے پھریرون پر تعریف لقا و زمرد ثانی وارزنگ تحریر ہی اور ان تینون سکان مرتد کی صورتین بنی
ہوئی ہین ہاتھیونکی پیشانیون حلبی آئینے لگے ہوے جھولین کارچوبی پڑی ہوئی بس وہ سقے اور فیلبان
سب ہاتھیون کو لیکر لشکر ارمان مین آئے اور ایک طرف صف باندھکر کھڑے ہوے اُنکے عقب مین برابر
سانڈنی سوار اُنکے بعد جو بدار غول کے غول خاص بردار غٹ کے غٹ اُنکے بعد مرکبان ترکی وعراقی دو
دو سائیس جو زریان ہاتھون مین لیے ہوے اُنکے بعد گرد وگرد دستہ کے دستہ سوار ان جلتہ پوش آئینہ بند
کہ گذرے اُنکے بعد سرداران ذی مرتبہ مرکبان باد رفتار پر سوار گذرے بس کوئی دس لاکھ کے قریب
لشکر گذر گیا تو سب نے دیکھا کہ ہاتھیون پر تخت کسا ہوا اُسپر ایک بچہ و بد مہیب صورت تاج سر پر رکھے
ہوے اور اُسکی خواصی مین ایک خرس بادیہ ضلالت عجب شکل کا بیٹھا ہوا مگس رانی کرتا ہوا اور بہت
سے سردار گرد اُسکے ہاتھیون پر سوار اور نقیب جی خداوند ارزنگ کی پکارتے ہوے ڈنکا ہوتا ہوا
ایک طرف اُن ہاتھیون کے دو پہلوان بہت قوی ہیکل اور ایک طرف ایک ساحر بہت زبردست اور
بہت سے ساحر اُن سب کے عقب مین لشکر بیشمار اور خزانہ اور خیمے ارابون پر بار طومار شاہ و سرشار شاہ
وغیرہ نے جو دریافت کیا تو ہرکارون نے کہا کہ یہ جو تخت پر بیٹھا ہوا ہی یہ ارزنگ ہی اور اسکی خواصی مین
اسکا وزیر بختگان ہی اور داہنی طرف جو دو پہلوان ہین انمین ایک فرزند نورج تھا اُسکا نام دیلم ہی
اور دوسرا سپہ سالار ارزنگ کا ہی اُسکا نام قرماسپ ہی اسیکو دیلم نے زیر کیا ہی اور سب سردار اور
پہلوان لشکر بائین طرف دیلم کا بھائی اسلم ہی یہ بہت زبردست ساحر ہی اور لشکر ساحران کا افسر و سپہ سالار ہی اُسکے
ہمراہ سب ساحر سردار ہین اور لشکر قریب تئیس لاکھ کے ہی اور بہت سے شاہان اطراف اور ممالک ہمراہ ہین
یہ سُنکے طومار شاہ نے کہا کہ اِن سب کی قضا یہان اِن سب کو لائی ہی اس لشکر کی کیا اصل ہی ایک حملہ مین فرار
کر جائیگا بڑے بڑے لشکر دنگی دیکھ ڈالا ہی نامی گرامی پہلوانونکو مار ڈالا ہی آخر کو بھاگے یا مارے گئے یہ بھی لشکر فرار

کر جائیگا یہان تو یہ تقریر ہو رہی ہی اُدھر ارزنگ نے بھی لشکر آفتاب پرستان کو دیکھا اور دیکھا کہ کوسون تک لشکر اترا ہوا ہی ارزنگ نے طوطیار شاہ وغیرہ کو دیکھا کہ زیر نگیرہ کار چوبی تخت پر اور رنگلون پر و کرسیون پر بہت سے لوگ بیٹھے ہوئے ہین اور وہ شان و شوکت ہی کہ جو مجھکو بھی نہین نصیب ہی باوجودیکہ مین خداوند ہون اور خداوند زادہ ہون اور نہ کسی میرے بزرگون کو نصیب تھی ہرکارون سے پوچھا کہ کیا یہی برجیس ہی جو کہ تخت پر بیٹھا ہی اور یہ دوسرا کون ہی جو اُسکے برابر ہی اور یہ سب سردار ہین ہرکارون نے کہا کہ یہ برجیس نہین ہی بلکہ ادنی اُسکے ملازم ہین یہ ہی آپ سے مقابلہ کرنے کو بحکم برجیس آئے ہین اُنمین ایک طوطیار شاہ ہی اور دوسرا اسپر شار شاہ اور رہا وانون مین ایک قیصور آدمخوار دوسرا اسفنتور نیزہ باز تیسرا قہار دیو کش چوتھا شیر زنگ خود پرست پانچوان حسام شیر صولت ہی باقی اور سب سردار ہین مگر یہ سب ادنی مرتبہ کے لوگ ہین جو کہ اعلیٰ مرتبہ کے سردار ہین اور بادشاہ ہین کہ جنکو پیغمبری کا خطاب ملا وہ یہان نہین آئے ہین یہ سنکے ارزنگ کے حواس جاتے رہے سخنگان سے کہا کہ برجیس نے تو بڑا مرتبہ پیدا کیا کہ جسکے ادنی ملازم یہ شان و شوکت رکھتے ہین جو کہ میری بھی نہین ہی یہ کہکر ارزنگ اپنے لشکر کی طرف متوجہ ہوا پس ارمان مع کل لشکر کے ایک مرتبہ سجدے کو جھک گیا اور سجدہ کیا جب سجدے سے سر اٹھایا سلام کیا گو کہ ارزنگ نے منع کیا تھا کہ کوئی ابھی مجھکو سجدہ نہ کرے اُسوقت تک کہ جبتک قبطول خدائی درست نہ ہو جاوے اور سامان خدائی نہ درست ہو جاوے اور خدا پرستون کا نہ خاتمہ ہو جاوے مگر اُسپر بھی یہ لوگ ایسے سیاہ قلب ہین کہ نہین مانتے ہین سجدہ کرتے ہین پس جب سجدے سے اُٹھے اور سلام سے فراغت کر چکے تمام لشکر کے علمون کو جلوہ دیا اور باجے خوشی کے بجائے پس ارزنگ اُتر کر داخل لشکر ہوا اپنی بارگاہ مین آیا سب لشکر اُترا کمر کھولنے کا حکم ملا سب سردار ابھی اپنے خیمون مین گئے کوسون تک لشکر کا پڑاو ہوا اُس صحرا مین سوائے خیمون اور بارگاہون کے کوئی دوسری چیز نظر نہین آتی تھی دونون لشکر اُترے ہوے تھے اُسدن تو ارزنگ نے دربار نہ کیا اُدھر طوطیار شاہ وغیرہ کنارے سے لشکر کے بیٹھے تھے جب لشکر ارزنگ آچکا ارزنگ کی صورت دیکھکر طوطیار شاہ وغیرہ اور کل لشکر پر جتنے تھے ہنستا تھا اور کہا تھا کہ کیا شکل مبارک ہی بالکل لنگور کی صورت ہی صرف اُسکے دُم کی کسر ہی یہی تقریر ہر ایک کی زبان پر تھی اور یہی تقریر دربار مین بھی ہو رہی تھی اسی تقریر مین اور ہر ایک کو خوش ہوتے مین وہ دن تمام ہوا شب آئی اُس شب کو بھی سب نے بخوشی بسر کیا طوطیار شاہ وغیرہ نے اپنے لشکر مین دربار کیا اُدھر اپنے لشکر مین ارزنگ نے دربار کیا سب حاضر ہوے ارزنگ نے سخنگان سے کہا کہ اب کیا کیا جائے کیونکہ برجیس تک خبر ہو کیونکہ وہ تو شہر مین ہی اور یہ ہیرو شہر اُسنے میرے مقابلے کے لیے لشکر فروکش کیا ہی مین چاہتا ہون کہ پہلے مین ایک نامہ لکھون کہ جسمین کلمات نصیحت و پند ہون اگر وہ اُسپر عمل کرکے میری اطاعت کرے اور اپنی ہمشیر کی شادی میرے ساتھ کر دے تو خیر ورنہ بزور شمشیر اپنی معشوقہ کو اُس سے حاصل کرون مگر میرا نامہ اُستک کیونکر جا سکیگا یہ تو لشکر اُترا ہوا ہی یہ لوگ ضرور روکینگے سخنگان نے کہا کہ میری راے یہ ہی کہ ابھی ایک نامہ ان سب کے نام تحریر فرمایئے اُسکا مضمون یہ ہو کہ ہم براے جنگ نہین آئے ہین بلکہ ایک ضرورت سے آئے ہین ہمکو معلوم ہوا ہی کہ تمکو تمھارے بادشاہ نے ہمسے مقابلہ کرنے کے لیے روانہ کیا ہی پس اگر یہ امر ہی تو ہم اس سے بھی باہر نہین ہین طبل جنگ بجواؤ اور ہمسے مقابلہ کرو بلکہ بہتر یہ ہی کہ ہمارے آنیکی خبر اپنے بادشاہ کو کر دو وہ

جیسا تمکو حکم دے اُسپر عمل کرو باہم اپنے ایلچی کو مع نامہ کے روانہ کرتے ہین اُسکو اپنے بادشاہ تک
پہونچا دو بس اتنی باتون مین جو تمکو منظور رہو اُسپر عمل کرو ہم کسی امر سے باہر نہین ہین جو تم قبول کروگے
ہم اُسپر عمل کرینگے اگر مقابلہ تمکو مدنظر ہو تو ویسا تحریر کرو اگر ہمارے آنے کی خبر کرنا منظور رہو تو ویسا از
اگر ہمارے ایلچی کو راہ دینا ہو کہ وہ شہر مین جاے تو ویسا تحریر کرو علاوہ اسکے تمکو یہ بھی تحریر کیا جاتا ہی
کہ کیون گمراہی مین پڑے ہو اپنے خدا کو پہچانو تو مجھکو آکر سجدہ کرو میری اطاعت پر کمر باندھو مین تمھارا
خدا ہون برجیس نے جسکا اپنے کو فرزند کہا ہی کہ مین خداوند آفتاب کا فرزند ہون اور مین خدا ہون
یہ بالکل غلط ہی اور گمراہ کرنے کی باتین ہین تم سب کو گمراہ کر رکھا ہی آفتاب و ماہتاب سب میرے بندے
ہین اور میرے پیدا کیے ہوے ہین اور برجیس بھی میرا بندہ ہی اُسنے سرکشی کرکے کمر کسی ہی جیسا کہ
خداپرستون نے کمر کسی ہی پس میرے نزدیک مناسب یہ ہی کہ اِس گمراہی سے باز آؤ اور میری
اطاعت کرو ورنہ تمکو اختیار ہی جو حق میرا تھا مین نے تمکو سمجھا دیا اور تمکو آگاہ کر دیا اگر اسکے خلاف
کروگے تو یہ یاد رکھنا کہ سم بادپایان سے تمام لشکر کو پائمال کرونگا اُسکے بعد شہر کو غارت کرونگا اور
برجیس کو قتل کرکے تمام شہر پر اپنا قبضہ کر لونگا پس کیون اپنی جان کے پیچھے پڑے ہو میری اطاعت
کرو مین جانون اور برجیس تم کیون اُسکے کارن اپنی جان دو اُسنے تو یہ امر کیا کہ آپ تو شہر مین میرے
خوف سے بیٹھا رہا اور تمکو تیل ماش ہونے کو روانہ کیا ایسا میرا خوف اُسپر غالب ہوا کہ میرے
مقابلے کو نہ آیا تم ایسے لوگون کو روانہ کیا کہ جو کہ میری نہیب شمشیر سے فرار کر جائین جنگ و پیکار کی
بھی نوبت نہ آئے پس تم میری شراکت کر لو مین برجیس سے سمجھ لونگا تم بیکار سد راہ ہوتے ہو کیون
اپنی قضا بلاتے ہو اگر میری تحریر کے خلاف کروگے اور میری اطاعت نکروگے تو مین تمسے سمجھ لونگا
آیندہ تمکو اختیار ہی والسلام خیر ختام دیکھیے اِسکا جواب کیا آتا ہی مجھکو یقین ہی کہ جواب جنگ آیگا
پس طبل جنگ بجوا کر مقابلہ کیجیے انکو شکست دیکر بھگا دیجیے جب یہ بھاگ جائین تو اِسی مقام پر فروکش
ہو جیے اور برجیس کو نامہ تحریر فرمائیے اپنے مطلب کے بارے مین پس جیسا وہ جواب دے اُسپر عمل
فرمائیے اگر وہ بہ آشتی آپ کے مطلب کو قبول کرلے تو خیر ورنہ اُس سے بھی مقابلہ فرمائیے اور شکست
دیجیے اور اپنی معشوقہ کو حاصل فرمائیے اُس سے آرزوے وصل پوری فرمائیے ارزنگ نے کہا
کہ یہ راے تمھاری بہت ٹھیک ہی پس اُسوقت ارزنگ نے دبیر کو طلب کرکے جو مضمون سخنگان نے
بتایا تھا تحریر کرنے کا حکم دیا اُسنے فوراً تحریر کیا پہلے تعریف لقا و زمرد ثانی و ارزنگ تحریر کی اُسکے
بعد مذمت اُس سب خداپرستان کی اُسکے بعد مطلب نگاری شروع کی جب نامہ تیار ہو چکا خدمت ارزنگ
مین پیش کیا ارزنگ نے دیکھکر حکم دیا کہ اسکو ملفوف کرکے حاضر کرو پس دبیر نے حاضر کیا مہر ارزنگی
اُسپر کی پس ارزنگ نے ایک پہلوان کہ نام اُسکا قیطار آئنہ بند تھا اُسکو اپنے روبرو طلب کیا اور
کہا کہ یہ نامہ لیکر تو لشکر برجیس مین جا جو کہ میرے لشکر کے مقابلے مین فروکش ہی اور نامہ طومارشاہ
وغیرہ کو دیکر اسکا جواب لے آ پس قیطار آئنہ بند نے سلام کرکے نامہ لیا اور خود مین رکھکر بارگاہ سے
باہر آیا اپنے مرکب پر سوار ہوکر اپنے لشکر سے نکلکر داخل لشکر برجیس ہوا تمام لشکر کو طی کرکے قریب بارگاہ
پہونچا اہل لشکر نے جو غیر شخص کو دیکھا اپنے لشکر کے خلاف پایا پوچھا کہ تم کون ہو اُسنے کہا کہ مین خداوند
ارزنگ کا نامہ لیکر تمھارے افسر طومارشاہ وغیرہ کے پاس آیا ہون جب یہ اہل لشکر کو معلوم ہوا کہ یہ
نامہ بر ہی پس سب خاموش ہو رہے یہ در بارگاہ پر پہونچا قصد اندر جانیکا کیا درگہ سالار نے کہا کہ اے

سوار بے ادب تو کہاں بدون اجازت کے اندر جاتا ہی پہلے ہمکو بتا کر تو کس غرض سے آیا ہی تاکہ ہم تیری خبر کرین اگر اجازت ہو تو اندر جانا ورنہ جدھر سے آیا ہی اُدھر کو واپس جانا قیطار نے کہا کہ تم جا کر خبر کرو کہ ایک پہلوان خداوند ارزنگ کا نامہ لیکر آیا ہی وہ دربارگاہ پر موجود ہی اُسکے بارے مین کیا اجازت ہوتی ہی جب درگہ سالار نے سُنا اپنے دنگل پر سے اُٹھا اُسکو اُسی مقام پر ٹھہرایا اب اندر بارگاہ کے آیا مجراگاہ پر سے مجرا کیا اور عرض کیا کہ ایک نامہ بر ارزنگ کا نامہ لیکر آیا ہی اجازت اندر آنیکی چاہتا ہی اُسکے بارے مین کیا حکم ہوتا ہی طومار شاہ وغیرہ نے کہا کہ اُسکو اندر بھیجو اور حکم دیا کہ ایک کرسی چوبی روبرو تخت کے لاکے بچھا دو پس فوراً کرسی حاضر کی گئی اُدھر درگہ سالار نے کہا کہ تم اندر جاؤ تمھاری طلب ہی پس قیطار مرکب پر سے اُتر کر داخل بارگاہ ہوا اور مجراگاہ پر سے مجرا کیا روبرو تخت کے آیا طومار شاہ نے اشارہ کیا طرف چوبی کرسی کے پس سلام کر کے بیٹھ گیا مگر اُس بارگاہ کو ایسا آراستہ پایا کہ اُسکے حواس جاتے رہے ایسی بارگاہ نہ ایسا دربار کبھی اُسنے دیکھا تھا نہ زیب و آرایش دربار ارزنگی کی اتنی بڑی دیر تک دیکھا کیا کہ طومار نے کہا کہ ای نامہ بر تو کس کام کے لیے آیا ہی کیا حیرت زدہ ہو کر دیکھ رہا ہی پس جس کام کو آیا ہی وہ اپنا کام کر اور جا یہ سُنکے قیطار نے خود سے نامہ نکالکر طومار کے ہاتھ مین دیا پس طومار نے نامہ لیکر وبیر کو دیا اور کہا کہ پڑھو وبیر نے نامہ چاک کر کے پڑھنا شروع کیا جب سب نامہ وبیر پڑھ چکا اُسوقت طومار شاہ و سرشار شاہ وغیرہ نے مضمون نامہ سُنکر برہم ہو کر جواب دیا وبیر سے کہ ہماری طرف سے لکھو کہ ہمکو حکم خداوند نہین ہی ورنہ ہم تمکو اس تحریر سخت کا جواب دیتے مگر ناچار ہین خیر اُسپر بھی ہم تمکو یہ جواب دیتے ہین کہ یہ جو تم نے تحریر کیا ہی کہ مین خدا ہون اور برجیس تم سب کو گمراہ کرتا ہی میری اگر اطاعت کرو اور برجیس بھی میرا بندہ ہی اور آفتاب و ماہتاب بھی میرے خلق کیے ہوے ہین یہ سب تمھاری تحریر اور تمھارا خیال سراسر غلط ہی بلکہ تو خداوند آفتاب کا خلق کیا ہوا ہی اور اُنکا بندہ ہی اور تونے گمراہی پر کمر کسی ہی اور تیرے بزرگون نے سب کو گمراہ کیا تھا اُنکو گمراہ کرتا ہی تجھکو لازم ہی کہ تو میرے پاس آ رومال سے باندھکر مین تجھکو خداوند کی خدمت مین لیجا کر تیرا قصور معاف کرا دونگا اور تو میرے لشکر کو کیا سم باد پایان پائمال کریگا تو اپنی خیر منا مین تیرے لشکر کو سم بادپایان سے ایسا تباہ کرونگا کہ سواے ملک عدم کے اور کسی جا پر جاے پناہ نہ ملیگی اور خداوند کیا تیرے خوف سے پوشیدہ ہونگے جب اُنکے غلام سر کوبی نہ کر سکین تو وہ تیرے مقابلے کو آئین ہمین کافی ہین بلکہ تو اپنی زندگی کی خیر منا ہمکو کیا تحریر کرتا ہی کہ ہم خیر منائین پس اب کبھی ایسے کلمات ہمکو نہ تحریر کرنا ورنہ بہت سخت جواب دینگے اور یہ جو تو نے تحریر کیا ہی کہ ہمسے مقابلہ کرو یا میری شراکت کرو تاکہ مین برجیس سے مقابلہ کرون اسکا جواب یہ ہی کہ ہم تیرے کیا شراکت کرینگے کہین غلامان خداوند بھی ایسے مردودون کی شراکت کرتے ہین مقابلے کے بارے مین یہ ہی کہ ہم بدون اجازت خداوند کے مقابلہ نہین کر سکتے دوسرے یہ جو تمنے تحریر کیا ہی کہ ہماری خبر کردو خداوند کو اسکا جواب یہ ہی کہ ہم تمھارے ملازم نہین ہین یا یہ جو تمنے تحریر کیا ہی کہ ہم نامہ روانہ کرتے ہین ہمارے نامہ بر کو خدمت خداوندین روانہ کردو پس اسکا جواب یہ ہی کہ تمھارا ایلچی تو نہ جانے پائیگا ہان تم نامہ بنام خداوند تحریر فرماؤ اپنے ایلچی کے ہاتھ ہمارے پاس روانہ کرو ہم اُس سے لیکر خدمت خداوندین روانہ کردینگے اور اُسکا جواب حاصل کر کے تمھارے ایلچی کو دیدینگے پس اسطور سے تو تمھارا نامہ خدمت خداوند تک جا سکتا ہی ورنہ غیر ممکن ہی آیندہ تمکو اختیار ہی ہم بدون اجازت خداوند کے تمسے مقابلہ نہین کر سکتے ہین اگر تم اس امر کو قبول کرو کہ ہم اپنے ذریعے

تمھارا نامہ خدمت خداوند مین بھیجدین تو خیر ورنہ تمکو اختیار ہی یہ لکھواکر طوماربشاہ نے اُس نامہ بر کو دیا اور بہت کچھ زبانی بھی کہا اور کہا کہ کہدینا کہ کیون اپنی قضا بلاتے ہو پس وہ نامہ بر یہ جواب نامہ پاکے اور زبانی پیام سُنکے وہان سے اُٹھا اور بیرون بارگاہ آیا اپنے مرکب پر سوار ہوکر اپنے لشکر کی راہ لی راہ طی کرکے اپنے لشکر مین پہونچا داخل بارگاہ ہوا ارزنگ کو جواب نامہ دیا ارزنگ نے دبیر سے پڑھواکر سُنا اور وہ جو پیام زبانی لایا تھا وہ بھی سُنا اُسنے دربار کی بہت تعریف کی جب ارزنگ مضمون جواب سے آگاہ ہوا بختگان سے کہا کہ اب کیا صلاح ہی اُنہے جواب دیا کہ کیا نقصان ہی نامہ لکھواؤ اور انھین کے ذریعے سے بھیجو میرے نزدیک بھی ممکن نہین ہی کہ تمھارا نامہ بر جاسے اول تو یہ لوگ سدراہ ہین اگر گیا بھی تو برجیس تک اُسکا پہونچنا غیر ممکن ہی کسی کے ذریعے سے نامہ جائیگا جیسے کہ قبل مین ہوا کہ سلیم شیر صولت کو ایک مقام معقول پر ٹھہرا کر مریخ مارخوار نامہ لیگیا تھا یہ جو بختگان نے کہا ارزنگ نے دبیر کو طلب کیا اور کہا کہ ہماری طرف سے برجیس کو تحریر کرو کہ قبل اسکے مین نے تمکو ایک نامہ تحریر کیا تھا طلب مین ملکہ ثریا سے بیٹی کے اور تحریر کیا تھا کہ کیا نقصان ہی کہ تم بھی خدائی کا دعوی کرتے ہو اور یہ کہتے ہو کہ یہ لڑکی خداوند کی ہی پس مین بھی خدازادہ ہون میرے ساتھ عقد کردو اسکے جواب مین تمنے بہت سخت الفاظ تحریر کیے اور میرے ایلچی کی ذلت چاہی چونکہ وہ مرد جری تھا اُسکو اپنی ذلت گوارا نہوئی وہ قلعے پر چلا تمنے اُسکو اپنی صورت دکھائی اُسنے تمھاری صورت دیکھکر تمھاری اطاعت کی اور تمکو سجدہ کیا مع نو ہزار اپنے ہمراہیون کے تمھارا شریک ہوگیا جو باقی رہے انھون نے آکر مجھکو خبر دی چنانچہ مین وہان سے مع لشکر اِس قصد سے چلا کہ خواہ باشتی خواہ بجنگ و پیکار اپنی معشوقہ کو تجسے حاصل کرون جسکی جدائی مین بیقرار ہون پس مین یہان آکر پہونچا یہان تمنے قبل سے لشکر میرے مقابلے کے لیے روانہ کیا تھا اُسکو فرد کش پایا پہلے اُس سے جنگ کی خواہش کی اُنکو نامہ لکھا انھون نے جواب دیا کہ ہم اِس امر مین کچھ نہین کہ سکتے ہین اب خداوند سے نامہ و پیام ہمارے ذریعے سے بھیجے جیسا وہ جواب دین اُسپر عمل کیجیے پس تمکو قلمی ہوتا ہی اور مین تمکو آگاہ کرتا ہون کہ بخوشی خاطر اپنی ہمشیرہ کا عقد میرے ہمراہ کردو کوئی امر نقصان کا نہین ہی کیونکہ مین اُس خاندان سے ہون کہ جس مین ہمیشہ خدائی رہی میرے دادا کی خدائی کا حال سب پر بخوبی روشن ہی کہ جیسے وہ خدا تھے یہ تمام دنیا انھین کی خلق کی ہوئی ہی اور سب بندے آفتاب و ماہتاب وغیرہ سب انکے عہد مین وہ ان سب کے معبود ہین گو وہ خداپرستون کے ہاتھ سے پریشان ہوکر بالاے آسمان چلے گئے اِس امر مین بھی ایک مصلحت تھی وہ یہ تھی کہ اگر وہ بالاے آسمان نجاتے تو میرے باپ کیونکر خدا ہوتے پس وہ اپنے مقام پر اپنے فرزند زمرد ثانی کو خدا کرکے چلے گئے میرے باپ زمرد ثانی نے بھی بڑے شد و مد سے خدائی کی جب انکو یہ منظور ہوا کہ مین بھی اپنے باپ کے پاس جاؤن اور انکو بھی خداپرستون نے پریشان کیا وہ امر خدائی مجکو میرے سپرد کر گئے اگر یہ اعتراض کرو کہ خدا ہوکر بندون سے پریشان ہوے اسکا جواب یہ ہی کہ اِن دونون صاحبون کو اہل اسلام سے بہت الفت تھی وہ اہل اسلام کو اپنے ہاتھ سے غارت کرنا اور پھر اپنا عذاب نازل کرنا چاہتے تھے اِس سبب سے انھون نے گوارا کیا اور بالاے آسمان چلے گئے عاجز ہوکر نہین گئے بلکہ انکو اب یہ منظور ہوا کہ اہل اسلام کو غارت کرون پس خود چلے گئے مجھکو تخت خدائی سپرد کیا اور کہا کہ تم اہل اسلام کو غارت کرنا اور رعایت نہ کرنا پس تم دیکھ لینا کہ مین کیونکر اہل اسلام کو غارت کرتا ہون لیکن اصل امر یہ ہی کہ مین خاندانی خدا ہون میری تین پشتین گذری ہین کہ جو خدائی چلی آتی ہی پس مین خاندانی

ہوں تمھاری صرف ایک پشت ہی گو یہ امر قرین قیاس نہیں ہی کہ بھلا آفتاب جو کہ ذی روح نہیں ہی اور میرا
بندہ ہی وہ کیا خدائی کریگا اور کیا اُسکے یہان اولاد ہوگی خیر مین اسکو بھی مانے لیتا ہون پس اس سلسلے
یہ ہوگا کہ دو خدا ایک ہو جائینگے نصف دنیا مین تم خدائی کرنا اور نصف مین مین کرونگا میرے سبب سے
تمھاری بھی خدائی کو ترقی ہوگی اور یہ امر تمھاری عزت کا سبب ہوگا گو مین بخوبی جانتا ہون کہ کوئی ساحر
تمھارا مربی ہی اُسنے یہ سب سامان تمھارے لیے مہیا کردیا ہی اور کوئی ایسی شی تمکو دی ہی اور وہ تمھارے
پاس ہی خواہ تمھارے تاج مین ہو خواہ تمھارے پاس ہو جسکے سبب سے یہ امر ہوتا ہی کہ جہان تم نے
نقاب منھ پر سے ہٹائی اور لوگون نے تمھاری صورت دیکھی تمکو سجدہ کیا خیر اس سے ہمکو کوئی مطلب
نہین ہی ہمکو اپنے کام سے کام ہی ہم اس حیلے سے کہ تم ہمارے ہمراہ اپنی ہمشیر کی شادی کرو نصف
دنیا کی حکومت دیتے ہین کہ تم انھین خدائی کرو پس جب امور شادی سے فراغت ہو جاے مین اور تم دونون ملکر
اہل اسلام پر لشکرکشی کرین اور انکو غارت کرکے اپنی اپنی خدائی کو ترقی دین اسی سبب یہ امر باعث تمھارے
افتخار کا ہی کہ مجھ ایسا خدا تمھاری ہمشیر کی خواہش کرتا ہی اور چاہتا ہی سلسلہ قرابت جاری کرنا چاہتا ہی گو
ثریا سے معشوق کو بھی مین ہی نے پیدا کیا ہی اور اپنی ید قدرت سے اُسکی صورت بنائی ہی مجھکو علم خدائی
سے یہ امر ثابت ہو چکا تھا کہ خورشید شاہ کی دختر کے یہان ایک لڑکا پیدا ہوگا کہ وہ اپنے کو ظاہر
کریگا کہ مین فرزند خداوند آفتاب ہون اور دین آفتاب پرستی کو رواج دیگا پس مین نے خیال کیا
کہ کوئی امر ایسا ہو کہ میرے اُسکے سلسلہ قرابت ہو اور اُسکی خدائی کو ترقی ہو گو ثریا کو مین نے اسی لیے
بنایا تھا کہ مین اُسکے ساتھ عقد کرونگا اُسی حالت مین اُسپر مین عاشق ہوا تھا اس فکر مین تھا کہ اُسکو
کہان پیدا کرون جو میرے تصرف مین آے پس جب مجھکو یہ امر اپنے علم قدرت سے ظاہر ہوا اور مجھکو
قرابت کا خیال ہوا مین نے تیری مان کے یہان اُسکو پیدا کیا اور جب وہ جوان ہوئی اُسکی تصویر
میرے پاس پہونچی مین عاشق ہوا اور مین نے تجھسے طلب کیا تو نے وہ جواب دیا مجھکو غصہ آیا مین لشکر لیکر
یہان آیا پس اب تمکو لازم ہی کہ اس امر کو بخواہش دلی و تمناے قلبی قبول کرو ورنہ آمادۂ جنگ
ہو کر شہر سے باہر آؤ مجھسے مقابلہ کرو [illegible] اور یاد رکھو کہ اگر میرے کہنے پر عمل نہ کروگے تو مین شہر
آفتاب [illegible] سے اپنے لشکر کی مرکبون کی خاک تک اُڑا دونگا اور ہر ایک کو اہل شہر سے
[illegible] ہزارون کا خون اپنی گردن پر لیتے ہو یہ صرف ثریا سے معشوق اپنی معشوقہ کا
پاس ہی [illegible] تحریر کرتا ہون ورنہ میری عادت یہ ہی کہ جسنے ذرا سرتابی کی مین نے اُسپر فوراً اپنا
غضب [illegible] اُسکو غارت کردیا جیسا کہ ابھی خاور مین واقعہ گذرا کہ اُسکو مین نے غارت
کردیا [illegible] اہل شہر جو انکسار نہ کرتے تو مین تمام شہر کو سنگ سیاہ کردیتا میرے ہمراہ وہ لشکر جرار
ہی [illegible] قوی تن ہین کہ جو لاکھون کی اصل نہین جانتے ہین اپنے کو اور اہل شہر کو
اُنکی آب شمشیر سے بچاؤ اور میرے کہنے پر عمل کرو ورنہ خرابی ہی آیندہ تمکو اختیار ہی یہ نہ کہنا کہ ہمکو آگاہ
نہ کیا تھا مین نے اپنا حق ادا کردیا اب تم جانو اور تمھارا کام مین صرف اس نامے کے جواب کا منتظر ہون
اگر میرے حسب دلخواہ جواب آیا تو خیر ورنہ اگر خلاف آیا تو فوراً طبل جنگ بجواکر اس لشکر کو تمھارے
تباہ و غارت کرتا ہوا داخل شہر ہونگا اور سب کو قتل کرونگا اور اپنی معشوقہ پر قبضہ کرونگا اُسکے وصل سے
اپنے دل کو شاد کرونگا اسی مین خیر ہی کہ میرے ساتھ عقد کردے اپنی جان کے پیچھے نہ پڑو آیندہ اختیار
ہی بموجب شعر منت آنچہ حق بود گفتم تمام ہی [illegible] دانی دگر بعد ازین والسلام ۔ الرزنگ نے تمام میرے اس

نامہ ختم کر اور ایک نامہ میری طرف سے طومار شاہ وغیرہ کو اس مضمون کا لکھ دو کہ یہ نامہ سربستہ تمہارے پاس آتا ہی اسکو اسی طور سے ہمارے ایلچی سے لیکر برجیس کے پاس روانہ کر دو اور جو جواب وہان سے آئے اسکو اسی طور سے ہمارے پاس بھیجدو بموجب تمہاری تحریر کے یہ ہمنے کہا ورنہ تمہاری یہ مجال نہ تھی کہ تم ہمارے نامہ بر کو شہر مین نہ جانے دیتے اسی امر پر بڑا کشت وخون ہوتا چونکہ ہمکو خود فساد کرنا منظور نہین پس تمنے جسطور سے کہا ہمنے قبول کر لیا اب اسکے خلاف نہ ہو پس دبیر نے وہ نامہ بھی تیار کیا اور یہ بھی پس جب دونون نامہ تیار ہو چکے ارزنگ کی مہر دونون پر کی گئی ارزنگ نے دونون نامے قنطار آئینہ پوش کو دیے کہ طومار کے پاس لے جاؤ وہ نامہ لیکر بارگاہ سے باہر آیا اور مرکب پر سوار ہوا لشکر طومار شاہ مین آیا یہان ابھی دربار آراستہ تھا درگہ سالار سے آکر کہا کہ پھر میری خبر کر دو کہ پھر نامہ بر ارزنگ کے پاس سے آیا ہی یہان سب یہی تقریر کر رہے تھے کہ دیکھیے نامہ کا کیا جواب آتا ہی یقین ہی کہ اس نامہ کے جواب کو دیکھکر اسکو مقابلے کی جرأت نہ ہو واپس چلا جائے کہ درگہ سالار نے عرض کیا پھر نامہ بر ارزنگ کے پاس سے نامہ لیکر آیا ہی کیا حکم ہوتا ہی سرشار شاہ نے کہا کہ اسکو اندر بھیجدو درگہ سالار نے آکر قنطار سے کہا کہ جاؤ طلب فرمایا ہی پس قنطار مرکب پر سے اترکر اندر گیا اسی چوبی کرسی پر بیٹھکر وہ دونون نامہ دیے اور کہا کہ یہ جو نامہ سبز لفافہ مین ہی یہ آپکے نام ہی اور جو سرخ لفافہ مین ہی یہ آپ کے خداوند برجیس کے نام ہی پس ہمارے خداوند نے کہا کہ اس نامہ کو اپنے خداوند کی خدمت مین روانہ کرکے اسکا جواب منگا دو تاکہ مین جواب لیکر یہان سے جاؤن جبتک جواب نہ آئیگا مین یہان موجود رہونگا پس طومار نے دونون نامہ لیکر جو اسکے نام تھا اسکو دبیر سے کہا پڑھو وہی مضمون تھا جو کہ تحریر ہو چکا ہی جب مضمون نامہ ختم ہوا اسوقت طومار شاہ نے کہا کہ ایک عرضی ہماری طرف سے خداوند کی خدمت مین اس مضمون کی تحریر کرو کہ ہم بموجب حکم قدرت یہان آکر فروکش ہوے اسکے دوسرے دن ہمارے آنے کے ہراول لشکر ارزنگ آیا اسکے بعد خود ارزنگ آیا اسنے ہمکو ایک نامہ لکھا جسکا مضمون یہ تھا پس وہی مضمون جو پہلے ارزنگ نے لکھا تھا لکھوایا ہمنے اسکا جواب اسکو دیا کہ ہم بدون اجازت خداوند تمسے مقابلہ نہین کر سکتے ہین پس اسکے جواب مین یہ نامہ آیا جو کہ حاضر خدمت ہی اور یہ نامہ ہمارے نام آیا جو کہ شامل عرضی ہی چونکہ مضمون نامہ کا جو کہ ہم غلامون کے نام آیا یہ تھا کہ اسکو اپنے خداوند کی خدمت مین روانہ کرکے جواب منگا دو ہمنے بجنسہ اس نامہ کو انکی خدمت مین روانہ کیا جو اسکا جواب قدرت کو منظور ہو تحریر فرمائین اور ہمارے پاس روانہ کر دین تاکہ ہم اس نامہ بر کو دیدین وہ لیکر ارزنگ کے پاس جائے اور جو ہمکو حکم ہو ہم اسپر عمل کرین نامہ بر جواب کا منتظر یہان ہی زیادہ حد ادب اب جب یہ عرضی تحریر ہو چکی اسپر سبنے دستخط کیے وہ عرضی اور وہ نامہ جو کہ ارزنگ کا بنام برجیس تھا ایک چوبدار کو دیا کہ یہ خدمت پیغمبر خداوند مین پہونچا دو اور کہنا کہ اسکو آج ہی پیش کرکے اسکا جواب حاصل کرکے ہمکو آگاہ فرمائیے کیونکہ نامہ بر یہان موجود ہی منتظر جواب ہی پس وہ چوبدار بارگاہ سے نکلکر فورًا طرف شہر کے روانہ ہوا وہان برجیس سے آفتاب جادو نے کہا کہ یہ واقعہ گذرا یون پہلے نامہ آیا اسکا جواب طومار شاہ نے دیا اسکے جواب مین اسنے نامہ تمہارے نام لکھا اور انکو لکھا کہ اسکو خدمت مین برجیس کی بھیجدو پس طومار شاہ وغیرہ نے وہ نامہ اور ایک عرضی اپنی طرف سے لکھکر اپنے چوبدار کے ہاتھ روانہ کیا ہی تمہارے پاس پس تم سب کو حکم دو کہ چوبدار طومار شاہ کے پاس آتا ہی اسکو کوئی نہ روکے یہانتک کہ یعنی قریب حجاب قدرت آنے کرین اسکے آنیکی اسوقت اجازت

پس جب وہ نامے دستے اُسکو پڑھوا کر سُننا اور اُسکا جواب سخت تحریر کرنا پس جب جواب تحریر ہوگا جو تمکو
تعلیم کرونگا وہی تحریر کرانا برجیس نے یہ سُنکے افریق کو آواز دی کہ ای میرے پیغمبر نامرسل تم آگاہ ہو
کہ یہ امر مجھکو ابھی ابھی ظاہر ہوا ہی خدائی کے زور سے بس یہ کہکر جو کہ آفتاب جادو نے کہا تھا اُس سے
سب کو آگاہ کیا اور کہا کہ چوبدار کو نہ روکنا آنے دینا افریق نے اُسیوقت حکم برجیس سے آگاہ کیا
راوی نے بیان کیا ہی کہ یہان تو یہ بند و بست ہوا اُدھر وہ چوبدار راہ طی کرکے داخل شہر ہوا اور
قلعے مین آیا در گنبد پر پہونچا درگہ سالار سے کہا کہ میری خبر کر دو پیغمبر خداوند کو کہ ایک چوبدار
طوطمار شاہ کے پاس سے عرضی لیکر آیا ہی درگہ سالار نے کہا کہ تمہارے آنیکی یہان خبر ہو چکی ہی تم
جاؤ برابر چلے جاؤ کوئی نہ روکے گا کوئی خبر کرنے کی ضرورت نہین ہی حکم ہو چکا ہی کہ چوبدار جو آئے
تو آنے دینا وہ ہمارا بندۂ خاص ہی اور خاص بندون کے پاس سے آیا ہی پس وہ چوبدار سب راہ
طی کرکے اُس مقام پر پہونچا کہ جہان حجاب قدرت حائل ہی اور سوائے خونخوار و افریق و دیگر شاہان
کے جو کہ معززین کوئی نہین ہی اُسنے جا کر پہلے حجاب قدرت کی طرف جھُک کر سجدہ کیا اُسکے بعد سب کو
سلام کیا بعد سلام کرنے کے وہ عرضی اور نامہ نکالکر خونخوار کے روبرو پیش کیا طوطمار وغیرہ کا پیام بیان
کیا پس خونخوار شاہ نے اُٹھکر قریب حجاب جا کر عرض کیا کہ خداوند کو علم خدائی سے معلوم ہوگا مگر یہ
حقیر عرض کرتا ہی کہ ایک عرضی طوطمار شاہ کی مع نامہ ارژنگ آئی ہی اُسکے بابت قدرت کا کیا حکم ہوتا ہی
آواز آئی پہلے عرضی تم خود پڑھو اُسکے بعد افریق نامہ ارژنگ کا پڑھے اور دبیر کو طلب کرلو کہ ہم
اُسیوقت جواب عرضی و نامہ دونون تحریر کرا دین کہ ارژنگ کا نامہ بر وہان موجود ہی بس وہ نامہ
کا جواب لیکر ارژنگ کے پاس جائے کیونکہ وہ بھی جواب کا منتظر ہی پس خونخوار شاہ نے نامہ
افریق شاہ کو دیا خود عرضی کو کھولکر پڑھا جب عرضی خونخوار شاہ پڑھ چکا برجیس نے سُنی افریق
سے کہا کہ تم نامہ پڑھوا افریق نے نامہ پڑھا جب سب نامہ پڑھ چکا برجیس مضمون نامہ سُن چکا یہان دبیر
حاضر تھا آواز آئی کہ اے دبیر جواب نامہ لکھو دبیر نے فوراً قلم و قرطاس اُٹھا کر پہلے تعریف خداوند آفتاب
کی اُسکے بعد تعریف برجیس کی پھر سب پیغمبرون کی اور شان و شوکت لشکر کی اور سردارون کی تحریر
کی کیونکہ برجیس نے یہی حکم دیا تھا جب دبیر لکھ چکا اُسوقت صدا آئی کہ یہ لکھو مصرعہ جواب جاہلان
باشد خموشی ہے اِسکے بعد یہ تحریر کرنا کہ بھلا تو کیا خدائی کریگا اور تیری اصل کیا ہی اور تیرے بزرگ
کیا تھے اور وہ کیا خدائی کرتے تھے وہ سب میرے پدر بزرگوار خداوند آفتاب کے بندے تھے
اور تو بھی بندہ ہی مین اُنکا نائب ہون اُن لوگون کو بھی اور تجھکو بھی خداوند نے خلق کیا اور تمام
زمین و آسمان وغیرہ کو اُنھون نے دنیا پر آکر سرتابی اور سرکشی کی اور خدائی کا دعویٰ کیا پس
میرے پدر نے ایک فرقہ ایسا خلق کیا کہ جو خدائے نادیدہ کو مانتا ہی اُسنے لقا تیرے دادا اور زمرد
تیرے باپ کو پریشان کیا وہ اُنکے ہاتھ سے پریشان ہو کر بھاگے اور مقام امن تلاش کرتے
تھے مگر کہین پناہ نہ ملی آخر کو یکے بعد دیگرے اُنکے ہاتھ سے قتل ہوئے تیری بھی یہی حالت ہوگی
تو اُنکو کیا غارت کریگا سوائے میرے اور تجھ سگ خارشتی تیری کبھی یہ لیاقت ہوئی کہ تو ہمسے
سلسلہ قرابت جاری کرنا چاہتا ہی اور نبوذ خالقش کی ہمشیرہ کا خیال دل مین لاتا ہی اب اگر ایسا کلمہ
زبان پر لائیگا تو تیری زبان جلادی جائیگی بس اب کبھی ایسا خیال خام دل مین نہ لانا ورنہ پچھتائیگا
آیندہ تجھکو اختیار ہی یہ جو تو نے تحریر کیا ہی کہ کوئی ساحر تیرا معین ہی یہ بالکل تیرا خیال خام ہی ہان پیچھا رہا

کہ جیسا جو کوئی ہوتا ہی ویسا ہی وہ میرے کو بھی جانتا ہی جیسا کہ تیرے دادا کا دیو بر ند مین تھا اُسکے سبب سے
اُسکی خدائی کی رونق تھی جب اُسکو خواجہ عمرو بن امیہ ضمری نے قتل کیا سب زینت ورونق مٹگئی ایسیطور
سے زبرجد شاہ کی مین دمامہ جادو تھی جو کہ تیرے دادا لقا کا بھائی تھا اُسکے سبب سے اُسکی خدائی
تھی دمامہ نے لعل بنا دیا تھا کہ جو تاج مین زبرجد شاہ کے لگا ہوا تھا کہ جسکی یہ تاثیر تھی کہ جو کوئی دیکھتا تھا
تھا وہ اُسکو سجدہ کرتا تھا تو وہ بھی جانتا ہی کہ میرے پاس بھی کوئی چیز اسی قسم سے ہوگی ارے احمق وہ
خدائے باطل تھے کہ اُنھون نے یہ سامان درست کیے تھے مین خدائے برحق ہون مجھکو ان امور کی
ضرورت نہین ہی کہ کوئی ساحر میرا معین ہو یا کوئی چیز ایسی ہو کہ جسکے سبب سے سب سجدہ کرین یہان بھی
قدرت ہی کہ سب صورت دیکھکر سجدہ کرتے ہین اور یہی نشان خدائی ہی مین مثل تیرے باپ کے خدا
نہین ہون اور اُسکی معین جمود جادو تھی جو کہ اُسپر عاشق ہوئی تھی اُس محبت کے سبب سے اُسنے خدائی کو
تیرے باپ کی درست کیا تھا مگر وہ بھی اہل اسلام کا کچھ نہ کرسکی تجھکو کچھ خبر بھی ہی تو کیسا خدا ہی کہ کسی حال سے
نہین واقف ہی گو تیرا ابھی ایک ساحر معین ہی یعنی السلیم بن تورج اور اُسکا اُستاد اُنھین کے سبب سے
تونے دعوی خدائی کا کیا ہی کیسے غافل ہین کہ کچھ خبر نہین یہ شان خدائی ہی کہ دنیا کے حال سے آگاہ نہ ہو
بلکہ یہ شان خدائی ہی کہ جو دنیا پر گذرے اُس حال سے خدا واقف ہو جیسا کہ مین ہون کہ تو نے خدا دیے
اِدھر کا قصد کیا مین خبردار ہو گیا مین نے بندوبست کر لیا تیرے آنے سے قبل مین نے لشکر تیرے
مقابلہ کے لیے بیرون شہر روانہ کر دیا تو نے نامہ طومار شاہ کو لکھا مجھکو خبر ہو گئی طومار شاہ نے
تیرا نامہ اور اپنی عرضی میری خدمت مین روانہ کی چوبدار کے ہاتھ مجھکو خبر ہو گئی تجھکو کسی امر کی خبر نہین
ہی کہ دنیا پر کیا گذرا اور کیا گذرتا ہی اور کیا گذریگا اگر تو خدا ہی تو بھلا جو حال ماضی ہوا اور جو زمانہ موجود
مین گذرتا ہوا اور جو آئندہ گذریگا بیان تو کر دے جب تجھکو اپنے خاندان کی حالت نہین معلوم ہی
یہ نہین معلوم ہی کہ میری نشت کے پیچھے کیا گذرتا ہی تو تو کیا بیان کریگا یہ قدرت ہمین مین ہی اور سب
حال گذشتہ وموجود اور آئندہ سے ہمین واقف ہین ارے نادان تو کس خواب غفلت مین ہی اور
کسنے تجھکو یہ صلاح دی ہی کہ تو دعوی خدائی کر اور ایسے امر اہم مین اپنا سر دے خیر یہ تو تو نے نادانی
کی تو کی کہ خدائی کا دعوی کیا مگر یہ کونسی نادانی ہی کہ اتنے بڑے امر کی خواہش کی جو کہ تیری لیاقت کے
موافق نہین ہی اور نہ تو اُس مرتبے کے موافق ہی کہ تیرے ساتھ برتاؤ کیا جاے ارے نادان تو
بڑا بیوقوف ہی کہ مجھ ایسے خدا سے لڑنے آیا ہی اور نور خالص کی خواہش کرتا ہی کجا تجھ ایسا زاغ سیاہ
اور کجا وہ بلبل گلشن خدائی اگر تو نے ابھی اس امر کی خواہش کی اور مجھکو اِس امر کے بارے مین
تحریر کیا یاد رکھنا کہ وہ سزا سخت دونگا کہ تمام عمر نہ بھولیگا ارے نادان پہلے اپنے اس امر کو تو
ثابت کر لے کہ مین خدا ہون اور اپنے خاندان کی خدائی کو ثابت کرلے اور یہ ثابت کر کہ مین زمرد
ثانی کا فرزند ہون اور لقا کا نبیرہ ہون کیونکہ چترنگ بن زمرد جو کہ بطن سے جمود جادو کے پیدا ہوا
ہی بعد مرجانے زمرد ثانی نے شداد شاہ کے ساتھ جب جمود نے عقد کیا ہی اُسوقت مین حاملہ تھی لیکن بعد
زمانہ حمل کے لڑکا پیدا ہوا کہ جسکا نام چترنگ رکھا گیا شداد نے اپنا لڑکا مشہور کیا تھا عالم جوانی مین
اُسکو بسبب طعنہ زنی لوگون کے خیال ہوا کہ میرا باپ شداد تھا یا کوئی اور اُسنے اپنی مان سے پوچھا تب اُسنے سب حال بتا
کیا جب اُسکو معلوم ہوا اپنی ماں سے کہ زمرد ثانی جو کہ خدا تھا مین اُسکا فرزند ہون میرے باپ اور دادا
خدا تھے پس جب سے چترنگ کو فکر ہوئی کہ مین دعوی خدائی کرون رات دن اسی فکر مین غرق

رہنا تھا پس برجیس نے کل حال چترنگ کے پیدا ہونیکا اور جوان ہونے کا اور ماں سے حال
زمرد ثانی کی خدائی پھیلنے کا اور لقائی خدائی کا جب یہ ظاہر ہوا تھا کہ مین خدازادہ ہون اِس فکر مین
مصروف ہونا کہ مین بھی دعوی خدائی کرون اُسی فکر مین شکار پر جانے کا ثمود اُسکی خالہ ہمشیر جمود بدا
کے عاشق ہونے کا ثمود جادو کا ہرن بنکر چترنگ کو لگا کر باغ مین لیجانے کا اور اُس سے ہم بستر
ہونے کا چترنگ کے اپنی کیفیت بیان کرنے کا اُسکا اقرار کرنا کہ مین تیری خدائی کو درست کر دونگی
رات بھر دونون کا باہم چین کرنے کا صبح کو چترنگ کا لشکر مین آنے کا دوسرے دن اپنے شہر
کی طرف روانہ ہونا اور مرکب پر ثمود کا اُٹھا لیجانا اور وہ صدا دینا جو کہ جلد دوم مین تحریر ہو چکی ہے
پس سب لشکر کا شداد کے پاس جانیکا اُسکو اس حال سے آگاہ کرنیکا شداد کا جمود سے جاکر
کہنا جمود کا شب کو تلاش فرزند مین جانا اور اپنی بہن کے باغ مین پہونچنا اور اُسپر ظاہر ہونا کہ ثمود
اُسکو اُٹھا لائی ہے پس باہم صلاح ہونا کہ ہم اور تم دونون ملکر خدائی کو اُنکی درست کرین پس ثمود کا
بموجب یاد دلانے جمود کے اپنے اُستاد کی کتابون کا نکال لانا اُس سے ظاہر ہونا کہ جبتک
مخروم جادو نہ آئیگا چترنگ کی خدائی نہ درست ہوگی ثمود کا بموجب نشان دہی براے تلاش
مخروم روانہ ہونا اور وہان جاکر مخروم کو لانا مع کل سامان کے اور ملکہ الفرام دختر مخروم کا اور
ناشناد کجادو و جبروت جادو کو لانیکا اور سب سامان خدائی کا مخروم کا آکر درست کرنیکا اور
جب سارا سامان درست ہو گیا چترنگ کو مع سامان خدائی کے ملک شداد مین پہونچانے کا
اور چترنگ کی خدائی کی شہرت ہونے کا اور بادشاہان اطراف کا آکر چترنگ کی خدائی کے مقر
ہونے کا اور لشکر کے چترنگ کے پاس جمع ہونیکا بعد مستقل ہونے اِس امر کے کہ مین خدا
ہون اور اِس حال کے سُننے کی کہ ارزنگ کوئی ہے کہ اُسنے دعوی خدائی کیا ہے یہ حال سُنکے اُسکا
برہم ہو کر یہ امر ظاہر کرنا کہ ارزنگ میرے باپ کا غلام تھا جب میرے باپ یعنی زمرد ثانی چولہ
بدلکر بالاے آسمان چلے گئے چونکہ یہ بہت مُنہ چڑھا تھا اور وہ اِس سے اُلفت کرتے تھے اور
چھوٹا سا پالا تھا پس ارزنگ نے یہ ظاہر کیا ہے کہ مین فرزند ہون اور خدا ہون پس مین جاکر
اُسکو سزا دونگا کہ تو خدا نہین ہے بلکہ میرے باپ کا غلام ہے مین خدا ہون اور اُنکا فرزند ہون پس
اِس قصد سے چترنگ کا اپنے ملک سے مع کئی لاکھ کے کوچ کرنا طرف خاور کے راہ مین یہ حال
سُنکے کہ ارزنگ طرف شہر آفتاب نما کے گیا ہے اِدھر کا اُسکے قصد کرنے کا اور روانہ ہونیکا جس
طور سے جلد دوم مین تحریر ہوا ہے سب اُس نامے مین تحریر کیا اور لکھا کہ پہلے اُس سے تو فیصلہ کرلے
کہ جو کہ تجھکو غلام اپنے باپ کا کہتا ہے کہ مین خدا ہون پھر اس امر کو ظاہر کرنا کہ مین خدا ہون ابھی یہ امر
بھی نہین قرار پایا ہے کہ تو خدا ہے ایک تو تیرا حریف بنا ہے اور وہ در اصل زمرد کا فرزند ہے وہ کہتا ہے
کہ تو غلام ہے تیرا کہنا مانا جاے یا اُسکا پہلے اُس سے فیصلہ کرلے پھر مجھسے مقابلہ کرنا اور اس امر کو
ظاہر کرنا اور میرے اوپر عذاب نازل کرنا اُسوقت یہ امر ظاہر ہو جائیگا کہ مین خدا ہون یا تو وہ
آج کے دسوین دن یہان مع لشکر کے پہونچیگا جب تیرے اُسکے فیصلہ ہو جائیگا تو پھر دیکھا جائیگا
اگر تو اِسکے خلاف کریگا تو یاد رکھ کہ میرے ہمراہ وہ لشکر جرار ہے کہ جو ایک حملہ مین تیرے لشکر کو غارت
کر دیگا اور مین وہ عذاب نازل کرونگا کہ تو مع کل لشکر کے جلکر خاک سیاہ ہو جائیگا پس تجھکو مین نصیحت
کرتا ہون کہ اب کبھی میرے مُنھ نہ لگنا اور نہ ثریاے سیمتن کی خواہش کرنا ورنہ یاد رکھ کہ مُفت مین تیری

جان مع کل لشکر کے برباد ہوگی پس یہی جواب نامہ ہی اگر تو میرے کہنے پر عمل کریگا تو اچھا رہیگا یہ خیال اپنے دل سے دور کر کہ مین تیرے ساتھ ملکہ قمر بانو سیمتن کی شادی کرون اچھا بخدائی مانون جبکہ مین خدا ہون یہ دونون امر غیر ممکن ہین اگر تو میرے کہنے پر عمل نہ کریگا تو خراب ہوگا پس اگر تو یہ میرے کہنے کو یقین کرلیگا اور مجھسے نہ مقابلہ کریگا اور خاموش واپس جائیگا تو مین بھی تجھسے کوئی غرض نہ رکھونگا تو جانے اور خیرنگ اپنے باہم سمجھ لینا مجھکو تمھارے باہم کے فساد سے کوئی مطلب نہین ہی تم جانو اور وہ جانے مجھکو کوئی سروکار نہین ہی اگر اسکے خلاف کروگے تو مین ایک حملے مین تمکو غارت کردونگا اور یہ جو تمنے تحریر کیا کہ میرے خوف سے تم خود برا سے مقابلہ نہین آئے مین ایسا ویسا خدا نہین ہون بمثل تمھارے باپ دادا کے ہون کہ ادنی و اعلی کے مقابلے کو آؤن جبکہ میرے بندے موجود ہین جو کہ تجھسے مرتبے مین زیادہ ہین وہ موجود ہین تجھ ایسے لوگون کے مقابلے کو تو پھر مین کیون مقابلے کو آؤن شان ہی میری کہ مین تیرے خوف سے کہ جو کہ کچھ حقیقت نہین رکھتا ہی قلعے سے باہر نہ آؤن جبکہ میرے بندے تیرے لیے کافی ہین تو پھر کیا ضرورت ہی بلکہ مین نے اپنے اُن بندون کو بھی نہ روانہ کیا ہی کہ جو کہ صاحب مرتبہ ہین یہ لوگ جو کہ تیرے مقابلے کو آئے ہین یہ بھی کوئی حقیقت نہین رکھتے ہین مین نے تجھکو ایسا خیال کیا کہ جیسے کوئی مرتبہ مثل ادنی غلامون کے ہوتا ہی پس اپنی لیاقت کی طرف خیال کرکے واپس جا اگر کچھ ہوس ہی اور دل مین حوصلہ ہی تو طبل جنگ بجواکر مقابلہ کر دیکھ کہ کیا ہوتا ہی مین نے بہت کچھ لکھا ہی کہانتک لکھون اب تجھکو اپنے فعل اختیار ہی گو مین یہ جانتا ہون کہ تو میرے کہنے پر عمل نہ کریگا تجھکو نصیحت کرنا گویا اپنی بات کو رائیگان کرنا ہی خیر مین خدا تھا مجھکو زیبا تھا کہ مین بندونکو نصیحت کرون پس مین بھی تیرے اسی شعر پر اپنے نامے کو تمام کرتا ہون جو کہ تو نے اپنے نامہ کے آخر مین لکھا ہی شعر منت آنچہ حق بود گفتم تمام ٭ تو دانی دگر بعد ازین والسلام ٭ جب یہ نامہ ختم ہوا دبیر نے بموجب حکم اسکو ملفوف کیا راوی کہانتک لکھے برجیس نے بہت کچھ کلمات سخت وسست تحریر کرائے تھے اسی مین نامہ طولانی ہوگیا یہان اختصار کا خیال ہی پس جب نامہ ملفوف ہو چکا افریق نے عرض کیا کہ نامہ تیار ہوگیا حکم ہوا کہ ہماری طرف سے ایک حکمنامہ بنام طومار شاہ وغیرہ تحریر کرو اسکا یہ مضمون ہو کہ اگر ارزنگ طبل جنگ بجوائے تو تم بھی طبل جنگ بجوانا اور [illegible] صف آرا ہونا یہان سے تمھاری کمک کیجائیگی تم کوئی خوف نہ کرنا پس یہ حکمنامہ بھی دبیر نے تیار کیا جب دونون کاغذ تیار ہوچکے برجیس نے حکم دیا کہ اسی چوبدار کو دو کہ وہ لیجائے اور طومار شاہ کو دیدینا کہ وہ ارزنگ کے پاس بھیجدین پس خوشخوار شاہ نے جو برجیس نے حکم دیا تھا اسکے موافق عمل کیا اس چوبدار کو دیا وہ چوبدار سجدہ کرکے اور سب کو سلام دونون کاغذ لیکر زیر گنبد آیا اور قلعے سے باہر نکلکر شہر مین آیا اور شہر کو طے کرکے لشکر مین پہونچا اور داخل بارگاہ ہوا یہان قبطار آئینہ پوش بیٹھا ہوا تھا انتظار جواب مین طومار شاہ وغیرہ کا دربار آراستہ تھا کہ اُس چوبدار نے دونون لفافے طومار شاہ کو دیے طومار شاہ وغیرہ نے آنکھون سے لگائے اسپر بوسے دیے اسکے بعد اپنا نام جس لفافہ پر لکھا تھا اسکو چاک کیا اور پڑھا اسمین یہی تحریر تھا کہ یہ دوسرا لفافہ قبطار کو دینا کہ جو کہ اسکے جواب کا منتظر ہی تمھاری بارگاہ مین بیٹھا ہی اور ارزنگ کا نامہ لایا ہی اسکا نامہ بر ہی پس طومار نے وہ لفافہ قبطار کو دیا اور کہا کہ لیجاؤ یہ جواب ہی ارزنگ کے نامہ کا پس قبطار اُس لفافہ کو لیکر کرسی پر سے اُٹھا اور سب کو سلام کرکے باہر بارگاہ سے آیا اپنے مرکب پر سوار ہوکر

اس لشکر سے نکلکر داخل لشکر ہوا اور اپنے لشکر مین پہونچکر بارگاہ مین آیا یہان ارزنگ جواب نامہ کا منتظر دربار مین بیٹھا ہوا تھا سب حاضر دربار تھے کہ قنطارہ آکر پہونچا اور روبرو تخت کے بادشاہ نے کہا کہ واقعہ بیان کر قنطارہ نے اپنا جانا دربار مین اور طومار کو نامہ دینا اور اسکا عرضی لکھکر اس نامے کے ہمراہ روانہ کرنا اور وہان سے جواب کا آنا پس یہ جو قنطارہ نے بیان کیا ارزنگ نے کہا کہ لاؤ وہ لفافہ کہان ہو پس قنطارہ نے لفافہ دیا اور خود سلام کرکے اپنے مقام پر آکر بیٹھا ارزنگ نے دبیر سے کہا کہ اس لفافہ کو چاک کرکے پڑھو پس دبیر نے لفافہ کو چاک کیا نامہ پڑھنا شروع کیا اول تو تعریف برجیس اور خداوند آفتاب کی تحریر تھی اور مذمت تھی لقا و زمرد ثانی ذات ارزنگ کی یہ تحریر دیکھکر ارزنگ بہت برہم ہوا چہرہ اسکا لعل ہوگیا ارزنگ نے دبیر سے کہا اس عمل تحریر کو چھوڑو اصل مطلب کو پڑھو پس دبیر نے عرض کیا کہ یہ سب تحریر تمام ہوگئی ہو یہان سے مطلب شروع ہو پس اسنے مطلب پڑھنا شروع کیا تمام نامہ پڑھا ارزنگ کا یہ حال تھا کہ مثل مار سر دم بریدہ کے پیچ و تاب کھا رہا تھا اور مارے غصہ کے مونچھون کو تاؤ دیتا تھا منھ سے کف جاری تھا غیض و غضب طاری تھا مثل بید مجنون کے کانپ رہا تھا مثل ساہی کے تن پر بال کھڑے ہو گئے تھے ہر موے بدن ارزنگ کا فرط غیض سے استادہ تھا کرہ زمین بدلا کیا جبتک نامہ پڑھا گیا جب نامہ ختم ہوچکا اسوقت ارزنگ نے کہا کہ ای بختگان اسنے بہت سخت کلمے تحریر کیے ہین اور کیا واہیات کلمات تحریر کیے ہین کہ کوئی ادنی کو بھی نہ تحریر کریگا اور یہ جو اسنے لکھا ہو کہ چترنگ کوئی زمرد ثانی کا فرزند ہو بالکل غلط ہو کوئی میرے باپ کی زوجہ ... نہ تھی کہ جسکے بطن سے چترنگ پیدا ہوا ہو وہ بالکل جھوٹا ہو اور مخفی اسکا دعوی غلط ہو جب وہ یہان آئیگا تو اسکو جواب دیا جائیگا اور وہ اپنے کیے کی سزا پائیگا وہ نہ معلوم اپنے دل مین سمجھا کیا ہو اول تو یہ امر بالکل غلط ہو گویا اسنے اپنی شان دکھائی ہو کہ ہم ایسے خدا ہین کہ حالات گذشتہ و آیندہ و موجودہ سے واقف ہین پس اسکے اس نامہ کا یہ جواب ہو کہ طبل جنگ بجوادو برجیس بدون اسکے نہ مانیگا اسکی شامت ہی آئی ہو خیر دیکھا جائیگا مجھکو بھی دیکھنا ہو کہ برجیس کیونکر ہمسے مقابلہ کرتا ہو اور ہمکو شکست دیتا ہو یقین کرلو کہ میرا لشکر اسکے لشکر کو بھگا دیگا بختگان نے کہا کہ آپ کا بہت درست خیال ہو پس ارزنگ نے کہا کہ ابھی طبل جنگ بجے دیر نہ ہو یہ جو حکم ارزنگ نے دیا اسیوقت بموجب حکم ارزنگ کوس حربی پر چوب پڑی صداے نقارہ و گونجی تمام لشکر مین غل مچ گیا زمین کانپ گئی لشکر کو معلوم ہوا کہ کل صبح کو لشکر حریف سے مقابلہ ہوگا حکم نواخت طبل جنگ دیکر ارزنگ نے دربار برخاست کیا سب اپنے اپنے مقام پر دربار سے اٹھکر آئے سامان جنگ کرنے لگے لشکر مین درستی آلات حرب و ضرب ہونے لگی سب اہل لشکر یہان سامان جنگ کرنے لگے ادھر لشکر برجیس مین طومار شاہ وغیرہ کا دربار آراستہ ہو ابھی تک طومار شاہ بارگاہ مین بیٹھا ہو کہ اسکے کان مین صداے طبل آئی طومار شاہ نے سرشار شاہ سے کہا کہ بھائی ارزنگ نے طبل جنگ بجوایا ہو معلوم ہوتا ہو خداوند نے بہت سخت جواب دیا ہو پس اسنے برہم ہوکر طبل جنگ بجوادیا کوئی جاکر خبر تو لاے پس ہرکارے یہ حکم پاکر چلے تھے کہ وہ ہرکارے جو کہ لشکر ارزنگ مین موجود تھے صداے طبل جنگ سنکے اور خبر نواخت طبل لیکر اپنے لشکر مین آئے اور داخل بارگاہ ہوکر مجرا گاہ پر سے مجرا کرکے یون دعا دی کہ درگاہ خداوندی مین آپ کا بڑا مرتبہ ہو ہمیشہ خداوند آفتاب و نائب خداوند و پیمبر خداوندی برجیس کا آپ کے سرون پر ہمیشہ سایہ رہے اور آپ کے اوپر نظر عنایت رہے

آپ کی ترقی عمر ہو یہ دعا دیکر عرض کیا کہ بعد پڑھنے جواب نامہ کے ارزنگ نے طبل جنگ کا حکم دیا ہی اور دربار
برخاست کر کے چلا گیا بموجب حکم ارزنگ اُسکے لشکر مین نقارۂ رزمی بجا ہی سامان جنگ ہو رہا ہی اُسکا یہ
قصد ہی کہ کل غلامان خداوند سے نکلکر اور میدان جنگ مین آکر صف آرا ہو کر مقابلہ کرے باقی خیریت ہی یہ جو
ہرکارون نے کہا طومار شاہ نے سرشار شاہ کی طرف دیکھا اور کہا کہ کیون میرا خیال کیسا درست نکلا کہ
ارزنگ نے طبل جنگ بجوایا ہی دیکھو وہی ہرکارون نے آکر خبر دی پس یہ کہکر طومار شاہ نے حکم دیا کہ
ہمارے لشکر مین بھی بفضل و بتائید خداوند آفتاب دہر جبیں کے طبل جنگ بجے اور ہمارے لشکر مین بھی
سامان جنگ ہو ہم کل نکلکر میدان جنگ مین ارزنگ سے مقابلہ کرینگے اور اُسکو اِسکی سزا دینگے یہ
جو اُسنے خداوند کی عدول حکمی کی اِس سبب سے طبل جنگ بجوایا ہی یہ جو حکم طومار شاہ نے دیا اُسیوقت لشکر
طومار مین بھی طبل جنگ پر چوب پڑی صدائے نقارۂ حربی وکوس رزمی فضائے صحرا مین گونجی اہل لشکر کو معلوم
ہوا کہ صبح کو لشکر ارزنگ سے مقابلہ ہوگا اُسیوقت سے لشکر مین سامان جنگ و تیاری رزم ہونے لگی طومار
وغیرہ بھی دربار برخاست کر کے اپنے اپنے خیمے مین گئے پس دونون لشکرون مین سامان جنگ ہو رہا تھا
کسی مقام پر دونون طرف ہزارون بلکہ لاکھون سوار و پیدل بیٹھے ہوئے تلوارون کو صیقل کر رہے تھے
چرخ پر چڑھا رہے تھے کہ جسکے سبب سے عقل چرخ پیر کی چرخ مین آ رہی تھی کسی مقام پر لاکھون سوار و پیدل
اپنے اپنے خنجرونکو درست کر رہے تھے زرہون کو دھو رہے تھے خود و موزے و دستانین صاف کر رہے
تھے سپرین درست کر رہے تھے کمانین جو خانہ خورنہ کر گئین تھین اُنکو سینگ سانگ کر درست کیا ترکش سے
تیر نکالے جو کہ عمدہ عمدہ تھے اُنکو ترکش مین رکھا اور برے برے پھینکدیے اِسی طور سے دونون لشکر مین
سرداران و پہلوانان و افسران اپنے اپنے آلات حرب و ضرب کو اپنے اپنے خیمے مین بیٹھے ہوئے درست کر رہے تھے
باجے جنگی بج رہے تھے چاؤش پکارتے پھرتے تھے کہ ای جوانون کل روز جنگ ہی جو کہ بہادر ہین اُنکے
لیے عید ہی جو کہ بزدل ہین اُنکے لیے بڑی خرابی ہی ای جوانون خوش ہو کہ کل عروس مرگ سے وصل حاصل ہوگا
معشوق اجل آکر گلے سے ملیگا یہ چاؤش پکار رہے تھے جوانون کے دل بڑھا رہے تھے پس راوی نے
کہا کہ وہ دن اِسی سامان مین تمام ہوا شاہ خاور نے سلطان مغرب سے شکست کھائی سپاہ ظلمت نے لشکر
نور پر ظفر پائی یعنی شب آئی شاہ انجم نے تخت نیلی پر مع اپنے مصاحبان انجم و وزیران سلطنت جلوس کیا اور
شاہ خاور روز کو قیدخانہ مشرق شب مین قید کیا وہ آفتاب کا زرد رو ہو کر طرف مغرب کے روانہ ہونا
وہ جابجا دھوپ کی شعاع وہ شفق کا آسمان پر پھولنا وہ مشرق کی طرف سے سیاہی شب کا پھیلنا غنچون کا
مسکرا مسکرا کر نسیم کے جھونکون سے باغون مین کھلنا طائرون کا ہنگام شام و غروب آفتاب طرف اپنے
آشیانون کے پرواز کر کے واسطے بسیرے کے جانا چرندون کا طرف اپنے آشیانون کے و درندون کا
طرف اپنے آشیانون کے ایسی فکر تھی بسبب رات ہو جانے کے کہ ہرن شیر کے برابر سے نکلجاتا تھا وہ کچھ
تعرض نہ کرتا تھا باز کے پہلو سے کبوتر نوبت باینجا رسید کہ آفتاب غروب ہو گیا شام ہو گئی تاریکی شب پھیلگئی
ظلمت شب نے اپنا عمل کیا ہر طرف چراغ روشن ہوئے دونون طرف لشکرون مین گھنٹے و ناقوس بجنے
لگے دونون لشکرون مین صدائے جَرجَر پکاری جانے لگی لشکر طومار شاہ مین یا آفتاب یا بر جبیں کی جَر
تھی اور لشکر ارزنگ مین یا لقا یا زمرد ثانی یا ارزنگ کی جَر تھی ہر ایک پوجا پاٹ کر رہا تھا پس جب
پہر رات آئی تو دونون لشکرون مین لوگون نے پوجا پاٹ سے فراغت پائی طلایہ پھرنے لگا اہل طلایہ نے
مشعلین روشن کین اور طلایہ کے لوگ صدائے حاضر باشی و ناظر باش و صدائے ہوشیار باش بلند کرنے لگے

سرداران ہر دو لشکر و اہل لشکر سامان جنگ مین مصروف تھے کوئی مارے خوشی کے نہ سویا تمناے عروس مرگ
مین وہ شب بسر کی ہر ایک کو خوشی تھی کہ کل صبح کو عروس مرگ سے ہمکنار ہونگے معشوقہ اجل ہمارے گلے کا ہار
ہوگی کسیکو یہ تصور ہی کہ دیکھیے کل کون گھٹ رہتا ہی اور کسکے قدم ہٹ جاتے ہین کون ثابت قدم رہتا ہی بہت
بڑے لوگون سے مقابلہ ہی وہ بھی کم نہین ہی کوئی کہتا ہی کہ دیکھیے کل کون آب شمشیر کے گھاٹ اُترتا ہی کسکی
کشتی عمر دریاے اجل کے پار ہوتی ہی کون کون غرق بحر فنا ہوتا ہی اور کون کون ساحل فنا کے کنارے
اُترتا ہی کون گلہاے زخم اپنے تن نازک پر کھاتا ہی کسکے بدن پر بدھیان گل زخم کی کھلتی ہین کوئی گرزہ گرن
سر کو تولکر کہتا تھا کہ کل ایک ضرب گرز مین اپنے حریف کو بیخود زمین کردونگا کوئی سیف کو ہلا کر کہتا تھا کہ یون وار
کرونگا کہ ایک ہاتھ مین سر حریف کا خاک پر غلطان نظر آئیگا کوئی نیزے کو تکان دیکر اپنے خیال کے موافق
کہتا تھا کہ یون حریف کو پشت مرکب پر سے اُٹھا کر زمین پر دے مارونگا کہ اُسکے استخوان سرمہ سا ہوجاینگے
سپر کو ہلاتے ہوے خیال کر رہا تھا کہ یون حریف کی ضرب کو روکونگا بعض کے روبرو تصویر جنگ
پھر رہی تھی کشتون کے انبار نظر آتے تھے بسمل لوٹ رہے تھے خاک پر زخمی کراہ رہے تھے بعض باہم
بیٹھے ہوے باتین کر رہے تھے کہ صبح کو میدان جنگ مین حریف سے مقابلہ ہی آؤ بھائی ہم تم گلے ملین نہ معلوم
پھر یہ دن نصیب ہون یا نہ ہون کون زندہ رہے اور کون نہ رہے باہم ملکر بیٹھ لین باتین کر لین کیون
بھائی دیکھیے کل کون ثابت قدم رہتا ہی اور کون حریف کی ضرب کو بڑھکر روکتا ہی کل بہت بڑا معرکہ پڑے گا
ہزارونکا کمیت ہوگا خداوند آفتاب آبرو رکھے لین لشکر ارژنگ کے پہلوان کہتے تھے خداوند ارژنگ
آبرو رکھے لین ہر ایک لشکر کے لوگ اپنے خدا سے دعا کر رہے تھے بہادرون مین یہ تقریر تھی اور سامان
جنگ کی فکر تھی اور بہادری کا ذکر تھا بار بار خیمون سے اور بسترون پر سے اُٹھ اُٹھکر میدان مین آ آکر
کھڑے ہوتے تھے اور آسمان کی طرف دیکھتے تھے کہ آثار سحر نمایان ہوے دامنون کو تھام کر کے
دیکھتے تھے کہ نسیم سحری چلنے لگی جب کچھ آثار نہ پاتے تھے پھر خیمون مین جاکر اپنے مقام پر بیٹھکر باتین کرنے
لگتے تھے جو کہ بزدل تھے اُنکا یہ حال تھا کہ جب سے اُنھون نے صداے طبل سنی تھی کسیکو تو دست سر
دست آنے لگے تھے کسیکو تپ لرزہ آگئی تھی لحاف پر لحاف اوڑھکر پڑا ہوا تھا اگر کسی بہادر نے آکر کہا
کہ بھائی کل میدان جنگ مین مقابلہ ہی کہو کیا کہتے ہو جواب دیا کہ بھائی ہم کیا بتائین ہمسے تو سیاہ لرزہ تپ
سے مقابلہ ہو رہا ہی اُسنے آکر ہمکو گھیر لیا ہی اُسکے مقابلے سے فرصت ہوئی تو ضرور میدان مین جاکے
مقابلہ کرینگے ورنہ مجبور ہین دیکھو کس شدت سے تپ آئی ہی کہ تمام بدن جلا جاتا ہی اُنھون نے جواب دیا
کہ ابھی تھوڑی دیر ہوئی کہ تم اچھے تھے طبل جنگ کا بجنا تھا کہ تمکو تپ آگئی معلوم ہوا کہ بڑے بزدل ہو اس
خوف سے تپ آئی کہ کل دیکھیے کیا ہوتا ہی یا تمنے فقرہ کیا اُسنے جواب دیا کہ بجا ارشاد ہوا بس بہادر ایک
آپ ہین اور سب بودے ہین فقرہ کرنے سے کیا حاصل مرض کو آتے کچھ دیر لگتی ہی یہ بہادر سنکے چلا آیا
کسی نے دستون کی شکایت کی کوئی دراصل بنکر پڑا تھا جو کوئی مزاج پرسی کو آیا کہدیا کہ دردسر ہی یا تپ
آگئی ہی یا اسہال سے اس حال کو پہونچے ہین کہ پلنگ پر سے اُٹھنا دشوار ہی کسی نے اپنے خادم سے کہا
کہ ہمارا مرکب نصف شب کو کسکر حاضر کرنا ہم اپنے مکان کو جائینگے اُسنے کہا کہ آقا صبح کو مقابلہ ہی برسون نمک
کھایا ہی اور آپ مکان تشریف لیے جاتے ہین لوگ آپکی نسبت طعن کرینگے یہ کون حرکت ہی اُسکو برہم ہوکر
جواب دیا کہ کچھ پروا نہین ہی ہمنے کوئی جان دینے کے لیے ملازمت نہین کی تھی صرف بسر اوقات کے لیے
کہ اپنی اولاد کی پرورش کرین بھائی ابھی تو شادی ہوئی ہی اگر ہم کل حریف کے ہاتھ سے مارے گئے

مقام پر آکر لشکر مین کھڑے ہوے اُدھر ہرکاران ارزنگ جو اپنے لشکر مین خبر دریافت کرکے آئے ارزنگ سے کہا کہ یہ لشکر آپکے لشکر کی تلاش مین آیا ہی چترنگ شاہ کا ہی اُسنے اپنے کو فرزند زمرد ثانی مشہور کیا ہی اور کہتا ہی کہ مین خدا ہون ارزنگ زمرد کا غلام تھا اُسنے بیکار دعوی خدائی کیا ہی پس یہ سُنکے کہ آپنے خدائی کا دعوی کیا ہی لشکر کثیر لیکر خاور کی طرف کوچ کیا تھا جب سُنا کہ آپ اسطرف تشریف لاتے ہین نواح مین کو ... نہ کیا اُسکا قصد ہی کہ آپکے دشمنون کو قتل کرکے پھر خدا پرستون و آفتاب پرستونکو غارت کرے اُسکے بعد اپنی خدائی کو ترقی دے بہت لشکر ہمراہ ہی اور بہت سے بادشاہ اور ایک بہت بڑا گنبد ہی کہ اُسمین چترنگ سوار ہی اُسپر ایک ابر سنہری رنگ محیط ہی پس ارزنگ نے کہا کہ اگر آتا ہی تو آنے دو اپنی سزا اپنے کنارے مین دیکھیگا نابدولت کو کوئی خوف نہین ہی مین نوے ہزار برس پیشتر یہ تقدیر کرچکا ہون کہ چترنگ میرے ہاتھ سے مارا جائے اور مین اُسکے کل لشکر اور مال و اسباب پر قبضہ کرون ارزنگ تو یہان یہ تقریر کررہا ہی اُدھر چترنگ کے ہرکارے دونون لشکرون کا حال دریافت کرکے خدمت چترنگ مین پہونچے اور عرض کرنے لگے کہ خداوندا ایک لشکر کہ جسکے علم طلائی ہین اور پھریرے زرنگار ہین اور اُنپر تصویر آفتاب بنی ہوئی ہی آفتاب پرستون کا ہی اور دوسرا لشکر جسکے علم کے پھریرے سیاہ ہین ارزنگ بدخو کا یہ وہ ارزنگ ہی کہ جسنے خدائی کا دعوی کیا ہی اور اپنے کو خداوند زمرد ثانی کا فرزند مشہور کیا ہی پس اُسنے اور آفتاب پرستون سے کئی دن سے مقابلہ ہو چکا ہی اور آفتاب پرست ہر مرتبہ غالب آئے ہین آج پھر مقابلہ اِسی سبب سے ہی دونون لشکر میدان مین صف آرا ہین پس یہ سُنکے چترنگ نے حکم دیا کہ نابدولت کا حکم ہی کہ بہت جلد اپنے کو میدان جنگ مین پہونچاؤ تاکہ مین جاکر ارزنگ سے مقابلہ کرون اُسکو اس گستاخی کی سزا دون یہ حکم دینا تھا کہ کل لشکر نے ایک مرتبہ مرکب اُٹھا دیے پیدل بھی یکسر دوڑے راوی نے بیان کیا ہی کہ اِسقدر گرد و غبار بلند ہوا کہ تاریکی ہوگئی شعر ز گرد و غبار کہ شد بر سپہر ✻ رہ رفتی خویش گم کرد مہر اُس گرد و غبار سے تلوارونکی جھنکار مرکبون کی ٹاپون کی بجنے کی آواز پیدلون کی دوڑنے کی آہٹ کی آواز آتی تھی اور سنانون کی مثل ستارون کے چمک علم کے پھریرے اُڑتے ہوے نظر آتے تھے پس وہ غبار جب قریب اُس صحرا کے پہونچا دونون لشکرون کے اہل لشکر اُسی طرف دیکھ رہے تھے کہ ہوا کو ہوا نے مارا گرد کو گرد نے مارا دامن گرد شگافتہ ہوا اُس غبار سے بائیس علم بائیس لاکھ لشکر کی علامت کے نمودار ہوے سب نے دیکھا کہ آگے آگے کئی سو سقے وردیان پہنے ہوے اُنکے دوش پر مشکین چھڑکاؤ کرتے ہوے نمودار ہوے دو لشکر صف آرا دیکھکر ایک طرف نسق باندھکر کھڑے ہوے اُنکے ہاتھیونکے غول کے غول اُنپر فیلبان وردیان پہنے ہوے علمدار علم لیے ہوے بیٹھے ہین کپتون پر ہاتھیونکی زربفتی جھولین پڑی ہین پیشانیونپر آئینے ہین خرطوم مین طلائی زنجیرین لپٹی ہوئی آکر ایکطرف کھڑے ہوے اُنکے بعد ماہی مراتب ڈنکے ہاتھی اور شتر اُنکے بعد شاتر نشان غول کے غول وہ ایکجانب کھڑے ہوے اب غٹ کے غٹ غول کے غول چوبدارون کے خاص بردارون کے بساولون کے آکر پہونچے وہ بھی ایکطرف کھڑے ہوے اُنکے عقب مین کئی ہزار مرکب ترکی و عراقی زین و لجام سے آراستہ دو دو سائیس ہمراہ کھڑے ہوے اب لشکر آنے لگا جوق جوق سوار و پیدل آئے اور صف بستہ ہوے اب ڈنکے کی صدا آنے لگی اور نقیبون کی آواز سب نے دیکھا کہ ایک تخت نقرئی ہی دہ ہاتھیون پر کسا ہوا ہی اُسکے سات درجے ہین اُسپر ابر سوسنی رنگ کا محیط ہی بیچ کے درجے مین ایک تخت پر ایک جوان سیاہ تاج شاہی سر پر رکھے ہوے بڑی کبر و نخوت سے بیٹھا ہی سامنے اُسکے گلدستے رکھے ہوے ہین ایک آئینہ لگا ہوا ہی وہ بادشاہ جلیل القدر

پس پشت کھڑے ہین اور برابر تخت کے چار بادشاہ اُسطرف کرسیون پر بیٹھے ہین داہنی طرف کے جو درجے
ہین اُنمین کسی مین شراب خانہ ہو کسی مین دفتر ہو کسی مین اور بیٹھنے کے لوگ ہین بائین طرف کے جو درجہ ہین اُنمین
کسی مین نوبت خانہ ہو کسی مین ارباب نشاط ہین کسی مین اور شاگرد پیشہ ہین گرد اُن ہاتھیون کے بہت سے
بادشاہ مرکبون پر سوار اور سرداران قوی ہیکل مرکبون پر سوار صدا اے جگ خداوند چترتنگ کی بلند ہو نقیب صدا اے
ادب باش دیتے ہوے اور ہزارون سوار شمشیر ہاے برہنہ لیے ہوے عقب مین لشکر بیشمار قطار در قطار
ارابون پر خزانہ بار درمیان لشکر مین سیکڑون محافے ناموس کے اور میانے عقب مین لشکر کے اثاثہ بارگاہ
وغیرہ کا اور بہت سے خیمے پس وہ لشکر آکر ایکطرف اُس میدان مین کھڑا ہوا یہ لوگ دونون لشکر والے
اُس لشکر کو دیکھکر خاموش کھڑے رہے طومار شاہ وغیرہ کی تو نگاہ مین وہ لشکر کچھ نہ سمایا نہ وہ سامان مگر
ارزنگ دیکھکر حیران ہوا اور سختگان سے کہنے لگا کہ اِس چترتنگ نے خوب سامان مہیا کیا ہو اور خوب
شوکت بہم پہونچائی ہو اور بہت سے بادشاہون کو گمراہ کیا ہو خیر یہ جاتا کہان ہو میرے ہاتھ سے مین برجیس کے
مقابلے سے فراغت کر لون تو پھر اِس سے سمجھون یہ سب شان و شوکت جو کہ اِسنے محنت کر کے بہم پہونچائی ہو
وہ مابدولت کے لیے بہم پہونچائی ہو نہ معلوم اُن محافون مین کون ہو ہرکارون نے اُن محافون کا حال نہین
بیان کیا سختگان نے کہا کہ ہرکارون نے عرض کیا تھا کہ محافہ ہمراہ ہین اُنمین چترتنگ کی معشوقہ ہو اور
بہت سی خواصین و پیش خدمتین ہین ارزنگ نے کہا کہ یہ سب میرے حق کی ہین یہان تو یہ تقریر ہو رہی
ہو وہان جب لشکر اُس مقام پر پہونچا چترتنگ نے ایک مرتبہ نگاہ اُٹھا کر دیکھا اُدھر ملکہ النورام نے مہروم
کے پاس سے آکر چترتنگ سے کہا کہ مہروم نے کہا ہو کہ تم لشکر کو حکم دو کہ صف آرا ہو اور خیمے وغیرہ برپا کیے
جائین آج ہی سے مقابلہ شروع کر دو ارزنگ سے اسکے لشکر کا سردار میدان مین کھڑا ہوا لشکر برجیس
سے مبارز طلب ہو تم اپنے لشکر کی صف بندی کر کے اپنے لشکر کے پہلوان کو حکم دو کہ وہ نکلکر مقابلہ کرے کیونکہ
ساعت بہت اچھی ہو تمھاری ظفر ہوگی پہلے ارزنگ کو غارت کر لو پھر آفتاب پرستون سے سمجھ لینا یہ بھی تمھارا
شکار ہو اُنکے بعد خدا پرستون کی باری ہو نہیں یہ کلمے جو ملکہ النورام نے چپکے سے چترتنگ شاہ سے کہے کسی نے
نہ سُنے نہ النورام کو دیکھا کیونکہ وہ تو سحر سے پوشیدہ اسکے پاس موجود رہتی ہو اور برابر سحر مین آیا جایا
کرتی ہو پس چترتنگ نے ایک مرتبہ سر اُٹھا کر چارون طرف دیکھا چونکہ اِسکو ہرکارون سے معلوم ہو چکا تھا
کہ جس لشکر کے علم طلائی ہین وہ لشکر آفتاب پرستون کا ہو طومار شاہ وغیرہ طرف سے برجیس شاہ کے
یہ سنکر لشکر لیکر براے مقابلہ ارزنگ آئے ہین اور جسکے علم سیاہ ہین یہ لشکر ارزنگ کا ہو خود ارزنگ
لشکر لیے ہوے میدان مین موجود ہو اور یہ پہلوان جو میدان مین کھڑا ہو ارزنگ کی طرف سے مقابلے کو
نکلا ہو پس چترتنگ نے یہ دیکھکر اپنے لشکر کے سردارونکو حکم دیا کہ بہت جلد صف بندی ہو اور خیمے وغیرہ برپا
ہون ناموس و خزانہ اُتارا جاے ہم ارزنگ سے اِسیوقت سے مقابلہ کرینگے کیونکہ ہمارا علم خدائی ہمسے
یہ کہتا ہو کہ آج ہی سے مقابلہ شروع کیا جاے یہ حکم دینا تھا کہ بارگاہین اور خیمے وغیرہ برپا ہوے جب سب
برپا ہوگئے ناموس وغیرہ اُترے ارابون سے خزانہ اُتارا گیا بازارین آراستہ ہوئین جھنڈے کھڑے کیے گئے
اُدھر صف آرا نے نکلکر سب لشکر کی صفین آراستہ کین قلب لشکر مین چترتنگ کا تخت قایم ہوا ڈنکے پر چوب
پڑی جنگی باجے بجے علم لشکر جلوہ گری پر آے جب صف بندی ہو چکی اُسوقت چترتنگ نے اِشارہ کیا
بائین جانب پس فوراً ایک پہلوان کہ نام اُسکا سعد پر قوی تن تھا اپنے مرکب کو مہمیز کر کے روبرو تخت
چترتنگ کے آیا اور اجازت چاہی چترتنگ نے کہا کہ جاؤ اور اُس پہلوان کو جو کہ میدان مین کھڑا ہو قتل کرو

یہ سُنکے اُسنے سلام کیا اور مرکب کو جولان کیکے طرف میدان کے چلا اُدھر اُس پہلوان نے مبارز طلب کیا کیونکہ
اب اطمینان ہوچکا ہو جب اُسنے مبارز طلب کیا سمریہ نے صدا دی کہ ٹھہر جا مین تیرا حریف آتا ہون میرے تیرے
مقابلہ ہوگا مین تیری بہادری کا امتحان کرونگا یہ کہکر اور مرکب کو ڈپٹ کر اُسکے قریب پہونچا اور یہ کہا کہ کیون
اسقدر جلدی کرتا ہی مین آتا تھا جب سمریہ قوی تن اُسکے قریب پہونچا اُسنے اُسکی یہ تقریر سُنکے جوابدیا کہ میرے
تیرے مقابلہ نہین ہو بلکہ مین تو آفتاب پرستون سے مقابلہ کر رہا ہون تمسے کیا غرض جو تم مقابلہ کو آئے ہو
میرے حریف تو آفتاب پرست ہین سمریہ نے جوابدیا پہلے ہم لوگون سے مقابلہ کرلو اگر ہمپر ظفریاب ہوے
تو خیر ورنہ ہم تمھارے مقابلے کے لیے آئے ہین یہ سُنکے وہ خاموش ہو رہا کہا معلوم ہوا کہ تیری قضا
ہی آئی ہو میرے ہاتھ سے بچکر کہان جائیگا یہان تو یہ گفتگو ہو رہی ہو اُدھر ارزنگ نے جو دیکھا کہ
جب چترتنگ میدان مین آکر پہونچا اپنے لشکر کو صف آرا کیا اور ایک پہلوان کو میرے پہلوان سے
مقابلہ کرنے کو روانہ کیا تختگان سے کہا کہ یہ تو بڑی خرابی ہوئی مین ایک ہون دو لشکرون سے کیونکر
مقابلہ کرونگا اے وزیر مین کیا تدبیر کرون تختگان نے کہا کہ آپ ایک سردار کو پاس چترتنگ کے روانہ
کرین وہ جاکر چترتنگ سے کہے کہ ہمسے اور آفتاب پرستون سے مقابلہ ہو رہا ہی جب ہم اُنکے مقابلے
سے فراغت کرلین اُسوقت دیکھا جائیگا ہمارے آپکے کوئی ایسی دشمنی بھی نہین ہی اُنکے مقابلے کے
بعد باہم فیصلہ ہوجائیگا بلکہ یہ امر زیبا ہو کہ ہم اور آپ شریک ہوکر آفتاب پرستون سے مقابلہ کرین لیکن
اگر آپکی یہ مرضی ہی کہ ہمارا پہلوان میدان ہی مین مقابلہ کرے مین اپنے پہلوان کو بلالیتا ہون تاکہ
آپ ہی کا پہلوان آفتاب پرستون سے مقابلہ کرے اگر دراصل مجھسے مقابلہ کرنا ہو تو خیر امر ناچاری ہی
ارزنگ نے تختگان کی یہ تقریر سُنکے فوراً اُسوقت ایک سردار کو وہی پیام دیکر روانہ کیا وہ راہ طی
کرکے پاس چترتنگ کے پہونچا اور ارزنگ کا پیام دیا چترتنگ نے پیام سُنکے جوابدیا کہ اُس ارزنگ
سے کہدینا کہ مین یہ خبر پاکر اپنے ملک سے چلا ہون کہ تو نے دعوی خدائی کیا ہی تو میرے باپ کا غلام ہی پس
غلام ہوکر میری ہمسری کرے مین نے خیال کیا کہ تجھکو چلکر اس گستاخی کی سزا دون تیری تلاش مین
پہلے خاور گیا وہان سُنا کہ تو شہر آفتاب نما کو گیا ہی ادھر کو کوچ کیا تجھکو سزا دینے آیا ہون یہان اگر تیرے
لشکر کو صف آرا پایا مین بہت خوش ہوا مین نے اپنے لشکر کے پہلوان کو تیرے پہلوان کے مقابلے
کو روانہ کیا یہ ممکن نہین ہو کہ مین مقابلہ نکرون ہان جب میرے اوپر ظفر پالیگا اُسوقت آفتاب پرستونسے
مقابلہ کرنا مین تیرے کہنے پر عمل نہ کرونگا اور مین تیرا کیا شریک ہونگا کوئی پایہ کمی کا رکھتا ہون تو
تیرا شریک ہون مین تجھکو بھی کافی ہون اور آفتاب پرستون کو بھی اور اب کوئی پیام مجھکو نہ دینا بس
مقابلہ کر یہ کہکر اُس سردار کو واپس کیا اُس سردار نے ارزنگ کو پیام چترتنگ کا دیا ارزنگ جواب
پیام سُنکے خاموش ہو رہا اُدھر اُس ابر سے جو کہ لشکر طومار شاد وغیرہ پر محیط تھا صدا آئی کہ ای بندگان
من آگاہ ہو کہ ہمنے ارزنگ کو مہلت دی کہ وہ چترتنگ سے مقابلہ کرے اور باہم سمجھ لے جب ارزنگ
کو بھی مقابلے سے فرصت ہوجائیگی اُسوقت ہم اُسپر اپنا عذاب نازل کرینگے خواہ یہ ظفریاب ہو خواہ چترتنگ
یہ دونون سگ باہم لڑلین اِنکے حوصلے نکلجائین اُسوقت تک کہ جبتک یہ باہم نہ لڑلین اور باہم نہ فیصلہ
کرلین کوئی ہمارے بندون سے مقابلے کو نہ جاسے یہ جو صدا آئی کل اہل لشکر طومار نے سجدہ کیا
اور صف بستہ کھڑے رہے اُدھر سمریہ سے اور اُس پہلوان سے مقابلہ ہونے لگا پہلے تگاور جیلی
سفر بہر کام کر کوئی دو قدم اور اُسکا مرکب کوئی چار قدم پسپا ہوا آخر کو دونون مرکبونکو رانون مین مسلکر

مقابل ہوے نیزہ بازی ہوئی مہرپر نے اُسکا نیزہ ہوئی کیا تلوار کی نوبت آئی وہ پہلوان ارزنگ کا ہاتھ سے سوبر کے مارا گیا پس ایکبرتبہ تمام لشکر چترنگ کے علم جلوہ گری مین آئے اور سب اہل لشکر نے تلوار بلند کرکے خدا وندی چترنگ کی بلندگی یہ امر ارزنگ کو بہت ناگوار ہوا پس ادھر مہرپر نے صدا دی کہ جسکو تمنائے مرگ ہو میرے مقابلے کو آئے لشکر ارزنگ سے یہ صدا دیتا تھا کہ ایک پہلوان اور برابر مقابلہ ارزنگ سے اجازت لیکر آیا اور مہرپر سے لڑنے لگا خلاصہ یہ کہ وہ بھی مارا گیا پس تا شام مہرپر نے لشکر ارزنگ کے سات پہلوان جان سے مارے اور چار زخمی کیے چونکہ رات ہوگئی اور دن تمام ہوا ارزنگ نے بعلاج نخستگان طبل باز بجوایا تب دونوں لشکرون مین کوس بازگشت بجا اپنے اپنے مقام پر وہ لشکر واپس گئے وہ اب جو کہ لشکر طومار شاہ پر جو تھا حضرت شہر آفتاب نما کے موافق قاعدے کے واپس گیا وہان شہر مین برجیس نے دربار آراستہ کیا اہل دربار نے عرض کیا کہ خداوند آج آپ کے لشکر سے مقابلہ نہین ہوا بلکہ وہ جو لشکر تازہ آیا تھا اُس سے اور ارزنگ سے مقابلہ ہوا اندرون بارگاہ سے صدا آئی کر سات دن تک اس لشکر سے اور ارزنگ سے مقابلہ ہوگا کیونکہ یہ جو لشکر آیا ہی یہ چترنگ کا ہی جو کہ اپنے کو خدا کہتا ہی اور کہتا ہی کہ مین فرزند ہون زمرد کا اور یہ ارزنگ غلام ہی میرے باپ کا یعنی زمرد ثانی کا جنے بیکار دعویٰ خدائی کا کیا ہی مین اسکو سزا دونگا پس اسی کی تلاش مین لشکر لیکر یہان آیا ہی پس اب باہم مقابلہ ہوگا یہ دونون سچے ہین یہ بھی زمرد ثانی کا لڑکا ہی اور وہ بھی انجام اس مقابلے کا یہ ہی کہ باہم دونون لجائین گے اور ہمارے لشکر سے مقابلہ کرینگے ہمنے بھی مہلت دی ہی کہ باہم سمجھ لین پھر تو ہم اپنا عذاب نازل کرینگے یہ دونون لڑکر اپنے اپنے دل کے حوصلے نکال لین یہ جو صدا آئی سب نے کہا کہ دراصل تو سچا خدا ہی کوئی تیرے برابر خدا نہین ہی اور یہ سب باطل خدا ہین برجیس یہ کہکر داخل محل ہوا اور دربار برخاست ہوا سب اپنے اپنے مکان پر آئے وہان سب لشکر اپنے اپنے فرودگاہ پر اُترے کمرین کھولین ارزنگ نے اپنی بارگاہ مین دربار کیا چترنگ نے اپنی بارگاہ مین طومار شاہ نے اپنی بارگاہ مین جب دربار آراستہ ہو چکے چترنگ نے شنداد شاہ وغیرہ سے کہا کہ آج تو ہمارا لشکر آیا ہوا تھا اور ہر ایک کسل مند تھا پھر بھی ہمین غالب آئے اور کئی پہلوان نامی ارزنگ کے لشکر کے مارے گئے پس معلوم ہوا کہ میری ظفر ہوگی یہ سی تقریر ہو رہی تھی کہ اُس ابر سوسنی رنگ سے جو کہ ہمراہ لشکر تخت چترنگ پر محیط رہتا تھا اُس ابر مین مخدوم جادو و ناشاد جادو وغیرہ کاروبار خدائی کے منتظم تھے اور انصرام دختر مخدوم آکر سب باتین چترنگ کو تعلیم کرتی تھی جیساکہ جلد دوم مین ذکر ہوا ہی پس جب یہان دربار ہوا اور یہ تقریر چترنگ نے اہل دربار سے کی ملکہ انصرام پوشیدہ طور سے چترنگ کے پاس آئی اور کہا کہ طبل جنگ بجنے کا حکم دو تاکہ بہت جلد فیصلہ ہوجاے اور تمھاری فتح ہوگی پس چترنگ نے حکم دیا کہ طبل جنگ بجے ہم کل ارزنگ سے پھر مقابلہ کرینگے یہ حکم دینا تھا کہ لشکر چترنگ مین طبل جنگ پر چوب پڑی اہل لشکر کو معلوم ہوا تیاری جنگ ہونے لگی جوہر کار نے بام جاسوسی لشکر طومار شاہ وارزنگ کے یہان موجود تھے خبر تواتر طبل جنگ لیکر اپنے اپنے لشکر مین آئے داخل بارگاہ ہوکر مجرا گاہ سے مجرا کیا اور عرض کیا کہ لشکر حریف مین طبل جنگ بجا ہی طومار شاہ نے حکم دیا ہی کہ ہمارے لشکر مین بھی طبل جنگ بجے گو ہمسے مقابلہ نہین ہی مگر ہمکو لازم ہی کہ ہم بھی لشکر لیکر میدان مین جائین یہ حکم ہوتے ہی لشکر آفتاب پرستان مین بھی کوس رزمی پر چوب پڑی یہان بھی نقارہ بجا طومار شاہ نے اہل دربار سے کہا کہ معلوم ہوتا ہی کہ لشکر چترنگ کے پہلوان قوی ہین دیکھا تمنے کہ سفر کے تھکے ہوے راہ کے ماندے تھے مگر آج ہی کی میدان داری مین کتنے پہلوان لشکر

ارزنگ کے قتل کیے اہل دربار نے جواب دیا کہ ہمکو یہ خیال ہوتا ہی کہ چترنگ کی ظفر ہوگی وہ غالب آیگا ارزنگ مغلوب ہوگا طومارشاہ وغیرہ نے جوابدیا کہ طریقے سے تو یہی معلوم ہوتا ہی یہان یہ تقریر ہو رہی تھی بعد تھوڑے عرصے کے طومارشاہ نے دربار برخاست کیا سب اپنے اپنے خیمون مین آکر آرام پذیر ہوے ادھر چترنگ بھی طبل جنگ بجواکر خوشی خوشی دربار برخاست کرکے اپنے خیمۂ خاص ناموس مین آیا ثمود جادو سے سب حال بیان کیا وہ بھی خوش ہوئی اور کہا کہ تمھاری خدائی کو ترقی ہوگی چترنگ خوش ہی ادھر ارزنگ اپنی بارگاہ مین بیٹھا ہوا ہی سب حاضر دربار مین ارزنگ نے سختگان سے کہا کہ ای منشور من تونے دیکھا کہ یہ نیا قصہ دوسرا اور پیدا ہوا جسقدر ربا بدولت کو جلدی تھی کہ کسی طور سے آفتاب پرستون سے مقابلہ ہوجاے میری معشوقہ میرے قبضے مین آئے اسیقدر عرصہ ہوتا ہی یہ چترنگ درمیان مین آکر کود پڑا اور میرے ہی لشکر سے مقابلہ کرنے لگا آج اسکے لشکر کے پہلوان غالب آگئے دیکھیے انجام اسکا کیا ہوتا ہی سختگان نے جوابدیا کہ میری تو راے یہ ہی کہ اگر چترنگ صلح کرلے تو اچھا ہی آپ اور وہ ملکر آفتاب پرستون سے مقابلہ کرین اور اہل دربار نے یہ تقریر سنکے مثل دیلم واسلم وغیرہ کے کہا کہ یہ غیرممکن ہی کہ وہ صلح کرلے کیونکہ اسکا لشکر غالب آیا ہی ہان اگر مغلوب ہوتا تو صورت باہم صلح کی تھی ارزنگ نے کہا کہ تمھارا قول درست ہی خیر دیکھا جائیگا میرے ہاتھ سے بچکر کہان جائیگا آج کی لڑائی قابل اعتبار نہین ہی اس سے یہ نہین پایا جاتا ہی کہ اسی کی ظفر ہوگی یہ تقریر ہو رہی تھی کہ ہرکارون نے حاضر ہوکر بہ دعا دی اور عرض کیا کہ لشکر چترنگ مین طبل جنگ بجا ہی چترنگ نے اس قصد سے طبل بجوایا ہی کہ کل صبح کو پھر میدان مین آکر بندگان خداوند سے مقابلہ کرے اور آتش بغض و نفاق کو دوبالا کرے ارزنگ نے حکم دیا کہ ہمارے لشکر مین بھی کوس حربی بجایا جاے ہم کل میدان مین جاکر اسکے لشکر سے مقابلہ کرینگے پس یہ حکم دینا تھا کہ لشکر ارزنگ مین بھی کوس حربی پر چوب پڑی راوی نے بیان کیا ہی کہ تینون لشکرون مین نقارۂ رزمی بجا تیاری جنگ ہونے لگی طومارشاہ و چترنگ دربار برخاست کرکے اپنے خیمۂ خاص کو گئے ہین مگر ارزنگ نے اپنا دربار نہین برخاست کیا ہی یہان باہم مشورے ہو رہے ہین انکو تو یہان باہم مصروف مشورہ رکھا جاتا ہی اور سب حاضر دربار ہین چترنگ و طومارشاہ اپنے اپنے خیمے مین مصروف عیش ہین اب حال اس نامہ کا تحریر ہوتا ہی جو کہ اسلم نے اپنے آشنا اژدر جادو کو لکھا تھا اور اسکو طلب کیا تھا وہ چاہ اژدریہ مین رہتا ہی پس طائر سحر کے ذریعے سے نامہ روانہ کیا تھا راوی نے بیان کیا ہی کہ یہان چاہ اژدریہ مین اژدر جادو بیٹھا ہوا ہی اسکے مصاحب و شاگرد حاضر ہین سحر و ساحری کا ذکر ہو رہا ہی اژدر کہ رہا ہی کہ آجکل پردۂ دنیا پر بڑا غدر مچا ہوا ہی آفتاب جادو نے برجبیس کی کمک کی ہی اسکو خدا بنایا ہی اور بہت اسکی خدائی کو ترقی دی ہی ہزارون ملک برجبیس کے قبضے مین آئے ہین لاکھون آدمیون و بادشاہون نے دین آفتاب پرستی اختیار کیا ہی ارزنگ برجبیس پر لشکرکشی کرکے گیا ہی مین ارزنگ کی بسبب اسلم کے ضرور کمک کرتا مگر وہ بہت مغرور ہی اسنے مجھکو اس امر سے آگاہ نہین کیا مین بھی نہین گیا ادھر ثمود نے اپنے معشوق و آشنا چترنگ کی خدائی کو درست کیا ہی محروم جادو کو جسنے بعد مرگ جمشید کے ترک دنیا کیا تھا تلاش کرکے لائی ہی اسنے سب بندوبست کیا ہی چترنگ کے شریک بڑے بڑے ساحر زبردست ہین مثل محروم و ناشاد و انہدام و ثمود کے پس چترنگ یہ دعوی کرکے اور لشکر لیکر چلا ہی کہ مین خداوند زمرد ثاقی کا فرزند ہون ارزنگ غلام ہی مین خدا ہون میری خدائی سچی ہی اسکے ہمراہ بھی بہت بڑا لشکر ہی اور وہ بھی شہر آفتاب نما کے قریب پہونچ چکا ہی بہت بڑے معرکے ہونگے آخرانجام یہ ہوگا کہ

سب برجیس کے شریک ہونگے اور خداپرستون سے مقابلہ ہوگا اُسکے مصاحب دریافت کر رہے ہین کہ آخر اِن سب مین غالب کون آئیگا اژدر کہ رہا ہی کہ برجیس اُلعفون نے کہا کہ خداپرستون سے کیا ہوگا کون غالب ہوگا اژدر نے جواب دیا کہ اِسکا حال ابھی مین نہین کہ سکتا ہون پورے طور سے معلوم نہین ہوا ہی یہی تقریر ہو رہی تھی کہ وہ طائر جو کہ اسلم بن تورج کا نامہ لیکر اژدر کو چلا تھا آکر پہونچا نامہ اژدر جادو کی گود مین ڈالدیا اور خود سامنے بیٹھ گیا اژدر جادو نے نامہ اُٹھا کر پہلے کاتب کا نام دیکھا اُسپر اسلم کا نام پایا اہل دربار سے کہا کہ بہت دنون کے بعد اسلم نے نامہ لکھا ہی اب میری یاد آئی کوئی نہ کوئی سخت مصیبت پڑی ہی جو نامہ مجھکو لکھا ہی مجھکو اسلم سے بہت اُلفت ہی مین ضرور اُسکی کمک کرونگا یہ کہکر نامہ کو چاک کیا بہت کچھ عذر و معذرت تحریر تھی خلاصہ یہ تھا کہ بہت جلد تشریف لائیے ورنہ ہمکو زندہ نہ پائیے گا یہ مضمون دیکھکر اژدر کے ہوش جاتے رہے کیونکہ اسلم سے بہت اُلفت ہی پس اپنے شاگردون اور مصاحبون سے کہا کہ مجھکو اسلم نے طلب کیا ہی اور بہت تاکید لکھی ہی لہذا مین تو جاتا ہون جسکو میرے ساتھ چلنا ہو وہ بہت جلد سامان سفر کرکے اُسیوقت آئے مین ابھی روانہ ہونگا یہ کہکر بالانہ ہو کو طلب کرکے حکم دیا کہ سامان سفر درست کرو سب نے عرض کیا کہ ہم سب آپ کے ہمراہ چلینگے اژدر نے کہا کہ بہت جلد سامان کرکے آؤ پس سب رخصت ہو ہو کر اپنے مقام پر آئے اور اپنا اپنا سامان کرکے اژدر جادو کے پاس آئے یہان اِس زمان اژدر نے سب سامان درست کر لیا تھا پس جب آچکے اُسوقت اژدر اُن سب کو اپنے ہمراہ لیکر طرف لشکر ارزنگ کے روانہ ہوا چنانچہ قطع راہ کرکے اُسدن آکر پہونچا کہ جسدن لشکر حمزہ نکل آیا تھا اور مقابلہ ہوا تھا لشکر ارزنگ کے چند پہلوان گرے تھے اور یہان مشورہ ہو رہا تھا یہ بھی اُسی شب کو آکر لشکر مین پہونچا اُسنے سحر سے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ سب بارگاہ مین بیٹھے ہوئے مشورہ کر رہے ہین پس یہ بارگاہ مین آیا صحن بارگاہ مین اُسنے اپنا تخت اُتارا ارزنگ وغیرہ باتین کر رہے تھے کہ ایک برق چمکی کہ جسکے سبب سے سب کی آنکھون مین ایک چکا چوند سی ہوئی سبھون نے آنکھین ملکر کہا کہ کوئی ساحر آیا ہی یہ اُسکی آمد کی برق ہی اُدھر سب حیران تھے کہ یہ کیسی برق چمکی کہ وہ طائر جو کہ نامہ لیکر گیا تھا دربار اسلم کے آیا اور بزبان انسانی اسلم سے گویا ہوا کہ آپ کے اُستاد اژدر جادو تشریف لائے ہین اُنکا تخت صحن بارگاہ مین اُترا ہی یہ کہکر وہ طائر تو غائب ہو گیا اسلم مع کل ساحرون کے اپنے مقام پر سے اُٹھا ارزنگ نے اسلم سے کہا کہ کہان جاتے ہو اُسنے عرض کیا کہ اُستاد تشریف لاتے ہین ابھی مجھکو طائر سحر نے خبر دی ہی یہ برق اُنکی آمد کی ہی مین اُنکے استقبال کو جاتا ہون پس ارزنگ نے اور سردارون کو حکم دیا کہ تم بھی برائے استقبال جاؤ پس دیلم وغیرہ بموجب حکم ارزنگ ہمراہ اسلم کے چلے جیسے اسلم صحن بارگاہ مین پہونچا دیکھا کہ اژدر جادو مع اپنے شاگردون و مصاحبون کے طرف ایوان کے چلا آتا ہی پس اسلم یا اُستاد کہکر اور دوڑ کر اژدر سے لپٹ گیا سلام کیا اژدر نے اسلم کو گلے سے لگایا اور حال مزاج دریافت کیا اسلم نے کہا زندہ ہون پس اسلم اور سب سے ملا اژدر نے دیلم وغیرہ کو گلے سے لگایا اور باتین کرتا ہوا دربار مین آیا سبھون نے دیکھا کہ ایک بد شکل بد ہیئت ساحر ہی اگر اُسکو شیطان بھی دیکھ لے تو ڈر جائے گلے مین سانپ و عقرب پڑے ہوے منہ سے شعلے نکلتے ہوے آنکھین مثل تنور کے روشن قد بہت طویل ہاتھ پانون مثل شاخ چنار کے سیاہ رنگ شب تاریک مین جو کوئی دیکھے دیو سیاہ کا گمان ہو ہمراہ اسلم کے چلا آتا ہی سب بسبب خوف کے اُسکی صورت دیکھکر اور کانپ کر رہ گئے اُسنے آکر ارزنگ کو سلام کیا قدمون کو بوسہ دیا ہاتھ جوڑنے

ارزنگ نے بمابر تخت کے کرسی مرصت کی کرسی پر بیٹھا اور سب اُسکے ہمراہی بھی تھے اور سب اہل دربار بھی تھے جب سب بیٹھ چکے اُسوقت اژدر نے اسلم سے کہا کہ کیون تمنے کیون مجھکو طلب کیا ہی اسلم نے جواب دیا کہ اُستاد کیا عرض کرون کہ جو آجکل بلا ہمپر نازل ہوئی ہی بہ وقت کمک ہی خداوند کی کمک فرمائیے اژدر نے کہا کہ بیان تو کرو کہ کیا وقت سخت پڑا ہی پس اسلم نے ارزنگ کا خروج کرنا اور رخاور پر جانا اُسکو فتح کرنا ملک قاسم کے مقبرے کے کھدنے کا حکم دینا اہل شہر سے عہد و پیمان ہونا اُسی حالت مین خواجہ حسین کا ملکہ ثریا سے سیمتن کی تصویر ارزنگ کو دینا ارزنگ کا اُسپر عاشق ہونا اور اپنے قصد کو فتح کرنا اور کہنا کہ بعد کتخدائی کے خدا پرستون سے مقابلہ کرونگا نامہ برکو پاس برجیس کے طلب مین ملکہ کے روانہ کرنا اور برجیس کا جواب سخت تحریر کرنا نامہ بر کا شریک برجیس ہونا پس ارزنگ کا یہ خبر پا کر لشکر لیکر طرف آفتاب نما کے کوچ کرنا راہ مین قرماسپ کا شریک ہونا ارزنگ کا شہر آفتاب نما پر پہونچنا اور طوطی بار شاہ کا برجیس کی طرف سے لشکر لیکر آنا باہم نامہ و پیام ہونا آخرکو جنگ ہونا کبھی مقابلے ہوتا لشکر برجیس کا غالب آنا اپنا یہ خیال کرنا کہ یہ کارخانہ سحر ہو پس نامہ لکھنا اور چترنگ کا لشکر لیکر آنا اُس سے مقابلہ ہونا سب بیان کیا اور کہا کہ بدون آپکی کمک کے یہ بلا دفع نہوگی اُسواسطے آپکو طلب کیا ہی کہ اِس بلا کو دفع فرمائیے کیونکہ یہ کارخانہ سحر کا ہی وہ برجیس تو تھا ہی اِس چترنگ نے بہت پریشان کیا ہی بیکار کی خدمت پر کمر کسی ہی یہ سُنکے اژدر نے جوابدیا کہ جب وقت سخت پڑا تو مجھکو طلب کیا پہلے خبر نہ لی اگر کوئی اور اِس مقام پر ہوتا تو کبھی اُسکی کمک نہ کرتا مگر کیا کرون کہ تیرا پاس ہی تیرے سبب سے ناچار ہون جہانتک مجھسے ممکن ہوگا کوشش کرونگا ضرور یہ سب کارخانہ سحر کا ہی مگر اِسکا برباد ہونا غیر ممکن ہی کیونکہ آفتاب جادو جو کہ مربی اور سرپرست اور باپ ہی برجیس کا وہ ساحر زبردست ہی اور اپنا پورے طور سے بندوبست کر چکا ہی ہان جو کوئی اسقدر مشقت کرے اور سب سامان درست کرے وہ اِس کارخانہ کو برباد کر سکتا ہی مگر مین کوشش کرونگا اور چترنگ کو تو ایک دن مین مٹا دونگا وہ کوئی چیز نہین مگر میرے نزدیک مناسب یہ ہی کہ ارزنگ اور چترنگ باہم ایک ہو جائین تو بہتر ہی کیونکہ وہ بھائی ہی ارزنگ کا اور مردثانی کا فرزند ہی یہ کہکر کل حال چترنگ کی پیدایش کا اور اُسکی جدائی کے درست ہونے کا جو کہ جلد دوم مین تحریر کر چکا ہون ناظرین ملاحظہ فرما چکے ہین سب کے روبرو بیان کیا مین نے بسبب اِس امر کے طول ہوگا اور زیادہ تحریر کرنے کی اجازت نہین ہی بابو صاحب کا حکم ہی کہ اِسی جلد مین تمام ہو سب قصہ پس بطور پتہ سب حال تحریر کرتا ہون مجبور ہون ورنہ اگر یہ حکم نہوتا تو ناظرین ملاحظہ فرماتے کہ ہان یہ دفتر بھی کوئی چیز ہی افسوس حوصلہ دلکا دل ہی مین رہگیا اور جو عرق ریزی مین نے کی تھی اور میرا خیال تھا وہ پورا نہوا ہان اگر یہ حکم نہوتا تو ناظرین ملاحظہ فرماتے کہ کیا عجائبات اور نیرنجات و معرکہ مین تحریر کرتا جو کہ آجتک کسی دفتر مین نہین تحریر ہوے ہین اور وہ جو کہ ہوش ربا ہی اُسمین کبھی نہین لکھے گئے ہین مین اِس دفتر کو اسم بامسمیٰ کر دیتا مگر حکم بابو صاحب دام اقبالہ سے ناچار ہوگیا اور ہر مقام پر اختصار کیا اگر زندگی باقی ہی اور عمر نے وفا کی اِسکے بعد جو دفتر ہی اور وہ میرے پاس موجود ہی جسکا پتہ آخر جلد مین دیا جائیگا اگر اُسکے ترجمہ کی بابو صاحب نے اجازت دی تو مین اپنی جودت طبع اور رنگینی عبارت اُسمین ظاہر کرکے دکھادونگا وہ دفتر کارنامہ ہی سب دفاتر کی جان ہی جب ناظرین اُسکو ملاحظہ فرمائینگے تو میری یاوہ گوئی کا لطف پائینگے اُسکے روبرو یہ سب دفتر ایک ادنیٰ دفتر ہین بوستان خیال کی اُسکے روبرو کوئی اصلیت نہین ہی مگر شرط زندگی و اجازت

باپو صاحب ابھی مین اپنے مین اسقدر قوت نہین رکھتا ہون کہ اُسکو کہکر طبع کراؤن اسقدر زر کثیر کہان سے لاؤن جو اُس گوہر بیش بہا کو صدف طبع سے باہر نکالون اور نذر ناظرین کرون اگر خداوند کریم کو منظور ہوگا تو وہ اُسکا اسباب اپنی قدرت کاملہ سے پیدا کریگا اور آپ لوگ اُسکو ملاحظہ کرینگے ورنہ مین اپنے صدف دل مین اُس گوہر نایاب کو لیکر کنج لحد مین چلا جاؤنگا اور نہ ظاہر کرونگا افسوس اس امر کا ہی کہ مین نے تو قصد کیا تھا کہ اسکو اسی دفتر کے ہمراہ بیان کرون مگر حکم سے باپو صاحب کے ناچار ہوگیا آمدم برسر مطلب کہ سب حال اژدر نے چتر رنگ کا بیان کیا اسکے بعد کل حال برجیس کا ابتدا سے انتہا تک بیان کیا اور کہا کہ ایسی تدبیر کرو کہ تم اور خضر رنگ باہم شریک ہوکر برجیس سے مقابلہ کرو شاید کوئی دوسرا انجام ہو یہ تقریر اژدر کی سنکے سخنگان نے جواب دیا کہ اُستاد ہم تو پہلے ہی سمجھے ہوئے تھے کہ برجیس کی بربادی غیر ممکن ہی کیونکہ اُسکا مربی بہت زبردست ہی اور یہ امر بھی غیر ممکن ہی کہ چتر رنگ ہمارا شریک ہو کیونکہ اسکو غلبہ حاصل ہوچکا ہی جبتک اُسپر کوئی دباؤ نہ پڑیگا وہ کبھی نہ شریک ہوگا اور سنتے بھی کہتے ہین کہ برجیس ہم مین سے کسی سے پریشان نہوگا سوائے اہل اسلام کے وہی اُسکی سرکوبی کرینگے اور نہ ثریا ہم مین سے کسی کو ملیگی سوائے اہل اسلام کے اُن مین سے کوئی شاہزادہ اسکو اپنے تصرف مین لائیگا ہم ہاتھ ملکر رہجاتے ہین کیونکہ یہ امر زمانۂ سابق سے چلا آتا ہی کہ جو کوئی خوبصورت اور حسین عورت ہم لوگون مین پیدا ہوتی ہی جبتک جوان نہین ہوتی ہمارے قبضے مین رہتی ہی جہان اور قابل ہوئی وہ اسے اپنے تصرف مین لائے اسکے گوہر ناسفتہ کو سفتہ کیا وہ اہل اسلام کا حصہ ہوگئی جیسے کہ دختران خداوند لقا ملکہ گیتی افروز وجہان افروز وجہر افروز جب جوان ہوئین اور اُنکی شادیان قرار پائین اہل اسلام زبردستی نکال لے گئے گھر مین گھسکر اور خداوند کچھ نہ کرسکے گو کہ اٹھارہ ہزار ملک کے خداوند تھے لاکھون آدمی سجدہ کرتے تھے جو لشکر لاکھون کا شہر بہر وقت زیر تسلط پڑا رہتا تھا مگر ان لوگون کا کچھ نہ کرسکے اُنھون نے لیجا کر مزے لیے پیچھے خداوند بنکے گوہر ملک کو کس شمشیر مدد سے لے گئے اور کچھ نہ ہوسکا اسی طور سے بہت سے واقعے ہوئے ہین کہانتک بیان کرون دفتر گذشتہ مین بیان بھی یہی واقعہ ہوگا کوئی نہ کوئی زبردستی ملکہ ثریا سے سیمتن کو لیجائیگا اور وہ بھی اُسکے ہمراہ بخوشی چلی جائیگی کیونکہ اُن لوگون مین جرأت و مردی بہت ہی اور یہ آلہ مردی بہت سخت رکھتے ہین کہ جسکو عورت دیکھکر فریفتہ ہوجاتی ہی اور اُسکے ساتھ نکلجاتی ہی مزے کرتے ہین کچھ خاندان و ناموس کا پاس نہین رہتا ہی میرے اسوقت کے کہنے کو لکھ لیجیے کہ ثریا سے سیمتن خود کبھی نہ کسی خداپرست پر فریفتہ ہوگی ابھی کوئی نظر آیا نہین ہی ورنہ ابتک خاتمہ ہوگیا ہوتا کسی کے قبضے مین آچکی ہوتی کوئی نہ کوئی اولاد بھی پیدا ہوچکی ہوتی مگر برجیس خوش تقدیر ہی جو ابھی تک ملکہ ثریا سے سیمتن کا پردۂ ناموس رخنہ اندازی اہل اسلام سے بچا ہوا ہی مگر یہ حصہ بھی اہل اسلام کا ہی خداوند پر کیا منحصر ہی برجیس خود ہاتھ ملکر رہجائیگا اور وہان دوسرونکا قبضہ ہوجائیگا وہ اسی خیال مین رہیگا کہ نور خالص کو کسی اور نور خالص کے ہمراہ منعقد کرون وہان نور قدرت اُسپر قبضہ کرلینگے اہل اسلام بڑے تقدیر کے اچھے اور بہت خوش قسمت ہین یہ میری تقریر گو اسوقت سب کو ناگوار ہوتی ہوگی مگر مین جو ہونے والا ہوتا ہی اسکو ظاہر کردیتا ہون یہ اثر مجھمین صرف خداوند کی خدمت مین رہنے سے آیا ہی کہ حال آیندہ کو بیان کرتا ہون سخنگان ہنس ہنسکر یہ باتین کرتا تھا اور کہتا تھا کہ یہ سب تدبیرین بیکار ہین ملکہ ثریا سے سیمتن اہل اسلام کا حصہ ہی سب ہاتھ ملکر رہجائینگے جب ایسی باتین سخنگان نے کین اژدر رنگ کو نہایت غصہ آیا برہم ہوکر کہا کہ تو بہت گستاخ ہوگیا ہی خداوند کی شان مین اور معشوقۂ خداوند کی شان مین ایسے کلمے کہتا ہی اگر کوئی اور اس مقام پر ہوتا اسپر ضرور مین [illegible]

عذاب نازل کرنا بس اپنی زبان کو بند کر سخنگان نے جواب دیا کہ گستاخی معاف ہو صاف کہنے والا تو بُرا ہوتا ہی اپنا عذاب اہل اسلام پر نازل فرمایئے آفتاب پرستون پر چترنگ پر یا یہ وہ مثل ہی کہ کون ہاتھی اپنی فوج کو مارے یا یہ کہ دھوبی سے تو بس نہ چلا گدھے کے کان مروڑنے اُن لوگون سے تو بس نہ چلا ہم اوپر عذاب نازل کرنے لگے میان ایسے ہوتے تو اپنی دھاڑی رنگتے نخفان کے بڑے ہو بچھ ہو نہین سکتا وہ مثل ہی کہ گاؤ بجاؤ میان سے کچھ بھی نہین صرف ہم لوگون کے لیے عذاب وغیرہ ہی حریف سے ڈرتے ہو یہ جو تقریر سخنگان نے کی سخنگان کی اس تقریر پر کہ گاؤ بجاؤ میان سے کچھ بھی نہین سب اہل دربار ہنس پڑے بلکہ ارژنگ بھی ہنسنے لگا اژدر نے مسکرا کر جواب دیا کہ مالک جی گستاخی معاف کیا آپ نے خداوند کا امتحان کیا ہی جو آپ ایسا کہتے ہین سخنگان نے جواب دیا کہ اور کیا کہون اگر یہ لوگ اس قابل ہوتے تو انکے یہان کی اورلڑکیان کیون اہل اسلام کے ساتھ نکل جایا کرتین اسی امر سے ثابت ہی ارژنگ نے کہا کہ بس بیہودہ تقریر ہو چکی اب اصل مین راے کرو اژدر نے کہا کہ میرے نزدیک یہی امر بہتر ہی کہ کسی تدبیر سے چترنگ سے باہم صلح ہو جاتی یہ جو مالک جی نے کہا کہ جبتک چترنگ پر دباؤ نہ پڑیگا اسوقت تک وہ صلح نہ کریگا اِسکا ذمہ مین کرتا ہون کہ کل کے مقابلے مین خداوند کی فتح ہوگی سخنگان نے جواب دیا کہ اگر یہ امر ہی تو باہم صلح ہم کرادینگے بس یہ راے قرار پائی کہ وہ تدبیر کیجاے جو ارژنگ و چترنگ مین صلح ہو جاے سخنگان نے کہا کہ ایک راے میری ہی اگر صلح باہم چترنگ اور خداوند کے ہو جاے تو یہ امر باہم قرار پاے کہ ایک دن لشکر ارژنگ آفتاب پرستون سے مقابلہ کرے اور ایک دن لشکر چترنگ بس اِس سے یہ غرض ہی کہ اُن لوگون سے لڑو اگر چترنگ کا زور کم کیا جاے بس اگر ہم آفتاب پرستون پر غالب آے چترنگ کا تو زور کم ہوگا اُس سے مقابلہ کرکے اسکو بھی مٹا دینگے ہم تنہا رہجائینگے خدا پرستون سے لڑکر فتح حاصل کرینگے بلکہ یہ امر باہم قرار پاے کہ جبتک ہم طبل بازنہ بجوائین اسوقت تک لشکر واپس نہ آے بس جسدن لشکر چترنگ سے اور آفتاب پرستون سے مقابلہ ہو اگر آفتاب پرست زیادہ قتل ہوگے ہون اور چترنگ کے سردار کم اُسدن خداوند جلد سے طبل باز بجوادین اگر لشکر چترنگ کے لوگ مغلوب ہون آفتاب پرست غالب ہون تو شام کو طبل بازگشت بجے تا کہ چترنگ کی قوت کم ہو اگر لشکر خداوند آفتاب پرستون پر غالب آئے تو شام کو موافق طریقہ طبل باز بجے اگر مغلوب ہو اور آفتاب پرستون کا غلبہ ظاہر ہو فوراً خداوند طبل باز بجوا کر واپس چلے جائین اپنی قوت کو کم نہ ہونے دین طبل باز کا بجنا خداوند اپنے اختیار مین رکھین اسطور سے بنا ڈالین یہ طریقہ لشکر چترنگ کے کم کرنے اور قوت کے توڑنے کا ہی یہ راے جو سخنگان نے بیان کی سبنے پسند کی اور بہت تعریف کی بس اسی تقریر اور مشورے مین تین پہر رات آگئی تھی طبل جنگ بج چکا تھا تیاری جنگ دونون لشکر دن مین ہو رہی تھی طلایہ پھر رہا تھا کہ ارژنگ نے بھی دربار برخاست کیا اور سب کو رخصت کیا آپ جاکر اپنے خیمہ خاص مین آرام پذیر ہوا سخنگان وغیرہ اپنے اپنے مقام پر آئے اژدر جادو اسلحہ کے خیمے مین آکر مقیم ہوا اپنا سحر تیار کرنے لگا کہ اُسکا قصد تھا کہ کل مین لشکر چترنگ سے مقابلہ کرونگا راوی نے بیان کیا ہی کہ اِن سب کو وہ رات تیاری جنگ مین بسر ہوئی یہان لشکر نور نے اپنا علم بلند کیا اور سپاہ ظلمت نے شکست کھائی یعنی روز روشن پردہ شب سے ظاہر ہوا آفتاب نکلا دونون لشکر حسب دستور میدان جنگ مین آکر صف آرا ہوے دہان اندرون شہر برجیس دربار مین آکر بیٹھا سب حاضرین دربار حاضر ہوے موافق ہرروز کے بموجب حکم برجیس سب مشرق کی طرف دیکھنے لگے ۱۴۰

صلح کرلو اور باہم شریک ہوکر برجیس سے مقابلہ کرو انہین پردہ فاش نہ ہوگا پس اس عرصے مین مین اپنا بندوبست کرلونگا اگر ارزنگ برجیس پر غالب آیا اسوقت ہم بھی اپنا بندوبست کر چکے ہونگے اس سے پھر مقابلہ کرینگے اور ارزنگ کو شکست دینگے کیونکہ تمنے جلدی کی ہین اپنے سحر کو پورے طور سے قبضے مین نہ لا سکا کیونکہ ایک مدت کا ترک کیا ہوا تھا اسوقت مین یہی امر بہتر ہے کہ جس طور سے ہو ارزنگ سے صلح کر لیجائے اور سب اپنا بندوبست کیا جاے آیندہ دیکھا جائیگا مین بھی اپنا سحر کامل طور سے درست کر لونگا اسوقت اژدر سے لڑکر اژدرجادو کو قتل کرونگا ابھی مین اژدرجادو سے مقابلہ نہین کرسکتا ہون یہ جو الفرام نے چترنگ سے کہا چترنگ نے کہا کہ آپکو اختیار ہے اگر آپکی مرضی ہے کہ صلح ہوجاے تو وہ بھی کوئی تدبیر کرین مین تو انکے حکم کا پابند ہون الفرام نے محروم کو چترنگ کا پیام دیا محروم نے کہا کہ ہم اسکا بندوبست کرینگے وہ اطمینان رکھے میدان مین جاکر مقابلہ کرے یہی الفرام نے چترنگ سے کہا چترنگ خاموش ہو رہا دربار برخاست کرکے گیا ثمود اپنی آشنا جمود اپنی ماں سے سب حال کہا اور کہا کہ یہ پیام وسلام میرے اور محروم کے ہوے پس اسوقت یہ دونون پاس محروم کے آئین اور کہا کہ تمنے کیا چترنگ سے کہا انھون نے جواب دیا کہ یہ مین نے کہلا بھیجا تھا اور یہی صلاح ٹھہری ان دونون نے بہت تقریر کی آخرکو یہی امر قرار پایا کہ جو کہ پہلے تجربہ تھا یہی راے ہوئی کہ کسی صورت سے صلح ہو جاے پس یہ دونون چترنگ کے پاس آئین اور کہا کہ ہمنے بہت کچھ تقریر کی مگر محروم جادو نے نہین قبول کیا اور کہا کہ صلح ہونا بہتر ہے مین اژدرجادو سے مقابلہ نہین کرونگا کیونکہ مین اور وہ ایک ہی مقام کے بیٹھنے والے ہین میرے اسکے بہت ملاقات ہے مین اس سے نہ مقابلہ کرونگا اگر تم مین سے کسی مین قوت ہو تو مقابلہ کرو پس جب محروم انکار کرتے ہین تو ہم کیا ہین ہم بھی نہین مقابلہ کرسکتے ہین انھین کی راے پر رہنے دو اگر اپنی اچھائی چاہتے ہو اگر وہ خفا ہو کر چلے گئے تو سب کارخانہ مٹ جائیگا چترنگ نے کہا کہ مین کب انکی راے کے خلاف کرتا ہون انکو اختیار ہے یہ تقریر کرکے باہم عیش کرنے لگے صبح ہوئی تینون لشکر حسب دستور میدان مین آئے لشکر ارزنگ سے قرماسپ نے میدان مین آکر مبارز طلب کیا لشکر چترنگ سے اسکے مقابلے کو کئی پہلوان گئے زخمی ہوے اور جان سے مارے گئے دوپہر تک یہی معرکہ رہا بوقت دوپہر قرماسپ مبارز طلب کر رہا تھا کہ ایک رقعہ خود بخود پاس اژدر کے آیا اسکا مضمون یہ تھا کہ اے بھائی مجھکو یہ نہ معلوم تھا کہ تم ارزنگ کے سرپرست اور مربی ہو اگر مجھکو معلوم ہوتا تو کبھی یہ صلاح چترنگ کو نہ دیتا کہ ارزنگ سے مقابلہ کرے پس میرے تمھارے تو ایک مدت سے ملاقات ہے اور ہم اور تم ایک مقام کے بیٹھنے والے ہین ملاقات کا پاس کرو کوئی تدبیر ایسی کرو کہ باہم صلح ہو جاے اور ہم اور تم دونون ملکر برجیس سے مقابلہ کرین اسکو شکست دین اس سے کیا حاصل کہ باہم لڑکر اپنی قوت کو کم کرین خیال تو کرو کہ نہ ہم غیر ہین نہ تم اور ہم و تم جنکے سرپرست اور مربی ہین وہ بھی کوئی غیر نہین ہین ایک صدف خداوندی کے دو گوہر آبدار ہین ایک درج خدائی کے جواہر بیش قیمت ہین ایک شجر کے دونون ثمر ہین سیب کے دو ٹکڑے ہین یعنی ارزنگ بھی خداوند زمرد شاہ کے فرزند ہین اور چترنگ بھی پس اسیقدر اختلاف ہے کہ وہ دوسری زوجہ سے ہین یہ دوسری زوجہ سے صرف شکم کا فرق ہے ورنہ نطفہ تو ایک ہی ہے جس قطرے سے وہ پیدا ہوے ہین اسی سے یہ پس کیا ضرور ہے کہ باہم نفاق ہو یہ نہ معلوم تھا اگر بخوبی معلوم ہوتا تو کبھی ایسی نوبت نہ آتی باہم صلح ہو جاتی اور آفتاب پرستون سے سمجھ لیا جاتا جب دو لشکر ایک ہوکر انسے مقابلہ کرینگے تو ضرور انکو شکست ہوگی

فرض کرو کہ تم ہمپر غالب آتے اور ہم مغلوب ہوتے یہ تو ضرور ہوا کہ تمھاری بھی قوت کم ہوئی پھر حریف سے جو کہ ہمارا اور تمھارا دونون کا حریف ہی کیونکر مقابلہ کرو گے بس ضرور شکست کھاؤ گے اس سے کوئی فائدہ نہین ہی کہ باہم فساد رہے ایسی تدبیر کرنا لازم ہی کیونکہ تم مرد بزرگ ہو کہ باہم یہ جو دشمنی ہی نکلجاے اور ہم اور تم ایک ہو جائین والسلام یہ جو رقعہ پاس اژدر کے آیا اور اُسنے مضمون رقعہ پڑھا بہت خوش ہوا اور اپنے دل مین کہا کہ جو مجھکو خیال تھا کہ باہم صلح ہو جاے آخر کو اُسی طرف سے پیام صلح آیا ہمکو اس پیام کے روانہ کرنے کی نوبت نہ آئی پس اُسوقت میدان جنگ مین اژدر نے دوات و قلم طلب کرکے اُسکا یہ جواب تحریر کیا کہ اس امر سے تم بخوبی واقف تھے بلکہ مین نہین واقف ہون کیونکہ یہان مین نہ تھا کہ تمھاری طرف سے مقابلے کا سوال ہوا بلکہ ہمکو منظور نہ تھا جو کہ تمھارا بادشاہ ہی آسنے آتے ہی اُسیدن مقابلہ شروع کر دیا گو ہم لشکر برجیس سے لڑ رہے تھے ہمنے اُسپر کہلا بھی بھیجا کہ ہمسے تمسے مقابلہ نہین ہی کیون مقابلہ کرتے ہو جواب ملا کہ ہم تمسے مقابلہ کرنے کو آئے ہین ضرور مقابلہ کرینگے آخر مجبور ہو کر مقابلہ کیا اسیکے دوسرے دن بھی مقابلہ ہوا اب جو ہم غالب آئے اور تم مغلوب ہوے تو تمنے صلح کا پیام دیا خیر گو یہ وقت صلح کرنے کا نہین ہی مگر ہم تمھارے سبب سے اور تمھاری ملاقات کے سبب سے اور تمھارے لحاظ سے اس امر کو قبول کرتے ہین اور یہ خیال کرتے ہین کہ اچھا ہی باہم جو فساد ہی برطرف ہو جاے گو بڑی مشکل سے ارزنگ منظور کریگا کیونکہ وہ بہت زبردست اور مغرور ہی اور نہایت درجہ بد مزاج ہی اور کسی کا کہنا سماعت نہین کرتا ہی مگر ہم کسی نہ کسی طور سے اُنکو سمجھا دینگے تم جبرتنگ کو اس امر پر راضی کرو گو یہ ہم خیال کرتے ہین کہ یہ امر ضرور تھا کہ اگر تمھارا لشکر مغلوب ہوتا اور تم لوگ غالب آتے اور ہم صلح کا پیام دیتے تو تم کبھی نہ قبول کرتے خیر یہ صرف اُس ملاقات کا پاس ہی جو کہ ہمارے اور تمھارے زمانہ کم سنی سے ہی اور ہم اور تم ایک جا خدمت خداوند جمشید مین رہے ہین اُسی زمانے کی ملاقات کا خیال ہی جو یہ امر مین نے منظور کیا ہی آیندہ تمکو اختیار ہی یہ لکھکر اژدر نے وہ پرچہ اُڑا دیا وہ پرچہ ہوا پر جاکر بالاے آسمان غائب ہو گیا بعد تھوڑے عرصے کے محرودم کے پاس پہونچا محرودم نے اُسنے پڑھا اور اُسکا یہ جواب تحریر کیا کہ آپنے بڑی مہربانی فرمائی اور بہت عنایت کی پس آپ لشکر لیکر واپس جائیے اور آپ براہ مہربانی ارزنگ کو راضی فرمائیے اِدھر جبرتنگ کو راضی کرتا ہون یہ لکھکر اُسی طریقے سے روانہ کیا جس طور سے پہلے روانہ کیا تھا یعنی پرچے کے ذریعے سے روانہ کیا تھا اُسی طور سے پھر روانہ کیا اژدر کے پاس وہ نامہ آیا اژدر نے پڑھا جواب لکھا کہ تم جبرتنگ سے کہو کہ وہ طبل باز بجوا کر واپس جائے ہم بھی واپس جائینگے جب یہ جواب محرودم کے پاس پہونچا محرودم نے بذریعۂ ملک الفرام کے جبرتنگ سے کہلا بھیجا کہ طبل باز بجوا کر فرودگاہ پر واپس آ جائیے اب مقابلہ نہ کریے جو حکم جبرتنگ کو پہونچا پس جبرتنگ نے فوراً طبل باز بجوا دیا اُدھر اژدر نے ارزنگ سے کہا کہ آپ بھی طبل باز بجوائیے لشکر ارزنگ مین بھی نقارے پر چوب پڑی لشکر طومار شاہ مین بھی کوس بازگشت بجایا گیا تینون لشکر فرودگاہ پر واپس آئے گھرین کھولین بستروں پر آرام سے بیٹھے یہان جبرتنگ نے اپنی بارگاہ مین دربار کیا ارزنگ نے اپنی بارگاہ مین طومار شاہ نے اپنی بارگاہ مین جب دربار ارزنگ آراستہ ہو چکا اُسوقت اژدر جادو نے اُس رقعہ کا آنا اور اپنا جواب تحریر کرنا بیان کیا اور کہا کہ آپکو لازم ہی کہ صلح کر لیجیے کیونکہ یہ بہت اچھا موقع ہی آپ کی بات بالا رہتی ہی آپ کو یاد ہوگا کہ مین نے آتے ہی آپ کو صلاح دی تھی کہ اگر جبرتنگ سے صلح ہو جاے تو بہتر ہی آپنے فرمایا تھا کہ

وہ کیون صلح کرنے لگا اب اُسکی طرف سے خود صلح کا پیام ہوا ہی پس لازم ہی کہ صلح فرمایئے ارزنگ نے جواب دیا کہ اُستاد مین تو نہ صلح کرونگا کیونکہ میرا لشکر غالب آیا ہی اور چترنگ نے مجھکو بہت کلمۂ سخت کہے ہین جب لشکر لیکر آیا تھا تو مین نے صلح کرنی چاہی تھی اُسنے قبول نہین کیا بلکہ انکار کیا اور مقابلہ کیا پس اگر اُسکا لشکر غالب آتا اور مین صلح کا پیام دیتا وہ کبھی نہ قبول کرتا پس مجھکو کیا ضرورت ہی کہ مین صلح کرون یہ تقریر اژدر نے جو ارزنگ کی سُنی کہا ای ارزنگ تم بالکل نادانی کرتے ہو میرے کہنے پر عمل کرو اس امر مین بڑی خرابیان ہین اور اپنی اسوقت بات رہتی ہی فرض کرلو کہ تم غالب آئے اور چترنگ نے شکست کھائی اور فرار کر گیا مگر یہ امر ضرور ہوا کہ تمھاری قوت بھی کم ہوئی لشکر بھی کم ہوا اور جو سحر مین نے اسوقت برائے مقابلہ برجبیس درست کیے ہین وہ چترنگ کے مقابلے مین مین نے صرف کیے ہین پس پھر جب محنت کرون اور سحر تیار کرون تو لشکر برجبیس کے ساحرون سے مقابلہ کرون کیونکہ جو کہ چترنگ کے معاون اور مددگار ہین وہ بھی ایسے ویسے ساحر نہین ہین بہت زبردست ساحر ہین اُنکے مقابلے مین بھی بہت مشقت کرنا ہوگی پس یہ خیال کرلو کہ جب تم چترنگ پر دباؤ ڈالوگے اُسوقت وہ اُسکی کمک کرینگے جب ثمیر دباؤ پڑیگا مین تمھاری کمک کرونگا پس ساحرون مین مقابلے ہونے لگے جو سامان کہ مین نے ساحران برجبیس کے مقابلے کے لیے درست کیا ہی وہ سب بمقابلۂ محروم جادو کام آئیگا پھر برجبیس سے مقابلہ کرنا مشکل ہوگا اور اگر چترنگ کی فتح ہوئی اُسکو کیا ضرورت ہی کہ وہ برجبیس سے مقابلہ کرے اور ظفر حاصل کرے پس وہ ثمیر ظفر حاصل کرکے اپنے مالک کی راہ لیگا تمھارا مطلب رہجائیگا تم اپنی معشوقہ نہ پاسکوگے پس مناسب یہی ہی کہ تم صلح کرلو راوی نے بیان کیا ہی کہ اژدر کو بھی یہی خوف تھا کہ مین محروم سے نہین لڑسکتا ہون جیسا کہ محروم کو اژدر سے خوف تھا اور اُسنے مقابلہ نہین کیا پس یہ ہی ڈر اژدر کو تھا اسی سبب سے وہ ارزنگ کو صلح پر راضی کر رہا تھا پس جب اسطور سے اژدر نے کہا ارزنگ نے سب اہل دربار کی طرف دیکھا پس سب نے اژدر کے کلام کی تائید کی جب ارزنگ نے دیکھا کہ سب اژدر کے کلام کی تائید کر رہے ہین کہا کہ مین نے نوسے ہزار برس قبل یہی تقدیر کی تھی کہ اژدر جادو کے ذریعے سے چترنگ سے صلح ہوا ای اژدر جادو تمکو اختیار ہی مین نے تمکو اختیار دیا ہی کہ جس طور سے چاہو صلح کرلو راوی نے بیان کیا ہی کہ یہان ارزنگ کو اژدر نے صلح پر راضی کیا ہی اُدھر محروم نے ملکہ الفرام کے ذریعے سے چترنگ کو راضی کیا چترنگ تو پہلے ہی راضی تھا یہی تقریر کرکے محروم نے چترنگ کو بھی رضامند کیا پس اُسوقت ایک رقعہ بنام اژدر تحریر کیا کہ مین نے چترنگ کو راضی کیا ہی پس اگر ارزنگ راضی ہوا ہو تو باہم ملاقات ہوجاے اور دونون لشکر ایک ہوجائین اور برجبیس کے لشکر سے مقابلہ کیا جاے یہ لکھکر اُسپر سحر کیا کہ وہ رقعہ اُڑکر پاس اژدر کے آیا یہان اژدر اس فکر مین تھا کہ کیونکر اس حال کی محروم کو اطلاع دون کہ وہ کاغذ اُسکے پاس آیا اُسنے اُسکو پڑھا اور ارزنگ کو سنایا اور کہا کہ مین لکھے دیتا ہون کہ کل فلان صحرا مین تم چترنگ کو لیکر آؤ مین خبر دیتا ہون کہ مین ارزنگ کو لیکر آؤنگا باہم ملاپ ہوجائیگا جو نفاق کہ پڑا ہوا ہی وہ مٹ جائیگا سختگان نے کہا کہ شوق سے تحریر فرمایئے خداوند آپ کے کہنے سے باہر نہ ہونگے مگر یہ تحریر کر دیجیے گا کہ چند شرائط ہین جو کہ بوقت ملاقات بیان ہونگے اگر آپ لوگ اُنکو منظور کرینگے تو باہم فیصلہ ہوجائیگا گو ارزنگ راضی نہین ہوتے تھے مگر مین نے اُنکو مجبور کیا اژدر نے کہا کہ اچھا یہ کہکر خود اپنے ہاتھ سے جواب لکھا کہ ہم فلان صحرا مین کل ارزنگ کو لیکر آئینگے تم بھی چترنگ کو

لیکر آتا مگر ایک امر یہ ہی کہ ارزنگ کو ہمنے مجبور کرکے راضی کیا ہی وہ راضی نہ ہوتے تھے چند شرائط
ہین اگر تم قبول کروگے تو باہم میل ہوجائیگا ورنہ مشکل ہی اور وہ بوقت ملاقات بیان ہونگے
یہ لکھکر اسی طور سے اُس نامے کو اُڑادیا وہ پاس محروم کے پہونچا محروم نے اُسکو پڑھا اور چترنگ
سے کہا کہ کل صبح کو تمکو فلان صحرا مین چلنا ہوگا وہان تمھارے اور ارزنگ کے ملاقات ہوگی ایک
خیمہ روانہ کردو کہ وہ وہان برپا کیا جائے پس یہ کلام النصرام نے چترنگ سے کیا چترنگ نے جوابدیا
کہ آپکو اختیار ہی اور حکم دیا کہ ایک خیمہ فلان صحرا مین برپا کیا جائے کل ہم وہان جائینگے یہ حکم دیکر
دربار برخاست کیا محمود کے پاس آیا سب حال بیان کیا اُسنے کہا کہ جو آپکی مرضی ہم آپکے خلاف نہین
کرسکتے ہین یہان تو یہ امر طی ہوگیا وہان ارزنگ نے بھی بموجب کہنے اژدرجادو کے دو خیمے اُس صحرا
مین روانہ کیے پس اُدھر سے ملازمان چترنگ خیمہ لیکر آئے اور برپا کیا سب سامان شہانہ آراستہ کیا
اُدھر سے ملازمان ارزنگ خیمہ لیکے گئے برابر خیمہ چترنگ کے برپا کیے ایک خیمے مین کل سامان مہیا
کیا اور ایک خیمہ درمیان خیمہ چترنگ وارزنگ کے برپا کیا اور بموجب اژدرجادو کے تعلیم
کی دو کرسیان برابر آراستہ کین اور کئی ایک دنگل گرد واطراف مین اور خوب اُسکو آراستہ کیا
سب سامان اُسیدن درست ہوگیا کہ وہ باقی دن اور رات تمام ہوئی سحر ہوئی اُدھر سے اژدرجادو
ارزنگ کو تخت پر سوار کرکے اور سامان سواری ہمراہ لیکر طرف اُس صحرا کے چلا یہ خبر طوطمار شاہ
وغیرہ کو ہوئی کہ آج چترنگ وارزنگ مین باہم صلح ہوئی ہی ارزنگ برائے صلح جاتا ہی یہ لوگ
بھی اپنے لشکر کے کنارے پر آئے برائے تماشہ کہ دیکھین کس شان وشوکت سے ارزنگ جاتا
ہی راوی نے بیان کیا ہی کہ سواری ارزنگ کی اس شان سے روان تھی کہ آگے آگے جلوس
سواری تھا اُسکے بعد ایک تخت پر ارزنگ سوار تھا تاج سر پر تھا چتر طلائی لگا ہوا تھا خواصی مین
سختگان مگس رانی کررہا تھا برابر تخت ارزنگ کے اژدرجادو تخت سحر پر سوار تھا اسکے برابر ہمہ
مرکب سحر پر سوار اور ساحران نامدار کوئی ہنس پر سوار کوئی اژدر پر دوسری طرف دیلم وقراسیب
مرکبون پر سوار ودیگر سرداران نامدار پس ارزنگ اِس شان وشوکت سے طرف اُس صحرا کے
روانہ ہوا کہ جہان ملاقات چترنگ سے بدی گئی تھی اور راہ طی کرکے اُس خیمے مین داخل ہوا کہ جو کہ
اُسکے قیام کے لیے مقرر ہوا تھا اور ملازم قبل سے وہان موجود تھے ارزنگ اپنے خیمے مین اُترا تھا
کہ اُدھر سے چترنگ بھی اِس شان وشوکت سے آیا کہ تخت پر سوار ابر سوسنی سر پر سایہ فگن برابر تخت کے
داہنی طرف شداد شاہ وگلریز شاہ بائین طرف گلاب شاہ وغفار شاہ ودیگر سرداران آزمودہ کار
وزیر سلطنت پس پشت مگس رانی کرتا ہوا پس چترنگ بھی اُس خیمے مین آکر اُترا جو کہ اسکے قیام کے
لیے مقرر تھا جب چترنگ آچکا اُسوقت ایک رقعہ اژدر کے پاس آیا کہ ارزنگ کو خیمہ وسط مین
لائیے مین چترنگ کو لاتا ہون باہم ملاپ ہوجائے پس اژدرجادو نے ارزنگ سے کہا کہ آپ
تشریف لے چلیے ارزنگ تخت پر سے اُٹھا ہمراہ اژدر کے چلا اُسوقت ارزنگ کے ہمراہ [illegible]
ودیلم وقراسیب وسختگان تھا اور اژدرجادو تھا اور باقی سب اُسی خیمے مین رہے پس ارزنگ
اُس خیمے مین گیا اژدر نے ارزنگ کو ایک کرسی پر بٹھایا اور داہنی طرف دنگلون پر اپنی طرف
کے سردارون کو کہ یہ بیٹھ چکے تھے کہ ایک مرتبہ محروم جادو اُس ابر سوسنی سے باہر آیا مع فتاد جادو
کے اور ملک النصرام سے کہا کہ تم چترنگ کو لیکر آؤ مین اژدرجادو سے ملاقات کرتا ہون یہ کہکر اُس

خیمے مین آیا سب نے دیکھا کہ ایک ساحر زبردست نہایت بدشکل منہ اور کانون سے شعلے نکلتے ہوئے قشقہ
پیشانی پر دیا ہوا جوگی وضع اُسکے ہمراہ اور چند ساحر سامنے سے نمودار ہوئے جیسے اژدر نے اُسکو دیکھا
اپنے مقام پر سے اُٹھا اور تا صحن خیمہ اُسکا استقبال کیا اور سلام کیا گلے ملے مزاج پرسی ہوئی اژدر نے
کہا کہ بڑے عرصے کے بعد میری آپ کے ملاقات ہوئی جب سے خداوند جمشید و سامری آسمان پر تشریف
لے گئے ہین تب سے میرے آپکے ملاقات نہین ہوئی تھی اب ہوئی خوب ذریعہ ملاقات کا نکلا یہ باتین
کرتے ہوئے ایوان مین آئے اژدر نے بائین طرف کے دنگلون پر اُن سب کو بٹھایا اور یہ کہا خوب کیا
آپ نے کہ یہ ہم صلح کرائی ورنہ میرے آپ کے مقابلہ ہونا ملاقات سابقہ مین فرق آتا محروم نے کہا کہ مین
ایسا نہ ہونے دیتا کیونکہ آپ تو بڑے عرصے کے میرے دوست تھے گو مین نے بعد تشریف لیجانے
خداوندون کے ترک دنیا کیا تھا اور گوشہ نشین ہوا تھا اور ایسا پوشیدہ ہوا تھا کہ کوئی نہ پا سکتا تھا
اگر تمود کے کہنے سے اور اُسکی کوشش سے ملا اور مجبور ہو گیا کہ چترنگ کی شراکت کی اور یہ سب بھایئیوقا
کی خوشی کی کیونکہ وہ وصیت کر گئے تھے اُنکے فرمانے کے بموجب پھر مین دنیا پر آیا ورنہ ممکن نہ تھا دوسرے
آپ سے ملاقات بدی تھی جو امر خداوند مقرر کر گئے تھے وہ ضرور ہونگے واقع بڑے عرصے کے بعد آپکی
زیارت نصیب ہوئی آپ نے تو خوب خوب سحر کیے ہین ہزارون شاگرد ہین اژدر نے جواب دیا کہ یہ صرف
آپکا حسن گمان ہے مین کیا سحر تیار کرتا کیونکہ آلام دنیوی مین مبتلا تھا ہان آپ نے سحر تیار کیے ہونگے کہ کسی کام
سے کچھ غرض نہین ایسی باتین باہم ہو رہی تھین اور سب خاموش بیٹھے ہوئے سُن رہے تھے کہ خبر آئی کہ
چترنگ آتے ہین پس محروم جادو مع اپنے ہمراہیون کے تا در خیمہ برائے استقبال آیا پس چترنگ
داخل خیمہ ہوا اُسکے ہمراہ ملکہ انفرام تھی اور رشد اد شاد و گلریز شاہ و گلاب شاہ و غفار شاہ تھے پس
محروم ہمراہ چترنگ کا استقبال کرکے اُس مقام پر لایا کہ جہان ارزنگ تھا چترنگ چونکہ چھوٹا تھا ارزنگ
کو سلام کیا ارزنگ نے جواب سلام دیا اور سب سردارون نے بھی ارزنگ کے سردارون نے
چترنگ کو سلام کیا محروم نے لاکر چترنگ کو برابر کرسی ارزنگ کے کرسی پر بٹھایا اور اپنی طرف کے
سردارون کو داہنی طرف بیٹھنے کا حکم دیا سب بیٹھے پس اژدر نے حکم دیا کہ ساقی حاضر ہون ساقی
جام و صراحی لیکر حاضر ہوئے پہلے ایک ایک جام چترنگ و ارزنگ کو دیا اُسکے بعد کل اہل محفل کو
دیا جب سب بادۂ ناب سے گرم ہوئے اُسوقت محروم نے اژدر سے کہا کہ وہ کیا شرطین ہین
کہ آپ نے تحریر کیا تھا کہ بروقت ملاقات تحریر ہونگی بیان فرمایئے اژدر نے سنگکان کی طرف دیکھ کر کہا
کہ وہ شرطین ہمارے وزیر اعظم بیان کرینگے اُنسے دریافت فرمایئے محروم نے سنگکان سے کہا کہ آپ
بیان کرین سنگکان نے کہا کہ وہ شرطین یہ ہین کہ ہم اسطور پر صلح کو قبول کرتے ہین کہ جب دونون لشکر
ایک ہو جائین اور لشکر برجیس سے مقابلہ ہو تو ایک دن ہمارے لشکر کے سردار لشکر برجیس سے
مقابلہ کرین ایک دن اُنکے لشکر کے سردار دوسرے یہ کہ طبل بانہ بجوانیکا ہمکو اختیار رہے جب ہمکو منظور رہے
طبل بانہ بجوا دین چترنگ امور جنگ مین دخل نہ دین جسدن اُنکے سردار مقابلہ کرین اسدن بھی طبل بانہ
کا ہمارے خداوند کو اختیار رہے سبب اسکا یہ ہے کہ چترنگ شاہ ابھی بچے ہین ناآزمودہ ہین طریقہ جنگ سے
واقف نہین ہین کیونکہ ہمنے دیکھ لیا ان معرکون مین خداوند ہمارے معرکے جھیلے ہوئے ہین طریقہ جنگ
سے آگاہ ہین لشکر کا حال بخوبی جانتے ہین کہ یہ فرار کر جائیگا اور یہ میدان جنگ مین قایم رہیگا پس ایسی
حالت مین اُسی شخص کو ہر امر کا اختیار رہنا زیبا ہے پس اگر یہ دونون شرطین منظور ہون تو باہم صلح ہو جائے

تو جہانتک اُس پھونک کا اثر جاوے خواہ انسان ہو خواہ حیوان خواہ نباتات ہو خواہ جمادات سب
جلکر خاک ہو جاوے جیسے ہی وہ ناگن نکلی ثمود نے فوراً اپنی ران چیر کر اور خون لیکر اُسکو پلایا کہ اُسکی
وہ تیزی کم ہوئی اُسنے اُسکو اُٹھا کر اپنے شانے سے لپیٹ لیا اب صندوق سے ایک صندوقچہ نکالا
اور ایک فولادی ڈبیہ اور ایک گلدستہ اور ایک آئینہ کہ اُسپر غلاف مخمل سیاہ کا چڑھا ہوا تھا ان
اشیا کو نکالکر اُس صندوق کو بند کر دیا ایک نارنج وکارد بھی نکالی جب صندوق بند کر چکی قفل دیا
کنجی جوڑے میں رکھی کچھ پڑھکر دستک دی کہ وہ عقاب جسطرف سے وہ صندوق لیکر آئے تھے
اُسی طرف پرواز کر گئے یہان حیرت نگ نے سختگان سے کہا کہ تمنے دیکھا کیسے زبردست یہ حور ہے
اِسنے کیسا کیسا سامان اپنی ظفر کا مہیا کیا ہے اب یہ آسمان نہ بچیگا سختگان نے کہا کہ جو کچھ ہو مین یہ ہی
کہونگا کہ اسکا بھی انجام مثل ثمود کے ہوگا حیرت نگ منہ پھیر کر خاموش ہو رہا اُدھر ثمود نے آواز دی
کہ ہوشیار ہو جاؤ مین حربہ کرتی ہون آواز آئی کہ تو بھی حسرت نکال لے یہان کچھ بھی نہ ہوگا یہ سُنتا تھا
کہ ثمود نے اُس ناگن کو بازو سے کھولا اور اُسکی دم پکڑ کر اور پھر اسم سحر پڑھکر دم کیا کہ اُس مین اُس سے
زیادہ تیزی و تڑپ پیدا ہوئی جبکہ وہ صندوق سے نکلی تھی اُسنے فوراً اُسکو اپنی زبان مین نشتر
دیکر زبان کا خون اُسکو دیا اور زیادہ تر وہ تیزی ہوئی بس اِسنے دستک دی کہ ایک پتلی اسکی
پشت پر سے پیدا ہوئی اُسکے ہاتھ مین ایک طبق حلوے کا تھا دوسرے ہاتھ مین ایک کاسۂ شیر کا
اور اُس حلوے پر ایک دل رکھا ہوا تھا بس ثمود نے وہ طبق اُس پتلی کے ہاتھ سے لیکر اُس
ناگن کے آگے رکھا اور کہا کہ لے یہ تیری خوراک ہے مین نے تجھکو دی ہے یہ حلوا اور دل موجود ہے اور
یہ کاسۂ شیر اِسکو کھا کر اور شیر کا کاسہ پی کر میرا کام کر بس یہ کام ہے کہ جا کر اِس آسمان کو پھونک دے
اور جو کوئی اِس آسمان مین ہو اُسکو بھی مدت سے تیری پرورش اسی دن کے لیے کر رہی تھی
یہ جو ثمود نے کہا اُس ناگن نے سُنا فوراً اپنا منھ اُس طبق مین ڈالدیا پہلے اُس دل کو کھا لیا پھر تمام
حلوا کھا گئی اور بعد اُسکے اُس کاسۂ شیر کو پی لیا گو چھوٹی سی ناگن تھی مگر بلا لغزش تھی سب حلوا کھا لیا
اور سب دودھ پی لیا اور سر اُٹھا لیا ثمود کی طرف دیکھا اِشارہ یہ تھا کہ کیا حکم ہوتا ہے ثمود نے کہا
کہ جا اور اپنا کام کر اگر کام میرے حسب دلخواہ کر کے آئیگی تو پھر اور تجھکو حلوا و شیر دونگی یہ سُنتا تھا
کہ وہ منھ پھیر کر مثل باد صرصر کے اُڑ کر طرف آسمان کے جو کہ لشکر طوبار شاہ پر چھایا تھا چلی ایسی تیزی
سے جاتی تھی کہ نظر نہ آتی تھی اور ایسی حدت تھی اُسکی کہ جو پرندہ اُسکے قریب آجاتا تھا جل جاتا تھا یہانتک کہ وہ قریب آسمان پہونچی
اور ہوا پر قایم ہوئی اُسنے دم چھوڑا منھ سے شعلہ نکلا جیسے ہی آسمان پر پڑا خاموش ہو گیا بمضمون اِس شعر کے ع گشتگی
تیرگی یہ برق خاطر مانوس ہے اگر جو شرر لیسے اُٹھا کہ شعلہ نا فوراں ہو ہوا اب اُسنے دم کشی شروع کی جو شعلہ منھ سے نکلتا
تھا بالکل آسمان پر اثر نہ کرتا تھا یہان ثمود اسم سحر کو پڑھکے دستک دیکر اُسکو زور دے رہی تھی
جو جو زور دیتی تھی وہ وہ دم کشی کرتی تھی مگر بالکل کچھ اثر نہ ہوتا تھا بڑے عرصے تک وہ اُسی طرح
سے منھ سے شعلے نکالا کی یہ تو اِس شغل میں مصروف ہے اور ثمود زور دے رہی ہے کہ ایک مرتبہ
اُس آسمان سے قہقہہ کی صدا آئی اور کسی نے کہا کہ خوب سانپ کا تماشہ کیا اب اپنی ناگن کو بچالے
یہ صدا آئی اور ایک ہاتھ اُس آسمان سے پیدا ہوا اُسمین ریسمان تھی جیسے اُس ناگن نے دم
چھوڑا وہ ہاتھ بلند ہوا اور ایک حلقہ اُس ریسمان کا اُسکے اوپر پڑا کہ سر اُسکا اُس حلقے مین پھنسا
بس جھٹکا پڑا اور وہ ہاتھ مع اُس ریسمان و ناگن کے غائب ہو گیا لشکر طوبار شاہ نے یا خداوند

آفتاب تابان کہکر شور و غل کیا لشکر ارزنگ وغیرہ کو حیرت ہوئی ثمود ہاتھ ملکر رہگئی پس اُسنے وہ ڈبیہ اُٹھاکر اور کچھ پڑھکر اُسکو کھولا اُسمین سے بھی ایک ناگ بہت زہردار بہ رنگ سبز نکلا دونون آنکھین اُسکی دو انگارے تھے اُسنے نکلتے ہی آنکھ ثمود سے ملائی اور دم چھوڑا ثمود نے کہا کہ تو مجھکو کیا دیکھتا ہی تیری ناگن اُس آسمان کے قریب جاکر غائب ہوگئی تو جاکر آسمان کو جلاکر اپنی ناگن کو لے آ یہ سُننا تھا کہ وہ جھپٹ کر چلا جیسے قریب آسمان پہونچا کہ آواز آئی کیا رسی کے سانپ بنا بناکر بھیجتی ہی دیکھ یہ سانپ ہی یا رسی اور وہ ناگن تھی کہ رسّی اسکو قدرت کہتے ہین کہ ہم نے دونون کو رسی بنا دیا دونون لشکرون نے دیکھا کہ وہ جو ناگ چلا تھا بڑی تیزی سے وہ ریسمان کا ٹکڑا تھا اور ایک ریسمان کا ٹکڑا اُس آسمان سے نکلا دونون طرف زمین کے چلے جیسے قریب زمین پہونچے کہ ایک شعلہ زمین سے نکلا وہ دونون ٹکڑے جلکر خاک ہوگئے ثمود کو بہت غصہ آیا پس اُسنے نارنج کو اُٹھاکر اُس کارد سے کاٹا اور دونون ٹکڑے نارنج کے ایک داہنی طرف اور دوسرا بائین جانب پھینکا اور اُس کارد کو درمیان مین اُنکے کچھ عرصہ نگذرا تھا کہ گڑگڑاہٹ کی صدا پیدا ہوئی سب نے دیکھا کہ ایک ابر سیاہ رنگ ثمود کی داہنی طرف سے اور سرخ رنگ بائین طرف سے اور درمیان مین اُن ابر کے برق چمک رہی تھی جیسے وہ ابر قریب ثمود پہونچا ثمود نے اشارہ کیا زبان سے صرف اسقدر کہا کہ لینا اِس آسمان کو پس وہ دونون ابر ایک مرتبہ گڑگڑاکر اُس آسمان پر چلے جیسے قریب آسمان وہ ابر و برق پہونچے آسمان کو حرکت ہوئی اور آفتاب نکل آیا آفتاب کا نکلنا تھا جیسے عکس اُن ابرون و برق پر آفتاب کا پڑا ایک شعلہ پیدا ہوا کہ وہ ابر و برق مثل روئی کے گالے کے جلگئے آفتاب پنہان ہوگیا ثمود کو اور غصہ آیا اُسنے صندوقچہ اُٹھاکر کھولا جیسے صندوقچہ کھولا ایک برق چمک کر چلی اُسنے اشارہ کیا کہ وہ برق پاتو آسمان کی طرف بلند ہوتی تھی پلٹکر اُس آسمان کی طرف جو کہ محیط لشکر تھا چلی اُسنے پڑھنا کچھ شروع کیا ثمود نے اُس صندوقچے سے ایک شیشہ نکالا اُسمین پانی بہ رنگ سبز تھا اُس شیشے کو کھولا اور پانی لیکر چلو مین اُس برق پر چھینٹا دیا اُس برق مین اور تیزی ہوئی اُسنے دوسرا چھینٹا دیا جیسے تیسرا چھینٹا دیا کہ وہ برق کڑک کر چلی یہ شیشہ ہاتھ مین لیے ہوے تھی اور قصد تھا کہ چوتھا چھینٹا دون کہ اُس آسمان سے ایک ماہی پیدا ہوئی اور مقابل اُس برق کے آئی جیسے برق چلی اُسنے دہن اپنا کھولکر اوپر کو سانس لی وہ برق مثل تیر کے اُسکے دہن مین چلی گئی اُسنے دہن بند کرلیا اور اپنی دم کو بلند کرکے حرکت دی اُس سے ایک شعلہ پیدا ہوا کہ وہ ہاتھ پر ثمود کے گرا اگرچہ ثمود نے اُف کیا وہ شعلہ گو خاموش ہوگیا مگر اُسکی حدت جو ہاتھ کو محسوس ہوئی وہ شیشہ ہاتھ سے چھوٹ گیا اور زمین پر گرا اور گرکر ٹوٹ گیا ثمود کو بڑا صدمہ ہوا صندوقچہ اُٹھاکر زمین پر دے مارا کہ چکنا چور ہوگیا اور جھلاکر گلدستے کو اُٹھاکر طرف آسمان کے پھینکا وہ گلدستہ قریب آسمان پر پہونچکر ہوا پر قایم ہوا اور ہر ایک پھول اُس گلدستے سے جدا ہوا اور شرارہ بنکر طرف آسمان کے چلے جیسے ہی قریب آسمان پہونچے سب گل ہوکر زمین پر گرپڑے پس ثمود نے اشارہ کیا کہ وہ گلدستہ پھر اُسکے پاس آیا اُسنے سحر کیا کہ وہ گلدستہ بیضۂ فولادی ہوگیا اُسنے اُس بیضہ کو اسم سحر پڑھکر اُس آسمان پر مارا وہ بیضہ آسمان پر پڑا اٹوٹنے کی صدا آئی اور ریزہ ریزہ ہوکر زمین پر گرا اب تو اُسکو نہایت غصہ آیا اُسنے وہ آئینہ ہاتھ مین لیا اور اسم سحر پڑھکر اُسکا غلاف

بر طرف کیا اور فوراً اسکا رُخ طرف اُس آسمان کے کیا یہ سحر اسکا ایسا تھا کہ جیسے عکس اُس آئینہ کا اُس
آسمان پر پڑا وہ آسمان حرکت مین آیا اُسنے زور دیا یا تو اِس سحر مین مصروف تھے اُدھر جیسے آسمان
حرکت مین آیا اور ایک پایہ شق ہوا اُس سے ایک چہرہ ہیبت ناک پیدا ہوا جیسے اُس چہرہ کا
عکس آئینہ مین نمایان ہوا وہ آئینہ بالکل بے نور ہو گیا اور تڑاق سے آواز آئی ٹوٹ گیا زمین
پر گر پڑا یہ حیران ہوئی کہ یہ کیا ہوا اب یہ اور کچھ تدبیر کیا چاہتی تھی کہ آواز آئی اے ثمود میری طرف
دیکھ مین تیرا بہت مشتاق تھا مجھکو فراق تیرا بہت شاق تھا یہ جو ثمود نے سُنا اُسکی طرف دیکھا
ثمود کو یہ نظر پڑا کہ ایک صورت خوفناک میرے روبرو ہی جیسے آنکھ ثمود کی اُس صورت
پر پڑی ایک چیخ ماری چیخ کا مارنا تھا کہ ایک شعلہ اُس صورت کے مُنہ سے نکلا کہ وہ آکر ثمود کے
لپٹ گیا وہ صورت تو فوراً اُس آسمان مین پوشیدہ ہو گئی آواز آئی کہ تمنے ہمارے فرشتۂ عذاب
کی صورت دیکھی اور کیونکر ہمنے ثمود کو غارت کیا اُدھر ثمود مثل درخت چنار کے جلنے لگی پس جلتی
ہوئی طرف زمین کے چلی لشکر چترنگ دارزنگ مین شور گریہ وزاری بلند ہوا اسکے حواس جاتے
رہے چترنگ کا تو یہ حال ہوا کہ اُسنے اپنا گریبان چاک کر ڈالا ہائے ہائے کہکر رونے لگا پس
سختگان نے کہا کہ بیکار ہی مین نے پہلے ہی کہا تھا کہ یہ بھی ہاتھ سے گئین آپ نے فرمایا تھا کہ یہ ایسی
ویسی نہین ہین کہ ہاتھ سے جائین ملاحظہ فرمایئے کہ کون کون سی تدبیر نہین کی مگر کچھ بھی نہوا آخرکار
اپنی جان اِنھون نے آپ کے اوپر سے نثار کی اس رونے اور حالت تباہ کرنے سے کیا ہو دیکھا
اُدھر ثمود جلتی ہوئی زمین پر آئی اور بالکل خاک ہو کر رہگئی آندھی سیاہ بہت شدت سے اُٹھی
سنگ باری ہوئی برف باری ہوئی برقین چمک چمک کر زمین پر گرین زمین کو زلزلہ سا ہوا غبار
اُٹھا بیرون نے غل مچایا آواز آئی کہ کشتی مرا نام من ثمود جادو نبود افسوس مردیم وجان دادیم
بمطلب خود نرسیدیم جب یہ صدا آچکی وہ تاریکی وغیرہ برطرف ہوئی روشنی ہوئی سب نے راکھ کا
انبار پایا راوی نے بیان کیا ہی کہ جو اشیا چترنگ کے پاس ساختہ ثمود جادو وحمود جادو تھین اُن
دونون کے مرتے ہی وہ بھی جلکر خاک ہو گئین چترنگ کف افسوس ملکر رہگیا خیال کرنے لگا
کہ تیری خدائی کا یہان خاتمہ ہوا نہ ثمود ایسی شفیق ملیگی نہ خدائی کا بندوبست ہو گا اور مجھکو عروج
ہو گا افسوس بڑی مشفقہ نے تیرا ساتھ چھوڑا اب جور کا مزہ اِس سے تھا مانگا لطف اس سے
تھا کبھی کسی امر مین اِنکار نہ کیا اُدھر سختگان کو مزاق کی سوجھی پکار کر کہا کہ اے میان شداد اب
آپ نہ چترنگ برابر ہو گئے آپ کی بھی زوجہ نے انتقال کیا اور انکی بھی زوجہ نے مگر وہ بری
حالت سے مرین کہ اُنکے دوسرے مقام سے آگ لگی انکے سر سے خیر دونون ملکر تمام ہوئین کیا
آگ اِن دونون کے بھری تھی کہ اپنی آگ سے آپ جلین سختگان نے جو یہ کہا سب منھ پر رومال
رکھ کے ہنسنے لگے چترنگ کے بھی دانت نکل آئے مگر راوی نے بیان کیا ہی کہ جیسے ثمود کے
مرنے کی صدا بلند ہوئی اور تاریکی برطرف ہوئی ایک مرتبہ اُس ابر سوسنی رنگ کو حرکت ہوئی
جو کہ چترنگ کے سر پر محیط تھا اور اُسمین برقین چمکنے لگین گرج ہونے لگی اور وہ ابر حرکت
کرکے اُس مقام سے چلا سختگان نے چمک دیکھی اور گرج سنی سر اُٹھا کر دیکھا تو نظر آیا کہ ابر
سوسنی کو حرکت ہی اُسی مین یہ سب آفت ہی اور وہ آہستہ آہستہ اُس سمت کو جاتا ہی جدھر وہ آسمان
محیط ہی پس اُسنے سر پیٹ لیا اور رقیدہ سر پر سے پھینکدیا اور چترنگ سے کہا کہ خبر لیجیے سب کارخانہ

آپ کا بربار ہوتا ہی وہ ابر بھی ہمارے مقابلہ جاتا ہی جو کوئی اس ابر مین ہو اُسکو منع فرمایئے
ورنہ جمود و ثمود کی سی حالت ہوگی اور سوا سے افسوس کے کچھ ہاتھ نہ آئیگا یہ سب تدارک بیکار
ہین اِن آفتاب پرستون پر ظفر پانا امر دشوار ہی کوئی بہت زبردست ساحر ہی اور وہ اپنا کامل
طور سے بندوبست کر چکا ہی چتر رنگ نے اس ابر کی طرف دیکھکر سخنگان سے کہا یہ ایسے ویسے لوگ
نہین ہین جو ابر مین ہین کہ مثل جمود و ثمود کے مارے جائین اب یہ آسمان پر پہنچے گا سخنگان نے
کہا کہ آپ نے ثمود کی بھی نسبت ایسے ہی کلمے فرمائے تھے انجام کیا ہوا چتر رنگ نے کہا کہ وہ
میرے منع کرنے سے نہ مانین گے کیونکہ غصہ آگیا ہی سخنگان نے کہا کہ مین عرض کرون چتر رنگ نے کہا کہ
ایسی حرکت نہ کرنا ورنہ خرابی ہوگی سخنگان یہ کہکر خاموش ہو رہا کہ افسوس یہ بھی ہاتھ سے گئے اور
ناظرین کو خیال رہے کہ ثمود و جمود کے مقابلے مین دو پہر دن ختم ہوا ہی دو پہر دن باقی ہی جو یہ
ابر سوسنی رنگ چلا ہی اور یہ بھی خیال رہے کہ جو تخت اور گلدستہ مردم وغیرہ نے تیار کرکے
تخت نقرہ پر نصب کیے ہین جس پر چتر رنگ بیٹھکر خدائی کرتا تھا وہ سب مردم وغیرہ کے سحر کا تھا جو کہ
اُسنے بنایا تھا اس قابل نہ تھا کہ میدان مین آئے وہ بارگاہ مین تھا یہان چتر رنگ ہمراہ ازرنگ
کے تخت پر سوار ہوکر آتا تھا ہان جب اپنی بارگاہ مین جاتا تھا تو اسی تخت پر بیٹھکر دربار کرتا تھا
بس مردم برسر مطلب کہ وہ بہت بڑی تیزی سے ایک آن مین مقابل آسمان نیلگون ہوا جب یہ قریب
پہنچا سب نے شور کیا آسمان سے آواز آئی کہ چہ خوش یہ بڑی شان و شوکت سے مقابلے
کو آئے ہین پہلے کیون نہ آئے جب دو کو اپنے اوپر سے صدقہ کر لیا اب کیون دیوانہ ہوا ہی
مین خوب پہچانتا ہون کہ تو مردم جادو ہی اور تیری دختر الفرام جادو تیرے پاس ہی اور دونون
تیرے شاگرد ہین یہ سب میرے پیدا کیے ہوے ہین اسلیے واقف ہون کیون قضا آئی ہی فرشتۂ
قدرت کو حکم دونگا کہ وہ سب کی روح قبض کر لیگا ارے کوئی بھی خدا سے لڑتا ہی جو تو لڑنے
آیا ہی جمود و ثمود کی قضا آئی تھی تو کیا انجام ہوا اُسکا اور ثمود نے کیا کر لیا سب کی روحین فرشتۂ قدرت
نے قبض کرلین اور نہین جلا دین وہ ہی انجام تیرا بھی ہوگا چہ خوش خدا سے مقابلہ کرتے ہو تم
سب بندے میرے سرکش ہو جبتک سزا نہ پاؤگے نہ مانوگے اُس ابر سے صدا آئی کہ تو بہت
مغرور ہو گیا ہی جمود و ثمود کو قتل کرکے دیکھ مین سارا غرور نکالے دیتا ہون تو میرے
حال سے واقف نہین ہی مین پہلو نشین سامری ہون بس ہوشیار ہو جا اب بہت بڑے شخص
سے مقابلہ ہی مین مثل جمود و ثمود کے سحر نہ کرونگا میرے تیرے دو ایک سحر کا امتحان ہوگا جو
غالب آئے تو وہان سے جیتا ہوا سحر کر مین یہان سے دو ابھی جمود کرہ یا نہین کہ انھون نے
ایسے سحر کیے اور نادانی کرکے اپنی جان دی خیر اب کوئی مقام تقریر نہین ہی مین حربہ کرتا ہون تو
رد کر آواز آئی کہ حربہ کر ہم خدا ہین اور خبردار ہین خدا کسی وقت اپنے بندون سے اور اپنے
کاروبار سے غافل نہین ہوتا ہی اگر غافل ہو تو سب کارخانہ مٹ جائے بس یہ صدا آکر موقوف
ہوئی تھی کہ ایک مرتبہ وہ ابر سوسنی رنگ شق ہوا اور اُس سے چار ہاتھ پیدا ہوے اُن
چارون ہاتھون مین چار ترنج تھے ایک مرتبہ اُن ہاتھون نے وہ ترنج اُس آسمان پر مارے
وہ ترنج برابر آسمان کے جاکر شق ہوئے اور چار برقین اُنسے پیدا ہوئین وہ چلین یا تو
آسمان کی طرف چلی تھین جیسے قریب آسمان پہونچین اُس آسمان سے یہ صدا آئی کہ برقو

اپنے خدا کو پہچانو اور میرے حکم کو مانو جاؤ سو جو انان جتر نگ کو جلا دو بس وہ برقین چمک کے
پلٹ پڑین اور کڑک کر لشکر جتر نگ پر چلین یہان لشکر مین غلغلہ پڑ گیا ہر ایک کو اپنی جان کی فکر ہوئی
سب کے حواس جاتے رہے کہ دیکھیے کون کون جلتا ہی اُدھر مخروم نے جو یہ صدا اندر ابر کے سُنی
ایسا سحر کیا کہ ایک سقف آہنی فورًا لشکر جتر نگ پر محیط ہو گئی سب لشکر اُسکے سایہ مین آگیا یا تو لشکر
کے لوگون نے قصد کیا تھا کہ میدان سے فرار کر جائین اپنے سرون پر سایہ جو دیکھا تو ٹھٹھے لیکن وہ
برقین جو کڑک کر گرین اُس سقف آہنی کو شق کر کے لشکر جتر نگ کی صفون پر گرین اور چار سو جوان
جلنے لگے اور پھر بلند ہوئین کہ آسمان سے صدا آئی کہ اِس ابر کو جلا دو وہ چلین یہ جو مخروم نے دیکھا
کہ میرے ہی سحر کو اُسنے اپنے قبضے مین کر کے پہلے لشکر کو تباہ کیا اور میری طرف اُسکو حکم دیا ہی اگر
یہ برقین ابر پر گرین تو ابر کو بھی جلا دینگی اِسنے یہ بندوبست کیا کہ ایک مرتبہ اُس ابر سے سر نکالا اور
اُن برقون کی طرف دیکھکر کہا کہ لوہا نہین ہو جاتی ہو یہ کہنا تھا کہ وہ چار دن کار دآہنی تھین اور زمین پر
گر پڑین اُدھر لشکر بھاگ رہے تھے اِس خیال سے کہ پھر کہین وہ برقین چمک کر نہ گرین کہ ہم بھی ہلاک ہون غل
مچ گیا ہی سوار الگ بھاگے جاتے ہین پیدل الگ جتر نگ نے بصلاح سنجگان نقیبون کو حکم دیا
کہ پکار کر کہو کہ پریشان نہ ہو وہ برقین برطرف ہو گئین ہمنے اپنی قدرت سے اُنکو مٹا دیا اب تم سب
اطمینان سے کھڑے رہو نقیبون نے پکار کر کہا سب کے حواس درست ہوے مگر خوف زدہ ہین
صف آرانے پھر صفین درست کین اُدھر مخروم نے دیکھا کہ اِسنے بڑا غضب کیا خوب میرے حربے کو روکا
بس بیٹھے بیٹھے اِسنے سحر کیا کہ وہ ابر ایک مرتبہ حرکت مین آیا اور اس زور سے چلا کہ شعلے نکلنے لگے
اور جاتے ہی قریب آسمان کے اِس زور سے اُس سے لڑا کہ ایک تڑاخے کی صدا آئی کہ گوش گردون
کر ہوگئے زمین کو زلزلہ سا ہوا دونون لشکرون کے سپاہیون اور افسرون کے دماغ
پریشان ہوگئے کلیجے ہلگئے مرکب بگدر یان کرنے لگے اُس ابر سے شعلے نکلے سب کو یقین ہوا کہ
آسمان پھٹ پڑا راوی نے بیان کیا ہی کہ اُس آسمان کو حرکت نہوئی ہان یہ ابر پھٹ گیا پھر مخروم نے
سحر کر کے ابر کو آسمان سے لڑا دیا ابکی اُس سے زیادہ آواز ہوئی اور شعلے نکلے اب برابر ضرب
چل رہی ہی کہ ابر سوسنی جا کر آسمان سے لڑتا ہی اور صداے مہیب آتی ہی شعلے نکلتے ہین نوبت
باینجا رسید کہ اس ابر کے دو ٹکڑے ہو ہو کر زمین پر گرنے لگے مگر آسمان اسطور سے قایم ہی جب
مخروم نے دیکھا کہ اس سے بھی کچھ نہ ہوا بلکہ میرا ہی سحر رد ہونے لگا سحر کیا کہ وہ ابر پھر اُسی مقام پر
آکر قایم ہوا اُس آسمان سے آواز آئی کہ یہ بھی حسرت نکال لے بھلا جو کہ ہمارا بنایا ہوا ہو وہ
تیرے مٹانے سے مٹ نہین سکتا ہم مین اور تجھ مین کچھ فرق بھی ہو ناضرور ہی ہم خدا اور تو بندہ جو چیز
کہ خدا کی بنائی ہوئی ہو اُسکو بندہ کیونکر مٹا سکے بندے کی چیز کو خدا مٹا سکتا ہی پس خدا مین اور
بندے مین یہی فرق ہی مخروم نے جواب دیا کہ سب حال معلوم ہوا جاتا ہی کہ کون بندہ ہی اور کون
خدا یہ کہکر مخروم نے سحر کیا کہ ایک ابر خود بخود اُٹھا وہ آکر اُس آسمان پر برسنے لگا اُس سے پتھر
کی بڑی بڑی سلین گرین تھین اور آسمان پر گر کے ریزہ ریزہ ہو جاتی تھین مگر آسمان کو کچھ ضرر بھی
نہ کرتی تھین جب مخروم عاجز ہوا سحر کیا کہ ابر برطرف ہو گیا آسمان سے آواز آئی کہ یہ بھی حسرت نکال لے
اور جو کوئی حسرت باقی ہو وہ بھی نکال لے پھر تو تیرا خاتمہ ہی مین فرشتۂ عذاب کو حکم دے چکا ہون
کہ اِن سب کی روحین قبض کر لو وہ اپنے مقام سے چل چکا ہی یہان مخروم نے افراسیاب و ناشاد سے کہا

کہ یہ بڑا زبردست ساحر ہی مین نے اپنے کمال کے سحر کیے تم لوگون نے بھی کمک کی مگر بالکل بیکار ہوئی
خیر اب مین یہ سحر آخری کرتا ہون تم لوگ بھی کمک کرو یعنی مین ایک بیضۂ فولادی اُس آسمان پر مارتا
ہون اگر پڑ گیا تو اُسنے آسمان کو توڑ دیا اور گرا دیا تم لوگ بھی اُسپر سحر کرنا اور جب آسمان منہدم
ہوکر گرنے لگے اور کوئی شخص اُس آسمان سے ظاہر ہو فوراً تلوارین لیکر ابر سے نکلکر اُسپر راہ
مین وار کرنا زمین پر نہ گرنے دینا اگر زمین پر گرا تو پھر اوسکا روکنا محال ہوگا ایک جنبش لب مین
سب کا خاتمہ کردیگا یہ سحر مین نے یعنی بیضہ سامنے جمشید و سامری کے تیار کیا تھا اُنھون نے اُسکی بہت
تعریف کی تھی مین نے اُسکو آجتک نہین نکالا اسکا رد ممکن نہین ہی مجھسے خود ہی نہ تیار ہو سکا کہ اسکا
رد تیار کرون اُن سب نے کہا کہ بہت خوب پس مخروم نے اپنی چوڑے سے ایک بیضہ جو کہ برابر
بیضۂ ابلق کے تھا مگر فولادی تھا نکالا اُن سب نے دیکھا کہ اُسپر ہزارون ٹکڑے دبے ہوے ہین
ہر رنگ کے اور کچھ لکیرین بنی ہوئی ہین پس مخروم نے اپنے بازو مین نشتر دیکر خون لیا اور ایک
بچۂ خوک کو جو کہ دس دن کا تھا پہلے ہی سحر سے منگا رکھا تھوڑا سا خون لیکر پانی مین ملا کر پہلے خود
غسل کیا اور اُن سب سے کہا کہ تم بھی غسل کرو اُنھون نے بھی غسل کیا پس اور خون اُس خوک کا
اور اپنے بازو کا خون دونون شامل کرکے اُس بیضۂ فولادی کو اُس سے رنگا اور اسم پڑھکر دم
کیا پس اُس بیضہ کو ہاتھ مین لیا اور اُس ابر سے ہاتھ نکالا سب نے دیکھا کہ پھر ابر سے ایک ہاتھ نکلا یہ
سب دیکھ رہے تھے کہ مخروم نے با سامری و جمشید کہکر اُس بیضہ کو آسمان پر مارا اس خیال کر شاید کہین بیضہ بیکار ہو پر بالا اُدھر
اُن سب نے سحر کیا وہ بیضہ مثل گولے کے کہ جیسے توپ سے گولہ نکلکر جاتا ہی چلا اور جاتے ہی آسمان پر
پڑا دھماکا ہوا اور وہ آسمان حرکت مین آیا اور جا بجا سے شق ہو گیا اور ٹکڑے ٹکڑے ہوکر گرنے لگا
اور زمین تک آتے آتے وہ ٹکڑے ہوکر اُڑ گئے لشکر حیرت نگار زرنگار مین ایک شور ہوا کہ
وہ مار اسب خدائی رنگئی کیا عالم کیا ہی دن نہ ہو یہ کیسی مین سامری تھے بھلا انسے کون مقابلہ کرتا یہ
شور و غل کرتے سب نے دیکھا کہ دیکھو کہ کیا اب ہوتا ہی یہ واقعہ نظر پڑا کہ وہ آسمان اُسی طور سے
قائم ہی اُن سب کو حیرت ہوئی کہ یہ کیا واقعہ کیا ہی کہ ہم سب نے ابھی ابھی دیکھا تھا کہ وہ آسمان ٹکڑے
ٹکڑے ہوکر زمین پر گر آیا اب جو دیکھا تو اُسکو اُسی طور سے محیط پایا یہ امر ہماری سمجھ مین نہین آیا
یہان زمین پر تو یہ لوگ یہ حیرت کر رہے ہین واقعہ اسکا یہ ہی کہ جب آفتاب جادو کو معلوم ہوا کہ
مخروم نے اپنا سحر کمال کا جو کہ روبرو سامری و جمشید کے تیار کیا تھا اُسکا قصد کیا ہی کہ وہ نکال کر حربہ
کرے وہ اپس آسنے سحر سے ایک آسمان اُسی رنگ کا فوراً آسمان پر قایم کیا کہ وہ بیضہ فولادی اگر
اُس آسمان پر پڑیگا تو ضرور آسمان ٹوٹ جائیگا بس بہتر یہ ہی کہ یہ تدبیر کرو کہ اسکا سحر بھی رد ہو اور
آسمان بھی سلامت رہے پس یہ تدبیر کی اُس بیضہ نے اُس آسمان کو توڑا جو کہ اُسوقت سحر سے بنا تھا اُس آسمان کی
آنچ بھی نہ آئی مخروم وغیرہ کو یقین ہوا کہ میرے سحر نے اپنا کام کیا آفتاب نے بہ عیاری مخروم کے
سحر کو رد کیا تھا اور آفتاب اُسی طور سے اپنے مقام پر اندر آسمان کے بیٹھا ہوا تھا بہت بڑا دھوکا
مخروم کو اُسنے دیا یہ نادان تھا کہ دھوکے مین آگیا راوی نے بیان کیا ہی کہ جیسے وہ آسمان ٹکڑے
ٹکڑے ہوکر گرا مخروم نے خوش ہوکر اپنے شاگردون سے کہا کہ بہت جلد جاؤ اور آفتاب کو پکڑ
لاؤ خواہ قتل کرو مین بھی آتا ہون وہ سب کے سب اس قصد سے اُٹھکر چلے تھے چاہا تھا کہ ابر کو
شق کرکے نکلین سر باہر نکالکر جو دیکھا تو آسمان کو قایم پایا پلٹ کر مخروم سے کہا کہ اُستاد آسمان تو

اسی طور سے محیط ہی کہان منہدم ہوا یہ کیا آپ فرماتے ہین محروم نے حیرت زدہ ہو کر کہا کہ کیا تم لوگ
نادان ہو گئے ہو میرے سحر نے اسکو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور میرے سامنے گرنے لگا تھا کہ مین ادھر
چلا آیا کہ اور تدبیر کرون انھون نے کہا کہ آپ خود ملاحظہ کرین کہ محروم نے یہ سنکے سر باہر نکالا
دیکھا کہ واقعی آسمان موجود ہی یہ حیران ہوا اور اسی اندر جا کے کتاب اٹھا کر دیکھا اُس سے
ظاہر ہوا کہ اُسنے فوراً سحر سے دوسرا آسمان اُس آسمان پر قایم کیا تھا اُسکو تیرے سحر نے برطرف
کیا اُسنے تیرے سحر کے زور کو کم کر دیا اور تیرا سحر مٹا دیا تو نے بڑا دھوکا کھایا یہ جو محروم نے تحریر
پایا اپنا منھ پیٹ لیا اور اپنی دختر اور شاگردون سے سب واقعہ بیان کیا اُنکو بھی حیرت ہوئی
ہر ایک سنکے ہوش اُڑ جاتے تھے محروم نے اُنکو تسکین دی اور کہا کہ پریشان نہ ہوئین دوسری
تدبیر کرتا ہون یہ لوگ یہان حیرت مین تھے اور لشکر پر زمین پر اُدھر آسمان سے آواز آئی کہ ہمنے
تیرا دل رکھ لیا اور اپنی قدرت سے دوسرا آسمان تیرا اُسکے مٹوا دیا تاکہ تیرا دل خوش ہو جائے
اور تیرے جی سے دل مین حسرت نہ ہو اُسکو بھی نکال [illegible] کیونکہ فرشتۂ قدرت یعنی قابض ارواح
تیرے پاس آ چکا ہی صرف میرے حکم کی دیر ہی ادھر حکم دیا اُدھر اُسنے روح قبض کر لی محروم نے غضبناک
ہو کر [illegible] کہا اتنا ہی حکم [illegible] جب حال معلوم ہوا جاتا ہی تو میرے ہاتھ سے اب
کہان جاتا ہی بڑا دھوکا دیا خیر [illegible] آخری تدبیر ہی [illegible] ایک گولہ فولادی لیکر ہاتھ اپنا ابر سے باہر
نکال کر اُسی آسمان پر مارا گولہ چلنے لگا قریب تر پہونچا تھا کہ ایک ہاتھ خود بخود پیدا ہوا اُسنے اُس
گولے کو درمیان مین روک لیا اور چرخ دیگر اُس ابر پر مارا اور صدا آئی کہ لے اب خاتمہ
کر دیا بہت مغرور ہو گیا تھا جب سے پالا پڑا تھا اب اگر کچھ قدرت رکھتا ہی تو اپنے کو بچا محروم
نے جو یہ صدا سُنی سر اُٹھا کر جو دیکھا تو دیکھا کہ وہ گولہ [illegible] سے ابر پہ آتا ہی چونکہ ابر سحر کا ہی اُسکے اندر
سے سب باہر کا حال معلوم ہوتا ہی باہر والون کو اندر کا حال نہین معلوم ہوتا ہی پس محروم نے
اُسی مقام پر سے بیٹھے ہی انگشت کا اشارہ کیا کہ وہ گولا بیچ سے شق ہو گیا اُس سے ایک برق چمک کر چلی
دوبارہ اشارہ کیا کہ وہ پلٹ کر ایک مرتبہ کڑکڑا کر جو ابر پر گرتی ہی اُسکو مثل روئی کے گالے کے لختہ
لختہ کر دیا اور آگ لگا دی کہ وہ ٹکڑے جلنے لگے لشکر طلسم مار شاہ مین یا خداوند کا شور ہوا اور
لشکر ازرنگ و چترنگ مین ہائے محروم جادو کا غل ہوا کیونکہ ابتو سب کو معلوم ہو گیا ہی کہ اس
ابر مین محروم جادو مع اپنی دختر کے اور شاگردون کے سب غل مچانے لگے کہ ہائے محروم جادو
آپ بھی ہمسے جدا ہو گئے لشکر طلسم مار شاہ مین خوشی ہوئی کہ اس ابر پر بھی خداوند نے اپنا غضب
خداوندی نازل کر کے جلا دیا یہان سب کو لشکر چترنگ وغیرہ مین یقین ہوا کہ محروم جادو جل گئے
سب رونے لگے اُدھر وہ ہاتھ یہ اشارہ کر کے غائب ہو گیا محروم نے دیکھا کہ میرا ابر سحر جلنے لگا
اور لختہ لختہ ہو گیا اور اپنی دختر الفرام و ناشاد وغیرہ کو پکار کر آواز دی کہ ہوشیار ہو جاؤ اُسنے
میرے ابر کو مٹا دیا اگر تم مین سے کوئی زمین پر گرا تو استخوان ریزہ ریزہ ہو گئے یہ سُننا تھا کہ
ہر ایک نے سحر کر کے اپنے کو ہوا پر قایم کیا اور محروم نے بھی جب اپنے کو ہوا پر قایم کر چکا تو سب سے
کہا کہ چلو زمین پر اب وہان سے کوئی تدبیر کرینگے یہ چارون ساحر اُسی آگ مین اپنے کو سحر سے
بچاتے ہوئے کہ آگ جلا نہ دے زمین پر آئے یہان شور مچا ہوا تھا ہائے محروم جادو واے
محروم جادو یہ حیران ہوئے کہ یہ کیا واقعہ ہی یہ لوگ کیون میرا نام لیکر رو رہے ہین اُسنے زمین پر

اُکر اپنے لباس کو درست کیا اُن سب نے اپنے حواس درست کیے اتنے عرصے مین وہ ابر جلکر خاک ہوگیا اُس سحر کے مٹنے سے جو تاریکی وغیرہ ہوئی تھی وہ سب برطرف ہوئی اب جو حیرت نگ نے میدان کی طرف دیکھا تو اُسکو نظر آیا کہ محر وم مع اپنے شاگردون کے میدان مین کھڑا ہوا ہی اُسکے حواس درست ہوے اپنے خود پکار کر اہل لشکر سے کہا کہ خاموش ہو جاؤ غل نہ کرو محر دم جادو زندہ ہین وہ سامنے میدان مین کھڑے ہین اب سب نے دیکھا سب کو اطمینان ہوا وہ شور و غل موقوف ہوا یہان محر وم جادو نے سحر کیا کہ ایک نہر بہت بڑی اُس میدان مین جاری ہوئی کیسا اُسکا پانی صاف و شفاف تھا کہ تہ تک کا حال صاف معلوم ہوتا تھا محر وم نے انفرام اور اپنے شاگردون سے کہا کہ مین سحر کرتا ہون شاید میرا سحر رد ہو اور آسمان شق ہو اور آفتاب ظاہر ہو تو فوراً تم سب اپنے کو اس نہر مین گرا دینا تمھارے لیے کوئی باعث ضرر نہ ہوگا اور آفتاب کا عکس تمھارے لیے باعث خرابی ہوگا پس اُسکا عکس اپنے اوپر نہ پڑنے دینا ورنہ طاقت زائل ہو جائیگی اور مثل ثمود و جمود و دیگر لوگون کے جل جاؤگے کچھ خوف نہ کرنا اور مین تو فوراً کود پڑونگا کیونکہ مجھکو اپنی جان بہت عزیز ہی مین اپنے کو بہت بچاے رہتا ہون سب نے عرض کیا کہ بہت خوب اُدھر آسمان پر سے آواز آئی کہ تو نے میرا غضب دیکھا کیون تو نے لاکھ لاکھ تدبیر کی کہ آسمان کو مٹا دون مگر تیرے کیے کچھ بھی نہ ہوسکا پشیمان تو بجا بہت ہوے ہوگے کیونکہ مین خدا تھا اور مین نے ذرا سے اشارے مین تیرا ابر جلا کر خاک کر دیا اب بھی ایمان لایا یا نہین یا ابھی کچھ حوصلہ باقی ہی اگر باقی ہو تو نکال لے کیون گمراہی پر کمر باندھے ہی محر وم جادو نے جواب دیا کہ کیا بکتا ہی مین کیا تجھسے کم ہون ابھی سب مٹاے دیتا ہون یہ کہکر اور جھولی پر ہاتھ ڈالکر ایک ترنج نکالا کہ جسپر بڑے بڑے بال تھے اُس ترنج کو بائین ہاتھ مین لیا اور پھر ہاتھ ڈالکر جھولی مین ایک ناریل نکالا اُسکو بھی سب نے دیکھا کہ رنگا ہوا ہی بس ایک مرتبہ وہ ترنج اُس آسمان پر یہان سے مارا اور وہ قہقہہ کرتا ہوا طرف آسمان کے چلا بعد اُسکے اُس ناریل کو پھینکنے کا قصد کیا تھا اور اُسی طرف دیکھ رہا تھا یعنی آسمان کی طرف اور انفرام وغیرہ بھی دیکھ رہی تھی جیسے ہی اُسنے قصد ناریل کے مارنے کا کیا ویسے آسمان کو حرکت ہوئی اور آسمان شگافتہ ہوا اور آفتاب نکل آیا یہ آفتاب جو کہ اصلی تھا اُسکے ظاہر ہونے سے فوراً پوشیدہ ہوگیا اُسکی روشنی پھیل گئی تمام عالم منور ہوگیا چونکہ یہ سب دیکھ رہے تھے محر وم نے فوراً ناریل تو آفتاب پر مارا اور خود اُس نہر مین پھاند پڑا اُسکا کودنا تھا کہ انفرام و ناشاد وغیرہ بھی کود پڑے اور غرق ہوگئے اُدھر عکس جو اُس آفتاب کا اُس ترنج و ناریل پر پڑا دونون جلکر خاک ہوگئے وہ آفتاب بلند ہوا اور گرمی ہوگئی ہر ایک کی حالت تباہ ہونے لگی شدت گرمی سے بدحواس ہونے لگے خون جسم مین مثل آب گرم کھولنے لگا ہر ایک سایے کو تلاش کرنے لگا زمین تپ رہی تھی ہواے گرم کے جھونکے اسطرح سے آنے لگے کہ ہر ایک کے دلونکو جلانے لگے ہر ایک کی زبان سے یہی نکلتا تھا کہ ہم جلے جاتے ہین کہان جائین کدھر سایہ ڈھونڈھین کہین پناہ کی جگہ نہین ہی زمین بھی مثل آگ کے جل رہی ہی عجب اسوقت حالت تھی جو ذرے اُڑ اُڑ کر جسمون پر پڑتے تھے آبلے ڈالے دیتے تھے عجب عالم تھا اُدھر وہ آفتاب بلند ہو کر نہر پر قایم ہوا اور اُسکا عکس جو نہر پر پڑا تو تمام پانی نہر کا کھولنے لگا اور جوش مارنے لگا عجب عالم ہوا جانوران آبی بیتاب و بیقرار ہو کر

اُبھر آئی تھی تھوڑے عرصے مین نہر کے پانی کا یہ حال ہوا تھا کہ جوش کھانے لگا تھا اور نیزون بلند ہو ہو کر اُس نہر مین گرنے لگا یہ عالم تھا کہ جسکے اوپر چھینٹ پڑ جاتی تھی آبلہ پڑ جاتا تھا اندر پانی کے محروم و ناشاد وغیرہ کا یہ حال تھا کہ اُنکو تیرنا دشوار تھا گو سحر سے اپنی حفاظت بخوبی کر لی تھی اور محروم وہان کھڑا ہوا سوچ رہا تھا کہ کیا تدبیر کرون کیونکہ اسیر غالب آوُن یہ تو کسی طور سے مغلوب نہین ہوتا میرے بڑے حربے کو اسنے رد کیا اب کیا تدارک کرنا چاہیے جو یہ مغلوب ہو یہ تو یہان یہ سوچ رہا ہی اور انصرام و ناشاد وغیرہ کا یہ حال ہی کہ کانپ رہے ہین رنگ رخ زرد ہی ہوائیان اُڑ رہی ہین محروم نے جو یہ دیکھا تو اُن سب سے کہا کہ تم لوگ اپنے کو کوئی ماہی کوئی نہنگ کوئی مگر بنا لے سحر سے کیونکہ آفتاب ضرور یہان آئیگا مین اُس سے مقابلہ کرونگا جب تمکو وہ نہ پاویگا تو اپنے دل مین یہ خیال کریگا کہ صرف مین ہی تھا اِس طور سے تم سب بچ جاوُگے اگر وہ میرے اوپر غالب آگیا اور اگر مین غالب آیا تو پھر کیا ہی بس یہ سنکے انصرام نے سحر کیا کہ مچھلی کی صورت پر ہو گئی ناشاد نے اپنے کو مگر بنایا جبروت نے اپنے کو نہنگ کی صورت بنایا مگر یہ سب گرد محروم کے کھڑے ہین اُسکے پاس سے الگ نہین ہوتے ہین یہان تو یہ تدبیرین ہو رہی ہین محروم نے ایک گولہ فولادی ہاتھ مین لیا ہی اُسکو سحر سے درست کیا ہی اور اِس قصد سے کھڑا ہی کہ اِدھر آفتاب یہان آیا اور مین نے گولہ مارا راوی نے بیان کیا ہی کہ بیرون نہر وہ آفتاب تھوڑے عرصے تک بالاے ہوا قائم رہا اور عکس اُسکا نہر پر پڑا کیا مگر گرمی کی وہی حالت تھی کہ سب بیقرار تھے اور شدت عطش سے بیتاب تھے کہ راکب و مرکب دونون دریاے عرق مین از سر تا پا غرق تھے اُدھر وہ آفتاب اُسی طور سے قائم ہی جب چمکتا ہی اور گرمی زیادہ ہو جاتی ہی اور آنکھون مین چکاچوندسی ہو جاتی ہی سب حیران ہین لشکر ارژنگ و چترنگ کے لوگ کہ رہے ہین کہ دیکھیے کیا ہوتا ہی آج یہ ثابت ہوتا ہی کہ اسی طور سے سب کے سب تمام ہو جائینگے لشکر آفتاب پرستون کا یہ حال ہی کہ صداے یا خداوند کے نعرے بلند کر رہے ہین اور بہت خوش ہین کہ یکایک وہ آفتاب یا تو قائم تھا یا متحرک ہوا اور جھک کر اُسنے زمین کا رخ کیا اور دفعتہً کڑک کر اُسی نہر مین گرا سب نے دیکھا کہ تمام نہر کا پانی طلائی رنگ کا ہو گیا اور جو جانوران آبی بالاے پانی بیقراری کے سبب اُبھر آئے تھے سب جلکر خاک ہو گئے اُنکے جسمون سے خود بخود آگ نکلی اُسنے جلا دیا پانی کی یہ نوبت ہوئی کہ جوش کھا کر اُسبلنے لگا اور خشک ہونے لگا اب پانی کے اندر کا حال ملاحظہ فرمائیے کہ جیسے وہ آفتاب پانی مین گرکے غرق ہوا محروم تو اِس انتظار مین کھڑا تھا کہ آفتاب آئے تو گولہ مارون بس جیسے ہی آفتاب پانی مین گرا اور غرق ہوا محروم نے دیکھا کہ وہ ظالم آیا فوراً گولہ مارا اور کہا کہ بچ او آفتاب میرے حربہ سے کہ یہ جو محروم نے کہا آفتاب سے صدا پیدا ہوئی کہ ابھی تک تیرا غرور نہین گیا تو اپنے خدا سے ایسی تقریر کرتا ہی دیکھ جل جائیگا اور یہ گولہ تیرے سحر کا ہی یا موم خام کا ہی دیکھ تو بھلا یہ گولہ میرا کیا کریگا اب جو غور کرکے محروم نے دیکھا تو واقع مین وہ گولہ موم خام کا تھا اب تو اِسکے حواس باختہ ہوئے مگر اسنے جرأت کرکے اپنی جھولی سے ایک نارنج نکال کر مارا وہ قریب آفتاب پہونچکر جل گیا اُدھر سایہ جو آفتاب کا مچھلی اور نہنگ و مگر پر پڑا اُنکی صورتین بدل گئین ہر ایک اپنی اصلی صورت پر آگیا آفتاب سے صداے قہقہہ بلند ہوئی آواز آئی کہ کیا خوب آدمی سے جانور بنے تھے اور یہ نہین جانتے تھے کہ خدا سے بھی کوئی پوشیدہ ہو سکتا ہی مجکو پہلے ہی بزور علم اپنی خدائی و قدرت سے معلوم ہو گیا تھا کہ تم جانور آبی بنے ہوئے گرد محروم کے کھڑے ہو دیکھو میرے آگے ہی اپنی اصلی صورت پر آگئے کیون اپنے کو محروم کے ساتھ ہلاک کرتے ہو دیکھو مجھ خدا کو اب بھی پہچانو میری قدرت کے قائل ہو یہ تو گمراہ ہی اور تم سب کو بھی گمراہ کر رہا ہی اب اِس پر تو

عذاب نازل ہوتا ہی اور ہر ایک حیران تھا کہ یہ کیا ہوا یہ تدبیر بھی نہ پوری ہوئی مگر کسی نے جواب نہ دیا جب کہ محروم نے دیکھا کہ یہ دونون حربہ بھی میرے خالی گئے یہ سوچ کر پھر اسنے سحر کیا کہ بصورت مگر ہو گیا اور منھ کھولکر اِس قصد سے چلا کہ اِسکو دم کشی کرکے نگل جاؤن یہ تو اُدھر سے چلا اُدھر افصرام و ناشاد نے ترنج و نارنج و ناریل جھولیون سے نکال کر اور اسم سحر اُنپر دم کرکے آفتاب پر مارے سب اُسکے قریب آکر جلکر خاک ہو گئے یہ دونون نیچہ سحر پکڑ کر دوڑے کہ مارے نیچون کے اسکے پرزے پرزے کرینگے اس آفتاب کو توڑ ڈالین گے اُدھر سے یہ چلے اور اُدھر سے محروم دہن باز کرکے اُسکے قریب پہونچا جیسے ہی عکس آفتاب کا محروم پر پڑا فوراً اپنی اصلی صورت پر آگیا دم کشی نہ کرنے پایا یہ تینون بھی قریب پہونچ گئے تھے بس ایک صدائے مہیب اُس آفتاب سے آئی وہ سب کے سب مع محروم کے بیہوش ہو گئے اور گرے کسی کو اپنے حال کی خبر نہ رہی یہان بیرون آب لشکر ارژنگ و چترنگ کے لوگ یہ خیال کر رہے تھے کہ دیکھیے انجام کیا ہوتا ہی گو آفتاب نہر مین غرق تھا مگر گرمی اُسی طور سے تھی سخنگان نے چترنگ سے کہا کہ معلوم ہوتا ہی بہت بڑا اسحر کر پڑا کہ نہ تو ابھی تک محروم نکلے نہ آفتاب بلند ہوا چترنگ نے جواب دیا کہ میرے اُستاد ایسے ویسے نہین ہین کہ وہ مغلوب ہو جائین ضرور اُسکو قتل کرینگے سخنگان نے جواب دیا کہ جو کچھ ہوگا وہ ابھی ظاہر ہوا جاتا ہی مگر مجکو انجام اچھا نہین نظر آتا ہی میرے نزدیک محروم بھی مغلوب ہونگے وہ غالب آئیگا اِسکا سبب یہ ہی کہ اگر ذرا بھی محروم کو غلبہ ہوتا تو یہ حدت اور گرمی کم ہوتی کسقدر عرصہ ہوا ہی آفتاب کو غرق نہر ہوئے کم ہونا کیسا اور گرمی زیادہ ہوتی جاتی ہی یہ تقریر ہو رہی تھی کہ دیکھا سب نے کہ پھر نہر کو طلاطم ہوا پہلے سے زیادہ اور پانی جوش مارنے لگا اور بالکل کم ہو گیا مگر رنگ پانی کا طلائی تھا اور یہ معلوم ہوتا ہی کہ کندن چمک رہا ہی اور ایک نور اُس پانی سے پیدا ہی بس جب نہر مین پانی نے جوش مارا اور نہر مین طلاطم ہوا سب نے دیکھا کہ سناٹا ہوا ایک برق سی کوند گئی اب سب نے دیکھا کہ وہ آفتاب نہر سے نکلنے لگا نوبت باینجا رسید کہ پانی سے باہر نکلا اور بلند ہونے لگا مگر لرزان اور سرخ اسقدر کہ یہ معلوم ہوتا ہی کہ تاۂ آہنی کو آتش مین ڈال کر خوب گرم کیا ہی اور وہ سرخ ہو گیا ہی طوطی مار شاہ نے تو سرشار شاہ سے کہا کہ غضب ہو گیا خداوند کو جلال آگیا دیکھو کہ کیا اسوقت حالت ہی بس یہ لوگ تو تو یہ کرنے لگے اُدھر وہ آفتاب جب کچھ بلند ہوا دیکھا کہ اُس سے چار ہاتھ پیدا ہین کہ بسبب ضو کے اُنپر نگاہ نہین ٹھہر سکتی تھی کہ یہ ثابت ہو کہ یہ کیسے ہین ہان اسقدر ثابت ہوتا تھا کہ اُن ہاتھون مین زنجیر طلائی ہین کہ جو پانی مین غرق ہین یہ لوگ اور حیران ہوئے کہ یہ کیا واقعہ ہی یہ ہاتھ کیسے ہین اور یہ زنجیرین کیسی ہین یہ بھید کچھ نہین کھلتا کہ یہ زنجیرین کیون پانی مین غرق ہین سب دیکھ رہے ہین کہ جو جو آفتاب بلند ہوتا ہی وہ وہ زنجیرین باہر نکلتی آتی ہین یہانتک کہ وہ زنجیرین تمام ہوئین سب نے دیکھا کہ ہر ایک زنجیر کے سرے مین ایک آدمی بندھا ہوا ہی اب جو غور کرکے دیکھا تو یہ نظر آیا کہ محروم و ملکہ افصرام و ناشاد وغیرہ ہین اور بالکل بیہوش ہین اور بے حس و حرکت ہین ہاتھ پاؤن سب بندھے ہوئے ہین یہ دیکھنا تھا کہ لشکر چترنگ مین طلاطم مچگیا چترنگ اسقدر روتا کہ بیان سے باہر دامن چاک کیا ارژنگ حیران ہو کر رہگیا اژدر حیا دو متحیر ہو کہ یہ کیا واقعہ گذرا اتنا بڑا ساحر یون اسیر ہو گیا اور کچھ بس نہ چلا اسلم بن نوروج نے اژدر سے کہا کہ اُستاد یہ کیا امر ہی کوئی اسیر غالب نہین آتا کیا کیا تدبیرین محروم نے اپنے بچانے کی کین اور دیکھو یہ بادشاہ کی مگر ایک پیش نہ گئی سب بیکار ہوئین ایسی تدبیرون سے ہوتا کیا ہی اژدر نے جواب دیا کہ کیا بیان کرون ای اسلم یہ میرے ہی ہاتھ سے مغلوب ہوگا اور کوئی اسیر غالب نہ آئیگا اسلم نے اور دیکھیے سخنگان نے چترنگ سے اُدھر کہا کہ آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ کیا ہوا جو مجکو گمان تھا وہی ہوا اسیر تو غالب

آنا محال ہی کسیکی کیا مجال ہی بس معلوم ہوا کہ سب کا خیال خام ہی یہان تو یہ تقریر ہو رہی ہی مگر چترنگ نے کسی بات کا تشنگان کی جواب نہین دیا ہاے استاد ہاے استاد زبان پر ہی اور اشکون کا تار بندھا ہوا ہی ادھر وہ آفتاب بلند ہو کر قریب آسمان پہونچ گیا یہ چارون اُسی طور سے لٹکے ہوئے ہین مزا یہ ہی کہ اب سبکو اپنی فکر نہین ہی نہ گرمی کا خیال ہے نہ پیاس کی فکر ہی ابھی تک گرمی اُسی طور سے ہی جب آفتاب قریب آسمان پہونچا تو اوس آسمان سے صدا آئی کہ اے بندگان من دیکھو تم سب نے قدرت میری کہ کیونکر مین نے انکو گرفتار کر لیا ہی بھلا کوئی بھی خدا سے لڑ سکتا ہی جو لڑتے آخر کو اپنی سزا کو پہونچے اب انکی روح ملک الموت قدرت قبض کریگا جو اپنے خدا سے سرکشی کرتا ہی اور انحراف اُسکو یہی سزا دی جاتی ہی بس تم سب کو معلوم ہو کہ اگر میرے کہنے پر عمل نہ کروگے اور دین آفتاب پرستی نہ قبول کروگے اور اس گمراہی سے باز نہ آؤگے تو مثل انکے اور جمود کے اور ثمود کے اور دیگر لوگون کے جو کہ میرے عذاب مین مبتلا ہوئے ہین تم سب پہ بھی عذاب نازل کرونگا اور سب کو غارت کر دونگا یہ صدا آئی اور آفتاب اُس آسمان مین غروب ہو گیا راوی نے بیان کیا ہی کہ شام بھی قریب تھی آفتاب اصلی غروب ہو چکا تھا اب وہ گرمی بھی کم ہو گئی بالکل جاتی رہی اب سب کے حواس درست ہوئے اب جو خیال کر کے دیکھا کہ آفتاب تو پنہان ہی مگر وہ چارون زنجیرون مین باہر ہین اور یہ لوگ اُسمین اٹکے رہے ہین لشکر چترنگ مین ماہ ارزنگ مین تہلکہ پڑا ہوا ہی ہر ایک رو رہا ہی چترنگ اپنی جان دے رہا ہی اُدھر دیکھا ایک آسمان شق ہوا اور ایک شکل مہیب ظاہر ہوئی کہ جسکے چار سر تھے سولہ آنکھین سر پر بال بڑے بڑے سولہ ہاتھ ہر ہاتھ مین تلوار شعلے منھ سے نکلتے ہوئے آنکھین مثل انگارے کے چمکتی ہوئین آسمان سے باہر آیا اور قریب اُن چارون کے آیا اور پکارا کہ دیکھو میری صورت مین ہون ملک الموت قدرت قابض ارواح مجکو پہچان لو مین بحکم خداوند ان چارون کی روح قبض کرنے آیا ہون اور اسی طور سے تم سب کی روح بھی قبض کرونگا تم سب جانتے کہان ہو صرف خداوند کے حکم کا منتظر ہون یہ کہکر پہلے اُسنے انضرام کو اُس زنجیر سے کھولا اور گردن ایک ہاتھ سے پکڑ کر دوسرے ہاتھ سے تلوار ماری کہ سر تو ہاتھ مین رہگیا اور تن طرف زمین کے چلا اُسنے جلدی سے سر کو بھی ہاتھ سے چھوڑا اور فوراً ناشاد کو زنجیر سے کھولا اور اُسی طور سے اُسکا بھی سر پکڑ کر تلوار ماری کہ سر تن سے جدا ہو کر ہاتھ مین رہگیا تن طرف زمین کے چلا اُسنے سر کو بھی چھوڑ دیا اور جبروت کو اُسی طور سے قتل کیا لیکن ان تینون ساحرون کے مرنے کی جو علامت بلند ہوئی لشکر مین ایک تلاطم مچگیا ہر ایک چیخین مار کر رونے لگا اُدھر اُس صورت مہیب نے محروم کو زنجیر سے کھولا اور اُسی طور سے اُسکا بھی سر قلم کیا اور تن طرف زمین کے چلا اُسنے سر کو بھی ہاتھ سے چھوڑ دیا اور اُف جو کی تو منھ سے شعلہ نکلا اور وہ شعلہ آکر تن محروم سے لپٹ گیا اور ابھی ابھی وہ تینون تن اور سر بھی زمین پر نہ پہونچے تھے اُس شعلہ نے اُنکو بھی لیا چارون تن جلنے لگے پھر وہ شکل مہیب اُسی آسمان مین غائب ہو گئی ایک تلاطم عظیم اُس عالم مین محروم کے مرنے سے برپا ہوا آگ برسنے لگی سیاہ آندھیان پے در پے بلند ہوئین کہ جسکے سبب سے تمام صحرا تاریک ہو گیا بڑی بڑی ظلمین سنگ کی اور برف کی گرین ہیر تدبیر بھول کر غل مچانے لگے اُس تاریکی سے یہ صدا آ رہی تھی ہاے ملکہ انضرام و ناشاد جادو و جبروت جادو ہاے محروم جادو ابھی تمھارا کیا سن تھا تمتو پہلو نشین سامری و جمشید تھین ہاے ظالم نے تمکو کس بیدردی سے قتل کیا رحم بھی نہ آیا پھر یہ کہتی تھی اور چلی جاتی تھی تھوڑے عرصہ تک یہ تلاطم رہا اب تاریکی رفع ہوئی آوازین برابر آتی تھین کہ افسوس ہم مردیم و جان دادیم و بمطلب خود نرسیدیم مارا ہم سب کو کہ نام ہمارے انضرام و ناشاد و جبروت و محروم جادو ستے جب صدا آچکی

اور وہ تاریکی ہر طرف ہوگئی سب صاف ہوگیا کوئی علامت سحر کی باقی نہ رہی بس راوی نے یہ بیان کیا ہے
کہ جو جو چیزین چترنگ کی پاس انضرام و ناشاد و جمروت و محروم کے سحر کی تھین سب جل گئین وہان
بارگاہ مین تخت مین ایک مرتبہ آگ لگ گئی خود بخود وہ جلنے لگا ایسے شعلے بلند ہوئے کہ بارگاہ بھی جلنے لگی اور
وہ گلدستہ بھی اور جو جو اشیا اُس بارگاہ مین تھین سب مین آگ لگ گئی جو وہان کے منتظم و محافظ تھے وہ
یہ حال دیکھکر بھاگے جو رہگئے تھے وہ جلنے لگے جو بھاگے تھے وہ طرف میدان کے چلے کہ چترنگ کو جاکر خبر کرین
وہان میدان مین تلاطم مچا ہوا ہی ہر ایک نے اپنا گریبان چاک کیا ہی چترنگ نے قصد کیا تھا کہ اپنے کو ہلاک
کرین کہ ارزنگ و سختگان نے منع کیا اور سمجھایا شدادشاہ نے اپنی بری حالت کی ہی جب اہل لشکر نے
دیکھا کہ محروم کے مرنے کی علامت بلند ہوئی اور محروم کا تن جلکر خاک ہوگیا اور تاریکی دفع ہوئی بس سب نے
قصد کیا کہ تلوارین پکڑکر لشکر طومارشاہ پر جا پڑین مرکبون کی باگین اُٹھانے کا قصد کیا تھا سختگان کو پہلے سے
اِس امر کا خیال تھا اور وہ بار بار دیکھتا تھا وہ لشکر چترنگ کے قصد کو سمجھ گیا اُسنے ارزنگ سے کہا کہ اب
اور غضب ہوتا ہی کہ لشکر چترنگ نے جنگ مغلوبہ کا قصد کیا ہی اگر اسوقت جنگ مغلوبہ ہوئی تو قیامت ہوجائیگی
اول تو یہ امر ہی کہ شام ہوگئی ہی دوسرے آفتاب جادو کو بہت غصہ ہی اسوقت سب کا خاتمہ ہی چترنگ سے
کہیے کہ وہ منع کرین کہ یہ کیا غضب کرتے ہو یہ جو سختگان نے کہا ارزنگ نے چترنگ سے کہا کہ ذرا اگر یہ
موقوف کردو اور اپنے لشکر کو منع کرو کہ یہ کیا غضب کرتے ہو ایسا کبھی غضب بھی نہ کرنا ورنہ اسوقت
سب کا خاتمہ ہوجائیگا چترنگ نے کہا کہ وہ لوگ کیا کرتے ہین ارزنگ نے کہا کہ اُنھون نے جنگ
مغلوبہ کا قصد کیا ہی اگر اسوقت مغلوبہ ہوئی تو سب لشکر کا خاتمہ ہی یہ جو ارزنگ نے چترنگ سے کہا
چترنگ نے اُسیوقت نقیبون کو حکم دیا کہ پکار کر کہدو کہ خداوند منع کرتے ہین کہ اسوقت جنگ مغلوبہ نہ کرنا
ورنہ خرابی ہوگی نقیبون نے بموجب حکم چترنگ سب لشکر مین پکار کر کہدیا اُنھون نے اپنا قصد فسخ کیا
اپنے اپنے مقام پر کھڑے رہے سختگان نے ارزنگ سے کہا کہ اب کس امر کا انتظار ہی طبل باز بجوا دیجیے
بس فوراً ارزنگ نے حکم دیا کہ طبل باز بجے فوراً نقارے پر چوب پڑی اور ارزنگ نے فیلبان
کو حکم دیا کہ ہاتھی کو طرف فرودگاہ کے پھیر دے اُسنے ہاتھی کا رخ پھیر دیا بس لشکر نے بھی اپنا رخ بدلا
ارزنگ و چترنگ گریان و نالان اور لشکر چترنگ کو بھی گریان اپنے ہمراہ لیکر واپس چلا اُدھر لشکر
طومارشاہ مین بھی طبل بازگشت نوازش مین آیا طومارشاہ کل لشکر کو لیکر خوشی خوشی اپنی فرودگاہ پر آیا
لشکر نے کمرین کھولین سب آسودہ ہوئے طومارشاہ لباس بدل کر بارگاہ مین آیا اور سب سردار بھی اپنے
اپنے تبدیل لباس کرکے حاضر ہوئے دربار آراستہ ہوا طومارشاہ نے ساقی کو حکم دیا کہ سب کو شراب
پلاؤ اُسنے فوراً جام لبریز کرکے ہر ایک کو دینا شروع کیا طومارشاہ نے حکم دیا کہ مطربان خوش گلو حاضر
ہوکر مبارکباد گائین بس اُسی وقت طائفہ حاضر ہوئے مبارکباد گانے لگے صحبت ناچ و رنگ برپا
ہوئی یہان تو خوشی ہو رہی ہی وہان لشکر چترنگ و ارزنگ جو فرودگاہ پہ پہونچا کمر کھولی اور ہر ایک
بشر محروم کا نام لیکر اور چیخین مارکر رونے لگا اسقدر کثرت گریہ تھی کہ آواز نہ سُنائی دیتی تھی کوئی ایسا نہ تھا
کہ جو نہ روتا ہو چترنگ و شداد و گلریز شاہ و غفارشاہ و گلاب شاہ و زنارشاہ وغیرہ کی تو حالت تباہ
تھی لوگون نے اِن سب کو پکڑکر مرکبون پر سے اور چترنگ کو تخت پر سے اُتارا ابھی بارگاہ مین نہ پہونچے
تھے کہ محافظان بارگاہ چترنگ چاک گریبان بحال پریشان روتے ہوئے پہونچے اُنھون نے یہان کی حالت
بہت خراب پائی ہر طرف ہائے محروم و انضرام و شود و جمود کی صدا بلند ہی یہ اور حیران ہوئے کہ یہ کیا

واقعہ ہوا ایک سے دریافت جو کیا تو اُسنے کہا کیا تم سو رہے تھے دونون لشکر ایک مقام پر ہین اور اتنا بڑا معرکہ
گذرا تمکو خبر نہوئی اُنھون نے کہا کہ ہم بارگاہ مین تھے اور یہ معرکہ جو کچھ ہوا ہی میدان مین ہوا ہی ہم خود خبر کرنے آئے
تھے کہ تخت خداوندی و بارگاہ اور کل اشیا جل گئین بلکہ اُسکے ساتھ کے محافظ بھی جلے ہم یہ خبر کرنے میدان کو جاتے
تھے کہ خداوند کو اس حال سے آگاہ کرین یہانسے ابھی چلے تھے کہ لشکر آیا اسکی ہمنے یہ حالت دیکھی سنا کہ خداوند
بارگاہ ارژنگ مین ہین ہمنے کہا کہ جاکر اُسے خبر کر دین تم بیان کرو کہ یہ کیا معرکہ گذرا اُسنے یہ سنکے کل حال بیان کیا
ابتو یہ بھی رونے لگے اور اُسی حالت سے قریب چترنگ آئے ابھی چترنگ و ارژنگ بارگاہ مین نہ گئے تھے کہ
انھون نے قریب چترنگ پہونچکر اور رو کر سب حال بیان کیا کہ خداوند انکے تخت مین خود بخود آگ لگ گئی تمام
بارگاہ جل گئی یہ سننا تھا کہ چترنگ نے کہا کہ کیون نہ جل جاتی کہ جبکہ اُسکا بنانے والا ہی نہ رہا وہ مارا گیا خیر مین تو
تباہ ہو گیا اُسنے کہا کہ جاؤ مین کیا کرون وہ یہ خبر کرکے چلے گئے پس چترنگ و ارژنگ اور کل سردار بارگاہ ارژنگی
مین آئے یہان بھی دربار آراستہ ہوا سرداران چترنگ اور خود چترنگ اور وہ بادشاہ جو ہمراہ چترنگ ہین سب گریبان
چاک ہین ارژنگ اور اُسکے سردار خاموش بیٹھے ہوئے رو رہے ہین جب دیکھا کہ کسی سوا رستے گریہ کم نہین ہوتا
ارژنگ نے چترنگ کو خوب سمجھایا اور خاموش کیا چترنگ کے خاموش ہونے سے اور سب نے بھی ضبط گریہ کیا
اب سب خاموش بیٹھے ہین کہ سختگان نے ارژنگ سے کہا کہ اب کیا صلاح ہی آیا کل مقابلہ ہوگا یا نہین ارژنگ
نے کہا کہ مین کیا بتاؤن میری تو عقل کو حیرانی ہی کہ کیا کرون اگر مقابلہ کرتا ہون تو سوائے شکست کے کچھ نہین
نظر آتا ہی اگر مقابلہ نہین کرتا ہون تو کیا کرون یہ گوارا نہین ہوتا ہی کہ سپاہ دستہ بدون حصول مقصد اور اس
خوف سے کہ لشکر تباہ ہوتا ہی چلا جاؤن سب یہ کہین گے کہ کیا سمجھکر لشکر لیکر گئے تھے جب دباؤ پڑا تو بھاگے کہیئے
تو عجب مخمصے مین مبتلا ہون سختگان نے کہا کہ میری صلاح یہ ہی کہ صلح کر لیجیے اور اُنکے شریک ہوکر خداپرستون
پر چترجلیس کو ورغلان کرکے چلیے مجکو یقین ہوتا ہی کہ ضرور یہ خداپرستون پر غالب آئیگا اور وہ اُنکے ہاتھ سے ضرور
مغلوب ہونگے اب اُنکی بربادی کا زمانہ آگیا ہی یہ خوب شخص ہاتھ لگا ہی اور اگر یہ خداپرستون کے ہاتھ سے مارا
گیا تو بھی اپنا مطلب حاصل ہی اور اگر وہ مارے گئے تو بھی اپنا مطلب حاصل ہوا دونون طرح سے اپنا ہی مطلب
ہی ارژنگ نے کہا کہ ابھی تو مین اسکا جواب نہین دیتا ہون اور نہ یہ کہتا ہون کہ کل مقابلہ کیا جائے کیونکہ اب
چترنگ کی بھی یہی صورت ہی اُسکے ابھی حواس درست نہین ہین وہ اپنے استاد و اپنی والدہ اور زوجہ
کے غم مین مبتلا ہی اُسکو فراغت ہولے تو اُس سے بھی رائے لی جائے سختگان نے کہا کہ مین نے مانا ارژنگ
نے کہا کہ جب اُسوقت جیسی صلاح ہوگی خواہ مقابلہ کی خواہ صلح کی وہ کیا جائیگا ہان بالفعل تو کل مقابلہ موقوف
ہی یہ جو اژدر نے سنا کہ کل مقابلہ نہوگا فوراً اپنے دنگل پر سے اُٹھ کھڑا ہوا اور کہنے لگا کہ میری ایک بات سن لیجیے
ارژنگ نے کہا کہ فرمائیے اژدر نے کہا کہ کل ضرور مقابلہ فرمائیے یہ نہین ہو سکتا ہی کہ کل مقابلہ نہو مجکو بھائی
مرحوم کے مرنے کا بڑا صدمہ ہی کیا کرون مین اس سبب سے ناچار ہو گیا کہ شام ہو گئی تھی اگر کچھ بھی دن ہوتا
تو ضرور جاکر مقابلہ کرتا مجکو بدون آفتاب جادو کو ایسے ہوئے چین نہ آئیگا خواہ اسمین مین ہی قتل ہون خواہ
حریف کو قتل کرون سختگان نے جواب دیا کہ استاد تعجیل نہ فرمائیے ذرا سمجھ بوجھکر کام کیجیے ایسی جلدی مین
خرابی ہوگی دوسرے خداوند فرما چکے ہین کہ کل مقابلہ نہوگا انکی رائے پر عمل فرمائیے عجلت مین کام خراب
ہوتا ہی اژدر جادو نے کہا کہ جو کچھ ہو جائے خراب ہو جائے درست ہو مین تو نہ مانونگا کل ضرور جاکر مقابلہ کرونگا
اگر لشکر نہ جائیگا نہ جائے بلکہ ارژنگ اور آپ اسی مقام پر رہین کوئی میرے ہمراہ نہ جائے مین تنہا جاکر مقابلہ
کرونگا مین کسی کے بھروسے پر تو مقابلہ کرنے نہین جاتا ہون تم لوگ خیر سے رہو مین ساحر ہون [illegible]

کروگے صرف تماشائی ہو اگر نہ جاؤگے تو کیا ہوگا کل کا مقابلہ نہ موقوف ہوگا یہ جو اژدر نے کہا سختگان نے
یہ کہکر اژدر کی طرف سے منھ پھیر لیا کہ مین کیا کرون تمھاری بھی قضا آئی ہے ارزنگ نے کہا کہ استاد کو منع
فرمائیے کہ وہ ہرلے مقابلہ کوشش نہ کرین ذرا تو صبر کرین دو ایک دن تو ٹھہرین پھر دیکھا جائیگا ارزنگ نے
بہت سمجھایا مگر اژدر نے نہ مانا تب تو ارزنگ نے ناچار ہو کر حکم دیا کہ طبل جنگ بجے اور چوبدار حکم لیکر نقارخانہ
کو جاچکا اسوقت اژدر جادو اپنے دنگل پر آکر بیٹھا ادھر چوبدار نے حکم ارزنگ سے نقارچیون کو آگاہ کیا
اُنھون نے کوس حربی پہ چوب لگائی صدائے نقارہ بلند ہوئی سب کو اہل لشکر سے معلوم ہوا کہ کل پھر مقابلہ
ہوگا شب بھر سامان جنگ مین مصروف ہوئے آلات حرب وضرب درست کرنے لگے ہرکارے لشکر
آفتاب پرستون کے خبر نواخت طبل جنگ لیکر طرف اپنے لشکر کے روانہ ہوئے بارگاہ مین آکر کافرنے کافر
کو ہاتھ اُٹھاکر بد دعا دی اسکے بعد عرض کیا کہ لشکر ارزنگ مین بھی طبل جنگ بجا ہے کل پھر وہ میدان
مین آکر مقابلہ کریگا طومارشاہ نے حکم دیا کہ یہان بھی کوس حربی بجے فوراً یہان نقارۂ حربی بجایا گیا اہل لشکر
طومارشاہ کو بھی معلوم ہوا کہ کل پھر مقابلہ ہوگا یہان بھی سامان جنگ ہونے لگا دو پہر رات تک طومار
شاہ نے دربار کیا اسکے بعد دربار برخاست کیا سب سردار اپنے مقام پر آئے آلات حرب وضرب کو درست
کرکے سو رہے طلایہ پھرنے لگا ہوشیار باش بیدار باش کی صدا بلند ہوئی وہان بارگاہ ارزنگ مین جب
حکم طبل جنگ بجنے کا ہوچکا اور طبل جنگ بج چکا اژدر اپنے مقام پہ آکر بیٹھا اُسوقت اسلم بن تورج نے
کہا کہ استاد پہلے مین جاکر مقابلہ کرونگا اسکے بعد آپ مقابلہ فرمائیے گا اژدر نے کہا کہ اے اسلم تم یہ بیکار کہتے ہو
جبکہ جمود ایسی ساحرہ وثمود ایسی وتحروم ایسا ساحر نہ غالب آیا تو تم کیا ہو بس بہتر یہ ہے کہ مین ہی جاکر مقابلہ
کرون اسلم نے بہت کہا مگر اژدر نے نہ مانا اسلم ناچار ہو گیا یہان بھی ارزنگ نے دربار برخاست کیا
چہرنگ اپنی بارگاہ مین سویا ثمود سے بارگاہ کو خالی پاکر بہت رویا شداد بھی گریہ وزاری مین مصروف ہوا
جو کہ خواصین وغیرہ ثمود کی ملازم تھین وہ بھی بہت روئین یہان لشکر مین رات بھر گریہ وزاری کی صدا بلند رہی
لشکر چہرنگ وارزنگ کے لوگ مصروف سامان جنگ تھے اور تحروم کو بھی روتے جاتے تھے اور
سامان جنگ بھی کرتے جاتے تھے طلایہ پھر رہا ہے اُدھر اژدر نے جاکر اپنے خیمے مین اپنے سحر کو جگایا سختگان
اپنے خیمے مین بہت متفکر ہے کہ دیکھیے کیا ہوتا ہے میرے نزدیک تو اژدر کی بھی قضا آئی ہے کیونکہ اسنے بہت
جلدی مقابلے مین کی ہے آجکل آفتاب پرستون کا ستارہ اقبال ترقی پہ ہے اُنپر کوئی غالب نہوگا اگر عالم عالم ایک
ہوجائے ارزنگ نے برا کیا کہ اژدر کے کہنے پر عمل کیا طبل جنگ بجوادیا بڑی خرابی ہے انجام اسکا اچھا نہین
ہے سوائے شکست اسکے یہ اپنے خیمے مین بیٹھا ہوا اپنے دل سے باتین کر رہا ہے ارزنگ اپنے خیمۂ خاص مین پلنگ
پر لیٹا ہوا ہے یاد معشوق مین مبتلا ہے اشعار عاشقانہ زبان پہ ہین تصویر جو کہ خواجہ حسین سوداگر سے مول لی
تھی وہ ہاتھ مین تھی اُسکو مخاطب کرکے باتین کر رہا ہے کبھی روتا ہے کبھی منت کرتا ہے کبھی شعر پڑھتا ہے یہ رنگ
ہے یہان دونون لشکرون کے بہادرون نے وہ رات جاگ کر بسر کی طبل جنگ برابر رات بھر بجا کیا کہ یکایک
آثار سحر فلک زبرجدی پر نمایان ہوئے نور سحر نے افق مشرق سے ظہور کیا ظلمت شب کافور ہوئی نسیم سحری
کے جھونکے چلنے لگے بلبلین آمد سحر دیکھکر اپنے اپنے آشیانون سے نکلکر شاخہائے درخت پر بیٹھین گلون کو شگفتہ
دیکھکر چہچہے کرنے لگین طائران خوش الحان بعد خوشی حمد الٰہی مین مصروف ہوئے سبزہ برابر کوسون روئیدہ
تھا اُسپر قطرہائے شبنم جو پڑے تھے تو در غلطان معلوم ہوتے تھے صبا جو باغون سے ہوکر آئی تھی تو اُسکے
دوش پر خوشبوئے گل سوار تھی دماغون کو معطر کرتی تھی اُدھر شہنشاہ انور نے اپنے رخ نورانی پر سے نقاب

شب کو دور کیا اور عالم مین ظہور کیا اپنے نور جمال سے تمام دنیا کو معمور کیا یعنے صبح ہوگئی آفتاب عالم تاب بعد آب
وتاب دریچۂ مشرق سے برآمد ہوا ہر ایک بستر سے اُٹھا لشکر دون مین وردی سحر بجی پوجا ہونے لگا گھنٹ وناقوس
بجنے لگے لوگ اشنان کرنے لگے ہار پھول موافق اپنے اپنے مذہب کے چڑھانے لگے جے کی صدا بلند ہوئی بعد
فراغت امور دینی وضروری سنکے کمرین کسین اور مسلح ومکمل ہوکر چلے سرداران اپنے اپنے خیمون سے نکلے حاصل کلام
طومار شاہ برآمد ہوا لشکر کو آراستہ پایا تخت تیار ہر ایک بادشاہ سوار ہوا لشکر کو حکم طرف میدان کے روانہ ہونے کا
دیا تخت شاہی بھی روانہ ہوا طومار شاہ وغیرہ لشکر کو لے کر میدان جنگ مین پہونچے صف بندی کا حکم دیا
اُدھر ارزنگ بھی بیدار ہوا اور خیمے سے برآمد ہوا لشکر بھی تیار تھا تخت پر سوار ہوا چترنگ بھی اپنے خیمے مین
بیدار تھا گو اُسکا قصد یہ تھا کہ میدان جنگ مین نہ جاؤنگا اُسنے دل سے کہا کہ ای چترنگ میدان مین آج
ضرور چل اور مقابلے کا تماشا دیکھ کیونکہ اژدر جادو نے بہت ہامی سے اپنے نام پر طبل جنگ بجوایا ہی اژدر
کے مقابلے کا تماشا ضرور دیکھنا چاہیے بس یہ خیال کرکے اور لباس تبدیل کرکے برآمد ہوا یہان ارزنگ
اُسی وقت اپنے خیمے سے نکلا تھا کہ چترنگ نے ارزنگ کو سلام کیا ارزنگ نے کہا کہ کیون بھائی میدان
کو چلوگے چترنگ نے جواب دیا کہ جی ہان بس ارزنگ نے چترنگ کا ہاتھ پکڑکر اپنے برابر بٹھالیا کل
لشکر کا مجرا ہوا لشکر چترنگ بھی تیار تھا بس ارزنگ لشکر کو ہمراہ لیکر طرف میدان کے چلا علم خوک پیکر
وسگ پیکر جلوہ گری پر آئے ارزنگ لشکر لیے ہوئے میدان مین پہونچا راوی نے بیان کیا ہی کہ اُسدن
اژدر بھی بہت سامان سے ہمراہ لشکر تھا ایک تخت پر سوار تھا جھولی بادلہ کی شانے پر پڑی ہوئی کالے
کوڑیالے گلے مین اور بازوؤن پر لپٹے ہوئے قشقہ صندل کا ماتھے پر کھنور چندن کے لگے ہوئے بھبھوت منھ پر ملا
ہوا ایک گیروا کرتا پہنے ہوئے تہمت بندھی ہوئی ایک اول آہنی اُسکے ہاتھ مین تھا اُسمین کڑا پڑا ہوا تھا
اور اُسکے ہاتھ مین بھی ایک آہنی کڑا پڑا ہوا تھا سامنے تخت پر ایک کانسہ رکھا ہوا تھا اُسمین پانی بھرا ہوا
تھا اور ایک مچھلی سرخ رنگ اُسمین پڑی ہوئی تھی اور کچھ بخورات تخت پر رکھا ہوا اس سامان سے اژدر
ہمراہ ارزنگ کے میدان مین آیا طومار شاہ تو آچکا تھا دونون طرف صف بندی ہونے لگی اور جب
صف بندی ہوچکی سقون نے نکل کر آبپاشی کی تبرداروں نے جو درخت کہ حائل نظر تھے اُنکو قلم کیا بیلدارون
نے پست وبلند زمین کو ہموار کیا نقیبون نے نکلکر نقابت کی بے ثباتی دنیا مین چند شعر پڑھے مذمت دنیا
بیان کی لشکر کی صفون پر سناٹا ہوگیا جب نقیب نقابت کرکے لشکر مین گئے اب لشکر طومار شاہ کے لوگ
اس انتظار مین ہین کہ دیکھئے کون میدان مین برائے مقابلہ آتا ہی کہ یکایک اژدر جادو نے اپنا تخت بڑھایا اور
روبرو ارزنگ کے آیا اور کہا کہ مجکو اجازت مرحمت ہو کہ مین جاکر مقابلہ کرون یہ سنکے ارزنگ نے کہا کہ ای
اژدر جادو مین نے تمکو اپنے ید قدرت کے سپرد کیا ان سب آفتاب پرستون کی موت تیرے ہاتھ سے ہی مین یہ تقدیم
کرچکا ہون اسی ہزار برس پیشتر منجمگان نے یہ سنکے ہنسکر کہا کہ جی ہان آپ نے یہ تقدیر کی ہی کہ اژدر جادو بھی
مثل محروم وغیرہ کے قتل ہون مین تو یہ جانتا ہون اور ای اژدر ہمکو تمسے بھی یاس ہی افسوس تمنے بہت جلدی
کی اور ہمسے فراق کی سامان کی فکر کی سوائے افسوس کے کیا کیا جائے اژدر نے کہا کہ تمکو ایسی ہی باتین آتی
ہین تم اپنی زبان کو بند کرو اور کچھ نہ کہو یہ کہکر ارزنگ وچترنگ کو سلام کیا اور تخت کو اُڑا کر چلا تمام علم جلوہ گری
پر آئے اژدر اپنا تخت اُڑاکر میدان مین آیا اور مقابل لشکر طومار شاہ کے ہوکر اپنے تخت کو روکا اور چند
شعبدے دکھائے سحر کیا کہ ایک ابر آکر برسا اُس سے موتی گرے اُسکے بعد سحر کیا کہ بہ تین چمک کر زمین جابجا
غار ہوگئے وہ جب اپنے سحر کی نیرنگیان دکھا چکا آواز دی کہ ای آفتاب پرستون تم مین سے جسکو آرزوے مرگ

تھا بس طومار شاہ تخت پر سے اُتر کر قریب در آیا اور سب نے سجدہ کیا علاوہ سنختگان و اسلم و دیلم و قرماسیپ کے جب سجدہ کر چکے آستان کو بوسہ دیا سر اُٹھایا اور سنختگان سے کہا کہ آئیے یا خداوند بر چلیں کہکر اندر داخل ہوئے کسی نے نہ روکا کیونکہ طومار شاہ ہمراہ تھا اب سنختگان نے دیکھا کہ ایک بہت بڑا جلوخانہ ہی سب سامان سے آراستہ ہی اور دونون طرف غلامان زرین کمر کھڑے ہوئے ہین اور فرش مخمل سبز کا کیا ہوا ہی کہ جسپر طلائی کام ہی جب وہ جلوخانہ تمام ہوا دوسرے جلوخانہ مین آئے اُسکو اس سے زیادہ آراستہ پایا یہان نہ یادہ غلام تھے یہان بھی کارچوبی فرش تھا اِسی طور سے پانچ جلوخانہ تمام ہوئے چھٹے جلوخانہ مین آئے یہان کی زمین نقرئی تھی اور اُسپر یاقوت و زمرد کی پچیکاری کی ہوئی تھی ساتوین جلوخانہ مین طلائی زمین تھی زمرد و الماس کی پچیکاری تھی آٹھوین جلوخانہ کی زمین یاقوت کی تھی اُسپر بھی زمرد و الماس کی پچیکاری تھی نوین جلوخانہ کی زمین زمرد کی تھی اُسپر یاقوت و الماس کی پچیکاری تھی جب سب جلوخانہ تمام ہوئے یہ خیال رہے کہ ایک جلوخانہ سے دوسرے جلوخانہ مین زیادہ تر سامان تھا سنختگان وغیرہ کو حیرت تھی یہ حیرت ہوئی جاتی ہی جب سے داخل شہر ہوا ہی بہت حیران ہی کہ یہ نئے مقام مین یہان سب عجائبات ہین بھلا کون ایسے لوگون سے مقابلہ کر سکتا ہی کہ جہان یہ سامان ہو دراصل یہی خدائی کے معنے ہین اور یہ سامان ہو تو خدائی کیجاتی ہی سب کو زیر کرکے لشکر جمع کر لیا خدائی کرنے لگے خدائی کے لیے یہ سامان درکار ہین یہ سامان دیکھکر ہر ایک کہہ سکتا ہی کہ یہ خدا ہی ایسی خدائی تو لقا نے بھی نہین کی گو اٹھارہ ہزار ملک زیر نگین تھے کرورون روپیہ تھا جو چاہتا سو کرتا مگر کیا کر سکتا تھا ایسے ایسے خیال کرتا ہوا سیر کرتا ہوا حیرت سے دیکھتا ہوا چلا آتا تھا بس جب جلوخانہ ختم ہوئے اُس مقام پر سب سے زیادہ بندوبست پایا ایک پردہ پڑا تھا طومار شاہ نے قریب پردہ پہونچکر کہا کہ اجازت ہی مین آؤن مع سنختگان کے یہ کہنا تھا کہ پردہ خودبخود بلند ہو گیا کوئی بلند کرنے والا نظر نہ آیا اِن سب کو سوا طومار شاہ وغیرہ کے حیرت ہوئی اب جو پردہ اُٹھا دیکھا کہ ایک زینہ بھی زمرد کا ہی اور گرد اُسکے طلائی کام کیا ہوا ہی بس طومار شاہ آگے آگے چلا عقب مین اُسکے سب کوئی پندرہ زینے طی کیے ہونگے کہ ایک دروازہ زمردی نظر آیا اُسپر پردہ پڑا ہوا تھا اور وہان بھی پہرہ تھا مگر وہ سب جو کہ پہرے پر تھے خاموش کھڑے تھے اور ایک طلائی زنجیر لٹک رہی تھی اُسمین ایک گھنٹہ آویزان تھا طومار شاہ نے آگے بڑھکر وہ گھنٹہ ہلایا آواز آئی کہ برابر چلے آؤ تمھارے آنے کی اجازت ہی اِس صدا کا آنا تھا کہ خودبخود پردہ چرخی پر کھینچ گیا اب طومار شاہ اندر چلا جب جلوخانہ تمام ہوا اُسکے عقب مین یہ سب تھے سنختگان نے دیکھا وہ ایک بہت وسیع درجہ ہی یشب سبز کا اُسمین فرش مخمل کا کیا ہوا ہی بس وہ درجہ لوگون سے مملو ہی مگر سب کی وضع خدمتگارون کی سی ہی سب دست بستہ صف بصف کھڑے ہین طومار شاہ کو سب نے سلام کیا طومار شاہ سلام لیتا ہوا برابر چلا گیا اُسکے جو ملازم تھے وہ طریقہ سے واقف تھے اُس درجہ مین ایک طرف صف باندھکر کھڑے ہو گئے سنختگان کے ملازمون نے قصد جانے کا کیا جو کہ وہان پہرے پر تھا اُسنے کہا کہ تم لوگ اِسی مقام پر ٹھہرو اپنے مالک کو جانے دو تمھارے جانے کا حکم نہین ہی یہان کا یہی طریقہ ہی کہ ملازم اِسی مقام پر رہتے ہین وہ ناچار ہو کر ٹھہر گئے طومار شاہ وغیرہ اُس درجہ کو تمام کرکے ایک دروازے پر پہونچا وہان بھی پہرہ تھا اور پردہ پڑا ہوا تھا یہ جا کر کھڑا ہوا اور کہا کہ مین حاضر ہون پردہ خودبخود بلند ہو گیا سنختگان وغیرہ نے دیکھا کہ زینہ ہی یہ اُسپر روانہ ہوئے اُسی طور سے بعد زینے کے پھر دروازہ ملا اور پھر زینہ تھا اور پردہ پڑا تھا اور گھنٹہ لٹکتا تھا زنجیر کو حرکت دی پردہ اُٹھ گیا طومار شاہ اندر آیا اِس جلوخانہ

کے بعد درجہ ملایشب انگوری کا وہان سختگان نے دیکھا کہ ہزارون چوبدار ہین مگر سب مودب استادہ ہین سب نے سلام کیا طومار شاہ کے چوبدار اُس درجہ مین حسب قاعدہ کھڑے ہوگئے اور ایک نے سختگان کے ہمراہ جو چوبدار تھے اُنسے کہا کہ تم بھی اِسی مقام پر رہو تمکو جانے کا آگے حکم نہین ہے وہ بھی ٹھہر گئے اِسی طور سے تیسرا زینہ ملا اور اُسی طریقہ سے جو کہ پہلے اور دوسرے گذرا تھا گذرا تیسرے درجہ مین مین پہونچے یہ درنقرئی تھا یہان یساول کھڑے تھے اِنکے ہمراہ کے بھی یساول وہین ٹھہر گئے یہ لوگ چوتھا زینہ تمام کرکے اُسی طریقہ سے چوتھے درجہ مین پہونچے یہان سب مصاحب سرداروں کے تھے طومار شاہ وغیرہ کے مصاحب اُسی مقام پر رہے سختگان وغیرہ کے ہمراہ جو مصاحب تھے وہ پانچوین زینہ کو طے کرکے پانچوین درجہ مین پہونچے یہان سامان بہشتی تھا یہان کی زینت طلائی تھی بس اِس درجہ کو تمام کرکے اور چھ زینون کو طے کرکے چھٹے درجہ مین پہونچے یہان سامان عشرت ہر قسم کا موجود تھا سازندے موجود تھے ہر قسم کا ساز لیے ہوئے یہ سب ساتوین درجہ مین اُسی طریقہ سے یہ خیال رہے کہ اُسی طور سے ہر دروازے پر پہرہ تھا اور پردہ تھا اِس درجے کی زمین سنگ مرمر کی تھی مگر بہت نفیس یہان مطربان خوش گلو و خوش آواز و حسین و صاحب جمال اُنمین ہر ایک زہرہ خصال مشتری تمثال تھی مگر سر جھکائے ہوئے خاموش ادب سے بیٹھی ہوئی تھین ہر ایک دریاے جواہر مین از سرتاپا غرق تھی اور یہ بھی خیال رہے کہ سختگان نے ہر درجہ مین آفتاب دیکھا کہ لگا ہوا ہے اُسکی روشنی پھیلی ہوئی ہے لیکن اُسی طریقہ سے یہ آٹھوین درجہ مین پہونچے یہان آکر دیکھا کہ ہزارون منشی و دبیر و صاحبان دفتر بیٹھے ہوئے ہین قلمدان آگے رکھے ہوئے ہین طلائی میزون پر یہ درجہ پکھراج زرد کا تھا اِس درجہ کو طے کرکے نوین درجہ مین پہونچے یہان دیکھا کہ افسران سپاہ مگر کم مرتبہ کرسیون پر بیٹھے ہوئے ہین سر جھکائے ہوئے سپرین تلوارین سامنے رکھی ہین یہان سختگان نے طومار شاہ سے پوچھا کہ یہ لوگ فوج کے افسر ہین طومار شاہ نے جواب دیا کہ نہین بلکہ یہ لوگ کوتوالی کے ملازم ہین جو پیادے کوتوالی مین نوکر ہین اور جو سپاہی اور سوار پہرے والے ہین اُنکے افسر ہین یہان سے آگے چلے دسوین درجہ مین پہونچے وہان بھی صاحبان سپر و شمشیر کو سختگان نے کرسیون پر بیٹھے ہوئے دیکھا اور یہ درجہ عقیق سرخ کا تھا طومار شاہ سے جو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ اسمین پیادون و سوارون کے جمعدارون کی نشست ہے یہ اُنکا درجہ ہے ہزارون آدمی تھے اُسی درجہ کو اور زینہ کو طے کرکے گیارھوین درجہ مین پہونچے وہ درجہ عقیق زرد کا تھا دریافت کرنے سے ثابت ہوا کہ یہان تومندار سوارون و پیدلون کے ہین وہ بھی ہزارون تھے یہان سر اُٹھا کر جو سختگان نے دیکھا تو جسقدر درجے باقی تھے سب کا حال معلوم ہوا کہ ہزارون آدمی ہر درجہ مین ہین اور سب کے اِدھر جو درجہ ہے وہان ایک پردہ پڑا ہے اُسکے برابر کرسیون پر دو بادشاہ سرنگے بیٹھے ہوئے ہین اور کوئی نہین اب زمین کیطرف جو دیکھا تو فرش مخمل گسترده تھا مگر جو درجے انھون نے ختم کیے تھے سب نظر آتے تھے دیلم وغیرہ دیکھکر حیران ہوئے طومار شاہ سے دریافت کیا اُسنے جواب دیا کہ یہ قدرت خداوندی ہے کہ بالا والے پائین والون کو دیکھ سکتے ہین و پائین والے بالا والون کو اور اسی طور سے ہر درجہ والے ہر درجہ والون کو سختگان وغیرہ کو حیرت ہوئی گیارھوین درجہ کو طے کرکے بارھوین درجہ مین پہونچے وہان دیکھا کہ وہ درجہ عقیق سبز کا ہے وہان بھی صاحبان لشکر موجود ہین یہ معلوم ہوتا ہے کہ رسالہ دار ہین کل لشکر کے جو کہ اسی لاکھ سے کم نہین ہے تیرھوین درجہ مین پہونچے یہ درجہ عقیق سفید کا تھا یہان بھی لوگ تھے صاحبان سپاہ سے سختگان نے جو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ یہ جو خاص سپاہ ہے خداوندے دنی کی یہ اُسکے جمعدار ہین

چودھوین درجہ مین پہونچے یہ درجہ گچ راج سفید کا تھا یہان بھی لوگ بہت عمدہ پوشاک سے آراستہ و پیراستہ تھے دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ یہ لوگ تومندار ہین لشکر خاص خداوند کے پندرھوین درجہ مین جب پہونچے اُسکو زبرجد کا دیکھا اور وہان بھی اُسی طریقے سے لوگ تھے معلوم ہوا کہ یہ اُسی لشکر خاص کے رسالہ دار ہین سولھوین درجہ مین جب سے گئے اُسکو مرجان سرخ کا پایا دریافت جو کیا تو معلوم ہوا کہ یہان دونون لشکرون کے کم مرتبہ کے سردار ہین سترھوین درجہ مین جب گئے وہ درجہ نیلم کا تھا اُسمین بھی ہزارون آدمی تھے دریافت سے معلوم ہوا کہ اس درجہ مین سرداران ہر دو لشکر خاص و عام کے اعلے درجہ کے سردار ہین راوی نے بیان کیا ہے کہ بس ان لوگون کے ہمراہ جس مرتبہ کا آدمی تھا اُسی مرتبہ کے درجہ مین رہگیا اٹھارھوین درجہ مین جب پہونچے تو سختگان نے دیکھا کہ میرے ہمراہ تو دیلم و اسلم و قرماسپ ہین اور طومار شاہ کے ہمراہ سرشار شاہ و قیصور و حسام و شبرنگ اور جو اُس مرتبہ کا سردار تھا وہ ہی باقی سب اپنے اپنے درجہ مین رہگئے سختگان نے نیچے کی طرف جو دیکھا تو ہر درجہ مین اپنے سردارون و طومار شاہ کے سردارون کو پایا اور سب کے نیچے کے درجہ مین دفتری ملازمان ہین اپنے ملازمون کو دیکھا کہ وہ لوگ پائین سے یہان کی سیر کر رہے ہین اُسکو بڑی حیرت ہوئی بس یہ درجہ فیروزے کا تھا یہان سب فیروزہ پوش تھے اور اسی طور سے جس درجہ کا جو رنگ تھا اُسی رنگ کا لباس وہان کے پہننے والون کا تھا اگر کوئی اور رنگ کا لباس پہن کر آیا اُسکا بھی لباس جب اُس درجہ مین پہونچا ویسا ہی ہو گیا یہ مقام زیادہ تر حیرت کا تھا کہ لباس کا رنگ کیونکر تبدیل ہو جاتا تھا بس اب جو سختگان نے اُن سب کو دیکھا پوچھا کہ یہان کون لوگ ہین طومار شاہ نے جواب دیا کہ یہان وزیران مملکت و سپہ سالاران لشکر و مصاحبان خداوند و مشیران سلطنت ہین سختگان نے کہا کہ اسقدر وزیر جواب دیا کہ خداوند کے وزیر ہین اور جو بادشاہ دیگر ملکون کے خداوند پر ایمان لائے ہین اُنکے وزیر ہین اور اُنکے سپہ سالار و سفیر دیگر اقالیم ہین اور سوداگر ہین بس اس مقام پر قیصور و حسام و شبرنگ رہگئے اِنکے دنگل آراستہ تھے اُنھون نے **دیلم و قرماسپ** وغیرہ سے کہا کہ اب آگے آپکے بھی جانے کی اجازت نہین ہے آپ بھی یہان تشریف رکھیے یہ لوگ ٹھہر گئے خود بخود تین کرسیان آکر آراستہ کی گئین یہ خیال رہے کہ سب درجون مین جہان سے کرسیان و دنگل شروع ہوئے ہین سب مرصع ہین اور طلائی ہین بس اُنیسوین درجہ مین سختگان اور طومار شاہ و سرشار شاہ یہ تین آدمی پہونچے یہ درجہ یاقوت کا تھا یہان سب یاقوت پوش تھے بس یہ دیکھکر سختگان نے پوچھا کہ یہ کون لوگ ہین جواب دیا کہ یہ سب عزیزان خداوند ہین بس وہان سے بیسوین درجہ مین آئے یہ درجہ پھر زمرد کا تھا جیسے درجہ اول تھا یہان سب سبز پوش تھے سرون پر تاج تھے نیم تختون پر بیٹھے ہوئے تھے اُنکے طریقہ سے سختگان کو معلوم ہوا کہ یہ سب بادشاہ ہین مگر دریافت کرنے سے ثابت ہوا کہ یہ اور ملکون کے بادشاہ ہین بس طومار شاہ و سرشار شاہ اُسی درجہ مین رہگئے اور کہا کہ آپ آگے تشریف لیجائین ایک دروازہ ملیگا اُسپر پہرہ ہوگا اُسپر جاکر یہ کہیے گا کہ مین وزیر **ارژنگ** حاضر ہون وہان پہرہ ستون قدرت کا ہے پردہ خود بخود اُٹھ جائیگا آپ اور کسی سے کلام نہ کیجیے گا جب پردہ اُٹھ جائے خاموش زینہ پر چلے جائیے گا جب زینہ تمام ہوگا پھر دروازہ پر پردہ ملیگا وہان بھی پہرہ ستون قدرت و ید قدرت کا ہوگا اور گھنٹہ لٹکا ہوگا آپ اُسکو حرکت دیجیے گا پردہ اُٹھ جائیگا آپ جلوخانہ کو طے کر کے تیسرے دروازہ پر پہونچیے گا وہان پہرہ ستون قدرت اول کا ہوگا وہ آپ سے دریافت کرینگے کہ تم کون ہو جو اِن سب درجون کو طے کرکے آئے ہو آپ کہیے گا کہ مین وزیر ارژنگ ہون بموجب طلب خداوند آیا

اطلاع فرمائیے بس زیادہ اور کچھ نہ کہیے گا وہ یہ سنکے خاموش ہو جائیگا اور ایک مرتبہ گھنٹہ ہلائیگا بس جب وہ سکے کہ جائیے اور پردہ اُٹھے اُسوقت آپ مؤدب اور خوب طریقۂ ادب سے جائیے گا کہ وہ مقام متبرک ہر سوا ے پیغمبرون کے اور کوئی نہین جاسکتا ہر آپ کا بہت پاس کیا گیا ہر جو آپ کو اُس مقام پر جانیکی اجازت ہوئی ورنہ کیا قدرت تھی سختگان نے کہا بہت خوب مین اُسی طریقہ سے زینہ کو طے کرکے جسن طور سے طومار شاہ سے کہا تھا اور جلو خانہ کو طی کرکے آخر کے دروازے پر پہونچا ان تینون دروازون پر بڑے بڑے قوی ہیکل اور بڑے بڑے طویل القامت پہلوان نظر آئے اول جہان سے افسران لشکر کے درجہ شروع ہوئے تھے اور پہلوانون کے وہ سب زبردست تھے ایک درجہ مین دوسرے درجہ سے زیادہ قوی وطویل القامت تھے مگر یہ لوگ اُنسے بدرجۂ اولی قوی تھے راوی نے بیان کیا ہر کہ جس درجہ مین افسران کوتوالی تھے اُسی درجہ مین سب اسباب سیاست بھی تھا مثل جلادان مریخ صولت وچشم کتان بہرام خصلت و دیگر قسم کا اسباب سیاست حد ادہزارون ہتھکڑیان بیڑیان لیے ہوئے موجود تھے فرشتگان عذاب بھی تھے یہ سب طومار شاہ نے سختگان کو بتا دیا تھا یہ حقیر خدمت مین ناظرین مین عرض کرتا ہر کہ مین اِس مقام کو بہت عمدگی اور ربط کے ساتھ تحریر کرتا مگر بسبب طول کے اختصار پر ختم کیا گو اگر تحریر کرتا تو بہت ہی عمدہ طریقہ ہوتا کیا کرون کہ ایک تو بابو صاحب کا حکم نہین ہر کہ طول ہو بلکہ یہ حکم ہر کہ اِسی جلد مین سب حالات ہون کہ جس سبب سے میرا ولولہ کم ہو گیا اور دوسرے آپ لوگون کا خیال کہ آپ لوگ طول کو پسند نہین فرماتے ہین بس اگر اِس مقام پر کسی قدر طول ہوا ہو تو اُسکو معاف فرمائیے گا کہ بدون اِسکے چارہ نہ تھا اگر مین درجون کا حال نہ تحریر کرتا اور کسی مقام پر ذکر کرتا کہ فلان درجے کے لوگ مقابلے کو نکلے اُنکے نام حکم ہوا یا سختگان کی ہمراہی ہر مقام ٹھہرنے لگتے تو یہ اعتراض ہوتا کہ یہ بیان نہین کیا دوسرے مین عرض کر چکا تھا کہ گنبد کے اکیس درجہ ہین بس ضرور ہوا کہ ہر درجہ کا حال تحریر ہو پس بطور مختصر تحریر کر دیا اِس طول کو معاف فرمائیے گا آپکی عنایت سے بعید نہو گا بس جب سختگان اُس مقام پر پہونچا اور اُس پہلوان سے تقریر مذکورۂ بالا ہوئی بس اُسنے وہ تقریر سُنکے گھنٹہ ہلایا اور گھنٹہ ہلاکہ پردے کے پاس کھڑا رہا کہ خود بخود پردہ اُٹھا اُسنے اشارہ کیا سختگان کو کہ جاؤ بس سختگان مع پاپوش کے چلا اُسنے ہاتھ پکڑ لیا اور کہا کہ یہ کیا بے ادبی ہر ایسے مقام متبرک پر تو جاتا ہر اور پاپوش پہنے ہوئے اسکو اُتار تا جا سختگان نے پاپوش اُتاری اُسنے ہاتھ چھوڑ دیا یہ اندر آیا وہان جو پہونچا دماغ اِسکا مشک وعنبر کی خوشبو سے معطر ہو گیا دیکھا کہ چارون طرف چمن جواہر کے لگے ہوئے ہین اُنمین پھول کھلے ہوئے ہین اُس سے خوشبو چلی آتی ہر لوٹے لخلخون کے رکھے ہوئے اُنمین عود وعنبر ومشک سلگ رہا ہر وہ عجب مقام فرحت افزا اور راحت دہ ہر روح کو طاقت وقلب کو قوت دل کو فرحت حاصل ہوتی ہر وہ درجہ ایک ڈال الماس کا ہر ہر در و دیوار سے صداے نغمہ وسرود آ رہی ہر طائران خوش رنگ جو دیوارون پر بیٹھے ہوئے ہین وہ چہچہہ زنی کر رہے ہین سب تعریف بر جلیس مین مصروف ہین اسنے یہ سمان دیکھکر طرف بالا کے دیکھا اُسی آسمان کو جو کہ قلعہ پر محیط تھا محیط پایا طرف زمین کے دیکھا سب حال درجۂ آخر تک کا معلوم ہو گیا قلعہ کی طرف خیال کرکے دیکھا تمام عمارت قلعہ اندر ستے دیوارون کے اور سب سامان نظر سے شہر کی سمت کو خیال کرکے دیکھا تو جو دیکھ آیا تھا سب نظر آیا اب تو اسکو ایسی حیرت ہوئی کہ مثل آئینہ حیران وششدر ہو کر رہگیا سکتہ کی نوبت پہونچی خاموش کھڑا ہر اور دل مین کہ رہا ہر کہ بیشک یہ کارخانہ خدائی کا ہر ضرور یہ خدا ہر یہ قدرت کسی ساحر مین نہین ہر کہ ایسے کام سحر سے لے

سواے خدا کے یہ تو یہان یہ خیال کر رہا ہی اور ایک امر مین نے نہین بیان کیا پہلے اُسکو عرض کر چکا تھا کہ ملکہ ثریا سے سیمتن بھی اِسکے دیکھنے کو اپنے بالاخانہ پر تشریف لائی تھی اُسکا حال نہین تحریر کیا بس اب عرض کرتا ہون کہ جب اِسکی سواری یعنے سختگان کی زیر قصر ملکہ پہونچی ملکہ نے جو سختگان کی صورت دیکھی اور دیلم واسلم و قرماسپ کی اپنی خواصون سے کہا کہ اِن مونڈی کاٹون کی کیسی صورت خراب ہی اور کیسے بدشکل ہین یہ معلوم ہوتا ہی کہ کسی کے غلام ہین یہ انسان ہین یا حیوان خداوند کبھی خواب مین بھی ایسی صورت نہ دکھائین یہ کہتی ہوئی اور ارزنگ کو برا بھلا کہتی ہوئی اپنی خواصون سے یہ تقریر کرتی ہوئی کہ جیسے یہ بدشکل لوگ ہین ویسے ہی اِنکے بادشاہ بھی ہونگے بالاخانہ سے ایوان مین آئی خواصون نے ہاتھ جوڑکر عرض کیا کہ ملکہ آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ کیا شکل تھی ایک ہمارے خداوند کے بندے ہین کہ اُنمین جو ہی وہ حور و پری سے حسن زیادہ ہی ملکہ نے جواب دیا کہ کیون نہون بندۂ خاص ہین یہ تو مرتد بندے ہین خداوند انکو غارت کرین کہین ایسا ہو کہ اب خداوند اپنا عذاب نازل کرین ملکہ تو اسمقام پر تقریر کر رہی تھی یہان گنبد مین سختگان حیران و ششدر کھڑا ہی کہ یکایک ایک آواز مہیب آئی کہ او سختگان کہان آیا ہی اور کیا حیران کھڑا ہوا دیکھ رہا ہی یہ مقام ایسا نہین ہی کہ تو یون بے ادب کھڑا رہے مؤدب ہو جا اور جس کام کو آیا ہی اُسکو بیان کر اور اپنے مقام کو جا یہان زیادہ ٹھہرنے کا حکم نہین ہی یہ جو سختگان نے سنا کانپ گیا جو کچھ حیرانی تھی سب نکل گئی اپنے حواس مین آیا ایک مرتبہ بہت جھک کر اور ہاتھ باندھکر طرف اُس پردہ کے جو کہ حائل تھا چلا وہان خونخوارشاہ وافریق شاہ کرسیون پر بیٹھے ہوئے تھے اُسنے پہونچکر اور بہت جھک کر سلام کیا پہلے پردے کی طرف پھر چارون گوشون کی طرف مگر اس طور سے کہ گویا گت ناچا سلام کرکے اُسنے ایوان کی چوکھٹ یعنے آستان کو بوسہ دیا اور پیشانی اُسپر ملی مگر یہ سلام جو کیا تو بطریق آفتاب پرستان کیا اور کھڑا ہو گیا سر جھکا کر اسنے دیکھا کہ اُس مقام پر ہزارون آفتاب ہین اور وہ پردہ جو ہی وہ گھڑی گھڑی رنگ بدل رہا ہی اور تمام ایوان مین مخمل کاشانی سفید کا فرش کیا ہوا ہی اُسپر کام زردوزی بنا ہوا ہی اُسمین جواہرات لگا ہی موتی برابر بیضۂ مرغ کے ہین وہ موتی خود بخود ٹوٹ جاتے ہین اُنسے خوشبو پیدا ہوتی ہی اور صدا آتی ہی کہ یا خداوند آفتاب و نائب خداوند برجلیس اور پھر برابر ہو جاتے ہین ہر دیوار و در سے یہی صدا آتی ہی یہ کھڑا ہوا سب کرشمہ اور تماشہ دیکھ رہا تھا کہ اندر سے حجاب کے صدا آئی کہ ای خونخوارشاہ پیغمبر من سختگان سے کہو کہ وہ یہان آئے اور اِس چوکی پر جو کہ بچھی ہوئی ہی بیٹھ جائے ہم اُس سے سوال کرینگے اور جو وہ کہے گا اُسکا جواب دینگے بس یہ سنکے خونخوارشاہ نے سختگان کی طرف دیکھا اور اشارہ کیا کہ حاضر ہو طلب کیا ہی بس خونخوارشاہ کے اشارہ کرنے سے سختگان آستان ایوان کو چوم کر اور بہت جھککر تسلیمین کرتا ہوا ایوان مین آیا آتے ہی اُسنے پھر اُسی طور سے چارون طرف سلام کیا اور اپنے کمر و کولے کو مٹکا کر اور قصد کیا کہ حجاب کو بوسہ دے کہ خونخوارشاہ نے بہ نظر تیز دیکھا تھم گیا اندر سے حجاب کے قہقہہ کی صدا آئی اُسکی اِس حرکت پر اور بہت سی حرکتین مسخرے پن کی کین کہ جو کہ باعث خوشی کا ہوئین اِدھر یہ قریب چوکی آکر کھڑا ہوا ہاتھ باندھے ہوئے مگر اِدھر اُدھر برابر دیکھ رہا تھا اور سر ہلاتا تھا اور کمر و کولے کو پھر صدا آئی کہ ای خونخوارشاہ اِس سے کہو کہ یہ چوکی پر بیٹھ جائے ہمنے اجازت دی کھڑا کہانتک رہیگا خونخوار نے سختگان سے کہا سختگان نے پھر سب طرف سلام کیا اُسی طور سے اور چوکی کو بوسہ دیا یہ کہکر چوکی پر قدم رکھا کہ یا خداوند آپکی حفاظت مین مین نے اپنی جان دی یہ کہکر چوکی پر دو زانو مؤدب سر جھکا کر بیٹھا مگر حرکتین مسخرے پن کی کیے جاتا ہی

جب یہ بیٹھ چکا تو اندر سے صدا آئی کہ اس سے پہلے دریافت کرو کہ تو تو مرد ایرانی تھا تیرا باپ ایرانی تھا پھر یہ کیا ہوا کہ تیرا باپ شیطان درگاہ لقا ہوا اور تو ابھی ارزنگ کی درگاہ کا شیطان نہین ہوا گو تیرے نام سے اور تیرے بزرگون کے نام سے ہم خوب واقف ہین مگر تو اپنی زبان سے بیان کر مع ولدیت اور اپنے کیفیت حالت ایران سے بیان کر سخنگان نے باشارۂ خونخوار شاہ ہاتھ جوڑ کر اپنا حال بیان کرنا شروع کیا اور کہا کہ ای خداوند نہ میرا نطفہ ایران مین رحم مادر مین قرار پایا نہ میرے باپ کا نہ معلوم کس مقام پر قرار پایا ہان میرا دادا ایرانی تھا اُسکا بھی نطفہ ایران مین قرار پایا تھا اور وہ پیدا بھی ہوا تھا میرا باپ اور مین تو نہ معلوم کہان پیدا ہوا میرا دادا خداوند لقا کا شیطان تھا میرا باپ زمرد ثانی کا شیطان تھا جسکی مذمت خداوند کے یہان ہر مقام پر تحریر ہی یہ دونون اسی قابل تھے کبھی کچھ نہ کر سکے خداوند پر تو ظاہر ہی کہ لقا کی لڑکیان جو کہ نور خالص سے پیدا ہوئین تھین خداپرستون کے ہمراہ نکل گئین وہ کچھ نہ کر سکا ہو ین قبل اسکے کہ شادی ہو راہ سے خداپرست لیگئے جبکہ وہ لوگ اُنکو لیکر یہان شادی کرنے کو آتے تھے تو کیا کر لیا اُسکے علاوہ یہ بہت بڑی ذلت ہوئی کہ اُنکی ریش جسمین موتی تھے ایک عیار نے اُسیر پیشاب کرکے مونڈ لی اُنکو خبر نہوئی نہین معلوم یہ کیسے خدا تھے کہ انکو خبر نہوتی تھی اگر کوئی فعل بد بھی کرتا تو خبر نہوتی اُنھون نے کیا کر لیا سوائے اسکے کہ مجکو رحم آتا ہی مین اِن لوگون کی قضا خلق کرنا بھول گیا ہون یہ بندے خرابی ہین اور کیا کیا سوائے ذلت و خواری اُٹھانے کے باوجودیکہ اٹھارہ ہزار ملک پر قبضہ تھا اور سب سجدہ کرتے تھے مگر ایک خداپرست کا بھی تو کچھ نہ بنا سکا جو اُنکا جی چاہا اُنھون نے لقا کی گت کی ویسے ہی زمرد ثانی تھے اور ویسا ہی ارزنگ ہی جیسے کسی نے مثل کہی ہی اور بہت ٹھیک کہی ہی سگ زرد برادر شغال دیگر گیا تری کیا کدو لعنت بہر دو بس اس ارزنگ کے ہاتھ سے ناک مین دم ہی اُس امر کی خواہش کرتا ہی کہ جو کہ اُسکے لائق نہین ہی بھلا خداوند خیال کرین کہ کجا نور خالص اور کجا یہ ظلمت کہان یہ پیوند ہو سکتا تھا مین نے لاکھ لاکھ سمجھایا نہ سُنا ایک ملک خداپرستون کا اُنسے مقابلہ کرکے لے لیا تو غرور ہو گیا اور دل مین یہ خیال کر لیا کہ مین خدا ہون اور خدازادہ ہون اسکا سبب یہ تھا کہ کوئی زبردست سردار اُس ملک مین نہ تھا اور اسقدر لشکر تھا کہ مقابلہ ہوتا اسکے ہمراہ لشکر سولہ لاکھ کا تھا وہ لوگ دو لاکھ تھے مگر اُسپر بھی اُنھون نے ناک مین دم کر دیا تھا اگر لشکر اُنکے پاس کثیر ہوتا یا کوئی سردار زبردست ہوتا یا اور ملکون مین اسکی خبر ہو جاتی تو میان کو بھاگتے راستہ نہ ملتا لقا و زمرد تو کچھ دنون مقابلہ مین بھی ٹھہرے تھے یہ تو ایسے بھاگتے کہ پھر اُس طرف کا رخ بھی نہ کرتے ایسی جوتیان کھاتے کہ صورت پہچانی بھی نہ جاتی مگر وہ لوگ کیا کرتے ہر طرح سے مجبور تھے دوسرا اسامان ہو گیا تھا وہ تو میرے سبب سے اور عشق کے سبب سے بچ گئے اس عشق نے بچا لیا گو اُسکا انجام اچھا نہوا اُس سے زیادہ ذلیل ہوئے مگر اُن لوگون کے ہاتھ سے آبرو بچ گئی اُسکا قصہ بھی کہا اور یہ کہکر تمام حال خاور پر قبضہ کرنے کا اور عہد نامہ لکھنے کا اور ملک قاسم کے مقبرے کے منہدم ہونیکا اور اہل شہر کے بگڑنے کا بیان کیا اور کہا کہ اگر مقبرہ ذرا سا بھی منہدم کیا جاتا پھر تو قیامت آجاتی ارزنگ کا پتہ نہ ملتا خواجہ حسین کے آنے کا اور تصویر فروخت کرنے اور عاشق ہونے کا بھی حال کہا اور کہا کہ یہ کہکر اُس مقام سے اِس طرف کو راہی ہوئے کہ بعد عقد خداپرستون سے سمجھ لونگا بس یہ غرور ہوا کہ مین اب سب پر غالب آؤنگا یہان آکر وہ ذلت ملی کہ اب کوئی تدبیر بن نہین پڑتی ساری تقدیر کرنا بھول گئے یہ حال اسکا ہی بس یہ سب کے سب لائق لعنت اور مذمت ہین آواز آئی کہ تو نے نہ اپنا نام بیان کیا اور نہ اپنے بزرگون

کانہ اُس عیار کا پہلے اِن سب نامون سے آگاہ کر پھر تمام حال خداپرستون کا کیونکر تو نے اُنکی بہت تعریف
کی تھی اور بہت اُنکی قوت وطاقت کی حالت بیان کرتا ہی بس سب حال اُنکا ابتدا سے بیان کر کچھ رہ
نہ جائے گو ہمپر ظاہر ہی مگر ہمارے اہل دربار اور بندے بھی سن لین جو حال تو فراموش کریگا ہمپر ظاہر ہی یا
تو پوشیدہ کریگا ہم تجکو سزا دینگے سختگان نے جواب دیا کہ جہانتک مین نے اپنے بزرگون سے سُنا ہی اور
مین نے کتابون مین دیکھا ہی اور جب سے مین نے ہوش سنبھالا ہی اور جو جو امر میرے سامنے گذرے
ہین اور مجکو شنیدہ ہین اور دیدہ ہین مین سب بیان کر دونگا کبھی پوشیدہ نہ کرونگا اگر ایسی حرکت کرون
تو ضرور سزا ملے یہ کہکر اُسنے پہلے اپنا نام بیان کیا کہ میرا نام سختگان ابن بختگان ابن بختیارک ابن
بختک ابن القش ابن سگ سفید پھر اندر سے پردے کے قہقہہ کی صدا آئی اور کل درجون کے لوگ
مسکرائے کیونکہ یہ امر ہر مرتبہ عرض کر چکا ہون کہ یہ صفت ہی جو یہان تقریر ہوتی تھی سب درجون کے لوگ
ہنستے تھے آمدم بر سر مطلب پھر صدا آئی کہ اسکی وجہ بیان کر کہ سگ سفید تیرا کون تھا کہا کہ میرا دادا
اور سکڑ دادا تھا یہ خیال نہ کوئی نہ کرے کہ وہ اصلی سگ تھا اصل امر یہ تھا کہ القش کے دادا کے یہان
کوئی لڑکا زندہ نہ رہتا تھا اُنھون نے اِس خیال سے سگ سفید نام رکھا وہ انسان تھا اُس عیار
کا نام جو آپ نے دریافت فرمایا مین نام لیتے ہوئے خوف کرتا ہون گو اُنھون نے عیاری کو ترک کیا
ہی اور خانہ کعبہ مین جا کر بسے ہین مگر اُنہین اب بھی یہ قدرت ہی کہ وہ جہان چاہین چلے جائین میرے
بزرگ اُس عیار کے ہاتھ سے بہت پریشان ہوئے میرے دادا اور پر دادا کو اُسقدر جوتیان مارین
کہ گنج ہوگیا وہ اثر ابتک نہ گیا اُنکی اولاد کے سر مین گنج ہوتا ہی خداوند ملاحظہ فرمالین میرے بھی سر مین
موجود ہی یہ کہکر اور رفیدہ سر پر سے اُتار کر دکھایا کہ دیکھیے سب نے ملاحظہ کیا کہ کیسا اُسکا سر صاف صاف
ہی ایک بال کا بھی نشان نہین ہی سختگان نے پھر سر پر رفیدہ رکھ لیا اور کہا کہ یہ نشانی موجود ہی کیونکر اُنکا
نام لون دوسرے گستاخی ہی کہ اُنکا نام بہت ادب سے لیا جاتا ہی اگر مین نام لون اُسی طریقہ سے تو خداوند
کو ناگوار ہوگا اور میرے اوپر عتاب ہوگا کہ میرے روبرو ایک بندے کا ادب کیا تو مین کیا کرون آواز
آئی کہ تو شوق سے نام اُسی طریقہ سے لے ہمکو ناگوار نہوگا بس یہ سُنکے سختگان اُٹھا اور رفیدہ سر پر سے
اُتارا چارون کونون کو سلام کیا بہت ادب سے پھر اور سات سلام کیے اُسکے بعد ٹھٹک کر اور سر پر
ہاتھ پھیر کر اور یہ کہکر کہ مین آپ کا نام لیتا ہون ناچار ہون اور مین آپکی عادت سے واقف ہون کہ
جب چار مرتبہ کوئی آپ کا نام لے اُس مقام پر آپ تشریف لاتے ہین مگر جب سے آپ نے
عیاری ترک کی یہ عادت بھی چھوڑ دی خیر مین نام لیتا ہون یہ کہکر اور کہا کہ میرے سر پر آپکی مہربانی
کی نشانی بھی موجود ہی جو کہ آپ نے میرے بزرگون پر عنایت فرمائی ہی بس یہ کہکر پہلے بہت بڑا القاب
پڑھا اُسکے بعد بہت تعریف کی اُسکے بعد کہا کہ شاہزادۂ ولایت اول شاہ عیاران درندۂ بیدرنگ قلعہ
گیر بے جنگ شاہ عیاران عیار یک طرار ریش تراشندۂ کافران سر برندۂ ساحران یعنی خواجہ عمرو بن
امیہ ضمری نامدار یہ کہکر اور رفیدہ سر پر رکھکر بیٹھ گیا اور کہا کہ اُنھون نے عیاری کر کے ریش لقا کو
پیشاب سے مونڈا تھا سختگان کی اِن حرکتون پر سب لوگ بہت ہنسے اندر حجاب کے برجیس بھی
بہت ہنسا اُدھر سختگان نے ابتداے نوشیروان نامہ سے لے کر اور آخر لعل نامہ تک کل حالات
بیان کیے کوئی مقام نہ چھوڑا مین نے بسبب طول کے نہین تحریر کیے اُسمین لقا کی دخترون کا بھی بھاگنا
اور جو جو گتین لقا کی خواجہ عمرو کے ہاتھ سے بنین اور دیگر عیارون کے ہاتھ سے اور عمرو ثانی کے

ہاتھ سے سب بیان کین اور کہا کہ ارزنگ کو ملک قاسم سے بہت دشمنی تھی کہ ملک قاسم ملکہ گیتی افروز
کو جبکہ وہ باکرہ تھی نکال لیگیا تھا بدیع الزمان دوسری دختر کو اسد نواسہ حمزہ پوتی کو لقا کی لیگیا
اور لقا کچھ نہ کرسکا سواے خاموشی کے اُنھون نے مزے کیے لڑکے جنین اصل امر یہ ہی کہ جو کوئی عورت حسین وجمیل اور
خوبصورت لڑکی باکرہ ہمارے مذہب اور ہماری قوم مین یا دوسرے مذہب یا دوسری قوم مین جو کہ اہل اسلام کے
نزدیک کافرین ہوتی ہی وہ حصہ ہی اہل اسلام کا ضرور وہ لیجاتے ہین اور اپنا قبضہ کرتے ہین مین نے بہت سے
واقعات سنے اور دیکھے حقیقت یہ ہی کہ اگر کوئی لڑکی حسین وخوبصورت اور قومون اور مذہبون مین پیدا
ہوئی جبتک وہ مجرد رہی اور قابل شادی نہوئی اور اِس قابل نہوئی کہ مرد کے کام مین آسکے
اُسوقت ایک تو اُسنے اُسی مذہب اور ملت مین پرورش پائی اپنے مان باپ کے گھر مین جب ان
سب باتون کے قابل ہوئی بس اہل اسلام لیگئے اور وہ بھی بخوشی چلی گئی دراصل وہ لوگ بہادر
بھی بہت ہین اور حسین بھی ہین کہ اُنکا بہادری اور خوبصورتی مین مثل ونظیر نہین ہی بس وہ اُنپر خود ہی
عاشق ہوجاتی ہی اور پھر اپنے مان باپ کی دشمن ہوجاتی ہی اور مذہب اُنکا اختیار کرلیتی ہی بہت سے
ایسے واقعہ ہوئے کہ مین کہانتک بیان کرون وہ لوگ مرد بھی ایسے ہین کہ جاتے ہی حمل رہتا ہی اور
لڑکا پیدا ہوتا ہی تو وہ لڑکا اپنے مان باپ سے زیادہ بہادر ہوتا ہی مجھکو ایک امر کا بہت بڑا خوف ہی
جب سے مین یہان آیا ہون برجلیس سمجھ گیا آواز آئی بس زیادہ بیہودہ نہ بک ورنہ زبان جل جائیگی
اور عذاب نازل ہوگا سختگان نے کانپ کر اور ہاتھ جوڑکر عرض کیا کہ مینے تو کوئی کلمہ خلاف نہین
عرض کیا اب مین اِسکا ذکر بھی نہ کرونگا اور من نور خالص ملکہ ثریا کی نسبت کوئی امر بدگمانی کا اگر
دل مین لایا ہون یا لاؤن تو خداوند میرے اوپر ضرور اپنا عذاب نازل کرین وہ ایسی نیک اور پارسا
اُنکی صورت کوئی دیکھ نہین سکتا ہی جبتک کوئی مثل اُنکے نور خالص سے نہ پیدا ہو اُسوقت تک ورنہ
وہ اسی طور سے رہینگی اُنکی طرف کون دیکھ سکتا ہی جو دیکھے وہ جلکر خاک سیاہ ہوجاسے آواز آئی بس
اب زیادہ لسانی نہ کر اب یہ بیان کر کہ تو تو ارزنگ پرست ہی تو نے کیون آفتاب پرستون کے
طریقہ پر سلام کیا یہ سوال جب ہوا ہی کہ جب سختگان نے کل حال حمزہ کا ابتدا سے آخر تک اور
اُنکی اولاد کے حال بیان کرنے سے فراغت پائی اور یہ کہا کہ حمزہ کا حال ختم ہوگیا جب یہ سوال ہوا تو
اُسنے جواب دیا کہ مین ضرور ارزنگ پرست تھا اور ہون مگر مین نے خداوند کی ایسی قدرت دیکھی
کہ میرے ہوش جاتے رہے درجۂ گمان سے درجہ یقین کا مرتبہ حاصل ہوا کہ ضرور آپ خدا ہین اور یہ
سب باطل اور کافر تھے بس مین نے اُسی طریقہ پر سلام کیا اور چارون طرف اِس سبب سے سلام کیا
کہ خدا ایک مقام پر نہین ہی مجھکو کیا معلوم کہ کدھر ہی پردے کے اندر کا حال کیونکر معلوم ہوتا بس مین نے
چارون طرف سلام کیا کہ تاکہ میرا اسلام قبول ہو برجلیس ہنسا اور آواز آئی کہ تو بڑا عقلمند ہی خیر اب اپنے
مطلب اصلی کو بیان کر کہ تو کس ضرورت سے آیا ہی سختگان نے کہا کہ خداوند پر سب حال ظاہر ہی میرے
بیان کرنے کی کیا ضرورت ہی آواز آئی کہ سن تو اسلیے آیا ہی کہ ہمسے اور ارزنگ سے صلح ہوجائے
اور ارزنگ ہماری اطاعت کرے یہ کہکر کل تقریر جو کہ ارزنگ سے سختگان نے کی تھی بیان
کی اور کہا کہ تو نے ارزنگ کو صلح پر راضی کیا ان پہلوؤن پر خیر اب تو بیان کر کہ کیا امر ارزنگ کو منظور
ہی کیا کیا شرطین کرنا ہین سختگان نے کہا کہ اگر آپ ناراض نہون تو مین بیان کرون آواز آئی کہ تو
شوق سے بیان کر تو تو پیامبر ہی تو ہمیشہ بیقصور ہی ہمکو جو کچھ عوض لینا ہوگا ارزنگ سے لین گے یہ سنکر

سختگان نے عرض کیا کہ پہلی خواہش ارژنگ کی یہ ہی کہ میرا عقد ملکہ کے ہمراہ ہو جائے جس لیے مین
اسقدر زحمت اُٹھا کر یہان آیا ہون اور اتنی بڑی ذلت بھی پائی لشکر بھی تباہ ہوا مال بھی برباد
ہوا پھر مطلب نہ حاصل ہوا بس خداوند میرے حال پر رحم فرما کہ میری خواہش کو برلائین اُنکے رحم و کرم
سے بعید نہوگا مین اپنی مراد دلی کو پہونچون اور میری آرزو قلبی برلائیے کیونکہ مین اِس صدمہ سے مرا جاتا ہون
گو مین اُنکے برابر نہین ہون اور نہ برابری کا دعوی کرتا ہون مگر ہون خاندان بزرگ سے میرے بزرگ
خدائی کرتے آئے ہین اور مین دعوی کرتا ہون مگر خداوند کی موجودگی مین نہین اور ملکون مین جو کہ آبائی
ہین پس کیا نقصان ہوگا آیندہ خداوند کو اختیار ہی اب میری آبرو و زندگی خداوند کے قبضہ مین ہی چاہے
زندہ رکھین چاہے قتل کرین چاہے ذلیل و خوار کرین چاہے سرفراز یہ کہکر سختگان خاموش ہوا اسی خیال
سے کہ جب اِسکا جواب ملے تو پھر اور عرض کرون اندر سے آواز آئی کہ تو سب بیان کرلے پھر
ہم سب کا ایک مرتبہ جواب دینگے مگر اُس آواز سے غصہ ظاہر تھا سختگان نے کہا کہ دوسری
خواہش اور شرط یہ ہی ارژنگ نے کہا ہی کہ مین اُسوقت خداوند کو سجدہ کرونگا کہ جب خداوند سب
خداپرستون پر اپنا عذاب نازل کرکے غارت کردینگے اُسوقت مین ضرور سجدہ کرلونگا اور جانونگا کہ ضرور
آپ خدا ہین گو اب بھی یقین ہو گیا مگر اُسوقت حق الیقین کا مرتبہ حاصل ہوگا اور کوئی عذر کا موقع نہوگا
تیسری خواہش وہ شرط یہ ہی کہ جب آپ خداپرستون کو غارت کرلین اور سب ملک جو جو کہ اُنکے قبضے
مین ہین اُنپر آپ قابض ہوجائین اور تمام عالم مین آپ کا دین جاری ہو اُسوقت جو ملک میرے آبائی
ہین مجکو مرحمت ہون اور مین اُنہین جا کر خدائی کرون قیطول خدائی درست کرون پس جب مین خدا
ہونگا اور آپ بھی جو تقدیر کرونگا آپ سے رائے لیکر کرونگا کیونکہ آپ بڑے خدا ہونگے وہ ایسی ہوگی کہ پھر
کبھی خلاف نہوگی اور یہ بھی میری خواہش ہی کہ کسی طور سے مین اپنے آبائی ملکون پر قبضہ پاؤن اور اپنا
آبائی طریقہ اختیار کرون اور رہا یہ امر کہ اگر آپ یہ گمان فرمائین کہ خود کیون نہین خداپرستون سے مقابلہ
کرکے اپنے آبائی ملکون پر قبضہ نہین کرتا ہی تو اُسکا یہ جواب ہی کہ ابھی میری خدائی نے اچھی طرح شہرت
نہین پائی ہی نہ میرے پاس اُنکے مقابلہ کے قابل لشکر ہی پس مین اِسی فکر مین تھا کہ کوئی تو معین و مددگار
ایسا زبردست ہو کہ جو اُنکو غارت کرے پس جب مین نے خواجہ حسین سے یہان کی حالت سُنی بہت
خوشی ہوئی اُسوقت خیال کیا کہ آپ سے کمک طلب کرون جب اُسنے تصویر دکھائی تو مین ملکہ پر بہت
فریفتہ ہوا اور اِس امر سے اور خوش ہوا کہ اب بسلسلہ قرابت بھی ہوجائیگا ضرور پاس ہوگا پس اِسی خیال
سے نامہ تحریر کیا جواب نامہ یہانسے سخت گیا اُسوقت کچھ جمعیت آگئی لشکر لیکر اُتر آیا گو یہ بہت بڑی خطا
ہوئی اُسکی سزا پائی پس اب میرا قصور معاف کیا جائے اور میری اطاعت ساتھ اِن سب شرطون کے
قبول فرمائی جاوے اور لشکر میرے ہمراہ کیا جائے کہ مین اُسکو لے کر خداپرستون پر روانہ ہون اور جو ملک
اُنکے قبضہ مین ہین اُنکو غارت کرتا ہوا اُنکے سر پر پہونچون اور مقابلہ کرون آپ عذاب نازل کرکے
اُنکو غارت فرمائین بہتر یہ ہوگا کہ خود خداوند بھی تشریف لیچلین فرشتۂ قدرت اُنکے کہنے سے کہ یا تو کل
آکر اطاعت کرو تمکو مہلت دی جاتی ہی ورنہ بعد گذرنے میعاد مقررہ کے تمپر عذاب نازل ہوگا کہ تم
سب غارت ہوجاؤگے خوف پیدا ہوا کہ اسقدر مقابلہ کیے تو کیا ہوا سوا اسے شکست کے ضرور ہم سب
غارت ہونگے اپنے مشیرون سے جو صلاح کی اُنکی بھی رائے ہوئی کہ اِن شرطون پر صلح کرلو آپ کے کرم و
رحم سے اور بندہ پروری سے بعید نہین ہی کہ آپ میری خواہشون کے موافق منظور نہ کرین میری اطاعت

اِن شرائط سے منظور فرماکر مجکو اپنے بندون مین سرفراز فرمائیے مین ادنا آپ کا بندہ ہون بس میری یہ خواہش ہی جو کہ مین نے اپنے وزیر کے ذریعہ سے آپکی خدمت مین عرض کی آیندہ آپ کو اختیار ہی سخنگان نے اپنی تقریر کو ختم کیا اِس طور سے اور اِس چرب زبانی اور لسانی سے کی کہ برجلیس بہت خوش ہوا گو بعض بعض مقام پر غصہ آیا مگر وہ ایسا چالاک تھا کہ ایک امر اپنے مطلب کا کہتا تھا اور پھر ایسی تعریف کرتا تھا کہ غصہ فرو ہو جاتا تھا اور یہ بھی کہا کہ ارژنگ نے قبول کیا کہ بعد قبول کرنے میری اطاعت کے مجکو طلب فرماکر اپنی ملازمت سے سرفراز فرمائیے کیونکہ مین آپ کا خورد ہون اور آپ بزرگ ہین ہر طرح سے اور یہ بھی عرض کیا کہ یہ جو مین نے تقریر و شرائط اپنے وزیر کی زبانی عرض کرائے ہین اگر کوئی لفظ خلاف شان و شوکت و مزاج کے ہو اور کوئی گستاخی ہوئی ہو اُسکو از راہ بزرگی معاف فرمائیے گا کیونکہ از خوردان خطا و از بزرگان عطا کا مصداق ہو جائے مین نے تو اپنے نزدیک کوئی ایسی لفظ نہین استعمال کی ہی کہ جو کہ خلاف ہو اور یہ بھی عرض کیا ہی کہ جب سب امر طی ہو جائین تو ایک اقرار نامہ و عہدنامہ باہم تحریر ہو جائے تاکہ مین اپنے قول و اقرار سے نہ منحرف ہون آپکی نسبت تو ایسا گمان کرنا بالکل خلاف ہی اور بہت بڑی گستاخی ہی صرف اپنے قول کی پابندی کے لیے کہ شائد بھول جاؤن تو اپنی تحریر دیکھکر نادم ہون اور عذر کرلون بس اور زیادہ کیا عرض کرون آپ خود میرے دل کے حال سے واقف ہین آپ کے روبرو عرض کرنا بالکل حماقت ہی یہ کہکر سخنگان خاموش ہوا اور اِس شعر پر اپنی تقریر ختم کی شعر منت انچہ حق بود گفتم تمام ✤ تو دانی دیگر بعد ازاین والسلام ✤ دیگر اگر بخشے زہے رحمت نہ بخشے تو شکایت کیا ✤ سر تسلیم خم ہی جو مزاج یار مین آئے جب سخنگان خاموش ہوا اور کچھ کلام نہ کیا تو آواز آئی کہ تو اپنی تقریر کو ختم کرچکا اب جواب دیا جائے یا کچھ اور کہنا ہی اُسنے عرض کیا کہ مین نے ارژنگ کی پیامبری کو تمام کیا اب کچھ نہین عرض کرنا ہی جواب کا امیدوار ہون جو جواب مرحمت ہوگا وہ جا کر اُنسے کہدونگا مین تو پیامبر ہون مین یہ عرض کرتا ہون کہ اُسنے اول جو خواہش کی ہی وہ تو نہایت درجہ بیجا ہی اُسکا قبول ہونا تو محال ہی یہ اُسکا خام خیال ہی باقی اور شرائط تو قبول ہونگے ضرور ارژنگ ذلت اُٹھائیگا یہ سودا نہ اُسکے سر سے نکلے گا نہ وہ اپنی اچھائی کا اور آرزو اپنی کنار مین دیکھے گا یہ سودا اُسکو تباہ کرے گا اسقدر تو برباد کیا اور زیادہ تباہ ہوگا جبتک اِس امر سے باز نہ آئیگا اُسوقت تک اُسکا دامن امید گل آرزو سے نہ بھریگا اُسوقت تک جبتک نہ یہ خیال کریگا کہ اِس امر کو ترک کرو ملکہ کے وصل سے دست بردار ہو اور یہ آرزو نہ کرو اُسوقت اپنی کنار مین شاہد امید کو نہ پائیگا اور محال ہے اُس سے بس اور سب امر بھی محال ہین اپنی راے حضور مین ظاہر کرتا ہون اگر حضور اِس امر کو اِس امر کو اِس طور سے قبول کرین کہ اپنے تئین جب ہم خدا پرستون سے مقابلہ کرکے اُنکو غارت کردینگے اور اُنکے ہم سے فراغت پائین گے اُسوقت ہم اِس امر کو قبول کرینگے اور تمھارے ساتھ عقد کر دینگے تو کوئی نقصان حضور کا نہو گا آیندہ حضور کو اختیار ہی یہ جو سخنگان نے کہا آواز آئی کہ تو پیام لے کر آیا ہی یا ہمکو راے دینے بس تو اپنا منصب جو تھا ادا کرچکا اب جو تو نے کوئی کلام کیا تو سزا ملیگی ہمسے جواب اسن ہم کوئی تیرے تابعدار ہین یا تو ہمارا مشیر ہی جو ہم تجھ سے راے لین تو بھی احمق ہی اور تیرا بادشاہ بھی ہو تو مصرعہ وزیر سے چنین شہریارے چنان ✤ اب خاموش رہ ہم جواب دیتے ہین اگر اس امر کی اُسکو صلح منظور ہو گی تو صلح ہو گی ورنہ کل اُسپر اور اُسکے لشکر پر اُسکے عذاب نازل ہوگا ہمکو بخوبی معلوم ہی کہ اُسنے تمکو یہ

اجازت دی ہی کہ جو تیرا جی چاہے وہ کرنا اور جسطور سے تیری راے ہو عہد و اقرار کرنا ای سختگان جواب سُن یہ جو اُسنے خواہش کی ہی کہ عقد ہو جائے یہ خواہش اُسکی بالکل بیکار ہی یہ امر تو نہایت دشوار ہی تونے اُسکو سمجھایا بھی نہین کہ یہ کیا امر کہتے ہو اُسکے دماغ سے ابھی تک یہ بات نہین نکلی ابھی اُسکے سر پر ولولۂ عشق سوار ہی خیر ہمکو کیا باوجودیکہ اتنی بڑی ذلت اُٹھائی اسقدر زحمت گوارا کی اُسپر بھی اُسکو ہوش نہ آیا ہم اُسکا انتظام کیے دیتے ہین اُسکے سر پر سے جن عشق کو اُتارتے ہین وہ بغیر سزا پائے ہوئے اپنی اِس حرکت سے باز نہ آئیگا جو امر ہماری مرضی کے خلاف ہی وہ ہر مرتبہ اُسی کی خواہش کرتا ہی ہم جواب سخت دے چکے ہین بڑا بے غیرت ہی جو پھر اِس امر کو زبان پر لایا تو بتا کیا سمجھکر اُسنے یہ خواہش ظاہر کی اُسکو ہمسے کیا برابری کا دعوی ہی اُسکا دادا مرتد تھا ہمنے اُسکو خلق کیا اُسنے ہمسے انحراف کیا اُسکا انجام کیا ہوا کہ دوسری قوم کے لوگون سے ذلیل کرایا آخر کو مارا گیا جو کہ ایسا ہو اور کوئی اُسکی وقعت نہو پھر بھلا کیونکر ہو سکتا ہی کہ اُس سے سلسلۂ رشتہ داری کیا جائے بس اُس سے کہنا کہ اِس امر کو اپنے دل سے بھلا دے اور اسکا خیال بھی نہ لائے ورنہ بہت خراب ہوگا اگر نہ دست بردار ہوگا تو مفت جان برباد ہوگی آیندہ اُسے اختیار ہی یہ کہکر بہت کچھ سخت و سست لقا و زمرد و ارزنگ کو کہا اور کہا اسی مین خیر ہی اُس سے کہدینا کہ اب کبھی ملکہ کا نام بھی زبان پر نہ لائے ورنہ غضب خداوندی مین مبتلا ہوگا اور بہت ذلیل ہوگا ابھی کچھ نہین ہوا ہی اور دوسری شرط جو اُسنے کہی ہی اُسکا جواب یہ ہی کہ ہمکو کیا ضرورت ہی کہ بیکار کو لشکر کشی کرکے خداپرستون پر جائین اور اُن سے مقابلہ کرین جبکہ وہ ہمارے دشمن نہین ہین اپنا دشمن بنائین اگر یہ امر ہمکو مدنظر ہوتا تو ابتک ہم نہین رہتے اُنکو غارت ہی کر چکے تھے بس جب وہ دھیان مین آئیگی یا آتی اُس سے سمجھ لیا جاتا تو وہ خداپرستی ترک کرتے یا ہم اُنکو غارت کرنے کو قصد نہ تھا مگر خیر جبکہ ارزنگ نے ہمارے دامن مین آکر پناہ لے اور ہمکو اپنا معین مقرر کیا ایسی حالت مین ہمکو بھی لازم ہوا کہ اُسکی کمک کرین اور خداپرستون سے مقابلہ کرین اور اُنکو غارت کرین کیونکہ اب اُنکو زمانہ بہت ہوا ہی اور بہت سر اُٹھایا ہی تمھارے قول سے معلوم ہوتا ہی کہ اُنھون نے بہت سرکشی پر کمر کسی ہی اور بہت سے ملک اُنکے قبضہ مین ہین سختگان نے عرض کیا یہ ملک کیسے نصف دنیا پر اُنکا قبضہ ہی گو وہ بھی بندے ہین مگر ابتک تیرا پاس بہت ہی کیونکہ تونے یہان آکر پناہ لی ہی اور یہ ایک حجت پیش کی ہی کہ مین اُسوقت سجدہ کرونگا کہ جب آپ خداپرستون کو غارت کرینگے بس ہمپر فرض ہوا کہ یا تو اُنسے مقابلہ کرکے اُنکو بھی آفتاب پرست کرین یا غارت کرین ہمکو کیا ضرور ہی کہ ہم اپنا لشکر تیرے ہمراہ کرین کہ تو جاکر مقابلہ کرے جبکہ تیرے بزرگ اُنسے ہمیشہ شکست کھا کیے اور مغلوب رہے تو کیونکر اُنپر غالب آئیگا تو بھی مغلوب ہوگا میر لشکر بھی بدنام ہوگا بس مین خود اُنکے مقابلے کو لشکر لے کر چلونگا مگر شرط یہ ہی کہ ارزنگ یہ خیال کرلے کہ اب کبھی ملکہ کا نام بھول سے بھی زبان پر نہ لائے تو اِس صورت مین یہ شرط اُسکی قبول ہی اور اطاعت بھی صرف اُسکے یہان آنے کے سبب سے یہ امر گوارا کیا جاتا ہی اور اُسکے عجز و انکسار کرنے سے ورنہ ہمکو کوئی ضرورت نہ تھی سبب اِسکا یہ ہی کہ ہم رحم دل ہین اُسکے عجز و انکسار پر ہمکو رحم آگیا ہمنے قبول کرلیا سختگان نے عرض کیا بہت آپکی بندہ پروری ہوئی خداکو یہی امر زیبا ہی کہ جو جو کچھ عرض کرے اُسکو قبول کرے آواز آئی کہ بہت لسانی نہ کر سن یہ جو اُسنے شرط کی ہی کہ جب آپ خداپرستون کو غارت کرلین اور تمام عالم پر آپکا قبضہ ہو جائے اُسوقت میرے ملک آبائی مجکو حوالہ فرمائیے تاکہ مین اُنپر قبضہ کرکے قیطول خدائی درست

کرون اور خدائی کرون بس مجکو کیا ضرورت ہی کہ جبکہ مین ارزنگ کی خاطر سے مرتد اس امر سے کہ وہ میرے پاس عاجز ہوکر پناہ لایا اور یہ شرط کی اپنے اُن بندون کو کہ جنکو مین نے ہر ایک پر غالب رکھا ہی اور اُنکو اپنے یدِ قدرت سے بنایا ہی اور تمام زور و طاقت اُنکو دیا ہی غارت کرون ایک دین جاری کرون پھر یہ امر کرون کہ کچھ ملکون پر ارزنگ کا قبضہ کراکے اُسکو اجازت دون کہ وہ خدائی کرے پھر دو مذہب ہون جب ارزنگ کے پاس کچھ لوگ جمع ہون اور لشکر ہو جائے وہ دعوی کرے کہ مین خدائے برحق ہون اور برجیس و آفتاب باطل کیا خوب مین خود اپنے ہاتھ سے قصہ مول لون اور درد سر خرید کرون یہ کون عقلمندی اور دانائی ہی بالکل یہ امر خدائی کے خلاف ہی کہ اپنا برابر والا پیدا کرون اُسوقت تم سب لوگ اعتراض کرو کہ اگر ارزنگ خدا نہ تھا اور خدا زادہ نہ تھا تو کیون خداوند نے قبول کیا اور حکم دیا کہ اِن ملکون پر تم اپنا قبضہ کرو اور خدائی کرو ہان یہ شرط اس طور سے قبول کی جاتی ہی کہ جب سب ملکون پر اور تمام دنیا پر میرا قبضہ ہو اور خدا پرست میرے عذاب مین مبتلا ہوکر غارت ہون اُسوقت ارزنگ اپنے آبائی ملک سلے لے اور وہین حکومت کرے اور وہان کے لوگ اور خود ارزنگ میری خدائی کے قائل ہون تو کیا نقصان ہی ورنہ اُسکی خواہش کے موافق ہمکو قبول نہین ہی جو اُسکا جی چاہے وہ کرے یہ جو سختگان نے سنا دل مین خیال کیا کہ یہان اسوقت تو اس بلا کو دفع کرنا ہی جو یہ شرط کرین قبول کر لو کہا کہ یہ بھی ارزنگ کو قبول ہی اسی طور سے کہ جس طور سے آپ نے بیان فرمایا آواز آئی کہ وہ جو اُسکی خواہش تھی اور ہی کہ مین اپنے آبائی ملکون پر قابض ہوا نہیں سو وہ مطلب اُسکا حاصل ہی مگر اسی شرط سے کہ جب مین خداپرستون کو غارت کر لون اور ارزنگ میرا دین قبول کرے اور اپنے آبائی طریقہ کو ترک کرے اور اُسکے جاری کرنے کا نہ قصد کرے اور نہ ملک کا خیال دل مین رکھے تو اُسکی اطاعت قبول ہی ورنہ قبول نہین ہی اُسکی خاطر سے ہم خود اپنے مقام سے حرکت کرینگے گو ہمارا قصد نہ تھا مگر اُسکی خاطر ہمکو ازحد منظور ہی یہ جو ہمنے اُس پر اور اُسکے لشکر پر عذاب نازل کیا یہ صرف چشم نمائی تھی اور اُسنے جو خطا کی تھی کہ اس غرور مین لشکر لیکر آیا اور مقابلہ پر آمادہ ہوا اور مقابلہ کیے یہ نہ خیال کیا کہ مین بندہ ہوکر خدا سے مقابلہ کرتا ہون اُسکو یہ خیال تھا کہ مین بھی خدا ہون میرا باپ خدا تھا اور دادا اور یہ نہ جانتا تھا کہ خدا سے باطل ہین اور سچا خدا خداوند آفتاب ہی مین اگر پہلے ہی یہ درخواست کرتا کہ میری کمک فرمایئے مین خداپرستون کے ہاتھ سے بہت عاجز ہون اور یہ امر نہ کرتا کہ نورِ خالص کی نسبت خیال فاسد کرتا تو یہ نوبت کیون آتی بس جیسی حرکت کی اور غرور کیا ویسی سزا پائی جب غرور دماغ سے برطرف ہوا اور سب بل نکل گیا اب سارا نشہ ہی اور بیہودہ غرور کہ مین خدا ہون اور خدا کا بیٹا ہون اور پوتا ہون سب معلوم ہوتا ہی کہ جاتا رہا ذرا سے شکست کھانے سے یہ خوف غالب ہوا کہ ایسا نہو کہ عذاب نازل ہو جان ایسی عمدہ شی ہی بخوف جان اطاعت کرنے پر راضی ہوئے مگر ابھی کچھ غرور اور یہ خیال باقی ہی کہ مین خدا ہون اور میرے باپ دادا خدا تھے جو یہ خواہش ظاہر کی کہ مین بعد فراغت ہم اہل اسلام اسکو سائل وغیرہ دلائل اور خدائی کرے ابھی اسقدر اثر ہی دوسرے یہ خیال ہی کہ مین عالی خاندان ہون میرے ساتھ عقد ملکہ کر دیجیے کہنا کہ کیون اسقدر مغرور رہا ہی کیا ابھی اچھی طور سے یہ نشہ غرور سر سے نہین گیا ہی بس اگر تجکو منظور ہون تو یہ شرطین کہ مین نے ابھی بیان کی ہین تو میری خدمت مین آ ورنہ تو جان اور تیرا کام اور یہ بھی کہدو کہ اگر تو خیال کرے کہ جب مین خدمت مین جاؤنگا تو مجکو خاص مقام پر طلب فرمائینگے تو کبھی نہوگا

تیرا ابھی یہان آنا دشوار تھا چونکہ پیام لیکر آیا تھا اس سبب سے یہان طلب ہوا ورنہ جہان سب ملکون کے
وزیر تھے اُسی مقام پر تو بھی رہتا ہم تجھسے بہت خوش ہوئے تو اگر منظور کرے تو ہم تجکو اپنی درگاہ کا
شیطان مقرر کرین پس سے یہ امر ہوگا کہ جب ہم دربار کیا کرینگے تو تجکو یہان طلب کر لیا کرینگے اور قصہ
خداپرستون کا سُنا کرینگے تو خوب بیان کرتا ہی اگر یہ امر نہ قبول کریگا تو یہ ہوگا کہ جہان اور سب وزیر ہین
اُس مقام پر تو بھی بیٹھا کریگا اور ارزنگ تو اُسی درجہ تک آئیگا کہ جہان اور ملکون کے بادشاہ ہین
اُنھین کے درجون مین اسکو بھی جگہہ ملیگی یہان آنا محال ہی یہ بھی کہدینا اگر ان سب امرون پر منظور ہو تو
خیر عہدنامہ تحریر کیا جائے وہ اُسپر اپنے دستخط مع اپنے سردارون اور اپنے بھائی کے کردے اور ایک
نقل اپنے پاس رکھے اور اصل بادولت کے دفتر مین داخل کرے یہ سُنکے سخنگان نے ہاتھ جوڑکر
جواب دیا کہ یہ آپکی عزت افزائی اور غلام نوازی ہی ورنہ مین کس قابل ہون میرے نہ ہے نصیب اور
قسمت کہ آپ مجکو اپنی درگاہ کا شیطان مقرر فرمائین اور اِس مقام تک آنے کی اجازت ملے یہ میرا
مقدر کب تھا آپکی مہربانی اور بندہ پروری سے کیا بعید ہی کہ جو کچھ نہو وہ کم ہی مین کیون نہ قبول کرونگا
مجکو بدل قبول ہی یہ کہکر اور کھڑے ہو کر بہت ادب سے چارون طرف جھک کر سلام کیا اور بہت تعریف
بر جلیس کی کی اور عرض کیا کہ حکم فرمائیے عہدنامہ تحریر ہو سب شرطین قبول ہین اگر ارزنگ نہ
قبول کریگا تو مین زبردستی قبول کراونگا ورنہ مین اُسکے پاس سے آپکی خدمت مین چلا آؤنگا یہان مجکو
بہت آرام ملیگا اور راحت آواز آئی کہ تجکو اختیار ہی سخنگان نے عرض کیا کہ حضور عہدنامہ پر دستخط
سب کے کرا کے اور اپنی مہر کر کے کل لیکر حاضر ہونگا آواز آئی کہ جو سردار اور پہلوان و افسر جس مرتبہ کا
ہوگا اُسکو اُس درجہ مین جگہہ ملیگی سخنگان نے عرض کیا کہ بہت خوب آواز آئی کہ اے خونخوار شاہ
دبیر کو حکم دو کہ جو شرائط تمنے بیان کیے ہین یہ ایک پرچۂ قرطاس پر تحریر کر کے حاضر کرے اور جب
وہ لاوے تو اسکو دیکھکر سخنگان کو دینا وہ پھر ارزنگ کے اور اُسکے بھائی کے اور دستخط سردارون کے
وافسران کے وپہلوانون کے کرا کے حاضر کرے بس اُسوقت خونخوار شاہ نے دبیر کو حکم سے خداوند
کے آگاہ کیا طریقہ یہ ہی کہ ایک پرچہ پر لکھدیا میز وقلمدان دونون کے روبرو رکھا ہوا ہی بس اِدھر کوئی
حکم صادر ہوا اُنھون نے قرطاس پر تحریر کیا بس وہ حکم جسکے نام ہوا وہ کاغذ خود بخود اُڑکر اُسکے پاس
پہونچگیا وہ اُسکے انتظام مین مصروف ہوا بس جب خونخوار شاہ نے قرطاس پر تحریر کیا وہ کاغذ افسر
دفتر کے پاس گیا اُسنے اُسوقت دبیر کو طلب کر کے حکم دیا کہ عہدنامہ تحریر کرو یہ عرض کر چکا ہون کہ جو یہان
تقریر ہوتی ہی سب سنتے ہین اور سب کو یاد رہتی ہی ہر درجہ والے سنتے ہین بس دبیر شرائط سُن چکا تھا
اُسنے وہ شرائط تحریر کیے یہ تو تحریر کر رہا ہی وہان آواز آئی کہ اے سخنگان یہ بیان کر کہ آجکل خداپرست
کہان ہین اُسنے عرض کیا کہ جب سے امیر ثانی یعنے صاحبقران ثانی تورج وزمرد ثانی
کو قتل کر کے مع ایک سو چالیس سردارون کے طرف خانۂ کعبہ کے گئے اور اپنے مقام پر شہزادہ
بدیع الملک کو صاحبقران کر گئے اور لقب صاحبقران ثالث کا دے گئے پس شاہزادہ
بدیع الملک نے بعد حاصل کرنے خزانۂ طلسمی کے مع کل لشکر کے طرف نہ طاق کے کوچ کیا کیونکہ
آئینہ اندام جادو حاکم طلسم اشراقیہ یعنے طلسم آئینہ بھاگ کر نہ طاق کو گیا ہی اور صاحبقران ثانی
بدیع الملک کو تاکید کر گئے ہین کہ بدون قتل آئینہ اندام جادو کے تم آرام نہ کرنا اور جن جن ملکون مین
کافر مقیم ہون سب کو قتل کر کے قبضہ کر لینا بس بدیع الملک عقب مین آئینہ اندام کے گئے ہین

جب ارزنگ نے خروج کیا تھا اور قصد لشکر کشی کیا تھا تو نامہ ایوان تاجدار خداوند نہ طاق کا آیا تھا کہ تم یہان آؤ اور اہل اسلام سے مقابلہ کرو کیونکہ وہ لشکر کثیر لے کر میری طرف آئے ہین اور دیکھو کیونکر یہان غارت ہوتے ہین تمھارا ہی نفع ہی پس ارزنگ نے طرف نہ طاق کے کوچ کیا تھا اُس زمانہ مین خداپرست دشت فرحت افزا مین مقیم تھے اور بندوبست مقابلہ کر رہے تھے اور بلکہ یہ بھی سُنا تھا جبکہ ہم ملک خورشید نگار مین تھے جو کہ جاے ولادت ارزنگ ہی کہ جو ملک قرب وجوار دشت بہار افزا مین تھے اُن سب پر خداپرستون نے قبضہ کر لیا ہی مگر نہ طاق پر اسی سبب سے نہین گئے ہین کہ ایک دریاے سبز رنگ حائل ہی اُسکی بربادی کی فکر مین خضران بن عمرو ثانی جو کہ عیار ہی شاہزادہ بدیع الملک کا اور مثل خواجہ اول یعنے عمرو اول و خواجہ ثانی یعنے عمرو ثانی کی بھی فکر مین گیا ہی پس ارزنگ لشکر لیکر طرف نہ طاق کے چلا راہ مین خاور ملا خیال ہوا کہ جو ملک اہل اسلام کے ہین اُنکو غارت کرتے ہوئے بر سر اہل اسلام نہ طاق مین پہونچو چنانچہ ویسا ہی کیا خاور کو غارت کیا اور اُسپر قبضہ کیا کوچ کرنے کا قصد تھا کہ مقبرے کا قصہ روبکار ہوا اُس سے فرصت نہ ملی تھی کہ اِدھر کو آنا ہوا مگر راہ مین سُنا تھا کہ خضران نے عیاری کرکے آفتاب جادو و سحران جادو و ماہیان طوفان کش جادو کو مار دریا برباد ہوا لشکر کوچ کرکے ملک یقینیہ پر پہونچا یقین سے مقابلہ ہوا آخر کو یقین بھی مسلمان ہوا محرابیہ پر لشکر اسلام گیا وہان بھی بہت بڑا مقابلہ ہوا محراب شاہ بھی شریک ہوا اور مسلمان ہو گیا چونکہ ایک ساحر اور ایک ساحرہ سُنا گیا ہی کہ اہل اسلام کی شریک ہو گئی ہی وہ رواروی کرکے لیے جاتی ہی پس اور جو ملک راہ مین سلے وہ سب بادشاہ بدون مقابلہ شریک ہوئے اب سُنا ہی کہ لشکر سمندریہ پر فروکش ہوا اور سمندر شاہ سے جو کہ حاکم سمندریہ ہی برابر مقابلے ہو رہے ہین اِسکے بعد نہ طاق ہی پس آجکل اہل اسلام سمندریہ پر ہین ابھی کسی کو نہ شکست ہوئی ہی نہ ظفر بلکہ کئی مرتبہ سمندر جادو نے شکست کھائی ہی مگر مقابلہ کر رہا ہی پس اہل اسلام سمندریہ پر ہین یا خداوند اگر حکم ہو تو مین کچھ عرض کرون آواز آئی کہ بیان کر سختگان نے عرض کیا کہ خداوند کو اِس معرکہ سے تو فرصت ہو گئی اب خداوند یہ تدبیر کرین کہ لشکر کو حکم فرمائین کہ وہ آمادہ ہو سفر کے لیے پس خداوند لشکر کثیر ہمراہ لیکر اور ارزنگ کو لیکر براے غارتگری اہل اسلام کوچ فرمائین تاخیر نہ فرمائین اگر اہل اسلام نے نہ طاق فتح کر لیا تو اُنکو اور زیادہ قوت ہو جائیگی کہ وہان خزانہ کثیر اور مال کثیر ہی ایک تو وہ لشکر کثیر رکھتے ہین دوسرے اور لشکر کی قوت بھی ہو جائیگی تیسرے یہ ہوگا کہ جو عزیز و اقارب اہل اسلام کے ہین سب ایک مقام پر جمع ہو جائین گے اُسوقت بڑی دقت ہوگی اِسی سے جو خداوند نہ طاق پر پہونچ جائین گے تو بہت اچھا ہوگا مین ہمراہ ہونگا جو جو ملک زیر زمین اور سپاہ کثیر رکھتے ہین اُنکو خداوند کے ہاتھ سے غارت کرا دونگا اور اُنپر خداوند کا قبضہ ہو جائیگا پس خداوند اُن ملکون پر جو کہ اہل اسلام کے قبضہ مین ہین اپنا قبضہ کرتے ہوئے اور اہل اسلام کو غارت کرتے ہوئے بدیع الملک کے سر پر پہونچ جائین اِس سے یہ نفع ہوگا کہ جب یہ آفت اہل اسلام پر آئیگی تو ایک دوسرے کی کمک نہ کر سکے گا یہ خیال ہوگا کہ اگر ہم اُسکی کمک کو گئے اور یہان کوئی بلا نازل ہوئی تو بڑی خرابی ہوگی اور اہل اسلام کی قوت کم ہوگی بدیع الملک کے پاس جو لشکر ہی سوا اُسکے اور کوئی نہو گا کیونکہ یہ لوگ تو یہان غارت ہو چکے ہونگے پس اِس سے بہتر کوئی تدبیر انکے غارت کرنے کی نہین ہی اور اگر یہ سب ایک مقام پر جمع ہو گئے تو پھر خداوند کو انکے غارت کرنے

مین بڑی مشکل ہوگی آیندہ مرضی مولا از ہمہ اولی میری عقل مین جو آیا تھا عرض کر دیا آواز آئی کہ تیری راے
بہت ٹھیک ہی ہم خود اسی تدبیر مین تھے جب سے ہمنے اپنے علم خدائی سے معلوم کیا تھا کہ تو براے صلح
آتا ہی اس سبب سے کہ تو عقلمند ہی ہمنے اپنی درگاہ کا شیطان کرنا تجکو چاہا ہی ایسا ہی ہوگا مین پرسون تک
یہانسے کوچ کرونگا اگر ارزنگ نے عہدنامہ پر مہر کر دی پس تو اہل اسلام کے ملکون کو میرے لشکر سے
غارت کرانا مین اپنا عذاب نازل کر دیا کرونگا اُن لوگون پر جو نافرمانی کریگا اور جو اطاعت پر راضی ہوگا
اُسپر نہین سختگان نے عرض کیا کہ بجا ارشاد ہوا اگر خداوند اس طور سے تشریف لیجاوینگے اول تو یہ
ہوگا کہ دین آفتاب پرستی کو رواج ہوتا جائیگا ملکون پر قبضہ ہوتا جائیگا دوبارہ زحمت نہ کرنا پڑے گی
دوسرے اہل اسلام بہت جلد غارت ہونگے آواز آئی کہ اسی طور سے کیا جائیگا یہ تقریر ختم ہوئی تھی کہ
ایک چوبدار خود بخود ظاہر ہوا اُسنے کچھ کاغذ خونخوار شاہ کو دیا راوی نے بیان کیا ہی کہ جب دبیر عہدنامہ
لکھ چکا اُسنے اپنے افسر کو دیا افسر نے اُسکو دیکھکر اور ہاتھ بلند کر کے کہا کہ یہ عہدنامہ حاضر ہی بس یہ چوبدار
اسی غرض سے مقرر ہی کہ جو نامے اور کاغذ تحریر ہو آئین تو ہم تک پہونچا دینا یہ کسی کو معلوم نہین ہوتا ہے
سواے اس درجہ کے لوگون کو کہ جہان پر جلیس ہی جہان یہ کہا کہ یہ کاغذ حاضر ہی اور ہاتھ بلند کیا اُسنے
لے لیا اور یہان پہونچا دیا بس جب خونخوار کو وہ عہدنامہ لاکر دیا خونخوار نے دیکھکر اور پڑھکر اور
کھڑے ہوکر عرض کیا کہ عہدنامہ طیار ہوکر آگیا حاضر ہی آواز آئی کہ تم دیکھکر سختگان کو دیدو اور کہدو کہ
اسپر مہر و دستخط کرا کے اور نقل کرا کے روانہ کر دے نقل وہان رہنے دے خونخوار نے وہ عہدنامہ لاکر
سختگان کو دیا اور جو حکم تھا اُس سے آگاہ کیا سختگان نے عرض کیا کہ کل خود ارزنگ لیکر حاضر ہوگا
اور اب مین رخصت ہوتا ہون تاکہ جاکر اُسکا بندوبست کرون آواز آئی کہ جاؤ خونخوار شاہ کو حکم
ہوا کہ طومار شاہ وغیرہ سے کہو کہ لشکر کو جائین جب کل ارزنگ آنے تو اُسکے ہمراہ کل لشکر لیکر
آئین لشکر کو چھاؤنی مین اُترنے کا حکم دین اور خود مع کل سردارون کے دربار مین مع ارزنگ کے
حاضر ہون اور لشکر ارزنگ کو بیرون شہر قیام کرنے کا حکم دین اور ایک خلعت گران قیمت سختگان
کو اور ایک ایک خلعت علے قدر مراتب اسکے ہمراہیون کو علاوہ اہل لشکر کے مرحمت ہو اور ایک ایک سو
روپیہ کل اسکے ہمراہ کے لشکر کے آدمیون کو سرکار بادولت سے دیا جاے بس یہ دونون حکم لکھکر
خونخوار شاہ نے روانہ کیے طومار شاہ وغیرہ تو آمادہ ہوے ایک حکم خزانچی کو گیا وہ فوراً توڑے
روپیہ کے لیکر بیرون قلعہ آیا اور کل لشکر ارزنگ کو جو کہ ہمراہ سختگان کے آیا تھا سو سو روپیہ دیا اور
ملازمون و چوبدارون تک کو اُدھر داروغہ توشک خانہ خلعت کی کشتیان لے کر در گنبد پر حاضر ہوا
یہ یہان انتظار کر رہا ہی کہ خزانچی نے روپیہ تقسیم کر کے یہ کاغذ پر تحریر کیا کہ تعمیل حکم سرکار کی گئی وہ
کاغذ دفتر مین آیا اور وہ اسی چوبدار کے ذریعہ سے خونخوار شاہ کے پاس پہونچا اُسنے دیکھکر مہر کر دی
اسی طور سے توشک خانہ کے داروغہ کا بھی کاغذ آئیگا اُسپر بھی مہر کر دی جائیگی بس سختگان چوکی پر سے
اُٹھا اور بہت جھک جھک کر چارون کو سلام کیا اور خونخوار شاہ و افریق شاہ کو سلام کیا اور ایوان سے
آکر ایوان کے آستان کو بوسہ دیا پیشانی ملی اُسکے بعد پچھلے قدم اُس دروازے تک آیا اور پھر سلام کر کے
اندر دروازے کے داخل ہوا بس زینہ طے کر کے اُس درجہ مین آیا جہان طومار شاہ وغیرہ تھے وہ
اُسکے ہمراہ ہوے حاصل کلام یہ کہ جو جو لوگ سختگان کے اور طومار شاہ وغیرہ کے جن جن درجون
مین تھے سب ہمراہ ہوتے گئے یہانتک کہ بیرون گنبد آئے داروغہ نے ہمراہیان سختگان کو حسب

لیاقت مع سختگان کے خلعت دیے یہ سب خلعت پاکر بہت خوش ہوئے کوئی خلعت اُنمین ایسا نہ تھا کہ جو گران قیمت نہو بس قلعے سے باہر آئے اور سوار ہو کر اُسی طور سے شہر کی سیر کرتے ہوئے بیرون شہر آئے طومار شاہ اُسی طور سے اپنے لشکر مین آیا سختگان سے کہا کہ بارگاہ مین تشریف لیچلو سختگان نے کہا کہ اب جاؤنگا بس سختگان وہانسے بھی رخصت ہوکر اور اپنا لشکر ہمراہ لے کر روانہ ہوا اور لشکر آفتاب پرستون سے نکل سکے اُسنے حکم دیا کہ ڈنکا بجے اور علم بلند ہون بس بموجب حکم کے سب سامان درست ہوا ارزنگ کی طرف سختگان چلا یہان ارزنگ انتظار کر رہا تھا کہ ہرکارون نے آکر خبر دی کہ وزیر اعظم آتے ہین راوی نے بیان کیا ہر کہ طومار شاہ نے بھی لشکر مین آکر دربار کیا اور ہرکارے روانہ کیے کہ خبر لاؤ کہ ارزنگ کیا کرتا ہر آیا وہ عہدنامہ کو تا ہی یا نہین ہرکارے اُسی وقت روانہ ہوئے یہان طومار شاہ انتظار مین ہرکارون کے بیٹھا ہوا ہی اُدھر جب ہرکارون نے ارزنگ کو خبر دی اُسنے چند سردار براے استقبال روانہ کیے یہ اُدھر سے چلے سختگان مع جاہ و حشم کے داخل لشکر ہوا اُسی طور سے لشکر کو طی کر کے قریب بارگاہ پہونچا وہ سردار آکر ملے اِسنے دربارگاہ پر پہونچکر سب سامان کو رخصت کیا لشکر اپنے مقام پر جاکر فروکش ہوا بس سختگان مع کل سردارون کے جو کہ براے استقبال آئے تھے اور جو کہ ہمراہ تھے داخل بارگاہ ہوا سب مقام مجراگاہ پر سے مجرا بجا لائے اور اپنے اپنے مقام پر پہونچے سختگان بیٹھا جب سب بیٹھ چکے اُسوقت سختگان نے کل حالات بیان کیے ابتدا سے طومار شاہ کے پاس جانا اور جو حالت لشکر کی دیکھی اور اُسکا لے کر شہر مین جانا اور شہر کی کیفیت اور وہان کے باشندون کا حال اور جو جو واقعات دیکھے تھے وہ سب بیان کیے اور قلعے کے دروازے پر جو تحریر تھا وہ سب بھی بیان کیا داخل قلعہ ہونا قلعے کی کیفیت وہان کے سب مقامات کی حالت بیان کر رہا ہی اور بہت تعریف کرتا جاتا ہی گنبد مین سب درجون کا حال برجیس کے قریب پہونچنا حجاب سے آواز آنا باہم تقریر ہونا اور عہدنامہ تحریر ہونا کل حال ابتدا سے انتہا تک اپنے لشکر مین آنے تک کا اور خلعت پہننے تک کا بیان کیا ذرا سا نہ چھوڑا اور عہدنامہ پیش کیا اور کہا کہ اِن سردارون کی اور چترنگ کی اور چترنگ کے سردارون کی مہر و دستخط اور اپنی فرمائیے اور نقل کر اسکے اپنے پاس رکھیے اور اصل لے کر کل چلیے اور ملاقات فرمائیے یہ طریقہ ملاقات کا ہی کہ جس درجہ مین سب بادشاہ ہونگے اُسی مین آپ کو جگہ ملیگی اور مجکو تو شیطان درگاہ کا خطاب ملگیا آیندہ آپکو اختیار ہی اگر اِسکے خلاف عمل مین لائیے گا تو عذاب نازل ہوگا اور مین تو آپ کے پاس سے چلا جاؤنگا یہ کہکر خاموش ہوا ارزنگ نے جو عہدنامہ پڑھا بالکل اُس تقریر کے خلاف پایا سختگان سے کہا کہ یہ تو اِن شرائط کے خلاف ہی سختگان نے کہا کہ آپ کیسے نادان ہین بھلا کیونکر وہ شرائط جو کہ بیان کیے تھے قبول کر لیتے ہین وہ ہی سب شرطین سواے عقد ملکہ کے ہین وہ اُنھون نے نہین قبول کین ہین باقی کوئی ایسی شرط نہین ہی کہ نہ قبول کی ہو اور وہ کیونکر اِس امر کو قبول کرتے کہ مین خدائی کرون اور ارزنگ بھی اُسمین یہ شرط ہی کہ بادشاہت کرین اپنے آبائی ملکون مین پھر سختگان نے اپنا شرطون کو بیان کرنا اُسکا جواب جو کہ بالا گذرا ہی اور مذکور ہوا ہی بیان کیا اور کہا کہ مین نے اِس سبب سے منظور کیا کہ خدا پرستون کا تو قصہ پاک ہو پھر اِنسے سمجھ لیا جائے گا کوئی نقصان نہین ہی اِس عہدنامہ پر دستخط کرنے سے اِنکا قصہ پاک ہوگا اہل اِسلام سے سمجھ لیا جائیگا ہم مین دو وجہ لغو ان سے مقابلہ کرنے کی طاقت نہین ہی اُسمین سے ایک لڑیگا ایک مارا جائیگا

اپنا مطلب ہر طرح سے حاصل ہی یون جو ارزنگ کو سمجھایا سختگان نے اُسنے قبول کرلیا اپنے سر اور چترنگ کی مہر کرادی اور کل اہل دربار کی سختگان کی بھی مہر ہوئی دبیر نے اُسکی نقل کرلی بس سختگان نے ارزنگ سے کہا کہ لشکر کو حکم دیجئے کہ کل وہ طیار رہے بس صبح کو ملاقات کو تشریف لیچلیے ارزنگ و چترنگ نے سب سرداروں کو حکم دیا اور کل لشکر کی طیاری کا حکم دیا اور ایک نامہ بنام طومار شاہ لکھا کہ آپ بھی کل تیار رہیے گا صبح کو ہم خداوند کی ملاقات کی اور قدمبوسی کو آپ کے ہمراہ چلینگے ہم ادھر سے لشکر لیکر آئینگے آپ وہان ہمارے منتظر رہیے گا بس دونون ملکر چلینگے ایک عیار کے ہاتھ روانہ کیا وہ ہرکارے جو کہ خبر لیکے آئے تھے یہ خبر لیکر بارگاہ مین آئے طومار شاہ سے سب حال بیان کیا اور کہا کہ نامہ آتا ہی وہ عیار نامہ لیکر آیا طومار شاہ کو دیا طومار شاہ نے منشی کو دیا اُسنے پڑھا طومار شاہ نے جواب تحریر کردیا کہ بہت بہتر وہ جواب لیکر اپنی بارگاہ مین آیا طومار شاہ کا جواب ارزنگ کو دیا ارزنگ نے جواب معقول پاکر دربار برخاست کیا اور خود بھی اور چترنگ بھی دونون کے سردار اور جو بادشاہ کہ مطیع تھے سب سامان چلنے کا کرنے لگے لشکر مین بھی بندوبست ہونے لگا یہان تو یہ سب سامان مین مصروف ہین وہان طومار شاہ نے سب سردارون و لشکر کو حکم دیا کہ کل صبح کو کل تیار رہو کہ ہم بموجب حکم خداوند شہر مین جاکر اپنے مقام پر مقیم ہونگے ارزنگ نے اطاعت کرلی اب مقابلہ نہوگا یہ حکم دیکر اُسنے بھی دربار برخاست کیا سب لشکر مین سامان ہونے لگا سب اپنا اپنا اسباب باندھنے لگے یہان تو یہ بندوبست ہو رہا ہو اور وہان شہر آفتاب نما مین برجیس نے بموجب فرمایش آفتاب حکم صادر کیا کہ شہر مین اور قلعہ و گنبد مین آج سے سامان سے زیادہ سامان کیا جائے اور منادی نے ندا کردی کہ کل اہل شہر تماشہ کرین کہ ارزنگ جو کہ خدائی کا دعوی کرکے آیا تھا اُسنے اطاعت کی اور وہ شہر مین آئیگا اُسکی آمد کا تماشہ بیرون شہر جاکر دیکھین کیونکہ اُسکا لشکر شہر مین نہین آئیگا ہان وہ صرف اپنے کل سردارون اور بادشاہون سے مع اپنے بھائی کے آئیگا اور اُسکی خانہ عیش مین دعوت ہوگی یہ حکم دیکر دربار برخاست کیا راوی نے بیان کیا ہی کہ آج سے زیادہ سامان سب جگہ کیا گیا یہ خبر ملکہ کو بھی ہوئی اُسنے بھی اپنے بالاخانہ پر سامان نشست کا حکم دیا یہان بھی بندوبست ہونے لگا اب کوئی ضرورت بیان کرنے کی نہین ہی صرف اسقدر کافی ہی کہ آج سے زیادہ مجمع ہوگا اور سامان ہوگا ایک مرتبہ سختگان کی آمد مین تو بیان ہو چکا ہے دوبارہ کی کوئی ضرورت نہین ہی اب راوی بیان کرتا ہی کہ برجیس نے کیون ارزنگ کی اطاعت کو قبول کیا آفتاب جادو نے برجیس سے کہا کہ کل وزیر ارزنگ آئیگا اور اطاعت کا پیام لائیگا تم قبول کرلینا کیونکہ اُسمین بڑے نفع ہین اول تو یہ کہ تم خداپرستون کے حال سے واقف نہین ہو کہ وہ کیسے ہین اور نہ اُنکے جنگ کے طریقہ سے دوسرے یہ کہ وہ جو شریک ہوگا اور ہمراہ ہوگا تو اُس سے بڑی کمک ملیگی اُسکا وزیر تمکو اُن ملکون پر لے چلیگا جو کہ خداپرستون کے قبضہ مین ہین بس اُنپر قبضہ کرنا اور غارت کرنا جب تم اِس طور سے ملک غارت کرتے ہوئے بدیع الملک کے مقابلہ مین پہونچوگے اور تمہاری خدائی کی شہرت ہوگی تو بدیع الملک کو بھی خیال ہوگا کیا عجب ہی جو اطاعت کرلے ورنہ قتل تو ضرور ہوگا اِسکے قتل کرنے سے کوئی نفع نہین ہی ہان جب خداپرست غارت ہونگے تو پھر اِسکو بھی خیال ہوگا کہ انھون نے ایسے لوگون کو غارت کیا تو میری کیا اصل ہی اسوقت اطاعت کرتا ہی اسوقت بجائی مانیگا کچھ ملک دیدینا اُسمین حکومت کریگا یہ بھی نفع ہی کہ اسوقت اِس لالچ مین کہ خداپرست اُنکے ہاتھ سے

غارت ہونگے تمام عالم پر قبضہ کر لیگا جہان خدا پرست ہونگے اُسکے سبب سے تمام عالم مین خدائی کو تمھاری
رواج ہوجائیگا مگر ان شرطون کے ساتھ جو کہ بالا مذکور ہو چکی ہین آفتاب جادو نے جہبیس کو سمجھایا تھا اسی
سبب سے برجہبیس راضی ہوگیا ورنہ مشکل تھا یہ بھی کہا تھا کہ ارزنگ کے قتل کرنے سے اور شکست کھانے
سے کوئی تمھارا نام نہین ہوگیونکہ یہ بھی تو مثل اُن بادشاہون کے ہے جو کہ تم سے شریک ہوئے ہین ہان
اگر اسکی کمک سے اور مدد سے خدا پرستون پر غلبہ ہو تو البتہ اس کمک و مدد سے یہ خیال کرنا کہ ہم کمزور ہو اہل اسلام سے
مقابلہ نہین کرسکتے ہو بلکہ اس کمک اور مدد کے یہ معنے ہین کہ اسکے وزیر کی رائے سے وفطرت سے جو امر ہوگا وہ اچھا ہوگا
بس اگر خدا پرستون پر غالب آسکے تو نام بھی ہوگا اور شہرت بھی زیادہ ہوگی کیونکہ وہ بہت بڑے دشمن
اور بڑے قوی ہین اُنکا غارت کرنا واجب ہی بس جب وہ مغلوب ہوئے تو پھر تمسے کوئی مقابلہ نہ کریگا
بلکہ تمھارے منھ بھی نہ چڑھے گا بدون مقابلہ سب عالم پر قبضہ ہو جائیگا اسکی اطاعت سے یہ نفع ہین اسکا
قتل کرنا کوئی بات نہ تھی نہ ہی مگر کیا ضرور ہی جبکہ وہ ہمیشہ انکسار کرتا ہی برجہبیس نے جواب دیا تھا کہ جو آپکی
مرضی اگر یہی رائے ہے تو مین قبول کرلونگا ویسا ہی کیا جو کہ کہا تھا آفتاب نے کہا کہ اب تم لشکر کشی
کا سامان کرو اور اہل اسلام کی طرف تم خود لشکر کے ہمراہ رہنا مین بھی رہونگا کیونکہ مین تو خدا ہون اور تم میرے
فرزند ہو اور ملکہ ثریا سے تین کو بھی ہمراہ لے لینا یہان کسی کو سرداران زبردست سے اپنی جانب سے
نائب کرتا یہ قلعہ وگنبد وغیرہ اسی طرح سے قائم رہیگا برجہبیس نے قبول کرلیا تھا یہی کہا تھا کہ ہان ایک
آسمان ہر وقت تمھارے لشکر پر ہشیار رہیگا جب کوئی وقت سخت تم پر پڑے تو اُس آسمان کی طرف دیکھکر
ایک دو پتھر مارنا اور کہنا کہ اے باباجان و خداوند اس بلا کو دفع فرمائیے مین اپنا عذاب نازل کرونگا
اور بہت سے کلمے تعلیم کیے تھے کہ جو وقت پہ تحریر ہونگے برجہبیس نے یہ خیال کیا تھا اور وہ مسخرہ یہ سمجھا تھا
کہ میرا باپ یعنے خداوند مجکو علم خدائی سے آگاہ کرتا ہی اور میری اچھائی اور شہرت کا خواستگار ہی وہ نہ جانتا
تھا کہ کاتب تقدیر نے خط پیشانی مین جو قلم قدرت سے تحریر کیا ہی وہ پیش آئیگا اُس حال سے غافل تھا
اور اس امر کا غرور تھا کہ مین خود خدا ہون اور میرا باپ بھی خدا ہی جب وہ ضعیف ہوجائین گے مین
بالکل مختار ہونگا تمام عالم کا جو چاہونگا کرونگا ابھی نائب ہون مگر اسوقت بھی مجبور نہین ہون جو چاہتا
ہون کرتا ہون وہ مسخرہ یہ نہ جانتا تھا کہ یہ کفر ہی اور خدا وہی ہی جسنے تمام عالم کو ایک لفظ کن سے خلق
کیا جو سب کو رزق دیتا ہی جسنے سب کو خلق کیا وہ وحدہ لاشریک ہی اُسکا کوئی ہمسر نہین ہی اور ہم سب
اُسی کے بندے ہین وہ تو عجب رحیم ہی جو جو کرتا ہی اُسکی سزا وہ اُسوقت نہین دیتا ہی رفتہ رفتہ اس
خیال سے کہ شاید اب بھی یہ اپنی حرکت سے باز آئے وہ تو بڑا حکیم اور عادل ہی اس سبب سے اُسنے
عذاب و ثواب و سزا و جزا قیامت پر موقوف رکھی ہی دو راستہ بتا دیے ہین ایک نیکی دوسرا بدی جو نیک راہ
چلے گا اُسکا مرتبہ بڑا ہوگا بہشت مقام ہوگا جو راہ بد کو اختیار کریگا اُسکی سزا پائیگا نار دوزخ سے جلایا
جائیگا نبی و امام خلق فرمائے تاکہ جو جو بندے گمراہ ہین اُنکو راہ نیک پر لائین اُنکی پرورش اور عنایتون
کا کہانتک ذکر کیا جائے افسوس یہ کیسے لوگ تھے جو دعوی خدائی کرتے تھے اور اپنے خدا کو بھول گئے
تھے بس جیسا اُنھون نے کیا ویسی سزا پائی اور ملیگی آمدم برسر مطلب برجہبیس کو یہ خیال تھا اور یہ سب امر
آفتاب جادو نے برجہبیس کو قبل آنے سحرنگاران کے سمجھا دیے تھے برجہبیس نے اُسپر عمل کیا برجہبیس نے
بعد جانے سحرنگاران کے اور اس حکم دینے کے دربار برخاست کیا محل مین آیا سب سردار اپنے اپنے مقام
پر آئے سامان کرنے لگے اہل شہر بھی سامان مین مصروف ہوئے یہانتک کہ وہ دن تمام ہوا رات آئی

لیلائے شب نے اپنی زلفین کھولین شاہ انجم نے تخت زبرجدی پر جلوس فرمایا بزم عشرت جمع ہوئی شہنشاہ انجم نے وہ شب بعد خوشی بسر کی اپنے نور جمال سے عالم کو منور کیا یہان سرداران ارزنگ وچترنگ واہل لشکر ارزنگ وچترنگ نے وہ شب اس خوشی مین بسر کی کہ کل شہر آفتاب نما کی سیر ہوگی سرداران بہرجبیس نے اس مسرت سے بسر کی کہ صبح کو ارزنگ کی سواری کا تماشہ کرینگے اہل شہر بھی بہت خوش تھے ارزنگ کے دیکھنے کے بہت مشتاق تھے یکایک آسمان پر آثار سحر نمایان ہوئے صحبت انجم درہم وبرہم ہوئی شاہ انجم نے گریز کی آمد آمد شاہ خاور کی افق مشرق سے شروع ہوئی شہنشاہ نیر اعظم سر پر تاج شعاعی رکھے ہوئے بصد آب وتاب تخت نیلو فری پر جلوہ گر ہوا اور اپنے نور جمال سے تمام دنیا کو منور ومعمور کیا صبح ہوگئی اِدھر لشکر طومار شاہ تیار تھا طومار شاہ بر آمد ہوا کل لشکر کوسے کر صف آرا ہوا انتظار ارزنگ کا کرنے لگا خیمے وبارگاہین سب بار ہوگئین اور وہ جو آسمان محیط تھا ایک مرتبہ خود بخود غائب ہوگیا یہان ارزنگ خواب سے بیدار ہوا سب سردار اور لشکر چترنگ کا اور ارزنگ کا تیار تھا صرف اِن دونون کے بر آمد ہونے کی دیر تھی کہ ارزنگ اپنے خیمے سے نکلا سب لشکر اور سردارون کا مجرا ہوا سب کا مجرا لے کر دونون بھائی ایک تخت پر بیٹھے تختگان خواصی مین بیٹھا اور سب بادشاہ جو کہ مطیع تھے گرد تخت کے ہوئے دیلم واسلم وقرماسب وغیرہ سرداران چترنگ نامی وگرامی سب اپنے اپنے طریقہ سے ہمراہ رکاب نحوست آثار ہوئے جلوس سواری کے بڑھنے کا حکم دیا ڈنکا ہوا کچھ لشکر یہان براے حفاظت بارگاہ وغیرہ چھوڑ دیا ہو اور شاگرد پیشہ ہین اِس جاہ وحشم سے ارزنگ طرف لشکر طومار شاہ وغیرہ کے چلا یہ اپنے نزدیک بڑے تزک وحشم سے جاتا ہو وہان اِس تزک وحشم سے ادنا ادنا عہدیدار جب کہین جاتے ہین تو زیادہ اُنکے ہمراہ تزک ہوتا ہو یہ کیا ہو راوی نے بیان کیا ہو کہ سولھ لاکھ کا لشکر اسکے ہمراہ خاور سے آیا تھا اور کچھ لشکر لاکھ سوا لاکھ کا قرماسب کا راہ سے شامل ہوا تھا اور چترنگ کے ہمراہ بھی بیس بائیس لاکھ کا لشکر تھا بس یہ سب قریب چالیس لاکھ کے دونون لشکر تھے یہ سواری کے ہمراہ تھے اور جلوس سواری علاوہ تختگان نے ارزنگ سے کہا کہ جب قریب لشکر طومار شاہ پہونچیے گا تو ڈنکے کی موقوفی کا حکم دیجیے گا اور علم لشکر کو سلامی ہونے کا کیونکہ یہ وہان کا طریقہ ہو اور مجھپر گذر چکا ہو ارزنگ نے کہا کہ اچھا وہان شہر آفتاب نما مین بہرجبیس نے دربار کیا آج کل سے زیادہ آرائش دربار ہو کل کی آرائش کی کوئی حقیقت نہین ہو اور سردار بھی کل سے زیادہ ہین اور لباس فاخرہ سے مزین ہین اِسی طور سے قلعہ وشہر کی آرائش ہو اور اہل شہر بکثرت ہین اور براے تماشہ بیرون شہر بھی مجمع ہو چونکہ کل حکم ہوا تھا کہ ہم دعوت کرینگے خانہ عیش مین اُسکا بھی بندوبست ہو درنہ خانہ عیش واہو وہان بھی بڑا سامان ہو بہرجبیس نے اہل دربار کو حکم دیا کہ تم سب اُس طرف دیکھو جدھر ہمنے حکم دیا تھا جبکہ جنگ وپیکار تھی تمکو سواری ارزنگ کی نظر آئیگی ارزنگ اِس تزک وحشم کو بہت کچھ خیال کرتا ہو ہمارے ادنا بندے اِس سے زیادہ جاہ وحشم اپنے ہمراہ رکھتے ہین یہ حکم سنکے سب اُسی طرف متوجہ ہوئے دیکھا کہ ایک طرف لشکر طومار شاہ صف بستہ کھڑا ہو بارگاہین وغیرہ لدچکی ہین اور جہان پر لشکر ارزنگ فروکش تھا وہان سناٹا ہو کچھ لشکر اور شاگرد پیشہ لوگ ہین خیمے وغیرہ خالی ہین ارزنگ کل لشکر کو اپنے ہمراہ لیے ہوئے خواصی مین تختگان پہلو مین چترنگ گرد وپیش شاہان جلیل جو کہ اسکے مطیع ہین اور اُسکے بعد سپہ سالار لشکر آگے آگے جلوس سواری سقے آبپاشی کرتے ہوئے نقیب بولتے ہوئے عقب مین لشکر بیشمار چلا آتے ہین طرف لشکر طومار شاہ کے جب قریب لشکر

طومار شاہ کے سواری ارژنگ کی پہونچی ڈنکا موقوف ہو گیا علم سلامی ہوئے کیونکہ ارژنگ بموجب کہنے سختگان کے حکم دے چکا تھا یہ سب دیکھ رہے ہین یہان جب بالکل سواری قریب آئی طومار شاہ وغیرہ بڑھکر چلے صاحب سلامت کی ارژنگ وچترنگ سے مزاج پرسی ہوئی بس طومار شاہ وغیرہ کا بھی تخت برابر تخت ارژنگ کے آیا طومار شاہ نے لشکر کو روانہ ہونے کا حکم دیا لشکر طرف شہر کے روانہ ہوا چنانچہ جب قریب شہر پہونچا تو طومار شاہ نے کہا کہ ای ارژنگ شاہ حکم ہی خداوند کا کہ لشکر ارژنگ بیرون شہر ٹھہرے ارژنگ مع اپنے کل سردارون کے شہر مین آئے اور داخل قلعہ ہووے قلعے کی سیر کرے اسکے بعد میری خدمت مین آئے بس لشکر اسی مقام پر ٹھہرے اسکو حکم فرمائیے ارژنگ وچترنگ نے اپنے لشکر کو حکم ٹھہرنے کا بیرون شہر دیا اور خود مع جملہ سردارون کے کیا ادنا اور کیا اعلے کے سب کو ہمراہ لیکر داخل شہر ہوا آج اُس سے زیادہ مجمع تھا اور آراستگی بھی جو اہل شہر بیرون شہر آئے تھے وہ سیر سواری کر کے اندر شہر کے گئے اور باہم تقریر کرنے لگے کہ ارژنگ شاہ تو ایک عجیب شکل کا آدمی ہی بن مانس یا حیوان معلوم ہوتا ہی اُسکا بھائی اُس سے زیادہ بدشکل ہی سواری آپنے دیکھی بڑے جاہ وحشم سے اپنے نزدیک آیا ہی ہماری نظر مین تو کچھ بھی وہ جاہ وحشم نہین معلوم ہوتا ہی ہمارے شہر کے کوتوال صاحب جو دربار کو جاتے ہین تو اس سے زیادہ سامان ہوتا ہی بس یہان یہ تقریر ہو رہی ہی اور اہل شہر اُسکی صورت کو سُنکے اُنکی زبانی ہنس رہے تھے جو کہ دیکھ آئے ہین وہان بیرون شہر لشکر ارژنگ وچترنگ صف بستہ ہوا طریقہ سے چونکہ سختگان کی آمد مین بیان ہو چکا ہی کہ جہان سے لشکر طومار شاہ کی حد ہی اور وہ لشکر اُترا ہوا تھا اُس مقام پر سے تا شہر پناہ ایک سڑک وسیع ہی اور گرد اُسکے بھی دونون طرف نہر بنی ہوئی ہی اور چمن بندی ہی بس اُسی سڑک پر لشکر کھڑا ہوا تھا ارژنگ شہر مین آیا شہر کو خوب آباد اور رعایا شاد ہر ایک کو خوش حال پایا شور وغل ہوا اہل شہر مین کہ وہ سواری آگئی وہ سواری بڑھی سب تماشائی اُس طرف متوجہ ہوئے ہر ایک دیکھکر ہنسنے لگا اور تمسخر باہم کرنے لگے مگر ارژنگ وچترنگ اُسی طور سے شہر کی سیر کرتے ہوئے اِدھر اُدھر دیکھتے ہوئے چلے جاتے ہین سختگان سب مقامات کے نشان دیتا ہی کیونکہ یہ کل آچکا ہی اور طومار شاہ اسکو نشان دے چکا ہی یہانتک کہ سواری ارژنگ کی زیر قصر ملکہ پہونچی ملکہ بھی دیکھ رہی تھی وہ ارژنگ کی صورت دیکھکر اور موے کہکر ہٹ گئی اور پکاری کہ سیوتی وشبو ذرا دیکھنا کہ کیا بدشکل انسان ہین یہی ارژنگ ہی خداوند ایسی صورت نہ دکھائے مین تو ڈر گئی یہ خیال کیا کہ کوئی کالی بلائین ہین ایسے کالے ہین کہ ظلمت شب بھی انکے آگے گرد ہی اگر کوئی رات کو دیکھ لے تو ڈر جائے اُسپر یہ تاج مرصع اور یہ لباس نفیس کیا اچھا معلوم ہوتا ہی اسکی بھی مٹی خراب ہوئی ذرا غور کر کے دیکھ پیشانی پر کسقدر برص کے داغ ہین وہ اِس ظلمت کے چراغ ہین کیا صورت خداوند نے دی ہی بس اِس صورت وشکل پر کیا یہ سر مین سودا سمایا ہی اگر خوف خداوند نہوتا تو ضرور تعریف کرتی یہ سیوتی وغیرہ سے کہکے پھر اُسی طرف متوجہ ہوئی سواری جا چکی تھی اپنے قصر سے اُتری اور ایوان مین آکر مذمت کرنے لگی یہان ارژنگ کو لیکر طومار شاہ داخل قلعہ ہوا تمام قلعہ کی سیر کرائی سختگان نے دیکھکر کہا کہ یہ قلعہ بھی کل سے زیادہ آج آراستہ ہی سب مقامات بتائے یہانتک کہ در گنبد پر پہونچے اندر گنبد کے اُسی طور سے داخل ہوئے جو کہ سختگان کے قصہ مین بیان ہوا ہی بس سرداران ارژنگ وچترنگ و طومار شاہ ہر ایک درجہ مین علے قدر مرتبہ ٹھہرنے لگے نوبت باینجا رسید کہ ارژنگ وغیرہ و طومار شاہ وغیرہ وسختگان تو اُس درجہ مین رہ گیا کہ جہان

وزیر و سپہ سالار مقیم تھے اور اُنکی جگہ تھی یہ سب اُس درجہ مین آئے کہ جہان بادشاہون کا مقام تھا
بس یہ سب نیم تختون پر بیٹھے ارژنگ و تخیرہ بھی ناچار بیٹھے گیا کہتے ہین ارژنگ و چترنگ نے جو
دیکھا تو اُس مقام پر سے اوپر کے بھی درجہ کا حال معلوم ہوتا تھا اور نیچے کے بھی درجون کا اور بیرون شہر
کا بھی اور شہر و قلعہ کا بھی اِسکو دیکھتا پر حیرت ہوتی جاتی ہی جب سب بیٹھ چکے بار تمام ہو چکا اُسوقت پردۂ
قدرت کے اندر سے آواز آئی کہ سختگان کو یہان طلب کرو اور کہو کہ عہد نامہ لیتا آئے یہ جو آواز سب نے
سُنی کوئی ایسا اُس گنبد مین نہ تھا کہ جسنے یہ آواز نہ سنی ہو سختگان نے جو سُنی تو بہت خوش ہوا کہ میری طلبی ہوئی
بس یہ اِس انتظار مین تھا کہ حکم ہو تو مین جاؤن جب یہ حکم حجاب قدرت کے اندر سے صادر ہوا افریق
شاہ نے پلٹ کر دیکھا کہ ایک چوبدار پیدا ہوا اُسی وقت افریق شاہ نے اشارہ کیا سختگان کیطرف
اور کہا کہ اسے خداوند نے طلب کیا ہی یہ سب جو نقل ہی نے دیکھا جو واقعہ وہان گذرتا ہی وہ سب کو نظر آتا
ہی بس وہ چوبدار غائب ہو گیا اور وہ قریب سختگان ظاہر ہوا اور کہا کہ چلو خداوند نے طلب کیا ہی بس
سختگان اپنے جامہ اور رفیدہ کو سنبھال کر اُٹھا عہد نامہ جو اُسکے پاس کل سے تھا اُسکو بھی لیا اور اُسی دالان
سے یہ پہونچا جس طور سے کل گیا تھا اور وہی حرکتین کرتا آج چوکی تک سامنے مرتبہ تھا جوئی کٹہرے ہونکانے کا حکم
ملا یہ کھڑا رہا اور عہد نامہ ہاتھون پر رکھکر روبرو افریق شاہ وخجستہ تخت افریق شاہ کے پیش کیا کہ یہ عہد نامہ موجود ہی بس وہ
نامہ افریق شاہ نے لیکر اور قریب حجاب جاکر عرض کیا کہ یہ عہد نامہ مکمل طور سے موجود ہی حکم ہوا کہ اسکو
پڑھو اور اِسی مقام پر سے ارژنگ سے دریافت کرو کہ یہ سب شرائط تمکو قبول ہین تمنے اپنی مہر کی ہے
اور اپنے بھائی کی اور کل سردارون کے دستخط کیے ہین جب وہ کہے کہ ہان تو اسوقت اِس عہد نامہ کو دفتر
سرکار مین داخل کرو اور احتیاط سے رکھا جائے کہ جب ضرورت ہو تو نکل آئے افریق شاہ نے
بموجب حکم اُسکو پڑھا اور سب کو سنایا ارژنگ سے دریافت کیا اُسنے اقرار کیا بس اُسپر کچھ لکھکر میز پر
رکھدیا کہ وہ خود بخود اُڑکر افسر دفتر کے پاس گیا اُسنے اُسکو احتیاط سے رکھا جب یہ سب ہو چکا آواز آئی
کہ ہمنے سختگان کو اپنی درگاہ کا شیطان مقرر کیا اور شیطان کا خطاب دیا ایک طوق طلائی اُسکی گردن مین
ڈالا جائے جو کہ مرصع ہو اُسپر تحریر ہو کہ این شیطان درگاہ خداوند آفتاب تابان و نائب خداوند آفتاب تابان
یہ جو حکم دیا اُسی وقت طوق خود بخود پاس افریق شاہ کے آگیا افریق شاہ نے وہ طوق سختگان
کو پہنا دیا سختگان بہت خوش ہوا خلعت مرحمت ہوا اُسکو پہن کر خوب ناچا اور بہت تعریف کی اور
ہزارون سلام کیے آواز آئی کہ ہان کچھ حال اُن خدا پرستون کا بیان کرو سختگان نے واقعات حمزہ کے
بیان کیے اور زور و قوت کی تعریف کرنے لگا اور حسن و جمال کی توصیف اور ہر مرتبہ یہ کہتا تھا کہ خداوند
کو لازم ہی کہ کوچ فرمائین اور اُنکو غارت کرین وہ بہت سے بہت مغرور ہین یہان سختگان یہ حرکتین
کر رہا ہی وہان ارژنگ بیٹھا ہوا آہ سرد دل پر درد سے بھر رہا ہی اول تو معشوق سے نہ ملنے کا غم و الم دوسرے
اپنی شکست کھانے کا اور اطاعت اِس مجبوری سے کرنے کا ہر مرتبہ یہ خیال کرتا تھا کہ کل کا ذکر ہی کہ
ہم صاحب اختیار تھے ہمارے دربار مین لوگ سہمکن تھے یا آج ہم ایک ادنا کے دربار مین مجبور بیٹھے
ہوئے ہین جو کہ ہمارے بزرگون کا بندہ ہی اُسکو کسی سبب سے یہ عظمت و شان بہم ہوئی اور ہم ایسے ناچار
ہوئے کہ اطاعت کی کیا گردش فلکی ہی کوئی اعتبار اِس چرخ ناہنجار کا نہین یہ جسکو چاہے ذلیل کرے
اور جسکو چاہے سرفراز کرے اِس سے کسی کو چارہ نہین ہی بموجب شعر یک گردش چرخ نیلوفری + نہ نادر بجا ماند
نے نادری + دیگر یک گردش چرخ پیدا دگر + نہ تو ذر بجا ماند نہ کر و فر + کل کیا تھا اور آج کیا ہو گیا اپنے

حال پر بہت افسوس کرتا ہو سچ ہو کہ کوئی صاحب اختیار ہو کر ناچار ہو گو ابھی تک وہی اختیار ہو
لشکر موجود ہو مگر ایسی مشکل ہو کہ کچھ کام نہین آتا ہو سوائے اطاعت کرنے کے کبھی انسان غرور و تکبر نہ کرے
اسکا ثمرہ برا ہوتا ہو اور یہ تو اس چرخ سفلہ پرور کا طریقہ ہو کہ پہلے خوب عروج دیتا ہو اور پھر ایسا گراتا ہو
کہ سب کی نگاہ مین ذلیل و خوار ہوتا ہو ارزنگ اپنے دل سے یہ باتین کر رہا ہو اور فلک کی مذمت
کرتا ہو اور آہ سرد بھرتا ہو یہ جو ارزنگ کی حرکت تھی آہوں کی صدا برابر اُس مقام پر بھی آرہی تھی کہ جہان
جناب قدرت کے قریب افریق شاہ و خونخوار و غیرہ بیٹھے تھے اور سختگان بہت خوش کھڑا تھا کہ
یکایک اندر سے یہ صدا آئی کہ جس سے غصہ ظاہر ہوتا تھا افریق شاہ وغیرہ کانپ کر رہگئے
آواز آئی کہ ای شیطان درگاہ سختگان ارزنگ کو منع کر کہ یہ کیا حرکت ہو ادب سے بیٹھے یہ کیون دم بدم آہ
سرد بھرتا ہو کیا اسکو ادب دربار سے بہرہ نہین ہو اگر اب ایسی حرکت کریگا تو عذاب نازل ہوگا سختگان
نے ہاتھ جوڑکر عرض کیا کہ مین اسوقت بھی منع کیے دیتا ہون اور پھر بھی سمجھا دونگا آپ اُسکے حال پر میری
خاطر سے رحم فرمایئے آواز آئی یہ جو کچھ ہوا تیری خاطر سے ہوا ورنہ کبھی اطاعت نہ قبول کیجاتی سختگان نے
عرض کیا کہ بجا ارشاد ہوا یہ کہکر اور ارزنگ سے اشارہ کر کے منع کیا کہ یہ کیا حرکت ہی ارزنگ نے
خود سنا تھا ناچار ہو گیا بعد تھوڑے عرصے کے حکم ہوا کہ ای افریق شاہ ہمکو سختگان و ارزنگ کی بہت
خاطر عزیز ہی کیونکہ یہ ہمارے پاس پناہ لائے ہین اور تمنے ان سے اقرار کیا ہو کہ ہم خداپرستون کو غارت
کرینگے لہذا تمکو حکم دیا جاتا ہو کہ تم آج ہی کل لشکر کو آگاہ کر دو کہ پرسون ہم یہانسے کوچ کرینگے سب لشکر تیار
رہے سفر کے لیے ہم کوچ کرینگے اور توشک خانہ سے اسی ہزار لباس اور سلحہ خانہ سے اسلحۂ نادر کار اور
بارگاہ برجیسی و بارگاہ آفتاب نگار و دیگر بارگاہ زرنفتی وغیرہ خیمہاے نادرکار نکلواؤ اور کل ان
سب لوگون کو یعنے قیصور آدم خوار و مہار دیوکش و شبرنگ خودپرست و حسام نرد آزما اور
طومار شاہ و مہرشاد شاہ کو مع دو لاکھ اسی ہزار سواران جرار کے پیش خیمہ لیکر روانہ کرو
کہ وہ بیرون شہر جاکر مقیم ہون اور جب ہماری آمد کی خبر سنین تو آگے کو روانہ ہون یہ کہکر سختگان سے کہا
کہ ای شیطان درگاہ بس بیان کر کہ کس طرف کو پیش خیمہ روانہ کیا جائے کیونکہ یہ دنیوی کام ہین اسمین
تیری راے ضرور ہو تو ہم بھی واقف ہین مگر تیری راے پر ہم لشکر کشی کرینگے سختگان نے ہاتھ جوڑکر عرض کیا
کہ میرے نزدیک تو پیش خیمہ طرف شہر فرنگوشیہ کے روانہ کیا جائے کیونکہ یہان کے باشندے قبل مین بھی
آفتاب پرست تھے اس نوجوان نے یہانسے خروج کیا تھا پہلے اسی ملک پر قبضہ فرمایا اور یہ
ملک بھی بہت زرریز ہو اسکے بعد اور ملکون پر نزول اجلال و ورود اقبال فرمایئے گا راوی نے بیان کیا ہو
کہ سختگان کو سب اہل اسلام سے عداوت تھی مگر ایرج و ملک قاسم وغیرہ سے زیادہ خصومت تھی
پہلے خواب مین ارزنگ کو اسی نے ملک قاسم کے مقبرہ کو منہدم کرنے پر راضی کیا تھا اب یہ
برجیس کو اُس ملک کی طرف لیکر چلا ہو جو کہ ملک ایرج کے متعلق ہو اور ملک ایرج کیطرف
سے یہان حاکم ہو بس جب یہ سختگان نے عرض کیا حکم ہوا پرسون یہ لوگ پیش خیمہ لےکر طرف ملک
فرنگوشیہ کے راہی ہون اور جو چھوٹے چھوٹے ملک راہ مین ملین اُنکو ابھی نہ غارت کرین چھوڑ دین
بلکہ آبادی کی طرف سے نہ جائین صحراون و بیابانون کی طرف سے جائین مقام پر آب و گیاہ مین قیام کرین
تاکہ لشکر کو تکلیف نہو اور ہم بھی عقب سے لشکر لیکر آتے ہین رسد کا بندوبست ہر مقام پر کرلین اور جب
فرنگوشیہ پر پہونچے تو مقام نفیس و سرسبز دیکھکر قیام کرین تاکہ کسی قسم کی تکلیف نہو اس حکم مین فرق نہو

دوسرا حکم یہ ہے کہ اسی ہزار جوانان آزمودہ کار لشکر خاص سے منتخب کرکے اُنکو وہ لباس و اسلحہ دیے جائین کہ وہ زیب تن کرین اور گرد ہماری سواری کے رہین اور ایک خیمہ و بارگاہ ایسی ہمراہ ہو کہ جسمین ناموس کا قیام ہو کیونکہ ناموس بھی ہمارے ہمراہ ہوگا اور یہ حکم دیا جاتا ہے کہ قلعہ کے فلان درجہ مین ہمارا تخت رکھا ہوا ہے کہ جسکا نام تخت قدرت ہے وہ نکالا جائے ہم اُسپر سوار ہو کر ہمراہ لشکر کے چلین گے اور دوسرا تخت بھی نکال لیا جائے جو کہ بارگاہ مین آراستہ ہوگا اور جو تخت اُس درجہ مین ہین وہ سب نکال لیے جائین کہ انپر یہ سب بادشاہ جو کہ دربار مین ہین بیٹھین گے اور ہماری سواری کے ہمراہ چلین گے اور یہان ہم اپنی طرف سے مرتاض شاہ حاکم مرتاضیہ کو کہ وہ کبیر السن ہے لائق ہمراہی کے نہین ہے اور دوسرے مرد عاقل اور جہاندیدہ ہے حاکم کرینگے تاکہ وہ یہان کا بندوبست کرے اور اسیطور سے سب سامان حسب معمول کیا کرے کوئی فرق نہو اور قریب تین لاکھ کے لشکر یہان رہیگا برائے حفاظت شہر و قلعہ اُسکو حکم دیا جائیگا کہ وہ یہان ہمارے نیابۃً حکومت کرے اور جب کوئی مہم اُسپر آئے اور بلا نازل ہو یا کوئی لشکرکشی کرکے آئے تو وہ ہمکو خبر دے اگر نامہ بر روانہ کریگا تو عرصہ مین پہونچیگا خبر دینے کا یہ طریقہ ہمنے ایجاد کیا ہے کہ وہان جو واقعہ ہو تحریر کرکے حجاب قدرت کے اندر رکھے گا ہم تک پہونچ جائیگا جو حکم دینا ہوگا ہم اُسکو اُس سے آگاہ کردیا کرینگے اور ارزنگ سے کہا جائے کہ وہ اپنا لشکر لیکر اُسی مقام پر فروکش ہو اور پرسون آمادہ رہے کہ جب ہم شہر سے برآمد ہون اور اُسکے لشکر کے قریب پہونچین وہ بھی ہمراہ ہولے اور اسوقت ارزنگ کی مع اُسکے کل سرداروں کے خانۂ عیش مین دعوت ہے اور مرتاض شاہ کو حکم دیا جاتا ہے کہ وہ اسی طور سے سب طریقہ جاری رکھے اور مسافرون کی خبر لیتا رہے اور جشن وغیرہ کرتا رہے کسی طریقہ مین فرق نہو جو طریقے اور قاعدے ہماری موجودگی مین ہین یہی سب رہین جب ہم آئین تو کوئی شکایت دشمنین ورنہ عذاب نازل کرینگے اور شہر مین منادی کرائی جائے کہ پرسون خداوند کوچ فرمائین گے برائے نمازگری اہل اسلام کیونکہ اُنھون نے بہت سر اُٹھایا ہے کسی طور سے راہ پر نہین آتے ہین اُنکو سزا دینا لازم ہوئی بس کل اہل شہر و کل باشندگان اقلیم خورشید یہ معلوم ہو کہ خداوند نے اپنی طرف سے مرتاض شاہ کو اپنا نائب کیا ہے اُسکی سب اطاعت کرین اگر کوئی اُسکی اطاعت سے سرتابی کریگا اور وہ ہمسے فریاد کریگا ہم اُسپر اپنا عذاب نازل کرین گے ہمکو دور نہ خیال کرین اور سب یہی طریقہ جاری رہین گے جو ہماری موجودگی مین ہین اسی طور سے دربار ہوا کریگا صرف ہم نہ ہونگے جو جسکو عرض معروض کرنا ہے وہ مرتاض شاہ سے کرے ہم اُسکو حکم دیے جاتے ہین وہ ہمکو خبر کیا کریگا جو ہم اُسکو حکم دینگے وہ اُسپر عمل کریگا اب دربار برخاست ہو یہ حکم دے کر برجیس نے دربار برخاست کیا افریق شاہ نے جو جو حکم برجیس نے دیے تھے سب کی تعمیل کرنا شروع کی اور سب سردار اپنے اپنے مقام پر آئے اور سامان سفر کرنے لگے پہلے بحکم برجیس افریق شاہ اور خونخوار شاہ نے شہر مین منادی کرائی صفت یہ تھی کہ منادی یہان ہوئی مگر جسقدر ملک اُس اقلیم خورشید یہ مین تھے سب اس حکم سے آگاہ ہوئے وہان کے بادشاہ اور نائب و باشندے اُسکے بعد افریق شاہ وغیرہ نے طومار شاہ و سرشار شاہ و حصام و قیصور و قباد و شبرنگ کو آگاہ کیا اور کہا کہ تم لوگ سامان سفر کرو اُسکے بعد مرد شیر افگن جو کہ سپہ سالار لشکر خاص قدرت ہے اُسکو ہمراہ لیجاکر اسی ہزار لباس اور اسلحہ نکلوا دیے اور کہا کہ لشکر پرسون تیار رہے مرد شیر افگن نے کہا کہ مین حکم خداوند سُن چکا ہون بعدہ ارزنگ کو لیجا کر خانۂ عیش مین پہونچایا برائے دعوت مع کل سردارون کے بادشاہ

ارژنگ نے دیکھا کہ مکان بہت نفیس بنا ہوا ہی یاقوت سرخ کا اور ستون بھی سرخ ہین فرش نفیس سے آراستہ و پیراستہ شیشہ آلات بکثرت لگا ہوا ہی چمن بندی بھی ہی جانوران خوش رنگ چہچہے زنی کر رہے ہین آواز نغمہ و سرود آرہی ہی مگر کوئی معلوم نہین ہوتا ہی خوشبو سے دماغ معطر ہوا جاتا ہی بس افریق شاہ نے لا کر ان سب کو کرسیون پر بٹھایا جب اپنے اپنے مرتبہ سے بیٹھ چکے ہر ایک کے روبرو خود بخود پان الائچی ہار وغیرہ موجود ہوگئے جسم مین کسی نے عطر مل دیا اُسکے بعد افریق شاہ اُس مقام پر ارژنگ وغیرہ کو لیگیا جہان انتظام طعام تھا سب نے دیکھا کہ جب سب بیٹھ چکے افریق شاہ نے قصد کیا تھا کہ جو جس مرتبہ کا ہی اُسکو اس مرتبہ سے بٹھائے آواز آئی کہ ہمارے نزدیک گدا و شاہ سب برابر ہین یہان مرتبہ اور غیر مرتبہ کی کوئی ضرورت نہین سب ایک دسترخوان پر کھانا کھائین بس سب ایک مقام پر بیٹھے کہ خود بخود کھانا دسترخوان پر چن دیا گیا کوئی چننے والا نظر نہ آیا ہر قسم کا کھانا تھا کوئی ضرورت بیان کرنے کی نہین ہی آواز آئی کہ ہاتھ دھو بس ہزار دن آفتابے اور سلفچی خود بخود پیدا ہوگئے سب نے ہاتھ دھوئے کوئی دھلانے والا نظر نہ آیا اب یہان افریق شاہ بھی نہین ہی سب نے خوب سیر ہو کر کھانا کھایا ہاتھ دھو کر باہر آئے کرسیون پر بیٹھے یہان افریق شاہ تھا ناچ رنگ کی صدا آنے لگی پھر اُسی طور سے عطر و پان ہر ایک کو کشتی خود بخود ملی بس افریق شاہ کو حکم ہوا کہ اب اِنسے کہو کہ اپنے لشکر کو جائین اور جو ہمنے کہا ہی اُس پر عمل کرین افریق شاہ ارژنگ وغیرہ کو لیکر باہر آیا خانۂ عیش سے سختگان بھی ہمراہ تھا ان سب کو ان کامون کی خبر خود بخود ہو جانے سے حیرت ہوئی ہر ایک حیران ہوا بس جب خانۂ عیش سے باہر آئے ارژنگ افریق شاہ سے رخصت ہو کر بیرون قلعہ آیا شہر کی سیر کرتا ہوا بیرون شہر آیا اور اپنے لشکر کو ہمراہ لے کر اپنی فرودگاہ پر آیا سختگان سے راہ مین شکایت کی کہ میری وقعت برجیس نے کچھ نہ کی مجکو مثل سب بادشاہون کے خیال کیا مین تو اپنے غم مین مبتلا تھا آہ سرد بھی بھرنے کو منع کیا سختگان نے کہا کہ تم بڑے نادان ہو ارے خداوند اپنا وقت ٹالنا اور کام نکالنا ہی جو کچھ گذرے اُسکو برداشت کرو کوئی حرج نہین ہی جب وقت پڑتا ہی تو دانا کی خوشامد کرتے ہین یہ تو بڑا آدمی ہی وقت پر ایک چمار کی خوشامد کی جاتی ہی یہ تو بہت بڑے مرتبہ کا شخص ہی اور کیا اُسنے تمھاری کم عزتی کی جو اُسکے دربار کا طریقہ ہی وہ اُسنے برتا اِس طور سے سختگان نے سمجھا دیا کہ ارژنگ خاموش ہو رہا جب قریب بارگاہ پہونچا حکم دیا کہ پرسون کل لشکر تیار رہے بوقت صبح اور ارمان شیر صولت مع پیش خیمہ لیکر ایک لاکھ بیس ہزار سے ہمراہ ہراول لشکر خداوند برجیس جائے اور جہان وہ اپنا لشکر فروکش کرے اُسی کے ساتھ یہ بھی مقام معقول دیکھکر میری بارگاہ برپا کیا کرین کیونکہ مین نے حکم بموجب حکم برجیس دیا ہی اُسنے مجھ سے فرمایا ہی یہ حکم دے کر اپنے خیمۂ خاص مین داخل ہوا دربار نہ کیا کیونکہ وقت دربار کا گذر گیا تھا راوی نے بیان کیا ہی کہ ارژنگ تو یہان یہ حکم دے کر خیمے مین گیا تھا لشکر اُترا وہان شہر آفتاب سب تمامین افریق شاہ نے طومار شاہ کو ہمراہ لیجا کر بارگاہین و خیمہ وغیرہ نکلوا دیئے اور ایک بارگاہ اور چند خیمے معقول برائے ناموس نکلوائے اور ایک سو ایک محافہ زرنگار و نادر کار نکلوا کر درست کروائے بس سپہ سالار لشکر کو یہ حکم دیا کہ دو لاکھ اسی ہزار کا لشکر کل تیار رہے کہ وہ ہمراہ پیش خیمہ جائیگا خزانہ کھلوا کر کرورون روپیہ ارابون پر بار کرایا اور سپرد طومار شاہ وغیرہ کیا سب خیمے و بارگاہین ارابون پر بار ہوئین برجیس کے لشکر کے چار سپہ سالار ہین اور دو لشکر ہین ایک خاص اور ایک عام جو لشکر خاص ہی اُسکے چار سپہ سالار ہین اول سپہ سالار مرد شیر افگن اور دوسرا سپہ سالار

مسمار قوی تن تیسرا سپہ سالار قیصار تبرزن چوتھا سپہ سالار شمشاد گرز باز اُس لشکر مین تیس لاکھ
جوان ہین کہ جو اپنا مثل و نظیر نہین رکھتے ہین اِسکی چھاؤنی زیر قلعہ ہوا۔ اِس لشکر مین پانسو پہلوان ہین
کہ جنکا لقب ستون قدرت ہی ان سب کے افسر و سردار وہ تین بھائی ہین جو کہ بیرن شہر رہتے
ہین صحرا مین اور لشکر کشی کر کے آئے تھے اور ایمان لائے تھے بعد مقابلہ جنکا ذکر جلد دوم مین ہو چکا ہی اور
دوسرا لشکر جو ہی جسکی چھاؤنی اندرون شہر و بیرون شہر ہی اُسکے بھی چار سپہ سالار ہین اُنکے نام بھی یہ ہین کہ
فولاد پنجہ کش حداد نیزہ باز قنطور تبرزن سنتو سنگ پیشانی انمین سب سے اول قنطور ہی اِس لشکر
مین اسی لاکھ جوان ہین اور بیس ہزار پہلوان ہین جو کہ مثل نہین رکھتے ہین تو سب لشکر برجبیس کا ایک کرور
دس لاکھ کا ہی اِس لشکر کی حد و انتہا کچھ نہین ہی افریق شاہ نے قنطور سے کہا کہ دو لاکھ اسی ہزار جوان
ہمراہ طومار شاہ وغیرہ کے کر دو اور اُنکے افسر اور تین لاکھ سپاہ کو منتخب کر لو کہ وہ شہر مین مع افسرون کے مقیم
رہے اور یہ خیال رہے کہ کوئی افسر زبردست باقی نہ رہے کہ جو ہمراہ نہو یہان کسی زبردست کی ضرورت
نہین ہی مرتاض شاہ بہت مرد عاقل ہی اور جری بھی ہی یہ حکم دے کر افریق شاہ اپنے مکان پر آیا
یہان سب بند و بست ہونے لگا اور افریق شاہ نے اُسی دن اُس درجہ کو کھلا کر وہ تخت اور دوسرا
تخت اور سب تخت نکلوائے جو تخت کہ ہمراہ لشکر رہیگا وہ تو رہنے دیا اور سب جو تخت بارگاہ مین آراستہ
ہوگا اُسکو اور تختون کو طومار شاہ کے سپرد کیا کہ تم اِنکو اپنے ہمراہ لیجاؤ مین جب یہ سب بند و بست ہو چکا
وہ دن تمام ہوا رات آئی رات بھی بسر ہوئی برجبیس نے دربار کیا سب حاضر دربار ہوئے سوائے
طومار شاہ وغیرہ سب سامان سفر سے درست ہو کر اپنے مقام سے چلے لشکر تو دو لاکھ اسی ہزار کا تیار
تھا کیونکہ قنطور بند و بست کر چکا تھا اُسکو طومار شاہ نے ہمراہ لیا بارگاہون اور خیمون اور خزانے کے
ارابے بیچ مین لیے اور خود مرکب پر سوار ہوا اور سب بھی ہر سے جا کر زیر قلعہ آیا اور گنبد آفتاب نما
کو سلام کر کے کھڑا ہوا سب حاضرین دربار دیکھ رہے ہین جب یہ صف بستہ کھڑا ہو چکا اپنے طریقہ سے لشکر
کو درست کر کے اجازت کے لیے افریق شاہ کو حکم ہوا کہ طومار شاہ سے کہو کہ پیش خیمہ لیکر جائے
اجازت ہی اور راہ سے ارژنگ کا بھی پیش خیمہ لے لے کہ اُسکا لشکر ہمراہ ہوگا بہت ہوشیاری اور
خبرداری سے یہ جو حکم ہوا افریق شاہ نے تحریر کر کے میز پر رکھا فوراً کاغذ اُڑ کر پاس طومار شاہ کے
آیا اُسمین اجازت تھی پس سلام آخری کر کے مرکب کی باگ اُٹھا کر اور پیش خیمہ لیکر روانہ ہوا بڑے
جاہ و حشم سے چلا اِسکا جاہ و حشم تحریر کرنا بیکار ہی طول ہوگا لہذا سب اہل شہر برائے تماشہ کھڑے ہوئے
تھے کہ پیش خیمہ خداوندی کے جانے کی سیر کرین کہ سامنے سے نشان لشکر نمودار ہوئے سب اُسطرف
متوجہ ہوئے حاصل کلام سقے آبپاشی کرتے ہوئے نکل گئے اور جلوس سواری آیا وہ گذر گیا اب آمد
لشکر ہوئی وسط لشکر مین ارابون پر بارگاہین اور خیمے اور خزانہ تھا اُسکے طومار شاہ و سرشار شاہ
کی مرکب تھے بعد ازان قیصور و حشام و شبرنگ وغیرہ مرکبون پر سوار تھے اِنکے عقب مین لشکر تھا بڑے سامان
سے پیش خیمہ برجبیس نے روانہ کیا تھا طومار شاہ جبتک اندرون شہر رہا تو آہستہ آہستہ لشکر کو چلنے کا
حکم دیا جب بیرون شہر آیا تو باگین اُٹھا دین پانسو ارابون پر خزانہ تھا اور آٹھ سو ارابون پر بارگاہین
وغیرہ تھین طومار شاہ شہر سے نکلکر قریب لشکر ارژنگ پہونچا وہان قیام کیا جب رات بسر ہوئی
صبح ہوئی لشکر کو کوچ کا حکم دیا اور ارژنگ سے کہا کہ تم بھی اپنا پیش خیمہ میرے ہمراہ کر دو کیونکہ مجکو حکم
خداوندی ہی کہ ارژنگ کا بھی پیش خیمہ اپنے ہمراہ لیے جانا یہان ارژنگ و چترنگ تیار رستے

اور کل لشکر اُنکا قریب چالیس لاکھ کے تھا یہان ارمان شیر صولت پیش خیمہ لیے ہوئے کھڑا تھا ایک لاکھ بیس ہزار سے جب یہ پیام آیا تو ارزنگ نے ارمان شیر صولت کو حکم دیا کہ طومار شاہ کے ہمراہ جاؤ بس ارمان شیر صولت اُسیوقت لشکر لیکر روانہ ہوا مع بارگاہ ارزنگی وچتر زنگی کے طومار شاہ اُسکو ہمراہ لیکر چلا کیا راہ کو صاف کرتا ہوا یہ تو جاتا ہے یہان ارزنگ انتظار مین کھڑا ہی کہ خداوند لشکر لیکر آئین تو مین اُنکے ہمراہ ہون اِسنے اُسدن سے دربار نہین کیا جب سے یہ برجیس کے پاس سے آیا ہی راوی کہتا ہی کہ جب طومار شاہ پیش خیمہ لیکر روانہ ہوچکا تھا برجیس نے یہ حکم دے کر اُسدن دربار برخاست کیا تھا کہ ہم کوچ کرینگے اور مرتاض شاہ کو اُس درجہ مین طلب کرکے قریب حجاب قدرت یہ سب امر بتا دیے تھے اور طریقہ خبر کرنے کا جو کہ تحریر ہوچکا ہی اور کہدیا تھا کہ اگر کوئی سرکشی کرے یا سرتابی فوراً مجھکو خبر دینا مین اُسکا بندوبست اُسی مقام سے کردونگا یہ جو کچھ حکم و احکام برجیس جاری کر رہا ہی سب آفتاب جادو کی تعلیم سے ہی غرضکہ جملہ امور مرتاض شاہ کو تعلیم کرکے دربار برخاست کیا شہر مین خبر پھیل گئی کہ کل خداوند کوچ کرینگے اُسی دن سے اہل شہر انتظام کرنے لگے اِس خیال سے کہ خداوند کی سواری کا بھی تماشہ دیکھین یہان قنطور نے آکر تین لاکھ لشکر کو حکم دیا کہ تم یہان رہو براے حفاظت شہر اور چوہتر لاکھ بیس ہزار کو حکم دیا کہ صبح کو مسلح و مکمل اور سب سامان سفر سے درست ہوکر زیر قلعہ آکر صف آرا ہونا اور اُن تین لاکھ کے افسرون کو حکم دیا کہ تم بہت ہوشیار رہی اور خبرداری سے کام کرنا یہ حکم دے کر اپنے مکان پر آیا خود بھی سامان سفر کرنے لگا اُدھر مرد شیر افگن نے بیس لاکھ سے اسی ہزار جوان انتخاب کرکے وہ لباس جو کہ زمرد رنگ کے تھے اور وہ اسلحہ جو کہ مرصع تھے اُنکو دیے اور کل لشکر کو حکم دیا کہ کل صبح کو سامان سفر سے آراستہ ہوکر زیر قصر خداوندی صف آرا ہونا اور وہ تخت ایک سو اکیس ہاتھیون پر افرق شاہ نے زنجیرہاے طلائی سے کسوا دیا اور حکم دیا کہ زیر قصر کل صبح کو لیکر آنا اور خود بھی جاکر سامان سفر کرنے لگا یہان محل مین آکر برجیس نے اپنی ہمشیر ثریا کو طلب کرکے حکم دیا کہ کل ہم کوچ کرینگے براے مقابلۂ خداپرستان اور اُنکو غارت کرینگے کیونکہ اُنھون نے بہت سر اُٹھایا ہی وہ راہ پر نہین آتے ہین لہذا تم بھی سامان سفر کرو اور اپنی مان ملکہ بدر سیم تن کو بھی یہی حکم دیا اِن دونون نے قبول کیا اور اپنے ملازمون کو طلب کرکے برجیس کے روبرو سامان سفر کی تیاری کا حکم دیا راوی کہتا ہی کہ اُسیوقت سے سامان سفر ہونے لگا وہ دن اِسی سامان مین تمام ہوا رات بھی بسر ہوئی مسافر شب نے اپنا اسباب باندھا اور مع اپنے ہمراہیون کے منزل مغرب مین چلا گیا اور مسافر روز نے اپنا جلوہ دکھا کر مسافت فلکی کو طے کرنے لگا یہان زیر قلعہ دونون لشکر آکر صف آرا ہوئے ایک طرف لشکر خاص اور ایک طرف لشکر عام اور ہاتھی زیر قصر لگا دیے گئے اور محافہ در قصر ناموس پر اور سب سردار سامان سفر سے درست ہو ہوکر اپنے اپنے مرتبہ سے آکر کھڑے ہوئے کوتوال شہر بھی آیا اور مرتاض شاہ اپنے سردارون کو لے کر مع کوتوال شہر کے ایک طرف اور وزیر روشن دل بھی ایک طرف کھڑا ہوا ہی کیونکہ یہ بھی ہمراہ جائیگا سپہ سالار سردو لشکر بندوبست کرنے پھرتے ہین وہان محل مین برجیس بیدار ہوا لباس شاہی سے آراستہ ہوا اِدھر آفتاب جادو نے ایک ہزار ساحر پوشیدہ طور سے مقرر کیے اور کہا کہ جب کوئی یہان آفت آئے ہمکو فوراً خبر کرنا ہم جہان ہون اُنکو اُسی آسمان مین جگہ دی جو کہ محیط قلعہ تھا اور اُنکے افسر کو حکم دیا کہ تم ہر وقت اِس پردے کے اندر رہنا جو کاغذ مرتاض شاہ لکھکر یہان رکھے اُسکو ہمارے پاس کسی ساحر کے ذریعہ سے

پہونچا دینا اور جو ہم حکم دین اُسکو بیان کر دینا اس طور سے کہ مین فرشتۂ قدرت ہون مجکو خداوند نے بھیجا ہی
یہ حکم دیا ہی اُسپر عمل کرو آفتاب نے ان کامون سے برجلیس کو آگاہ نہ کیا تھا صرف یہ کہدیا تھا کہ جو خبر کرنا
ہو وہ ہرتاص شاہ لکھکر یہان رکھدے تم تک پہونچ جائیگی یہ سب بندوبست آفتاب نے کیا تھا
یہانتک کہ جب برجلیس آراستہ ہو چکا حکم دیا کہ ناموس سوار ہون بس سوار ہونے لگے سب عورات
محل مین گئین مگر اُسپر بھی تین ہزار عورتین ہمراہ تھین برجلیس کے محافہ الماس نگار مین ثریا سیمتن
سوار ہوئی اور دوسرے محافہ زمرد نگار مین ملکہ بدر سیمتن مان برجلیس کی اور محافون مین
وزیرزادیان شاہزادیان سوار ہوئین جب سب ناموس سوار ہو چکے یہانتک کہ صاحبان خدمت بھی پہونچ گئین
برجلیس بالاے گنبد آیا یہان سب سردار حاضر تھے افریق شاہ وغیرہ نے سلام کیا اسکا طریقہ یہ ہی
کہ کیونکر معلوم ہوا کہ خداوند آگئے جب برجلیس آتا ہی تو خودبخود ہر در و دیوار سے یا خداوند کی صدا پیدا
ہوتی ہی اور ایک خوشبو ایسی آتی ہی کہ سب کے دماغ معطر ہو جاتے ہین بس جب برجلیس آیا اور سب کو
معلوم ہوا سب کھڑے ہو گئے سجدہ کیا سلام و مجرا ہوا برجلیس نے کہا کہ سب سامان درست ہی افریق شاہ
نے کہا کہ خداوند سوار ہون سب سامان درست ہی اور آگیا کہ سب سردار بیرون گنبد جاکر اپنے اپنے مقام
پر کھڑے ہون اور فیلبان ہاتھیون کو برابر دریچۂ قدرت کے لگا دین تاکہ ہم سوار ہون بس یہ حکم سنکے سب
حاضرین گنبد باہر گئے اور بیرون قلعہ آکر اپنی اپنی سواری کے پاس ٹھہرے ہوئے فیلبانون نے ہاتھیون
کو برابر دریچۂ قدرت کے لگا دیا تو وہ دریچہ بلند تھا اُسکے برابر آگیا برجلیس نے جو سر نکال کر دیکھا تو
تمام لشکر سے شہر کو مملو پایا اور اہل شہر کو دیکھا کہ وہ بھی کھڑے ہوئے ہین ایک طرف ہرتاض شاہ کھڑا ہوا ہی
مع سب سردارون کے جو کہ یہان رہنے والے ہین کوتوال شہر بھی اپنے پیادون کو لیئے ہوئے کھڑا ہی
ایک طرف وزیر کی سواری بھی کھڑی ہوئی ہی یہ سب سامان دیکھکر برجلیس کا دماغ بالاے آسمان گیا
اور بہت خوش ہوا کہ مجکو یہ مرتبہ ملا میرے والد بزرگوار خداوند نے یہ مرتبہ عطا کیا ہی کہ جو اسوقت
کسی کو نہین ملا ہی نہ کوئی میرے برابر ہوگا یہ اپنی کلاہ کج کرکے اُس دریچہ سے نکلکر تخت پر آکر بیٹھا اگر
کسی نے اسکو دیکھا بھی نہین راوی نے تخت کا حال یون بیان کیا ہی کہ تخت کس قسم کا تھا اُسکی صورت
یہ تھی کہ اُس تخت مین سات در تھے درمیان کا در بہت بڑا تھا اُسپر موتیون کا پردہ پڑا ہوا اور اُس در سے
ایسی شعاعین اور نور پیدا ہوتا تھا کہ نگاہ نہ کام کر سکتی تھی کہ کوئی دیکھ سکے اور یہ سحر تھا آفتاب جادو
کا تاکہ برجلیس کسی کو نہ نظر آئے اور اُس در کی پیشانی پر ایک آفتاب لگا ہوا تھا کہ جس سے نور پیدا
تھا اُسکے سبب سے اور نگاہ نہ کام کرتی تھی اور اُس تخت پر ایک گنبد بنا ہوا تھا اُسکا کلس طلائی تھا
اُسپر بھی ایک آفتاب بنا تھا کہ اُسکا نور کوسون جاتا تھا اور اُس در پر ایک تختہ لگا ہوا تھا طلائی اُسپر خط
جلی تحریر تھا کہ این مقام نائب خداوند یعنے برجلیس فرزند اور اُسکی پشت پر دروازہ لگا تھا کہ
جسکو کھول کر برجلیس دریچۂ قدرت سے اندر آیا جب برجلیس تخت پر آکر بیٹھا وہ دروازہ خودبخود
بند ہوگیا اور غائب ہوگیا اور درمیان کے در کے دہنی طرف لکھا تھا کہ این مقام مخبر خداوند ست یعنے
خونخوار شاہ اور بائین طرف لکھا تھا کہ این مقام افریق شاہ اور اُنین کرسیان آراستہ تھین
رستے چار در اُنین بھی کرسیان تھین ایک کی پیشانی پہ تحریر تھا کہ این مقام وزیر روشن دل اور ایک
طرف لکھا تھا کہ این مقام سپہ سالار قدرت لشکر خاص قدرت یعنے مرد شیر افگن دہنی طرف کے آخر
در پر اور بائین طرف کے آخر در پر تحریر تھا کہ این ہر دو مقام عشرت ایک پر لکھا تھا کہ این میخانۂ خداوندی

اور ایک پر لکھا تھا کہ این مقام آبدارخانہ خداوندی اور وہ تخت طلائی تھا بس جب برجلیس تخت پر سوار ہوا ایک صدا پیدا ہوئی کہ یا خداوند آفتاب تابان اور خوشبو آئی کل لشکر نے سجدہ کیا بس برجلیس نے سوار ہوتے ہی آواز دی کہ ای افریق شاہ تم اپنے مقام پر آؤ جہان تمھارا نام لکھا ہی اور خونخوار شاہ سے کہو کہ وہ اپنے نام کو دیکھکر اپنے مقام پر آئے اور وزیر روشن دل اپنے مقام پر اور سپہ سالار قدرت شیر افگن کا جو مقام ہو وہ وہان ٹھہرے اِس صدا کا آنا تھا کہ افریق شاہ اُس درجہ مین آیا بذریعۂ نردبان کے اور خونخوار شاہ بھی اپنے درجہ مین وزیر اپنے درجہ مین اور شیر افگن اپنے درجہ مین جو یخانہ تھا وہ سامان میکشی سے آراستہ تھا مگر اُسمین کوئی نہ تھا اور جو آبدارخانہ تھا وہ بھی اپنے سامان سے درست تھا مگر اسمین بھی کوئی نہ تھا آفتاب نے برجلیس سے کہا تھا کہ تجکو جس چیز کی ضرورت ہو یا جو کوئی تجھ سے کوئی چیز طلب کرے تو تو یہ کرنا کہ جو آسمان تیرے تخت پر قائم ہوگا اُسکی طرف اشارہ کر کے کہنا کہ یا والد بزرگوار فلان شخص فلان چیز کی خواہش رکھتا ہی تیرے پاس آجائیگی یا جس بارگاہ مین تو بیٹھا ہو اور طلب کرے تو اُسوقت بھی بارگاہ کے سقف کی طرف دیکھکر وہی کلمہ کہنا اور جب تجکو ضرورت ہو اُسوقت یہ کارروائی کرنا مگر آہستہ سے تاکہ کوئی نہ واقف ہو یہ تعلیم کر دیا تھا بس جب خونخوار شاہ وغیرہ بھی سوار ہو چکے اُسوقت برجلیس نے آواز دی کہ اے خونخوار شاہ اب سب کو حکم دو کہ سوار ہون اور مرتاض شاہ سے کہو کہ وہ قلعہ مین جائے اور کوتوال کو حکم دو کہ وہ اپنا کام دیکھے ہم لوگون کے ساتھ بیرون شہر تک جانے کی ان لوگون کی کوئی ضرورت نہین ہی بس ہمکو پہونچا چکے اور سب بادشاہون کو حکم دو کہ وہ گرد تخت کے ہاتھیون سے اُتر کر مرکبون پر سوار ہو کر چلین اور جو لشکر خاص ہمارا ہی اُسکو حکم دو کہ وہ ہماری سواری کے ہمراہ با شمشیرہاے برہنہ ہون اور صداے خداوند آفتاب بلند کرین اور وہ جو اسی ہزار سوار ہین جنکو لباس نفیس سرکار بادولت سے ملے ہین وہ روبرو تخت کے رہین اور محافہاے ناموس درمیان لشکر مین بڑی نگہبانی کے ساتھ سواران لشکر گرد اُنکے بھی ہون یہ جو کہا خونخوار شاہ اور افریق شاہ نے سپہ سالارون کو طلب کر کے حکم سے آگاہ کیا مرتاض شاہ یہ حکم پا کر قلعہ مین مع سب سردارون کے گیا اور گنبد مین پہونچا ایک درجہ کو کھلا ہوا پایا باقی بیس درجہ بند تھے اسنے دربار اپنا آراستہ کیا برجلیس نے مرتاض شاہ سے کہدیا تھا کہ ایک درجہ تیرے بارگاہ کیلیے کھولا ہوگا باقی سب بند ہونگے ہان جب تجکو کسی امر کے خبر کرنے کی ضرورت ہو تو تو اُس درجہ سے اُٹھکر ہر درجہ کے دروازے پر جانا اور کہنا کہ مین حجاب قدرت کے قریب جاؤنگا فوراً دروازے کھل جایا کرینگے بس جب تو وہان جانا اور جو کچھ خبر کرنا ہو یا عرض اُسکو لکھکر اندر حجاب قدرت کے کھڑا رہنا تاوقتیکہ جواب نہ آئے وہانسے نہ آنا جب جواب خواہ زبانی خواہ تحریری ملجائے چلا آنا پھر اسی طور سے سب درجے بند ہو جائین گے یہی طریقہ ہمیشہ جاری رکھنا بس مرتاض شاہ نے آکر سب درجون کو بند پایا جو درجہ کھلا تھا اُسمین دربار کیا اُدھر کوتوال شہر اپنے پیادون کو اپنے ہمراہ لے جا کر اور سلام کر کے بندوبست کرنے لگا جو لوگ اہل شہر سے سڑک وغیرہ پر تھے اُنکو منع کیا اور کہا کہ سامنے سے ہٹ جاؤ کیونکہ سواری خداوند کی آتی ہی کوئی دب کر پائمال نہو جائے اور در دولت سے لیکر تا در شہر پناہ و بیرون شہر جہانتک سڑک بنی تھی اور اہل شہر کا مجمع تھا پہرہ پیادون کا مقرر کیا بس جب یہان برجلیس یہ حکم دے چکا اور اسی طور سے بندوبست ہو گیا تب برجلیس نے حکم دیا کہ جلوس سواری روانہ ہو نقیب صداے بادب باش دین بس یہ حکم دینا تھا کہ ڈنکا ہوا شاہی

لشکر کے پھریرے کھل گئے ایک کروڑ چار لاکھ بیس ہزار لشکر کے نشان بلند ہوئے اسی ہزار سوار
تلوارین برہنہ کرکے روبروے تخت برجلیس کے صف بستہ ہوئے اُنیس بیس ہزار گرد تخت باشمشیر برہنہ
چلے سب شاہان دیگر اتالیسم مرکبون پر سوار ہوکر ہمراہ ہوئے سپہ سالار لشکر اپنے اپنے مرتبون
سے چلے محافہاے ناموس کو قلب لشکر مین لیا اس تزک وحشم سے سواری برجلیس کی شہر سے روانہ
ہوئی عقب مین لشکر بیشمار قطار در قطار باجے بجتے ہوئے نقیب صدا دیتے ہوئے ڈنکے پر چوب
پڑتی ہوئی خداوند آفتاب کے جرکی صدا بلند تھی راوی بیان کرتا ہی کہ ایک آسمان نیلگون بالاے
لشکر محیط تھا اور سر پر برجلیس کے اُس آسمان مین ایک آفتاب پیدا تھا کہ اُسکی روشنی سب لشکر پر
پڑرہی تھی تمام لشکر کے علم طلائی تھے اور لشکر خاص کے علم بھی طلائی تھے مگر مرصع کار اور خود و زرہ لشکر
خاص کے طلائی تھے اور دیگر لشکر کے خود فولادی مگر ایسی صیقل کی ہوئی تھی کہ مثل آئینہ کے ضو دیتی
تھی نیزے بلند تھے تلوارین علم تھین ڈھالون کی گھٹا اُٹھی ہوئی تھی گرز دوش پر تھے پہلوانون کے بس
مرکبون کی باگین اُٹھائے ہوئے ہمراہ تھے وردیان زرق برق تھین نشانون کے پھریرے کارچوبی
تھے اُس آسمان سے صداے راگ ورنگ دیا خداوند کی آرہی تھی پھول برس رہے تھے خوشبوے
دماغ معطر ہوئے جاتے تھے ہواے سرد کے جھونکے آرہے تھے دلون کو بشاش کررہے تھے اور
دوسری صفت یہ تھی کہ آگے آگے لشکر کے سقے چھڑکاؤ کرتے جاتے تھے یہ طریقہ تھا کہ خود بخود سڑک
بنتی جاتی تھی اور اِدھر اُدھر سڑک کے نہر آب خوشگوار روان ہوتی جاتی تھی اور گرد نہر کے چمن بندی
ہوتی جاتی تھی یہ نیا طریقہ تھا کوس بھیہ بھرتا جاتا تھا سڑک سرخی کی تیار ہوتی جاتی تھی اُسپر سقے چھڑکاؤ
کرتے جاتے تھے نوبت باینجا رسید کہ سواری مثل باد بہاری کے شہر سے باہر آئی اور طرف صحرا کے
روانہ ہوئی یہ تو اُدھر سے بصد جاہ وحشم وشان وشوکت چلے آتے ہین یہ حکم ہی کہ جب لشکر ارزنگ
آجائے تو ٹھہر جانا کیونکہ اُسکو بھی ہمراہ لیچلنا ہی بس یہ تو جاتے ہین اُدھر ارزنگ کل لشکر کو ہمراہ لیے
ہوئے مع چترنگ اپنے بھائی کے اِسی انتظار مین لشکر کی صفین آراستہ کیے ہوئے کھڑا ہی کہ لشکر
برجلیس وسواری برجلیس آجائے تو اُسکے ہمراہ چلون کہ یکایک شہر آفتاب نما کی طرف سے ایک
نور پیدا ہوا اور یہ معلوم ہوا کہ ہزارون برقین چمک رہی ہین اور یہ معلوم ہوتا ہی کہ ہزارون شرارے
ہوا پر اُڑ رہے ہین ڈنکے کی صدا آرہی ہی سختنگان نے کہا کہ خبردار ہوجائیے برجلیس کی سواری آتی ہی
اور نقیبون کو حکم فرمائیے کہ وہ لشکر مین پکار دین کہ سب آمادہ کوچ ہوجائین تاکہ عرصہ نہو ارزنگ نے
بموجب کہنے سختنگان کے نقیبون کو حکم دیا بس نقیبون نے پکار دیا کہ سب خبردار ہوجائین اور آمادہ سفر
ہون برجلیس مع لشکر کے آتا ہی اب عرصہ نہین ہی یہ جو لشکر مین خبر ہوئی بس سب اہل لشکر اُسی طرف
متوجہ ہوئے ارزنگ وچترنگ وسختنگان مع سردارون کے متوجہ ہوا اب سب نے دیکھا کہ
سامنے سے نشانہاے طلائی نمایان ہوئے جب قریب پہونچے تو یہ نظر آیا کہ کوس بھیہ آگے آگے پھرتا
ہوا سڑک بنتی ہوئی دونون طرف سڑک کے نہر روان آب شفاف کی نہر کے برابر چمن گلہاے خوشبو کے
کھلے ہوئے خود بخود اُنپر طائران خوش الحان بیٹھے ہوئے چہچہہ زنی کرتے ہوئے گذرے یہ سامان دیکھ
ارزنگ وچترنگ وسختنگان وکل سردار وافسران سپاہ وکل اہل لشکر کے ہوش جاتے رہے اور
حیرت ہوئی سب چشم براہ ہوگئے نیا تماشہ نظر آیا کہ جو کبھی نہ دیکھا تھا کہ چمن خودبخود تیار ہوتے جاتے
ہین روبرو سے گذر گئے اب دیکھا کہ سقے ہزارون گلبدن کے پائجامے پہنے ہوئے سرخ بانات کے

اُسپر کارچوبی کام بنا ہوا پائجامہ گھٹنون تک لپیٹے ہوئے بادلے کی لنگیان باندھے ہوئے مشکین دوش
پر اُنکے ڈھالون پر فوارے چڑھے ہوئے مشکون مین بجائے پانی کے گلاب کیوڑہ بھرا ہوا کئی ہزار سقے
چھڑکاؤ کرتے ہوئے آتے ہین گرد و غبار کو بٹھاتے جاتے ہین جب زمین پر گلاب کیوڑہ گرتا ہو اُسکے
سبب سے خاک بیٹھتی ہو اور کچھ غبار بلند ہوتا ہو اُس سے ایسی خوشبو پیدا ہوتی ہو کہ تمام راہ تک جاتی
بس چھڑکاؤ کرتے ہوئے گذر گئے اُنکے عقب مین دس ہزار کئی سو ہاتھی قطار در قطار خرطوم مین زنجیرہاے
طلائی لپیٹی ہوئین مستکون پر آئینے طلائی چوکھٹون کے لگے ہوئے پیشانی رنگی ہوئی اُنپر لکھا ہوا کہ این نشان لشکر خداوند
آفتاب جھولین کارچوبی مخمل سرخ کی پڑی ہوئین فیلبان وردیان نئی نئی پہنے ہوئے وہ بھی سب
کارچوبی سینون پر تصویر آفتاب و برجیس بنی ہوئی اگریان سرون پر کجگ طلائی ہاتھون مین لیے
ہوئے بیٹھے ہین اُنکے عقب مین علمدار اُسی طور کی وردیان پہنے ہوئے چھڑ بغل مین دبائے ہوئے
پھریرے کھولے ہوئے ہین پھریرے سب سرخ ہین اُنپر زردوزی بنی ہوئی ہو تصویر آفتاب و برجیس
بنی ہوئی لطریف ان دونون کی تحریر ہو نشان طلائی ہین اور کچھ نشان اُنکے عقب مین مرصع ہین اُسپر یہ
تحریر ہو کہ این نشان لشکر خاص خداوند برابر چلے جاتے ہین اُنکے بعد ماہی مراتب کے ہاتھی اُسی طور سے
آراستہ تھے اور یہ بھی قریب چار پانچ ہزار کے تھے اُنکے بعد سانڈنیان باسامان مرصع و سانڈنی سوار
نادرکار وردیان زیب تن کیے ہوئے اُسپر بیٹھے تھے اب بعد اسکے ہاتھیون پر اور اشترون پر ڈنکے رکھے
ہوئے اُنپر چوب پڑتی ہوئی کہ اُنکی صدا سے صحرا گونجا جاتا تھا یہ بھی گذر گئے پھر اُنکے بعد کئی لاکھ مرکبان
ترکی و عراقی و عجمی باساز و یراق مرصع سائیس چوریان طلائی ہاتھون مین لیے ہوئے مگس رانی
کرتے ہوئے صف بصف چلے آتے ہین جب وہ بھی گذر گئے اُنکے عقب مین غول کے غول غٹ
کے غٹ خاص بردارون کے خاصگیان دوش پہ رکھے غلاف زردوزی اُنپر چڑھے ہوئے اور
وردیان کارچوبی پہنے ہوئے اُنکے بعد چوبدار عصاہاے طلائی لیے ہوئے وردیان پہنے ہوئے غٹ
کے غٹ گذر گئے اُنکے بعد یساول اُنکے ہاتھون مین عصاہاے مرصع کار وہ بھی کئی ہزار تھے سامنے
سے گذرے اب جو نظر کی تو دیکھا کہ نقرئی و گز دمی و گاؤ دمی و شتری دمامون کی صدا بلند تھی کہ جسکے
سبب سے گوش گردون کر ہوئے جاتے تھے صحرا گونج رہا تھا زمین ہل رہی تھی طائران صحرا صدا سے
نقارے سے پریشان ہو ہو کر آشیانون کی طرف جاتے تھے چرندے جھاڑیون اور جھنڈیون مین پوشیدہ
ہو گئے تھے درندے بھاگے جاتے تھے گھائیون مین پہاڑون پناہ گزین ہو گئے تھے جب یہ سب گذر چکے
تو سامنے سے پلٹنین و رسالہ نمودار ہوئے تلوارین حمایل نیزے بلند سپرین و تلوارین دوش پر گروہ گروہ
فوج کے غٹ مرکبون کے سم سے سم کنوتی سے کنوتی ملی ہوئی دوش بدوش چار آئینہ بند جلتہ پوش مرکبون
کی ٹاپون سے زمین ہل رہی تھی غبار بلند تھا جھنکار سے تلوارون کی کان پڑی صدا نہین سنائی دیتی
تھی سب کے سرون پر خود فولادی تھے غبار جو بلند ہوتا تھا اُسمین جو سنانین بلند تھین اور چمکتی تھین تو یہ
معلوم ہوتا تھا کہ برج خاکی کے اندر ستارے چمک رہے ہین دھوپ کی شعاع سے نشان اور خود
ایسے چمکتے تھے کہ جیسے آئینے نشانون کا یہ حال ہو کہ طلائی جو ہین اور عکس آفتاب جو پڑتا ہو تو یہ معلوم ہوتا
ہو کہ بالاے ہوا آگ لگی ہو اُسکے شعلے بلند ہین بس لاکھون سوار و پیدل رسالہ کے رسالہ سامنے سے
گذر گئے اُنمین باجے جنگی بجتے ہوئے ارزنگ وغیرہ نے دیکھا تھا کہ جب سے آمد لشکر کی شروع ہوئی
ہو اُس لشکر پر ایک نیلگون آسمان سا محیط ہو اُس سے برابر بارش نگ ہوتی جاتی ہو یہ لوگ جو جو یہ

یہ سامان دیکھتے تھے حیرت بالائے حیرت ہوتی تھی جب قریب بیس یا بائیس لاکھ کے لشکر گذر گیا سب نے دیکھا کہ تمام صحرا زمردی ہو گیا اور طلائی اب جو غور کر کے دیکھا تو آگے آگے اسی ہزار سوار دوش بدوش چار آئینہ بند چاہتہ پوش رکاب بر کاب سم سے سم مرکب کا ملا ہوا دم سے دم چلے آتے ہین اُنکے لباس زمردی تھے خود طلائی ہین اسلحہ مرصع ہین ناظرین کو اس امر کا خیال رہے کہ کل لشکر کے سینون پر تصویر آفتاب و برجلیس بنی ہوئی ہو اور گرد اُسکے تعریف اُسکی تحریر ہو اور نشان بھی آفتابی ہین لشکر کے بس اُنکے بعد دیکھا کہ قریب تیس لاکھ کے لشکر خود اُنکے طلائی تلوارین علم کیے ہوئے برہنہ اور ہزارون بادشاہ اور سرداران سپاہ اور سرداران بادشاہ و پہلوانان لشکر و سپہ سالار و کل افسران فوج موج بموج نقیبان خوش گلو صدائے ادب باش لگاتے ہوئے اور بہت سے ہاتھی اُس تخت کے روبرو زنجیر ہائے طلائی سے کسے ہوئے فیلبانان وردیان پہنے ہوئے اور اُس تخت پر ایک گنبد ایسا ضو دار بنا ہو کہ وسط کے درجہ پر نگاہ نہین کام کرتی ہو اُسپر موتیون کی چلمن پڑی ہو اُس سے نور ساطع و لامع ہو چتر اُس گنبد پر لگا ہوا ہو آفتاب کلس پر بنا ہوا ہو کہ اُس سے نور پیدا ہو صرف اسقدر محسوس ہوتا ہو کہ پیشانی پر اُس در کی تحریر ہو کہ این مقام خداوند برجلیس ایک پہلو کے در مین افریق شاہ کرسی پر بیٹھا ہوا ہو طرۂ پیغمبری کلاہ مین لگا ہوا ہے اور ایک طرف خونخوار شاہ ہو جس طرف افریق شاہ ہو اُسکے برابر کے درجہ مین مرد شیرافگن سپہ سالار لشکر خاص کرسی پر بیٹھا ہو طرۂ سپہ سالاری خود پر لگا ہو اور اُسکے برابر کے درجہ مین میخانہ ہو اُسکی پیشانی پر تحریر ہو این میخانہ خاص اور جدھر خونخوار شاہ ہو اُسکے برابر کے در مین وزیر اعظم روشن دل سندیل وزارت سر پر رکھے ہوئے ہو اور برابر اُسکے جو در ہو اُسمین آبدار خانہ ہو یہ کلمہ تحریر ہو کہ این آبدار خانہ خداوند اُنھین ہاتھیون کے گرد سب سردار ہین اور افسران سپاہ و پہلوانان لشکر و سپہ سالار فوج و شاہان ذیجاہ ہین اُنکے بعد تیس لاکھ سپاہ شمشیر برہنہ لیے کہ جنکے خود طلائی ہین اوپر ذکر ہو چکا ہو اور سر پر برجلیس کے یعنے کلس گنبد پر اُس آسمان نیلگون سے ایک آفتاب ظاہر ہو کہ اُسکا عکس جو گنبد پر پڑتا ہو وہ گنبد چمکتا ہو اور وہ گنبد ایک ڈال الماسی ہو اور ستون اُسکے زمردی ہین وہ جو آفتاب آسمان سے ظاہر ہو اُس سے اسقدر نور پیدا ہو کہ تمام لشکر پر اُسکا عکس پڑتا ہو اور سب مقام پر روشنی ہو یہ جو سمان دیکھا ارزنگ وغیرہ کو اسقدر حیرت ہوئی کہ مثل آئینہ حیران ہو کر رہگئے کل لشکر ارزنگ کو یہ بھی حیرت ہوئی اور خیال گیا کہ بڑا سامان ہو یہ جو کچھ دعوے کرے سب بجا ہو ہمنے ایسا سامان کسی کے ہمراہ نہین دیکھا جو کہ برجلیس کے ہمراہ ہو بس جب سواری برجلیس کی سامنے سے گذری ارزنگ وغیرہ نے دیکھا کہ ہزارون تلوارین برہنہ علم ہین اب جو دیکھا تو بہت سے محافہ طلائی ہین اور دو محافہ الماس نگار ہین اُن سب محافون کے گرد لشکر تلوارین برہنہ لیے ہوئے ہمراہ ہو کارچوبی پردے پڑے ہوئے ہین الماسی محافون پر موتیون کی جھالر لگی ہوئی مقیشی ڈوریان ہین کہار وردیان پہنے ہوئے ہین محافون کو دوش پر اُٹھائے ہوئے بڑے ساز و سامان سے اُن دونون محافون کے عقب مین ہزارون محافہ ہین ارزنگ نے پلٹ کر سختگان سے کہا کہ ناموس بھی ہمراہ ہو ملکہ بھی ضرور ہو گی یقین ہو کہین نہ کہین سامنا ہو جائے مین اُسپر عاشق ہون وہ بھی مجکو دیکھکر ضرور فریفتہ ہو گی سختگان نے جواب دیا کہ جی ہان آپ ایسے ہی تو خوبصورت ہین وہ چوکی پر لوٹا بھی نہ رکھائیگی عاشق ہونا کیسا اُسکی لونڈی بھی تو ادھر نہ رخ کریگی اُسکی خواصین کنیزین شاہزادیون پر فوق لیجاتی ہونگی اُنکے نزدیک کسی شاہزادے

یا نہین شاہزادے نے اُسکو اس آسانی سے اُٹھا لیا تھا کہ جیسے کوئی طفل صغیر کو اُٹھا لیتا ہے اور اسطور سے زمین پر مارا تھا کہ جیسے کوئی ادنا شی کو پھینک دیتا ہے کچھ معلوم بھی نہوا دیو خروس و دیو اسد عقب مین شاہزادے کے شمشیر زنی کرتے تھے اور حفاظت بھی کرتے جاتے تھے یہ حالت دیکھکر تعریف کرنے لگے شاہزادہ مکار کو قتل کرکے طرف اژدر پریزاد کے متوجہ ہوا اور جو سردار قریب تخت تھے اُنکو قتل کرکے قریب پہونچا اژدر نے دیکھا کہ طلسم کشا آگیا اور میرے اُسکے مقابلہ ہی بس تلوار سامنے رکھی ہوئی تھی جلدی اُٹھا کر وار کیا شاہزادے نے تھپکی دی تلوار ہیٹا پڑی بند دست پر ہاتھ ڈال دیا اور مروڑ کر کلائی تلوار چھین لی اور کمر زنجیر مین ہاتھ ڈال کر تخت پر سے اُٹھا لیا اور گرد سر چرخ دیا کہ تاج کہین موزے کہین اسلحہ سب کمر سے کھل کر گر پڑے کفار یہ حال دیکھکر کہ بادشاہ ہمارا گرفتار ہو گیا سب کفار سمٹ کر اُس مقام پر آکر لڑنے لگے یہان تلوار چلنے لگی شاہزادے نے اژدر پریزاد کو بائین ہاتھ پر بجائے سپر کے لیا اور دست راست سے شمشیر زنی کرنے لگے اُس مقام پر اسقدر کشت و خون ہوا کہ کثرت خون سے زمین پر کیچڑ ہو گئی اور خون بہہ کر ایکطرف کو روان ہوا بس اب جو کفار نے دیکھا کہ سوائے فرار کے قرار کا موقع نہین ہے اور یہی ہوا کہ ہزارون کے قدم اُٹھ گئے سپاہ گھونگھٹ کھا کر چلی جدھر جاتی ہے راہ فرار کی نہین پاتی ہے بس سب نے جھرمٹ کھا کر اور ایک مقام پر جم کر تلوار کی اور راہ پیدا کرکے شہر کیطرف کا رخ کیا اور فرار پر قرار لیا سچ کسی نے کہا ہے کہ تین چیزین بدون تین چیزون کے بیکار ہین ترکش بے تیر کیسہ بے فقیر لشکر بے میر بہت سچ کہا ہے کہانتک لشکر بے سردار مقابلہ کرے پہلے تو یہ شکست ہوئی کہ علم لشکر قلم ہوا علمدار لشکر مارا گیا نقارہ فوج بھی قلم ہوا اِدھر بادشاہ اسیر ہو گیا اب کیونکر میدان مین قیام کرین اور ثابت قدمی دکھائین بس فرار پر قرار لیا اہل اسلام اُنکے عقب مین اُنکو قتل کرتے ہوئے چلے پڑاؤ پر جا کر اُنھون نے قدرے دم لیا کہ وہان بھی یہ لوگ پہونچے اور قتل کرنا شروع کیا ایک آن واحد مین وہانسے بھی کفار بھاگے پڑاؤ اہل اسلام نے لوٹ لیا اور اُسکا تعاقب کیا شاہزادہ اُسیطور سے اژدر کو ہاتھ پر لیے ہوئے برابر شمشیر زنی کرتا چلا جاتا ہے ایک پہلو مین ایرج ہین دیو دینار رنگ عقب مین دیو دربان و دیو اسد و دیو خروس و عقاب پریزاد و حسان پریزاد و طوفان پریزاد و دیو غزال لڑتے چلے آتے ہین بس کفار جب در شہر پر پہونچے اُس مقام پر بھی کچھ دیر فروکش رہے اور تلوار کی مگر کیا ہوتا ہے مجبورانہ لڑتے ہوئے چلے جاتے ہین بس کفار داخل شہر ہوئے اُنکے عقب مین اہل اسلام ہین اب شہر و قلعہ مین ہر گلی و کوچہ مین تلوار چلنے لگی در و دیوار خون کے چھینٹون سے رنگین ہو گئے اہل شہر بھی قتل ہونے لگے غدر مچگیا بھاگڑ پڑ گئی غل مچگیا کہ طلسم کشا شہر مین داخل ہو گیا قتل عام کا حکم دیدیا ہے اہل شہر قتل ہو رہے ہین جو کہ بزدل تھے اُنھون نے دروازے بند کر لیے جو کہ ذرا بہادر تھے تلوارین لے لیکر مکانون سے باہر آئے لڑنے لگے نالیون سے شہر کی اسطور سے خون روان تھا کہ جیسے کثرت بارش مین پانی روان ہوتا ہے تین پہر یہان بھی تلوار چلی ہزارون اہل شہر قتل ہوئے آخر کو اہل شہر نے عاجز ہو کر دوہائی دی کہ طلسم کشا کی دوہائی ہے اب ہمکو امان ملے ہم اہل شہر ہین ہمنے اپنے کردار کی سزا پائی فرمایا کہ امان بشرط ایمان سب نے جواب دیا کہ ہمنے آپکا دین قبول کیا باطل پرستی ترک کی یہ جو سب نے کہا اور امان طلب کی بس شاہزادے و ملک ایرج نے ہاتھ روک لیا اُنکا ہاتھ کا روکنا تھا کہ سب نے ہاتھ روک لیا قتل و غارت سے اہل شہر و کفار نے نجات پائی بس اُسوقت کل سردار لشکر کفار حاضر خدمت ہوئے رکاب سعادت کو بوسہ دیا امیران شہر نے حاضر ہو کر شرف ملازمت حاصل کیا شاہزادہ دار العمارۂ شاہی مین تشریف لایا اُسوقت اژدر پریزاد کو دیو دربان کے حوالہ کیا اور فرمایا کہ اِسکو اپنی قید مین رکھو کل اِسکا دربار کیا جائیگا اور دیو دینار رنگ کو حکم دیا کہ تم تمام شہر کا بند و بست کرو تمام بتکدہ وغیرہ منہدم کرا دو ہر امیر شہر و رئیس شہر کے مکان پر پہرہ چوکی

کرو اور محلات شاہی پر اور شہر سے لاشین اہل اسلام کی اُٹھوا کر دفن کراؤ اور کفار کی لاشون کو صحرا مین ڈلوادو اور شہر کو خون وغیرہ کے آلائش سے صاف و پاک کرو اور منادی کرادو کہ تم سب کو اس شرط سے امان ملی ہو کہ دین اسلام قبول کرنا ہوگا کوئی آج سے ابلیس پرستی یا سامری پرستی نہ کرے ورنہ عتاب شاہی مین گرفتار ہوگا اور کل لشکر کفار کو جو کہ مجروح ہین اور جو کہ غیر مجروح ہین سب کو اُنکے افسرون کی سپردگی مین دو اور اُنپر پہرہ چوکی اپنے لشکر کا مقرر کرو اور خوب شہر کا بند و بست کرنا تاکہ غدر ہونے نہ پائے ورنہ تمکو عدم تعمیل حکم کی سزا دیجائیگی یہ حکم دے کر شاہزادہ مع ایرج نامدار و دیگر سردارون کے بیرون شہر آیا یہان دربان نے اژدر پریزاد کو غل و زنجیر مین اسیر کیا اور پہرہ وغیرہ مقرر کیا دیو مینا رنگ نے ہر مکان اور ہر محل شاہی و اہل شہر پہ پہرہ چوکی مقرر کیا کل لشکر کفار کو ایک مقام پہ جمع کر کے اپنے لشکر کی حراست مین کیا شہر کو لاشون اور خون سے صاف و پاک کیا کل کام بموجب حکم کے بجا لایا منادی سے شہر مین ندا کرادی بتکدے منہدم کرائے سب طرح کا بند و بست کر لیا یہان بیرون شہر سرداران لشکر نے یہ بند و بست کر لیا تھا کہ اُس مقام پہ سے کہ جہان لشکر اُترا ہوا تھا سب خیمے و بارگاہین اُکھڑوا کر اُس مقام پہ برپا کی تھین کہ جہان اژدر پریزاد کا لشکر فروکش تھا اور اُس مقام پر لشکر کا پڑاؤ بھی تھا اور کفار و اہل اسلام نے کشتون کا شمار بھی کر لیا تھا اور کفار کو ایک صحرا مین دور ڈلوادیا اور اہل اسلام کو دفن کروادیا اور مجروحان لشکر کو شفاخانہ مین روانہ کر دیا اُنکے ٹانکے وغیرہ لگائے گئے علاج ہونے لگا یہ سب بند و بست تو کر چکے تھے کہ شاہزادہ سہراب ثانی تشریف لائے داخل بارگاہ ہوئے سب سردار حاضر ہوئے شاہزادۂ عالی شان نے لشکر کو کمر کھولنے کا حکم دیا سب نے اپنے اپنے بستر پر آکر کمر کھولی سات شبانہ روز کے جاگے ہوئے تھے اور تھکے ہوئے تھے بھوکے اور پیاسے تھے کہ سات دن تک نہ کچھ کھایا تھا نہ پیا تھا سب نے کھانے کھائے اور بسترون پر آرام کیا یہان بارگاہ مین شاہزادے نے سردارون سے دریافت کیا کہ کچھ ثابت ہوا کہ کسقدر کفار داخل جہنم ہوئے اور کس قدر اہل اسلام درجۂ شہادت پہ فائز ہوئے اُنھون نے عرض کیا کہ شمار جو کیا گیا تو اسی ہزار اہل اسلام شہید ہوئے ہین اُن سب مقتولون کو دفن کرادیا اور بیس ہزار مجروح ہوئے تھے اُنکو شفاخانہ مین روانہ کر دیا ہو اور لشکر کفار کے آدمی دو لاکھ بیس ہزار قتل ہوئے اور زخمیون کا حساب نہین ہو کہ نہ معلوم کسقدر مجروح ہوئے اور بموجب حکم آپ کے کفار کی لاشین صحرا مین پھنکوا دی ہین یہ سنکے شاہزادے نے اُن سب کی کار پردازی کی بہت تعریف کی اور بارگاہ سے اُٹھکر خیمۂ خاص مین آئے خاصہ نوش فرما کر آرام کیا پوشاک وغیرہ بھی بدل چکے تھے وہ شب بسر ہوئی صبح کو سب خواب راحت سے بیدار ہوئے اور پوشاک درباری پہن کر حاضر ہوئے شاہزادہ و ایرج نامدار بعد الفراغ نماز سحر لباس سے آراستہ و پیراستہ ہو کر برآمد ہوئے سب کا مجرا و سلام ہوا بس سوار ہو کر اور سب سردارون کو ہمراہ لے کر طرف شہر کے روانہ ہوئے داخل شہر ہوئے دیکھا کہ تمام شہر آلائش خون وغیرہ سے پاک و صاف ہو بتکدے منہدم پڑے ہین ہر مقام پہ پہرہ چوکی ہو شاہزادہ شہر کی سیر کرتا ہوا دربار مین آیا دنگل شوکت پر متمکن ہوا یہان دیو مینا رنگ نے دربار بھی آراستہ کر رکھا تھا بس شاہزادے نے دربار کو طریقے سے آراستہ پایا سب سردار علیٰ قدر مراتب اپنے اپنے مقام پہ متمکن ہوئے تخت بر غاشیہ پڑا ہوا ایک سمت کو حسام پریزاد

وطوغان پریزاد وعقاب پریزاد اور دیگر پریزاد ایک طرف دیو اسد و دیو خرموس و دیو غزال و دیو
کلکال و دیو ہلاک و دیگر دیو و سردار بیٹھے ایک دنگل شوکت پر ایرج نامدار جلوہ فرما ہوے ایک پیشہزاد
سہراب ثانی دیو مینار رنگ سے آکر مجرا کیا شاہزادے نے بہت تعریف فرمائی اور دنگل مرحمت کیا کہ
دیو دربان حاضر ہوا مجرا بجالایا شاہزادے نے فرمایا کہ اژدر پریزاد و دیگر اسیرون کو بہت جلد حاضر کرو اور کل
سرداران کفار کو بس اسیوقت دیو دربان کل سردارون و اسیرون و اژدر پریزاد کو لیکر حاضر ہوا شاہزادے
نے علے قدر مراتب ہر ایک کی عزت کی اور روبرو بٹھایا اژدر کو کرسی مرحمت کی اژدر نے کل دربار کو آراستہ پایا
ایسا دربار تو اُسکے زمانہ مین کبھی نہ تھا جو اسوقت شان و شوکت ہے بس اژدر نے اور دیگر اسیرون و سرداران
نے حالت دربار دیکھکر بہت حیرت کی اور شاہزادے کی خلق و مروت کی اپنے دلمین بہت تعریفنا کی بس شاہزادے
نے اژدر پریزاد سے فرمایا کہ اے اژدر پریزاد اب تم دین اسلام کے قبول کرنے اور میری اطاعت کرنے
کے باب مین کیا کہتے ہو بہت جلد بیان کرو اگر دین اسلام نہ قبول کروگے میرے ہاتھ سے مارے جاؤ گے
بس جان لو کہ خدا وحدہٗ لاشریک ہے اُسکا کوئی شریک نہیں ہے وہ سب کا خالق ہے اُسنے سبکو پیدا کیا ہے کیا
شیطان کیا سامری کیا جمشید یہ سب اُسکے بندے ہین انھون نے بیکار دعوی خدائی کیا اور ہزارون بندونکو
کو گمراہ کیا اسکا حال انکو روز قیامت معلوم ہوگا اور اب بھی اُنکے جسم آتش دوزخ مین جلتے ہونگے اور شیطان
جسکو تم اپنا خدا کہتے ہو یہ قوم اجنہ سے تھا جبکہ اجنہ دنیا پر حاکم تھے اور انھون نے کفر و عناد پر کمر کسی تو خداوند
کریم نے ملائکہ آسمان کو زمین پر نازل فرمایا انھون نے اجنہ کو آکر قتل و غارت کیا اور کچھ کو جو کہ باقی رہے
اسیر کرکے لیگئے اُنمین یہ شیطان بھی تھا بس اسنے بالاے آسمان پرورش پائی اور اسقدر اسنے اطاعت و
فرمانبرداری کی کہ یہ بھی ملائکان مقرب سے ہوگیا عزازیل اسکو درگاہ باری سے خطاب ملا بس خداوند کریم
نے حضرت آدم کو خلق فرمایا سب فرشتون کو اُنکی اطاعت اور سجدہ کرنیکا حکم فرمایا سب حکم باری بجالائے مگر
اس شیطان نے سجدہ نہ کیا اور عذر کیا کہ مین آتشی اور یہ خاکی مین کیونکر سجدہ کرون بس اسپر عتاب الہی
نازل ہوا اور معتوب درگاہ ہوا بس جب سے یہ معتوب بارگاہ احدی ہے اسنے بعض بندون کو خدا کے
گمراہ کرکے بت پرستی کرائی بعض کو آتش پرستی کیطرف راغب کیا اسکا بہت بڑا قصہ ہے بعض سے اپنی
پرستش کرائی کہانتک بیان کیا جائے خلاصہ یہ کہ یہ سب دین باطل ہین سواے خداوند کریم کے کوئی
دوسرا خدا نہین ہے بس یہ فرماکر چند کلمے وحدانیت خدا مین اور چند کلمہ مذمت ادیان باطلہ مین زبان
سے فرمائے کہ سب کفار و اسیران کفار و اژدر پریزاد نے یہ کلمہ سنکے سر جھکا لیے اور کچھ رد نہ کرسکے اور
اژدر پریزاد فکر کرنے لگا کہ کیا جواب دون اور کیونکر اپنے دین کو ثابت کرون طلسم کشا نے تو ایسی تقریر
کی کہ جسکا رد ہونا غیر ممکن ہے سواے اطاعت و ترک مذہب کے راوی نے کہا ہے کہ یہ اژدر پریزاد کل سردار
و کل لشکر و اہل شہر سب خداپرست ہین کیونکہ اژدر کے بزرگ ہمیشہ سے اس ملک اژدریہ کے اور قلعہ طلسم
و کل طلسم کے حاکم رہے اور خداپرست رہے اژدر پریزاد اپنی ذات سے کافر ہوگیا تھا اور یہی امر
بانیان طلسم نے بربادی طلسم کے بارے مین بیان کیا تھا بلکہ تحریر کردیا تھا کہ جس زمانہ مین بادشاہ طلسم
کفر اختیار کریگا اور اہل طلسم کے دو فرقہ ہونگے ایک کافر اور ایک مسلمان اُسی زمانہ مین عمر طلسم تمام ہوگی اور طلسم کشا
آکر طلسم کو فتح کریگا بس یہ وہی زمانہ تھا کہ اژدر بہکانے سے اپنے وزیر کے کافر ہوگیا اور اسنے چاہا کہ کل اہل طلسم میرا
دین اختیار کرین بعضون نے اسکی پیروی کی اور بعض نے انحراف کیا بس اہل طلسم کے دو فرقے تھے کچھ مرحلون پے حاکم خداپرست
اور کچھ کافر جو کافر تھے وہ طلسم کشا و اہل اسلام کے ہاتھ سے قتل ہوے جو کہ کبھی مسلمان نہوئے تھے اور جو مسلمان تھے انھون نے اطاعت

بی اور جو کہ کافر تھے گر پسند نصیحت سے ایمان لانے واسطے تھے وہ زندہ بچے پس جب شاہزادے
نے اس طور سے تقریر کی اور کسی کو کچھ جواب نہ بن پڑا سوائے خاموشی کے ہر ایک نے اپنے دل میں
خیال کیا کہ طلسم کشا بہت درست فرماتے ہیں کہ سب دین باطل ہیں دین اسلام حق ہے پس دین اسلام
اختیار کرنا زیبا ہے اور ہم پہلے ہی سے مسلمان تھے اور ہمارے بزرگ سب مسلمان تھے اس مکار جادو
کے بہکانے سے ہم سب نے گمراہی اختیار کی وہ اپنی سزا کو پہونچا جس کسی کی موت ہاتھ سے طلسم کشا
کے تھی وہ قتل ہوا اگر آپکے طریقہ دل سے زنگ کفر سہراب ثانی کی آپکی تقریر نے دھو دیا ہے ہر ایک نے قصد کیا کہ خواہ
بادشاہ مسلمان ہو خواہ نہ ہو ہم ضرور دین اسلام قبول کر کے اپنے آبائی طریقہ کو اختیار کرینگے مگر اس
خیال سے ہر ایک خاموش رہا کہ دیکھیں بادشاہ کیا جواب دیتا ہے ادھر اژدر بہزاد نے بھی غور بہت
کی اور خیال کیا کہ سچ ہے دین اسلام سچا ہے اور سب ادیان کو باطل و مصنوع پایا اور خیال جو کیا تو بہت
پشیمان ہوا کہ تو نے بہت بری حرکت کی کہ اپنے آبائی دین کو جو ہزاروں برس سے چلا آتا تھا اور
کوئی بزرگ تیرا کافر نہ تھا تو نے کافر ہو کر برباد کیا اور مکار کے کہنے پر عمل کر کے اپنے میں سے اس شرف
کو دور کیا کہ اپنے بزرگ سب خدا پرست رہے اور ہر ایک انکی تعریف کرتا ہے اور تیری مذمت مکار
کے کہنے پر لگ کر اپنے کو قابل دار کیا بڑا دھوکا کھایا خیر ابھی کچھ نہیں گیا ہے توبہ کر لیتا جو طلسم کشا کہتا ہے
وہ بہت درست اور سچا ہے بس اے دل تو کس گمراہی میں ہے اسوقت میں ابلیس نے تیری کمک نہ کی
اگر خدا اتفاقاً ہماری مع خجستہ بدر نے مکار کی مدد کی وہ کس خرابی سے طلسم کشا کے ہاتھ سے قتل ہوا
اور تو گرفتار ہوا یہ کیسے خدا تھے بس اسی بات سے ثابت ہے کہ دین اسلام برحق ہے اور سب باطل
ہیں پس یہ جو دل میں سمجھایا اور کچھ روز قیامت کا خیال آیا ایسا خوف طاری ہوا کہ بند بند کانپنے لگا
آنکھوں سے آنسو جاری ہوئے ایسی شرم و حیا طاری ہوئی کہ سر کا اٹھانا اور سب سے آنکھیں چار
کرنا ناگوار ہوا یہ خیال کیا کہ بہت سے سردار اور حاکم مع جہات ایسے اس دربار میں ہیں کہ جو میرے بزرگوں کے
حال سے واقف ہیں اور بہت سے ایسے ہیں کہ جو کہ مسلمان رہے ہیں اور ان سب کا میں حاکم تھا
اسوقت اس حالت سے بیٹھا ہوں اور وہ عزت سے ہیں پس یہ میری گمراہی کی سزا ہے وہ مجھکو دیکھ کر
غیرت کرتے ہونگے کہ ہم ایک زمانہ میں اسکے محکوم تھے اور یہ ہم پر حاکم تھا اسوقت اسکی کیا حالت
ہے اسکے سب بزرگ خدا پرست رہے یہ کیا ہوا کہ یہ کافر ہو گیا یہی کیوجہ ہے کہ ان سے آنکھ چار کروں یہ
خیال کر رہا ہے اور خاموش ہے کہ شاہزادہ نے بعد کچھ دیر کے فرمایا کہ اے اژدر بہزاد تم نے کچھ
میری تقریر کا جواب نہ دیا آخر تمکو کیا منظور ہے جو منظور ہو بلا خوف و خطر بیان کرو یہ جو شاہزادہ نے
فرمایا تو اژدر نے ناچار ہو کر سر اٹھایا اور فلک کی طرف دیکھا اور سب حاضرین دربار کی طرف اور
آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو ٹپک پڑے شاہزادے نے جو یہ کیفیت دیکھی فرمایا کہ اے اژدر بہزاد
یہ تمہاری کیا حالت ہے کچھ بیان کرو اور شاہزادے کو اسکے حال پر رحم آگیا داروغہ زندان سے فرمایا کہ اژدر
کے جسم پر سے قید کو دور کرو اور سب اسیروں کو بھی رہا کرو یہ حکم سنا تھا کہ داروغہ زندان نے اژدر
بہزاد اور کل اسیروں کو رہا کر دیا یہ جو خلق و مروت اژدر نے دیکھی دوڑ کر قدموں کو بوسہ دیا اور
رونے لگا ادھر اور جو سب رہا ہوئے اپنے اپنے مقام پر سے اٹھ اٹھ کر دوڑے اور شاہزادے
کے قدم چومے اور دست بستہ کھڑے ہوئے شاہزادے نے اژدر بہزاد سے فرمایا کہ کچھ بیان تو
کرو کہ سبب گریہ کیا ہے تب اژدر نے بیان کیا کہ آپنے جو وحدانیت خدا کو بیان فرمایا اور روز

قیامت کو یاد دلایا اور سب مذہبون کی مذمت فرمائی مین نے جو خیال کیا تو آپ کا قول صادق پایا پس اپنی حالت پر روتا ہون کہ یہ تو نے کیا کیا تیرے خاندان مین کوئی کافر نہ ہوا تو کیون کافر ہوا تو بڑا بد نصیب ہی اور یہ خیال ہوا کہ سب حاضرین دربار جو کہ میرے خاندان کے حال سے واقف ہین اور یہ سب کسی زمانہ مین ملازم اور میرے ماتحت تھے اور میرے حکم کو مانتے تھے یا آج مین اُنکے روبرو اس حالت سے ہون یہ سب میری گمراہی اور سرکشی کا انجام ہی یہ لوگ کیا اپنے دل مین کہتے ہونگے کہ ایسے عالی خاندان نے یہ کیا طریقہ ایک مکار کے بہکانے سے اختیار کیا کہ جسکے سبب سے یہ ذلت ہوئی پس اس سبب سے میری یہ حالت ہوئی یا مین لائق نہین ہون کہ کسیکو منہ دکھا سکون پس مین نے لعنت کی ابلیس پرستی اور سامری پرستی پر اور اپنا آبائی طریقہ اختیار کیا مگر مجکو یہ اجازت مرحمت ہو کہ مین کسی طرف فقیر ہو کر نکل جاؤن اور یہ اپنا کالا منہ کسی کو نہ دکھاؤن جو کہ کسی قابل نہین ہی اور یہ شعر میرے اوپر صادق ہی واقعی صحبت بد کا ضرور اثر ہوتا ہی اور صحبت نیک کا بھی جیسا کہ شاعر نے کہا ہی شعر

پسر نوح با بدان بنشست — خاندان نبوتش گم شد
سگ اصحاب کہف روزی چند — پی نیکان گرفت مردم شد

پس وہ جو فخر و افتخار کا مقام تھا کہ زمانہ حضرت سلیمان سے آج تک میرے بزرگ خدا پرست رہے کوئی کافر نہ ہوا وہ میری اس گمراہی سے میرے خاندان سے جاتا رہا افسوس اب بسر کیونکر کرینگے پس یہی بہتر ہی کہ مین اپنا کالا منہ کر کے کسی طرف نکل جاؤن تاکہ مثل ہلال عید کے انگشت نما نہون شاہزادے وایرج نامدار نے یہ سماعت فرما کر فرمایا کہ ای اژدر پریزاد ہم تمسے بہت خوش ہوئے اور ہم تمکو ایسا نہین جانتے تھے کہ تم ایسے غیرت مند ہو پس یہ تقدیری امر ہین کوئی مقام رنج و افسوس نہین ہی تمہارا خود ہی قول ہی کہ صحبت بد کا یہ اثر تھا پس اب جو تمنے پھر اصلی دین کی طرف رجعت کی اور اپنے آبائی طریقہ کو اختیار کر لیا کوئی تمکو انگشت نما نہ کریگا بلکہ یہی کہیگا کہ ایک شیطان کے بہکانے سے اژدر پریزاد نے ایسی گمراہی اختیار کی تھی آخر کو اپنے طریقے پر آ گئے اژدر پریزاد یہ کیا مشکل امر ہی کہ اسمین اپنا منہ دکھانا یا ہی خیال تو کرو کہ حضرت آدم نے کیسا دھوکا کھایا اور ترک اولیٰ کیا جسکے سبب سے وہ بہشت سے نکالے گئے پس ہماری تمہاری کیا اصل ہی کوئی رنج و الم نہین ہی پس اس خیال کو دل سے دور کرو کہ فقیری کرون یہ خیال تمہارا بالکل بیکار ہی اپنے ملک مین حکومت کرو یہ تاج و تخت تمکو مبارک ہو اور یہ سب تمہاری اُسی طور سے فرمانبرداری اور اطاعت کرینگے کہ جس طور سے کرتے تھے کوئی تمسے سرکشی نہ کریگا تم اطمینان رکھو یہ جو شاہزادے نے اژدر سے فرمایا اژدر نے جواب دیا کہ جو کچھ آپ نے فرمایا بہت درست و بجا ہی مگر میری ہمت گوارا نہین کرتی ہی کہ جس سے ایسی خطا سرزد ہوئی ہو وہ پھر تین حکومت کرون ایسی ذلت اُٹھا کر شاہزادے نے فرمایا کہ ای اژدر پریزاد بس جو ہم کہتے ہین اُسپر عمل کرو یہ جو شاہزادے نے فرمایا اژدر پریزاد نے سر جھکا کر عرض کیا کہ مرضی ہو جو ارشاد ہو مجکو حضور کے حکم سے کوئی عذر و انکار نہین ہی پس شاہزادے نے فرمایا کہ جاؤ تخت پر بیٹھو اژدر نے عرض کیا کہ یہ تاج اور تخت آپکو زیبندہ ہی فرمایا کہ ہم لوگ تاج بخش ہین تاج گیر نہین ہین تمہارا تخت و تاج تمکو مبارک رہے یہ فرما کر اور ہاتھ پکڑ کر تخت پر بٹھایا تاج سر پر رکھا اور سب سے کہا کہ نذرین دو سب نے اُٹھ اُٹھ کر نذرین پیش کین پس سب سرداران کو اژدر پریزاد نے علے قدر مراتب خلعت مرحمت فرمائی اور حکم دیا کہ منادی ندا کر دے شہر مین کہ اہل شہر آگاہ ہون کہ تمہارے بادشاہ نے پھر اپنا دین آبائی اختیار کیا پس سب اپنا دین قدیم اختیار کرین ورنہ مغضوب سرکار

ہو گئے اور کل لشکر سے پس منادی نے ندا کی اُسی دن کل اہل شہر نے اور کل اہل لشکر نے باطل
پرستی ترک کی اور دین اسلام قبول کیا مسجدین تعمیر ہونے لگین اذان کی صدا بلند ہوئی نقارہ
دین سلامی کی اکثیں بجنے لگین تو بین فیر ہونے لگین راوی نے بیان کیا ہی کہ اژدر پریزاد
کل سردار و کل اہل لشکر از سر صدق مسلمان ہوئے اُس طلسم مین کوئی مقام ایسا نہ تھا کہ وہان
کافر ہو ایسا سہراب ثانی نے ضلالت کفر کو اب تیغ اسلام سے پاک و صاف کیا جب سب آپ
اپنے مقام پر بیٹھ گئے اور دربار آراستہ ہو چکا شاہزادے نے سب اہل دربار سے کہا کہ تم لوگ بھی
آگاہ و خبردار ہو کہ جس طور سے تم لوگ ماتحت اژدر پریزاد کے مثل زمانہ سابق کے ہو دیکھو کسی
قسم کی سرکشی نہ کرنا نہ اطاعت مین سرتابی کرنا یہ تمہارا اُسی طور سے حاکم و مالک ہی ورنہ مین اگر سنونگا
تو صدمہ مجکو ہوگا اور مین ضرور اُس شخص کو سزا دونگا یہ خیال رہے کہ جسنے اژدر کے ساتھ سرکشی کی گویا میرے
ساتھ کی یہ جو شاہزادے نے کہا پس سب مرحلون کے حاکمون اور سب اہل دربار نے عرض کیا کہ
ہماری کیا مجال ہی جو ہم حکم سرکار کے خلاف عمل کرین پس جس طور سے ہم بادشاہ کے ماتحت تھے اُسی
طور سے اب بھی ہین اور رہینگے شاہزادے نے فرمایا کہ شاباش مرحبا یہ فرما کر شاہزادے نے اژدر پریزاد
سے کہا کہ ای اژدر پریزاد جلد قیدیان طلسم کو طلب کرو کہ وہ بیچارے ایک زمانے سے قید مین ہین معلوم
انکی کیا حالت ہی تاکہ مین انکو رہا کرون یہ حکم دینا تھا کہ اژدر نے اُسیوقت حکم دیا ایک پریزاد کو کہ
تو اُسیوقت داروغہ زندان بلقیس پریزاد کے پاس جا اور کہنا کہ طلسم کشا اور بادشاہ کا حکم ہی کہ بہت
جلد قیدیان طلسم کو لیکر حاضر ہو کوئی قیدی باقی نرہے پس وہ پریزاد فوراً روانہ ہوا یہان بلقیس پریزاد
اپنے مقام پر بیٹھا ہوا اپنے یارون سے کہ رہا تھا اُسکو سب حال کی خبر تھی کہ جو کچھ یہان واقعہ گذرا
تھا ابتدا سے آخر تک پس وہ کہ رہا تھا کہ کیا سبب ہی کہ ابھی تک میری طلبی نہین ہوئی کیا وجہ ہی
طلسم کشا ضرور قیدیان طلسم کو طلب فرمائیگا بلقیس پریزاد قبل سے مسلمان تھا مگر کیا کرے بخوف
طلسم کے ناچار تھا اور اپنے کو اُسنے پوشیدہ کیا تھا کہ مین مسلمان ہون بلکہ یہ ظاہر کیا تھا کہ یہ بھی کافر
ہی اُسکے دوست کہ رہے تھے کہ کیا جب تک کوئی تمھارے طلب کرنے کو نہ آئیگا تم اُسوقت تک
نہ جاؤگے اُسنے جواب دیا کہ نہین مین اب سامان جانے کا کرتا ہون یہ کہ رہا تھا کہ وہ پریزاد آکر
پہونچا حکم سے بادشاہ طلسم کشا کے آگاہ کیا پس اُسوقت بلقیس پریزاد اُٹھکر طرف زندانخانے کے
مع اپنے ملازمون کے روانہ ہوا یہان زندان خانہ مین سب مایوس اپنی رہائی سے بیٹھے ہوئے تھے
ان لوگون کو خبر بھی نہ تھی کہ وہان شہر و طلسم مین کیا گذر رہی ہی اب ان سب کو یقین تھا کہ اب تا بہ عمر
رہائی غیر ممکن ہی اور ہر ایک رستم ثانی و شہریار کا یگانہ تار بیٹھے ہوئے تھے شہریار اپنی حالت بیان کر رہے
تھے کہ بھائی صاحب مین نے جب شکار پر خبر پائی کہ مخمور فیل پیکر قلعہ قمر بخش پر لشکر کشی کرکے
آیا ہی مین فوراً وہان سے قلعہ پر آیا اور مخمور کو قتل کر کے سبکو بچایا پس شہریار نے اپنا آنا اور
مقابلہ کرنا و سہراب بن لندھور کا لشکر لیکر آنا اور حال ظاہر ہونا کہ آپ فقیر ہو کر اُس غصہ مین نکلگے
ہین اپنا سب کو اُس مقام پر تقسیم کرکے اور خود فقیر ہو کر نکلنا اپنے بعد سیارۂ ثانی کا فقیر ہو کر نکلنا اور زرین حصار پر
پہونچنا زرنگار شاہ و خورشید تاج گیر کو زیر کرکے اسد ثانی کو رہا کرنا اور اسد سے سب حال
صاحبقران ثانی کا معلوم ہونا اور اہل شہر زرین حصار و ورزد مال تاجدار کی خاطر و مدارات
کرنا اپنا اُس تکیہ پر آکر بیٹھنا اور دیو کا اُٹھا کر لانا ہوا روانہ ہونا اور اپنا اور دیو کا قید ساحرہ مین مبتلا

ہونا سیارہ ثانی کا عیاری کرکے پردۂ قاف مین آنا اور دیو کو قتل کرکے ادھر کو آنا اور عیاری کرکے آتش ساحرہ کو قتل کرنا اپنا رہا ہونا اپنا اور سیارہ ثانی کا طرف قلعہ یاقوت نگار کے روانہ ہونا وہان دیو ہامان کا قلعہ پر یورش کرنا شہر آشوب ثانی کا اسکو آگے روکنا اسکے ہاتھ سے مجروح ہونا اپنا عین وقت پر پہونچنا دیو ہامان سے مقابلہ کرنا اسکو زیر کرنا اسکا کر سے مسلمان ہونا اپنا ہمراہ اخضر پریزاد کے داخل شہر ہونا اور اخضر کا بجا لانا پیش آنا اپنا شہر آشوب کو فنون سپہ گری تعلیم کرنا اور بندھا خیمہ قرانی بھی بتانا دیو ہامان کا شنگار کے بہانے سے سرحد طلسم پر لانا اور دھوکے سے اسیر طلسم کرانا اور اپنا اسیر ہوکر بادشاہ طلسم کے پاس جانا اسکا حکم قید دینا سب بیان کیا رستم ثانی نے اپنی کل حالت ابتدا سے انتہا تک بیان کی شہریار نے اخضر پریزاد سے سن چکے تھے یہان بھی سنی پس رستم ثانی نے اپنی حالت بیان کرکے کہا کہ اے برادر اب رہائی کی امید نہین ہے کیونکہ کون ایسا ہے کہ اس طلسم کو فتح کریگا اور ہمکو رہا کریگا شہر آشوب سے یہ امید تھی وہ ابھی بچہ ہے ہان جب جوان ہوگا اسوقت شاید اسکو خیال آئے اور وہ طلسم اگر فتح کرے اے برادر مین نے تو اسکو اچھی طور سے دیکھا نہین اسوقت دیکھا کہ جب اسیر طلسم ہو چکا ہون وہ اس زمانے مین بہت کم سن تھا انشاء اللہ اب تو جوان ہوا ہوگا شہریار نے جواب دیا کہ جب مین آیا تھا تو وہ ماشاء اللہ ایسا تھا کہ مین نے اسکو فنون سپہ گری تعلیم کیے رستم ثانی نے جواب دیا کہ مین نے اسی خیال سے کہا کہ اے برادر اگر وہ آیا بھی کچھ زمانے کے بعد اور اسنے طلسم فتح بھی کیا تو ہمکو کیا ہم اس عرصہ مین یہ قید کی مصیبت اٹھاتے اٹھاتے مر جائینگے کہان تک تکلیف کی برداشت کرینگے شہریار نے جواب دیا کہ یہ جو کچھ اپنے ارشاد کیا بہت درست ہے مگر خداوند کریم کی ذات سے امید نیکی کی رکھنا ضرور ہے شاید وہ کوئی صورت غیب سے پیدا کرے رستم ثانی نے جواب دیا کہ یہ امر ضرور ہے یہ دونون صاحب باہم باتین کر رہے تھے کہ یکایک در زندان کشادہ ہوا اور داروغہ زندان اندر آیا رستم ثانی نے اسکو دیکھکر شہریار سے کہا کہ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی حکم تازہ ہم محبوسان بلا کی نسبت بادشاہ کا صادر ہوا ہے جو داروغہ زندان اندر آیا ہے ہر ایک قیدی داروغہ زندان کو دیکھکر حیران ہوا اثر کیا متحیر ہے ادھر داروغہ زندان نے پکار کر کہا کہ اے اسیران طلسم خوش ہو کہ تمہارے نصیب جاگ گئے اس قید بلا سے رہا ہونے کی صورت خداوند کریم نے نکالی چلو تم سب کو طلسم کشا نے اور بادشاہ طلسم نے کیا طلب کیا ہے ضرور رہا ہوگے طلسم کشا طلسم مین تشریف لایا تمام طلسم کو درہم برہم کیا بادشاہ طلسم کو اسیر کر لیا شہر پر قبضہ کر لیا جب بادشاہ نے اسکا دین قبول کیا پھر اسکو حکومت سلطنت عطا کی اب تم سب کی طلبی ہوئی ہے یہ سننا تھا کہ سب قیدی خوش ہو گئے مگر شہریار و رستم ثانی کو تو نہ خوشی ہوئی مگر صدمہ بھی ہوا اور کہا نہ معلوم طلسم کس نے فتح کیا معلوم ہوتا ہے بدیع الملک نے تو فتح کیا شاید اس ساحرہ کو قتل کرکے یہ کام کیا ہو جسکے ہمراہ اس دن زندان خانہ مین آئے تھے شہریار نے جواب دیا کہ یہ بات نہین ہے یہ کسی دوسرے نے فتح کیا ہے ایسا نہو کہ کسی دشمن نے فتح کیا ہو کہ اسکا احسان ہم پر ہو اور ہم اسکے رہا کیے ہوئے مشہور ہون رستم ثانی نے کہا جو کچھ ہے ظاہر ہو جائیگا یہان تو یہ باتین باہم ہو رہی تھین ادھر داروغہ زندان نے سب قیدیون کی زنجیرون کے سرے پکڑے اور آپ بھی زنجیرون کے سرے ہاتھ مین لیکر زندان خانہ سے باہر آیا یہ سب لوگ طوق و سلاسل مین گرفتار تھے ایک مدت کے بعد روشنی دیکھنا نصیب ہوئی ورنہ سوائے تاریکی کے اور کیا تھا داروغہ زندان ان سب کو اراکون پر ڈال کر در دولت پر حاضر ہوا

اور پہلے خود دربار مین گیا طلسم کشا اور ایرج نامدار و اشر در پریزاد کو جھککر مجرا کیا اور دست طلسم کشا پر
بوسہ دیا کہ بادشاہ نے فرمایا لاؤ قیدیان طلسم کو اُسنے عرض کیا کہ سب بیرون دربار حاضر ہین آزرد
نے کہا کہ جلد اندر لاؤ بس وہ باہر گیا اور سب کو لیکر حاضر ہوا جیسے ہی رستم ثانی اور شہریار اور دیگر قیدی
اس ایوان مین پہونچے اور دربار کی طرف دیکھا ایک دربار آراستہ پایا کہ کبھی کسی وقت مین اپنا
دربار ہوتا تھا اس دربار کو دیکھکر اپنا دربار یاد آیا دیکھا کہ ہزارون ہزار زنگاون ور کرسیون پر بیٹھے ہوئے ہین اور وہ بادشاہ
ہی کہ جنکے سامنے اسیر ہوکر آئے تھے کہ اب جو غور کرکے دیکھا تو ایک سمت کو تخت سے دیکھا
کہ ایک دنگل پر ایک جوان کم سن نوعمر جسکے سبزہ بھی ابھی تک آغاز نہین ہوا بڑی شان وشوکت سے دنگل پر
بیٹھا ہی اور اُسکے برابر اور ایک جوان ہی مگر اُسکی عمر زیادہ ہی چونکہ ابھی دور بہت تھے اس سبب
سے نہ پہچان سکے اور یہی سب قیدیون سے ابھی کہا جب قریب آئے تو رستم ثانی و شہریار غائبانہ
نے پہچانا کہ وہ جو جوان نوعمر ہی وہ تو سہراب ثانی میرا فرزند ہی اور وہ جو جوان زیادہ عمر کا ہی وہ
مدبر غالب مقدار ایرج نامدار ہین رستم ثانی نے شہریار سے کہا کہ تمنے پہچانا اُنھون نے کہا کہ جی ہان
ایک سہراب ثانی آپکا فرزند میرا جگر پیوند ہی ایک مدبر عالی وقار ہین نہین کہا کہ معلوم ہوا کہ انھین
دونون صاحبون مین سے کسی نے طلسم کو فتح کیا ہی خوب خداوند کریم نے احسان سے دست
راستون کے بچایا یہ باتین کرتے ہوئے ایوان مین آئے اُدھر سہراب ثانی و ایرج نامدار باہم
ہم کلام تھے اس طرف متوجہ نہ تھے جو قبل سے پہچانتے جیسے ہی کانون مین زنجیرون کی صدا پہونچی اور
یہ سب کے سب ایوان مین آبھی چکے ہین کہ ان دونون صاحبون نے سر اُٹھا کر دیکھا بس دونون
صاحبون نے بہ نگاہ اول ہی پہچان لیا کہ ان مین ایک رستم ثانی دوسرے شہریار مین باقی اور اسیران
طلسم ہین پہچاننا تھا کہ سہراب ثانی نے فوراً حکم دیا کہ حدادون کو طلب کرو اور کرسیان لاؤ کہ ان
سب قیدیون کی قید دور کیجائے کیا غضب ہی کہ مین تو اس شان وشوکت سے بیٹھا ہون اور میرے
روبرو میرے پدر و عم اسیر کھڑے ہون جلد حداد حاضر ہون یہ حکم دینا تھا کہ چند پریزاد دوڑ کر کرسیان
لائے اور برابر تخت کے بچھا دین اور چند پریزاد حداد کو بلانے کے لیے دوڑے کہ رستم ثانی و
شہریار نے سہراب ثانی و ایرج نامدار کی طرف دیکھکر کہا کہ کوئی ضرورت حداد کی نہین ہی ہم قید کو
توڑ ڈالین گے کیونکہ اب ہماری رہائی کا وقت آگیا یہ بھی کہا تھا بس کہکر ادھر جانہ مین آکر جو دونون صاحبون نے
ہرج لگایا اس قید آہنی کو مثل تار عنکبوت یا کچے دھاگے کے توڑ کر الگ پھینکدیا اور دوڑ کر
رستم ثانی نے اپنے فرزند کو لپٹ کے گلے سے لگایا اور شہریار ایرج نامدار کے قدمون سے
لپٹ گئے بس تلک ایرج نے شہریار کو گلے سے لگایا سرپر دست شفقت پھیرا اور کہا کہ بعد مدت کے تمسے
آپ سے ملاقات ہوئی گو ہم بھی اسی طلسم مین قید تھے اور تم بھی مگر یہ خوبی تقدیر تھی کہ جدا جدا تھے
اُدھر رستم ثانی نے خوب اپنے فرزند سہراب ثانی کو گلے لگالیا اور فتح طلسم کی مبارکباد دی پیشانی
وابرو پر بوسہ دیا سہراب ثانی نے باپ کے قدم چومے اور عرض کیا کہ آپ کے اقبال اور فضل
خداوند کارساز سے مین نے اس طلسم کو فتح کیا اور آپ لوگون کی زیارت سے مشرف ہوا
ورنہ میری بھی یہ لیاقت تھی کہ مین طلسم فتح کرتا بس رستم ثانی فرزند سے ملکر طرف باپ کے متوجہ ہوئے
جھک کر سلام کیا قدمون کو بوسہ دیا اُسکی سعادتمندی پر خیال کیا ایرج نامدار نے گلے سے لگایا اور
وہ ہی گلے اتنے بھی کے اُدھر شہریار نے دوڑ کر بھتیجے کو گلے سے لگایا پیار کیا سہراب ثانی

نے سلام کیا قدم بوسی حاصل کی شہریار نے فتح طلسم کی مبارکباد دی وہی کلمہ اسنے بھی سنے سہراب ثانی نے عرض کیا بعد اسکے اسیوقت حمام کرنے کو روانہ کیا انھون نے جاکر حمام کیا پوشاک بدل کر آئے سوائے ایرج کے سب اہل دربار نے تعظیم کی کیونکہ سب کو معلوم ہوا کہ انکے ایک والد بزرگوار طلسم کشا ہین اور ایک عم بزرگوار ہین پس وہ آکر کرسی پر بیٹھے یہان سہراب نے سب قیدیون کو رہا کر دیا حدادون نے قید کاٹ دی اسنے جو دریافت کیا تو کسی نے کہا کہ ہم تاجر تھے تجارت کو نکلے تھے اتفاق سے ایک صحرا مین پہونچے اُسکی آب وہوا اچھی معلوم ہوئی وہان قیام کیا دوسرے دن سیر کو چلے سرحد طلسم مین داخل ہوئے یکایک اسیر ہوگئے نہ معلوم ہمارا مال واسباب کیا ہوا اور کون عزیزون مین زندہ ہوا اور کون مرگیا بعض نے کہا کہ ہم وزیرزادے تھے شکار کو آئے تھے ہرن کے تعاقب مین مرکب ڈالا جب سرحد طلسم مین پہونچے بعض نے کہا کہ ہم شاہزادے ہین بعض نے کہا کہ ہم خود بادشاہ تھے کسی نے اپنا اسیر ہونا بسبب شکار کے بیان کیا کسی نے سبب بیان کیا وہ سب تین چار سو سے زیادہ تھے انمین پریزاد اور دیوزاد بھی تھے جب سبکا حال شاہزادہ سن چکا فرمایا کہ ہمنے تمکو رہا کیا تمھارا جہان جی چاہتے جاؤ کوئی مانع نہ ہوگا اُنھون نے عرض کیا کہ اب ہم کہان جائینگے ہمکو قید ہوئے مدت ہوئی نہ معلوم ہمارے عزیز زندہ ہین یا مرگئے مکانات وغیرہ ہین یا گرگئے ہمارے ملکون پر کس کس نے قبضہ کرلیا اور کون قابض ہوا پس اب ہم آپکے قدم نہ چھوڑینگے شاہزادے نے فرمایا تمکو اختیار ہے کوئی تمپر جبر نہین کیا جاتا ہے یہ فرماکر اُن سبکو حمام کرایا خلعت مرحمت فرمائے علی قدر مراتب دربار مین جگہ مرحمت کی جب سب بیٹھ گئے اور اس امر سے فراغت ہوئی کہ ایک مرتبہ اژدر پریزاد اُس مقام پر سے اُٹھا اور روبرو سہراب ثانی اور ایرج نامدار کے آیا اور عرض کیا کہ حضور نے میری حال پر بڑی عنایت فرمائی پھر مجکو بادشاہ کیا گو مین اس لائق نہ تھا مگر آپ کی عنایت سے ناچار ہوا پس میری تین باتین اور حضور قبول فرمائیے اور انکا بندوبست فرمائین بعید از غلام نوازی نہ ہوگا گو اسوقت بھی مین غلام ہون مگر بعد اسکے مین غلام بیدام ہونگا فرمایا کہ بیان کرو اُسنے عرض کیا کہ پہلی شرط اور بات یہ ہے کہ میری زوجہ آپکی لونڈی ناگن پری ہے وہ ایک مدت سے بالکل کور ہوگئی ہے کچھ دکھائی نہین دیتا ہے مین نے تمام زمانے کے علاج کیے اور جہان تک ممکن ہوا کوشش کی مگر روشنی نہ ہوئی خیال فرمائیے کہ مجکو تمام طلسم کا اختیار تھا دوسری یہ بھی قدرت تھی کہ جہان سے چاہون دوا ممکن کرون خواہ طلسم سے خواہ بیرون طلسم سے خواہ پردۂ دنیا پر سے پس جو جسنے کہا وہ علاج کیا گیا حتی کہ پردۂ دنیا پر سے حکیمان حاذق طلب کیے بذریعۂ دیو اور پریزاد کے اُنکا بھی علاج کیا مگر شفا نہ ہوئی کوئی درجہ مین نے فروگذاشت نہ کیا مگر صورت امید کسیطرح سے نہ نظر آئی اس وقت تک وہ اُسی صورت سے ہے مین رات دن اسی غم الم مین مبتلا رہتا ہون کہ اُسکے مجبور ہونے سے تمام راحتون مین میرے خلل ہے مگر تقدیر سے کوئی چارہ نہین ہے تھوڑے زمانہ کا ذکر ہے کہ ایک حکیم صاحب تشریف لائے تھے اُنھون سب کچھ کوشش کی مگر کچھ نہ ہوا تب اُنھون نے فرمایا کہ ای بادشاہ جبتک گل بصیرت نہ آئیگا ملکہ شفا نہ پائیگی اُسکا ملنا دشوار ہے مین نے کہا کہ آپ اُسکی شناخت اور نشان بتائیے مین منگا دونگا اگر وہ دنیا پر پیدا ہوا ہے تو ضرور ممکن ہو سکتا ہے خواہ یہان ملے خواہ پردۂ قاف مین خواہ پردۂ دنیا پر سب جگہ سے آسکتا ہے تب اُنھون نے فرمایا کہ اگر وہ آجائے اور اُسکی خوشبو ملکہ کے دماغ مین جائے پس یہ عارضہ دفع ہو جائے اور

کیا اچھی بات ہی کہ اگر اُسکا ثمر اور برگ بھی آجاے تو بالکل زوال مرض ہو جائے ثمر بلکہ نوش کرین اور برگ کا
عرق آنکھون مین ڈالا جائے اور خوشبوے گل سے دماغ کو معطر فرمائین تو بینائی عود کر آئے نور آنکھون مین
پیدا ہو مین نے کہا کہ کچھ اُسکا نشان و پتہ بھی ہی کہ وہ گل و ثمر کہان پیدا ہوتا ہی کہا کہ وہ بردۂ قاف مین
پیدا ہوتا ہی مین نے کتاب مین دیکھا ہی کہ سال بھر کے بعد ایک مرتبہ زمانہ بہار مین وہ ثمر و گل
ایک آدھ دن درخت مین لگا رہتا ہی بعد اُسکے خود بخود غائب ہو جاتا ہی اُس ثمر و گل کا درخت چشمۂ دریا
کے وسط مین ہوتا ہی نادرات زمانہ سے ہی حضرت سلیمان کے وقت مین ایک درخت یہ پیدا ہوا تھا
چونکہ اُنھون نے اُسکی بہت حفاظت کی اور بردۂ قاف مین کسی مقام پر کسی چشمہ مین اُسکو نصب کیا مگر
اُسکا حال آج تک نہین معلوم ہی کہ کہان ہی پس اُسکا ملنا دشوار ہی تب مین نے کہا کہ اُسکی تلاش بیکار
ہی حکیم صاحب نے کہا کہ جی ہان مین نے کہا کہ حکیم صاحب اُسکے استعمال کا کیا طریقہ ہی جواب دیا کہ کیا
طریقہ عرض کرون برگ کا عرق آنکھون مین ڈالا جاتا ہی اور ثمر کھلایا جاتا ہی پھول سونگھایا جاتا ہی مین نے کہا کہ اور کچھ چیز
بھی اُسکے ہمراہ ہوتی ہی جواب دیا کہ کوئی چیز نہین ہوتی ہی تب مین نے اُسکی صورت دریافت کی اُنھون نے
جواب دیا کہ ایک درخت چھوٹا سا ہوتا ہی کہ پانی پر قائم ہوتا ہی اُسکو شجرۃ البصارت کہتے ہین اور اُسکے برگ
بالکل مشابہ آنکھ کے ہوتے ہین اور اُسکا ثمر برابر بادام کے ہوتا ہی بعینہ بادام معلوم ہوتا ہی رنگ اُسکا
سفید ہوتا ہی ثمر کو ثمرۃ الابصار کہتے ہین اور پھول بالکل مشابہ گل نرگس کے ہوتا ہی مگر رنگ اُسکا
دھانی ہوتا ہی دو پھول اُس درخت مین سال بھر کے بعد پیدا ہوتے ہین ایک ثمر ہو جاتا ہی اور ایک گل
رہتا ہی پس یہ شناخت اور پہچان ہی اور یہ تدبیر ہی اُسکے استعمال کی آپ اہل قاف کو اور اہل طلسم کو
جو کہ بزرگ اور سیاح ہون طلب فرمائیے اور اُنسے دریافت فرمائیے شاید کچھ نشان ملے ایسے دیو اور
پریزاد ہون جو کہ زمانہ حضرت سلیمان مین تھے اور اُنکو خدمت حضرت سلیمان مین بار تھا اُنسے یہ پتہ
چلیگا ورنہ غیر ممکن ہی مین یہ امر سُنکے مایوس ہو رہا دو چار دن کے بعد حکیم صاحب تشریف لیگئے مگر مجکو
اُسدن سے فکر تھی اور تلاش تھی جو دیو یا پریزاد یا جن تاجر یا غیر تاجر میرے دربار مین آتا تھا مین اُس
سے اِس امر کو دریافت کرتا تھا وہ حیران ہو کر جواب دیتا تھا کہ ہم اس نام سے بھی نہین واقف ہین
مین نے نجومیون کو ایک دن طلب کیا کچھ خیال آگیا کہ عمل نجوم کے ذریعہ سے شاید کچھ پتا چلے اور نشان
ملے گو قسمت نے راہ نیک بتائی اور میرے ذہن ناقص مین ایک تدبیر آئی مگر مقدر نے کمی کی وہ ہاتھ نہ آیا
ہان نشان تو ملگیا حضور اُن نجومیون مین ایک جن تھا کہ اُسکا بہت سن تھا اُسنے میری صورت
دیکھی اور قیافہ سے کچھ شناخت کیا اور بدون میرے سوال کے قرعہ پھینکا اور کچھ حساب کرکے
میری طرف دیکھکر کہا اگر فرمائیے تو مین آپکے سوال کا جواب دون گو آپنے مجھسے سوال
نہین فرمایا مین نے کہا کہ جواب دو اُسنے کہا کہ آپکو کسی درخت کی تلاش ہی گو آپکو پتہ و نشان
ملجائے مگر وہ آپکے ہاتھ نہ آئیگا آپکا اُس تک دسترس نہ ہوگا گو آپ بادشاہ طلسم ہین ہر طرح کا
اختیار رکھتے ہین مگر اُس چیز کے حاصل کرنے مین مجبور ہین اور رہینگے اُسکا لانے والا اور ہی شخص ہی
ابھی ایک زمانہ باقی ہی اور آپکو اِس غم و الم مین مبتلا رہنا ہی کہ میری زوجہ کی آنکھین روشن ہون
حضور وہ نجومی کو طلسم کا نہ تھا مین نے بذریعہ پریزادون کے زر کثیر صرف کرکے اُسکو بلایا تھا
جب اُسنے یہ کہا میرے دل کو یقین ہو گیا اور خیال کیا کہ ضرور یہ کامل ہی اُسکے کمال مین کوئی شبہہ
نہین ہی مین نے اُس سے کہا کہ اچھا مجکو نشان اُس چیز کا دو مین صرف اس بات پر کہ تم نشان دوگے

اپنے علم کے ذریعہ سے تمکو مالامال کردونگا ہاتھ آیا نہ آیا اُسکے ملنے کی کوشش کرنا میرا کام ہی مجکو وقت تک اُسکا پتا بھی نہ ملا ورنہ مین اب تک حاصل کرچکا ہوتا نشان ملجائے اگر بالاے آسمان ہوگا تو مین اُسکے حاصل کرنے کی کوشش کرونگا اور اگر زیر زمین ہوگا تو بھی اب میرا مقدر اور تقدیر میری زوجہ کی کہ سنے تب اُسنے کہا کہ نہ بالاے آسمان ہی نہ زیر زمین ہی اسی طلسم مین ہی مگر ملنا اُسکا دشوار ہی خیر مین عرض کرتا ہون آپ ہم لوگون سے ایک درخت کا پتا دریافت کرنا چاہتے ہین کہ جسکا نام شجر البصارت ہی اور اُسکے ثمر کا نام ثمر البصار ہی اور گل کا نام گل بصیرت ہی پس اُسکی یہ خاصیت ہی کہ جس نابینا کو اُسکا ثمر کھلایا جائے اور پھول سونگھایا جائے اور عرق اُسکے برگ کا آنکھ مین ڈالا جائے پس نور آنکھ عود کر آئے آنکھین مثل ستارے کے روشن ہوجاتی ہین آگو یہ ایک حکیم نے بتایا ہی اور یہ بھی کہا ہی کہ وہ درخت چشمہ مین پیدا ہوتا ہی اور بعد سال بھر کے زمانہ بہار مین ایک ثمر اور ایک گل درخت مین پیدا ہوتا ہی اُسکا یہ نام ہی اگر وہ گل و ثمر ہاتھ آئے تو نکہت پائے واقعی اُسنے سچ کہا ہی گو کتاب سے اُسنے یہ سب حال دریافت کرکے بتائے تھے اور یہ بھی کہدیا تھا کہ ملنا بہت دشوار ہی اور کہا تھا قاف مین ہوتا ہی پس آگاہ ہو جیے مین آپ کو اپنے علم کے ذریعہ سے بتلائے دیتا ہون اب اُس دن سے اُسکی تلاش مین بہت سرگردان رہے اور آج تک پتا نہین چلا گو وہ درخت اسی طلسم مین ہی مگر آپ کو نہین معلوم ہی آگاہ ہو جیے کہ اس طلسم مین ایک صحرا ہی اُسکا نام صحراے بے خزان ہی وہان ہمیشہ بہار رہتی ہی زمانہ خزان مین بھی وہ صحرا پر بہار رہتا ہی اُس صحرا مین ایک پہاڑ ہی بہت بلند اُس پہاڑ کے دامن مین ایک چشمہ ہی کہ اُسکا نام چشمۂ شجاعت ہی اس چشمہ کے پانی کی یہ خاصیت ہی کہ جو کوئی پانی پی لے اگر کیسا ہی کمزور ہو اُس سے قوی اور پر قوت ہو جائیگا کہ پھر اُسکو کوئی زیر نہ کر سکیگا اس چشمے کے وسط مین وہ درخت لگا ہی کہ جسکا نام شجرۃ البصارت ہی اُسی مین یہ گل و ثمر زمانہ بہار مین پیدا ہوتے ہین یہ چشمہ اور شجر جناب حضرت سلیمان کے زمانہ مین ظاہر ہوا تھا اور حضرت نے اس شجر کو اُس مقام پر وسط چشمہ مین اپنے ہاتھ سے بویا تھا چونکہ وہ بھی باخدا تھے وہ سب حال غیب سے آگاہ تھے پس شجر کے اثر و خاصیت سے واقف تھے اُنکو یہ بھی خیال ہوا کہ جو اس چشمہ کا پانی پی لیگا وہ بہت طاقت و قوت ہوگا پس ہر ایک خواہش کریگا اور پانی پی لیگا اُنھون نے ایک دیو کو اُس مقام پر مقرر کیا کہ جو کوئی ادھر آئے تو اُسکو قتل کرنا اور اس چشمہ تک نہ آنے دینا اور ایک طلسم اُس چشمہ پر اُنکے وزیر آصف بن برخیا نے بنا دیا اُس طلسم کا سب بند و بست اُس دیو کی حیات پر رکھا یہ طلسم ان حضرت نے بنایا تاکہ یہ دیو اس چشمہ کا پانی نہ پی لے تو پھر یہ ایسا قوی ہو جائے کہ تمام پردۂ قاف کو اپنی قوت سے مسخر کر لے اور کوئی اُسپر ظفر پانے ہو پس طلسم باندھ دیا اور اُس دیو کے ہلاک ہونے پر اُس طلسم کی شکست مقرر کی اور ایک طلسم ایسا باندھ دیا کہ وہ دیو ہمیشہ زندہ رہے اپنی قضا سے نہ مرے جب تک کہ کوئی اُسکو قتل نہ کرے اور ایک طلسم ایسا باندھا ہی کہ ہر ایک اُس صحرا مین جاکر ایسا کم قوت ہو جاتا ہی کہ وہ دیو اُسکو ہلاک کرتا ہی وہ دیو بھی قوی ہی پس جسکے ہاتھ سے اُس دیو کی قضا ہوگی وہ اس دیو کو قتل کریگا گو اُس دیو کی عمر بہت تھی اور ہی لہذا جو کوئی اُدھر جاتا ہی اُس دیو کے ہاتھ سے ہلاک ہوتا ہی ہان ایک زمانہ ایسا آئیگا کہ چند آدم زاد اس طلسم مین آکر قید ہونگے اور اُنکا ایک عزیز طلسم چہل حصار سلیمانی کو فتح کریگا اُسی زمانہ مین وہ دیو ایک آدم زاد کے ہاتھ سے مارا جائیگا اور طلسم چشمہ شکست ہوگا اُسی زمانہ مین اُس درخت مین ثمر و گل دونون ہونگے پس وہ ہی حاصل

دوسرا حاصل نہین کر سکتا ہی اور پھر وہ چشمہ معدوم ہو جائیگا اور خشک ہو جائیگا لہذا سوائے اُس شخص کے اِن اشیا کا ہاتھ آنا دشوار ہی تب مین نے اُس مرد کامل سے کہا کہ نہ معلوم وہ زمانہ کب آئے اور کون یہان کا بادشاہ ہو اُسنے جواب دیا کہ آپ کے عہد حکومت مین یہ طلسم فتح ہوگا اور چشمہ بھی ظاہر ہوگا اور آپ کی زوجہ بھی زندہ ہوگی یقین ہی کہ اُن آدم زادونکی کوشش سے آپ اپنی مراد بر کامیاب ہونگے مین نے کہا کہ تم اُس زمانہ کی قید کرو کہ کتنے عرصہ مین مین اپنی مراد بر کامیاب ہونگا اُسنے جواب دیا کہ مین اِسکی قید نہین کر سکتا ہون بس جو مجکو علم کی رو سے معلوم ہوا مین نے عرض کر دیا شاید ایسا نہ ہو اُسوقت میرے دربار مین بہت سے پریزاد تھے اور دیوزاد حاضر تھے انمین ایک پریزاد مسن تھا وہ اپنے مقام پر سے اُٹھکر میرے سامنے آیا اور عرض کیا کہ یہ جوان رمال صاحب نے بیان کیا ہی بہت درست ہی مین نے اِس واقعہ کو اپنے والد سے اسی طور سے سنا تھا اُنھون نے اپنے والد سے اور اُنھون نے اپنے باپ سے اِسی طور سے ایک دوسرے سے سنتا آیا ہی یہان تک کہ میری سات پشت سے اسی طور سے سلسلہ جاری ہی اور میرے جد اعلی اُس زمانہ مین خدمت حضرت مین موجود تھے جب یہ سب واقعہ گذرا اُن حضرت نے کسی سے یہ باتین ظاہر نہ کین تھین صرف یہ بندوبست کیا تھا وہ لوگ یہ خیال کر کے خاموش ہو رہے کہ جہان اور سب طلسم ہین یہ بھی ایک طلسم ہی بس آج ظاہر ہوا کہ یہ سبب تھا اور چشمہ ایسا ہی اور وہ شجر یہ خاصیت رکھتا ہی سر ہو اسمین فرق نہین ہی کہ چشمہ نہ ظاہر ہو اور شجر بھی نہ معلوم ہوا اور دیو پہرہ نہ دیتا ہو اور صحرائے سبز خزان ہو اب خاصیت چشمہ و شجر سے مین آگاہ نہین ہون جبکہ یہ سب امر درست ہین تو جو یہ کہتے ہین سب درست ہی جب مین نے یہ سنا اور اُسکے کلام سے نجومی کے کلام کی تصدیق ہوئی گو پہلے ہی مجکو اُسکے قول کا یقین ہو گیا تھا کہ بدون میرے سوال کیے ہوئے اُسنے سب بیان کر دیا اب اور یقین ہوا اُسکو تو مین نے زر کثیر دیکر رخصت کیا اُس دن سے اُس پھول کے حاصل کرنے کی کوشش کی بڑے بڑے قوی دیو و پریزاد وہان گئے اور اُس دیو کے ہاتھ سے کہ جسکا نام دیوار دیگ دیو خوار تھا ہلاک ہوئے مین خود لشکر لیکر گیا بے نیل مرام اپنی جان بچا کر بھاگا بہت لشکر کام آیا اگر مین فرار کر کے نہ آتا تو ہلاک ہو جاتا جب فصل بہار آئی تو مین نے ہزارون ساحر روانہ کیے وہ بھی مارے گئے سال بھر کا عرصہ ہوا ہی کہ یہ مکار جادو میرے پاس آیا اور اُسنے اقرار کیا کہ مین وہ ثمر و گل لادونگا مگر ایک شرط سے کہ آپ دین اسلام ترک کرین اور مجکو اپنا وزیر کرین پس ابکی جو موسم بہار آئیگا مین وہ اشیا آپکے ضرور اُس دیو کو قتل کر کے لادونگا خداوند مین تو رات دن اسی فکر مین مبتلا رہتا تھا اور سال بھر تک اِس امر کی تلاش کرتا تھا کہ کوئی ایسا شخص ملے کہ جو اُس دیو کو مار کر مجکو گل و ثمر لا دے کیونکہ مجکو اپنی زوجہ سے الفت بہت تھی مین جان و روح اُسکی پاتا تھا مجھسے یہ حال اُسکا دیکھا نہین جاتا تھا ورنہ اب دیکھا جاتا ہی بس جو کوئی اس امر کا اقرار کرتا تھا کہ مین اُس دیو کو قتل کر کے وہ اشیا ضرور لادونگا مین سال بھر تک خوب اُسکی خاطر اور مدارات کرتا تھا اور جب وہ زمانہ آتا تھا اُسکو روانہ کرتا تھا بس اُسکے ہلاکت کی خبر آتی تھی مین اُسدن سے دوسرے کی فکر کرتا تھا اسی فکر مین میری اوقات بسر ہوتی تھی مین نے سب کاروبار سلطنت ترک دیئے [illegible] نہ تھی بس اُسی حالت مین یہ مکار جادو آیا اور اُسنے یہ بیان کیا چونکہ میرے تو دل مین محبت زوجہ تھی اُسکے سبب سے مین اپنے ہوش و حواس مین نہ تھا اور یہی فکر تھی کہ کسی طور [illegible]

ہو جائے اگرچہ میری جان بھی کام آئے پس مین نے یہ بھی نہ خیال کیا اُس لگی مین کہ ایمان جاتا ہی اُسکے
کہنے پر عمل کیا پہلے اُسکو اپنا وزیر کیا اُسکے بعد اُسکا دین و مذہب اختیار کیا ابلیس پرست ہو گیا
اُسنے کہا کہ سب اہل طلسم کو بھی اسی مذہب مین لایئے مین نے سب اہل طلسم کو جمع کیا اور بہت کچھ تعریف ابلیس پرستی
اور سامری پرستی کی پس نصف طلسم سے زیادہ نے میرے کہنے پر عمل کیا اور نصف اہل طلسم اپنے قدیم مذہب
پر رہے مگر مجھپر ظاہر کیا کہ ہمنے ابلیس پرستی اختیار کر لی مگر وہ مسلمان ہے ای خداوند جب سے مین کافر
ہو گیا تھا اُلفت زن مین وہ ہر روز مجھکو امید دلایا کرتا تھا کہ وہ زمانہ آجائیگا مین جاکر آپکے حسب مراد
کام کرونگا اور گل و ثمر حاصل کرکے حاضر ہونگا خداوند پس اُسدن سے مین فصل بہار کا بھی
منتظر تھا چنانچہ جب سے مکار آیا تھا پہلا زمانہ آپکے آنے ہونے پر یہ آیا ہی جوکہ آج ہی اسی کا وہ اقرار
کرتا تھا حضور مکار جادو قوم آدم زاد سے تھا لیکن ساحر ہونے کے پردہ دنیا سے قاف مین آیا
اور یہان کے اہل طلسم سے رسم و راہ پیدا کرکے طلسم مین آیا اور میرے پاس آکر اُسنے یہ مکر کیا
ساحر کو بسبب سحر کے طلسم مین آنے کی ممانعت نہین ہی اور نہ طلسم اُسکو مانع ہوتا ہی ای خداوند مین
مکار نے یہ مکر مجھے کیا مجکو اُسکے قول پر اعتبار تھا لیکن آدم زاد ہونے کے مگر اب یقین ہو گیا کہ وہ مکار تھا
صرف گمراہ کرنے کے لیے اُسنے یہ جال پھیلایا تھا اور مجھکو اپنے دام مکر مین لاکر مع اہل طلسم کے گمراہ
کیا اُس سے بھی کچھ نہ ہوا خیر الغرض گذشت گذشت جب آپ نے مجکو زیر کیا اور آج مہربانی فرماکر
رہا کیا چونکہ جب مین دیو دربان کی قید مین تھا مین نے خیال کیا تھا کہ اگر طلسم کشا مجھے ایمان لانے کا
سوال کریگا تو مین یہ شرط پیش کرونگا کہ اگر اُس دیو کو آپ قتل کرکے اور وہ ثمر و گل لا دین اور میری
زوجہ کی آنکھین روشن ہو جائین تو مین ایمان لاؤن جب یہان آیا اور آپ خلق سے پیش آئے اور
آپنے وہ تقریر فرمائی اور مین جو آپنے کو خیال کیا تو سراسر مجبور رہنا چاہا یا اپنی حالت پر رو دیا پس آپکو
رحم آگیا اور مجکو رہا کر دیا پس مین یہ امر مناسب عرض کرتا نہ سمجھا اور اطاعت قبول کر لی چونکہ آپنے
ایسی مروت فرمائی پس میری عرض ہی کہ وہ پھول اور ثمر کسی تدبیر سے مجکو منگا دیجیے اور مجکو قول
بھی اُس منجم کا یاد آیا اور جسقدر اُسنے کہا تھا اُسکے بیان مین سر مو فرق نہ ہوا پس میری آرزو
پوری فرمائیے اور میری مراد برلائیے مین بندہ کہ جان نثار ہون یہ جو اژدر بیرزاد نے بیان کیا
ایرج نامدار و شہریار و سہراب ثانی و رستم ثانی نے سُنا ابھی انھین تے کسی نے
جواب نہ دیا تھا اور سب اہل دربار نے بھی سُنا سہراب ثانی نے قصد کیا تھا کہ کچھ جواب دین
کہ رستم ثانی اپنے دنگل پر سے اُٹھے اور فرمایا کہ تم اطمینان رکھو مین آج ہی جاکر اُس دیو کو
قتل کرکے گل و ثمر مع برگ سے تمکو لا دونگا اُسنے عرض کیا کہ مین اس امر کا خواستگار نہین ہون
حضور یا طلسم کشا یا اور کوئی عزیز طلسم کشا جائے اور اُس حرامزادے کے ہاتھ سے ہلاک ہو
خدا نخواستہ تاکہ سب مجکو الزام دین کہ دوستی کے پیرایہ مین دشمنی کی میرا یہ منشا ہی کہ کوئی تدبیر
ایسی فرمائی جائے کہ مین اپنی مراد پر کامیاب ہون سو حضور اس قصد سے باز رہین اور کوئی
تدبیر طلسم کشا فرمائین رستم ثانی نے جواب دیا کہ پس ہمنے قصد کر لیا تو بیکار نصیحت کرتا ہی جو
اوپر گیا منحصر ہی اگر تمام زمانہ ایک ہوگا اور منع کریگا تو اب ہم نہ مانینگے ہم لوگونکا یہ طریقہ ہی کہ جس امر کو
دل سے خیال کرتے اُسکے پورا کرنے پر کمر باندھ لی پس اُسکو بدون پورا کیے ہوئے باز نہین
رہتے ہین چاہے اُسمین جان رہے چاہے جان جاتی رہے کچھ پروا نہین ہی ہم لوگونکا عمل اُس

شعر بر سر ہر شیر سرسے نہ پیچم ز شمشیر طلب * ہرچہ آید بر سر من یا نصیب + دیگر با تن رسد یا جان
یا جان ز تن برآید + دست از طلب ندارم تا کار من برآید + ہم لوگ ہمیشہ سر کو ہتھیلی پر لیے رہتے
ہین اور دوسرے کے مطلب کے برلانے کی کوشش کرتے ہین ہمارے بزرگونکا بھی یہی طریقہ
تھا اور یہ قول تھا کہ ہمیشہ دوسرون کی حاجت روائی مین کوشش کرنا تاکہ خداوند کریم تمسے خوش
رہے بس یہ کام کیا ہے دیو کو قتل کرکے پھول کا حاصل کرنا اگر دریاے آتش ہوتا اور ہم قصد کرتے
تو ضرور طے کرتے دیو کشی تو ایک ہلو گونکا کھیل ہے ہمارے خاندان کے بچے اور طفل مکتب دیو کو
مثل پشہ کے خیال کرتے ہین تمھین خیال کرو کہ طلسم کشا جو کہ اسوقت تمھارے سامنے موجود ہے
اسکا کیا سن ہے جسقدر دیو قتل کیے اور تنہا جاکر طلسم کو فتح کر لیا یا نہین بس ہم لوگون نے جہان کسی
امر کا قصد کیا خداوند کریم کی طرف سے کمک ہوئی اور وہ کام ہو گیا تب طلب کرو دیو اور پریزاد کو
کہ وہ مجکو اُس مقام پر پہونچا دین کیونکہ تمنے بیان کیا ہے کہ اُس پھول اور ثمر کے پیدا ہونے کا ابھی
کا دن ہے اور زمانہ بہار بھی ہے کہین ایسا نہو کہ یہان عرصہ ہو اور یہ زمانہ گذر جاتے اژدر پریزاد
خاموش ہو رہا اور حکم دینے مین تامل کیا اور طرف سہراب ثانی و شہریار و ایرج نامدار کے دیکھا
اُن صاحبون نے فرمایا کہ جلد دیو طلب کرو کوئی تم خوف نہ کرو فضل خدا سے یہ سب کام پورا کرینگے
جو اُنھون نے کہا ہے ہمارے خاندان کا اور ہم لوگون کا یہی طریقہ ہے ہم منع نہین کر سکتے ہین یہ
ہمارا کہنا نہ مانینگے اگر ہم مین سے انکے قبل کوئی قصد کرتا ہم اسی طور سے خاموش رہتے اور منع نکرتے
جب یہ اپنے سنا بس نہ تو اژدر کو جرأت ہوئی کہ کچھ کہتا نہ دیگر اہل دربار کو بس اژدر نے حکم
دیا کہ جلد چند دیو و پریزاد تخت لیکر حاضر ہون یہ حکم دیکر خاموش ہو رہا اور رستم ثانی یہ کہکر دنگل پر
بیٹھ گئے کہ اور جو تمکو کہنا ہو وہ بیان کرو تمھاری اس شرط کو پورا کیے دیتا ہون اژدر پریزاد
اپنی حرکت پر کہ یہ تو نے کیا کیا بیکار اس جوان کی جان لی تو کاش یہ بیان کرتا تو نے تو اس
خیال سے بیان کیا کہ شاید طلسم کشا کوئی تدبیر کرے تو اس امر سے ناواقف تھا کہ یہ ہوگا
افسوس تیرے سر پر رستم ثانی پدر طلسم کشا کا خون ہوا تو اس خون مین عمر بھر مبتلا رہیگا اور اہل
دربار بھی الگ طعنہ زن ہونگے کہ اژدر پریزاد نے دوستی کی پردے مین دشمنی ادا کی اور
طلسم کشا کے والد کو قتل کرا دیا سب حال تجھے واقف تھا اور پھر بیان کیا اور مفت مین جان
لی اژدر تو یہ خیال کرکے اپنے دل مین نادم ہو رہا ہے اور اپنے اوپر ہزارون نفرین کر رہا ہے سر جھکائے
کھڑا ہے ادھر اہل دربار کا یہ رنگ ہے کہ سب نے باہم اشارون مین کہا کہ خیال تو کرو کہ کیا ہمت و
جرأت ہے کیون نہو جس خاندان کے کم سن لڑکے اکیلے آکر طلسم کو فتح کرین اُس خاندان کے
بزرگ کیون نہ ایسے بہادر ہون سب حال سن چکے ہین مگر اُسپر قصد مصمم کر دیا اژدر پریزاد
نے در پردہ عداوت ادا کی کیون ان لوگون کے روبرو یہ حال بیان کیا کیا ضرورت تھی یہ نہ
جاتے اور کوئی اُنمین سے جاتا یا طلسم کشا خود تشریف لیجاتے خیر جو ہوا سو ہوا اب خداوند کریم
اس شہریار کو اُس دیو کے ہاتھ سے بچائے اہل دربار تو باہم اشارے کر رہے ہین کہ سہراب
ثانی نے اژدر پریزاد سے کہا کہ تم خاموش کس سکوت مین کھڑے ہو کچھ رنج و غم نہ کرو سب
وہ خدا آسان کرنے والا ہے کوئی مقام فکر و تردد نہین ہے تمنے اپنا حق دوستی اور ملاقات کا ادا
کر دیا ہمکو کچھ خوف نہین ہے ہان اور جو کچھ آپکے دل مین ہو اُسکو بیان کرو اور جاکر تخت پر بیٹھو

ہمکو تمھارا یون کھڑا ہونا ناگوار ہی اژدر نے سر اُٹھا کر کہا کہ کیا عرض کرون خیر جو امر میرے مقدر مین تھا وہ ہوا دوسری عرض یہ ہی کہ میری عزت قبول فرمائیے سہراب ثانی نے جواب دیا کہ بسر و چشم مگر جب والد اس کام سے فراغت کرکے تشریف لائینگے جب اُسنے کہا کہ بہت خوب اور تیسری عرض یہ ہی کہ ایک دختر رکھتا ہون اُسکو کنیزی مین قبول فرمائیے یہ سنکے سہراب ثانی نے سر جھکا لیا اس سبب سے کہ باب دادا چچا بیٹھے ہوے ہین مین کیا جواب دون ایرج نامدار نے کہا کہ یہ عرض بھی تمھاری قبول ہی بس اژدر پریزاد سلام کرکے پھر تخت پر آکر بیٹھا راوی نے بیان کیا ہی کہ سب دیو پری اُسی طور سے اژدر پریزاد کے محکوم ہین تھوڑی دیر مین پھر شہر مین اُسی طور سے چہل پہل ہوگئی اُدھر امان کا چارچی نے چارچ دیا اُسوقت سب شہر آباد ہوگیا لوگ اپنے اپنے گھرون سے نکلے بازارین کھل گئین چوک آراستہ ہوگیا دین اسلام سب نے قبول کر لیا تھا ہر طرف گہما گہمی تھی یہ تو شہر کا حال تھا اب محلات کا حال سماعت فرمائیے کہ جب سے اژدر جادو نے سب اہل محلہ سے مع اپنی زوجہ اور دختر کے یہ کہا تھا کہ طلسم کشا نے طلسم کے ایک مرحلہ کو فتح کرکے طلسم کے اندر قدم رکھا ہی اب یہ طلسم تمام ہوگا اور بربادی طلسم کا زمانہ آگیا ہی عمر طلسم تمام ہوگئی ہی تو اُسکی زوجہ و دختر نے پوچھا تھا کہ اب کیا ہوگا اژدر پریزاد نے کہا تھا کہ جو طلسم کشا کی اطاعت کریگا وہ زندہ رہیگا اور جو نہ اطاعت کریگا مارا جائیگا تب اُنھون نے کہا تھا کہ آپ کا کیا قصد ہی جواب دیا تھا کہ مین تو یون اطاعت نہ کرونگا خواہ زندہ رہون خواہ قتل ہون مقابلہ کرونگا جب سے ایک محل مین طلاطم مچا ہوا تھا ہر ایک کو اپنی جان کی فکر تھی ہر روز اژدر پریزاد کی زوجہ و دختر حال دریافت کیا کرتی تھی وہ بیان کرتا تھا کہ ابھی کچھ حال نہین معلوم ہوا جب سب مرحلون کے فتح ہونے کی خبر ہوئی تھی اور لشکر بیرون طلسم آیا تھا تو سب حال بیان کر دیا تھا کہ یہ واقعہ گذرا اب مین مقابلہ کرنے جاتا ہون یہ طلاطم مچا ہوا تھا ہر ایک جو ابلیس پرستہ سامری پرست دعا بادشاہ کی فتح کی مانگتا تھا کہ وہان مقابلہ ہوا اور بادشاہ اسیر ہوگیا سہراب ثانی مع لشکر کے داخل شہر ہوئے شہر مین تلوار چلی اس سب حال کی خبر محل مین پہونچی اور زیادہ طلاطم ہوا جب امان کی خبر پہونچی تو کچھ حواس اہل محل کے درست ہوے ورنہ سب کو یہ خیال تھا کہ قتل ہوئے نوبت یہ پہونچی تھی کہ بہت سی ماما اس خوف سے کہ قتل کیے جائینگے طلسم کشا زندہ نہ رکھیگا وہان سے فرار کر گئین تھین جب پہرہ چوکی کے مقرر ہونے کی خبر پہونچی وہ واپس آگئین تھین اُسی شہر مین مگر ادھر اُدھر منتشر ہو گئی تھین اس خیال سے کہ ایسا نہو کہ طلسم کشا ہمکو بھی قتل کرے جب وہ ادھر کا قصد کریگا ہم یہان سے بھی فرار کر جائینگے جب امان کی خبر معلوم ہوئی تو محل مین سب آئین دوسرے دن بادشاہ کی اطاعت کرنے کی خبر پہونچی محل مین اور ایمان لانے کی اب تو سب کو بہت خوشی ہوئی کل اہل محل بدون آئے بادشاہ کے مسلمان ہوگئے جو پریان اُنمین بخوف جان کافر ہی ہوگئی تھیں اُنھون نے اُسوقت اپنے کو ظاہر کیا کہ ہم خوف سے ابلیس پرست ہوئے تھے ورنہ ہمنے اپنا دین ترک نہین کیا تھا اُنھون نے سب کو مسلمان کیا زوجہ اژدر پریزاد اور دختر اژدر پریزاد بھی مسلمان ہوئین وہ حالت اضطراب انتشار کی ہر طرف ہوئی شہر مین اُسی طور سے سب بند و بست ہوگیا کوئی خوف نہ رہا راوی نے بیان کیا ہی کہ اژدر پریزاد کے سوائے ایک دختر کے کوئی اولاد نہین ہی نہ کوئی اور لڑکا ہی نہ لڑکی یہی ایک لڑکی ہی جسکو اُسنے کہا ہی کہ آپ کنیزی مین قبول فرمائیے ایسی حسینہ اور جمیلہ ہی کہ اُسکا مثل و نظیر اس طلسم مین

کوئی نہین ہی سب پریان اُسکے حسن سے روبرو اور اُسکے سامنے اُسکی کنیزین معلوم ہوتی ہین رین اُسکا بہت
کم ہی عارض اُسکے مثل آفتاب ہے کہ ہین بہت خوبصورت ہی کیا تک تعریف کیجاے ادنی تعریف یہ ہی
کہ وہ ماہ طلسم مثل چراغ سلیمانی و زلیخاے طلسم مشہور ہی زبان قلم اُسکی تعریف مین قاصر ہی اُس بادشاہ
حسن وخوبی کا نام نایاب پری ہی پس اُسکے عقد کے لیے اژدر نے عرض کیا ہی اژدر اُسکو بہت عزیز
رکھتا ہی بس آہرم پر سب مطلب جب اژدر پریزاد یہ سب عرض کرکے تخت پر جاکر بیٹھا اور دیو اور
پریزاد بموجب حکم اژدر پریزاد تخت لیکر حاضر ہوے پس اژدر نے عرض کیا کہ یہ تخت حاضر ہی بس یہ جو رستم
ثانی نے سنا اپنے دنگل پر سے اٹھے اور سلاح وسنجوک سے آراستہ ہوے کمر ہمت باندھکر روبرو
ایرج نامدار کے آئے اور عرض کیا اجازت مرحمت ہو کہ مین جاکر دیو کو قتل کرکے اشاے
مطلوبہ بادشاہ طلسم حاصل کرون اور حاضر خدمت ہون ایرج نامدار نے گلے سے لگایا اور
فرمایا کہ جاؤ سپرد خداوند کریم کیا پس رستم ثانی نے سلام کیا اور یہ مصرعہ پڑھا مصرعہ جاتا ہون مین سفر کو ہمارا
سلام ہی + اُسکے بعد خود سہراب ثانی کو گلے سے لگایا پیشانی پر بوسہ دیا اور فرمایا کہ تم پریشان ہونا
اگر فضل خدا شامل حال ہی تو مین آتا ہون بامراد اُسنے جواب دیا کہ آپ تشریف لیجاین پھر شہریار
سے ملنے کے لیے اُسکے تخت کیطرف چلے شہریار و سہراب نے سلام لیا اژدر پریزاد وغیرہ تا بہ تخت
پہونچانے آئے جب یہ تخت پر بیٹھ چکے اور دیو تخت لیکر طرف آسمان کے روانہ ہوے سب نے
مجرا کیا یہ سب کا مجرا لیتے ہوئے روانہ ہوگئے اژدر نے دیو و پریزاد سے بہت تاکید سے کہدیا تھا
کہ رستم ثانی کو کسی قسم کی تکلیف نہو اور انکو اُس صحراے پیخزان مین پہونچا دو کہ جہان چشمہ شجاعت ہی
بس دیو تخت لیکر روانہ ہوئے پھر سب اگر ایوان مین بیٹھے راوی نے کہا ہی کہ جب اژدر پریزاد
نے سب واقعہ بیان کیا تھا اور ان شاہزادون نے سنا تھا ہر ایک نے اپنی طرف قصد کیا تھا کہ ہم
جائین مگر کسی نے ظاہر نہ کیا تھا بلکہ شہریار عالیوقار و ایرج نامدار کا قصد ہوا تھا کہ کھڑے ہو کر اپنے
قصد کو ظاہر کرین اُدھر سہراب نے بھی یہی قصد کیا تھا کہ رستم ثانی نے سبقت کی پھر کیونکر ہوتا کہ دوسرا
اپنے قصد کو ظاہر کرتا کیونکہ یہ طریقہ بھی خاندان صاحبقران کا ہی کہ جس کام کے پورا کرنے کو اولاد یا غیر سے
سب سے پہلے کوئی کھڑا ہو گیا پھر دوسرا اُسپر سبقت نہین کرتا ہی وہ حصہ اُسی کا ہی اس سبب سے پھر
اُنمین سے کسی نے اپنا قصد نہ ظاہر کیا ورنہ خلاف قانون صاحبقرانی ہوتا اور رنج کا پہلو نکلتا راوی
کہتا ہی کہ جب رستم ثانی اُس طرف کو روانہ ہو چکے اژدر پریزاد نے عرض کیا کہ اگر اجازت ہو تو مین
محل مین جاؤن کہ جب سے مین جنگ کے قصد سے شہر سے نکلا ہون مجکو کچھ حال محل کا نہین معلوم
نہ مین نے اپنی دختر کو دیکھا ہی سہراب ثانی نے فرمایا کہ بسم اللہ جاؤ پس اژدر پریزاد نے بحکم دیگر دربار
برخاست کیا کہ چند ایوان براے طلسم کشا و سرداران طلسم کشا آراستہ کیے جائین اور دربار برخاست
کیا داخل محل ہوا سرداران اژدر پریزاد دربار سے رخصت ہو ہو کر اپنے اپنے مقام پر آئے اپنے
عزیزون سے ملے سب اُنکو دیکھکر خوش ہوئے ادھر سہراب ثانی وغیرہ اپنے سردارون کو لیکر
بیرون شہر آئے اور اپنی بارگاہ مین بیٹھے کچھ دیر دربار کیا رستم ثانی کا ذکر رہا کہ خداوند کریم اُنکو
اس مہم پر فتح مند کرے اُسکے بعد دربار برخاست کیا خیمہ خاص مین جاکر آرام پذیر ہوئے شہریار
کے واسطے خیمہ الگ برپا کیا گیا وہ اُس خیمے مین گئے اور جو باقی اسیران طلسم تھے اور اُنکو شاہزادون
نے رہا کیا تھا اور وہ ہمراہ تھے اُنکے واسطے بھی خیمہ وغیرہ برپا ہوئے وہ اُن خیمون مین فروکش ہوئے

اپنے کمال کے سحر کر رہے ہین بس عشاق کا تخت سے گرنا تھا کہ لشکر اسلام مین ایک قہقہہ پڑا امیر اور
خفیف ہوا اٹھا اور کہا کہ او سہراب تونے غضب کیا کہ مجکو دوریا سے لشکر کے سامنے ذلیل کیا تو اب
میرے ہاتھ سے بچکر کہان جاتا ہے یہ کہکر اور مشت خاک اٹھا کر اسم سحر دم کرکے سہراب پر ماری کہ وہ خاک
ایک چادر خاکی بنکر سہراب پر آکر گری سہراب اسکے دفع کرنے مین مصروف ہوا کہ عشاق نے سحر کیا کہ
ایک ہوا چلی اور اس ہوا کے ساتھ صحرا سے ایسی خوشبو آئی کہ سہراب کا دماغ اس خوشبو سے معطر
ہو گیا اس خوشبو کا آنا تھا کہ کچھ سہراب کے حس وحرکت وحواس مین فرق ہوا زبان مین لکنت سی
ہوئی اول تو یہ اس غبار کو دفع کر رہا تھا کہ یہ واقعہ ہوا بس ادھر عشاق نے اس گنبد کی طرف دیکھا وہ
گردش سے ساکت ہوا اور شگاف ظاہر ہوا ایک پنجہ اس شگاف سے پیدا ہوا کہ سہراب کی کمر زنجیر پکڑ کر
اس گنبد مین لے گیا بس اب جو سہراب کو ہوش آیا اپنے کو اسیر پایا زبان پر تکلہ پایا اور کوکبہ وغیرہ کو بھی
اسیر دیکھا مگر معلوم ہوتا تھا کہ آگ کے اندر پڑا ہون اسقدر گرمی تھی اس گنبد مین کہ تمام اعضا جلے جاتے
تھے ادھر عشاق نے مبارز طلب کیا چند شاگرد سہراب نے اجازت لے کر مقابلہ کو آئے ذرا ذرا سے
عرصہ مین اسیر ہو گئے بس یہ حال دیکھ کر الطاف جادو اپنے تخت کو صف سے نکال کر خدمت بادشاہ
مین آیا بادشاہ اسلام وصاحبقران سے اجازت لے کر عشاق کے مقابلہ مین آیا عشاق نے کہا کہ مجھ
پر سحر کرنا تو بیکار ہے بس کیونکہ تم لوگ مانتے ہی نہین ہو کل تو نے بہت چرب زبانی اور سخت کلامی
کی اور بہت سے لشکر سمندر شاہ کے لوگ ہلاک کیے آج اسکا مزا ملا جاتا ہے الطاف نے کہا کہ جو تیرا
جی چاہے وہ کر مین موجود ہون یہ سننا تھا بس عشاق نے دستک دی کہ ایک سوار صحرا سے پیدا ہوا اسکے
سر پر ایک صندوق رکھا تھا عشاق نے الطاف سے کہا کہ تو ایسے ویسے سحر سے ہلاک نہ ہوگا تیرے
لیے کوئی عمدہ سحر کرنا چاہیے بس جب وہ سوار صندوق لیکر قریب عشاق کے آیا عشاق نے اس سوار سے
وہ صندوق لیا اور تخت پر رکھا الطاف جادو کھڑا ہوا دیکھ رہا ہے کہ عشاق نے وہ صندوق کھولا اور
اُسمین سے ایک گولہ اور ایک ڈبیہ نکالی اور پھر بند کرکے اس سوار کو دیا وہ سوار وہ صندوق لیکر جدھر سے
آیا تھا اسی طرف چلا گیا اب عشاق نے وہ گولہ اپنی ران مین نشتر دے کر اس خون سے لعل کیا اور
الطاف سے کہا کہ جب جانون جو تو اس سحر کو میرے رد کرے مین نے اسی سبب سے اور سحر نہین کیے
کہ بیکار ہین تو ساحر زبردست ہے الطاف نے جواب دیا کہ سحر کرین بڑی دیر سے کھڑا ہون نہ معلوم کیا
کر رہا ہے عشاق نے کہا کہ معلوم ہوا جاتا ہے بس یہ کہکر عشاق نے اس گولہ کو اپنے ہاتھ پر لیا اور سحر
کیا کہ اس گولہ سے یکایک ایک چاند پیدا ہوا وہ بالائے ہوا جا کر قائم ہوا اس چاند سے ایک چادر نور پیدا
ہوئی کہ وہ تمام تخت الطاف پر محیط ہوگئی اب یہ عالم ہوا کہ اس چادر نور نے طرف الطاف کے رخ
کیا اور ایک مرتبہ الطاف پر گری اسکا گرنا تھا کہ وہ چادر گرگراکر جلا یہان الطاف نے کیا تدبیر کی کہ
جیسے وہ چادر نور اس پر گری اسکے سامنے کانسہ مین خون رکھا تھا وہ اٹھا کر اس چادر پر مارا کہ ایک
شعلہ پیدا ہوا وہ چادر نور شعلہ ہوکر غائب ہوگئی رہا چاند جیسے قریب آیا اسنے کانسہ سامنے چاند کے کردیا
وہ چاند کانسہ مین گرکے شعلہ ہوکر اتر گیا اسکا اترنا تھا کہ پھر عشاق نے سحر کیا کہ اس گولہ سے ایک ضرب
ایک برق نکلی اور چاہا کہ گرے بجلی جیسے قریب الطاف پہونچی الطاف نے وہی کانسہ خون کا سامنے کیا
کہ وہ برق اس کانسہ کے قریب آکر غائب ہوگئی بس ایک مرتبہ عشاق نے وہ گولہ الطاف پر مارا
الطاف نے اس گولہ کو آتے ہوئے دیکھ کر دستک دی کہ یکایک صحرا سے ایک شیر پیدا ہوا سامنے الطاف

کے آیا الطاف نے کہا لینا اس گولہ کو بس اس شیر نے اس گولہ کو پکڑ لیا اور الطاف نے دستک دے کر اشارہ کیا شیر کو کہ عشاق کو کھالے بس وہ غراتا ہوا طرف عشاق کے چلا جیسے عشاق نے دیکھا کہ شیر آتا ہی بس ایک مرتبہ دستک دی کہ ایک سوار صحرا سے ظاہر ہوا کہا کہ مارے اس شیر کو اس سوار نے آتے ہی شیر کا مقابلہ کیا شیر نے پنجہ مارا اسنے خالی دے کر جو تلوار کا وار کیا شیر کے دو پرکالہ ہوئے شکم شیر سے ایک شعلہ نکلا کہ اسنے اس سوار کو ہلاک کیا بس اب الطاف نے وہ کاسہ خون اٹھا کر اور کچھ منہ پر پڑھ کر جو عشاق پر مارا وہ تمام خون شعلہ ہو کر عشاق پر آکر گرا اور کپڑون مین عشاق کے آگ لگ گئی اس حرکت سے الطاف کی عشاق کو بہت غصہ آیا اور ایک مرتبہ اس ڈبیہ کو کھولا جو کہ صندوق سے نکالی تھی اس مین سے ایک پھول نکالا گو خشک اور اس پر کچھ پڑھ کر الطاف پر مارا وہ پھول درمیان مین جا کر قائم ہوا اور تازہ ہو گیا اس سے خوشبو پیدا ہوئی کہ جس کے سبب سے دماغ الطاف معطر ہوا اور زبان مین لکنت حواسون مین ابتری ہاتھ پاؤن مین رعشہ اس حالتین بھی الطاف نے قصد کیا کہ اس سحر کو اسکے دفع کرون ادھر عشاق نے گنبد کی طرف اشارہ کیا وہ فوراً کھہرا اور شگاف ظاہر ہوا اور ایک ہاتھ پیدا ہوا کہ وہ الطاف جادو کو تخت پر سے اٹھا لے گیا اب جو الطاف کو ہوش ہوا اپنے کو اسیر بلا پایا مثل سہراب وغیرہ کے اسکے بھی زبان پر تکلہ تھا جب الطاف اس طور سے اسیر ہوا تو برادر الطاف مہربان نے نکل کر مقابلہ کیا وہ بھی اسیر ہوا اسکے بعد فرزند الطاف نے مقابلہ کیا وہ بھی اسیر ہوا اور چند الطاف کے عزیزون نے مقابلہ کیا اسیر ہوئے چونکہ ستارہ ان سب کا گردش مین ہی بس اب کی مرتبہ آئینہ اندام زوجہ آفاق شاہ کو تاب نہ رہی طاؤس سحر کو اڑا کر اور شوہر و بادشاہ اسلام و صاحبقران سے اجازت لے کر عشاق کے مقابلہ مین آئی عشاق تو اس سے جلا ہوا تھا جیسے یہ آئی بس ایک مرتبہ سحر کیا کہ برق چمک کر چلی اور عشاق نے برق کے سحر پر اکتفا نہ کی گولہ بھی اٹھا کر مارا بس آئینہ اندام نے برق و گولہ کو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھ کر جھولی سے آئینہ نکال کر سامنے کیا جیسے آئینہ کا عکس برق و گولہ پر پڑا دونون سرد ہو کر رہ گئے اور ایک برق آئینہ کی ضو کی چمک کر عشاق کی طرف چلی عشاق نے سپر سحر کو سر کی پناہ کیا جیسے برق قریب سپر آئی اس سپر سے دو پنجہ پیدا ہوئے برق کو پکڑ لیا یہان سے جو آئینہ اندام نے عکس ڈالا آئینہ کا تو سب پنجون مین آگ لگ گئی عشاق نے وہ سپر اٹھا کر پھینک دی اور بہت سے کاغذ کے پتلے تراشے ہوئے رکھے تھے بس ایک پر سحر کیا کہ وہ بصورت انسان ہو گیا اسکے ہاتھ مین تلوار دے کر کہا کہ یہ جو ساحرہ طاؤس پر سوار کھڑی ہے اسکو جا کر قتل کر وہ پتلہ چلا آئینہ اندام نے آئینہ کا عکس ڈالا کہ وہ مثل کاغذ کے جل گیا بس عشاق نے دوسرا پتلہ روانہ کیا وہ بھی جل گیا اب کی مرتبہ ماش کے آٹے کا پتلہ بنا کر اور سحر کر کے روانہ کیا بس آئینہ اندام نے کیا کیا کہ خود بھی ماش کے آٹے کی ایک پتلی بنائی اور اس پر سحر کیا جب وہ بصورت انسانی ہوئی اپنے سر کا بال توڑ کر کوڑا بنا کر اسکو دیا کہ مارے کوڑونکے اس پتلہ سے تلوار چھین لے اور اسکو ہلاک کر وہ پتلی جست کر کے قریب پتلہ آئی دونون غٹ پٹ ہو گئے وہ کوڑا مارنے لگی اسقدر کوڑے مارے کہ وہ پتلہ دہائی دینے لگا تب تو عشاق نے دیکھا کہ میرے پتلہ پر آئینہ اندام زوجہ آفاق کی پتلی غالب آئی سحر کیا کہ شعلہ زمین سے نکلا وہ پتلی جلنے لگی ملکہ نے جو دیکھا کہ عشاق نے سحر کر کے میری پتلی کو جلا دیا بس آئینہ کا عکس جو ڈالا وہ پتلہ جلنے لگا غرض دونون جل کر خاک ہو گئے اب عشاق نے اس ڈبیہ کو پھر کھولا جو کہ صندوق سے نکالی تھی اور ایک پتلی اس ڈبیہ سے نکالی جیسے ہی وہ سامنے آئی یا تو برابر پور انگشت کے تھی یا فوراً قد پیدا کر لیا عشاق سے کہا کہ کیا حکم ہوتا ہے عشاق نے کہا کہ یہ جو ساحرہ سامنے کھڑی ہے اسکے جھونٹے پکڑ کر میرے سامنے لے آ وہ چلی آئینہ اندام نے جو اسکو اپنی طرف آتے دیکھا دستک دی کہ ایک پتلی زمرد مین زمین سے پیدا ہوئی کہا کہ ملکہ کیا حکم ہے ملکہ نے کہا کہ یہ جو پتلی میری طرف آتی ہے اسکو پکڑ کر مار ڈال اور عشاق کو پکڑ لا بس وہ پتلی ملکہ کی پتلی عشاق کی سے لپٹ گئی کشتی ہونے لگی ملکہ کی پتلی غالب آئی اور اسکی پتلی

کو پکڑلیا اور قریب عشاق آکر دونون پاؤن پکڑکر چیر ڈالا اُسکو ہلاک کرکے طرف عشاق کے چلی ملکہ نے رو رو دیا جب قریب عشاق
پہونچی عشاق نے اُسکو دیکھکر غصہ مین تو بھرا ہوا تھا کہا کہ او نجس دور ہو میرے روبرو سے ورنہ ہلاک ہوگی نجس کا کہنا تھا کہ اُس
بتیابی نے بڑھکر ایک ایسا طمانچہ عشاق کے منھ پر مارا کہ تڑاقہ کی صدا آئی عشاق کا منھ پھر گیا بڑی شرمندگی ہوئی بس غصہ
آگیا ہاتھ بڑھاکر اُسکو پکڑ لیا اور چیر کر پھینکدیا ملکہ سے کہا کہ تو نے بڑی ذلت دی کہ تیرے سحر کی بتیابی نے طمانچہ مارا رہ تو جا
تو میرے ہاتھ سے جاتی کہان ہے یہ کہکر ایک صندوقچہ کھولا اور ایک آئینہ نکالا اُسکا عکس ملکہ پر ڈالا ملکہ نے بھی اپنا آئینہ اُسکے
آئینہ کے مقابل کیا دونون کا عکس جب باہم ملا یعنی وہ اُس مین نظر آیا اور یہ اُس مین تو ایک مرتبہ ایک غبار بلند ہوا
زمین سے اور ایک گنبد بنکر ملکہ پر گرا ملکہ اُس غبار کے دفع کرنے مین مصروف ہوئی کہ عشاق نے طرف گنبد کے دیکھا اور
اسی طور سے ساکت ہوا شگاف پیدا ہوا بس ایک زنجیر اُس گنبد سے چلی کہ وہ اُس غبار کے اندر گری ملکہ تو اُس غبار
کو دفع کر رہی تھی ادھر سے غافل تھی وہ زنجیر کمر مین پیچیدہ ہوئی اب ملکہ کو معلوم ہوا جب تک ملکہ اُسکا تدارک کرے
وہ ملکہ کو کھینچ کر گنبد مین لے گئی وہ دولت ملکہ کی ہے جو کہ الطافت وغیرہ کی ہوئی تھی اب ملکہ نے اپنے کو اسیر
پایا یہ جو خال منورہ جادو نے دیکھا بس خیال کہ کسکر طاؤس کو اڑاکر عشاق پر آپڑی ایسی بدحواس
ہوئی کہ کچھ خیال نہ کیا نہ کچھ سحر کیا آتے ہی تیغ کا وار کیا عشاق نے اُسکے وار کو رد کرکے جو سحر کیا منورہ اُس
سحر کو دفع کرنے لگی یعنی اس سحر مین مبتلا ہوگئی تھی بس اُس گنبد سے ایک ہاتھ نکلا الفور دیکھنے عشاق کے
منورہ کو اٹھا لے گیا یہ بھی اسیر ہوئی مثل الطافت وغیرہ کے بس اب آفاق کو تاب نہ رہی زردہ اور بھابخی
کے اسیر ہونے سے بس آفاق شاہ نے اپنا تخت اپنی صف سے نکالا اور مریخ وغیرہ سے ملکر روبرو بادشاہ کے حاضر ہوا
عرض کیا کہ غلام کو اجازت میدان ملے اس نابکار نے بہت سر اٹھایا ہے گو یہ امید نہین ہے کہ مین اس پر غالب آؤن
مگر شاید اقبال حضور سے اور فضل خداوند کریم سے اسکی موت میرے ہاتھ سے ہو کیونکہ اب مجھ سے یہ حالت لشکر
کی نہین دیکھی جاتی ہے بادشاہ نے فرمایا کہ بھئی آفاق شاہ تم نے دیکھا کہ جو اسکی مقابلہ کو گیا اسیر ہوگیا تم نہ جاؤ
اور کسی کو جانے دو آفاق شاہ نے عرض کیا کہ شاید حضور اس حقیر کو اس قابل نہین خیال فرماتے ہین جو مقابلہ
سے منع کرتے ہین فرمایا کہ نہین یہ امر نہین ہے بلکہ یہ خیال ہے کہ تم لوگ لشکر کی زینت ہو اگر تم نہ ہوگے تو
زینت جاتی رہے گی آفاق شاہ نے ہاتھ باندھکر عرض کیا کہ ہم تو غلامان سرکار سے ہین ہان زینت لشکر
آپ و صاحبقران و دیگر عزیزان صاحبقران ہین ہم تو جان نثار ہین ہمارا تو یہ فرض ہے کہ جہان تک ہو سکے
اپنی جان نثار کرین اور آپ لوگون پر آنچ نہ آنے دین اپنی زندگی بھر بس اب اجازت مرحمت فرمائیے کیونکہ
غلام کو دم بھر ٹھہرنا ناگوار ہے یہ جو آفاق شاہ نے عرض کیا بادشاہ نے فرمایا کہ بسم اللہ کرو جاؤ سپرد خدا کیا
بس آفاق شاہ بادشاہ سے رخصت لے کر خدمت صاحبقران مین حاضر ہوا اور عرض کیا کہ ظل اللہ نے
تو اجازت مرحمت فرمائی اب آپ بھی غلام کو آزاد فرمایئے تاکہ غلام جاکر اس گبر سے مقابلہ کرے اور اپنے دل کا
حوصلہ نکالے اگر افضال خدا اور اقبال حضور سے غالب آیا تو خیر ورنہ سورہ فاتحہ سے نہ فراموش فرمایئے گا
اور جہان تک ممکن ہو لاش اس غلام کی حاصل کرکے دفن فرمایئے گا صاحبقران نے جواب مین فرمایا کہ تم کیون
مقابلہ کو جاتے ہو اور کوئی جائے گا عرض کیا کہ اب غلام سے یہ حالت دیکھی نہین جاتی ہے کہ میرے سردار دین
سے خالی ہوئے اس زندگی سے تو مرنا بہتر ہے اور کچھ نہ فرمایئے اجازت مرحمت فرمایئے غلام کو ایک منٹ برابر
ایک سال کے معلوم ہوتا ہے صاحبقران نے ناچار ہوکر اجازت دی آفاق شاہ صاحبقران کو سلام رخصت
کرکے اور تخت سحر کو اڑاکر سامنے عشاق کے آیا اور پکارا کہ مین تیرا ہم نبرد آپہونچا عشاق نے آفاق شاہ کو
دیکھکر کہا کہ مین تو تیرا بڑے عرصہ سے متلاشی تھا مین خود مقابلہ کے لیے آنے کو طلب کرنے والا تھا کہ تو یہان آیا جلد سے

کچھ لطف مقابلہ کا ملے گا مگر یاد رکھ کہ مثل اُن سب کے تو بھی اسیر ہوگا آفاق شاہ نے جواب دیا کہ اگر تو مثل اُنہی
تھا تو مین تیرے سرکوبی کو موجود ہوا بس جو میرے مقدر مین ہوگا وہ پیش آئے گا الغرض بہادری یہ سنتا تھا کہ
عشاق نے ایک مرتبہ دستک دی کہ ایک ابر سیاہ رنگ صحرا سے اُٹھا اور وہ سر پر آفاق شاہ کے آکر سایہ فگن ہوا
اور اُس سے بارش تیر و تفنگ ہونے لگی اور برق گرنے لگی آفاق شاہ نے یہ دیکھ کر فوراً روئی تخت پر سے اُٹھائی اور
اُس روئی کو خون سے لعل کیا اور اُسکو اُس ابر کی طرف اُڑا دیا اور اسم سحر پڑھکر دستک دی دستک کا دینا تھا کہ یا تو
وہ روئی تھی یا ایک شعلہ جوالہ بن گئی اور اُس ابر کے قریب پہونچ کر اُس پر گری کہ وہ جلنے لگا دم بھر مین
وہ ابر سیاہ جلکر خاک ہو گیا اب جو دستک آفاق نے دی یا تو وہ شعلہ تھا یا ابر بن گیا اور عشاق کے سر پر آکر محیط
ہوا جیسے اُس ابر کا سایہ عشاق پر پڑا عشاق کے جسم مین لرزہ پیدا ہوا اور اُس ابر سے آتش کی بارش ہونے لگی بس عشاق
نے جو یہ واقعہ دیکھا فوراً سحر کیا ایک ابر سفید رنگ پیدا ہوا اور وہ آکر اُس ابر آتش بار پر محیط ہوا اور بارش ہونے لگی اور وہ ابر
سحر آفاق برطرف ہو گیا بس آفاق نے یہ دیکھ کر اشارہ کیا کہ ایک برق کوند کر گری کہ جس نے اُس ابر عشاق کو لخت لخت کر دیا
اور مٹا دیا بس عشاق نے کچھ پڑھکر دستک دی کہ تمام زمین کو زلزلہ سا ہوا اور شق ہونے لگی بس آفاق شاہ نے سحر کر کے
دستک دی زلزلہ موقوف ہو گیا بس عشاق نے سحر کیا کہ ایک چاند آسمان پر نکلا یہ نئی بات تھی کہ تھا تو چاند مگر گرمی اُسکی
روشنی مین ایسی تھی کہ آفاق شاہ کو یہ معلوم ہوا کہ مین جلا جاتا ہون آفاق نے سحر کیا کہ ایک عقرب پیدا ہوا اور اُسنے
قریب چاند کے پہونچکر ڈنک مارا کہ وہ چاند سیاہ ہو کر غائب ہو گیا عقرب جدھر سے آیا تھا اُسی طرف چلا گیا عشاق کا
جب یہ بھی سحر رد ہوا بس عشاق نے دستک دی کہ ایک سوار صحرا سے ظاہر ہوا اور ایک حبشی دونون قریب عشاق
کے آئے اور کہا کہ کیا حکم ہوتا ہے کہا کہ اس ساحر کو مار جو کہ تخت پر سوار ہے بس وہ دونون طرف آفاق کے چلے آفاق
نے جو اپنی طرف آتے ہوئے اُنکو دیکھا قریب بھی نہ آنے دیا دور ہی سے جو ابرو کا اشارہ کیا ایک برق کوند کر گری کہ دونون
جلکر خاک ہو گئے اُنکا جلنا تھا کہ عشاق نے سحر کیا کہ ایک غبار صحرا کی طرف سے پیدا ہوا اور اُس غبار سے ایک فیل
مست ظاہر ہوا کہ چارون گھنٹیان اُسکی بجتی ہوئین چلا آتا ہے بس عشاق نے اُسکو اشارہ کیا کہ لینا اسکو یہ
اشارہ کرنا تھا کہ وہ فیل مست خرطوم اُٹھا کر طرف آفاق شاہ کے چلا اور قریب پہونچکر قصد کیا کہ آفاق شاہ
کو تخت پر سے اُٹھا کر اور خرطوم مین لپیٹ کر زمین پر مارے کہ وہ نقش زمین ہو جائے جیسے فیل نے آفاق شاہ
پر حملہ کیا آفاق نے ایک مرتبہ چند دانہ آتش کے فیل پر مارے کہ وہ جلنے لگا بس آفاق شاہ نے کہا کہ اے عشاق
تو نے کئی حربہ مجھ پر کیے مین نے سب رد کیے اور مین نے کچھ کیے تو [illegible] اس وقت تک کوئی تو نے وہ سحر نہین
کیا کہ جو اُستادی اور کمال کا ہو تو کیسا پہلو نشین ساحری ہے ہر طرف لوگون نے تیری دھاک باندھ دی ہے ورنہ تو
کچھ نہین ہے تجھ سے تو لڑکے آج کل کے اچھے ہین یہ سننا تھا کہ عشاق کو غصہ آگیا اور سامنے تخت پر ایک صندوقچہ رکھا
تھا اُسکو کھولا اور ایک فولادی گولہ نکالا کہ جس پر ہزارون ٹیکے دیے ہوئے تھے اور ایک بچہ خوک تخت پر ذبح کیا ہوا
رکھا تھا اُسکا شکم چاک کیا اور اُسکا خون لیکر اس گولہ پر لگایا اور ایک کارد نکالی اور ایک ماش کے آٹے کا پتلا بنا
اُس پر سحر کیا کہ وہ بصورت انسانی ہو گیا اور سامنے عشاق کے کھڑا ہوا بس وہ کارد ہاتھ مین دی اور اُس گولہ
کو طرف آفاق کے اُٹھا کر پھینکا وہ گولہ قہقہہ کرتا ہوا چلا اس پتلہ کو اشارہ کیا کہ جب گولہ قریب آفاق پہونچے تو یہ
کارد اُس پر مارنا بس وہ پتلہ بھی مثل شرارہ کے چلا آفاق شاہ نے دیکھا کہ ایک گولہ اور پتلہ میری طرف آتا ہے
اُسنے دستک دی کہ زمین شق ہوئی اور ایک پتلہ پیدا ہوا آفاق نے کہا کہ لینا اس پتلہ کو وہ پتلہ لپک کر اس
پتلہ کے پاس آیا اور اُس سے لپٹ گیا دونون مین کشتی ہونے لگی جیسے گولہ قریب آفاق پہونچا آفاق نے
گولہ کی طرف اشارہ کیا کہ وہ گولہ درمیان سے شق ہوا اُسنے اپنے نزدیک سحر کو ٹوٹا پایا وہان گولہ کا شق ہونا تھا کہ

چمک ہوئی اور برق کوند کر چلی فوراً آفاق شاہ تخت پر سے کود کر غرق زمین ہو گیا وہ برق تخت پر گری تخت جلنے لگا کہ عشاق نے صدا دی کہ کام تمام کیا یہ صدا دینا تھا کہ آفاق شاہ زمین سے نکلا یہ کہتا ہوا کہ کس کا کام تمام کیا میں تیرا حریف موجود ہوں اُدھر وہ دونوں پتلے لڑ رہے ہیں یہ جو عشاق نے سُنا اور دیکھا کہ آفاق زمین سے نکلا اور یہ دیکھا کہ وہ دونوں ٹکڑے گولہ کے ہوا پر قائم ہیں جیسے آفاق زمین سے نکلا عشاق نے ایک ستارے کی طرف اشارہ کیا کہ وہ گر کر اور سبز پوش کی صورت ہو کر چلا جب تک وہ ٹکڑا قریب آفاق آئے آفاق نے پھر اشارہ کیا کہ وہ سبز پوش یعنی ٹکڑا گولہ کا شق ہوا اور ایک برق چمکی اور پتلہ سحر آفاق پر پڑی کہ وہ جلنے لگا آفاق نے جو یہ واقعہ دیکھا اُٹھا کر خاک جو پتلہ عشاق پر ماری اُس خاک نے بارزت آگ کا کام کیا وہ پتلہ بھی جلنے لگا اُدھر عشاق نے دوسرے ٹکڑے کو اشارہ کیا وہ اژدر بنکر ہوا پر سے زمین پر آیا اور طرف آفاق کے چلا آفاق نے آنے دیا جب وہ اژدر قریب آگیا بس دونوں جبڑوں میں ہاتھ ڈالا اسم سحر پڑھکر پھینکا اور دم کیا اور ڈالدیا کہ اسکے شعلوں نے آفاق پر اثر نہ کیا ہاتھ ڈالدیے اور شل کر پاس کے چیر کر پھینکدیا اُس اژدر کا مرنا تھا کہ اُسکے شکم سے ایک باز پیدا ہوا اُسنے بلند ہو کر صدائے ہیہات دی صدا کا دینا تھا کہ آفاق جھوما آفاق کا جھومنا تھا کہ تراقے سے زمین شق ہوئی اور اور ایک پتلہ پیدا ہوا اُسنے بلند ہو کر اُس باز کو پکڑ لیا اور سر پر آفاق کے لاکر ذبح کیا بس جب چند قطرے خون کے آفاق پر پڑے آفاق کی یہ حالت ہوئی کہ بیہوش ہو کر تخت پر رہ گیا اب عشاق نے اس پتلہ کو اشارہ کیا کہ لینا اسکو اور قتل کرنا وہ پتلہ وہی چھری لیکر جس سے باز کو ذبح کیا تھا آفاق پر چلا آفاق عالم سکوت میں بیخود بیٹھا ہی جیسے پتلہ آفاق کے قریب آیا اب پھر زمین بتراق سے شق ہوئی اور اس سے ایک پتلہ صندلی پوش پیدا ہوا اور اُسنے ڈانٹ کر کہا کہ کیا کرتا ہے دست خود را نگہدار یہ کہکر اور جست کرکے اس پتلہ کے قریب پہونچا اور ہاتھ اُسکا پکڑ لیا اور ایک طمانچہ اس زور سے مارا کہ منہ اُسکا پھر گیا اُسنے قصد کیا کہ وہ بھی طمانچہ مارے اُسنے چھری اُسکے ہاتھ سے چھین کر اُسکے جو ماری اُسکے شکم سے شعلہ نکلا کہ یہ اور وہ دونوں جلنے لگے یہ جو واقعہ عشاق نے دیکھا فوراً سحر کیا اور ایک پتلہ پیدا ہوا وہ بموجب اشارہ عشاق آفاق کی طرف چلا ابھی راہ میں تھا کہ ایک مرتبہ پھر زمین شق ہوئی اور ایک پتلہ پیدا ہوا اُسکے ہاتھ میں ایک پھول تھا اور دوسرے ہاتھ میں ایک نارنج اُس پتلہ نے وہ نارنج تو پتلہ عشاق پہ مارا اور وہ پھول لیکر قریب آفاق آیا اور سونگھایا بس پھول کا قریب دماغ جانا تھا کہ آفاق کو ہوش آگیا دیکھا کہ میرا پتلہ سحر مجھکو گل خوشبو سونگھا رہا ہے وہ نارنج جو قریب اُس پتلہ کے پہونچا جو کہ عشاق کا تھا اور اُسکے سینہ پر گرا وہ پتلا اُس نارنج کے ضرب سے ہلاک ہوا اور وہ نارنج ہوا پر قائم ہوا بس جب وہ پتلہ جو کہ نارنج لیکر آیا تھا آفاق کو ہوشیار کر چکا لپک کر اُس نارنج کے پاس آیا اور نارنج لیکر غرق زمین ہو گیا مع پھول اور نارنج کے بس آفاق نے اپنے حواس درست کرکے اپنے جیب میں ہاتھ ڈالا اور کہا کہ اے عشاق اب میں حربہ کرتا ہوں میری باری ہے یہ کہکر ایک بیضہ فولادی جوڑے سے نکالا اور اُسکو اسم سحر پڑھکر طرف عشاق کے پھینکا وہ گولہ ہو گیا اور مثل برق کے اُس میں چمک پیدا ہوئی ادھر چلا جیسے قریب پہونچا عشاق نے کارد کا اشارہ کیا وہ ٹوٹا اُسکا ٹوٹنا تھا کہ ہزاروں طائر برابر لعل کے اُس سے ظاہر ہوئے اور ایکمرتبہ سب عشاق پر گرے اور اُسکو نوچنا شروع کیا اب عشاق کی یہ نوبت ہے کہ رومال ہلا رہا ہے مگر وہ طائر اُسکو مہلت نہیں دیتے ہیں کہ وہ کچھ تدبیر کرے بہت پریشان ہو گیا یہ حال دیکھکر لشکر اسلام میں غلغلہ بلند ہوا بہت شرمندہ ہوا فوراً تخت پر سے کودا اور غرق زمین ہو گیا وہ طائر اسی طور سے اُڑ رہے ہیں بس تھوڑے عرصہ کے بعد جو نکلا یہ طائر پھر اسکی طرف چلے اُس نے جھولی جو کہ شانہ پر تھی اُس میں سے خاک نکالی اور ایک ذرہ اُس میں وہ خاک پھر کر طائروں کی طرف پھونکی بس وہ خاک شعلہ ہو کر اُس

ز سے نکلی اور طائر پر وہ شعلہ گرا طائر جلنے لگے ادھر آفاق شاہ نے تخت پر سے اُٹھا کر ایک گولہ عشاق پر مارا کہ وہ گولہ عشاق کے سینہ پر آکر پڑا اگر دوسرا ساحر ہوتا تو فنا ہو گیا تھا مگر اُسکو بھی اسقدر صدمہ پہونچا کہ وہ قلا بازی کھا کر گرا اور بیہوش ہو گیا اُدھر آفاق نے دستک دی کہ ایک سوار پیدا ہوا اُسکو آفاق نے اشارہ کیا کہ مار لے عشاق کو وہ مرکب اُٹھا کر چلا اُدھر برابر سے عشاق کے زمین شق ہوئی اور پتلی پیدا ہوئی اُسنے کچھ عشاق کو سونگھایا کہ عشاق کو ہوش آیا اپنے کو خاک پر پڑے ہوئے پایا بڑی خفت ہوئی اُس پتلی نے کہا کہ سوار سحر آفاق آپ کے ہلاک کرنے کو آتا ہے میرے تو سینہ میں اسقدر درد ہے کہ بولا نہیں جاتا ہے آفاق نے بڑے غضب کی ضرب لگائی میں ہی ایسا ساحر تھا جو بچ گیا دوسرا ہوتا ضرور ہلاک ہوتا یہ سنتا تھا کہ وہ پتلی غرق زمین ہو گئی اب سوار آفاق راہ میں ہے اور عشاق خاک پر بیٹھا ہوا ہے کہ وہ پتلی پھر ظاہر ہوئی اور کاسہ عشاق کے ہاتھ میں دیا بس عشاق اسکو منہ سے لگا گیا اُدھر وہ سوار قریب پہونچ گیا اُسنے قصد کیا کہ عشاق پر وار کروں کہ وہ پتلی اُس سے لپٹ گئی اُسنے ایک طمانچہ جو مارا وہ پتلی چرخ کھا کر زمین پر گری اسنے کہا کہ دور رہو دور رہو کا کہنا تھا کہ سوار کے مُنہ سے شعلہ نکلا اور اُس پتلی پر پڑا کہ وہ جلنے لگی اُدھر سوار نے بڑھکر عشاق پر وار کیا بس عشاق نے وہی کاسہ سوار پر کھینچ مارا کہ اُسکے سینہ پر آکر پڑا اور ایک شعلہ کاسہ سے نکلا کہ وہ سوار جلنے لگا بس عشاق اُس سوار کو جلا کر اپنے تخت پر سوار ہوا اور آفاق سے کہا کہ تو نے بڑا غضب کیا کہ مجھکو ہلاک کیا تھا اگر میں اسکا بندوبست قبل سے نہ کر چکا ہوتا تو تو نے میرا کام تمام کیا تھا اب تو میرے ہاتھ سے بچکر کہاں جاتا ہے لے یہ میرا حربہ رد کر یہ کہکر ایک بیضہ فولادی تخت پر سے اُٹھا کر آفاق کی طرف پھینکا آفاق نے خیال کیا دل میں کہ یہ قریب آلے تو اسکا تدارک کروں جب وہ بیضہ قریب آیا جب تک آفاق کچھ تدبیر کرے کہ وہ خود شق ہوا اور اُس سے غبار نکلا اور وہ غبار آفاق شاہ پر پڑا کہ پھر تڑاقہ ہوا اور وہ بیضہ پھر شق ہوا ایکمرتبہ دھواں نکلا اور اُس غبار و دھوئیں نے آفاق شاہ کو گھیر لیا چونکہ اہل اسلام کا ستارہ گردش میں تھا آفاق شاہ کیسی قدر غنودگی سے طاری ہوئے اُدھر فوراً عشاق نے گنبذ کی طرف اشارہ کیا گنبذ سالت ہوا اُس گنبذ سے ایک حبشی پیدا ہوا اور غبار میں گھس گیا جب تک تیلہ سحر آفاق آئے آئے اُس حبشی نے آفاق شاہ کو اسیر کر لیا اور لے کر اس گنبذ کی طرف بلند ہو گیا اُس حبشی کا آفاق شاہ کو لے کر بلند ہونا تھا کہ وہ غبار و دھواں جاتا رہا اور مثل ان سب کے آفاق شاہ کو بھی قید کیا آفاق شاہ کو جو ہوش آیا اپنے کو اسیر پایا اور سب کو بھی شکر خدا کیا یہاں عشاق نے مبارز طلب کیا ابھی کوئی لشکر اسلام سے نکلا نہ تھا کہ صحرا کی طرف سے گرد اُڑی اور جب وہ گرد فوراً قریب لشکر آکر شق ہوئی دونوں لشکروں نے دیکھا کہ دیوانہ بھوت و دیوانہ مجھوت مع چالیس ہزار دیوانوں کے چلے آتے ہیں سمندر شاہ نے خیال کیا کہ میری کمک کو آتے ہیں صاحبقران توانکو زیر کر چکے ہیں جلد اول میں انکا حال تحریر ہے ناظرین ملاحظہ فرما چکے ہیں کہ یہ اجازت لے کر گئے تھے کہ ہم اپنے ملک کو اسلام آباد کر آئیں جب سے اب آئے ہیں بس سب ملک کا بندوبست کر کے اُدھر کو روانہ ہوئے راہ میں خبر پائی کہ سمندر یہ برمقابلہ ہے بس فوراً دو منزلہ سہ منزلہ سفر کر کے اُس وقت آکر پہونچے ان دونوں نے دیکھا کہ دو لشکر صف آرا ہیں پہچان لیا کہ ایک لشکر صاحبقران کا ہے اور ایک سمندر شاہ کا بس ہرکاروں کو روانہ کیا کہ خبر تو لاؤ کہ یہ کون میدان میں تخت پر سوار کھڑا ہے انھوں نے دیکھا تھا کہ ایک شخص تخت پر سوار لشکر اسلام کیطرف مُنہ کیے کھڑا ہے اور اُسکے سر پر ایک گنبذ ہے ہرکاروں نے دریافت کر کے عرض کیا کہ عشاق نجم نشین استاد سمندر ہے اور صبح سے مقابلہ کر رہا ہے لشکر اسلام سے بہت سے ساحر اسیر کر لیے ہیں اور اب پھر مبارز طلب کر رہا ہے یہ سننا تھا کہ دونوں نے اپنے لشکر سے کہا کہ تم کو جاکر یہ ایک لشکر اسلام ہو ہم اسکو قتل کر کے آتے ہیں اور اُسی مقام سے مرکب اُٹھا دیے اور تلواریں نیام سے لے لیں للکارتے ہوئے چلے کہ تو ہمارے ہاتھ سے بچ کر

کہان جائیگا یہ واقعہ صاحبقران نے جو ملاحظہ فرمایا خود پکار کر کہا کہ کدھر جاتے ہو یہ ساحر ہے اور تم غیر ساحر تم اسکا کیا بناؤ گے انھون نے صاحبقران کی صدا سنکے پلٹ کر دیکھا اور مجرا تو کیا مگر اور کچھ جواب نہ دیا سیدھے اسی طرف چلے یہ دیوانے ہین جیسا کہ سنتے ہین جیسے کوئی ہلایا کرتا ہے چاہے منع کرے اب تو آتش دیوانگی نے جوش مارا صاحبقران پکار رہے ہین وہ دونون قریب عشناق پہونچ گئے عشناق تو حیران ہے کہ یہ بلا کدھر سے آئی ادھر سمندر شاہ نے سملاق سے کہا کہ یہ تو بیرے ہی گذار رکھے یہ شہ بیت لشکر اسلام کب ہوئے سملاق نے عرض کیا کہ آپ کو خیال نہین رہا ہر چند نویس سے ادیوان ان نے تحریر کیا تھا کہ جب کنارے دریائے سبز رنگ کے صنوبر شاہ نے صاحبقران کی دعوت کی تھی تو یہ دونون یہ خبر سنکے آئے تھے اور مقابلہ کیا تھا اسی زمانہ مین زیر ہوئے تھے اور شریک لشکر اسلام ہوئے تھے آپکو اسوقت خیال نہین ہے سمندر شاہ نے یہ سنکے کہا کہ ہان یاد آیا یہان تو یہ تقریر ہو رہی ہے ادھر ان دونون نے قریب عشناق پہونچکر ایک نے داہنی طرف سے اور دوسرے نے بائین طرف سے عشناق پر وار کیا دونون تلوارین برابر سے قلم ہوئین اور برابر سے چلین بس عشناق نے چند دانہ ماش کے اسکی طرف اور چند اسکی طرف مارے کہ یہ دونون بے حس و حرکت ہو کر رہ گئے اور گھوڑون پر سے گرنے لگے کہ عشناق نے اشارہ کیا گنبد کی طرف دو پنجہ پیدا ہوئے دونون کو اٹھا لے گئے اور قید کیا یہ حال ملاحظہ کر کر دیوانون نے قصد کیا تھا چونکہ لشکر اسلام مین پہونچ چکے تھے اور صف باندھ کر کھڑے ہو چلے تھے بس صاحبقران منتظر اسکے سبب خوف صاحبقران کے دانت نکال کر رہ گئے اب کوئی پہر بھر دن باقی ہے کہ عشناق نے پھر مبارز طلب کیا بس اسکا مبارز طلب کرنا تھا کہ مرتخ آفتاب عالم کے لشکر کے نشانون کو جلوہ ملا اور مرتخ آفتاب عالم اپنے تخت داراکر خدمت بادشاہ اسلام مین حاضر ہوا اور عرض کیا کہ اب غلام کا قصد ہے کہ جاکر اپنے سر کو قدم پر نثار کرون اب مجھ سے یہ جرأت اس کافر کی نہین دیکھی جاتی ہے کہ اسنے پرے کے پرے خالی کر دئیے یہ مین نہین عرض کرتا ہون کہ مین قتل کرونگا جبکہ آفاق شاہ وغیرہ اسکا کچھ نہ کر سکے جو کہ ساحران زبردست سے تھے تو مین کیا کر سکونگا ہان جان نثار کرونگا بادشاہ نے فرمایا کہ تم کو کیونکر اجازت دیجائے لشکر ساحران کے تم لوگ زینت و رونق ہو اور سردار ہو بدون تم لوگون کے وہ لشکر کیونکر قائم رہ سکتا ہے تمھارا جانا تو مناسب نہین ہے اب غیر ساحرون مین سے کوئی جاکر مقابلہ کرے گا اس امر کا یقین ہو گیا ہے کہ ہم سب کی قضا اسکے ہاتھ سے ہے اسی مقام پر لشکر کا خاتمہ ہونے والا تھا خیر تقدیر سے کیا چارہ ہے بس اب تم نہ جاؤ یہ لوگ مقابلہ کرین بعد انکے دیکھا جائیگا مرتخ نے عرض کیا کہ یہ غیر ممکن ہے کہ غلام کی موجودگی مین غیر ساحر مقابلہ کرین اور غلام انکے اسیر اور قتل ہونے کا تماشہ دیکھے بس یہ امر غلام سے کبھی نہ ہوگا بعد غلام کے حضور ہو اور سب کو اختیار ہے اگر اجازت مرحمت نہ فرمائیے گا غلام بے اذن قدم حضور پر ہلاک کرے گا اور فدا ہو جائیگا یہ جو مرتخ نے عرض کیا بادشاہ نے ناچار ہو کر اجازت دی مرتخ اجازت حاصل کر کے اور سلام آخری کر کے خدمت صاحبقران مین آیا یہان صاحبقران عالم سکوت مین کھڑے ہوئے ہین دل سے باتین کر رہے ہین کہ یہ بڑا ساحر زبردست ہے جو مقابلہ کو گیا وہ اسیر ہوا جب ساحر اسکا کچھ نہ کر سکے تو غیر ساحر کیا چیز ہین بس یہان میری صاحبقرانی کا خاتمہ ہے کچھ زمانہ بھی نہ گذرا کہ خاتمہ ہو گیا یہ باتین کر رہے ہین کہ مرتخ نے پہونچکر مجرا کیا اور اجازت طلب کی اور وہی کلمہ کہے صاحبقران نے فرمایا کہ جاؤ اور ہم بھی آتے ہین یہ فرماکر مرتخ کو اجازت دی صاحبقران مرتخ سے بہت محبت رکھتے ہین آنکھون مین آنسو بھر لائے فرمایا کہ جاؤ سپرد خدا کیا بس مرتخ صاحبقران سے اجازت لیکر داخل میدان کے ہوا لشکر کا یہ حال ہے کہ ساحرون و غیر ساحرون کے اوپر اداسی چھائی ہوئی ہے سب عالم سکوت مین اپنے اپنے مقام پر کھڑے ہوئے ہین اور دلون مین خیال کر رہے ہین جو کہ ساحر ہین کہ جب ایسے ایسے زبردست ساحر اسکا کچھ نہ بنا سکے تو ہم کیا کر لینگے قضا آگئی ہے جو ساحر کہ لشکر مین زبردست تھے سب اسیر ہو گئے یہ جو باقی ہین وہ بھی مقابلہ کرنے جاتے ہین خدا ان ہی کو فتحیاب کرے مگر یہ ہونا غیر ممکن ہے اب اسکے ہاتھ سے بچنا محال ہے یہ

خام خیال ہے اب زندگی ختم ہوئی ہے تو ساحر خیال کر رہے ہین اور غیر ساحر تو اور زیادہ مایوس ہین دلون مین اپنے اپنے کہ رہے
ہین کہ جب ساحر اسکا کچھ نہ بنا سکے تو ہم غیر ساحر کیا کر سکین گے ہم نے تلوار حربہ کرنے کے قصد سے اٹھائی اُسنے
ماش کا دانہ اُٹھا کر مار دیا ہم بے حس و حرکت ہو کر رہ گئے اُسنے پکڑ لیا دل کی حسرت دل ہی مین رہی کیا برا مقابلہ
ہے اسی طور سے مرنا اچھا ہے کہ ہم نے بھی وار کیا اُسنے بھی وار کیا جس کا چل گیا وہ اچھا رہا یہان تو مقابلہ کرنا بالکل ہی بیکار ہے
کس پر وار کرین وار کرتے ہین تو بھی اسیر ہوتے ہین نہین کرتے ہین تو بھی اگر کیا بھی تو کیا نتیجہ ہوا سوا اسکے اسیری
کے بس غیر ساحر یہ خیال کر رہے ہین اور زندگی سے مایوس ہین مگر مریخ اُدھر تخت اڑا کر سامنے عشاق کے
پہونچا عشاق نے مریخ کو دیکھ کر کہا کہ کیا اب اس اقلیم کے ساحر ہو گئے جو تم برائے مقابلہ آئے ہو گو مین یہ بخوبی
واقف ہون کہ تم شاہزادے ہو طلسم فیروزہ کے اور فیروز ستارہ پیشانی ساحر زبردست تھا جو کہ تمھارا باپ تھا
الیاس زبردست تھا کہ مالک طلسم تھا مگر یہان کے ادنی ساحر سے مقابلہ نہین کر سکتا تھا بس تم کیا مقابلہ کرو گے
بیکار آئے میرے نزدیک تمھارے اسیر کرتے ہین اُتنی بھی کوشش نہ کرنا پڑیگی کہ جتنی غیر ساحر کے اسیر کرنے مین
ہوتی ہے یا یہان کے ادنی ساحر کے اسیر کرنے مین کرنا پڑتی ہے مریخ آفتاب علم نے کہا کہ یہ درست ہے کہ
مین یہان کے ساحرون کی برابری نہین کر سکتا ہون کہ وہ کاملین سحر ہین مگر ہمارے دین و مذہب مین یہ امر ضرور
ہے کہ جو غرور کرتا ہے وہ پست ہوتا ہے تیرا غرور تجکو پست کرے گا اور شاید تو نے یہ نہین سنا کہ فضلنا بعضکم علی
بعض یہان تو نے کہان سنا ہوگا کیونکہ یہ آیۃ تو ہم لوگون مین ہے بس شاید یہ حقیر تیرے اوپر غالب آ گئے تو
تو اپنا حربہ کر یہ سنکر مریخ نے کہا تو عشاق نے جواب دیا کہ خیر میرے نزدیک تو یہ بہتر ہوگا کہ پہلے تو حربہ کرے تاکہ
تیرا حوصلہ نکل جائے پھر تو مین تجکو ادنی سحر مین اسیر کر لونگا مریخ نے جواب دیا کہ یہ تو اپنا طریقہ نہین ہے جب تیری
ضرب سے خدا ہی اسکو بچائے گا تو ہم اپنا حربہ کر سکنگے بس سنکے عشاق نے کہا کہ مین تیرے روبرو کیا سحر کرون یہ
گولہ ہی کافی ہے یہ کہکر گولہ تخت پر سے اٹھایا اور کہا کہ تو اسی کو رد نہین کر سکے گا ادھر عشاق نے گولہ ہاتھ مین
لیا اُدھر مریخ نے سحر کر کے دستک دی کہ آفتاب سر مریخ پر قائم ہوا بس اُسنے گولہ مارا مریخ نے اشارہ کیا
آفتاب کی طرف آفتاب بلند ہوا اور اُسکا عکس گولہ پر پڑا گولہ مین خود بخود شعلہ پیدا ہوا اور جل
گیا جب عشاق کا گولہ اس طور سے جلا اُدھر وہ آفتاب پھر اپنے مقام پر آ کر قائم ہو گیا بس عشاق نے یہ واقعہ
دیکھ کر ایک نارنج سحر نکال کر کہا کہ بھلا اسکو تو مثل گولہ کے جلا دے مریخ نے کہا کہ کیا معلوم کہ یہ جلے گا یا نہین
تو مار تو معلوم ہو جائے گا بس عشاق نے نارنج کو طرف مریخ کے پھینکا نارنج تو اُدھر سے چلا مریخ نے ایکبار
آفتاب کو اشارہ نہ کیا بلکہ تخت پر سے جھک کر خاک زمین سے لی اور وہ خاک اُس نارنج پر ماری کہ وہ نارنج اسی مقام
پر جلنے لگا عشاق نے یہ جو دیکھا کہا کہ معلوم ہوا کہ تو بھی کچھ جانتا ہے مین یہ جانتا تھا کہ تو ادنی سحر مین اسیر ہو جائے گا
نہین تیرے لیے بھی کوشش کرنا پڑیگی نہ ایسی کہ جیسی آفاق کے لیے کرنا پڑی تھی اُسنے تو ایسا گولہ مارا تھا کہ اسوقت تک
میرے سینہ مین درد ہے اور اُسکا مزا یاد ہے یہ کہکر عشاق نے ایک ترنج جھولی سے نکالا اور اُسکو خون خوک سے رنگین کیا
اور چند ٹکیان اُس پر لگائین اور اس ترنج کو طرف آسمان کے پھینکا وہ قہقہہ کرتا ہوا اچھلا اور اُس سے شعلے نکلنے لگے ادھر مریخ
نے آفتاب کو اشارہ کیا کہ وہ آفتاب اسقدر بلند ہوا کہ اُسکا عکس ترنج پر پڑا اور وہ ترنج جلا اُس سے ایک شعلہ نکل کر طرف
عشاق کے چلا عشاق نے جو شعلہ کو آتے ہوئے دیکھا فوراً سپر سحر کو سر کی پناہ کیا وہ شعلہ سپر پر آ کر گرا اسنے سحر کیا کہ اسی مقام
پر قائم ہو گیا ایک برق اُس شعلہ سے نکلی اور بالائے آسمان جا کر چمکی اور کڑک کڑا کر ترنج کی طرف چلی مریخ نے جو برق
کو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھا ایک مرتبہ آفتاب کو اشارہ کیا کہ وہ سر مریخ پر آ گیا وہ برق اُس آفتاب کے قریب آ کر
فرو ہو گئی اُدھر وہ شعلہ بھی گل ہو گیا راوی نے بیان کیا ہے کہ وہ ترنج عشاق ہی پر جل گیا بس عشاق سے

برہم ہوکر مریخ سے کہا کہ معلوم ہوا تیرے استاد نے تجکو بھی سحر تعلیم کیا ہے کہ جب تیرا لایق تیرے اوپر حربہ کرے تو اُسکے حربہ کو
جلا دینا اور تو نے اسمین مشق بہم کی ہے کیونکہ مین نے جو تیرے اوپر حربے کئے تو نے یا تو آفتاب کے عکس سے جلائے یا
[illegible] سے اور کوئی تجکو سحر یاد نہین ہے مریخ نے کہا کہ ایسا ہوگا عشاق نے کہا کہ مین حربہ کرتا ہون بھلا تو رد تو کر علاوہ
جلا دینے کے مریخ نے جواب دیا کہ تجکو اس سے کیا غرض جو میرا جی چاہتا ہے وہ کرتا ہون تو میرے سحر کا قاضی ہے میرا جی
چاہے گا جلا دونگا نہ جی چاہے گا دوسری تدبیر سے رد کرونگا تو اپنا کام کر بس عشاق نے ایک پھول تخت پر سے اٹھایا اور اسکو
سیندور سے لال کر کے اور اُس پر کچھ دم کر کے مریخ پر مارا وہ پھول تو پہلے برابر چلا آیا جب قریب مریخ پہونچا اُسکی ہر
پنکھڑی جدا ہو گئی اور صورت عقرب و شعلہ بنکر چلی مریخ کے ہاتھ مین ایک ردل تھا آہنی اُسکو مریخ نے اٹھا کر
تخت پر مارا کہ فوراً انتراقہ ہوا اور ایک طائر دراز منقار گوشہ تخت سے پیدا ہوا مریخ نے اُسکو اشارہ کیا طرف
عقربون کے وہ عقربون کو چن چن کر کھانے لگا جو مریخ کی طرف بقصد اذیت چلا ادھر مریخ نے ایک شیشہ
ہاتھ مین لیا جو شعلہ آیا اُس شیشہ کا منھ اُسکی طرف کر دیا وہ اُسکے اندر چلا گیا بس سب عقربون کو اُس طائر نے
چن کر کھا لیا اور سب شعلون کو مریخ نے شیشہ مین بند کر لیا یہ واقعہ دیکھکر عشاق نے مریخ سے کہا
کہ یہ سحر تو تو نے اچھا کیا مریخ نے جواب دیا کہ یہ آپ کی عنایت ہے جو آپ نے تعریف کی یہ تو فکر کرنے لگا کہ
مین دوسرا سحر کرون ادھر مریخ نے اُس طائر کو اشارہ کیا وہ قریب شیشہ آیا اور وہ سب عقرب اُس
شیشہ مین اُگل دیے اور خود اُسی گوشہ تخت مین غائب ہو گیا بس عشاق نے ایکمرتبہ ایک بال اپنے
سر کا توڑا اور اسکو بل دے کر تخت پر رکھ دیا اور سحر کیا کہ وہ بال مثل سانپ کے طیار ہو کر چلا طرف
مریخ کے بس مریخ نے وہی شیشہ اُس سانپ کے بھی سامنے کیا وہ سانپ بھی اُس شیشہ
مین چلا گیا بس یہ واقعہ دیکھکر عشاق حیران ہوا اور اب اسکو معلوم ہوا کہ یہ بھی کامل ہے اور جب
مریخ نے اس طور سے اسکے چند سحر رد کیے اسکو بہت غصہ آیا اور کہا کہ اب مجکو معلوم ہوا کہ تو یون نہ
اسیر ہوگا ہان بدون کوشش کے میرا خیال غلطی پر تھا کہ دوسرے اقلیم کے ساحر یہان کے ساحرون
کے مقابلہ مین سحر نہین کر سکتے ہین اب خبردار ہو جا مین کمال کے سحر کرتا ہون دیکھون تو کیونکر اسکو رد کرتا ہے
یہ کہکر عشاق نے جھولی سے ایک ڈبا نکالا اسکو کھولا اور کچھ خاک اُس سے نکالی اُسکا طائر بنایا
برابر باز کے اور پھر سحر کیا کہ وہ زندہ ہو گیا اور کہا کہ اے باز تو جا کر اس آفتاب کو توڑ ڈال جو کہ مریخ کے سر پر قائم ہے
بس وہ باز پرواز کر کے اور منقار کو کھولکر طرف آفتاب کے چلا بس مریخ نے آفتاب کو اشارہ کیا کہ وہ کڑک کر بلند ہوا
اور اپنا عکس باز پر ڈالا کہ وہ اُسی مقام پر قائم ہوا اب اس آفتاب سے ایک شعلہ نکلا اور وہ باز پر آ کر پڑا باز
جلنے لگا مریخ نے سحر کر کے جو دستک دی یا تو آفتاب بلند تھا یا ایک مرتبہ کڑک کر چلا طرف عشاق کے
اور شعلے نکلنے شروع ہوئے عشاق نے دیکھا کہ اگر یہ آفتاب میرے سر پر آ کر گرا تو مین اپنی تدبیر سے بچ [illegible]
کرونگا نہین مگر ایک نہ ایک عضو بیکار ہو جائے گا یا جسم [illegible] دونون اذیت اُٹھاؤنگا
اسنے بڑے غضب کا حربہ کیا بس ساحر زبردست ہے [illegible] کیا اور [illegible] سر عشاق پر آسمان نمودار [illegible]
فوراً قائم ہو گیا ادھر مریخ سحر کو زور سے چلا تھا وہ آفتاب کڑک کر آیا اُس آسمان پر گرا انتراقہ [illegible] ہوا کہ یہ
ہوا کہ وہ آفتاب اور آسمان دونون ریزہ ریزہ ہو گئے اور سب ٹکڑے اسکے عشاق کی طرف چلے بس
عشاق نے اپنے تخت کو الگ کیا اگر الگ نہ کرتا تو ان ٹکڑون سے بھی اذیت پہونچتی ضرور تھا کہ ایک
نہ ایک عضو بیکار ہو جاتا ادھر تو اسکا تخت الگ ہوا وہ ٹکڑے زمین پر گرے کہ غبار ہو گیا بس جب آفتاب
سحر مریخ کو عشاق اس طور سے مٹا چکا مریخ سے کہا کہ مقام افسوس ہے کہ تمام ہونے کے

قریب سپر مریخ نہ پہونچنے پائیں تھیں کہ سپرین قائم ہوگئیں بس وہ بتین کڑک کر گرین ایک نور سا صحرا مین پیدا ہوا روشنی ہوگئی
زمین ہل گئی انکے گرنے سے جب وہ سپرون پر گرین اور سب سپرون کو قلم کرکے اور جلا گئے اُن سپرون پر اُنہین جو کہ وہ
پتلے لیے ہوئے تھے اُنکا آنا تھا کہ ایک تو ریسمان کا ٹکڑا ہوکر رہ گئی اور دوسری بال اور سامنے تخت مریخ کے وہ بال بھی اور
ریسمان گری مریخ نے عشاق سے کہا کہ گو یہ تیرا سحر بال کا باندھا تھا کہ کوئی بچ نہین سکتا تھا مگر میرا سحر اُس
سے بھی باریک ہوا جو کہ تیرے سحر کو وبال ہوا کیا واہیات سحر کرتا ہے کوئی اور سحر کر یہ جو مریخ نے کہا اور
عشاق نے دیکھا کہ یہ بھی میرا سحر رد ہوا ادھر مریخ نے دستک دی کہ ایک دیو زمین سے پیدا ہوا اور
بہ اشارہ مریخ اُس سوار کو کھا گیا اور پھر غائب ہوگیا بس مریخ نے اُن پتلون کی طرف اشارہ کیا کہ
عشاق کو قتل کر ڈالو بس وہ پتلے سپرین دوش پر رکھ کر اور تلوارین علم کرکے طرف عشاق کے چلے
عشاق نے خیال کیا کہ یہ پتلے سحر ہین اور بہت زبردست ہین گو مین قتل نہ ہونگا مگر انکے ضرب
سے کوئی نہ کوئی عضو بیکار رہ جائیگا یہ خیال کرکے اُسکی فکر کی جیسے وہ پتلے اسکے قریب آگئے اس نے
نکال خاک قبر جمشید اُن پتلون پر ماری کہ وہ خاک جو اُن پر پڑی وہ جلنے لگے یہ حرکت جو مریخ نے
دیکھی پنجہ سحر کھینچ کر عشاق پر آپڑا اور وار کیا عشاق نے اُسکا وار سپر پر روک کر اپنا وار کیا دو چار
وار کی رد و بدل ہوئی تھی کہ عشاق نے اپنے مقام پر خیال کیا کہ یہ ساحر زبردست ہے کیسے کیسے
مین نے سحر کیے اسنے رد کیے اب پنجہ سحر لے کر مقابلہ کر رہا ہے اور شام ہونے کو ہے بس یہ تیرے ہاتھ
سے یون زیر نہ ہوگا جب تک مکر نہ کرے گا بس یہ خیال کرکے دل مین فوراً جھولی سے خاک قبر
جمشیدی نکالی اور مریخ کی طرف اُڑائی اور وار بھی کرتا جاتا تھا مریخ اس حال سے غافل تھا وہ خاک
مریخ پر پڑی اُس خاک کا پڑنا تھا کہ مریخ کی یہ حالت ہوئی کہ تمام بدن کی طاقت زائل ہوگئی بے
حس و حرکت ہوگیا جب یہ حالت مریخ کی ہوئی کہ وہ از خود فراموش ہوگیا بس عشاق نے اشارہ
کیا گنبد کی جانب گنبد ساکت ہوا اور شگاف ظاہر ہوا اُس سے چند حلقہ ریسمان کے مریخ پر گرے کہ
مریخ کا کمر و سر اُن حلقون مین پھنسا بس جھٹکا پڑا مریخ صاف اُٹھا ہوا اُس گنبد مین چلا گیا یہ بھی اسیر
ہوا اُسی طور سے راوی نے کہا ہے کہ یہان گنبد مین سب بے حس و حرکت پڑے ہوئے تھے حالت یہ ہے کہ یہ
معلوم ہوتا ہے کہ انکار ہے ہین کہ ہم ان پر پڑے ہین اتنی طاقت بھی نہین ہے کہ حرکت کرین مگر ایسے ثابت قدم
ہین کہ اپنے قول سے نہین پھرے ہین بس مریخ بھی ان سب مین قید ہوا یہان عشاق نے دیکھا کہ شام
ہوگئی ہے بس یہ کہا لشکر اسلام کی طرف رخ کرکے کہ اے خدا پرستان مین تم سب کو شب بھر کی مہلت دیتا ہون
بس اگر تم کو اپنی زندگی منظور ہے تو باہم صلاح کرکے خدمت سمندر شاہ مین صبح کو حاضر ہونا مین اُس سے تم سب
کی خطا معاف کرا دونگا اگر تم لوگ میرے کہنے پر عمل نہ کروگے تو یاد رکھو کہ مثل ان سب کے تم سب کو بھی
اسیر کرونگا اور قتل کرونگا آیندہ تم کو اختیار ہے یہ کہکر اُسنے اپنے تخت سحر کو طرف لشکر کے پھیرا اور چلا سمندر شاہ
اور کل لشکر خوش ہے بس سمندر شاہ نے طبل بازگشت بجنے کا حکم دیا طبل بازگشت بجا اور لشکر اسلام مین
بھی بجا عشاق کی اس تقریر کا اہل اسلام نے یہ جواب دیا تھا کہ جو تیرا جی چاہے وہ کر ہم ہزار ہزار لعنت کرتے
ہین تجھ پر اور سمندر شاہ پر ہم لوگ موت سے نہین خوف کرتے ہین بس سمندر شاہ عشاق کو لے کر
اور زر و جواہر نثار کرتا ہوا فرودگاہ پر آیا خوش خوش اور حکم دیا کہ لشکر کمر کھولے بس یہ حکم دیکر سمندر اپنے خیمہ مین گیا
اور سب سردار اپنے خیمون مین عشاق اپنے خیمے مین ادھر بادشاہ اسلام و صاحبقران باقی ماندہ لشکر ساحران
اور غیر ساحران کو ہمراہ لے کر مغموم و محزون فرودگاہ پر واپس آئے لشکر نے کمر کھولی صاحبقران و بادشاہ

تبدیل لباس کرکے بارگاہ مین تشریف لائے سب سردار حاضر ہوئے جو سردار کہ ساحر تھے اور ما سیر ہوگئے تھے اُنکے رنگلون پر غاشیہ پڑے ہوئے تھے صاحبقران نے اُنکے رنگلون کو دیکھکر ایک آہ سرد دل سے کھینچی جہان پناہ سر جھکائے ہوئے تخت پر بیٹھے ہوئے ہین کہ صاحبقران نے سر اُٹھاکر بادشاہ کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا کہ آج تمام بارگاہ ساحرون سے خالی ہوگئی یہ ساحر زبردست ہی بس معلوم ہوا کہ کل ہم سب کی بھی قضا ہی یہ تو مجھ سے نہین ہوگا کہ مین ممندر شاہ کی اطاعت کرون اور اپنا مذہب ترک کرون مجکو نہ اپنی فکر ہی نہ اہل لشکر کی ہان جو فکر ہی وہ ناموس کی کہ یہ بیچاریان کیا کرینگی جبکہ انکا کوئی سرپرست نہ ہوگا کیونکہ اسوقت موقع ہی کہ مین سب ناموس کو طرف خانہ کعبہ کے روانہ کرون تاکہ یہ لوگ وہان جاکر سب حال صاحبقران سے بیان کرین تاکہ وہ ہم غریبون کے خون کا عیوض اس کافر خاسر سے لین زمانہ کیا ہی جو یہ امر وقوع مین آئے بڑی خرابی ہوگی ہم لوگ قتل ہوئے ناموس تباہ ہوئین یہ بیچاریان کیا کرینگی کدھر جائینگی کون انکی سرپرستی کرے گا مجکو کچھ اپنی فکر و تشویش نہین ہی ہان ان سب کی فکر ہی کوئی ایسا نہین ہی کہ جو انکو لیکر نکل جائے اور خانہ کعبہ مین پہونچادے یہ جو صاحبقران نے فرمایا بادشاہ نے جواب دیا کہ بہت بجا ارشاد ہوا جو کچھ فکر نہ فرمایئے بجا ہی مگر کیا کیا جائے ایسی حالت مین کون ہی جو آپ کے ناموس اور میرے ناموس کو لیکر ہمراہ یہان سے نکل جائے اب تو کوئی یہ امر گوارا نہ کریگا کہ ایسی حالت مین آپ کو یہان چھوڑکر چلا جائے صاحبقران نے یہ سُنکے جواب مین فرمایا کہ پھر برائے ناموس کیا تدبیر کی جائے کیونکہ میرا یہ قصد ہی کہ کل جب وہ لشکر کے کر آئے اور عشاق میدان مین آکر مبارز طلب کرے تو مین جاکر اُسکا مقابلہ کرون کیونکہ صاحب اسم اعظم ہون شاید میرے ہاتھ سے اُسکی موت ہو مجھ سے یہ حال دیکھا نہ جائے گا کہ سردار جائین اور اُسکے ہاتھ سے قتل یا اسیر ہون یہ فرماکر صاحبقران نے فرمایا کہ اہل دربار آگاہ ہو کہ یہ امر تو اسوقت غیر ممکن ہی کہ تم مین سے کوئی میرے ناموس کو لیکر طرف خانہ کعبہ کے روانہ ہو اگر تم مین سے کوئی ایسا کرے تو کیا اچھی بات ہی کیونکہ ناموس تباہی سے بچین اور اُنکی بے پردگی نہ ہو سب نے کہا کہ یہ ہم سے نہ ہوگا کہ ہم آپ کو چھوڑکر ایسی حالت مین چلے جائین دنیا ہم کو کیا کہے گی کہ جب موقع جنگ و پیکار اور جان نثاری کا آیا اُسوقت یہ لوگ صاحبقران کو چھوڑکر چلے آئے ساتھ نہ دیا بہت جان نثاری کا دم بھرتے تھے بس ہم سے یہ نہ ہوگا دوسرے یہ ہی کہ نہ ہم آپ کو اپنی زندگی مین اُسکے مقابلہ کو جانے دینگے جب تک ہم زندہ ہین اُسوقت تک ہم آپ کو نہ جانے دینگے بعد ہمارے آپ کو اختیار ہی یہی سردارون نے کہا اور یہی عزیزون نے صاحبقران نے فرمایا کہ اس امر کا ہم کو پہلے ہی سے یقین تھا خیر اب مین ایک امر اور تم سب سے کہتا ہون کہ شاید کوئی اس تہلکہ سے بچے تو وہ یہ کرے کہ جس طور سے ممکن ہو تمام ناموس کو صاحبقران کے پاس خانہ کعبہ مین پہونچادے اور میرے حال سے صاحبقران کو آگاہ کرے کیونکہ اس امر کا یقین ہی کہ کل کل لشکر کا خاتمہ ہی اور سب کی قضا ہی خواہ ایک مرتبہ خواہ دفعہ دفعہ کرکے بس تم سب کو لازم ہی کہ یہ رات عبادت خدا مین بسر کرو ناموس کو تو مین نے سپرد خدا کریم کیا جو اُسکی مرضی ہوگی اور جو اُنکے حق مین بہتر ہوگا اور جو انکے مقدر مین کاتب تقدیر نے تحریر کیا ہی وہ پیش آئے گا یقین ہوگیا ہی کہ انکی بھی تباہی کا زمانہ آگیا گو زمانہ سابق سے کبھی ایسا نہین ہوا کہ ناموس تباہ ہوئی ہون سوا ایک مرتبہ کے جب سائل مین لقا سے اور صاحبقران اول سے مقابلہ ہوا ہی اور صاحبقران اول نہ تھے اور اُس زمانہ مین ساحرون نے لشکر اسلام کو تباہ کیا اور چوبیس ہزار اہل اسلام کو قتل کرکے اُنکے سرون کا برج بنوایا اُس زمانہ مین ناموس پر تباہی آئی تھی یا اب تیری صاحبقرانی کے زمانہ مین آنے والی ہی حمزہ صاحبقران کے زمانہ مین پھر خداوند کریم نے اپنے فضل و کرم سے وہی سامان مہیا کردیا تھا اور پھر سب جمع ہوگئے تھے اور ناموس بھی بچ گئین تھین کوئی خرابی نہین ہوئی تھی مگر میرے زمانہ مین اب اس لشکر کا تباہی سے بچنا محال ہی چونکہ سردار

ہیں وہ میرے ہمراہ جانیں دینگے اہل لشکر تباہ ہوکر نکل جائینگے بس ناموس کی خرابی ہوئی کوئی کسی کا پرسان حال نہ ہوگا بس ملال ہی تو اس امر کا کہ آپ سب لوگون کو لازم ہی کہ میری ہمراہی ترک فرمایئے اپنے اپنے ناموس کو اس تاریکی شب میں لے کر نکل جایئے اُنکے ہمراہ میری بھی ناموس کو تو بڑا احسان ہو سب نے عرض کیا کہ ہم پہلے ہی خدمت والا میں عرض کر چکے ہیں کہ ہم سے نہ ہوگا کہ ہم آپ کے قدمون کو چھوڑیں خدا وہ دن نہ لائے کہ ہم زندگی میں آپ سے جدا ہوں آپ سے جو جدا ہونگے تو پھر کس کو منہ دکھائینگے اور کہان جا کر اپنی زندگی بسر کرینگے آپ ایسا قدردان ہم کو ملنا محال ہی بس ہماری تو یہ آرزو و حسرت ہی کہ ہم اپنے سر کو آپکے قدم پر نثار کریں اور یہ آرزو نہیں ہی کہ آپ کی رفاقت کو ترک کریں یہ جو سردارون اور عزیزون نے جواب دیا صاحبقران نے فرمایا کہ خیر میں کیا کرون ناموس کی بھی بربادی ہوئی بس صاحبقران نے کل عیارون کو مع خواجہ کے اپنی طرف مخاطب ہوکر انسے یہی کلمہ فرمائے اُنھون نے بھی یہی جواب دیا جو کہ سردارون نے دیا تھا بس صاحبقران اُنکا بھی جواب سُنکے خاموش ہوئے بعد تھوڑی دیر کے فرمایا کہ خیر یہ تو معلوم ہوا کہ کوئی یہان سے نہ جائیگا بس اب سب کو لازم ہی کہ یہ شب شب آخر ہی زندگی کی بس جہان تک ممکن ہو عبادت خدا کر لی جائے اور کچھ توشہ زاد سفر مہیا کیا جائے کیونکہ کل سامنا اُس قہار و قبار سے ہوگا جو کہ ہم سب کا پیدا کرنے والا ہی بس یہ شب الحاح و زاری میں بسر کیجائے اور مغفرت کی دعا میں بعد گریہ و زاری کے یہ دعا کی جائے کہ اے کریم کوئی ایسا سبب پیدا کر کہ ناموس تباہی سے بچیں اور ہم اس کافر پر ظفر پائیں یہ جو صاحبقران نے فرمایا سب نے عرض کیا کہ کیا نقصان ہی یہان تو صاحبقران و بادشاہ اس تقریر میں ہیں اور یہ فکر ہی کہ کوئی صورت ناموس کے بچنے کی نکلے اور ہر ایک کو زندگی سے یاس ہی ہر ایک کو ناموس کی طرف سے ہراس ہی مگر سب حاضر دربار ہیں ناموس بیٹھی ہوئی ہیں ادھر اپنے لشکر میں سمندر شاہ نے لباس کو تبدیل کرکے دربار کیا سب خوش خوش بیٹھے ہوئے ہیں عشناق بھی آکر دربار میں اپنے مقام پر بیٹھا سب عشناق کی تعریف کر رہے ہیں کہہ رہے ہیں کہ اُستاد آپنے تو آج وہ وہ کمال کے سحر دکھائے ہیں کہ جو ہم نے اپنی عمر میں کبھی نہیں دیکھے انصاف کا امر یہ ہی کہ اُن لوگون نے بھی خوب خوب مقابلہ کیا اور خوب خوب جواب دیا مگر کہان آپ اور کہان وہ چہ نسبت خاک را با عالم پاک پھر آپ پہلو نشین سامری تھے وہ آپ کا کچھ نہ کر سکے عشناق نے کہا کہ مجھکو پہلے تو یقین تھا کہ مریخ اس اقلیم کا ساحر نہیں ہی یہ کیا میرے مقابلہ میں سحر کریگا مگر جب مقابلہ ہوا تو معلوم ہوا کہ ساحر زبردست ہی مجھکو اُسکی اسیری سے یاس تھی مگر خداوند تصویر نے اُس پہ مجھکو ظفر یاب کیا اگر تھوڑا عرصہ اور گذرتا تو ظفر پانا دشوار تھا کیونکہ اُسکے ستارہ نحس نکل جاتے سعد آجاتے پھر میں ظفر نہیں پاتا خیر اُس کو تو میں نے اسیر کر لیا اب کل ان لوگون سے مقابلہ ہی جو کہ غیر ساحر ہیں فن انکا اسیر کرنا کیا مشکل ہی جن لوگون کا خوف تھا اُنکو سب کو اسیر کر لیا ہان اب ایک شخص لشکر اسلام میں بہت زبردست ہی کہ جس پر ظفر پانا دشوار ہی کیونکہ وہ صاحب باطل السحر ہی اگر اُس سے مقابلہ ہوا تو بڑی خرابی ہوئی وہی تو سرغنہ اور سرآمد لشکر ہی صاحبقران جب تک وہ اسیر یا قتل نہ ہوگا اسوقت تک لشکر پر ظفر پانا بیکار ہی سردارون کو اگر پکڑ لیا تو کیا کمال کیا وہ اکیلا ان سب کو کافی ہی کیونکہ باطل السحر کا مالک ہی خداوند تصویر اُس پر ظفر یاب کریں خیر اُسکی بھی فکر کیجائیگی سمندر شاہ نے کہا کہ استاد پھر تدبیر کرکے اُسکے اسم اعظم کو اُسکے قلب سے محو فرما دیجیے تاکہ یہ خوف جاتا رہے عشناق نے کہا کہ ہان یہی تدبیر کرونگا مگر کب کہ جب وہ مقابلہ کو آئیگا اسوقت تاکہ یہ نہ ہو کہ وہ جب اس امر سے آگاہ ہو کہ میں اسم اعظم بھول گیا ہون میرے قلب پر کسی نے سحر کیا ہی اور منہ پر مہر سحر لگائی ہی کہ میں اسم اعظم نہ پڑھ سکون اور اُسکو یاد آئے بس اسی حالت میں وہ لشکر لے کر چلا نہ جائے تو سب محنت بیکار ہو سمندر شاہ نے کہا کہ آپ کو اختیار ہی میرے

نزدیک تو مناسب یہ ہے کہ اب آپ مقابلہ کو نکلین اور کوئی مقابلہ کو جائے ادنیٰ ساحران سب کو کافی ہے کیونکہ وہ لوگ سحر سے تو واقف نہین ہین جو مشکل ہوگی بس جو ساحر تھے اُن سب کو آپ نے اسیر کرلیا عشتاق نے کہا کہ مین کل اور مقابلہ کرونگا اور صاحبقران کو اپنے مقابلہ مین طلب کرونگا بس جب اُنکو اسیر کرلونگا اُسوقت واپس آؤنگا پھر جسکا جی چاہے جاکر مقابلہ کرے پھر کوئی مقام خوف نہین ہے سمندر شاہ نے کہا کہ بہت خوب شملاق نے کہا کہ اے اُستاد ایک میری عرض ہے اگر قبول فرمایئے عشتاق نے کہا کہ بیان کرو اگر لائق قبول ہوگی تو قبول کرونگا ورنہ جواب دونگا شملاق نے کہا کہ میری عرض یہ ہے کہ جن جن اشخاص ساحرون اور غیر ساحرونکو آپ نے اسیر کیا ہے اُنکو قتل فرمایئے تاکہ دل کی بھڑاس تو نکلے اور حسرت نکلے جیسا جیسا اُنھون نے ہم سب کو پریشان کیا ہے اُسکی سزا پائین اور سب کا عیوض لین کہ چن چن کر خدا پرستون نے قتل کیا ہے عشتاق نے جواب دیا کہ زیادہ گھبراؤ نہین اب کیا یہ لوگ رہا بھی ہوتے ہین مین صاحبقران کو بھی اسیر کرلون اور بادشاہ کو اور شہزادان صاحبقران کو بس پھر ان سب کو اور اُنکو ایک مرتبہ قتل کرونگا اے سمندر شاہ مین تم سے کہے دیتا ہون کہ جب مین صاحبقران اور شہزادان صاحبقران اور بادشاہ کو اسیر کرلون بس تم یہ نہ کرنا کہ فرداً فرداً مقابلہ کا حکم دو ادھر مین اُن سب کو اسیر کرون ادھر تم جنگ مغلوبہ کا حکم دو اور یک حملہ کرکے سبکو اسیر کرلو اور اس طور سے حملہ کرنا اور لشکر کو گھیر لینا کہ ایک بھی نکل کر جانے نہ پائے اور انکے ہمراہ جو عورات ہین اُنکو بھی اسیر کرلینا مال و اسباب بہت ہاتھ آئے گا سمندر شاہ نے کہا کہ بہت خوب بس یہ رائے جب قرار پا چکی سمندر شاہ نے ساقی کو حکم دیا کہ جام شراب دے ساقی نے سب کو شراب پلائی سمندر شاہ نے حکم دیا کہ ارباب نشاط حاضر ہوکر مبارکباد گائین اور سب اہل بزم کو خوش کرین یہ حکم دینا تھا کہ اسی وقت طائفہ حاضر ہوگئے رقص و سرود شروع ہوا ساقی شراب پلانے لگا سب اہل محفل مع سمندر شاہ کے شراب پیکر مست ہوئے اسی عالم مستی مین سمندر شاہ نے حکم دیا کہ بجے طبل جنگ یہ حکم دینا تھا کہ نقارے پر چوب پڑی اہل لشکر کو معلوم ہوا کہ کل پھر مقابلہ ہوگا اور عشتاق مقابلہ کو جائے گا لشکر مین سامان جنگ ہونے لگا یہان بزم عشرت آراستہ ہے سب بیٹھے ہوئے شراب پی رہے ہین اور گانا سن رہے ہین ایک مطربہ نے اہل دربار کی طرف دیکھکر عرض کیا کہ اگر اجازت ہو تو چند شعر ایک غزل کے کہ جو شاعر نے ہزل مین کہے ہین آپ لوگون کے روبرو گاؤن اور آپ لوگون کا دل خوش کرون آپ لوگ ملاحظہ فرمائین کہ کیا اُسنے خوب یہ ہزل مین کہا ہے اپنی طباعی دکھائی ہے سمندر شاہ نے کہا کہ ضرور اُسکو گاؤ ہم بھی سنین کہ کیا شاعر نے کہا ہے یہ کیسے شعر ہین کہ جسکی تو تعریف کرتی ہے اس مطربہ نے عرض کیا کہ گو وہ شعر عمدہ نہین ہین مگر ہزل مین عمدہ ہین بہت لوگون نے ہزل کہی مگر ایسی نہین جیسی کہ اس شاعر نے کہی ہے حضور ملاحظہ فرمائین یہ کہکر سازندون سے کہا کہ ساز ملاؤ اسنے گنگنا کر اور پیچ پیچ کر سرون مین یہ شعر گانا شروع کیے شعر کہین معشوق کو غنچہ دہن نظم گر اسکے تو پھٹن ہو + بنا ہین شوخ کج رفتار گر میڑھی کا ناگن ہو + اس مطلع پر سب نے خوب تعریف کی اُسنے کہا کہ دوسرا مطلع سماعت فرمایئے سب خاموش ہوگئے اُسنے دوسرا مطلع گانا شروع کیا تمنا ہے کسی کی تیغ ہو اور اپنی گردن ہو + پھر اُسکے بعد یارب سر کٹے نالہ یہ مدفن ہو + سب تعریف کرنے لگے اُسنے عرض کیا کہ پورے شعر سماعت فرمایئے پھر تعریف کیجیے کیونکہ مزا شعر کا جاتا ہے یہ کہکر اُسنے پھر دونون مطلع گائے اُسکے بعد یہ شعر شروع کیا شعر دہن کھلا سا ہو سینہ طباق سا اور ہیٹ مشکی سا + پھر اس پر کیا قباحت گر صراحی دار گردن ہو + نگاہ شوخ کیا ٹھہری کہ گویا بیلچہ ٹھہری + مکان یار کی دیوار مین جس سے کہ روزن ہو + لب شیرین اگر معشوق کا قند مکرر ہے + جبھی جانین کہ نہ ٹھین کھیان اور اُس پہ بھن بھن ہو + فلک کی تفرقہ پردازیان ہین دیدہ کے قابل رہے ساقی تو بتخانہ مین اور مسلہ مین سافن ہو + اُٹھا کر ٹانگ سینہ پر جو رکھدے ناقہ لیلیٰ + یقین ہے پھر نہ محشر تک یہان مجنون کو دھڑکن ہو + بس یہ شعر جو اُس مطربہ نے گائے سب کا یہ حال ہوا کہ مارے

گذرے کہ ایکدن سوماق کو بیٹھے بیٹھے خیال آیا کہ امی جان نے کہا تھا کہ جب مین لشکر لیکر براے مقابلہ اہل اسلام جاؤنگی تو تجکو بھی باغ سے طلب کرونگی اور اپنے ہمراہ لیجاؤنگی اس امر کو عرصہ بہت ہوا اور وہ تو اُس زمانے مین کوچ فرمانے والین تھین کیا سبب ہی کہ مجکو نہین طلب کیا کیا لشکر لیکر روانہ نہین ہوئین یا کسی ضرورت سے رُک گئین ذرا حال دریافت کرنا چاہیے بس اسکے پاس موتی ہی مین عرض کرچکا ہون کہ اسنے بڑی محنت سے موتی تیار کیا ہی اول تو حربہ بے پناہ ہی کسی سے رد نہین ہوسکتا ہی اگر سامری و جمشید پر بھی سوماق یہ حربہ کرے تو اُنکو بھی بچنا ذرا دشوار ہی دوسرے یہ صفت ہی کہ جسکا چاہے حال دریافت کرے چاہے کسی مقام پر ہو جو کچھ اُسکی حالت ہوگی وہ پیش نگاہ ہوجائیگی اور صاحب گوہر اُسکے حال سے بخوبی آگاہ ہوجائیگا یا اور جو حالت دریافت کریگا اُس موتی سے معلوم ہوجائیگی بس یہ جو مین نے عرض کیا ہی اسی قسم کا موتی اُسنے تیار کیا تھا مین قبل مین بھی عرض کرچکا ہون اور وہی گوہر ایوان اُس سے جب دوبارہ سمندر شاہ نے طلب کیا ہی گئی تھی تو لیتی گئی تھی چنانچہ جب آئی تھی تو دیدیا تھا بس سوماق نے جو یہ خیال اپنے دلمین کیا کہ امی جان کا حال دریافت کردن کسی کو اُنکے پاس روانہ کرکے دریافت کراؤن تو وہ جھوٹ سچ اگر بیان کرے اس سے موتی مین کیون نہ دیکھ لون بس یہ خیال کرکے دلمین جوڑے مین سے ڈبیا نکالی اُسی ڈبیا مین موتی رہتا ہی اُسکو کھولا اور ہاتھ پر رکھکر کہا کہ مجکو میری خالہ ملکہ ایوان کی حالت دریافت کرنا ہی جو اُنکا حال ہو میرے اوپر ظاہر ہوجائے وہ جس فکر مین ہون اور جہان ہون بس یہ جو اسنے نیت کرکے موتی مین دیکھا کیا دیکھتی ہی کہ ملکہ ایوان لشکر ساتھ لیے ہوے ایک صحرا مین چلی جاتی ہین اُسکو حیرت ہوئی کہ یہ کیا سبب ہی یہ کہان جاتی ہین مین تو شہر مین چھوڑ آئی تھی یہ کہان مع لشکر تشریف لیے جاتی ہین شاید آج موتی نے خطا کی پھر دیکھا پھر وہی نظر آیا اب اسنے یہ نیت کی کہ مجکو میری خالہ کی کیفیت معلوم ہوجاے کہ یہ مع لشکر کے کہان جاتی ہین کیونکہ مجھ سے تو اقرار کیا تھا کہ مین جب براے جنگ اہل اسلام جاؤنگی تو تجکو بھی ہمراہ لیتی جاؤنگی اب یہ کہان جاتی ہین آیا طرف لشکر اسلام کے جاتی ہین یا اور کسی مہم پر اُس موتی مین اُسنے یہ تحریر پایا کہ ای ملکہ آگاہ ہو کہ جب تمنے بہت ضد کی تو ملکہ نے یہ فقرہ تمکو دیا کہ تم باغ مین جاکر اپنا دل جب تک بہلاؤ جب مین لشکر لیکر کوچ کرونگی تمکو بھی طلب کرونگی بس تم ادھر باغ کو آئین اُدھر حیران بادلہ پوش لشکر لیکر بحکم سمندر شاہ براے تاخت و تاراج ملک الوانیہ آیا تھا اُسنے نامہ لکھا تھا وہ نامہ آیا بس آپکی خالہ صاحبہ نے اُسکا مقابلہ کیا بلکہ اُسکو قتل کیا لشکر کو شکست دی اُسکے بعد تین لاکھ کا لشکر لیکر اُسی طرف سے براے کمک اہل اسلام روانہ ہوگئین اُسی طرف تشریف لیے جاتی ہین اس حال کا ظاہر ہونا تھا اور سوماق کو معلوم ہونا تھا اور یہ بھی تحریر تھا کہ آپ اُسدن سے یہان آکر ایسی غافل ہوئین کہ پھر آپکو خیال بھی نہ آیا اور ایسی لہو و لعب مین مصروف ہوئین کہ پھر کچھ فکر نہ کی بس یہ جو سوماق پر ظاہر ہوا یا تو بیٹھی ہوئی تھی یا اُٹھ کھڑی ہوئی اور اپنی مصاحبون و خواصون و جلیسون و انیسون کو حکم دیا کہ بہت جلد اسباب سفر سے آراستہ ہو اور سامان سفر کرو مین اپنی خالہ صاحبہ کے پاس جاؤنگی تم سب نے بڑی غلطی کی مجکو اس حال سے آگاہ نہ کیا کہ آپکی خالہ صاحبہ لشکر لیکر طرف لشکر اسلام کے تشریف لیگئین خیر وہان سے لون تو سزا دونگی وہ عذر کرنے لگین ملکہ نے کہا کہ بس پھر عذر کرنا جب سزا ملیگی اسوقت

سامان سفر کر دا نھون نے کہا کہ ہم جا کر دریافت کر آئین وہ ابھی تشریف نہین لیگئی ہین اگر تشریف لیجاتین تو آپکو ضرور طلب فرماتین ملکہ نے کہا کہ بس آپ مہربانی فرمائیے وہ تشریف لیگئین انھون نے مجکو فقرہ دیا تھا مین بچہ تھی فقرے مین آگئی بس مجکو سب حال موتی سے ظاہر ہوچکا ہی مین دریافت کرچکی ہون کوئی جانے کی ضرورت نہین ہی یہ جو ملکہ نے کہا سب سامان سفر اور اسباب سحر سے آراستہ ہونے لگین کیونکہ ملکہ کے مزاج سے بخوبی واقف ہین کہ وہ راستے مین خفا ہوجاتی ہین تو مان بخانہ کی تو ہستی نہین ہین تو ہماری کیا اصل ہی تھوڑے عرصے مین سب سامان سفر اور اسباب سے آراستہ ہوگئین ملکہ انکو حکم دیکر بارہ دری مین گئی تھی وہان جاکر خود اپنے کو سامان سفر اور کل اسباب سحر سے آراستہ کیا اور جب تیار ہوچکی تو باہر آئی مصاحبون کو طلب کرکے پوچھا کہ سب سامان تیار ہی اور سامان سفر سے لیس ہین اور اسباب سحر سے عرض کیا کہ جی ہان پس ملکہ نے سحر کیا طاؤس سحر تیار ہوکر سامنے موجود ہوا بس ملکہ طاؤس سحر پر سوار ہوئی اپنے سوار ہوچکے بعد اور سب کو حکم دیا کہ تم سب بھی سوار ہو لیس قریب دو سو کے خواصین تھین اور باقی خدمتین دجلیسین وانیسین تھین اور سب ساحرہ تھین یہ سب قریب آٹھ نو سو کے تھین اور سب جوانین یا لڑکیان سب بموجب حکم ملکہ سوار ہوئین کوئی طاؤس پر کوئی باز پر کوئی ہنس پر کوئی اقاز پر کوئی قرقرے اور کوئی اژدر سحر پر پس ملکہ ان سب کو اپنے ہمراہ لیکر اور موتی سے حال دریافت کرکے طرف لشکر اسلام کے روانہ ہوئی بہت جلد راہ طی کرتی ہوئی جاتی تھی چنانچہ دو منزلہ وسہ منزلہ اسنے طی کیا یہان تک کہ یہ قریب سمندر کے پہونچی ایک پہر اسنے لشکر کے فرد کش ہونے کا حکم دیا یعنی انھین سب مصاحبون وغیرہ کو اور لشکر اسکے ہمراہ نہ تھا اور سحر کیا کہ ایک خیمہ برپا ہوگیا یہ اُس خیمہ مین اُتری اور سب بھی سحر سے خیمہ برپا کرکے اُتر پڑین دوپہر رات تک یہ سبکے ہمراہ باتین کیا کی جب نصف شب کے قریب آئی تو سب سے رخصت ہو کر چلی گئی پہرہ والیان رہ گئین پھر پلنگ پر آکر لیٹی اسکو نیند نہ آئی کہ خیال ملکہ ایوان کا جو بندھا تو دل پریشان ہوا بس موتی کو نکالکر دیکھا تو معلوم ہوا اور خود بھی دیکھا کہ ملکہ قریب لشکر پہونچ چکی ہی اب تھوڑا فاصلہ ہی صبح کو جو روانہ ہوگی تو قریب دوپہر کے لشکر اسلام مین پہونچ جائیگی اسنے خیال کیا کہ ذرا لشکر اسلام کا تو حال دریافت کرون اب جو لشکر اسلام کا حال دریافت کرتی ہی تو معلوم ہوا کہ کل ساحران لشکر اسلام کو عشناق نے قید کیا ہی وہ گنبد جو بالاے ہوا قائم ہی اور بہت تکلیف سے وہ لوگ بسر کر رہے ہین اور سب اہل اسلام جو کہ غیر ساحر ہین اپنی زندگی سے مایوس ہوکر عبادت خدا مین مصروف ہین کیونکہ صبح کو پھر عشناق مقابلے کو آئیگا عجب بلا لشکر اسلام پر نازل ہوئی ہی اور کل ایوان بھی عشناق کے ہاتھ سے زخمی ہوگی یہ جو سومافق نے دیکھا اور اہل اسلام کی حالت بھی دیکھی اور کفار کو خوش پایا بہت بڑا صدمہ ہوا اور یہ جو معلوم ہوا کہ ایوان بھی مجروح ہوگی بس یہ دریافت کیا کہ عشناق کسکے ہاتھ سے قتل ہوگا اور کون اسکا قاتل ہی معلوم ہوا کہ عشناق کا قتل ہونا غیر ممکن ہی یہ طلسم بند ہی یہ سب پر غالب آئیگا ملکہ نے یہ جو دیکھا تو دریافت کیا کہ یہ تو معلوم ہوا کہ یہ سحر بند ہی پھر اسکے قتل کی بھی تو کوئی تدبیر ضرور ہوگی کیونکہ جسنے اسکو سحر بند کیا ہوگا تو اسنے کی ہوگی اگر اسنے اپنے کو خود سحر بند کیا تو اسنے کی ہوگی لکھا پایا کہ اے ملکہ آگاہ ہو کہ اسکو طلسم بند یا سحر بند سامری و جمشید نے کیا ہی اور اسکے قتل کی یہ تدبیر کی ہی کہ ایک تیغ بنا کر اسکو دیا تھا کہ اسکو بحفاظت رکھنا

کیونکہ جب تک یہ تیغہ کسی کے ہاتھ نہ لگے گا اسوقت تک تیری قضا نہ آئیگی اگر کوئی لاکھ تدبیر کرے کہ تجکو
قتل کرے مگر تو قتل نہو گا اگر تمام عالم ایک ہو جائے تو بھی تو قتل نہو گا ہان اگر یہ تیغہ ملجائیگا تو ایک بچہ
تجکو قتل کرڈالے گا بس تیری موت اس تیغہ پر منحصر ہی لہذا اسکو بہت حفاظت سے رکھنا چنانچہ عشاق
نے اسکو بڑی حفاظت سے رکھا ہی اُس تیغہ کا نام تیغۂ عشاق کش ہی پس جب تک وہ تیغہ نہ آئیگا
عشاق نہ مارا جائیگا یہ جو سوماق کو معلوم ہوا بس اسنے خیال کیا کہ ای سوماق اس موتی سے
تو اس تیغہ کا نشان بھی دریافت کرے کیونکہ یہ تو تونے خوب چیز بنائی کہ جو حال دریافت کرنا ہوا وہ یہ
کرلیا یا جو امر نہ معلوم ہوا اسکو معلوم کرلیا بس نشان تیغہ معلوم کرکے اور کوشش کرکے اُس تیغہ کو حاصل کر اور جلد عشاق
سے مقابلہ کر اسکو قتل کرکے سب اہل اسلام کو اس بلا سے نجات دے کتنا بڑا ثواب ہوگا بس یہ
خیال دلمین کرکے اور یہ بھی خیال کیا کہ کتنا بڑا نام ہوگا یہ نیت کرکے موتی کو دیکھا کہ مجکو نشان اُس
تیغہ کا معلوم ہو جائے بس نشان معلوم ہوا سوماق نے سحر کیا کہ ایک پتلی اُسی کی صورت کی اُسکے
پلنگ پر سحر سے تیار ہوگئی اور خود سوماق سحر کرکے غرق زمین ہوئی اور فکر مین تیغۂ عشاق کش کے
زیر زمین روانہ ہوئی نقب کنی کرتی ہوئی کوئی دو تین منزل نکل گئی بس ایک مقام پر طبقۂ زمین کا
توڑا چونکہ شب تھی مگر ایک صحرا مین نکلی بس وہان مشعل سحر روشن کرکے ایک طرف کو اُسکی روشنی مین چلی
چونکہ نشان تیغہ تو مل چکا تھا بس یہ اُسی پتہ پر برابر چلی جاتی تھی یہانتک کہ اُس مقام پر پہونچی کہ جہان کا
نشان ملا تھا دیکھا کہ ایک درۂ کوہ ہی اور بہت سرسبز ہی بس اُس درۂ کوہ کے اندر داخل ہوئی دیکھا کہ
ایک ساحر جوگی سنگ مرمر پر بیٹھا ہوا ہی جوڑا بندھا ہوا جوگی وضع ہی جاگ رہا ہی جیسے اُسنے سر اٹھا کر
روشنی کی طرف دیکھا دیکھا کہ ایک لڑکی بہت خوبصورت میری طرف چلی آتی ہی بس اُسنے آواز دی
کہ کون اجل رسیدہ ادھر آتا ہی یہ مقام آنے کا نہین ہی مین یہان کا مالک ہون سوماق نے یہ جواب اُسکے
کہا کہ او اجل رسیدہ مین تیری جان کی ملک الموت ہون اگر اپنی زندگی چاہتا ہی تو ہٹ جا مین تیغہ
عشاق کش کو حاصل کرون اُس جوگی نے کہا کہ اب معلوم ہوا کہ تو تیغہ کی فکر مین آئی ہی اب تیرا زندہ
بچنا میرے ہاتھ سے دشوار ہی یہ کہکر اپنے مقام پر سے اٹھا چونکہ سوماق کو جلدی تھی اور یہ فکر تھی
کہ کسی صورت سے اسکو قتل کرکے تیغہ حاصل کرون بس جیسے وہ ساحر اٹھا اُسنے فوراً موتی جو
اپنے جوڑے سے نکالا اور ہاتھ پر رکھا اور اُسکا عکس اُس جوگی پر ڈالا وہ تو نارنج سحر اٹھا رہا تھا
اس خیال سے کہ یہ لڑکی ہی بھلا کیا مقابلہ کریگی ایک ہی نارنج مین گرفتار ہو جائیگی اس حال سے
واقف نہ تھا کہ جان کی خواہان ہی بس یہ تو بلا خوف چلا آتا تھا جیسے عکس اُس موتی کا جوگی پر
پڑا ایک برق چمک کر موتی سے اُس جوگی پر گری جب تک وہ سنبھلے سنبھلے اُس برق نے اُس
جوگی کو جلا دیا اُسکا جلنا تھا کہ ایک شور قیامت افزا اٹھا ایک تو تاریکی تھی اور ہوگئی برفباری
و سنگباری شروع ہوئی آواز آئی کہ کشتی مرا کہ نام من دربان جادو بود جب تاریکی دفع ہوئی سوماق
نے دیکھا کہ ایک دروازہ مقفل سامنے ہی بس اسنے جاتے ہی اُس قفل کو توڑا اور دروازہ کھولا
دروازے کا کھولنا تھا کہ یکایک اژدر آتش فشان قلۂ آتشین چھوڑتا ہوا اندر سے چلا بس اسنے یہ
تدبیر کی کہ اُس اژدر پر بھی اُس موتی کا عکس ڈالا وہ بھی عکس موتی سے جلنے لگا ادھر اُسپر عکس پڑا
ادھر اُس اژدر کے جسم سے شعلہ نکلا اور وہ جلنے لگا آواز آئی کہ کشتی مرا نامم [illegible] بود
بود جب سوماق اژدر کو قتل کرچکی اور جلا چکی اب اندر دروازے [illegible]

مکان بہت وسیع ہی بس یہ صحن مکان طی کر کے دالان مین آئی اور شمال کی طرف جو حجرہ تھا اُسکی طرف متوجہ ہوئی جیسے اُدھر کو قدم اُٹھایا قدم کا اُٹھانا تھا کہ آواز آئی کہ او ظالم کدھر جاتی ہی تو بڑی بیخوف ہی دربان جادو و دروازہ جادو کو مار کر یہان پہونچی ہی پھر بھی کچھ خوف نہین کرتی ہی کھڑی رہ مین تیری جان کا ملک الموت آتا ہون بس یہ جو صدا آئی سوماق نے پلٹ کر دیکھا دیکھا کہ ایک جوگی جسکے بڑے بڑے بال سیاہ فام بڑے بڑے دانت آنکھون اور منھ سے شعلے نکلتے ہوے میری طرف چلا آتا ہی یہی کہتا ہوا کہ کہان جاتی ہی بس جیسے وہ قریب آیا سوماق نے اسکی طرف بھی موتی کو کیا اُسی طور سے اُس موتی سے برق پیدا ہوئی اور اُس جوگی پر بھی پڑی کہ وہ مثل ہیزم خشک کے جلنے لگا بس نہایت ہی ہنگامۂ محشر افزا برپا ہوا آوازین ہولناک آئین تاریکی انتہا درجہ کی ہوگئی جب وہ سب آفتین کم ہوئین آواز آئی کہ کشتی مرا نام من پاسبان جادو بود جب یہ صدا آچکی اور وہ تاریکی وغیرہ دفع ہوچکی اُسوقت سوماق نے دیکھا کہ ایک ساحر کی لاش پڑی ہوئی ہی بس یہ حجرہ کی طرف چلی اور حجرے کا قفل توڑ کر اندر آئی اور یہ قفسہ حجرہ سے اُس صندوق کو جو کہ لٹکا ہوا تھا سحر کرکے اُتارا اور اُسکا قفل توڑا اور پر کا پٹرا جو ہٹایا دیکھا کہ ایک کیسہ سیاہ ناگن بیٹھی ہوئی ہی زبان نکالے ہوے بس فوراً کچھ اسم سحر پڑھکر اُسپر ہاتھ ڈالدیا اب جو ہاتھ ڈالا قبضہ پر پڑا اب جو اُٹھایا تو وہ ناگن نہ تھی اور کچھ تھا ایک تلوار نیام مین تھی اُسکے قبضہ پر لکھا تھا کہ این تیغ عشاق کش بس جب سوماق نے وہ تیغ پایا بہت خوش ہوئی اپنے دلمین کہا کہ خداوند کریم نے میری کمک کی کہ یہ تیغ ہاتھ آیا بس اُس صندوق وغیرہ کو اُسی طور سے چھوڑ کر باہر آئی اور مکان کو طی کرکے درہ مین آئی اور وہان سے اُس مقام پر آئی کہ جہان پر وہ نقب توڑا تھا بس نقب مین جاکر اُسی طور سے راہ طی کرکے اپنے خیمہ مین صبح ہوتے ہوتے پہونچ گئی راوی بیان کرتا ہی کہ یہ سب کام ملکہ نے حسب نشان دہی گوہر آبدار جو کہ اُسکے پاس ہی کیا اور اُس موتی کے ذریعہ سے پتہ بھی ملا اور سب کو قتل بھی کیا بس خیمہ مین آکر تھوڑے عرصے تک آرام کیا بعد کو جب صبح ہوئی بیدار ہوئی فوراً سب کو کوچ کا حکم دیا اور کہا کہ تم لوگ تو بالاے ہوا روانہ ہو مین اندر اندر زمین کے آتی ہون قریب لشکر اسلام پہونچکر ایک طرف صف باندھکر کھڑی ہونا جو کوئی دریافت بھی کرے تو کہنا کہ جب ہمارا مالک آئیگا وہ خود اپنے نام و نشان سے آگاہ کریگا اول تو مین تم سے پہلے پہونچ جاؤنگی یہ کہکر اور سحر کرکے غرق زمین ہوئی اور سحر سے زمین کھنی کرتی ہوئی طرف لشکر اسلام کے روانہ ہوئی اسکی خواصین اور مصاحبین اپنی اپنی سواریون پر سوار ہوکر چلین یہ تو ادھر سے جاتی ہین اور سوماق اندر زمین کے چلی جاتی ہی مگر ساتھ عجلت کے اس خیال سے کہ ایسا نہو کہ خانہ جان پہونچ گئی ہون اور مقابلہ ہونے لگا ہو یا صاحبقران نے لشکر مقابلہ کیا ہو کیونکہ سب ساحران لشکر اسلام قید ہوچکے ہین بس یہ تو اس خیال و فکر مین چلی جاتی ہی وہان ایوان سے اور عشاق سے نیمچہ زنی ہو رہی ہی اور ایوان بہت زخمی ہوچکی ہی اور پسپا ہونے لگی اور عشاق بڑھتا جاتا ہی اور یہ کہتا ہی کہ اب اُسکے ظلم و ستم کی حد ہوچکی تھی اور نحوست بھی ستارۂ اہل اسلام کی جا چکی تھی اور عشاق نے شرور یہی کیا ہی اور اُسکا یہ قصد ہی کہ کسی مقام پر موقع پاکر ایسا ہاتھ دکھاؤن کہ ایوان کا سر تن پر سے کٹکر زمین پر گرے گو ایوان بہت زخمی ہی اور خون بھی

بہت گھٹا ہی طاقت بھی کم ہوتی جاتی ہی ایوان ایسی جرأت کی عورت ہی کہ اسقدر مجروح ہی خون
بہہ رہا ہی مگر مقابلہ سے ہٹتی نہین ہی برابر عشاق کے وار کو روک رہی ہی کوئی مقام
ایسا نہین ہی بظاہر جسم مین جو کہ زخمی نہوا ہو انسے تا پا مجروح تھی زخم کاری لگے تھے اب اسقدر طاقت
نہ تھی کہ وار کرے سوائے وار روکنے کے آنکھین بند ہوئی جاتی تھین ہر مرتبہ ہاتھ رک جاتا تھا بس اب
یہ حالت ایوان کی ہوئی اُسکو اپنی زندگی سے نا امیدی ہوئی بس اپنے دل مین یہ خیال
کیا کہ ای ایوان اب کوئی صورت زندگی کی نظر نہین آتی ہی طاقت جواب دے چکی ہی ہاتھ اب
اٹھ نہین سکتا ہی بس اب جو وہ وار کریگا کام تمام ہو جائیگا یہی وقت ہی کہ خداوند کریم سے رجوع
کر اور اپنے گناہونکے عفو ہونے کی دعا کر اور اہل اسلام کی اس بلا سے نجات پانے کی یہ خیال کرکے
بس برجوع قلب سے آہستہ آہستہ یون دعا کرنے لگی اور یہ شعر زبان پر بعجز وانکسار جاری کیا شعر
چو عاجز رہانندہ ئی انم ترا ٭ درین عاجزی چون نخوانم ترا ٭ تو گفتی ہر آنکس کہ در رنج وتاب ٭
دعا ہائے گند من کنم مستجاب ٭ ای کریم میرے حال پر رحم کر مین نہین عرض کرتی ہون کہ مرون
نہین اگر میرا پیمانہ عمر لبریز ہو گیا ہو تو کچھ خوف نہین ہی شوق سے ملک الموت کو روانہ فرما کہ وہ میری
روح آکر قبض کرین کوئی مجکو عذر نہین مگر آرزو یہ تھی کہ مین اپنی آنکھون سے یہ دیکھ لیتی کہ
سمندریہ فتح ہو گیا اور اہل اسلام کا اُسپر قبضہ ہوا عشاق وسمندر شاہ مارا گیا اور سکہ
بادشاہ اسلام کا سمندریہ مین جاری ہوا اور دوسری میری یہ خواہش تھی کہ مین اس کافر
خانہ خراب کے ہاتھ سے نہ ماری جاتی تو اچھا تھا مگر جو تیری مشیت تیسری میری یہ آرزو ہی کہ جو
کچھ گناہ مجھ سے حالت کفر مین سرزد ہوئے ہین اُنکو معاف کر دینا اور میری توبہ کو قبول فرما
چوتھی آرزو میری یہ ہی کہ اس بلا سے لشکر اسلام کو نجات دے اور ان سب کو اس کافر کے
ہاتھ سے بچائے کیونکہ یہ سب تیرے بندے ہین اور تیرے دین و مذہب کے رواج دینے کے
لئے جہاد پر کمر کسے ہوئے ہین اگر یہ خدانخواستہ ہلاک ہوئے تو کون پھر تیرے دین کو رواج دیگا
اور کوئی ایسا نہین ہی کہ بیکسون کی حالت پر رحم کھائے اس ملک مین انکا دشمنون کے سوا
کوئی نہین ہی بس جہان تک ہو ای کریم کارساز اپنی عنایت اور بندہ نوازی سے ان سب کو
بچائے واسطہ تجکو اپنے عزت وجلال کا واسطہ انبیاے ماسبق کا میری سب آرزوئنکو پورا
کر اگر میری موت بھی آئی ہو تو اسوقت ٹل جائے مین اس کافر کے ہاتھ سے نہ قتل ہون اگر قتل
ہوئی تو سب ہنسینگے اور دشمن خوش ہونگے اور اہل اسلام پر سے اس بلا کو دفع کر یہ دعا جو
ایوان نے اُس حالت مجبوری اور ناچاری مین رجوع قلب سے مانگی چونکہ اب زمانہ
اجابت دعا کا قریب آچکا تھا اور بہت عرصہ ہو چکا تھا اہل اسلام پر سختی گذرتے ہوئے ستارونکی
نحوست بھی جا چکی تھی ایوان کی دعا قبول ہوئی عشاق زیادتی کر رہا تھا در آسمان وا تھے
تیر دعا ہدف اجابت پر جا کر پڑا درگاہ خدا مین ایوان کی دعا قبول ہوئی ایوان تو دعا کر رہی
تھی عشاق نے پھر تیغہ کا وار کیا اُسنے جھک نیچے دیکھے سپر کا ہاتھ اٹھایا ادھر اسنے وار کیا ایوان
نے سپر اُٹھائی کہ درمیان سے زمین شق ہوئی اور غبار بلند ہوا عشاق یہ واقعہ دیکھکر
تکا ایوان بھی حیران ہوئی مگر بسبب غبار بلند ہونے کے کچھ دکھائی نہ دیا لشکر کفار نے
بھی دیکھا سمندر شاہ خوش ہو ہو کر شملاق سے کہہ رہا تھا کہ اُستاد نے ایوان کو آج قتل

کیا اب یہ جاتی کہاں ہی دیکھو کسقدر زرد ہو گئی ہی از سر تا پا جراحت سے چور ہی شملاق نے عرض کیا کہ مین نے پہلے ہی عرض کیا تھا کہ جب آپ اسکو قتل کرینگے مگر آپنے ملاحظہ کیا کہ وہ بھی کس غضب سے لڑ رہی ہی اور مقابلہ کر رہی ہی یہ تو حالت ہو گئی بھاگتی نہین ہی سمندر شاہ نے کہا کہ یہ بات ہی کہ نفس پاؤن پکڑے ہوئے ہی سب کنارہ کھڑے ہوئے ہین سمندر شاہ و شملاق مین یہ باتین ہو رہی تھین کہ شملاق سے دیکھا کہ درمیان میں عشاق اور ایوان کے زمین شق ہوئی اور غبار اٹھا شملاق سے سمندر شاہ سے کہا کہ آپنے یہ بھی ملاحظہ کیا کہ خود بخود زمین شق ہوئی ہی اور غبار بلند ہوا ہی دیکھیے کیا ہوتا ہی شملاق تو ادھر سمندر شاہ سے یہ کہہ رہا تھا اور یہ واقعہ سب کنارہ کے لشکر نے بھی دیکھا سب اسی طرف متوجہ ہوئے اہل اسلام نے بھی دیکھا وہ بھی اسی طرف متوجہ ہوئے اور اہل اسلام ایوان کے لیے دعا کر رہے ہین اور دیکھ رہے ہین کہ جب وہ غبار برطرف ہوا دونون لشکر کے اہل لشکر نے اور سرداروں اور بادشاہ اسلام و صاحبقران و عیاروں و ایوان نے بھی دیکھا ادھر سمندر شاہ اور شملاق اور کل سرداروں اور عشاق نے بھی دیکھا کہ ایک آفتاب اس غبار کے برطرف ہونے کے بعد ظاہر ہوا اب جو سب نے غور کر کے دیکھا کہ ایک لڑکی برس بارہ تیرہ ایک کی چہرہ مثل آفتاب کے چمکتا ہوا مگر غبار آلود مینڈھیاں گندھی ہوئی ناک مین ایک موتی کی نتھ کنز [illegible] کی نشانی اور سر سے پاتک زیور مین غرق جسم مین لباس سرخ یہ معلوم ہوتا ہی گویا آفتاب شفق مین ہی بس راوی بیان کرتا ہی کہ اسکے سراپا کی کیا تعریف کرون جو کہ از سر تا پا نور کے سانچے مین ڈھلی ہو ہر عضو اسکا نکسک سے درست تھا اٹھتی ہوئی جوانی سینہ برجستہ نکلا ابھار قیامت ڈھاتا تھا دل عشاق کو پامال کیے ڈالتا تھا عجب طرح کی رنگت [illegible] شوخ مزاج تھی اور چستی و چالاکی سے ہر عضو مین خون دوڑ رہا تھا ہر عضو کیسا تھا جب حور کی صورت اور حور کی سیرت اس نازنین نے پائی تھی کہ دیکھنے والے دل بیقرار ہو جاتے تھے خلاصہ یہ کہ اگر سراپا تحریر کیا جاے تو طول ہوا اصل مطلب فوت ہو بیان تو اب ہر مقام پر اختصار مد نظر ہی یہ چند شعر کافی ہین نظم — سبز نخل گل ہوا ئی تھنت

| | | |
|---|---|---|
| حسن یوسف فقط [illegible] | تھا یہ اس گل کا جامہ زیب بدن | سادی یہ تھا کہ بہی سو جوبن |
| آرسی ہیں کے بیچ ڈالے ہوے | پیاری پیاری کچین نکالے ہوے | ناک مین نیم کا فقط تنکا |
| شوخی چالاکی مقتضا سن کا | چشم بد دور وہ حسین آنکھین | رشک چشم غزال چین آنکھین |
| سارا گھر اسپہ رہتا تھا قربان | رزم گرمان کی تھی تو باب کی جان | جو سب اہل لشکر اسلام |

اور بادشاہ و صاحبقران اور کل سرداروں نے دیکھا ہر ایک کو حیرت ہوئی کہ یہ نازنین یکایک کہاں سے پیدا ہوئی اور کون ہی ہر ایک یہ سراپا اور نزاکت دیکھکر حیرت زدہ ہوا سب کو سکتہ ہوا ایوان کی جو اس عالم مین یعنی حالت زخمدار ی اور مقابلہ مین نگاہ پڑی کیونکہ یہ درمیان مین ایوان و عشاق کے زمین سے نکلی کہا کہ اے سوماق تو کہان ادھر سمندر شاہ اور دیگر سرداروں اور اہل لشکر نے جو دیکھا ہر ایک کو حیرت ہوئی اور سب مع سمندر شاہ کے اسکے حسن خداداد پر فریفتہ ہو گئے جوانون کا کیا ذکر ہی جو کہ پیرسن تھے اور مرنے کے قریب تھے وہ بھی اسکو دیکھکر بیقرار ہو گئے عشاق کا یہ عالم ہوا کہ اسنے سوماق کو دیکھکر اپنے کلیجہ پر ہاتھ رکھ لیا اور زبان سے اُف نکل گئی آنکھون کے نیچے ایک چکا چوندہی بسبب اسکے شعاع حسن

سے آ گئی واقعی اُسکا حسن زاہد فریب عابد کش تھا ایسا اُسنے حسن و جمال پایا تھا کہ اگر فرشتگان دیکھ لیتے تو مثل ہاروت و ماروت کے چاہ مین قید ہونے کی خواہش کرتے اُسکے چاہ زنخدان مین ڈوب کر مرتے اور پھر عمر بھر نہ نکلتے بس جب اُنکا یہ حال ہوتا جو کہ نفس امارہ نہین رکھتے ہین اور وسوسۂ شیطانی سے بچے ہوئے ہین تو خیال کرنے کا مقام ہے کہ جو نفس امارہ اور خواہش نفس رکھتے ہین اور شیطان جنکے اوپر ہمہ وقت حاوی ہے تو اُنکا کیا حال ہوا ہوگا خلاصہ یہ کہ ہر ایک خدا پرست و کافر اُسکو دیکھکر دلدادہ و فریفتہ ہو گیا مگر اہل اسلام تو صابر ہین صبر کو کام مین لائے کفار کا یہ حال ہے کہ سب اُسی طرف متوجہ ہین شملاق نے سمندر شاہ سے عرض کیا کہ یہ نیا گل کھلا خاک سے یہ کون نازنین زمین سے پیدا ہوئی کیا حسین ہے اور کس باغ کی پھول ہے اور کس شجر حسن کا ثمر ہے اور کس آسمان جمال کی قمر ہے سمندر شاہ نے کہا کہ مین خود حیران ہون کہ یہ کیا واقعہ ہے کیا کوئی سحر ہے ایوان کا یا کوئی ہیر پھیر اُسکا کہ اُسکی مدد کو ایسی صورت دلفریب بنکر ظاہر ہوا کہ جسکے سبب سے دل کو کشش ہوتی ہے اسکا حسن تو مقناطیسی اثر رکھتا ہے شملاق نے عرض کیا کہ کچھ عقل نہین کام کرتی ہے ضرور بالضرور یہ کچھ نہ کچھ دال مین کالا ہے اور کوئی نہ کوئی فریب ہے خداوند تصویر اُستاد کو بچائین جب سے مین نے اُس نازنین کو دیکھا ہے مجکو اُستاد کی طرف سے یاس ہو گئی ہے اب مجکو بچتے نہین معلوم ہوتے ہین خود مجکو دل مین دھڑکن ہو رہی ہے ہاتھون اُچھل رہا ہے خیالات فاسد آ رہے ہین سمندر شاہ نے جواب دیا کہ یہی میرا بھی حال ہے مگر کوئی مقام انتشار نہین ہے خداوند تصویر کا فضل ہے اگر یہ سحر ہے ایوان کا تو اُستاد دفع کرینگے اگر یہ سحر ہے اُسکا تو بھی اُسکی تدبیر کرینگے اگر کوئی اُسکی عزیز ہے تو اُسکے ساتھ قتل کرینگے یہ جانے کہان ہے بلکہ مین اُستاد سے کہدونگا پکار کر کہ جہان تک ممکن ہو اسکو زندہ اسیر کر لیجیئے گا کیونکہ مین اسپر عاشق ہو گیا ہون سمندر شاہ شملاق سے یہ کہہ رہا ہے کفار نے بھی اسکو پہچانا نہین ہے کیونکہ نہ آجتک یہ کبھی ایوان کے ساتھ سمندریہ مین آئی نہ میلے مین نہ کسی مقابلہ مین ایوان نے کبھی اسکو گھر سے نکلنے نہین دیا اس خیال سے کہ ایسا نہو کہ اسپر کسی کی نگاہ پڑے اور نظر لگ جائے تو خرابی ہو دوسرا سبب یہ تھا کہ یہ خیال تھا کہ یہ لوگ بہت خراب ہین سمندر شاہ وغیرہ ایسا نہو کہ کوئی عاشق ہو جائے اور خواہش کرے تو اُسوقت مین خرابی ہوگی اور یہ مین ان لوگون کے ساتھ اسکو منسوب کرونگی کسی عالی خاندان لڑکے کے ساتھ منسوب کرونگی جو کہ اصل و نسل کا بادشاہ ہوگا بنا ہوا نہوگا بس ان ان خیالات سے ایوان نے اسکو کسی مقام پر نہ جانے دیا نہ کبھی اپنے ہمراہ لیگئی نہ ان کے ہمراہ جانے کی روادار ہوئی سواے محل کے یا باغ کے اس سبب سے کوئی سوماق سے واقف نہ تھا نہ پہچانتا تھا کہ یہ ایوان کی بھانجی ہے جب کفار نہ واقف تھے تو اہل اسلام کیا واقف ہونگے اگر کوئی ایوان کے شہر مین گیا بھی اور دربار مین تو بھی سامنا نہین ہوا سوماق کا کیونکہ اُسکو حکم ہی نہ تھا دربار مین آنے کا جب کوئی غیر ملک کا آدمی دربار مین آئے تو اُس زمانے مین ملکہ کا یہ طریقہ تھا کہ جب یہ خبر آتی تھی کہ فلان سوداگر یا فلان ملک سے نامہ بر نامہ لیکر یا کوئی سفیر آتا ہے تو اُسوقت اگر سوماق دربار مین ہوتی تھی تو اُٹھا دیجاتی تھی بس یہ تو جملہ معترضہ تھا آمدم بر سر مطلب کہ کسی نے سواے لشکر ایوان اور ایوان کے ملکہ کو نہین پہچانا سب حیرت زدہ ہو رہے ہین عشاق کی تو یہ نوبت ہے کہ مثل تصویر کے کھڑے ہوا اُسکی منتظر [illegible]

سب کام بھول گیا ہی نہ ایوان پر وار کرتا ہی نہ کچھ اُس نازنین سے سوال کرتا ہی کہ تو کون ہی بس ساکت کھڑا ہی جب ایوان نے سوماق سے کہا کہ او سوماق تو کہان سوماق نے ایوان کی طرف دیکھا اُسکو از بس کہ تاب جراحت سے چور پایا دیکھا کہ ایک طرف لشکر کثیر صف آرا ہی مگر سب مسلمان ہین اُنمین ساحرونکا بھی لشکر ہی اور سب پریشان ہین اور اسی طرف دیکھ رہے ہین اور ایک طرف خالہ کا لشکر صف آرا ہی اور ایک سمت لشکر کفار ہی مگر لشکر کفار بھی اسی طرف دیکھ رہا ہی سوماق نے سمندر شاہ اور اُسکے لشکر اور عشاق اور کل سردارون کو پہچان لیا اور بلکہ جو جو سردار اور ساحر سمندر شاہ کی طرف سے لشکر اسلام کے شریک ہوگئے تھے اُنکو بھی پہچان لیا اسکا سبب یہ تھا کہ ان سبکی تصویرین دیکھ چکی تھی اور پرچہ اخبار سے اسپر یہ بھی ظاہر ہو چکا تھا کہ فلان فلان بادشاہ اور سردار شریک لشکر اسلام ہوگئے ہین بس اس سبب سے اسنے لشکر اسلام اور کفار کی شناخت کرلی سوماق نے عشاق کی بھی تصویر دیکھ چکی تھی بس اسنے عشاق کو بھی پہچان لیا کہ یہ ہی عشاق ہی دوسرے یہ بھی موتی سے ظاہر ہو چکا تھا کہ تیری خالہ سے اور عشاق سے مقابلہ ہو رہا ہی اس سبب سے اور شناخت کرلیا بس ایوان نے جو یہ کہا سوماق نے ایوان کی طرف دیکھکر کہا ای امی جان آپکا یہ کیا حال ہوا واہ کیا خوب آپ نے مجکو فقرہ دیا بچہ تھی بہلا دیا اور خود لشکر لیکر اس طرف تشریف لائین مین بھی آپکے فقرہ مین آگئی کہ آپ نے وعدہ کیا ہی کہ جب لشکر لیکر جاؤنگی تجکو ہمراہ ضرور لیجاؤنگی مین نے خیال کیا کہ امی جان کبھی جھوٹ نہ بولینگی چنانچہ اسی خیال کے سبب سے مین بے فکر ہوگئی بس آپ مجکو فقرہ دیکر اس طرف تشریف لے آئین اور مجکو آگاہ بھی نہ کیا یہان آپکا یہ حال ہوا جب عرصہ ہوا میرا خود بخود دم گھبرایا اب جو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ آپ لشکر لیکر تشریف لیگئین بس مین بھی اُسیوقت بدون والدہ کو آگاہ کیے ہوے روانہ ہولی مع انیسون اور جلیسون اور خواصون اور مصاحبون کے اُنکو تو بلا لئے آسمان پہ چلنے کا حکم دیا اور خود بغرق زمین ہوکر چلی خیر عین وقت پر تو پہونچی اور آپکو زندہ دیکھا اگر تھوڑی دیر نہ آتی تو آپکے دشمنونکو زندہ نہ پاتی یہ کیا غضب کیا کہ مجکو آگاہ نہ کیا اب آپ لشکر مین تشریف لیجائین مین اس سے مقابلہ کرتی ہون یہ مونڈی کاٹا جاتا کہان ہی اسنے میری امی جان کو بہت پریشان کیا کیا اور نہ جانتا ہی مین آنکی لونڈی موجود ہون ایک جنبش لب مین تو اسکا کام تمام ہوگا نہ معلوم کیا سبب ہوا جو آپ مجروح ہوئین یہ جو سوماق نے کہا ایوان نے ایک آہ کی اور کہا کہ او چھوکری تو کیون بدون امان کے آگاہ کیے باغ سے ادھر چلی آئی افسوس بس اُن کمبختون نے تجکو منع بھی نہ کیا اور ادھر آنے دیا اگر خدانخواستہ تجکو کچھ چشم زخم پہونچا تو مین کسی طرف کی نہ رہی اور اس بڑھاپے مین یہ صدمہ مجکو پہونچا اور کیا مین اپنا روی سیاہ ماران تیری مان کو دکھاونگی اگر خدانخواستہ کچھ نوع دگر ہوگی ای سوماق تو واپس جا تو اس سے مقابلہ نہ کر جبکہ مین جہاندیدہ اسکے فریب مین آکر مجروح ہوئی تو تیری کیا حقیقت ہی ابہی جوانی اور میرے حال اور اپنی مان پر رحم کھا تو نے بڑا غضب کیا کہ تو یہان آئی مین اسی سبب سے تجکو فقرہ دیکر ادہر بدون تیری اطلاع کے چلی آئی تھی للہ تو مقابلہ نکر سوماق نے جواب دیا کہ امی جان آپ اطمینان فرمائیے اور اپنے لشکر مین جائیے اور زخمون کو اپنے باندھیے

وہ اب کو مارے لیتی ہون یہ سنتے ہی ہاتھ سست جاتا کہان ہی اسنے بہت سر اٹھایا ہی ایوان نے کہا
کہ اے چھوکری کیا دیوانی ہوئی ہو تو میرے کہنے پر نہین عمل کرتی ہی راوی نے کہا ہی کہ عشاق
کھڑا ہوا دونون کی تقریر سنتا رہا جب یہ ایوان نے سوماق سے کہا سوماق نے جوابدیا کہ
اب تو مین واپس نجاؤنگی جب دون اس سے مقابلہ کیے ہوے آپ بیکار اصرار فرماتی ہین
آپ لشکر کو واپس جائیے یہ کہکر قسمین دینے لگی کہ آپ مجکو مقابلہ کرنے سے منع نہ فرمائین اور
خود لشکر کو واپس جائیے جب ہزار ہا قسمین سوماق نے دین اسوقت ایوان نے کہا
اے چھوکری تو نے مجکو بہت پریشان کیا ہی اچھا تو برا سے مقابلہ جا اور مقابلہ کرین اسی مقام پر
کھڑی ہوئی اور تیرے مقابلہ کا تماشا دیکھتی ہون آسنے جوابدیا کہ آپ لشکر مین تشریف لیجائیے
چونکہ آپ مجروح ہین آپکو زحمت ہوگی کہا کہ بس اب تو زیادہ اصرار نکر اور ضد نکر مین نہ مانونگی
سوماق خاموش ہو رہی اور قصد کیا کہ پلٹون کہ یکایک سب نے دیکھا کہ ایوانیہ کی طرف سے
ابر ظاہر ہوا اور وہ ابر جب شق ہوا تو سب نے دیکھا کہ آٹھ نو سو ساحریان تازہ دم فرسے پر
سوار اس ابر سے پیدا ہوے اُن سب نے بھی دیکھا کہ تین لشکر جھٹ آرا ہین پہچان لیا کہ ایک
لشکر اسلام ہی اور ایک ہماری ملکہ ایوان کا لشکر ہی اور ایک سمندر شاہ کا بس یہ سبکی سب
ایوان کے لشکر کی طرف چلین کفار و اہل اسلام نے دیکھا تھا کہ اس ابر سے بہت سے
ساحریان پیدا ہوئین اور ایوان کے لشکر کی سمت چلین خیال کیا کہ ایوان کی ملازم ہین ادھر
اُن سب نے دیکھا کہ ملکہ ایوان مجروح کھڑی ہوئی ہین اور ہماری ملکہ سے باتین کر رہی ہین
اور عشاق خاموش کھڑا ہوا ہماری ملکہ کو دیکھ رہا ہی بس سب نے اسی مقام پر سے جھک کر
ایوان کو سلام کیا اور لشکر مین آئین سرداروں نے لشکر ایوان کے اُنسے دریافت
کیا کہ تمہارا آنا کیونکر ہوا کیونکہ ملکہ تو منع کر آئی تھین ملکہ سوماق کو یہ حال کیونکر معلوم
ہوا اُنھون نے اُنسے کہا کہ کئی دن تک تو ملکہ کو کچھ خیال بھی نہ آیا لہو لعب مین مصروف رہین
اگر خیال بھی آیا تو ہمنے اور باتون مین لگا لیا اور ٹال دیا مگر آج کئی دن کا ذکر ہی کہ ملکہ نے
ہمسے کہا کہ تم سب نے مجکو دھوکا دیا اور رامی جان نے بھی وہ تو لشکر لیکر برائے کمک اہل اسلام
تشریف لیگئین اور مجکو ہمراہ نہ لیا بس ہم ان کر دیان بھی جلتی ہون ہمنے لاکھ لاکھ ٹالا مگر
ملکہ کب سماعت کرتی ہین اپنی ضد کی رہین فرمایا کہ مجکو بہوتی سے ظاہر ہو چکا ہی کیون
فقرہ دیتی ہو بس یہ جو ہمسے ملکہ نے فرمایا ہمنے بھی خیال کیا کہ اب اس امر مین کوشش کرنا بیکار
ہی جو ملکہ فرماتی ہین وہی کرو بس ہم سب نے سامان سفر درست کیا ملکہ اُسیدن وہان سے مع دون
اپنی ماں کو آگاہ کیے ہوے روانہ ہوئین فلان مقام تک ہم سبکے ہمراہ آئین شب وہان بسر کی
صبح کو ہمکو حکم دیا کہ تم سب ظاہر کے راستے سے آؤ مین غرق زمین ہو کر جاتی ہون بس ہم سب
اس راہ سے آئے اور ملکہ اندرون زمین روانہ ہوئین وہ ہمسے قبل آ رہیہ نجلین دیکھو وہ اپنی
خالہ سے باتین کر رہی ہین یہ ملکہ کا کیا حال ہی سب نے کہا کہ ملکہ ایوان سے اور عشاق
سے مقابلہ ہوا ملکہ ایوان عشاق پر غالب آئین سحر مین اسنے نیچہ سے مقابلہ کیا اُسمین بھی
برابر رہین بس آسنے عاجز ہو کر دھوکا دیکر ملکہ کو مجروح کیا ملکہ مکر سے عشاق کے مجروح
ہوئین یہ کہکر سب حال جنگ بیان کیا اور بتایا کہ یہ لشکر اسلام ہین یہ جو علم کے سایہ مین

کمرشتے ہین یہ صاحبقران ہین اور وہ تخت پر بادشاہ اسلام ہین اور یہ سب لشکر غیر ساحر دکھائی دیتا ہی اور وہ لشکر ساحرونکا اور کہا کہ یہ سیاہ سمندر رشاہ کی ہی اور وہ سمندر رشاہ کھڑا ہی اُن سب نے کہا کہ اسکو تو پہچان لیا تھا ہان صاحبقران وغیرہ کو نہین پہچانا تھا تو اب معلوم ہوگیا یہ سب بھی لشکر ایوان مین آکر صف آرا ہوئین ایوان نے اُن سب کو دیکھکر سوماق سے کہا کہ تمھاری خوامین وغیرہ بھی آگئین سوماق نے عرض کیا کہ جی ہان وہ میرے ہمراہ چلین تھین مین اس طریقہ سے آئی وہ ظاہر کی راہ سے اب مین بمقابلۂ عشاق جاتی ہون یہ کہکر طرف عشاق کے چلی عشاق نے اسکو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھکر دل سے کہا کہ یہ تجھ سے مقابلہ کرنے آتی ہی تیرا دل اسکے مقابلہ سے خوف کرتا ہی اور یہ تیرے دل کی حالت ہی کہ جب سے اسکو دیکھا ہی بیقرار رہتی دیکھیے ہوتا کیا ہی بس یہ خیال کیا کہ جہان تک ممکن ہوگا پہلے اسکو نصیحت کرونگا جب نہ مانے گی تو پھر مقابلہ کرونگا اور زندہ اسیر کرونگا کیونکہ اس سے زندگی کا مزہ حاصل ہوگا اس پیرانہ سالی مین خوب مزے ہونگے راتون کو جب یہ لپٹ کر ساتھ سوئیگی کیسی جوان ہی کیا کیا لطف ملینگے مگر عشاق کی حالت یہ ہی کہ اسکو دیکھکر کانپا جاتا ہی اندام مین لرزہ پڑا ہوا ہی ہاتھ پاؤن مین رعشہ ہی خیال دلمین کرتا ہی کہ معشوق کا جو سامنا ہی اور تو اسیر عاشق ہو چکا ہی دل قابو مین نہین ہی اور یہ بھی خیال ہی کہ ایسا نہو کہ کوئی چشم زخم پہونچے اس سبب سے تیری یہ حالت ہی یہ تو سن چکا تھا اور اسیر ثابت ہو چکا ہی کیونکہ کھڑا ہوا سن رہا تھا کہ یہ ایوان کی بھانجی ہی اور رہاران کی لڑکی ہی سوماق اسکا نام ہی خالہ کی محبت مین بدون مان کو آگاہ کیے ہوئے باغ سے چلی آئی ہی ایوان بھی اس سے الفت کرتی ہی بس اسنے ایسے ایسے خیالات دلمین کیے جب یہ اُدھر کو چلی سمندر رشاہ نے شملاق سے کہا کہ ضرور یہ کوئی قرابت دار ایوان کی ہی کیونکہ تمنے دیکھا کہ ایوان سے باتین کرکے اور اُسکو روک کر اُستاد کے مقابلہ کو چلی ہی شملاق نے عرض کیا کہ بجا ارشاد ہوا یہان تو یہ تقریر ہو رہی تھی اُدھر سوماق عشاق کے مقابلہ مین پہونچی اور کہا کہ او بوبک کیا کھڑا ہوا دیکھ رہا ہی بس خیریت اسی مین ہی کہ رومال سے ہاتھ باندھکر امی جان کے قدمون پر گر اور اپنی خطا معاف کرا اور مثل ہم سبکے دین اسلام قبول کر ورنہ یاد رکھ کہ میرے ہاتھ سے مارا جائیگا تو نے بہت سبکو پریشان کیا ہی مین تیری جان کی ملک الموت ہون میری طرف کیا کھڑا ہوا حیرت سے دیکھ رہا ہی جو مین کہتی ہون اُسپر عمل کر یہ جو سوماق نے عشاق سے کہا اور عشاق نے سوماق کو اپنے روبرو کھڑا ہوا پایا اور اسکی زبان سے تقریر سنی یہ معلوم ہوتا تھا کہ پھول دہن سے گر رہے ہین تقریر نہین کر رہی ہی ایسی شیرین زبان تھی کہ عشاق اسکی تقریر پر مثل فرہاد کے کہ جیسے فرہاد شیرین کی تقریر سنکے فریفتہ ہوگیا تھا ویسے ہی یہ بھی سوماق کی تقریر سنکے اور زیادہ فریفتہ ہوا اور دل قابو سے جاتا رہا دلمین قصد کیا کہ لپک کر اسکو گلے سے لگا لیجیے اور لب و عارض کے بوسے لیجیے مگر خوف معلوم ہوا کہ ایسا نہو کہ خفا ہو جائے تو پھر بڑی خرابی ہو شاید ابھی تو سمجھانے سے مان لے اور پھر اگر ایسی حرکت کی تو مشکل ہی یہ خیال دل سے کرکے اور اسکی تقریر سنکے عشاق نے جواب دیا کہ اے ملکۂ عالم تمنے یہ جو فرمایا کہ مین تیری جان کی ملک الموت ہون یہ بجا ارشاد ہوا نہ تمنے کوئی تلوار لگائی نہ کوئی سحر کیا مگر مین بدون اسکے تمھاری ہی صورت دیکھکر مرگیا جو چاہو سو کرو یہ سر حاضر ہی میرا دل تو تیر آچکا ہی بس تمپر مرتا ہون تم تو اپنی تیغ نگاہ سے مجکو قتل کر چکین اب کیا قتل کروگی یہ سر حاضر ہی چاہو کاٹ لو

چاہو بخشش دو مین تو تمھارا غلام ہون جب سے تمکو دیکھا ہی دل قابو مین نہین ہی بس وہ تدبیر کرو
کہ دل قابو مین آئے اور وہ تدبیر یہ ہی کہ میرے کہنے پر عمل کرو میرے ہمراہ یہان سے چلو میرے
مقام پر مین سمندر شاہ کو بھی چھوڑ دونگا وہ جانے اسکا کام جانے اور لشکر اسلام سے وہ مقابلہ
کریگا بس مین تمکو یہان سے اپنے ہمراہ اپنے مقام پر لیجاؤنگا اور تمھارے ساتھ عقد کرونگا گو
مرد پیر ہون مگر اسقدر قدرت رکھتا ہون کہ تمھاری خواہش پوری کردونگا اور اپنے کو سحر سے
جوان بھی کرلونگا مگر اسی شرط سے کہ تم میرا ساتھ دو اور یہ جو تمنے اپنی خالہ کے بہکانے اور ورغلانے
سے اپنا دین ترک کیا ہی اسکو اختیار کرو کیونکہ تمھاری خالہ ایک تو عورت ہین اور دوسرے
ضعیف ہوگئی ہین اس سبب سے انکی عقل بالکل زائل ہوگئی ہی بس انھون نے عقل سے تو کام
لیا نہین صرف اہل اسلام کے بہکانے پر جو کہ ایک عالم کو خراب کرتے پھرتے ہین آگئین اور انکا
دین قبول کرلیا اور یہان سے جاکر تم سب کو بھی بہکایا اور دین قدیمی ترک کرایا تم میرے کہنے پر
عمل کرو اور اپنا دین اختیار کرو اور میرے ہمراہ چلنے پر راضی ہو اگر ممکن ہو اپنی خالہ کو بھی سمجھاؤ
اور انکو بھی اس امر پر راضی کرو کہ وہ بھی اپنا مذہب قدیم اختیار کرین اور جس طور سے حکومت
کرتی تھین کرین اگر سمندر شاہ انسے کسی قسم کی خصومت کریگا تو مین اسکو اسکا جواب دونگا
تمسے کوئی غرض نہوگی اور اگر وہ نہ راضی ہون تم ضرور ایسا کرو ملکہ مین تمھاری خالہ اور مان کو بھی
قتل کرکے اس ملک کا حاکم کردونگا تم حکومت کرنا ان سب پر تمھارا قبضہ کرادونگا کیونکہ اب تو مین
تمھاری غلامی اختیار کرتا ہون یہ جو تمنے کہا کہ تم اپنے رومال سے ہاتھ باندھکر میری خالہ کے قدمون پر
گرو اور اپنی خطا معاف کراؤ مجکو کوئی عذر نہ تھا کیونکہ اب تو وہ میری بزرگ ہوئین اور مین
انکا خوردار سابق سے مجکو انکی خدمت مین نیاز تھا مین نے پہلے انکو سمجھایا تھا انھون نے
میرے کہنے کو سماعت نہ کیا مین ناچار ہوگیا اور اب بھی مجکو عذر نہین ہی صرف اسقدر خیال
ہی کہ وہ میرے دشمنون کی شریک ہین اور دوسرا مذہب رکھتی ہین اگر یہ امر نہوتا تو مین
اسقدر عذر بھی نہین کرتا وہ اسوقت اپنا مذہب قدیم اختیار کرین اور اہل اسلام کی رفاقت ترک
کرین مین موجود ہون کیونکہ اب تو انکا خورد ہوا چاہیے وہ اس گستاخی کی مجکو سزا دین اور اپنے
ادنے ملازم کے ہاتھ سے میری گوشمالی کرائین مگر دو کام کرین کہ ایک تو اپنا مذہب قدیم
اختیار کرین دوسرے تمھارے ساتھ میرا عقد کردین تاکہ مین تمسے وصل حاصل کرکے اپنے
دل مضطر کو تسکین دون مجکو کسی قسم کا عذر نہین ہی مین حاضر ہون یہ جو تقریر مہمل عشاق سے کی
سوماق کا یہ حال ہوا فرط غیظ سے رنگ اسکا لال ہوگیا تیوریان چڑھ گئین ابرو برہم ہوے یہ معلوم
ہوتا تھا کہ دو سرو ہیان ہین کہ برائے قتل عشاق پیوستہ ہین دو جو شکنین پیشانی پر فرط غیظ
سے پڑین تھین انکا یہ حال تھا اور یہ معلوم ہوتا تھا کہ برائے قتل عاشقان تلوارین ہین کہ نیام
سے باہر نکل آئی ہین برہم ہوکر اور تیوریون پر بل ڈالکر بنگاہ غیظ عشاق کی طرف دیکھکر کہا
کہ کیا تجھو دیوانہ ہوگیا ہی کہ جو ایسے کلمات بیہودہ زبان پر لاتا ہی یہ تونے کیا کہا اور تونے کیا اسکا
جواب مہمل دیا جو کہ بالکل سمجھ مین نہین آیا بس سیدھے طور سے تو ہمارے سوال کا جواب دے
اس تقریر فضول کو جانے دے کیا ہمنے یہی پوچھا سوال کیا تھا جو تو اس طور سے تقریر کرتا ہی کیا تونے
کوئی ہمکو بھی ایسا ویسا تصور کیا ہی ابکی جو ایسی تقریر کریگا تو گدی سے زبان کھینچ لی جائیگی کیا

شامت تو نہین آئی ہی جو تو یہ تقریر کرتا ہی کیا سڑی ہو گیا ہی حواس جاتے رہے ہین بسبب پیرانہ سالی
کے بس چوٹ پر میری خالہ نے کیا خوب کیا اور جو کچھ ہمنے کیا اچھا کیا تو کون ہی ہمارا اتالیق نہین ہی جو ہمکو
سمجھاتا ہی اندر تو کیا میری خالہ اور ماں کو قتل کرکے تجکو بادشاہ کریگا اور تمام ملک سمندر شاہ کے
میرے قبضے مین کرا دیگا بس اگر یہ امر شدنی ہی اور خدا دنیا کرکے ہمکو منظور ہی کہ مین تمام ملکون پر
سمندر شاہ کے قابض ہو جاؤن تو وہ کوئی نہ کوئی ایسی صورت نکالےگا کہ میرا قبضہ ہو جائیگا اور خداوند کریم
وہ دن نہ لائے کہ مین خالہ اور ماں کو قتل کرکے خود حکومت کرون بلکہ یہ ہی کہ مین اُنکے سامنے
باآبرو و عزت دنیا سے جاؤن ہمیشہ رو برو اُنکے قتل کرنے کا نام لیتا ہی ہر شعر تیری زبان
کا نکلے لونڈی جیالی اُنکا سینہ نکے ہے وہان تیرا خون بہاؤن اور تجکو آتش نمدہ کرون او وہ کیا طاقت
رکھے گا تیرے سر پر تو شیطان سوار ہی تیرا مقام نار ہی تیرا مسلمان ہونا دشوار ہی جسکو خدا توفیق
دیتا ہی وہ اس راہ کو اختیار کرتا ہی تو کیا کرےگا بس اب کسی قسم کا جواب نہ دینا اگر اپنی جان کی
خیریت چاہتا ہی تو اطاعت اسلام کر ورنہ حربہ کر میرے گوش تیری تقریر کے سننے کی تاب نہین لا سکتے
ہین عشتاق نے جواب دیا کہ اے ملکہ عالم اے آرام دل مضطر اے جان عاشق رنجور یہ جو تمنے فرمایا
کہ تو دیوانہ ہو گیا ہی ضرور مین تمھاری صورت دیکھکر دیوانہ ہو گیا ہون اور تمھارے عشق کا دیو
میرے سر پر سوار ہی بس تمکو اختیار ہی چاہے قتل کرو چاہے اپنے وصل سے شاد کرو عاشق
تو ہمیشہ معشوق کے ظلم و ستم کی برداشت کرتے ہین نکل جائین وہ ہاتھ جو تمپر بار دوستانہ اُٹھین
کٹ کر رہ جائین وہ آنکھین جو تمکو بنگاہ دشمنی دیکھین بس تمکو جو امر لازم ہو وہ کرو چاہے میری
زبان کھینچ لو چاہے اپنی آغوش مین لو اور اپنے لب و عارض کے بوسے دو مین تو تمپر
نثار ہو چکا اور اپنی جان تمپر فدا کر چکا یہ جو عشتاق نے کہا اور بوسون کا نام لیا تب سوماق
کو تاب نہ رہی اور یہ کہا کہ تو اسی طور کی تقریر کیے جاتا ہی شامت ہی آئی ہی رہ تو جا تا کہان
ہی مین سارا دیوانہ پن نکالے دیتی ہون اور دیو عشق کو تیرے سر پر سے اُتارے دیتی
ہون اپنے وصل سے شاد کرتی ہون عروس مرگ سے تجکو ہمکنار کرتی ہون تو یون
نہ مانےگا جب تک سزا نہ پائیگا اسی طور سے بیہودہ بکے جائیگا یہ کہکر سوماق نے موتی
نکالا اور اُسکو ہاتھ پر رکھکر سامنے کیا عشتاق کے عشتاق اُسکے عشق مین مبہوت کھڑا تھا
اور کہہ رہا تھا کہ جو چاہو وہ کہو مین تو بندہ بے زر ہون مگر اپنے وصل سے شاد کرو اور نہ
معلوم کیا کیا بیہودہ کلمے زبان پر لا رہا تھا کہ جو باعث غیظ و غضب تھے سوماق طریقہ
اسلام سے واقف ہی نہ تھی دوسرے اُسکی تقریر بیہودہ سے بہت غصہ آیا تھا بس اُسنے
خود ہی پہلے اُسپر حربہ کیا یعنی موتی کا عکس ڈالا عکس پڑنا تھا کہ ایک برق کوند کر بالائے آسمان
گئی اور وہان سے کڑک کر چلی یہ جو سمندر شاہ نے دیکھا شملاق سے کہا کہ غضب ہوا اُستاد
تو خاموش کھڑے ہین اُسکی طرف دیکھ رہے ہین اور اُسنے حربہ کیا اب کیا ہوگا دیکھو وہ برق
چمک کر اُستاد پر گرا چاہتی ہی مین پکار کر کہتا ہون کہ آپ کس فکر مین ہین شملاق نے کہا کہ ضرور
بس سمندر شاہ نے اپنا تخت پرے سے نکالا اور چند قدم بڑھکر پکارا کہ اے اُستاد آپ کس فکر مین
ہین اُسنے اپنا حربہ کیا ہی دیکھیے وہ برق سحر کوند کر آپ پر پڑتی ہی جلد تدبیر بچنے کی فرمائیے ادھر
تو سمندر شاہ نے کہا اُدھر برق ہوئی اور ایک پتلی زمین سے پیدا ہوئی اُسکے ہاتھ مین ایک

پھول تھا اُسنے عشاق کو دیا جیسے عشاق کے ہاتھ مین وہ پھول آیا اور اُسکی خوشبو دماغ مین پہونچی سارا عشق رفو چکر ہوگیا اُس پھول کی یہ خاصیت ہی کہ اگر عشق اصلی بھی ہو تو وہ اُسکی خوشبو سے جاتا رہتا ہی انسان ہوش مین آجاتا ہی اسی عشاق کا بنایا ہوا ہی اور اُس عشق کا کیا ذکر ہی جو کہ سحر کے سبب سے ہو گو عشاق کو سوماق سے عشق اصلی تھا مگر پھول کے سونگھتے ہی برطرف ہوگیا اُس پتلی نے کہا کہ آپ کس فکر مین ہین سوماق نے بڑے غضب کا حربہ آپ پر کیا ہی جلد اپنے کو بچائیے بلکہ اُس پھول کی یہ بھی ایک خاصیت ہی کہ جس سے حد درجہ کی الفت ہوا ور عشق ہوا ور جب اُس پھول کو سونگھ لے اُس سے اُسی مرتبہ کی عداوت ہوجاتی ہی اور وہ جو کہ عاشق ہوتا ہی اپنے معشوق کا دشمن جانی ہوجاتا ہی عشاق کو سوماق کی الفت جو جاتی رہی بلکہ دشمن ہوگیا ایسا دشمن ہوا تھوڑے ہی عرصے مین کہ خواہان جانکا ہوا بس جب یہ اُس پتلی نے کہا ادھر سمندر شاہ نے پکار کر کہا عشاق نے سر اُٹھا کر طرف آسمان کے دیکھا دیکھا کہ برق کوندکر میری طرف آتی ہی جلدی سے وہ پھول تو اُس پتلی کو دیا اور کہا کہ تو جا اُس پتلی نے قصد کیا کہ مین غرق زمین ہون یہ امر سوماق کو ناگوار ہوا کہ اسنے ظاہر ہوکر عشاق کو آگاہ کیا چونکہ اسکا نام برق مزاج ہی فوراً غصہ آگیا اور ایک مرتبہ جو کچھ پڑھکر ہاتھ کو گردش دی وہ پتلی غرق زمین نہونے پائی تھی کہ ایک برق کوندکر قبل عشاق پر گرنے کے اُس پتلی پر گری کہ وہ جلنے لگی اور چلائی کہ ای آقا یہ کنیز تو آپ پر نثار ہوئی وہ پتلی بھی جلگئی اور وہ پھول بھی یہ امر عشاق کو اور ناگوار ہوا سوماق سے کہا کہ او چھوکری تونے بڑا غضب کیا تھا کہ پہلے تو مجکو غافل کیا باتون مین تیری باتون مین مصروف ہوا اور تونے سحر کرکے میرے اوپر برق گرانا چاہی میری کنیز نے نکلکر مجکو آگاہ کیا تو تونے اُسکو جلا دیا اب تو میرے ہاتھ سے بچکر کہان جاتی ہی اُسکے عوض مین مین تجکو قتل کرونگا پہلے تیری برق کو دفع کرونگا بس یہ کہکر عشاق نے دیکھا کہ برق قریب آگئی ہی اور یہ سحر اسکا بڑے غضب کا ہی یون نہ دفع ہوگا خالی دلبس سحر کرکے اور زمین مین پاؤن مارکر غرق زمین ہوگیا اب جو اندر زمین کے جاکر خیال کرتا ہی اور دیکھتا ہی کہ مین اسپر غالب آؤنگا تو یہ ظاہر ہوا کہ یہ تیری قاتل ہی اور تو نہ غالب آئیگا چند ستارے ایسے نحس آئے ہین کہ جو خواہان جان کے ہین مگر کئی دن تک اُنکا اثر رہیگا اگر وہ نہ آتے کچھ مضائقہ نہ تھا مگر اب کیا ہوتا ہی تیرے اوپر چار دن بہت نحس ہین اسمین تیری جان بچتی معلوم نہین ہوتی ہی یہ جو عشاق نے دریافت کرنے سے پایا پہلے تو متفکر ہوا اور بہت پریشان ہوا خیال کیا کہ اندر ہی اندر یہان سے چلا جاؤن اور کسی مقام پر پوشیدہ ہوکر بیٹھ رہون کہ یہ چار دن جو کہ نحس ہین کٹجائین پھر آکر مقابلہ کرون تاکہ اس آفت سے بچون چونکہ قضا آچکی تھی پیمانہ عمر لبریز ہوچکا تھا کیونکر اس خیال پر عمل کرتا فوراً دوسرا خیال دلمین پیدا ہوا جو کہ باعث قتل ہوا کہ یہ سب جھوٹ ہی نہ کوئی ستارہ منحوس ہی نہ دن نحس آئے ہین کچھ حساب مین غلطی ہوئی مجکو کون قتل کرسکتا ہی کیونکہ مجکو تو سامری و جمشید سحر بند کرگئے ہین اور میرے قتل ہونے کا تیغہ بناکر مجکو دے گئے ہین مین نے اُسکو بڑی حفاظت سے رکھا ہی اُس مقام کا پتہ آجتک سوائے میرے کسی کو نہین معلوم ہی مین نے سامری و جمشید سے تو کہا انہین انھون نے یہ بھی کہدیا تھا کہ جب تلک یہ تیغہ نہوگا اگر تمام عالم تیرے قتل کرنے کی فکر کریگا تو قتل نہ کرسکیگا بس نہ وہ تیغہ کسی کو ملیگا نہ مین قتل ہونگا یہ کہنا اور یہ جو ظاہر ہوا ہی بالکل غلط ہی

کبھی سامری و جمشید کا قول جھوٹ نہوگا وہ خداوند تھے جو اُنھون نے حکم لگایا وہ درست ہوا کبھی اُسمین فرق نہوا یہ اسوقت بالکل جھوٹ زائچہ سے ظاہر ہوا کہ یہ تیری قاتل ہی بھلا اسکو تیغہ کہان ملا ہوگا فرشتہ تو پا نہین سکتا ہی یہ کہان سے پائیگی نہ وہ تیغہ ہوگا نہ مین قتل ہونگا صرف میری نگاہ کا فرق ہی چونکہ مین اسوقت بدنوا اس سیت ہو رہا ہون بس یہ زائچہ مین ہوگا کہ یہ تیرے ہاتھ سے قتل ہوگی اسکے دن نحس ہین اور ستارے منحوس ہین ادھر اُس حکم کو اُلٹا خیال کریگے اور یہ خیال کر کے کہ کوئی مجکو قتل نہین کرسکتا ہی پھر اپنے زائچہ نہ کیا بقول شاعر ع چون قضا آید طبیب ابلہ شود بس جب قضا آجاتی ہی تو اچھی بات اور سچ اُلٹی جھوٹ معلوم ہوتی ہی چنانچہ جیسا کہ اسوقت مین نے عشاق کا واقعہ تحریر کیا چونکہ قضا قریب آگئی تھی یہ خیال پیدا ہوا اور نہ فوراً طبقہ زمین کا توڑ کر نکلا اُدھر وہ برق سوماق کی خالی گئی سوماق اس انتظار مین کھڑی ہی کہ یہ زمین سے نکلے تو اسپر پھر سحر کرون کہ عشاق طبقہ توڑ کر اُسکے برابر پہلو کے نکلا اور کہا کہ او چھوکری مین تجھ سے کیا سحر سے مقابلہ کرون جبکہ مین نے تیری خالہ کو زیر کیا سحر مین اور پنجہ بازی مین تو تیری کیا اصل ہی صرف تیرے لیے یہ پنجہ کافی ہی اسی سے تیرا سر کاٹے لیتا ہون یہ کہکر زور سے آکر پنجے کا وار کیا سوماق نے یہ سُنکے اور اُسکو اپنے قریب آتے ہوے دیکھکر پنجہ بکف سپر سحر اُٹھائی اور اُسکو روکا اور اُسکا وار خالی دیا اور اپنا پنجہ نیام سے لیکر عشاق پر وار کیا اب سوماق نے اور عشاق نے پنجہ بازی ہونے لگی وار چلنے لگے دو بردین یقین کہ میدان مین کوندرہی تھین پنجون سے شرارے نکل نکلکر بالا ہوا جاتے تھے وار دونون طرف کے سپر دن پر رُک رہے تھے سوماق کسی مقام پر کمی نہ کرتی تھی برابر سے جواب دے رہی تھی تھوڑے عرصے تک باہم پنجہ زنی ہوا کی ایک مقام پر عشاق نے موقع پاکر جو وار کیا سوماق کا نشانہ نشانہ ہوا اس زخم کا کھانا تھا کہ سوماق کو غصہ آگیا اور عشاق کا پیمانہ عمر لبریز ہوگیا جو زمانہ اُسکی زندگی کا باقی تھا وہ گذر گیا موت قریب آگئی ملک الموت کو قبض روح کا حکم ہوگیا فرشتگان عذاب اُسکی روح کے لینے کو دوزخ سے چلے مالک دوزخ نے آتش دوزخ کو تیز کیا شیطان خوش ہوا کہ میرا بھائی اپنے مقام اصلی کو جاتا ہی سامری و جمشید و لقا و نمرود ثانی و فرعون وغیرہ خداے باطل یہ خبر سُنکے کہ ہمارا ماننے والا ہمارے پاس آتا ہی در دوزخ پر براے پیشوائی کھڑے ہوے ہین اور سامری و جمشید بہت خوش تھے کہ ہمارا شاگرد آتا ہی ملکہ ماہیان طوفان کش و ملکہ سحران سیاہ پوش یہ خبر سُنکے کہ ہمارا اُستاد یعنی عشاق حجرہ نشین یہان تشریف لاتے ہین بڑے انتظام سے کہ ہمراہ اُنکے فرشتگان عذاب گرز آتشین لیے ہوے ہونگے بہت خوش ہوئین اور براے استقبال اپنے مقام سے روانہ ہوئین اُنکے جسمون سے شعلے آگ کے نکل رہے تھے شیطان بھی خوش تھا کہ میرا فرزند داخل جہنم ہوتا ہی اُسکے لیے بڑا سامان ہی مالک دوزخ نے اس نابکی کے لیے جگہ ہاویہ مین خالی کی آتش دوزخ کو خوب مشتعل کیا شعلہاے آتش اُسکے استقبال کے لیے دوزخ سے نکل رہے تھے تمام ساکنان جہنم کو خوشی تھی کہ عشاق آتا ہی مالک نے فرشتگان عذاب سے کہا کہا تھا کہ بڑے شیطان کی آمد ہی آج ایک دشمن خدا اور کم ہوگا اور کیا معلوم کہ اُسکے ہمراہ کسقدر اُسکے پیرو آئین ہاویہ مین جگہ خالی ہونا چاہیے یقین ہی کہ آج ہاویہ بھر جائیگا بس دوزخ مین تو عشاق کے لیے یہ بند و بست ہو رہا ہی اور مالک دوزخ نے اسکی دعوت کے لیے آگ فرشتہ

کی ہی روحین سب شیاطین کی پیشوائی کو چلین ہین یہان سوماق نے زخم شانہ پر کھاکر اور برہم ہوکر عشاق سے کہا کہ او بوبک پیر نابالغ دیکھ ابھی تک کوئی خرابی کا امر نہین ہوا ہی اگر اپنی زندگی چاہتا ہی تو اہل اسلام کا شریک ہو دین اسلام قبول کر صاحبقران و بادشاہ اسلام کی اطاعت کر اس امر پہ غرور نہ کر کہ کوئی تجکو قتل نہین کرسکتا ہی تجکو سامری و جمشید سحر بند کر گئے ہین میرے قتل کا تیغہ بنا گئے ہین وہ دونون کیا مردک اور گدھے تھے کہ جسکو وہ سحر بند کر جائین اور تیغہ بنا جائین وہ پھر قتل نہو کیا انکو کار خدا مین بھی دخل تھا بس جس قدر جسکی زندگی خداوند کریم نے مقرر فرمائی ہی اُس سے زیادہ بندہ نہین رہ سکتا ہی نہ کوئی اُس زمانہ کے اندر اُسکو قتل کرسکتا ہی بس اب تیری زندگی کا زمانہ گذر گیا اب موت قریب آئی ہی اور نہ اس امر پر غرور کرنا کہ وہ جو تیغہ سامری و جمشید نے بنایا ہی میرے قتل کا اور مجکو دیا ہی مین نے حفاظت سے رکھ دیا ہی کوئی نہین پاسکتا ہی یہ امر بھی کوئی محال نہین ہی ادھر خداوند کریم کا حکم ہوا کہ اسکی روح قبض ہو ادھر وہ تیغہ زمین سے خود بخود پیدا ہو جائیگا یا کسی نہ کسی تدبیر سے تیرا قاتل پا جائیگا یہ امر کوئی خدا کے نزدیک مشکل نہین ہی اور نہ کوئی ایسا امر ہی کہ جس سے خداوند عالم واقف نہو اُس سے کوئی بات پوشیدہ نہین رہتی ہی وہ ہر ایک کے مافی الضمیر سے واقف ہی اور تمام عالم کے اسرارات اور کل خیالات اور جو جو اشیا کہ اُسنے زمین مین پیدا کی ہین اور آسمان مین جسکو بندے نہین دیکھ سکتے ہین بلکہ فرشتے بھی اُس سے آگاہ نہین ہین وہ واقف ہی اور جو اشیا کہ اُسکے بندون نے اپنے ہمجنسون کے خوف سے زمین مین خواہ اور کسی طور سے پوشیدہ کی ہین گو اُنسے ہمجنس تو آگاہ نہین ہین مگر خداوند عالم ضرور آگاہ ہی اور اُسکی پیش نگاہ ہین بس اس امر پہ غرور کرنا نہایت ہی بیحیائی ہی میرے نزدیک بہتر ہوگا کہ تو میرے کہنے پر عمل کر اور اپنی زندگی کو نہ برباد کر آئندہ تجکو اختیار ہی گو مین یہ بخوبی جانتی ہون کہ یہ پند و نصیحت تجکو سودمند نہو گی کیونکہ تیرا قلب بسبب زنگ کفر کے سیاہ ہو رہا ہی اور ایسا تاریک ہی کہ تیرے کاشانۂ دل مین شمع نور اسلام کی روشنی بالکل نہین ہی پھر کیونکر یہ پند و نصیحت تجکو فائدہ دے گی غیر ممکن ہی کہ تیرا قلب اس سیاہی سے پاک و صاف ہو اور تو راہ ضلالت کو ترک کرے اور راہ ہدایت کو قبول کرے خیر مین نے سمجھا دیا اور یہ بھی معلوم ہی کہ تیری عمر تمام ہو گئی ہی تیرا انتظار نار دوزخ کو ہی کہ عشاق سیاہ قلب آئے تو مین اسکی خاطر کرون بس اب تجکو اختیار ہی ذرا سمجھ بوجھکر جواب دے نہین تو اپنی مرگ کا خواستگار ہو اب میرا وار ہوگا اسوقت تک تو مین تجکو بھلایا کی تو نے مجکو مجروح بھی کیا خیر کیا مضائقہ ہی کچھ پروا نہین ہی شیر جو ہین وہ زخمی ہو کر اپنے حریف پر حربہ کرتے ہین جب تک مجروح نہین ہو لیتے ہین اُسوقت تک نہین حملہ ور ہوتے ہین بس اب مجروح ہو چکی ہون اب مین بھی حملہ کرونگی اور میرا حملہ ایسا ہوگا کہ تیرا بچنا محال ہوگا تجکو جان بچانا دشوار ہوگا ایک ہی وار مین دو پرکالے ہونگے آئندہ تجکو اختیار ہی بموجب شعر؎ من آنچہ حق بود گفتم تمام ؛ تو دانی دگر بعد ازین والسلام ؛ سوماق کی یہ تقریر عشاق نے سنکے جواب دیا کہ معلوم ہوتا ہی کہ تو بھی مثل ایوان کے دیوانی اور بے عقل ہو گئی ہی یہ جو مہمل تقریر کرتی ہی جو کہ میری سمجھ مین بالکل نہین آئی کیسا غرور اور کیسا خدا بس جو ہمارا خدا ہی وہ خدا ہی یعنی خداوند تصویر جاگتی جوت کا خداوند جو کہ مثل ہمارے ہی ہم اُس سے ہر امر کو عرض کرسکتے ہین وہ ہماری سنتا ہی

ہم اُسکی سُنتے ہین یہ نہین کہ نہ خدا کو دیکھ سکتے ہین نہ اُسکے کلام کو سن سکتے ہین یہ جو تقریر تو نے کی ہی یہ
کسی خدا پرست کے روبرو کر وہ ہی اس مہمل تقریر پر عمل کرے یا جو کہ مثل تم لوگون کے بےعقل
ہو اُس سے کر کہ وہ بسبب اپنی کم عقلی کے تیرے کہنے پر عمل کرے گا اور مجکو اس امر کا غرور ہی کہ
خداوند سامری و جمشید مجکو سحر بند کر گئے ہین بس اب کوئی مجکو نہین قتل کر سکتا ہی اُنکا جو کام
ہوتا ہی وہ نیک ہوتا ہی کیونکہ خداوند تھے دوسرے اس امر کا بھی غرور ہی کہ اُنھون نے
جو تیغہ بنا کر مجکو دیا ہی اور مین نے اُسکو بحفاظت رکھا ہی بس کوئی اُسکو نہین پاسکتا ہی اور بدون
اُس تیغہ کے مین نہین قتل ہو سکتا ہون خلاصہ یہ کہ مین مر نہین سکتا ہون غرور ہم لوگونکو کرنا زیبا ہی
کہ جو چاہتے ہین وہ کرتے ہین اگر ہم سب ملکر دعوی خدائی کرین تو زیبا ہی مگر جو امر جسکے لیے تھا
وہ اُسی کی ذات پر ختم ہو گیا اور یہ خدا پرستونکا خدا ہی کہ زندگی و موت خدائے آسمانی
کی طرف سے ہی بس جسقدر اُسنے مقرر کی ہی اُس سے زیادہ کوئی نہین جی سکتا ہی یہ ہم لوگون کا
قول نہین ہی بلکہ ہم لوگونکا مقولہ یہ ہی کہ زندگی و موت اپنے قبضے مین ہی کہ جب تک جی چاہا
زندہ رہے جب جی چاہا مر گئے بس جسقدر تن پروری اور صفائی جسم کرینگے زندگی کو ترقی
ہو گی جیسا کہ خون کہ پیدا کرینگے عمدہ اشیا کھا کے اور بالکل بےفکری کے ساتھ اور راحت سے
بسر کرینگے اُسی قدر زندگی زائد ہو گی بس پھر یہ امر اُنکے قول کے خلاف ہوا یا نہین اور اُنکا مقولہ
بالکل غلط نکلا بس سن کہ یہ کسیکی کیا طاقت ہی کہ مجکو قتل کر سکے یا تیغے تک اُسکا دسترس ہو یہ بالکل
محال ہی اور یہ جو تو نے کہا کہ تجکو پند و نصیحت کارگر نہوگی کیونکہ تیرا قلب بسبب سیاہی کفر کے
تاریک ہو رہا ہی یہ بالکل غلط ہی بلکہ ایسی حالت تیری ہی بس اسی مین خیریت ہی کہ میری اطاعت کر
ورنہ یاد رکھو کہ ابکی ایسی تلوار لگاؤنگا کہ سر تن پر سے اُتر جائیگا آئندہ تجکو اختیار ہی سمو عاق
نے یہ ہم ہو کر جواب دیا کہ مین تو پہلے ہی کہہ چکی ہون کہ تو اول درجہ کا سیاہ قلب ہی او عشاق
یہ غرور و تکبر سوائے ذات باری کے اور کسی کو زیبا نہین بس جو یہ غرور و تکبر کرتا ہی وہ ایسا پست
ہوتا ہی کہ اُسکا کا منہ کے سر ٹھوکرین کھاتا پھرتا ہی دیکھ لے کہ جن جن لوگون نے غرور کیا اُنکا کیا انجام
ہوا مثل شداد و نمرود و فرعون کے یہ تو بندے تھے اور اسوقت تک کوئی اُنکا نام نہین لیتا
ہی جب تک کہ پہلے اُنپر لعنت نہین کر لیتا ہی اور تا بہ قیامت یہ امر جاری رہے گا خیال تو کر کہ وہ
عزازیل کہ جسکے تم سب بہکائے ہوئے ہو اور وہ تم سب کا اُستاد ہی بلکہ اب تو تم اُس سے بھی
زیادہ ہو اُسکو مدتون سبق مکر و فساد دو وہ قبل خلقت آدم ایسا مقرب فرشتہ تھا کہ جسکی
کچھ تعریف ہو نہین سکتی تھی تمام فرشتگان آسمان کو منبر پر بیٹھکر درس دیتا تھا بس جب خداوند عالم
نے حضرت آدم کو خلق فرمایا اور تمام فرشتون کو حکم فرمایا کہ آدم کو سجدہ کرو سب نے حکم
باری تعالے کو قبول کیا مگر عزازیل نے یہ سمجھکے خیال کیا کہ مجھ ایسا فرشتۂ مقرب خاک کے
پتلے کو جو کہ میرے سامنے بنا ہی سجدہ کرے بس انکار کیا یہ امر جناب احدیت کو ناگوار ہوا یا تو
مقرب بارگاہ تھا یا اُسی وقت سے معتوب ہوا آسمان پر سے نکالدیا گیا طوق لعنت گلے پڑا
شجر غرور سے یہ ثمر ملا از خلقت آدم تا این دم از این دم تا قیامت اُسپر لعن و نفرین
رہ گئی کوئی اُسکا نام بدون لعنت کے نہین لیتا ہی ہمہ وقت لعن کا کوڑا اُسکی پشت پر
پڑتا ہی جیسا کہ شاعر نے اُسکی نسبت نظم کیا ہی شعر۔ تکبر عزازیل را خوار کرد ۔ بزندان لعنت گرفتار کرد

بس ای عشاق وہ ہی تو تم سب کا بہکانے والا ہی اور تم سب کا اُستاد ہی تم سب اُسکے پیرو ہو اور
یہ جو تونے کہا کہ کوئی مجکو قتل نہین کرسکتا ہی نہ تیغہ پا سکتا ہی او کور باطن اپنی آنکھون پر سے حجاب
غفلت کو دور کر اور دیکھ کہ یہ وہی تیغہ ہی یا کوئی اور تلوار ہی اور یہ قدرت خدا کو دیکھ کہ تونے
کس حفاظت سے اس تیغہ کو رکھا تھا اور ہزارون ساحر مقرر کیے تھے مگر مجکو کس آسانی سے مل گیا کہ
بالکل زحمت نہوئی اسی تلوار کا تیغہ عشاق کش نام ہی اسی سبب سے مین کہتی ہون کہ تیری
قضا میرے ہاتھ ہی یہ کہکر کمر سے اُس تیغہ کو نکالا اور اُسپر سے نیام کو دور کرکے چمکا کر عشاق
کو دکھایا اُسکے جوہر چمکے اور عشاق نے اُس تیغہ کو دیکھا ایک عجب عالم ہوا ساکت ہوکر رہ گیا
بدون وار کے طائر روح اُسکے قفس جسم سے پرواز کرگیا چہرہ زرد ہوکر رہ گیا یہ معلوم
ہوا کہ تمام جسم کا خون خشک ہوگیا تصویر موت آنکھون کے نیچے پھرگئی بڑے عرصے تک ساکت
کھڑا دیکھا کیا اور خیال کیا کہ یہ تیغہ اسکے ہاتھ کیونکر لگا یہ وہان تک کیونکر پہونچی اور اسکو
نشان کیونکر ملا کیا کوئی میرا ملازم جو کہ محافظ تیغہ تھا وہ مل گیا یہ کیا امر ہوا کیا یہ اُن سب کو
قتل کرکے تیغہ لے آئی اب کیا تدبیر کرون اسکے روبرو سے بھاگ جاؤن اپنی جان بچاؤن پھر
خیال کیا دل مین کہ ایک چھوکری کے روبرو سے بھاگنا تو بڑے ننگ کی بات ہی چونکہ اسکی
قضا آچکی تھی اس سبب سے اسکو یہ خیال ہوا اور اسکو یہ بھی خیال ہوا کہ شاید اسنے سن پایا
ہو کہ عشاق کی موت تیغہ سے ہی کیونکہ یہ سحر بند ہی بس سحر سے دریافت کرکے اسی کے مشابہ
یہ تیغہ بنا لائی ہو اور مجکو فقرہ دیتی ہو بہر طور اسکے روبرو سے بھاگنا تو کسی طور سے اچھا نہین
ہی یہ لڑکی ہی اسکو فقرہ دو شاید فقرے مین آجائے اور تیغہ مجکو دیدے تو بس پھر کیا ہی پھر کون
مجکو قتل کرسکتا ہی ابکی مرتبہ جو تیغہ ہاتھ آجائے تو توڑ کر پھینکدون باقی نرکھون کہ پھر کسی کے
ہاتھ لگے اور ہمہ وقت خوف رہے یہ خیال کرکے سوماق سے کہا کہ او چھوکری تو مجکو
دھوکا دیتی ہی یہ وہ تیغہ نہین ہی بھلا وہ تیغہ کہان وہ ایسے مقام پر ہی کہ جہان انسان کا گذر
غیر ممکن ہی تو کیونکر پاسکتی ہی ہان تو اُسی کے مشابہ یہ تیغہ بنا کر لائی ہی خوب بنایا ذرا مجکو دے
مین دیکھون کہ یہ تیغہ وہ ہی یا دوسرا ورنہ یہ بتا کہ تیرے ہاتھ کیونکر لگا سوماق نے کہا
کہ او عشاق گرگ جہاندیدہ تو مجھ غزال رعنا کو دھوکا دیتا ہی مین کب تیرے دھوکے مین
آتی ہون کہ تیغہ تجکو دیدون تاکہ تو اُس پر قبضہ کرے اور سمجھے کہ یون فقرہ دیکر لیتے ہین
آخر تجھکو بھی فقرے مین آگئی یہ اس امر کو تو اپنے دل سے پوچھ کہ مین کہان سے لائی ارے ساحران
زبردست کو قتل کرکے مسافت دور و دراز کو طی کرکے بڑی محنت و مشقت سے یہ تیغہ
ہاتھ لگا ہی اب بھی دیکھ مین کہتی ہون کہ میرے کہنے پر عمل کر اطاعت صاحبقران پر راضی
ہوا ابھی کچھ گیا نہین ہی آئندہ تجکو اختیار ہی عشاق نے جواب دیا کہ او سوماق تو مجکو فقرہ
دیتی ہی اور خوف دلاتی ہی یہ تو مجھ سے کبھی نہوگا کہ مین اپنے آبائی دین و مذہب کو ترک
کرون اور ایک بے اصل مذہب کو اختیار کرون جو کہ بالکل اصلیت نرکھتا ہو یہ امر
کبھی نہ کرونگا اور اپنی تمام عمر کی محنت کو تیرے خوف سے برباد نہ کرونگا تجکو اختیار ہی
وار کر مگر کیا ہوگا یہ تیغہ وہ تیغہ ہی نہین ہی یہ جو عشاق نے کہا سوماق نے جواب دیا
کہ مین کیا کرون تیری قضا ہی آئی ادھر عشاق نے جھولی سے راکھ نکالی اُسپر کچھ اسم سحر

کے استاد قتل ہوے راوی نے بیان کیا ہے کہ جب ملکہ سوماق برق مزاج سے اور
عشاق سے مقابلہ ہوا تھا تو ملکہ نے اپنے نام کا نعرہ کیا تھا اس سبب سے یہ امر ظاہر
ہوا مناسب ہے کہ اس نازنین کا نام سوماق برق مزاج ہے اس سبب سے شملاق
نے یہ نام لیا ورنہ شملاق کیا جانے شملاق نے سمندر شاہ سے کہا کہ آپنے ملاحظہ
تو کیا ہوگا کہ جب سوماق نے استاد کو تلوار نیام سے نکالکر دکھائی تھی تو استاد کا چہرہ زرد
ہوگیا تھا اور سکتہ سی کیا حالت ہوگئی تھی نہ معلوم کیا سبب تھا جو اس تلوار کو دیکھکر استاد کا
یہ حال ہوا سمندر شاہ نے جواب دیا کہ یہ امر اسوقت تک نہیں ظاہر ہو سکتا ہے جسوقت
تک یہ تاریکی نہیں دفع ہوتی ہے اندر سے صدا نہیں آتی ہے یہی باتیں تھیں کہ اس منزل میں اور گلدستون
میں اور آئینہ میں اور کالنسہ میں صندوقچہ میں اور دیگر اشیا میں جو کہ ساختہ سحر عشاق
تھے آگ خود بخود لگ گئی اور شہر سمندریہ کی طرف شعلے بلند ہوے یہ جو واقعہ سمندر شاہ
نے دیکھا سر پیٹ لیا اور تاج سر پر سے اتار کر پھینکدیا اور ہاے استاد کہکر گریبان کو چاک کیا
اور شملاق سے کہا کہ غضب ہوگیا استاد کو سوماق نے قتل کیا یہ انھین کے مرنے کی
علامت ہے اے شملاق واہراق جو سحر کہ استاد کے ساختہ میرے پاس تھے دیکھ سب میں آگ
لگ گئی اور برباد ہوے اب کیا تدبیر کیجائے استاد تو قتل ہوے اہل لشکر سے کہدو کہ سب
اپنے گریبان چاک کرین استاد کو سوماق نے قتل کیا اب میری سلطنت پر ادبار آیا
ماہیان وسحران دآفتاب جادو یون مارے گئے عشاق نہ طاقتی کمک کو آیا تھا
وہ یون قتل ہوا اور جو خیر خواہ تھے انھون نے ساتھ چھوڑدیا ایوان نے یہ سلوک کیا
استاد ایک سرپرست باقی تھے وہ یون مارے گئے یہ سنکے شملاق وغیرہ بھی رونے لگے
سمندر شاہ کا تو یہ حال ہوا کہ اپنے کو تخت پر سے گرانے لگا شملاق وغیرہ نے روک لیا
ادہر یہ تاریکی برطرف ہونے لگی روشنی ظاہر ہونے لگی آواز آئی کہ کشتی ہمرا نام من
عشاق با چہرہ نشین بود افسوس مردیم و جان دادیم بمطلب خود نرسیدیم جب یہ صدا
آچکی روشنی ہوئی سب نے یہ صدا سنی اہل اسلام تو اس صدا کو سنکے خوش ہوے مگر کفار
نے جو یہ صدا سنی ایک کہرام لشکر میں پڑگیا ادہر شملاق واہراق وغیرہ نے یہ صدا سنکے
بموجب حکم سمندر شاہ پکار کر اہل لشکر سے کہا کہ عشاق کو سوماق نے قتل کیا سب اپنے
گریبان چاک کرو سر پر خاک اڑاؤ سمندر شاہ نے جو یہ صدا سنی اور اپنی حالت تباہ کی
جب صحرا مین بالکل روشنی ہوئی کفار و اہل اسلام نے دیکھا کہ ایک لاش خاک پر دو ٹکڑے
کی ہوئی پڑی ہے اور بہت سے طائر سیاہ رنگ مثل زاغ و زغن کے آتے ہین اور اس لاش پر
نوحہ کرتے ہین لاش سے ایک شعلہ پیدا ہوتا ہے وہ جل جاتے تھے اسکے بعد دیکھا کہ صحرا سے ہزارہا شیر
و گرگ و اژدر پیدا ہوے اور لاش پر آئے انھون نے خاک اڑائی خاک سے شعلہ نکلا
وہ بھی جل گئے اب دیکھا کہ ایک غول کا غول سیاہ پوشون کا آیا سب سیاہ پوش تھے عورتین
کالی دانت بڑے بڑے وہ بھی آکر لاش پر روے اور جلکر خاک ہوے انکے بعد جوق جوق
گروہ گروہ نیلی پوشون کے آئے انمین عورتین اور مرد سب تھے اور گرد لاش بیٹھکر روئے
ایک مرتبہ لاش سے شعلہ پیدا ہوا لاش بھی جلنے لگی اور وہ بھی دم بھر میں جلکر راکھ ہوگئے

خاک کا انبار زمین پر ہو گیا اُس راکھ سے ایک طائر سیاہ رنگ برابر قاز کے پیدا ہوا اور اُسنے بلند ہو کر بزبان انسانی کہا کہ مین نے آج اس ظالم کے قید سے نجات پائی اب اپنے مسکن کو جاتا ہون راوی نے تحریر کیا ہی کہ وہ بیر تھا عشاق کا اور ہمزاد کو عشاق نے اپنے قبضہ مین کیا تھا گو یہ سب بیر تھے جو کہ آ آ کر لاش پر روتے تھے اور چلے گئے تھے مگر یہ سب سے زبردست بیر تھا اُس طائر نے یہان یہ صدا دیکر اور بالائے [illegible] شاہ جا کر بزبان انسانی کہا کہ اے سمندر رشاہ آگاہ ہو کہ عشاق مارا گیا تیرا اقبال بھی گیا اب تیرا یہان ٹھہرنا اچھا نہین ہی آگاہ ہو کہ شہر سمندریہ فتح ہوگا تو اہل اسلام کے [illegible] سمندریہ پر کیا منحصر ہی شہر طاق بھی برباد ہو گا یہان سے لیکر تا شہر طاق و [illegible] سلیمانی و شہر جمشیدیہ یہ سب پر اہل اسلام کا قبضہ ہوگا اور دین اسلام کا ڈنکا بجیگا اب تم لوگون کا دور دورہ ہو چکا عمر طلسم تمام ہو گئی آئینہ اندام مالک طلسم آئینہ نے یہان آکر اپنے [illegible] کی نحوست سے یہ سب بھی برباد کرایا نہ وہ آتا نہ ایوان تاجدار اُسکو پناہ دیتا نہ اہل اسلام ادھر آتے مگر یہ کیونکر نہوتا کیونکہ مدت طلسم کا تمام ہو چکی تھی یہ صدا دیکر وہ طائر ایک سمت کو اڑ کر چلا گیا یہ صدا سب اہل اسلام نے کفار نے سُنی اور سمندر رشاہ نے بھی [illegible] سمندر رشاہ آپ سے آپ مین نہ تھا رو رہا تھا لشکر کفار مین تلاطم مچا ہوا ہی ہر ایک رو رہا ہی [illegible] اور بادشاہ و ساحر وغیر ساحر اور کل لشکر سمندر رشاہ سب گریان ہین لطف یہ ہی کہ جو لوگ [illegible] آتے تھے وہ بھی رو رہے ہین یہان تو ایک عجب تلاطم ہی ادھر ایوان نے اتنے عرصے مین کہ جب تک سوماق نے مقابلہ کیا اپنے زخمون کو باندھا مرہم سحر کے پھاہے لگائے کہ خون بند ہوا طاقت جسم مین آئی کھڑی ہوئی مقابلہ دیکھ رہی ہی اور سوماق کی فتح کی دعا کر رہی تھی درگاہ خدا مین اور دونون کی آتش پرستی رہی تھی سوماق کے جواب دینے پر لوٹ جاتی تھی بس جب سوماق نے وار کیا اور عشاق قتل ہوا اور تاریکی ہو گئی جب تاریکی دفع ہوئی اور سب واقعات ہو چکے لاش بھی عشاق کی جلکر خاک ہو گئی اور وہ طائر بھی صدا دیکے چکا ایوان نے دیکھا کہ سوماق تیغہ ہاتھ مین لیے ہوئے کھڑی ہی خون اُس تیغہ سے ٹپکتا جاتا ہی یہ وجد مین جھوم رہی ہی خون کو دیکھتی جاتی ہی بس ایوان نے دوڑ کر سوماق کو گود مین اُٹھا لیا اور کہا کہ ای فرزند تو نے بڑا کام کیا اس کافر کا سر کاٹ فی النار کیا اور تعریفین کرنے لگی دعائین دینے لگی پیشانی کے بوسے لینے لگی اور صاحبقران اور بادشاہ کی طرف منہ کر کے کہا کہ آپ لوگون کی دعا کی برکت سے اس آپکی کنیز نے اس کافر کو قتل کیا صاحبقران و بادشاہ اور کل اہل اسلام نے بہت تعریف کی اور فرمایا کہ بڑا کام کیا ایوان نے سوماق کے ہاتھ چوم لیے ادھر ہمراہیان ایوان یعنی تین لاکھ ساحر و ساحرہ نے سوماق نے ایک مرتبہ لشکر کفار کی طرف منہ کر کے اور قہقہہ لگا کر یہ کہا کہ یون قتل کرتے ہین اتنے بڑے ساحر کو اے سمندر رشاہ اب کوئی تیرے لشکر سے مقابلہ کو نہین نکلیگا بس لشکر کا خاتمہ ہو گیا عشاق کے دم تک مقابلہ تھا یہ لشکر ایوان وغیرہ نے کہا خوب ایوان نے بھی سوماق کو گود [illegible] سمندر رشاہ کی طرف منہ کر کے کہا کہ اب پھر اُستاد کو رو رہا کسی کو برائے مقابلہ روانہ کر دیا اور یا اُستاد کی فکر کر دلیس رو دیکھ لیا اس رونے سے عشاق زندہ ہو جائیگا اے سمندر جادو کیا بس اسی عشاق پر تیرا

بھروسا تھا اب کوئی مقابلہ کو نہ آئیگا بس ساری حقیقت کھل گئی پر اسے برتے پر لشکر آراستے ہو وہ
جو مارا گیا سبکے ہاتھ پاؤن کے طوطے اڑ گئے ہین کیا اب مقابلہ ہو چکا ہی کیا واپس جائین ساری
تیری بادشاہت کا حال کھل گیا یہ کیا عورتون کے طریقے کو مرد ہو کر اختیار کیا ہی کہ ہائے ہائے
کرکے استاد کو رو رہا ہی اگر ایسا ہی تھا اور عورتون کا طریقہ کیا تھا تو گھر مین بیٹھا ہوتا اور چوڑیان
اور نتھ پہنکر بیٹھا ہوتا کیون سپر تلوار باندھکر میدان مین آیا ہی بس یہان سے چلا جا اور گھر
مین بیٹھکر استاد کو رو ارے او نامرد ہم عورتین بھی تو اس طور سے نہین روتے ہین جس طور سے
تو روتا ہی واہ کیا خوب صورت تو مرد کی اور سیرت عورت کی یہ جو ایوان نے سمندر شاہ
کی طرف منہ کرکے کہا لشکر اسلام مین ایک قہقہہ پڑا سمندر شاہ کو بہت خفت ہوا سب
رونا بھول گیا اور ایوان کو یہ جواب دیا کہ او ایوان کیا بیہودہ بکتی ہی تیری بھانجی نے
جو استاد کو قتل کیا ہی تو تو بہت خوش ہی دیکھ مین تجکو اسکے غم مین رلاتا ہون اسکو قتل کرتا
ہون یہ میرے ہاتھ سے بچکر کہان جاتی ہی یہ ساری تیری خوشی نکالے دیتا ہون بہت
خوش ہو رہی ہی اور قہقہے لگا رہی ہی یہ سب قہقہہ زنی نکلی جاتی ہی یہ کہکر سمندر شاہ نے
شملاق سے کہا کہ یہ لوگ یون نہ مانینگے اور فردا فردا انسے کوئی مقابلہ بھی نہین کرسکتا
اور میری یہ لیاقت نہین ہی کہ مین انسے مقابلہ کرون کیونکہ جو ساحر ہین وہ سب میرے
ملازم تھے بس جب مین مقابلہ کو نکلونگا جب یہی لوگ آکر مقابلہ کرینگے بالکل میری شان
کے خلاف ہی انسے مقابلہ کرنا بس مین جنگ مغلوبہ کا حکم دیتا ہون شملاق نے کہا
کہ یہ آپکی رائے بہت نیک ہی بس سمندر شاہ نے شملاق و امراق سے کہا کہ نقیبون
سے کہو کہ لشکر مین پکار دین کہ سب اب استاد کے واسطے ہرگز نہ روئین یہان رنج و غم نہ کرین
فرودگاہ پر چلکر انکی ماتم داری کیجائیگی پہلے ان لوگون سے انکے خون کا عوض لے لیا
جائے پھر جو انکی ماتم داری کیجائیگی انکے دشمنون سے تو معاوضہ کرلیا جائیگا یہان
لشکر مین ایک تلاطم مچا ہوا تھا ایک گریان تھا عجب عالم تھا بس شملاق و امراق
نے نقیبون کو حکم دیا وہ یہ حکم پاکر چلے انھون نے لشکر مین جو کچھ کہ شملاق نے کہا
تھا پکار دیا بس وہ تلاطم جو کہ مچا ہوا تھا برطرف ہوا سب خاموش رہے صف بندی
ہو گئی اسی طور سے پھر لشکر درست ہو گیا جب سب کو اطمینان ہوا تو سمندر شاہ نے
دیکھا کہ لشکر مین جو تلاطم تھا وہ برطرف ہوا اور دیکھا کہ ایوان و سوماق اسی
طور سے کھڑی ہوئی ہنس رہی ہی یہ دیکھکر سمندر شاہ کو اور زیادہ غصہ آیا بس اسنے
خود پکار کر ساحرون وغیر ساحرون سے کہا کہ لینا ایوان کو اور سوماق کو بھی ان
دونون کو زندہ نہ جانے دینا سب ملکر ان دونون کو قتل کرو استاد کے خون کا
عوض لو یہ استاد کو قتل کرکے میدان سے زندہ نہ واپس جائین اور جاکر خوشی
نہ کرنے پائین جیسا انھون نے استاد کو قتل کیا ہی اسکی سزا پائین خصوصا سوماق کو زندہ
نہ چھوڑنا اس ایوان نکاتہ کو اسکے رنج و غم مین مبتلا کر دو ای جوانان لشکر سب ملکر اہل اسلام
و لشکر ایوان کو شکست دو اپنا نام روشن کرو یہ جو سمندر شاہ نے پکارکر اہل لشکر سے
کہا بس یہ کل لشکر کا سننا تھا کہ ایک طرف سے کل بادشاہ جو کہ ساحر تھے اور سمندر شاہ

کی کمک کو آئے تھے اور کل لشکر سمندر شاہ مین جو کہ ساحر تھے اور کل سرداران سمندر شاہ کے ساحر اور
آن بادشاہ ہونگے ترسول اور پنسول و نارنج و ترنج و گولہ فولادی و پیکان کے گچھے لیکر اور سحر کرتے ہوے
ابر سحر سے آگ برساتے ہوے طرف ایوان و سوماق کے حملہ کرکے اور نعرہ کرکے چلے ایک
طرف سے وہ بادشاہ جو کہ غیر ساحر تھے اور وہ سردار جو کہ غیر ساحر تھے اور جو کہ وہ پہلوانی
رکھتے تھے اور کل غیر ساحر و انکا لشکر اور جو کہ سمندر شاہ کی کمک کو غیر ساحر بادشاہ و پہلوان و سردار
آئے تھے وہ اور کل لشکر سمندر شاہ غیر ساحران اور کل سرداران غیر ساحر تلوارین و سپرین و خنجر
و نیزے و عمود و تبر و تیر و کمان لیکر اور اٹھا کر اور رجز پڑھکر بکثرت حملہ آور ہوئے ایوان
و سوماق پر یہ جو حال لشکر ایوان و سوماق کی خواصون نے دیکھا وہ لوگ بھی ایک مرتبہ
حربہ ہائے سحر سنبھالکر طرف لشکر کفار کے لپٹا لپٹا کھکر چلے انکے بھی ہاتھون مین ترسول و پنسول
تھے اور دیگر حربہ ہائے سحر تھے آتے ہی کفار سے بھڑ گئے پس حربہ ہائے سحر کے وار ہونے لگے ادھر
سوماق نے ترغہ کفار کا دیکھکر فوراً دستک دی کہ ایک طاؤس پیدا ہوا اسپر سوار ہوکر اور موتی
کو ہاتھ پر رکھکر کفار پر جا پڑی اور عکس گوہر سے بر تین چمکا چمکا کر کفار کو جلانے لگی ایک تلاطم
ڈالدیا لشکر کفار مین ایوان نے جو یہ حال دیکھا وہ بھی اپنے تخت سحر پر سوار ہوکر اور حربہ ہائے
سحر سنبھالکر کفار پر جا پڑی اور جاتے ہی حربہ کیا کہ ایک برق کوندکر جو گری ہزارون کے سر اڑ گئے
ادھر لشکر ایوان بھی حربہ کرنے لگا جب سمندر شاہ نے دیکھا کہ ایوان و سوماق نے لشکر
مین تلاطم ڈالدیا پس یہ بھی اپنا تخت بڑھاکر چلا پھر خیال آیا کہ تخت پر سے کیا مقابلہ ہوگا
جنگ مغلوبہ مین پس اسنے دستک دی کہ ایک اژدر پیدا ہوا یہ اسپر سوار ہوکر لشکر ایوان کی
طرف چلا اسکا چلنا تھا کہ اور جسقدر بادشاہ و سردار ساحر و غیر ساحر تھے مثل شملاق و اعراق
و گلاب جادو وغیرہ کے سب حربہ ہائے سحر اٹھاکر چلے یہ جو واقعہ صاحبقران نے دیکھا خیال
فرمایا کہ ایوان کی کمک کرنا بہت ضروری ہے کیونکہ کل لشکر سمندر شاہ اسپر حملہ آور ہوا ہے پس کیا عمدہ بات
ہے کہ ابھی جنگ مغلوبہ مین اس لڑائی کا فیصلہ ہو جائے یہ خیال فرماکر مرکب کی باگ لی اور
تیغ عقرب سلیمانی کو علم کیا اور نعرہ کیا کہ منم صاحبقران ثانی بدیع الملک نوجوان
اے کفاران بیحیا دیر دغا کی گذارم کہ از دست من زندہ و سلامت بدر روید یہ نعرہ کرکے
غیر ساحر و نیر حملہ آور ہوئے یہ واقعہ لشکر اسلام نے دیکھا پس کل سرداران ساحران اپنا اپنا لشکر
ساحران لیکر اور حربہ ہائے سحر سنبھالکر اور نعرہ کرکے کہ منم آفتاب عالم منم آفاق شاہ
منم الطاف جادو و منم جادو و منم جادو و منم سہراب جادو و منم کوکبہ
روشن تن و منم ملکہ غزالان و منم ملکہ آئینہ اندام جادو و منم وزیر آفاق شاہ
لشکر کفار پر حملہ آور ہوئے بادشاہ اسلام و کل سرداران نیکنام نے جو دیکھا کہ صاحبقران
نے لشکر کفار پر حملہ کیا پس بادشاہ نے تخت کو ترک فرمایا اور مرکب طلب فرماکر اسپر
سوار ہوکر مع سات سو بادشاہ ہونگے اور کل لشکر غیر ساحران کے کفار پر حملہ کیا نعرہ بادشاہ
منم شاہ شاہان فریدون حشم ٭ بہار گلستان کاؤس و جم ٭ منم خسرو خسروان عجم
منم مالک تخت و تاج عالم ٭ بادشاہ کا نعرہ کرنا تھا کہ پھر تو منم منم کی ہر طرف سے
صدا بلند ہوئی کہ ایک سمت سے صدا آئی کہ منم نورالزمان و عین الزمان ایک جانب

انبار ہین مرکب پائمال کرتے پھرتے ہین ہزارون بسمل خاک پر اڑیان رگڑتے ہین سر و تن خاک مین اٹے ہوے ہین ہچکیان لے رہے ہین جسمون سے شعلے نکل رہے ہین اژدرہاے سحر ہزارونکو نگل رہے ہین شعلہ فشانی کرکے جلا رہے ہین شیرہاے سحر کے الگ طمانچے چل رہے ہین اس طور سے تو ساحرونکا لشکر لڑ رہا ہی ادھر ساحرون مین بھی ایک قیامت کبرا بلند ہی جھنکار دشنے تلوارونکی کچھ سنائی نہین دیتا ہی غبار بلند ہی سنانین جو چمک رہی ہین یہ معلوم ہوتا ہی کہ ستارے جھلملا رہے ہین صداے گرز سے وہ صحراے تنگ آہن گران معلوم ہوتا ہی منم منم کے نعرے بلند ہین سوارون سے سوار اور پیدلون سے پیدل لڑ رہے ہین کمانین کڑک رہی ہین مینہ سرونکا برس رہا ہی ابر سپر اٹھا ہوا ہی برق تلوار کوند کوند کر گر رہی ہی بسمل خاک پر تڑپ رہے ہین عروس مرگ سے ہماغوش و ہمکنار ہو رہے ہین لباس تن خون کی چھینٹون سے رنگین ہین کہنیون سے خون بہ رہا ہی برابر ہاتھ بلند ہو ہو کر پڑ رہے ہین سنانونکے الگ وار ہو رہے ہین مرکب لاشونکو پائمال کرتے پھرتے ہین دریاے خون روان ہی سر حبابونکے مانند نظر آتے ہین لاشین مثل نگر کے پڑی ہین نیزے جو پہلوانونکے ہاتھ سے چھوٹ چھوٹ کر گرے ہین افعی دراز معلوم ہوتی ہین بازو جو پتلیتنون کے کٹ کر گرے ہین یہ معلوم ہوتا ہی کہ مچھلیان دام مین پھنسی ہین خود سر کاسۂ دانہ گون معلوم ہوتے ہین تلوارین بام کی صورت سی نظر آتی ہین سپرین سنگ پشت کا مزہ دکھاتی ہین علمہاے لشکر جو کٹ کر گرے ہین یہ معلوم ہوتا ہی کہ مردے کفنائے ہوے پڑے ہین ایک تلاطم حشر و نشر صحرا مین برپا ہی جب کوئی ساحر زبردست مرتا ہی تمام صحرا تاریک ہوجاتا ہی فلک پیر جھکا ہوا دیکھ رہا ہی عینک مہر و ماہ کو لگائے ہوے ساکنان فلک بھی اسی طرف متوجہ ہین مگر چرخ پیر اس معرکہ کو دیکھکر لرزان ہی آفتاب کو حرکت ہی جلد جلد راہ طی کر رہا ہی اور یہ قصد ہی کہ سمت مغرب پہونچ جاکر ان یہ معرکہ نہ دیکھون کیونکہ آج زمین کے اگلنے کا سامان ہی تمام سبزہ صحرا خون سے لالہ رنگ ہی غبار بھی جو بلند ہوتا ہی وہ بھی گلابی ہی عجیب طرح کی اس صحرا مین خرابی ہی اگر کوئی بد قضا کا مارا آ رہا ہوا ادھر آ نکلا یا تو وہ شہباز خدنگ کا شکار ہوا یا باز سحر نے اُسکا لقمہ کیا دلیرونکی صدا سے زمین معرکہ ہل رہا ہی گاؤ زمین کو تشویش ہی بار لشکر سے کمر جھکی جاتی ہی ہر مرتبہ سینگ بدلتی ہی آسمان اس قیامت کی جنگ منقلب ہو رہی تھی کہ ہر مرتبہ زمین کے تہ و بالا ہو جانے کا خوف تھا دھادھم کی ہر طرف سے صدا آ رہی تھی ترنج و نارنج جو [illegible] ہونے تھے انکی صدا سے گوش گردون کر ہوے جاتے تھے عیارون کے ایک طرف حقہ ہاے آتشبازی چل رہے تھے [illegible] کمند اندازی ہو رہی تھی مرکب کوتل پھر رہے تھے باجے جنگی بج رہے تھے علمہاے لشکر لہرا رہے تھے پہلوانونکے دل صداے کوس لرز رہی مین شمشیر جوش شجاعت مین [illegible] مگر [illegible] تھا کہ جلا جلی کلمۂ افسوس مل رہا تھا [illegible] تھا [illegible] تھا نقارے کو نفخ تھا [illegible] لشکر بے مہار پھیر رہے تھے پہلوان [illegible] بستہ تھے عجب قسم کا معرکہ [illegible] پھرتے تھے ای جوانان [illegible] زندگی کی دولت کو [illegible] یاد کرو [illegible] یاد کرو

یہ صدا جو دلیرون کے کان مین جاتی تھی وہ جان لڑا کر حملہ کرتے تھے یہی قصد کرتے تھے کہ کفار کے
پانؤن اُٹھ جائین اُودھر سے کفار بھی اسی قصد سے حملہ کر رہے تھے بادشاہ کے ایک سمت تلوار
چل رہی تھی ہزارون کفار مر مر کر گر رہے تھے شمشیر صاحبقران نے غضب تلاطم برپا کر رکھا تھا صاعقہ
تیغ شہنشاہ گوہر کلاہ سے نیا حشر برپا تھا اسی طور سے ہر سردار و بہادر کا حال تھا جب بادشاہ وار
کرتے تھے برابر سے سات سو بادشاہ جو کہ جلو مین رہتے ہین انکا بھی وار ہوتا تھا سات سو سر زمین کو دیکر
گرتی تھین دریاے لشکر کفار مین ایک تلاطم برپا تھا اودھر ساحران لشکر اسلام سے توجہ ساحرونکے
لشکر کو تباہ کر رکھا تھا اودھر ساحرون نے ساحرون کے لشکر کو مسمار کر دیا تھا بس دریاے لشکر
کفار مین ایک تلاطم برپا تھا طوفان مرگ سے سامنا تھا چادر زرہ ان سے ہر ایک تن شیرا ہو رہا تھا
موجہ موت دم نہین لینے دیتا تھا ہر مرتبہ کشتی حیات کو دریاے فنا مین غرق کیے دیتا تھا زورق
زندگی قریب غرق ہونے کے تھی طوفان فنا نے گھیر لیا تھا بھار دیات کو تلاطم مرگ سے کب مفر تھا
گرداب قضا مین لشکر کفار پھنس گیا تھا طغیانی اجل نے آکر گھیر لیا تھا سر اُٹھانے کی مہلت نہ تھی سب
دریاے فنا مین غرق ہوے جاتے تھے موت کے گھاٹ اُتر رہے تھے زندگی نہ گھر کی نہ گھاٹ کی تھی
ہر مقام پر گرداب مرگ مین لشکر مبتلا تھا سیلاب اجل سے مقابلہ تھا سمندر فنا سے سامنا تھا
نہنگان قضا منہ کھولے ہوے تھے ایک بلا کا سامنا تھا ملک الموت نے وسط لشکر مین خیمہ برپا کیا
تھا روحین قبض کرنے پھرتے تھے دم لینے کی مہلت نہ ملتی تھی ایک کی روح قبض کرنے سے مہلت
نہ ملی تھی کہ سو مر گئے اودھر اُدھر دوڑتے پھرتے تھے مالک دوزخ نے تمام درجہاے دوزخ
کھول دیے تھے ملک الموت سے روحین لے لیکر پھر رہے تھے طائران روح قفس جسم کو چھوڑ
چھوڑ کر مثل طائران گم کردہ آشیان کے پھر رہے تھے شہباز اجل کے شکار ہو رہے تھے کاسہاے
سر مٹی کے مول تھے ٹھوکرین کھاتے پھرتے تھے قصر جسم برق اجل سے منہدم ہو ہو کر گر رہے تھے
بازار مرگ ہر طرف گرم تھا جانون کے خریدار بہت تھے جا لینے کا سودا ارزان تھا زلال
اجل کی بن آئی تھی ہر طرف خریدار پکار رہے تھے عروس مرگ مثل معشوق طناز کے
ہر ایک سے گلے مل رہی تھی راوی نے بیان کیا ہی کہ اسی طور سے جنگ ہوا کی اور وہ دن خوف
سے تمام ہوا آفتاب غروب ہو گیا ماہتاب نے اپنا جلوہ دکھایا تیغ نور کو گلے مین حمائل کر کے
میدان فلک پر جلوہ گر ہوا اور تماشاے جنگ دیکھنے لگا مگر یہ لوگ ایسے مصروف جنگ تھے
کہ انکو خبر بھی نہوئی کہ کب دن تمام ہوا اور کب شب ہوئی برابر تلوار چلا کی نوبت باینجا رسید کہ
وہ شب بھی تمام ہوئی پھر آفتاب نکلا مگر ابھی تک اسی طور سے مقابلہ ہو رہا ہی پہلوانونکے
جسمونپر گل زخم کھلے ہوے ہین بدھیان زخمونکی پڑی ہوئی ہین شراے خون کے بہ رہے ہین
مگر مقابلہ سے باز نہین آتے ہین آخر کار ایک مرتبہ کفار نے جھمٹ کھایا قریب تھا کہ فرار کرے
کہ صحرا سے گرد پیدا ہوئی اور دامن گرد سے ایک لاکھ سپاہ ساحران دغمہ ساحران لیکر سمر شار جادو
پیدا ہوا اور یہ دریافت کر کے کہ سمندر شاہ سے اور اہل اسلام سے مقابلہ ہو رہا ہی لشکر
لیکر حملہ آور ہوا یہ لوگ ایسے مصروف جنگ تھے کہ انکو خبر بھی نہوئی کہ کون آیا اور کون نہین
آیا یہ بھی آکر مشغول جنگ ہوا تھا کہ اور ایک ساحر ایک لاکھ ساحرونکا لشکر لیکر آ پہونچا
اور وہ بھی شریک کفار ہوا اسی طور سے دس ساحر لشکر ساحران لیکر آئے اور شریک کفار

ہوسے گا ذ اپنا پاس ہزار سے کوئی لاکھ ساحر و لشکر تھے بعد عمیر ساحر ونکا لشکر آنے لگا پانچ بادشاہ
عمیر ساحر و نکا لشکر لیکر آئے یہ بھی قریب چار لاکھ کے لشکر تھا راوی نے بیان کیا ہے کہ یہ سب بادشاہ وہ
لوگ تھے کہ جن کو سمندر شاہ نے نامہ لکھ کر اپنی کمک کے لیے طلب کیا تھا جنکے نام ہیں جا بجا درج
ہو چکا اسی جلد میں تحریر کر چکا ہوں کہ بہت سے ساحر بادشاہ و عمیر ساحر سمندر شاہ کی بد شنوائی
سنکے گو اپنے اپنے شہر سے لشکر لیکر چلے تھے مگر واپس گئے اور بہت سے قبل مقابلہ ہونے کے
جبکہ سمندر شاہ شہر میں تھا آگئے تھے اور جو باقی رہے تھے وہ اسوقت آکر پہونچے اور جتنے کہ
جنگ ہوئے اہل اسلام سے لڑنے لگے ہیں نام ان سب کے بسبب طول ہو جانے کے
نہیں تحریر کیے بس اب جو لشکر تازہ دم آیا اور اسنے جنگ مقابلہ کیا وہ جو تلاطم لشکر میں پڑ گیا تھا
ہر طرف ہوا وہ پھر اسی طور سے مقابلہ ہونے لگا اہل اسلام کب خوف کرتے ہیں انسی طور
کہ بلکہ لڑ رہے ہیں سو ماف نے تو ایک تلاطم ڈالدیا ہے آفت برپا کر دی ہے قیامت کی جنگ مغلوبہ
ہو رہی ہے اسی جنگ مغلوبہ میں وہ دن بھی تمام ہوا شب آئی یہانتک کہ وہ شب بھی تمام ہوئی زنگی
شب نے شاہ روز سے شکست کھائی چونکہ برائے کمک کفار لشکر تازہ دم آیا تھا اسنے ہی آکر
مقابلہ کیا ہر طرف جوے خون رواں ہوئی دریاے خون کی طغیانی ہوئی زورق حیات اہل لشکر
طوفان میں آئی پھر لشکر گرداب موت میں مبتلا ہوا حباب مرگ اپنی آنکھیں دکھانے لگے
جا ور موت آکر آنکھ سبکو ڈبونے لگی پھر ملک الموت روحیں قبض کرنے لگے بازار مرگ پھر گرم ہوا
عروس مرگ سے پھر سب ہم آغوش ہونے لگے کاسہ ہاے سر پھر ٹھوکریں کھانے لگے
لاشوں کے انبار ہونے لگے مینھ سروں کا برسنے لگا لاشے دریاے خون میں مثل نہنگان بلا
کے شناوری کرنے لگے غضب کا معرکہ پڑا اس طور سے جو جی لڑا کر کفار نے بسبب کمک
کے آجانے کے کئی حملے کیے اب لشکر اسلام پر ہراس طاری ہوا اور نوبت یہ پہونچی کہ کفار
دباؤ ڈالنے لگے مگر یہ لوگ کب پیچھے قدم ہٹاتے ہیں جان سے جانا گوارہ ہے مگر پیچھے ہٹنا
گوارہ نہیں ہے سب ایک مقام پر جمع ہو کر لڑنے لگے یہ جو واقعہ بادشاہ اسلام و صاحبقران
نے ملاحظہ فرمایا کہ لشکر پر ہراس طاری ہوا ہے اور کفار کا دباؤ پڑنے لگا ہے ایسا نہو کہ کفار کی
ظفر ہو جائے بس بادشاہ نے رجوع قلب سے بدرگاہ باری بعد بیقراری التجا کی اور
عرض کیا کہ اے کریم کارساز و اے رب بے نیاز یہ وقت مدد ہے تیری ہی ذات کا ہم سب کو
بھروسا ہے تو ہی مدد کرنیوالا ہے کوئی سبب پردہ غیب سے ایسا فرما کہ کفار پسپا ہوں سمندر
میں بھی تیرے نام کا ڈنکا بجے ہم سب تو تیری راہ پر لڑتے ہیں اور تیری راہ میں سر دینے کو موجود
ہیں جو تیری مرضی ہمکو کوئی عذر نہیں ہے یہ جو بادشاہ نے بلک کر دعا کی تیر دعا ہدف اجابت پر
پہونچا فوراً آسمان پر ایک ابر نمودار ہوا اور ایک روشنی پیدا ہوئی گو جنگ مغلوبہ ہو رہی
تھی مگر سب اسطرف متوجہ ہوئے لڑتے بھی جاتے ہیں اور دیکھتے بھی جاتے ہیں کہ وہ ابر
قریب اس صحرا کے آکر شق ہوا اس سے اژدر آتش فشاں جنپر علمہاے لشکر نصب تھے پھر بروں
نشانوں کے چاند بنے ہوئے تھے انکے عقب میں ساحران نیکنام ہنس و قمری و تماز و لٹھ پر
سوار نمودار ہوئے سمندر شاہ کی طرف سے بھی طائران اور لشکر اسلام کی جانب سے
ہرکارے براے خبر روانہ ہوئے کہ دریافت کریں یہ لشکر کسکی کمک کو آیا ہے کفار کی یا اہل اسلام

گئی ادھر وہ لشکر جب قریب میدان جنگ کے پہونچا سردار لشکر یعنی مہتاب مشتری خصلت برادر مریخ نے جو جنگ مغلوبہ دیکھی بذریعہ ہرکارون کے دریافت کیا کہ دریافت تو کرو کہ یہ کس سے جنگ ہو رہی ہی انھون نے دریافت کرکے عرض کیا کہ لشکر اسلام سے اور سمندر شاہ سے مقابلہ ہی ملاحظہ فرمائیے وہ صاحبقران جنگ فرما رہے ہین اور وہ آپکے بھائی صاحب مقابلہ فرما رہے ہین مہتاب کل لشکر اسلام کو پہچانتا تھا اور یہ بھی بذریعہ پرچہ اخبار اور مریخ کے نامہ سے ثابت ہوچکا تھا کہ صاحبقران ثانی تو طرف خانہ کعبہ کے تشریف لیگئے ہین اور شاہزادہ بدیع الملک نوجوان کو صاحبقران کا لقب دے گئے ہین اب وہ صاحبقران ہین پس یہ تو اسکو معلوم تھا یہ جو ہرکارون نے بیان کیا اور اسکو معلوم ہوا پس مہتاب مشتری خصلت نے یہ خبر سنکے کہ جنگ مغلوبہ ہو رہی ہی اپنے لشکر کو حکم فرمایا کہ کفار کو گھیر کر مار لو اور خود مرکب سحر پر سوار ہوکر اور اُس ابر سحر کو جو کہ اسکے سر پر سایہ فگن تھا اور اسمین ہزارون چاند لگے ہوئے تھے اُس ابر کو اشارہ کیا وہ ابر چلا پس جب مہتاب نے لشکر کو یہ حکم دیا کہ کفار کو گھیر کر مار لو پس کل لشکر جو کہ قریب چار لاکھ کے برائے کمک اہل اسلام لیکر چلا تھا وہ کل لشکر ایک مرتبہ حربہ ہاے سحر لیکر لشکر کفار پر آپڑا اور ایک ہی حملہ مین تلاطم ڈالدیا اُدھر مہتاب نے جو ابر کو اشارہ کیا اُس ابر سے چاند جدا ہو ہو کر کفار پر گرنے لگے لشکر کفار مین تہلکہ پڑگیا اُدھر طائران سحر نے سمندر شاہ کو جاکر خبر دی کہ یہ جو لشکر آیا ہی برائے کمک اہل اسلام کے آیا ہی اسکا بادشاہ مہتاب مشتری خصلت برادر مریخ آفتاب علم ہی وہ لشکر لیکر برائے کمک اہل اسلام کے آیا ہی یہ سنکے سمندر شاہ نے کہا کہ اگر آیا ہی تو وہ بھی مارا جائیگا شملاق نے سمندر شاہ سے کہا کہ ملاحظہ فرمائیے کہ وہ لشکر جو کہ ابھی آیا تھا اُسنے تلاطم ڈالدیا سمندر شاہ نے کہا کہ لشکر کو آگاہ کردو کہ اہل اسلام کی کمک آئی ہی ذرا خبردار ہوکر مقابلہ کرین شملاق نے نقیبون کو آگاہ کیا اُنھون نے تمام لشکر مین پکار دیا اُدھر بادشاہ اسلام کو ہرکارون نے آگاہ کیا کہ مریخ کا بھائی لشکر ساحران لیکر برائے کمک آیا ہی یہ جو ابر نمودار ہوا تھا اُسی کی آمد کا تھا دیکھیے وہ اپنے لشکر کے مقابلہ کرنے لگا ہی کفار قتل ہونے لگے ہین اُدھر مریخ کو طائران سحر نے خبر دی کہ آپکے بھائی صاحب لشکر لیکر آئے ہین اور شریک جنگ مغلوبہ ہوئے ہین مریخ یہ سنکے خوش ہوگیا راوی نے بیان کیا ہی کہ مہتاب کے آنے سے وہ ہراس لشکر اسلام کا برطرف ہوگیا پھر جمکر لڑنے لگے پھر وہی تلاطم برپا ہوگیا پھر کفار مر مر کر گرنے لگے پھر دریاے خون بہنے لگا پھر سر نکا مینھ برسنے لگا پھر سر و تن کا انبار ہونے لگا پھر ابر سحر سے آگ برسنے لگی پھر ترنج و نارنج و گولہ چلنے لگے پھر تلوارونکی بجلیان کوندنے لگین سنانین نیزونکی چمکنے لگین کمانین کڑکنے لگین شہباز تیر جانون کا شکار کرنے لگے خونکی چھینٹین اُڑنے لگین سر مانند حبابون کے تیرنے لگے ساحر اور غیر ساحر مر مر کر گرنے لگے ساحرون کے مرنے کی علامت بلند ہوئی طوفان موت کی طغیانی ہوگئی گرداب قضا نے کفار کو گھیر لیا ایک شور محشر برپا ہوگیا ابھی مہتاب کو آئے ہوئے عرصہ نہ گذرا تھا کہ ایک سمت سے اشتفاق شاہ برادر آفاق شاہ لشکر ساحرون کا لیکر آپہونچا چونکہ اسکا حال تحریر ہوچکا ہی کہ یہ بعد جانے نامہ سمندر شاہ کے اور سمندر شاہ کے حالات سے آگاہ ہوکر پھر گیا تھا اُسنے سب لشکر کو اور

اہل شہر کو مسلمان کیا تھا اور مہم عراقیہ کو موقوف کرکے لشکر ساحران لیکر براے کمک اہل اسلام روانہ ہوا تھا بس یہ بھی آکر پہونچا اور حال دریافت کرکے شریک جنگ ہوا سمندر شاہ کو ہرکارون نے خبر دی کہ اشفاق شاہ بھی آکر شریک اہل اسلام ہوا سمندر شاہ نے کہا کہ مجکو تو معلوم تھا کہ اُسنے بھی نمک حرامی کی خیر آنے دو اُس نمک حرام کو بھی اُدھر بادشاہ اسلام و صاحبقران کو بھی معلوم ہوا کہ کوئی اشفاق شاہ ہے وہ بھی لشکر لیکر آیا ہے اور آپکا شریک ہوا ہے آفاق شاہ سے سُن چکے تھے کہ میرے چھوٹے بھائی کا نام اشفاق شاہ ہے اور وہ وزیر سمندر شاہ ہے خیال فرمایا کہ وہی ہوگا مگر اس امر سے حیران ہوے کہ یہ کیا سبب ہے کہ وہ میرا شریک ہوا سمندر شاہ کی کیونکر شراکت کی خیال فرمایا کہ بعد فیصلہ جنگ معلوم ہوجائیگا پھر جنگ مین مصروف ہوے اُدھر عین مقابلہ مین آفاق کو بھی خبر ہوئی کہ آپکے بھائی لشکر لیکر آئے تھے وہ سمندر شاہ کے نہ شریک ہوے بلکہ اہل اسلام کی طرف سے لشکر سمندر شاہ سے مقابلہ کر رہے ہین آفاق شاہ حیران ہوا اور اپنے دل مین کہا کہ یہ کیا سبب ہے کہ اشفاق اہل اسلام کا شریک ہوا شکر خدا کا کہ وہ بھی راہ راست پر آگیا ورنہ بڑی خرابی تھی شاید میرے اُسکے مقابلہ ہوتا اُسوقت بسبب خون عزیزی کے مجکو کچھ خیال ہوتا اور رعایت کرتا تو بڑی خرابی ہوتی خیر یہ امر معلوم ہوجائیگا بعد فیصلہ جنگ کے کیون اُسنے سمندر شاہ کی اطاعت ترک کی یہ خیال کرکے آفاق شاہ بھی لڑنے لگا راویون نے اس قصہ کو یون تحریر کیا ہے کہ جب اشفاق اور مہتاب لشکر لیکر آئے اور لشکر تازہ دم آیا کسی قدر اہل اسلام نے دم لیا اور پھر لڑنا شروع کیا ایک سمت سے مہتاب نے کفار پر یورش کیا اور ایک سمت سے اہل اسلام نے اور ایک جانب سے اشفاق شاہ نے بس ان سب نے کفار کو بیچ مین لے لیا اور جنگ رستمانہ کرنی شروع کی ایسے ایسے حملے کیے کہ کفار کے دم بند ہوگئے بس سواے کوچہ موت کے یا کوچہ زخم یا گوشہ کمان کے کوئی مقام امن و امان کفار کو نہ ملتا تھا چلاتے پھرتے تھے انبوہ لشکر کفار مین تلاطم پڑگیا راہ چارہ بند ہوگئی ہر طرف سے حملے ہونے لگے کسی سمت مفر نہ تھا صاحبقران و بادشاہ اور سردارون نے غیر ساحرون کے دم بند کر دیے تھے برابر شمشیر زنی و گرز بازی و تیر اندازی کر رہے تھے کسی نے کفار پر نیزہ مارا اور پشت مرکب سے اُٹھا کر زمین پر مارا کہ استخوان اُسکے سرمہ سا ہوگئے کسی نے گرز کا وار کیا کہ مع راکب و مرکب پیوند زمین ہوگیا کسی نے سوار کو اُٹھا کر سوار پر مارا کہ دونون داخل دوزخ ہوے کسی نے تلوار کا وار کیا کہ دو پرکالے ہوے کسی نے تیر جانستان سے ہلاک کیا کسی نے خنجر سے شکم چاک کرکے قصہ پاک کیا کسی نے مرکب سے پائمال کر ڈالا کہ کاسہ سر چور چور ہوگیا کسی کے تیر کا وار چل گیا کسی نے جو رنگ ہوائی کیا بہر طور کفار کی جان پر بنی ہوئی تھی سب موت کے گھاٹ اُتر رہے تھے جانون پر بنی ہوئی تھی اہل اسلام کی بن آئی تھی آستین کہنیون تک اُلٹے ہوے خون ٹپکتا ہوا جسم سے شرارے خون کے بہتے ہوے خود سر و پر کج رکھے جوش شجاعت سے چہرہ سرخ گل زخم جسمون پر کھلے ہوے اشتیاق عروس مرگ مین دولہا بنے ہوے بدھیان گلہاے زخم کی تن پر پڑی ہوئی خون سے کپڑے لالہ رنگ قبضے تلوارون کے ہاتھون مین لگے ہوے ہین شبانہ روز کے جاگے ہوے آنکھون مین نیند کے لال لال ڈورے

بڑہے ہوے مگر برابر مقابلہ کیے جاتے ہین کسی مقام پر کمی نہین کرتے ہین کفار کو دم لینے کی مہلت نہین دیتے ہین اسی طور سے ساحران اسلام بھی مقابلہ کر رہے ہین غضب کی جنگ ہو رہی ہی راوی بیان کرتا ہی کہ اب یہ نوبت ہی کہ ہر مرتبہ یقین ہوتا ہی کہ کفار فرار کرین مگر وہ لوگ بھی جان لڑاے ہوے ہین اور لڑ رہے ہین یہان تو جنگ مغلوبہ ہو رہی ہی ادہر اتفاق سے ایک طرف سے سہراب کفار کو قتل کرتا ہوا آتا تھا اور ایک سمت سے سوماق برق مزاج ساحرون کو غارت کرتی ہوئی آتی تھی کہ سہراب سے اور سوماق سے اس حالت جنگ مین ملاقات ہوئی سہراب نے سوماق سے کہا کہ ای ملکہ مجھے تم سے کچھ صلاح کرنا ہی بابت جنگ کے ذرا کسی مقام پر چلو کہ جہان کچھ دیر دم لین اور صلاح کرین سوماق نے کہا کہ اچھا بس یہ دونون کفار کو قتل کرتے ہوے میدان جنگ سے الگ نکل آئے اور ایک درخت کے سایہ مین کھڑے ہوے اپنے اپنے طاؤس و مرکب کو روک کر اتفاق سے ملکہ غزالان کو پیاس لگی اور تشنگی نے غلبہ کیا کیونکہ مین شبانہ روز ہوے ہین لڑتے ہوے سب تشنہ و گرسنہ اور بے خور و خواب ہین ملکہ نے خیال کیا کہ میدان جنگ سے الگ ہو کر اور کسی مقام پر پانی تلاش کر کے پیلون اور ذرا دم بھی لے لون یہان اور تو سب مقابلہ کر رہے ہین تاکہ حواس درست ہو جائین مقابلہ کرنے کی طاقت آ جائے بس یہ خیال کر کے دل مین یہ کفار کو قتل کرتی ہوئی ایک سمت کو چلی اور حد میدان جنگ سے باہر آئی طاؤس سحر کو بلند کیا اور ہر طرف نگاہ دوڑانے لگی بتلاش آب کہ کوئی چشمہ یا چاہ نظر آئے تو وہان جاکر پانی پی آؤن کہ اسکی نگاہ سہراب و سوماق پر پڑی اسنے دیکھا کہ ایک ساحر اور ایک ساحرہ ایک درخت کے سایہ مین کھڑے ہوے ہین یہ ذرا بھی پہچانا نہین بس اسنے خیال دل مین کیا کہ انکو چلکر دیکھو کہ یہ کون ہین آیا لشکر کفار کے ساحر ہین یا لشکر اسلام کے ہین اگر کفار کے ہین تو کس قصد سے یہان کھڑے ہین کیا کوئی لشکر برائے کمک کفار یہان آتا ہی اسکا انتظار کر رہے ہین اگر ایسا ہو تو مین کچھ لشکر لیکر یہان آؤن اور اس لشکر سے مقابلہ کرون میدان جنگ تک نہ جانے دون کیونکہ اب کفار کی حالت خراب ہی اگر کمک آ گئی تو پھر مقابلہ وہ جمکر کرنے لگینگے جنگ کو طول ہوگا اگر اہل اسلام کے ہین تو وہ کس قصد سے کھڑے ہین یہ حال دریافت کرنا ضرور ہی بس یہ دل مین سوچکر ادہر کو چلی ادہر سوماق سہراب سے کہہ رہی تھی کہ ای سہراب بیان کرو کہ کس صلاح کے لیے تم یہان آئے ہو جلد بیان کرو تاکہ اسکی تدبیر کرین سہراب کہہ رہا تھا کہ ای ملکہ ذرا دم لے لین تو بیان کرین یہ کہ غزالان قریب پہونچ گئی اب اسنے پہچانا کہ ایک تو سہراب جادو ہی دوسری ملکہ سوماق ہی اسنے خیال کیا کہ یہ دونون کس قصد سے یہان آئے شاید مقابلہ کرتے کرتے تھک گئے ہین تو یہان آ کر دم لے رہے ہین یہ خیال کر کے اسنے قصد کیا کہ آواز دون ادہر سہراب کی نگاہ غزالان پر پڑی دیکھا کہ ملکہ غزالان طاؤس پر سوار ادہر چلی آتی ہی مگر وہ ادہر دیکھ رہی ہی سوماق سے کہا کہ ملکہ دیکھو غزالان آ گئی وہ بھی لشکر سے جدا ہو کر ادہر کو آتی ہین خوب ہوا اُنسے بھی صلاح کرینگے دو سے تین رائین بہتر ہین کہ سوماق

نے پلٹ کر دیکھا اور آواز دی کہ اے بہن غزالان تم کیون لشکر سے جدا ہو کر ادھر آئین کیا فتح ہو گئی
یہ صدا سنکے غزالان نے کہا کہ اگر حال بیان کرونگی تم دونون صاحب یہان کیون کھڑے ہو یہ
کہکر اور طاؤس سحر کو بڑھا کر انکے قریب آئی اور اپنا طاؤس روک کر کھڑی ہوئی اور کہا کہ
یہ تو فرمائیے کہ آپ دونون صاحب یہان کیون کھڑے ہین سوماق نے کہا کہ مین مقابلہ کر رہی
تھی کہ بھائی سہراب نے کہا کہ اے ملکہ الگ لشکر سے چلو تو کچھ بابت جنگ کے صلاح کرین اور
تھک بھی گئے ہین ذرا دم بھی لے لین بس ہم دونون لڑتے ہوے یہان آکر ٹھہرے ابھی
کوئی صلاح نہوئی تھی کہ آپکو آتے ہوے دیکھا باہم صلاح کی کہ ملکہ کو بھی صلاح مین شریک کرین
اچھا تو ہوگا کہ ہم اور وہ ملکر جو راے کرین اور اسپر عمل کرین آپ کیون ادھر کو تشریف لائین
غزالان نے کہا کہ مجھکو شدت سے پیاس لگی ہے اور تھک بھی گئی ہون بس پانی کی تلاش
مین جنگ کو چھوڑ کر نکلی تھی مین نے دور سے دیکھا کہ دو ساحر ایک درخت کے سایہ مین کھڑے
ہین مجھکو گمان ہوا کہ شاید لشکر کفار کے ہون اور کوئی لشکر براے کمک سمندر شاہ آتا ہے اسکا
انتظار کرتے ہون بس اگر ایسا ہو تو مین کچھ لشکر لیکر یہان آؤن اور اس لشکر کو اسی مقام پر
روکون جب قریب آئی تو آپ لوگون کو دیکھا بس یہ خیال ہوا کہ یہ لوگ کیون جنگ چھوڑ کر
یہان آکر کھڑے ہوے ہین شاید یہ بھی بتلاش آب یہان آئے ہون اور پانی ملا ہو تو مین بھی انسے
لیکر اپنی پیاس بجھاؤن سوماق نے کہا کہ خوب آپنے یہ خیال کیا گو ہم بتلاش آب نہین آئے تھے
مگر اب ہمکو بھی اسکے تلاش کرنے کی ضرورت ہوئی کیونکہ آپ پیاسی ہین غزالان نے کہا کہ آپ تکلیف
نہ کرین مین پانی کی فکر کیے لیتی ہون آپ وہ صلاح بیان کرین کہ جسکے لیے یہان آپ لوگ تشریف
لائے ہین سوماق نے سہراب سے کہا کہ ہان اب بیان فرمائیے اب تو ملکہ بھی آگئی ہین سہراب
نے کہا کہ بیان کرتا ہون ادھر غزالان نے دستک دی کہ ایک پتلی پیدا ہوئی اس سے کہا کہ
تو پانی تو تلاش کرکے لا بس وہ پتلی ایک طرف کو روانہ ہوئی اور ایک ڈولچی پانی سے
بھر کر لائی اور ایک ایک جام غزالان و سہراب و سوماق کو دیا انھون نے خوب سیر ہو کر پانی پیا
اب سہراب نے کہا کہ وہ صلاح یہ ہے اور مین آپکو یہان اس راے کے لیے لایا ہون کہ مین
دیکھتا ہون کہ اب سمندر شاہ شکست کھا کر بھاگے اور لشکر فرار پر کمر باندھے کیونکہ اب کفار
کی حالت بہت خراب ہے تھم تھم کر مقابلہ کرتے ہین وہ زور و شور نہین ہے تھوڑے ہی عرصے مین
شکست کھایا چاہتے ہین میرے قیاس مین یہ ہے کہ سمندر شاہ جو شکست کھا کر بھاگے گا تو طرف
شہر سمندریہ کے اور داخل شہر ہو کر قلعہ بند ہو کر مقابلہ کریگا بس قلعہ کے فتح کرنے کی کوشش
ہوگی قلعہ سمندریہ ایسا قلعہ نہین ہے کہ دو ایک دن مین فتح ہو جائے مہینون مین فتح ہوگا اور
بہت مشکل سے مین نے سنا ہے کہ سمندر شاہ نے برسونکا غلہ قلعہ مین بھر لیا ہے بس وہ قلعہ بند ہو کر
خوب مقابلہ کریگا بڑی زحمت ہوگی بس میری راے یہ ہے کہ وہ تو یہان مصروف جنگ ہے ہم
اور تم تھوڑا سا لشکر لیکر داخل شہر ہون اور اہل شہر کو اور جو کہ وہان حاکم ہو اور جسقدر لشکر
ہو اسکو قتل کر کے شہر پر اپنا قبضہ کر لین اور خود قلعہ کا بند و بست کرین بس جب یہ ادھر سے
شکست کھا کر ادھر کو بھاگے اور قریب شہر پہونچے ہم وہان سے اسپر نرغہ کرین اور داخل شہر
نہونے دین قلعہ پر سے ہم اور ادھر سے اہل اسلام اسپر یورش کرین بس یا تو یہ قتل ہو جائیگا یا اسیر

بس اس تدبیر سے سمندریہ بہت آسانی سے قبضے مین آجائیگا ور سمندر شاہ قلعہ بند ہوکر لڑنے بھی نہ پائیگا باقی جو آپکی راے ہو اور یہان تو سب سردار لڑرہے ہین اگر ہم لوگ نہوے گے تو کوئی مقابلہ مین نقصان نہوگا اور قلعہ وشہر بھی ہاتھ آجائیگا اگر وہ بھاگ کر داخل شہر ہوگیا اور قلعہ بند ہوکر لڑنے لگا اول تو ہزارون بندگان خدا کا خون ہوگا دوسرے قلعہ مشکل سے ہاتھ آئیگا تیسرے جنگ کو طول ہوگا سوماق وغزالان نے کہا کہ یہ راے تمھاری بہت ٹھیک ہی جو یہ تمنے تدبیر سوچی ہو چلو ابھی اسکا بندوبست کرتے ہین یہ کہکر تینون ساحرہ وہان سے پھر میدان جنگ مین آئے دیکھا کہ اُسی طور سے مقابلہ ہورہا ہو کفار قتل ہورہے ہین آتے ہی انھون نے حملہ کیا راوی کہتا ہو کہ خواصان سوماق اور مصاحبان سوماق کا یہ سحر ہو کہ وہ جھولیون سے چھوٹی چھوٹی گڑیان نکالتی ہین اور اُنکی ٹانگین پکڑکر چیر ڈالتے ہین اُسی طور سے حریف کی بھی ٹانگین چر جاتی ہین اور ہلاک ہوجاتا ہو یہ سبکی سب اس طور سے آفت برپا کررہی ہین بس سوماق نے ان سب کو جمع کیا اور کچھ لشکر اپنی خالہ کے لشکر مین سے لیا اور اُنسے کہا کہ تم ہمارے عقب مین لڑتی ہوئی آؤ جدھر ہم جائین اُسی طرف کو تم بھی آؤ اُدھر غزالان نے بھی کچھ لشکر قریب چار ہزار کے جمع کیا اور یہ ہی اسنے بھی اُن سب سے کہا اور سہراب نے بھی یہ ہی کیا اور ایک مقام مقرر کرلیا تھا کہ ہم لشکر ایکر اس مقام پر آئینگے کیونکہ یہ تینون جدا جدا لڑنے لگے تھے اور لشکر کے جمع کرنے کی فکر کرنے لگے تھے بس موافق اقرار کے ہر ایک لشکر کو جمع کرکے اور حملہ کرتا ہوا ایک طرف کو چلا تلاطم ڈالدیا ہر ایک کے عقب مین لشکر تھا راوی نے اس طور سے بیان کیا ہو کہ سامنے شہر سمندریہ کا پھاٹک دکھائی دیتا تھا مگر مقام جنگاہ سے پندرہ کوس پر تھا بس سوماق وغزالان وسہراب لڑتے ہوے اپنے اپنے لشکر کو لیے ہوے جنگ مغلوبہ کرتے ہوے اُس میدان جنگ سے باہر نکل آئے اور اُس صحرا مین آکر جمع ہوے اب جو شمار کیا تو سب لشکر دس ہزار ساحرونکا تھا بس یہ ساحران زبردست جو کہ اپنے وقت کے ساحری جمشید تھے ایک سپہ سالار لشکر سمندر شاہ اور ایک شہر الوانیہ کی رہنے والی یعنی سوماق کہ جسکے سحر کا سواے عشناق یا سمندر شاہ یا شملاق یا اہراق یا گلاب جادو وغیرہ کے کوئی جواب دینے والا نہ تھا تیسری غزالان تھی کہ جسکا کوئی ہمسر نہ تھا سواے چند ساحرون کے کہ جنکا نام مین تحریر کرچکا ہون دوسرے سمندر شاہ نے یہ تدبیر کی تھی کہ اُس لشکر کو براے حفاظت شہر چھوڑ آیا تھا کہ جسکا سہراب سپہ سالار تھا کسی زمانے مین اور جب سے سہراب کو سمندر شاہ نے ماہیان طوفان کش کے پاس بھیجکر اسیر کرادیا تھا اُسدن سے اُس لشکر نے اور کیسکی سپہ سالاری منظور نہین کی اور ہر وقت اُس لشکر کے ساحرون اور سردارونکو یہ ہی فکر تھی کہ کسی طور سے ہم اپنے سپہ سالار سے جاملین مگر بسبب اس امر کے کہ وہ مسلمان ہوگیا ہو وہ لشکر سہراب کے پاس نہین آیا مگر جب سے یہ سُنا ہو کہ سہراب نے شراکت اہل اسلام کی ہو ہر مرتبہ یہ ہی قصد کیا کہ جاکر شریک ہون مگر جب یہ خیال ہوا کہ تبدیل مذہب کرنا پڑے گا اُس قصد کو فسخ کردیا بس شہر مین وہ لشکر ہو قریب دو لاکھ کے اور ایک

ساحر زبردست سمندر رشاہ کی طرف سے حاکم ہی بےخوف وخطر حکومت کر رہا ہی بالکل ہراس نہین ہی خیال یہ ہی کہ کون سمندر رشاہ کو شکست دے سکتا ہی اگر شکست بھی ہوگی تو بادشاہ بھاگ کر آئیگا اور قلعہ بند ہو کر مقابلہ کرے گا اور کوئی حریف مین سے بدون شکست دیے سمندر رشاہ کے یہان نہین آسکتا ہی کیونکہ درمیان مین تو بادشاہ کی سپاہ ہی بس اسی خیال سے وہ بخوف حکمرانی کر رہا تھا کوئی خطر نہ تھا اس نے یہ طریقہ مقرر کیا تھا کہ صبح سے دوپہر رات تک دربار کرتا تھا اور سب سردارونکو حکم تھا کہ مسلح و مکمل دربار مین آیا کرین اور ہرکارے مقرر کیے تھے براے خبر کہ دم بدم کی خبر دیا کرین یہ سب بند و بست تھا اسپر کچھ خوف نہ تھا ہرکارے خبر دیتے تھے مگر جب سے عشاق مارا گیا ہی اور جنگ مغلوبہ ہوئی ہی کسی نے اسکو خبر نہین دی ہی یہ یہان بیٹھا ہوا تھا دربار آراستہ تھا کہ یکایک وہ چیزین اور وہ عمارت جو کہ سحر عشاق کی تھین وہ یکایک مٹ گئین اور عمارت برباد ہوگئی اور ایک شور و غل اور تاریکی ہوگئی جب روشنی ہوئی اسنے اہل دربار سے کہا کہ معلوم ہوتا ہی عشاق حجرہ نشین استاد شہنشاہ مارے گئے کیونکہ یہ جو کچھ عمارت اور اشیا و باغات انکے اس شہر مین تھے وہ سب برباد ہوگئے دیکھو کیسی تاریکی ہوئی ہی اہل دربار نے کہا کہ یہ قول آپکا درست ہی مگر انکو کوئی قتل نہین کر سکتا ہی وہ بڑے ساحر زبردست ہین نہ تو کوئی ایسا ساحر لشکر اسلام مین ہی کہ جو انکو قتل کرے نہ عیار انپر عیاری کر سکتے ہین معلوم ہوتا ہی انھون نے خود کسی مصلحت سے یہ سب اشیا اپنے سحر کے مٹا دیے ہین آپ کچھ فکر و تردد نکرین اسنے جواب دیا کہ مجھکو کیا فکر و تردد ہی مین جس طور سے یہان نیابت بادشاہ مین حکومت کرتا ہون کیے جاؤنگا تا وقتیکہ خبر اونکی آوے گی کوئی اس شہر کی طرف میری زندگی مین نگاہ کج نہین دیکھ سکتا ہی نہ یہان آسکتا ہی اول تو قریب تین لاکھ کے لشکر میرے ماتحت ہی دوسرے آپ لوگ میرے مددگار ہین تیسرے مین خود کسی سے پایہ کمی کا نہین رکھتا ہون پس پھر کیا خوف ہی ہان چند ہرکارے جاکر خبر لائین کہ وہان کیا ہو رہا ہی اور آج وہ ہرکارے نہین آئے کہ جو ہر روز وہان کی خبر دیا کرتے تھے سب نے جواب دیا کہ بوقت شب دن بھر کی خبر لیکر آئینگے دوسرے ہرکارونکا روانہ کرنا بیکار ہی جب وہ شب کو آئینگے انسے کل حال معلوم ہو جائیگا وہ یہ سنکے خاموش ہو رہا راوی نے بیان کیا ہی کہ یہ یہان حکومت کر رہا ہی در شہر کھلا ہوا ہی ہر روز ہرکارونکا انتظار کرتا ہی اور اس فکر مین ہی کہ کیا سبب ہی کہ ہرکارے خبر لیکر نہین آئے کیفیت یہ ہی کہ جو ہرکارے یہ خبر کے لیے ادہر روانہ کرتا ہی وہ کوئی واپس نہین آتے ہین وہ بھی جاکر وہان مقید ہو جاتے ہین یہ اس فکر و تردد مین ہی کہ کیا سبب ہی کہ جو کوئی براے خبر جاتا ہی وہ پھر واپس نہین آتا ہی یہ حال کچھ نہین کھلتا ہی نہ یہ معلوم ہوتا ہی کہ وہان کیا گزری اور کیا ہوا جو یہ تمام عمارت سحر و دیگر اشیا جو کہ بنائی ہوئی عشاق کی تھین سب برباد ہوگئین پس یہ تو اس فکر و تردد مین ہی اور در شہر اس خیال سے کھلا رہنے دیا ہی کہ شاید بادشاہ کی شکست ہوا اور وہ بھاگ کر شہر کی طرف آئے اور در شہر بند ہو تو خرابی ہو پس کھلا ہوا ہی برابر آمد و رفت ہی یہ تو اس فکر و تردد مین ہی ادہر سے سوداق نشر اللان و سہراب دس ہزار ساحر نامی انکو لیے ہوئے براے فتح شہر چلے آتے ہین اب انکا ذکر بہتر ہوگا اور جنگ مغلوبہ کا کچھ حال آئندہ تحریر ہوگا وہان سحر این

جنگ مغلوبہ ہو رہی ہی اب راوی اس قصہ کو تھوڑی دیر کے لیے موقوف رکھتا ہی اور تھوڑا حال ملکہ نسیم جادو دختر سمندر شاہ کا بیان کرتا ہی کہ اُسکا حال عرصہ سے نہین تحریر ہوا ہی صرف جلد دوم مین کچھ معرض تحریر مین آیا تھا جب سے پھر نوبت تحریر کی نہین آئی اُسکا حال بیان کرنا لازم ہی

## اب شمہ حال ملکہ نسیم جادو دختر سمندر شاہ کا ملاحظہ فرمائیے قلم بند ہوتا ہی

راوی بیان کرتا ہی کہ جلد دوم مین یہ داستان یہانتک تحریر ہوئی تھی کہ ملکہ نسیم کے پاس سہراب جادو آیا تھا اور باہم عاشق و معشوق ملے تھے ملکہ کو سہراب نے مسلمان کیا تھا اور ملکہ سے سب حال بیان کیا تھا صندوقچہ کا ملکہ نے یہ حال سُنکے اقرار کیا تھا کہ مین امکان بھر کوشش کرونگی چنانچہ ملکہ گئی تھی اور تدبیر سے صندوقچہ بدل لائی تھی اور سہراب کو دیا تھا سہراب نے وہان آکر اُس صندوقچہ کے ذریعہ سے لشکر کفار کو شکست دی تھی اور سب اہل اسلام کو اس بلا سے بچایا تھا چنانچہ سمندر شاہ کو معلوم ہوا تھا اُسنے ملکہ نسیم کو بُلا کر بیطے آسانیت دریافت کیا تھا جب اُسنے انکار کیا تھا تو خوب زد و کوب کی تھی اسقدر کوڑے مارے تھے کہ ملکہ کا بدن پاش پاش ہو گیا تھا مگر ملکہ انکار کیے گئی تھی اقرار نہ کیا تھا چنانچہ ایسی طاقت طاق ہوئی کہ بیہوش ہو کر گر پڑی تھی جب یہ حال سمندر شاہ کی دایہ نے نسیم کا دیکھا تھا اسکو محبت آگئی تھی کیونکہ اسنے نسیم کو بھی پالا تھا بس اُس فرتونہ نے سمندر شاہ کو ڈانٹا تھا اور کہا تھا کہ کیا چھوکری کو مار ڈالیگا تجکو اپنے صندوقچہ سے غرض ہی مین تیرا صندوقچہ لائے دیتی ہون یہ تو سمندر شاہ سے کہا تھا اور ملکہ کی خواصون پر خفا ہوئی تھی کہ تم کھڑی ہوئی دیکھ رہی ہو اُٹھا کر نہین لیجاتی ہو چنانچہ خواصین اور ملکہ کی وزیرزادی جو کہ ہمراز تھی ملکہ کو اُٹھا کر باغ مین لیگئین تھین اور اس دایہ نے لشکر اسلام مین پہونچکر فریب کر کے سہراب سے صندوقچہ حاصل کیا تھا اور لیکر چلی تھی کہ راہ مین اخضر ماہی پوش معشوقہ آئینہ اندام جادو سے ملاقات ہوئی تھی بس اخضر نے بعد دریافت حال کے دایہ کو قتل کر کے صندوقچہ پر قبضہ کیا تھا اور طرف آئینہ اندام کے روانہ ہوئی تھی چنانچہ اسکی داستان نہین تحریر ہوئی ہی آئندہ تحریر ہوگی مگر جب سمندر شاہ کو یہ حال معلوم ہوا تھا تو بہت برہم ہوا تھا اور قصد کیا تھا کہ اخضر سے مقابلہ کرون مگر اہل دربار کے سمجھانے سے اُسنے اُس قصد کو فسخ کیا تھا اور یہ کہا تھا کہ جب اہل اسلام کی مہم سے فراغت ہووے گی اُسوقت اخضر سے سمجھونگا اور اندر محل کے یہ حکم دیدیا تھا کہ اول تو نسیم زندہ نہ بچیگی کیونکہ مین نے خوب کوڑے لگائے ہین بس اگر زندہ بچے یا نہ بچے کوئی آج سے اس ننگ خاندان گیسو بریدہ کا میرے روبرو نام نہ لے نہ وہ میرے روبرو آئے نہ میرے محل مین بس اپنے باغ مین رہے جو کوئی میرے روبرو یا میری غیبت مین اس شوخ دیدہ کا نام لے گا یا مین سُن لونگا کہ وہ محل مین آئی تھی تو سب اہل محل کو قتل کرونگا کوئی عذر نہ سنونگا کیونکہ اسنے غضب کیا کہ یار کے لیے تمام خاندان بھر کی جانین لی تھین اور اسکو

جوابدیا کہ بجا ارشاد ہوا اُسدن شب بھر میرے ہی ساتھ تو صحبت رہی مین ہی تو اُنکے ساتھ شراب پیا کی مین ہی نے تو لا کر اُنکو صندوقچہ دیا تھا اور مین ہی تو وقت رخصت کے رو رہی تھی مین نے ہی تو خدا حافظ کہا تھا مین نے ہی تو دامن پکڑ لیا تھا یہ سب حرکتین میری تھین یہ جو آسنے بیتہ کی کہی اُسوقت ملکہ کو کچھ شرم آئی اور کچھ خوشی ہوئی یہ کہکر کرسی پر سے اُٹھی کہ تو بہت گستاخ ہو گئی ہی اور بہت بے زبانی پر کمر باندھی ہی جب تک تجکو سزا نہ ملیگی تو نہ مانے گی نہ معلوم کیا واہی تباہی بکتی ہی ملکہ یہ فرماتی ہوئی قدم اُٹھا کر بارہ دری کی طرف روانہ ہوئی اور داخل بارہ دری ہوکر پردے خود چھوڑ دیے اور مسند پر جا کر بیٹھی یہ حرکت ملکہ کی سہراب نے دیکھی جلدی سے طاؤس کو صحن باغ مین اُتارا وزیرزادی کھڑی ہوئی تھی اور چند خواصین باقی ماندہ خواصین ملکہ کے پاس چلی گئی تھین اس خیال سے کہ ملکہ اکیلی بارہ دری مین تشریف لیگئی ہی یہان جب سہراب طاؤس پر سے اُترا اُسکے لباس کا یہ حال ہی کہ تمام خون سے رنگین ہو رہا ہی کچھ آڑھے ترچھے زخم بھی لگے ہین اُنپر خون جم گیا ہی جا بجا ہاتھون مین خون بھرا ہوا ہی عجب حالت ہی یہ جو حالت وزیرزادی اور خواصون نے دیکھی حیران ہوئین کہ یہ کیا حالت ہی کہان سے اس حالت سے آتے ہین پھر خیال آیا کہ جنگ مغلوبہ تو ہو رہی ہی معلوم ہوتا ہی کہ اس حالت جنگ و پیکار مین انکو ملکہ کا خیال آیا اور یہ خیال کیا کہ سمندر شاہ تو یہان مصروف جنگ ہی چلو ملکہ کو دیکھ آئین بس اُسی طور سے لڑتے ہوے ادھر چلے آئے ہین بس سب نے سہراب کو سلام کیا سہراب نے جواب سلام دیکر وزیرزادی سے کہا کہ ملکۂ عالم کہان تشریف فرما ہین اُسنے عرض کیا کہ ابھی تو یہان کرسی پر جلوہ گر تھین آپکو تشریف لاتے ہوے دیکھکر اُٹھکر اندر بارہ دری کے تشریف لیگئی ہین سہراب نے کہا کہ معلوم ہوا ملکہ ہمسے ناراض ہین ہان ہم اسی قابل ہین ہمسے خطا ہی ایسی ہوئی ہی ہم اس سے بڑھکر لائق سزا ہین ہم تو عاشق ہین جو اُنکا جی چاہے ہمپر ستم کرین ہم سبکی برداشت کرینگے بہتر تو یہ ہوگا کہ اِن صدمون کے دینے سے وہ میرے سر کو اپنے ہاتھ سے قلم کرین ہم تو اُنسے ملنے کو آئے اور وہ ہمکو دیکھکر بارہ دری مین چلی گئین ہان ہم اسی لائق تھے یہ کہکر سہراب آنکھون مین آنسو بھر لایا وزیرزادی نے عرض کیا کہ آپ بھی تشریف لیچلیین ملکہ سے ہمکلام ہون آپ تو بخوبی اُنکے مزاج سے واقف ہین آپسے اُنکو صرف اسقدر صدمہ ہی کہ جب سے صندوقچہ لیکر گئے پھر خبر نہ لی نہ معلوم اُنپر کیا گذری دشمنون کی زندگی کی کب امید تھی دوبارہ زندگی ہوئی ایسی علیل ہوئی تھین سہراب نے جوابدیا کہ یہان اُنپر ستم گذرے وہان ہمکو اسقدر فرصت نہوئی کہ ہم آکر شرف دیدار سے مشرف ہوتے اور شراب وصل ملکہ سے بہرہ مند ہوتے دن رات سوائے مقابلہ کے دوسری فکر نہ تھی نہ معلوم اسوقت بھی کیونکر آنا ہوا ہی چلو مین حاضر ہون میری سفارش کرنا وزیرزادی نے عرض کیا کہ ہاتھ منھ تو دھو لیجیے یہ خون تو پاک فرمائیے ملاحظہ تو فرمائیے کہ کیا صورت ہو رہی ہی جو کوئی دیکھے ڈر جائے سہراب نے جوابدیا کہ اسقدر مہلت کہان صرف ملکہ کو دیکھ لین اور دو دو باتین کر لین اپنا قصور معاف کرا لین نہ معلوم زندہ بچین یا نہ بچین کیونکہ آج کئی شبانہ روز سے جنگ مغلوبہ ہو رہی ہی اپنی آنکھون کے سامنے وہ وہ لوگ قتل ہو گئے ہین جو کہ زینت پہلو تھے یہ عالم ہی کہ ابھی برابر کھڑے تھے پلٹ کر جو دیکھا تو خاک پر تڑپتے پایا بس ایسی حالت مین کیا امید زندگی ہاتھ منھ

دھوکر

دھونے کی کہان مہلت اور خون پاک کرنے کی کہان فرصت بس چلو دیر نکرو یہ سنکے وزیرزادی سہراب کو ہمراہ لیکر طرف بارہ دری کے چلی سہراب نے کیا تدبیر کی کہ رومال سے ہاتھ باندھ لیے اور سر جھکائے ہوئے ہمراہ وزیرزادی کے ہو لیا اور خنجر نیام سے نکالکر ہاتھ مین لے لیا وزیرزادی پردہ اُٹھاکر اندر بارہ دری کے آئی دیکھا کہ ملکہ مسند پر بیٹھی ہوئی ہی زلفین وغیرہ درست کر لی ہین اسی طرف دیکھ رہی ہی اور سب خواصین ادب سے کھڑی ہوئی ہین بس وزیرزادی سہراب کو لیکر قریب ملکہ آئی سہراب نے جو ملکہ کو مسند پر جلوہ گر دیکھا بس دل مضطر کو تاب نرہی یہ کہتا ہوا چلا کہ ای ملکہ عالم ای قوت دل وجگر ای راحت قلب مضطر یہ عاشق زار وشیفتہ دیدار وفریفتہ رخسار حاضر ہی اسکی خطا کو عفو فرمایئے جو اس سے حالت مجبوری مین ہوگئی ورنہ یہ خنجر موجود ہی اور یہ سر حاضر ہی اسکو اپنے دست نازک سے قلم فرمایئے اگر میری خطا لائق عفو نہو اسقدر عتاب وخطاب بیکار ہی مین تو مرغ نیم بسمل سے بدتر ہون کیونکہ وہ پھڑک تو سکتا ہی یہان تو پھڑکنے کی بھی اجازت نہین ہی بموجب شعر ٭ نہ تڑپنے کی اجازت ہی نہ فریاد کی ہی ٭ گھٹکے مر جاؤن یہ مرضی مرے صیاد کی ہی ٭ ای ملکہ عالم وای راحت جان عاشق وای سرور قلب ناتوان مین تو پہلے ہی آپکی تیغ ابرو وخدنگ نگاہ سے بسمل ہو چکا ہون دام گیسو مین مبتلا ہون اسقدر غصہ میرے حال پر بیکار ہی یہ کہکر ملکہ کے قدمون پر گرا ملکہ نے ہائین ہائین کہکر اپنا پانون ہٹا لیا اور وزیرزادی سے فرمایا کہ تو بہت شوخ دیدہ ہوگئی ہی مین اسی سبب سے وہان سے اُٹھکر یہان چلی آئی تو اپنے یار کو یہان بھی لے آئی رہ تو جا دیکھ اسکی سزا تجکو دیتی ہون یہ وزیرزادی سے فرماکر سہراب کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا کہ ذرا دل کو سنبھالیے قابو مین لایئے ایسے خود رفتہ نہین ہو جاتے ہین دیکھا لگر باتین کرتے ہین مجھسے آپسے کیا غرض ہین کیون خفا ہونے لگی آپنے میری کیا خطا کی ہی جو مین عفو کرون مین جانتی ہون کہ یہ کارستانی اسی شوخ دیدہ کی ہی یہ ہی تمکو یہ پٹی پڑھا کر لائی ہی خیر رہ تو جا تو میرے ہاتھ سے باقی کہان ہی وزیرزادی نے کہا کہ جی ہان وہ تو ایسے ننھے ہین کہ جو مین نے تعلیم کیا اُسپر انھون نے عمل کیا وہ کچھ جانتے نہین ہین ابھی انکا دودھ چھوٹا ہی کیا کرون مجکو ہمین کچھ فائدہ ہی اس سبب سے مین نے یہ انکو تعلیم کیا یہ جو آپنے کہا ملکہ کو ہنسی آگئی لاکھ ضبط کیا پر ضبط نہو سکی وزیرزادی نے جو ملکہ کو شگفتہ پایا عرض کیا کہ ای ملکہ آپکو میرے سر کی قسم آپ انکی خطا کو معاف فرمایئے ہاتھ کھولدیجیے پہلو مین بٹھایئے کیونکہ یہ دم بھر کے مہمان ہین آپکو لازم ہی کہ انکی خاطر فرمایئے کیا اعتبار زندگی کا یہ جنگ مغلوبہ مین سے تو آپکے دیکھنے کو آئے ہین ملاحظہ فرمایئے کہ تمام لباس خون سے پُر افشان ہو رہا ہی بس ایسی حالت مین آزردہ ہونا بیکار ہی جو اپنے پاس آئے اُس سے خفا ہونا خلاف دستور ہی گو انسے خطا ہوئی کہ جسدن سے یہ صندوقچہ لیکر گئے پھر انھون نے خبر نہ لی پر کیا کرین مجبور تھے ورنہ انکے دل کو لگی تھی یہ کب ایسی حرکت کرتے کہ نہ آتے ایسے ہی ناچار تھے جو نہ آسکے بس اتنی سی خطا پر کوئی اپنے چاہنے والے سے خفا نہین ہوتا ہی ای ملکہ سب ملتے ہین مگر محبت کرنیوالا نہین ملتا ہی بس غصہ ہو چکا اپنے عاشق کے ہاتھ کھولدو پہلو مین بٹھالو باتین کرو یہ جو وزیرزادی نے کہا ملکہ کو قسمین بھی دین ملکہ کو خود یہ امر منظور تھا سہراب کی یہ حالت گران گذر رہی تھی اور اپنے عاشق کو جو ناچار ومجبور دیکھا رحم آگیا یہ فرماکر وزیرزادی سے کہ تیری خاطر سے مین انکے ہاتھ کھولے دیتی

ہون ورنہ انھون نے ایسی خطا کی تھی کہ یہ اس لائق نہ تھے کہ انکی خطا معاف کیجاتی تو سفارش کرتی ہی اور مجکو تیری خاطر بہت عزیز ہی بس مین یہ امر بھی گوارہ کرتی ہون یہ فرما کر اور اپنے ہاتھ سے سہراب کے ہاتھ کھولے اور اشارہ کیا کہ بیٹھ جاؤ سہراب روبروے ملکہ کے بیٹھنے لگا کہ وزیرزادی نے ٹھوکا دیا جب سہراب نے اسکی طرف دیکھا اشارہ کیا کہ پہلو مین جاکر بیٹھو یہان کہان بیٹھتے ہو یہ جو اشارہ پایا بس سہراب پہلوے ملکہ مین مسند پر جاکر بیٹھ گیا وزیرزادی نے سہراب سے کہا کہ پھر ہم ہی کام آئے آپکو لازم ہی کہ ہماری خاطر کیا کیجیے اگر ہماری خاطر نہ کیا کیجیگا تو پھر کبھی یہ بات نہ حاصل ہوگی نہ مین سفارش کرتی نہ یہ بات حاصل ہوتی اور بہت سی مذاق کی باتین وزیرزادی نے کین سہراب نے جوابدیا کہ آپکا بڑا احسان ہوا میرے حال زار پر مین آپکا ممنون احسان ہون اب سہراب نے قصد کیا کہ ملکہ سے کچھ کلام کرے بس ملکہ کی طرف دیکھکر کہا کہ ای راحت جان عاشق تمھارا غصہ ابھی تک فرو نہین ہوا ہم کو یہ دم کے مہمان ہین ہمسے کیون خفا ہو مسافر رہ عدم سے خفا ہونا بیکار ہی اس گردون دون کے ہاتھون سے ناچار ہین کہ اسنے کوئی امید ہماری نہ برآنے دی ای ملکہ ہم تو ہر وقت بر سر دار ہین اسقدر تمھارا دیکھنا ہمارے مقدر مین تھا کہ زندہ رہے ورنہ زندگی کی کب امید تھی کیونکہ اول تو عشاق نے اسیر کر لیا تھا اور ایسے مقام پر قید کیا تھا کہ جہان کی زمین مثل تنور کے جل رہی تھی اور ایسے مجبور تھے کہ کروٹ تک نہین لے سکتے تھے خداوند کریم بھلا کرے ملکہ ایوان نہ طاق کا کہ اسنے رہا کیا اسپر بھی امید زندگی نہ تھی یہ خیال تھا کہ ادھر ایوان عشاق کے ہاتھ سے مغلوب ہوئی پھر ہم سب اسی طور سے اسیر ہوجائینگے چونکہ زندگی باقی تھی اسکو ملکہ سوناق نے آکر قتل کیا اب اسدن سے آج تک جنگ مغلوبہ ہو رہی ہی برابر تلوار چل رہی ہی یہ عالم ہی کہ جو ابھی سامنے لڑ رہا تھا اب جو دیکھا خاک پر پڑا ایڑیان رگڑ رہا ہی ایسی حالت مین کیا امید زندگی ہو ای ملکہ مین اسوقت تمھارے دیکھنے کو سبکو چھوڑکر چلا آیا ہون خلاف مروت کیا ہی دیکھیے اب کس کو جاکر زندہ پاتا ہون اور کسکو قتل شدہ بس مجھ سے باتین کرلو اپنے شربت دیدار سے سیراب کردو گلے سے لگالو یہی آرزو پوری ہو جائے اور نہ تو سب امیدین خاک مین ملی جاتی ہین اگر زندہ رہے اور اس آفت سے نجات ملی اور اہل اسلام کی فتح ہوئی تو پھر تو ہم ہین اور تم ہو اور سب مرادین برآئینگی ورنہ حسرت و آرزو لیکر کنج لحد مین جائینگے یہ خلاف مروت ہی کہ جسکا دامن پکڑا اور جسکا ساتھ دیا اب ایسی حالت مین جبکہ وقت پڑا ہی اسکا ساتھ چھوڑ دین جب ہمپر وقت پڑا تھا تو ہم انکے ساتھ تھے انھون نے ہر طرح کا ہمارا خیال رکھا اب جو وہ ایک بلا مین مبتلا ہوے ہین اب انکا ساتھ نہ دین تو اور دونکو ہمسے کیا امید ہوگی یہ جو سہراب نے کہا ملکہ نے اسکا بھی کچھ جواب نہ دیا خاموش سنا کی مگر دل پر از حد صدمہ پہونچا اور ایک گھونسہ قلب پر لگا آنسو نکل آئے اور دھیان کیا کہ سہراب سچ کہتے ہین ادھر سہراب بھی یہ کلام کرکے خاموش ہو رہا جب وزیرزادی نے دیکھا کہ ملکہ نے کسی بات کا سہراب کی جواب نہ دیا اور دیکھا کہ خاموش بیٹھی ہی اپنے دل مین خیال کیا کہ اب تو یہ کام کر صحبت شراب و کباب کی گرم کرے جبکہ ملکہ کا دماغ بادہ ناب سے گرم ہوگا اسوقت کچھ کلام کرے گی اور یہ غصہ فرو ہوگا بس خواصون کی طرف اشارہ کیا کہ کشتی شراب کی اور رکابین کباب کی بہت جلد حاضر

کرد انھون نے بموجب حکم وزیرزادی شراب وکباب حاضر کیا وزیرزادی نے سہراب
کی طرف اشارہ کیا کہ آپ اپنے ہاتھ سے جام لبریز کرکے ملکہ کو دیجیئے تاکہ ملکہ کا غصہ فرو
ہو سہراب نے جوابدیا کہ اے وزیرزادی اسقدر مہلت کہان ہے کہ مین صحبت شراب وکباب
گرم کرون خلاصہ جو پوچھتی ہو تو مین ملکہ کو لینے آیا ہون یہ کہکر اسدن سے کل حال بیان
کرنا شروع کیا کہ جسدن صندوقچہ لے گیا تھا کل واقعات بیان کیے یہان تک کہ عشاق
کے مقابلے اور سب کا اسیر ہونا ایوان نہ طاقی کا سب کو رہا کرنا اور عشاق سے
مقابلہ کرنا اور ملکہ ایوان کا مجروح ہونا ملکہ سوماق کا آکر عشاق حجرہ نشین کو
قتل کرنا اور جنگ مغلوبہ کا ہونا اور ساحرون اور غیر ساحرون کا سمندر شاہ
کی کمک کو آنا اور اہل اسلام کی بھی کمک کا آنا اپنا اور غزالان آہو چشم اور
ملکہ سوماق کا باہم صلاح کرکے لشکر لیکر شہر سمندریہ پر آنا اور یہان تاخت و
تاراج کرنا سہراب جادو نائب سمندر شاہ کا مارا جانا اور اہل شہر کا قتل ہونا اور
فرار بر کمر بستا لشکر کا شریک ہونا اور اپنا ملکہ غزالان اور ملکہ سوماق کو مصروف جنگ
چھوڑکر اس قصد سے ادھر آنا کہ ملکہ کو لاکر تخت پر بٹھا دون سب بیان کیا اور کہا کہ مین
ملکہ کو لینے آیا ہون ملکہ خفا ہین اب کیا کرون وہان وہ دونون لڑ رہی ہونگی میرا انتظار
کر رہی ہونگی بیرون شہر کا کچھ حال نہین معلوم کہ وہان کیا گذری ابھی اسی طور سے مقابلہ
ہو رہا ہے یا اہل اسلام کی ظفر ہوئی یا نہین آج ہمکو یہان آئے ہوئے تیسرا دن ہے جب
ہم تینون آدمی لشکر لیکر شہر کی طرف چلے تھے تو اہل اسلام کا غلبہ تھا مگر اب حال نہین
معلوم کہ وہی غالب رہے کہ کفار خدانخواستہ غالب آگئے بس میرا یہ قصد ہے کہ یہانکا بندوبست
کرکے پھر وہان جاؤن وہان کا رنگ دیکھون ملکۂ عالم کی یہ حالت ہے اب کیا کرون وزیرزادی
نے جب یہ سنا تو خوش ہو کر کہا کہ شکر ہے اسکا کہ تمنے خبر سنائی ملکہ کو اس امر کی زیادہ فکر تھی
کہ ملکہ نے سنا تھا کہ کسی اور بادشاہ نے آکر شہر سمندریہ پر قبضہ کر لیا اب معلوم ہوا کہ یہ
ساری کارروائی آپکی ہے بس شراب پیجیئے ملکہ کو پلائیے اور انکو راضی کیجیئے اپنے ہمراہ لیچلیے
جلدی کیا ہے وہ تو لڑ رہی ہین وہ کوئی ایسی ویسی نہین ہین کہ شکست کھا جائینگی انمین ایک
ساحرہ ایسی ہے کہ جسنے عشاق حجرہ نشین ایسے زبردست ساحر کو قتل کیا اور غزالان آہو چشم
بھی کوئی کم نہین ہے مین انکے حال سے بخوبی واقف ہون کیونکہ وہ اور ہم لوگ اور ملکۂ عالم
ساتھ کھیل کر بڑی ہوئی ہین وہ حالات شہر اور مقامات شہر سے بھی خوب آگاہ ہے یہ تو آپنے
خوب کیا جو اس طور سے ملک پر قبضہ کر لیا ہے جو وزیرزادی نے کہا بس سہراب نے
اسکے کہنے موافق شراب سے جام لبریز کرکے ملکہ کے روبرو پیش کیا ملکہ نے سر جھکا کر جوابدیا
کہ آپ نوش فرمائیے مجکو معاف فرمائیے مگر ملکہ کے دل کا یہ حال ہے کہ جب سے یہ واقعات سنے
ہین دل مثل غنچۂ گل کے شگفتہ ہو گیا ہے اور یہی جی چاہتا ہے کہ سہراب کو گلے سے لگا لون کہ اسنے
یہ خوشخبری سنائی ادھر وزیرزادی نے سبکو اشارہ کیا کہ سب خواصین بہانہ کرکے ٹل گئین یہ
خود بھی بحیلۂ پیشاب کے وہان سے چلی آئی اور سہراب سے اشارہ کیا کہ اب مین جاتی ہون
تم ملکہ کو راضی کر لو وزیرزادی کا جانا تھا اور تخلیہ کا ہونا تھا بس سہراب نے جام شراب تو

ہاتھ سے کشتی مین رکھ دیا اور ہاتھ جوڑ کر پھر ملکہ نسیم جادو کے قدمون پر گر پڑا اور کہا کہ اے روح و جان عاشق میرے قصور کو از براے خدا معاف کر دے مین ان آلامون مین تھا جو نہ حاضر ہو سکا ورنہ یہ بھی ممکن تھا کہ یہ عاشق بیقرار ستم کشیدۂ صدمۂ فراق حاضر نہوتا اور شربت دیدار سے سیر و سیراب نہوتا مگر کیا کرون مجبور و ناچار تھا ملکہ نسیم جادو نے جو یہ حالت سہراب اپنے عاشق دلدادہ کی دیکھی اور از حد مضطر و بیقرار رہا تیوری پر بل ڈالکر کہا کہ مین نے ایسے بہت سے فقرے سُنے ہین وہ شوخ دیدہ میرے پیچھے عجب بلا لگا گئی خود ٹل کر چلی گئی خیر رہ تو جائے میرے ہاتھ سے جاتی کہان ہے بس معلوم ہوا کہ تملوگ اپنے مطلب کے ہو جب غرض ہوئی تب خبر لی اسدن جو آئے تو وہ فقرہ کرتے ہوے آئے مجکو فقرہ دیکر چند دنکو چلے گئے کہ جسکے سبب سے ہم پر وہ شدائد گذرے کہ خدا کسی دشمن پر بھی نہ ڈالے ہم مرتے مرتے بچے مگر ہماری کسی نے خبر نہ لی ماں باپ کے روبرو اور اپنے عزیزون اور بیگانون کے نزدیک رسوا بھی ہوے بدنامی بھی گوارہ کی عزت و آبرو مین بھی دھبا لگایا ظلم و ستم بھی سہے طعنہ زنی بھی گوارہ کی مگر کوئی بھی پرسان حال نہوا اور کیون ہوتا کیا غرض تھی اپنا کام تو نکل چکا تھا چاہے زندہ رہے چاہے تڑپے ہم نہوتے تو ہماری بہنین ہزارون تھین اور کسی خوبصورت محبوب سے دل لگا لیتے بقول کسے شعر۔ گر وہ نہین تو اور کوئی مہجبین سہی ؛ ہمکو تو دل لگی سے غرض ہے کہین سہی جبسے اب آپ تشریف لائے اب بھی ایک نیا فقرہ بناتے ہوے آئے جب اپنی غرض ہوئی تو ادھر کا خیال آیا مین آپکے ایسے فقرون پر کب آتی ہون بس کیا ضرور ہے مجھے ایسے بیوفا اور بے مروت سے کلام کرنا آپ اور کسی کو بادشاہ بنائیے میری کیا ضرورت ہے مین ایسے بہت سے نخرے بنایا کرتی ہون مین ایسی محبت کی قائل نہین ہون کہ منھ دیکھے کی محبت بموجب مثل جب آنکھ ہوئی چار دل مین آیا پیار جب ہوئی اوٹ دل مین آئی کھوٹ ؛ بس مجکو معاف فرمائیے مجکو اسیقدر آپکی عنایت کافی ہے کہ آپ میرے اوپر مہربانی فرماتے ہین مین کیا کرونگی حکومت کرکے یہ باتین اور کسی سے کیجیے یا اُس شوخ دیدہ کے ساتھ یہ باتین کیجیے جو کہ آپکو یہان لائی ہے مین ایسے مرد خود غرض سے بات نہین کرتی ہون یہ جو ملکہ نے فرمایا سہراب نے جواب دیا کہ اے ملکہ یہ جو کچھ آپنے فرمایا اور شکایت کی سب آپکی شکایت بجا ہے مگر مین کیا کرون ناچار تھا اور مین تو بخداے لایزال اس گل سے چہرے کا بلبل ہون اور اس سرو قامت کا قمری ہون اور اس شجر قد شمشاد کا فاختہ ہون تمپر بخدا مرتا ہون جان و دل سے تمہاری الفت کا دم بھرتا ہون جو تمہاری مفارقت مین میرا حال ہے وہ خوب خدا پر روشن ہے کیا بیان کرون جو تمہاری مہاجرت مین میرے قلب کا حال ہے یقین ہے اب وہ دن مفارقت کے کٹجائین ہم اور تم ایک جا ہو جائین اے ملکہ عالم یہ وقت شکوہ و شکایت کا نہین ہے جب وہ دن جامع المتفرقین لائیگا جو چاہنا شکایت کر لینا اب یہ جام شراب پیلو اور میرے ہمراہ چلو تا کہ مین شہر کا بند و بست کرون ملکہ سے یہ جو سہراب نے کہا اور بہت منتین کین اور ہاتھ جوڑنے لگا ملکہ خود اسکی عاشق تھی بس اپنے معشوق کی یہ حالت نہ دیکھی گئی کہا کہ کیا کرون مین بھی ناچار ہون تمہاری ان باتون سے تو دل یہ چاہتا ہے کہ تمسے کلام کرون مگر جب اُن بیوفائیون کا خیال آتا ہے غصہ آجاتا ہے بس سہراب

سے زمین پر سر رکھا اور ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہو گیا اور ملکہ کو منت و سماجت کر کے راضی کیا بس جام شراب
ملکہ کے ہاتھ سے لیکر سہراب نے ملکہ نسیم جادو کو دیا اور یہ شعر پڑھا شعر۔ بنوش بادہ کہ ایام غم نخواہد ماند۔
چنان نماند و چنین نیز ہم نخواہد ماند۔ پس اوس معشوق طناز نے یعنی سہراب کے ہاتھ سے لیکر
خود نوش کیا اور اپنے ہاتھ سے جام بھر کے سہراب کو دیا اور کل اپنی حالت
بیان کی جو جو واقعات گذرے تھے سب کہے اور جو صدمات شمندر شاہ کے ہاتھ سے پہونچے
تھے سہراب کو یہ سنکر بڑا صدمہ ہوا اور آنکھوں سے آنسو جاری ہوئے رقت کو ضبط کر کے
سہراب نے سب اپنی حالت بیان کی ملکہ کل واقعات سنکے خوش ہوئی کہ حق سبحانہ تعالی نے
اہل اسلام کی فتحیابی کی اسقدر تو بہتائی آئندہ وہ مالک ہے اور دو دو جام کی جو نوبت
آئی بس سہراب نے ملکہ نسیم جادو کو آغوش میں لیکر خوب گلے سے لگایا اور
خوب لب و عارض کے بوسے لیے اور کہا کہ اے ملکہ عالم اب عرصہ نہ کرو جلد تشریف
لیچلو کیونکہ ملکہ غزالان آہو چشم اور ملکہ سعدہ عاق میری راہ دیکھتی ہونگی اور اپنے
دل میں کہتی ہونگی سہراب اپنا معشوق ملکہ نسیم جادو کو دیکھکر ایسے محو ہوئے کہ ہملوگونکو
بھی بھول گئے اور عیش و عشرت میں پڑ گئے ملکہ نسیم جادو نے جواب دیا کہ جو تمھاری مرضی
سہراب نے کہا کہ اگر مرضی خدا ہے تو ہم ہی اور ہمارا اور تمھارا ایک جا ہونا مقدر میں ہے
تو وہ سامان ہوا جاتا ہے اسقدر تو امید ہوئی ہے اور شہر پر قبضہ بھی ہو گیا ہے ملکہ نے فرمایا
کہ یہ تدبیر تمنے خوب کی کہ شہر پر قبضہ کر لیا اب جو شمندر شاہ بھاگ کر ادھر آئیگا اور یہاں
تمہارا قبضہ پائیگا اور شہر میں نہ آنے پائیگا تو ضرور قتل یا اسیر ہو جائیگا سہراب نے
جواب دیا کہ جو خداوند کریم کو منظور ہے وہ ہو گا بس راوی بیان کرتا ہے کہ سہراب
نے منت و سماجت کر کے ملکہ نسیم جادو کو راضی کیا ملکہ خود اس فکر میں تھی کہ کسی
طور سے میں اپنے معشوق سہراب تک پہونچ جاؤں اور یہ جو باتیں ملکہ نسیم جادو نے
کہیں صرف اس خیال سے کہ سہراب پر یہ نہ ظاہر ہو کہ ملکہ نسیم جادو مجھ سے محبت
کرتی ہے اور چشم نمائی بھی منظور تھی ورنہ ملکہ خود آتش مفارقت سہراب میں رات دن
جلا کرتی تھی اور صدمہ جدائی کو دل پر سہا کرتی تھی یہی ہر وقت فکر تھی کہ کسی
صورت سے سہراب سے شرف وصل حاصل ہو اور یہ آتش مفارقت فرو ہو اور درمیان
سے یہ حجاب جدائی اٹھ جائیں مقصد دلی بر آئے حسرت دل نکلے دوست شاد ہوں دشمن آتش
حسد سے جلکر خاک ہوں اب جو سہراب نے ملکہ کو راضی کیا اور ملکہ خوش ہوئی
خوب سہراب نے ملکہ کو آغوش تمنا میں لیکر بوس و کنار کیا اسکے بعد کہا کہ اے ملکہ عالم
اب تشریف لیچلو ملکہ نسیم جادو نے کہا کہ اچھا بس ملکہ نے وزیرزادی کو آواز دی وہ
مسکراتی ہوئی اندر کمرے کے آئی جھک کر سلام کیا اور کہا کہ اے ملکہ عالم مبارک ہو
ملکہ نے کہا کہ تم اب بہت چلبلی ہو گئی ہو اور از حد گستاخ ہو گئی ہو میرے پیچھے ایک بلا لگا کر
خود چلی گئیں اسنے عرض کیا کہ ملکہ اسقدر چاہنے والے سے نہیں خفا ہوتے ہیں یہ تو آپکے
دام گیسو میں اسیر ہو چکے ہیں اب جانے کہاں ہیں اور آپکے مہمان ہیں آپکو انکی خاطر
کرنا تو زیبا ہی تھی مہمان سے دل کو آزردہ نہیں کرتے ہیں غمزدہ کے دلکو نہیں دکھاتے ہیں

ملکہ نے کہا کہ بجا ارشاد ہوا آپکی نودلگی ہو گئی تھی مین نے صرف اس خیال سے اُنسے کلام نہ کیا تھا کہ یہ بے مروت ہین پھر اب جا کر خبر نہ لینگے اپنے مطلب سے تشریف لائے ہین ایسے سے کلام کرنا کیا ضرور ہی خیر مین نے تمپر اور انپر بہت رحم کیا کہ جو انسے کلام کیا اُسنے مسکرا کر جواب دیا کہ آپکی بڑی عنایت و مہربانی میرے حال پر ہوئی مگر اپنے دل سے تو پوچھیے کہ قبل اُنکے آنے کے اُسکا کیا حال تھا اور اب کیا حال ہی یہ کہکر اور چند باتین طعنہ و طنز کی کین تب ملکہ نے ہنسکر فرمایا کہ اب تو تمھاری بن آئی جو تمھارے دل مین آئے کہو اُسنے کہا کہ جی ہان یہ تو میرے عاشق ہین اور میرے پاس آئے ہین آپ سے کیا غرض آپنے میرے اوپر بڑی مہربانی کی جو انسے کلام کیا ملکہ نے کہا کہ اے اچھا اب یہ باتین ہو چکین سامان چلنے کا کرو سب کو آمادہ کرو اور سب اسباب بار کر ویس اُسیوقت وزیرزادی نے سب سامان کیا اور سب مال و اسباب خواصون کے حوالے کیے اور اُنسے یہ کہکر کہ یہ سب تم لیکر عقب سے آؤ اندر آکر ملکہ سے عرض کیا کہ بسم اللہ تشریف لیجیے پس ملکہ اور سہراب اور وزیرزادی ایک تخت پر سوار ہوے سہراب نے سحر کیا کہ وہ تخت طرف شہر کے چلا ادھر سب خواصین مال و اسباب لیکر شب مین روانہ ہوئین یہان سہراب اُسوقت آشر ہو پہنچا کہ ملکہ سوماق اور ملکہ غزالان آہوچشم اہل شہر کو امان دے چکی تھین اور سب اہل شہر اور اہل لشکر جو کہ قتل ہونے سے اور بھاگنے سے بچے تھے آ آکر اطاعت کر رہے تھے خزانہ اور عمارات شاہی پر قبضہ کر لیا تھا پس سہراب نے آکر سب حال دریافت کیا اُنھون نے سب کیفیت بیان کی سہراب نے ملکہ نسیم جادو کو سب سے ملایا وہ سب بھی خوش ہوئے اُسوقت سہراب نے ملکہ نسیم جادو کو لاکر تخت پر بٹھایا اور پہلے آپ نذر دی اُسکے بعد اور سب نے نذر گذرانی ملکہ نسیم جادو نے سبکی نذر قبول کر کے حکم دیا کہ جو ایمان لائے اور دین اسلام قبول کرے اُسکو امان دی جائے پس بحکم سہراب اور ملکہ غزالان آہوچشم اور ملکہ سوماق جارچی نے ملکہ نسیم جادو کے نام کا چارچ دیا کہ آج سے ملکہ نسیم جادو کی حکومت شہر سمندریہ مین قائم ہوئی پس سہراب نے سب عمارات شاہی اور محلات شاہی اور تمام رئیسون کے مکانون پر اور جو لوگ اپنے اپنے مکان چھوڑ کر بھاگ گئے تھے پہرہ مقرر کیا اور ملکہ نسیم جادو کے نام کا سکہ اُسیوقت جاری ہوا اسلامی کی توپین چھوٹین سب اہل لشکر اور اہل شہر نے ملکہ نسیم جادو کو نذر دی ہر طرف امن و امان ہوئی سب اہل شہر دائرۂ اسلام مین آئے تمام بتکدے منہدم کیے گئے مساجد کی بنا ڈالی گئی سہراب نے حکم دیا کہ تمام شہر لاشون سے صاف و پاک کیا جائے اہل اسلام کی لاشین دفن ہون اور کفار کی لاشین صحرا مین ڈالدی جائین تاکہ زاغ و زغن کھا جائین اب جو شمار کیا گیا اور ہر گلی کوچہ لاشون اور خون سے صاف و پاک کیا گیا تو معلوم ہوا کہ تین ہزار اہل اسلام درجۂ شہادت سے فائز ہوے اور پچیس ہزار کفار جسمین اہل لشکر اور اہل شہر دونون تھے اور دو ہزار اہل اسلام مجروح ہوے جو کہ بموجب حکم سہراب شفاخانہ کو روانہ کیے گئے اور دس ہزار کفار راوی نے بیان کیا ہی کہ یہ جو پچیس ہزار کفار کا م

آئے انمین بہت سے مجروح ہو کر مر گئے تھے بس ہر گاہ کو جو صاف و پاک کیا گیا کفار کی لاشین بیرون شہر صحرا مین ڈالدی گئین کہ وہ طعمۂ زاغ و زغن ہو گئین اہل اسلام کو دفن کیا اور وہ جو دس ہزار مجروح ہوے تھے چونکہ اطاعت کر چکے تھے اور ایمان لا چکے تھے بس وہ بھی شفاخانہ کو روانہ کیے گئے یہ بندوبست کر کے سہراب نے ملکہ غزالان آہوچشم اور ملکہ سوماق سے کہا کہ یا تو آپ لوگ یہان کا بندوبست کرین قلعہ وغیرہ کو آراستہ کرین اور جب سمندر شاہ اس طرف بھاگ کر آئے اسکو داخل شہر ہونے دین اور مین لشکر لیکر جاؤن میدان جنگ کی خبر لون یا آپ لوگ وہان جائین مین یہان کا بندوبست کرون ملکہ سوماق اور ملکہ غزالان آہوچشم نے کہا کہ آپ یہان کا بندوبست کیجیے ہم وہان جاتے ہین سہراب نے کہا کہ نہین آپ یہان کا بندوبست کرین مین جاتا ہون انھون نے کہا کہ نہین ہم جائینگے سہراب نے کہا کہ جو مرضی آپ لوگون کی بس ملکہ سوماق اور ملکہ غزالان آہوچشم جسقدر لشکر لیکر اندر شہر کے آئی تھین بس جو انمین سے شہید ہوے یا مجروح اور جو باقی رہے انکو یہ دونون لیکر طرف میدان جنگ کے روانہ ہوئین جب یہ دونون شہر سے باہر نکل آئین بس آگے آگے ملکہ سوماق طاؤس پر سوار اسکے عقب مین غزالان اسکے عقب مین لشکر یہ تو اس طریقے سے طرف میدان جنگ کے چلین ادھر سہراب نے بعد جانے ملکہ سوماق اور ملکہ غزالان کے شہر کا بندوبست کیا جو تصویرین کہ اہل شہر اور اہل لشکر کے گلون سے لین تھین انکو جلوا دیا ہر مقام پر پہرہ چوکی مقرر کی حکم دیا کہ قلعہ آلات حرب و ضرب سے درست ہو بس اسی وقت سے سامان جنگ ہونے لگا قلعہ کو توپ و تفنگ سے اور دیگر آلات جنگ سے درست کیا ہر طرف پہرہ چوکی مقرر کیا گیا سہراب نے کل محلات شاہی پر قبضہ کیا اسکو آراستگی سے درست کیا ملکہ نسیم جادو کو وہان قیام کرنے کا حکم دیا سب خواصون نے طرح طرح کے سامان سے مکانات کو آراستہ کیا ملکہ محلات شاہی مین آگئی ادھر سہراب نے قلعہ وغیرہ کو آراستہ کیا یہان یہ سامان ہونے لگا اور قلعہ آراستہ ہو گیا ہر ایک برج و فصائل پر سپاہ مقرر ہوئی پل تختہ اٹھا دیا گیا خندق مین پانی بھر گیا در شہر پر سپاہ کا پہرہ مقرر ہوا خود سہراب فصیل قلعہ پر آکر زیر شامیانہ زرتار کرسی پر کل آلات حرب و ضرب سے آراستہ پیراستہ ہو کر بیٹھا اور سبکو حکم دیا کہ جب سمندر شاہ کو یا اسکے لشکر کو ادھر آتے ہوے دیکھنا فوراً گولاباری کرنا انکو اندر شہر کے نہ آنے دینا سب نے عرض کیا کہ بہت خوب یہی حکم آن سوار دنکو بھی دیا جو کہ در شہر برائے پاسبانی مقرر ہوے تھے یہان سہراب یہ حکم سب کو دیکر اور خود کرسی پر بیٹھکر دوربین ہاتھ مین لیکر طرف صحرا کے دیکھنے لگا یہان یہ سامان ہوا ادھر ملکہ سوماق اور ملکہ غزالان لشکر لیے ہوے چلی جاتی ہین طرف میدان جنگ کے انکو راہ مین چھوڑیے اب کچھ حال جنگ معرکہ کا سماعت فرمائیے کہ یہان میدان جنگ مین اسی طور سے جنگ ہو رہی ہے چھ شبانہ روز گذر چکے ہین مگر اب کفار کا یہ حال ہے کہ عجب طرح سے لڑ رہے ہین ہر مرتبہ جب اہل اسلام حملہ کرتے ہین انکے قدم اکھڑ جاتے ہین پھر سردار جرأت دلا کر انکو آمادہ کرتے ہین راوی

اس طور سے روایت کرتا ہی کہ سرداران اسلام نے اور لشکر اسلام نے چارون طرف سے
لشکر کفار کو گھیر لیا ہی چارون طرف سے نرغہ ہی ایک طرف سے استفانوس کفار پر حملہ کر رہا
ہی ایک سمت سے مہتاب مشتری خصلت نے گھیر لیا ہی اور سامنے سے لشکر اسلام کا
نرغہ ہی اس مخمصہ مین سمندر شاہ مبتلا ہی مگر جوانمردی سے ساحرون اور غیر ساحرون کو
ڈٹے وار رہا ہی اگر یہ کوشش نہ کرتا تو ابتک کبکا لشکر کفار بھاگ گیا ہوتا مگر اب اسکے بھی چھوٹ
گئے جو جو نامی سردار تھے وہ مارے گئے یا اسیر ہوے یا مجروح ایک چند سردارون سے اور
کل لشکر سے میدان جنگ مین مقابلہ کر رہا ہی راوی نے بیان کیا ہی کہ سرداران اسلام نے
بہت سے سردار مثل گرداب و امواج و سیلاب و زور برق جادو وغیرہ کے قتل
کیے اور ساحران لشکر ہزارون اور مثل گلنار جادو و آتشبار جادو و ملکہ چنبیلی تن
و ملکہ سیمتن وغیرہ کے قریب تین ساڑھے تین سو سردارون کے اور اسی ہزار ساحرونکے
مجروح کیے اور ایک لاکھ اور پانچ سو سردار مارے گئے ہین اب سمندر شاہ کے پاس
شملاق و امراق وزیر اور گلاب جادو سپہ سالار اور چند سردار ہین ادھر سرداران
اسلام نے لشکر غیر ساحران مین تہلکہ ڈالدیا ہی ہزارونکو اسیر کر لیا ہی لاکھونکو قتل کیا ہی
سیکڑون مجروح ہوے ہین بس لشکر کفار مین ایک تلاطم مچا ہوا ہی گرداب اجل کی لہر مین
لشکر کفار ہی ہر مقام پر سر و تن کا انبار ہی جیسے خون صحرا مین رواں ہی ہر طرف خون کا دریا
جاری ہی سر مانند حباب ہونکے تیر رہے ہین جوانون کے حربے جو گرے ہین انکا ہر مقام پر انبار ہی
مرکبان کوتل پھر رہے ہین کسی کی باگ کٹی ہوئی ہی کسیکی رکاب لاشون کو پامال کرتے پھرتے
ہین ایک عجیب تلاطم ہی بازار مرگ گرم ہی تنون پر سردارون کے گل زخم کھلے ہوے ہین
دولہا بنے ہوے عروس مرگ کے خواستگار ہین نشہ شجاعت سے چور ہین بادۂ جرأت
سے مخمور ہین آنکھون مین لال لال ڈورے پڑے ہوے ہین آنکھون مین نیند کا خمار ہی
ساقت شبانہ روز [illegible] جاگے ہوے ہین تمام لباس خون سے گلنار ہو رہا ہی نیمچے تلوارونکے
ہاتھون مین جمے ہوے ہین تا بہ مرفق آستین الٹے ہوے ہین گیسوؤن سے خون ٹپک رہا ہی مگر
ہاتھ نہین رکتے ہین بازار مرگ ہر طرف گرم ہی کاسۂ سر ٹھوکرین کھاتے پھرتے ہین قصر تن
برق اجل سے مسمار ہو گئے ہین کوئی خاک پر پڑا ہوا ایڑیان رگڑ رہا ہی کوئی ہچکیان لے رہا
ہی کوئی دم توڑ رہا ہی کوئی ہیجان کس نظر یاس سے دیکھ رہا ہی [illegible] ہی یہ ہی
ثابت ہوتا ہی کہ لاشے کا کھیت ہی کہ کھلا ہوا ہی زخمی جو خاک پر پڑے ہین [illegible] زخم
منھ کھولے ہوے ہین وہ صحرا مزبلۂ قصابان معلوم ہوتا تھا [illegible] تھا کہ
ہر طرف گوسفندونکو ذبح کرکے ڈالدیا ہی یا لائے ہوا ہزارون [illegible]
ہین مثل زاغ و زغن [illegible] وہ صحرا نمونۂ بازار منا تھا عجب نقشہ [illegible] تھا چارون
طرف لاشون اور لاشونکا انبار تھا سوار مرکبون کو لاشون پر دوڑاتے پھرتے تھے یہ معلوم
ہوتا تھا کہ اس صحرا مین بجاے سبزہ کے انسان پیدا ہوے ہین مرکبون [illegible] سم تا بہ [illegible]
خون مین ترتھے اسقدر لاشے پڑے ہوے تھے کہ سواے لاش کے کسی مرکب کا پانون
زمین پر نہ پڑتا تھا وہ جو شتا ہوشکر مرنے پر [illegible] وہ نقشہ تھا کہ مر تو چکے تھے [illegible]

مقرر تھا کہ پائمال ہو رہے تھے جسم کے استخوان ٹاپون سے سرمہ ہو رہے تھے ایک شور نشور
برپا تھا بازار رستخیز کا نقشہ تھا ملک الموت روحین قبض کرتے کرتے پریشان ہو گئے تمام
بادیہ بھر گیا روحین اس طور سے اُس صحرا مین پریشان تھین کہ جیسے شب کو جانورونکو
اُڑاؤ اور وہ پریشان ہو کر اُڑتے ہین یا طائرونکو ایک مرتبہ قفس کھولکر اُڑا دو مثل طائر
گم کردہ آشیان کے پران تھین قفس جسم سے نکلکر طائر روح بہت حیران تھے صیاد اجل
کے خوف سے پریشان تھے پیر فلک سر جھکائے ہوئے عینک مہر و ماہ لگائے ہوئے جنگ کا تماشہ
کر رہا تھا کہ اس طور سے سات شبانہ روز گذرے پس اب اہل اسلام نے جو جم کر حملے کیے
لشکر کفار کے جی چھوٹ گئے پاؤن اُکھڑ گئے لشکر نے جھرمٹ کھایا ثابت قدمی نہ دکھا سکے
قریب شکست کے نوبت پہونچی اُدھر صاحبقران سے اور طوفان تیغ باز جو کہ کل
لشکر غیر ساحران کا سپہ سالار تھا سامنا ہو گیا پس اُسنے تیغہ مارا صاحبقران نے سپر پر
کاٹھ کر اب جو وار کیا اُسکے زخم کاری لگا اُسنے دستانہ مارکر چاہا کہ تیغے کو برطرف
کرے کہ صاحبقران نے جو جھٹکا دیا تیغہ جگرگاہ تک پہونچ گیا ابکی مرتبہ جو جھٹکا دیا
تیغے نے زمین کو بوسہ دیا دیر کالے ہوئے اُسکا مرنا تھا کہ دوسرا سپہ سالار کہ جسکا نام
طغیان گرز زن تھا اُسنے آتے ہی گرز کا وار کیا صاحبقران نے گرز کو خالی دیکر اُسکے
بند دست پر ہاتھ ڈالدیا اور کمر زنجیر پکڑکر صدر زین سے اُٹھا لیا اور سر پر بلند کر لیا
اُدھر تو سپہ سالار سر سے بلند ہوا اُدھر ہر ایک بہادر نے جو سردار باقی تھے غیر ساحر اُنکو یا تو
قتل کیا یا اسیر کیا بادشاہ اسلام نے علم لشکر کو قلم کر کے گرادیا شہنشاہ گوہر کلاہ نے
قریب نقارچی پہونچکر نقارے کو شکستہ کیا نقارچی کو قلم کیا مملوک بن مالک نے لشکر مین تہلکہ
ڈالدیا اب لشکر پر تباہی آئی نشان شکست بلند ہوا اُدھر لشکر ساحران کی حالت ملاحظہ
فرمائیے کہ گلاب جادو سے اور آفاق سے سامنا ہوا اُسنے آفاق پر سحر کیا پس آفاق
نے اُسکا سحر رد کر کے اپنا سحر کیا وہ اُس سحر کے دفع کرنے مین مصروف ہوا ادھر آفاق شاہ
نے دوسرا سحر کر کے اُسکو اسیر کر لیا ملکہ کوکبہ سے ملکہ طوفان بادشعلہ سے سامنا ہوا
اُسکو کوکبہ نے اسیر کر لیا ملکہ آئینہ اندام زوجۂ آفاق شاہ سے اور ملکہ جمال آرا
سے مقابلہ ہوا بعد رد و بدل کے ملکہ جمال آرا کو ملکہ آئینہ اندام نے اسیر کر لیا
لطائف جادو سے اور ملکہ ابروجمال سے مقابلہ پڑا وہ بھی اسیر ہو گئی
اشفاق شاہ سے اور گرداب موجزن سے سامنا ہوا اُسکو اشفاق شاہ نے
اسیر کیا مہتاب مشتری خصلت سے دریا ساز جادو سے مقابلہ ہوا اُسکو
مشتری نے اسیر کیا نہنگ جادو نے بحران ساز کو اسیر کیا ہرات جادو نے
ملکہ طغیان موج خیز کو اسیر کیا چنانچہ اسی طور سے بہت سرداران لشکر اسلام نے
سرداران وشاہان لشکر سمندر شاہ کو اسیر کر لیا اتفاق سے سمندر شاہ سے
اور مریخ آفتاب علم سے سامنا ہو گیا ادھر ان ساحرون نے ساحران کفار کو اسیر
کر کے اب جو لشکر پر حملہ کیا پس قریب علم لشکر پہونچکر علم لشکر کو قلم کیا باجے جو بج رہے تھے
اُنکو بھی شکستہ کیا پس لشکر ساحران مین بھی طور شکست کے پیدا ہوئے ادھر لشکر غیر ساحران

مین شکست ظاہر ہوئی ادھر لشکر ساحران مین اتفاق کار سمندر شاہ جما ہوا مع چند سردارونکے لڑ رہا تھا بسبب اسکے ابھی لشکر کے پیر نہین اٹھے تھے اس سے جو صریخ سے مقابلہ ہوا صریخ بر اسنے وار کیا تیغہ سحر کا مارا صریخ نے اسکو خالی دیکر اب جو برق سحر چمکا کر گرائی جب تک وہ دفع کرے کہ سر پر آ کر گری سر مین زخم کاری لگا صریخ نے فرصت پاکر جو تیغہ کا وار کیا تو شانہ سمندر شاہ کا نشانہ ہوا اسنے زخم کاری کھائے ادھر صریخ نے دوسرا وار کیا اور سحر بھی کیا اسنے دیکھا اور دل مین خیال کیا کہ تو زخمی بھی ہو چکا ہی زخمون سے خون بہ رہا ہی ایسا نہو کہ اہل لشکر دیکھ پائین اور خیال کرین کہ بادشاہ مجروح ہو گیا رنگ تو لشکر کا بگڑا ہوا ہی سب سردار دونون لشکر دن کے ساحر اور غیر ساحر اسیر ہو گئے ہین صرف تیرے سبب سے لشکر لڑ رہا ہی بس اگر تجکو دیکھکر بد دل ہو گیا اس خیال سے کہ بادشاہ مجروح ہو گیا ہی اور لشکر کے پاؤن اٹھ گئے تو شکست سے مفت مین سامنا ہوا دوسرے صریخ نے پھر سحر کیا ہی اور سحر زبردست کیا ہی اس سے بھی بچنا ضرور ہی بس الگ ہٹکر اور کسی طرف میدان جنگ سے جاکر زخمونکو باندھ لو اور پھر آکر مقابلہ کرو تاکہ لشکر پر میرے مجروح ہونے کا حال نظاہر ہو یہ سوچکر سمندر شاہ نے اپنا تخت پیچھے کو ہٹایا اور مقابلہ صریخ سے ہٹنے کا قصد کیا ادھر شملاق و ایراق بھی گھائل ہوے اور جو سردار باقی رہے تھے وہ سب بھی زخمی ہوے بس ان سب کا مجروح ہونا تھا اور پیچھے ہٹنا تھا کہ اہل لشکر نے دیکھا کہ جو سردار آگے بڑھے ہوئے مقابلہ کر رہے تھے وہ یکایک پیچھے کو ہٹے یہ کیا ہوا اور بادشاہ کہ جسکی کمک سے ہم مقابلہ کر رہے تھے اسکا بھی تخت پیچھے کو ہٹا بس لشکر کا دل ٹوٹا ادھر سمندر شاہ کچھ پیچھے ہٹا تھا کہ صریخ نے سحر کر کے اب جو برق سحر چمکا کر سمندر شاہ پر گرائی ایک شعلہ تھا کہ سمندر شاہ اسکے اندر آ گیا ہزار دن برقین چمک کر گرین سمندر شاہ بہت مجروح ہوا یہ جو واقعہ اہل لشکر نے دیکھا سمندر شاہ نے ان برقونکو دفع کیا اور اپنا تخت بہت جلد میدان جنگ سے صحرا کی طرف پھیرا اور میدان جنگ سے منہ موڑا اسی خیال سے اب جو لشکر نے اپنے بادشاہ کو مجروح دیکھا اور مقابلہ سے منہ موڑتے ہوے پایا بیدلی کی حالت سے تو لڑ رہے تھے قدم جم تو سکتے نہ تھے بس یہ خیال کیا کہ بادشاہ زخمی ہو کر بھاگا ایک مرتبہ جس صف کے لوگون نے یہ خیال کیا تھا اس صف کی صف کے پاؤن اکھڑ گئے اور بھاگڑ پڑ گئی بس اب کب قدم لشکر کے جمتے ہین دونون لشکر یعنی ساحر و غیر ساحر بھاگ کھڑے ہوے میدان جنگ چھوڑ دیا سبکے قدم اکھڑ گئے اور سب پڑاو کیطرف بھاگے کچھ پڑاو پر منحصر نہین ہی جدھر کو جسکا منہ اٹھا بھاگ کھڑا ہوا سردار پکار رہے ہین ارے کیون جی چھوڑے دیتے ہو کیون بھاگے جاتے ہو تمھارا بادشاہ اور ہم تو تمھاری کمک کو موجود ہین ادھر دیکھو وہ سمندر شاہ مقابلہ کر رہا ہی اب کون سنتا ہی کہ کیا کہتے ہو قاعدہ ہی کہ جہان لشکر کے پاؤن اٹھے پھر نہین جمتے ہین بس سب لشکر بھاگنے لگا یہ نقشہ جو سردارون نے دیکھا وہ بھی میدان جنگ چھوڑ کر بھاگے سمندر شاہ نے جو یہ حال اپنے لشکر کا دیکھا بہت افسوس کیا اور اپنے دل مین خیال کیا کہ مین نے جس خیال سے اپنے مجروح ہونے کو ظاہر نہ کیا تھا اور قصد کیا تھا کہ کسی طرف جاکر اپنے زخمونکو باندھ لون وہی امر درپیش ہوا بس اب تو سب بھاگنے لگے ہین مین اکیلا میدان جنگ مین رہ کر کیا کرونگا یہ بھی پڑاو کی طرف چلا بس جب مقدر

مین شکست ہوتی ہو تو اُسکے عنوان بہت سے ہوجاتے ہین شکست کھانیکے اب جو لشکر بھاگا
ادھر سے اہل اسلام نے دباؤ ڈالا لشکر غیر ساحران پر لشکر غیر ساحران نے اور ساحرون پر
ساحرون نے راوی کہتا ہو کہ لشکر اہل اسلام کے غیر ساحرون نے غیر ساحرونکو زیر تیغ رکھ لیا
اور تلوار و تفنگ و تیر کی آنپر بوچھار کردی اور ساحرون نے ساحرون پر سحر کی بوچھار کردی
ہزارون حالت بھاگنے مین قتل ہوئے اور ہزارون مجروح اور ہزارون اسیر یہ لوگ اُنکو
قتل کرتے ہوئے اور بھاگتے ہوئے پڑاؤ پر آکر پہونچے یہان آکر کفار تھمے اور پھر لڑنے لگے بڑے
عرصے تک یہان بھی کشت و خون ہوا یہان بھی لاشون کے انبار سرونکے ڈھیر ہوگئے دریائے
خون یہان بھی بہنے لگا مگر اب کہین لشکر تھم نہین سکتا ہو بھاگے ہوئے لشکر کے کہین پانون جم سکتے
ہین پڑاؤ کو بھی چھوڑ کر بھاگے اہل اسلام لوٹنے لگے کچھ تو پڑاؤ کی لوٹ مین مصروف ہوئے اور
سب لشکر کفار کے عقب مین چلے کفار سے خیمہ و خرگاہ و خزانہ و بارگاہین اور کل مال و اسباب
چھوٹ گیا کچھ اُٹھا نہ سکے بس اب آگے آگے سمندر شاہ ہو عقب مین جو سردار کہ قتل اور اسیر
ہونے سے بچے ہین انکو مجروح ہین وہ ہین اور اُنکے عقب مین کل لشکر ساحر و غیر ساحر کا ہو اُنہین مجروح
ہزارون ہین وہ بھی گرتے پڑتے ہمراہ ہین اور بھاگے ہوئے چلے جاتے ہین عقب مین لشکر اسلام
انکو قتل کرتا ہوا چلا آتا ہو صاحبقران سبکے آگے ہین تیغہ کھنچا ہوا ہاتھ مین ہو اس خیال سے
تعاقب نہین چھوڑتے ہین کہ ایسا نہو کہ یہ داخل شہر ہو کر اور قلعہ بند ہو جائے اور قلعہ بند
ہو کر مقابلہ کرے تو بڑی خرابی ہو اور قلعے کا محاصرہ کرنا پڑے اس سے بہتر یہ ہو کہ اسکا تعاقب
نہ چھوڑو یونہی اسکو قتل کرتے ہوئے اور لشکر کو بھگاتے ہوئے ساتھ ہی قلعہ مین گھس چلو وہان
چلکر اہل شہر پر یورش کردو اسکو یعنی سمندر شاہ کو وہان بھی نہ ٹھہرنے دو وہان سے بھی بھگادو
تاکہ یہ قلعہ بند ہو کر مقابلہ نہ کرسکے اور سمندر شاہ سب لشکر کو لیے ہوئے اور بھاگتا ہوا شہر کیطرف
اس خیال سے چلا آتا ہو کہ کل لشکر کو اپنے ہمراہ لیکر جو کہ قتل اور اسیر ہونے سے بچا ہو داخل شہر
ہو کر در شہر پناہ بند کرلون اور قلعہ بند ہو کر اہل اسلام سے مقابلہ کرون ابھی خبر نہین ہو کہ وہان
شہر مین دوسرے کی عملداری ہو گئی ہو وہان اب داخل ہونا محال ہو اقبال بدل گیا ہو دربدری
کا زمانہ آگیا ہو اب حکومت مقدر سے جا چکی ہو بدنصیبی نے آکر گھیر لیا ہو لشکر ادبار کی چڑھائی ہو گئی ہو
راوی کہتا ہو کہ یہ بھاگتا ہوا اور اہل اسلام لشکر کو کفار کے قتل کرتے ہوئے قریب شہر پہونچے
ابھی شہر کوئی دو کوس پر تھا کہ سمندر شاہ نے دیکھا کہ شہر کی طرف سے لشکر ساحر نکلا آتا ہو
اسکو خیال ہوا کہ معلوم ہوتا ہو سیراب جادو جنگ مغلوبہ کی خبر پاکر میری کمک کو آتا ہو بس
یہ اُس طرف کو چلا اُدھر غزالان وسوباقی نے دیکھا کہ سمندر شاہ شکست کھا کر اور
میدان جنگ سے بھاگ کر ادھر کو آتا ہو بقصد قلعہ بند ہونے کے بس جو لشکر اُنکے ہمراہ
تھا اُسکو حکم دیا کہ لشکر سمندر شاہ پر حملہ کرے اور ملکہ سوباقی ملماؤ [illegible] کو بڑھا کر چلی
اور اہل لشکر بھی حربہ ہائے سحر اُٹھا کر چلے ادھر سے سمندر شاہ جیسا اب جو [illegible] اور
سمندر شاہ اور اُسکے اہل لشکر نے دیکھا کہ یہ تو لشکر اسلام ہی ہو کہ شہر کی طرف سے آتا ہو
یہ کیا واقعہ ہو یہ لوگ ادھر کیونکر آگئے اتبو انکے ہوش اُڑ گئے اور خیال کیا کہ [illegible]
ہوا اُدھر سے وہ لشکر ہو کہ قتل کرتا ہوا چلا آتا ہو ادھر سے اس لشکر نے آکر گھیر لیا بڑا کام کیا

اس لشکر نے خوب آ آ کر روکا بس یہ لوگ یعنی کفار تھم گئے انکا تھمنا تھا کہ وہ لشکر آکر انسے مل گیا اور تلوار چلنے لگی چونکہ سمندر شاہ سبکے آگے تھا اور اُدھر سوماق سبکے آگے تھی سمندر شاہ سے اور سوماق سے مقابلہ ہونے لگا سمندر شاہ نے دیکھا کہ یہ وہ ہی لڑکی ہی کہ جسنے میرے اُستاد کو قتل کیا ہی اور اسنے موتی کے ذریعہ سے میرے لشکر کے ہزارون ساحر اور غیر ساحر قتل کیے ہین بس اسکو قتل کرنا لازم ہی یہ خیال دل مین کرکے اپنے دل سے کہا کہ یہ لشکر لیکر ادھر کیونکر آئی اب جو غور کرکے دیکھا تو غزالان کو بھی دیکھا کہ وہ بھی ہی اور لشکر کو لیکر میرے لشکر پر گری ہی خیال کیا کہ یہ کام اس مکار غزالان بیسوا کا ہی کیونکہ یہ تو سب راہون اور راستون سے واقف ہی جب اسنے دیکھا کہ مین شکست کھا کر بھاگا ہون یہ لشکر تھوڑا سا لیکر اور کسی راہ سے میرے آگے آنکلی اور اس طور سے لشکر کو آکر روکا خیر یہ لوگ کہان جاتے مین پہلے اس سوماق کا کام تو تمام کرون اسکو اپنے موتی پر بہت بھروسا ہی اسکے موتی کو مٹانا چاہیے بس یہ خیال کرکے اسنے اپنی ران مین نشتر دیا اسکے جو اسونکو دیکھنا چاہیے کہ کسقدر رہا جو اس ہی گو شکست کھا کر بھاگا ہی اور یہ دوسرا معرکہ پڑا ہی کہ یہ تو ادھر بھاگا ہوا آتا تھا کہ لشکر نے آکر سامنا کیا اور عقب مین بھی لشکر اسلام ہی مگر اسنے کیا چالاکی کی کہ فوراً نشتر دیکر ران سے خون لیا اور اس خون پر کچھ پڑھکر اور ایک چٹکی خاک کی جھولی مین سے نکالی اس خاک کو اس خون سے رنگین کیا اور کچھ اسم سحر اس خاک پر پڑھکر دم کیا بس ایک سلائی طلائی نکالی اس سے وہ خاک بطور سرمہ آنکھون مین لگائی اور باقی جو رہی وہ منھ پر مل لی یہ تدبیر کرکے طرف سوماق کے چلا اُدھر غزالان کل لشکر کو لیکر کفار کے لشکر پر گری چونکہ سوماق نے غزالان سے کہا تھا کہ بہن تم لشکر کو لیکر لشکر سے مقابلہ کرو کیونکہ تھم نہ سکیگا شکست کھاتا ہوا اور بھاگا ہوا ہی عقب مین اسکے لشکر اسلام ضرور ہوگا تم ادھر سے روکو اور قتل کرو اور لشکر اسلام عقب سے آلے بس گھیر کر مار لو شہر تک جانے نہ دو وہین جا کر اس بھڑوے سمندر شاہ سے مقابلہ کرتی ہون اور ساری حکومت اسکی نکالے دیتی ہون مثل عشاق کے قتل کرتی ہون بس غزالان تو لشکر پر آئی اور سوماق طرف سمندر شاہ کے چلی راوی کہتا ہی کہ کفار یہ واقعہ اور لشکر کو دیکھ کر گھبرا گئے تھے کہ غزالان مع لشکر کے لشکر پر آپڑی اور قتل کرنے لگی عقب مین لشکر اسلام چلا آتا تھا کفار بھی لڑنے لگے لشکر غزالان نے یہان بھی جنگ مغلوبہ کا سامان ہوگیا کوئی دو ہی حملے کیے ہونگے کفار نے کہ اُدھر لشکر اسلام آپہونچا اور پھر گھیر لیا اور قتل کرنا شروع کیا سامنے سے ملکہ غزالان نے دبا ڈالا اور عقب سے لشکر اسلام نے کفار کا ناطقہ بند ہوگیا مگر مقابلہ کر رہے ہین اُدھر سمندر شاہ نے ملکہ سوماق کو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھکر آواز دی کہ او چھوکری کدھر آتی ہی میری طرف نہ آ ورنہ میرے ہاتھ سے ماری جائیگی تو بہت گستاخ ہو گئی ہی کیا تو نے مجھکو بھی عشاق خیال کیا ہی وہ تو تھے کہ مین اگر تیرے ہاتھ سے مارے گئے مین تیرے دھوکے مین نہ آؤنگا پلٹ جا کیون اپنی قضا بلائی ہی یہ سنکر سوماق نے کہا کہ مین تیرے قتل کرنے کو آتی ہون تو لشکر اسلام سے جان بچا کر بھاگا ہی اس قصد سے کہ شہر سمندریہ مین جا کر اور قلعہ بند ہو کر مقابلہ

گردن ارے او غافل کدھر جاتا ہی شہر تیرے قبضے سے نکل گیا وہان بھی اہل اسلام کا قبضہ ہوگیا ہمین شہر ہی کو تو فتح کیے ہوے اور سب بند و بست کیے ہوے طرف میدان جنگ کے آتی تھی کہ چلکر شریک جنگ ہون کہ تو بھاگ کر ادھر کو آیا اور راہ مین تجھسے اور مجھ سے سامنا ہوا اور میرے لشکر سے اب تو کہان جاسکتا ہی اب تو تجھکو گھیر کر مار لینگے یہ خیال تیرا خام ہی کہ مین شہر مین جاکر قلعہ بند ہون تیری ہوا تک تو اندر شہر کے جا نہین سکتی ہی تیرا جانا تو درکنار تیرے گرد قدم کا وہان پہونچنا دشوار ہی تیرا جانا اُدھر بیکار ہی اگر جائیگا تو وہ گولے تیری فوج اور تیرے اوپر قلعہ پر سے پڑینگے اور اہل قلعہ اور اہل شہر مارینگے کہ تیرا پتہ بھی نہ لگے گا ارے نادان سنیر اب خاد و جسکو تو اپنی طرف سے حاکم کر آیا تھا وہ مارا گیا سب اہل شہر اور اہل لشکر نے اہل اسلام کی اطاعت کی جسکی قضا تھی وہ مارے گئے جو سیاہ قلب تھے وہ بھاگ گئے اب وہان ملکہ نسیم جادو تیری دختر کا بند و بست ہی سہراب جادو شہر کی حفاظت کر رہا ہی قلعے کو اُسنے آلات حرب و ضرب سے درست کیا ہی تیرا اقبال بدل گیا بہت تو نے ظلم و بدعت کی آخر اُسکا نتیجہ پایا ثمرہ ظلم و بدعت کا ثمرہ ملا بہت مغرور ہوگیا تھا آخر اُس غرور نے پست کیا یہ جو ملکہ سوماق نے کہا سمندر شاہ کو یقین ہوگیا کہ شہر پر اہل اسلام کا قبضہ ہوگیا یقینی یہ اُسی طرف سے آتی ہی کیونکہ بہت قریب شہر کے اس لشکر سے سامنا ہوا ہی بڑا غضب ہوا ایک گھونسہ قلب پر پڑا مگر اپنے حواس کو درست کر کے کہا کہ کیون مجکو نقرہ دیتی ہی یہ نقرہ اور کسی کو دے مین تجکو قتل کر لون تو سب کو لیکر داخل شہر ہون اور قلعہ بند ہوکر اہل اسلام سے مقابلہ کرون یہ جو ملکہ سوماق نے سمندر شاہ سے کہا تھا اور واقعہ شہر کا بیان کیا تھا سب اہل لشکر نے سُنا اور تہلکہ پڑگیا اور باہم کہنے لگے کہ بڑا غضب ہوگیا کہ ہم شہر کی طرف بھاگ کر چلے تھے وہان اہل اسلام کا قبضہ ہوگیا اب کدھر جائین اور یہ خیال کیا کہ اِسی طرف اس خیال سے آئے تھے کہ داخل شہر ہوکر امن سے بیٹھکر اہل اسلام سے مقابلہ کرینگے یہ کیا خبر سنائی دی بس یہ جو خیال ہوا لشکر مین ابتری پڑگئی اُدھر اہل اسلام کا دباؤ بھی پڑا بس اب تو جدھر جسکا رخ ہوا بھاگ کھڑا ہوا کوہ و صحرا کی طرف لشکر ساحران و غیر ساحران بھاگا یہ حال جو سمندر شاہ نے دیکھا پکار کر کہا کہ اے اہل لشکر اسقدر پریشان نہو جو اس مقام سے بھاگے سامنے شہر سمندر یہ ہی اُسمین جاکر ٹھہرے مین بھی آتا ہون راوی کہتا ہی کہ بہت سے لوگ اُس مقام سے جو بھاگے اور منتشر ہوکر طرف شہر کے چلے جنھون نے یہ نہین سُنا تھا کہ سمندر یہ پر اہل اسلام کا قبضہ ہوگیا ہی وہ تو بھاگ کر اُدھر کو چلے مگر کیونکر کہ کسی کا ہاتھ ٹوٹا ہوا کسی کا منھ کٹا ہوا اُس راستے سے نہین کہ جدھر لشکر غزالان تھا اُس مقام سے تو صحرا کی طرف بھاگے صحرا مین پہونچکر جب دیکھا کہ لشکر اسلام ہمارے عقب مین نہین آتا ہی طرف شہر کے چلے خیر انکا حال پھر تحریر ہوگا اب سمندر شاہ اور ملکہ سوماق کے مقابلے کا حال ملاحظہ فرمائیے کہ جب سمندر شاہ سے اور ملکہ سوماق سے مقابلہ ہوا اور دونون ہمدگر ہوے اُسوقت سمندر شاہ نے ملکہ سوماق سے کہا کہ مین نے سُنا ہی کہ تو نے ایک موتی تیار کیا ہی کہ جو کل حالات گذشتہ اور آئندہ کی خبر دیتا ہی اور جسکا حال تجکو دریافت کرنا ہوتا ہی تو اُس سے دریافت کر لیتی ہی وہ سب بیان کر دیتا ہی دوسری اُس موتی مین صفت ہی کہ وہ بڑے غضب کا حربہ ہی جہان تو نے اُسپر سحر کر کے اور کف دست پر رکھا اُس موتی

سے برق چمک کر حریف پر گری اور حریف ہلاک ہوگیا مین نے خود دیکھا ہی کہ تو نے اُس گوہر آبدار سے میرے لشکر کے لاکھون آدمی قتل کیے ذرا وہ موتی مین بھی تو دیکھون کہ وہ موتی کیسا ہی یہ جو سب نے کہا ہی آیا جھوٹ ہی یا سچ ہی سوماق نے جواب دیا کہ معلوم ہوا تو بالکل کور ہوگیا ہی وہ موتی میرے گلے مین پڑا ہوا ہی جو تو نے صفت بیان کی ضرور اُس گوہر مین ہی اور ضرور یہ ہی مین اُس گوہر سے تجکو قتل کرونگی دیکھو یہ ہی وہ موتی ہی جو کہ میرے گلے مین ہی تیرے سامنے مین موتی لیے ہوے موجود ہون تجکو دکھائی نہین دیتا ہی راوی کہتا ہی کہ وہ گوہر آبدار جسکو سوماق نے تیار کیا تھا اور جسکے ذریعہ سے مہمان کا حال دریافت کرکے اپنے باغ سے چلی تھی اور راہ مین موتی کے ذریعہ سے تیغۂ عشاق کشن حاصل کیا تھا ورنہ مشکل تھا تیغے کا ہاتھ آنا اور عشاق کا قتل ہونا غیر ممکن تھا اگر یہ گوہر نہوتا تو یہ عقدہ حل نہوتا اور اسے گوہر کے ذریعہ سے لاکھون ساحر اور غیر ساحر لشکر کفار کے ملکہ سوماق نے فی النار کیے ہین اب جو شہر کو فتح کرکے ملکہ سوماق طرف میدان جنگ کے چلی تھی اُس گوہر کو ایک رشتۂ ریشم مین گوندھکر گلے مین ڈال لیا تھا وہ گوہر آبدار اُسکے سینۂ پر نور پر درمیان مین اُن دونون گوہرون کے جو کہ اُسکے صدف سینہ سے اُبھرے تھے اور اُنکی آب و تاب جوانون کے دلونکو پائمال کیے ڈالتی تھی اور اُن گوہرون کے بہت سے لوگ عاشق تن مشتاق تھے کہ اگر ہاتھ آجائین تو ہم مزے اُڑائین مگر اُنکا ہاتھ آنا غیر ممکن تھا بس درمیان مین اُنکے وہ گوہر چمک رہا تھا ڈوپٹے کے اوپر سے اُسکا عکس جو رخسارون پر پڑ رہا تھا تو عجب اُسوقت ملکہ سوماق کے چہرے کی رنگت تھی اور عجب نور تھا بس سمندر شاہ نے جب اُس موتی کے دیکھنے کی خواہش کی ملکہ سوماق نے کہا کہ میرے گلے مین تیرے روبرو موجود ہی تو اندھا ہی جو تجکو دکھائی نہین دیتا ہی دیکھ یہ وہ ہی گوہر ہی جب یہ اُسنے کہا اب سمندر شاہ نے دیکھا کہ واقعی وہ گوہر اُسکے سینے پر چمک رہا ہی اُسنے خوب غور سے اُسکو دیکھا چونکہ یہ سرمۂ سحر اپنی آنکھون مین لگا چکا تھا اُس سحر کا اور سرمے کا یہ اثر تھا کہ اگر کسی ساحر نے کوئی چیز اپنے کمال کو صرف کرکے بنائی ہو اور جو حریف ہی وہ اس چیز کو یہ سرمہ لگاکے دیکھے تو اُسکا اثر اور وہ سحر اُسپر اثر نہین کرتا ہی اگر حریف اس حال سے آگاہ نہو اگر حریف آگاہ ہوگیا اور اُسنے تدارک کر لیا تو پھر یہ بات نہین رہتی ہی چنانچہ یہ ہی تدبیر سمندر شاہ نے کی تھی اس حال سے ملکہ سوماق واقف نہ تھی ورنہ تدارک کر لیتی یہ نہین جانتی تھی کہ یہ سرمہ واقع سحر لگائے ہوے ہی اسکی نگاہ سے گوہر کو بچانا چاہیے بس جب ملکہ سوماق نے سمندر شاہ سے اُس طریقے سے کہا اور سمندر شاہ نے غور سے نگاہ سے موتی کو دیکھا اور اُس سرمہ کے سبب سے وہ اثر موتی کا جاتا رہا بس سمندر شاہ نے ملکہ سوماق سے کہا کہ اسی جھوٹے موتی پر تجکو ناز ہی مین یہ جانتا تھا کہ وہ بہت عمدہ موتی ہوگا یہ تو کچھ بھی نہین ہی صرف لوگونکے ڈرانے کے لیے معلوم ہوتا ہی یہ موتی تو نے گلے مین ڈال لیا ہی واہ کیا خوب بیکار کو لوگون نے یہ امر مشہور کیا ہی کہ ملکہ سوماق نے گوہر تیار کیا ہی کہ وہ گذشتہ اور آئندہ حالات اُس سے دریافت کرتی ہی اور اُسکے عکس سے برق گراتی ہی یہ جھوٹا موتی بھلا کیا حالات بیان کریگا اور کیا اُسکے عکس سے برق گرے گی یہ سب باتین ہین یہ جو سمندر شاہ نے کہا ملکہ سوماق نے جواب دیا کہ معلوم ہوا جاتا ہی کہ یہ موتی جھوٹا ہی یا سچا ہی ابھی سب حال جھوٹ سچ کا ظاہر ہوا جاتا ہی تو

سیر سے ہاتھ سے بچکر جاتا کہاں ہے سمندر رشاہ نے جواب دیا کہ یہ فقرہ اور کسی کو تو دے جو کہ بچہ ہو مین گرگ باران دیدہ کب تیرے اس فقرے مین آتا ہون اور کب اس جھوٹے موتی سے ڈرتا ہون بھلا تو ہی دیکھ لے کہ یہ موتی اصلی ہے یہ جو سمندر رشاہ نے کہا سوماق کو بھی خیال ہوا کہ کہین ایسا تو نہین ہوا کہ مین تو اس سے باتون مین مصروف ہوئی ہون اور اسنے باتو نہین مجکو لگا یا ہو اور سحر کر کے موتی بدل لیا ہو تو بڑی خرابی ہوئی یہ امر دلمین خیال کر کے اپنے سینے کی طرف دیکھا اُس موتی کو پایا مگر کسی قدر آب مین اُسکی فرق دیکھا بس یہ کہکر کہ دیکھ تجکو حال معلوم ہوتا ہے اُسکو گلے سے اُتارا اول تو اُسکا امتحان بھی مدنظر تھا دوسرے کچھ آب مین جو فرق پایا تھا تو شک ہوا بس اُس موتی کو گلے سے مع رشتہ کے اُتار کر کف دست پر رکھا اور سمندر رشاہ کے روبرو کیا کہا کہ اسکا اثر دیکھیگا ادھر سوماق نے ہاتھ کو بلند کیا اُدھر سمندر رشاہ نے اُسپر نگاہ کی بس سمندر رشاہ کا نگاہ کرنا تھا کہ یکایک اُس موتی کی آب کم ہو گئی سمندر رشاہ نے کہا کہ کیا جھوٹا موتی دکھاتی ہے دیکھ تو کہ اس موتی مین وہ ہی آب و تاب ہے جو کہ قبل مین تھی اب جو یہ سمندر رشاہ نے کہا سوماق نے اُس موتی کو واسطے دیکھنے کے ہاتھ نیچا کیا جیسے ہی ہاتھ نیچا کیا اُس موتی سے تڑاقے کی صدا آئی اور وہ موتی ٹوٹ گیا اور غبار اُس سے بلند ہوا موتی کے بیچ سے دو ٹکڑے ہو گئے تمام سحر سوماق کا ایک نگاہ مین سمندر رشاہ کی مٹ گیا بسبب سرمۂ سحر کے یہ دھوکا سوماق نے مفت مین کھایا اگر وہ اس حال سے واقف ہوتی تو کبھی دھوکا نہ کھاتی اب جو موتی ٹوٹا سوماق کو حیرت ہوئی کہ یہ کیا واقعہ ہوا کہ میرا موتی ٹوٹ گیا معلوم ہوتا ہے سمندر رشاہ نے دھوکا دیا موتی بدل لیا کوئی دوسرا موتی یہ تھا جو کہ ٹوٹ گیا بڑا کامل فقرہ دیا تمام تیری محنت بیکار ہوئی تو نے بڑی مشقت سے یہ موتی تیار کیا تھا اسنے تیری مشقت کو بیکار کیا اب کیونکر دریافت ہو کہ موتی کیا ہوا اگر موتی ہوتا تو دریافت ہو جاتا راوی کہتا ہے کہ سوماق کے چہرے کی وہ آب و تاب جاتی رہی اب سوماق کو بڑی فکر ہوئی اُدھر سمندر رشاہ نے سوماق سے کہا کہ تجکو اسی موتی پر بھروسا تھا واہ وہ تو ذرا سی میری نگاہ مین ٹوٹ گیا واہ کیا خوب سحر تیار کیا تھا مین نے جو کہا تھا کہ جھوٹا موتی ہے میرا کہنا سچ ہوا بیکار روگ اس سے خوف زدہ ہوتے تھے یہ جو سمندر رشاہ نے کہا اُدھر سوماق کو بڑا صدمہ ہوا اور فکر کی کہ کیونکر معلوم کرون کہ موتی پر کیا بجوگ پڑا جو ٹوٹ گیا یہ تو بڑے کمال کا سحر تھا اور بہت محنت سے مین نے تیار کیا تھا بس یہ امر دل مین سوچکر فوراً کچھ پڑھکر اپنے کف دست کی طرف دیکھا اُسمین یعنی کف دست پر تحریر تھا کہ ای بلکہ تم نے بڑا دھوکا کھایا سمندر رشاہ نے تمکو دھوکا دیا یہ موتی تمھارا اصلی تھا جو کہ ٹوٹ گیا واقعی تمھارا بہت بڑا سحر مٹ گیا اور ایسا سحر تھا کہ جسکو کوئی دفع نہ کرسکتا تھا اسوقت تک کہ جبتک تم اُسکی طرف سے غافل نہوتین جیسے کہ اسوقت بس اسکا دفع ہونا تمھاری غفلت پر منحصر تھا وہ ہی ہوا چنانچہ جب سمندر رشاہ نے تمکو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھا بس اُسنے فوراً سرمہ دافع سحر اپنی آنکھوں مین لگایا تم آگاہ ہو کہ اُس سرمے کا یہ اثر ہے کہ کیسا ہی صاحب کمال زبردست ساحر کا سحر ہو اور مرد مقابل سرمہ دافع سحر لگا کر اُس سحر کی طرف دیکھے وہ سحر برطرف ہو جاتا ہے اگر کوئی حربہ ہو تو وہ ٹوٹ جاتا ہے مگر جسکا وہ سحر ہے وہ اس حال سے واقف نہو کہ جو ہمارے مقابل ہے وہ سرمۂ سحر لگائے ہوئے ہے اگر آگاہ ہو گا تو اُسکا تدارک کرے گا بس جیسے

تم اسوقت اس حال سے آگاہ نہ تھین اور سمندر شاہ کا حربہ چل گیا تمھارا سحر مٹ گیا اگر تم آگاہ ہوتین تو یہ امر کبھی نہوتا بس جب تمنے موتی کو کف دست پر رکھکر بلند کیا اور کہا کہ دیکھ یہ وہ ہی موتی ہی مین تجکو اس سے قتل کرونگی اُسکا تو یہ منشا تھا اسی سبب سے تو اُسنے یہ تقریر کی تھی کہ کسی طور سے میری نگاہ بخوبی موتی پر پڑجائے گو جب تمھارے گلے مین تھا اُسوقت بھی اُسکی نگاہ پڑی تھی مگر پورے طور سے نہین اسکو یہ منظور رہا کہ کسی طور سے پورے طور سے پڑے جب تمنے کف دست پر رکھا اُسکی نگاہ پورے طور سے پڑی اُس سرمہ نے اپنا اثر کیا موتی ٹوٹ گیا ای ملکہ صدمہ نکر و تمیز کیا منحصر ہی اگر سامری و جمشید ہوتے اور وہ اس حال سے آگاہ نہوتے اسی طور سے اُنکا بھی سحر مٹ جاتا دوسرے حربے سے مقابلہ کرو کیا بات ہی پھر تیار کر لینا یہ جو ملکہ نے کف دست پر تحریر پایا پس بہت غصہ آیا اور کل حال معلوم ہوگیا سمندر شاہ کی مکاری پر بہت برہم ہوئی اور کہا کہ لعنت ہی او سمندر تیرے اور تیرے افعال پر تو بڑا مکار ہی اور دغا باز ہی او ظالم تو نے سرمہ دافع سحر لگا کر میرے موتی کو برباد کیا خیر کیا ہوتا ہی ویسے مین دس ہزار موتی بنا سکتی ہون اسکی اصل کیا ہی مگر تیری نامردی ظاہر ہوگئی کہ تو مجھ ایسی چھوکری کا سحر نہ دفع کر سکا اور مجکو غافل پاکر مکاری سے دفع کیا کہ وہ سرمہ لگایا جو کہ سامری نے براے دفع سحر تیار کیا تھا ہان اگر مین آگاہ ہو جاتی اور تو میرے سحر کو سرمہ سامری سے دفع کرتا تو مین جانتی یہ کیا کہ غافل پاکر اپنا حربہ کیا سمندر شاہ نے جواب دیا کہ جھتس سپاہی کے فن ہین جسطور سے جاہا حریف کو مغلوب کیا سوماق نے کہا کہ خیر مجکو کوئی صدمہ موتی کے ٹوٹنے کا نہین ہی نہ تیرا خوف ہی نہ مجکو اُسپر بھروسا تھا مجکو تو اپنے خدا پر بھروسا ہی تو اب میرے ہاتھ سے کہان جاتا ہی یہ کہکر کہا کہ حربہ کر سمندر شاہ نے نیچہ سحر اٹھا کر سوماق پر مارا سوماق نے رد کر کے جو اپنا نیچہ مارا چونکہ سمندر شاہ کا ستارہ گردش مین تھا سوماق کا نیچہ سر پر پڑا زخم سر جو پارا ہوا اور سر سے خون جاری ہوا سوماق نے دوسرا وار کیا کیونکہ یہ حیلی ہوئی تھی اسکا سحر ڈھونکے سے مٹا یا تھا بس اسنے اُس حالت غیظ مین دوسرا وار کیا کہ اُس وار سے شانہ دو سرا نشانہ ہوا سوماق نے متواتر کئی وار کیے اسقدر چالاکی سے کہ سمندر شاہ کو فرصت رد کرنیکی نہ دی سمندر شاہ زخمون سے چور ہوگیا اور مجبور ہوا اور ایسا چور ہوا کہ جھوم کر تخت پر سے چلا سوماق نے قصد کیا کہ بڑھکر سمندر شاہ کو تخت پر سے گرنے نہ دون بلکہ اسکو اسی تخت پر قتل کرون چونکہ ابھی سمندر شاہ کی زندگی باقی ہی کہ شملاق و ایراق اور دیگر سردارونکی نگاہ پڑگئی جو کہ سمندر شاہ کے ہمراہ تھے اور لشکر اسلام سے مقابلہ کر رہے تھے اُنکی نگاہ سمندر شاہ پر پڑگئی دیکھا کہ بادشاہ ہاتھ سے سوماق کے بہت مجروح ہوا ہی اور قریب ہی کہ تخت پر سے گرنے اور سوماق نے یہ قصد کیا ہی کہ سمندر شاہ کو قتل کرے یہ جو دیکھا بس سبکے سب مقابلے کو ترک کر کے طرف سمندر شاہ کے یہ کہتے ہوے چلے کہ او سوماق دست خود را نگہدار خبردار ہم آپہونچے بس یہ کہتے ہوے بیچ مین آگئے اور چند سردار سمندر شاہ کو اُسی حالت مین لیکر طرف شہر کے بھاگے ادھر شملاق و ایراق بھی سوماق کے ہاتھ سے مجروح ہوے پس جب انکو معلوم ہوا کہ اور سردار بادشاہ کو لیکر طرف شہر کے بھاگے ہین یہ بھاگے سامنے سے سوماق کے سوماق انکے عقب مین چلی یہ حال جو اہل لشکر نے دیکھا کہ سب سردار میدان جنگ چھوڑ کر طرف شہر کے بھاگے انکے بھی پانوُن اکھڑ گئے

یہ لوگ بھی بھاگے سب لشکر مین بھگدر پڑ گئی سب نے فرار پر قرار لیا اول تو لشکر اسلام کا دباؤ پڑا دوسرے میدان جنگ سے بھاگ کر یہان آنے رُکتے ذرا تھمے تھے اور پاؤن جمائے تھے کہ یہ واقعہ دیکھا کہ سردار بھاگے جاتے ہین تیسرے اہل اسلام کا دباؤ پڑا بس بھاگ کھڑے ہوئے طرف شہر کے عقب مین اہل اسلام چلے راوی روایت کرتا ہی کہ وہان شہر مین قلعے کو آراستہ کیے ہوئے فصیل قلعہ پر سہراب جادو مع کل سامان سے در قلعہ بند کیے ہوئے بیٹھا تھا اس انتظار مین کہ سمندر رشاہ اگر بھاگ کر آئے تو اسکو قریب شہر نہ آنے دون فوراً قلعے پر سے گولا مارون تا کہ اب وہ شہر مین نہ آنے پائے بس یہ تو اس انتظار مین زیر شامیانہ کرسی جواہر نگار پر بیٹھا ہوا تھا اور سب سردار حاضر تھے ہر مقام پر خوب طور سے پہرہ چوکی سوارون اور ساحرونکا مقرر تھا جیسے بیابان سے گرد اُڑتی اسنے دوربین سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ سمندر رشاہ کا لشکر اسطرف کو بھاگا ہوا چلا آتا ہی بس اسنے سب گولہ اندازون اور ساحرونکو حکم دیا کہ ہوشیار ہو جاؤ سمندر رشاہ نے شکست کھائی اور وہ بھاگ کر اس قصد سے ادھر کو آتا ہی کہ داخل شہر ہو کر قلعہ بند ہو کر مقابلہ کرون اسکو اس حال سے خبر نہین ہی کہ یہان میرا قبضہ ہی بس جیسے وہ لشکر قریب آئے پہلے تو اُن لوگون سے یہ کہنا کہ کیون ادھر کو آتے ہو یہان بھی اہل اسلام کا قبضہ ہو گیا ہی واپس جاؤ یہان کچھ تمھارا کام نہین ہی اپنی جانین نہ برباد کرو کیونکہ اگر تم ادھر آؤ گے ہم قلعے پر سے گولے مارینگے تمکو شہر مین نہ آنے دینگے آئندہ تمکو اختیار ہی اگر وہ اس کہنے پر عمل نکرین اور واپس نہ جائین تم فوراً گولا بازی کرنا انکو قریب شہر کے نہ آنے دینا مین تمکو بہت انعام دونگا سب نے عرض کیا کہ بہت خوب بس اس عرصے مین وہ دامن گرد شگافتہ ہوا اُس دامن گرد سے لشکر شکست خوردہ پیدا ہوا عجب حال پریشان سے ہاتھ کٹے ہوئے سر مجروح کسی کے سر پر خود نہین کسیکے ہاتھون مین دستانین نہین عجب حالت خراب سے بھاگے ادھر کو چلے آتے ہین یہ سب اہل قلعہ نے دیکھا نہ علم ہی نہ کوس حربی ہی نہ خیمہ و خرگاہ ہی سبکی حالت تباہ ہی چہرون سے آثار شکست ہویدا ہین خرابی کے سامان رخون سے پیدا ہین راوی کہتا ہی کہ یہ وہ لشکر ہی جو کہ قبل مین بھاگا تھا جبکہ سوماق اور سمندر رشاہ سے سامنا ہوا تھا اور سوماق نے سمندر رشاہ سے کہا تھا کہ تو کدھر جاتا ہی وہان بھی ہم لوگونکا قبضہ ہو گیا یہ حال سُنکے لشکر مین ابتری پڑی تھی اور صحرا کی سمت بھاگ کر چلا تھا کہ سردارون اور سمندر رشاہ نے پکار کر کہا تھا کہ جو بھاگ کر یہان سے چلے وہ اور کسی طرف نہ جائے سوائے شہر کے بس یہ لوگ ادھر کو آئے تھے جب قریب شہر پہونچے ایسے بدحواس تھے کہ انھون نے قلعے کی طرف بھی نہ خیال کیا کہ قلعے پر کون لوگ ہین منہ اُٹھائے ہوئے چلے ادھر جب اُن لوگون نے انکو بحالت خراب دیکھا اور اپنی طرف آتے ہوئے پایا پکار کر قلعے پر سے کہا کہ ای لشکریان سمندر رشاہ آگاہ ہو کہ یہان بھی لشکر اسلام کا قبضہ ہو گیا ہی ملکہ نسیم جادو دختر سمندر رشاہ یہان کی حاکم ہی ملکہ سوماق اور ملکہ غزالان اور سہراب جادو نے آکر اس شہر کو فتح کر لیا مع قلعہ کے اور اسپر قبضہ کر لیا بس تمکو ادھر آنے کا حکم نہین ہی ملکہ نسیم جادو کا نہ سہراب کا ہم تمکو آگاہ کرتے ہین کہ ہمنے اور کل اہل شہر نے اور کل لشکر نے جو کہ یہان تھا اہل اسلام کی اطاعت کی اور دین اسلام قبول کیا جسنے اطاعت نہین کی اور نہ دین اسلام قبول کیا وہ مارا گیا چنانچہ سیراب جادو جو کہ یہان کا حاکم تھا سمندر رشاہ کی طرف سے وہ بھی قتل ہوا اور جو اپنی جان بچا کر بھاگ گیا وہ بچا مگر وہ سیاہ قلب تھا جو نکل گیا اسکے مقدر مین یہ نعمت نہ تھی کہ وہ نور اسلام سے مشرف ہوتا بس خیریت اسی مین ہی کہ ادھر نہ آؤ

واپس جاؤ اگر ہمارے کہنے پر عمل نہ کروگے تو ہم قلعے پر سے تمکو گولا مار کر قتل کرینگے اپنی جانین مفت نہ برباد
کروائندہ تمکو اختیار ہے یہ جو قلعے پر سے پکار کر اہل قلعہ نے کہا اور ان لوگون کے کان مین صدا آئی
اب جو سر اٹھا کر قلعے کی طرف دیکھا تو قلعے کو آلات حرب وضرب سے آراستہ و پیراستہ پایا اور خندق کو پانی
سے لبریز پایا اور ہر برج فصائل پر پہرہ چوکی دیکھا اور دیکھا کہ سہراب جادو وزیر کنگرۂ زرنفتی کرسی
جواہر نگار پر متمکن ہے سب سردار اور امیران شہر خدمت مین حاضر ہین قلعے پر توپین چڑھی ہوئی ہین
مہتابین سلگ رہی ہین سب توپونکے منہ ہماری طرف ہین گولنداز لیس کھڑے ہین پیترہ بدلے ہوے
یہ واقعہ دیکھکر اُن سبکے حواس جاتے رہے اور بدحواس ہوگئے اور سوماق کا قول یاد آیا کہ سوماق
نے سچ کہا تھا بس کیا ضرور ہے کہ اپنی جانین برباد کرین اُدھر جاکر یہ باہم صلاح کرکے قصد وہان سے
فرار کا کیا صحرا کی طرف کہ اُس سمت سے گرد بلند ہوئی کہ جدھر مقابلہ ہو رہا تھا انکے اور حواس
باختہ ہوے کہ اہل اسلام آپہونچے اب جو گرد شق ہوئی سب نے دیکھا کہ ہمارے ہی ہمراہی ہین یعنی
ہمارا ہی لشکر ہے دیکھا کہ کل سردار مجروح ایک تخت پر سمندر شاہ کو ڈالے ہوے ادھر لیے ہوے
چلے آتے ہین اُنکے عقب مین لشکر ہے مگر کوئی ایسا نہین ہے جو مجروح نہو بس یہ لوگ یہ حال دیکھکر اُسطرف
چلے کہ ان لوگونکو اس حال سے آگاہ کرین جب اُنکے قریب پہونچے پوچھا کہ آپ لوگ کیون ادھر کو
بھاگ آئے واپس چلیے غضب ہوگیا قلعہ اور شہر پر بھی اہل اسلام کا قبضہ ہوگیا ملکہ نسیم جادو
دختر بادشاہ حاکم ہوئی اُسکا حکم جاری ہے اُسنے حکم دیا ہے کہ اگر ایک متنفس بھی سمندر شاہ کے
لشکر کا شہر مین آنا چاہے تو نہ آنے دینا اس شہر کو سوماق و غزالان و سہراب نے آکر فتح کیا
سہراب خود فصیل قلعہ پر موجود ہے سب اہل شہر اور اہل لشکر نے اطاعت کی اور دین اسلام
قبول کیا جنھون نے نہ اطاعت کی نہ دین اسلام قبول کیا یا وہ مارے گئے یا بھاگ کھڑے ہوے
ہمو بھاگ کر میدان جنگ سے یہان اس قصد سے آئے کہ داخل شہر ہون اُن لوگون نے
ہمکو دیکھکر قلعہ پر توپین سیدھی کین اور ہمسے یہ سب حال کہا اور کہا کہ واپس جاؤ اگر تمنے قدم
بڑھایا ہمنے اوپر سے گولندازی شروع کی اور تمکو مارے گولونکے ہلاک کیا ہم لوگون نے یہ سنکے واپس جانیکا
قصد کیا تھا کہ آپ لوگونکو آتے ہوے دیکھا خیال کیا کہ آپ کو آگاہ کرین پس آپکو آگاہ کیا اب کیا فائدہ
اُدھر جانے سے اُنھون نے کہا کہ یہ بھی کوئی مصلحت ہے تمکو پہچانا نہوگا بھلا یہ کیونکر ہوسکتا ہے کہ یہان
اہل اسلام کا قبضہ ہوگیا ہو اگر ایسا بھی ہوا ہے تو دختر شاہ حاکم ہے جب اُسکو یہ معلوم ہوگا کہ میرا باپ
شکست کھا کر اہل اسلام کے ہاتھ سے پریشان ہوکر براے حفاظت طرف شہر کے آیا ہے فوراً
قلعہ کھولدیگی اور سب اہل شہر منحرف ہوجائینگے سہراب جادو اور دیگر خداپرستونکو پکڑ لینگے
تم لوگ کیا جانو کہ اہل شہر نے کیا تدبیر کی ہے مکر سے مسلمان ہوے ہین صرف اسی خیال سے
کہ جب ہمارا بادشاہ ادھر کو آئے ہم ان سب سے بگڑ کر اور اطاعت سے انحراف کرکے اسکے
شریک ہوجائین انکو شہر مین آنے کا مزہ چکھائین تم لوگون سے جو اُنھون نے فقرہ کرکے اور ڈانٹ کر
کہا تو تم لوگ ڈر گئے چلو ہمارے ہمراہ بس وہ سردار اور دونون وزیر یعنی شملاق و ایراق
سمندر شاہ کو اُسی طور سے تخت پر ڈالے ہوے چلے طرف شہر کے قلعے پر سے اُن لوگون نے
دیکھا کہ اب وہ لوگ جو کہ پہلے آئے تھے وہ اور بہت سا لشکر اور سردار مگر سب مجروح اور
سمندر شاہ کو تخت پر ڈالے ہوے ادھر آتے ہین سہراب سے عرض کیا سہراب نے

کہا کہ آنے دو دیکھو یہ کہتے کیا ہین اسنسے بھی وہ ہی تقریر بیان کرنا جو کہ اُن لوگون سے کی تھی
بس جب وہ لوگ قریب آئے اہل قلعہ نے وہ ہی تقریر کی اور کہا کہ واپس جاؤ اپنی جانین
نہ برباد کرو واپس جاؤ ملکہ نسیم جادو نے تمپر رحم کھایا ہی کہ درگذر کیا اگر اب آگے قدم
بڑھاؤ گے تو ہم تمپر گولا مارینگے اور تمکو ہلاک کرینگے یہ جو اہل قلعہ نے کہا ان لوگون نے پکار کر
کہا کہ در قلعہ کھولدو ہم ہین اہل لشکر سمندر شاہ اور دیکھو یہ بادشاہ تخت پر مجروح پڑا ہی بس
ہی کوئی تم مین جو جلدی سے قلعہ کا پھاٹک کھولدے تاکہ ہم لوگ مع بادشاہ کے اور کل لشکر کے داخل
قلعہ ہون اور پھاٹک قلعے کا بند کر لین کیونکہ ہمارے عقب مین اہل اسلام آتے ہین اگر وہ آجائینگے
تو مفت مین قلعہ ہاتھ سے جاتا رہیگا دریکہ یہ جو ان لوگون نے کہا انھون نے جواب دیا کہ کیسا سمندر شاہ ہمکو
ملکہ نسیم جادو کا حکم نہین ہی تم اور کسی طرف بھاگ کر جاؤ اہل اسلام آتے ہین تو کیا کرین
اچھا ہوگا کہ اہل اسلام تمکو آکر قتل کرین ہماری بلا سے بلکہ ہم اوپر سے گولے مارینگے اُدھر
اہل اسلام کے ہاتھ سے ہلاک ہوگے ادھر گولوں سے یہ جو اُن لوگون نے کہا سردارون نے اُس
لشکر شکست خوردہ سے کہا کہ جو کچھ ہو قلعے پر یورش کرو اہل شہر بھی منحرف ہوگئے سواے
اس تدبیر کے دوسری تدبیر نہین ہی قلعے پر یورش کر کے قلعہ پر قبضہ کر لو جب تک اہل اسلام
آئین اب اور کدھر بھاگ کر جائین بس یہ کہکر وہ لوگ یعنی سردار سمندر شاہ کے تخت کو
بیچ مین لیکر یہ کہکر اہل قلعہ سے کہ تم لوگ یون نہ مانوگے دیکھو ہم قلعہ لیے لیتے ہین پس یورش کر کے
طرف قلعہ کے چلے جسقدر لشکر کہ بھاگ کر میدان جنگ سے آیا تھا مع اُس لشکر کے یہان
سہراب سے گولندازون نے عرض کیا کہ کیا حکم ہوتا ہی سہراب نے کہا کہ زد پر آلینے دو
پھر گولا مارنا بس جب نصف میدان طی کر کے زد پر آگئے اُسوقت دیدہ بان نے عرض کیا کہ
اب بخوبی زد پر آگئے ہین اب کیا حکم ہوتا ہی بس سہراب نے ہوائی داغی شرارہ بلند ہوا
گویا بنائے شر و فساد ظاہر ہوئی بس گولندازون نے توپونکو جھکا جھکا کر اور رسیدہ باندھکر
اب جو آگ بتائی ایک مرتبہ کئی ہزار توپون مین جو آگ دی گئی اور سب فیر ہوئین بس
اُسکی صدا سے شہر سمندریہ کی زمین اور عمارت اور قلعے کی عمارت اور زمین معرکہ ہل گئی
دھوین کا آسمان زیر آسمان قائم ہوگیا غبار بلند ہوگیا ایسی صدا تھی کہ حاملہ عورتون کے
حمل اسقاط ہوگئے دروازونکی زنجیرین کھل گئین خفتگان زمین چونک اُٹھے یہ خیال کر کے کہ
قیامت برپا ہوگئی سرافیل نے صور قیامت پھونکا یہ اُسکی صدا تھی کہ گوش گردون کر
ہوگئے طائر جہان جہان تھے سب پریشان ہوکر بھاگے اور اُڑے درندے اور چرندے
جنگل کو چھوڑ کر طرف گھاٹیون کے بھاگے کہ یہ قیامت برپا ہوئی یہ صدا کیسی پیدا ہوئی
چراگاہ کو بھی بھول گئے یہ عالم ہوا بس اب جو کفار پر قلعے پر سے بارش گولا ہوئی پہلی ہی
فیر مین دس بارہ ہزار کفار اُڑ گئے داخل جہنم ہوے دوسری فیر کی نوبت بھی نہ آئی
کہ سب کے جی چھوٹ گئے دل ٹوٹ گئے بدحواس ہوگئے ایک مرتبہ بھاگ کھڑے ہوے
کوسون تک سواے لاشون کے اور کچھ نہ دکھائی دیتا تھا کفار گولے کی زد سے الگ
ہٹکر کھڑے ہوے راوی خوش فکر بیان کرتا ہی کہ اُس غبار و ابر دھوین مین اہل لشکر
کفار کے جو ضرب گولے سے ہاتھ و سر وغیرہ جو اُڑے تھے اس طور سے اُڑتے ہوے

معلوم ہوتے تھے کہ جیسے طائر اُڑتے ہیں یا زاغ و زغن اُس مقام پر جمع ہو کر پرواز کرتے ہین کہ جہان رن پڑتا ہی بس کوسون تک زمین نہین نظر آتی تھی سوائے لاشون اور سرون کے جب گولنداز ہفت فتیلہ داغ چکے اُسوقت سہراب جادو سے عرض کیا کہ اب کیا حکم ہوتا ہی سہراب جادو نے کہا کہ اب ہاتھ روک کر دیکھو کہ کفار کی کیا حالت ہی آیا کوئی بچا بھی یا سب ہلاک ہوئے اب جو گولندازون نے ہاتھ روکا اور ہوا نے اُس گرد و غبار اور دُھوئین کو برطرف کیا روشنی ہوئی کیا نظر آیا دیکھا کہ کوسون تک لاشین پڑی ہوئی ہین زمین مین غار پڑ گئے ہین بس جو کفار گولے کی ضرب سے بچے تھے وہ دُور بحالت پریشان کھڑے ہوئے ہین راوی کہتا ہی کہ اس آفت سے وہ بچے کہ جنکی قضا نہ تھی اور جنکی قضا اس طور سے تھی وہ ہلاک ہوئے انھین کے مرنے کے لیے یہ امر سرداران سمندر شاہ کے ذہن مین آیا تھا ورنہ کیا ضرورت تھی کہ جبکہ یہ معلوم ہو چکا تھا کہ قلعہ ہاتھ سے جا چکا ہی اُسپر یورش کرتے اُس لشکر سے جو کہ شکست خوردہ اور مجروح ہو بس یہان اہل قلعہ خوشی کے شادیانے بجانے لگے انکو اس حالت پریشان سے دیکھکر اُدھر کفار اس فکر مین ہین کہ کیا کرین قلعے کی طرف جاتے ہین تو اہل قلعہ گولے مارتے ہین ادھر کو بھاگتے ہین تو اُدھر اہل اسلام تعاقب مین آتے ہین دہنی طرف چلتے ہین تو دریا حائل ہی بائین طرف کی راہ ہی تو اُدھر پہاڑ زیادہ ہین کس طرف بھاگ کر جائین چارون طرف سے گھر گئے ہین کچھ بن نہین پڑتا ہی از حد پریشان ہین یہی خیال کر رہے تھے کہ لشکر اسلام نمودار ہوا بس لشکر اسلام کا ظاہر ہونا تھا کہ اور حواس جاتے رہے بد حواس ہو گئے سردارون نے پکار کر کہا کہ جدھر جسکا مُنھ اُٹھے اُدھر وہ بھاگ جائے ایک دوسرے کا خیال نہ کرے کیونکہ اگر قلعے پر جاتے ہین تو وہان سے گولا پڑتا ہی ادھر سے اہل اسلام نے آکر گھیر لیا ہی وہ مسمار کیے ڈالتے ہین بس جسکا جدھر جی چاہے چلا جائے یہ کہکر اور سمندر شاہ کا تخت لیکر سب کے سب سردار اور کچھ لشکر اُس طرف یعنی بائین طرف کو جدھر پہاڑ زیادہ تھے بھاگ گئے انکو جدھر جسکا مُنھ اُٹھ گیا وہ بھاگ کھڑا ہوا ادھر اہل اسلام نے آکر قتل کرنا شروع کیا ہزارون دریا مین گر کر غرق ہو گئے پھر اُنکا پتہ نہ لگا سوائے دوزخ کے ہزارون کفار نابکار پیر کر نکل گئے جنکی قضا نہ تھی بس کل لشکر سمندر شاہ کا منتشر ہو گیا اور بھاگ کر جدھر سینگ سمایا چلا گیا مگر سردارون نے بوقت بھاگڑ یہ بھی کہدیا تھا کہ فلان صحرا مین جو کہ یہان سے پانچ فرسخ پر ہی تم سب آکر جمع ہونا جو زندہ بچنا بس اب سب منتشر ہو کر بھاگے ہزارون کوہ و صحرا مین سرگردان ہوئے ٹکرا ٹکرا مرگئے ہزارونکو درندے کھا گئے مگر قریب دو لاکھ سپاہ اور کل سردار جو کہ قتل و اسیر ہونے سے بچے تھے اور دونون وزیر تخت سمندر شاہ کو لیکر طرف پہاڑون کے بھاگے گئے تھوڑی دُور تک اہل اسلام نے تعاقب کیا دُور تک بھگا آئے صاحبقران نے فرمایا کہ اب بھاگے گئے ہین انکا تعاقب کرنا بیکار ہی مگر سب اہل اسلام حیران ہین کہ یہ کیا سبب ہی کہ یہ لوگ بھاگ کر داخل شہر کیون نہوئے کیونکہ آبیط انکے بڑے عرصے کے بعد آسنے تھے اسکا کیا سبب ہی اہل اسلام اور بادشاہ اور صاحبقران کو یہ حال نہین

معلوم ہی کہ سہراب وسوماق وغزالان نے یہ تدبیر کر کے قلعہ پر قبضہ کر لیا ہی اور سب کو اپنا مطیع کیا ہی کیونکہ یہ حال
معلوم ہوتا کیونکہ یہ سب لوگ تو جنگ مغلوبہ مین مصروف تھے یہ تینون سردار کچھ لشکر لیکر نکل آئے تھے اور یہ
تدبیر کر کے انہم غزالان وسوماق پھر شریک جنگ ہو گئین ایسی حالت مین جنگ مغلوبہ ہو رہی تھی ایک کو دوسرے
کے حال کی کیونکر خبر ہو سکتی ہی پس صاحبقران و بادشاہ اور کل سردار ساحر وغیر ساحر آنکے یعنے کفار کے تعقب
کو ترک کر کے قلعہ کی طرف چلے کہ چل کر قلعہ اور شہر پر قبضہ کرین یہ تو ادھر کے خیال مین ہین ادھر خواجہ نے
کیا کیا کہ چند ہرکارے عقب مین لشکر کفار کے روانہ کیے کہ جا کر خبر لاؤ کہ کفار کس تدبیر مین مصروف ہوئے ہین
اور کدھر بھاگ کر جاتے ہین پس دو ہرکارے صورت بدل کر لشکر کفار کی طرف بھاگتے اب پہلے لشکر کفار کا
حال سماعت فرمائیے کہ جو سردار سمندر شاہ کو لیکر بھاگے اور مین عرض کر چکا ہون کہ قریب دو لاکھ کے ساحر و
غیر ساحر اور کئی بادشاہ جو کہ قتل و اسیر ہونے سے ساحر و غیر ساحر بچے ہین سب اسی لشکر کے ہمراہ ہین اور بعضے ادھر ادھر
نکل گئے ہین چنانچہ یہ لشکر جو بھاگا تو اسنے پھر کر پیچھے بھی نہ دیکھا برابر کوہ و جنگلون کو طے کرتا ہوا پانچ کوس پر جا کر اس
لشکر تباہ شدہ نے دم لیا اب جو خیال کیا تو اہل اسلام کو تعقب مین آتے ہوئے نہ پایا مگر عجب خراب حالت
منہ سُتے ہوئے ہاتھ پانون ٹوٹے ہوے کسی کے زخم لگے ہوے اُنسے خون بہتا ہوا خود سرون پر ندارد جو عورتین
ہین اُنکے دوپٹہ ندارد نہ کوئی خیمہ ہمراہ نہ بارگاہ نہ خزانہ نہ غلہ جسمون پر خاک پڑی پاؤن مین آبلہ پڑے ہوے
بھاگ کر سے ہوے پاؤن سوجے ہوے عجب خراب و تباہ حالت سے ایک صحرائے ہولناک مین جو کہ بے آب
و گیاہ تھا جا کر ٹھہرے جب کہ یہ امر بالکل ثابت ہو گیا کہ اب حریف تعقب مین نہین آتا ہی سایہ درخت مین فرد کش
ہوے زمین پر بیٹھے سوارون نے زین پوش بچھائے پس جب ذرا حواس درست ہوئے ساحرون نے
سحر کر کے خیمے وغیرہ پیدا کیے سب لشکر کو اُن خیمون مین اُتارا اور سب سامان وہان مہیا کیا کل لشکر مجروح
تھا ایک نے دوسرون کے ٹانکے لگائے مرہم سحر کے پھاہے چڑھائے شملاق و امراق نے ایک خیمہ
معقول سحر سے برپا کیا مسند پر لا کر سمندر کو لٹایا اُسکے زخمون مین ٹانکے دیے مرہم سحر سے تیار کر کے لگائے
چونکہ سمندر کے جسم سے خون بہت جاری ہوا تھا غش آگیا تھا اب جو ٹانکے لگے اور پھاہے لگائے گئے سمندر شاہ
کو ہوش آیا اپنے کو ایک خیمہ مین پایا اور سب اپنے سردارون کو جو کہ مجروح ہوئے تھے اور ساتھ بھاگے تھے
دیکھا کہ سب کے سرون پر پٹیان بندھی ہوئی ہین میرے گرد لیٹے ہین سمندر نے آنکھ کھولکر شملاق و امراق
سے کہا کہ یہ کیا مقام ہی کہنا تم لوگ مجکو لیکر شہر سمندریہ مین آگئے ہو شہر سمندریہ کا بندوبست کر لیا ہی حریف تو
یہان نہین آسکتا ہی شملاق و امراق نے جواب دیا کہ شہر سمندریہ کجا اور ہم لوگ کجا وہ آپ کے قبضہ سے
نکل گیا اہل اسلام کا اُسپر بھی قبضہ ہو گیا جیسا کہ سوماق نے آپ سے بیان کیا تھا ویسا ہی ہوا الغرض یہ کہکر
کل حال بیان کیا کہ آپ تو سوماق کے ہاتھ سے مجروح ہو کر بیہوش ہو گئے ہم آپ کو لیکر شہر کی طرف بھاگ کر آئے
وہان سہراب قلعہ بندوبست کر کے موجود تھا اُسی قلعہ پر سے گولہ باری ہوئی ادھر اہل اسلام نے آکر قتل کرنا شروع
کیا پس ہم آپ کو لیکر ادھر کو بھاگے سوائے اس امر کی دوسری صورت مفر کی ہمکو نظر نہ آئی یہان آکر جب اس
امر سے اطمینان ہو گیا تو سحر سے خیمہ وغیرہ برپا کیے جو لشکر ہمارے ہمراہ آیا تھا اُسکو اُن خیمون مین اُتارا
اور سب بندوبست کیا کل لشکر مجروح تھا سبکی زخم دوزی کا حکم دیا اپنی زخم دوزی کی آپ کے لیے خیمہ
برپا کیا آپ کے زخمون مین ٹانکے لگائے مرہم سحر طیار کر کے پھاہے چڑھائے کہ آپ کو
ہوش آیا کل حال جب شملاق و امراق نے بیان کیا سمندر شاہ نے ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور کہا
کہ نہ معلوم میری ناموس کا کیا حال ہوا نہ معلوم وہ بیچاری تباہ ہوئی یا اسیر ہو گئی اُنکی خبر نہ معلوم ہوئی بہت

بڑی تباہی میرے لشکر پر پڑی اور میرے اوپر کہ جس سے نکلنا دشوار ہوا کچھ سحر و ساحری نے نہ کام کیا ناموس و دیگر عزیز و اقارب سے بھی مفارقت ہوئی شہر بھی چھوٹا لشکر بھی تباہ ہوا خود آوارہ و سرگردان ہوا اب کیا کروں کیونکر ناموس کا حال دریافت ہو سرکارے بھی تو نہیں ہیں کہ انکو روانہ کرکے خبر منگواتا خبر دیکھا جائیگا مگر اب کیا کروں کدھر جاؤں کہاں جاکر پناہ گزین ہوں یہ کہکر رونے لگا سب سردار گریان ہوئے سمندر نے کہا کہ ایسی آفت مین مبتلا ہوئے کہ جو جو قتل ہوئے نہ ہم انکا ماتم کر سکے نہ استاد کا ماتم کر سکے یہ کہکر سمندر شاہ رویا سب سردار بھی روئے بڑی دیر تک سب رویا کیے آخر کو وہ گریہ و بکا کم ہوئی سمندر شاہ نے کہا کہ ذرا خیمہ کے پردے اٹھا دو صحرا کی سیر کریں تاکہ کچھ دل بہلے فوراً پردے اٹھا دیے گئے وہ صحرا بالکل ویران تھا اسکی کیا سیر ہوتی سوائے اسکے کہ ادھر بگولہ بلند ہوا ادھر بگولہ اٹھا زاغ و زغن منڈلا رہے ہین سوکھے ہوئے درخت کھڑے ہین اس حالت کے سوا کوئی دوسری سیر نہ تھی یہی سمندر شاہ دیکھ رہا تھا اور اسنے سامان کو یاد کرتا تھا اور اپنی حکومت و اختیار کو اور اپنی بے سروسامانی کو دیکھکر آہ سرد بھرتا تھا سب سردار موجود تھے کہ ایک سمت سے کچھ لوگ آتے ہوئے دکھائی دیے مگر بحالت پریشان سمندر شاہ نے سرداروں سے کہا کہ معلوم ہوتا ہے کہ خدا پرست ہماری فکر و تلاش مین آتے ہین کیا یہان بھی یہ چین لینے دینگے عجب بلا مین مبتلا ہوئے ہین سمندر یہ کہہ رہا تھا کہ وہ لوگ کہ قریب آتے ادھر ان لوگون نے دیکھا کہ ایک لشکر اترا ہوا ہے مگر بحالت تباہ و خراب یہ لوگ اس لشکر کی طرف واسطے دریافت کرنے حال کے چلے جب قریب پہونچے تو معلوم ہوا کہ یہ ہمارے بادشاہ کا لشکر ہے ادھر ان لوگون نے یعنے سمندر شاہ اور کل اہل لشکر نے پہچانا کہ یہ تو اس لشکر کے لوگ ہین جو برائے حفاظت شہر مین چھوڑ آتے تھے اور اہل شہر ہین اب جو دیکھا تو ہزارون آدمی چلے آتے ہین انمین ساحر بھی ہین اور غیر ساحر بھی لشکری بھی اور شہری بھی عورتین بھی اور مرد بھی پس وہ لوگ لشکر مین آئے حالت دریافت کی ان سبھون نے حالت بیان کی کہ اس طور سے ہم شکست کھا کر شہر کی طرف چلے تھے وہان پہونچکر معلوم ہوا کہ شہر بھی بادشاہ کے قبضہ سے نکل گیا ہے پس ادھر بھاگ کر آئے وہ سامنے خیمہ مین بادشاہ مع اپنے کل سردارون کے فروکش ہین پس یہ لوگ سب سمندر شاہ کے پاس آئے سمندر شاہ سے سب حال بیان کیا کہ اس طور سے سوباق و غزالان و سہراب نے آکر قبضہ کر لیا سہراب جادو مارا گیا ہم لوگ تباہ ہو کر بھاگے سمندر شاہ نے کہا کہ میرے ناموس کا بھی حال معلوم ہوا کہ اسپر کیا گذری انھون نے عرض کیا کہ آپکے ناموس بھی شہر سے بھاگے ہین اور ہم سب کے ہمراہ ہین پس سمندر شاہ نے حکم دیا کہ ان لوگون کے قیام کے لیے خیمے وغیرہ سحر سے برپا کیے جائین یعنی برائے ناموس اسی وقت سب بندوبست ہو گیا کل ناموس مع خواصون وغیرہ کے خیمہ سحر مین اترے اسی حالت تباہ سے جو کچھ مال و اسباب لائے تھے سب رکھا ایسی حالت مین کیا لا سکتے تھے جو جلدی مین آسکا لے آئے پس جو اہل شہر اور اہل لشکر شہر سے بھاگ کر آئے تھے سب سمندر شاہ سے آکر ملے ناموس سمندر شاہ بھی آگیا بادشاہ ناموس کے پاس گیا سب حال بیان کیا ایک رات و ایک دن مین سب لشکر اس مقام پر مع اہل شہر و ناموس کے سب سمندر کے پاس آگئے ہان جو لشکری ادھر ادھر تباہ ہوئے انکا ذکر نہین ہے جن جن کو یہ معلوم ہوا کہ فلان مقام پر بادشاہ جو شکست کھا کر بھاگا تو وہان اترا ہوگا سردارون سے جب زیر قلعہ مقابلہ ہوا ہے اور لشکر نے فرار پر کمر کسی تھی تو پکار کر کہدیا تھا کہ یہان سے جو دو فرسخ پر صحرا ہے سب وہان آکر جمع ہون ہم وہان جاکر قیام کرینگے چونکہ راہ اسی طرف سے تھی پس سب ادھر چلے آئے تو لشکر کو دیکھکر جمع

ہونے لگے اور اہل شہر اور جو لشکر کہ برائے حفاظت شہر مین تھا اور ناموس جو شکست کھا کر اس خیال سے شہر سے
جاتے تھے کہ بادشاہ پاس پہونچ کر اس حال سے آگاہ کرین وہ بھی اس طرف سے گذرے اپنا لشکر پہچان کر
شریک ہوئے اور سب حال سمندر سے کہا پس سمندر کو یہ حال سن کے بہت جوش و خروش ہوا
اور غصہ آیا مگر بالکل بیدست و پا تھا کیا کرتا چنانچہ ناموس کے پاس گیا اُس سے سب حال سُنا کہا کہ جو کچھ خداوند
تصویر نے مقدر مین تحریر کیا تھا وہ پیش آیا پس تین دن تک سمندر نے وہان قیام کیا جب تھکن اور
کسل برطرف ہوا اور کسی قدر زخم بھی بہتر ہوئے اور طاقت جسم مین آئی سمندر نے سب سردارون کو
جو کہ ہمراہ تھے کل لشکر و اہل شہر کو جمع کیا جو کہ اُسکے پاس تھے اور کہا کہ مین نے بہت بڑی شکست کھائی
تمام لشکر قتل و اسیر ہوا بہت سے بادشاہ مل گئے شہر بھی ہاتھ سے گیا اُستاد مارے گئے اب مین
بالکل بے دست و پا ہون مین کچھ نہین کر سکتا لہذا مین تم سب کو آگاہ کرتا ہون کہ مین چند سردارون و
ناموس سے طرف طلسم گنجور سلیمانی کے جاتا ہون اور گنجور شاہ سے سب حال بیان کرتا ہون اور
کمک کا خواستگار ہوتا ہون اگر اُسنے میری کمک کی اور میرے ساتھ لشکر لیکر برائے مقابلہ اہل اسلام
آیا تو مین اُسکو اپنے ہمراہ لیکر آتا ہون اُسکے سبب سے ضرور اہل اسلام کو زک پہونچے گی اور مین غالب
آؤنگا اور پھر سب ملکون پر میرا قبضہ ہو جائیگا اسکا سبب یہ ہے کہ وہ مالک تحفہ جات ہے اُس پر ہر کس و ناکس
غالب نہین آسکتا ہے وہ بہت صاحب اختیار ہے بہت سے تبرکات خداوند نے اپنے دست قدرت سے
طیار کر کے گنجور شاہ کو دیے ہین اور خداوند گنجور شاہ سے بہت خوش ہین اُسکو بہت صاحب لیاقت
خداوند نے بنایا ہے اس سے خوش ہین کہ اُسکو ایک طلسم کا مالک کیا ہے اور اکثر اپنے راز خدائی
اُسکو آگاہ کیا ہے اور وہ بھی خداوند کو بہت دوست رکھتا ہے مگر بسبب مقرب بارگاہ ہونے کے مغرور ہو گیا
ہے اپنے نزدیک کسی کو نہین خیال کرتا ہے پس مین اُسکی بہت منت و التجا کرونگا اور اگر اُسنے کمک کی
اور وہ لشکر لیکر آیا تو ایک چشم زدن مین وہ اہل اسلام کو بالکل غارت کر دیگا اور جب یہ حال خداوند کو
معلوم ہوگا کہ میرا بندہ گنجور شاہ اہل اسلام کے مقابلہ کو گیا ہے خداوند بھی ضرور اُسکی کمک کرینگے پھر اہل اسلام
کا غارت ہونا کتنی بڑی بات ہے اگر یہ تدبیر چل گئی تو پھر سب سامان درست ہے اگر اُسنے انکار کیا اور میری
کمک نہ کی تو وہان سے مقام خداوند قریب ہے مین ایک عرضی کل حال کی لکھکر خدمت خداوند مین
روانہ کرونگا اُسمین کل حال تحریر کرونگا اور کمک کا خواستگار ہونگا ادھر میری عرضی جائیگی اُدھر وہ میرا
دوست جو کہ اُس دن میری کمک کو آیا تھا جس دن مین نے الوان کے قتل کا حکم دیا ہے اور خواجہ
عیار لشکر اسلام نے عیاری کر کے ایوان کو رہا کیا ہے اور مجھکو بیہوش کیا ہے اور میری قتل کو چلے ہین
اُسنے آکر مجھکو اس بلا سے نجات دی ہے اور مجھ سے مل کر طرف اپنے مقام کے روانہ ہوا ہے اور مین نے
کل حال اُس سے کہا ہے کہ میرے حال سے خداوند کو آگاہ کرنا اور عرض کرنا کہ مین اس بلا مین مبتلا ہون میری
کمک کرنی لازم ہے کمک فرمایئے یہی مین نے اُس سے کہا کہ جو کچھ تمنے دیکھا ہے وہی بیان کرنا غرض وہ ہے
کہ وہ دوست میرا اس حال سے خداوند کو آگاہ کریگا اور میری سفارش کریگا اُسکے کلام کی تصدیق میری
عرضی سے ہو جائیگی پس ضرور خداوند گنجور شاہ کو میری کمک کے بارے مین حکم دینگے یا کسی فرشتہ مقرب
کو مع افواج کے روانہ کرینگے کہ وہ آکر میری کمک کریگا اور اہل اسلام کو قتل کر کے میرا ملک دلا دیگا
سوائے اس تدبیر کے کوئی دوسری تدبیر نہین ہے مین انھین دو کامون کے لیے طرف طلسم گنجور کے
جاتا ہون پس تم سب کو لازم ہے کہ تا آنے میرے تے صدا سے نہ طاقیہ مین جو کہ زینہ نہ طاق واقع ہوا ہے جا کر مقیم ہو

اور میرے آنے کے منتظر رہو مین یا توفوج ملائکہ لیکر آتا ہون یا اپنے ہمراہ گنجور شاہ کو لاتا ہون پس اُس صحرا مین اگر تم سبکو بھی اپنے ہمراہ لیکر اہل اسلام سے مقابلہ کرونگا اُنکو قتل کرکے اپنے ملکون پر قبضہ کرونگا یہ میرا منشا تھا جو کہ مین نے تم سبکے روبرو بیان کیا سب نے جواب دیا کہ جو کچھ ہمکو حکم ہوا ہے ہم اُسی کے موافق عمل کرینگے کیونکہ ہمکو تو آپ کی اطاعت سے مطلب ہے ہمکو اب ایسا بادشاہ قدردان کہان ملیگا ہم اورون کی طرح نمک حرام نہین ہین اگر ہمکو آپ کی اطاعت و فرمانبرداری منظور نہ ہوتی تو ہم بھی مثل اُن سب کے اہل اسلام کی اطاعت کرتے اور یون آپ کے ہمراہ تباہ و برباد نہ پھرتے سمندر شاہ نے کہا کہ مجھکو آپ لوگون سے اسی سے زیادہ امید ہے پس آپ لوگ میرے کہنے پر عمل فرمائیے اور میرے آنے تک اُس صحرا مین منتظر رہیے پس آج مین اُس طرف کو روانہ ہوتا ہون آپ بھی میرے روبرو اُس صحرا کی طرف روانہ ہو جیے جیسا کہ مین نے آپ کو پتہ دیا ہے یہ کہکر سمندر نے شملاق و اعراق اور چند سردارون سے کہا کہ آپ لوگ میرے ہمراہ چلین اُن سب نے کہا کہ بہت خوب باقی سب سے کہا کہ آپ لوگ اُس طرف روانہ ہون راوی نے روایت کی ہے کہ اُن لوگون کے پاس کچھ ساز و سامان تو تھا نہین جو اُسکے بار کرنے مین عرصہ ہوتا پس وہ لشکر شکستہ خوردہ جو کہ سمندر کے پاس آکر جمع ہوا تھا اور کچھ اہل شہر جو کہ قریب ساٹھ لاکھ کے موجود تھے اُسی وقت بموجب حکم سمندر شاہ طرف صحرائے نہ طاقیہ کے روانہ ہوے جب وہ لوگ جاچکے اُسکے بعد سمندر شاہ اُن سردارون اور کل ناموس کو اپنے ہمراہ لیکر اور تخت ہائے سحر طیار کرکے اُنپر سوار ہوکر طرف طلسم گنجورہ سلیمانی کے روانہ ہوا کہ اُسکا حال آیندہ تحریر ہوگا کہ اُسنے طلسم گنجورہ سلیمانی مین جاکر کیا کیا آیا وہ گنجور شاہ کو اپنے ہمراہ لیکر برائے مقابلہ اہل اسلام آیا پس انشاءاللہ تعالے آیندہ بشرط حیات مستعار تحریر ہوگا سمندر شاہ نے جس لشکر کو طرف صحرائے نہ طاقیہ کے روانہ کیا تھا وہ لشکر قطع راہ کرکے بعد دس روز کے اُس صحرا مین پہونچا اور مقام پر آب و گیاہ دیکھکر سحر سے خیمہ وغیرہ طیار کرکے اُس صحرا مین مقیم ہوا اور سمندر شاہ کا انتظار کرنے لگا اب راوی سمندر شاہ کو جانب طلسم گنجورہ سلیمانی کی راہی رکھتا ہے اور اُسکے لشکر کو اُسکے انتظار مین صحرائے نہ طاقیہ مین مقیم چھوڑتا ہے یہ خیال رہے کہ سمندر شاہ مع چند سردارون اور ناموس کے طرف طلسم کے گیا ہے چنانچہ سمندر شاہ کا حال بعد کو تحریر ہوگا راوی اہل اسلام کا حال تحریر کرتا ہے کہ جب صاحبقران و بادشاہ کل لشکر و سردارون کو اپنے ہمراہ لیکر طرف قلعہ کے ملٹے تھے تو خواجہ سے فرمایا تھا کہ ہرکارون کو عقب کفار مین برائے خبر کے روانہ کرو کہ کفار کہان قیام کرتے ہین اور کیا تدبیر کرتے ہین تاکہ انکے حال سے آگاہ ہو کر اُسکا تدارک کیا جاسکے خواجہ نے عرض کیا تھا کہ مین نے آپ کے فرمانے سے قبل چند ہرکارے روانہ کردیے ہین وہ خبر لیکر حاضر خدمت ہونگے اور کل حال سے آگاہ کرینگے ناظرین کو اس امر کا خیال رہے کہ جبکہ سمندر شاہ نے اپنے لشکر کو طرف صحرائے نہ طاقیہ کے روانہ کیا اور خود طرف طلسم گنجورہ کے راہی ہوا اور دو ہرکارے جو کہ بموجب حکم خواجہ صورت بدلے ہوے کفار کے ہمراہ تھے یہ سب حال دریافت کرکے طرف لشکر اسلام کے روانہ ہوے انکا حال پھر تحریر ہوگا کہ اُنھون نے جب خبر صاحبقران کو دی تو حمزہ صاحبقران نے کیا تدبیر کی پس ادھر سے تو صاحبقران کفار کا تعاقب ترک کرکے واپس چلے اور ادھر سے کل لشکر جو کہ عقب مین رہگیا اور لوٹ و غارت خیام کفار مین مصروف تھا وہ بھی زیر قلعہ آکر پہونچا دیکھا کہ ہزارون لاشین زیر قلعہ کفار کی پڑی ہین صرف شاگرد پیشہ اُس مقام پر رہگئے تھے جہان لشکر اسلام فرودگاہ تھا برائے حفاظت بارگاہ و خیام وغیرہ لشکر اسلام مین اُسی طور سے بازارین وغیرہ آراستہ تھین کسی قسم کا فرق نہ تھا جب ناموس صاحبقران کو اس فتح و ظفر کی خبر ہوئی تھی سب نے سجدۂ شکر ادا کیے

تھے اور جو نیا زمانہ و مددہائی تھی وہ ادا کی تھی آمدم برسر مطلب جب صاحبقران زیر قلعہ آکر پہونچے
اور کفار کی لاشون کو ملاحظہ فرمایا بہت حیران ہوئے کہ انکو کسنے قتل کیا ہی خواجہ سے فرمایا کہ کسیکو
طرف قلعہ کے روانہ کرو کہ وہ خبر لائے کہ قلعہ مین کون ہی کہ جسنے کفار کو داخل قلعہ ہونے نہ دیا اور
انکو ضرب توپ سے ہلاک کیا آیا کوئی ہمارا دوست ہی یا دشمن ہی یہ امر صاحبقران خواجہ
سے فرما رہے تھے کہ ناگاہ غزالان و سوماق و ایوان حاضر خدمت ہوئین سوماق نے سب
حال قلعہ کے فتح کرنے کا اور اودھر سے واپس آنے کا اور راہ مین سمندر رشاد سے مقابلہ
ہونے کا اور موتی کے برباد ہونے کا بیان کیا تھا ایوان نے بہت ان سب کی تعریف
کی تھی اور کہا تھا کہ تمنے بڑی عقلمندی کی مگر گوہر کے برباد ہونے کا صدمہ کیا تھا سوماق
نے عرض کیا تھا کہ کچھ صدمہ کی بات نہین ہی مین پھر حقہ تیار کر لونگی بس یہ حال سنکے
ایوان سوماق و غزالان کو خدمت صاحبقران مین لیکر حاضر ہوئی اور کہا کہ خداوند قلعہ
و شہر مین تشریف لیچلین قلعہ و شہر مین حضور ہی کا قبضہ ہو گیا ان دونون کنیزون و غلام
سہراب نے جاکر قلعہ پر قبضہ کر لیا جب کفار ادہر کو بھاگ کر آئے اور قلعے مین داخل
ہونے کا قصد کیا انکو ضرب توپ سے ہلاک کرکے قتل کیا یہ جو لاشین آپ ملاحظہ فرماتے
ہین یہ وہی ہین جو کہ ضرب توپ سے ہلاک ہوئی ہین یہ سنکر صاحبقران نے ایوان
کی زبانی سنا فرمایا کہ کیا سہراب جادو شہر مین ہی لشکر مین نہین ہی ہمکو اس حال سے خبر بھی
نہین کہ یہان یہ تدبیر کی اور اس تدبیر سے قلعہ اور شہر پر قبضہ کر لیا کیونکہ خبر ہوتی تو جنگ
مین مصروف تھے ایک کو دوسرے کے حال کی خبر نہ تھی اے غزالان و سوماق تم بیان
کرو کہ یہ کیا تدبیر کی اور کسکی صلاح سے اشنا و اشتر تمنے تو بہت بڑا کام کیا ایسا کیا تھا تعریف
کی جائے بڑی دانائی کی اگر یہ تدبیر نہ کی جاتی تو ضرور سمندر رشاد قلعہ بند ہو کر تمہے مقابلہ کرتا
اور جنگ کو طول ہوتا اب سوماق نے ابتدا سے بیان کرنا شروع کیا اور سہراب
کا باہم صلاح کرکے میدان جنگ سے نکلکر جانا صحرا مین اور غزالان کا وہان آنا اور
باہم ہونا کہ چلکر قلعہ و شہر پر قبضہ کرو کیونکہ تمام جنگ مغلوبہ مین مصروف ہین اگر انکی
شکست ہوئی اور وہ بھاگ کر داخل شہر ہوا تو پھر بڑی خرابی ہوگی برسون قلعے کے
حاصل کرنے مین لگین گے اور ہزارون بندگان خدا کا خون ہوگا بس اپنا اور غزالان و
سہراب کا تھوڑا سا لشکر لیکر داخل شہر ہونا جنگ مغلوبہ کو ترک کرکے اور اہل شہر کو قتل
اور غارت کرکے اس لشکر کا آکر مقابلہ کرنا کہ جو کہ برائے حفاظت شہر سمندر نے بھیجا تھا اور سہراب
جادو سے اور سہراب سے مقابلہ ہونا سہراب کا سہراب کے ہاتھ سے مارا جانا اہل
شہر کا اور لشکر کا سمندر کا بھاگنا باقی سب کا اطاعت کرنا سہراب کا تسخیر جادو دیو
سمندر رشاد کو لاکر تخت پر بٹھانا مسجدون کی تعمیر کا حکم دینا بتکدون کو منہدم کرانا اپنا سب تیار
کرکے اور سہراب کو وہان چھوڑ کر اور سہراب کا شہر و قلعہ کو آلات حرب و ضرب سے
آراستہ کرنا اپنا و غزالان کا طرف جنگ مغلوبہ کے بلند ای انتظام کے روانہ ہونا راہ
مین سمندر رشاد سے مقابلہ ہونا کہ وہ شکست کھا کر طرف شہر کے جاتا تھا اور موتی کا برباد ہونا
اپنا سمندر رشاد کو زخمی کرنا سرداردن کا بیچ مین آکر اور اسکو اٹھا کرکے بھاگنا اپنا قلعہ قبضہ کرنا

سمندر شاہ کا قریب قلعہ پہونچنا سہراب کا قلعے پر سے توپین مار کر سب کو بھگانا بیان کیا بس یہ واقعات سنکے صاحبقران نامدار و عزیزان صاحبقران و سرداران صاحبقران ساحر و غیر ساحر مثل مریخ و آفاق شاہ و سیمتن جادو وغیرہ سکے بہت خوش ہوئے اور بہت سہراب ثانی و غزالان جادو و سوماق جادو کی تعریف فرمائی اور کہا کہ بڑی عقلمندی کی کیا کہنا مگر موتی کا حال سنکے سب کو صدمہ ہوا سوماق جادو نے عرض کیا کہ اگر زندہ ہین تو اور تیار کر لین گے پس جناب صاحبقران عالی شان سب سردارون و عزیزون و سرداران ساحر و غیر ساحر اشفاق شاہ و مریخ شاہ و مہتاب وغیرہ کو لے کر طرف شہر کے چلے اور باقی لشکر اور چند سردارون کو حکم فرمایا کہ ہمارے خیمے و بارگاہین وغیرہ وہان سے لا کر اسی میدان مین برپا کرو اور اسی صحرا مین لشکر کا پڑاؤ ہو اور سب اُترین ہم شہر مین جاتے ہین اور ہمارے ناموس کو داخل شہر کرو اور جو کشتے ہمارے لشکر کے ہین اُن سب کو شمار کر کے دفن کرو اور جو کشتے لشکر کفار کے ہین اُنکو شمار کر کے صحرا مین چھوڑ دو اور ان لاشون کو بھی اُٹھوا لو اور جو کہ اسیر ہوئے ہین اُنکو بحفاظت قید رہنے دو ہم کل اُنکا دربار کرینگے جو اطاعت کرینگے اُنکو رہا کر دین گے جو انکار کرینگے اُنکو قتل بعد اُسکے ہرکارون کے آنے تک ہم یہان قیام کرین گے جب ہرکارے آکر کفار کا حال بیان کر دین گے اُسوقت ہم یہان سے کوچ کرین گے اس عرصے مین ہم عقد سہراب سے بھی فراغت کر لین گے یہ حکم دے کر اور اپنے ہمراہ لے کر طرف شہر کے چلے لشکر نے جو کہ وہان موجود تھا اُسی مقام پر قیام کیا اور جن لوگون کو یہ سب حکم صاحبقران نے دیے تھے وہ اُسکے بند و بست کو روانہ ہوئے راوی بیان کرتا ہے کہ ابھی صاحبقران نے تھوڑی راہ طے کی تھی کہ در قلعہ کھلا ہوا اور سہراب مع سرداران لشکر و امیران شہر و اہل شہر کے تخت شاہی لیے ہوئے قلعے سے باہر آیا صاحبقران و بادشاہ کو جھک کر سلام کیا اور سب اہل شہر و لشکر کو آگاہ کیا کہ یہ صاحبقران ہین اور یہ بادشاہ اور یہ فلان عزیز ہین صاحبقران کے اور یہ فلان اور سب سردارون کے نام سے راہ بھر مین یہ سب کو بتا دیا پس آکر راہ مین صاحبقران و بادشاہ کا قدمبوس ہوا صاحبقران و بادشاہ نے بہت تعریف کی اُسکے بعد ہر ایک عزیز و سردار صاحبقران سے ملا ہر ایک نے تعریف کی سوماق نے سمندر شاہ کے مقابلے کا سب حال بیان کیا سہراب نے سب سے اپنے قلعے پر سے گولہ مارنے کا حال بیان کیا اور صاحبقران و بادشاہ کی خدمت مین عرض کیا سب نے بہت تعریف کی اُدھر سب اہل شہر و امیران شہر و سرداران لشکر و اہل لشکر نے صاحبقران و بادشاہ کی قدمبوسی حاصل کی اور شرف ملازمت سے مشرف ہوئے پس بعد اُسکے ہر ایک سے ملے صاحبقران و بادشاہ و عزیزان صاحبقران و فرزندان صاحبقران و سرداران صاحبقران نے اُن سبکی بہت مدح و ثنا کی اور بہت خاطر سے پیش آئے ہر ایک کی تسکین کی چنانچہ سہراب اور وہ سب لوگ بادشاہ کو تخت پر سوار کر کے بڑی تزک و حشم سے لیکر داخل شہر ہوئے اہل شہر و رعایائے شہر بھی راہ مین قدمبوس ہوئے ہر ایک نے جمال بادشاہ و صاحبقران و عزیزان صاحبقران و سرداران

صاحبقران و سرداران سے بہرہ مند ہوا اور بہت ہر ایک کی خلق و مروت و جوانمردی کی تعریف کی یہ سب لوگ یعنے صاحبقران وغیرہ بھی اُسنے بہت خلق و مروت سے پیش آئے اہل اسلام نے ہر مقام پر مسجدین تعمیر ہوتے ہوے دیکھین چنانچہ یہ سب لوگ صاحبقران وغیرہ کو لیکر در دولت پر آئے یہان ملکہ نسیم جادو نے سب بموجب کہنے سہراب جادو کے بند وبست کر لیا تھا مع اپنے ملازمون و خواصون سب کے در دولت پر حاضر تھی جیسے ہی صاحبقران و بادشاہ اور سب عزیز و سردار وغیرہ آگے پہونچے سہراب نے اشارہ کیا ملکہ نے بڑھکر قدمبوسی صاحبقران و بادشاہ و عزیزان صاحبقران کی حاصل کی اور سر جھکا کر سامنے کھڑی ہوئی صاحبقران ملکہ نسیم سے بہت اچھی طرح پیش آئے اور بہت اُسکی تعریف فرمائی اور تشفی فرمائی سہراب نے عرض کیا کہ آپکی اس کنیز نے بڑے بڑے صدمہ ہاتھ سے سمندر کے اُٹھائے اور صبر کیا یہ کہکر کل سمندر کے ظلم و بدعت کا جو کہ ملکہ سے سنا تھا بابت صندوقچہ کے بیان کیا صاحبقران نے ملکہ کی بہت تسلین قلب فرمائی پس ملکہ و بادشاہ و صاحبقران وغیرہ کل کو لیکر دربار مین آئے بادشاہ تخت پر جلوہ فرما ہوے سب سردار جو کہ ہمراہ صاحبقران کے آئے تھے اور عزیز صاحبقران اور وہ سردار اور وہ بادشاہ جو کہ دریاے سبز رنگ کے کنارے سے لیکر تا سمندریہ شریک ہوے تھے مثل ہنوبر شاہ و محراب شاہ وغیرہ کے و مثل آفاق شاہ و کوکبہ روشن تن و دیوانہ بھوت شاہ و بھوت کے اور جو شہر سمندریہ کے رئیس و امیر تھے اور لشکر سمندر شاہ کے سردار تھے سب اُس دربار مین اپنے اپنے مرتبہ سے بیٹھے اور موافق اُنکی لیاقت کے مقام بیٹھنے کو صاحبقران نے مرحمت فرمائے کوئی ناخوش نہوا بلکہ سب رضا مند رہے پس جہان سمندر شاہ حکومت کرتا تھا اور اُسکا تخت بچھتا تھا اب وہان تخت بادشاہ اسلام کا آراستہ ہوا جس مقام پر کفار کا مجمع ہوتا تھا اب ہان اہل اسلام کا مجمع ہی یہ فلک بھی ہر مرتبہ نئی گردش کرتا ہی اور ہر مرتبہ نئے طور کا انقلاب دکھاتا ہی جہان سامری و جمشید و خداوند تصویر کی جو پکاری جاتی تھی اب وہان بانگ اللہ اکبر بلند ہوتی ہی پس جب سب دربار آراستہ ہو چکا اُسوقت آفاق شاہ اپنے بھائی اشفاق شاہ کو لیکر روبرو صاحبقران و بادشاہ کے حاضر ہوا اور عرض کیا کہ یہ تازہ غلام ہی شرف قدمبوسی سے مشرف ہونے کو حاضر ہوا ہی اور اپنے وزیر کو بھی لیکر اور مریخ اپنے بھائی مہتاب مشتری خصلت کو لیکر چنانچہ آفاق سے اشفاق شاہ نے اپنے آنیکی کل کیفیت بیان کر دی تھی جو کہ مین تحریر کر چکا ہون پس آفاق شاہ نے خدمت صاحبقران و بادشاہ مین عرض کی اِس حقیر نے بیان بسبب طول کے نہین لکھی بادشاہ و صاحبقران نے اشفاق شاہ کی حالت سماعت فرمائی اُسکی دانائی کی بہت تعریف فرمائی اور بہت شفقت اُسکے حال پر فرمائی اور فرمایا کہ اپنے مقام پر جا کر بیٹھو وہ رخصت ہو کر اپنے مقام پر آئے کہ پھر ملکہ نسیم نے اپنے مقام پر سے اُٹھکر نذر دی کیونکہ یہ اِس ملکہ کی شہزادی تھی اور انکا باپ یہان کا حاکم تھا اِسکے لیے جگہ برابر تخت کے مقرر ہوئی تھی اُسنے نذر دیکر عرض کیا کہ یہ کنیز اِس امر کی خواستگار ہی کہ میرے حال پر چشم مرحمت مبذول رہے صاحبقران و بادشاہ نے اُسکی نذر قبول فرما کر خلعت مرحمت فرمایا وہ خلعت سے سرفراز ہو کر اپنے مقام پر آ کر بیٹھی تھی تو سب امیران شہر و رئیسان شہر و اہل شہر و اہل لشکر نے نذرین گذرانین مبارکبادی دی سب کو خلعت و انعام مرحمت ہوے اُسکے بعد اور سب اہل دربار نے فتح و ظفر کی نذرین گذرانین

مبارکباد دی اُن سب لوگون کو خلعت و انعام مرحمت ہوئے وہ سب بھی خلعت و انعام سے سرفراز ہوئے جاگیرین و منصب عنایت ہوئے خواجہ نے یہان آکر بڑا مال اور اسباب پایا اور اِس جنگ مغلوبہ مین تو خواجہ مالا مال ہو گئے کسی کفار کے تن پر سوائے زیرجامہ کے از قسم پارچہ کچھ نہ چھوڑا اور جیب سے کچھ نقد نہ حاصل ہوا اُسکو بالکل برہنہ کر دیا تھا خواجہ بھی حاضر دربار تھے جب نذرین دے چکے تو توپخانون مین حکم ہوا کہ سلامی کی توپین چلین و مبارکباد کی خبر کیجائے چنانچہ ایک سو اکیس ضرب توپ فیر ہوئی اُنکو انعام سرکار شاہی سے مرحمت ہوا نوبتخانون مین خوشی کی نوبتین بجین یہ لوگ بھی انعام سے سرفراز ہوئے جب یہ سب بند و بست ہو چکا خواجہ خاموش بیٹھے دیکھا کیے جب اِس سب بند و بست سے صاحبقران نے فراغت حاصل کی کہ ایک مرتبہ سہراب نے اپنی کرسی پر سے اُٹھکر خدمت صاحبقران مین حاضر ہو کر عرض کیا کہ حضور اِس غلام کے حال سے بخوبی واقف ہین کہ جو میری حالت ہی اب مین حضور کی چشم عنایت کا امیدوار ہون صاحبقران نے فرمایا کہ تم اطمینان رکھو مین بخوبی آگاہ ہون انشاء اللہ تمھاری آرزو بھی پوری ہو جائیگی تم پریشان نہو ذرا ان سب کامون سے فراغت ہو لینے دو مجھکو تمھارا بہت خیال ہی تمنے میرے ساتھ بہت احسان کیا ہی اور سرفروشی اور نہایت حسن و خوبی سے اطاعت کی ہی اور بہت کچھ تعریف کی اور تسکین دی سہراب اپنے مقام پر آکر بیٹھا کہ خواجہ نے منھ بنا کر کہا کہ مقام افسوس ہی کہ اِس وقت سبکو خلعت و انعام و جاگیر و منصب مرحمت ہوئے اور سب کی تعریفین کی گئین مگر ہمکو نہ خلعت ملا نہ انعام نہ ہماری تعریف کی گئی بس کیا ناقدری اور ناحق شناسی ہی یہ سب کیا ہوا ابھی ہی ہمنے کس کس مقام پر سرفروشی کی اور کیا کیا کام کیے کن کن ساحرون و سردارون کو ہیاری کرکے مطیع کیا اور شریک اگر ہم ایسا نہ کرتے تو کبھی یہ دن نہ نصیب ہوتا ہمکو کوئی کلمۂ تحسین و آفرین سے کبھی نہین خوش کرتا ہی دینا لینا کیسا جیسے تھے کچھ کیا ہی نہین ہی واہ کیا خوب انصاف کا عالم ہی یہ جو خواجہ نے کہا بادشاہ نے فرمایا کہ یہ حال سب پر روشن ہی کہ جو جو آپ نے کام کیے ہین زبان سے تعریف کرنا کیسا ہمارے دل آپکی مدح و ثنا کر رہے ہین اور آپ کے لیے تو خلعت و انعام سب کچھ موجود ہی آپکو دیا جائیگا آپ پریشان نہوجیے خواجہ نے کہا کہ آپ نے جناب عالی یہ مثل سنی ہو گی کہ اندھا جب بیاہنے جب دو آنکھین پائے بس یہ تو مین بخوبی جانتا ہون کہ میرے لیے خلعت و انعام ہی مگر کچھ دکھائی نہین دیتا ہی یہ تو وہ مثل ہوئی گھر بار سب تمھارا ہی مگر کوڑی کو ہاتھ نہ لگانا این ایسے خلعت و انعام سے باز آیا کہ امید تو دلادی مگر دیا نہ گیا نام تو ہوا کہ خواجہ کو انعام دیا گیا مہاجنون وغیرہ کو اسکی خبر ہوگی وہ تقاضا اپنے روپیہ کا کرینگے کہ اب تو دیجیے آپکو انعام کثیر ملا ہی یہان تو جان ضیق مین ہو گئی اُنکو دینا کیا کہ کچھ ملا ابھی نہین صرف زبانی کہا گیا اور وہ زبانی امر سب مین مشہور ہوا یہان سبکا تقاضا شروع ہو گیا اور لوگون کو دل لگی ہو گئی یہ جو خواجہ نے کہا بادشاہ نے فرمایا کہ آپ خفا نہون ابھی آپکو بھی خلعت و انعام دیا جاتا ہی یہ فرما کر حکم دیا کہ خواجہ کے لیے خلعت لاؤ اور دس ہزار روپیہ بس اُسیوقت خواجہ کے لیے بہت بھاری خلعت آیا اور دس ہزار روپیہ خواجہ نے لیکر روپیہ نذر زنبیل کیا اُسکے بعد ہر ایک سردار سے جو کہ اُس وقت دربار مین موجود تھے اور عیاران صاحبقران سے انعام کے خواستگار ہوئے ہر ایک نے اپنی قدر و منزلت کے موافق دیا کئی لاکھ روپیہ جمع ہو گیا وہ سب نذر زنبیل کیا اب صاحبقران کی طرف متوجہ ہو کر کہا کہ بادشاہ نے اور سب

سرداروں نے اور اُنکے عزیزوں و اُنکی اولاد نے اپنی اپنی لیاقت کے موافق تجکو انعام
دیا مگر آپ نے ایک حبہ نہ دیا صاحبقران نے مسکرا کر فرمایا کہ خواجہ مین تمھاری طمع سے پریشان
ہو گیا اب کیا تمام عالم کا روپیہ پیسہ مال و اسباب لیلوگے معلوم ہوا کہ تم بھی مثل اپنے دادا اور باپ
کے طامع ہوا ای خواجہ اب کہانتک لوگے جب سے تم اِس سرزمین پر آئے ہو کروروں روپیہ تمنے
پیدا کیے دریاے سبز رنگ سے لیکر یہانتک کئی کرور کی نوبت تو آئی ہوگی خواجہ خیال تو کرو کہ تمنے جب
آفتاب جادو کو دریاے سبز رنگ کے اِس پار آکر قتل کیا تو اُسکا مال و اسباب سب تمنے لیا
اِسکے قبل جبکہ صنوبر شاہ نے میری دعوت کی تھی اور حباب جادو کو تمنے قتل کیا تھا اور سیراب
کو مین نے اُسکے معاوضہ مین اور خوشی مین کسقدر تمکو دیا تھا اُسکے بعد تمنے اہل دربار سے لیا تھا اِسکا
تو کچھ ذکر نہین ہی اب سنو تم نے سحران کو قتل اُسکا سب مال لیا ماہیان کو مارا اُسکا سب مال لیا
اور جن جن ملکون پر لشکر کشی ہوئی اُن سب ملکون کے بادشاہون سے لیا کیے ایک مرتبہ سمند رشاد
کا دربار لوٹا عشاق نہ طاقی کو لوٹا خلاصہ یہ کہ اِس جنگ مغلوبہ مین جو کفار قتل ہو کر گرا تمنے
اُسکے لباس نقد و جنس پر قبضہ کیا آخر مین جب سمندر شاہ کے خیمہ وغیرہ ڈیڑا وغیرہ لوٹا گیا و خزانہ
تو تمنے نصف خزانہ پر قبضہ کر لیا اُسپر بھی تمھارا پیٹ نہ بھرا لبس اور سب مال سے تو مجکو کچھ مطلب نہین
ہی ہان وہ جو خزانہ تمنے لوٹا ہی وہ حق غازیون کا ہی مجکو دو تاکہ اُنپر تقسیم کیا جائے بس جب وہ تم مجکو
دوگے تو مین بھی تمکو انعام دونگا خواجہ نے برہم ہو کر کہا کہ یہ سب جو آپ نے فرمایا بجا ارشاد ہوا
مین نے تمام عالم کو لوٹ لیا مگر یہ جسنے آپ سے کہا کہ نصف خزانہ سمندر شاہ کا خواجہ نے لے لیا
بالکل غلط کہا مین تو جنگ مین مصروف تھا مین نے خزانہ کسوقت لیا یہ صرف آپکی بدنیتی کی باتین
ہین واقعی امر یہ ہی کہ آپ اُسکی اولاد سے ہین جو کہ ہمیشہ کے بے مروت ہین صاحبقران اول
کے ساتھ میرے دادا نے کیا کیا کام کیے جب انعام ملنے کا وقت آیا ایسی ہی ایسی باتین اُنھون نے
بھی کین اور ایک حبہ نہ دیا سواے تین روپیہ ماہوار می کے دادا صاحب ہمیشہ فقیر و حقیر رہے
خیر نہ دیجیے معلوم ہوا کہ آپ سے کسی کو فیض نہوگا خواجہ نے اور بہت سی باتین مذاق کی کین کہ
صاحبقران ہوے اور بادشاہ بھی بس صاحبقران ثانی نے بھی خواجہ کو پانچ ہزار روپیہ اور خلعت
مرحمت کیا یہان تو شہر مین یہ بندوبست ہو رہا ہی اُدھر اُن سرداروں نے کہ جنکو صاحبقران
وہ حکم دے آئے تھے جو کہ قبل مین تحریر ہوے ہین بس بموجب حکم صاحبقران اُن سب نے
فرودگاہ پر آکر تمام بارگاہین و خیمے و کل سامان اُکھڑوا کر اور ناموس کو سوار کرا کر طرف شہر کے
روانہ کیا چند سردار باقی رہگئے باقی اُس سب اسباب و ناموس کے ہمراہ آئے بس یہان
آکر زیر قلعہ میدان وسیع دیکھکر اور خوب سبز و شاداب بین بارگاہین و خیمے وغیرہ برپا کرا کے
بازارین آراستہ ہوئین کوسون تک سواے بارگاہون اور خیمون کے دوسری شے نظر نہ آتی تھی
نشان بارزاروں کے ہوا سے اُڑ رہے تھے سب لشکر ساحران وغیر ساحران اور دو لشکر جو
کہ براے کمک آیا تھا طلب کیا مریخ آفتاب علم و آفاق شاہ و قیصر صاف باطن اور
کوکبۂ روشن تن وغیرہ کا اور دو لشکر جو کہ اشفاق شاہ کے ہمراہ آیا تھا اور دیوانون کا لشکر
یہ سب لشکر وہان پر آکر اُترے اپنے اپنے سردار کے خیمے کے قریب جو کہ مجروح تھے وہ شفاخانہ کو
روانہ کیے گئے اُنکا علاج ہونے لگا اب زیر قلعہ سمندر یہ ایک عجیب طرح کی چہل پہل مچی ہوئی ہی

تمام لشکر اُترے ہوئے ہین سوار و پیدل پھر رہے ہین ہر طرف خوشیان ہو رہی ہین ایک دوسرے
سے مل رہا تھا اور کہتا تھا کہ خداوند کریم نے خوب اِس بلا سے نجات دی بڑی عقلمندی سِہراب
و غزالان و سوماق نے کی کہ قلعہ پر قبضہ کر لیا ورنہ بڑی خرابی ہوتی یہان اہل لشکر مین یہ باتین
ہو رہی ہین اُدھر سردار ناموس کو بڑی عزت و آبرو سے لیکر داخل شہر ہوئے ور دولت پر
پہونچکر صاحبقران سے عرض کیا کہ ناموس حضور آتے ہین حکم ہوا کہ محلات شاہی مین اُتارو بس
نسیم جادو یہ سنکے دربار سے اُٹھی اور مجرا کرکے محلات مین آئی اپنی خواصون کو ساتھ لے کر
صاحبقران کا استقبال کیا سب کو محافون مین سے اُتارا ہر ایک کی قدم بوس ہوئی ایوان
مین لاکر مسند پر بٹھایا سب سامان مہیا تھا خوب محل آراستہ تھے کسی شی کی ضرورت نہ تھی خوب عمارت
نفیس بنی ہوئی تھی عملہ وغیرہ کے لیے ایک جگہ تھی چنانچہ ایسی تدبیر سے اور طریقہ سے سب کو جگہ
دی کہ کسی کو تکلیف نہو وے دعوت کا سب کے قبل سے سامان کیا تھا ابھی صاحبقران نے
دربار نہین برخاست کیا ہی کہ نسیم جادو سب ناموس کو اُتارکر پھر دربار مین آئی صاحبقران
نے ملکہ نسیم کو روبرو طلب کرکے فرمایا کہ اے ملکہ ایک امر کا خیال رہے ہم اہل اسلام ہین پردہ کا
بہت لحاظ رہتا ہی چنانچہ ہم لوگون مین یہ دستور ہی کہ عورتین بدون پردہ دار سواری کے باہر نہین
نکلتی ہی کسی غیر مرد کی صورت نہین دیکھتی ہی یہ طریقہ ہی کہ نامحرم کی نگاہ نہ پڑے بس جبتک تم خاندان
کفر مین تھین تمکو اختیار تھا کہ جیسے رہتے چاہے نکلتی تھین مگر اب پردہ سے با نباز رہے صرف تمکو
اسقدر اجازت دی جاتی ہی وہ بھی اس سبب سے کہ سواے تمہارے کوئی اِس ملک و مال کا وارث
نہین ہی بس کون یہان حکومت کریگا لہذا دربار مین جا آیا کرو اب خواہ جب یہان سے جا کر جہد
اُسوقت نقاب منھ پر ڈال لیا کرو تاکہ نامحرم کی نگاہ چہرے پر نہ پڑے بس دربار کے وقت تو باہر
آیا کرو نقاب پوش ہوکر بعد برخاست دربار پھر باہر بدون پردہ دار سواری کے کہین نہ نکلنا
نسیم جادو نے عرض کیا کہ جیسا حکم عالی میری نسبت ہوا ہی مین اُسی پر عمل کرونگی یہ عرض کرکے عرض
کیا کہ مین سب ناموس سرکار کو بعزت و حرمت محلات مین فروکش کرآئی ہون خواصین وغیرہ براے
خدمت مقرر کرآئی ہون صاحبقران نے فرمایا کہ اچھا بس ملکہ اپنی کرسی پر آکے بیٹھی یہان ابھی دربار
آراستہ ہی وہان میدان جنگ مین اُن سردارون نے کیا کیا کہ سب کشتگان اہل اسلام کو جمع
کرکے اُنپر نماز پڑھی بطریقۂ اہل اسلام اور اُنکو دفن کیا شمار جو کیا تو معلوم ہوا کہ پچاس ہزار اہل اسلام
اِس جنگ مغلوبہ مین ساحر و غیر ساحر درجۂ شہادت پر فائز ہوئے ہین اور اسی ہزار مجروح ہوئے
ہین کفار کے کشتون کو اُس صحرا مین پڑا رہنے دیا بلکہ وہ لاشین جو زیر قلعہ پڑی ہوئی تھین اُنکو بھی
اُٹھوا کر اُس میدان مین ڈلوا دیا اب جو شمار کیا تو تین لاکھ ستر ہزار کفار اہل اسلام کے ہاتھ سے
مارے گئے ساحر و غیر ساحر سب اور زخمیون کا حال نہ معلوم ہوا اور پندرہ ہزار اسیر ہوئے ہین
جسمین سردار و بادشاہ و لشکری سب ہین ساحر و غیر ساحر ملاکر بس اُن سب لاشون کو کفار کے
صحرا مین چھوڑ کر چلے جو کہ طعمۂ درندو پرند ہوئے اور لقمۂ زاغ و زغن ہوئے خوب جانورون کا پیٹ
بھرا برسون کھایا وہ صحرا اِس قابل نہ تھا کہ کوئی اُس صحرا مین جا سکے بس وہ لاشین وہان پڑی رہین
اب وہ سردار جو کہ اس بندوبست کے لیے رہ گئے تھے یہ بندوبست کرکے حاضر دربار ہوئے
صاحبقران سے سب حال کہا اور عرض کیا کہ پچاس ہزار اہل اسلام درجۂ شہادت پر مع ساحر

و غیر ساحر فائز ہوئے ہین اور اسی ہزار مجروح اُنکا علاج ہو رہا ہے اور کفار اہل اسلام کے ہاتھ سے ساحر و غیر ساحر ملا کر تین لاکھ ستر ہزار تو قتل ہوئے اور پندرہ ہزار اسیر ہوئے اور زخمیون کا حال نہ معلوم کسقدر مجروح ہوئے یہ خبر سُنکے صاحبقران نے فرمایا کہ بہت بڑا رن پڑا اسنے سردارون نے عرض کیا ساعت شبانہ روز مقابلہ بھی تو ہوا اور کسطور سے جنگ مغلوبہ ہوئی آج آٹھوین دن اس معرکہ سے فرصت ملی سہراب نے عرض کیا کہ بیس ہزار شہر مین بھی تو قتل ہوئے اہل شہر و اہل لشکر مار کر اور ہزارون بھاگ گئے اور ہزارون مجروح ہوئے جب یہ سب باتین ختم ہوئین بادشاہ نے دربار برخاست کیا کیونکہ تھکے ہوئے اور آٹھ روز کے جاگے ہوئے تھے بس دربار برخاست کرکے بادشاہ و صاحبقران مع عزیزون کے داخل محل خاص ہوئے ہر ایک اپنے ناموس سے ملا ناموس نے تصدق کا انتظام کر رکھا تھا خواجہ صاحبقران کے ہمراہ تھے جو جسنے تصدق اُتارا خواجہ نے کہا کہ لاؤ مجکو دو مین مستحقین کو تقسیم کر دونگا ہزارون روپیہ خواجہ نے تصدق کا لیا اور یون سب سے روپیہ وصول کیا بطور انعام کے ہر ایک نے خوش ہو کر دیا ملکہ نسیم جادو نے دعوت کا سامان کیا تھا بس سب کو خاصہ کھلایا چنانچہ سب خاصہ نوش کر کے آرام پذیر ہوئے جب دربار برخاست ہوا جو سردار کہ شہر کے رہنے والے تھے اور اُنکے مکانات شہر مین تھے اور عزیز و شامل الملیا شعا جادو و غزالان و سہرا اعجہا و غیرہ گئے وہ اپنے عزیزون سے آکے ملے سب خوش ہوئے ہر جگہ خوشی کی نوبتین بجنے لگین خوشیان ہونے لگین ہر ایک اپنے عزیزون سے ملکر خوش ہوا اور کھانا کھانے کے بعد آرام پذیر ہوا کیونکہ ہر ایک تھکا ہوا تھا اور جاگا ہوا تھا تمام شہر مین بڑی چہل پہل ہے ہر گلی کوچہ نمونہ بازار ارم ہے اہل شہر خوش پھر رہے ہین کہ بڑے قدردان رعایا پرور لوگ ہین ہم ایسا نہ خیال کرتے تھے ہمکو خیال تھا کہ ظلم پسند ہونگے اس لحاظ سے تو کبھی کسی بادشاہ نے ہمپر رعایت اور ہماری خاطر نہین کی باوجودیکہ ہم برسون سے اُسکی اطاعت مین [illegible] ان لوگون نے ایک دن مین ہمپر کی ہے بس ہر طرف شہر مین یہی چرچا ہے اور سب سردار ساحر و غیر ساحر دربار سے اُٹھکر بیرون شہر آئے لشکر بیرون شہر آکر فروکش ہو چکا تھا سب خیمے نصب ہو چکے تھے ہر ایک سردار اپنے اپنے خیمے مین آکر قیام پذیر ہوا ملازمون نے خاصہ حاضر کیا کھا کر سو رہا یہانتک کہ وہ رات بفراغت و آرام بسر کی صبح کو سب بیدار ہوئے ذرا بھی تھکن کا نام نہ تھا فریضہ سحری ادا کر کے درباری لباس سے آراستہ ہو کر ساحر و غیر ساحر اپنی اپنی سواریون پر سوار ہو کر خواص و خدمتگار ہمراہ لیکر در دولت پر آکر حاضر ہوئے دربار مین آئے راوی کہتا ہے کہ سب سردار ساحر و غیر ساحر [illegible] سب حاضر دربار ہوئے بعد سردارون کے عزیزون کی آمد شروع ہوئی جب سب عزیز و سردار آچکے اُسوقت صاحبقران تشریف لائے سب کا مجرا ہوا سب نے تعظیم کی صاحبقران اپنے مقام پر جلوہ فرما ہوئے اور سب سردار و عزیز اپنے اپنے مقام پر متمکن ہوئے عیار بھی سب آکر حاضر ہوئے اور اپنے اپنے سردار کی پشت پر کھڑے ہوئے اور باقی صف باندھکر روبروے تخت شاہی کے استادہ ہوئے خواجہ آتے ہی کرسی پر بیٹھے کہ آمد بادشاہ کی ہوئی جہان پناہ دربار مین تشریف لائے سب نے مجرا کیا براے تعظیم اُٹھے بادشاہ اپنے تخت پر جلوہ فرمایا اب خوب دربار آراستہ ہے ملکہ نسیم بھی نقاب چہرے پر ڈالے ہوئے کرسی پر بیٹھی ہے جب دربار آراستہ ہو چکا اُسوقت صاحبقران نے فرمایا کہ داروغہ زندانخانہ کو حکم دیا

جائے کہ سب قیدیون کو لے کر حاضر دربار ہو مگر بعزت وآبرو کسی کی بے عزتی نہونے پائے تاکہ اُنکا
دبارہ سمجھا جائے اِس امر سے بھی فرصت ہو جائے ابھی مجکو بہت سے کام ہین یہ جو حکم دیا فوراً
چوبدارون نے داروغۂ زندان کو حکم صاحبقران سے آگاہ کیا وہ اُن سب قیدیون کو لے کر
جو کہ پندرہ ہزار تھے طرف دربار کے چلا ہر ایک کو اُسکی عزت وآبرو کے موافق اُن قیدیون
مین بہت سے بادشاہ ساحر وغیر ساحر تھے اور بہت سے ساحر وغیر ساحر اور باقی لشکری ساحر
وغیر ساحر تھے یہانتک کہ در دولت پر لے کر حاضر ہوا اطلاع کرائی حکم ملا کہ پہلے بادشاہون کو لے کر
داخل دربار ہو سب طوق وسلاسل مین مبتلا تھے مگر شرم سے سر جھکائے تھے کیونکہ اُس دربار مین بہت
سے بادشاہ وسردار ایسے تھے جو کہ اُنسے واقف تھے داروغہ نے بادشاہ وصاحبقران واہل دربار
کو سلام کیا صاحبقران نے اُن قیدیون کو دیکھکر حکم فرمایا کہ اِن سب کے لیے کرسیان لاؤ بس
کرسیان حاضر کی گئین روبرو تخت کے بچھائی گئین صاحبقران نے فرمایا کہ آپ لوگ کرسیون پر
تشریف رکھین وہ کرسیون پر بیٹھے بہت عزت وتوقیر سے صاحبقران واہل دربار پیش آئے
اُنھون نے جو یہ حالت دیکھی بہت شرمندہ ہوئے اور اپنے دلون مین خیال کیا کہ یہ لوگ بہت
قدردان ہین جب وہ بیٹھ چکے اُسوقت صاحبقران نے اُنکی طرف مخاطب ہوکر فرمایا کہ آپ
لوگ یہ فرمائین کہ مین نے اور میرے عزیزون وسردارون واہل لشکر نے آپ لوگون کو کیونکر
اسیر کیا ہی اور زیر آیا بہ مردی یا بہ مکر اُن سب نے جواب دیا کہ جس طور سے بہادر بہادر کو زیر
کرتا ہی اُس طور سے ہمکو زیر کیا ہی مکر نہین زیر کیا ہی تب صاحبقران نے فرمایا کہ آپ لوگون
کو اب کیا عذر ہی دین اسلام کے قبول کرنے مین جبکہ آپ یہ فرما چکے ہین کہ بمردی زیر کیا ہی یہ فرماکر
بہت سے کلمہ وحدانیت خدا اور مذمت دین تصویر پرستی و دیگر ادیان باطلہ مین فرمائے اور عذاب
وثواب وبہشت ودوزخ کا حال اور خداوند کریم کی مدح وثنا فرمائی جب اُن سب نے یہ تقریر سُنی
اور دیکھا کہ جو سردار اور بادشاہ اِس سرزمین کے اہل اسلام کے شریک ہوئے ہین اُنکی بڑی
عزت ہی اور بہت آبرو سے وہ یہان ہین ایسی آبرو اور عزت کبھی سمندر کے دربار مین کسی اعلے
درجہ کے بادشاہ وسردار کی نہ تھی جو اِس دربار مین ایک ادنا درجہ کے شخص کی ہی بس یہ
حالت دیکھکر عرض کیا کہ ہم سب نے آپکی اطاعت اختیار کی اور دین اسلام قبول کیا جو آپ کے مذہب
مین آئے وہ کیا اچھے صاحبقران نے کلمہ تعلیم فرمایا جو کہ غیر ساحر تھے وہ کلمہ پڑھکر از سر صدق مسلمان
ہوئے جو ساحر تھے وہ بصدق دل سے مطیع اسلام ہوئے فوراً اُنکی قید دور کی گئی اُنکو بھی دربار
مین اُنکے مرتبہ کے موافق جگہ ملی اُن سب نے قدمبوسی بادشاہ وصاحبقران کی حاصل کی اور
سب اہل دربار سے ملے یہ بھی اپنے مقام پر جو اُنکو مرحمت ہوا تھا آکر بیٹھے یہ خبر باہر آئی کہ اُن سب بادشاہون
نے صاحبقران کی اطاعت اختیار کی جو اُنکے سردار اور لشکری تھے اُنھون نے قصد کر لیا کہ ہم بھی
اطاعت اختیار کر لین گے کیونکہ جب ہمارے مالکون نے اطاعت اختیار کی تو ہمکو کیا عذر ہی راوی کہتا ہی
کہ جن بادشاہون ساحر وغیر ساحر نے دین اسلام قبول کیا ہی اُنکے دو ایک کے نام تحریر کرتا ہون
کہ گرداب شاہ مواج شاہ حباب شاہ سہراب شاہ وغیرہ ساحر وغیر ساحر بس جب یہ
بادشاہ اطاعت اختیار کر چکے صاحبقران نے فرمایا کہ اب سردارون کو دربار مین لاؤ کہ اُنکا بھی
ودربار کیا جائے بس سب سردار حاضر کیے گئے اُنکو بھی بعزت وآبرو جگہ دی گئی اب جو دربار کو

انھون نے دیکھا کہ سردارون و افسرون و بادشاہون سے ملوایا ان بادشاہون کو دیکھا جو کہ ابھی قید تھے دیکھا کہ بہت عزت و آبرو سے دربار مین بیٹھے ہوئے ہین انھون نے اپنے دلون مین بہت تعریف کی جب یہ بیٹھ چکے صاحبقران نے وہ کلمہ جو پہلے بادشاہون سے فرمائے تھے انھون نے بھی وہی جواب دیے بعد اسکے صاحبقران نے حمد و ثنا خداوند کریم کی اور نعت [illegible] ہون کی بیان کی خلاصہ یہ کہ وہ سب سردار بھی از سر صدق مسلمان ہوئے ساحر مطیع اسلام ہوئے غیر ساحرون نے کلمہ پڑھا جو سردار مسلمان ہوے ہین انکے چند کے نام تحریر ہوتے ہین گلاب جادو سپہ سالار سمندر شاہ [illegible] حباب جادو و سیلاب جادو و طوفان جادو و ملکہ جمال آرا و ملکہ یاسمن ملکہ طغیان طوفان خیر جادو و دریا ساز جادو وغیرہ بس انکی بھی قید دور کی گئی خلعت مرحمت ہوئے اور علی قدر مراتب دربار مین جگہ ملی انکے بعد سب لشکری جو کہ قید ہوئے تھے انکو طلب کیا انھون نے دربار مین آکر سب کو عزت و آبرو سے دیکھا بہت اپنے دلون مین صفت [illegible] کی صاحبقران نے انسے بھی وہی کلمہ فرمائے اور فرمایا کہ تمھارے بادشاہون اور سردارون نے [illegible] پر عمل کیا اور دین اسلام قبول کیا اب تمکو کیا عذر رہی بس ہر ایک نے عرض کیا ہمکو کوئی عذر نہین ہے سب لشکری اسی وقت مسلمان ہوئے انکو بھی خلعت و انعام ملا اور حکم دیا گیا کہ تم ہمارے لشکر مین جاکر مقیم ہو اور تم اپنے اپنے بادشاہ و سردار کی خدمت مین رہنا اسی طور سے رہتی تھی جب یہ پندرہ ہزار کفار دائرہ اسلام مین آچکے اس امر کی خبر تمام شہر مین پھیل گئی ہر ایک نے سنکر صاحبقران کی خلق و مروت کی بہت تعریف کی وہ لشکری سلام و مجرا کرکے دربار سے باہر نکلے اور طرف لشکر اسلام کے روانہ ہوئے وہان لشکر اسلام مین جو یہ خبر پہنچی ان بادشاہون و سردارون کے لیے خیمے وغیرہ برپا کیے گئے ملازم مقرر ہوگئے انکے لشکرون کے لیے جگہ مقرر کی گئی یہ جاکر پہونچے سب نے انکو جو مقام انکے لیے مقرر ہوا تھا وہان مقیم کیا کسی کو کسی طرح کی تکلیف نہین ہوئی اور خوش ہوئے بہت تعریف کی یہان صاحبقران عالیشان نے سرداران کو طلب کرکے حکم دیا کہ سامان جشن خوشی کیا جائے ہم ایک جشن خوشی اس فتح و ظفر کا اور ان لوگون کے مسلمان ہونے کا برپا کرینگے کل سرداران داخل شہر کو پندرہ دن تک ہماری سرکار سے دعوت کا کھانا جائے ہر ایک کے خیمے و مکان پر [illegible] کہ صبح [illegible] کوچہ مین ناچ و رنگ ہو اور روشنی کی جائے یہانتک لیکر اور ہمارے لشکر تک کل [illegible] جائے اور [illegible] تقسیم ہون اسی جشن مین ہم سہراب جادو کے عقد سے فراغت کرینگے یہ [illegible] سہراب [illegible] زوال ہوگیا تم بھی بہت دل مین خوش ہوئی صاحبقران نے فرمایا کہ در خزانہ وا ہو ہر ایک کو روپیہ دیا جائے جسکو جسقدر روپیہ کی ضرورت ہو کہ وہ اپنے مکان پر جلسہ آراستہ کرے یہ جو حکم دیا اسی وقت سے سامان جشن ہونے لگا منادی نے شہر مین ندا کردی کہ سب رعایا سے شہر پندرہ دن تک صاحبقران کے مہمان ہین ہر ایک روپیہ خزانہ شاہی سے لیجائے اور اپنے مکان پر جلسہ آراستہ کرے اسیدن تمام شہر کی صفائی کی گئی روشنی کا بندوبست ہوگیا ہر ایک کے مکان پر جلسہ آراستہ ہونے [illegible] بندوبست ہوا تمام لشکر کو وردیان تقسیم ہوئین نوبت خانون کی آراستگی ہوئی ہر طرف ایک خوشی کا ہنگامہ برپا ہوا یہان صاحبقران نے تقسیم جادو [illegible] کو اپنے روبرو طلب کرکے فرمایا کہ تم اپنی ملکہ کا استمزاج لیکر مجھکو آگاہ کرو کہ میرا منشا یہ ہے کہ اسکا عقد شہزادہ سہراب جادو سے کردون کیونکہ وہ

عاقلہ و بالغہ ہی اُسکی مرضی کیا ہی اِس امر کا خیال رہے کہ سہراب ایک مدت سے ملکہ پر فریفتہ ہی اور اُسکی مفارقت مین اُسکی عجیب حالت ہی مین نے اِس امر کا اقرار کیا ہی اُس سے کہا ہی کہ اگر مین سمندر شاہ پر غالب آؤنگا تو تمھارا عقد اُسکی دختر کے ہمراہ ضرور کر دونگا وہ اِسی امید پر آجتک زندہ بھی رہا ورنہ نہ معلوم اُسکا کیا حال ہوتا وزیرزادی نے ہاتھ جوڑکر عرض کیا کہ ملکہ آپکی کنیز ہی اور سہراب آپ کا غلام بس ملکہ کو کوئی عذر آپکے فرمانے سے نہین جو آپکی مرضی ہو اور جو اُنکے حق مین بہتر ہو وہ تجویز فرمائیے ملکہ کبھی انکار آپ کے فرمانے سے نہ کریگی یہ جو جواب وزیرزادی نے دیا اِس سبب سے دیا کہ وہ آگاہ تھی کہ ملکہ خود سہراب پر فریفتہ ہی صاحبقران نے فرمایا کہ یہ جو تم نے کہا بہت ٹھیک کہا مگر اصل صاحب معاملہ سے بھی راے لینا ضرور ہی کہ اُسکی کیا مرضی ہی وزیرزادی نے عرض کیا کہ لونڈی اُسکو دریافت کر کے آج ہی عرض کر دیگی صاحبقران نے فرمایا کہ اچھا وہ سلام کر کے اپنے مقام پر چلی آئی دربار آراستہ رہا اُسکے بعد تھوڑی دیر کے دربار برخاست ہوا سب اپنے مقام پر آئے وہ بادشاہ اور سردار جو کہ مسلمان ہوئے تھے لشکر اسلام مین جو آئے بس یہان اُنکے لیے خیمے وغیرہ تو حسب لیاقت برپا ہو چکے تھے جیسے ہی آکر پہونچے جو لوگ اِس خدمت پر مقرر تھے اُنھون نے اُنکو لا کر اُن خیمون مین اُتارا وہ حیران ہوئے کہ یہ خیمے وغیرہ کہان سے آئے اُنکو جو حیران دیکھا اُنھون نے کہا کہ یہ یہان کا یعنی سرکار صاحبقران کا طریقہ ہی کہ جو شریک ہوتا ہی اُسکو سرکار شاہی سے خیمے وغیرہ اور سامان ضرور و ملازم وغیرہ عنایت ہوتے ہین بس آپ لوگ شریک ہوئے اُسی طریقہ سے آپکے لیے بھی سب سامان کیا گیا کوئی مقام حیرت نہین ہی وہ یہ سنکے بہت خوش ہوئے اُدھر وزیرزادی نے ملکہ نسیم سے صاحبقران کی تقریر اور اپنا جواب بیان کیا اور کہا کہ کیا جواب دون ملکہ نے کہا کہ یہی جواب کافی ہی کہ مین آپکی کنیز ہون جو آپکی مرضی ہی مین اُس سے سرتابی نہین کر سکتی ہون تو تو واقف ہی کہ میری خود یہی خواہش ہی بس وزیرزادی نے صاحبقران کو اِس حال سے آگاہ کیا صاحبقران نے سامان شادی کا حکم دیا راوی بیان کرتا ہی کہ اگر بتفصیل سامان جشن و کتخدائی تحریر کیا جائے تو نہایت طول ہوگا ایک اور دفتر تیار ہوگا بس مجملاً یہ ہی کہ اُسی دن سے محفل جشن آراستہ ہوئی تمام شہر آئینہ بند کیا گیا ہر گلی کوچہ مین روشنی کا بند و بست کیا گیا ہر مقام پر ناچ و رنگ کی صحبت برپا ہوئی سب اہل شہر خوش و خرم تھے اطراف و جوانب سے طائفہ طلب کیے گئے ناچ ہونے لگا بارگاہین آراستہ کی گئین دونون وقت تمام لشکر و سردارون و اہل شہر کو سرکار صاحبقران و بادشاہ سے دعوت کی کھانے کے خوان جاتے تھے طعام لذیذ و لطیف ہوتا تھا صاحبقران بزم عشرت مین بادشاہ تشریف لاتے تھے سب سردار حاضر ہوتے تھے شب کو آتشبازی کا تماشہ ہوتا تھا پہلے اُسکے بعد ناچ شروع ہوتا تھا اِسی طور سے آٹھ روز تک بزم عشرت برپا رہی آٹھوین دن بحکم صاحبقران بڑی دھوم سے سہراب کا مانجہ آیا سہراب نے مانجہ پہنا بہت خوش ہوا صاحبقران کو دعائین دین اُدھر سے ساچق گئی بڑی دھوم سے اُس شادی کا حال یہ حقیر کیا تحریر کرے طول ہوگا اگر یہ حکم نہوتا کہ اسی جلد مین سب حال تحریر ہو اور یہ دفتر اِسی جلد پر تمام ہو جائے تو یہ حقیر اِس شادی کی کیفیت اور جشن نوروزی کی حالت تحریر کر کے دکھا دیتا ناظرین اُسکو ملاحظہ فرما کر بہت خوش ہوتے خلاصہ یہ کہ بعد ساچق کے مہندی ہوئی اُسکے بعد برات کی شب آئی بڑی دھوم سے برات نوشاہ کے مکان پر سے چلی خود صاحبقران نے اپنے دست حق پرست سے سہراب کو نوشاہ بنایا سہراب چلے

اُس برات کا کیا کہنا کہ جسمین صاحبقران و سرداران صاحبقران ایسے سمدھی ہون المختصر برات عروس کے گھر پر پہونچی سب اُترے اور عزت و توقیر سے بٹھائے گئے ہار پھول الائچی پان کی کشتیان ملین نوشاہ مسند پر بیٹھا ناچ ہونے لگا ساعت نیک دیکھکر خواجہ حشام و خواجہ خضران بن عمرو قاضی نے عقد پڑھا سات کروڑ اشرفیون کا مہر مقرر ہوا جب ایجاب و قبول ہو گیا شربت پلایا گیا دولہا نوشاہ محل مین آیا ریت رسم سے فراغت حاصل کی بہت کچھ جہیز مین ملا عروس کو سوار کرکے برات رخصت ہوئی مکان نوشاہ پر پہونچی سب براتی رخصت ہوئے نوشاہ نے عروس کو محافہ سے اُتارا محل مین لاکر مسند پر بٹھایا دامن پر نماز پڑھی شب ہوئی حجلۂ عروسی تیار ہوا دولہا دولھن حجلۂ عروسی مین آئے وہان باہر بزم عشرت آراستہ تھی ناچ و رنگ ہو رہا تھا خلاصہ یہ کہ بعد شکوہ شکایت کے سہراب نے گوہر مراد حاصل کیا قفل طلسم کو توڑا حسرت و ارمان دونون کے بر آئے خوب لپٹ کر شب بھر سوئے بعد ایک مدت دراز کے یہ دن نصیب ہوا صبح ہوئی آفتاب عالمتاب بر آمد ہوا دونون حجلۂ عروسی کے باہر آئے ایک سرخ رو دوسرا شرمندہ المختصر چوتھی چالون سے فراغت ہوئی سہراب بہت شاد و بامراد خرم صاحبقران کو تہ دل سے دعائین دے رہے ہین بس سہراب دن بھر تو بزم عشرت مین رہتا ہے اور شب بھر اپنی معشوقہ کے پہلو مین چین سے بسر کرتا ہے یہانتک کہ زمانہ جشن ختم ہوا ایندہ رہوینُن صاحبقران نے خواجہ سے کہا کہ اے خواجہ زمانہ خوشی ختم ہوا مگر تمنے ایک دن بھی ہمکو نہ خوش کیا اپنا گانا سنا کر خواجہ نے جواب دیا کہ کیا آپ نے مجکو کوئی گویا تصور کیا ہے کہ مین بزم عشرت مین گاؤن مین کیا جانون یہ جو خواجہ نے کہا صاحبقران نے فرمایا کہ یہ امر نہین ہے بلکہ ہماری خوشی یہ ہے کہ تم بھی کچھ گاؤ یہ جو صاحبقران نے فرمایا پھر تو بادشاہ اور سب سردار خواجہ کے پیچھے پڑ گئے آخر مجبور ہو کر خواجہ نے ہفت پیوندی زنبیل سے نکالی اور سازندون کو حکم دیا کہ ساز ملاؤ اُنھون نے ساز ملایا خواجہ نے اُسکی قفلیان درست کرکے بھیر دین مین یہ غزل گائی چونکہ وقت صبح صادق تھا غزل

ناز و انداز جب آیا تو حیا بھی آئی
یون تو ہر روز لڑاتے تھے لبِ بام آنکھین
بار بالین پہ جب آیا تو قضا بھی آئی
شمع محفل مین جو آئی تو ہوا بھی آئی
آج پہلو مین جو بیٹھے تو حیا بھی آئی
شیشۂ دل کو جب آپ نے توڑا صاحب
حسن انسان مین جو آیا تو ادا بھی آئی
روح قالب مین جب آئی تو قضا بھی آئی
ہائے کسوقت مین ہوتی ہے مری دین جدا
یہ تو فرمایئے کا نون مین صدا بھی آئی

بس یہ غزل جو خواجہ نے بالحان داؤدی گائی سب کی سنکے یہ حالت ہوئی کہ سکتہ کی نوبت ہو گئی ہر ایک کی آنکھون سے آنسو گرنے لگے وجد مین آکر جھومنے لگے زہرۂ فلک وجد کرنے لگی مشتری فلک کو حیرت ہوئی سمان بندھ گیا طائر اپنے اپنے آشیانون سے اُڑکر بالاے قصر جھومنے لگے بس خواجہ نے جب یہ حالت دیکھی ختم کردی بڑے عرصے تک سماں بندھا رہا جب سب کو ہوش آیا سبنے خواجہ کی تعریف کی ہزارون روپیہ خواجہ کو دیئے چونکہ وقت صبح کا تھا اور نماز سحر کا وقت قریب تھا بس صاحبقران نے فرمایا کہ جلسہ برخاست ہوتا ہے سب نماز سحر سے فراغت کرکے اپنے اپنے مقام پر جاکر آرام پذیر ہون اب کل بادشاہ دربار فرمائین گے شکر ہے خداوند کریم کا کہ مین نے عقد سہراب سے فراغت پائی جو مین نے کہا تھا وہ میرے خدا نے پورا کر دیا مین اُس سے سرخ رو ہوا اور مین نے جشن خوشی بھی خوب برپا کیا اب فکر کرنا چاہیے اُس کام کے لیے کہ جسکے لیے مین ادھر آیا ہون اور سمندر کا حال نہ معلوم ہوا کہ وہ کدھر گیا ہے اُسکی بھی فکر لازم ہے ایسا نہو کہ وہ کچھ فساد برپا کرے یہ فرما کر صاحبقران اُٹھ کھڑے

صاحبقران نے فرمایا کہ کوئی خوف نہین ہی صرف اسکا خیال ہی کہ ایسا نہو کہ اُسکے پاس کچھ کفار جمع ہوجاتے ہین
اور وہ پھر چڑھائی کرکے فتنہ و فساد برپا کرے تو پھر از سر نو اُسکا تدارک کرنا پڑے بیکار کا طول ہو اور
عرصہ ہو خواجہ نے عرض کیا کہ اچھا مین آج ضرور اِسکی تدبیر کرونگا ہرکارے روانہ کرونگا بہت جلد
یہ حال دریافت کرکے خدمت عالی مین عرض کرتا ہون خواجہ و صاحبقران مین یہ تقریر ہو رہی تھی
راوی بیان کرتا ہی کہ وہ ہرکارے جو کہ بعد جانے سمندر شاہ طرف طلسم گنجورہ سلیمانی کے سب حال
دریافت کرکے اِدھر کو روانہ ہوئے تھے وہ آکر یہان پہونچے بیرون شہر اپنے لشکر کو فرو کش دیکھا
داخل لشکر ہوئے دریافت جو کیا تو معلوم ہوا کہ صاحبقران شہر مین تشریف فرما ہین بس یہ ہرکارے
شہر مین آئے اور تمام شہر کی سیر کرتے ہوئے در دولت پر پہونچے جرجیل بن عادی دربان دولت پر بمرتبہ
درگہ سالاری بیٹھے ہوئے تھے اُنکو سلام کیا اور عرض کیا کہ ہم خدمت صاحبقران مین جاتے ہین یہ
سنکر اُنھون نے کہا کہ تمھاری ممانعت کب تھی بس یہ ہرکارے داخل دربار دُربار ہوئے مجرا گاہ پر آکر
صاحبقران و بادشاہ کو مجرا کیا لب عبودیت سے زمین ادب کو بوسہ دیکر اس طور مدح و ثنا کرنے
لگے اور دعا دینے لگے

**نظم**

| | | | |
|---|---|---|---|
| گل امید تو دائم شگفته<br>تا صبح دمہ ہمدم ساغر باشی | الہی بخت تو بیدار بادا<br>بچشم دشمنانت خار بادا<br>تا تاج حیات بر سر خضر نہند | دیگر | ترا دولت ہمیشہ یار بادا<br>تا سر زند آفتاب سر دولت باشی<br>در خانہ اقبال سکندر باشی |

جہان پناہ خدیو بارگاہ کی عمر دراز ہو ترقی پر ستارۂ اوج و اقبال دوست شاد دشمن پائمال ہو یہ غلامان
سرکار فیض آثار ایک خبر تازہ عرض کیا چاہتے ہین خواجہ نے کہا کہ کیا خبر لائے ہو عرض کرو تم لوگ بڑے
عرصے مین حاضر ہوئے اُنھون نے عرض کیا کہ جب ہمنے سب حال تمام و کمال دریافت کر دیا تب اِدھر کا قصد
کیا اور راہ طے کرکے حاضر خدمت ہوئے یہ سنکے خواجہ نے صاحبقران سے عرض کیا کہ یہ وہی ہرکارے
ہین کہ جو کہ تعاقب مین سمندر نابکار کے گئے تھے جسکی خبر دریافت کرنے کیلیے حضور تاکید فرما رہے تھے
صاحبقران اُنکی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ ہان بیان کرو تب اُنھون نے یون بیان کیا کہ سمندر نابکار جو
غلامان سرکار ہاتھ سے شکست کھا کر بھاگا تو برابر کوہ و صحرا کو طے کرتا ہوا چلا گیا اس خوف سے کہ عقب
مین لشکر اسلام آتا ہی پانچ یا چھ کوس پر جاکر دم لیا کچھ سامان ہمراہ نہ تھا ساحرون نے سحر سے سامان
درست کیا خیمے وغیرہ سحر کے برپا کیے اُنھین سب اُترے چونکہ قریب دو لاکھ کے لشکر اُسکے ہمراہ
تھا سب مجروح تھے سب کے ٹانکے وغیرہ دیے گئے مرہم سحر کے پھاہے لگائے خلاصہ یہ کہ جب سب
بند و بست ہو چکا سمندر کی بھی زخم دوزی ہو چکی اب سمندر بیٹھا تخت کچھ شکایت کی اور رو پا کیا سردارون
نے قلعہ کا حال بیان کیا اور صدمہ ہوا خلاصہ یہ کہ جو لشکر اِدھر اُدھر بھاگ کر منتشر ہو گیا تھا اور جو لشکر
شہر سمندریہ سے بھاگا تھا اور جو اہل شہر اور ناموس سمندر سب اُس مقام پر آکر جمع ہوئے اور
سمندر نے وہان پانچ روز تک قیام کیا اتنے عرصہ مین سات لاکھ کا لشکر جمع ہو گیا جب یہ لوگ
جمع ہوئے اور سمندر کی تھکن و کسل بھی برطرف ہوئی اور زخم بھی کچھ مندمل ہوئے بس اُسنے سب کو
جمع کیا اور یہ تقریر کی ہرکارون نے وہ تقریر جو کہ سمندر نے اپنے اہل لشکر سے کی تھی اور مین اُسکو
اس کے قبل اُسکو تحریر کر چکا ہون مع اہل لشکر کے جواب کے روبرو صاحبقران کے
بیان کی اور عرض کیا کہ سمندر نے اُسدن کل اپنے لشکر کو تو طرف صحرائے نطاقیہ کے روانہ کیا اور
خود اُسی دن تختہائے سحر پر سوار ہوکر مع ناموس اور چند سردارون و کل عیارون کے طرف طلسم

گنجورہ سلیمانی کی طرف روانہ ہوا اِس خیال سے کہ یا تو گنجور شاہ کو آمادہ کرکے اور اُسکو اپنے ہمراہ لیکر بیرون طلسم آکر مادر زمان سرکار سے مقابلہ کرون اور آتش جنگ و پیکار کو افروختہ کرون اگر گنجور شاہ کمک کرنے سے انکار کرے تو وہان سے نہ طاق قریب ہی عرضی خدمت خداوند نہ طاق مین روانہ کرون اور کل حال اپنا تحریر کرون خداوند نہ طاق سے کمک طلب کرون وہ ضرور کمک کرینگے پس وہ لشکر ہمراہ لے کر آپکے دشمنون کو قتل کرے باقی خیریت ہی جب وہ اُدھر کو روانہ ہو گیا تب غلام یہ خبر لیکر اِدھر کو روانہ ہوئے کہ اِس خبر کو سمع اقدس تک پہونچا دین تاکہ جو تدارک حضور کو اُسکی بابت تجویز کرنا ہو وہ خداوند کرین یہ جوہرکارون نے عرض کیا صاحبقران نے سماعت فرما کر حکم دیا کہ اِنکو خلعت و انعام دیا جائے پس بموجب حکم وہ خلعت سے مخلع ہوئے اور انعام پا کر دعائین دیتے ہوئے مجرا کرکے بیرون دربار آئے صاحبقران نے اہل دربار کی طرف دیکھکر فرمایا کہ آپ لوگون نے سنا کہ جوہرکارون نے بیان کیا کہ سمندر نے کیا تدبیر کی ہی یہ میرے ہاتھ سے بچکر جاتا کہان ہی اگر اسنے طلسم گنجورہ سلیمانی مین جا کر پناہ لی ہی تو مین وہان بھی اِسکی سرکوبی کو پہونچتا ہون اور اُس طلسم کو فتح کرکے اُسکو قتل کرتا ہون مع گنجور شاہ کے اگر اُسنے اطاعت نہ کی اور دین اسلام قبول نہ کیا اور بعد فتح طلسم گنجورہ سلیمانی نہ طاق کا قصد کرونگا مین نہ طاق کی فتح کے لیے تو اسطرف آیا تھا یہ ملک راہ مین ملا اِسکو بھی خداوند کریم نے میرے ہاتھ سے اسلام آباد کرایا اُسکی مشیت مین یہ گذرا ہی کہ طلسم گنجورہ سلیمانی بھی فتح ہو جب تو اُسنے یہ تدبیر پیدا کی کہ سمندر شاہ کے دلمین یہ بات پیدا کی کہ وہ اُسی طرف بھاگ کر گیا اب جبتک مین سمندر شاہ کو قتل نہین کر لیتا اور طلسم گنجورہ کو نہین فتح کر لیتا ہون اور کسی طرف کا قصد نہ کرونگا جبتک سمندر شاہ کو تخت حکومت سے اُتار کر تختہ تابوت پر نہین سُجھاتا ہون مجکو چین نہ آئیگا بعد اِس مہم کے نہ طاق کا قصد کرونگا یہ فرما کر فرمایا کہ تم مین سے کوئی ایسا ہی کہ جو کہ راہ طلسم گنجورہ سلیمانی سے آگاہ ہو اور ہمکو اِس طلسم کیطرف راہ تبلا کر لیچلے یہ کلام جیسے ہی زبان سے نکلا کہ آفاق و اشفاق و کوکبہ و نوزالان و سہراب و ایوان و سوماق و الطاف جادو نے عرض کیا کہ ہم لوگ اِس راہ سے بخوبی واقف ہین کیونکہ اکثر سمندر شاہ ہم لوگون کو ہمراہ لیکر پاس گنجور شاہ کے گیا تھا اور ہم طریقہ طلسم سے بھی بخوبی آگاہ ہین ایوان نے عرض کیا کہ مین خود براے ملاقات گنجور شاہ اکثر گئی ہون صاحبقران نے پوچھا کہ اُس طلسم کی کیا حالت ہی کچھ بیان کرو اور یہ کیونکر ثابت ہوتا ہی کہ یہانسے طلسم شروع ہوا ہی اور یہ حد طلسم ہی ایوان نے کہا کہ مین حالات اندرون طلسم سے تو آگاہ نہین ہون کیونکہ جب گئی تھی سیدھی گنجور شاہ کے پاس پہونچی اور اُس سے ملکر دو ایک روز رہکر چلی آئی اکثر مین نے اُس سے اِس امر کی خواہش کی کہ مجکو سیر طلسم کرادو گنجور شاہ نے جواب دیا کہ ہمکو حکم نہین ہی ہم مجبور ہین کیونکہ ہمکو خداوند کیطرف سے ممانعت ہی کہ اگر کوئی ساحر بیرون طلسم سے تمھاری ملاقات کو آئے اور اِس امر کی خواہش کرے کہ ہمکو سیر طلسم کراؤ تو کبھی ایسی حرکت نہ کرنا خواہ تمھارا عزیز قریب ہو خواہ دوست صادق باشندگان بیرون طلسم کو سیر طلسم نہ کرانا چنانچہ اِس سبب سے کوئی حالات طلسم سے سوا باشندگان طلسم کے واقف نہین ہی مجپر کیا منحصر ہی سمندر شاہ جو کہ بہت بڑا دوست گنجور شاہ کا ہی اور مقرب بارگاہ خداوند تھا اُسکو بھی گنجور شاہ نے سیر طلسم نہین کرائی اکثر اُسنے بھی خواہش کی اُسنے یہی جواب دیا جو کہ مجکو دیا پس کوئی حالات طلسم سے واقف نہین ہی ہان جو جو اسطرف گئے ہین وہ واقف ہین ایک صحرا ہی بہت خوش و خرم اور زمین سبزہ زار اور درخت لالہ کے ہین اور ہزارون گلہاے سبز ہمیشہ بہار رہتی ہی کبھی خزان نہین ہوتی اُس صحرا کے بیچ بیچ مین ایک غار عظیم ہی اور اُس غار کے

ایک گنبد ہی کہ اُسکے کلس پر ایک آفتاب بنا ہوا ہی اُس آفتاب کی روشنی جہانتک پہونچتی ہی یہی معلوم ہوتا ہی کہ زمین طلائی ہی یہ عکس آفتاب کا اثر ہی اور یہی حد طلسم ہی اور غار اُس مقام پر ہی کہ جہان سے زمین طلائی شروع ہوئی ہی اور مثل کندن کے چمک رہی ہی یعنے غار کے اُسپار زمین طلائی ہی اور اُسی پار وہ گنبد ہی خداوندی بات ہی کہ شب کو وہ آفتاب ماہتاب ہو جاتا ہی اور چاند کا عکس جو زمین پر پڑتا ہی تو زمین نقرئی ہو جاتی ہی یہ حد طلسم ہی بس جو شخص یہ قصد کرتا ہی کہ ہم غار کے قریب جا کر اور غار کو جست کر کے پھاند جائین اور اُس گنبد کے حال سے آگاہ ہون یہ امر ضروری ہی کہ وہ غار عمیق تو بہت ہی کہ اُسکا کچھ حال نہین کھلتا ہی مگر چوڑا کم ہی ایسا چوڑا ہی کہ جسکا جی چاہے جست کر کے اُس پار چلا جائے کوئی مشکل نہین ہان عمق و طول کا پتہ نہین ہی اسپار غار کے لالہ کا چمن و گلاب کا ہی اور کچھ درخت کنارے غار کے اُس پار بھی ہین اسی سبب سے مین نے عرض کیا کہ بیچ بیچ صحرا مین غار ہی بس جہان کوئی اُس غار کے قریب پہونچا فوراً دو برقین اُس غار سے پیدا ہوئین اور چمک کر بلند ہوئین اور باہم لڑین اور کڑک کر اُس شخص پر گرین جو کہ غار کے قریب پہونچ چکا ہی اور اِس قصد مین ہی کہ جست کرے اُنکا گرنا تھا کہ اُسکے چار ٹکڑے ہوئے وہ برقین تو غار مین غائب ہو گئین اور اُسکی لاش کے ٹکڑے زمین پر لوٹنے لگے جب سرد ہو گئے اُسوقت ایک اژدر اُس لالہ کے درختون سے پیدا ہوا اُن ٹکڑون کو دم کشی کر کے نگل گیا پھر جا کر اُس چمن لالہ مین غائب ہو گیا اکثر تلاش کیا اُسکا پتہ نہ ملا بس یہ حد طلسم ہی اور اِس نشان سے ثابت ہوتا ہی کہ یہان سے طلسم شروع ہوا بس جو اِس حال سے واقف ہی وہ تو دھوکا نہین کھاتا ہی سرحد طلسم سے الگ فروکش ہوتا ہی اور جو واقف نہین ہی اور اُسکی قضا آئی ہی وہ دھوکا کھاتا ہی ہزارون آدمی اِسی طور سے ہلاک ہوئے بس مین تو عرض نہین کر سکتی ہون کہ آپ اُدھر کا قصد نہ کرین کیونکہ آپ لوگ اپنے قول کے پورے ہوتے ہین جو زبان سے کہتے ہین وہی کرتے ہین مگر یہ عرض ضرور کرونگی کہ اُدھر جانا بیکار ہی اور اُس طلسم کا فتح ہونا بہت دشوار ہی بس سمندر شاہ کو جانے دیجیے اُسکو لعنت فرمایئے جس حال مین ہو رہنے دیجیے اور آپ دوسرے کام کی طرف متوجہ ہوجیے کیون اپنے کو زحمت مین مبتلا فرمایئے آیندہ حضور کو اختیار ہی جو حق خیر خواہی کا تھا وہ کنیز نے عرض کر دیا اور اِس حال کو بھی عرض کیا کہ یہ حالت ہی سرحد طلسم کی یہ صاحبقران نے سماعت فرما کر ایوان سے فرمایا کہ یہ امر تو غیر ممکن ہی کہ مین سمندر شاہ کی طرف سے دست بردار ہون بدون اُسکے قتل کیے مجھکو چین نہین پڑتا ہی تو نام میرا ابو ربیع الملک نہین جو مین نے اندر طلسم کے گھس کر سمندر شاہ کو نہ قتل کیا اور اِس طلسم کو نہ فتح کیا میرا خدا میرا مالک ہی وہ اِس مشکل کو اِسطور سے آسان کرتا ہی کہ کچھ نہین معلوم ہوتا ہی وہ اِن برقون کے دفع ہونے کی اور طلسم کی فتح ہونے کی کوئی نہ کوئی تدبیر کر دیگا اگر میرے مقدر مین اِس طلسم کا فتح کرنا مقدر ہی اور مین اِس طلسم کا فاتح ہون اگر یہ امر نہین ہی تو جا کر اُس طلسم مین مین اسیر ہو جاؤنگا جو فاتح ہوگا وہ آکر فتح کریگا مجکو رہا کریگا یہ اب غیر ممکن اور امکان سے باہر ہی کہ مین اُدھر نہ جاؤن یا اُسکے فتح کرنے کی تدبیر نہ کرون اسمین جو کچھ ہو اے ایوان مرد کو لازم ہی کہ کبھی ہمت نہ ہارے ہر کام مشکل و اہم کو یہ خیال کرے کہ اُسکا آسان کرنیوالا وہی خداوند کریم ہی کہ جسنے اِسکو مشکل کیا ہی اور کسی بلا مین بدحواس نہو اور صبر کرے اور یہ خیال کر لے کہ جسنے یہ بلا ہم پر نازل کی ہی وہی ہمکو اِس بلا سے نجات بھی دیگا اور اِس مصرعے پر ہمیشہ عمل کرے مصرعہ ہر سر اولاد آدم ہر چہ آید بگذرد بس اگر ہر بلا مین جبکہ نازل ہو یہ خیال کرے صبر کرے کہ خداوند کریم نجات دینے والا ہی یا ہر اہم و مشکل مین یہ خیال کرے قدم رکھے کہ وہ آسان کرنیوالا ہی تو اِسطور سے

اُس بلا سے نجات ملتی ہو اور اِس آسانی سے وہ امر مشکل آسان ہوتا ہو کہ دیکھنے والون کو حیرت ہو جاتی ہو
تم سب کے روبرو کل ہی کا ذکر ہے کہ کسکو اِس امر کا یقین تھا کہ سمندر شاہ شکست کھائیگا ہر ایک یہی
کہتا تھا کہ برسون لگینگے خیال تو کرو کہ کیونکہ یہ امر آسان ہو گیا اور اِسطور سے کہ بلا درد سر شہر و قلعہ بھی
ہاتھ آ گیا بس یہ اُسی کی عنایت اور مہربانی تھی ورنہ میری کیا لیاقت تھی اور میرے لشکر کی کیا حقیقت
تھی کہ اِسطور سے فتح ہو جاتی بس اِسی طور سے وہ فتح بھی کرا دیگا اُسکے نزدیک کوئی امر دشوار نہین ہی
بس اُسکی ذات پر نگاہ رکھنا اچھا ہوتا ہو تم لوگ دیکھ لینا کہ کیونکر اُسکے فتح ہونے کے سامان غیب سے
پیدا ہوتے ہین کہ حیرت ہو جاسئے یہ جو صاحبقران نے فرمایا سب اہل دربار نے عرض کیا کہ بجا
ارشاد ہوا ہم لوگ آپ کے ہمراہ ہین آپ کے قدمون سے جدا نہونگے جہان آپ تشریف لیجاینگے
ہم بھی خدمت مین حاضر رہینگے راوی کہتا ہو کہ یہین حال آفاق و اشفاق وغیرہ نے صاحبقران
سے عرض کیا تھا اور ایوان کے قول کی تصدیق کی صاحبقران نے ایوان سے کہا کہ بھلا یہ تو بتلاو
کہ جب اُس غار کے پاس کوئی نہین جا سکتا ہی اگر جاتا ہو تو برقون سے ہلاک ہوتا ہو پھر تم کیونکر جاتی
تھین اور سمندر کیونکر گیا ہوگا ایوان نے عرض کیا کہ اِس امر کو بھی عرض کرتی ہون کہ یہ امر جو آپ نے
دریافت فرمایا اِسکی تفصیل یہ ہو کہ سمندر کو تو بادشاہ نہ طاق سینہ ایوان تاجدار جو کہ خداوند ان سبکا
ہو اجازت ہو کہ جب تمھارا جی چاہے طلسم گنجور سلیمانی مین جاؤ اور گنجور شاہ سے ملاقات کرو اور ملو مگر بغیر اجازت
طلسم کے اندر اجازت نہین ہو اور ایک پروانہ معافی کا ایوان تاجدار کی طرف سے سمندر کے پاس ہی
کہ جسکے ذریعہ سے کوئی اُسکو مانع نہین ہوتا ہو اور برقون کے دفع کرنے کے لیے ایک اسم ایوان
کی طرف سے اُسکو تعلیم ہوا ہی کہ وہ اُس اسم کو پڑھکر برقون کو دفع کرتا ہی بس طریقہ یہ ہو کہ جب قریب
غار پہونچے اور برقین غار سے نکلکر بلند ہوئین سمندر شاہ نے وہ اسم پڑھا وہ برقین بالاے آسمان
قائم ہو گئین اور ایک دروازہ درمیان اُن برجون کے پیدا ہوا آواز آئی کہ کون آیا ہو بس مین ہوئی
خواہ سمندر کہا کہ ہم ہین سمندر یا ایوان آواز آئی کہ اجازت کا پروانہ ہو کہا کہ ہان بس دروازہ
کھل گیا جسقدر لوگون کو لیکر جانا ہوا اُنکو ہمراہ لیکر اندر دروازے کے داخل ہوئے اِدھر
دروازے سے باہر قدم نکالا اور دروازے کے اُس پار ہوئے دروازہ غائب ہو گیا اب حال
نہین معلوم کہ وہ برقین اُسی طور سے قائم رہین یا گر پڑین اُس غار مین اب جو دیکھا تو سواے میدان
کے اور کچھ نہین ہر چند قدم چلے کہ ایک باغ کا دروازہ نمودار ہوا اُس باغ مین گئے اُسمین ایک
بارہ دری تھی اُس بارہ دری مین ایک ساحر رہتا ہی کہ نام اُسکا عشاق جادو ہو وہ دربان طلسم اور
منشی طلسم ہی وہ دن رات بیٹھا ہوا لکھا کرتا ہی بارہ دری کے بیچ کے در مین بیٹھا ہوا اور جو ساحر اُسکے
ملازم ہین وہ اُسکے گرد و پیش بیٹھے رہتے ہین ایک میز اُسکے روبرو لگی ہوئی ہی اور ایک گھنٹہ چھت
مین لٹکا ہوا ہی اِدھر کسی نے باغ مین قدم رکھا وہ گھنٹہ خود بخود بجا اُسنے سر اُٹھا کر دیکھا کہ ایک طائر
سبز رنگ پیدا ہوا اُسنے کہا کہ فلان شخص داخل طلسم ہوا ہی وہ آتا ہو مگر اُسکے پاس پروانہ اجازت کا ہی
یہ کہکر وہ طائر زمین پر گرا اور جل گیا اب جو طلسم مین داخل ہوا ہی خواہ مین ہوئی خواہ سمندر وہ اُس
باغ کو طی کرکے عشاق کے روبرو گئے عشاق نے دیکھکر کہا کہ آپ ٹھہر جایئے مین بادشاہ کو آگاہ
کر دون کہ فلان شخص آپکی ملاقات کے لیے آتے ہین اِتنے آدمیون سے بس اُسنے اُسوقت جسقدر
آدمی ہمراہ ہوئے اُن سب کے نام ایک پرچہ کاغذ پر تحریر کرکے اُسپر جو سحر کیا کہ وہ پرچہ خود بخود

۱۰

منبر پر سے غائب ہو گیا بعد تھوڑے عرصہ کے نظر آیا بس اگر امین یہ حکم ہوا کہ جسقدر آدمی اُسکے ہمراہ ہین اُنکو مع اُن سب کے بھیجد و تو اُسنے سحر کیا کہ ہوا چلی اور غبار بلند ہوا بسبب ہوا اور غبار کے سب کی آنکھین بند ہو گئین بعد تھوڑے عرصہ کے جب یہ معلوم ہوا کہ نہ اب ہوا ہی نہ غبار آنکھین جو کھولین تو اپنے کو دربار گنجور شاہ مین پایا جبتک جی چاہا رہے جب رخصت ہوئے اُسی طور سے ہوا چلی اور غبار اُٹھا آنکھین بند ہو گئین پھر جو آنکھین کھولین تو اپنے کو بیرون طلسم پایا اب اُس باغ مین نہین آتے ہین جاتے وقت تو باغ مین جاتے ہین آتے وقت تخطا مستقیم بیرون طلسم آجاتے ہین آنے کا راستہ نہین معلوم ہوتا ہی کہ کیونکر آسکے اگر یہ حکم ہوا اور یہ حکم ہوا جو آیا ہی اُسکے ہمراہ پچاس آدمی ہین تیس آدمیون سے روانہ کرو اور بیس کو اپنے پاس رہنے دو اُنکا یہان کام نہین ہی تو حضور وہی تیس آدمی جائین گے بیس اُسی مقام پر رہجائین گے جب وہ شخص وہان سے رخصت ہو کر بیرون طلسم اُسی غبار کے ذریعہ سے آئیگا تو اُنکو بھی بیرون طلسم پائیگا بس یہ طریقہ ہی کہ جسقدر لوگون کی اجازت وہان سے آتی ہی اُسیقدر جانے پاتے ہین باقی اُس باغ مین رہجاتے ہین یہ طریقہ ہی طلسم مین جانیکا اور اگر آپ ارشاد کرین کہ تجکو کیونکر معلوم ہوا اِس کا جواب یہ ہی کہ ایک دن مین وہان موجود تھی یعنے مشتاق کے روبرو مین اُسوقت پہونچی تھی کہ سمندر شاہ بھی آیا میرے بعد بس یہ سب واقعہ مین نے دیکھا جو کہ عرض کیا بس سمندر شاہ کو تو ایوان تاجدار کی طرف سے اجازت ہر اور پروانہ بھی اور اسم تعلیم ہوا ہی اور مجکو خود گنجور شاہ کیطرف سے اجازت تھی اور خود گنجور شاہ نے پروانہ دیا تھا اور اسم تعلیم کیا تھا مگر خداوند ایوان تاجدار سے اجازت لے لی تھی اِسکا سبب یہ ہی کہ میرے اور گنجور شاہ کے قرابت ہی وہ میرا ماموں زاد بھائی ہی قرابت قریبہ ہی بسبب برادری کے مین جاتی تھی اور مجکو اجازت ملی تھی اِس امر کا بھی لحاظ رہے کہ جو کوئی ساحر بیرون طلسم کا طلسم مین جاتا ہی وہ سحر بھول جاتا ہی پھر اُسکو اندرون طلسم سحر یاد نہین آتا ہی بس جب مین گئی سحر فراموش ہو گیا اِسیطور سے سمندر شاہ کو بھی فراموش ہو جاتا تھا دوسرا امر یہ ہی کہ جسکو اجازت و پروانہ ایوان تاجدار کی طرف سے ملا ہی وہ جبتک ایوان نہ لے یا اُسکو منع نہ کرے اُسوقت تک وہ جا سکتا ہی اگر گنجور شاہ اجازت بھی نہ دے مگر وہ جا سکتا ہی کیونکہ اُسکو ایوان کی طرف سے اجازت ہی ہان اگر ایوان وہ پروانہ لے لے اور وہ اسم اُسکے صفحۂ دل پر سے محو کر لے تو پھر وہ نہین جا سکتا ہی جیسے کہ سمندر شاہ کی اِسکو کوئی ضرورت تھی کہ یہ گنجور شاہ کے منع کرنے سے نہ جالے کہ برابر چلا جائیگا ہان مجکو اگر گنجور شاہ منع کردے تو ہم نہین جا سکتے ہین جیسے ہمپر گذری کہ ہمکو گنجور شاہ نے منع کر دیا پروانہ لے لیا اسم جو کہ تعلیم کیا تھا وہ فراموش ہو گیا ایک حرف بھی یاد نہین یا دہی اب مین نہین جا سکتی ہون مجبور کیا منحصر ہی جسقدر دوست و عزیز گنجور شاہ کے بیرون طلسم رہتے تھے اور گنجور شاہ کی اجازت سے جاتے تھے اُن سب کو گنجور شاہ نے منع کر دیا ہی اُن سب کی حالت ہی تفصیل اُسکی یہ ہی کہ جس زمانہ مین حضور سمندر یہ پر لشکر لیکر آئے تھے اور کئی مقابلے ہوئے تھے اور میرے بھائی عشاق نہ طاقی نے آکر آپ سے مقابلہ کیا مین اُس زمانہ مین طلسم مین گنجور شاہ کے پاس تھی کہ اِن واقعات کی خبر پہونچی کہ عشاق نہ طاقی مارے گئے یہ سنکے مجکو بڑا صدمہ ہوا جب یہ حال گنجور شاہ کو معلوم ہوا کہ خدا پرست سمندر یہ تک آگئے اُسنے اُسیوقت منشی دربار کو بلا کر حکم دیا

کہ جسقدر میرے دوست و عزیز بیرون طلسم رہتے ہین اور میری اجازت سے طلسم مین آئے ہین اُن سبکے نام دفتر سے کاٹ دو اور مشتاق جادو کو اس امر سے آگاہ کردو کہ اب کوئی نہ آنے پائے اب راہ نہ کھولنا اُس شخص کے لیے کہ جو کہ میری اجازت سے آتے ہین اُس شخص سے مجبور ہون کہ جسکو خداوند کی طرف سے اجازت ہی مین اُسکو منع نہین کرسکتا ہون یہ میرے سامنے کا واقعہ ہی کہ یہ کہکر گنجور شاہ نے ایک دستک دی کہ جسقدر مین نے اپنے دوستون اور عزیزون کو یہان سے آنیکے پروانے دیے ہین سب اُنکے پاس سے میرے پاس آجائین یہ دستک دینا تھا اور تھوڑا عرصہ نہ گذرا تھا کہ مین نے دیکھا کہ سب پروانے خود بخود گنجور شاہ کے پاس آ گئے اُن لوگون کے پاس سے جو کہ بیرون طلسم تھے اور مین تو وہان موجود تھی مگر میرے پاس کا بھی پروانہ خود بخود پہونچگیا تھا مین نے نہین دیا تھا بلکہ جب سب پروانے آ گئے تو مین اس خیال سے کہ دیکھون کہ میرے پاس پروانہ ہی کیونکہ گنجور شاہ مجھسے بھی ضرور طلب کریگا یا گنجور شاہ پاس پہونچگیا اب جو دیکھا تو نہ پایا مین حیران ہوئی مجکو جو حیران گنجور شاہ نے دیکھا کہا کہ بہن تم پریشان نہو وہ پروانہ میرے پاس ہی یہ کہکہ مجکو دکھایا مین نے کہا کہ تمھارے پاس کیونکر پہونچا کیونکہ میرے پاس تھا مین نے تمکو دیا نہین کہا کہ جسکو مین نے حکم دیا تھا کہ سب پروانے لیلو اُسنے تمھارے پاس سے بھی لیلیا مین نے کہا کہ اسکا کیا سبب ہی کہ تمنے اسکی آمد و رفت بند کی گنجور شاہ نے کہا کہ ٹھہر جاؤ مین تمسے کہتا ہون یہ کہکر اپنے روبرو اُن پروانون سے نام پڑھ پڑھکر منشی کو سنائے اور سبکے نام دفتر سے کٹوا دیے اُسکے بعد پھر دستک دی کہ جن جنکو ہمنے اسم تعلیم کیا ہی کہ جسکے پڑھنے سے بر زمین ہوا پر قائم ہو جاتی ہین اور دروازہ ظاہر ہوتا ہی اُسکے صفحۂ قلب پر سے وہ اسم محو کرادو اور اُنکو آگاہ کردو کہ اب وہ طلسم مین آنیکا قصد نہ کرین ورنہ اُن پر قوت سے ہلاک ہونگے اُنکو اختیار ہی ہمنے آگاہ کردیا حضور مین وہان بیٹھی ہوئی تھی کہ یہ معلوم ہوا کہ جیسے کوئی میرے کان مین کہ رہا ہی کہ اے ملکہ ایوان نطاقی اب جو تم یہان سے جانا تو اب طلسم مین نہ آنا تمھارے پاس سے پروانہ بھی لے لیا گیا اور اسم جو کہ تعلیم ہوا تھا وہ بھی محو کرلیا گیا اگر آؤ گی تو ہلاک ہوگی یہ جو صدا میرے کان مین آئی مین نے اِدھر اُدھر دیکھا کہ یہ کون ہی کوئی نظر نہ آیا اب جو اُس اسم کو اپنے دل مین پڑھنے کا قصد کیا تو بالکل یاد نہ تھا ایک حرف تک قبل اِس صدا کے آنے کے یاد تھا مجکو اور حیرت ہوئی ابھی مین نے کچھ کہا نہ تھا کہ صدا آئی کہ سب کے دلون سے وہ اسم محو کرلیا گیا سب کو اِس حال سے آگاہ کردیا گیا اُنھون نے کہا کہ اب ہم آنے کا قصد نہ کرین گے کیا ہمکو اپنی جان دوبھر ہی وہ اسم اب کسی کو یاد نہین ہی گنجور شاہ نے کہا کہ اچھا یہ کہکر اُس منشی کو بھی رخصت کیا اب میری طرف مخاطب ہوکر کہا کہ اے ہمشیرہ عزیزہ کیونکہ مین اُس سے چھوٹی ہون مین تمکو آگاہ کرتا ہون کہ مین نے تمسے پروانہ بھی لے لیا اور وہ اسم بھی تمکو میرے حکم سے فراموش ہوگیا بس اب تم نہ آنا اور مین نے تمھارا نام بھی تمھارے روبرو دفتر سے کٹوا دیا تم کیا منحصر ہی سب اپنے عزیزون اور دوستون کے نام کٹوا دیے اِسکا سبب یہ ہی کہ خداپرست لشکر لیکر سمندر ریہ پر گئے ہین دریاے سبزرنگ تک مٹگیا اب سمندر شاہ سے مقابلے ہو رہے ہین چنانچہ اُسکے ہاتھ سے بھائی صاحب یعنے عشاق نطاقی مارے گئے ہین بس مجکو یہ خوف ہوا کہ ایسا نہو کہ وہ خداپرست اِدھر بھی آئین اور اُس لشکر مین عیار بہت ہین اور سب بلا کے ہین مگر ایک عیار ہی جو کہ خواجہ ثالث کے نام سے مشہور ہی دراصل عمرو ثالث

ہی بہت زبردست عیار ہی ایسا نہو کہ کسی کے ساتھ میرے دوست یا عزیز کے داخل طلسم ہو اور
اِس طلسم مین بھی ہنگامہ ڈالے اور کوئی صورت خرابی کی نکلے تو اُسوقت بڑی دقت ہوگی اور
بڑی زحمت ہو بس اب جبتک اہل اسلام یہان سے جا نہین لیتے ہین اُسوقت تک مین تم مین سے
کسی کو نہ آنے دونگا بعد تصفیہ اہل اسلام کے پھر شوق سے آنا مین اجازت دیدونگا مین یہ چاہتا ہون
کہ نہ میرے سر کوئی بدنامی آئی نہ میرے عزیزون و دوستون کے سر اور نہ یہ کہا جائے کہ فلان دوست
یا فلان عزیز گنجور رشاد کا آیا تھا اُسکے ہمراہ پوشیدہ ہوکر عیار لشکر اسلام کا آیا اِس سبب سے یہ خرابی
طلسم مین واقع ہوئی بس اِس الزام سے بچنے کے لیے مین نے یہ تدبیر کی جب گنجور رشاد یہ کہہ چکا
اُسوقت مین نے کہا کہ اب سمندر رشاد بھی نہین آئیگا جبتک اُسکو تم اجازت نہ دوگے کہا کہ وہ بہن
سمندر رشاد آسکتا ہی کیونکہ اُسکو اجازت خداوند کیطرف سے ہی اور اُسکے پاس پروانہ خداوندی سرکار کا
ہی اُسکو اسم خداوند کیطرف سے تعلیم ہوا ہی اُسکو میری قدرت نہین ہی کہ مین منع کرسکون یا پروانہ لیلون
یا اسم فراموش کرادون یہ سنکے مین خاموش ہورہی بعد تھوڑے عرصہ کے مین نے کہا کہ مجکو رخصت
کردو کہ اب جاؤنگی گنجور رشاد نے کہا کہ اچھا یہ کہنا تھا کہ اُسی طور سے ہوا چلی اور غبار بلند ہوا اب
جو میری آنکھ کھلی تو مین بیرون طلسم تھی یہان آکر بھی اُس اسم کو یاد کیا تو فراموش تھا یہ واقعہ ہی جو کہ
مین نے عرض کیا اور یہ حالت ہی طلسم کی اور یہ صورت تھی وہان جانے کی اب مین جا نہین سکتی ہون
سمندر رشاد جو گیا ہی تو اُسکو تو اجازت تھی وہ اِس سبب سے گیا یہ جو ایوان نے کہا اور سب
ساحرون نے جو جو گئے تھے سب نے ایوان کے قول کی تصدیق کی بس یہ تقریر صاحبقران
نے سماعت فرماکر فرمایا کہ انشاء اللہ تعالی ہم وہان جاکر کوئی نہ کوئی صورت طلسم کے اندر جانے کی
پیدا کرینگے اور اُس طلسم کو فتح کرینگے یہ فرماکر جزیل بن عادی کو طلب کیا اور فرمایا کہ ہمارا
پیشخیمہ لیکر طرف طلسم گنجورۂ سلیمانی کے روانہ ہو ہم بھی عقب سے آتے ہین مع کل لشکر کے یہ فرماکر
حکم دیا کہ ایک کاسۂ شربت اور ایک بیڑا پان کا اور سپر و شمشیر حاضر کیجائے بس بموجب حکم یہ سب
اشیاء ایک چوکی پر رکھکر حاضر کی گئین صاحبقران نے سب ساحرون کیطرف دیکھکر فرمایا کہ مین
ایک ایسا ساحر چاہتا ہون کہ جو راہ سے طلسم گنجورہ کے واقف ہو اور میرے ہراول لشکر کو حد
طلسم تک پہونچادے یہ کلام صاحبقران کا تمام نہوا تھا کہ سہراب جادو اپنے دنگل پر سے اُٹھ کھڑا
ہوا اور اُسنے وہ کاسۂ شربت پی لیا اور بیڑا اُٹھا لیا اور خلعت پہن لیا اور صاحبقران کی خدمت مین
آکر ہاتھ جوڑکر عرض کیا کہ یہ غلام جزیل کے ہمراہ جائیگا اور حد طلسم پر پہونچکر مقام معقول دیکھکر کہ جہان
کل لشکر حضور کا فروکش ہو جائے خیمے وغیرہ برپا کرائیگا کیونکہ جب سے مین نے حضور کی غلامی اختیار
کی اور حضور نے اِس ہمت کو خلعت فرمائی مین نے ہی ہراولی کی اور جزیل کے ہمراہ رہا اور یہ
خدمت بجالایا اب بھی یہی غلام بجالائیگا صاحبقران نے فرمایا کہ بھئی تم یہان رہو سمندر یہ کا بندوبست
کرو اگر تم چلوگے تو تمھاری زوجہ بھی یہان نہ رہینگی وہ بھی چلنے کا قصد کرینگی سہراب نے عرض
کیا کہ غلام تو کسی طور سے نہین رہ سکتا ہی اور حضور کے قدم اقدس کو چھوڑ سکتا ہی رہی وہ کنیز چاہے
ابھی جائے چاہے آپکے ہمراہ رہے صاحبقران یہ سنکے خاموش ہو رہے فرمایا کہ اچھا بندوبست کرو
تمھارے ہمراہ ملکہ عزالان و سوماق کو بھی کیے دیتا ہون سہراب نے کہا کہ یہ غلام کافی ہی انکی کوئی
ضرورت نہین ہی یون حضور کو اختیار ہی صاحبقران نے فرمایا کہ نہین ہماری یہی مرضی ہی ہمنے

عرض کیا جو مرضی مولا از ہمہ اولیٰ صاحبقران نے غزالان وسوماق سے فرمایا کہ تم دونون صاحب
بھی اپنا سامان کرو اُنھون نے عرض کیا بہت خوب جزیل سے فرمایا کہ کل پیش خیمہ لیکر روانہ ہو جانا
اب کوئی اجازت کی ضرورت نہین ہی جب یہ حکم صاحبقران دے چکے اور جزیل رخصت ہوکر باہر
چلا آیا اور سہراب اپنے مقام پر جاکر بیٹھا اُسوقت ملکہ نسیم جادو اپنے مقام پر سے اُٹھی اور عرض
کیا کہ اُسوقت کنیز نے گذارش کیا تھا کہ یہ منصب اور کسی کو مرحمت فرمائیے مین ہمراہ چلونگی قدم مبارک
سے جدا نہونگی ارشاد ہوا تھا کہ ابھی تو تو اس امر کو قبول کر اور ہمارے کہنے پر عمل کر جب ہم جائینگے
تو دیکھا جائیگا لہذا وہ وقت آگیا یہ کنیز ہمراہ چلیگی اُس اقرار کو حضور کے کچھ عرصہ نہین ہوا ہی آج ہی کا ذکر ہی
اگر یہ خیال ہو کہ سہراب جادو جو کہ میرا شوہر ہی وہ ہمراہ حضور جاتا ہی اس سبب سے یہ کنیز اصرار
کرتی ہی تو یہ امر نہین ہی اگر وہ نہ بھی جاتا تو بھی یہ کنیز آپ کے قدمون کو نہ چھوڑتی ضرور ہمراہ چلتی
یہ جو ملکہ نسیم نے عرض کیا اور بہت اصرار کیا صاحبقران نے فرمایا اچھا تم بھی اپنے شوہر کے
ہمراہ جاؤ یہان ہم تمھاری طرف سے کسی کو بادشاہ مقرر کر دینگے نسیم نے جھک کر مجرا کیا
اُسکے بعد صاحبقران نے آفاق شاہ و اشفاق شاہ و مہتاب شاہ و صنوبر شاہ و کوکبہ
وغیرہ سے جو جو کہ کنارے دریائے سبز رنگ سے لیکر سمندریہ تک شریک ہوئے تھے
بعد فتح سمندریہ جو جو ایمان لائے تھے ساحر و غیر ساحر و سردار و بادشاہ اُن سب سے
صاحبقران نے فرمایا کہ آپ لوگ بھی اپنا لشکر لیکر اپنے اپنے ملک کی طرف تشریف
لیجائین اور اپنے اپنے ملک کا بندوبست کرین مین طرف طلسم کے جاتا ہون اُن سب نے
یک زبان ہوکر عرض کیا کہ ہم لوگون نے جو آپکی اطاعت اختیار کی اور دین اسلام قبول کیا
اسلیے نہین قبول کیا ہی کہ آپ کے قدمون کو ترک کرکے اپنے اپنے مقام پر جاکر مقیم ہون
بلکہ اسلیے اختیار کیا ہی کہ آپکی ہمراہی مین راہ خدا مین جہاد کرین اعداے دین سے مقابلہ کرین
اگر قتل ہون تو شہید راہ خدا کا خطاب پائین اور اپنے گناہان ماضیہ سے نجات پائین زاد
آخرت بہم کرین اگر نہ قتل ہون تو فرد مجاہدان دیندار مین نام لکھے جائین بس ہم لوگ کسی صورت
سے قدم اقدس سے جدائی نہ اختیار کرینگے ہم بھی آپ کے ہمراہ ہین جان نثاری کو موجود
ہین اور ہم کیونکر گوارا کرین کہ آپکو ایسے مقام سخت و صعب پر مع عزیزون و اقارب کے
جانے دین اور خود در خدمت نہ چلین ہم لوگون سے یہ امید نہ رکھیے ہم لوگ وہ ہین کہ جہان
آپکا خدانخواستہ پسینہ گرے وہان ہم اپنا خون گرائین اور اپنی جانین آپ سے عزیز نہ کرین یہ جو
اُن سب نے عرض کیا صاحبقران نے فرمایا کہ آپ لوگون سے مجکو اس سے زیادہ امید ہی
اور آپ لوگ ضرور خیر خواہ ہین مگر مین نے اس سبب سے یہ امر کہا کہ آپ لوگ جاکر اپنے اپنے
ملک کی رعایا کو مسلمان کیجیے اور ملک کا بندوبست فرمائیے اُنھون نے عرض کیا کہ جب آپ مہم طلسم
گنجورد سلیمانی و نہ طاق سے فراغت فرمائیے گا اُسوقت ہم آپ سے رخصت ہوکر اپنے
ملکون کو جائینگے اور وہان کا بندوبست کرینگے ابھی ہماری طرف سے ہمارے وزیر وہان
موجود ہین اور سب بندوبست پورے طور سے کر رہے ہین بس صاحبقران نے فرمایا کہ اچھا بہ نیت
سفر فرمائیے یہ فرماکر مشتری و تہمتن و مہر اسا جادو سے فرمایا کہ آپ لوگ اپنے ملکون کو جائین کیونکہ یہان کی مہم تمام
ہوگئی آپ لوگون نے خوب عین وقت پر اگر کمک کی اُنھون نے عرض کیا کہ ہم لوگ قدم نہ چھوڑینگے جبتک کہ نہ طاق کی مہم تمام

فراغ نہین ہو لیتا ہی اور اُسکو آپ فتح نہین فرما لیتے ہین ہم لوگ اپنا کامل بند و بست کر کے آئے ہین جب یہ جواب اِن سب نے دیا صاحبقران نے فرمایا کہ خیر یہ فرما کر سب اہل دربار و سرداروں و عزیزوں سے فرمایا کہ آپ لوگ بند و بست سفر کرین خواجہ سے فرمایا کہ خواجہ تم لشکر مین منادی کرا دو کہ اہل لشکر اسباب سفر سے تیار رہون اور آمادۂ سفر ہون خواجہ نے عرض کیا بہت خوب اب جناب صاحبقران نے خواجہ حشّام کیطرف دیکھکر فرمایا کہ آپ زائچہ کرین کہ مین کسدن یہانسے طرف طلسم کے کوچ کرون مع کل لشکر و بادشاہ اسلام کے پس خواجہ نے اُسوقت زائچہ کر کے عرض کیا کہ پرسون بروز شنبہ کہ یہ دن برائے سفر نیک ہی اور تاریخ بھی اچھی ہے بوقت صبح یہان سے حضور بدولت و اقبال با جاہ و جلال طرف طلسم کے بحذم و حشم کوچ فرمائین تو بہتر ہوگا صاحبقران نے فرمایا کہ بہت بہتر یہ فرما کر خواجہ سے فرمایا کہ کل لشکر کو آگاہ کر دو کہ وہ پرسون بوقت سحر تیار رہین اور آمادۂ سفر رہین ہم پرسون بموجب احکام خواجہ حشّام یہانسے کوچ کرینگے اور یہی کلمہ صاحبقران نے سب سردارونسے بھی فرمایا اور جنزیل سے فرمایا کہ تم کل پیش خیمہ لیکر روانہ ہونا راوی بیان کرتا ہی یہ حکم دے کر صاحبقران نے ایک شخص کو کہ وہ بہت کبیر السن تھا اور رئیسان سمندریہ مین بہت معزز تھا بلکہ قرابت دار سمندر شاہ تھا اپنے روبرو طلب کر کے حکم دیا کہ تم یہان بہ نیابت ملکہ نسیم جادو حکومت کرو مگر عدل و انصاف اپنا شیوہ رکھنا رعایا پروری کرنا کسی مظلوم پر کسی ظالم کو ظلم نہ کرنے دینا رعایا شاد رہے ملک آباد رہے اُسنے عرض کیا کہ گو یہ حقیر اس کام کے قابل نہین ہی مگر فرمان حضور سے سرتابی نہین کر سکتا ہون عتاب سرکار سے ڈرتا ہون اُس پیر مرد کو جسکا نام منظوم جادو تھا صاحبقران نے سمندریہ کا حاکم مقرر فرمایا اور اُسکے فرزند انتظام جادو کو اُسکا وزیر کیا اِن دونون نے یہ بات بسر و چشم قبول کی یہ سعادت حصول کی صاحبقران نے اُسیدن منظوم کو تخت حکومت پر بجائے ملکہ نسیم کے اُٹھایا اور جو لشکر اور سردار کہ سمندریہ مین برائے حفاظت چھوڑے گئے تھے اُنکو اُسکی اطاعت کرنیکو حکم فرمایا اور اہل شہر کو بھی بہت کچھ پند و نصیحت فرمائی جب اِن سب کامون سے صاحبقران کو فراغ حاصل ہوا پس بادشاہ نے دربار برخاست کیا سب اپنے اپنے مقام پر آئے راوی بیان کرتا ہی کہ جو بادشاہ و سردار و ساحر و غیر ساحر شریک صاحبقران ہوے یعنے وہ لوگ جو کہ اسیر ہوئے تھے جبکہ دربار اُنکا سمجھا گیا اور اُنھون نے اطاعت کی جو لوگ اہل لشکر سے اُنکے ہمراہ تھے وہ تو اُسوقت مسلمان ہوے تھے اور جو کہ اُنکے لشکر کے لوگ کوہ صحرا مین اِس خیال سے قیام پذیر ہوے تھے کہ دیکھین ہمارے سردار و بادشاہ کے ساتھ صاحبقران کسطور سے پیش آتے ہین اور وہ لوگ صاحبقران کی اطاعت کرتے ہین یا نہین اگر وہ لوگ اطاعت کر لین گے تو ہم بھی اطاعت ضرور کر لین گے کیونکہ بزرگی دین اسلام کی ہمپر بخوبی ثابت ہو گئی دین اسلام برحق ہی اور سب دین باطل ہین جو سوائے دین اسلام کے اور ندّ بون کی پرستش کرتے ہین وہ کفر پرست ہین پس یہ لوگ جو کہ خدائے نادیدہ کو مانتے ہین باطل پرست نہین ہین بلکہ حق پرست ہین اِن اِن خیالات سے کوہ و صحرا مین قیام پذیر ہوے تھے جب یہ خبرین اُن سب کو معلوم ہوئین کہ ہمارے سردارون و شاہون کے ساتھ صاحبقران بمروت و خلق پیش آئے اور اُن سب نے اطاعت صاحبقران و متابعت دین اسلام اختیار کی پس وہ لوگ بھی لشکر اسلام مین آ لئے تھے اور اپنے اپنے بادشاہ و سردار کے

ذریعہ سے دین اسلام اختیار کیا تھا اور لشکر اسلام مین مقیم ہوئے تھے آمدم برسر قصہ جب دربار
برخاست ہوا اور سب سردار و بادشاہ اپنے اپنے مقام پر آئے اُسیوقت سے ہر ایک سامان
سفر کرنے لگا چنانچہ امیر خواجہ نے کل لشکر مین بحکم صاحبقران بموجب ارشاد صاحبقران
کے منادی کرادی اُسوقت سے کل اہل لشکر انتظام سفر مین مصروف ہوئے راوی کہتا ہی کہ دوسرے
دن پھر صاحبقران نے دربار کیا اور سب سے دریافت کیا کہ آپ لوگون نے سامان سفر درست
کرلیا سب نے عرض کیا کہ جی ہان سہراب نے عرض کیا کہ آج غلام مع ملکہ غزالان و سوماق
و ملکہ قسیم کے ہمراہ جزئیل بن ہاشمی کے حضور سے رخصت ہوکر طرف طلسم کے روانہ ہوگا
صاحبقران نے فرمایا کہ اچھا بس اُسوقت صاحبقران نے ان سب کو مع جزئیل کے خلعت
رخصت سے سرفراز فرمایا سب سرداروں مین ممتاز فرمایا بس اُسی دن جزئیل مع ایک لاکھ
سپاہ غیر ساحران و ایک لاکھ اسی ہزار لشکر ساحران سے مع سہراب جادو و ملکہ غزالان و
سوماق و قسیم کے بارگاہ شاہی و دیگر بارگاہون و خیمون کے ارابون پر بار کراکے اور خزانہ
ہمراہ لیکر بحکم صاحبقران پیشخیمہ شاہی لیکر روانہ ہوئے سرداران غیر ساحر و لشکریان غیر ساحر
مرکبون پر سوار خود سرون پہ زرہین جسمون مین مسلح و مکمل نشان لشکر کھلے ہوئے اور سرداران ساحر
و سپاہ ساحران بلا ذمین اژدرون پر سوار جھولیان کاندھون پر نشان اُس لشکر کے بھی
کھلے ہوئے انہیں تعریف خداوند کریم تحریر بس اِس شان و شوکت سے جزئیل تو پیشخیمہ لیکر
روانہ ہوا کہ اِسکا ذکر آئندہ ہوگا سب جزئیل پیشخیمہ لیکر روانہ ہوگیا اُسکے بعد صاحبقران نے دربار برخاست
کیا وہ دن گذر گیا شب آئی شب بھی بسر ہوئی بوقت سحر کل لشکر ساحران و غیر ساحران و مسلم و لشکر سابق سب مسلح و مکمل
ہوکر بیرون شہر صف بستہ تھا کہ صاحبقران و بادشاہ تشریف فرما ہون تو کوچ ہو یہان سب اہل شہر دو پہر رات سے
ہر مقام پر مجمع کیے ہوئے بیٹھے تھے اور افسوس کر رہے تھے کہ افسوس صاحبقران نے یہان کچھ دنون
بھی نہ قیام فرمایا ان لوگون کے قدم سے کیا برکت تھی عجب طرح کی ہر طرف خوشی کی حالت تھی یہ
لوگ کیا خلیق ہین ہماری تو زبان نہین ہی جو انکی خلق و مروت کی تعریف کرسکین ہمنے تو ایسے لوگ
آجتک دیکھے ہی نہین تھے بس ہر مقام پر یہی چرچا ہی اور یہی ذکر ہو رہا ہی اہل شہر از زن و مرد سب جناب
صاحبقران کے تشریف لیجانے سے ناخوش ہین بہت رنج و غم مین مبتلا ہین ہر ایک کے قلب
پر بڑا صدمہ ہی ہر ایک رو رہا ہی یہانتک کہ سب سردار اپنے اپنے عزیزون سے کہ جو کہ اِس شہر سمندر
کے تھے در دولت پر حاضر ہوئے اور سب عزیز صاحبقران و شاہان عالیشان و سرداران
صاحبقران بھی در دولت پہ آکر موجود ہوئے محافہ در دولت پر لگائے گئے اُسمین ناموس جو کہ
ہمراہ صاحبقران تھے سوار ہوئے خواصین وغیرہ تانگون مین سوار ہوئین جب ناموس سوار ہو چکے
بادشاہ محل سے برآمد ہوئے مع صاحبقران و عزیزان قریب کے سب کا مجرا ہوا بس بادشاہ
بیرون دربار آئے تخت پر سوار ہوئے سب کو سوار ہونیکا حکم ملا چنانچہ سات سو بادشاہ مرکبون
پر سوار ہوکر سرون پر تاج رکھے گرد تخت شاہی حلقہ باندھکر چلے کوئی سردار شہر سمندر یہ مین
نہین سوائے اُنکے جنکو صاحبقران نے برائے حفاظت شہر مقرر فرمایا تھا بس سواری بادشاہ
کی مثل باد بہاری کے بیرون شہر آئی صاحبقران و بادشاہ نے کل اہل لشکر و منظوم جادو
کو بیرون شہر آکر رخصت کیا وہ لوگ روتے ہوئے سلام و مجرا کرکے شہر مین آئے منظوم جادو

انتظام شہر مین مصروف ہوا ادھر صاحبقران نے ایک ایک سردار کو حکم دیا کہ تم اپنا اپنا لشکر لیکر روانہ ہو بس یہ طریقہ مقرر کیا کہ ایک سردار ساحر دوسرا [illegible] ساحر [illegible] سے کل سرداران صاحبقران طرف طلسم گنجینہ کے صاحبقران سے رخصت ہو کر چلے انکے بعد عزیز دن کی نوبت آئی انکے ہمراہ بھی ہر ایک کے لشکر کثیر تھا ادہر ایک ایک سردار ساحر مع لشکر ساحران سب کے تھا اس خیال سے کہ تا کہ سرحد طلسم پر یہ ساحر پہنچا دے [illegible] سب عزیزہ و سردار روانہ ہو چکے اب صاحبقران مع بادشاہ و کل سپاہ ساحران وغیر ساحران کے روانہ ہوئے طبل سکندری پر چوب پڑی نقارۂ سفری گڑگڑایا [illegible] وغیرہ [illegible] سے وہ عقب لشکر ارابون پر بار تھے بس بادشاہ اسلام [illegible] نقاروں کے بجتے ہوئے نشان لشکر لہراتے ہوئے بڑی شان و شوکت سے طرف طلسم گنجینۂ سلیمانی کے عازم ہوئے کہ اب صاحبقران کا مع لشکر سرحد طلسم پر پہنچنا اور وہاں قیام فرمانا اور بند و بست فتح طلسم مین مصروف ہونا آیندہ تحریر ہوگا بشرط حیات مستعار اب صاحبقران و بادشاہ اسلام و کل سرداران اسلام ساحر و غیر ساحر و عزیزان نیک نام صاحبقران کو اور جبرئیل بن عادی کو مع پنتیس خیمہ کے راہ مین چھوڑا جاتا ہی اور ادھر [illegible] شاہ کو بھی مع نامدارن کے وچند سردارون و عیارون کے طرف طلسم گنجینۂ سلیمانی کے روان رکھا جاتا ہی اور جناب صاحبقران کو بدولت و اقبال بصد جاہ و جلال اُسکے تعاقب مین یہ دونون قصہ اب آیندہ کے جزون مین تحریر ہونگے اب کچھ حال نقابدار سرخ پوش و زمرد پوش یعنے پسر بدیع الملک شاہزادۂ رفیع البخت تحریر ہوتا ہی ناظرین ملاحظہ فرمائین شعر از ین قصہ

یکدم فراموش کن + زجائے دگر داستان گوش کن

---

اب دو کلمہ داستان شاہزادۂ رفیع البخت پسر صاحبقران ثالث اعنی بدیع الملک نوجوان کہ یہ جو ملک محرابیہ پر سے جبکہ برائے کمک نقابدار زمرد پوش بنکر آئے تھے اور بعد فتح ملک محرابیہ صاحبقران پر بذریعۂ خواب کے یہ امر ظاہر ہوا تھا کہ یہ نقابدار میرا فرزند ہی اور نقابدار پر یہ امر ظاہر ہوا تھا کہ صاحبقران میرے والد بزرگوار ہین اور یہ بھی ثابت ہوا تھا کہ یہ لڑکا بطن ملکہ ناوک فگن سے ہی بس باہم میل ہوا تھا باپ بیٹے سے اور بیٹا باپ سے ملا تھا سب حال بیان کیا بس رفیع البخت بموجب وصیت نامہ لوح لیکر برائے فتح طلسم نور آگین روانہ ہوئے تھے صاحبقران سے رخصت ہو کر مع اپنے لشکر کے اب اُنکا حال قلمبند ہوتا ہی ناظرین ملاحظہ فرمائین و دیگر حالات متعلق داستان ہذا مخمس بجائے ساقی نامہ

جسے کہ یاد نہو اپنا آشیان صیاد | بھلا وہ خاک کرے یاد بوستان صیاد | عبث عبث نہو تو مجھسے بدگمان صیاد | کھلی ہے کنج قفس مین مری زبان صیاد
ہین ناچار اسے چمن کیا کرون بیان صیاد

خراب تھا مرے ہمراہ سایہ سان صیاد | چمن مین تھا کبھی بن مین ان دنان صیاد | غرضکہ ساتھ ہی پہونچا جہان جہان صیاد | جہان گیا مین گیا دام لیکے وہان صیاد
پھر آشیان مین میری کہان کہان صیاد

بتنگ کردیا دنیا کے کارخانے نے | اٹھایا خاک ملت پہ سر اٹھانے نے | پھنسایا لاکے کہان حیف آب و دانے نے | دکھایا کنج قفس مجکو آب و دانے نے
وگرنہ دام کہان مین کہان کہان صیاد

کچھ اور ہمکو شکایت نہین یہی ہے گلا | بہار کیا کہ خزان مین بھی دن ایک نہ ملا | اجاڑا موسم گل ہی مین آشیان میرا | عبث یہ او ستم ایجاد کیون غضب ٹوٹا
الٰہی ٹوٹ پڑے تجھپہ آسمان صیاد

مزاج نازک صیاد سے مجھے ہے گلا | کہ جی نہ لگتا تھا رہتا تھا رنجیدہ | جو رو پڑے تو کیا اسنے اسنا میرا پاس | قفس کو شام سے لٹکا کے فرش خواب کیا
سنا کیا مری تا صبح داستان صیاد

وہ عندلیب خوش الحان ہون ہے میرا شہرہ | ہزار بار کیا بند نطق طوطی کا | بہت نہین اسے ہوتی اگر تمیز ذرا | اثر بیان کو سن سنکے کانپ رہا تھا
غضب یہ ہے کہ سمجھتا نہین زبان صیاد

مین ہون صحن گلستان مین تھا میرا بستر | چمن کی سیر میسر تھی مجکو آٹھ پہر | پھنسونگا دام مین آکر مجھے نہ تھی یہ خبر | الٰہی دیکھیے صحبت برار ہو کیونکر
زبان نہ راز ہون مین اور بدزبان صیاد

نہ اسکے دام مین آتا مین نہ مارا ہی زند | یہ کشمکش نہ اٹھاتا مین نہ مارا ہی زند | کبھی قریب نہ جاتا مین نہ مارا ہی زند | فریب دانہ نہ کھاتا مین نہ مارا ہی زند
نہ کرتا دام اگر خاک مین نہان صیاد

بیت نگارندۂ معنی دلستان چنین کرد این داستان را بیان چہرہ طرازندگان راہ معنی و فتح کنندگان طلسم مضامین اس داستان تازہ کو صفحۂ قرطاس صداقت اساس پر قلم ندرت رقم سے یون تحریر و تسطیر کرتے ہین کہ جب نقابدار زمرد پوش یعنے شاہزادہ رفیع البخت اپنے والد بزرگوار یعنے صاحبقران ثالث بدیع الملک نوجوان سے بعد مہم محرابیہ مل کر اور وصیت نامہ دیکھکر لوح الماس لے کر جو کہ بدیع الملک کو مقبرۂ نوذر اور رنگ نشین سے ملی تھی اور نوذر نے وصیت نامہ مین تحریر کیا تھا کہ یہ لوح طلسم ہی رفیع البخت کو دینا کہ وہ اسکے ذریعہ سے طلسم فتح کریگا اپنے پاس امانت رکھنا بدیع الملک نے رفیع البخت کو دی تھی شاہزادہ اس لوح کو پاکر بہت خوش ہوا اور رخصت ہوکر بصد حشم و خدم طرف طلسم نور آگین کے روانہ ہوئے تھے براے فتاحی طلسم نور آگین کیونکہ اس طلسم کے بھی فاتح ہین اور نوذر اور رنگ نشین نے وصیت نامہ مین وصیت کی تھی کہ جو میرے خاندان سے ہو وہ میرے خون کا عوض لے کیونکہ مین بیگناہ مارا گیا ہون چنانچہ ناظرین عالی فہم و بلند طبیعت کو یاد ہوگا کہ یہ داستان اس حقیر نے جلد دوم مین بیان کی ہے یہانتک کہ جبکہ اس نقابدار زمرد پوش نے محرابیہ پر آکر بدیع الملک کی کمک کی تھی بمقابلۂ محراب شاہ اور بعد فتح محرابیہ و خدا پرست ہونے محراب شاہ کے یہ امر قرار پایا تھا کہ کل صبح کو نقابدار سے اور صاحبقران سے مقابلہ ہوگا بس جو صاحبقران ہوگا وہ بانے لیگا کیونکہ نقابدار نے دعوی کیا تھا کہ مین صاحبقران ہون مجکو بانے مرحمت ہون بس دونون طرف طبل بجا تھا اور دونون لشکرون مین تیاری جنگ ہو رہی تھی کہ شب کو صاحبقران کو یہ خواب ہوا کہ یہ نقابدار تمہارا فرزند ہے اور تمہارے صلب و بطن سے ماہ ناوک فگن دختر نوذر اور رنگ نشین کے پیدا ہوا ہے اسکا نام شہزادہ

رفیع البخت ہر اُس سے مقابلہ نہ کرے بلکہ وہ صبح کو تمسے ملنے آئیگا اُسکے گلے سے لگانا حال دریافت کرنا وہ سب حال بیان کریگا اُدھر رفیع البخت کو بھی خواب ہوا تھا کہ صاحبقران تمہارے پدر بزرگوار ہیں اور تم اُنکے فرزند ہو تمہاری ماں کا نام ملکہ نادک فگن ہے بس صبح کو اُنکی خدمت مین جاکر قدمبوسی حاصل کرنا وہ تمکو ایک وصیت نامہ دینگے اُس وصیت پر عمل کرنا اور اپنا حال سب بیان کرنا چنانچہ بوقت سحر رفیع البخت بموجب حکم اُس بزرگ کے جو کہ خواب مین تشریف لائے تھے اور سب حال بیان کیا تھا خدمت صاحبقران مین گئے تھے اور وہان صاحبقران اِنکے منتظر تھے چنانچہ باپ بیٹے دونون نے اپنی اپنی حالت بیان کی صاحبقران نے جشن کیا تھا اُسکے بعد وہ وصیت نامہ دیا تھا بس رفیع البخت اُس وصیت نامہ کو پڑھکر اور لوح الماس کو لیکر صاحبقران سے رخصت حاصل کرکے روانہ ہوئے تھے اور صاحبقران بعد رفیع البخت کے جانے کے طرف [illegible] کے عازم ہوئے تھے چنانچہ اُنکی داستان تو تحریر ہوئی مگر جب سے کچھ حال رفیع البخت کا نہین تحریر ہوا اب تحریر کرتا ہون ناظرین ملاحظہ فرمائین اور چند سطور بطور یاددہی کے اُس داستان کی بھی تحریر کردیئے تاکہ ناظرین قدرشناس خاکسار اساس کو وہ داستان یاد آجائے آمدم برسر مطلب بس رفیع البخت جو رخصت ہوکر اور اپنا لشکر لیکر روانہ ہوئے راوی بیان کرتا ہے کہ اِس شاہزادے کو اِسقدر تعجیل تھی کہ مین کسیطور سے طلسم نور آگین پر پہونچ جاؤن اور اُسکو فتح کرکے اور اپنے نانا کے خون کا عوض ساکنان طلسم سے لون بس یہ شاہزادہ دومنزلہ سہ منزلہ کرتا ہوا چلا جاتا ہے جب لشکر بہت تھک جاتا تھا تو کسی مقام عمدہ و پر آب و گیاہ پر فروکش ہوتا تھا ایک شب وہان قیام فرماکر پھر روانہ ہوتا تھا اِسیطور سے کئی منزلین طی فرمائین چنانچہ اتفاق سے ایک صحراے سبزہ زار و گلزار فرحت افزا و لزاح دلکشا مین اُس شیر بیشۂ صاحبقرانی کا مع لشکر گذر ہوا اُس صحرا کی فرحت و فزا دیکھکر سرداروں سے فرمایا کہ اسی مقام پر آج قیام کرو کل یہان سے روانہ ہونگے کیونکہ یہ مقام بہت پرفضا و دلکشا ہے یہانکی ہوا بہت نفیس ہے لزاح دلکش ہے سب نے دیکھا کہ واقعی ہر طرف ایک نیا سماں ہے سبزہ نو رُستہ دیکھکر یہ معلوم ہوتا ہے کہ فرش مخمل گسترده ہے چونکہ وقت سحر تھا ابھی آفتاب اچھی طور سے بلند نہوا تھا اُس سبزہ پر قطرہاے شبنم جو پڑے ہوئے تھے یہ معلوم ہوتا تھا کہ گویا گوہر ناسفتہ غلطان ہین ہواے مسیح نفس چل رہی تھی غنچہ مسکرا رہے تھے پھول کھلے ہوئے تھے کسی طرف لالہ کا تختہ تھا کہین [illegible] موتیا موگرا و بیلا و کوڑیالہ کھلا ہوا تھا گلاب و کیوڑے کی الگ خوشبو دماغ جان کو معطر کیے دیتی تھی گلہاے خودرو کی مہک تو غضب ڈھا رہی تھی اپنی طرف دل کو لبھا رہی تھی نسرین و نسترن و سمن و یاسمن کی الگ بہار تھی صنعت باغبان قضا و قدر آشکار تھی وہ صحرا نہ تھا قدرت خدا کا نمونہ تھا باغ شداد بھی اُسکے روبرو بے اصل تھا طائران خوش الحان شاخہاے درخت پر بیٹھے ہوئے یاد معبود کر رہے تھے اُسکی وحدانیت کا دم بھر رہے تھے قمریان نہالان شمشاد پر بیٹھی ہوئی یاہو یاہو کا دم بھر رہی تھی فاختہ سرو پر بیٹھی ہوئی کوکو کی صدا دے رہی تھی پپیہا الگ پی کہان پکار رہا تھا کوئل الگ کوک رہی تھی بلبلین پہلوے گل سے جدا نہوتی تھین عجب وقت تھا اور عجب وہ صحرا تھا جدھر نگاہ اُٹھ جاتی تھی صنعت خالق بحر و بر نظر آتی تھی شاہزادہ و اہل لشکر سب کے سب اُس صحرا کو دیکھکر خوش ہوئے حمد و ثناے الٰہی کرنے لگے اُس صحرا مین ایک چشمہ [illegible] خضر سے زیادہ مصفا پانی اُسکا تھا نبات سے صاف و شفاف مثل گوہر آبدار کے نایاب حباب اُسکا [illegible] چشمک زن

حباب آسمان پر تھا وہ صفائی و لطافت مین غیرت حوض کوثر و سلسبیل تھا ایسا بیعدیل تھا کہ جسکی صفت زبان قلم سے غیر ممکن ہی پس شاہزادہ نے اہل لشکر کو حکم دیا کہ خیمے وغیرہ اسی مقام پر برپا کرو ہم آج اسی صحرا مین قیام کرین گے شب کو اسی مقام پر بسر کرین گے کل یہان سے طرف منزل مقصد کے سفر کرینگے یہ جو حکم فرمایا خیمے وغیرہ برپا ہونے لگے شاہزادہ مرکب پر سوار رہا سردارون سے یہ فرمایا کہ تم لوگ یہان کا انتظام کرو مین ذرا اس صحرا کی سیر کرلون اور اپنے خالق بے نیاز کی صنعت کو ذرا دیکھون کہ اُسنے اپنی قدرت کاملہ سے کیا کیا مقام خلق فرمائے ہین کہ جو کہ بہتر از باغ ارم ہین واقعی کیا خوب صحرا ہی اور کیا عمدہ چشمہ ہی جسکو دیکھکر دل کو فرحت روح کو راحت حاصل ہوتی ہی سردارون نے عرض کیا کہ بہت خوب پس شاہزادہ مرکب کو بڑھاکر صحرا کی سیر کرنے لگا یہان سب سردار انتظام مین مصروف ہوئے بندوبست فروکش ہونے کا کرنے لگے یہ لوگ تو یہان بندوبست مین مصروف ہین انکا حال پھر تحریر ہوگا مگر شاہزادہ جو سیر مین مصروف ہوا اور مرکب کو مہمیز کرکے ایک طرف کو چلا کچھ دور گیا ہوگا کہ دیکھا کہ ایک کوہ فلک شکوہ اُس صحرا مین واقع ہوا ہی کہ از قلۂ کوہ تا پائین کوہ گلہائے رنگا رنگ کھلے ہوئے ہین وہ کوہ کثرت گلہائے بوقلمون سے دولھن بنا ہوا ہی آبشارین اُس سے جاری ہین مثل ساون بھادون کے اُس سے پانی گر رہا ہی جیسے ساون بھادون مین جھڑی لگتی ہی چھوٹی چھوٹی بوندیان پڑ رہی ہین مگر اسقدر وہ پانی صاف ہی اور اسطور سے چمکتا ہی کہ جیسے گوہر آبدار بڑے عرصہ تک شاہزادہ اُس کوہ کی سیر کیا کیا اُس صحرا مین جانوران شکاری بھی بہت تھے ہرن نیل گاؤ وغیرہ بکثرت تھے پس شاہزادے کو ہرن وغیرہ کو دیکھکر شوق شکار پیدا ہوا کمان قربان مین سے لی ترکش سے تیر لیا مرغ تیر کو چلۂ کمان مین پیوستہ کرکے صید افگنی مین مصروف ہوا کئی ہرن شاہزادے نے تیر سے گرائے اُنکو بقربانی پہونچایا ایک آہو چوکڑی بھرتا ہوا جست و خیز کرتا ہوا درۂ کوہ سے نکلا شاہزادے کی نگاہ جو اُسپر پڑی اُسکو بہت پسند فرمایا اور خیال کیا کہ اسکو زندہ اسیر کرلو اور لشکر مین لے چلو یہ ہرن بہت خوبصورت ہی یہ خیال دل مین کرکے اُسکی طرف مرکب اُٹھایا وہ ہرن سم مرکب کی صدا سُنکے ایک طرف کو جست و خیز کرتا ہوا چلا انھون نے کمند کے پیچھے ہاتھ مین لیے اور اُسکے عقب مین چلے جب اُسکے قریب پہونچ جاتے ہین اور قصد کرتے ہین کہ کمند مارون وہ ہرن جست کرکے صاف نکل جاتا ہی جیسے کمان سے تیر پس یہ اُسکے عقب مین مرکب کو مہمیز کرتے ہین برابر مرکب اُٹھائے ہوئے چلے جاتے ہین مگر وہ ہرن ہاتھ نہین آتا ہی اسی دوا دوش مین کوئی پہر بھر دن آگیا یہ اُس صحرا سے کوئی کوس دو کوس اور دور نکل گئے اب انکو بھی غصہ آگیا کہ یہ ہرن ہاتھ نہین آتا ہی جب تلک اسکو اسیر یا ہلاک کیے ہوئے نہ واپس ہونگا راوی کہتا ہی کہ شاہزادہ مرکب اُٹھائے ہوئے عقب ہرن مین چلا جاتا ہی ہرن بھی جست و خیز کرتا ہوا آگے آگے روان ہی شاہزادہ حیران ہی کہ کیونکر اسکو اسیر کرون دام کمند مین دستگیر کرون یہی فکر و تردد ہی جب قریب پہونچکر کمند مارتا ہی وہ صاف مثل شعلہ کے حلقۂ کمند سے نکل جاتا ہی جب اسطور سے شاہزادہ بہت سرگردان و حیران ہوا ہرن ہاتھ نہ آیا تو اب قصد فرمایا کہ اسکو تیر سے گرادون پس کمان دوش پر سے لی ترکش سے تیر لیا تیر کو چلۂ کمان مین پیوستہ کرکے اور ہرن کو تاکا وہ نشانہ سے الگ ہو گیا اور بھاگا یہ اسپ مرکب اُٹھاکر چلے مرکب بھی پسینہ مین غرق مرکب کی زبان نکل آئی ہی ہانپ رہا ہے مگر راکب کے اشارہ پر چلا جاتا ہی شاہزادہ کا بھی یہی عالم ہی کہ پیاس کا غلبہ ہی مگر اپنی ضد مین قسم

کھائی ہو گی جبتک اسکو ہلاک نہ کر لونگا واپس نہونگا نوبت باینجا رسید کہ ہرن ایک مقام پر پہونچکر
چوکڑی بھولا چونکہ اُسکی قضا ابھی زندہ کیونکر اسیر ہوتا بس اُنھون نے برہم ہو کر نشانہ تاک کر جو
چلہ کشی سے خدنگ کو رہا کیا وہ جاکر پٹھہ پر پڑا اترا دو ہو گیا زخم کاری لگا ہرن نے تیر کھا کر پیچ کھایا
اور زمین پہ گرا یہ مرکب بڑھا کر چلے وہ سنبھلا اور اُٹھکر بھاگا مگر زخمی ہو چکا تھا اور زخم کاری بھی لگا
تھا تھوڑی دور پر جاکر گرا یہ مرکب اُڑھا کر اُسکے قریب آئے اور مرکب پر سے اُتر کر اور قرولی کمر سے
نکال کر اُسکو بتکبیر پہونچایا ذبح کیا ایک سایہ درخت مین آکر ٹھہرے زین پوش بچھا لیا چونکہ دوپہر سے
زیادہ دن آچکا تھا کہ یہ اُس ہرن کے عقب مین سرگردان رہے دوپہر کامل ہران نے پریشان
کیا تھا اب تمازت آفتاب بھی زیادہ ہو گئی تھی اور یہ ہلکان بھی بہت ہوئے تھے انھون نے اپنے
خیال سے کہ تم تھک بہت گئے ہو تھوڑی دیر اس درخت کے سایہ مین دم لیلو تا کہ پسینہ خشک
ہو جائے اور یہ تمازت آفتاب وحدت و شدت بھی کم ہو جائے مرکب بھی راحت پائے پھر
سوار ہو کر اپنے لشکر کی طرف جانا یہ دل مین سوچکر مرکب کو چھوڑ دیا وہ چرا مین مصروف ہوا اور
خود زین پوش بچھا کر زیر درخت بیٹھے ہرن سامنے ذبح کیا ہوا پڑا ہے یہ بیٹھے ہوئے ٹھنڈی
ٹھنڈی ہوا کھا رہے ہین پسینہ خشک ہو گیا ہے وہ جو پیاس کی شدت تھی وہ بھی کم ہو گئی ہے اب
یہ بیٹھے ہوئے صحرا کی سیر کر رہے ہین دیکھ رہے ہین کہ درندے اپنے اپنے مقام سے نکل کر برائے
تلاش آذوقہ جا رہے ہین وہ صحرا سے پر بہار ہے باوجودیکہ دوپہر کا ہنگام ہے مگر تاہم بھی گل و ریاحین
کی کثرت ہے عجب خالق بحر و بر کی قدرت ہے ہر طرف نکہت گل سے صحرا مہکا ہوا ہے گل لالہ کھلا
ہوا ہے یہ اپنے دل مین بیٹھے ہوئے تعریف و صفت خداوند کریم کی کر رہے ہین کہ یکایک
صحرا کی طرف سے گرد اُٹھی دیکھا کہ وہ گرد اسی طرف چلی آتی ہے بس وہ گرد اُنکے قریب
آکر تھمی اور دامن گرد منکشف ہوا اُس دامن گرد سے ایک سو چالیس علم پیدا ہوئے یہ جو کہ
یہ ثابت کر رہے تھے کہ ایک لاکھ چالیس ہزار سپاہ کے ہین فیلان مست کی پشت پر علمدار
بیٹھے ہوئے پھریرے علمون کی بغلون مین دبی ہوئی ہین پھریرون پر نشانون کے تعریف خداوند
تعویذیہ کی تحریر ہے پھریرے اُڑتے ہوئے ہاتھیون کی مستکون پر آ پہنچنے لگے ہوئے علمدارون
کے سرون پر پگڑیان سرخ بندھی ہوئی ہین سرخ وردیان پہنے ہوئے چلے آتے ہین بس وہ
علم و نشان شمال کی سمت سے آتے تھے جنوب کی سمت کو چلے یہ بیٹھے ہوئے دیکھا کیے کہ
عقب مین اُن ہاتھیون کے اور جلوس سواری تھا جب وہ بھی گذر گیا شاہزادے نے دیکھا
کہ ایک تخت پر بادشاہ سوار ہے تاج سر پر رکھے ہوئے قبائے زر نگار پہنے ہوئے موتیون کے
مالے گلے مین سپر و شمشیر سامنے رکھی ہوئی پہلوئے تخت مین دو پہلوان گینڈون پر سوار دریائے
آہن مین از سرتا پا غرق کیے خود سرون پر دستانین ہاتھون مین زرہین پہنے ہوئے موزے پاؤن
مین مگر عجب مہیب صورتین ہیبت ناک شکلین بڑے بڑے دانت خوب قوی ہیکل ضلالت و کفر کے نشان
اُنکے عقب مین لشکر بیکران چلا آتا تھا عقب لشکر مین ایک بہادر اور منیم گرتا آتا تھا غرضکہ شہزادہ نے جو اس
لشکر کو جاتے ہوئے دیکھا خیال فرمایا کہ یہ لشکر کہان جاتا ہے اور یہ بادشاہ اور کل اہل لشکر کافر ہین
انکا نام بھی دریافت کرنا ضرور ہے بس یہ خیال دل مین کر کے اپنے مقام پر سے اُٹھا اور اُس مقام پر
آیا کہ جہان پر سے کل لشکر گذر رہا تھا جب سب لشکر چلا گیا عقب لشکر مین چند دوکاندار لشکر بیع اقبال و

دیگر دوکاندار جو برائے راحت لشکر ہمراہ رہتے ہین وہ بھی گذر گئے تب شاہزادے نے اُنسے دریافت کیا کہ یہ لشکر کدھر کو جاتا ہی اور یہ کون بادشاہ ہی اُنھون نے کہا کہ ای مسافر آگاہ ہو کہ یہ لشکر شہر بیدار سے آیا ہی اور بیدار شاہ تصویر پرست اِس لشکر کا بادشاہ ہی اور یہ دونون سپہ سالار ہین جو کہ برابر تخت کے گینڈون پر سوار ہین انمین ایک کا نام قہار شیر پیکر ہے اور دوسرے کا نام مقصود دیو پیکر ہی زبر دستان روزگار سے ہین رستم و اسفندیار انھین کے خوف سے دامن کفن سے مُنھ چھپا کر گوشۂ لحد مین جا کر پوشیدہ ہوئے اگر زندہ ہوتے تو ضرور انکی غلامی اختیار کرتے اِس بادشاہ کے ہمراہ ایک لاکھ چالیس ہزار کا لشکر ہی یہ بادشاہ اپنے بھائی پر لشکر کشی کر کے جاتا ہی کیونکہ وہ مرتد ہو گیا اپنا اُسنے مذہب ترک کیا زمرد پرستی اختیار کی ہی یہان سے تھوڑی دور پر ایک قلعہ ہی کہ نام اُس قلعے کا قلعۂ کشوریہ ہی اُس قلعہ مین وہ رہتا ہی قلعۂ کشوریہ کے نزدیک ایک بہت بڑا ملک ہی کہ نام اُس ملک کا انوریہ ہی وہان کا حاکم کہ جسکا نام دلدار شاہ ہی وہ بہت زبردست ہی اور اُسکے پاس لشکر بھی بکثرت ہی وہ بادشاہ زمرد پرست ہی اُسنے بہت سے ملک جو کہ زمرد پرست نتھے اپنی زور و طاقت سے سب ملکون کو فتح کیا اور زمرد پرستی کو رواج دیا چنانچہ قلعۂ کشوریہ پر بھی لشکر کشی کی حاکم قلعۂ کشوریہ نے مقابلہ کیا چونکہ اُسکے پاس لشکر کم تھا اور دلدار شاہ سپاہ کثیر رکھتا تھا حاکم قلعۂ کشوریہ نے کہ جسکا نام شداد شاہ ہی شکست کھائی اور اُسکی اطاعت اختیار کی اور دین زمرد پرستی قبول کیا ای مسافر دلدار شاہ کا ایک فرزند ہی کہ جسکا نام خسرو شیر دل ہی بہت صاحب زور و طاقت و قوت ہی اُسکی بہادری کا عالم عالم مین شہرہ ہی بس اُسی کے سبب سے دلدار شاہ ہر ایک ملک پر غالب آتا ہی اور بہت سے پہلوان بھی ہین ایک سپہ سالار ہی کہ جسکا نام قہرمان پنجہ گیر ہی بہت بڑا دلیر و بہادر ہی بس جب ہمارے بادشاہ کو یہ خبر ہوئی کہ تمھارے بھائی شداد شاہ نے دلدار شاہ کی اطاعت اختیار کی اور اپنا مذہب آبائی ترک کیا زمرد پرست ہو گیا دوسرے بہت سے ملک جو باپ دادا کے ترکے مین پائے تھے سب پر دلدار شاہ نے قبضہ کر لیا بہت غصہ آیا اور اُسیوقت کمر بندی کا حکم دیا اور یہ لشکر لے کر اُدھر کو روانہ ہوئے بس یہ لشکر قلعۂ کشوریہ پر جاتا ہی یہ جو بیان کیا شاہزادہ سنکے خاموش ہو رہا مگر اُن سب نے دیکھا تھا کہ ایک جوان رعنا مہر طلعت ماہ رخسار ہی پوچھا کہ آپ کدھر کو جاتے ہین کیا آپ اکیلے ہین شاہزادے نے جواب دیا کہ مین تاجر ہون میرا قافلہ عقب مین آتا ہی سمندریہ کو جاتا ہون مین شکار کھیلتا ہوا آگے بڑھ آیا ہون قافلہ آئے تو روانہ ہون یہ کہکر اُس درخت کے بیچ مین آ لئے وہ لشکر سامنے شاہزادے کے چلا گیا بس جب کسی قدر دھوپ کی حدت کم ہوئی اور وہ تھکن برطرف ہوئی مرکب بھی گھانس وغیرہ کھا کر آسودہ ہوا شاہزادے نے زین پوش مرکب پر رکھا تنگ وغیرہ کسکر سوار ہوئے ہرن کو شکار بند مین باندھ لیا اور طرف اپنے لشکر کے چلے یہ تو اُدھر سے جاتے ہین اُدھر جب اہل لشکر خیمے وغیرہ برپا کر چکے سب اپنے اپنے مقام پر فروکش ہوئے سردار شاہزادے کا انتظار کرنے لگے جب بہت عرصہ ہوا تو لاہور تیز گام جو کہ عیار شاہزادہ ہی اپنے وقت کا عمرو ثانی ہی اُس سے سردارون نے کہا کہ ای مہتر بڑا عرصہ

عرصہ ہوا کہ شاہزادے یہ فرماتے ہوئے کہ تم خیمے وغیرہ برپا کرو مین صحرا کی سیر کرتا ہون اِس طرف کو تشریف لیگئے تھے ابھی تک تشریف نہین لائے ذرا چلکر دیکھین کہ شاہزادے کہان ہین اور کیا سبب ہی جو عرصہ ہوا لاہور نے کہا کہ مجکو خود تشویش ہے غرضکہ چند سردارون کو لاہور ہمراہ لیکر اُس طرف چلا کہ جدھر کو شاہزادہ روانہ ہوا تھا جبکہ اُنکے ہمراہ صحرا کے قریب پہونچا دیکھا کہ کئی ہرن شکار کیے ہوئے پڑے ہین لاہور نے سردارون سے کہا کہ یہ ہرن ہمارے آقا نے شکار کیے ہین مین خیال کرتا ہون کہ کسی ہرن کے تعاقب مین گھوڑا ڈالے کسی سمت چلے گئے ہین بس لاہور اُن سب سردارون کو ہمراہ لیکر نشان قدم راہوار دیکھتا ہوا چلا جاتا ہی اور تلاش شاہزادے مین مصروف ہو کر سامنے سے گرد اُڑتی جبکہ دامن گرد شگفتہ ہوا اُس گرد سے شاہزادہ کو دیکھا کہ مرکب پر سوار ایک ہرن ذبح کیا ہوا فتراک سے بندھا ہوا ادھر کو چلے آتے ہین سردار اپنے آقا کو دیکھکر قاش زین سے فرش زمین پر آئے سعادت ملازمت حاصل کی لاہور نے عرض کیا کہ حضور کہان تشریف لیگئے تھے ہمکو بڑی فکر تھی آخر الامر ناچار ہو کر ان سردارونکو ہمراہ لیکر آپکی تلاش کو چلے تھے خداوند کریم نے اپنا بڑا فضل شامل حال کیا کہ دیدار فائض الانوار شاہزادہ سے مشرف فرمایا اتنے عرصے مین اور سب سردار بھی جو کہ لشکر مین باقی رہگئے تھے آکے شاہزادے کے قدمبوس ہوئے اور بکمال ادب اُنھون نے بھی دست بستہ عرض کی شاہزادے نے تمام حال بیان کیا اپنا براے شکار صحرا مین جانا اور اُس ہرن کا ظاہر ہونا اِس خیال سے کہ اسکو زندہ پکڑلون گھوڑے کو ہرن کے تعاقب مین بسرعت تمام مہمیز کرنا اور دوپہر سرگردان رہنا آخر تیر سے شکار کرنا اور اپنے شکار کو ایک مقام پر رکھکر آپ صحرا کی سیر کرنا اتفاقاً ایک لشکر کثیر کا صحرا سے نمودار ہونا اور اپنا بھی وہان سے اپنے شکار کو لیکر اپنے لشکر کو روانہ ہونا بس سردارون نے شہزادہ سے عرض کیا کہ وہ لشکر کسقدر فاصلہ پر اترا ہی شہزادے نے فرمایا کہ قریب ہی یہان سے کچھ فاصلے پر ایک صحرا فضا ہی وہین مقیم ہی غرضکہ شاہزادہ یہ باتین کرتا ہوا فرودگاہ پر آیا مرکب سے اُتر کر داخل بارگاہ ہوا خاصہ نوش فرمایا چونکہ دن تمام ہو چکا تھا رات ہوگئی تھی بس وہ شب شہزادے نے اُسی مقام پر بسر کی جب سفیدۂ سحری آسمان پر نمایان ہوا شاہزادہ بیدار ہوا خادم نے پانی حاضر کیا وضو کرکے نماز سحر ادا فرمائی بعد فریضۂ سحری کے جب سردار حاضر ہوئے شاہزادے نے فرمایا کہ لشکر تیار رہو ہم طرف قلعۂ کشوریہ کے کوچ کرینگے اور جبتک کہ دلدار شاہ و اہل لشکر دلدار شاہ و بیدار شاہ سب کو دائرۂ اسلام مین نہ لاوینگا اُسوقت تک طرف اپنے کام کے نہ روانہ ہونگا کیونکہ یہ امر ہم لوگون پر فرض ہے کہ جہانتک ممکن ہو دین اسلام کے رواج دینے مین کوشش کرین اور جہاد پر کمر کسی باندھین اور راہ خدا مین جہاد کرین اور اپنی شوکت بڑھائین تاکہ لوگ ہماری طرف آئین بس لشکر میرا طرف قلعۂ کشوریہ کے روانہ ہو جو کہ یہان سے بہت قریب ہی حکمت و مشیت خداوند کریم مین یہی گذرا تھا کہ یہ سب لوگ میری کوشش سے مسلمان ہون اِسی سبب سے تو میرا اِس طرف کو آنا ہوا یہ مقامات بھی خارستان ضلالت سے پاک و صاف ہون جو کہ منکر دین وہ ہلاک ہون تاکہ اور لوگون کو گمراہ نہ کرین اور وہ لوگ جو کہ اپنے دلون مین کسی وقت سے نور اسلام کو کسی سبب سے پوشیدہ رکھتے ہین ظاہر کرین اور گمراہ کرنے والون کے شر سے بچین یہ کہکر شاہزادے نے لشکر کو کوچ کا حکم فرمایا بس اُسی وقت کل لشکر تیار ہوگیا اور بموجب حکم شاہزادہ طرف قلعۂ کشوریہ کے روانہ ہوا انکو تو راہ مین رکھا جاتا ہے اور اب حال قلعۂ کشوریہ و بیدار شاہ کا تحریر ہوتا ہی راوی کہتا ہی کہ بیدار شاہ مع ایک لاکھ چالیس ہزار لشکر جرار و سپہ سالاران نامدار کے راہ طی کرکے قریب قلعۂ کشوریہ کے پہونچا مقام مناسب دیکھکر خیمہ زن

ہوا بادہ گاہین وغیرہ ہریا ہوئین لشکر اُترا یہان تو لشکر اُتر رہا ہی اُدھر ہرکارون نے شہداد شاہ
کو خبر پہونچائی کہ ای بادشاہ آگاہ ہو جیے کہ آپ کے بھائی صاحب یہ خبر پاکر کہ آپ نے اطاعت
دلدار شاہ کی اور اُنھون نے کئی ملک آپکے آپ کے قبضے سے لے لیے اور آپ نے
دین زردہشت پرستی اختیار کیا اور اُنکو خراج دینا قبول کیا لشکر کشی کر کے تشریف لاتے ہین
بیرون شہر گلشورہ مع لشکر فروکش ہوے ہین یہ سنکے شہداد شاہ کے حواس جاتے رہے رنگ زرد
متغیر ہو گیا اپنے اہل دربار سے کہنے لگا کہ بڑا غضب ہوا کہ اس امر کی بھائی صاحب کو خبر ہو گئی اور
وہ لشکر کشی کر کے آ گئے کیا جواب دون اب نہ یہ ہو سکتا ہی کہ دلدار شاہ کی اطاعت سے
سرگردانی کرون کیونکہ دلدار شاہ سے اور مجھ سے اقرار ہو چکا ہی اور اُس سے ہر وقت کا سامنا
ہی وہ لشکر کثیر رکھتا ہی اور بھائی صاحب مین بھی اسقدر طاقت و قوت نہین ہی اور نہ اسقدر
اُنکے پاس لشکر ہی نہ پہلوان ہین جو دلدار شاہ سے لڑ سکین اور مقابلہ کر سکین اگر جرأت کر کے
مقابلہ بھی کرین تو سواے شکست اُٹھانے کے کچھ نہ حاصل ہوگا پس جب یہ امر ظاہر ہی تو مین
کیونکر اُنکی اطاعت کرون نہ مین اپنے مین اسقدر قوت اسوقت پاتا ہون کہ بھائی صاحب سے
مقابلہ کر سکون کیونکہ اُنکے ہمراہ لشکر بہت ہی اور اُنکے ساتھ پہلوان زبردست ہین اب کیا کیا جاے
یہ تو کبھی نہ کرونگا کہ دلدار شاہ کی اطاعت ترک کرون اور اُسکو اپنا دشمن بناؤن پس اسنے
قلعہ بند ہو کر مقابلہ کرونگا اور دلدار شاہ سے کمک طلب کرونگا یہ جو شہداد شاہ نے کہا مشیران
سلطنت و ارکین دولت نے دست بستہ عرض کیا کہ یہ راے حضور کی بہت عمدہ اور نہایت ٹھیک
ہی پس ایک عرضی خدمت دلدار شاہ مین روانہ فرمایئے اور اُنسے کمک طلب فرمایئے جبتک
وہان سے کمک آئے اُنسے قلعہ بند ہو کر مقابلہ فرمایئے یہ راے جو سب نے دی اُسوقت شہداد
نے ایک عرضی اس مضمون کی کہ ای بادشاہ ذیجاہ والا شہنشاہ گردون پناہ فلک تمکین والا نشست و پناہ غریبان
دام اقبالہ بعد اداے آداب کے واضح راے عالی ہو کہ میرا بڑا بھائی بہار شاہ جو کہ شہر جبارزرہ یہ
کا حاکم ہی میرے مطیع ہونے کی خبر پاکر کہ مین نے آپکی اطاعت کی لشکر کثیر لیکر بعزم جنگ و پیکار چڑھ آیا ہی
اور اُسکا قصد ہی کہ مجھکو اس امر کی سزا دے مین اپنے مین اسقدر قوت نہین پاتا ہون کہ اُس سے مقابلہ
کر سکون لہذا میری کمک فرمایئے بہت جلد یا تو خود تشریف لایئے یا کسی سردار زبردست کو بھیجیے
کہ جو کہ اس کردار کی اُسکو سزا دے زیادہ کیا تحریر کرون یہ عرضی لکھکر طرف شہر انوریہ کے پاس
دلدار شاہ کے روانہ کی ایک شتر سوار تیز رفتار کے ہاتھ بعد ازین یعنی عرضی کے روانہ کرنیکے
اپنے سردارون کو حکم دیا کہ قلعے کی آراستگی کرو چنانچہ اُسی وقت سے قلعہ آراستہ و پیراستہ اسباب
جنگ سے ہونے لگا خندق مین پانی بھروا دیا گیا توپین وغیرہ برج و فصائل پر لگا دی گئین پہرہ
چوکی سپاہ جنگی کا ہر مقام پر مقرر کر دیا گیا در قلعہ بند کر لیا گیا پل تختہ لب خندق پر سے اُٹھا لیا گیا خلاصہ
یہ کہ اپنے نزدیک خوب قلعہ کا بند و بست کر لیا بادشاہ کو اس حال سے آگاہ کیا اُدھر وہ شتر سوار
شہر کے دوسری طرف سے نکلکر طرف انوریہ کے روانہ ہوا اور شہر انوریہ مین پہونچکر دربار
دلدار شاہ مین اپنی خبر کرا کے گیا بادشاہ کو مجرا کیا اُسکو جگہ ملی بیٹھنے کو یہ سلام کر کے بیٹھا شہداد
شاہ کی عرضی دی بادشاہ نے میر منشی کو طلب کر کے عرضی کے پڑھنے کا حکم دیا اُسنے عرضی
پڑھی جب بادشاہ مضمون عرضی سے آگاہ ہوا حکم دیا کہ ہماری طرف سے لکھدو کہ تم اطمینان رکھو

نہ لڑ سکے اور اُسنے بہت سے ملک آبائی تمھارے کہ جنمین میرا بھی حق تھا اور مین نے خود تمھارا رخیال سے اُنپر قبضہ نہ کیا تھا کہ تم میرے چھوٹے بھائی ہو تم ہی قابض رہو مین کیا تم سے لڑون کیونکہ مین نے خود اپنے قوت و بازو سے بہت سے ملک فتح کیے اور وہ ابتک میرے قبضے مین ہین مجھکو کیا ضرورت ہی یہ ہی حکومت کرے اُنکو تمنے یون تباہ کیا اور مجھکو خبر نہ کی اُسپر طرہ یہ کیا کہ اُسکی اطاعت کی اور اُسکا مذہب قبول کیا اور اس باطل خدا کی پرستش اختیار کی جو کہ ہمیشہ مسلمانون کے ہاتھ سے تباہ و برباد پھرا اور ایک سے دامن مین پناہ گزین ہوا اور اُنکا کچھ نکر سکا اور اُس خدا کی اطاعت ترک کی جو کہ اسوقت تک خلائق مین موجود ہی اُسکو چھوڑ دیا یہ کیا حرکت ہی بس تمکو لازم تھا کہ جب دلدار شاہ لشکر لے کر آیا تھا تمنے مجھکو اطلاع کی ہوتی بہتر اگر اُس سے مقابلہ کرتا اُسکو شکست دیتا اور اُسکو خود اپنا فرمانبردار کرتا پہلے خبر نہ کی جو جی چاہا وہ کیا اُسکا نتیجہ اُٹھایا مگر انجام کو نہ خیال کیا کہ اسکا انجام کیا ہوگا بس اب تمکو لازم ہی کہ میرے نامہ کو دیکھتے ہی میرے پاس آؤ اور اپنے دین آبائی کو اختیار کرو اور دلدار شاہ کی اطاعت ترک کرو مین دلدار شاہ سے سمجھ لونگا وہ مجھ سے مقابلہ نہین کر سکتا ہی تم کچھ اسکا خوف نہ کرو اگر میرا کہنا نہ مانو گے اور خلاف کروگے تو یاد رکھو کہ مین سواران سپاہ سے قلعے پر حملہ کرونگا اور قلعے کو بیخ و بن سے اُکھاڑ کر گرا دونگا اور کل رعایا شہر کو قتل کر ڈالونگا اور تمکو گرفتار کر کے سب کو برباد کر دونگا آگے آئندہ تمکو اختیار ہی بس اس تھوڑی تحریر کو بہت جانو یہ بادشاہ نے دبیر سے کہا دبیر نے نامہ تحریر کیا یہان تو نامہ تحریر ہوا ہی اُدھر دو ہرکارے جو براے خبر قلعہ گلگشت روانہ ہو چکے تھے راہ طے کر کے قریب قلعہ پہونچے اب جو قلعہ کی طرف دیکھا اُس کو آلات حرب و ضرب سے آراستہ پایا اور خندق کو پانی سے مملو اور دیکھا کہ توپین وغیرہ قلعے پر چڑھی ہوئی ہین در قلعہ بند ہی یہ جو ان ہرکارون نے دیکھا قریب جا کر آواز دی کہ اے قلعے کے لوگون در قلعہ کھولدو ہم مسافر ہین شہر مین داخل ہو کر آرام سے بسر کرین جو لوگ قلعے پر تھے اُنھون نے آواز دی کہ اگر مسافر ہو تو واپس جاؤ در قلعہ نہ کھلیگا کیونکہ لشکر غنیم قریب قلعہ فروکش ہی ایسا نہو کہ کوئی لشکر حریف کا جاسوس وغیرہ براے خبر چلا آئے اور کسی تدبیر سے حریف قلعے مین داخل ہو جائے آجکل اس شہر و قلعہ مین مسافر وغیرہ کے آنیکا حکم نہین ہی اور کسی طرف چلا جائے بادشاہ نے منع کر دیا ہی کہ کوئی آنے نہ پائے قلعے مین نہ آنے دینا یہ جو اُن ہرکارون نے سُنا فوراً وہان سے طرف اپنے لشکر کے واپس آئے اور داخل بارگاہ ہوئے یہان نامہ تیار ہو چکا تھا کہ یہ عیار رکہ پہونچے بادشاہ نے عیارون کیطرف دیکھکر فرمایا کہ بیان کرو کیا خبر لائے اُنھون نے ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ ہم بموجب حکم سرکار قلعے کیطرف گئے جب قریب قلعہ پہونچے تو خندق کو پانی سے بھرا پایا پل تختہ کو اُٹھا ہوا پایا در قلعہ بند تھا توپین وغیرہ قلعے پر آراستہ تھین برج و فصیل آلات حرب و ضرب سے پیراستہ تھے یہ واقعہ دیکھکر ہمنے آواز دی کہ ہم مسافر ہین در قلعہ کھولدو تاکہ ہم داخل ہون راحت و آرام پائین آواز دی اہل قلعہ نے کہ در قلعہ نہ کھلیگا حکم بادشاہ کا نہین ہی کیونکہ حریف مقابلہ مین فروکش ہی ایسا نہو کہ تم لوگون کے ہمراہ جاسوس لشکر حریف کے نہ آجائین ہم قلعے کا دروازہ ہرگز نہ کھولینگے بادشاہ کا حکم نہین ہی جب ہمنے یہ سُنا تو واپس آئے خداوند قلعہ کو خوب آلات حرب و ضرب سے آراستہ و پیراستہ کیا ہی ہم اندر قلعے کے نہ جا سکے جو وہان کے حالات دریافت کرتے یہ جو بادشاہ

نے ہرکارون کی زبانی سُنا بہت برہم ہوا اہل دربار سے کہا کہ معلوم ہوا کہ شداد کو غرور ہوگیا ہی
وہ میرے کہنے پر عمل نہ کریگا وہ مقابلہ کریگا اِسی سبب سے وہ خبر آنے کی پاکر نہین آیا بلکہ قلعے
کا بند و بست کیا وہ اپنے نزدیک یہ خیال کرتے کہ قلعہ کوئی نہین لے سکتا ہی قلعہ بند ہوا ہی
مجکو قسم ہی مہر خداوندی کی ایک دم مین قلعے کو خالی کرالونگا وہ اپنے نزدیک سوچا کیا ہی یہ کہکر
دبیر سے کہا کہ اِسقدر نامہ مین اور تحریر کردے کہ مجکو معلوم ہوگیا ہی کہ تمنے میرے آنے کی خبر پاکر
اور یہ خیال کرکے کہ ہم مقابلہ کرین قلعہ بند ہوکر بیٹھے ہو مین نے ایسے گھروندے بہت سے
مٹا دیے ہین میرے نزدیک اِس قلعے کی کیا حقیقت ہی جسوقت ماہ دولت نے قصد کیا کھڑی
سواری قلعہ لے لیا بس خیریت اِسی مین ہی کہ ابھی اِس حرکت سے باز آؤ اور اِن خیالون کو دور
کرو اور آکر حاضر ہو آیندہ اختیار رہی یہ تحریر کرکے وہ نامہ اپنے عیار کو دیا کہ نامہ لے کر تم خود جاؤ اور
شداد شاہ تک نامہ پہونچاؤ اگر قلعے مین جانا نہ ملے تو جو اُسوقت مناسب ہو وہ کام کرنا نامہ اُس تک
ضرور پہونچانا اور ضرور جواب لانا بس فرتوت تیز نگاہ نے وہ نامہ لیا اور سر سے باندھکر
بیرون بارگاہ آیا اور پاسے شاطری مارتا ہوا طرف قلعے کے روانہ ہوا اُدھر اُن لوگون نے شداد
شاہ کو اِس حال سے آگاہ کیا کہ چند مسافر آئے تھے کہتے تھے کہ در قلعہ کھولدو ہم اندر شہر کے
آئین گے سُننے اُسنے کہا کہ در قلعہ نہ کھلے گا بادشاہ کا ہمارے حکم نہین ہی واپس جاؤ وہ بہت کہا
کیے ہمنے در قلعہ نہین کھولا وہ واپس گئے شداد شاہ نے کہا کہ تمنے خوب کیا کوئی آئے در قلعہ
نہ کھولنا وہ مسافر نہ تھے بلکہ لشکر حریف کے جاسوس تھے اِس فقرہ سے قلعے مین آنا چاہتے
تھے وہ لوگ پھر اپنے مقام پر آکر ٹھہرے کہ دیکھا صحرا سے گرد بلند ہوئی ایک عیار نامہ سر سے باندھے ہوئے پاسے
شاطری مارتا ہوا چلا آتا ہی جب وہ قریب قلعہ آکر پہونچا لب خندق کھڑا ہوا یہان شداد شاہ دربار مین بیٹھا ہی
سب سردار حاضر دربار ہین یہ کافر بیٹھا ہوا کہہ رہا ہی کہ جب بیدار شاہ اِدھر آئیگا اور قلعے کو
آراستہ پائیگا تو ضرور واپس جائیگا اِس خیال سے کہ قلعے کا لینا بہت مشکل ہی اگر مقابلہ بھی ہوا تو وہ
قلعے پر سے توپین مارونگا کہ یاد کریگا پھر اُسکا ہوا نہ پڑیگا کہ قلعے پر یورش کرے اِس عرصے مین
دلدار شاہ مع لشکر کے آجائیگا بس وہ شکست دے کر بھگا دیگا سب کافر اُسکی ہان مین ہان
ملا رہے ہین اُدھر بیدار شاہ اپنی بارگاہ مین بیٹھا ہوا اپنے سردارون سے یہ کہہ رہا ہی کہ جواب
نامہ آلے تو مین بند و بست کرون اگر شداد شاہ نے اطاعت اختیار کرلی تو خیر اور اپنا مذہب
قدیم اختیار کرلیا ورنہ کل ہی تو مین قلعے پر یورش کرونگا اور قلعے کو لے لونگا یہ میرے ہاتھ سے بچکر
جاتا کہان ہی اپنے نزدیک بہت بڑی حفاظت کی ہی قلعہ بند ہوا اتنا بڑا نامرد ہی کہ بدون مقابلہ قلعہ بند
ہوا ہی سردارون نے عرض کیا کہ ہمارے تو یہ خیال مین معلوم ہوتا ہی اُنھون نے کمک طلب کی
ہی دلدار شاہ سے بس اِس خیال سے جبتک کمک آئے قلعہ بند ہوکر مقابلہ کرین کیونکہ یہ امر تو
ظاہر ہی کہ وہ آپ سے مقابلہ نہین کرسکتے ہین نہ اُنکے پاس اسقدر سپاہ ہی کہ مقابلہ کرین اور نہ ایسے
پہلوان ہین بس جب کمک آجائیگی اُسوقت ضرور مقابلے کو باہر آئین گے بادشاہ نے کہا کہ یہ
راے تمھاری بہت ٹھیک ہی مگر مین کب اتنی مہلت دونگا کہ وہ جو کمک اُسنے طلب کی ہی وہ آجائے
مین کل ہی قلعے پر قبضہ کرلونگا نامہ کے جواب کا صرف انتظار ہی یہان یہ باتین ہو رہی ہین اُدھر
فرتوت نے زیر قلعہ پہونچکر آواز دی کہ اہل قلعہ در قلعہ کھولو مین نامہ لے کر بیدار شاہ اپنے

بادشاہ کا تمھارے بادشاہ کے پاس آیا ہون اُنھون نے شداد شاہ کو نامہ تحریر کیا ہی اور اُسکا جواب طلب کیا ہی مجکو حکم ہی کہ بادشاہ کے ہاتھ مین دینا اور اُسکا جواب حاصل کرنا یہ جو فرطوت نے کہا اہل قلعہ نے پکار کر کہا ہمکو بادشاہ کا حکم نہین ہی کہ ہم در قلعہ کھولین بس اگر نامہ لائے ہو تو تیر مین باندھکر ہمارے پاس پھینکدو ہم اُسکا جواب بادشاہ کی خدمت مین پیش کر کے لادین جو وہ جواب دین سوائے اِسکے اور کوئی صورت جواب کے ملنے کی نہین ہی در قلعہ نہ کھلے گا یہ جو فرطوت نے سُنا پکار کر کہا کہ تمنے خود جواب دیدیا اچھا تم در قلعہ نہ کھولو بادشاہ کو خبر تو کرو کہ فرطوت تیز نگاہ عیار آپ کے بھائی صاحب کا نامہ لیکر آیا ہی اور کہتا ہے کہ در قلعہ کھولدو مین نامہ اُنکے ہاتھ مین دونگا اور اُنسے جواب لونگا بس اگر وہ حکم دین کہ در قلعہ کھولدو تو در قلعہ کھولنا ورنہ جس طور سے تم کہتے ہو مین اُسی طور سے تمکو نامہ دونگا تم جواب لا دینا مجکو یقین ہی کہ جب وہ یہ سماعت فرمائینگے کہ میرے بھائی کے پاس سے نامہ آیا ہی اور اُنکا عیار نامہ لیکر آیا ہی تو ضرور در قلعہ کے کھولنے کا حکم دینگے اگر نہ دینگے پھر جو تم کہوگے مین قبول کرونگا اُن لوگون نے کہا کہ اے فرطوت تمھارا کدھر خیال ہی بادشاہ نے اُنھین کے آنیکی خبر سُنکے تو قلعہ آراستہ کیا ہی اُنسے مقابلے کا قصد ہی وہ تیرے لیے حکم دیدینگے فرطوت تیز نگاہ نے کہا کہ اچھا تم اِسقدر تکلیف کرو چنانچہ دو ایک آدمی تو در قلعہ پر ٹھہرے رہے اور کچھ شداد شاہ کے پاس گئے اور سب حال اُس سے بیان کیا جو کچھ جواب و سوال ہوئے تھے شداد شاہ نے کہا کہ بس اُس سے کہنا کہ در قلعہ تو کھلنا غیر ممکن ہی کیونکہ ہمکو تمھارے بادشاہ سے کوئی تعلق نہین ہی وہ ہم پر لشکرکشی کر کے آیا ہی اور نامہ و پیام کی کیا ضرورت ہی ہم اُسکے کہنے پر عمل نہ کرینگے جو تمنے اپنے حق مین بہتر جانا وہ کیا اور کرینگے جو اُسکو بن پڑے وہ کرے اگر اُسنے نامہ بھیجا ہی تو خیر اُسکو بذریعہ تیر کے قلعے مین پھینکدو جو ہمکو اُسکا جواب دینا ہوگا وہ تحریر کر کے تیر مین باندھکر پھینکدینگے ہمارے اُسکے تو محبت و قرابت قطع ہوگئی وہ بیکار اسقدر کوشش کرتا ہی صلح ہونا غیر ممکن ہی سوائے جنگ کے بس اگر وہ عیار تیر مین باندھکر نامہ پھینکدے تو نامہ لے آنا ہم جواب دیدینگے اگر انکار کرے تو کہنا کہ نامہ لیکر واپس جاؤ یہی جواب ہی اُس نامہ کا بس وہ لوگ در قلعہ پر آئے جو کچھ کہ شداد شاہ نے کہا تھا وہ پکار کر کہا یہ جو تقریر فرطوت نے سُنی اُسکو یقین ہوا کہ قلعے مین جانا نہ ملیگا اور جواب نامہ حاصل کرنا پر ضرور ہی ایسا نہو کہ یہ جو جواب دیا ہی مین جاکر بادشاہ سے بیان کرون اور عرض کرون کہ مین نامہ لیکر واپس آیا مین نے اُسطرح نامہ نہ دیا جس طور سے اُنھون نے طلب کیا یہ سُنکے بادشاہ نے فرمایا کہ تمنے کیون نہ دیا اور اگرچہ ناراض ہو تو خرابی ہی بس جسطور سے یہ کہتے ہین اُسی طور سے نامہ دون تحریری جواب لینا اچھا ہی تاکہ اُنکی سند رہے شاید کسی وقت مین انکار کرین کہ ہمنے جواب نہین دیا تو دکھا دیا جائے یہ دل مین خیال کر کے کہا کہ اچھا مین نامہ تیر مین باندھکر پھینکے دیتا ہون تم اِسکا جواب لا دو بس فرطوت نے نامہ تیر مین باندھکر بالائے قلعہ تیر کو پھینکا اُن لوگون نے وہ نامہ تیر سے کھول کر اور لیجا کر شداد شاہ کے روبرو پیش کیا شداد نے دبیر سے پڑھوایا جب مضمون نامہ سے آگاہ ہوا دبیر سے کہا کہ اِسکی پشت پر یہ چند کلمے تحریر کردو کہ ہمارے تمھارے کوئی قرابت نہین ہی تم تصویر پرست ہو اور ہم زمرد پرست وہ سلسلۂ قرابت و رشتۂ عزیزداری قطع ہوگیا جو تمھارا بھائی ہو اُسکو پند و نصیحت کرو وہ تمھاری اِسس

پند و نصیحت کو قبول کریگا مین تو تمہارا جانی دشمن ہون اور تم میرے پس جو امر مین نے اپنے حق مین بہتر جانا وہ کیا اور جو بہتر جانونگا وہ کرونگا تم بیکار ایسی مہمل تحریرات روانہ کرکے اپنے دماغ کو خراب کرتے ہو اور میرے اِس تحریرات سے کوئی فائدہ تمکو نہ ملیگا بلکہ سوائے نقصان کے اور یہ جو تمنے تحریر کیا ہی کہ اپنا دین آبائی ترک کیا اور اُس خدا سے باطل کی پرستش اختیار کی جو کہ خدا پرستون کے ہاتھ سے بھاگا بھاگا پھرتا تھا اور ایک ایک کے دامن مین پناہ گزین ہوتا تھا آخر کو اُنکے ہاتھ سے مارا گیا اِسکا جواب تمکو لکھا کیا جائے صرف اِسی قدر کافی ہی کہ یہ اُسکا علم و رحم تھا کہ اُسنے ایسے پُر طاقت بندے پیدا کیے اور اُنکو اپنی قدرت سے اِسقدر زور و طاقت عطا کیا کہ وہ کسی سے زیر نہو سکے بس جب اُنکو یہ معلوم ہو گیا کہ ہم ایسے پر طاقت ہین اور کسی سے زیر نہو نگے وہ اپنے خدا کو بھول گئے اور اپنے پیدا کرنے والے کو فراموش کیا اور نیا دین پیدا کیا اور کہا کہ ہمارا خدا آسمان پر ہی اُسکو کوئی دیکھ نہین سکتا ہی اور یہ سب خداے باطل ہین گو بظاہر تو وہ یہ کہتے ہین مگر باطن مین وہ زمرد کی بندگی کرتے ہین اور اُسی کو اپنا خدا جانتے ہین جب اُن بندگان معتوب نے یہ سرکشی کی اور اپنے خدا سے مقابلے پر آمادہ ہوئے اُنکو بہت پند و نصیحت کی گئین مگر وہ لوگ بھی اپنے قول کے بڑے پختہ تھے نہ پھرے خداوند زمرد سے مقابلے پر آمادہ ہوئے اور خداوند سے مقابلہ کرنے لگے چنانچہ بہت سے مقابلے ہوئے چونکہ خداوند نے اُنکو بہت خوبصورت و صاحب جمال پیدا کیا ہی بدین سبب اُنکو غارت کرتے ہوئے رحم آیا بس اُنھون نے خداوند پر ستم کیا خداوند نے گوارا کیا مگر اُنکو غارت نہ کیا یہ ممکن تھا کہ ایک چشم زدن مین سب کو غارت کر سکتے تھے اپنے بندگان خاص کو اُنکے ہاتھون سے قتل کرایا مگر اُنپر کوئی ظلم و ستم نہ کیا اور خود بھی اُنکے ہاتھون سے پریشان ہوئے اور ایک ایک کے پاس جا کر پناہ لی جا کر پوشیدہ ہوئے اور دوسرا سبب اُنکے غارت نہ کرنے کا یہ بھی تھا کہ جو بندے بہت مغرور ہو گئے تھے اُنکو بھی غارت کرایا اُنکے ہاتھ سے قتل کرایا کیونکہ اُنکا اِسی طور سے غارت کرنا تھا گو بظاہر خداوند اُن بندگان مغضوب کے ہاتھ سے مارے گئے مگر اصل مین چولا بدل کر آسمان پر تشریف لیگئے اُنکی بھی خوشی کر دی بس وہ خداوند برحق مین یہ بھی مصلحت تھی جو کہ خداوند نے کی کسکو بھلا مشیت خداوند مین دخل ہی تو بالکل بے عقل ہی جو ایسا خیال کرتا ہی بس اب یہ کبھی نہ خیال کرنا کہ خداوند خداپرستون کے ہاتھ سے مارے گئے بلکہ اُنکے حال پر رحم کیا اور اِس غرض سے اُنکو نہین غارت کیا کہ جو ایسے بندے مثل تیرے منحرف ہین اُنکو قتل کرین بس جب خداپرست سب بندگان گنہگار کو قتل کر لین گے تو خداوند اُنپر اپنا عذاب نازل کرینگے بس یہ امر ثابت ہو گیا کہ خداوند اِن خداپرستون کو بھی غارت فرمائین گے اور کس طور سے تیرے اوپر ثابت کیا جائے کہ زمرد خداے برحق ہی اور خداوند قدوس پر جسکو تو بندگی کرتا ہی اور قبل مین مین بھی کرتا تھا وہ خداوند کا نائب اور بندہ تھا بس خداوند نے اُسکو کتاب دے کر شداد کو روانہ کیا تھا وہ جا کر وہان مغرور ہو گیا اور خود خدا بن بیٹھا بس خداوند اُنکو بھی غارت کر دین گے میرے نزدیک تو یہ امر عمدہ اور بہتر ہو گا کہ تو بھی خداوند کی بندگی کر ورنہ تجکو اختیار ہی مین تو اِس دین کو اب نہ ترک کرونگا اب تو مجکو مدت کے بعد راہ راست ملی ہی ضلالت سے نکلا ہون بس جو تیرے جی مین آئے وہ کر مگر یاد رکھ کہ اِسکی سزا بہت جلد تو پائیگا تیری سرکوبی کے لئے مین نے دلدار شاہ سے کمک طلب کی یا تو وہ خود تشریف لاتے ہین یا اور کسی سردار زبردست کو روانہ کرتے ہین تو بھلا اُنسے کیا مقابلہ

کر سکے گا اور کیا کرتا مین نے اسی سبب سے تجکو آگاہ نہین کیا کہ جب وہ لشکر کشی کرکے میرے اوپر آتے تھے کہ تو اُنکے برابری کرتا تو ضرور ذلیل ہوتا اور اب ذلیل ہوگا وہ آکر گوشمالی بخوبی تجکو دین گے اور یہ جو لکھا ہو کہ مین قلعے کو گھڑی سواری لیلونگا یہ امر غیر ممکن ہو تیری تو کیا مجال ہو یہ خیال محال ہے تیری تو کیا اصل ہو اگر تمام عالم ایک جا ہوکر یہ قصد کرے کہ اس قلعے کو فتح کرلے تو غیر ممکن ہو وہ تو مین مارونگا کہ پناہ نہ ملیگی سوائے فرار کے کوئی تدبیر بن نہ آئیگی تو کیون اسقدر بادۂ کبر و نخوت سے مدہوش ہو کیون اپنے کو بھول گیا ہو اور کیون اسقدر بھول گیا ہو دلدارشاہ کو کچھ دور نہ سمجھ بس تیرے نامہ کا جواب میری طرف سے جواب جنگ ہو مین کبھی نہ تیرے پاس آؤنگا نہ اپنے بادشاہ کی اطاعت ترک کرونگا بلکہ اِس امر کی کوشش کرونگا کہ تو بھی مثل میرے اُسکی اطاعت کرے اور زمرد پرست ہوجائے یہ لکھواکر اُن لوگون کو دیا اور کہا فرطوت کو لیجاکر دو کہ یہ تمھارے بادشاہ کے نامہ کا جواب ہو بس وہ لوگ در قلعے پر آئے اور تیر مین باندھکر تیر کو پاس فرطوت کے پھینکدیا اور کہا کہ یہ جواب نامہ موجود ہو بس فرطوت نے وہ تیر اُٹھا لیا کیونکہ وہ اِس انتظار مین تو یہان کھڑا ہی تھا وہ جواب نامہ لے کر اپنے لشکر کی طرف چلا اور داخل بارگاہ ہوکر بیدارشاہ کے روبرو کھڑے ہوکر جو کچھ کہ واقعہ گذرا تھا وہ عرض کیا اور عرض کیا کہ یہ جواب موجود ہو بس بادشاہ نے وہ جواب دبیر سے پڑھوا کر سُنا جب مضمون سے آگاہ ہوا بہت غصہ آیا اُسیوقت حکم دیا کہ طبل یورش بجے کل مین گھڑی سواری قلعے کو لیلونگا یہ شدادشاہ کس امر پر بھولا ہو مجکو دلدارشاہ سے خوف دلاتا ہو ما بدولت کسی سے خوف نہین کرتے ہین دلدارشاہ کیا چیز ہو یہ حکم دینا تھا اُسیوقت لشکر مین نقارے پر چوب پڑی طبل یورش کی صدا بلند ہوئی سب اہل لشکر کو معلوم ہوا کہ قلعے پر یورش ہوگا سامان قلعہ گیری سے آراستہ ہونے لگے اور سب سامان درست کرنے لگے اور بادشاہ نے دربار برخاست کیا سب سردار اپنے اپنے مقام پر آئے سامان جنگ مین مصروف ہوئے ہرکارے جو کہ شدادشاہ کے اِس لشکر مین برائے خبر موجود تھے وہ طبل یورش کی بجنے کی خبر لے کر دوسرے دروازے سے داخل قلعہ ہوئے اور شدادشاہ کو خبر دی کہ جب آپ کا جواب بیدارشاہ کو پہونچا بیدارشاہ نے جب سُنا بہت غصہ آیا اور اُسی وقت طبل یورش اپنے لشکر مین بجوایا یقین ہو کل قلعے پر حملہ کرے باقی خیریت ہو شدادشاہ نے سردارون سے کہا کہ کل بہت ہوشیار رہنا اور خوب قلعے کو آراستہ و پیراستہ کرنا وہ کل ضرور حملہ کریگا ایسے گولے مارنا کہ ایک نفر اُسکی سپاہ کا زندہ نہ بچے بس سب نے عرض کیا کہ کل خداوند ملاحظہ کرلین گے جیسے ہم کوشش کرین گے شدادشاہ نے کہا کہ مین تمکو بہت کچھ انعام دونگا اگر تم لوگ کل حریف کو قلعے تک نہ آنے دوگے سب نے جواب دیا کہ جبتک ہماری جان تن مین ہو ہم نہ آنے دین گے آیندہ خداوند زمرد کو اختیار ہو ہم لوگ مجبور و ناچار ہین جو اُنکی مرضی ہو یہ کہکر سب خاموش ہوئے شداد ثانی بیداد نے دربار برخاست کیا محل مین گیا سردار دربار سے قلعے پر آئے خوب قلعے کو آراستہ کیا جہان دس سوار تھے وہان پچاس مقرر کیے ہزارون توپین لگا دین اُنپر گولنداز بہت چالاک مقرر کیے اور سب سامان سے قلعے کو آراستہ کیا راوی کہتا ہو کہ رات بھر قلعے پر سامان جنگ ہوا کیا اور طبل بجا کیا اور یہان لشکر بیدارشاہ مین بھی سب سامان جنگ مین مصروف رہے جب سفیدۂ سحری آسمان پر نمودار ہوا بیدارشاہ بیدار ہوا اور اہل لشکر بھی اُٹھے اپنے امور ضروریہ سے فراغت

کرکے آلات حرب و ضرب سے آراستہ ہوئے رسالہ دارون کے ہمراہ اور افسرون کے ہمراہ
دربارگاہ پر آئے بیدار شاہ مسلح و مکمل ہوکر خیمے سے برآمد ہوا دونون سپہ سالار
بھی اونچی سبنے ہوئے اپنے اپنے خیمے سے نکلے بادشاہ کو سلام کیا بس بیدار شاہ کل لشکر کو
لے کر طرف قلعے کے روانہ ہوا سب سامان قلعہ گیری ہمراہ تھا حداد وغیرہ بھی ہمراہ تھے اور
ہزارون سیڑھیان تھین سوار کمندین لیے ہوئے تھے ہر ایک کے ہاتھ مین گرز آہنی تھا یہ تو اس
سامان سے طرف قلعے کے چلے اُدھر قلعے مین شداد بیدار ہوا باہر محل کے آیا سردارون کو
ہمراہ لے کر فصیل قلعے پر آکر زیر شامیانہ تخت پر بیٹھا مگر مسلح و مکمل سب سردار پس پشت آلات
حرب و ضرب درست کھڑے ہوئے جو کہ معزز تھے وہ سب اپنے اپنے مقام پر بیٹھے گولنداز
پلیتہ بدست لیے ہوئے کھڑے ہین توپین آراستہ ہین صرف حکم کی دیر ہی شداد شاہ آکر بیٹھا تھا کہ صحرا
سے گرد اڑی جب دامن گرد کا تنگ فتہ ہوا دیکھا کہ بیدار شاہ تخت پر سوار عقب مین لشکر جرار
دونون سپہ سالار اونچی سبنے ہوئے ہمراہ چلا آتا ہی شداد شاہ نے کہا سردارون سے کہا کہ
وہ ظالم اظلم آگیا مگر کیا ہوتا ہی قلعے پر قبضہ پانا بسا دشوار ہی یہ اُسکا خیال خام و تصور ناتمام ہی یہ سب
کوشش بیکار رہی شداد شاہ یہ کہہ رہا تھا کہ بیدار شاہ گولے کی زد سے ہٹ کر کھڑا ہوا لشکر کو بھی
صف بندی کا حکم دیا لشکر مین صف بندی شروع ہوئی جب صف بندی ہو چکی بیدار شاہ نے
قلعے کی طرف دیکھکر کہا اپنے سردارون سے کہ میان شداد نے قلعے کو اپنے نزدیک خوب
آراستہ کیا ہی اور یہ خیال کیا ہی کہ قلعے کو کوئی نہین لے سکتا ہی میرے نزدیک اِس قلعے کا لینا
کیا مشکل ہی ابھی قلعے کو فتح کیے لیتا ہون سردارون نے عرض کیا کہ خداوند لشکر کو حکم فرمائین کہ وہ
حملہ کرکے قلعے کو لے لین آپکے لشکر کے نزدیک اِس قلعے کا لینا کیا مشکل ہی بیدار شاہ نے
یہ سنکے فرمایا کہ اے سرداران مادولت یہ امر تو بالکل خلاف ہی کہ مین لشکر کو حکم دون کہ قلعے پر یورش
کرے اُدھر سے گولے پڑے ہزارون بندگان خداوند کا خون ناحق ہو گو مین یہ جانتا ہون کہ یہ سب
لشکری میرے تابع حکم ہین اپنی جانین میرے اوپر نثار کرنے کو موجود ہین اگر مین اشارہ کردون
تو ابھی قلعے پر جا پڑین اور بدون قلعے پر قبضہ کیے ہوئے واپس نہ آئین چاہے سب ہلاک ہو جائین
مگر یہ امر ضرور ہی کہ زیر قلعہ جاکر دم لین گے میرے حکم سے سرتابی نہ کرینگے یہ تو قلعہ ہی اگر مین حکم
دون کہ تم لوگ آگ کے دریا مین کود پڑو تو یہ لوگ کود پڑین کچھ جان کا خیال نہ کرین بس مین کیونکر
ایسے جان نثارون کو اِس طور سے قتل کراؤن کہ انکا حربہ تو اُن تک نہ پہونچے اور اُنکے حربہ
سے یہ ہلاک ہون بس میرا ایک سپہ سالار مقہور دیو پیکر اِس کے فتح کرنے کو کافی ہی یہ فرماکر مقہور
کی طرف بادشاہ نے دیکھا دیکھتے ہی بادشاہ کے اُسکی طرف دیکھا اُسنے ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ یہ غلام
صرف اجازت کا امیدوار ہی اگر حکم ہو تو جاکے قلعے پر قبضہ کر لون یہ مٹی کا گھروندا ہی مین نے ایسے ایسے
گھروندے بہت سے مٹا دیے ہین یہ بچون کا کھیل ہی اِسکا مٹانا کیا دشوار ہی یہ سب سامان جو قلعے
پر نظر آتا ہی غلام کے نزدیک سب بیکار ہی حضور چاشت قلعے مین نوش فرمائین بادشاہ نے فرمایا
کہ پھر عرصہ کس امر کا ہی یہ کہنا تھا کہ مقہور نے سلام کیا اور اپنے گینڈے کو درست کیا سپر فراخ دامن ہاتھ
مین لی گرز آہنی دوش پر رکھا اور بادشاہ کو سلام کرکے گینڈے کو طرف قلعے کے جولان کیا
گرز گاؤ سر کو ہلاتا ہوا چلا اُدھر دیدبان نے شداد شاہ سے عرض کیا کہ ایک پہلوان اِدھر کو آتا ہی

کیا حکم ہوتا ہی شداد شاہ سے کہا کہ ثابت ہوتا ہی کہ اب جو بیدار شاہ نے دیکھا کہ قلعہ خوب آراستہ ہی فتح ہونا مشکل ہی تو برائے صلح کسی کو روانہ کیا ہی اب مین صلح نہ کرونگا سردارون نے عرض کیا کہ ہمارے نزدیک تو یہ امر ہی کہ اُسکا سپہ سالار برائے فتح قلعہ آتا ہی اُسنے کسی مصلحت سے لشکر کو یورش کا حکم نہ دیا ہوگا بادشاہ نے کہا کہ یہ تمھاری رائے غلطی پر ہی اتنے بڑے لشکر سے تو یہ قلعہ فتح ہو نہ سکے گا بھلا ایک پہلوان کیا فتح کریگا اُنھون نے عرض کیا کہ دیدبانون سے فرمایئے کہ وہ دیکھین کہ کس سامان سے آتا ہی آیا اسکے پاس کچھ آلات حرب وضرب سے ہی یا نہین ہی اگر برائے آشتی آتا ہی تو بالکل آلات وحرب وضرب نہونگے سوائے ایک رومال کے کہ وہ اُسکو ہلاتا ہوا آتا ہوگا گویا امان کا طالب ہوگا اور اگر آلات حرب وضرب ہونگے تو ضرور برائے قلعہ گیری آتا ہی بادشاہ نے دیدبانون سے دریافت کیا اُنھون نے دیکھکر عرض کیا کہ چوتھائی میدان زد کا اُسنے طی کیا ہی بڑے زور شور سے آتا ہی گرز گران سنگ پارچہ لکوہ پشت پہلو ہاتھ مین ہی سپر فراخ دامن دوش پر ہی تمام دریائے آہن مین ازسرتاپا غرق ہی کچھ اس امر مین فرق نہین ہی کہ وہ ضرور برائے قلعہ گیری آتا ہی یہ سنکے شداد شاہ نے حکم دیا کہ اچھا زد خوب اُسنے دوپہر دیکھا جائیگا کہ دیدبانون نے عرض کیا کہ اُسنے نصف میدان طی کر لیا اب تھوڑا فاصلہ باقی ہی خندق سے خوب نزدیک آگیا ہی یہ دیدبانون کا عرض کرنا تھا کہ شداد شاہ نے کہا کہ بڑا دل وجگر ہی ان لوگون کا کہ اتنے بڑے قلعے پر یکہ وتنہا آتے ہین یہ خوف نہین ہی کہ قلعے پر سے گولہ پڑیگا یہ کہکر شداد شاہ نے ہوائی کو اُٹھا کر داغنا لبس ہوائی کا داغنا تھا کہ ایک شرارا بلند ہوا گویا یہ نشانی شر وفساد کی تھی بس ہوائی کا داغنا تھا کہ گولندازون نے توپون کو جھکا جھکا کر اور نشانہ باندھکر آگ دی آگ کا دینا تھا کہ ایک ایسی صدائے مہیب وہیبت ناک پیدا ہوئی کہ زمین معرکہ ہلگئی عورات حاملہ کے حمل ساقط ہوگئے ایک آسمان دھوئین کا بنکر تیار ہو گیا غبار بلند ہوا گولہ برسنے لگا توپین آگ اُگلنے لگین ہنگامہ دار وگیر برپا ہوا ہر طرف سے بارش گولہ کی ہونے لگی مگر مقہور کا یہ حال ہی کہ اس دریائے آتش کو طی کرتا ہوا بلاخوف وخطر چلا آتا ہی کبھی گینڈے سے کو کاوے پر ڈالا کبھی بائین طرف دوڑا کر چلا گیا کبھی داہنی طرف جو گولہ قریب ممند کے آیا اُسکو ضرب گرز سے بخش کردیا جو داہنی طرف آیا اُسکو رکاب خالی کرکے خالی دیا جو بائین طرف آیا اُسکو دہنی طرف ہٹ کر خالی دیا کبھی زیر شکم گینڈہ پوشیدہ ہوگیا کبھی ایک رکاب خالی کی کبھی دونون اِس طور سے گولون سے بچتا ہوا اور گینڈے کو بچاتا ہوا برابر چلا آتا ہی کوئی گولہ اُسپر نہین پڑتا ہی حال یہ ہی کہ قلعے پر سے برابر گولہ برس رہا ہی مثل اولہ کے چنگاریان جو آسمان دودی مین اُڑتے ہین یہ معلوم ہوتا ہی کہ ستارے چمک رہے ہین غبار بلند ہی کچھ دکھائی نہین دیتا ہی لشکر بیدار شاہ زد سے آگے صف بستہ کھڑا ہوا ہی اس انتظار مین ہی کہ سپہ سالار زیر قلعہ پہونچ جائین تو ہم لوگ بھی دوڑ پڑین اور در قلعہ توڑ کر اندر گھس جائین بس اُسی طرف سب دیکھ رہے ہین مقہور گولون کو رد کرکے لب خندق پہونچگیا آواز دی کہ ای اہل قلعہ بیکار مال ما ودولت کو برباد کرتے ہو مین لب خندق آپہونچا مین نے قلعہ لے لیا اب اپنی جان بچانے کی تدبیر کرو اُدھر گولندازون نے بادشاہ سے عرض کیا کہ ہم ہفت فتیلہ داغ چکے اب کیا حکم ہوتا ہی ہمنے اسقدر گولے مارے ہین ایک کی تو کیا ہستی ہی اگر دس لاکھ بھی ہوتے تو ہلاک ہو جاتے شداد نے حکم دیا کہ اب

ہاتھ روک لو تاکہ معلوم ہو کہ کوئی گولہ قضا کا لگا یا نہین یقین ہو کہ اُس جوان کا پتہ نہو گا یہ جو حکم دیا گولندازون نے ہاتھ روکا ہوا نے جو تھپیڑا مارا وہ گرد و غبار و دھوان برطرف ہوا اب جو دیکھا تو مقہور کو زیر قلعہ لب خندق ٹہلتے ہوئے پایا ذراسی جھپیٹ نہین لگی یہ حال دیکھکر اہل قلعہ کے حواس جاتے رہے شداد کی تو یہ حالت ہوئی کہ رنگ رو متغیر ہو گیا سردارون سے کہنے لگا کہ اب کیا ہو گا سب نے سپرین و تلوارین سنبھال کر عرض کیا کہ ہم مقابلہ کرینگے کوئی ہم اُس سے کم نہین ہین شداد شاہ نے کہا کہ ایسے پیل مست سے کون لڑ سکتا ہو جو کہ دریاے آتش کو طے کر کے یہانتک آپہونچا بڑی خرابی ہوئی بس تمام قلعے مین تہلکہ پڑ گیا ہر ایک بندوبست بھاگنے کا کرنے لگا اپنا اسباب بار کرنے لگا اُدھر مقہور نے پکار کر کہا کہ ای اہل قلعہ اب در قلعہ کھولدو اپنی جانون پر آفت نہ لاؤ اگر مین قلعے کے پھاٹک کو توڑ کر اندر آیا تو یاد رکھو کہ ایک کو پھر زندہ نہ رکھونگا اب تو مین قلعہ لے چکا ہون قلعے پر سے کسی نے جواب نہ دیا بلکہ عوض مین جواب کے حقہ نفت کے ہانڈیان بارود کی اور بتیان بارود مین ڈوبی ہوئی جلا جلا کر اُسپر پھینکنے لگے مقہور نے کیا تدبیر کی جو کچھ قلعے پر سے اہل قلعہ نے اِسپر پھینکا اِسنے سپر پر روکا اور خندق مین ڈالدیا تیل کے کڑھاؤ جلتے ہوئے اسپر ڈالے یہ سب آفتون سے بچا اُدھر بیدار شاہ نے اپنے اہل لشکر اور سردارون سے فرمایا کہ تمنے دیکھا میرے شیر کو کس طور سے قلعہ لے لیا اور کیونکر لب خندق پہونچ گیا کیونکر گولون کو رد کیا سب نے عرض کیا کہ حضور ہم سب آپ کے تابع فرمان ہین بس یہان باجے فتح کے بجنے لگے تمام لشکر نے قصد کیا کہ سب سامان لیکر جس سے کہ قلعہ فتح ہو جائے مقہور کے پاس جائین تاکہ مقہور خندق کو پھاند کر پھاٹک قلعے کا منہدم کرے ہم اُسکے ہمراہ داخل قلعہ ہون شداد شاہ کو اسیر کرلین سب تلوارین برہنہ کر کے نکلنے پر آمادہ ہوئے اُدھر مقہور نے اہل قلعہ کو آواز دی کہ معلوم ہوا تم لوگ در قلعہ نکھولوگے اور نہ اُبدولت کی خدمت میں حاضر ہوگے خیر مین خود آتا ہون پھاٹک توڑ کر یہ کہکر گینڈے پر سے اُترا دامن گردانے لگا اہل قلعہ نے جو یہ واقعہ دیکھا تلاطم مچگیا ہر طرف سوار و پیادے دوڑنے لگے سردار گھبرا گئے عجب عالم تھا ہر ایک کو اِسکا الم تھا کہ اِس پہلوان نے قلعہ [illegible] بڑی خرابی ہوئی اب اِسکے ہاتھ سے نجات کی صورت نظر نہین آتی ہو شداد شاہ نے سردارون سے کہا کہ تم لوگ لشکر لیکر در قلعہ پر جاؤ کیونکہ وہ اب خندق کے پار آتا ہو اور پھاٹک توڑ کر اندر چلا آئیگا تمام سپاہ بھی قصد کر رہی ہو کہ کمک کو چلے جبتک تم مقابلہ کرنا مین بھی آتا ہون یہ سنکے چند سردار کچھ سپاہ دے کر چلے یہان شداد شاہ نے جو سردار کہ اُسکے پاس باقی رہے تھے اُنسے کہا کہ آؤ ہم تم مالک خداوند زمرد سے فریاد کرین اور اپنی فتح و ظفر کی دعا کرین شاید دعا تمہاری قبول ہو اور خداوند کسی کو براے کمک روانہ کرے مین کوئی مددگار پردہ غیب سے پیدا ہو جائے تو اُسکے سبب سے اِس بلا سے نجات ملے سب نے جواب دیا کہ بہت خوب بس شداد شاہ نے تاج سر پر سے اُتارا اور ہاتھون پر رکھکر اِس طور سے پکارا کہ ای جاگتے جوت کے خداوند ای زمرد شاہ باختری ہم سب کے حال پر رحم کر تو بڑا رحیم ہو اپنے بندون پر ہمیشہ نظر عنایت رکھتا ہو ہم تیرے تازہ بندے ہین ہمپر عنایت فرما اور اِس بلا کو ہمپر سے دور کر اِس مغرور کو منزا دے کہ یہ قلعے مین نہ آسکے ورنہ سب اہل قلعہ اِسکے ہاتھ سے قتل ہونگے یہ بڑا ظالم ہو ہم سب تازہ تیرے اوپر ایمان لائے

ہین ہماری مدد تیرے اوپر ضرور ہی ایسی کوئی پردۂ غیب سے تدبیر کر کہ یہ بلا رد ہو کوئی بندۂ خاص تیرا تیرے حکم سے آئے اور اِسکو سزا پہونچائے ای ہمارے خداوند گو تو اِسوقت زمین پر نہین ہی تو نے ہم سب کے لیے اپنے اوپر تکلیف گوارا کی اور ہمکو ورطۂ ہلاکت سے بچایا خود اپنے بندگان مغضوب کے ہاتھ سے عاجز ہوکر چولہ بدلا اور عاجز ہوکر بالاے آسمان تشریف لیگیا ہم سب تیری طرف قلب کو رجوع کریکے تہ دل سے تجھ سے التجا کرتے ہین کہ اِس کافر کے ہاتھ سے ہمکو نجات دے ورنہ ہم سب قتل وغارت ہوجائینگے اِس طور سے شداد شاہ نے جو دعا کی سرداروں نے آمین کہی بس اُنکی دعا قبول ہوئی کیونکہ خداوند تعالے بہت بڑا رحیم و کریم ہی جو جسطور سے دعا کرتا ہی قبول فرماتا ہی چاہے کافر ہو چاہے مسلمان وہ ہرایک کی مراد کو بر لاتا ہی اُسکو اپنی درگاہ سے مایوس نہین رکھتا ہی دشمن و دوست کو ایکسان نگاہ رکھتا ہی جیسا کہ شاعر نے کہا ہی شعر یہ ابر نظر دشمنو دوست پر + نہین منحصر مغز کو پوست پر + سیاہ رو جو آیا ہو از و سفید + کب اِس در سے سائل پھرا نا امید + بقول سعدی شیرازی اے کریمے کہ از خزانۂ غیب + گبر و ترسا وظیفہ خور داری + دوستان را کجا کنی محروم + تو کہ با دشمنان نظر داری + خواہ گبر ہو خواہ کوئی ہو کسی مذہب کا ہو اگر وہ دعا کرتا ہی خداوند کریم اُسکو قبول فرماتا ہی کیونکہ اُسکا دریاے رحمت ہر وقت جوش زن رہتا ہی اور آتش غضب ہر وقت فرو رہتی ہی گو یہ امر ہی کہ کفار تو یہ خیال کرتے ہین کہ ہم اپنے خدا سے دعا کرتے ہین اصل مین وہ کیا ہین اور اُنکی خدائی باطل ہی سب اُسی کے بندے ہین بس بندون سے کیا ہوسکتا ہی صرف شیطان کے بہکانے اور گمراہ کرنے سے خدا بن بیٹھے ہین اور خلق خدا کو بیکار گمراہی مین ڈالا ہی ورنہ سب کی بازگشت اُسی کی طرف ہی اور وہ ہی ہرایک کی دعا کو قبول کرتا ہی اِن اعمال بد کی سزا اُسنے اُن سب کے لیے عقبیٰ مین مقرر کی ہی دنیا پر ہرایک کی مراد بر لاتا ہی کیون نہو وہ کریم و رحیم ہی اور اپنے بندون کی پرورش کرنیوالا ہی خلاصہ یہ کہ جسطور سے دعا کرتا ہی وہ قبول فرماتا ہی بس اب جو شداد شاہ نے باہک کر دعا کی خداوند کریم کو رحم آگیا اُسکی دعا قبول فرمائی ابھی اُسکی دعا قبول نہوئی تھی کہ پردۂ بیابان سے گرد و غبار کا تتق بلند ہوا شعر از دامن دشت عاج اورنگ + گردے برخاست طوطیار نگ + دیگر ز گرد و غبار کہ برشد سپہر + رہ رفتن خویش گم کرد مہر + گرد تیرہ و خیرہ خیرہ اِسقدر گرد بلند ہوئی کہ چہرۂ گردون مکدر ہوگیا وہ غبار عظیم بلند ہوا کہ برج آفتاب پنہان ہوگیا یہ جو گرد بلند ہوئی اور اہل قلعہ نے اِس گرد و غبار کو دیکھا باہم کہنے لگے کہ زمرد شاہ باختری نے ہماری دعا قبول کر لی کسی اپنے بندۂ خاص کو ہماری کمک کے لیے روانہ کیا ہی کیا عجب ہی جو دلدار شاہ لشکر لے کر آگیا ہو یہ اُسکی آمد کی گرد ہی شداد شاہ نے سرداروں سے کہا کہ تمنے قدرت خداوند کی دیکھی کس وقت مین مددگار روانہ کیا اور کسوقت آکر پہونچا یعنے یہ دلدار شاہ ہی بس کہدو کہ نقارے خوشی کے بجین کہ ہمارا مددگار آگیا یہ حکم دینا تھا کہ باجے خوشی کے بجنے لگے اور سب اہل قلعہ خوش ہونے لگے مقہور یہ واقعہ دیکھکر حیران ہوا کہ یہ اہل قلعہ دیوانے ہین مین نے تو قلعے پر قبضہ کر لیا اب کیا بات باقی ہی کوئی دم مین سب کو تہ تیغ بیدریغ کرتا ہون یہ خوش ہوتے ہین واہ بڑے عجب کی بات ہی کہ اپنے مرنے کی خوشی کرتے ہین یہ وقت رنج و غم ہی نہ کہ خوشی یہ امر اپنے دل مین خیال کر کے اہل قلعے سے پکار کر کہنے لگا کہ بڑے عجب کی بات ہی کہ موت تو تمھاری

تمھارے سر پر آ پہونچی ہی تمکو رنج و غم کرنا نہا ہو نہ کہ خوشی اور اُس سے نجات پانے کی فکر کرنا ہی نہ کہ نقارے خوشی کے بجانا تم لوگ بڑے احمق اور نادان ہو یہ جو اہل قلعہ نے اسکی زبانی سنا کہا کہ ہم اس امر کی خوشی کرتے ہین کہ تیرا سر کوب آ پہونچا خداوند زہرہ شاہ باختری اسنے ہم سب کی کمک کی اور دعا قبول فرمائی ہمارے مددگار کو روانہ فرمایا دیکھو وہ گرد بلند ہوئی ہو اور اس گرد سے تیرا سر کوب پیدا ہوگا یہ جو اہل قلعہ نے کہا مقہور نے پلٹکر دیکھا کہ حقیقت ایک گرد و غبار اڑتا ہوا ادھر چلا آتا ہی یہ اُدھر کو دیکھنے لگا کہ یہ گرد و غبار کیسا ہی کوان آتا ہو اُدھر اُس گرد و غبار کو جو بیدار شاہ و اہل لشکر بیدار شاہ نے دیکھا اپنے سرداروں سے کہا کہ یہ غبار کیسا بلند ہوا ہی کیا کوئی شدادشاہ کی مدد کو آتا ہی سرداروں نے عرض کیا کہ معلوم تو ایسا ہی ہوتا ہی کیونکہ جبتک غبار نہین بلند ہوا تھا تو اہل قلعہ مین ایک طلاطم تھا سردار لشکر کو لیے ہوے دوڑے ہوئے اِدھر سے اُدھر آتے جاتے تھے اور شداد تاج اُتارے ہوئے دعا کر رہا تھا الپشت سے یہ غبار بلند ہوا ہی اور اہل قلعہ نے دیکھا ہی سب خوش ہو گئے ہین بلکہ باجے خوشی کے قلعے پر بج رہے ہین شائد انکا کوئی مددگار آتا ہی مددگار کون آتا ہی سوا دلدار شاہ کے کون ہوگا بادشاہ نے کہا کہ بیکار یہ لوگ خوشی کرتے ہین اور بیکار مسرت کرتے ہین دلدار شاہ آیا ہی تو کیا قلعہ بچ جائیگا مقہور وہان قلعے کو لیگا مین یہان دلدار شاہ کے لشکر سے مقابلہ کرونگا میرا دوسرا سپہ سالار قہار فیل پیکر دلدار شاہ کے لشکر کو تباہ کر دیگا اب تم لوگ پھر جاؤ اس گرد کا حال معلوم ہو لے تو پھر قلعے پر جانا بیدار شاہ یہ کہ رہا تھا مقہور اُسی طرف دیکھ رہا تھا لشکر بیدار شاہ و خود بادشاہ بھی دیکھ رہا تھا اُسی گرد کے جانب اور اہل قلعہ خوشیان کر رہے تھے کہ یکایک وہ تتق گرد کا اُس صحرا کے قریب پہونچا اور ہوا نے مارا گرد کو اور گرد نے مارا باد کو دامن گرد کا شگافتہ ہوا سب نے دیکھا دامن گرد سے ایک جوان پری تمثال آفتاب جمال سبز لباس پہنے ہوئے مرکب بادہ رفتار سوار آلات حرب و ضرب سے آراستہ خود سر پر کج رکھے ہوے کمان کیانی دوش پر نیزہ کنوتی مرکب پر رکھا ہوا گردہ سپر کا بالا ے پشت تیغ صاعقہ بار کمر سے لگا ہوا عقب مین اُسکے سپاہ سب اسی طرف چلے آتے ہین مگر جوان رعنا ایسا حسین و خوبصورت ہی کہ اُسکے چہرے پر نگاہ نہین کام کرتی ہی مثل آفتاب کے روشن ہی اُسکے نور جمال سے تمام صحرا روشن ہو گیا یہ معلوم ہوا کہ دامن گرد سے آفتاب تابان نکل آیا سب سپاہ سلاح مین غرق دریاے آہن مین غوطہ مارے ہوئے سرداران قوی ہیکل ہمراہ رکاب سعادت انتساب ہر ایک آئین رشک آفتاب و ماہتاب ایک عیار تیز رفتار خنجر گذار رکاب پہ ہاتھ رکھے ہوئے عجب شان و شوکت سے اِدھر کو چلا آتا ہی لشکر قریب لاکھ سواروں کے ہمراہ ہوگا مگر سب منچلے اور بہادر معلوم ہوتے ہین رعب و داب و شان و شوکت جلالت و سطوت چہرے سے آشکار ہی برا جرار ہی اور برا اہل نامی و نامدار ہی یہ حال دیکھکر بیدار شاہ و اُسکے اہل لشکر حیران ہو گئے کہ یہ کون جوان ہی جو اس شان و شوکت سے اِدھر کو چلا آتا ہی سب کے دلون پر ایک رعب چھا گیا ہر ایک اُس جوان کو دیکھکر گھبرا گیا مقہور نے جو اُس جوان کو دیکھا ایسا رعب طاری ہوا کہ پسینہ آگیا حیران ہو کر آئینہ وار دیکھنے لگا اہل قلعے نے جو قلعہ پر سے یہ واقعہ دیکھا کہ اِس طور کا جوان وا اِس شان کا لشکر اُس غبار کے دامن سے پیدا ہوا شداد شاہ نے اپنے سرداروں سے کہا

کہ یہ جوان تو نہ کوئی سردار ہی دلدارشاہ کا نہ کوئی عزیز نہ خود دلدارشاہ ہی نہ معلوم کون ہی دیکھا چاہیے
ہی اِدھر کہان سے آیا ہی اِس سمت اِسکے آنے کا کیا سبب ہی سرداروں نے عرض کیا کہ ہم خود
حیران ہین اور بہت پریشان ہین صبر فرمائیے دم بھر مین معلوم ہو جائیگا جو کوئی ہوگا اگر ہماری کمک
کو بھیجا ہوا دلدارشاہ کا آیا ہی تو ضرور مدد کریگا شاید اِس زمانہ مین یہ جوان دلدارشاہ کا
ملازم ہوا ہو شدادشاہ نے کہا کہ یہ جو لشکر اِسکے ہمراہ ہی اسمین کوئی جوان لشکر دلدارشاہ نہین
ہی نہ یہ جوان لشکر دلدارشاہ کا فرستادہ ہی بلکہ یہ خود کسی ملک کا شاہزادہ ہی کسی طرف لشکرکشی کر کے
جاتا ہی کیونکہ سب لشکر و سپاہ جنگی ہمراہ ہی بس اہل قلعہ الگ حیران ہین اور بیدارشاہ اور اُسکا
لشکر الگ پریشان ہی مقہور خود دم بخود دکھڑا ہی اُس جوان کو دیکھکر سب اپنی جرأت و ہمت کو بھول
گیا ہی خندق کا پھاندنا دامن گردانا سب فراموش ہی حیرت کا ایک جوش ہی یہ سب تو اِس حیرانی
و پریشانی مین ہین یعنے اہل قلعہ و اہل لشکر بیدارشاہ راوی بیان کرتا ہی کہ یہ جوان رفیع البخت
عالی مرتبت اِنہا مین عرض کر چکا ہون کہ لشکر کو لے کر قیام گاہ سے اِس طرف کو اِس قصد سے
روانہ ہوئے تھے کہ اِن سب بادشاہون کو مسلمان کرون راہ مین سُنے کہ توپ کی صدا جو کان
مین پہنچی اپنے سردارون سے فرمایا کہ معلوم ہوتا ہی کہ قلعۂ کشور یہ پر مقابلہ شروع ہو گیا بیدار
شاہ نے قلعہ پر یورش کر دیا خیر ہمکو کیا ہمکو اپنے کام سے غرض ہی فرا جلدی چلو ہم بھی چل اِس
معرکے کا تماشا دیکھین جو مغلوب ہو اُسکی کمک کرین یہ فرماکر مرکب کو تیز کیا تھا تھوڑی ہی دور چلے
تھے کہ توپ کی صدا بند ہو گئی شاہزادے نے فرمایا کہ معلوم ہوتا ہی کہ قلعہ فتح ہو گیا کیونکہ اب
صدا اُسے توپ نہین آتی ہی افسوس یہ مقابلہ دیکھنے مین نہ آیا خیر چلو شاید کچھ معرکہ نظر سے گذرے
اگر ابھی قلعہ نہ فتح ہوا ہو تو اہل قلعہ کی کمک کرین گو ہمارے نزدیک دونون برابر ہین کیونکہ دونون
کافر ہین ایک زمرد پرست دوسرا التصویر پرست مگر ایک وقت پڑا ہی جب ہم اُسکی کمک
کرینگے اور اُسکو اِس بلا سے نجات دینگے تو ضرور وہ اِس احسان کے عوض مین تمہاری اطاعت
کریگا دوسرے سے لڑکر اُسکو اپنا مطیع کرینگے سردارون نے عرض کیا تھا کہ تشریف لے چلیے
بس شاہزادہ مرکب کو مہمیز کیے ہوئے روا روی چلا آتا تھا کہ عین وقت پر آکر پہونچا جبکہ مقہور
لب خندق پہونچا تھا اور قلعہ سے جھکا تھا شاہزادے نے دور سے دیکھا کہ ایک جوان تاجدار صفیل
قلعہ بر زیر کنگرۂ زرنفتی کھڑا ہوا ہی تاج سر سے اُتارے ہوئے اُسکے عقب مین بہت سے سردار ہین
سب اپنے مذہب کے موافق دعا مین مصروف ہین اور کچھ لوگ سوار و پیادے لیے ہوئے اِدھر
اُدھر منتشر اُنکو اِس دوڑ رہے ہین قلعے مین تہلکہ و تلاطم مچا ہوا ہی اور وہی بادشاہ کہ جسکو مین نے
دیکھا تھا کہ لشکر لیے ہوئے صحرا سے گذرا تھا اور دریافت کیا تھا کہ یہ کون بادشاہ ہی معلوم ہوا تھا
کہ بیدارشاہ ہی شدادشاہ پر لشکرکشی کر کے جاتا ہی صحرا مین روبرو قلعے کے لشکر کو جمائے کھڑا ہی
اور خود تخت پر سوار ہی عقب مین لشکر بیشمار ہی اور ایک پہلوان اُن دونون پہلوانون مین سے جو کہ
تخت کے راس و چپ تھے لب خندق کھڑا ہوا ہی دامن وغیرہ گردان چکا ہی صرف اُس پار جانے
کی دیر ہی اگر اُس پار پہونچ جائے تو قلعے پر قبضہ کر لے مگر سب اہل قلعہ اور وہ پہلوان اور یہ
لشکر چونکہ صحرا مین ہی سب اِدھر کو دیکھ رہے ہین یہ دیکھکر شاہزادے نے اپنے دل مین خیال
فرمایا کہ گو یہ دونون کافر ہین مگر اِس وقت اہل قلعہ کی کمک کرنا ضرور ہی کیونکہ اُنپر وقت پڑا ہی

ایک ظالم سنے اُنکو پریشان کیا ہی گو دونون اپنے دشمن ہین مگر ہم لوگ خاندان کریم سے ہین اور ہین کریم ابن کریم ہین ہمپر لازم و واجب ہی کہ جسکو بلا مین مبتلا دیکھین اُسکی کمک کرین تاکہ ہر ایک ہمسے خوش ہوے اوری طرف رجوع کرے دشمن بھی اگر بلا مین مبتلا ہو ایسے وقت مین اُسکی دشمنی کا خیال زیبا نہین ہی جبکہ وہ کسی آفت مین پھنسا ہو بلکہ اُسکی کمک زیبا ہی کیونکہ ہم لوگ اہل اسلام ہین اور اُس خدا کی بندگی کرتے ہین جو کہ دوست دشمن پر برابر نظر رکھتا ہو اور ہمکو اُسنے اسی لیے خلق فرمایا ہی کہ ہم ہر ایک بندے کی جو کہ بلا مین مبتلا ہو اُسکی امداد کرین اور اُسکو راضی کرکے اپنے دین کی طرف رغبت دلائین تاکہ ہمارے خلق ہونے کا نتیجہ نکلے پس اگر اسوقت بدبن مین اسکی کمک کرونگا تو ضرور خدا خوش ہوگا اور میری مراد بر لائیگا میری آرزوے دلی پوری کریگا دوسرا یہ امر ہوگا کہ اسقدر بندگان خدا کی جان اِس ظالم کے ہاتھ سے بچیگی گو کافر ہین مگر بندے تو خدا کے ہین بس یہ ضرور ایمان لائینگے کسقدر ثواب مجکو حاصل ہوگا اور ضرور خداوند کریم میرے اِس کام سے خوش ہوگا اور اپنے بندگان مقبول بارگاہ کے فرد مین میرا بھی نام تحریر فرمائیگا یہ خیال کرکے یہی تقریر اپنے سردارون سے بیان فرمائی اور کہا کہ مین تو اِس کافر کے مقابلے کو جاتا ہون تم اِسی مقام پر ٹھہرو اور اگر دیکھنا کہ کفار قلعے کی سمت یورش کرکے آتے ہین تو اُنکو روکنا اور اُنسے مقابلہ کرنا ورنہ خاموش کھڑے رہنا مین جاکر اُس ظالم کو سزا ہو جاتا ہون سب نے عرض کیا کہ بہت خوب یہ فرماکر شاہزادے نے مرکب کو مہمیز کیا اور آواز دی کہ او گبر ناہنجار ظالم غدار و نابکار یہ کونسی بہادری اور جوانمردی ہی اور یہ کونسی شجاعت ہی کہ جو کہ عاجز ہو کر قلعہ بند ہو اور مقابلہ نہ کرے اُسکو یون پریشان کرے کہ اُسکے قلعے پر یورش کرے تو کیسا مرد میدان ہی اور کیسا جوانمرد ہی مجکو تو بالکل نامرد معلوم ہوتا ہی وہ لوگ تو عجز و انکسار کر رہے ہین تو اُنپر ظلم و ستم کرتا ہی میرے نزدیک تو بالکل نامرد ہی اور بالکل بزدل اور بودا ہی بس خیریت اِسی مین ہی کہ قلعے کی طرف سے پلٹ آ اور اِس ظلم و ستم سے ہاتھ اُٹھا اور باز آ ورنہ میرے ہاتھ سے سزا پائیگا مین تیری جان کا ملک الموت ہون او کافر ظلم کیون ستم پر کمر کسی ہی اگر ایسا ہی تو اُنکو بیرون قلعہ آنے دے کہ وہ تجھ سے مقابلہ کرین جبکہ یہ امر بالکل ثابت ہو گیا کہ وہ تجھ سے نہین لڑسکتے ہین پھر کیون اُنپر یہ ستم روا رکھتا ہی کیون اِس طور سے اُنپر بدعت کرتا ہی او ظالم اِس ظلم و ستم کا نتیجہ بد ہی دیکھ پچھتائیگا سواے افسوس کے کچھ نہ ہاتھ آئیگا بس اِسی مین خیریت ہی کہ پلٹ آ اُنپر ستم نہ کر ورنہ میرے ہاتھ سے سزا پائیگا مین نے سمجھا دیا آیندہ اختیار ہی تو اپنے فعل کا مختار ہی یہ جو شاہزادے نے کہا مقہور نے شاہزادے کی طرف دیکھکر وہ جواب دیا کہ تو کون ہی جو اُنکی حمایت کرتا ہی تو کیون اپنے سر پرائی آفت مول لیتا ہی یہ کونسی بات ہی میرا نام مقہور دیو پیکر ہی مین نے لاکھون پہلوانون کو قتل کیا ہی میری تلوار سے کوئی نہین بچا ہی تو اپنی جوانی پر رحم کر اور اِس حرکت سے باز آ جدھر سے آیا ہی اُسی طرف چلا جا اپنے خون مین اپنے جسم کو نہ رنگین کر مین قلعہ لے چکا ہون اب واپس ہونا میرا غیر ممکن ہے بڑی مشقت سے یہانتک پہونچا ہون ہزارون گولون کو رد کرکے دریاے آتش کو پیر کر یہان آیا ہون بڑی جان کھپی ہے اب خندق پہونچا ہون اے جوان از براے خداوند تصو پیر اپنی جان و جوانی پر رحم کر میرے مقابلہ سے پلٹ جا مین وہ ہون

کہ میرا نام سنکے شیران دشت کو تپ آتی ہی میرے نام سے دیوان قاف کانپتے ہین میری
تلوار کو دیکھکر مریخ فلک کانپ اُٹھتا ہی میرے ہی خوف سے رستم و سہراب نے گوشئہ قبر مین
جاکر دامن کفن سے مُنھ کو پوشیدہ کیا ہی اور تو بچہ ہوکر نامرد کہتا ہی میرا نام نوک نیزہ و زبان
شمشیر پہ لکھا ہوا ہی میری تلوار تیغ کوہ کو قلم کرتی ہی میرا گرز فیل مست کو پست کرتا ہی میرا نیزہ جگر
سنگ مین در آتا ہی تیر پشت کوہ کو توڑکر نکل جاتا ہی اگر مین اپنی قوت کو دکھاؤن تو کوہ بلند شکوہ کو
بیخ و بن سے اُکھاڑکر پھینکدون بس کیون مجھ سے جری و بہادر سے مقابلے کا قصد کرتا ہی
اور اپنی جان دیتا ہی کچھ فائدہ نہوگا مین اِس قلعے پر ضرور قبضہ کرونگا میرے بادشاہ کا حکم ہی
پہلے کیون نہ اِن لوگون نے آکر اطاعت کی جبکہ اُنھون نے نامہ لکھکر طلب کیا تھا اب کیا
ہوتا ہی مین مرد میدان ہون کبھی قدم آگے بڑھاکر مین نے نہین ہٹایا ہی اب یہ غیر ممکن
ہی کہ پلٹ آؤن بدون قلعہ لیے ہوئے یہ جو اُسنے کہا شاہزادے نے فرمایا کہ او کافر بیکار
لاف و گزاف کرتا ہی یہ فقرہ اور کسی کو دے اور خوف دلا مین ڈرنے والون مین نہین
ہون میری قوت و شجاعت سے تمام عالم آگاہ ہی اپنے زور و طاقت کے حالات زبان زد
خلائق ہین کئی دفتر ہماری قوت و طاقت کے حال سے مملو ہوگئے ہین ہم وہ ہین کہ جنھون نے
دیوان قاف کو شکست دی ہمارے بزرگون نے زلزلۂ قاف کا لقب پایا ہمارے
بزرگون کے نام سُنکے شیران دشت و نہنگان دریا کو تپ لرزہ آتا ہی مریخ فلک و بہرام چرخ
ہمارے خوف سے فلک پر جاکر پوشیدہ ہوا ہی ہماری تلوار جگر زمین کو شق کرتی ہی کفر و اسلام
مین فرق کرتی ہی ہم وہ ہین کہ جنکے خوف سے شیران دشت دامن کوہ کو منھ پر لے کر سوتے
ہین ہم نے اکثر ہزارون لشکر تن تنہا بھگا لئے ہین ہمارے منھ آجتک کوئی چڑھ کر نہین آیا ہم خود
ہر ملک پر لشکرکشی کرتے گئے ہین بس اگر خیریت درکار ہی اور جان کی سلامتی کا خواستگار ہی
تو قلعے کی طرف سے پلٹ آ ورنہ یاد رکھ کہ اسطور سے تجکو قتل کردونگا کہ مرغان ہوا و ماہیان دریا
کو تیرے حال پر رحم آئیگا اور مجکو ترس نہ آئیگا اگر میرے کہنے کے خلاف کریگا او ناہنجار تو کیا ہی
اور تیرا بادشاہ کیا ہی تو بھی کافر اور وہ بھی بلکہ وہ تو اکفر ہی اور تجھ سے زیادہ نامرد ہی تو کیا ہی اور
اُسکی کیا حقیقت ہی اور لیاقت ہی بس اِسی مین خیریت ہی کہ پلٹ آ ورنہ مین اُسی مقام پر تیری سرکوبی
کو آتا ہون اور تجکو بستر اپنا بچھاتا ہون کیون اپنی قضا بولاتا ہی او نامرد تو شاید ہمارے حال سے
آگاہ نہین ہی یہ کہکر مرکب کو اُسکی طرف مہمیز کیا مقہور نے کہا کہ او طفل کیون دہان اژدر مین
اپنے کو جان بوجھ کے گراتا ہی مین خوب واقف ہون کہ تجکو دلدار شاہ بادشاہ شہر انوریہ
نے بدلے کمک شداد بد نہاد روانہ کیا ہی وہ تیری جان کا دشمن تھا جو ادھر کو بھیجا اب تو یہ
قلعہ مریخ فلک بھی مجھ سے نہین لے سکتا ہی اور نہ مجکو یہان سے ہٹا سکتا ہی تو کیا ہی بس اب تو
نہین مانتا ہی اور خود اپنے پاؤن دہان اژدر مین گرتا ہی تو مجکو بھی لازم ہوا کہ مین پہلے تجکو قتل
کرلون یا اسیر پھر اہل قلعہ سے سمجھونگا تو بڑا اُنکا حمایتی ہی اور دوست بنکر آیا ہی یہ کہکر وہ اپنے
گھوڑے پر سوار ہوا اور گرز لے کر کھڑا ہوا یہ کلمہ اُسکا سنکے شاہزادے نے کہا کہ او نامرد مین
نہین جانتا کہ دلدار شاہ کون کتا ہی اور شداد کون گدھا ہی اور تیرا بادشاہ کون اُلو کا پٹھہ ہی مین
تو صرف راہ خدا مین جہاد کرتا ہون کسی کا حمایتی نہین ہون مین ادہر آنکلا ان لوگون مین بیٹھے نشان

دیکھا اور تجکو اُنپر ستم کرتے ہوئے پایا رحم آگیا مین نے تجکو منع کیا تو نہین مانتا ہی مین تجکو سزا دیکر اُنکو
اِس بلا سے نجات دیتا ہون میرے نزدیک یہ سب کافر ہین سنگ زرد برادر شغال بس جو میرے
کہنے پر عمل کریگا میرے ہاتھ سے امان پائیگا ورنہ مارا جائیگا یہ فرماتے ہوئے اُسکے قریب پہونچے
اُدھر اہل قلعہ نے جو یہ تقریر سنی اچنبا ہوا اور حیران ہوئے کہ یہ کون بہادر ہی جو یون ہماری طرف سے
مقابلہ کرتا ہی یہ امر تو اُسکی تقریر سے بخوبی ثابت ہو گیا کہ دلدار شاہ کا بھیجا ہوا نہین ہی اور نہ ہم لوگون
مین سے ہی کوئی دوسرے دین و مذہب کا آدمی ہی ہر مرتبہ اُسکی زبان پر خداے نادیدہ کا نام آتا ہی
شاید کوئی خدا پرست ہی مگر یہ امر بہت عجب کا ہی کہ خدا پرست کو ہماری کمک کرنے کی کیا ضرورت
ہی اِس مقدمہ مین کچھ عقل کام نہین کرتی ہی سردارون نے عرض کیا کہ جب کوئی ہوگا ظاہر ہو جائیگا
اِس بلا کو تو دفع ہو لینے دیجیے قلعہ پر تو یہ تقریر ہو رہی ہی اُدھر بیدار شاہ نے اپنے سپہ سالار
و سردارون و وزیرون و مشیرون سے کہا کہ میری سمجھ مین یہ معاملہ نہین آتا ہی کہ یہ کون جوان ہی ہمسے اِسکو
کیا سبب خصومت کا ہی اور یہ اہل قلعہ کا کیون دوست بنا ہی کیونکہ یہ امر تو اُسکی تقریر سے ثابت
ہو گیا کہ نہ زمرد پرست ہی نہ قصور پرست نہ دلدار شاہ کا بھیجا ہوا ہی نہ شداد شاہ کی کمک کو
آیا ہی بلکہ کسی طرف جاتا تھا یہ معرکہ دیکھکر لڑنے پر آمادہ ہو گیا مجکو اِسکے حال پر رحم آتا ہی کہ مفت
مین میرے سپہ سالار کے ہاتھ سے قتل ہوگا ابھی پورا جوان بھی نہین ہوا ہی واقعی بڑا جوانمرد ہی اگر
جوان ہو جاتا تو اِس سے کوئی مقابلہ نہ کر سکتا یہ تنہا لشکرون کو شکست دیتا سردارون نے عرض
کیا کہ اُسکی تقریر کے طرز سے ثابت ہوتا ہی کہ خدا پرست ہی اور یہ وہی لوگ رحم دل ہین جہان
جسکو بلا مین مبتلا دیکھا اُسکی کمک کی خواہ دشمن ہو خواہ دوست وہ ہر ایک کی بلا و مصیبت مین
کمک کرتے ہین آپ نے سنا ہوگا ہر مرتبہ وہ خداے آسمانی کا نام لیتا تھا اور یہ بھی اُسنے کہا
کہ تم اور شداد و دلدار سب میرے نزدیک کافر ہو اور سب برابر ہو مگر اِسوقت اہل قلعہ گو
کافر ہین مگر اُنپر وقت پڑا ہی اِس سبب سے اُنکی کمک میرے اوپر لازم ہی یہ جو سردارون نے
کہا بادشاہ نے جواب دیا کہ تمہارا خیال درست ہی بس ایسے شخص کا قتل ہونا ہی بہتر ہی یہ جو بادشاہ
نے کہا قہار نے جواب دیا کہ ای خداوند کوئی ہو خواہ خدا پرست ہو خواہ زمرد پرست بھائیصاحب
کے ہاتھ سے زندہ نہ بچیگا ضرور قتل ہوگا اگر غلام اِس مقام پر ہوتا تو ابتک قتل بھی کر چکا ہوتا
اِسقدر تقریر نہ کرتا خیر ملاحظہ فرمائیے کہ وہ قریب پہونچ گیا اُدھر شداد نے سردارون سے
کہا کہ اگر اِس جوان نے اِس جوان کو زیر کر لیا اور لشکر بیدار شاہ نے اِسپر یورش کیا
تو مین بھی قلعہ سے نکلکر اِسکی کمک ضرور کرونگا سب نے عرض کیا کہ ضرور کمک کرنا چاہیے
ہی یہان تو یہ گفتگو ہو رہی ہی اُدھر شاہزادہ قریب مقہور دیو پہنچ گیا ہی لشکر شاہزادہ ایک طرف
صف بستہ کھڑا ہوا ہی مقابلے کا تماشا دیکھ رہا ہی جیسے ہی شاہزادہ قریب مقہور کے پہونچا
اور مقہور نے دیکھا کہ وہ جوان میرے قریب آیا گردہ سپر کا پشت پر سے لیا اور بعزم تگاور
بڑھا شاہزادہ اُسکا قصد سمجھ گیا شاہزادے نے بھی سپر پشت پر سے لی اور مرکب مہمیز کیا
باہم تگاور چلے دونون سپرین لڑین شرارے آگ کے نکل کر بالاے آسمان گئے سب نے
دیکھا کہ مرکب شاہزادے کا تین قدم پسپا ہوا اور گینڈا مقہور کا آٹھ قدم پسپا ہوا بلکہ ایسی تکان
پہونچی کہ مقہور گھٹنون پر آگیا بس سنبھل کر اور گینڈے کو بڑھا کر قریب آیا اور کہا کہ ای جوان اپنے

نام سے آگاہ کرتا کہ گمنام نہ مارا جائے اور اپنا وار کرتا کہ تیرے دل مین کوئی حوصلہ نہ باقی رہے کیونکہ تو میرے حربہ سے زندہ نہ بچیگا شاہزادے نے فرمایا کہ او نامرد ہم لوگ اہل اسلام ہین اور خداپرست ہین خاندان صاحبقران سے ہین جنکی تو نے حالت اور طاقت کی کیفیت و زور و شجاعت کے قصہ سنے ہونگے کہ وہ آجتک کسی سے زیر نہین ہوئے لاکھون ملک تباہ و برباد کیے ہزارون کافر قتل کیے بڑے بڑے پہلوان اُنکے ہاتھ سے پست ہوئے بڑے بڑے زبردست جو تھے وہ پست ہوئے زمرد و فرعون و زبرجد شاہ وغیرہ کی خدائیون کو برباد کیا اور دین اسلام کا سکہ جاری کیا نشان کفر کو تلم کرکے علم اسلام کو بلند کیا مین بھی اُسی خاندان سے ہون مین پیش قدمی نہ کرونگا کیونکہ میرے طریقہ اور مذہب و خاندان مین پیشدستی حریف پر نہین کرتے ہین اور تو نے جو نام میرا دریافت کیا تو مین تجھ نامرد کے روبرو کیا نام اپنا ظاہر کرون ہان اگر کوئی بہادر اور جری ہوتا تو اُسکے روبرو مین اپنا نام ظاہر کرتا تیرے روبرو مجکو ظاہر کرتے ہوئے ننگ و عار معلوم ہوتا ہو بس میرا نام تجکو زبان تیزہ و نوک شمشیر سے ظاہر ہوگا تو حربہ کر مین جب تیرے حربہ سے بچونگا اور میرا خداوند کریم بچائیگا تو پھر مین بھی تجھپر حربہ کرونگا یہ جو شاہزادے نے فرمایا تو مقہور نے آواز بلند کہا کہ اب تیرا حال کھلا کہ تو خداپرست ہو اور تو خاندان حمزہ سے ہو جبھی اسقدر چرب زبان اور زبان آور ہو اب میرے ہاتھ سے بچکر کہان جاتا ہو مین تم لوگون کی بہادری و جوانمردی کی تعریف سنا کرتا تھا اور خیال کرتا تھا کہ بڑے بڑے قد کے لوگ ہونگے اور بہت مجکو تمہارے مقابلے کی حسرت تھی کہ کسی طور سے مقابلے کی نوبت آئے مگر نہ آتی تھی آج خداوند تصویر نے میری حسرت نکالی مگر مجکو حیرت ہوتی ہو کہ اس قد و قامت پر یہ زور و طاقت صرف لوگون نے بڑھا دیا ہو معلوم ہوا صرف باتین ہی ہین اب کھل گیا کہ تم لوگ کچھ نہین ہو بس اب تیرا قتل میرے اوپر لازم ہوا مگر ایک امر ضرور ہو کہ جبتک تو اپنا نام نہ ظاہر کریگا اُسوقت تک مین مقابلہ نہ کرونگا یہ جو اُسنے کہا شاہزادے نے فرمایا کہ سن میرے نام کو شیر بیشہ جرأت و نہنگ دریائے شجاعت صاحب سطوت و صولت شاہزادہ رفیع البخت بن صاحبقران بدیع الملک نوجوان و ابن صاحبقران نورالدہر عالیشان و ابن صاحبقران بدیع الزمان و ابن صاحبقران حمزۂ عالیشان زلزلۂ قاف شانی سلیمان او کافرین پڑھتا ہون حمزۂ صاحبقران کا اور بدیع الزمان کا میرے پردادا نے ملک باختر و سنجان کو تباہ و برباد کیا اور میرے ہی پردادا نے آفتاب کو تہ تیغ کیا وہ میرے ہی پردادا تھے کہ جنھون نے چونسٹھ لاکھ کے لشکر پر جو کہ زیر قلعہ زل لقا سے بے لقا راندۂ درگاہ کبریا منزروکش تھا چالیس روز خون مارے آگاہ ہو کہ مین پوتا ہون نورالدہر عالیشان کا کہ جسکی تلوار کا سکہ دل کفار پر ابتک پڑا ہوا ہو مین بیٹا ہون بدیع الملک نوجوان کا جو کہ اب صاحبقران وقت ہین اور لقب صاحبقران ثالث سے ملقب ہین اور شہر سمندریہ پر کفار سے مقابلہ کر رہے ہین اور تصویر پرستون کو تہ تیغ فرما رہے ہین اب تو تو میرے نام سے آگاہ ہوا یہ جو شاہزادے نے کہا کل اہل لشکر بیدار شاہ و خود بیدار شاہ نے سنا اور اپنے سردارون سے کہا کہ لو سنا کہ یہ خداپرست ہو اور اپنا حسب و نسب بھی اُسنے ظاہر کر دیا مگر بڑا زبردست ہو کہ کچھ خوف نہ کیا سب نے کہا کہ قضا لائی ہو اب اِسکا بچکر جانا دشوار ہو کہ ادھر اہل قلعہ سے شداد شاہ نے کہا کہ

بڑا غضب ہوا خدا پرستون کے قدم یہان بھی آگئے اب کیا ہوگا اِس سے تو بہتر تھا کہ یہ جوان میری کمک نہ کرتا اور چلا جاتا کیونکہ اب یہ امر ضرور ہی کہ اگر یہ بیدار شاہ پہ غالب آیا تو ہم سے بھی دین خدا پرستی قبول کرنے کی درخواست کریگا اور مین کبھی یہ دین نہ قبول کرونگا دوسرے مجکو ان لوگون کی کمک کی کوئی ضرورت نہین ہی خداوند زمرد کرین کہ یہ جوان مقہور کے ہاتھ سے قتل ہوجاے تو بہتر یہ ہو کہ مقہور ہی قلعے پر قبضہ کر لے وہ گوارا ہو خدا پرستون کا اِدھر آنا گوارا نہین ہو اور نہ یہ گوارا ہو کہ خدا پرست اِس قلعے پر قابض ہون سردارون نے عرض کیا کہ دیکھیے کیا ہوتا ہی بقول آپکے بہت برا ہوا کہ خدا پرست اِدھر آئے یقین ہی کہ مقہور اِسپر غالب آئے شداد شاہ نے کہا کہ خداوند ایسا کرین اُدھر بیدار شاہ نے سردارون سے کہا کہ اگر یہ جوان میرے سپہ سالار پر غالب آیا تو تم سب ملکر ایک مرتبہ اُسپر ٹوٹ پڑنا اور اُسکو قتل کرنا قمار نے کہا کہ یہ امر بالکل نامردی کا ہی اگر وہ مقہور پر غالب آیا تو مین جاکر اُس سے مقابلہ کرونگا خواہ اُسکو قتل کرون خواہ زیر مین اپنی موجودگی مین یہ ننگ نہ گوارا کرونگا کہ ایک پر اِسقدر لوگ حملہ کرین گو اُسکے ہمراہ بھی لشکر ہی مگر یہ بالکل نامردی ہی ہان اگر مین بھی زیر ہوجاؤن اُسوقت حضور کو اختیار رہی بادشاہ نے کہا کہ خیر دیکھا جائیگا اِدھر تو یہ تقریر تھی اُدھر جب مقہور نے یہ سب اسماے مبارک سُنے کہا کہ بس ختم کر مین سن چکا خبردار ہوجا مین حربہ کرتا ہون یہ کہکر نیزے کو تان کر اور سینۂ بے کینۂ شاہزادے کو تاک کر وار کیا شاہزادے نے سنان نیزے کو اپنی سنان نیزے پر روکا لگی نیزہ بازی ہونے دو بجلیان تھین کہ بالاے ہوا چمک رہی تھین جو بند وہ نیزے کا باندھتا تھا شاہزادہ اُسکو کھول دیتا تھا کوئی ستر طعن کی ردوبدل ہوئی کہ ایک مقام پر شاہزادہ نے چھڑ پر چھپٹ مار کر اور بند صاحبقرانی باندھکر آواز دی کہ او مقہور خبردار ہوجا تیرا نیزہ ہوائی ہوتا ہی یہ نہ کہنا کہ ہوشیار نہ کیا تھا بس یہ فرما کر اب جو مرکب کو گرمایا صاف نیزہ اُسکے ہاتھ سے نکل گیا وہ کافر نیزہ بھر آب خجالت مین غرق ہوگیا پیشانی پہ عرق شرم آگیا سر جھکا کر رہگیا سواے کف افسوس ملنے کے کچھ ہاتھ نہ آیا نیزہ مثل تیر شہاب کے بلند ہوکر دور جا کر گرا یہ واقعہ دیکھکر جو کہ منصف مزاج دونون لشکرون مین تھے یعنے لشکر بیدار شاہ مین اور اہل قلعہ مین اُنکے مُنھ سے بیساختہ صداے واہ نکل گئی بلکہ قمار تو بہت تعریف کرنے لگا اور کہنے لگا کہ ہمنے آجتک اِس طریقہ کا بہادر نہین دیکھا نہ اِس طور سے کسی کو نیزہ ہوائی کرتے دیکھا واقعی یہ لوگ خوب فنون جنگ و سپہ گری سے آگاہ معلوم ہوتے ہین مقہور کے ہاتھ سے نیزہ نکالدینا بہت امر دشوار تھا مگر کس آسانی سے نکالدیا واہ کیا کہنا معلوم ہوا اِس فن مین یہ بہت کامل ہین قمار یہان تعریف کر رہا ہی شہزادے کے لشکر مین بھی نعرۂ تکبیر بلند ہوا اور صداے تحسین و آفرین بلند ہوئی اُدھر مقہور نے سر اُٹھا کر شاہزادے سے کہا کہ معلوم ہوا کہ فن نیزہ بازی تونے اُستاد سے خوب حاصل کیا ہی اور اِسمین نہایت درجہ کمال پہونچایا ہی اصل امر یہ ہی کہ میرے ہاتھ سے آجتک کسی نے نیزہ نہین نکالا مگر تو اِس فن مین مجھپر سبقت لیگیا تو نے مجکو تو دو دریاے لشکر کے روبرو نیزہ نکال کر نہایت شرمندہ کیا خیر میرے ہاتھ سے بچکر کہان جاے گا نیزہ نکالدینا کوئی اِس بات پر نہین صادق ہوتا ہی کہ تو ہر فن مین مجھپر غالب آئیگا اب مین تجھپر گرز کا وار کرتا ہون دیکھون کہ تو کیونکر اِس ضرب سے میری بچتا ہی اگر استخوان سرمہ سا نہو جائین تو مجکو مقہور نہ کہنا یہ وہ گرز ہی

کہ جس سے کہ کوہ ٹوٹ جاتی ہی شاہزادے نے فرمایا کہ تو شوق سے وار کر میرا خدا مجکو تیرے
شر سے بچائیگا یہ سن کے اُسنے وہی گرز سنبھالا جو کہ در قلعہ کے توڑنے کے لیے لے کر آیا
تھا اُدھر اہل قلعہ اور بیدار شاہ و قہار شاہ نے کہا کہ اب بچنا اس جوان کا بادشاہ زادہ
اُسکے اہل لشکر سے کوئی کہدے کہ اب اپنے سردار سے ہاتھ دھو اور اُدھر مقہور نے
اُس گرز کو اُٹھا کر اور اُستوار دونوں ہاتھون سے پکڑ کر گردش دی اُسکے گردش دینے مین
اُس گرز سے صدا فنا فنا کی آتی تھی اگر واقعی اُسکی ہوا بھی فیل مست کے لگ جاسکے
تو بھیر ہل کر پانی نہ مانگے ضرب کا پڑنا تو شئ دیگر ہی مگر یہان شاہزادے نے جب دیکھا کہ
اُسنے گرز بلند کیا اور گردسر چرخ دے رہا ہی اپنا گرز قربوس زین پر سے لیا اور اُسکو اپنے
چہرے کی پناہ کیا اور درگاہ خدا مین التجا کی کہ اے رب بے نیاز و کارساز چہرۂ من نازک تر
از گل است پناہ تو دارم پنساہ گرز ندارم بچا نااسکے گرز کی ضرب سے یہ کہکر گرز کو بلند کیا اُسنے
دونوں رکابون پر زور دے کر اور گرز کو خوب اپنے نزدیک گردش دے کر اب جو مارا
گرز گرز پر آکر پڑا کہ تڑاقہ کی صدا بلند ہوئی دل زمین ہول سے شق ہو گیا غبار بلند ہوا شہزادہ
اُس غبار مین پوشیدہ ہو گیا شرارے دونون گرزون سے نکل کر بالائے ہوا گئے گوش گردون کر
ہو گئے دونون گرزون مین پھل پڑ گئے گاؤزمین کانپ کر رہگئی صدائے تڑاقہ گنبد دوار سے
گذر گئی بموجب شعر تڑاق عمود ان چنان خاست + کہ بگذشت زین طاق آراستہ + اِس نے
ضرب لگا کر اور گینڈے کو پیچھے ہٹا کر خود کو کج کر کے صدا دی کہ زدم دست کرد ما بدولت
کی ضرب گرز سے کوئی بچ سکتا ہی کہان ہین اسکے ہمراہی کہ آکر اِسکے استخوان کو تلاش
کرین یہ صدا دینا تھا کہ عیار شاہزادہ یہ حال دیکھکر اور دل پر ہاتھ رکھکر چھاگل آب
لے کر دوڑا اور قریب گرد آکر گردش لگائی پانی کا چھینٹا دے کر گرد کو بٹھایا دل گرد مین آکر دیکھا
کہ دونون ہاتھ تو ستون گرز پر ہین اُنمین فرق نہین آیا ہی مگر پلک سے پلک ملی ہوئی ہی چہرہ سرخ
ہی مرکب تا بہ زانو زمین مین غرق ہو گیا ہی آواز دی کہ اے شہریار ہوشیار رہو جائیے حریف
زیادتی کر رہا ہی جیسے ہی آواز دی شاہزادے نے آنکھ کھولدی عیار کی طرف دیکھا عیار
نے عرض کیا کہ مزاج مبارک کیسا ہی حریف زیادتی کرتا ہی فرمایا بچایا خداوند کریم نے بلا کی
ضرب لگائی تھی مگر وہ حفاظت کرنے والا تھا کچھ آسیب نہ پہونچا یہ فرما کر مرکب کو جو گڑ گڑایا
وہ مرکب اصیل تھا طبقہ زمین کا لے کر نکلا بس شاہزادہ محمودی کی رومال سے چہرہ کی گرد پاک
کرتا ہوا گرد سے باہر آیا جیسے کہ برج خاکی سے آفتاب طالع ہوا آواز دی کہ کر از دی و کرا لیست
کردی مین تو تیرا حریف موجود ہون تیری ضرب سے خداوند کریم نے بچایا بس یہ دیکھکر مقہور
تو حیران ہو گیا اور مثل تصویر گلی کے ساکت ہو کر رہگیا اپنے دل مین کہنے لگا کہ بلا کی قوت و
طاقت اِس جوان مین ہی اِس سن مین جب یہ اور جوان ہو گا تو کون اِس سے مقابلہ کر سکتا ہی
واقعی امر یہ ہی کہ خدا پرستون کو جیسا سنتے تھے اُس سے زیادہ پایا خداوند تصویر اِس جوان
کے ہاتھ سے آبرو بچائین آج مجکو اپنی آبرو بچتے ہوئے معلوم نہین ہوتی کیونکہ جب اسنے میری
ضرب گرز کو رد کیا اور کچھ آسیب نہ پہونچا یہ وہ ضرب ہی اور یہ وہ گرز ہی کہ جب مین نے اِسکا وار
کیا کبھی خالی نہ گیا مجکو خیال تھا کہ استخوان تک ریزہ ریزہ ہو گئے ہونگے بلا کی اِسکے جسم مین قوت

طاقت ہر راوی کہتا ہر کہ مقہور اپنے دل مین بہت قائل ہوا اور رعد کی تعریف کی اِدھر اہل قلعہ نے جو یہ واقعہ دیکھا
سب کو سکتہ ہو گیا اور باہم کہنے لگے کہ یہ کس قسم کے لوگ ہین کہ ایسی ضرب گرز سے بچے کچھ آسیب نہ پہونچا
شداد نے کہا کہ بیکار حیران ہوتے ہو خداوند زمرد نے اِن لوگون کے جسم مین کوٹ کوٹ کر اپنی قوت و
طاقت بھر دی ہر اسی سبب سے یہ لوگ ہر ایک پر غالب آتے ہین یہ صرف قوت خداوندی ہر کہ جو یہ
لوگ کسی سے مغلوب نہین ہوتے ہین سب سردار کہنے لگے کہ بجا ارشاد ہوا اُدھر لشکر بیدار شاہ
دقہار شیر پیکر دو سر اسپہ سالار یہ واقعہ دیکھکر دنگ ہو گیا اور مثل آئینہ کے ششدر رہ حیران ہو کر بادشاہ
سے کہنے لگا کہ جیسی تعریف ہم خدا پرستون کی سنتے تھے اُس سے زیادہ تر ہمنے خدا پرستون کو پایا یہ وہ
ضرب تھی کہ اگر دیو بھی ہوتا تو وہ ہل کر اس ضرب کے صدمہ سے پانی نہ طلب کرتا اُسکے استخوان تک
سرمہ ہو جاتے خداوند تصویر مقہور کو اس جوان کے ہاتھ سے بچائین یہ تو شاہزادے کے زور و
طاقت کا شیدا ہو گیا اور از حد تعریف کر رہا ہر اور بیدار شاہ بھی اُدھر مقہور نے شاہزادے سے
کہا کہ مرحبا اور شاباش خوب تم میری ضرب سے بچے جیسا مین تم لوگون کی تعریف سنتا تھا ویسا ہی پایا
اب تم اپنے گرز کا وار کرو شاہزادے نے فرمایا کہ مین کیا تجھ ایسے نامرد پر گرز کا وار کرون تیرے
قتل کرنے کے لیے ایک ضرب مشت کافی ہر یہ جو شاہزادے نے فرمایا کہ تیری ہلاکت کے لیے
ضرب مشت کافی ہر اُسنے کہا کہ تو گرز کا وار نہ کر بگا خیر نیزہ بازی خلال بازی عمود بازی حلال بازی
تیغ بازی راست بازی اب میرے تیرے تلوار کی لڑائی ہو شاہزادے نے فرمایا کہ تو یہ بھی حوصلہ
نکال لے مین اسمین بھی بند نہین ہون یہ جو فرمایا اُسنے تیغہ نیام سے لیا یہ معلوم ہوا کہ اژدر آتش فشان
نکل آیا نیام سے جو تلوار باہر ہوئی اور نیام خالی رہگیا اُسکا دہن جو کھلا ہوا تھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ
اژدر منھ کھولے ہوئے ہر بس مرکب کو ہٹا کر تلوار علم کی شاہزادے نے گرد سپر کا پشت پر سے
لیا اور اپنی تلوار نیام سے لی یہ معلوم ہوا جب وہ تلوار نیام سے نکلی کہ ناگن کینچلی چھوڑ کر باہر آئی یا برق
جہندہ ابر تیرہ سے تڑپ کر نکلی اُسنے مرکب کو بڑھا کر وار کیا شاہزادے نے اُسکے وار کو سپر پر روکا
پھر اُسنے وار کیا شاہزادے نے اُسکے وار کو سپر پر روکا پھر اُسنے وار کیا اِنھون نے رد کیا اب دونون
طرف سے وار چلنے لگے دونون مرکب پھرنے لگے یہ معلوم ہوتا تھا کہ کل لگی ہوئی دو بجلیان چمک رہی
ہین ابر سپر پر چمک چمک کر گر رہی ہین تگاپو سے مرکبون کے جو غبار بلند ہوا تھا اُسمین جو تلوارین
چمکتی تھین تو یہ معلوم ہوتا تھا کہ ابر مین برقین کوند رہی ہین عجب طرح کی لڑائی ہو رہی تھی سب لشکر
غور سے دیکھ رہے تھے کہ شاہزادہ ہر مرتبہ اُسکی ضرب تیغ سے اسطرح سے بچتا تھا کہ دیکھنے والون کو
حیرت ہو جاتی تھی اُسکی ضرب کو آسیب سپر پر رد کرتا تھا اور اپنی ضرب اِس طور سے لگاتا تھا
کہ سب کی زبان سے تعریف نکل جاتی تھی دوست و دشمن سب تعریف کر رہے تھے قہار نے تو یہ
معرکہ دیکھکر کچھ آگے بڑھ آیا تھا وہ تو شاہزادے پر فریفتہ ہو گیا تھا اپنے دل مین کہتا تھا کہ کیا جوان ہی
خوب فن سپہ گری سے آگاہ ہر اور کیا طاقت و قوت رکھتا ہر کسی مقام پر کمی نہین کرتا ہر ایسا نہو
کہ کوئی چشم زخم اُسکے پہونچے اگر مقہور اِسپر غالب آیا تو مین مقہور سے مقابلہ کرونگا اگر یہ
مقہور پر غالب آیا تو مین ضرور اس جوان سے لڑونگا اگر اِسنے مجکو زیر کر لیا تو ضرور اِسکی
اطاعت کرونگا ایسے بہادر پیدا کہین ہوتے ہین یہ تو یہ کہہ رہا ہر اپنے دل مین وہان برابر رد و بدل
ہو رہی ہی کبھی اُسکی تلوار سکر پر سے قریب ہوا آ نکل جاتی ہر انکی تلوار پہلو کے پاس جا کر نکل آئی ہر جب

زور فنائی دیتا ہے مرکب خوب بھڑ رہے ہین وہ بھی اپنی جان لڑا رہے ہین یہ بھی بلا کا جوان ہے غضب کا معرکہ پڑا ہے اگر اُسکی تلوار قریب سر آئی لیتا ہی تلوار کر تلوار پر آئی جو یہ تلوار پر آئی تو یہ [illegible] سے قریب پہونچی اُسنے سر کا ہاتھ لگایا تڑا تڑ [illegible] شہزادہ کا ہاتھ لگایا اس طور [illegible] جو تین چل رہی ہین نہ ادھر کا خیال نہ ادھر [illegible] ہو وہ بجلیان ہین کہ چمک رہی ہین دو برقین ہین کہ کوند رہی ہین غبار بلند ہے مرکب عرق عرق ہے راکب از سر تا پا دریا سے عرق مین غرق مگر ضرب [illegible] نہین ہے تلوارون کی جھنکار سے صحرا گونج رہا ہے سن سن کی صدا بلند ہے [illegible] پھر پھر کاٹل تلوار باہم چلی اور [illegible] ہوئی ایک مقام پر اُسنے یہ کیا کہ جوان اس ضرب سے بچ سر کا وار کیا شاہزادہ کی نگاہ تلوار سے لڑی سپر اٹھائی جیسے ہی تلوار قریب سر آئی جھٹکا دیا کہ [illegible] سپر کی [illegible] جا کر مجبول مرکب بڑھا کر [illegible] ہاتھ تلوار پیٹ پڑی بس پنجہ [illegible] دراز کر [illegible] ہاتھ ڈالدیا کلائی پکڑ کر زور کیا اور قصد کیا کہ تلوار کلائی مڑوڑ کر چھین لون مگر اُسنے تلوار نہ چھوڑی اور ہاتھ بڑھا کر [illegible] کمر بند مین ڈال دیا بس زور کشمکش کے [illegible] دونون مرکب پیٹ سے بھل زمین پر بیٹھ گئے اب قہار دل مین خوش ہوا کہ کشتی ہونے لگی یہ جوان ضرور مقہور کو کشتی مین زیر کرلے گا خوب ہوا تلوار کی لڑائی سے مجکو خوف تھا اہل قلعہ بھی دیکھ رہے ہین کہ مقہور کی خیر نہین ہے افسوس ہے کہ خدا پرست یہان بھی آ گئے بڑا غضب ہوا شداد کہ رہا ہے کہ مین اِس جوان سے ضرور مقابلہ کرونگا اسکا دین نہ قبول کرونگا گو اسنے میرے اوپر احسان کیا مگر مین ایسے احسان سے باز آیا وہ اچھا تھا کہ مقہور قلعہ مین چلا آتا اور ہم سب کو قتل کرتا سردار عرض کرتے ہین آپ ملاحظہ فرمایئے کہ ہوتا کیا ہے بید ارشاد یہ اپنے دل مین کہ رہا ہے کہ اگر یہ جوان میرے سپہ سالار پر غالب آیا اور قہار کو بھی اسنے زیر کرلیا اگر اُسنے مقابلہ کیا تو مین جنگ مغلوبہ ضرور کرونگا اگر میری شکست ہوئی اور مین اسیر ہو گیا تو اِس جوان کی اطاعت کرونگا کیونکہ یہ بہت زبردست ہے ہر ایک اپنے اپنے دل مین شہزادہ کی تعریف کر رہا ہے جب دیکھا دونون طرف کے اہل لشکر نے یعنی شاہزادے کے اور بید ارشاد کے مرکب ہلاک ہوئے جاتے ہین تو پکار کر کہا کہ ای پہلوانان جہان یہ بے زبان تمھارے زور و طاقت کی تاب نہین لا سکتے ہین دیکھو پیٹ سے بھل زمین پر بیٹھ گئے ہین ہلاک ہوئے جاتے ہین اِنپر سے اُتر کر زور آزمائی کرو زمین تمھاری قوت و طاقت کی برداشت کرے [illegible] تمھارے لنگر کو سنبھالے گی اِن بے زبانون پر رحم کھاؤ وہ مرے چلے جاتے ہین بس راوی کا بیان ہے کہ شاہزادہ و مقہور دیو پیکر دونون مرکبون پر سے یہ کلمہ سنکے زمین پر آ رہے آلات حرب و ضرب کھول کر رکھدیے اور مشغول کشتی ہوئے جبکہ کشتی کا بازار گرم ہوا [illegible] پیچ جوڑ توڑ سے مٹنے کے ہونے لگے جو پیچ باندھتے تھے وہ [illegible] کرتا تھا [illegible] جوڑ توڑ ہو رہے تھے نوبت یہ ہوئی کہ اب گھڑی دو گھڑی تک ایک مقام پر جم کر لڑنے لگے جب وہ شہزادے کو پیچھے ہٹا لایا اور قصد کیا کہ گھسا دون شاہزادہ مثل برق کے تڑپ کر نکل گیا جب شاہزادہ اُسکو پکڑ لایا وہ بھی نکل گیا مگر اب اُسکا دم پھولنے لگا ہے

مثل بھینسے کے ہانپنے لگا ہی جہان پہ تھمکر دم [illegible] جس مقام پر [illegible] ہانپنے لگا
کہ تلے زمین پر پہنس گئے اب سب نے دیکھا [illegible] اسکا لہو بہنے لگا
دم چڑھ گیا قہار نے اپنے دل مین کہا کہ لیا اس جوان نے میدان [illegible] دست
پلٹ کر کہا کہ ملاحظہ فرمائیے کسطور سے یہ جوان مقابلہ کر رہا ہی کسی مقام پر کمی نہین کرتا ہی کیا بہادر
ہی واقعی یہ لوگ بسا دلیر ہین جنکا کچھ رنگ اچھا نہین معلوم ہوتا ہی بادشاہ نے کہا کہ دیکھو کیا ہوتا
ہی یقین ہی کہ منصور زیر کرے تمہارا ناموس رہے یا اُدھر بیدار شاہ نے سردارون سے کہا
کہ رنگ بیرنگ ہی منصور اب زیر ہوئے جاتے ہین معلوم ہوتا ہی کیونکہ اُسکا دم آ گیا ہی اور ہانپنے
لگا وہ جوان اُسی طور سے لڑ رہا ہی اُسکے چہرے پر ہیچ کمی نہین ثابت ہوتا ہی اور مقابلہ ہو رہا
ہی بالکل برابر ابتک نہین ہی سب نے عرض کیا کہ بجا ارشاد ہوتا ہی بس ہر ایک کو اہل لشکر
بیدار شاہ مین یہ یقین ہو گیا کہ منصور کو زیر کر لیا اہل قلعہ بھی دیکھ رہے ہین اور کہتے ہین
کہ کیا جوان قوی ہی کہ اُسنے کیسے زور سے لیون مقابلہ کر رہا ہی کسی مقام پر کمی نہین کرتا ہے
شمشاد اور سردارون سے کہہ رہا ہی کہ بڑا غضب ہوا منصور کو اس خدا پرست نے زیر کر لیا بڑی
خرابی ہوئی یہ کیا خداوند [illegible] نے کیا کہ کیک کو اُس شخص کی بھیجا جو کہ دین و ایمان کا دشمن
ہی مین تو ہرگز در قلعہ نہ کھولونگا جبکہ منصور کے ہاتھ سے مر جانا بہتر معلوم ہوتا تھا اس زندگی
سے سردارون نے عرض کیا کہ اگر منصور زیر ہو جائیگا تو تمہارا منور اسکو زیر کرلے گا
ملاحظہ فرمائیے وہ قبل سے بڑھا ہوا کھڑا ہی مگر پھر قلعہ نہ بچیگا شمشاد نے کہا کہ بابا سے بیدار
شاہ ہی کا تو قبضہ ہوگا وہ میرا بھائی ہی خدا پرست تو نہ قابض ہونگے قلعہ پر یہ گفتگو ہو رہی تھی
یہان منصور نے دیکھا کہ اب میرا دم بھر گیا ہی اور سانس چڑھنے لگی زور و طاقت مین فرق آنے
لگا بس ایک مرتبہ یہ خیال کرکے کہ ایسا نہو یہ جوان زیر کرلے تو بہت بڑی ہتک ہو اور آبرو
کرکری ہو دونون شانے شاہزادے کے پکڑ کر اور سر سینہ مین اڑا کر لے دوڑا کوئی پانچ قدم
پر لا کر جھٹکا دیا یہ بھی دم کے شمار پر قدم کے اندازہ پر پہونچتے تھے جیسے ہی اُسنے پانچ قدم
پر لاکر جھٹکا دیا انکا پاؤن گھٹنہ آشنا زمین ہوا انھون نے تڑپ کر جو لنگر مارا تا بہ گھٹنون یہ غرق
زمین ہوئے اب وہ مثل ابر کے اوپر شاہزادے کے چھا گیا اور کمر زنجیر پکڑ کر زور کرنے لگا اسقدر
زور کیا کہ انگلیون سے خون بہنے لگا کنپٹیان تپکنے لگین چہرہ سرخ ہو گیا پیشانی پر عرق آگیا مگر شاہزادے
کے انگ مین فرق نہ آیا ذرا بھی جنبش نہوئی بس پریشان ہو کر ہٹ کر کھڑا ہوا اور کہا کہ ای جوان مین تو
اپنا زور کر چکا اب آپ کے زور کا خواستگار ہون واقعی یہ امر ہی کہ کوئی آپ سے مقابلہ نہین کر سکتا ہی
شاہزادے نے فرمایا کہ تم اپنا حوصلہ خوب نکال لو اُسنے جواب دیا کہ مین اپنا حوصلہ نکال چکا ہون
اب آپ اپنا حوصلہ نکالیے یہ جو اُسنے کہا شاہزادہ اُسکو لیکر چلا دونون بازو پکڑے اور سر سینہ
سے لگا کے وہ اس طور سے چلا کہ جیسے ہوا کے زور مین پتہ چلتا ہی مثل برگ کے اڑا ہوا جاتا تھا
جہان پر اُسنے قصد کیا کہ لنگر قائم کرون انھون نے ہکا لگایا کہ لنگر قائم نہ کر سکا نو دس قدم پر لا کر
جھٹکا دیا کہ دونون گھٹنے آشنا زمین ہوئے اُسنے قصد کیا کہ مین بھی لنگر قائم کرون بھلا یہ کب لنگر قائم
کرنے دیتے ہین ڈال کمر زنجیر مین ہاتھ اور نعرہ اللہ اکبر جگر سے کھینچا اب جو زور کیا اُسکو زمین
سے لے اُٹھے پہلے زور مین تا بہ کمر دوسرے مین تا بہ سینہ تیسرے زور مین دونون بازوؤنکا زور [illegible]

کر کے سر سے بلند کر لیا گردش چرخ دے کر قصد کیا کہ زمین پر مارون کہ نقش زمین ہو جائے اپنے افعال کی سزا پائے راوی بیان کرتا ہی کہ جب شاہزادے نے یہ قصد کیا کہ زمین پر مارون تو مقہور نے کہا اُسی حالت مین کہ ای شہریار جسکو سر سے بلند کرتے ہین پھر اُسکو زمین ذلت پر نہین گراتے ہین شاہزادے نے یہ سُن کے آہستہ زمین پر رکھدیا اپنے عیار سے فرمایا کہ اِسکی مشکین باندھ لو راوی کہتا ہی کہ جب عیار اُسکی طرف چلا تو مقہور نے کہا کہ ای شہریار مین امان کا طالب ہون تا زندہ ایم بندہ ایم شاہزادے نے فرمایا کہ امان بشرط ایمان اگر تو دین قدیر پرستی ترک کرے اور دین اِسلام قبول کرے تو امان ملے اُسنے عرض کیا کہ ای شہریار جو آپ کے مذہب کو اختیار کرے وہ کیا کہے شاہزادے نے اُسکو کلمہ طیبہ تعلیم فرمایا وہ صدق دل سے کلمہ پڑھکے مسلمان ہوا شاہزادے نے عیار کو منع کیا بس مقہور دوڑ کے قدمون پر گر پڑا اور قدم چومے اور گرد پھرنے لگا اور کہنے لگا کہ واقعی جیسا آپ لوگون کو سُنا تھا ویسا ہی پایا بلکہ اُس سے زیادہ جب آپ نے آکر مجھ سے لڑکا ہی تو مین نے خیال کیا تھا کہ یہ کیا مقابلہ کرین گے ایک ڈانٹ مین میری یہ ڈر جائین گے مگر جو میرا خیال تھا وہ سراسر لغو اور بالکل غلط تھا بس اگر بہادری کا خواہشگار ہو تو آپ لوگون کی خدمت مین حاضر رہے جرأت و جوانمردی اور طاقت قوت و شجاعت آپ ہی کے خاندان پر ختم ہے کوئی آپ لوگون کے آگے دم بہادری کا نہین مار سکتا ہی نہ دعوی جوانمردی کر سکتا ہی اور جو کوئی ایسا خیال کرے بالکل نادان ہی شاہزادے نے فرمایا یہ سب اُس کریم کی پرورش اور عنایت ہی کہ اُسنے ذرہ کو یہ مرتبہ عنایت فرمایا ایک مشت خاک کو یہ رتبہ مرحمت کیا اگر وہ یہ قوت و طاقت عطا نہ فرماتا تو کوئی کیا بہادری کر سکتا یہ کہکر بہت سے کلمے اُسکے روبرو حمد و ثنائے الٰہی و نعت رسالت پناہی مین بیان فرمائے کہ بالکل اُسکے صفحہ دل پر سے و آئینہ قلب پر سے زنگ کفر کو پاک کر دیا شاہزادہ مقہور سے یہ کلام کر رہا تھا راوی بیان کرتا ہی کہ جب شاہزادے نے مقہور کو سر سے بلند کیا یہ حال لشکر بید ارشادہ نے و سرداران لشکر و خود بید ارشاد و قہار نے دیکھا سب کے حواس باختہ ہو گئے مثل تصویر گلی کے ہو کر رہ گئے بیساختہ ہر ایک کی زبان پر یہ کلمہ جاری ہوا کہ مرحبا و شاباش واقعی کیا کام کیا ہی ہر ایک تعریف کرنے لگا چونکہ بہادر تھے وہ تو جھومنے لگے اور تحسین و آفرین کی صدا دینے لگے بید ارشاد نے اپنے سردارون سے کہا کہ دراصل یہ سب خدا پرست بہت زبردست اور نہایت بہادر ہین انکی زور و طاقت کا مثل و نظیر نہین ہی مقہور دیو پیکر اس جوان کے روبرو فیل مست کا مرتبہ رکھتا ہی اور یہ مثل پشہ کے ہی وہ جو سُنا ہو کہ فیل مست کو پشہ نے پست کیا وہ یہی معرکہ ہوا اب کون ایسا بہادر ہی جو اِس جوان سے جا کر مقابلہ کرے میرے تو حواس جاتے رہے ہین یہ نہ جانتا تھا کہ یہ اِس طور سے اِسکو زیر کرے گا اور یون سر سے بلند کر لے گا سردارون نے عرض کیا کہ معلوم ہوتا ہی کہ یہ ساحر ہی کیونکہ سوائے سحر کے یہ بات نہین حاصل ہو سکتی ہی بید ارشاد نے کہا کہ یہ تمہارا خیال بالکل خام ہی کیونکہ سب اہل اسلام سحر و ساحری و نخسیرہ

کو کفر جانتے ہین بلکہ ساحرون کو کافر کہتے ہین اُنکے مذہب مین سحر کرنے والا کافر ہو جاتا ہے یہ امرا
تو خود کبھی سحر کو نہ کرین گے تمنے دیکھا ہوگا کہ کسقدر بالکت ساحرون کے برباد کیئے سب
سردار خاموش ہو رہے ہر ایک اپنے دل مین تعریف کر رہا ہو قہار کی تو یہ نوبت
ہوئی کہ وجد کرنے لگا اور جھومنے لگا پھر پکار کر شاہزادے سے کہا کہ ای جوان ابھی جانا
نہین مین تیرے مقابلے کو آتا ہون تونے بڑا غضب کیا کہ اتنے بڑے پہلوانون کو یون
زیر کیا تو میرے ہاتھ سے بچکر کہان جاتا ہی یہ جو شاہزادے نے سنا اُسی او سے میدان
مین کھڑا رہا بلکہ مقہور سے کہا کہ تم میرے لشکر مین جاؤ مین اس سے مقابلہ کرلون تو آتا ہون
مقہور نے ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ ای آقا اس غلام کو اجازت دیجیے کہ یہ تازہ غلام اس
کافر سے مقابلہ کرے اور مشکین باندھکر حاضر خدمت والا کرے آپ ابھی مجھسے مقابلہ کر چکے ہین
تھکے ہوئے ہین اس سبب تو اسنے آپکو ڈکارا ہے شاہزادے نے فرمایا کہ ای مقہور دیو پیکر تم لشکر مین جاؤ
اگر خدا چاہتا ہی تو اسکو بھی مثل تیرے زیر کرتا ہون ہمارے خاندان کا طریقہ یہ ہی کہ جو جیت
جسکو برابر مقابلہ طلب کرتا ہی وہی جاتا ہی دوسرا نہین جاتا ہی اگر ایک ... ہوا اور ...
ہمارے لشکر کے طفل کو جو کہ بہت کمسن ہو اپنے مقابلے کو طلب کرے تو وہی جاکر مقابلہ
کریگا دوسرا نہین جا سکتا ہی سب مین خلاف قاعدہ اسلام نہین ہی اس لئے سردار تم لشکر مین جاؤ اور
خدا میرا حافظ و نگہبان ہی کچھ خوف نہ کرو یہ سنکے مقہور دیو پیکر اپنے دل مین تعریف کرتا
ہوا ہمراہ عیار کے لشکر مین آیا یہان سبکے سب سردارون نے عزت کی گلے سے
ملے بہت خاطر سے پیش آئے یہ بھی اپنے گینڈے کو روک کر ایک صف مین کھڑا
ہوا اہل قلعے نے جو دیکھا کہ اُس جوان نے مقہور دیو پیکر کو مثل بچون کے اُٹھا لیا اور
مقہور دیو پیکر نے زیر ہو کر اُسکی اطاعت کی سب کو بڑی حیرت ہوئی دم نکل گئے
شداد شاہ نے کہا کہ خداوند نے کس قیامت کی طاقت وزور ان لوگون کو عطا
کیا ہے کہ جسکی حد و انتہا نہین ہی اُسپر بھی یہ لوگ خداوند کے قائل نہین ہوتے ہین
خیر مین تمسے کہے دیتا ہون اگر بیدار شاد نے اس سے مقابلہ کیا اور جنگ مغلوبہ
کی نوبت آئی تو مین بیدار شاہ کی کمک کرونگا اگر فتح ہوئی تو یہ ہوگا کہ بیدار شاہ
ہمارے قلعے کو لے لیگا وہ قبضہ کر لے مجکو بدل قبول ہی مگر یہ خداپرست کسیطور سے
یہان سے دفع ہو جائے سردارون نے کہا کہ اب لشکر کا یہان سے دفع ہونا غیر ممکن
ہے کیونکہ اب مقہور دیو پیکر نے اطاعت کی اور مقہور دیو پیکر بھی تو بڑا ہے
دو ہی سے مگر اب کہ اسکے لشکر کو شکست دے سکتا ہی شداد شاہ نے کہا کہ قہار
ضرور اس جوان کو زیر کرے گا سب نے کہا کہ خداوند ایسا کرین شداد شاہ
تو یہ گفتگو قلعے پر کر رہا ہی یہ نہایت سیاہ قلب و تیرہ درون ہی اسکو حد درجہ کا اہل اسلام
سے بغض ہی بڑا سیاہ قلب ہی خداپرستون کا دشمن جانی ہی مومنون کا پیاسا ہی نطفہ شیطان
ہی خاص بچہ ابلیس ہی کہ اسنے یہ سب معرکہ دیکھا مگر پھر بھی اسکو یہی خیال ہی کہ کسی طور
سے یہ جوان قتل ہو جائے بیدار شاہ قبضہ قلعے پر کر لے مگر خداپرستون کا قبضہ نہو
دیکھیے یہ کیا کرتا ہے آمدم برسر قصہ کہ قہار شاہزادے کو ٹوک کر خدمت بیدار شاہ مین

آیا اور کہنے لگا کہ مجھکو اجازت مرحمت ہو تاکہ مین جاکر اس جوان سے مقابلہ کرون اسنے بڑا غضب کیا کہ بھائی مقہور کو سر میدان یون زیر کیا بڑی ذلت ہوئی مین جاکر اسکو اس حرکت کی سزا دونگا یہ مجھ سے زیر ہو گا جاتا کہان ہی میرے دل پہ داغ ہی بڑا صدمہ ہی وہ مقہور کو زیر کرکے باغ باغ ہی دیکھیے میان مقہور کو کہ انھون نے اس جوان کی اطاعت کرلی وہ لشکر مین گینڈے پر سوار کھڑے ہین یہ نئی حرکت کی کہ اُسنے بھی اپنا دین ترک کیا دین اسلام قبول کیا اب اُسکو بھی سزا دینا لازم ہوئی بس مین مقابلہ کو جاتا ہون بادشاہ نے کہا کہ میرے نزدیک مناسب یہ ہی کہ تم براے مقابلہ نہ جاؤ مین لشکر کو حکم دون کہ وہ جنگ مغلوبہ کرکے اور یورش کرکے اس جوان کو اسیر کرلے خواہ قتل قہار نے کہا کہ یہ امر بالکل جوانمردی کے خلاف ہی مین قبل مین عرض کرچکا ہون کہ جبتک مین لشکر مین ہون اُسوقت تک ایسی حرکت نہ فرمائیے گا کیونکہ مین بدنام ہونگا دوسرے یہ امر ہی کہ سب یہ کہینگے کہ قہار ڈر گیا پہلے تو خود لڑا پھر نہ معلوم کیا خیال کیا کہ براے مقابلہ نہ آیا اور لشکر کو یورش کا حکم دیا مین مقابلہ کرون اگر مثل مقہور کے مجکو اس جوان نے زیر کرلیا اُسوقت آپکو اختیار ہی چاہے جنگ مغلوبہ کا حکم دیجیے چاہے نہ مقابلہ فرمائیے مین منع نہین کرتا ہون بادشاہ نے کہا کہ اچھا قہار نے کہا کہ آپ اطمینان رکھین مین اُسکو زیر کرلونگا وہ میرے ہاتھ سے جاتا کہان ہی یہ کہکر اور اپنے گینڈے کو جولان کرکے طرف شاہزادے کے چلا راہ مین یہ خیال کرتا آتا تھا کہ اگر مین اس جوان پر غالب آیا تو اسکو بجاے بیدار شاہ کے تخت پر بٹھا دونگا اور بیدار شاہ کو اسیر کرلونگا کیونکہ یہ جوان لائق حکومت ہی یہ زیب تخت و زینت سلطنت ہی اگر مین زیر ہوا اور یہ غالب آیا اُسوقت مین مین بھی مثل مقہور دیو پیکر کے اسکی اطاعت کرونگا اور اسکا دین قبول کرونگا اور لشکر بیدار شاہ سے لڑونگا بلکہ مین نہ اس سے نہ تلوار سے مقابلہ کرونگا نہ گرز سے نہ نیزے سے سواے کشتی کے اگر کشتی مین زیر کرلیا تو خیر ورنہ وہ تو ضرور زیر کرلیگا راوی کہتا ہی کہ مقہور دیو پیکر نے جو دین اسلام قبول کیا اسکا سبب یہ تھا کہ جب سے مقہور دیو پیکر نے شاہزادے کو دیکھا تھا اور شان و شوکت پر نگاہ پڑی تھی اُسوقت سے شیداے جمال شاہزادہ ہوا تھا اور اُسنے اپنے دل مین کہا تھا کہ کیا جوان ہی اور اسقدر رعب وداب تھا کہ مقہور دیو پیکر کو اُسوقت سے خوف غالب ہو گیا تھا مگر مقابلہ کیا جب شاہزادہ ہر فن مین مقہور دیو پیکر پر غالب آیا تو اسکو شاہزادے سے اور زیادہ محبت ہوگئی جب کشتی کی نوبت آئی تو اُسنے دل مین خیال کرلیا تھا کہ اگر مین اسپر غالب آیا تو بیدار شاہ کو اسیر کرکے اسکو بادشاہ کرونگا اور اگر یہ غالب آیا تو اسکی اطاعت کرونگا کیونکہ ایسے بہادر نصیب نہین ہوتے ہین مقدر سے ملتے ہین اسکی غلامی اختیار کرنا فخر و افتخار ہی بس وہی کیا جو دل مین اسنے قصد کیا تھا اور قہار بھی جرأت و طاقت شہزادے کی دیکھکر فریفتہ ہو گیا تھا بس قہار ایسے ایسے خیال اپنے دل مین کرتا ہوا جو کہ بالا مذکور ہوے ہین قریب شاہزادے پہونچا شاہزادہ حضور کو لشکر کی طرف روانہ کرکے قہار کے انتظار مین کھڑا ہوا تھا کہ قہار آکر پہونچا اُسنے براے سلام اپنا ہاتھ بلند کیا شاہزادہ

نے جواب سلام دیا اُسنے کہا کہ اے جوان تو نے بڑی بہادری و جوانمردی سے مقہور کو زیر کیا میری کمر توڑ دی مگر مین تجھ سے یہ کہتا ہون کہ اِسی مین خیر بہت ہے کہ تو میری اطاعت کر مین تجکو لشکر بید ارشاہ کا بادشاہ کرونگا بید ارشاہ تیری اطاعت کریگا اپنی جان نہ دے یہ نہ خیال کرنا کہ تو نے جس طور سے مقہور کو زیر کیا ہے مجکو بھی زیر کر لیگا یہ امر بہت دشوار ہے یہ تصور تیرا بیکار ہے نہ معلوم کہ کیا سبب ہوا کہ مقہور کو تو نے زیر کر لیا وہ ایسا پہلوان نہ تھا کہ زیر ہو جاتا معلوم ہوتا ہے کہ تو نے اُسپر سحر کیا یا وہ تیرے حسن و جمال پر فریفتہ ہو گیا اِس سبب سے اُسنے اپنے کو زیر کرا دیا مین ایسا نہین ہون مین تجکو باندھکر لیجاؤنگا میرا نام قہار شیر پیکر ہے میرا زور و طاقت دیو سے بڑھکر ہے مقہور ایسے میرے سیکڑون شاگرد ہین میری طاقت کے روبرو کوہ کی بھی حقیقت نہین ہے اکثر مین نے ایک مشت کی ضرب سے فیل مست کو پست کیا ہے شیر کو بدون کسی حربہ کے قتل کیا ہے کلہ چیر کر پھینکدیا ہے دیو کو پشہ سے کم تصور کرتا ہون کیون اپنی آبرو کرکری کرتا ہے میری اطاعت کر شاہزادے نے جواب دیا کہ بس زیادہ لاف و گذاف نہ کر جو تیرا قصد ہو وہ کر مین موجود ہون مین تیری اطاعت ہرگز نہ کرونگا تو بکتا کیا ہے یہ جو تو نے کہا کہ تو نے سحر کر کے مقہور کو زیر کیا تو سن لے کہ ہم لوگ سحر و ساحری کو حرام جانتے ہین اور ساحر کو کافر خیال کرتے ہین یہ خیال تیرا بالکل غلط ہے بس تجکو اس سے کیا غرض کہ مقہور کیونکر زیر ہوا خواہ اُسنے اپنے کو زیر کرا دیا یا مین نے زیر کر لیا تو اپنے کو زیر نہ کرانا اگر فضل خدا شامل حال ہے تو تجکو بھی مثل مقہور کے زیر کرونگا تو بھولا کس بات پر ہے ارے ظالم یہی غرور تیرا تجکو پست کریگا بس زیادہ نہ بک اُٹھا حربہ و وار کر قہار شیر پیکر نے جواب دیا کہ اے جوان مجکو تیرے حال پر اور جوانی پر رحم آتا ہے بس کیون تو اپنی جوانی کو برباد کرتا ہے تو مقہور کو زیر کر کے بہت پھول گیا ہے یہی تیری بات مجکو پست کرے گی کیا کہون مجکو رحم آتا ہے اگر کوئی اور اس طور سے مجھ سے کلام کرتا تو اُسکو وہ سزا سخت دیتا کہ عمر بھر یاد رکھتا مگر اب مجکو لازم ہوا کہ تجکو صرف گوشمالی دون بدون گوشمالی پائے ہوئے تو نہ مانے گا تم لوگون سے آجتک کسی سے سامنا نہین ہوا کہ تم دبو سوائے بودون کے ہان اگر کسی بہادر سے سامنا ہوتا تو حال کھلتا اِسی سبب سے تم ہر ایک سے اِس طور کی تقریر کرتے ہو سب خدا پرستون کا یہی حال ہے جہانتک سُنا گیا کہ وہ کسی کو اپنے نزدیک خیال نہین کرتے ہین تجکو تو دیکھ لیا شاہزادے نے کہا کہ اِس تقریر سے کیا حاصل جو تجکو کرنا ہو وہ کر بیکار بک بک کر دماغ پریشان کرتا ہے یہ مقام جنگ ہے نہ جاے نصیحت و پند اُٹھا حربہ و وار کر تاکہ تیرے بھی ہنر سپہ گری سب دیکھ لین یہ سُنکے قہار نے کہا کہ مجکو تیرے ساتھ حرب تیر و شمشیر سے عار ہے کیونکہ مین نے دیکھ لیا کہ تو اِن فنون سے بخوبی واقف ہے بس مین تجکو کشتی مین زیر کرونگا نیزہ و شمشیر سے نہ لڑونگا شاہزادے نے جواب دیا کہ مین موجود ہون ہر طرح جس طرح سے تیرا جی چاہے مقابلہ کر مین کسیطرح سے باہر نہین ہون خواہ نیزے سے خواہ گرز سے خواہ تلوار سے اگر تیری یہ خواہش ہے کہ کشتی ہو تو گھوڑے پر سے اُتر اور مقابلہ کر ابھی یہ کہتا تھا کہ قہار گھوڑے پر سے کود پڑا

بیدار شاہ نے سرداروں سے کہا کہ یہ کونسی حرکت قہار نے کی کہ تلوار سے مقابلہ کیا نہ گرز سے کشتی پر آمادہ ہو گیا سرداروں نے عرض کیا کہ خداوند یہ جوان فنون سے بخوبی آگاہ ہیں کوئی اپنے آلات حرب و ضرب کے مقابلے میں غالب نہ آئیگا سوائے کشتی کے مقابلے میں سبب یہ بڑی عقلمندی قہار نے کی کہ نیزہ و تلوار سے مقابلہ کر کے بیکار اپنے کو ہلکان کرتا ہے کشتی لڑکر زیر کر لوں بس اب یہ جوان اسیر ہو گیا کیونکہ تھکا ہوا ہے مقہور سے لڑ چکا ہے تھوڑے ہی عرصے میں قہار زیر کر لیگا بادشاہ نے کہا کہ اگر قہار زیر ہو گیا تو میں اس پر چند دن سے جنگ مغلوبہ ضرور کرونگا اور اُسکو اسیر کرونگا اگر جنگ مغلوبہ میں بھی میں نے شکست کھائی اور میں بھی اسیر ہو گیا تو اُسکی اطاعت کر لونگا کیونکہ ایسے لوگ ممکن نہیں ہوتے ہیں بس ایسوں کی اطاعت کرنا باعث افتخار ہوتا ہے سرداروں نے عرض کیا کہ ہمتو آپکے تابع فرمان ہیں جو حکم ہوگا وہ بجا لائینگے بیدار شاہ خاموش ہو رہا اُدھر اہل قلعہ نے جو یہ دیکھا کہ نہ قہار نے نیزے سے مقابلہ کیا نہ تلوار سے مقابلہ کیا کشتی پر آمادہ ہو گیا شداد شاہ نے یہ دیکھکر اپنے سرداروں سے کہا کہ اب یہ جوان نہ بچیگا ضرور قہار زیر کر لیگا کیونکہ یہ تھکا ہوا ہے وہ تازہ دم ہے خوب ہوا کہ قہار نے کشتی پر آمادہ ہو کر مقابلے کا قصد کیا سرداروں نے عرض کیا کہ آپ ملاحظہ کریں کہ یہ قہار کیونکر زیر کیے لیتا ہے شداد نے کہا کہ ضرور ایسا ہوگا سب سردار کہنے لگے بجا ارشاد ہوتا ہے یہاں تو یہ تقریر ہو رہی تھی اُدھر قہار نے گینڈے پر سے اُترکر شاہزادے سے کہا کہ ای جوان مجکو اس امر کا خیال ہے کہ تو تھکا ہوا ہے مقہور سے لڑ چکا ہے اُسکو زیر کر چکا ہے اگر میں زیر کر دونگا تو سب یہ کہینگے کہ وہ جوان تھکا ہوا تھا ایک کمسن تھا اسی سبب سے قہار نے زیر کر لیا اگر تو نے زیر کیا تو تیری نام آوری ہوگی تیرے زیر کرنے میں میری کوئی نام آوری نہیں ہے شاہزادے نے کہا کہ آپ مقابلہ کیجیے اسکا کچھ خیال نہ فرمائیے میں اب بدون تجکو زیر کیے ہوئے واپس نہ جاؤنگا یہ جو شاہزادے نے کہا بس قہار نے اپنے سب ہتھیار کھولکر رکھدیے اور طرف شاہزادے کے چلا اُدھر سے شاہزادہ چلا باہم ہاتھ ملے دستی ساتھ زبردستی کے ہوئی قہار نے جو ہاتھ شاہزادے کے شانے پر رکھا تھا شاہزادے کو معلوم ہوا کہ ہاں ایسے ہاتھ بھی کبھی ہاتھ آئے ہیں اور ایسے لوگوں سے مقابلہ ہوا ہے شاہزادے نے جو ہاتھ رکھا قہار کو یہ معلوم ہوا کہ آسمان پھٹ پڑا بس داؤں پیچ بدلنے لگے جوڑ توڑ ہونے لگے شاہزادہ مثل برق جہندہ کے چمک چمک کر لڑتا ہے وہ بھی خوب مقابلہ کر رہا ہے باوجودیکہ گران ڈیل طویل القامت ہے مگر خوب جم کر لڑ رہا ہے جب شاہزادہ اُسکو پکڑ لاتا ہے تو وہ تڑپ کر نکل جاتا ہے اور جب وہ شاہزادے کو پکڑ لاتا ہے تو یہ بھی مثل برق کے کوند کر نکل جاتے ہیں ٹھہرتے نہیں جوڑ اکا کشتی کا بندھا ہوا ہے دیکھنے والے دونوں کی تعریف کرتے ہیں عجب مزے کی کشتی ہو رہی ہے مقہور کی تو یہ نوبت ہے کہ باچھیں کھلی جاتی ہیں دل میں کہتا ہے کہ آقا قہار کو بھی زیر کر لیجیے دعائیں کر رہا ہے عجب طرح کا مقابلہ ہے اگر کوئی پیچ قہار نے باندھا شاہزادے نے اُسکا توڑ کیا اگر شاہزادے نے باندھا

قہار نے توڑ کیا اِسی طور سے سوا پہر کامل کشتی ہوئی ایسے کشمکش سے مقابلہ ہوا اور زور ہوئے
کہ قہار کا دم چڑھنے لگا سانس پھولنے لگی پسینہ مین غرق ہو گیا اب یہ نوبت ہی کہ مثل
بھیسے کے ہانپ رہا ہی مگر لڑے جاتا ہی کچھ دن باقی تھا کہ قہار شاہزادے کو لے دوڑا
شاہزادہ کوئی ساعت قدم پر پہونچا ہوگا اور پیچھے ہٹا ہوگا کہ اِسنے موقع پا کر جھٹکا دیا
کر دہنا گھٹنا آشنا بزمین ہوا تھا کہ اُنھون نے تڑپ کر لنگر قائم کیا تا بکمر یہ زمین مین غرق
ہوگئے بس قہار اسیر مثل بالے کے چھا گیا دل مین کہتا ہی کہ آج تک مجھسے ایسے جوان
سے سابقہ نہین ہوا یہ حال دیکھ کر بیدار شاہ و اہل لشکر کے حواس جاتے رہے اور
بیدار شاہ نے سردارون سے کہا کہ لو غضب ہوا قہار شیر پیکر بھی زیر ہو گیا یہ لشکر
اُس جوان کا نام کھیڑ سکے گا وہ اِسکو زیر کرلے گا مقہور نے خوش ہو کر آواز دی کہ وہ
مارا یہ بھی شکار ہوا مثل مہر سے اہل قلعہ تو ساکت ہو کر رہ گئے شداد شاہ نے کہا کہ اے
بھائیون اب بیدار شاہ کس بھروسے پر لڑے گا اِس جوان نے قہار کو بھی زیر کر لیا
اب کیا تدبیر کرون مین یہ خیال کرتا ہون کہ اِدھر اِس قہار کو زیر کیا اگر بیدار شاہ نے
اِسکی اطاعت کر لی بسبب اپنے سپہ سالارون کے زیر ہو جانے کے تو یہ جوان ضرور
ہماری طرف رجوع ہوگا شاید بھی درخواست کریگا کہ تم لوگ بھی دین اِسلام قبول کرو
بس اُسوقت بڑی مشکل ہوگی کیونکہ مین اسقدر نہ اپنے مین قوت اِس امر کی دیکھتا ہون
کہ اِس سے مقابلہ کر سکون کیونکہ جب بیدار شاہ نہ مقابلہ کر سکا اور زیر ہو گیا تو میری کیا
لیاقت ہی نہ یہ امر مجکو گوارا ہوگا کہ اُسکی اطاعت کرون بس عجب طرح کے مخمصہ مین گرفتار
ہون چند سیاہ قلبون نے جو کہ مقرب بارگاہ شداد تھے عرض کیا کہ ہمارے ذہن مین
ایک تدبیر آئی ہی اگر حکم ہو تو بیان کرین شداد شاہ نے کہا کہ بیان کرو شاید تمھاری
راے صائب ہو اور اُس سے کوئی نفع پہونچے اُنھون نے عرض کیا کہ ہمارے نزدیک
یہ امر بہتر ہوگا کہ اگر قہار زیر ہو جائے اور بیدار شاہ بدون مقابلہ اِس جوان کی اطاعت
کرلے خواہ زیر ہو کر اطاعت کرے بس آپ بھی قلعے سے باہر تشریف لیجائیے اور اظہار و
مکر کے مسلمان ہو جیے مع کل لشکر اور سردارون کے اور اِن سب کی دعوت کیجیے مع اِس
جوان و مقہور و قہار و دیگر سردارون کے و بیدار شاہ کے و شراب و کباب نیز طعام
و آب مین بیہوشی ملا کر اِن سب کو زیر کر لیجیے در قلعہ بند کر لیجیے دوسرے دروازے سے
قلعے کے نکلکر خدمت دلدار شاہ مین مع اسیرون و ناموس کے پہونچ جائیے اور اِن
اسیرون کو دلدار شاہ کے سپرد فرمائیے اُنکو اختیار ہی خواہ قتل کرین خواہ رہا اب
اِن سب کی شر سے بچیے بیدار شاہ کی بھی شر سے نجات پائیے اور اِس جوان کے بھی
شر سے کیونکہ اگر صرف اِس جوان کو اسیر فرمائیے گا تو بیدار شاہ بہت کوشش کریگا
بس دونون کو اسیر فرمایئے رہے اہل لشکر وہ بیرون قلعے پڑے رہین گے جب اُنکو یہ خبر
معلوم ہوگی کہ ہمارے سردار اسیر ہو گئے بس وہ لوگ یا تو عاجز ہو کر اطاعت کرین گے
یا آپ ہی کسی طرف چلے جائین گے بس یہان سے لے کر شہر بیدار یہ تک آپ کی
عملداری ہو جائیگی ایک صورت تو یہ نجات پانے کی ہے دوسری صورت یہ ہی کہ اگر

بیدارشاہ بعد اسیر ہونے قہار کے اِس جوان سے مقابلہ کرے آپ قلعہ سے نکلکر بیدار
شاہ سے شریک ہوکر اس جوان سے مقابلہ کیجیے اور دونون صاحب ملکر اسکو شکست دین
اور قتل کرین مع سرداروں کے بس جبکہ یہ قتل یا اسیر ہو جائے لشکر اسکا شکست کھا کر بھاگے گا
بس آپ بیدارشاہ کے قلعہ پر قبضہ کرا دین اور مکر سے بیدارشاہ کی اطاعت کرین یا تو
اس عرصے مین دلدارشاہ آکر بیدارشاہ کو سزا دے گا اور قلعے پر قبضہ کرکے بیدارشاہ
کو نکالدیگا آپ کا قبضہ ہو جائیگا آپ بلا سے نجات پائین گے جب دلدارشاہ آئے آپ
اسکے شریک ہو جائین اگر انکو آنے مین عرصہ ہو تو کسی تدبیر سے انکو بھی بیہوشی کھلا کر بیہوش
فرمائیے لشکر پر شبخون کرائیے سب کو بھگا دیجیے اور ان سب کو لے کر خدمت دلدارشاہ
مین جائیے اور انکے سپرد کر دیجیے بس دونون دشمنون سے نجات پا جائیے گا ایک کو تو
بیدارشاہ کے شریک ہوکر دفع کیجیے اور ایک کو مکر سے یہ جو ان مشیرون نے راے
دی بس شدادشاہ اُچھل پڑا بہت خوش ہوا دل مین نہایت شاد ہوا بند غم سے آزاد ہوا
کہنے لگا کہ تمنے خوب راے دی واقعی بڑی عمدہ ترکیب ہے سواے اِس تدبیر کے کوئی
دوسری صورت اِن لڑکون کے ہاتھ سے نجات پانے کی نہین ہے یہ کہکر حکم دیا کہ ہمارا لشکر
تیار رہے ہم بیرون قلعہ جائین گے اِسنے خیال کر لیا دل مین کہ اگر بیدارشاہ بدون لڑے
اِس جوان کا مطیع ہو گیا تو مین نے بھی مکر سے اطاعت کی اور دام مکر پھیلا کر سب کو اسیر کر لیا
اور اگر لڑکے اور زیر ہوکر اطاعت کی تو اس حالت مین مین نے بیدارشاہ کی شراکت
بھی کی اور مکر سے اطاعت بھی اِس جوان کی کی اور اِس صورت مین بھی اِسکو اسیر کیا اگر
بیدارشاہ مقابلے مین اِس جوان پر غالب آیا اور یہ جوان خواہ قتل خواہ اسیر ہوا بیدار
شاہ کے ہاتھ سے اور بیدارشاہ اِسپر غالب آیا تو مین نے بیدارشاہ کی اطاعت
کی اور بیدارشاہ کو دام مکر مین مبتلا کیا اور اسیر کر لیا ہے میرے ہاتھ سے بچکر جاتے کہان
ہین خوب تدبیر میرے ہاتھ لگی بڑی عمدہ راے دی بس یہان تو لشکر تیار ہونے لگا
اور وہان میدان مین جبکہ شاہزادے نے اپنا لنگر قائم کیا بس قہار مثل ابر کے شہزادے
پر چھا گیا اور کمر زنجیر پکڑ کر زور کرنے لگا خوب اُسنے زور کیا اِسقدر زور کیا کہ اُنگلیون سے
(کیفیت) اُن سے بوند مین خون کی ٹپکنے لگین مگر شاہزادے کے لنگر کو جنبش نہوئی یہ بہت
پریشان ہوا اب اسمین طاقت نہ رہی جواب دیا اِسکو اسکی قوت نے اِسنے ہاتھ کھینچ لیا
اور کہا کہ اے جوان مین اپنا حوصلہ نکال چکا اب تیری باری ہے تو اُٹھ اور اپنا حوصلہ نکال
مین نے تو جسقدر مجھ مین طاقت تھی سب صرف کی اگر مین یہ زور پہاڑ پر کرتا تو اُسکو بیخ و بن
سے اُکھیڑ کر پھینکدیتا مگر تیرے لنگر کو حرکت تک نہوئی شاہزادے نے فرمایا کہ اے قہار یہ
جو کچھ تجکو حوصلہ ہو نکال لے پھر یہ نہ کہنا کہ مین نے رعایت کی ورنہ مین زیر نہوتا قہار نے
کہا کہ مین منصف ہون ایسا کلمہ کبھی زبان پر نہ لاؤنگا بس تو اِس امر سے اطمینان رکھ اب
یہ کلمہ جو شاہزادے نے اُس سے سنا فوراً اُسکے بازو پکڑ کر اور سر کو سینے سے لگا کر اُسکو
لے دوڑے وہ اِس طور سے چلا کہ جیسے ہوا مین پتا اُڑتا ہوا جاتا ہے اگر وہ دہنے پر کھتا تو پھر
بائین کا ہکا پڑا کہ زمین پانون کے نیچے سے نکل گئی اگر بائین پر کھتا دہنی طرف ہکا پڑا کہ

تھم نسکا کیا بڑا وقت تھا کہ زمین پانون کے نیچے سے نکلی جاتی تھی تھمنا دشوار تھا بڑی کوشش
کرتا تھا کہ کسی مقام پر توقف کرون مگر ممکن نہ تھا بس شاہزادہ اُسکو بارہ قدم ریل لایا ایک مقام
پر جو اُسکی آنکھ پھری اُنھون نے جو موقع پاکر ہکا مارا دونون گھٹنے اُسکے آشنا بزمین ہوگئے
اُسنے قصد کیا کہ تڑپ کر لنگر قائم کرون بھلا یہ کب لنگر قائم کرنے دیتے ہین فنون سپہ گری
سے بخوبی آگاہ ہین دہنے پر آکر کمر زنجیر مین ہاتھ ڈال کر جبتک وہ لنگر قائم کرے یہ اُسکو
لے اُٹھے پہلے ہی زور مین تا بہ کمر لے آئے دوسرے مین تا بہ سینہ تیسرے زور مین دوسرے
بازو کا بھی زور شریک کرکے مثل طفل کے اُسکو سر سے بلند کر لیا یہ واقعہ دیکھکر مقہور دیو پیکر
اُچھل پڑا اور طرف میدان کے چلا شاہزادے کی تعریف کرتا ہوا لشکر شاہزادے مین
ایک تعریف کا شور بلند ہوا کہ گوش گردون کر ہوگئی سب نے صداے تکبیر بلند کی بیدار شاہ
کے تو طائر ہوش و حواس بران ہوگئے کل اہل لشکر و سردار ساکت ہوکر رہگئے شداد شاہ
نے جو بالاے قلعے سے یہ معرکہ دیکھا سردارون سے کہا کہ لو اِس جوان نے میان قہار
کو بھی زیر کر لیا اور سر سے بلند کر لیا واقعی کیا قوت وطاقت ہی کوئی ایسے جوان کا مقابلہ کرسکتا
ہی کیونکہ جسکو یہ قوت وطاقت خداوند زمرد کی طرف سے عنایت ہو جسکے بزرگ سپہ سالار
قدرت کا لقب پائین اُس سے کون مقابلہ کرے بس یہ لوگ سواے مکر و فریب کے اور
کسی طور سے نہ زیر ہونگے اسنے سر کھ ہوکر کوئی مقابلہ نہین کرسکتا ہی سردارون نے عرض
کیا کہ بجا ارشاد ہوا یہ کہکر شداد شاہ نے کہا کہ ہمارا لشکر تیار ہے سب نے عرض کیا
کہ جی ہان تیار ہی بس اُسوقت شداد شاہ تخت پر سوار ہوا اور سب سردار مرکبون پر اور
لشکر کو لے کر در قلعہ کھول کر پل تختہ خندق پر ڈلوا کر طرف میدان کے چلا اِسکے ہمراہ ڈیرہ
خیمے وغیرہ ہین اسّی ہزار سوار و پیادے ہین یہ تو اِدھر کو آتا ہی اُدھر شاہزادے نے
قہار کو مثل طاؤس آتش بازی کے گرد سر چرخ دیا اور قصد کیا کہ زمین پر مارون کہ نقش
زمین ہو جائے کہ قہار نے عرض کیا کہ ای شہریار جسکو سر سے بلند کرتے ہین اُسکو پھر
خاک ذلت پر نہین گراتے ہین مجکو امان عطا فرمایئے شاہزادے نے فرمایا کہ امان بشرط
ایمان اُسنے عرض کیا کہ مین نے آپ کی اطاعت دل و جان سے قبول کی تا زندہ ایم بندہ ایم
شاہزادے نے قہار کو زمین پر رکھدیا آہستہ وہ اُٹھکر اور دوڑ کر شاہزادے کے
قدمون پر گرا اور عرض کیا کہ ای شہریار جو آپ کے دین کو اختیار کرے وہ کیا کرے بس
شاہزادے نے اُسکو کلمۂ طیبہ تعلیم فرمایا وہ کلمہ پڑھکر صدق دل سے مسلمان ہوا زنگ کفر
اُسکے آئینہ قلب پر سے دور ہوا شاہزادے نے اُسکو گلے سے لگایا اِسنے بہت تعریف
فرمائی اور سات بار گرد پھرا اُسکے بعد اپنی سپر و تلوار اُٹھا کر اور طرف لشکر بیدار شاہ
کے منھ کرکے پکارا کہ ای بیدار شاہ آگاہ و خبردار ہو کہ مین نے اِس بہادر و شہریار کی
اطاعت اختیار کی اور لعنت کی تصویر پرستی پر اور مین نے دین اِسلام قبول کیا جو کہ دین
برحق ہی اور یہ سب خداے باطل تھے مین نے راہ ضلالت کو ترک کیا چشمۂ ہدایت
سے سیراب ہوا نور اِسلام نے میری دل مین جگہ کی بس خیریت اِسی مین ہی کہ تو بھی
آکر اِس شہریار کے قدمون کو بوسہ دے اور اِس شہریار کی اطاعت اختیار کر لعنت کر

خداوند تصویر پر جو کہ ایک مکار اور ساحر ہی کہ جسنے ایک عالم کو گمراہ کر رکھا ہی اسوقت مین آکر کمک نہ کی اِس جوان کو میرے ہاتھ سے زیر نہ کرایا بس ثابت ہوا کہ وہ کسیکی کچھ قدرت نہین رکھتا ہی سوائے خدائے آسمانی کے کہ اُسکو ہر طرح کی قدرت وطاقت حاصل ہی بس آ اور اطاعت کر اور دین اسلام قبول کر ورنہ یاد رکھ کہ میرے ہاتھ سے مارا جائیگا یہ لشکر تیرا میرا کچھ نہ بنا سکے گا ایک حملہ مین سب کو خاک وخون مین ملا دونگا سب کو تہ تیغ کرونگا یہ جو قہار نے پکار کر کہا بس بیدار شاہ کو بہت ناگوار ہوا اپنے سردارون و اہل لشکر سے کہا کہ مار لو ان سب کو اور اِس قہار نمک حرام کو اس تقریر کی سزا دو بس یہ حکم دینا تھا کہ کل سردار اور کل لشکر تلوارین سونت کر مرکبون کو مہمیز کرکے طرف قہار و شاہزادے کے چلے یہ جو قہار نے دیکھا کہ کل لشکر بیدار شاہ کا آتا ہی شاہزادے سے عرض کیا کہ شہریار ہوشیار ہو جائیے وہ نابکار لشکر لیکر بقصد جنگ آتا ہے شاہزادے نے فرمایا کہ مین ہوشیار ہون یہ فرماکر اور سپر و تلوار اُٹھاکر جست کرکے مرکب پر سوار ہوئے بودا جولایا اور آگے ہو گیا اُدھر قہار شیر پیکر بھی مرکب یعنے پشت گینڈے پر سوار ہوا اور شاہزادے کے ہمراہ چلا مقہور بھی قریب آ گیا تھا وہ بھی چلا یہ رنگ جو لشکر شاہزادے نے دیکھا کہ کفار نے قصد جنگ مقابلہ کیا اور سب طرف شاہزادے کے چلے بس اہل اسلام بھی تلوارین علم کرکے اور مرکب اُٹھاکر لشکر کفار پر جا پڑے اور باہم مل گئے تلوار چلنے لگی شعر غول کے غول اور غٹ کے غٹ + گئے مومن و گبر باہم لپٹ + سوارون کے اک سمت ریلے ہوئے + پیادے تھے جانون پہ کھیلے ہوئے + غضب کی تلوار چلنے لگی میدان جنگ لاشون سے پٹ گیا دریائے خون ہر طرف بہنے لگا جا بجا سر و تن کے انبار ہو گئے سر ٹھوکرین کھانے لگے کاسہ سر چور چور ہو گئے تلوارون کی جھنکار سے اور مرکبون کے ٹاپون کی صدا سے میدان معرکہ ہل رہا تھا لگا پے سمندان سے غبار بلند تھا اُسمین جو سنانین چمک جاتی تھین تو یہ معلوم ہوتا تھا کہ ابر سیاہ مین ستارے چمک رہے ہین ہر طرف پہلوانان رعد آواز نعرہ کر رہے تھے تو یہ معلوم ہوتا تھا کہ بادل گرج رہے ہین ڈھالون کی گھٹا چھائی ہوئی تھی اُسمین برق شمشیر کوند رہی تھی صدائے باجہائے جنگی سے زمین معرکہ کو تزلزل تھا بازار مرگ ہر سمت گرم تھا ملک الموت روحین قبض کرتے پھرتے ہین ہر ایک بہادر عروس مرگ کا خواستگار تھا جسم پر گلہائے زخم کھلے ہوئے تھے غنچہ زخم چٹک رہے تھے نقیبون کی صدا ہر صف مین اُٹھی کہ ای جوانو کوشش کیے جاؤ مقابلہ سے نہ بھاگو تمہارے باپ دادا بڑے جری تھے کبھی اُنکے قدم آگے بڑھ کر پیچھے نہین ہٹے اُنکے نام سے بہادرون کو تپ آتی تھی یہ روز جنگ ہی اپنے باپ دادا کے نام کو روشن کرو وہ معرکہ کرو کہ نام رستم و اسفندیار صفحہ ہستی پر سے مثل حرف غلط کے مٹ جائے بموجب شعر روز جنگ است جنگ باید کرد + کوشش نام و ننگ باید کرد + دیگر بیاہ لاؤ تم عروس موت کو + دو طلاق اِس زندگی کے سوت کو + یہ ہر صف مین نقیبون کی صدا تھی بہادر یہ صدا سنکے اور جوش شجاعت مین آتے تھے بڑھ بڑھ کر حریف سے مقابلہ کرتے تھے کسی نے کسی کو نیزے پر اُٹھاکر مارا کہ نقش زمین

ہو گیا ہر عضو سے بدن چور ہو گیا کسی کے سر پہ گرز پڑا کہ مع راکب و مرکب پیوند زمین ہوا سواے
بند خون کے کچھ نظر نہ آتا تھا جسکے تلوار کا ہاتھ پڑا تسمہ تک نہ باقی رہا راکب و مرکب چار
ٹکڑے ہو گئے راہ عدم کھلی ہی سب کا اُسی طرف کوچ ہی سواے کوچۂ زخم دگر شنہ کمان
... کوئی جا سے مفر نظر نہین آتی ہی ہر ایک کی جان پر بنی ہی کاسۂ سر مثل کاسۂ گلی کے خراب
ہوتے تھے دریاے خون ہر سمت کو روان تھا بڑے عرصہ تک مقابلہ رہا راوی کہتا ہی
کہ شاہزادہ نہ قہار و مقہور و دیگر سرداران نے لاشون کے انبار لگا دیئے خون کے
دریا بہا دیئے بس شاہزادہ لڑتا ہوا قریب تخت بیدار شاہ کے پہونچا اُسکو للکارا اُسنے تلوار
کا وار کیا بس شاہزادے نے بازو کو بچا کر کلائی پر ہاتھ ڈالدیا اور کلائی مروڑکر تلوار
چھین لی کمر زنجیر مین ہاتھ ڈال کر اُسکو تخت پر سے اُٹھا لیا اُدھر قہار شیر پیکر نے بڑھکر
علم فوج کو قلم کیا مقہور نے نقارے پر تلوار ماری کہ وہ شکست ہوا نقارچی مارا گیا بس جیسے ہی
شاہزادے نے بیدار شاہ کو تخت پر سے اُٹھا کر سر سے بلند کیا وہ پکارا کہ امان شاہزادے
نے فرمایا کہ امان بشرط ایمان اُسنے عرض کیا کہ مین نے آپ کا دین قبول کیا شاہزادے
نے اُسکو آہستہ تخت پر رکھدیا اُسنے جب اپنے کو تخت پر پایا بس پکار کر کہا کہ اے اہل لشکر با دولت
واے سرداران باشوکت مین نے اس جوان کی اطاعت قبول کی اور دین اسلام قبول کیا
بس جسکو یہ امر منظور ہو کہ دین اسلام قبول کرے وہ تو میرے لشکر مین رہے ورنہ نکل جاوے
اور اب نہ لڑو یہ جو بیدار شاہ نے پکار کر کہا اور سب اہل لشکر اس حال سے آگاہ ہوئے
فوراً مقابلے سے ہاتھ کھینچ لیا حریف سے حریف جدا ہوا جو کوئی سینہ پر حریف کے سوار
تھا اور خنجر گلے پر رکھ چکا تھا اُسی وقت صداے امان سنکے ہاتھ روک لیا اگر کسی نے
تلوار کا وار حریف پر کیا تھا تلوار راہ مین تھی ہاتھ روک لیا قتل نہ کیا بس کل لشکر بیدار
شاہ لشکر شاہزادے سے جدا ہوا اور لشکر شاہزادہ و لشکر بیدار شاہ سے ہر ایک
صداے امان سنکے تھم گیا جنگ مغلوبہ موقوف ہوئی بس سب اہل لشکر بیدار شاہ نے
جو قتل ہونے سے بچے تھے پکار کر بیدار شاہ سے کہا کہ ہم سب نے دین اسلام قبول
کیا کیونکہ الناس علی دین ملوکہم یہ جو صدا ہر طرف سے آئی شاہزادے نے ہاتھ روک
لیا بس بیدار شاہ وہان سے ہاتھ باندھکر حاضر خدمت ہوا قدم شاہزادے کو بوسہ
دیا اور عرض کیا کہ مجکو کلمہ طیبہ تعلیم فرمائیے مین نے آپکی اطاعت کی بس شاہزادے نے
بیدار شاہ کو کلمہ تعلیم کیا وہ صدق دل سے مسلمان ہوا اُسکے سردار سب جمع ہو کر خدمت مین
حاضر ہوئے بس وہ سب بھی کلمہ پڑھکر از سر صدق مسلمان ہوئے اور کل لشکر بیدار شاہ
کا صدق دل سے مسلمان ہوا راوی کہتا ہی کہ اُسی میدان جنگ مین سب دائرۂ اسلام مین
آئے اور سب مسلمان ہوئے شاہزادے کو بڑی خوشی ہوئی بس بیدار شاہ شاہزادے
کو لیکر اپنی خرگاہ پر آیا شاہزادے نے حکم دیا کہ ہمارے خیمے وغیرہ بھی شامل لشکر
بیدار شاہ برپا کیے جائین اور کشتگان ہر دو لشکر کا شمار کیا جاوے اور مجروحان ہر دو لشکر
کو شفاخانہ مین روانہ کیا جاوے اہل اسلام دفن کیے جائین اور کفار کی بھی لاشین ایک
اٹھا کر گڑھا کھدوا کر اُسمین ڈالدی جائین بس بموجب حکم شاہزادہ کل لشکر شاہزادہ شریک

لشکر بیدارشاہ ہوا اسی مقام پر خیمے وغیرہ برپا کیے گئے بارگاہ زمردی برپا ہوئی لشکر اُترا بازارین آراستہ ہوئین دونون لشکرون نے کمرین کھولین سب آسودہ ہوئے اُدھر لاشون کا جو شمار کیا تو معلوم ہوا کہ دو ہزار اہل اسلام درجۂ شہادت پر فائز ہوئے اُنکو دفن کیا نماز پڑھکر اور پانچ ہزار کفار قتل ہوئے بس اُنکو بموجب حکم شاہزادہ ایک غار مین ڈال کر توپ دیا زخمیون کا جو شمار کیا تو معلوم ہوا کہ دونون لشکرون کے ایک قریب تین ہزار کے مجروح ہوئے بس اُنکو شفا خانے کی طرف روانہ کیا وہان اُنکا علاج شروع ہو گیا یہان شاہزادہ ہمراہ بیدارشاہ کے اُسکی بارگاہ مین داخل ہوا اُسی لباس رزم سے بیدارشاہ نے ہاتھ باندھکر عرض کیا کہ حضور تخت پر تشریف رکھین اپنے قدوم میمنت لزوم سے تخت کو رونق بخشین شاہزادے نے فرمایا کہ اپنا یہ طریقہ نہین ہی ہملوگ تاج بخش ہین تاج گیر نہین ہین تمھارا تخت تمکو مبارک رہے بس شاہزادے نے یہ حکم فرمایا اور ہاتھ پکڑ کر بیدارشاہ کو تخت پر بٹھایا اُسکو کچھ بن نہ پڑا اسواسے قبول کرنے کے وہ سلام کرکے تخت پر بیٹھا شاہزادہ برابر تخت کے ایک دنگل پر جلوہ فرما ہوا سب سردار شاہزادے کے اور بیدارشاہ کے طریقہ سے دنگل وکرسیون پر متمکن ہوئے شاہزادے نے قہار دہشت ور کو بھی بیدارشاہ سے بلوایا وہ بھی اپنے اپنے مقام پر شاہزادے کو سلام کرکے بیٹھے مگر شمع رخسار شاہزادے سے پروانہ ہین ہر وقت رخ کی طرف نگاہ ہی اور دل مین قوت وطاقت کی تعریف کر رہے ہین کہ لوگون نے آکر عرض کیا کہ ہمنے اہل اسلام کو جو کہ قریب دو ہزار کے شہید ہوئے تھے دفن کردیا اور کفار کو بھی جو کہ قریب پانچ ہزار کے مارے گئے تھے ایک غار مین ڈالدیا میدان لاشون سے صاف ہو گیا زخمیون کو شفا خانہ مین بھیجدیا جو کہ تین ہزار کے قریب تھے اور خیمے وغیرہ حضور کے اسی لشکر مین لاکر برپا کیے اور لشکر بھی کل آگیا شاہزادے نے فرمایا کہ جاؤ اور کاروبار مین مصروف ہو ہم بھی آتے ہین بس وہ لوگ رخصت ہوکر اور سلام کرکے بیرون بارگاہ آئے راوی کہتا ہی کہ ابھی کچھ دن باقی تھا شام نہین ہوئی تھی کہ یہ لڑائی فتح ہو گئی اور ان سب کامون سے فرصت ہوئی شاہزادے نے دربار مین بیٹھکر بہت سے کلمے وحدانیت خدا مین اپنی زبان سے تعلیم فرمائے [illegible] سب سرداران بیدار شاہ کو عقائد دین اسلام تعلیم فرمائے بعدہ بیدارشاہ نے شاہزادے سے عرض کیا کہ ای شہریار شعداد کے بارے مین کیا حکم ہوتا ہی کہ اُسنے یہ سب معرکہ دیکھا اور وہ حاضر خدمت نہوا بلکہ آپ سے اُسکی طرف سے مقابلہ کیا اُسکو پنجۂ اجل سے نجات عطا فرمائی ورنہ میرا سپہ سالار قلعہ لے چکا تھا بلکہ ای شہریار جب آپ نے قہار کو زیر کیا اور ہمت بلند فرمایا ہی تو شعداد شاہ کل لشکر لے کر قلعہ سے نکلا تھا مین نے یہ خیال کیا تھا کہ آپکی اطاعت کو آتا ہی بس وہ نہ آپکی خدمت مین حاضر ہوا نہ میری شراکت کی نہ معلوم وہ اپنے دل مین سوچا کیا ہی شاہزادے نے فرمایا کہ ہر ایک کو اپنے فعل کا اختیار رہی جو جسکو سوجھتا ہی وہ کرتا ہی وہ کچھ تو اس امر مین اپنے لیے اچھا سوچا ہوگا جو اُسنے نہ میری اطاعت کی اور نہ تمھاری شراکت کی بس آجکل اُسکا انتظار کیا جائیگا اگر اُسنے آکر اطاعت کی اور نہ [illegible]

قبول کیا تو خیر ورنہ پرسون اُسکو نامہ لکھا جائیگا اور اُسے قبول کرنے دین اِسلام کے طلب
کیا جائیگا اگر وہ آیا تو خیر اگر اُسنے مقابلے کا قصد کیا تو مقابلہ کیا جائیگا وہ جائیگا کہان بقول تمہارے
کہ وہ قلعے سے تو باہر آچکا ہی مع لشکر کے کل اُسکے دل کا حال معلوم ہو جائیگا اب قلعے مین
تو واپس جائیگا نہین بیدارشاہ نے کہا کہ وہ بڑا مکار ہی مین خیال کرتا ہون کہ جب
اُسنے دیکھا ہوگا کہ مین نے اِنکے ہاتھ سے شکست کھائی اور مین آپ کا مطیع ہوا وہ فوراً
لشکر لے کر واپس گیا ہوگا اور جا کر قلعہ بند ہوا ہوگا وہ بڑا بودہ اور نامرد ہی اُسی نامردی
کے سبب سے تو مین نے اسپر لشکرکشی کی اِس نامردی کے سبب سے تمام ملک آبائی
قبضے سے نکلوا دیے اور مجکو آگاہ نہ کیا ورنہ یہ نوبت نہ آتی شاہزادے نے فرمایا کہ خیر
جو اُسکو اُسوقت مناسب تھا وہ اُسنے کیا اور جو اب مناسب ہوگا وہ کریگا اِسکا کچھ
خوف نہین ہی کہ وہ قلعہ بند ہو کر مقابلہ کریگا تو دیکھا جائیگا اگر فضل خداوند کریم شامل
حال ہوگا تو وہ قلعہ بھی فتح ہو جائیگا کوئی مقام تردد نہین ہی بس جو کاتب تقدیر نے جاری
اُسکی پیشانی مین لکھدیا ہی وہ پیش آئیگا اگر اُسکی تقدیر مین مسلمان ہونا ہی تو مسلمان ہوگا ورنہ
اپنے کردار کی سزا پائیگا وہ اپنا حوصلہ نکال لے قلعہ بند ہو کر مقابلہ کر لے مقہور نے
عرض کیا کہ اگر وہ قلعہ بند ہو کر مقابلہ کریگا حضور مجکو فرمائین گے مین جا کر مثل آج کے
اُس سے قلعہ لیلونگا وہ جاتا کہان ہی بیدارشاہ نے عرض کیا کہ وہ صرف اِس امر پر
بہت بھولا ہوا ہی اور اپنے نزدیک بہت بھولا ہوا ہی کہ مین نے دلدارشاہ سے کمک
طلب کی ہی وہان سے میری کمک آئیگی وہ لوگ آکر اِن سب کو قتل و غارت کرینگے
شاہزادے نے فرمایا کہ خیر جو کوئی جب آئیگا اُسوقت دیکھا جائیگا جو مقدر مین ہوگا وہ پیش
آئیگا یہان یہ تقریر ہو رہی تھی راوی شنداد کی حالت بیان کرتا ہی کہ یہ جو لشکر لے کر قلعے
سے اِس خیال سے نکلا تھا کہ اگر بیدارشاہ اِس جوان سے جنگ مغلوبہ کریگا تو مین
اُسکا شریک ہونگا اور اِس جوان کو قتل کرونگا اُسکے بعد جب یہ جوان قتل ہو جائیگا اور
اُسکی شر سے مفر ملے گا تو بیدارشاہ کے ساتھ مکر کرونگا اُسکو بھی اسیر کرلونگا بس یہ
لشکر لے کر چلا تھا جبتک قریب لشکر بیدارشاہ آئے آئے اور شریک جنگ ہو ہو
یہان فتح ہوگئی سب نے شاہزادے کی اطاعت قبول کرلی یہ حسرت تو اُسکی اُسکے دلمین
رہگئی بس یہ کف افسوس مل کر رہگیا اُسی وقت دوسرا مکر اُسنے سجھایا اور دام مکر کو پھیلایا
کیونکہ اُسکو سردارون نے صلاح دی تھی کہ اگر بیدارشاہ لڑکر خواہ یون ہی اطاعت
کرے بس آپ بھی مکر سے مسلمان ہو جائیے گا بیدارشاہ و کل سرداران بیدارشاہ
دشمن تو نہ تھا اسکے ساتھ ایک جوان خداپرست کی کہ جسکا نام رفیع البخت تھا ہو اور کل اِس جوان
کے سردارون کی دعوت کیجیے گا قلعے مین لاکر اور سب کو بیہوشی دے کر پکڑ لیجیے گا
اور دروازہ قلعہ بند کر لیجیے گا دوسری طرف سے نکل کر خدمت مین دلدارشاہ کی پہونچ
جائیگا وہ اِن سب سے سمجھ لین گے بلکہ ہمکو یقین ہی کہ وہ راہ مین ملین یا کل تک یہان
آجائین بس یہ راے اِسکو پسند آئی تھی انھین دو خیالون سے یہ قلعے سے چلا تھا
جب اُسنے یہ دیکھا کہ بیدارشاہ نے اطاعت کرلی مع کل لشکر کے اور دونون لشکر

ایک ہو گئے پس اُسنے کیا کیا کہ تھوڑے سردار جو کہ معزز او رعقلمند و مکار تھے سیاہ قلب و
تیرہ درون بچہ شیطان اُنکو اپنے ہمراہ لیا اور باقی کل لشکر جو کہ اسی ہزار کا تھا اور کل سرداران
سے کہا کہ تم سب قلعے مین جاؤ مین اپنا کام کر کے آتا ہون وہ کل لشکر اندرون قلعہ اُسوقت
چلا گیا اور یہ بانی بیداد نطفہ حرام شداد بھرا ہوا از بغض و عنا د اُن سرداران سیاہ قلب
کو اپنے ہمراہ لے کر طرف لشکر شاہزادہ و بیدارشاہ کے چلا جب قریب لشکر پہونچا
اُسی وقت اُسنے یہ مکر و فریب کیا کہ چند کشتیان پر از جواہر قلعے سے طلب کر کے اپنے ہمراہ
لے لین تھین بس آکر قریب لشکر پہونچا اہل لشکر بیدارشاہ نے جو اسکو اسطور سے آتے
ہوئے دیکھا بڑھکر اُسنے دریافت کیا کہ آپ کس قصد سے اِس طرف تشریف لاتے
ہین اِس مکار نے بیان کیا کہ ہم اِس قصد سے آتے ہین کہ شاہزادے کی خدمت
مین حاضر ہو کر مثل بیدارشاہ کے ہم بھی اُسکی اطاعت کرین دین اسلام قبول کرین
کیونکہ یہ امر تو ہمپر بخوبی ثابت ہو گیا کہ ہم مقابلہ نہین کر سکتے ہین جبکہ شاہزادے نے
بیدارشاہ کو شکست دی اور مقہور و قہار کو زیر کیا تو ہماری حقیقت کیا ہی جبکہ ہم
بیدارشاہ سے نہین مقابلہ کر سکتے تھے اور قلعہ بند ہوئے تھے تو بھلا اِنسے کیا مقابلہ
کرینگے دوسرے شاہزادے نے سب اہل قلعہ کی جان بچائی ہی وہ سب کا محسن ہی
ایسے شخص کی اطاعت ہم سب پر لازم ہی یہ جو شدادشاہ نے کہا وہ خاموش ہو رہے
کہ جنھون نے آکر روکا تھا بس شدادشاہ مع سرداروں کے داخل لشکر ہوا لشکر کی سیر
کرتا ہوا اپنے سرداروں سے کہتا ہوا کہ کیا خوب لشکر ہی اصل یہ ہی کہ جیسا لشکر ہی ویسا ہی
افسر ہی یہ دو پہلوان خوب ہاتھ آئے ہین بیدارشاہ بھی کم نہین ہی بیدارشاہ کے شریک
ہونے سے دونی رونق ہو گئی ہی راوی کہتا ہی کہ شداد بد نہاد سرداروں سے یہ
باتین کرتا ہوا قریب بارگاہ آیا جہان کہ شاہزادہ و بیدارشاہ بیٹھے ہوئے شداد
بد نہاد کی باتین کر رہے تھے کہ جب شداد بانی فساد پہونچا دیکھا کہ درگہ سالار در بارگاہ
پر دنگل پر بیٹھا ہوا ہی سپر و تلوار سامنے رکھی ہوئی ہی خادم پس پشت کھڑے ہوئے
ہین جب شداد کو درگہ سالار نے مع سرداروں کے دیکھا چونکہ پہچانتا تھا دنگل پر سے
اُٹھ کھڑا ہوا اور قریب آکر عرض کیا کہ حضور اِسوقت کہان تشریف لائے اور کیا قصد
ہی شداد نے وہی تقریر جو اُن لوگون سے کی تھی درگہ سالار سے بھی کی اور کہا کہ مین بارگاہ
مین جانا چاہتا ہون درگہ سالار نے ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ گستاخی معاف ہو آپ یہان
تشریف فرما ہون مین اجازت لے آؤن میری خطا نہین ہی مین حکم کا پابند ہون ورنہ
مین جیسے آپ کے بھائی صاحب کا ملازم ویسے آپ کا میرے نزدیک دونون برابر
ہین ہم خیر خواہ سرکار ہین مگر حکم سے مجبور ہین کیونکہ حکم ہی کہ جو کوئی اندر بارگاہ کے آنیکا
قصد کرے ہمکو فوراً اطلاع دینا جب اجازت ملے جب آنے دے اسمین ہمارا عزیز قریب
کیون نہو شداد نے کہا کہ اچھا جاؤ عرض کرو اجازت لاؤ مین ٹھہرا ہون بس درگہ سالار
اندر بارگاہ کے آیا یہان شداد ہی کا ذکر ہو رہا تھا کہ درگہ سالار نے آکر بیدارشاہ
و شاہزادے کو مجرا کیا اور عرض کیا کہ شدادشاہ حاکم قلعہ کشور سیہ دروقت بر حاضر ۴۶

چند سرداروں کے باریابی کا خواستگار ہی عرض کرتا ہے کہ امیدوار ہون کہ حاضر خدمت ہو کر
شرف ملازمت سے مشرف ہون اپنے دیدۂ کور کو نور جمال جہان آرائے حضور سے روشن کرون
اطاعت حضور اختیار کرون و دین حضور کیونکہ مین حضور سے مقابلہ نہین کر سکتا ہون دو سبب ہین
ایک تو حضور میرے محسن ہین دوسرے مین اسقدر لیاقت نہین رکھتا ہون کہ آپ سے لڑون
یہ جو درگہ سالار نے عرض کیا شاہزادے نے فرمایا کہ جاؤ ابھی شداد شاہ کو اندر بھیجدو تمنے
بڑی نادانی کی کہ اتنے بڑے بادشاہ کو جو کہ اسوقت بسبب مجبوری کے امان کا خواستگار ہو در دولت
پہ کھڑا رکھا ہمراہ نہ لیتے آئے اُسنے عرض کیا کہ خلاف حکم یہ غلام کیونکر کرتا فرمایا کہ اچھا جاؤ جلد اُسکو
اندر بھیجو اور چند سرداروں کو حکم فرمایا کہ تم شداد شاہ کا استقبال کر کے ہماری خدمت مین لاؤ اُدھر
درگہ سالار نے بیرون بارگاہ آکر کہا کہ تشریف لیجائیے یاد فرمایا ہے بس شداد شاہ سردارون کو
لیکر اندر بارگاہ کے آیا اِدھر سے چند سردار جو بموجب حکم شہزادے کے برائے استقبال چلے تھے وہ
صحن مین آکر پہونچے تھے کہ دیکھا شداد شاہ مع سرداروں کے چلا آتا ہے بڑھکر صاحب سلامت
کی مزاج پرسی کی بس وہ سردار شداد شاہ کو اپنے ہمراہ لیکر ایوان مین آئے یہان ایک
نیم تخت برائے شداد شاہ و کرسیان برائے سرداران شداد شاہ بموجب حکم شاہزادہ دربار
مین آراستہ ہوچکی تھین تخت برابر تخت بیدار شاہ کے بچھایا گیا تھا بس شداد شاہ ایوان
مین پہونچا اُسنے اور اُسکے سردارون نے دیکھا کہ وہ دربار آراستہ ہی کہ جو کبھی پیر فلک نے
بھی باین پیرانہ سالی چشم مہر و ماہ سے نہ دیکھا ہوگا دربار کا ہے کو تھا بیشۂ شیران تھا ہر ایک بہادر
بیٹھا ہوا جھوم رہا تھا قبضۂ شمشیر چوم رہا تھا بیدار شاہ کو تخت پر جلوہ گر پایا دیکھا وہ جوان نیک صورت
پر بصد سطوت رونق افروز ہی اور سب سردار قرینے سے کھڑے ہوئے ہین عیار اُس
جوان کا پشت پر اپنے آقا کے کھڑا ہوا ہی یہ دیکھکر شداد شاہ پر ایسا رعب طاری ہوا
کہ چند منٹ تک خاموش کھڑا رہا کچھ کلام نہ کیا یہی اُسکے سردارون کا حال ہوا جب کسی قدر
حواس درست ہوئے تو دوڑ کر شاہزادے کے قدم پر گرا یہ مصرعہ زبان پر تھا مصرعہ
سر بکف پیش تو ای ظل الٰہ آمدہ ایم + اور یہ کہتا جاتا تھا کہ مجھکو آج دولت دین و دنیا ملی عقبیٰ میری
درست ہوئی راہ ضلالت مین پھنسا ہوا تھا اِنکے قدمون کی برکت سے سر چشمۂ ہدایت
پر پہونچا دیدۂ کور میرے نور ایمان سے روشن ہوئے اِس دلدار شاہ نے مجھکو بیکار
گمراہ کر دیا تھا دین آبائی بھی ترک کرایا ضلالت مین پھنسایا آپ نے تشریف لا کر میری
جان و آبرو بھی بچائی اور میرے اوپر کیا منحصر ہی بلکہ آپ نے سب اہل قلعہ کی جان و آبرو
بچائی ورنہ بیدار شاہ ہم سب کو قتل کرتا آبرو بھی لیتا اُنکا پہلوان خندق تک پہونچ چکا تھا
آپ نے بڑا احسان کیا آپ ہم سب کے محسن ہین اور جان بخش یہ جو شداد بدنہاد نے کہا یہ سب
مکر کی باتین اور مکاری کی گھاتین تھین شاہزادے کو یقین ہوگیا کہ یہ مسلمان ہوا ہی بس گلے
سے لگایا اور فرمایا کہ ای شداد یہ کوئی احسان نہین ہی تمھاری سب کی جان اُس کریم برحق
و مالک مطلق نے بچائی کہ جسکی قبضۂ قدرت مین سب کی جانین ہین میری کیا لیاقت ہی جو مین
جان بچا سکون یہ فرما کر فرمایا کہ ای شداد شاہ تمنے خوب کیا کہ جو تشریف لائے بلکہ ہم تمھارا ہی
ذکر کر رہے تھے شداد نے مکر سے عرض کیا کہ ای شہریار یہ غلام کیونکر نہ حاضر ہوتا بس جو آپکا

دین قبول کرے وہ کیا کہے شاہزادے نے کلمہ تعلیم فرمایا شداد کلمہ پڑھکر سے مسلمان ہوا شاہزادے نے چند کلمے اسکے روبرو وحدانیت خدا مین بیان فرمائے مگر وہ ایسا سیاہ قلب تھا کہ اسکے دل پر اثر نہوا مکر سے مسلمان ہوا جب شاہزادہ کلمہ تعلیم کرچکا اور شداد اپنی بہا کلمہ پڑھ چکا اسوقت شاہزادے نے بیدار شاہ کی طرف متوجہ کرکے فرمایا کہ ای بیدار شاہ تم تو بھائی کی خطا کو معاف کرو گلے سے لگاؤ اب یہ مسلمان ہوا ہو بس بیدار شاہ نے عرض کیا کہ مجکو حکم والا سے انکار نہین ہو حضور مین سے تو آتے ہی انکو طلب کیا تھا مگر انھون نے وہ تحریر لکھی اس نامہ کے جواب مین کیا عرض کرون خیر جو کچھ کیا خوب کیا اب مین آپ کے حکم سے سرتابی نہین کرسکتا ہون جو حکم ہو اسکو بسر و چشم بجالاؤن شاہزادے نے فرمایا انکو گلے سے لگاؤ راوی کہتا ہو کہ بیدار شاہ نے شداد کو گلے سے لگایا وہ ہاتھ جوڑکر بھائی کے قدمون پر گرا اور کہنے لگا کہ میری خطا معاف فرمائیے بہت بڑا قصور ہوا خیر یہ چند مشیران سلطنت وامیران مملکت نے بہکا کر اپسے لڑوادیا تھا خداوند کریم اس شہریار کو زندہ و سلامت باکرامت رکھے کہ جسنے آکر میری جان بھی بچائی اور آبرو اور میرے آپکے ملاپ بھی کرادیا اور سب سے بڑی یہ خوشی کا مقام ہے کہ گمراہی و ضلالت سے نکالا آتش جہنم سے بچایا سیر باغ جنان کا مشتاق کرایا ای بھائی صاحب یہ حکومت و سلطنت حاضر ہو اسپر آپ قبضہ فرمائین مین تو اس شہریار کی غلامی کو نہ ترک کرونگا قدمون سے جدا نہونگا یہ دنیا محض ناپائدار ہو اسکی محبت بیکار ہو افسوس ہو اس دنیا کے لیے مین نے اپنا دین آبائی بھی ترک کیا تھا اور بھائی سے مقابلہ پر آمادہ ہوا تھا ای بھائی یہ سلطنت کیا چیز ہو ہان قرابت و عزیزداری سب سے زیادہ ہو یہ تو پھر بھی ممکن ہوسکتی ہو مگر عزیز کہان ملسکتا ہو خدا برا کرے دلدار شاہ کا کہ جسنے ایسا کچھ دباؤ ڈالا کہ مین نے آپکو ایسے کلمے اسکے بھروسے پر تحریر کیے اگر مین یہ جانتا کہ وہ صرف مکار ہے کبھی وقت بد مین کمک نہ کریگا اپنی غرض کا خواستگار ہو تو کبھی ایسی بات نہوتی جبسے آپکی تشریف آوری کی خبر پاتا فوراً حاضر ہوتا بس بموجب کسے از خوردان خطا و از بزرگان عطا میرے قصور کو معاف فرمائیے لیجیے سلطنت حاضر ہو خواہ خود اور خواہ کسی کو دیجیے مین تو اب دست بردار ہوا اس شہریار کے قدم نہ چھوڑونگا یہ جو تقریر مکر آمیز شداد نے کی بیدار شاہ کے خون عزیزی نے جوش مارا بھائی کو گلے سے لگایا جواب دیا کہ خیر جو کچھ ہوا وہ ہوا اب اُن گذشتہ باتون کا یاد کرنا بیکار ہو مین تیری خطا سے درگذرا تم نے بڑی نادانی کی کہ دلدار شاہ کے بھروسہ پر مجھسے برسر فساد ہوئے ای بھائی سوا اپنے خون کے کوئی کسیکا نہین ہو اور وقت بد مین کوئی کسی کے کام نہین آتا ہو دیکھ لو کہ تمنے میرے آنے سے دلدار شاہ کو آگاہ کیا اور سب حال تحریر کیا مگر وہ نہ آیا بس کیا کسی کا اعتبار کرے خیر شکر اسکا ہو کہ تمھاری بھی جان و آبرو بچی اور مین بھی اس الزام سے بچا کہ بھائی نے بھائی کو بطمع ملک و مال قتل کیا خدا نے میری کمک کی کہ ہمارے شہریار کو عین وقت پر بھیجا اور ہر ایک کو اس مخمصہ سے بچایا اور ہم سب کو راہ راست کی طرف ہدایت کی کہ اس شہریار کے فرمانے سے تمنے راہ راست اختیار کی ورنہ حشر و روز قیامت نہ معلوم کیا حال ہوتا یہ جو تمنے کہا کہ سلطنت حاضر ہو مجکو اب کوئی ضرورت حکومت نہین ہو کیونکہ میرا زمانہ گذر گیا مین خود اس شہریار کے قدمون سے جدا نہونگا اب

اپنی باقی عمر انکی خدمت گذاری مین بسر کرونگا اور راہ خدا مین جہاد کرونگا [illegible]
کیا کرنا ہی تمھاری حکومت تمکو مبارک رہے شداد نے ظاہر مین تو خواہش [illegible]
سے دست بردار ہوتا ہون جسکو چاہین شہریار عطا فرمائین مگر دل مین کہا کہ او بیدار شاہ [illegible]
تجکو اور اس خدا پرست کو مع تیرے سرداران اور اسکے سرداروں کے اسیر [illegible]
نہ کیا تو اپنا نام شداد نہ پایا اب تم لوگ میرے دام تزویر سے بچکر جاسکتے کہان ہو الغرض
شاہزادے کی خدمت مین سب سردار شداد کے حاضر ہوئے ہر ایک پر شاہزادے
نے مہربانی فرمائی سب لشکر کے بڑھکر مسلمان ہوئے زمین کینہ رگڑکر ہر ایک کو بقدر مرتبہ [illegible]
دکرسی مرحمت ہوئی اور خلعت فاخرہ اور شداد کو بیدار نے تخت پر اپنے برابر بٹھایا
یعنی جو نیم تخت اسکے تخت کے برابر آراستہ تھا سب بیٹھ چکے اسوقت شاہزادے
نے بیدار شاہ سے کہا کہ خداوند کریم نے اس مہم سے بھی بدون مقابلہ نجات دی بس
اب کل تم سامان سفر کرنا مین لشکر لے کر طرف شہر انوریہ کے جاؤنگا اور ولدار شاہ
کو براے اطاعت و براے قبول دین اسلام طلب کرونگا اگر وہ حاضر ہوا تو خیر ورنہ
اس سے مقابلہ کرونگا اسکو بھی زیر کرکے اس ملک کو اسلام آباد کرونگا بس تم اپنے
ملک کی طرف جاؤ اور اسلام آباد کرو اور شداد اپنے قلعے مین جاکے اہل قلعہ کو مسلمان
کرے اے بیدار شاہ مجکو ایک بڑی مہم درپیش ہے کہ جسکے لیے مین اپنے عزیزون
کو چھوڑکر نکلا ہون اگر وہ درپیش نہوتی تو کچھ پروا نہ تھی مین اس مہم پر جاتا تھا کہ راہ مین
یہ واقعہ درپیش ہوا بس اب اسکا انجام دینا مجھپر لازم ہوا اب مجکو بہت تعجیل ہی کہ مین مہم
انوریہ سے فراغت کرکے تب اس طرف کو روانہ ہون اگر وہ مہم نہوتی تو ضرور مین
تمھارے ملک مین چلتا دو ایک دن وہان رہتا سیر کرتا بس اس طرف مجکو بہت جلد
جانا چاہیے اے بیدار شاہ کل مین طرف انوریہ کے روانہ ہونگا تم اپنے ملک کی طرف
بیدار شاہ نے عرض کیا کہ اب یہ غلام قدم مبارک کو نہ چھوڑیگا چاہے میرا شہر
اسلام آباد ہو چاہے نہو مین نے جو رفاقت اختیار کی ہی تو صرف اسلیے نہین اختیار کی
کہ آپکے قدمون سے جدا ہوکر رہون بلکہ اسلیے اختیار کی ہی کہ آپکے ہمراہ رہ کر
راہ خدا مین جہاد کرون بس مین تو نہ جدا ہونگا شاہزادے نے فرمایا کہ اے بھائی بیدار
شاہ مین جس مہم پر جانے والا ہون وہان سواے میرے اور کسی کا کام نہین ہی تو یہ
جو لشکر میرے ہمراہ ہی بیکار رہیگا [illegible] اسلیے تکلیف نہ دون ہان جب اس مہم سے
فراغت حاصل کرکے زندہ واپس ہونگا تو تمسے آملونگا تمکو ہمراہ لیکر لشکر صاحبقران
مین چلونگا زحمت اٹھانے سے ابھی کیا فائدہ بیدار شاہ نے عرض کیا کہ پہلے یہ حضور
ارشاد کرین کہ وہ مہم کیا ہی پھر مین عرض کرونگا جو کچھ عرض کرنا ہوگا شاہزادے نے فرمایا
کہ ایک طلسم ہی کہ اسکو طلسم [illegible] کہتے ہین وہ طلسم بہت بڑا طلسم ہی وہان کے باشندے
سب حسین و خوبصورت ہین بس اسکی تباہی مد نظر ہی سبب اسکا یہ ہی کہ اس طلسم مین
ایک کافر ہی کہ نام اسکا حسین الزمان ہی اسنے اپنے کو خدا مشہور کیا ہی اور ایک عالم کو
گمراہ کیا ہی تمام اہل طلسم اسکو اپنا خدا جانتے ہین معبود حقیقی سے برگشتہ ہین اس

کو سجدہ کرتے ہین وہ مکار اُس طلسم مین خدائی کرتا ہی دم یکتائی بھرتا ہی بس اُسکو اس کردار کی سزا دینا لازم ہی اور اہل طلسم کو اس گمراہی سے نکالنا منظور ہی تاکہ وہ لوگ اس ضلالت سے نکلین اپنے خدا کو بخوبی پہچانین دوسرا سبب یہ ہی کہ ایک مظلومہ کے خون کا بھی عوض لینا ہی یہ فرماکر یہ قصہ ازابتدا تا انتہا بیان کیا یعنی **بدیع الملک** کا اُس مرحلہ کو فتح کرنا اور ملکہ نادرک جلن سے عقد کرنا اور اپنا پیدا ہونا اور وصیت نامہ پڑھکر ادھر کو روانہ ہونا یہ فرماکر فرمایا کہ سوائے میرے اور کسی کا کام نہین ہی یہ واقعات سُنکے **بیدار شاہ** نے عرض کیا کہ اب تو جو کچھ ہو مین ضرور ہمراہ رہونگا جہان لشکر حضور فروکش ہوگا وہان یہ غلام بھی فروکش ہوگا اور حاضر رہیگا حضور کی خبر تو ملتی رہیگی اب غلام قدم نہین چھوڑیگا رہا یہ امر کہ شہر بیداریہ کا اسلام آباد ہونا نہین کی ہی اپنے وزیر کو جو کہ میری طرف سے وہان کا حاکم ہی نامہ تحریر کرتا ہون اور لکھے بھیجتا ہون کہ مین نے دین اسلام قبول کیا پس تم بھی دین اسلام قبول کرو اور سب اہل شہر کو اسلام آباد کرو مین آتا ہون میرا ونہ پر نور اگر میرے حکم کی تعمیل کریگا جب بہت کچھ اصرار بیدار شاہ نے کیا اور اس طور سے کہا شاہزادے سے لگے فرمایا کہ خیر تم نامہ روانہ کرو میرے ہمراہ چلو یہان **بیدار شاہ** اور شاہزادے مین یہ تقریر ہو رہی تھی اُدھر **شداد شاہ** اپنے دل مین کہ رہا تھا کہ یہ دونون مسلمان نہ معلوم کیا خیالی پلاؤ پکا رہے ہین انکو لبنت کی خبر نہین ہی کہ ہونیوالا کیا ہی کون اِنسے کہے کہ جب تم **شداد** کے ہاتھ سے زندہ بچو گے اُسوقت یہ سب باتین کرنا ابھی بیکار ہین کل سے پرسون تک تمہارا خاتمہ ہوا جاتا ہی یہ بدنہاد اپنے دل سے یہ باتین کر رہا تھا جب شاہزادہ **بیدار شاہ** سے باتین کر چکا اور یہ امر قرار پا چکا کہ کل **بیدار شاہ** طرف اپنے ملک کے نامہ روانہ کرین اور سامان سفر تیار کرین پس وقت سہ پہر یہان سے طرف شہر **انوریہ** کے کوچ ہو جائے تو شاہزادہ طرف **شداد شاہ** کے متوجہ ہوا فرمایا کہ ای شداد تم اپنے قلعہ مین جاؤ کل تو ہم یہان سے مع لشکر کے طرف **انوریہ** کے کوچ کرینگے **انوریہ** کو اسلام آباد کرینگے اُسکے بعد طلسم نور آگین پر جائینگے جب اُسکو فتح کرکے واپس ہونگے تو پھر تمکو ہمراہ لیکر خدمت جناب **صاحبقران** مین چلینگے اُنسے تمکو ملائینگے تم شرف ملازمت حاصل کرنا تم اتنے عرصے مین اپنے قلعہ کو پورے طور سے اسلام آباد کرنا **بیدار شاہ** ہمارے ہمراہ رہیگا اگر کوئی تمپر لشکر کشی کرنے کے آئے تو تم اُسکو تم بحیلہ و حوالہ ٹالنا اور ہمکو نامہ لکھنا یا تو ہم خود آئینگے یا کسی سردار کو روانہ کرینگے جو کہ تمہاری کمک کریگا اور اُس بلا کو تمپر سے رد کریگا جب یہ تقریر شاہزادہ کرچکا اور **شداد** نے سنی اپنے مقام پر سے اُٹھا اور روبرو شاہزادے کے آیا عرض کیا کہ یہ غلام بھی خدمت عالی سے جدا نہوگا ہمراہ رہیگا اگر نہ ہمراہ رکھیے گا تو مین اپنے کو ہلاک کر دونگا مین نے اسلیے یہ التماس کی ہی کہ خدمت سے جدا نہون بلکہ حاضری خدمت کے حیلے کی ہی یہ سُنکے شاہزادے نے اُسکو بہت کچھ سمجھایا پس یہ تو اُسکا فقرہ تھا وہ کب جانیوالا تھا صرف دنیا سازی کرتا تھا جب شاہزادے نے بہت کچھ کہا سُنا تو اُسنے عرض کیا کہ بہت خوب جو آپکی مرضی مگر غلام ایک عرض سے آپکے فرمانے کو بجا لائیگا شاہزادے نے فرمایا کہ بیان کرو اگر لائق قبول ہوگی تو ضرور قبول کرینگے **شداد** نے کہا کہ کل نہ جائیے بلکہ پرسون کل مین بندگان عالی کی دعوت کرون اور جو کچھ کہ نان ونمک

اِس خاکسار کو نصیب ہو خداوند اُسکو نوش فرمائین اور میرا سر افتخار آسمان ہفتم پر پہونچائین
میری آرزو پوری فرمائین اپنے غلامون مین سرفراز فرمائین بس اگر یہ شرط میری قبول ہو اور میرا مطلب
دلی حصول ہو میری دعوت کو قبول فرمائین تو غلام حکم عالی سے سرتابی نہ کریگا جیسا ارشاد ہوا ہے
کہ جبتک ہم طلسم فتح کر کے آئین تم اپنے قلعے مین رہو بس یہ غلام ایسا ہی کریگا دوسرے دین اسلام
مین دعوت کو رد نہین کرتے ہین نہ کہ مین مسلمان ہو کر حضور کی دعوت کرون اور حضور اُسکو قبول نہ فرمائین
شاہزادے نے یہ سُنکے جواب مین فرمایا کہ مین دعوت کو رد نہین کر سکتا ہون موجود ہون مگر سبب
یہ ہی کہ مجکو جلدی ہی اور عرصہ ہوگا ورنہ کیا نقصان تھا تم ایک دن کے لیے کہتے تھے مین دس
دن کے بعد جاتا شداد نے عرض کیا کہ جہان حضور کو اتنے دنون کا عرصہ ہوا ایک دن غلام کے
سبب سے قیام فرمایئے بس شداد نے ایسی تقریر کی کہ شاہزادہ مجبور ہو گیا فرمایا کہ اچھا ہمنے
تمھاری دعوت قبول کی مگر اسکا خیال رہے کہ پرسون ہم ضرور یہان سے کوچ کر جائینگے
پرسون نہ ٹھہرینگے شداد نے کہا کہ جی نہین غلام بھی زیادہ اصرار نہ کریگا صرف کل سب کو
اپنے قلعے مین لیجائیگا وہان جو کچھ میسر ہوگا حاضر کریگا پرسون صبح کو حضور لشکر مین تشریف لائین
کوچ فرمائین شاہزادے نے فرمایا کہ بہتر شداد نے اپنے دل مین کہا کہ وہ مارا اب
کہان جاتے ہو دیکھو کیسا مزا چکھاتا ہون اِس ظلم و بدعت کی سزا دیتا ہون اپنے ساتھ ہیدار
کو بھی ملیچھ بنایا یہ اپنے کردار کی سزا پائیگا ہمکو تو کہنا تھا کہ اپنا آبائی دین ترک کیا آپ خود مسلمان
ہو گیا اِسکا کچھ نقصان نہین ہی ہم پر لشکر کشی کر کے آئے تھے کہ کیون آبائی دین ترک کیا آپ
خود کو کھا لیا یہ دل سے باتین کر کے شاہزادے کے روبرو سے ہیدار شاہ کے سامنے
آیا اور کہا کہ بھائی صاحب آپ بھی ہمراہ شہریار کے تشریف لائیے گا ہیدار شاہ نے
کہا کہ اچھا اُسکے بعد مقہور و قہارہ و دیگر سرداران نامدار جن جنکو زبردست دیکھا سب سے
دعوت کا اقرار لیا ہر ایک نے وعدہ کیا جب سب سے وعدہ لے چکا اب شاہزادے
سے عرض کیا کہ غلام رخصت ہوتا ہی تاکہ جا کر سامان دعوت کرے کیونکہ زمانہ بہت قلیل ہی
یہی رات درمیان مین ہی اور صبح کو یہ بھی بندوبست کرنا ہی کہ اہل شہر کو طلب کر کے اُنکو حکم
دینا ہی کہ دین اِسلام قبول کرو ورنہ میرے ملک سے نکل جاؤ شاہزادے نے فرمایا
کہ بسم اللہ جاؤ بس یہ مکار غدار سلام کر کے اپنے سردارون کو ہمراہ لے کر بیرون بارگاہ
آیا اور مرکبون پر سوار ہو کر طرف قلعے کے سب روانہ ہوئے جب لشکر اسلام سے نکل
آئے تو شداد نے سردارون سے کہا کہ کیا دھوکھا دیا ہی بس کل مین نے سب کو اسیر کیا
اب میرے ہاتھ سے جاتے کہان ہین تم سن رہے تھے کہ کیا خیالی پلاؤ پکا رہے
تھے مگر کیا مکر کام آیا وہ ضرور کل دعوت مین آئیگا آیا اور مین نے اپنا کام کیا سب نے
عرض کیا کہ حضور نے خوب تقریر کی اور خوب دعوت پر راضی کیا بس یہ باتین کرتا ہوا
قلعے مین آیا سب سردار آئے ہر ایک نے دریافت کیا شداد نے سب حال بیان کیا
اور کہا کہ سامان دعوت کرو یہ حکم دے کر محل مین گیا یہان سامان دعوت ہونے لگا وہان
بارگاہ مین جب شداد چلا گیا اُسوقت ہیدار شاہ نے کہا کہ حضور یہ بڑا مکار ہی ایسا تو نہین
ہی کہ اسنے مکر سے دین اِسلام قبول کیا ہو اور کوئی مکر کرے شاہزادے نے فرمایا کہ تم بڑے

شکی ہوئے پہلے تمہارا ہی قول تھا کہ وہ قلعہ بند ہو کر مقابلہ کریگا قلعے سے نکلا تھا واپس گیا ہو گا بڑی مشکل ہو گی کیون بیدار سے نے کہا نہ تھا کہ جو مقدر مین ہو گا وہ پیش آئیگا پس اسکو مکر کرنے کی کیا ضرورت تھی مین نے ابھی اسکو کوئی نامہ نہین تحریر کیا تھا نہ طلب کیا تھا نہ ابھی اسپر کسی قسم کا دباؤ پڑا تھا کہ جسکے سبب سے وہ مکر سے مسلمان ہوا ہو پس وہ خود آیا اور خود ہی اسنے دین اسلام کے قبول کرنے کی درخواست کی پس کیا ضرور تھا کہ وہ خود آتا اور مکر سے مسلمان ہوتا ہان اسوقت اس امر کا خیال زیبا تھا کہ مین اسکو طلب کرتا اور وہ نہ آتا اور کسی قسم کا دباؤ پڑتا پس وہ بخوف جان مسلمان ہوتا اسوقت مین یہ خیال کیا جاتا تو بہتر تھا کہ مکر سے مسلمان ہوا ہے پس [illegible] شاہ نے عرض کیا کہ مجکو اسکے مکر و فریب سے خوف معلوم ہوتا ہے اسوقت لاہور عیار شاہزادے سے نے بھی عرض کیا کہ خداوند میرے نزدیک اسکے یہان دعوت کھانا قلعے مین جانا اچھا نہین ہے کیونکہ اسکی پیشانی نور اسلام سے روشن نہین ہے اسیطور سے تاریک ہے یہ جو بیدار شاہ فرماتے ہین یہ درست ہے شاہزادے نے فرمایا کہ ہماری شرع ظاہر پر ہے باطن کا حال خدا کو معلوم ہے ہم علم غیب سے آگاہ نہین ہین کہ دل کا حال دریافت کر سکین پس جبکہ اسنے کلمہ پڑھا اور وحدانیت خدا کا قائل ہوا ضرور مسلمان ہو گیا چاہے مکر کیا ہو چاہے صدق دل سے پس ہمکو اسکے مسلمان ہونے مین شک کرنا زیبا نہین ہے مین یہ امر کئی مرتبہ کہہ چکا ہون کہ جو مقدر مین ہو گا وہ ضرور پیش آئیگا پھر اسکا پس و پیش بیکار ہے بیجا یہ گفتار ہے یہ سنکے عیار و بیدار شاہ خاموش ہو رہے پس شاہزادہ نے دربار برخاست کیا جا کر اپنے خیمۂ خاص مین خاصہ نوش فرما کر آرام فرمایا ہر ایک سردار اپنے اپنے مقام پر گیا اور آرام پذیر ہوا راوی بیان کرتا ہے کہ جب لیلائے شب نے اپنے چہرے پر سے نقاب دور کی اور جا کر خانۂ مغرب مین ماہتاب پوشیدہ ہوا شاہ خاور افق مشرق سے فلک نیلی پر جلوہ فرما ہوا سپیدۂ سحری کا ظہور ہوا تمام عالم مطلع نور ہوا شاہزادہ بیدار ہوا نماز صبح سے فراغت کر کے بارگاہ مین آیا بیدار شاہ بھی آیا سب سردار حاضر دربار ہوئے دربار آراستہ ہوا پس شاہزادے نے بیدار شاہ سے فرمایا کہ تم نامہ شہریار اپنے ملک کے روانہ کرو پس اسیوقت بیدار شاہ نے دبیر کو طلب کر کے نامہ اس مضمون کا روانہ کیا اپنے وزیر کو کہ آگاہ ہو مین تمسے چھوٹ کر اور لشکر لیکر بر سر شداد شاہ قلعہ گشود [illegible] نامہ شداد کو تحریر کیا اسنے جواب جنگ دیا اور قلعہ بند ہوا مین نے قلعے پر حملہ کیا میرے سپہ سالار شہر سے لوگون کو رد کر کے اور اب خندق پہونچکر قصد کیا کہ خندق سے پار جا کر قلعے پر قبضہ کر لون کہ صحرا سے گرد اڑی ایک لشکر ظاہر ہوا پس اسکا سردار جو کہ اسوقت ہمارا آقا اور مالک ہے خدا پرست تھا اور بڑا بہادر اور جو اخز خاندان حضرت صاحبقران سے ہے ابھی کوئی سن دس برس کا ہو گا اس شہریار نے شداد کی کمک کی اور [illegible] میرے سپہ سالارون کو ایک ہی دن مین زیر کیا اور میرے لشکر کو شکست دی مجکو اسیر کر لیا پس مین نے صدق دل سے اس شہریار کا دین قبول کیا اور اطاعت اختیار کی مسلمان ہوا [illegible] پرستی کو ترک کیا خداوند تصویر پر لعنت کی اور شداد شاہ نے بھی [illegible] اب وہ شہریار طرف شہر انور یہ کے لشکر کشی کر کے جاتا ہے مین اسکے ہمراہ ہون تمکو [illegible] پہونچتے اس نامہ کے دین اسلام اختیار کرو اور سب اہل شہر کو بھی مسلمان کرو [illegible] مساجد کی بنا ڈالو اور یہ کلمہ

طلسم جو کہ تحریر ہوا ہی اسکو زبان پر جاری کرو اور سب کو تعلیم کردو اور جو قواعد تحریر ہین اِن سب پر عمل کرو اگر اسکے خلاف کروگے تو مورد عتاب ہوگے تھوڑے لکھے کو بہت جانو یہ نامہ لکھوا کر اور قواعد دین اسلام بھی تحریر کرا کے ایک شتر سوار کو دیا کہ یہ میرا نامہ میرے وزیر ناموس نیزہ باز کو دینا اور زبانی بھی جو تو نے دیکھا ہی سب واقعہ بیان کرنا بس وہ شتر سوار اُسیدن وہ نامہ لیکر طرف شہر بیدار یہ سے روانہ ہوا کہ اِسکا حال آیندہ تحریر ہوگا اب راوی بیان کرتا ہی یہان تو دربار آراستہ ہی ذکر ہو رہا ہی کہ دیکھیے کب مقابلۂ دلدار شاہ سے مہلت ہو اور کب طرف طلسم کے روانہ ہونا ہون اور وہان قلعے مین شداد نے سب سردارون کو طلب کیا اور اُنسے کہا کہ کل لشکر ہمارا سر شام سے تیار رہے ہم خدا پرستون کے لشکر پر شبخون کرینگے اُنکو اس حرکت کی سزا دینگے یہ کہکر اُنکو رخصت کیا وہ یہ عرض کرکے گئے کہ کل لشکر تیار رہے جب حکم ہو ہمراہ ہوجائے یہ حکم دیکر اِسنے اپنے عیار فریب کمند انداز کو باورچی خانہ کا بندوبست سپرد کیا اُس مکار دغا باز جعلساز نے کل کھانے مین بیہوشی ملائی حتی کہ شراب وکباب تک مین یہان یہ بندوبست ہو رہا ہی ایوان اِسنے خوب آراستہ کیا ہی اِسنے اپنے وزیر سے کہا کہ مین تو اہل اسلام کی قید لیکر اور لشکر اسلام پر شبخون مارتا ہوا انکا چلا جاؤنگا خدمت دلدار شاہ مین تم قلعے کا بندوبست کرلینا اُسنے عرض کیا بہت خوب شداد بدنہاد نے کہا کہ سب مال واسباب وخزانہ وغیرہ اور ناموس تمہارے سپرد ہین وزیر نے جوابدیا کہ بہت بہتر یہ غلام جبتک زندہ ہی اُسوقت تک حفاظت کریگا قلعے کو خوب آلات حرب وضرب سے آراستہ کیا ہی ہر گلی کوچہ صاف وشفاف ہی بس جب تھوڑا سا دن باقی رہا اور یہ بدنہاد سب بندوبست کرچکا تو تھوڑے سردار ہمراہ لیکر اور تخت خالی لیکر قلعے سے باہر آیا اور لشکر شاہزادے مین آیا شاہزادے کو خبر ہوئی کہ شداد شاہ آتا ہی چند سردار برائے استقبال روانہ کیے بس وہ اِسکا استقبال کرکے بارگاہ مین لائے اِسنے بیدار شاہ وشاہزادے کو بہت ادب سے مجرا کیا اور سب سے صاحب سلامت کی بس شہزادے سے عرض کیا کہ حضور تشریف لیچلیے توقف نہ فرمائیے یہ سننا تھا کہ شاہزادہ اُٹھ کھڑا ہوا اِسکا اُٹھنا تھا بیدار شاہ اور وہ سردار مثل مقہور وغیرہ کے کہ جنکی اِسنے دعوت کی تھی اُٹھ کھڑے ہوئے بس سب ہمراہ شاہزادے کے بیرون بارگاہ آلئے بس بیدار شاہ کو تخت پر سوار کیا شاہزادہ مرکب پر سوار ہوا اور سب سردار مرکبون پر سوار ہوئے شداد بدنہاد پاے انداز بچھواتا ہوا زر شاہزادے پر نثار کرتا ہوا شاہزادے کو مع بیدار شاہ وسردارون کے قلعے مین لایا شاہزادے نے سب قلعے کی سیر فرمائی قلعے کو بہت آباد اور رعایا کو دلشاد ومرفہ حال پایا ہر مقام پر اہل شہر کا مجمع تھا سب وضیع وشریف لوگ تھے قلعہ بھی خوب آراستہ تھا ہر مقام صاف وشفاف تھا آئینہ بندی کی ہوئی تھی بس شاہزادہ دارا لامارہ مین آکر پہونچا داخل دربار ہوا بہت آبرو سے شداد نے بٹھایا سب سردار بیٹھے اِسنے ناچ کا حکم دیا ناچ ہونے لگا لاہور عیار بھی شاہزادے کے ہمراہ ہی مگر بہت ہوشیار اور عیار بیدار شاہ فرطوت بھی آیا ہی یہ دونون عیار ایک طرف بیٹھے ہین کہ ساقی نے لاکر شراب محفل مین رکھی خیال رہے کہ یہ شراب خالص ہی اسمین بیہوشی نہین ملائی ہی بس جب سامان میکشی آچکا شداد نے اشارہ کیا ایکسا ایک جام ساقی نے سب کو پلایا جب میکشی سے فرصت ہوئی ناچ شروع ہوا ایک

مطربہ نے کھڑے ہوکر خوب گت ناچی اور خوب خوب گائی خوب انعام پایا کہ رات ہو گئی اہلکارون
نے عرض کیا کہ آتشبازی کا تماشا ملاحظہ فرمائیے بس شداد شاہ شاہزادے وغیرہ کو لیکر برآمدے
پر آیا اور سامنے بٹھایا آتشبازی چھوٹنے لگی بڑے عرصے تک آتشبازی چھوٹا کی جب اس سے
بھی فراغت ہوئی پھر آکر محفل مین ایک مطربہ گانے لگی وہ بھی خوب گائی بہت کچھ انعام پایا وہ
گا ہی رہی تھی کہ بکاول نے آکر عرض کیا کہ خاصہ تیار ہو دستر خوان آراستہ ہو بس شداد نے
شاہزادے سے عرض کیا کہ حضور تشریف لیچلین کچھ نان و نمک اولش فرمائین بس شاہزادہ
مع عیارون و سردارون کے دستر خوان پر آکر بیٹھا شداد پس پشت کھڑا ہوا اور سب اسکے
سردار طریقے سے کھڑے ہوئے بس شاہزادہ مع رفقا و بیدار شاہ کے مصروف طعام نوشی
ہوا سب کھانا بیہوشی آغشتہ تھا اور بیہوشی بھی وہ کہ سم قاتل اگر ایک نوالہ کھالے تو کئی دن
تک ہوش نہ آئے خلاصہ یہ کہ سب نے مع شاہزادہ و بیدار شاہ و سردارون و عیارون کے
خوب سیر ہوکر کھانا کھایا ہاتھ منھ دھو کر بیٹھے تھے کہ ساقی نے آکر یہان بھی سبکو ایک ایک
جام شراب سے سیراب کیا راوی کہتا ہی بس اب جو چیز آتی ہی بیہوشی آمیز آتی ہی یہانتک کہ
پانی مین بھی بیہوشی ملی ہوئی تھی جب ساقی شراب سبکو پلا چکا اور شداد کو اسکے عیار نے اشارہ
کیا کہ اب بیہوشی نے اپنا پورا اثر کر لیا ہی بس شداد نے شاہزادے سے فرمایا کہ حضور محفل
مین تشریف لیچلین ناچ ملاحظہ فرمائین شاہزادے کا اور کل سردارون و دونون عیارون اور
بیدار شاہ کا یہ عالم ہی کہ سر کو گردش ہی مگر کچھ کہہ نہین کر سکتے ہین جب یہ امر شداد بدنہاد نے
عرض کیا شاہزادہ اٹھا اٹھنا تھا کہ بیہوشی تو اپنا اثر کر چکی تھی لڑکھڑا کر گرا شاہزادے کا گرنا تھا
کہ بیدار شاہ ہائین کہکر اٹھا شاہزادے کے اٹھانے کو وہ بھی گرا بس اب جو اٹھا وہ گرا یہانتک
کہ سب بیہوش ہو گئے شداد نے آہنگرون کو بلا کر سب کو طوق و سلاسل مین مسلسل و مطوق کیا
مع عیارون کے بس سب کو مطوق و مسلسل کرکے ارابون پر ڈالا حکم دیا کہ ہان لشکر تیار ہو لشکر
تو تیار تھا پچاس ہزار سوار ہمراہ لیکر اور کل سردار اپنے وزیر کو قلعے مین برائے حفاظت قلعہ
چھوڑ کر اور تیس ہزار سپاہ ان سب کی قید لیکر بیرون قلعہ آیا کوئی نصف شب آئی ہوگی کہ یہ بیرون
قلعہ آیا اور طرف لشکر بیدار شاہ و شاہزادے کے چلا یہان سب اہل لشکر اور جو سردار ہین
سب باطمینان سو رہے ہین کیونکہ مقابلہ مین کوئی لشکر اترا نہین ہی کہ جسکا خوف ہو کہ حریف
شبخون نہ کرے دوسرے شاہزادہ قلعہ مین تشریف فرما ہی ان سب کو اطمینان ہی کہ یہ بدنہاد
جب قریب لشکر پہونچا دس ہزار سپاہ کو حکم دیا کہ تم قیدیون کو لیکر آگے بڑھو مین شبخون کرتا ہون اور
قتل و غارت کرتا ہوا آتا ہون بس دس ہزار سپاہ اور دو ایک سردار قیدیون کو لیکر طرف انوریہ
کے روانہ ہوئے اور یہ چالیس ہزار سپاہ کو لیکر لشکر اسلام پر شبخون گرا اسنے قتل کرنا شروع کیا
خیمون مین آگ لگا دی طنابین کاٹ دین تمام لشکر مین تہلکہ ڈالدیا جو سامنے آگیا قتل کیا ایک
شور و غل برپا ہوا کہ حریف لشکر پر آکر شبخون گر اللشکر کو قتل کر رہا ہی یہ جو غوغا ہوا کل اہل لشکر بیدار
ہوئے مسلح و مکمل ہونے لگے سردار اپنے اپنے خیمون مین اچھے سو رہے تھے مگر راوی کہتا
ہی کہ اس نطفہ حرام نے یہ تدبیر کی تھی کہ جو سردار زبردست تھے ان سب کی دعوت کی تھی
اور جنکو کمزور سمجھ لیا تھا انکی دعوت نہین کی تھی خیر جو سردار لشکر مین تھے مثل کمیدان و رسالہ دار

وغیرہ کے مسلح و مکمل ہوکر خیمون سے نکلے دیکھا تلوار چل رہی ہی اتنے عرصہ مین کل لشکر تیار ہو گیا رن مچتا ہین چھوٹنے لگین پچشاخے روشن ہو گئے اب بخوبی تلوار چل رہی ہی راوی کہتا ہی کہ ایک پہر بھر کامل تلوار چلی جب شداد نے دیکھا کہ خوب لشکر اسلام کو قتل کر لیا دل کا حوصلہ نکال لیا تو بس اسنے خیال کیا کہ اب صبح قریب ہی ایسا نہو کہ صبح ہو جائے اور یہ لوگ سب ملکر مجکو گھیر لین تو بڑی خرابی ہو گوانکے لشکر مین کوئی افسر اعلے نہین ہی مگر یہ لوگ خود کیا کم ہین ایک تو قریب تین لاکھ کے ہین دوسرے بہادر اول درجے کے ہین بس اسنے جان کا بچانا مشکل ہوگا میرے ہمراہ لشکر کم ہی اور جب یہ ان کو معلوم ہوگا کہ ہمارے سردارون کو اسیر کر لیا ہی تو اور زیادہ وہ جان معرکہ مین لڑا دین گے بس اب یہانسے فرار کرنا بہتر ہی یہ خیال کرکے اپنے دل مین اور سردارون کو اس امر سے آگاہ کرکے کل لشکر کو لیکر ایک سمت کو قتل کرتا ہوا چل کھڑا ہوا یہ تو حملہ کرتا ہوا نکل گیا یہان تلوار چل رہی ہی جب خوب روشنی ہوئی اور اہل لشکر نے دیکھا کہ ہم باہم خود مقابلہ کر رہے ہین حریف کا نشان تک نہین ہی تو باہم لڑائی سے باز آئے اب جو تلاش کیا تو حریف کا نشان تک نہ پایا سوائے لاشون کے زندون کا نشان تک نہ تھا بس وہ تہلکہ برطرف ہوا لشکر مین امن و امان ہوئی سب سردار ایک مقام پر جمع ہوکر بیٹھے باہم کہنے لگے کہ ہمکو اس واقعے کی خبر نہ تھی کہ یہ ہوگا ورنہ اسطور سے غافل ہوکر نہ سوتے شاہزادہ جو دریافت کریگا تو کیا جواب دین گے نہ یہ معلوم ہوا کہ یہ تھا کون کسنے کسپر شبخون مارا کون ایسا زبردست تھا کہ لشکر کو قتل کرکے خیمے جلا کر چلا گیا بڑی خرابی ہوئی سب لشکر مسلح و مکمل ہی اس خیال سے کہ ابھی رات باقی ہی ایسا نہو کہ پھر حریف آکر گرے اور قتل کرے اسی فکر و تردد مین صبح ہو گئی اب جو لاشین پڑی ہوئی ہین شناخت جو کیا تو لشکر شداد کے لوگ ہین اپنے لشکر کے کشتون کو جو شمار کیا تو معلوم ہوا کہ دو ہزار آدمی کام آئے اور پانچ ہزار مجروح ہوئے بس زخمیون کو شفا خانہ روانہ کیا کشتون کو دفن کیا کفار کے جو لاشون کو شمار کیا تو معلوم ہوا کہ پانچسو آدمی کام آئے باقی سب اپنا کام کرکے نکل گئے یہ لوگ حیران ہوئے کہ یہ کیا امر ہی شداد تو مسلمان ہو گیا ہی یہ اُسکے لشکر کے لوگ کیون شبخون گرے بس سب لشکر کا بندوبست کرکے چند سردار طرف قلعے کے چلے کہ چلکر اس حال سے شاہزادے کو آگاہ کرین تاکہ شہزادہ شداد سے دریافت کرے راوی کہتا ہی کہ جب شداد لشکر و قیدیون کو لے کر نکل آیا تھا قلعے سے تو اُسکے وزیر بدتمیز نے پھاٹک قلعے کا بند کر لیا تھا پل تختہ اُٹھوا دیا تھا خندق کو پانی سے لبریز کر لیا تھا قلعے کو آلات حرب و ضرب سے آراستہ کرکے خود فصیل قلعے پر آکر بیٹھا تھا کہ یہ سردار جو سامنے قلعے کے پہونچے در قلعے کو بند پایا خندق کو پانی سے لبریز دیکھا اور سب آلات حرب و ضرب سے قلعے کو آراستہ پایا سامنے آکر پکارے کہ قلعے کا پھاٹک کھول دو ہم لوگ لشکر شاہزادے کے سردار ہین ہم شاہزادے کے پاس جائینگے کچھ عرض کرنا ہی یا ہماری خبر کر دو جب یہ ان لوگون نے کہا قلعے پر سے لوگون نے پکار کر جواب دیا کہ کیسا شاہزادہ ہم نہین جانتے ہین نہ یہان شاہزادہ ہی نہ وزیر زادہ کیا بیہودہ بک رہے ہو بیکار دماغ خالی کر رہے ہو سامنے سے ہٹ جاؤ نہین تو ہم توپین مار کر تم سب کو ہلاک کرینگے انھون نے کہا کہ ای قلعہ ابھی شام کو تو شداد شاہ کے ہمراہ ہمارا شاہزادہ و بیدار شاہ

وچند سردار قلعے مین گئے ہین شدادشاہ نے دعوت کی تھی تم کہتے ہو کیسا شاہزادہ
یہ امر ہماری سمجھ مین نہین آیا سب اہل قلعہ نے کہا کہ آگاہ ہو کہ وہ شدادشاہ نے
دعوت نہین کی تھی بلکہ عداوت کی تھی مکر سے اسلام قبول کیا تھا دعوت کے بہانہ سے
قلعے مین لاکر اور سب کو بیہوشی کھلاکر اسیر کر لیا کیونکہ تم لوگون کا یہی علاج ہی اور رات
کو لشکر پر شبخون کر اتم سب کو قتل کیا بس اسی مین خیریت ہو کہ یا تو آکر اطاعت کرو اور یا
یہان سے چلے جاؤ اب تمھارا یہان کوئی کام نہین ہی نہ در قلعہ کھلیگا بیکار کو پکار رہے ہو
نہ اب تمسے تمھارا شاہزادہ زندہ ملیگا یہ جو اہل قلعے نے کہا اور ان لوگون کو معلوم ہوا
کہ مکر سے آقا کو اسیر کر لیا اور لشکر پر شبخون بھی گر شداد نے مار کیا تو کف افسوس ملتے
ہوئے لشکر مین آئے اور سب اہل لشکر سے حال بیان کیا بس سب نے باہم صلاح کی کہ اب
کیا کرنا چاہیے راوی بیان کرتا ہی کہ اہل قلعہ نے یہی کیا تھا کہ شداد ان سب کو اسیر کرکے
اور اپنے ہمراہ لیکر طرف شہر النوریہ کے گیا ہی دلدارشاہ کے پاس وہان لے جاکر
اُن سب کو قتل کریگا بس باہم صلاح کرکے اور سب خیمے اور بارگاہین بار کر اسکے طرف النوریہ
کے یہ لوگ روانہ ہوئے کہ انکا حال پھر تحریر ہوگا یہان اہل قلعہ اطمینان سے ہین یہ معلوم ہوا
کہ لشکر اہل اسلام یہان سے کوچ کر گیا اب راوی حال شدادشاہ کا بیان کرتا ہی کہ یہ
شبخون مار کر اور قتل کرتا ہوا جو نکلا تو طرف شہر النوریہ کے روانہ ہوا راہ مین وہی لشکر اسکو
ملا جو کہ قیدیون کو لیے ہوئے جاتا تھا بس یہ سب ملکر اور قیدیون کے ارابون کو بیچ مین
لیکر بہت خوش خوش چلے صبح جو ہوئی ہوا جو ٹھنڈی ٹھنڈی چلی ہوا کے سرد کے جھونکون
سے وہ بیہوشی ان سب کی برطرف ہوئی سب کی آنکھین کھلین ہوشیار ہوئے ہر ایک نے
اپنے کو طوق و زنجیر مین اسیر پایا اور اپنے گرد لشکر کو دیکھا کہ برہنہ تلوارین لیے ہوئے
ہین اور شداد خوشی خوشی لشکر کے ہمراہ ہی بیدارشاہ نے شاہزادے سے کہا کہ کیون
شہریار مین نے خدمت مین عرض نہ کیا تھا کہ یہ بڑا مکار ہی اسکی تقریر فریب سے خالی نہین
ہی آپ نے فرمایا کہ نہین ایسا نہین ہی دیکھیے وہی پیش آیا کہ اُسنے فریب سے سبکو اسیر کیا
کھانے مین بیہوشی ملاکر بیہوش کر کے عیار نے کہا کہ مین نے بھی عرض کیا تھا مگر شہریار
نے مجکو جھڑک دیا مین خاموش ہو رہا افسوس مین نے بھی دھوکا کھایا ہر ایک افسوس
کر رہا ہی شاہزادے نے فرمایا کہ بیکار افسوس کرتے ہو جو مقدر مین ہوگا وہ پیش آئیگا
تمنے یہ نہین سُنا کہ بموجب مصرعہ دشمن اگر قوی است نگہبان قوی تر است بس اگر ہماری
قضا اسی طور سے ہی تو کیا چارہ ہی جو اُسکی مرضی اگر قضا نہین ہی تو کوئی ہمکو قتل نہین کر سکتا ہی
یہ جو شاہزادے نے فرمایا سب خاموش ہو رہے تنہا شاہزادے نے اُن سوارون سے
کہا کہ جو گرد تلوارین لیے ہوئے تھے کہ شداد دوست کدھر کہ تمکو قیدیون کا افسر طلب کرتا ہی
یعنی رفیع البخت اُنھون نے برہم ہوکر کہا کہ ہم تمھارے باپ کے نوکر ہین جو جاکر
کہین بڑے قیدی بنے ہین اُنکو کیا ضرورت ہی تمکو تمھارے پاس آئین گے بس خاموش
چلے جاؤ ورنہ خرابی ہوگی لو اور سنو اس قیدی کی شامت آئی ہی ہمارے بادشاہ کو ایسا ویسا
خیال کرتا ہی اپنے پاس طلب کرتا ہی اُنکی جوتی کو غرض نہین ہی کہ وہ یہان آئین یہ جو اُسنے

شاہزادے کو بہت غصہ آیا فرمایا کہ اگر رہا ہوتا تو اِس تقریر کا مزا بتاتا خیر اتو ہم یہان سے نہ جائینگے جبتک شداد ہمارے پاس نہ آئیگا اُن سوارون نے کہا کہ واہ کیا خوب ادا ابھی تک کچھ بل باقی ہی سچ ہی رسی جل جاتی ہی بل نہین جلتا ہی تم اپنے بس نہ چلوگے زبردستی چلوگے یہ کلمہ شاہزادے کو اور ناگوار ہوا اب جو کہ مارا ارابہ کے غرق زمین ہو گئے اب ارابہ نہین بڑھتا ہی لاکھ لاکھ بیلون کو مارتے ہین اُسپر بھی ارابہ جنبش نہین کھاتا ہی سب کے آگے ارابہ شاہزادے کا تھا اُسپر شاہزادہ بیدارشاہ و منصور و قہار و دیگر سردار تھے اُس ارابے کے عقب مین اور ارابے تھے جنپر اور سردار اور دونون عیار تھے شاہزادے نے کہا کہ لے اب لیچلو دیکھین کہ تم کیسے ہمکو لیجاتے ہو جب سب تدبیرین کرکے تھک گئے اور ارابہ نہ چلا تو کچھ سوار شداد کے پاس آئے اور عرض کیا کہ قیدی بگڑ گیا ہی ارابہ اپنی جگہ سے حرکت نہین کرتا ہی اُسنے پوچھا کہ کون قیدی کیون بگڑا تب اُنھون نے بیان کیا کہ جب ہوشیار ہوا آپکو طلب کیا ہمنے اُسکو ڈانٹا وہ برہم ہوا نہ معلوم کیا کیا کہ لاکھ لاکھ تدبیر کرتے ہین ارابہ جنبش تک نہین کھاتا ہی آپ چلیے تو شائد قیدی کچھ راہ پر آئے شداد سردارون کو لیکر ارابے کے قریب آیا اور کہا کہ او خداپرست تیری ابھی سرکشی نہین گئی با وجودیکہ قید شدید مین گرفتار ہی کہ کیا کہتا ہی یہ حرکت اچھی نہین ہی شاہزادے نے فرمایا کہ او سیاہ قلب تیرہ درون یہ کیا حرکت تھی تو بڑا نامرد ہی کہ دھوکھے سے ہم سب کو اسیر کیا بڑا مکار ہی جب جانتے کہ ہوشیاری مین اسیر کرتا تو معلوم ہوتا شداد نے جواب دیا کہ تم لوگ بہت بہادر ہو اور تمکو خداوند زمرد نے اِسقدر قوت و طاقت عطا فرمائی ہی کہ کوئی تمسے سرمکھ ہوکر نہین مقابلہ کرسکتا ہی بس کیا مجھکو اپنی جان دوبھر تھی کہ مین مقابلہ کرتا بس مین نے تمکو دھوکھا دیا بھلا یہ کیونکر ہوسکتا ہی کہ مین زمرد پرستی ترک کرتا مین مثل بیدار کے نادان نہ تھا کہ اُسنے اپنا دین ترک کیا یہ تو بڑے تعجب کی بات ہی کہ مین نے جو تصویر پرستی ترک کرکے زمرد پرستی اختیار کی تو میرے اوپر لشکرکشی کرکے آیا اب خود اپنا دین آبائی ترک کیا اور ملچھ ہوگیا اِسنے تیرے ساتھ اپنی بھی جان دی اب مین تم سب کو پاس دلدارشاہ کے لیے جاتا ہون اُسکے حوالہ کرونگا اُسکو اختیار ہی کہ چاہے قتل کرے چاہے رہا چاہے قید رکھے کیونکہ وہ میرا افسر اعلے اور بادشاہ وقت ہی یہ جو شداد شاہ نے کہا شاہزادے نے فرمایا کہ او نامرد کیا کہون کہ قید ہون ورنہ اِس نامردی کی سزا دیتا شداد نے جواب دیا کہ تم خود اب سزا پاتے ہو تم کیا سزا دوگے بیدارشاہ نے بنگاہ قہرآلود شداد کی طرف دیکھا کہا کہ کیا بیہودہ بکتا رہا ہی ہمکو مرنے سے خوف دلاتا ہی او نامرد ہمنے تو اپنا مقام بہشت مین بنایا سعادت عقبیٰ حصول کی اِس شہریار کی اطاعت قبول کی تو ہمیشہ نار دوزخ سے جلایا جائیگا تیرا مقام دوزخ مین ہوگا یہ جو تو نے کہا کہ مین نے جو دین تصویر پرستی ترک کیا تھا تو میرے اوپر لشکرکشی کرکے آئے تھے اب خود ترک کیا او گیدی خیال تو کر کہ تو نے تو وہ حرکت کی کہ موت سے نکل کر گو مین منھ کے بھل گرا اور مین تو دوزخ سے نکلکر بہشت مین پہونچا میرے تیرے یہ فرق ہی شداد نے کہا کہ خیر معلوم ہوا جاتا ہی بس خیریت اِسی مین ہی کہ یہانسے چلو اِس سے کیا فائدہ کہ ارابے کو روک لیا ہی کہ اُسکو جنبش نہین ہی تم لوگ تو

یہ کہتے ہو کہ ہم موت سے ڈرتے نہین پھر کیون خوف کرتے ہو کہ لنگر مار کر اراب کو روک لیا صرف اسی
خوف سے کہ وہان جو جائینگے تو دلدار شاہ حکم قتل دیگا قتل ہوجائینگے اس خوف سے یہ حرکت کی یہ
جو شداد نے کہا شہزادے نے لنگر کو ہلکا کر دیا غیرت آگئی اور فرمایا کہ چل دیکھین کیونکر ہمکو دلدار شاہ
قتل کرتا ہی اگر ہماری قضا نہین ہی شداد نے کہا کہ کیا اب تم زندہ بھی بچوگے یہ امر غیر ممکن ہی یہ کہکر شداد
چلا گیا اب جو بہلون کو مارا تو وہ چل کھڑے ہوے شداد انسبکو لیے ہوئے طرف دلدار شاہ کے
جاتا ہی اور اب دلدار شاہ کا حال سماعت فرمائیے کہ وہ اسدن کہ جسدن شداد کی عرضی پہونچی تھی
اور فرزند خسرو شیر دل کو ہمراہ لیکر طرف کشوریہ کے چلا طی مراحل و قطع منازل کرتا ہوا چلا آتا تھا دو منزلہ
و سہ منزلہ کرتا تھا اتفاق سے ایک صحرا مین پہونچا تھا کہ وہ صحرا پر بہار تھا وہان قیام کیا اور حکم دیا کہ ہم یہان
دو دن قیام کرینگے تیسرے دن یہانسے کوچ کرینگے تو کشوریہ پر پہونچ جائینگے کیونکہ کشوریہ یہانسے بہت قریب
ہی کچھ آسودہ تو ہو لین کیونکہ وہان تو جا کر جنگ و پیکار مین مصروف ہونگے پھر آرام کہان ملیگا پس اہل لشکر
نے اس صحرا مین خیمہ وغیرہ برپا کیے لشکر اترا وہ رات تو اس مقام پر بسر ہوئی جب سحر ہوئی تو
خسرو شیر دل اسکا فرزند و سپہ سالار قہرمان پنجہ گیر یہ دونون بادشاہ سے اجازت لیکر برائے شکار
روانہ ہوے یہان صبح کا وقت ہی کوئی ڈیڑھ پہر دن آیا ہوگا دلدار شاہ بارگاہ مین بیٹھا ہوا ہی اور سب
سردار حاضر ہین لشکر اترا ہوا ہی کہ ہرکارون کی جوڑی گرد مین آلودہ داخل بارگاہ ہوئی
اور دعا دیکر عرض کرنے لگے کہ ای خداوند ہم برائے سیر صحرا گئے تھے سیر کر رہے تھے کہ ہمنے
دیکھا کشوریہ کی طرف سے گرد و غبار بلند ہوا ہم اس غبار کی طرف چلے کہ دیکھین یہ غبار کیسا
ہی جب قریب غبار پہونچے اور وہ غبار شق ہوا کہ ہمنے دیکھا کہ ایک لشکر چلا آتا ہی جب ہم لشکر
مین گئے تو ہمنے اہل لشکر کو پہچانا کہ شداد شاہ کے اہل لشکر ہین اہل لشکر سے دریافت کیا
کہ شداد شاہ کا یہ لشکر کہان جاتا ہی انھون نے بیان کیا کہ بیدار شاہ بھائی شداد شاہ کا
بادشاہ کے زمرد پرست ہونے کی خبر پا کر لشکر لیکر قلعہ کشوریہ پر چڑھ آیا تھا بیدار شاہ
نے اپنے مالک و آقا دلدار شاہ کو عرضی تحریر کی تھی اور کمک طلب کی تھی پس جواب آیا تھا
کہ اطمینان رکھو ہم خود لشکر لیکر آتے ہین جب جواب عرضی پہونچا تو شداد شاہ قلعہ بند ہو کر باطمینان
بیٹھا اتنے عرصہ مین بیدار شاہ کا نامہ آیا بادشاہ نے جواب سخت تحریر کیا پس اسنے قلعے
پر یورش کیا قلعے پر سے گولہ برسنے لگا اسکا ایک سپہ سالار گولون کو رد کر کے زیر قلعہ پہونچ گیا
اہل قلعہ پریشان ہوئے کہ صحرا سے گرد اڑی ایک جوان بہت خوبصورت مع لشکر کے اس
گرد سے پیدا ہوا ہم سب یہ سمجھے کہ دلدار شاہ نے کمک روانہ فرمائی ہی مگر وہ جوان خدا پرست
تھا اسنے آکر بیدار شاہ کے دونون سپہ سالارون کو زیر کیا اور جنگ مغلوبہ کر کے
بیدار شاہ کو بھی زیر کر لیا پس بیدار شاہ نے اسکا دین اختیار کیا اور مسلمان ہو گیا یہ امر
شداد شاہ کو بہت ناگوار ہوا پس مکر سے جا کر مسلمان ہو گئے اور اس خدا پرست کی مع بیدار
شاہ اور کل سردارون کے دعوت کی کھانے وغیرہ مین بیہوشی ملا کر اسکو گرفتار کر لیا پس قلعہ
اپنے وزیر کے سپرد کر کے اور پچاس ہزار لشکر اپنے ہمراہ لیکر اور قیدیون کو لیکر لشکر اسلام پر شبخون مار کر
طرف دلدار شاہ کے جاتے ہین کہ قیدی انکے حوالہ کرین جو انکو مناسب ہو وہ قیدیون کے
حق مین حکم دین پس دیکھو وہ سامنے قیدی ارابون پر سوار ہین یہ سب لشکر طرف اتوریہ کے

کے جاتا ہی ہم یہ خبر پاکر وہان سے بھاگے کہ اِنکو اِس حال سے آگاہ کرین یہ خبر ہی بس شداد شاہ
مع قیدیون کے آتا ہی دلدار شاہ نے یہ سنکے اُنکو تو خلعت دیکر رخصت کیا اور حکم دیا کہ پردے بارگاہ
کے اُٹھا دیے جائین اور اپنے اہل دربار سے کہا کہ پہلے تو مین اُن سبکو ہدایت کرونگا کہ دین زمرد پرستی
اختیار کرین اگر قبول کیا تو خیر ورنہ اِن سبکو اِسی مقام پر قتل کرونگا اپنے شہر مین نہین لیجاؤنگا کیونکہ یہ سب
لوگ نجس ہوتے ہین اِنکا خون میرے شہر مین نہ گرے دوسرے ایسے منحوس قدم ہوتے ہین
کہ جہان اِنکے قدم پہونچے وہ شہر تباہ و برباد ہوا بس کیا ضرورت ہی ایسے لوگون کے لیجانے کی
سب نے عرض کیا کہ بجا ارشاد ہوا دلدار شاہ نے کہا کہ مین کیا خوش نصیب ہون کہ دشمنان
خداوند اسیر ہوکر میرے پاس آتے ہین بس جب مین اِنکو قتل کرونگا خداوند بہت خوش ہونگے
میرا مرتبہ اعلےٰ کرین گے کیونکہ اِن لوگون کے ہاتھ سے خداوند کو بڑی زحمت پہونچی ہی دوسرے
میرے خوش قسمت ہونے کی یہی بات ہی کہ بدون میرے پہونچے دشمنان خداوند اسیر ہوگئے
یہ تقریر ہو رہی تھی کہ سامنے سے گرد اُڑی اور دامن گرد کا شگافتہ ہوا لشکر پیدا ہوا اُدھر شداد شاہ
نے جو لشکر کو فرو کش پایا ہرکارے روانہ کیے کہ خبر تو لائین کہ یہ لشکر کسکا ہی ہرکارے آکر دریافت
کرکے شداد شاہ سے بیان کرنے لگے کہ یہ لشکر دلدار شاہ کا ہی وہ آپکی کمک کو تشریف
لیے آتے تھے کل اِس صحرا مین آکر پہونچے چونکہ قلعہ قریب تھا اور لشکر تھکا ہوا بہت تھا اِس
مقام پر قیام کیا اور حکم دیا کہ پرسون ہم یہانسے کوچ کرین گے بس یہ وہی لشکر ہی اور کوئی لشکر
نہین ہی یہ سنکے شداد شاہ بہت خوش ہو گیا اور خود مرکب بڑھاکر اور سردارون کو لیکر طرف
بارگاہ دلدار شاہ کے چلا اور اہل لشکر سے کہا کہ تم قیدیون کو لیکر آؤ مین جاتا ہون بس داخل
لشکر دلدار شاہ ہوکر قریب بارگاہ پہونچکر مرکب پر سے اُترکر داخل بارگاہ ہوا تخت کے
پایے کو بوسہ دیا اور ایک مقام مناسب پر اُترا اِزاہون کو بیچ مین کرلیا سب نے کمرین
کھولین آسودہ ہوئے اُدھر دلدار شاہ نے شداد سے حالات دریافت کیے شداد
نے سب حالات ابتدا سے اور آخر تک بیان کیے دلدار شاہ نے خوش ہوکر جواب دیا کہ اے
شداد تو نے بڑی عقلمندی کی گو کسی قدر نامردی تو ہوئی مگر ساتھ دانائی کے کیونکہ یہ لوگ
بدون مکر و فریب کے اسیر نہین ہوتے ہین تجھ سے خداوند بہت خوش ہوئے ہونگے
خیر حکم دو کہ قیدیون کو دربار مین لائین تاکہ مین اُنسے کچھ کلام کرون اگر وہ میری اطاعت
اور دین اسلام کو ترک کرین زمرد پرستی اختیار کرین تو خیر ورنہ رہا نہ کرون بلکہ اسوقت قتل
کرون اُنکے خون سے ہاتھ بھرون اور اپنے شہر کو واپس جاؤن مین اِنکو شہر مین نہ لیجاؤنگا
شداد شاہ نے عرض کیا کہ حضور وہ لوگ ماننے والے نہین ہین بیکار حضور اُنکو طلب
فرماتے ہین اور حضور کو صدمہ ہوگا وہ سب بڑے بدزبان اور دہن دراز ہین دلدار شاہ نے کہا
کہ یون دہن درازی اور بدزبانی کی سزا پائین گے یہ جو دلدار شاہ نے کہا شداد نے کہا کہ
لاؤ قیدیان بلا کو بس اُسیوقت سب قیدیون کو لے کر داروغۂ زندان بارگاہ مین حاضر ہوا
شاہزادے نے دیکھا کہ ایک بادشاہ معقول تخت پر بیٹھا ہوا ہی اور بہت سے سردار وہان
مین ہین مگر بہادر معلوم ہوتے ہین چہرون سے شرافت پائی جاتی ہی شداد بھی بیٹھا ہوا ہی
اور اُسکے سردار بھی اُدھر دلدار شاہ اور اُسکے سردارون نے دیکھا کہ ایک جوان آفتاب

مثال چہرہ مثل ماہ تابان کے روشن مگر ابھی کمسن سبزہ خط تک نمودار نہین ہوا ہی زلفین دوش پر پڑی ہوئین طوق و سلاسل مین گرفتار اُسکے برابر ایک تاجدار وہ بھی مرد معقول اور قوی اور دو پہلوان بہت زبردست اور جسقدر قیدی ہین سب قوی ہین دو عیار بھی ہین بس سب اکڑتے ہوئے چلے آتے ہین مگر اُس جوان کے چہرے سے ایسا رعب و داب پیدا ہو کہ دیکھکر حواس باختہ ہوئے جاتے ہین **دلدار شاہ** نے اہل دربار کی طرف دیکھکر کہا کہ کیا جوان اور کیا نگاہ ہی اور کیا رعب و داب ہی اور بہت خوبصورت ہی اہل دربار نے کہا کہ حضور ملاحظہ کرین کہ یہ معلوم ہوتا ہی کہ شیر ببر چلا آتا ہی باوجودیکہ قید ہی مگر کچھ خوف و ہراس نہین ہی بڑا باحواس ہی یہ سنکے **دلدار شاہ** نے کہا کہ وہ جوان کون ہی جسنے **بیدار شاہ** و لشکر **بیدار شاہ** کو شکست دی اور یہ سپہ سالاران **بیدار شاہ** کو زیر کیا اور اُسکے سپہ سالار کون سے ہین اور اُس جوان کے سردار کون سے ہین یہ لڑکا کون ہی کیا **بیدار شاہ** کا فرزند ہی **شداد** نے سر جھکا کر کہا کہ حضور جس جوان کو آپ لڑکا تصور فرماتے ہین یہی وہ جوان ہی کہ جسنے سپہ سالاران **بیدار شاہ** کو زیر کیا اور لشکر کو شکست دی لڑکا نہ خیال فرمائیے یہ بلاے بے درمان آفت جان ہی اسی نے تین پہر مین **مقہور و قہار** کو زیر کیا اور دم بھر مین تمام لشکر کو شکست دی یہ کہکر کہا کہ وہ جو تاجدار ہی **بیدار شاہ** ہی اور یہ **مقہور** ہی اور یہ **قہار** ہی اور یہ سب سردار **بیدار شاہ** کے ہین اور یہ اِس جوان کے ہین جب **شداد** نے کہا تو سب اہل دربار کو مع **دلدار شاہ** کے حیرت ہوئی اور کہا کہ اِس لڑکے نے اِن دیو خصالون کو زیر کیا اور لشکر کو شکست دی اور یہ سب سردار جمع کیے ہین مین نہ مانونگا تو جھوٹ کہتا ہی **شداد** نے کہا کہ حضور کے قدمون کی قسم اور سر خداوند **زمرد شاہ** کی قسم یہ سب اِسی جوان کے زیر کیے ہوئے ہین اُسکے ہمراہ تھے تب **دلدار شاہ** نے کہا کہ اب مین سمجھ گیا کیونکہ یہ لڑکا خوبصورت بہت ہی بس سب اسیر عاشق ہو ہو کر زیر ہوئے اہل دربار نے کہا کہ بجا ارشاد ہوا **شداد** نے کہا کہ جو کچھ ہو یہی تقریر ہو رہی تھی کہ شاہزادہ مطوق و مسلسل مع اپنے ہمراہیون کے بارگاہ مین پہونچا جب **دلدار شاہ** سے آنکھ ملی اور اہل دربار سے شاہزادے نے **پکار کر** کہا کہ کہ میرا سلام اُس پر ہی کہ جو کہ خداوند کریم کو واحد جانتا ہی اور اُسکے پیغمبرون کو **برحق** اور سب خدائیون کو باطل و ناحق بس شاہزادے نے بطور اہل اسلام سلام جو کیا سب اہل دربار **کانپ** گئے ہر ایک کی تیوری پر بل پڑا ہر ایک نے قبضہ کی طرف ہاتھ بڑھایا مگر بسبب **دلدار شاہ** کے خاموش رہے چند سرداروں نے کہا کہ او بے ادب تو نے غضب کیا کہ بھرے دربار مین سب کے روبرو خداے نادیدہ کا نام لیا کیا کرین کہ حکم نہین ہی ورنہ تیری وہ حالت کرتے کہ مرغان ہوا و ماہیان دریا تیرے حال پر ترس کھاتے اور ہمکو رحم نہ آتا تجکو کچھ خوف نہ آیا کہ دلدار شاہ ایسے بادشاہ قاہر و جابر کے دربار مین جو کہ **زمرد** پرست ہی باوجود جرات و شجاعت سے مست ہی خداے نادیدہ کا نام لے لیا ہی شرط کہ تیری زبان گدی سے کھینچ لی جائے یہ سنکر شاہزادے نے برہم ہوکر جواب دیا کہ مین اِس دربار مین کسی کو جوانمرد نہین پاتا ہون سب بودے ہین بس کیا جواب دون کوئی جوانمرد ہوتا اور وہ اِس تقریر کو اِس طور سے کرتا اور مین رہا بھی ہوتا تو اِس گفتگو کا جواب دیتا اور میرے اُسکے تقریر کا مزا ہوتا نامردون سے مجکو بات کرتے

ہوئے عیار معلوم ہوتا ہی یہ فرماکر خاموش ہو رہے جب قریب دلدار شاہ پہونچے دلدار شاہ
سے نے کہا کہ ای جوان مین تجھ سے چند سوال کرتا ہون تو مجکو اُسکا جواب دے اول تو یہ بتا کہ تو نے
کس سبب سے جانا کہ یہان سب بودے ہین کیونکہ جو جو یہان بیٹھے ہین سب اپنے وقت کے
رستم و اسفندیار ہین ان لوگون کے خوف سے رستم و سہراب گوشۂ قبر مین جاکر پوشیدہ ہوئے
اور تو انکو بودا بتاتا ہی اسکا کیا سبب ہی شاہزادے نے فرمایا کہ سُن اِسکا سبب یہ ہی کہ یہ جو
شداد نطفۂ حرام تیرے دربار مین بیٹھا ہی بڑا مکار و غدار ہی اِسنے مجکو مکر سے دعوت مین بلاکر
اور کھانے مین بیہوشی ملاکر اسیر کیا اور مجھ سے جب اسے کچھ ہوکر نہ لڑ سکا تو یہ مکر کیا بس تم
سب نے اُسکی کمک کی اور دامن پناہ دیا میرا تو درجہ دو رہی مین یہ کہتا ہون کہ میرے ہمراہ
اتنے سردار جو اسیر ہوکر آئے ہین انہین سے ایک ادنا سردار کے ہاتھ کی ہتھکڑی اُتار کر
پھر کوئی پنجہ دے تو مین اُسکی غلامی اختیار کرون اگر تم مین کوئی مرد ہی تو ایسا کرے ورنہ
سب نامرد ہین اور یہ شداد کیا اسیر کرتا اگر مکر نہ کرتا دلدار شاہ نے یہ فصاحت و بلاغت
سُنکے جواب دیا کہ بقول آپکے ہم سب نامرد تھے مگر ای جوان تو اتنا بڑا سرکش ہی کہ اس
حالت مین بھی تو اپنی کہے جاتا ہی اور چرب زبانی سے باز نہین آتا ہی بقول کسے کہ رسی
جل گئی مگر اُسکا بل نہین گیا خیر اس امر سے ہمکو کیا غرض کہ تجکو شداد نے مکر سے اسیر کیا کہ
بجو انمردی سے ہم تو بسبب اِسکے کہ تو خداوند کو برا کہتا ہے اِس سبب سے تیرے دشمن
ہین اگر تو خداوند کو برا بھلا کہنا چھوڑ دے تو ہم ابھی تجکو رہا کر دین شاہزادے نے فرمایا
کہ کون خداوند وہ ہی خداوند جسکو میرے پردادا حمزہ نے قتل کیا اور اُنکے ہاتھ سے شہر بشہر
بھاگتا پھرا اور کسی مقام پر پناہ نہ ملی ہان وہی خداوند کہ جسکی ڈاڑھی ہمارے لشکر کے عیار
نے بجائے پانی کے پیشاب اُسپر کرکے مونڈی وہ خداوند اِسی لائق ہی کہ اُسپر ہمیشہ لعنت
کی جائے او دلدار شاہ تو اگر میرا ایک ایک بند جدا کریگا اور یہ کہے گا کہ مین نہ چھوڑ دون
کہ زمرد شاہ پر لعنت نہ کرون اور اُسکو سجدہ کرون یہ غیر ممکن ہی یا تیری اطاعت کرون
مین مرنے سے نہین ڈرتا ہون موت سے بالکل بیخوف ہون موت سے کیا خوف اگر
قضا آئی ہی تو کوئی روک نہ لیگا اور اگر نہین آئی ہی تو قتل نہ کر سکے گا بقول شاعر شعر اگر تیغ عالم
بجنبد ز جاے + نہ برد رگے تا نخواہد خداے + بس تیری کیا حقیقت ہی اگر میری قضا نہین ہی
تو تو مجکو قتل نہ کر سکے گا یہ جو شاہزادے نے کہا دلدار شاہ کو بہت غصہ آیا کہا کہ او جوان
تو بڑا چرب زبان معلوم ہوتا ہی تجکو بالکل خوف اِس امر کا نہین ہی کہ مین سامنے بیٹھا ہون اور
تو خداوند کی مذمت کر رہا ہی ہو شرط کہ تیرے قتل کا حکم دون شاہزادے نے جواب دیا کہ
تیری کیا لیاقت ہی کہ تو میرے قتل کا حکم دیگا اور تیرے حکم سے مین قتل کیا جاؤنگا جبتک کہ
خدا کا حکم نہو گا اور یہ جو تو نے کہا کہ تو میرے سامنے خداوند کو برا کہہ رہا ہی اور مجھ سے خوف
نہین کرتا ہی اِسکا یہ جواب ہی کہ تیری بھی یہ لیاقت ہی کہ مین تجھ سے خوف کرون اور تیرے
سامنے مذمت زمرد شاہ لقا کی نہ کرون ارے اگر وہ خود ہوتے تو اُنکے سامنے کرتا وہ
میرا کیا کرتے جو تو کریگا دلدار شاہ نے کہا کہ ای جوان یہ بتا کہ اِن سب کو تو نے زیر کیا ہی یا
یہ کہ سب تیرے حسن و جمال پر فریفتہ ہوکر مطیع ہوئے ہین شاہزادے نے فرمایا کہ [illegible]

بے عقل کوئی بھی اپنی آبرو دیتا ہی اور کسی کی بدون زیر ہوئے اطاعت کرتا ہی یہ کوئی امر تعجب خیز نہین ہے ہمارے خاندان سے سات برس کے لڑکے دیو کو قتل کرتے ہین انسان کی کیا اصل ہی یہ سب موجود ہین دریافت کرلے کہ زیر ہوئے ہین یا یونہی اطاعت کی ہی دلدار شاہ نے کہا کہ خیر ان باتون سے تو کوئی غرض نہین ہی اب مین تجھ سے صاف صاف کہتا ہون کہ مجکو تیری جوانی پر رحم آتا ہی پس تو میری اطاعت کر اور دین اسلام ترک کر زمرد پرستی اختیار کر اپنی جان کو مفت برباد و ضائع نہ کر اپنی جوانی پر رحم کر اگر تو اطاعت اور دین اسلام کو ترک اور زمرد پرستی قبول کریگا تو مین تجکو رہا کر دونگا ورنہ قتل کر دونگا یہ جو دلدار شاہ نے کہا شاہزادے نے ہزارون گالیان و لعنت ہزار در ہزار زمرد و لقا پر کی اور کہا کہ تو میرے قتل کا حکم دے یہ جو شاہزادے نے کہا بس سب اہل دربار و دلدار شاہ کو غصہ آگیا حکم دیا کہ بلاؤ جلادون کو کہ ان سب کو لیجا کر بیرون بارگاہ قتل کرین یہ لوگ یون نہ مانینگے شداد نے دلدار شاہ سے عرض کیا کہ مین نے پہلے ہی عرض کیا تھا کہ انکو طلب نہ فرمایئے وہ بہت چرب زبان ہین آپ نے نہ قبول فرمایا آخر اسکا مزا اُٹھایا سوائے صدمہ کے کیا ہاتھ آیا دلدار شاہ نے کہا کہ اے شداد تو اپنے بھائی کو نصیحت کر شاید وہ تیرے کہنے سے اسکی رفاقت ترک کرے یہ جو دلدار نے کہا ابھی شداد نے کچھ جواب نہ دیا تھا کہ بیدار شاہ بولا کہ یہ نامرد ازلی و ابدی مجکو کیا نصیحت کریگا جو کہ موت سے نکل کر گو مین مُنھ کے بھل گرا جسنے اُس نامرد کو سجدہ کیا کہ جسکی ڈاڑھی موت سے مونڈی گئی جو کہ ہمیشہ بھاگتا پھرا بس مین نے وہ سعادت کونین و راحت دارین حاصل کی ہی کہ کسی کو نہ ملیگی مین بڑا ذی قسمت و ذی تقدیر ہون کہ ایسے دین مبین مین قتل کیا جاتا ہون کہ جو سب مذہبون سے بہتر اور برحق ہی پس مجکو اور میرے ہمراہیون کو تو سیر بہشت نصیب ہوگی تجکو اور تیرے ہمراہیون کو نار دوزخ ملیگی مین کیا خوش نصیب تھا کہ ایسے شہریار کے ہمراہ قتل ہوتا ہون کہ جو کہ میرا راہبر اور راہنما ہی اور مین اسکا دامن پکڑے ہوئے سیدھا بہشت مین جاؤنگا اگر او شداد تو مجھ سے تقریر کریگا تو مین تیرے اوپر تھوک دونگا بیکار کو اتنے بڑے دربار مین ذلیل ہوگا یہ جو تقریر بیدار شاہ کی سب اہل دربار نے عرض کیا کہ ان لوگون کے مُنھ حضور نہ لگین وہ کلمات بیہودہ بکتے ہین ہمکو غصہ آتا ہی اسکے لحاظ سے ہم جواب نہین دیتے ہین دلدار شاہ نے کہا کہ دیکھو مین ابھی انکی سب چرب زبانی نکالے دیتا ہون یہ کہکر حکم دیا کہ جلاد حاضر ہون بس یہ حکم دینا تھا کہ جلادان مریخ خصلت تشلنگین لگاتے ہوئے گلون مین کان ناک کے ہار پڑے ہوئے چوڑے چوڑے تیغے ہاتھ مین ابرون پر بل لباس مین خون کے دھبے لگے ہوئے رومال کاندھون پر پڑے ہوئے کہ اسمین سے خون کی بو آرہی تھی لال لال آنکھین بڑے بڑے دانت سیاہ رنگ مہیب صورتین آکر حاضر ہوئے اور کہنے لگے کہ تیغہ باڑھ دار رکھتے ہین اور بازو پر وقت کسکا پیمانہ عمر لبریز ہوا کسی کو چاشنی مرگ چکھنے کی ضرورت ہوئی کس پر عتاب سلطانی نازل ہوا کون معتوب سرکار ہوا کسکا رشتہ زندگی قطع ہوا کون اپنی حیات سے مایوس ہوا کون عدم کو جا رہا ہوگا قتل کرنا ہمارا کام ہی زندہ کرنا ہمارا کام نہین ہی یہ کام خداوند زمرد ثانی و خداوند لقا کا ہی ذرا سمجھ بوجھکر حکم فرمایئے گا بس جب جلاد حاضر ہوئے دلدار شاہ نے اشارہ کیا شاہزادے وغیرہ کی طرف اور کہا کہ ان سب

قیدیون کو لیجا کر بیرون بارگاہ قتل کروا کے انکے خون سے ہاتھ بھر و زمین کو رنگین کرو بس وہ جلاد اُن سبکو
کھینچ کر بیرون بارگاہ لائے جو قیدی تھے وہ چبوترے ریگ کے بنائے اُنپر پوئیے فلاکت
بچھائے یہان سب سامان قتل موجود تھا داروین استادہ تھین سب اسباب سیاست مثل تسمہ کش
و آرہ کش و چیستہ گرز وغیرہ کے موجود تھے راوی کہتا ہی کہ اِن سب کو زیر تیغ بیدریغ بٹھایا
بس جو طریقہ ہی کہ مجرم سے دریافت کرتے ہین وہ سب دریافت کرلیا جلادون نے لکو لکا
خط ہر ایک کی گردن پر دیا اور یہ شعر پڑھنے لگے اور غلنگین لگانے لگے شعر سلطنت سلطان کند فریاد بر جلاد
چیست + مرغ را دانہ بلا شد طعنہ بر صیاد چیست + اِدھر جب شاہزادے نے دیکھا کہ وقت
مرگ قریب ہی اب صرف حکم کی دیر ہی اپنے دل کو طرف پروردگار عالم کے رجوع کیا اور
بالحاح و زاری یون عرض کیا کہ اے کریم کارساز و اے رب بے نیاز تو سب کا حامی و مددگار
ہی مجکو مرنے کا تو بالکل خوف نہین ہی نہ مین موت سے ڈرتا ہون صرف خیال اِسقدر ہی کہ یہ
لوگ جو کہ میرے ہمراہ ہین سب تازہ مسلم ہین اگر یہ قتل ہوجائین گے تو اور لوگون کے اعتقادون
مین فرق آئیگا ہر ایک دین اسلام قبول کرتے ہوئے گھبرائیگا تو بہت بڑا رحیم ہی اِسوقت رحم کر
اور بلا سے ہم سب کو نجات دے اگر قضا آگئی ہی اور وعدہ پورا ہوگیا ہی تو مجبوری ہی تجکو اختیار ہے
بندہ تیرا اِس وقت مین مجبور و ناچار ہی تو نے میرے بزرگون کی ایسے ایسے مقام پر مدد کی ہی اور ایسی
ایسی بلا رد کی کہ جس سے نجات پانے کی امید نہ تھی تو نے ابراہیم خلیل اللہ کو نار سے نجات
دی شکم حوت مین یونسؑ کو پناہ دی شیر سے سلمان کو چھڑایا بس تیرے نزدیک کیا بات ہی اِس
بلا سے نجات دینا اِسطور سے جو شاہزادے نے دعا کی اور اِس دعا کے درمیان مین یہ بھی
کہا کہ اے کریم مین اپنے باپ سے جدا ہوکر تیری راہ مین جہاد کرنیکو چلا تھا اور تیرے دین کے رواج
دینے کو کیونکہ ایک مکار نے ایک عالم کو گمراہ کر رکھا ہی طلسم نور افگین مین خدائی کرتا ہی دم یکتائی
بھرتا ہی اُسکو سزا دینے جاتا تھا کہ راہ مین اِس بلا مین مبتلا ہوگیا اے کریم اگر مین قتل ہوگیا تو اُس طلسم
کی فتح رہجائیگی اور اِس اقلیم کا اسلام آباد ہونا گو تجھ مین قدرت ہی کہ تو کوئی اور تدبیر کرے اور
اُسکے ذریعہ سے اُسکو فتح کرائے مگر میری یہ آرزو ہی کہ مین تیرے فضل و کرم سے اُسکو فتح کرون اور
اپنی نانی کے خون ناحق کا عوض لون یہ جو دعا شاہزادے نے تڑپ کر کی تیر دعا ہدف اجابت
پہونچا دعا قبول ہوئی مین تحریر کرچکا ہون کہ فرزند دلدار شاہ خسرو شیر دل بہت جری و بہادر ہی اور
بہادر کو دوست بھی رکھتا ہی اپنے باپ سے اجازت لیکر برائے شکار گیا ہوا تھا اُسکے ہمراہ
سپہ سالار قہرمان چنگیز بھی تھا جو کہ بڑا بہادر اور جری ہی بس یہ دونون شکار مین مصروف تھے
کہ ہرکارون نے اُنکو جاکر خبر دی سُنا اِسنے کہ شداد شاہ چند مسلمانون کو گرفتار کرکے لایا ہی مع
اپنے بھائی کے کہ وہ بھی مسلمان ہوگیا تھا ہمارے بادشاہ کے اور اُن مسلمانون کے افسر
سے بہت تقریر ہوئی نوبت یہ آئی کہ بادشاہ نے اُن سب کے قتل کا حکم دیا وہ قتل ہوتے ہین دو
سلکم مل چکے ہین خسرو نے کہا وہ جو اُن سب کا افسر ہی اُسکی کیا صورت ہی اور کسقدر قوی ہی اور کتنا
بڑا قد ہی مین خیال کرتا ہون کہ دیو کے برابر ہوگا کیونکہ مین نے اکثر سنا ہی اور کتابون مین دیکھا بھی ہی
کہ خدا پرست دیو سے لڑے اور اُسکو قتل کیا جس ملک پر لشکر کشی کرکے گئے اُسکو فتح کیا انھین
سب کے ہاتھون سے پریشان ہوکر خداوند بھاگے بھاگے پھرتے ہین بس ایسے لوگون کا

دیکھنا پر ضرور ہی مین تو بہت زمانے سے اِن لوگون کا مشتاق تھا اِنکے دیکھنے کا مجکو اشتیاق تھا اور خداپرستون کی جرأت وشوکت وشجاعت کی بہت تعریف سُنا کرتا ہون اور کتابون مین دیکھا کرتا ہون ہزارون کتابین مثل نوشیروان نامہ و بالا باختر و کوچک باختر و تورج نامہ و صندلی نامہ وایرج نامہ ولعل نامہ وغیرہ کے اُنکی تعریف مین تصنیف ہوئی ہین اُنہین ہزارون طلسم ہین کہ جنکو خداپرستون نے فتح کیا ہی مثل طلسم ہوشربا وغیرہ کے بس اِن لوگون کی بہادری دلاوری کا شہرہ سُن سُن کے مجکو اشتیاق دید ہوتا تھا اور یہ خیال کرتا تھا کہ کیا صورت کرون کہ جو یہ لوگ دیکھنے مین آئین کئی مرتبہ قصد کیا کہ اِن لوگون پر لشکر کشی کرکے جاؤن مقابلہ کرون پھر یہ خیال کیا کہ جو کہ اپنی طرف نہ آئے اُسپر بیکار رہ لشکر کشی کرنا بس اِس خیال کو کرکے دل مین اپنے قصد کو فسخ کر دیا مین خیال کرتا ہون کہ جو لوگ دیو سے مقابلہ کرتے ہین اور اُسکو قتل کرتے ہین وہ قد وقامت مین اُس سے زیادہ ہونگے اور تن و توش بھی اُنسے زیادہ ہوگا گو تصویرین اُنکی دیکھین ہین مگر اُن تصویردان سے جو کہ خیال ہی وہ نہین ظاہر ہوتا ہی اُنسے تو یہ معلوم ہوتا ہی کہ خداپرست قلیل القامت اور دبلے پتلے آدمی ہین مجکو حیرت ہوتی ہی کہ اِن ہاتھ پاؤن پر دیو کو قتل کرتے ہین اور اُس سے مقابلہ کرتے ہین یہ جو شاہزادۂ خسرو نے کہا قہرمان نے کہا کہ حضور مجکو بھی بہت اشتیاق ہی جب سے یہ سُنا ہی کہ چند خداپرست اسیر ہو کر آئے ہین وہ قتل کیے جاتے ہین تو یہی جی چاہتا ہی کہ کسی طور سے اُڑکر وہان پہونچون اور دیکھون کہ میرے خیال کے موافق قد وقامت رکھتے ہین یا جیسا کہ کہا جاتا ہی حضور جلد تشریف لیچلین شاہزادۂ خسرو نے ہرکارون کی طرف مُنھ کرکے کہا کہ تمنے تو اِن خداپرستون کو دیکھا ہی جو کہ اسیر ہو کر آئے ہین ہان ذرا بیان کرو کہ کیسی صورت ہی اور کسقدر قوی ہین اور کیا قد وقامت رکھتے ہین اُنھون نے ہاتھ جوڑکر عرض کیا کہ کیا عرض کرین حضور جو کہ اصلی خداپرست ہین علاوہ بیدار شاہ اور سرداران بیدار شاہ کے اُنمین تو کوئی ایسا نہین ہی کہ جو دیو سے کم ہو اور سرداران بیدار شاہ بھی دیو سے کم نہین ہین مگر جو کہ اُن خداپرستون کا افسر ہی کہ جو کہ شاہزادہ کہلاتا ہی اور سب اُس سے زیر ہوئے ہین اور وہ خاندان حمزہ سے ہی وہ تو کوئی دس گیارہ برس کا ہوگا اور پستہ قد ہی اور دبلا پتلا ہی مگر خوبصورت بہت ہی جو سردار اُسکے ہمراہ ہین وہ سب یہ کہتے ہین کہ اِس شہریار نے ہمکو زیر کیا ہی وہ سب بچہ دیو معلوم ہوتے ہین عقل کام نہین کرتی ہی کہ کیونکر اُسنے زیر کیا ہی حضور اُن سردارون مین جوادنا مرتبہ کا سردار ہی وہ بھی ہمارے سپہ سالار سے کسیطور تن و توش مین کم نہین ہی اور اورون کا تو کیا ذکر ہی علاوہ اِسکے شدادشاہ نے خود بیان کیا ہی کہ اِس جوان نے تین پہر کے عرصہ مین سپہ سالاران بیدار شاہ کو زیر کیا جو کہ اِسوقت دیو خصال ہین اگر اُنکو دیو بھی دیکھ لے تو کانپ کر ہٹ جائے پھر سامنا نہ کرے بس یہ کہا جاتا ہی کہ اِس جوان نے زیر کیا اور لشکر کو شکست دی حضور واقعی مقام حیرت ہی اور وہ جوان لائق دیکھنے کے ہی یہ سننا تھا کہ شاہزادۂ خسرو نے شکار کو ترک کیا اور مرکب اُٹھا کر وہان سے چلا سپہ سالار بھی ہمراہ چلا راہ مین اپنے ہمراہیون سے یہ کہتا ہوا آتا تھا کہ خداوند ایسا کرین کہ وہ جوان قتل نہوا ہو مین زندہ دیکھون اور ہرکارون کے بیان سے مجکو اور حیرت ہوئی کہ نو دس برس کے لڑکے نے اتنے بڑے جوان کو کیونکر زیر کیا جو کہ دیو خصال اور عفریت مثال ہی اور وہ کیونکر مطیع ہوئے ایسے لوگون کو دیکھنا

برضرور ہی گومین سُنا کرتا تھا اور کتابون مین پڑھا کرتا تھا مگر مجکو یقین نہ آتا تھا یہ خیال کرتا تھا کہ مبالغہ کیا جاتا ہی مگر ہرکارون نے جو بیان کیا تو کسیقدر اُس بیان کی صداقت کا یقین ہوتا ہی کیونکہ یہ ہرکارے جھوٹ نہ بولین گے کیونکہ جب اُنکو یہ امر معلوم ہی کہ شاہزادہ جاکر دیکھ لیگا اُسوقت جھوٹھ سچ ظاہر ہو جائیگا ہمکو دروغگوئی کی سزا ملیگی بس کیا ضرور ہی کہ وہ جھوٹ بولین اور ایسا جھوٹ کہ جو کہ تھوڑے عرصہ مین ظاہر ہو جائے قہرمان نے عرض کیا کہ کیا دور ہی ظاہر ہوا جاتا ہی کچھ تو ان ہرکارون نے ضرور جھوٹ عرض کیا ہی شاہزادہ خسرو یہ کہتا ہوا چلا آتا ہی کہ خداوند زمرد ایسا کہین کہ زندہ یا ؤن مین خود اُس جوان سے مقابلہ کرونگا اگر مین نے اُسکو زیر کر لیا تو اپنے لشکر کا سپہ سالار کرونگا اگر مین زیر ہو گیا تو ضرور اُسکی اطاعت کرونگا قہرمان نے کہا کہ غلام کا بھی یہی قصد ہی مگر غلام اِس امر مین نہایت حیران ہی کہ جبکہ اُس جوان نے اتنے بڑے پہلوان زیر کر لیے تو یہ کیا امر واقع ہوا کہ شداد نے اسیر کر لیا ضرور اِس امر مین کوئی نہ کوئی مکر ہی یا تو ہرکارون کا بیان غلط ہی یا شداد نے کوئی مکر کیا کیونکہ وہ بڑا مکار ہی شاہزادہ خسرو نے کہا کہ معلوم ہوا جاتا ہی راوی کہتا ہی کہ یہان شاہزادہ مع اپنے ہمراہیون و بیدار شاہ و منصور و قہار کے و دیگر سردارون کے زیر تیغ بیٹھا ہوا ہی دعا کر رہا ہی دو حکم جلادون کو مل چکے ہین تیسرے حکم کی دیر ہی کہ صحرا سے گرد اُڑی شاہزادہ خسرو شیردل مع سپہ سالار قہرمان کے آکر پہونچا بارگاہ کے پردے اُٹھے ہوئے ہین دلدار شاہ بارگاہ مین بیٹھا ہوا ہی دربار آراستہ ہی شاہزادہ و قہرمان کے دنگل پر غاشیہ پڑا ہوا ہی اہل دربار نے دیکھا دلدار شاہ نے عرض کیا کہ حضور شاہزادۂ عالم شکارگاہ سے واپس آئے دلدار شاہ کا یہ کلمہ سُنکے رنگ متغیر ہو گیا اہل دربار سے کہا کہ کوئی اُس جوان خداپرست کا ذکر نہ کرے اور نہ یہ ذکر کرے کہ اُسکو شداد نے مکر سے اسیر کیا کیونکہ خسرو مرد جری اور بہادر دوست ہی جب یہ سنیگا کہ شداد نے مکر سے اسیر کیا اور میرے باپ کے پاس لایا میرے باپ نے اُسکو قتل کیا تو بہت بڑا صدمہ کریگا جبتک وہ یہان آنے آئے مین تیسرا حکم بھی دیتا ہون وہ قتل ہو جائیگا اگر دریافت کریگا تو کہدیا جائیگا کہ بیدار شاہ وغیرہ کو شداد اسیر کرکے لایا تھا اُنکو سمجھایا اور راہ پر نہ آئے قتل کیا بلکہ لاشہ بھی اُس جوان کا نہ دکھایا جائے کیونکہ اکثر خسرو نے قصد کیا کہ مین جاکر خداپرستون سے مقابلہ کرون اور اُنکو زیر کرون اُسکے مقابلے کا اُسکو بہت اشتیاق ہی اور خداپرستون کے دیکھنے کا اگر وہ یہان ہوتا تو ضرور مقابلہ کرتا مین لاکھ منع کرتا مگر میرا کہنا نہ سنتا سب نے عرض کیا کہ بہت خوب ہم لوگ کچھ ذکر نہ کرین گے یہ کہکر دلدار شاہ نے تیسرا حکم بھی دیا چوبدار لیکر چلا اُدھر شاہزادہ خسرو نے لشکر مین پہونچکر ہرکارون سے پوچھا کہ وہ لوگ کہان قتل ہوتے ہین اُنھون نے اشارہ سے بتایا کہ وہ سامنے بارگاہ کے جو مجمع ہی اُسی مقام پر اُنکے قتل کا بند و بست ہی بس شاہزادہ مرکب اُٹھا کر اِسقدر جلد وہان پہونچا کہ چوبدار حکم لیکر نہ پہونچنے پایا تھا کہ شاہزادہ مع قہرمان کے پہونچگیا شاہزادے و قہرمان نے دیکھا کہ ایک جوان کہ جسکا سن واقعی کوئی دس گیارہ برس کا ہوگا آفتاب مثال چہرہ مثل ماہ چہاردہ کے روشن زلفین دوش پہ پڑی ہوئین قصیر القامت دبلا پتلا طوق و زنجیر مین اسیر زیر تیغ بیٹھا ہی جلاد سر پہ تلوار برہنہ لیے ہوئے کھڑا ہی اُسکے برابر ایک تاجدار ہی مگر بہت قوی اور بہت سے سردار دیو خصال عفریت مثال سب طوق و زنجیر مین

اسیر زیر تیغ بیٹھے ہین سر جھکائے ہوئے اور جلاد سر دن پر کھڑے ہین یہ دیکھکر خسرو نے قہرمان
کی طرف دیکھا اور کہا کہ تمنے دیکھا مین حیران ہون کہ یہ لوگ کیونکر شداد نے اسیر کیے جو کہ ہر کارے
کہتے تھے وہ سب درست ہی ہر کارون کی طرف مخاطب ہوکر کہا کہ وہ جوان ماہ رخسار یہی ہے
اور اسی نے اِن سب کو زیر کیا ہی اور بیدار شاہ یہ تاجدار ہی اور اسکے سپہ سالار کہان ہین تب
ہر کارون نے عرض کیا کہ جی ہان وہ جوان یہی ہی اور وہ بیدار شاہ ہی اور یہ پہلو سے بیدار شاہ
ہین وہ دونون سپہ سالار بیدار شاہ کے مقہور وقہار ہین کہ جنکو اس جوان نے تین پہر کے عرصہ مین
زیر کیا ہی اور یہ جو پس پشت بیدار شاہ کے زیر تیغ بیٹھے ہوئے ہین یہ سب سردار بیدار شاد
کے ہین شاہزادہ خسرو نے مقہور وقہار کو فیل مست و دیوؤن سے زبردست پایا اور سب
سردارون کو بھی بہت حیران ہوا ہر کارون نے عرض کیا کہ جو اِس جوان کے پس پشت
بیٹھے ہوئے ہین زیر تیغ وہ سب سردار اِس جوان کے ہین اور اِسکے زیر کردہ ہین خسرو نے
اُنکو بھی بہت زبردست دیو پیکر پایا حیران ہوکر قہرمان سے کہا کہ مجکو اس امر کی بڑی حیرت ہی
کہ اس جوان نے کیونکر اِن سب کو زیر کیا اور کیونکر زیر ہوئے اگر زیر نہوئے ہوتے تو اِسوقت
مین اِسکی اطاعت نہ کرتے ضرور اِسکی رفاقت کو ترک کرتے اور دوسری حیرت یہ ہی کہ شداد
نے کیونکر ایسے ایسے جوانون کو زیر کیا اور اسیر ضرور مکر سے کام لیا ہی قہرمان نے کہا کہ میری خود
عقل نہین کام کرتی ہی یہی باتین ہو رہی تھین کہ چوبدار تیسرا حکم لیکر پہونچا اور جلادون سے کہا کہ حکم شاہی
ہی کہ اِنکے سر تن سے جدا کرو جلادون نے قصد کیا تھا کہ خسرو نے ڈانٹا اور کہا کہ خبردار ہاتھ نہ
لگانا ورنہ مین تم سب کو قتل کرونگا وہ تھمے اور عرض کیا کہ آپ کے والد کا حکم ہی ہم کیونکر نہ تعمیل
کرین خسرو نے کہا کہ وہ اُنکا حکم ہی یہ میرا حکم ہی اگر اپنی جان کی خیریت چاہتے ہو تو میرے حکم پر
عمل کرو جبتک مین اِنسے کلام نہ کرلون اور جو کچھ مجکو دریافت کرنا ہی وہ دریافت نہ کرلون اور
تمکو قتل کا حکم نہ دون اُسوقت تک قتل نہ کرنا جلاد جان کے خوف سے تھم گئے خسرو نے شہزادہ
سے کہا کہ ای جوان ذرا سر اُٹھا کر میری طرف دیکھ اور کچھ مجھ سے کلام کر جو مین دریافت کرون
اُسکا جواب دے شاہزادے نے فرمایا کہ مین کیا نامردون سے کلام کرون اور کیا نامردون کی
بات کا جواب دون خسرو نے کہا کہ آپ نے یہ کلمہ کس سبب سے کہا کہ کیا نامردون سے کلام
کرون آپ نے مجکو کس سبب سے نامرد جانا شاہزادے نے فرمایا کہ جسقدر اِس لشکر مین لوگ
ہین سب نامرد ہین روباہ خصال ہین حیلہ ساز ہین اِسکا سبب یہ ہی کہ جب اپنے سے قوی دوسرے
کو پایا اُسکو مکر و فریب سے اسیر کرلیا اِن لوگون پر کیا منحصر ہی جسقدر کفار ہین سب ایسے ہی ہین
اُنہین تو بھی آگیا خسرو نے کہا کہ یہ امر میری سمجھ مین نہین آیا اُسکو صاف طور سے بیان فرمائیے
شاہزادے نے فرمایا کہ کیا خاک بیان کرون سر پر تو جلاد موجود ہی اگر تو اِسکو سنا چاہتا ہی تو دربار
مین جا کر بیٹھ وہان طلب کر تو سب کے روبرو بیان کرون خسرو نے کہا کہ بہت خوب اور سب تو
ہین وہان سنونگا صرف اِسقدر بیان فرمائیے کہ یہ جو سب زیر تیغ بیٹھے ہوئے ہین یہ سب آپکے
زیر کردہ ہین شاہزادے نے فرمایا کہ انھین سے دریافت کرلے مجھ سے پوچھنے کی کیا ضرورت
ہی جبکہ وہ خود موجود ہین بس یہ سنکے خسرو نے ہر ایک سے دریافت کرنا شروع کیا ہر ایک نے
یہی جواب دیا کہ ہمکو اِس شہریار نے بقوت و طاقت زیر کیا اور ہم سب زیر ہوئے ہین یہی کلمہ مقہور

و قمار و بیدار شاہ نے و سرداران بیدار شاہ نے بیان کیے اب اسکو اطمینان ہوا قہرمان کو بھی یقین آیا بس خسرو نے قہرمان سے کہا کہ مین تو بارگاہ مین جاتا ہون تم اِن سبکو بعزت و ابرو لیکر آؤ خسرو یہ کہکر اور مرکب اُٹھا کر طرف بارگاہ کے چلا قہرمان شاہزادہ و بیدار شاہ و کل سردارون کو اسی طور سے مسلسل و مطوق لیکر بموجب حکم خسرو طرف بارگاہ کے چلا جلاد ہاتھ ملا کر رہگئے واقعی امر یہ ہی کہ جبتک قضا نہین آتی ہی کوئی کسی کو قتل نہین کر سکتا ہی اُسکی طرف سے زندگی ہوتی ہی تو دشمن دوست ہو جاتا ہی اور اگر قضا نہین ہی ایک عالم قتل پر طیار رہی تو کوئی نہ کوئی ایسا سبب پیدا ہوتا ہی کہ قتل نہین ہوتا ہی اگر قضا ہی تو پھر کوئی کچھ نہین کر سکتا ہی بموجب مصرعہ عدو شود سبب خیر گر خدا خواہد + راوی کہتا ہی خسرو طرف بارگاہ کے چلا اور قہرمان اِن سب کو لیکر اُدھر دلدار شاہ نے دیکھا کہ شاہزادہ جب لشکر مین آیا تو بارگاہ کیطرف نہین آیا بلکہ اُس طرف گیا کہ جہان پر خدا پرست قتل کیے جاتے ہین اہل دربار سے کہا کہ لو غضب ہو گیا جس امر کا خوف تھا وہی پیش آیا شاہزادہ اِدھر نہین آیا اُسی طرف گیا اہل دربار نے عرض کیا کہ پھر خوف کس امر کا ہی شاہزادہ اپنے وقت کا رستم و اسفندیار ہی اگر وہ لوگ بھی ہوتے تو ہمارے شاہزادے کا حلقہ غلامی اپنے کان مین ڈالے لیتے کیا شاہزادہ کسی سے کم ہی دلدار شاہ نے کہا کہ یہ امر نہین ہی بلکہ یہ خیال ہی کہ وہ خدا پرست چرب زبان بہت ہی ایسا نہو کہ میرے فرزند سے اور اُس سے تکرار ہونے لگے اور وہ خدا پرست سب حال شداد کے مکر و فریب کا کہدے اور یہ کہے کہ تم مجھ سے مقابلہ کرو تو یہ ضرور منظور کر لیگا کیونکہ اِسکو خدا پرستون سے مقابلے کا اشتیاق ہی بس ضرور مقابلہ پر راضی ہو جائیگا اگر وہ جوان زیر ہوا تو خیر اگر خدانخواستہ شاہزادہ زیر ہوا اور اُس جوان نے اُس سے اطاعت کو کہا تو وہ ضرور اطاعت کر لیگا اُسوقت بڑی خرابی ہوگی ہم تم سب اُس جوان اور شاہزادے کی نگاہ مین حقیر و ذلیل ہونگے خصوصاً شداد تو بہت ہی ذلیل ہوگا سب نے عرض کیا کہ آپ خوف نہ فرمائین اگر ایسا ہوگا تو ہمارا شاہزادہ ہی غالب آئیگا وہ جوان بھلا کیا غالب آئیگا یہ ذکر ہو رہا تھا کہ چوبدارون نے آکر عرض کیا کہ ہمنے حکم سرکار سے جلادون کو آگاہ کیا وہان شاہزادہ عالم موجود تھے جب ہمنے حکم سے آگاہ کیا اُنھون نے قصد کیا کہ قتل کرین شاہزادے نے منع فرمایا اور فرمایا کہ اگر قتل کروگے تو مین تم سب کو اِسی وقت قتل کر دونگا وہ لوگ خوف جان سے تھم گئے بس شاہزادے نے اُس جوان سے کچھ کلام کیے ہم لوگ دور کھڑے تھے ہمنے نہین سُنا کہ کیا تقریر ہوئی مگر یہ سُنا کہ شاہزادے نے قہرمان کو حکم دیا کہ مین تو بارگاہ مین جاتا ہون تم اِن سب کو بعزت و ابرو لیکر بارگاہ مین آؤ بس سب خدا پرست قتل سے بچ گئے شاہزادہ تشریف لاتا ہی اور قہرمان اُن سب کو لیکر آتے ہین بادشاہ نے کہا کہ جو ہمکو گمان تھا وہی ہوا خیر کیا کیا جائے وہ تو اپنی ضد کے ہین دیکھیے کیا ہوتا ہی دلدار شاہ یہ کہہ رہا تھا کہ خسرو مرکب پر سے اُتر کر داخل بارگاہ ہوا باپ کو سلام کیا مگر تیوری پر بل اپنے دنگل پر بیٹھ گیا ہر مرتبہ طرف شداد کے بنگاہ غضب دیکھتا ہی اور رہجاتا ہی ایک مرتبہ اپنے باپ کی طرف مُنھ کر کے کہا کہ کیون والد بزرگوار اِسوقت آپ نے ہمکو بہت شرمندہ کرایا ایک طفل کم سن سے ہم شرمندہ ہوئے اور سوائے خاموشی کے ہمکو کچھ جواب دیتے نہ بن پڑا آپکے دربار مین شداد شاہ چند خدا پرستون کو اور اپنے بھائی کو اسیر کرکے لایا آپ نے

اُنکے قتل کا حکم دیا ہمکو اس حال سے آگاہ نہ کیا نہ اُنسے کچھ حال دریافت کیا بھلا یہ تو خیال فرمائیے کہ اُنمین ایسے ایسے جوان ہین کہ جو کہ شداد کو ایک طمانچہ مارین تو شداد اُسکی ضرب سے ہلاک ہو جائے نہ کہ شداد اُنکو اسیر کرے یہ بالکل خلاف عقل ہے ضرور اس امر مین کوئی مکر ہے مین نے شکارگاہ مین خبر پائی صید افگنی کو ترک کر کے آیا اول تو مجکو خدا پرستون کے دیکھنے کا اشتیاق تھا دوسرے یہ امر بھی دریافت کرنا تھا کہ یہ لوگ کیونکر اسیر ہوئے اگر مین نہ آتا تو وہ لوگ قتل ہو جاتے بڑے افسوس کی بات ہے کہ آپ بزرگ ہو کر ایسی باتون کا خیال نہ فرمائین اور بدون سمجھے اور بوجھے حکم قتل دیدین شکر ہے خداوند زمرد کا کہ مین وقت پر پہونچ گیا مین نے جو جا کر دیکھا تو اُنمین ہر ایک کو نیا تن وصف شکن پایا بابا جان ایسے بہادر دیکھنے مین بھی آتے ہین ایسے بہادرون کی قدر کیجاتی ہے یہ سب لوگ سرفروش و جان نثار ہین دیکھیے کیسے ثابت قدم ہین کہ آپ نے حکم قتل دیا کوئی اپنے آقا کی اطاعت سے نہین پھرا نہ اپنا دین ترک کیا بھلا ایسے منچلے اور بہادر کہے کے لوگ دیکھے بھی ہین اور شداد نے جو کچھ آپ سے بیان کیا بالکل غلط بیان کیا اسکا کیا اعتبار جب اسنے آپکے خوف سے اپنا دین آبائی ترک کیا اور اپنے مذہب قدیم کو چھوڑ دیا جو کہ پشتہا پشت سے چلا آتا تھا تو اسکے کسی قول و فعل کا اعتبار نہین ہے بس جب اسنے زبردست اِن سب کو پایا ضرور مکر کیا ہوگا دیکھیے ابھی سب حال کھلا جاتا ہے مین انکو قتل سے ابھی بچا کر ادھر آیا ہون قہرمان اُنکو بموجب میرے حکم کے ابھی لیکر آتا ہے مین سب حال دریافت کرتا ہون اگر جو کچھ شداد نے آپ سے بیان کیا ہے اُسکے خلاف نکلا تو ابھی اس شداد کو قتل کرونگا کیونکہ ہم سب اسکے سبب سے ذلیل ہوئے یہ جو خسرو نے کہا دلدار شاہ نے کہا کہ کیا وہ لوگ ابھی قتل نہین ہوئے تمنے منع کیا جلادون کو خسرو نے جواب دیا کہ جی ہان مین نے منع تو کیا دلدار شاہ نے کہا کہ ای فرزند تمنے بہت بُرا کیا وہ لوگ کسی طور سے تمھارے کہنے کو نہین سنین گے وہ بڑے چرب زبان اور سخت گو ہین اُنکے نزدیک کوئی بہادر اور جری نہین ہے وہ سوا اپنے کسی کو بہادر خیال نہین کرتے ہین خسرو نے کہا کہ اُنکا فرمانا درست ہے جناب بہادر کسی سے زیر نہین ہوتا وہ کسی کی اطاعت نہین کرتا ہے مین ہی ہون اگر کوئی مجھ سے کہے کہ تم میری اطاعت کرو بدون مقابلہ تو مین کبھی قبول نہ کرونگا ہان اگر زیر ہونگا اُسوقت ضرور اطاعت کرونگا اِسوقت اِسقدر سردار آپکے دربار مین موجود ہین خیال فرمائیے کسی نے بھی بدون زیر ہوئے اطاعت کی شداد کو خیال فرما لیجیے کہ جب تک سختی نہ پڑی اپنے خراج دینا گوارا کیا اس پھر وہ کیونکر کسی کی اطاعت کرین دلدار شاہ نے کہا کہ ای فرزند یہ تمھارا قول درست ہے بس وہ لوگ تو زیر ہوئے پر بھی نہین اطاعت کرتے ہین سنو تو تم جب شداد نے اِن سب کو قید لیکر میرے پاس آیا اور اِسنے بیان کیا کہ مین نے اِن سب کو سر میدان زیر کیا ہے اور اسیر کیا ہے مین نے اُنکو اپنے پاس طلب کیا اور بہت کچھ نصیحت و پند کی اور کہا کہ تم سب میری اطاعت کرو اُنھون نے انکار کیا اور کہا کہ ہم اطاعت نہین کرین گے نہ ہم زمرد پرستی کرینگے ای فرزند اُنھون نے لاکھون گالیان خداوندون کو دی ہین کیا بیان کرون کہ جو جو کلمے اُنھون نے شان مین خداوندون کی کہے ہین

مین سے یہی کہا کہ جبکہ تمکو شداد شاہ نے زیر کیا پھر تمکو کیا عذر ہی اطاعت کرنے مین اُنھون نے اِس امر کا اقرار کیا کہ ہمکو ضرور شداد نے زیر کیا مگر ہم اطاعت نہ کرین گے بس مجکو غصہ آیا مین نے حکم قتل دیا تمکو اِس سبب سے آگاہ نہین کیا کہ کوئی مہم تو تھی نہین کہ تمھاری ضرورت ہوتی مین نے خیال کیا کہ تمھارے مزے مین فرق آئیگا تم شکار مین مصروف تھے جب مین نے خوب طور سے اُنکو پند و نصیحت کرلی اُس وقت حکم قتل دیا ای فرزند وہ کبھی راہ راست پر نہ آئین گے شہزادۂ خسرو نے جواب دیا کہ دیکھیے ابھی مین اُنکو قائل کرتا ہون اگر اُنھون نے اِس امر کا میرے روبرو اقرار کیا تو ضرور مین اُنکو قائل کر کے اطاعت پر راضی کرونگا اگر اُنکی یہ خواہش ہوگی کہ وہ مجھ سے مقابلہ کرین تو مین ضرور اُنسے مقابلہ کر کے زیر کرونگا جبکہ شداد نے زیر کر لیا تو مجکو کیا دیر لگے گی جو کہ مجھ سے بدرجہا کمزور ہی اگر مین زیر ہو گیا تو مین اُنکی اطاعت کرونگا اگر وہ زیر ہونگے تو وہ میری اطاعت کرین گے کیا مجال اُنکی جو میری اطاعت زیر ہو کر نہ کرین اگر اِس امر پر نہ راضی ہوئے تو مین خود اُنکو اپنے ہاتھ سے قتل کرونگا خسرو نے یہ جو کہا دلدار شاہ خاموش ہو رہا مگر دل مین کہا کہ بڑا غضب ہوا جب یہ اُس جوان سے دریافت کریگا وہ صاف صاف شداد کی مکاری کا حال کہدیگا اور کہے گا کہ مجکو شداد نے زیر نہین کیا بلکہ مکر سے اسیر کیا ہی اب کیا تدبیر کرون اِسکو یقین آجائیگا کیونکہ اِسکے خیال مین ہی کہ مکاری سے شداد نے اسیر کیا ہی دلدار شاہ یہ باتین دل سے کہہ رہا ہے اور کہتا ہے کہ یہ لڑکا بڑا ضدی ہی میری حکومت و سلطنت اِسی کے بھروسے پر قائم ہی کوئی تدبیر بن نہین پڑتی ہی کہ وہ خدا پرست یہان نہ آئین اور ایسی تقریر نہو ورنہ بڑی خرابی ہوگی یہ شداد کا تو دشمن جانی ہوجائیگا اِدھر خسرو نے شداد کی طرف مُنھ کر کے کہا کہ کیون شداد شاہ تمنے اِن سب کو کیونکر زیر کیا ہی سچ سچ بیان کرو اُس مکار نے سارا قصہ اول سے آخر تک ٹھیک ٹھیک بیان کیا جب اِس مقام پر آیا مقہور و قہار کو اِس جوان نے زیر کیا اور بیدار شاہ نے زیر ہو کر اطاعت کی اُسکے بعد یہ بیان کیا کہ جب یہ واقعہ گذرا تو مجکو بیدار شاہ پر بڑا غصہ آیا مین لشکر لیکر باہر نکلے کے آیا مین نے طبل جنگ بجوایا لشکر حریف مین بھی طبل جنگ بجا بس دوسرے دن مین میدان مین آیا مبارز طلب کیا پہلے لشکر بیدار شاہ کے پہلوان میرے مقابلے کو آئے مین نے کسی کو کشتی مین کسی کو تلوار سے زیر کیا یہانتک کہ مقہور و قہار کو بھی زیر کیا اور بیدار شاہ کو بھی اُسکے بعد اِس جوان کی ہمراہی کے سردار آنے لگے اُنکو بھی مین نے بمردی و مردانگی زیر کیا اِس جوان سے مقابلے کی نوبت آئی اُسکو بھی زیر کیا لشکر کو شکست دیکر اور سب کو لیکر اِدھر آیا خسرو نے کہا کہ بھلا یہ تو بتاؤ کہ جب بیدار شاہ لشکر لیکر تمھارے قلعے پر آیا تھا تو تم قلعہ بند ہوئے تمنے کمک طلب کی ہم یہان سے چلے جبکہ تم اپنے پر قوت رکھتے کہ تمنے اِن سب کو زیر کر لیا پھر قلعہ بند کیون ہوئے اور تمنے کمک کی کیون درخواست کی خود کیون نہ نکلکر مقابلہ کیا شداد نے مکر سے جواب دیا کہ اِسکا سبب یہ تھا کہ مین لشکر بیدار شاہ کی اور پہلوانون کی تعریف بہت سنتا تھا بس جب وہ لشکر لیکر آیا مین نے خبر پائی اِس خیال سے کہ اُسکے لشکر کے پہلوان بہت زبردست ہین مین مقابلہ نہ کر سکونگا قلعہ بند بھی ہوا اور کمک بھی طلب کی جب مین نے دیکھا کہ ایک لڑکے نے سب کو اسیر کر لیا

اور زیر کر لیا تو وہ میرا خیال برطرف ہوا مین نے خیال کیا کہ حضرت یہ لوگ دیکھنے ہی کے ہین
بیکار انکا خوف ہی تو خود انسے مقابلہ کر جبکہ لڑکے سے زیر ہو گئے تو تجھ سے بھی ضرور زیر
ہونگے بس میری راے نے اوسوقت خطا کی تھی اب جو مین نے مقابلہ کیا جیسا خیال کیا تھا
ویسا ہی پیش آیا خسرو نے کہا کہ بالکل یہ تیری تقریر مکر کی ہی خیر معلوم ہوا جاتا ہی تیرا جھوٹھ سچ
کھلا جاتا ہی بھلا ہم ایک بات اور دریافت کرتے ہین اب پھر اُنمین سے کسی سے مقابلہ
کروگے اور زیر کر لوگے کیونکہ تمتو اُنکے زور وطاقت کا امتحان کر چکے ہو شداد نے
کہا کہ جس سے حکم ہو لڑون اور سامنے آپکے اُسکی مشکین باندھ لون خسرو نے کہا کہ اچھا اگر
اُنھون نے مثل تیرے کہنے کے اقرار کیا تو مین اُنکو بہت کچھ نصیحت وپند کرونگا اگر اُنھون نے
قبول کیا تو خیر ورنہ ابھی قتل کرونگا اگر اُنھون نے اقرار نہ کیا تو اُنکو رہا کرونگا اور تجکو حکم دونگا
کہ پھر تو اُنکو زیر کر لے یہ جو خسرو نے کہا شداد نے کہا کہ بہت خوب مگر شاہزادۂ عالم ایک
امر کا خیال رہے وہ لوگ بڑے مکار اور دروغگو ہین وہ آپکے روبرو اس امر کا اقرار کبھی نہ
کرینگے اس سبب سے کہ وہ خیال کرلینگے کہ یہ بہادر ہین اگر انکے روبرو اقرار کیا تو خود
یہ ہمپر جبر کریگا اور اطاعت کو کہیگا اوسوقت مشکل ہوگی بس وہ اقرار نہین کرینگے بلکہ ان سب
باتون سے انکار کرینگے شاہزادۂ خسرو نے کہا کہ مجکو اس امر کا یقین نہین ہی کیونکہ وہ لوگ
بظاہر بہادر اور صادق القول معلوم ہوتے ہین بس جو بہادر ہوتے ہین وہ جھوٹ نہین
بولتے ہین جو بات راست ہوتی ہی اُس سے اقرار کرتے ہین اپنے قول پر صادق رہتے
ہین اگر بہ سبب تیرے کہنے کے اُنھون نے انکار کیا تو تو موجود ہی پھر مقابلہ کرکے زیر
کرلینا اسکا پس وپیش کیا ہی جو کہ ایکمرتبہ زیر ہوا وہ ہزار مرتبہ زیر ہوگا اسکا خوف کیا ہی
شداد نے عرض کیا کہ کچھ خوف نہین ہی مگر ذلدارشاہ وکل اہل دربار دل مین کہ رہے
ہین کہ بڑا مکار ہی جی ہان یہ مقابلہ کرسکے زیر کرلینگے مکر سے تو اسیر کیا ہی دم تو دام سے
نکلا جاتا ہی سامنا جب ہوتا ہی بند بند کانپنے لگتا ہی یہ زیر کرینگے مگر شداد کا یہ حال ہی کہ رنگ رو
متغیر ہے ہوائیان چہرے پر اُڑ رہی ہین خسرو کی نگاہ دربارگاہ کیطرف ہی کہ یکایک قہرمان
آکر سب قیدیون کو لیکر پہونچا بادشاہ کو سلام کیا اور اپنے دنگل پر بیٹھ گیا شاہزادہ وغیرہ
سب مطوق ومسلسل سامنے کھڑے ہوئے ہین کہ خسرو نے شاہزادے کیطرف دیکھکر
کہا کہ اے جوان اب آپ اپنے حال سے آگاہ فرمائیے کہ کیونکر آپ اسیر ہوئے اور شداد
نے جبکہ آپکو اسیر کر لیا اور سر میدان زیر کر لیا تو پھر آپ کیون نہین اُسکی اطاعت کرتے ہین اور کیون
خداوند کو برا کہتے ہین آپ نے اقرار کیا تھا کہ مین یہان نہین بیان کرونگا سب کے روبرو بیان
کرونگا مین آپکو یہان لایا اُس حال کے سننے کا مشتاق ہون مجکو عجب ہی کہ جب آپ نے
ایسے ایسے پہلوان دیو خصال عفریت مثال زیر کیے اپنا مطیع کیا اور اب شداد سے زیر
ہو گئے جو کہ آپکے مقابلے مین پسہ کا مرتبہ رکھتا ہی میرے والد نے آپکو بہت پند ونصیحت کی
آپ نے اُسکا کچھ خیال نہ کیا سنتا ہون بہت سخت کلامی سے پیش آئے کہ اُنکو غصہ آیا اُنھون نے
حکم قتل دیا آپنے خداوند کو بھی بہت سخت وسست کہا یہ تو آپکی مروت وبہادری سے بعید
معلوم ہوتا ہی کہ زیر ہو کر سرکشی فرمائیے ہان اگر زیر نہوئے ہوتے تو یہ امر زیبا تھا بس شاہزادہ

یہ تقریر سن کے جواب دیا کہ اسی سبب سے تو مین نے وہ کلمہ کہا تھا کہ جبکہ تمنے مجھ سے سوال کیا تھا
کہ اِس مقام اور اِس لشکر مین سب نامرد ہین کوئی مرد نہین ہی اے جوان آگاہ ہو کہ بھلا کون ایسا ہوگا کہ
جو زیر ہو جائے اور پھر اُسکی اطاعت نہ کرے کہ جسنے زیر کیا ہو اسقدر سردار میرے ہمراہ ہین
اُنھون نے اُسوقت تک میری اطاعت نہین کی کہ جبتک زیر نہین ہوئے مین تو اِس دربار مین
کسی کو نہین پاتا ہون کہ مجکو یا میرے سردارون کو زیر کرلے اور یہ شداد کیا اصل رکھتا ہے اول
درجہ کا نامرد اور بودا مکار ہی یہ کیا زیر کریگا میرے سردارون مین سے ایک ادنا سردار اِسکو طمانچہ
مارے تو اسکی جان بچنا بڑی مشکل ہی یہ بڑا محسن کش ہی خیال تو کرو کہ یہ قلعہ بند تھا اور مقہور
سپہ سالار بیدار شاہ نے قلعہ لے لیا تھا یہ بہت بیقرار تھا کہ مین لشکر لیے ہوئے براے
فتح طلسم نور افگین جاتا تھا توپ کی صدا سنکے اِدھر کو آیا لشکر لیکر مجکو اِسکے حال پر رحم آیا یہ واقعہ
دیکھکر بس مین نے اِسکی کمک کی مقہور و قہار کو زیر کیا لشکر بیدار شاہ کو شکست دی اُسنے
میری اطاعت اور دین اسلام قبول کیا مین لشکر لیکر بیرون قلعہ اِس خیال سے اُترا کہ شداد
شاہ یا تو آکر اطاعت کریگا اِس احسان کے عوض مین یا اگر اطاعت نہ کریگا تو مین خود نامہ
روانہ کرکے طلب کرونگا اگر آیا تو خیر ورنہ مقابلہ کرکے اُسکو بھی دائرۂ اِسلام مین لاؤنگا اور
اُسکے بعد انوریہ پر لشکر کشی کرونگا دلدار شاہ اور اُسکے فرزند خسرو کو براے اطاعت طلب
کرونگا اگر اُنھون نے بدون مقابلہ اطاعت کرلی تو خیر ورنہ اُسسے بھی مقابلہ کرکے اپنی اطاعت
مین لاؤنگا زیر کرکے کیونکہ اے خسرو مین نے تمھاری بہادری اور جوانمردی کی بہت تعریف
سنی تھی بیدار شاہ کے مُنھ سے بس مجکو تمھارے مقابلے کا اشتیاق تھا مین یہی خیال کر رہا تھا
کہ یہ شداد بدنہاد میرے پاس آیا اور مکر سے مسلمان ہوا مع اپنے سردارون کے اور مجکو اپنے
قلعے مین براے دعوت مع اِن سب سردارون کے لیگیا گو مجکو بیدار شاہ و میرے عیار نے
منع کیا کہا کہ یہ مکار معلوم ہوتا ہی مین نے کسی کا کہنا نہ سُنا اِسنے کھانے مین بیہوشی کھلاکر مجکو اسیر
کیا اور میرے لشکر پر شبخون کرا اُن سب کو قتل کیا نہ معلوم وہ سب کے سب کدھر تباہ ہو کر گئے
اور میری قید کو لیکر اِدھر آیا یہان دلدار شاہ نے مجکو طلب کیا اور کہا کہ میری اطاعت کرو
زمرد پرستی اختیار کرو مین نے قبول نہین کیا اور جو میرے مُنھ مین آیا مین نے ضرور کہا کیون
نہ کہتا کہ میرے ساتھ کیا کیا گیا اے خسرو اِس شداد نے اُس احسان کا میرے ساتھ یہ عوض
کیا بس تیرے باپ نے میرے قتل کا حکم دیا اِس سبب سے مین نے کہا کہ اِس لشکر مین کوئی
مرد نہین ہی سب نامرد ہین اگر مرد ہوتے اور بہادر دوست تو کبھی شداد کے کہنے پر عمل نہ کرتے
اور نہ میرے قتل کا حکم دیتے بلکہ یا تو مجکو رہا کر دیتے یا میرے ساتھ رہا کرکے مقابلہ کرتے بس
اگر مین زیر ہوتا تو ضرور اطاعت کرتا یا اب کوئی مجکو زیر کرلے تو مین اُسکی اطاعت کرون مین
تو اِس دربار مین کسی کو نہین پاتا ہون کہ میرے ہاتھ سے ہتھکڑی اُتار کر پھر مجکو پہنا دے اگر
پہنا دے تو مین اُسکی اطاعت کرتا ہون شداد کیا زیر کریگا جو کچھ اِسنے کہا ہی سب غلط بیان
کیا ہی مین نے تو دلدار شاہ سے بھی سب حال کہدیا تھا اُسنے نہ سُنا اور کہا کہ ہمکو اِس سے
کیا کہ تمکو شداد شاہ نے مکر سے اسیر کیا یا سر میدان اگر تم اطاعت کرو اور دین زمرد پرستی قبول
کرو تو ہم رہا کردین ورنہ قتل کرین گے یہ جو شاہزادے نے بفصاحت و بلاغت بیان کیا

خسرو اپنے دل مین قائل ہوا اور خوش ہوا اور قہرمان بھی خسرو نے قہرمان کی طرف دیکھکر کہا کہ کیون سپہ سالار مین نے تمسے کہا نہ تھا کہ ضرور اِن لوگون کے ساتھ شداد نے مکر کیا ہی اُسنے جواب دیا کہ آپ کا خیال درست تھا بس یہ کہکر خسرو نے شاہزادے سے کہا کہ شداد تو کہتا ہی کہ مین نے سب کو سر میدان زیر کیا ہی کشتی مین اِسکا کیا جواب ہی شاہزادے نے فرمایا کہ اِسکا یہ جواب ہی کہ وہ پھر مقابلہ کرے اور ہم تینون سے اگر وہ ایک کو زیر کرلے تو ہم سب اِسوقت زمرد پرستی اختیار کرتے ہین اور اطاعت شداد کی کرتے ہین جبکہ وہ ہمکو زیر کر چکا ہی تو اب اُسکے نزدیک دوسری مرتبہ زیر کرنا کیا بات ہی خسرو نے کہا کہ آپ نے درست کہا راوی کہتا ہی کہ شاہزادے سے بیدار شاہ نے اُسوقت کہدیا تھا کہ جب خسرو اُس مقام پر پہونچا تھا کہ جہان قتل ہوتے تھے کہ یہی خسرو شیردل فرزند دلدار شاہ ہی اور یہ سپہ سالار قہرمان ہی جو کہ اِسکے ہمراہ ہی شاہزادے نے اِن دونون کو پسند فرمایا تھا بیدار شاہ سے کہا تھا کہ اگر یہ دونون بھی زیر ہوجاتے تو کیا اچھی بات تھی مگر کیا کرون اسیر ہون ورنہ اِنسے مقابلہ کرتا ابتو اُسنے طلب کیا ہی اگر بن پڑا اور رہا ہوا تو ضرور مقابلہ کرونگا اگر زیر کرلیا تو ضرور یہ دونون اطاعت کرینگے اگر مین زیر ہوگیا تو مین اطاعت کرونگا اِس سبب سے شاہزادے نے پہچان لیا تھا اور نام سے بھی آگاہ ہوئے تھے جو ہر مرتبہ نام لیکر کلام کرتے تھے بس خسرو بھی عاشق جمال شاہزادہ و فریفتہ شان و شوکت ہو گیا ہی اور قہرمان بھی جب یہ تقریر شاہزادے سے سنی کی خسرو نے بنگاہ قہرآلود طرف شداد کے دیکھا اور کہا کہ تو نے سُنا جو اِس جوان نے بیان کیا تو تو کچھ اور کہتا تھا وہ تو انکار کرتا ہی اور تیرے بیان کے خلاف کہتا ہی سچ بتا کہ کیا امر سچ ہی تو نے اپنے ساتھ ہم سب کو بھی ذلیل کرایا اور نامرد ٹھہرایا یہ قول اِس جوان کا بہت درست ہی کہ سب اِس مقام پر نامرد ہین جو ایسی حرکت کرے وہ نامرد ہی کیسا ہی بہادر کیون نہو شداد نے جواب دیا کہ ای شہریار مین نے قبل ہی مین عرض کیا تھا کہ وہ آپ کے روبرو اقرار نہ کریگا دیکھیے وہی امر پیش آیا اور اُسنے انکار کیا خسرو نے کہا کہ او شداد مجکو قبل ہی اِس امر کا یقین تھا کہ تو نے مکر سے اِن سب کو اسیر کیا ہی وہ امر ثابت ہو گیا او شداد تو نے سنا نہین کہ اِس جوان نے یہ بھی تو کہا کہ اگر شداد نے ہم سب کو سر میدان اسیر کیا ہی تو پھر کیا بات ہی ہم مین سے ایک ادنا سردار کو اگر شداد اسیر کرلے تو ہم سب شداد کی اطاعت کرینگے یا میرے ہاتھ سے ہتھکڑی اُتار کر پھر ڈالدے تو اُسوقت مین بھی کوئی عذر نہوگا اِسکا کیا جواب دیتا ہی شداد نے کہا کہ ای شاہزادۂ عالم میرا یہ قول نہین ہی بلکہ یہ قول ہی کہ آزمودہ کو آزمانا جہل ہی مین مقابلہ کرچکا ہون اور زیر کرچکا ہون اب مجکو کیا ضرورت ہی کہ بیکار دردسر مول لون مین نے زیر کرکے آپ کے سپرد کیا اب آپکو اختیار ہی اگر مین یہ جانتا کہ وہان یہ معرکہ گذریگا تو کبھی لیکر نہ آتا اپنے قلعے مین قتل کرتا خیر ابتو نادانی ہوئی گو یہ میرے قیدی ہین مجکو اختیار ہی مگر جب سے مین اِنکو آپ کے حوالے کرچکا ہون اب آپکو اختیار رہ چاہے رہا فرمائیے چاہے قتل یہ سنکے خسرو نے برہم ہوکر جواب دیا کہ او مکار مین تیرے مکر سے بخوبی آگاہ ہون تو نے بڑا مکر کیا ضرور اِن سب کو دھوکے سے اسیر کیا او نامرد و بزدل تو نے اپنے ہمراہ مجکو بھی نامرد اور بزدل بنایا تھا اور سب میرے سردارون کو اور اِس جوان نے سچ کہا کہ تم سب لوگ نامرد ہو اگر یہ جوان

قتل ہوجاتا تو مین مردان عالم سے آنکھ چار کرکے بات نہ کرسکتا وہ ہم سکو نامرد اور بودا خیال کرتے
کہ وہ جوان قوی اور زبردست جو تھا تو خسرو نے اُسکو مکر سے قتل کیا شداد بھی مکاری سے
اسیر کرلیگیا خسرو نے قتل کرڈالا باوجودیکہ دعوی بہادری رکھتا تھا کچھ خیال نہ آیا کہ کیا کرتا ہے کیا
میری آبرو باقی رہنا تھی جو مجکو شکارگاہ مین خبر پہونچی مین وہان سے یہان آیا اور یہ جوان بھی قتل
نہوا اسے خوب وقت پر پہونچا کہ خجالت اور شرمندگی سے محفوظ رہا اور مکار وشداد کو تو جا دینا
مین اس حرکت کی تجکو کیا سزا دیتا ہون یہ کہکر اپنے باپ کی طرف متوجہ ہوا خسرو کا فرط غیظ
سے یہ عالم ہے کہ مثل بید کے کانپ رہا ہے رُوسے بدن کھڑا ہے بار بار مونچھون کو تاؤ دیتا ہے آنکھین
خون کبوتر ہو رہی ہین چہرہ شدت غصہ سے لال ہے بڑا ملال ہے باپ کی طرف منھ کرکے کہا
کہ اے والد بزرگوار مجکو آپکی بزرگی اور بہادری سے بعید معلوم ہوا کہ جبکہ آپ پر یہ امر ظاہر ہوگیا
اور آپ نے اپنی آنکھ سے ملاحظہ فرمالیا کہ شداد کی یہ لیاقت نہین ہے کہ ایسے ایسے پہلوانون کو زیر
کرسکے اور اس جوان سے یہ بھی ظاہر ہوا کہ شداد نے مکر سے اسیر کیا بیہوشی کھلاکر گو اس
جوان نے سخت کلامی کی تھی یہ آپکو معلوم ہے کہ جو کہ اپنی جان سے ہاتھ دھو چکتا ہے بس جو زبان
مین آتا ہے کہہ ڈالتا ہے بس آپکو لازم تھا آپ نے طرح دی ہوتی اور میرا انتظار کیا ہوتا جب مین آتا اس
مقدمہ مین رائے کرکے حکم جاری کیا ہوتا بدون مجھے بوجھے صرف شداد کے کہنے پر
حکم قتل دیدیا اگر یہ جوان قتل ہوجاتا تو کسقدر بدنامی اور ندامت حاصل ہوتی اور سب مجکو بدنام
کرتے مین تمام عالم مین نامرد مشہور ہوتا شداد کا کیا جاتا ایسی حرکت انکو زیبا نہ تھی اگر غصہ
اس جوان کی تقریر پر آیا تھا اُسکو فرو کیا ہوتا شداد کوئی ایسا صادق نہ تھا کہ جسکے قول پر اعتبار
کرلیا اگر کسی اور سے ایسی خطا ہوتی تو ضرور مین اُسکو بھی شداد کے ہمراہ سزا دیتا مگر ناچار
ہون کہ آپ والد ہین اور مین زیادہ کچھ کہہ نہین سکتا ہون آپ بزرگ ہین آپکو تو یہ زیبا تھا کہ اگر
مین ایسی حرکت کرتا تو آپ مجکو نصیحت کرتے نہ کہ خود ایسی حرکت کے مرتکب ہوتے یہ جو
خسرو نے کہا دلدار شاہ خاموش بیٹھا سُنا کیا اور اپنے دل مین خیال کیا کہ شداد نے
دراصل بہت بیجا حرکت کی واقعی بدنام تمام عالم مین کیا تھا خوب خداوند زمرد نے آبرو
بچائی کہ خسرو عین وقت پر آگیا اور یہ جوان قتل سے بچگیا یہی ہر ایک اہل دربار اپنے دل
مین خیال کر رہا ہے اِدھر خسرو نے شاہزادے کیطرف متوجہ ہوکر کہا کہ میرا ایک سوال ہے
اُسکا جواب مرحمت ہو مین آپکو رہا کیے دیتا ہون آپ آج شب کو میرے مہمان ہوجیے
اور میری دعوت قبول فرمائیے اور کل مجھ سے مقابلہ کشتی مین کیجیے اور میرے سپہ سالار
سے مین آپ سے نیزہ و تلوار سے نہین مقابلہ کرونگا اس خیال سے کہ شاید کوئی زخم آپکے
جسم پر میرے ہاتھ سے لگے تو بڑا مجکو صدمہ ہو بس مین اور میرا سپہ سالار آپ سے کشتی مین مقابلہ
کریگا اگر مین نے یا میرے سپہ سالار نے آپکو زیر کرلیا تو آپکو لازم ہے کہ میری اطاعت فرمائیے اور دین زمرد پرستی
اختیار کیجیے مع اپنے لشکر اور سردارون کے اگر آپ ہم دونون کو کشتی مین زیر کرلین گے
تو ہم دونون مع کل لشکر اور سردارون کے اور مع بادشاہ کے مسلمان ہونگے اور آپکی
اطاعت کرین گے کچھ عذر و انکار نہ کرین گے اگر میرا باپ اطاعت نہ کریگا اور انکار کریگا
تو مین اُسکو آپکے روبرو اسی مقام پر قتل کرونگا مین بہادر ہون اور اپنے قول کا پابند ہون

جو کہتا ہون وہ کرونگا یہ جو خسرو نے کہا شاہزادے نے فرمایا کہ مرد کے معنے یہی ہین بس انھون مین تم ہی دو آدمی تو جوانمرد اور بہادر دوست معلوم ہوتے ہو بس بقول تمھارے مرد وہ ہی جو اپنے قول و اقرار پر ثابت رہے ای خسرو مین آپسے مقابلہ مین کسی شے مین بند نہین ہون تمھارا یا تمھارے سپہ سالار کا جی چاہے تو مجھ سے تلوار و نیزہ و عمود سے بھی مقابلہ کرے ہر طرح سے مین موجود ہون مجکو تمھاری خوشی مد نظر ہی بس جیساکہ تمنے کہا کہ اگر مین یا میرا سپہ سالار آپ پر غالب آ جائے تو آپ مع اپنے اہل لشکر و سردارون کے مذہب زمرد پرستی اختیار کیجیے اور میری اطاعت قبول فرمایئے اگر آپ میرے اوپر اور میرے سپہ سالار پر غالب آئے تو مین بھی ایسا ہی کرونگا بس تم سب کے سامنے اس امر کا اقرار کرتا ہون کہ اگر تم دونون مین سے جو میرے اوپر غالب آئیگا مین اطاعت بھی کرونگا مع اپنے سردارون اور لشکر کے اور زمرد پرستی بھی قبول کرونگا اور جو انکار کریگا اسکو تمھارے روبرو قتل کرونگا مگر ان دعوت نہ قبول کرونگا کیونکہ ابھی میرے تمھارے مذہب مین فرق ہی تم کافر ہو میرے نزدیک تمھارے یہان کا اکل و شرب حرام ہی جو کہ تہ ہو خسرو نے کہا کہ اچھا تراشیا نہ کھائیگا بلکہ خشک از قسم میوہ وغیرہ شاہزادے نے فرمایا اسکا مضائقہ نہین بس خسرو نے بھی اُسی طور سے اقرار کیا اُسوقت شداد نے دیکھا کہ یہ خدا پرست رہا ہونے تیری سب تدبیر بیکار ہوئی بڑا غضب ہوا خیر ایک بات تو اور کہ یہ خیال کر کے خسرو سے کہا کہ اے شاہزادہ عالم آپ یہ کیا غضب کرتے ہین انکو رہا کرتے ہین یہ لوگ بڑے مکار اور جعلساز ہین ادھر آپ نے رہا کیا انھون نے رہائی پائی یہ سیدھے یہانسے نکلے ہوئے چلے جائینگے نہ مقابلہ کرینگے نہ کچھ بس آپ کف افسوس ملکر رہجایئے گا کل جب مقابلہ ہو اُسوقت رہا فرمایئے گا آپ ان لوگون کے حال سے بالکل آگاہ نہین ہین مین بخوبی واقف ہون مین نے آگاہ کر دیا اسکا اس امر سے مطلب یہ تھا کہ یہ اسی طور سے قید رہین مین سب کو اور داروغہ زندانخانہ کو قتل کر کے ان سب کو نکال لیجاونگا اور صحرا مین لیجا کر قتل کرونگا اگر لیجانے کا موقع نہ ملیگا تو اسی مقام پر قید خانہ مین سب کو قتل کر ڈالونگا بس جب یہ شداد نے کہا تو خسرو نے جواب دیا کہ او مکار بس خاموش رہ تو بڑا مفسد اور مکار ہی یہ لوگ مثل تیرے مکار و جعلساز نہین ہین جو زبان سے کہا ہی وہی کرینگے چاہے سر بھی کٹ جائے اب کوئی کلمہ خلاف زبان سے نہ نکالنا یہ تیری طرح بھاگنے والے نہین ہین کہ حریف سے خوف کر کے قلعے مین بھاگ گئے قلعہ بند کر لیا یہ جو خسرو نے شداد سے برہم ہو کر کہا وہ بسبب خوف کے دنگ رہا دلدار شاہ خاموش سر جھکائے بیٹھا رہا کسی بات مین نہ بولا کیونکہ اُسکو بہت بڑی ندامت ہوئی اور اپنی حرکت کے خاطر بہت شرمندہ ہوا خسرو نے باپ کی طرف دیکھکر کہا کہ آپ تو فرماتے تھے کہ یہ لوگ بہت سخت کلام ہین اور بہت چرب زبان اور نہایت بدگو ہین خداوند وہ ان کو ہزارون دشنام دی اور بہت سخت و سست کہا اور مجکو بھی میرے روبرو کچھ بھی سخت کلامی نہ کی نہ کچھ مجکو کہا نہ خداوند کو دلدار شاہ نے کہا کہ اس جوان نے تمکو زبردست دیکھا تم سے ڈر گیا کچھ نہ کہا خسرو نے کہا کہ یہ امر کبھی نہین ہی یہ لوگ کسی سے خوف نہین کرتے ہین سوا اپنے خدا کے

بس اصل امر یہ ہے کہ جو جس طور سے کلام کرتا ہو اُسکو اُسی طور سے جواب دیا جاتا ہے مین نے نرمی اور شیرین زبانی سے کلام کیا مجکو اُنھون نے اُسی طور سے جواب دیا اگر مین سختی اور تلخ زبانی کلام کرتا مجکو اُسی طور سے جواب دیتے بالکل خوف نہ کرتے میرے دیو کو سختی سے جواب ملتا میری کیا اصل تھی یہ کہکر خسرو نے حکم دیا کہ حداد خانہ زادون اور اِن سب کو قید سے رہا کرین چوبدار چلا کہ حداد کو لاوے ان شاہزادے نے فرمایا کہ کوئی ضرورت حداد کی نہین ہے اگر میری رہائی کا وقت آگیا ہے تو خود بخود مین رہا ہو جاؤنگا یہ قید کیا ہے اِسکو مین اپنے جسم سے دور کرونگا یہ فرماکر اور خانۂ زور مین آکر جو چرخ مارا اور زور کیا تمام قید کو مثل تار عنکبوت کے توڑ کر پھینکدیا اور رہا ہو کر کھڑے ہو گئے اور بیدار شاہ و مقہور و قہار و دیگر سردارون نے بھی قید کو توڑ کر پھینکدیا بس جو کہ کمزور تھے اُنکی قید کو شاہزادے اور دیگر سردارون نے توڑا اور رہا کیا یہ واقعہ دیکھکر سب اہل دربار مع خسرو و قہرمان و دلدار شاہ کے حیران ہوئے شداد کے چہرے کا رنگ تو اُڑ گیا راوی کہتا ہے کہ جبتک رہائی کا وقت نہین آتا ہے یہ لوگ قید رہتے ہین جہان رہائی کا وقت آیا خداوند کریم ایسا زور و طاقت عطا فرماتا ہے کہ قید کو توڑ ڈالتے ہین اکثر اولاد صاحبقران پر یہ واقعہ گذرا بس جب سب رہا ہو چکے اُدھر خسرو نے اِن سب کے لیے دنگل و کرسیان طلب کین مگر جب مقہور نے اپنی قید توڑی اور رہا ہوا ہتھکڑی لیکر یہ کہتا ہوا طرف شداد کے چلا کہ او نابکار مکار تو اب میرے ہاتھ سے رہا ہو کر کہان جاتا ہے دیکھ مین تجکو اِس مکاری کی کیسی سزا دیتا ہون اِسی دربار مین قتل کرتا ہون تو نے بہت بڑا مکر کیا یہ جو حال شداد نے دیکھا مارے خوف کے دم نکل گیا بند بند مثل بید کے کانپنے لگا منھ سے بات نہ نکلتی تھی اپنے مقام پر سے اُٹھکر اپنے لوگون سے یہ کہتا ہوا عقب تخت دلدار شاہ آکر کھڑا ہوا اور اپنے سردارون سے کہنے لگا کہ ابھی سب ملکر اِس میرے دشمن کو قتل کر دو یہ تو میری جان لینے کی فکر مین آتا ہے تم کیسے نمک حلال ہو یہ جو شداد نے کہا اِسکے سردارون نے قصد کیا کہ سپر و تلوار سنبھال کر اُٹھین کہ خسرو نے اُنکی طرف بنگاہ قہر دیکھا اور کہا کہ اگر تم مین سے کسی نے حرکت کی مین ابھی اُسے قتل کر ڈالونگا یہ جو خسرو نے کہا سب دم بخود ہو کر رہگئے کوئی نہ اُٹھا اور شداد سے خسرو نے کہا کہ اب کیون بھاگا اور کیون سردارون کو حکم دیا تو نے تو اسیر کیا تھا غالب آکر یہ وہی لوگ ہین کہ جنکو تو نے زیر کر کے مع سرداران اسیر کیا تھا اب کیون اِنسے بھاگتا ہے اور بادشاہ کے تخت کے عقب مین پناہ گزین ہوا ہے تو بڑا نامرد ہے اور نہایت درجہ کا بزدل ہے شداد نے کہا کہ حضور آپ ہی اِس ظالم کے ہاتھ سے بچائیے ورنہ یہ مجکو زندہ نہ چھوڑیگا ہاتھ جوڑنے لگا دلدار شاہ سے کہنے لگا کہ مین نے آپکا دامن پناہ اختیار کیا ہے میری جان بچائیے دلدار شاہ نے خسرو کی طرف دیکھا بس خسرو نے شاہزادے سے کہا کہ آپ مقہور کو منع فرمائیے کہ وہ شداد کی طرف نہ جائے بس جیسی اُسنے حرکت کی اُسکی سزا اُسکو ملی وہ بہت ذلیل ہوا یہ خلاف جرأت ہے کہ جو اپنے سے خوف کرے اُسپر زیادتی کی جائے اہل مروت کے خلاف ہے شہزادے نے مقہور کی طرف دیکھا اور فرمایا کہ اے مقہور تمکو ہمارے سر کی قسم جانے دو رحم کرو وہ ہمسے ڈر کر بھاگ گیا بس مقہور قسم دینے سے خاموش ہو گیا اور ٹھہر گیا اور کہنے لگا کیا کرون ناچار ہون کہ آقا منع کرتے ہین ورنہ اِسکی سزا دیتا خیر دیکھا جائیگا تو میرے ہاتھ سے بچکر کہان جاتا ہے

اُسدن بھی اِسے شہریار نے میرے پنجہ سے بچایا تھا اور آج بھی اگر سر مبارک کی قسم نہ دیتے تو تجکو اِسکا مزا معلوم ہوتا کہ مکر کرنے کا یہ مزا ہوتا ہی دعائین دے اِس شہریار کو کہ جسکے صدقہ مین بچگیا بس مقہور قریب شاہزادہ آیا اور خسرو نے شاہزادہ و دلدار شاہ و قہار و مقہور و دیگر سردارون کو بڑی عزت و آبرو سے بٹھایا اور بہت خاطر سے پیش آیا شاہزادے نے مقہور سے فرمایا کہ اے مقہور اسقدر تم لوگون کو غیظ و غضب زیبا نہین ہی بس جو اپنے سے بچا گے اُسکا تعاقب نہین کرتے ہین یہ فرماکر خسرو سے کہا کہ ایک میری بات کو تم قبول کرو کہ تم اپنے سپہ سالار کو حکم دو کہ وہ مجھ سے آج ہی مقابلہ کرے اور کل تم مقابلہ کرنا کیونکہ مجکو زیادہ عرصہ کرنا منظور نہین مجکو ایک مہم پر جانا ہی اور اُس سے فراغت کرکے بہت جلد اپنے والد کی خدمت مین جانا ہی کہ اُنسے مقابلہ کفار سے ہو رہا ہی اِسمین بہت عرصہ ہوگا کہ کل مین تمھارے سپہ سالار سے مقابلہ کرون پرسون تمسے تو یہ امر گوارا نہین ہی خسرو نے کہا کہ آپ قید سے تھے راہ کی تکلیف اُٹھائی قید کی اذیت ذرا راحت پا لیجیے پھر مقابلہ کیجیے گا اگر آپ زیر ہوگئے سب یہ بدنام کرینگے کہ وہ تھکا ہوا تھا اِس سبب سے زیر ہوگیا شاہزادے نے فرمایا کہ تم اِسکی کچھ پروا نہ کرو ہم لوگ اِسکے عادی نہین تین روز کے فاقہ مین حریف سے مقابلہ کرنے مین ہمکو راحت نہ ہمارا آرام حریف سے مقابلہ کرنا ہی ہمکو اُسوقت آرام ہوتا ہی جب حریف کو زیر کرکے اپنا کر لیتے ہین بہت کچھ خسرو نے کہا مگر شاہزادے نے نہ قبول کیا آخر مجبور ہوکر خسرو نے حکم دیا کہ اکھاڑا بیرون بارگاہ تیار رہو اور لشکر مین منادی کردی جائے کہ سب آکر تماشا دیکھین کہ ہمارے سپہ سالار اور اُس جوان خداپرست سے کہ جسکا نام رفیع البخت ہی اور جسکو شداد مکر سے اسیر کرکے لایا ہی مقابلہ ہوگا اور کشتی بس اُسیوقت بموجب حکم کے تبرداروں نے اکھاڑا بیرون بارگاہ تیار کیا اور لشکر مین منادی ہوگئی سب اہل لشکر آکر قریب اکھاڑا جمع ہوئے بس ایک طرف اکھاڑے کے دلدار شاہ مع خسرو اپنے سپہ سالار قہرمان اور کل سردارون و شداد شاہ اُسکے سردارون کے آکر بیٹھا اور ایک طرف شاہزادہ و بیدار شاہ و قہار و مقہور اور سب سردار بیدار شاہ کے اور شاہزادے کے آکر جمع ہوئے جو کہ اسیر ہوکر آئے تھے اور دو طرف سب اہل لشکر بس خسرو و دلدار شاہ نے قہرمان سے کہا کہ جاؤ اکھاڑے مین اور حریف کو طلب کرو بس قہرمان بادشاہ و خسرو کو سلام کرکے چٹ لنگوٹ کسکر اکھاڑے مین اُترا خم مارے گیارہ ڈنڈ کیے اور مٹی بدن پر لگائی آواز دی کہ جسکا جی چاہے میرے مقابلے کو آئے کہان ہین رستم و اسفندیار کہ آکر میری غلامی اختیار کرین کہان ہین حمزہ صاحبقران و صاحبقران ثانی و اولاد صاحبقران و بدیع الملک نوجوان نامدولت کی آکر اطاعت اختیار کرین یہ کہکر کہا کہ وہ جوان کہان ہی کہ جسکو میرے شاہزادے نے رہا کیا ہی اور اُسنے مجھسے مقابلے کا قصد کیا ہی بس آئے اور مقابلہ کرے مگر اُسکے سوا اور کوئی نہ آئے راوی بیان کرتا ہی کہ مقہور نے قصد کیا تھا کہ مین جاکر مقابلہ کرون شاہزادے سے اجازت طلب کر رہا تھا کہ اُسنے یہ کہکر شاہزادے کو طلب کیا بس شاہزادے نے مقہور سے کہا کہ وہ مجکو طلب کرتا ہی اب سوا میرے کوئی اُس سے مقابلہ نہین کرسکتا ہی تم ٹھہرو مین جاکر مقابلہ کرتا ہون لاکھ لاکھ مقہور نے چاہا کہ مین جاکر مقابلہ کرون مگر شاہزادے نے اجازت نہ دی اور خود کمر کسکر برائے مقابلہ اُسکھاڑے

مین تشریف لائے یا علی مدد کہکر گیارہ ڈنڈ کیے اُسکے بعد اُس سے کہا کہ استغفار لاف و گزاف
کر اور مردان عالم کا اِس بے ادبی سے نام نہ لے صاحبقران و نبیسا صاحبقران ثانی و بدیع الملک
نوجوان و اولاد صاحبقران کا تو بڑا رتبہ ہی ایک مین ادنا غلام اُن سب کا ہون پہلے مجھ سے
تو مقابلہ کر اور مجکو تو زیر کر لے پھر اُنکا نام لینا یہ کہکر اُسکے روبرو آ گئے بس دستیان ساتھ زبردستی
کے ہونے لگین سب دیکھ رہے ہین ہمہ تن چشم بنے ہوئے ہین برابر سے داؤن پیچ جوڑ توڑ
ہونے لگے یہ معلوم ہوتا تھا کہ دو بلبلین باہم ملی ہوئی لڑ رہی ہین یا دو بجلیان کوند رہی ہین راوی
شیرین زبان لکھتا ہو کہ جو پیچ شاہزادے نے باندھا وہ اُسکا توڑ کرتا ہی جو اُسکا کشتی کا بندھا ہوا ہر دونون
کی تعریف ہو رہی ہی تماشائی دیکھ رہے ہین اور تعریف کر رہے ہین جب کوئی عمدہ داؤن پیچ
قہرمان کرتا ہی تو شاہزادہ اُسکا توڑ کرتا ہی تو بیدار شاہ اور سب سردار بہت تعریف کرتے
ہین اور خسرو دل مین بہت خوش ہوتا ہی اِسی طور سے جب قہرمان کوئی اچھا توڑ کرتا ہو تو دلدار
شاہ اور سب سردار اُسکی تعریف کرتے ہین بس راوی بیان کرتا ہی کہ اِس کشتی کو کوئی ڈیڑھ پہر گذرا
تھا کہ قہرمان کا دم چڑھنے لگا سانس پھول گئی ہانپنے لگا تمام پسینے مین غرق ہو گیا شاہزادے
کو کچھ معلوم بھی نہوا صرف پیشانی پر کچھ عرق آ گیا تھا یہ بھی نہ معلوم ہوا تھا کہ کسی سے مقابلہ کر رہا
ہون بس شاہزادے نے ایک پیچ کانٹھ کر اور کولے پر لادکر جو مارا تو قہرمان دو گز زمین
سے اونچا بلند ہو گیا اور قلابازی کھاتے طرف زمین کے چلا شاہزادے نے دیکھا کہ اگر
یہ زمین پر گریگا تو کوئی نہ کوئی عضو اِسکا ضرور بیکار ہو جائیگا بس پیترا بدل کر اُسکو ہاتھون پر روکا
اور سر سے بلند کر لیا اور چرخ دینا شروع کیا ایک غریو اہل مجمع مین بلند ہوا سب تعریفین کرنے
لگے خسرو کا یہ حال ہوا کہ فرط خوشی سے اُچھل پڑا بیدار شاہ وغیرہ کی تو یہ نوبت ہوئی کہ کھڑے
ہو گئے مگر دلدار شاہ اور اُسکے سردارون کا چہرہ متغیر ہو گیا باہم کہا کہ کتنے بڑے پہلوان
کو یون دم بھر مین زیر کر لیا واقعی کوئی اِن لوگون سے مقابلہ نہین کر سکتا ہی دلدار شاہ نے
اپنے سردارون سے کہا کہ درحقیقت یہ لوگ بڑے بہادر ہین اور صاحب طاقت ہین مین
ایسا نہ جانتا تھا قہرمان سے اور اِس جوان سے زمین آسمان کا فرق ہی خسرو نے کہا کہ بہادر
کو بہادر کی قدر ہوتی ہی دیکھتے ہی سمجھ گیا تھا کہ یہ بڑا بہادر ہی اُدھر جب شاہزادے نے چرخ
دیکر قصد کیا کہ زمین پر ماردون قہرمان نے عرض کیا کہ اے شہریار جسکو سر سے بلند کرتے ہین اُسکو
پھر خاک مذلت پر نہین گراتے ہین مین امان کا خواستگار ہون شاہزادے نے فرمایا کہ امان بشرط
ایمان اُسنے عرض کیا کہ مین نے آپکی اطاعت اختیار کی اور آپکا دین قبول کیا چاہے خسرو مسلمان
ہو چاہے نہو مین آپکا غلام حلقہ بگوش ہون بس شاہزادے نے اُسکو زمین پر رکھدیا وہ اُٹھکر
قدمون پر گرا اور گرد پھرا اور عرض کیا کہ مجکو کلمہ تعلیم فرمائیے بس شاہزادے نے اُسکو گلے سے لگایا
کلمہ تعلیم فرمایا وہ کلمہ پڑھکر از سر صدق مسلمان ہوا زنگ کفر اُسکے آئینۂ دل سے دور ہوا اُسنے پکار
کر اور طرف دلدار شاہ کے و خسرو کے منھ کرکے کہا کہ مین نے تو اِس شہریار کی غلامی کو
اختیار کی اور مسلمان ہوا بس اب مجکو نہ خسرو سے غرض ہی نہ دلدار شاہ سے یہ سنکے سب کا
رنگ اُڑ گیا دلدار شاہ نے خسرو و سردارون سے کہا کہ بہت بڑا سردار ہاتھ سے نکل گیا
خسرو نے کہا کہ آپ فکر نہ فرمائیے کل مین اِس جوان کو زیر کرونگا یہ میری اطاعت کریگا

اگر مین بھی زیر ہو جاؤن تو مین بھی اطاعت کرونگا اُسوقت آپ بھی انکار نفرمائیے گا مع لشکر کے غلامی اس شہریار کی قبول فرمائیے گا دلدارشاہ نے کہا کہ بہتر بس خسرو نے آواز دی کہ ای جوان اب کل میرے تیرے مقابلہ ہی شاہزادے نے فرمایا کہ مین اسوقت موجود ہون خسرو نے کہا کہ اب شام قریب ہی شاہزادہ نے فرمایا کہ تمکو اختیار ہے بس یہ فرماکر قہرمان کو اپنے ہمراہ لیکر اکھاڑے سے نکلے اُدھر نقیبون نے پکار کر کہدیا بموجب حکم خسرو و دلدارشاہ کے کل خسرو شاہزادہ فرزند بادشاہ سے اور اس جوان سے کشتی ہوگی جسے براے تماشاے کشتی آئین راوی کہتا ہی کہ وہ مجمع درہم وبرہم ہوا سب اپنی اپنی طرف چلے بعض یہ کہتے تھے کہ کیا بہادر ہی کس آسانی سے پہلوان کو زیر کیا بھائی کل شاہزادے کو بھی زیر کریگا بعض کہتے تھے کہ نہین بھائی ہمارا شاہزادہ زبردست ہی وہ غالب آئیگا دیکھنا کس طور سے زیر کرتا ہی بس سب لوگ تو باہم یہ کلام کرتے ہوئے اپنے اپنے مقام پر آئے کوئی شاہزادے کی تعریف کرتا ہی کوئی خسرو کی اُدھر خسرو اور دلدارشاہ مع شدادشاہ وکل سردارون کے اُٹھکر بارگاہ مین آیا شاہزادہ بھی مع قہرمان اور بیدارشاہ وکل سردارون کے اسکی بارگاہ مین تشریف لایا خسرو نے بہت عزت وآبرو سے سب کو بٹھایا بہت خلق سے پیش آیا بخندہ پیشانی ہم کلام ہوا کہ بکاول نے حاضر ہوکر عرض کیا خاصہ تیار ہی دسترخوان آراستہ ہی بس خسرو سب اہل دربار کو ہمراہ لیکر اور شاہزادے کو مع بیدارشاہ وقہرمان وغیرہ کے دسترخوان پر آیا سب نے کھانا کھایا شاہزادہ وبیدارشاہ وقہرمان وغیرہ نے جو جو کہ مسلمان تھے سب نے میوہ خشک کھایا بعد فراغت طعام پھر دلدارشاہ مع خسرو کے اور شاہزادے وسب سردارون کے آکر بارگاہ مین بیٹھا سب بیٹھے بعد تھوڑی دیر کے دلدارشاہ نے دربار برخاست کیا دلدارشاہ مع خسرو کے اُس خیمے مین آیا کہ جو کہ براے آرام تھا شدادشاہ اپنے سردارون سمیت اپنے لشکر مین آیا اور اپنے سردارون سے کہنے لگا کہ غضب ہوا وہ جوان خداپرست رہا ہوگیا اور تم نے قہرمان کو بھی زیر کرلیا کیا صاحب اقبال ہی کہ قتل ہونے سے بچگیا قضا سر پر سے آکر ٹل گئی مین نے تو کوئی درجہ اُٹھا نہ رکھا مگر کیا کرون میرے خیال مین خسرو بھی زیر ہو جائیگا اور اطاعت کریگا بس اگر خسرو بھی زیر ہوگیا دلدارشاہ نے مع فرزند کے دین اسلام قبول کیا اور مع سپاہ کے تو یاد رکھنا کہ کل مین ضرور جنگ مغلوبہ کرونگا مین تو اطاعت نہ کرونگا اور یا تو ان سب خداپرستون کو غارت کیا یا اپنی جان دی تم لوگ بھی خوب جان لڑاکر مقابلہ کرنا سب نے کہا کہ بہت خوب یہ تو یہان باتین اسطور کی کررہا ہی اُدھر لشکر دلدارشاہ مین یہی چرچا ہی کہ کل کا معرکہ قابل دید ہی سب سردار اپنے اپنے مقام پر بیٹھے ہوئے یہی باتین کررہے ہین اُدھر شاہزادہ بھی بارگاہ سے اُٹھکر سردارون وبیدارشاہ وقہرمان کے اُس خیمے مین آیا جو کہ خسرو نے براے شاہزادہ برپا کرایا تھا اُسکو سب سامان عیش سے مہیا پایا بہت خوش ہوا آرام کیا یہانتک کہ رات بھر لشکر دلدارشاہ مین یہی چرچا رہا سب سردار بآرام وراحت سویا کیے یہانتک کہ خسرو شب نے شاہ روز سے شکست کھائی پہلوان روز یعنے آفتاب عالم افروز میدان فلکی پر آیا سپیدۂ سحری کا ظہور ہوا عالم نور سے معمور ہوا شاہزادہ بیدار ہوا اور سب سردار اُٹھے سب نے وضو کیا فریضۂ سحری کو ادا کیا اُسکے بعد بہر بک لباس وغیرہ

سے آراستہ ہو کر ہمراہ شاہزادے کے اکھاڑے پر آیا شاہزادہ ایک طرف آکر متمکن ہوا اہل لشکر بھی رات رہے سے آکر جمع ہوئے بڑا مجمع تھا شداد بدنہاد بھی اپنے خیمے سے تیار ہو کر مع سردارون کے آیا شاہزادے کو دیکھکر جل گیا اپنے لشکر کو مسلح و مکمل ہونے کا حکم دیکر آیا تھا سب آلات حرب و ضرب سے آراستہ ہو کر آئے بیدارشاہ نے یہ رنگ دیکھکر شاہزادے سے کہا کہ شداد فساد پر آمادہ ہی دیکھیے سب لشکر اُسکا مسلح و مکمل ہی شاہزادے نے جواب دیا کہ جیسا کریگا اُسکی سزا پائیگا تم لوگ نظر خدا پر رکھو کہ اِس عرصہ مین دلدارشاہ بھی بیدار ہوا سب امور ضروری سے فراغت کرکے خسرو کو اور سب سردارون کو ہمراہ لیکر اکھاڑے پر آیا شداد شاہ وغیرہ نے سلام کیا شاہزادے سے صاحب سلامت ہوئی دیکھا کہ سب سامان موجود ہی بس خسرو باپ سے اجازت لیکر اکھاڑے مین اُترا کیونکہ اِسکو جلدی ہی اور آتی ہی شاہزادے کو اپنے مقابلے کے لیے طلب کیا بس شاہزادہ بھی بیدارشاہ سے اجازت لیکر اکھاڑے مین آیا گیارہ ڈنڈ کیے خسرو نے کہا کہ ای جوان تم اپنے قول پر قائم ہو شاہزادے نے فرمایا کہ جسکی زبان ایک اُسکا باپ ایک چاہے سر جائے مگر ہم اپنے قول سے نہ پھرینگے تم بھی اپنے قول پر قائم رہو خسرو نے یہی جواب دیا بس باہم کشتی ہونے لگی سب دیکھ رہے ہین کہ خوب زور شور سے مقابلہ ہو رہا ہی کوئی کسی مقام پر کمی نہین کرتا ہی کمال کے داؤن پیچ جوڑ توڑ ہو رہے ہین جھڑاکا کشتی کا بندھا ہوا ہی دو بجلیان ہین کہ کوند رہی ہین یا دو شیر نر ہین کہ لڑ رہے ہین یا دو فیل مست ہین کہ باہم مقابلہ کر رہے ہین ٹکرین چل رہی ہین کہ پوست پیشانیون کے اُڑ گئے ہین جہان یہ گھڑی دو گھڑی جم کر لڑے اُس مقام پر اکھاڑے مین کیچڑ ہو گئی اِسقدر پسینہ چھوٹا جب شاہزادہ خسرو کو پکڑ لاتا ہی وہ تڑپ کر نکل جاتا ہی جب خسرو شاہزادے کو پکڑ لاتا ہی یہ صاف نکل جاتے ہین اِسی طور سے دو پہر کامل کشتی ہوئی اِدھر تو زوال آفتاب ہوا اُدھر خسرو کے زور مین جو زوال ہونے لگا طاقت کمی کرنے لگی دم پھول گیا سانس چڑھنے لگی اب سب کو یقین ہوا کہ خسرو کو بھی زیر کر لیا دلدارشاہ نے کہا کہ لو صاحبو غضب ہوا شاہزادہ بھی زیر ہو گیا واقعی اِن لوگون سے کوئی مقابلہ نہین کر سکتا ہی یہ لوگ بلا کے ہین شاہزادے کی طاقت کمی کرنے لگی اُس جوان کو کچھ معلوم بھی نہین ہوتا ہی شداد نے یہ معرکہ دیکھکر اپنے سردارون و لشکر سے اشارون مین کہا کہ ہوشیار ہو جاؤ اب وقت قریب آگیا ہی بس اِس شداد کے اشارون سے سب خبردار ہو گئے اُدھر جب خسرو نے دیکھا کہ میری طاقت جواب دینے لگی بس شاہزادے کے شانے پکڑ کر لے دوڑا اُدھر بیدارشاہ و قہرمان و قہار و مقہور وغیرہ کہہ رہے ہین کہ شہریار نے خسرو کو بھی زیر کیا غالب آئے بس شاہزادہ ساٹھ قدم پیچھے ہٹا تھا کہ خیال جو بٹا خسرو کو موقع ملا اِسنے ہکا مارا کہ شاہزادے کا بایان گھٹنا آشنا بزمین ہوا اب جو تڑپ کر لنگر قائم کیا تا بپاشنہ غرق زمین ہوئے خسرو نے کمر زنجیر پکڑ کر تین زور متواتر شاہزادے پر کیے کہ اُنگلیون سے خون کی بوندین ٹپکنے لگین کہنیان ٹیکنے لگین بس جب شاہزادے کے لنگر کو حرکت نہوئی عاجز ہو کر ہاتھ کھینچ لیا اور کہا کہ مین زور کر چکا اپنا حوصلہ نکال چکا اب آپ زور کرین شاہزادے نے فرمایا کہ خوب طور سے حوصلہ نکال لو بعد کو یہ نہ کہنا کہ یہ پیچ رہ گیا ورنہ مین اِس پیچ پر زیر کر لیتا خسرو نے کہا کہ مین سب طور سے امتحان کر چکا اب آپکی باری ہی بس شاہزادہ خسرو کے دونون شانے پکڑ کر

سے دوڑا وہ مثل پتہ کے جاتا تھا جہان پر قصد کرتا تھا کہ رُکون شاہزادہ ہنگا مارتا تھا کہ زمین پاؤن کے نیچے سے نکل جاتی تھی کیا برا وقت تھا کہ زمین کو بار تھا بس ہاتھ صعوبت قدم پر لاکر ہنکا جو مارا دونون خسرو کے آشنا بزمین ہوئے اُسنے قصد کیا کہ مین بھی تڑپ کر لنگر قائم کردون حریف زبردست ہے لنگر کب قائم کرنے دیتا ہے شاہزادے نے دہنی طرف آکر کمر زنجیر پکڑ کر اب جو یا حیدر صفدر و نعرۂ اللہ اکبر کہکر زور کیا خسرو کو زمین سے اُٹھا لیا پہلے ہی زور مین تا بہ کمر لائے دوسرے مین تا بہ سینہ تیسرے مین سر سے بلند کر لیا پھر تو اہل مجمع سوائے بیدار شاہ و قہرمان و قہار و مقہور تو اُٹھ کھڑے ہوئے اور سب سردار تعریفین کرنے لگے اہل لشکر شداد و دلدار شاہ و سرداران دلدار و کل لشکر دلدار شاہ کے حواس باختہ ہو گئے سب کے رخون پر مردنی چھا گئی چہرے زرد ہو گئے مگر کیا کر سکتے ہین شداد نے قصد کیا کہ اپنے اہل لشکر کو حکم دون کہ وہ سب ٹوٹ پڑین مگر کچھ سوچکر خاموش ہو رہا اور خیال دل مین کیا دیکھو تو انجام کیا ہوتا ہے اُدھر شاہزادے نے خسرو کو گردش چرخ دیا اُسنے امان طلب کی شاہزادے نے فرمایا کہ امان بشرط ایمان اُسنے جواب دیا کہ مین نے آپکی غلامی اختیار کی آپکا دین و مذہب قبول کیا بس شہزادے نے اُسکو آہستہ زمین پر رکھدیا خسرو اُٹھکر شاہزادے کے قدمون پر گرا شاہزادے نے کلمہ تعلیم کیا وہ کلمہ پڑھکر ازسر صدق مسلمان ہوا اور پھر شاہزادے نے گلے سے لگایا اُسنے اپنے سردارون اور اپنے باپ و اپنے اہل لشکر کیطرف دیکھکر کہا کہ مین نے تو اِس شہریار کی غلامی اختیار کی اور دین اسلام قبول کیا بس جسکو میری ہمراہی منظور ہو وہ دین اسلام اور اِس شہریار کی غلامی اختیار کرے ورنہ میرے ہاتھ سے مارا جائیگا اپنی گمراہی کی سزا پائیگا راوی کہتا ہے دلدار شاہ اپنے فرزند و سپہ سالار کے بھروسے پر حکومت کرتا تھا جب یہ دونون زیر ہو گئے اب کون تھا کہ جسکے بھروسے پر دلدار شاہ مقابلہ کرتا بس مع سردارون کے رومال سے ہاتھ باندھکر خدمت شاہزادے مین حاضر ہوا قدمون کو بوسہ دیا شاہزادے نے اُسکے ہاتھ کھولے اُسکو کلمہ تعلیم فرمایا وہ کلمہ پڑھکر مع سردارون کے ازسر صدق مسلمان ہوا یہ رنگ جو اہل لشکر دلدار شاہ نے دیکھا بس سب اُسیوقت حاضر ہونے لگے اور کلمہ پڑھکر دائرۂ اسلام مین آنے لگے کیونکہ اُنھون نے دیکھا کہ جب بادشاہ اور شاہزادہ و سپہ سالار و کل سردارون نے دین اسلام اختیار کیا تو ہمکو کیا ضرورت ہے جو اپنی جانین برباد کرین بس یہ کہتے ہوئے کہ الناس علی دین ملوکہم ایمان لائے راوی کہتا ہے کہ تھوڑے ہی عرصہ مین کل لشکر دلدار شاہ کا جو کہ تین لاکھ کا تھا مع شاگرد پیشہ و بنیے و بقال کے دائرۂ اسلام مین آگیا ایک بھی کافر نہ رہا بس سب نے دین اسلام قبول کیا کیونکہ سب نیک نیت و روشن دل تھے جب سب لوگ مسلمان ہو چکے اُسوقت دلدار شاہ نے دیکھا کہ شداد مع اپنے سردارون و اہل لشکر کے الگ کھڑا ہے اُسنے دین اسلام نہین قبول کیا ہے دلدار شاہ نے شداد سے کہا کہ ای شداد تو بھی آگے مع سردارون و اہل لشکر کے اِس شہریار کی غلامی اختیار کر اور دین اسلام قبول کر کیون الگ کھڑا ہے حیران حیران اِدھر اُدھر دیکھ رہا ہے ارے کیون نہین سعادت کونین حاصل کرتا ہے اُس بدنہاد نے جواب دیا کہ مین تم سب کی طرح دیوانہ و بیوقوف نہین ہون کہ اپنا دین ترک کردون میری ہزار ہزار جانین خداوند لقا و زمرد ثانی پر نثار رہین مین کبھی یہ دین نہ قبول کرونگا یہ کہکر اپنے سردارون و اہل لشکر کو حکم دیا کہ اِن سب کو قتل کرو بس یہ شداد بدنہاد نے حکم دیا دلدار شاہ

سے کہا کہ مین اب تک اور اس جوان کو زندہ چھوڑتا ہون ابھی اس حرکت کی سزا دیتا ہون یہ جو
شدّاد بانی بیداد نے کہا دلدارشاہ نے کہا تو بڑا سیاہ قلب ہی تو کیا کرے تیرے مقدر
مین یہ سعادت نہین ہی بس شاہزادے کیطرف مُنھ کر کے کہا کہ حضور اسکے شر سے اپنے کو بچایئے
شاہزادے نے فرمایا وہ خدا بچانیوالا ہی کہ جسنے قتل ہونے سے بچایا اُدھر شدّاد نے جو سب
اپنے اہل لشکر و سرداران کو حکم دیا کہ اس جوان اور دلدارشاہ کو قتل کرو بس وہ لوگ سب کے
سب تلوارین علم کر کے چلے چونکہ لشکر دلدارشاہ بھی مسلح و مکمل تھا ان کفارون سے لڑنے
لگا دونون لشکر مل گئے اس عرصہ مین دلدارشاہ تخت پر سوار ہوا اور بیدارشاہ اور اسکے
سب سردار اور دلدارشاہ کے سردار قہرمان و منصور و قہار و خسرو و خود شاہزادہ مرکب
پر سوار ہوئے اور تلوارین لیکر لشکر جرار پر جا پڑے تلوار چلنے لگی بازار مرگ گرم ہوگیا سرون
کا مینھ برسنے لگا کفار مر مر کے گرنے لگے خون کا دریا بہنے لگا ملک الموت روحین قبض کرنے
لگے کفارون کی روحون سے دوزخ بھرنے لگا راوی کہتا ہی کہ کفار تو پچاس ہزار تھے اور یہ سب
تین لاکھ سے اوپر تھے اسطور سے کفار کو گھیر لیا اور کفار سے مل گئے کہ جیسے آٹے مین نمک جہان
پر ایک کافر مقابلہ کر رہا تھا وہان دس پر لشکر دلدارشاہ کے اہل لشکر تھے سب کفار تتر بتر ہوگئے مثل
نگینہ انگشتری کے گھر گئے تھے راوی بیان کرتا ہی کہ یہان تو جنگ ہو رہی تھی اُدھر وہ لشکر اور
سردار جو کہ اہل قلعہ کے منھ سے یہ سنکے کہ شدادشاہ نے سب خداپرستون کو بیہوشی کھلا کر اور
بیہوش کر کے سب کو اسیر کر کے اُنکی قید لیکر مع پچاس ہزار سپاہ کے خدمت دلدارشاہ مین
لشکر پر شبخون مار کر چلا گیا ہی اور براے حفاظت قلعہ چھوڑ گیا ہی ہم قلعہ مین نہ آنے دین گے اگر ادھر
آوگے تو گولے مارین گے ہان اگر اطاعت کروگے تو آنے دین گے بس یہ لوگ وہان سے
کل لشکر اور خیمہ و بارگاہ لیکر اور جو سردار تھے وہ سب اپنے کشتون کو دفن کر کے کہ جو حالت
شبخون اور حالت غفلت مین کفار کے ہاتھ سے مارے گئے تھے طرف شہر انوریہ کے روانہ
ہوئے تھے یہ لشکر بھی قریب لاکھ کے تھا کیونکہ اسی ہزار جوان شاہزادہ رفیع البخت کے ہمراہ تھے
اور ایک لاکھ چالیس ہزار کا لشکر بیدارشاہ کا تھا بس جوان دو مقابلون مین قتل ہوا یعنے اس معرکہ
مین جو کہ شاہزادے سے ہوا تھا اور اس شبخون مین کام آئے باقی سب طرف انوریہ کے چلے
تھے اُسوقت آکر دیکھے کہ جب یہان لشکر شدادشاہ و لشکر دلدارشاہ و شاہزادے سے مقابلہ
ہو رہا تھا اور دلدارشاہ کی سپاہ لشکر شدادشاہ کو قتل کر رہے تھے ان سپاہ نے جو دور سے
یہ معرکہ دیکھا کہ مقابلہ ہی اور جنگ مغلوبہ ہو رہی ہی سردارون نے ہرکارون سے کہا کہ خبر تو لاؤ
کہ یہ کس لشکر سے مقابلہ ہی اور کون وہ لشکر لڑ رہے ہین ہرکارے دوڑے ہوئے اُس مقام پر
آئے کہ جہان جنگ ہو رہی تھی تدبیر عمل سے دریافت کر کے سردارون کی خدمت مین پہونچے
اور کہا کہ جلد ہی چلیے شاہزادے سے مقابلہ ہو رہا ہی اور شدادشاہ کے لشکر سے اُنھون نے
کہا کچھ دریافت بھی کیا کہ شاہزادہ کیونکر رہا ہوا اُنھون نے کہا کچھ دریافت نہی کیا کہ شاہزادہ کیونکر
رہا ہوا اُنھون نے کہا کہ دریافت کرنے سے یہ معلوم ہوا کہ شدادشاہ جو ہمارے لشکر پر شبخون
مار کر اور قید انکی لیکر چلا تو اس صحرا مین آکر پہونچا چونکہ شدادشاہ دلدارشاہ حاکم شہر انوریہ
کو براے کمک طلب کر چکا تھا اور دلدارشاہ مع تین لاکھ سپاہ اور اپنے فرزند خسرو شیر دل

اور سپہ سالار قہرمان پنجہ گیر کے براے کمک چل چکا تھا اور اُس مقام پر فروکش تھا کہ شداد پہونچا اُسنے سب حال بیان کیا اور قیدیون کو حوالہ دلدار شاہ کے کیا اُسنے طلب کر کے دربار مین بہت کچھ پند و نصیحت کی کہ میری اطاعت اور زمرد پرستی قبول کرو انھون نے بہت سخت کلامی کی اُسنے قتل کا حکم دیا جلاد حاضر ہوئے وہ حکم دیچکا تھا کہ اُسکا فرزند خسرو و سپہ سالار شکارگاہ سے یہ خبر سنکے آ گئے کیونکہ یہ لوگ اسوقت دربار مین نہ تھے شکار کو گئے ہوئے تھے جلاد کو قتل سے منع کر کے دربار مین شاہزادے کو طلب کیا چونکہ خسرو مرد بہادر تھا اُسنے حال دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ شداد نے مکر سے اسیر کیا ہے وہ شداد اور اپنے باپ سے بہت آزردہ ہوا شاہزادے کو اِس اقرار پر رہا کر دیا کہ مجھ سے مقابلہ کے لیے اور میرے سپہ سالار سے آمادہ ہوجیے اگر میرا سپہ سالار آپکو زیر کر لے تو آپ میری اطاعت اور زمرد پرستی قبول فرمائیے اگر آپ مجکو اور میرے سپہ سالار پر غالب آئے تو مین اپنے کل لشکر و سرداروں و باپ سمیت آپکی غلامی اختیار کرونگا اور آپکا دین اختیار کرونگا بس شاہزادے نے اقرار کیا اور قید سے رہائی پائی اُسدن مقابلہ کر کے سپہ سالار دلدار شاہ کو زیر کیا اُسنے اطاعت کی اور مسلمان ہوا آج خسرو فرزند دلدار شاہ کو کشتی مین زیر کیا بس وہ بھی مسلمان ہوا مع اپنے باپ اور کل سرداروں اور اہل لشکر اور آقا کی اطاعت اختیار کی شداد مع اپنے لشکر کے الگ ہو گیا لاکھ لاکھ سب نے کہا اُسنے نہ اطاعت قبول کی نہ دین اسلام بلکہ مقابلے پہ آمادہ ہوا اور سب لشکر سے کہ اُن سب پر ٹوٹ پڑا بس لشکر دلدار شاہ نے اُس سے مقابلہ شروع کر دیا اور لڑائی ہونے لگی یہ سنتا تھا کہ وہ سردار کل لشکر لیکر آ پڑے اور اور شریک جنگ ہوئے اُسی لشکر نے لشکر شداد شاہ کا ناطقہ بند کر دیا تھا یہ تازہ لشکر جو پہونچا اور قتل کرنا شروع کیا ایک دم مین سب کا ستھراؤ کر دیا لاشون سے میدان جنگ بھر دیا خون کا دریا بہا دیا مینھ سرون کا برسا دیا جو جو نامی سردار اور افسر تھے وہ اہل اسلام کے ہاتھ سے مارے گئے اور باقی اسیر ہوئے اور بہت سے اہل لشکر کے یکایک خسرو سے اور شداد شاہ سے سامنا ہو گیا خسرو یہ کہتا ہوا چلا کہ او مکار تو میرے ہاتھ سے بچکر کہاں جائیگا تو نے تو میری آبرو ہی لی تھی اور مجکو ذلیل بھی کیا تھا سب مردان عالم ہین اور اِس نعمت عظمٰے سے اور سعادت کونین سے محروم کیا تھا جو کہ دین اسلام قبول کرنے سے مجکو حاصل ہوئی شداد نے جو اِس شیر کو آتے ہوئے دیکھا بہت گھبرایا ایک طرف سے دلدار شاہ یہی کلمہ کہتا ہوا طرف شداد کے چلا اور ایک سمت سے بیدار شاہ اِسکا بھائی یہ کہتا ہوا چلا کہ او مکار جلسانہ شداد بد نہاد مین آپہونچا اب تو میرے ہاتھ سے بچکر کہان جاتا ہے تجکو کب زندہ چھوڑتا ہون تو نے بڑا مکر کیا ہم سب کی جان لی تھی وہ تو قدرت خدا ہوئی اور خدا نے خسرو کے دل مین یہ بات ڈالی کہ اُسنے دریافت کیا ورنہ کیا باقی تھا کیون شداد تو بڑا کور دل و سیاہ قلب ہے یہ سب قدرت اور کارسازی رب کریم کی آنکھون سے دیکھی کہ اُسنے کیونکر ہم سب کو زندہ رکھا اور کیونکر دلدار شاہ و خسرو کو شاہزادے کا مطیع کیا اور یہ لوگ کیونکر زیر ہوئے اور اسیر بھی تو ایمان نہ لایا مقابلے پر آمادہ ہو گیا اور مقابلہ کیا تو نے تو اپنے نزدیک کوئی بات اُٹھا نہین رکھی جہانتک ہوا دشمنی کی مگر خداوند کریم ہم سب کا حافظ تھا اُسنے بچایا دوسرے اِن سب کو بھی یہ سعادت ملنا تھی اور اِن سب کے نصیب مین سیر باغ بہشت مقرر ہو چکی تھی بس وہ امر پردۂ غیب سے ظاہر ہوا جس سے کوئی آگاہ نہ تھا اور یہ سب

شرف اسلام سے مشرف ہو سئے تو اس سعادت سے محروم رہا اور رہیگا تیرا مقام دوزخ ہے تجکو بھلا بہشت سے کیا مطلب ہی بس بیدار شاہ یہ کہتا ہوا چلا ایک جانب سے مقہور تیغہ برہنہ ہاتھ مین لیے ہوئے اور کلمات سخت و سُست شداد کو کہتا ہوا چلا اب جو شداد نے ان چارون شیرون کو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھا گھبرایا فکر کرنے لگا کہ کیا تدبیر کرون جو ان شیرون کے پنجون سے بچون لاکھ لاکھ فکر کرتا ہی کوئی تدبیر نہین آتی ہی روح ان شیرون کو دیکھکر قفس جسم مین گھبراتی ہی دل سے کہتا ہی کہ اب بچنا محال ہی یہ ان سب کا خیال خام ہی کہ مین خوف جان سے دین اسلام قبول کرون مرجانا گوارا ہی مگر مسلمان ہونا گوارا نہین ہی یہ باتین دل سے کرکے اسنے خیال کیا کہ او شداد تو اتنا ان لوگون سے ڈرتا کیون ہی کوئی انکے چار ہاتھ پانؤن نہین ہین جو دوسرے کے ہاتھ پانؤن ہین وہی انکے وہ جوان خدا پرست تو طرف تیرے آتا نہین ہی جو زیادہ خوف ہو تیرے ہی تو بھائی بند ہین جو قوت و طاقت تیرے جسم مین ہی وہ انکے جسم مین ہی جسنے مجکو پیدا کیا ہی اسی نے انکو بھی خلق کیا ہی جو فنون سپہ گری کے مجکو معلوم ہین وہی انکو بھی معلوم ہین پھر کس امر کا خوف ہی شاید یہ تیرے ہاتھ سے قتل ہون خداوند زمرد نے ان سبکی قضا تیرے ہاتھ سے مقرر کی ہو بس مقابلہ کر یہ امر دل مین تجویز کرکے اور تلوار جس سے لڑ رہا تھا علم کرکے کھڑا ہوا کہ جو میرے قریب آئیگا اسکو اس تلوار سے قتل کرونگا یہ تو اس قصد سے کھڑا ہوا ہی راوی بیان کرتا ہی کہ بیدار شاہ نے مرکب کو تیز کیا کیونکہ اسکو بہت غصہ تھا مرکب کو مہمیز کرکے قریب شداد کے پہونچا اور کہا کہ او بدنہاد کیا کہتا ہی شناخت مین پروردگار عالم کی دیکھ تیری قضا تیرے سر پر موجود ہی یہ کہکر تلوار چکائی شداد بدنہاد نے کچھ جواب نہ دیا اور بلکہ اس فقرہ کے جواب مین تلوار کا وار کیا بس بیدار شاہ نے وار کو خالی دے کر اب جو سر کو بناکر پھر وار کیا تلوار جو بھرپور پڑی مثل خیار تر کے دو ٹکڑے شداد کے ہوئے وہ بانی بیداد بدنہاد ظلم ہو کر پشت مرکب پر سے زمین پر گرا بیدار شاہ نے نعرہ تکبیر بلند کیا یہ حال جو دلیر ار شاہ و مقہور و خسرو نے دیکھا کہ جبتک ہم جائین جائین بیدار شاہ نے پہونچکر شداد کو قتل کیا ان لوگون نے بہت تعریف کی اور تعریف کرکے جو سوار و پیدل و سردار اس مقام پر تھے انسے لڑنے لگے اور انکو قتل کرنے لگے یہ حال جو لشکر شداد نے دیکھا کہ ہمارا افسر و بادشاہ مارا گیا سبکے جی چھوٹ گئے ہر ایک کی طاقت نے جواب دیدیا ہر ایک گوشۂ امان تلاش کرنے لگا چونکہ مثل مشہور ہی کہ لشکر بے امیر تکیہ بے فقیر ترکش بے تیر بیکار رہی بس شداد شاہ کا مرنا تھا کہ لشکر نے شکست کھائی سب کے پانؤن اُٹھ گئے ہر طرف سے صدائے الامان بلند ہوئی دلیران اسلام نے جواب مین کہا کہ امان بشرط ایمان سب نے کہا کہ ہمنے زمرد پرستی پر لعنت کی دین اسلام اختیار کیا اور اس شہریار کی اطاعت بس اس صدا کا ہر طرف سے آنا تھا کہ شاہزادے نے تیغ انتقام کو نیام مین کیا ہاتھ جنگ سے روک لیا شہزادے کا ہاتھ کا رکنا تھا کہ سب اہل اسلام جنگ سے دست بردار ہوئے کنارکشی سے باز ہوئے بس یہ نوبت ہوئی کہ جو اہل لشکر قتل و اسیر ہونے سے بچے تھے وہ تلوارین ٹیک ٹیک کر ہاتھ رومال سے باندھ باندھکر حاضر ہونے لگے بیدار شاہ نے سب کی سفارش شاہزادے سے کرکے انکی خطا کو معاف کرایا بس کل لشکر شداد شاہ کا کہ جو کہ قریب تیس ہزار کے تھا اور قتل و غارت

سے بچا تھا کلمۂ طیبہ پڑھکر مصدق دل سے مسلمان ہوا اور غلامی شاہزادے کی سب نے قبول کی بس
شاہزادہ اُن سب کو اور اپنے سرداران و سپہ ارشاہ و ولدار شاد و خسرو و قمار و قمر بان
و مقہور کو اپنے ہمراہ لیکر اور ان سب کے سرداران کو اور لشکر کو کہ کھوسنے کا حکم دے کر اور اپنے
اہل لشکر سے یہ فرماکر کہ خیمے وغیرہ برپا کر و طرف بارگاہ ولدار شاہ کے چلا راہ مین اُن سرداروں
سے کہ جو کہ قلعۂ کشور یہ پر بیرون قلعہ پہنچ گئے تھے اور وہ جو شہ تہا نہین گئے تھے بین یہ شہزادے نے
شبخون مارا تھا سب حال شہزادے کے شبخون کرنے کا اور اہل لشکر کے قتل ہونے کا اور اُسی
تاریکی شب مین جو شبخون گر کے نکل جانے کا اور اپنا طرف قلعے کے جانے کا اور اُنسے یہ کہنا
کہ شاہزادے کو ہماری خبر کر دو اُن لوگون کا جواب سخت دینا اور قلعے کو آلات حرب و ضرب سے
آراستہ پانا اُنکی زبانی یہ سُنکے کہ شاد شاہزادے کو مع سرداران کے قید کرکے اور لشکر پر شبخون مار کے
طرف انور یہ کے پاس ولدار شاہ کے گیا بس اپنا مع لشکر کے اُدھر کو روانہ ہونیکا اور یہان پہونچکر
حال دریافت کرکے شریک جنگ ہونے کا بیان کیا راہ مین یہ جو شاہزادے نے سُنا تو طرف
مقہور کے دیکھا اُسنے ہاتھ جوڑ کے عرض کیا کہ کیا حکم ہوتا ہے شاہزادے نے فرمایا کہ اے مقہور تم
اس وقت تھوڑا سا لشکر لیکر طرف قلعۂ کشور یہ کے روانہ ہو بیرون قلعہ اُترنا پہلے اُنکو پند و نصیحت کرنا
اگر وہ مان لین تو خیر ورنہ قلعے پر یورش کر کے قلعے پر قبضہ کرنا اور وہان دین اسلام کو رواج دینا
ہم بھی آتے ہین ہمارے آنے تک یہ سب بند و بست ہو جائے مقہور نے عرض کیا کہ بہت
خوب بس مقہور اُسیوقت شاہزادے کو سلام کر کے بارگاہ مین بھی نہ گیا لشکر مین آیا فوج مین
قرنا ہوا لشکر تیار ہو گیا ابھی اہل لشکر نے کمر بھی نہ کھولی تھی بس مقہور پچاس ہزار سپاہ لیکر طرف
قلعۂ کشور یہ کے روانہ ہوا کہ اسکا حال پھر تحریر ہوگا یہ تو اُدھر گیا تا ہو یہان شاہزادہ بارگاہ مین
آیا ولدار شاہ نے قصد کیا کہ شاہزادے کو تخت پر بٹھائے شاہزادے نے انکار کیا
اور ولدار شاہ و شہزادے شاہ کو تخت پر بٹھایا آپ دنگل پر جلوہ فرما ہوئے سب سردار ذی کلون
و کرسیون پر متمکن ہوئے شاہزادے کا دنگل پایۂ چہارم تخت پر بچھایا گیا جب سب سردار
آچکے دربار آراستہ ہو چکا شاہزادے نے حکم دیا کہ کشتگان کفار و اہل اسلام کا شمار کیا جائے
اہل اسلام دفن ہون اور کفار کو ایک غار مین ڈالدیا جائے اور زخمی شفاخانے کو روانہ کیے جائین
تاکہ اُنکا علاج ہو اور اسیرون کو حاضر کیا جائے تاکہ اُنکا دربار مین بھیجا جائے کیونکہ مجکو اب اسقدر
مہلت حسین نہین ہے کہ مین ان کامون مین تاخیر کرون ابھی مجکو طلسم کے فتح کرنے کو جانا ہے کہ جس کام
کے لیے مین اپنے والد بزرگوار سے ایسے وقت مین جدا ہوا ہون کہ جبکہ وہ مقابلہ مین مصروف
ہین اور مقابلہ بھی کوئی ایسے ویسے سے نہین ہے کہ بہت جلد فراغت ہو جائیگی بادشاہ بزرگ
سے ہے بس مجکو لازم ہے کہ مین بہت جلد طلسم کو فتح کر کے اُنکی خدمت مین جاؤن اور اُنکے ہمراہ جہاد کرون
یہ جو حکم دیا تو کارپردازون نے سب بند و بست کیا اہل اسلام کے لاشون کا شمار کر کے
نماز پڑھکر دفن کیا کفار کے کشتون کو شمار کر کے غار مین ڈالدیا زخمیون کو شمار کر کے شفاخانہ
کو روانہ کیا اُنکا علاج ہونے لگا اور آکر عرض کیا کہ اس مقابلہ مین کل اہل اسلام دس ہزار شہید و
مجروح ہوئے اور بیس ہزار کفار جنمین پندرہ ہزار تو مارے گئے پانچ ہزار اسیر ہوئے انتیس ہزار
نے دین اسلام قبول کیا کیونکہ شہزادے کے ہمراہ کل پچاس ہزار سپاہ تھی باقی بیس ہزار قلعے مین ہین

حفاظت شہر چھوڑ آیا تھا وہ سب قلعے میں ستھے لیکن یہ سنکر شاہزادے نے فرمایا کہ ان سب کو حاضر کرو جو کہ سپرد ہو سکے میں داخل زندان اسیوقت ان سب کو لاکر حاضر کیا وہ سب جب دربار میں آئے شاہزادے نے انکو تلقین بدین اسلام کیا اور چند کلمے دعا نصیحت میں اپنی زبان مبارک سے فرمائے اور چند نصیحت فرمائی وہ سب کے سب کلمہ پڑھکر صدق دل سے مسلمان ہوئے اور اطاعت کی انسب کو خلعت مرحمت ہوئے اور جگہ دربار میں ملی جب ان کاموں سے شاہزادے فراغت فرمائی اسوقت دلدارشاہ و خسرو سے فرمایا کہ آپ لوگ اپنا لشکر لیکر طرف اپنے شہر کے تشریف لیجائیں اور اہل شہر وغیرہ کو مسلمان کریں مسجدیں بنوائیں سکہ و خطبہ بنام بادشاہ اسلام داراب ابن جمشید شاہ کے جاری کریں میں صبح کو اپنا لشکر لیکر طرف کشوریہ کے جاؤنگا اگر مقہور نے [illegible] فتح کرلیا ہوگا تو یا صلح ہوگئی ہوگی تو اسکا بندوبست کرکے مقہور کو اپنے ہمراہ لیکر طرف طلسم کے روانہ ہونگا اگر نہ فتح کیا ہوگا نہ صلح ہوئی ہوگی تو اس حالت میں وہاں قیام کرونگا اور قلعے پر قبضہ کرکے ہمراہ جنگ خواہ آشتی وہاں سے روانہ ہونگا جب طلسم فتح کرکے واپس ہونگا تو آپ لوگوں کو ہمراہ لیکر طرف لشکر صاحبقران کے چلونگا اس عرصہ میں آپ لوگ بھی شہر کے بندوبست سے فراغت پا جائینگے پھر کوئی اندیشہ نہ رہیگا یہ جو شاہزادے نے فرمایا دلدارشاہ و خسرو و قہرمان و دیگر سرداران نے عرض کیا کہ یہ تو بجا ارشاد ہوا مگر ہم غلاموں کو اگر اجازت ہو تو کچھ عرض کرین اگر قبول ہو زہے عز و شرف ورنہ کیا چارہ ہے فرمایا کہ بیان کرو تب ان سب نے عرض کیا کہ ہماری دو عرضیں ہیں اول تو یہ کہ ہمنے جو حضور کے قدم مبارک کو بوسہ دیا اور آپکی اطاعت کی اور دین اسلام قبول کیا تو اس غرض سے نہیں قبول کیا کہ ہم سب جا کر اپنے ملک میں بیٹھیں بلکہ اس غرض سے کہ اب جو باقی عمر ہو اسکو حضور کی اطاعت و دین اسلام کی پیروی میں بسر کریں کیونکہ ایک زمانہ دراز تک گمراہی و ضلالت میں مبتلا رہے سوائے افعال بد کے کوئی فعل نیک ہمسے سرزد نہیں ہوا بلکہ یہ کتنا بڑا گناہ تھا اسکے ایک بندہ مضطرب کو سجدہ کرتے تھے اسکی خدائی میں اسکو شریک کیا تھا ایک بندہ بے ادب کو اپنا خدا قرار دیا تھا بسبب وسوسہ شیطانی کے ہم لوگ گمراہ تھے جبکہ ایک راہ نما اور ہدایت کنندہ ملا اور اسکے سبب سے راہ ضلالت و گمراہی سے نکلے اور نجات پائی فوج سب بہشت کی سیر کے مستحق ہوئے اب اس راہ نما کے قدموں کو چھوڑ کر کہاں جائیں کہ جسکے سبب سے یہ نعمت غیر مترقبہ نصیب ہوئی اب ہمکو یہ چاہیے کہ اپنی باقی عمر جہاد میں بسر کریں تاکہ ان گناہوں کی بازپرس نہ ہو اور دین اسلام کے رواج دینے میں آپکے ہمراہ کوشش کریں تاکہ جو کچھ آلائش کفر و شرک کی ہم سب سے پاک ہو جائیں اور وہ کریم ہمسے خوش ہو اور ہمارے گناہ بخش دے [illegible] دوسرے اس غرض سے اطاعت کی ہے کہ آپ کے ہمراہ رکاب رہکر کفار کشی میں مصروف ہوں [illegible] پائی اور کفار کشی میں غالب آئے تو غازیوں میں نام لکھا گیا اگر کفار کے ہاتھ سے [illegible] ہوئے تو مرتبہ شہادت پایا سیر بہشت کی میسر نصیب ہوئی پس ایسی سعادت کو ترک کرکے ہم کیونکر اپنے ملک کو جائیں ہم تو کبھی آپ کے قدم نہ چھوڑینگے اب ہم سر قدموں پر نثار کرینگے شاہزادے نے فرمایا کہ یہ قول آپ لوگوں کا بہت درست ہے [illegible] کہا کہ یہ تو آپ لوگوں کو بخوبی معلوم ہے کہ [illegible] ہوتی ہے بلکہ یہ حکم ہے کہ طلسم کشا کے ہمراہ [illegible] ایسی حالت [illegible]

جانا بیکار ہو زحمت سے کیا حاصل آپ لوگ یہان تشریف رکھین مین ابھی واپس آکر آپکو ہمراہ لیچلونگا جبکہ براے مقابلہ کفار سفر کرونگا دوسرے یہ جو آپ نے کہا کہ آپ لوگ شہر مین جاکر اہل شہر کو اور لوگون کو مسلمان کیجیے تو یہ بھی تو ایک طور کی سعادت ہی کہ آپکے سبب سے وہ لوگ کہ جو کہ گمراہی مین مبتلا ہین راہ راست کو اختیار کرین گے کتنا بڑا ثواب ہوگا اگر آپ لوگ میرے ہمراہ چلین گے تو وہ اس شرف سے محروم رہجائین گے انکو کون مسلمان کریگا وہ اسی ضلالت مین مبتلا رہین گے **دلدار شاہ** نے عرض کیا کہ بجا ارشاد ہوا مگر ہم لوگ آپکے قدمون سے جدا ہونا گوارا نہین کرین گے بس یہ آپ یہ خیال فرمائیے کہ جہان آپکا یہ لشکر جو کہ آپکے ہمراہ ہی رہیگا ہم لوگ بھی اسی مقام پر رہین گے اگر یہ لشکر آپکے ہمراہ داخل طلسم ہوگا ہم بھی داخل ہونگے جبکہ آپ یہ ارشاد فرما چکے ہین کہ طلسم مین سواے میرے کوئی نہین جائیگا آخر یہ لشکر کسی مقام پر قیام پذیر ہوگا یہ غلامان تازہ بھی اسی مقام پر حاضر رہین گے اور کسی صورت سے آپکے قدمون کو نہ چھوڑین گے اگر حضور نہ لیجائین گے بس ہم سب آپکے روبرو گلے کاٹ کر اپنی جانین قدم مبارک پر نثار کرین گے اب ہمکو ایک پل کی جدائی نہ گوارا ہوگی یہ جو ارشاد ہوا کہ تمھارے ہمراہ چلنے سے اہل شہر اس شرف سے محروم رہین گے انکو کون مسلمان کریگا وہ مبتلاے ضلالت رہین گے اُسکی تدبیر یہ غلام نے سوچی ہی کہ حضور از براے خدا میرے شہر مین ایک دن کے لیے تشریف لیچلین تاکہ اہل شہر زیارت جمال سے مشرف ہون اور جو نان و نمک اس حقیر کو میسر ہو اسکو نوش فرمائیے میری عزت بڑھائیے تاکہ سب کو معلوم ہو کہ جس شہریار کی **دلدار شاہ** نے غلامی اختیار کی اُسنے **دلدار شاہ** کو سرفراز کیا بس غلام اسی ایک دن کے عرصہ مین سب اہل شہر کو مسلمان کرلیگا اور اپنے وزیر کو طریقہ اسلام تعلیم کرکے اور اُسکو اپنی طرف سے حاکم کرکے سب امر ضروری سے آگاہ کرکے ہمراہ رکاب ہوگا یہ تقریر جو **دلدار شاہ** نے بعجز و انکسار کی شاہزادے کو سواے قبول کرنے کے کچھ بن نہ پڑا مگر یہ فرمایا کہ ای **دلدار شاہ** تمنے بہت پریشان کیا ہم تمسے مجبور ہوگئے خیر مگر اسکا خیال رہے کہ ہم ایک دن سے زیادہ نہ قیام کرین گے تم اس عرصہ مین سب بندوبست کرلینا کیونکہ ہمکو جلدی ہی ہم تمسے سب حال کہہ چکے ہین اگر تمنے پھر ضد کی تو ہم نہ مانین گے فوراً کوچ کرکے اپنے کام کیطرف روانہ ہونگے **دلدار شاہ** نے عرض کیا کہ کیا مجال غلام کی جو ایک دن سے زیادہ تشریف فرمانے کا اصرار کرے بس شاہزادے نے حکم دیا کہ کل کل لشکر بوقت سحر تیار رہے ہم ہمراہ **دلدار شاہ** کے شہر **انوریہ** کو جائین گے یہ حکم فرما کر دربار برخاست کیا سب اپنے اپنے مقام پر آئے **دلدار شاہ** نے اُسیوقت ایک شتر سوار طرف اپنے ملک کے روانہ کیا اور اپنے وزیر کو تحریر کیا کہ تم کل کل لشکر لیکر بیرون شہر آنا اور دعوت کا سامان کرنا اور شہر مین منادی کرادینا کہ کل اہل شہر از پیر تا جوان و از مرد تا عورت سب ایک مقام پر جمع ہون ہمکو کچھ حکم سنانا ہی ہم کل اُس شہریار کو لیکر اپنے ملک مین آئین گے کہ جسکی ہمنے اطاعت کی ہی اور جسکا ہمنے دین قبول کیا ہی جسنے ہمکو ضلالت سے نکالا اور راہ نیک کا سالک کیا بس ان حکمون مین میرے فرق نہو بس وہ شتر سوار یہ نامہ لیکر فوراً طرف **انوریہ** کے روانہ ہوا یہان سب اپنے اپنے مقام پر آکر آرام پذیر ہوئے اُدھر سردارون نے سب لشکر کو حکم شاہزادے سے آگاہ کیا اُسیوقت سے کوچ کی تیاری ہونے لگی یہان تو کوچ کی تیاری ہو رہی ہی اُدھر وہ شتر سوار نامہ لیکر شہر **انوریہ** مین راہ طی کرکے داخل ہوا ملازمان شاہی سے دریافت کیا کہ وزیر اعظم کہان تشریف فرما ہین آیا دربار مین یا اپنے محل مین ہین

انھون نے کہا کہ ابھی دربار برخاست کر کے اپنے مقام پر گئے ہین تم کہان سے آئے ہو کہا کہ بادشاہ کا نامہ اُنکے نام لایا ہون بہت ضروری نامہ ہے اُن سب نے کہا کہ دولت سراے وزیر پر جاؤ بس وہ در دولت وزیر پر آیا دربانون و پاسبانون سے کہا کہ اطلاع کرو کہ ایک شتر سوار بادشاہ کے پاس سے نامہ ضروری لیکر آیا ہے دربانون نے جو یہ سُنا کہ بادشاہ کے پاس سے نامہ آیا ہے فوراً محلدار کو بلا کر کہا کہ حضور سے عرض کرو کہ ایک شتر سوار فرمان شاہی لیکر آیا ہے کہتا ہے کہ بہت ضروری فرمان ہے کیا حکم ہوتا ہے بس محلدار یہ سنکے اندر گئی اُسوقت وزیر خاصہ کھا کر مسہری پر جا کر لیٹا تھا کہ محلدار نے جا کر جو کچھ کہ دربانون نے کہا تھا عرض کیا بس وزیر نیک تدبیر یہ سنکے کہ فرمان شاہی آیا ہے فوراً اُٹھا اور بیرون محل آیا سب نے سلام و مجرا کیا اُس شتر سوار نے بھی سلام کیا وزیر نے پہلے اُس سے دریافت کیا کہ جہان پناہ مع شاہزادۂ ذیجاہ خیریت سے ہین اُسنے عرض کیا کہ جی ہان خیریت سے ہین ایک فرمان آپ کے نام روانہ فرمایا ہے وزیر نے کہا کہ کہان ہے لاؤ مین دیکھون کہ میرے آقا و مالک نے کیا تحریر فرمایا ہے ہم بھی اُس سے آگاہ ہوکر اُس کام کو بسر و چشم بجا لاوین بس شتر سوار نے وہ نامہ پیش کیا وزیر نے پہلے سرنامہ پر جہان پر شاہی مہر تھی بوسہ دیا آنکھون سے لگایا سر پر رکھا گرد پھر اُسکے بعد لفافہ کو چاک کر کے مضمون پڑھا جب سب مضمون سے آگاہ ہو چکا شتر سوار کیطرف متوجہ ہوا اور کہا کہ حالات بیان کر کیونکہ جہان پناہ نے تحریر فرمایا ہے کہ سب حالات تمکو شتر سوار سے معلوم ہو جائینگے راوی کہتا ہے کہ دلدار شاہ نے نامہ مین لکھدیا تھا کہ سب میرے حالات شتر سوار سے دریافت کر لینا اُنکے تحریر کرنے کی ضرورت نہین ہے بس شتر سوار نے سب اول سے آخر تک حال بیان کیا وزیر کو سُنکے بڑی حیرت ہوئی مگر حکم سے سرتابی نہین کر سکتا ہے اُسیوقت چوبدارون کے ذریعہ سے سب اہل کارون اور سردارون کو طلب کیا اور چارہ جی کو طلب کر کے حکم دیا کہ تمام شہر مین منادی کر دے کہ کل سہ پہر کو از پیر تا جوان از مرد تا عورت و طفل شیر خوار و رعایاے شہر و مسافر و اہل پیشہ سب در دولت پر حاضر ہون کل بادشاہ تشریف لاکر کوئی حکم تازہ سنائین گے اور سردارون کو حکم دیا کہ کل صبح کو کل لشکر تیار رہے مین براے استقبال شاہی بیرون شہر جاؤنگا اور اہل کارون کو حکم دیا کہ تمام شہر آراستہ کیا جائے ہر گلی کوچہ صاف ہو ہر گلی کوچہ مین آئینہ بندی کی جائے اور دربار خوب آراستہ ہو اور سامان دعوت کیا جائے سب سامان درست رہے کل بادشاہ کسی شہنشاہ زبردست کو اپنے ہمراہ لیکر تشریف لاوین گے اُنکی دعوت کرین گے دیکھو کسی بات مین کمی نہو کوئی امر رہ نہ جائے ورنہ معتوب سرکار ہو گے سب نے عرض کیا بہت خوب بس جب وزیر حکم دے چکا سب سلام کر کے رخصت ہوئے اور اپنے اپنے کام مین مصروف ہوئے وزیر نے شتر سوار سے کہا کہ کیا تم جواب لیکر جاؤ گے جواب طلب فرمایا ہے اُسنے جواب دیا کہ مجھ سے یہ نہین ارشاد کیا کہ جواب لیکر آنا صرف اِسقدر ارشاد ہوا کہ یہ فرمان وزیر کے پاس پہونچا دو بس یہ سُنکے وزیر نے اُسکو رخصت کیا وہ اپنے مقام پر آیا وزیر داخل ہوا مگر وزیر کو شب بھر اُس فکر مین نیند نہ آئی کہ وہ کون ایسا شاہزادہ ہے اور بہادر ہے کہ جسنے سپہ سالار کو بھی زیر کر لیا اور شاہزادے کو بھی اور شاہ و شاہزادہ و کل سردارون و اہل لشکر نے اُسکا دین قبول کیا یہان وزیر تو اِس فکر مین مبتلا ہے اُدھر چارہ جی نے پھر کر تمام شہر کے ہر گلی کوچہ مین منادی کر دی کہ کل سب سہ پہر کو در دولت پر حاضر ہون بادشاہ تشریف لاکر کوئی حکم سنائین گے اُدھر سردارون نے لشکر کو تیاری کا حکم دیا کار پردازان شاہی نے اُسیوقت

سے سامان دعوت کیا دربار کو خوب آراستہ و پیراستہ و شہر کے ہر گلی کوچہ کو حنابندی و شفابندی و آئینہ بندی سے درست و آراستہ کیا مطبخ میں طعامہائے لذیذ و خوش ذائقہ کی پخت کا حکم دیا یہاں سب سامان تیار ہو گیا بس بوقت سحر وزیر کل لشکر جو کہ قریب دروازہ کے تھا اور سب سرداروں کو لیکر اور تخت شاہی کو ہمراہ لیکر بیرون شہر آیا اور ایک طرف صف باندھکر کھڑا ہوا علمہائے لشکر کے پھریرے کھولدیے اور انتظار آمد شاہ کر رہا ہے اور اندرون شہر سب سامان درست و تیار ہو رہا ہے شہر کو جو یہ حال معلوم ہوا کہ بادشاہ کسی اور بادشاہ کو لیکر آئیگا اور اُسکی دعوت کی ہے سب اہل شہر برائے تماشا بیرون شہر آئے ایک طرف اُنکا مجمع ہے کچھ شہر میں ہر گلی کوچہ میں بیٹھے ہیں ہر مقام پر اور ہر گھر و دوکان پر اہل شہر کا مجمع ہے سب لباس نفیس و عمدہ سے آراستہ ہیں طوائفان شہر بناؤ سنگار کر کے گھروں پر بیٹھی ہیں روز عید معلوم ہوتا ہے یہاں تو یہ سب بند و بست ہو رہا ہے اُن صحرا میں شاہزادہ بوقت سحر بیدار ہوا نماز سحر سے فراغت فرما کے لباس پر تکلف سے آراستہ ہو کر خیمہ سے برآمد ہوا اسپ سمند راہوار آراستہ و پیراستہ ہو کر حاضر ہوئے سب کا مجرا ہوا دلدار شاہ و بیدار شاہ کا بھی سلام ہوا لشکر تیار تھا بس خیمے و بارگاہیں ارابوں پر بار کی گئیں شاہزادہ مرکب پری پیکر پر سوار ہوا کل لشکر تیار ہوا تخت پر دلدار شاہ و بیدار شاہ برابر بیٹھے ایک طرف قہرمان اور ایک سمت قہار گینڈے ان پر سوار خسرو شیر دل مرکب پر عیار شہزادے کا رکاب پر ہاتھ رکھے عقب منتخب لشکر بیشمار قطار در قطار اُنکے عقب اور سب سامان بس سب کے آگے سامان سواری شاہزادہ وسط میں اِس سامان و شوکت و شان سے دلدار شاہ شاہزادے کو لیکر طرف اپنے قلعے کے روانہ ہوا یہانتک کہ بعد قطع راہ و طے منازل کے قریب شہر الزریہ پہونچا وزیر نے دیکھا کہ گرد عظیم بلند ہوئی سرداروں سے کہا کہ سواری بادشاہ کی آگئی اہل شہر میں غل ہوا کہ وہ بادشاہ تشریف لائے کہ گرد شق ہوئی جلوس سواری نمودار ہوا جب وہ گذر گیا تو سب نے دیکھا کہ ایک جوان حور تمثال پری تمثال چہرہ مثل ماہ کامل کے درخشان و مانند مہر کے تابان مرکب پر سوار از سرتا پا جواہر میں غوطہ زن برابر اُس جوان کے خسرو شیر دل و تخت پر دو بادشاہ ایک دلدار شاہ اور ایک دوسرا بادشاہ قرینہ سے دریافت ہر ایک کو ہوا کہ یہی بیدار شاہ ہے چونکہ وزیر نے سب سرداروں سے کل حال بیان کر دیا تھا اہل شہر بیدار شاہ کو خیال کرنے لگے کہ اسی بادشاہ کی بادشاہ نے دعوت کی ہے دیکھا کہ برابر تخت کے ایک طرف ہما سپہ سالار ہے اور ایک سمت کوئی دوسرا نامدار ہے اُس شتر سوار نے وزیر و کل سرداروں و اہل لشکر کو سب کے نام بتا دیے اور شناخت کرا دی بس جب سواری قریب پہونچی تمام لشکر کے علم سلامی ہوئے سب سردار و اہل لشکر مرکبوں سے اُتر کر سلام و مجرا بجا لائے وزیر سرداروں کو لیکر لشکر میں آیا قصد کیا کہ دلدار شاہ کے قدموں کو بوسہ دے کہ دلدار شاہ نے کہا کہ وزیر پہلے اِس شہریار کی جا کر قدمبوسی کرے اور آنکھوں سے لگائے کیونکہ یہ شہریار میرا بھی آقا ہے اور تیرا بھی آقا ہے بس بموجب حکم بادشاہ شاہزادے کے قریب آیا جھک کر سلام کیا قدموں کو بوسہ دیا آنکھوں سے لگائے شاہزادے نے بلطف وزیر سے کلام کیا بہت شفقت فرمائی پھر وزیر بادشاہ کے پاس آیا دلدار شاہ و بیدار شاہ و خسرو کی قدمبوسی کی اِسی طور سے سب سردار پہلے شاہزادے کی قدمبوسی سے مشرف ہوئے اُسکے بعد اپنے بادشاہ کے بس وزیر پایۂ تخت پر ہاتھ رکھکر بادشاہ و شاہزادے کو لیکر طرف شہر کے چلا و لشکر بھی ہمراہ ہوا اہل شہر حیران تھے کہ یہ جوان کون ہے کہ جسکی اسقدر عزت کی جاتی ہے چنانچہ

سب عقب مین چلے آتے تھے جبکہ شاہزادہ قریب شہر پناہ پہونچا لشکر کو حکم دیا کہ کل لشکر یہان اسی مقام پر اترے اور خیمے وغیرہ برپا کیے جائین اور کل بوقت سحر کل لشکر تیار رہے ہم شہر سے آکر کل طرف قلعہ کشور سیہ کے کوچ کرینگے اور وہان سے طرف طلسم کے بس یہ حکم دے کر اور کل سرداروں کو ہمراہ لیکر مع دلدار شاہ و بیدار شاہ وغیرہ کے داخل شہر ہوا بس وزیر پائے انداز بچھواتا ہوا تا بدربار شاہی لایا جس اہل شہر نے شاہزادے کو دیکھا حد سے زیادہ تعریف حسن و جمال و خلق و مروت کی کی یہانتک کہ تمام شہر مین غل ہو گیا کہ بادشاہ ایک جوان کو لایا ہے کہ جو حسن مین ماہ چہاردہ سے زیادہ ہے اور خلق و مروت مین اسکا کوئی ثانی نہین ہے اہل شہر مین تو ہر طرف یہ چرچا ہے اور کہتے ہین نہ معلوم وہ کون بادشاہ ہے کہ جسکی بادشاہ نے خوشامد کی ہے اور اپنے ہمراہ لیکر یہان تشریف لائے ہین ہمکو یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ جو بادشاہ تخت پر برابر بیٹھا ہوا تھا یہی ہے ہر ایک اپنی اپنی کہ رہا ہے کوئی کچھ کہتا ہے کوئی کچھ ادھر وزیر نے سب کو بڑی عزت و آبرو سے لا کر دربار مین اتارا سب داخل دربار ہوئے داخلے کی نوبتین فیر ہوئین نقارخانون مین حکم پہونچا نقارے بجے یہان دربار آراستہ ہوا سب اپنے اپنے قاعدے اور قرینے سے بیٹھے حاضر دربار ہوئے عزیزان دلدار شاہ بھی آئے خوب دربار آراستہ ہوا بس جب سب حاضر دربار ہو چکے اسوقت دلدار شاہ نے ان لوگون کی طرف منھ کر کے جو کہ امیران شہر و رئیسان شہر اس دربار مین تھے اور جو سردار یہان براے حفاظت شہر رہتے تھے اور اپنے وزیرون و عزیزون کی طرف منھ کر کے تمام واقعہ از ابتدا تا انتہا بیان کیا اور اپنا مسلمان ہونا اور شداد شاہ کا مقابلہ کرنا اسکا مارا جانا شاہزادہ کا قلعہ کشور سیہ پر آنا شداد شاہ کی کمک کرنا بیدار شاہ و سپہ سالاران بیدار شاہ کا زیر کرنا اسکا دین اسلام قبول کرنا شداد شاہ کی مکاری سب حال اہل دربار کو کہ سنایا اور کہا کہ جن صاحب کو یہ امر ناگوار ہو کہ ہم دین اسلام نہ قبول کرینگے نہ اس شہریار کی اطاعت کرینگے خواہ وہ میرا عزیز ہو خواہ یگانہ خواہ بیگانہ خواہ ملازم خواہ غیر ملازم وہ ابھی میرے دربار سے چلا جائے اور میرے شہر مین نہ رہے جلا وطنی اختیار کرے مین اپنے شہر مین اسکا رہنا نہین چاہتا ہون اور جسکو یہ امر منظور ہو وہ شوق سے رہے اسکا گھر ہے اس سے کسی قسم کی مزاحمت نہ کی جائیگی یہ کہکر بہت سے کلمے وحدانیت خدا مین جو زبان شاہزادے سے سنے تھے بیان کیے سب نے یہ تقریر سنکے جواب دیا کہ الناس علی دین ملوکہم ہم سب نے دین اسلام قبول کیا اور شہریار کے کہنے پر عمل کیا اور اس شہریار کی اطاعت کی جسکی آپ نے اطاعت کی اور ہر طرح کا امتحان کر لیا اور اس دین کو پہچانا ہماری کیا مجال ہے جو انکار کرین بس یہ جو سب نے کہا بادشاہ نے فرمایا کہ پھر دیر کیا ہے سب کلمہ پڑھو اور اس شہریار کے قدم چومو کہ جسکے سبب سے یہ سعادت نصیب ہوئی یہ سننا تھا کہ ہر ایک نے شاہزادے کے قدم چومے اور کلمہ پڑھا راوی کہتا ہے کہ اسیوقت سب اہل دربار و عزیزان و سرداران دلدار شاہ و امیران شہر صدق دل سے مسلمان ہوئے یہ خبر اسیوقت تمام شہر مین مشہور ہو گئی کہ بادشاہ نے زمرد پرستی سے توبہ کی دین اسلام قبول کر لیا مع کل لشکر کے اور سرداروں و عزیزون کے اور امیران شہر نے بھی جو کہ دربار مین موجود تھے سنا گیا ہے وہ جو جوان خورشید مثال مرکب پر سوار آگے آگے لشکر کے تھا انسے پہلے بیدار شاہ و سپہ سالاران بیدار شاہ کو زیر کیا شداد نے مکر کر کے اسیر کیا بادشاہ کی خدمت مین لیکر حاضر ہوا بادشاہ نے قتل کا حکم دیا

شاہزادہ خسرو نے آکر بچایا مقابلہ کیا مع اپنے سپہ سالار کے زیر ہوا وہ غالب آیا بس وہ جو ان خدا پرست تھا سب نے اُسکی اطاعت کی دین اسلام قبول کیا شداد شاہ نے انکار کیا مقابلہ ہوا وہ مارا گیا اُسکا لشکر جو باقی رہا وہ بھی مسلمان ہوا بس بادشاہ یہان لیکر آیا سب شہر کو مسلمان کرنے کے لیے اگر بادشاہ ہمسے اِس امر کی خواہش کرینگے تو ہم ضرور دین اسلام قبول کرینگے راوی کہتا ہی کہ ہر طرف شہر مین یہی غوغا مچا ہوا ہی اور چرچا ہو رہا ہی کوئی کہتا ہی کہ بادشاہ نے سب کو جو در دولت پر سہ پہر کو طلب کیا ہی اور حکم دیا ہی کہ ہم کوئی حکم تازہ سنائینگے تو معلوم ہوتا ہی یہی حکم سنائینگے بس ہمنے ابھی سے دین اسلام قبول کیا ہم اپنے بادشاہ کے حکم سے سرتابی نکرینگے کیونکہ ہمکو اِس بادشاہ کے عہد حکومت مین کسی قسم کی تکلیف نہین ہوئی نہ کوئی ظلم ہمپر ہوا ہمکو ایسا بادشاہ کہان ملیگا یہی اہل لشکر کا قول ہی بیرون دربار شہر مین تو یہ چرچے ہو رہے ہین وہان دربار مین ناچ دگانا شروع ہوا طائفون کو انعام ملنے لگا ہر طرف ایک خوشی کا ہنگامہ ہی بیرون شہر لشکر شاہزادہ و لشکر بیدار شاہ و لشکر دلدار شاہ جو کہ مسلمان ہوا ہی بحکم شاہزادہ فروکش ہوا سب خیمے و بارگاہین وغیرہ اُسی طور سے ار ابون پر بار رہنے دیے کہ کل تو یہانسے کوچ ہوگا صرف چند خیمے وغیرہ براے ضرورت برپا کر لیے ہین دو ایک سودے والے کہ جسکی ضرورت زیادہ تھی دوکانین آراستہ کر کے بیٹھ گئے ہین بس یہان تو یہ بند و بست ہی وہان سہ پہر تک دربار آراستہ رہا ناچ گانا ہوا کیا جب خاصہ کا وقت آیا سب نے خاصہ نوش کیا دربار آراستہ تھا کہ چوبدارون نے آکر عرض کیا کہ سب اہل شہر در دولت پر حاضر ہین بس دلدار شاہ مع کل اہل دربار و بیدار شاہ و شاہزادے و کل سردار شاہزادے و بیدار شاہ کے بیرون دربار آیا دیکھا لاکھون آدمیون کا مجمع ہی تمام شہر آگیا ہی کل زن و مرد جمع ہین بس دلدار شاہ نے جسطور سے اہل دربار سے بیان کیا تھا اُسی طور سے اہل شہر سے بھی کہا سب نے وہی جوابدیا کہ جو اہل دربار نے جوابدیا تھا خلاصہ یہ کہ طول سے کیا حاصل کل اہل شہر مع ساحر و غیر ساحر کے کلمہ پڑھکر مسلمان ہوئے اور از سر صدق دین اسلام قبول کیا بادشاہ نے اِن سب کو رخصت کیا کوتوال شہر کو طلب کر کے اُسیوقت حکم دیا کہ تمام شہر کے دیر و بتکدے منہدم کراؤ اور داروغۂ عمارت کو حکم دیا کہ مسجدون کی بناڈالو یہ حکم دیکر پھر دربار مین آیا دربار آراستہ ہوا وزیر سے کہا کہ تمکو جو مین تعلیم کرون اُسکے موافق کاربند ہونا اُسنے عرض کیا بہت خوب دلدار شاہ نے کہا کہ مین تو اِس شہریار کے ہمراہ براے جہاد و کفار کشی کے جاتا ہون تاکہ اپنی عقبیٰ درست کرون تم میری طرف سے یہان حکومت کرو یہان ایک لاکھ سپاہ براے حفاظت شہر چھوڑے جاتا ہون اور چند سردار اور باقی سب کو ہمراہ لے جاؤنگا مگر چند امرون کا خیال رہے اول تو جب کوئی غنیم تمپر لشکر کشی کرے ہمکو فوراً خبر کرنا ہم جہان ہونگے اُسکا بند و بست کرینگے دوسرے عدل و انصاف سے کام لینا رعایا پر ظلم و ستم نہ کرنا مظلوم کی دادرسی کرنا ظالم کو سزا دینا تیسرے دین اسلام کے رواج دینے مین کوشش کرنا مدرسے تعمیر کر کے اُسمین دین اسلام کی تعلیم کرانا و مسجد و مدرسون کی تعمیر کی کوشش کرنا بہت جلد اِسکا بند و بست ہو اور گز و سکہ بنام شہنشاہ دارا ابن جمشید جاری کرنا ان باتون مین فرق نہو وزیر نے عرض کیا کہ بہت خوب یہ کہکر دلدار شاہ نے طریقۂ دین اسلام جو شاہزادے نے تعلیم فرمائے تھے وزیر کو تعلیم سکیے اور چند کتابین دین اسلام کی وزیر کو دین کہ اِسکو طبع کرا کے اِسکی تعلیم سب اہل شہر کو کیجائے جب دلدار شاہ یہ سب بند و بست کر چکا پھر ناچ و رنگ ہونے لگا

راوی کہتا ہی کہ دو دن اور ایک رات خوب جلسہ آراستہ رہا دوسرے دن بوقت سہ پہر بس دلدار شاہ
سب اپنے عزیزون و ناموس وغیرہ سے رخصت ہوکر ہمراہ شاہزادے کے کل لشکر لیکر بیرون شہر
آیا سب اہل شہر و عزیزان دلدار شاہ و وزیر بیرون شہر تک پہونچانے آئے یہان لشکر شاہزادے
کا تیار تھا بس شاہزادہ اُس لشکر کو ہمراہ لیکر طرف قلعۂ کشوریہ کے روانہ ہوا یہان وزیر نے
بموجب حکم دلدار شاہ کے سب بندوبست کیا جیسا کہ حکم دیا تھا کوتوال نے دیر و بتکدے
منہدم کرا دیے داروغۂ عمارت نے بنا مسجد کی ڈالدی یہان بموجب حکم دلدار شاہ انتظام ہونے
لگا اسکے تحریر کی کوئی ضرورت نہیں ہی اب راوی شاہزادے کو طرف قلعۂ کشوریہ کے روان
رکھتا ہی اور کچھ حال دوسرا تحریر کرتا ہی

## اب شمہ حال عیار شداد شاہ و قلعۂ کشوریہ و مقہور کا سماعت فرمائیے

بس راوی بیان کرتا ہی کہ جب شداد شاہ مارا گیا ہاتھ سے بیدار شاہ کے اور سب لشکر نے
اطاعت شاہزادے کی کی اور دین اسلام قبول کیا بس اسکا عیار بھی کہ جسکا نام فریب ہوا اُسنے
جو یہ حال دیکھا مع اپنے شاگردون کے اُسیوقت یہانسے بھاگا کہ جب شاہزادے نے مقہور
کو طرف قلعۂ کشوریہ کے مع پچاس ہزار سپاہ کے روانہ کیا تھا یہ مکار و دغاباز اِس خیال سے
یہان سے بھاگا کہ جا کر اہل قلعہ و وزیر کو اِس حال سے آگاہ کرون تاکہ وہ کچھ تدبیر کرین ایسا نہو کہ
وہ لوگ غافل ہون مقہور پہونچ جائے اور قلعہ پر قبضہ کر لے تو بڑی خرابی ہو بس یہ مرتد اُس
راہ ہی مع اپنے شاگردون کے بھاگ کر یہ داروی کرکے دوسرے دروازے سے داخل قلعہ
ہوا اور وزیر کے پاس آکر کلاہ سر پر سے پھینکدی اور رو رو کر کہا کہ غضب ہو گیا کہ بادشاہ مارا
گیا ہاتھ سے بیدار شاہ کے سب نے اطاعت اُس جوان خدا پرست کی کی اور دین اسلام
قبول کیا اے وزیر اعظم ہوشیار رہو جائیے مقہور سپہ سالار بیدار شاہ بحکم اُس جوان کے
لشکر لیکر آتا ہی قلعہ پر قبضہ کرنے کو مین اِسی سبب سے وہان سے بھاگا کہ آپکو خبر کردون کہ یہ
واقعہ گذرا ہے یہ سنکر وزیر نے کہا کہ اے مہتر جی کیا یہ سب لوگ رہا ہو گئے یہ سب
کیونکر رہا ہوئے کیا واقعہ گذرا تب اُس عیار نے سب حال بیان کیا اور کہا کہ یہ واقعہ
گذرا اِس سبب سے سب خدا پرست رہا ہوئے غضب ہو گیا کہ دلدار شاہ مع اپنے فرزند
و سپہ سالار و لشکر کے خدا پرست ہو گیا اِس سبب سے بادشاہ مارا گیا وزیر نے یہ سنکے کہا
کہ اے مہتر تم پریشان نہو اطمینان رکھو مین خدا پرستون سے مقابلہ کرونگا اگر مقہور آتا ہی تو آنے دیے
اُسکی کیا طاقت کہ جو قلعے کی جانب نگاہ اُٹھا کر دیکھ سکے وہ گولہ مارونگا کہ اُسکو تھمنا محال ہوگا مین تو
زمرد پرستی نہ ترک کرونگا مگر افسوس اِس امر کا ہی کہ نہ تو کوئی فرزند بادشاہ کا ہی نہ دختر کہ جسکو بادشاہ
کرین اور ہم سب اُسکی اطاعت کرین کیونکہ کوئی تو اپنا مالک و آقا ہو خداوند زمرد نے ایک
فرزند بادشاہ کو نہایت حسین و خوبصورت صاحب طاقت و قوت دیا تھا وہ شکار گاہ سے
غائب ہو گیا پھر لاکھ تلاش کیا نہ ملا ایک دختر تھی کہ اُسکا بھی حسن مین مثل و نظیر نہ تھا ماہ کشور نام
کہلاتی تھی کاش وہ ہی اِسوقت ہوتی اُسی کو تخت پر بٹھاتے ہم سب اُسکی اطاعت کرتے
مگر جب وہ جوان ہوئی لائق شادی و بیاہ کے اُسکو کوئی بام پر سے اُڑا لیگیا نہ معلوم

دیو لیگیا یا کوئی پری زاد جسکے غم و الم مین بادشاہ ہمیشہ گریان رہتے تھے پھر اسدن سے نہ کوئی دختر ہوئی
نہ فرزند اب کسکو نہ کم تھا۔ وارث تاج و تخت کرین آیہ مہتہ تمکو یہ حال معلوم ہی اب کیا تدبیر کرین
فریب عیار نے جواب دیا کہ میری تو یہ راے ہی کہ آپ خود حکومت فرمایے تخت پر قدم رکھیے
تاج سر پر رکھیے سب اہل لشکر و اہل قلعہ پر اپنا حکم جاری فرمایے کیونکہ جب کوئی حقدار و وارث
تخت و تاج نہین ہی تو پھر کیا کیا جائے اگر کوئی ہوتا اُسکی موجودگی مین آپ ایسی حرکت کرتے تو
اُس حالت مین سب آپکی اطاعت سے سرتابی کرتے اور آپکی بدنامی کا سبب تھا دوسرے بادشاہ
جبکہ آپکی زندگی مین آپکو بادشاہ کر گئے پھر کیا ضرورت ہی کہ آپ اِس امر سے دست بردار ہون
کوئی اعتراض نہ کریگا اگر اُنکی زندگی مین آپ خودسری کرتے تو مقام اعتراض تھا یہ جو عیار نے
کہا وزیر نے جواب دیا کہ تو نے راے تو خوب دی بس اُسوقت وزیر نے سب اہل قلعہ و اہل لشکر
و سرداروں کو طلب کیا جب سب جمع ہو گئے سب حال جو کچھ زبانی عیار کے سُنا تھا بیان
کیا اور شداد کا قتل ہونا اور یہ بھی کہا کہ آپ لوگون پر بخوبی ظاہر ہے کہ کوئی وارث تاج و تخت
نہین ہے نہ کوئی فرزند ہی کہ جسکو تخت پر بٹھا کر اُسکی اطاعت کرین نہ کوئی دختر شاہ ہی کہ وہ بجاے
باپ کے حکومت کرے پھر ایسی حالت مین کیا کیا جائے ایک شخص ایسا ضرور درکار ہی کہ جو حاکم
ہو اور سب اُسکے محکوم ہون تو پورے طور سے بندوبست ہوگا اور حریف لشکر لیکر چل چکا ہی عنقریب
آتا ہی بس قلعہ کا بھی بچانا یہ ضرور ہی ایسی حالت مین کیا تدبیر کیجاے سب نے ایک زبان ہو کر
کہا کہ ہم جان نثاری و سرفروشی کو موجود ہین آپ مقابلہ کرین مگر قلعہ بند ہو کر وہ تو ہین قلعہ پر سے
مارین گے کہ حریف پریشان ہو جائیگا یہ ہم سے نہوگا کہ ہم اطاعت اہل اسلام کرین اور زمرد پرستی
ترک کرین جان سے جانا گوارا ہی مگر دین اسلام قبول کرنا گوارا نہین ہی وزیر نے کہا کہ یہ وہی
مقہور ہی سپہ سالار بیدار شاہ جسنے بادشاہ مرحوم کے زمانہ مین گولون کو رد کر کے لب خندق
دم لیا تھا قلعہ لے لیا تھا مگر اِس جوان خداپرست نے آکر بچا لیا کاش یہ جوان نہ آتا بیدار
شاد کا قبضہ ہو جاتا تو بہتر تھا ای بھائیون اب پھر وہی مقہور اُس جوان کی طرف سے آتا ہی
وہی واقعہ پھر ہوگا سب نے کہا وہ اور وقت تھا اُسوقت بھائی بھائی مقابلہ کر رہا تھا ہم لوگون
کو دخل دینے کا موقع نہ تھا جیسا حکم ہوا دیا کیا اب ہمکو کوئی پروا نہین ہی مقہور تو انسان ہی
اگر دیو بھی قلعہ پر آئے تو ہم اندر قلعہ کے نہ آنے دین اور بابت بادشاہ ہونے کے جو آپنے
کہا کہ واقعی یہ امر تو ظاہر ہی کہ شاہ مرحوم کی اولاد کوئی نہین ہی جو بادشاہ کی جائے بس آپ ہم سب کے
بادشاہ بنیے اور تخت حکومت پر بیٹھیے ہم مثل خادمون و چاکرون کے آپکی خدمت کرین گے اور
ہمیشہ کرتے چلے آئے آپ ہمیشہ وقت حاکم رہے حالت وزارت مین بھی حاکم تھے اب بھی
حاکم ہین سواے آپ کے اِس مرتبہ کے لائق کوئی نہین ہی اور کوئی اعتراض آپ پر نہین کر سکتا ہی
یہ کہکر نہین کلمے اِن سب نے بھی کہے اور وزیر شداد کو تخت پر بٹھایا سب نے نذرین دین
اُسوقت سے وزیر شداد کا سکہ جاری ہوا اُسکے نام کی دوہائی دی جانے لگی بس جب اُسکو
اِن سب کامون سے فرصت ہوئی اُسنے سب اہل قلعہ و اہل لشکر و سردارون سے کہا کہ اگر
آپ نے مجکو بادشاہ کیا ہی اور یہ امرا اپنے دل سے قرار دیا ہی کہ جان جائے مگر زمرد پرستی
ترک نہ کرین گے حریف کو قلعہ تک نہ آنے دین گے بس اپنی قول پر ثابت قدم رہیگا

اور اس معرکہ مین جان لڑا دیجیئے گا مین آپ سے بہر صورت مقابلہ کرتا ہون سب نے اقرار کیا اور
مہر زمرد کی قسم کھائی کتاب احکام زمرد جو کہ اُنکے دین و مذہب مین معاذ اللہ بجائے کلام خدا
کے تھی اُسکو اُٹھا کر ہر ایک نے قسم کھائی بس جب ہر طرح سے وزیر کا اطمینان ہو گیا تب
سب لشکر اور سرداروں کو لیکر ہر مقام پر آیا اپنے طریقہ سے قلعہ کو آراستہ کیا جہان دس سوار
تھے وہان بیس جوان بس تھے وہان چالیس مقرر کیے اسی طور سے پیدل اور اسی طور سے
توپوں کا بند و بست کیا ہر برج و فصیل کو خوب آراستہ کیا کئی برس کا غلہ قلعہ مین بھر لیا پل تختہ
اُٹھا لیا خندق کو پانی سے لبریز کر دیا آمد و رفت اہل قلعہ کی بند کر دی بس ہر وقت گولنداز
بس اپنے اپنے کام پر رہتے ہین یہ مرتد دن رات فصیل قلعہ پر بیٹھا رہتا ہی اُسی مقام پر
دربار کرتا ہی اس طور سے اسنے قلعہ کا بند و بست کیا ہی راوی کہتا ہی کہ زوجۂ شداد کہ جو کہ ایک
زن باعصمت و پارسا تھی واقعی بہت حسین و خوبصورت تھی اُس پاکدامن کا نام ماہرو بانو
تھا اُسکو ایک زمانہ سے طرف دین اسلام کے میلان تھا مگر بسبب خوف شوہر کے کچھ کہہ نہ سکتی
تھی اِسی عورت نیک و باعصمت کے بطن سے ایک فرزند کہ جسکا نام احمر تاج گیر تھا پیدا ہوا
تھا جو کہ نہایت حسین و خوبصورت و صاحب زور و طاقت تھا اکثر اُسنے شیر کو شمشیر سے ہلاک کیا
رستم قلعہ کشور یہ کہلاتا تھا شکار دوست بہت تھا ہمیشہ مشغول سیر و شکار رہتا تھا جبکہ اُسکا
سن کوئی پندرہ برس کا ہوا تھا تو ایک دن شکار کے لیے صحرا کو گیا تھا ایک ہرن کے تعاقب مین
مرکب کو مہمیز کیا تھا وہ ہرن اُسکو لگا کر لیگیا تھا پھر اُسدن سے اُسکا پتہ نہ لگا کہ کیا ہو گیا شداد
بہت عزیز رکھتا تھا جب اُسکو اس حال کی خبر ہوئی بہت تلاش کرایا اور بہت فکر کی مگر وہ نہ ملا
برسون شداد اُسکے غم مین مبتلا رہا محل سے باہر نہ نکلا ماں کا برا حال ہوا اُسی زمانہ مین ایک دختر
پیدا ہوئی تھی جو کہ بالکل مشابہ اپنے بھائی کے تھی اور حسن مین بے نظیر ماہ منیر تھی بس اُسکا نام
شداد نے احمر بانو رکھا تھا اور سب ماہ کشوری بھی کہتے تھے اُس دختر کے سبب سے
وہ جو رنج و غم شداد اور اُسکی زوجہ کو تھا برطرف ہو گیا تھا اب شداد حکومت کرنے لگا تھا
دن رات راحت و خوشی سے بسر ہوتی تھی راوی کہتا ہی کہ جبکہ وہ ماہ چہاردہ کمال کو پہونچی تھی
اور اُسکا حسن عالم گیر ہوا تھا شہرۂ آفاق ہوئی تب ایک دن لب بام شب ماہ مین مسہری پر
سو رہی تھی کہ ایک ساحر کا اُدھر سے گذر ہوا کہ جو کہ رہنے والا تھا طلسم نور آگین کا وہ اُس
ماہ پارہ کو دیکھکر عاشق ہو گیا تھا اور اُٹھا کر اُسی شب کو طلسم مین لیگیا تھا جب صبح ہوئی اور
خواصون وغیرہ نے اُسکو نہ پایا تو شداد شاہ اُسکی زوجہ سے خبر کی بہت تلاش کیا پتہ نہ
چلا یہ دونون بہت بیقرار ہوئے اور بہت دنون تک روپا کیے سیاہ پوش رہے چنانچہ
اُسدن سے زوجۂ شداد نے قسم کھائی تھی کہ مین اب اپنے شوہر کے پاس نہ سویا کرونگی
وہ تو امر دنیوی سے تائب ہو گئی تھی لاکھ لاکھ شداد نے قصد کیا کہ مین اپنی زوجہ سے مباشرت
کرون مگر اس زن نیک نے نہ قبول کیا بس اسی سبب سے کوئی اور فرزند یا دختر نہ پیدا ہوئی
گو شداد نے بہت سی عورتین کین مگر کسی سے اولاد نہین ہوئی راوی بیان کرتا ہی کہ یہ جملہ
اِسلیے تحریر کیا کہ ان دونون کا ذکر آگے تحریر ہوگا طلسم نور آگین مین جبکہ طلسم فتح ہوگا
اور دختر شداد سے شاہزادے کا عقد ہوگا اِس ماہ کے بطن سے ایک فرزند پیدا ہوگا

جو کہ بہت بہادر اور جری ہوگا اور خوب خوب کفار سے لڑیگا اور کئی طلسم فتح کریگا بس اسلیے یہ حال تحریر ہوا کہ تاکہ کوئی اعتراض نہ کرے کہ اسکا تو کسی مقام پر ذکر نہین ہوا تھا یہ دونون کہان سے پیدا ہوسگئے جبکہ قلعہ کشوریہ پر مقابلہ ہوا تھا اُسوقت بھی یہ حال نہین تحریر ہوا تھا اب کیون تحریر ہوا بس اس غرض سے مختصر طور سے تحریر کردیا آئندہ اُنکے حالات تحریر ہونگے آمدم برسر مطلب بس جب زوجۂ شداد جو کہ زن نیک و پارسا تھی اُسکو یہ خبر ہوئی کہ میرا شوہر مارا گیا اور اُسنے مکر کیا تھا اُسکی سزا ملی اول سے آخر تک اُسنے سب حال سُنا اور یہ بھی سُنا کہ لاکھ لاکھ اُس سے کہا گیا کہ تو دین اسلام قبول کرلے اُسنے نہ مانا آخر کو قتل ہوا اب وزیر بادشاہ ہوا ہی اور قلعہ کا بندوبست کیا ہی وہ خداپرست لشکر لیکر اِدھر کو آتا ہی چونکہ اول سے اسکو میلان طرف دین اسلام کے تھا اِسنے شوہر کے مرنے کا صدمہ بہت کیا مگر جب یہ معلوم ہوا کہ اُسنے دین اسلام قبول نہ کیا اِس سبب سے قتل ہوا تو وہ صدمہ برطرف ہوگیا اور شکر کیا کہ مین نے ایک کافر کی صحبت سے نجات پائی کہ جسکے سبب سے مین اپنے راز دل کو ظاہر نہین کرسکتی تھی مگر یہ سنکے اور زیادہ رنج ہوا کہ وزیر نے حکومت قلعہ پر قبضہ کرلیا وہ مرتد آمادۂ فساد ہی وہ جو خوشی ہوئی تھی کہ اب خداپرست یہان آمینگے سب اہل قلعہ مسلمان ہونگے یہان اہل اسلام کا سکہ جاری ہوگا مین بھی اپنا دین ترک کرکے اسلام اختیار کرونگی اِس خبر کے سننے سے کہ وزیر آمادۂ فساد ہی بہت بڑا صدمہ ہوا مگر خاموش ہو رہی دل مین دعا کرلی تھی کہ اپنے مسلمانون کے واسطے ایسا کر کہ یہان بھی تیری بندگی کرنے والون کا قبضہ ہوجائے تاکہ یہ تیری تازہ کنیز اِس گمراہی سے نکلے ماہرو بانو زوجۂ شداد نے وزیر نمک حرام کو در محل پر طلب کیا یہ نطفۂ حرام بڑے تزک و حشم سے آیا خبر ہوئی کہ بادشاہ جو کہ سابق مین وزیر تھا اب حاکم قلعہ ہی تشریف لایا ہی بموجب حکم سرکار ملکہ نے پردہ کرکے اندر طلب کیا یہ مرتد ولدالزنا محل مین آیا پردہ کے اُدھر بیٹھا ملکہ نے فرمایا کہ اے وزیر تمکو حکومت مبارک ہو مگر مجکو تمسے رنج اِس امر کا ہی کہ تمنے ہمسے صلاح بھی نہ کی اور جو چاہا وہ کیا تمکو لازم یہ تھا کہ ہمسے تو رائے لی ہوتی کیونکہ مین شاہ مرحوم کی زوجہ تھی گو یہ امر تھا کہ مین اسوقت سوا اِس تدبیر کے کہ جو تمنے کی ہی اور کوئی تدبیر نہ کرتی تم ہی کو مین بادشاہ کرتی مگر میری رائے پر منحصر تھی کیونکہ اب اِس تخت و تاج و ملک کی مین مالک تھی اگر میری دختر یا فرزند زندہ ہوتا وہ مالک ہوتا وہ تو ناپید ہوگئے پیدا ہوکے خیر جو مقدر مین تھا وہ پیش آیا مگر مقام افسوس ہی کہ مالک کے ہوتے تمنے یہ خودسری اختیار کی خیر جو کچھ کیا خوب کیا اسکی کوئی شکایت نہین ہی اُس بدانجام نمک حرام نے یہ جواب دیا کہ اے ملکۂ عالم مجھ سے خطا تو ضرور ہوئی کہ بدون آپکی رائے کے یہ کام کیا مگر اِس خیال سے کہ اول تو آپ عورت ہین آپ سے کیا رائے لون دوسرے آجکل آپ خود اپنے آلام مین مبتلا ہین صدمہ شوہر کا ہی کہ جو کہ زینت پہلو تھا وہ مارا گیا بس ان خیالات سے آپ کیا رائے دینگی مین نے یہ کام کرلیا اور خیال اپنے دل مین کرلیا کہ جب ان سب کامون سے سرکار کو فراغت ہولیگی اور رنج و صدمہ کم ہوجائیگا معافی طلب کرلونگا حضور مین اُسی طور سے آپکا خادم و غلام ہون کبھی حکم سرکار سے سرتابی نہ کرونگا سرکار اطمینان رکھین یہ امر بھی مین نے ایک سبب سے اور جلدی مین قبول کیا مین کوئی اسدن کا خواستگار نہ تھا کہ

بادشاہ قتل ہوں اور میں اُنکے مقام پر حکومت کروں یہ میری خواہش نہ تھی مگر کیا کرتا کہ سب داروں
واہل قلعہ کی یہی راے ہوئی اِسکا سبب یہ تھا کہ خبر آئی تھی کہ وہ خداپرست اِس طرف لشکر لیکر
آتا ہی بس اگر کوئی بادشاہ نہوتا تو بدانتظامی ہوتی اور قلعہ ہاتھ سے نکل جاتا اور کون اُنسے لڑتا
بس مین نے یہ سب باتین خیال کرکے قبول کرلیا بعد اِن سب قصون کے فیصل ہونے کی حکومت
آپ کے نام کیجائیگی مین بطور نائب سرکار کے کام کرونگا کیونکہ یہ حق آپکا ہی بندہ تو ملازم سرکار ہی
ملکہ نے جوابدیا کہ مجکو حکومت کرکے کیا کرنا ہی بس مجکو اِسقدر کافی ہی کہ مین اپنی اوقات بسری کرلون سو
میرے پاس بہت کچھ ہی یہ حکومت تمکو مبارک رہے مگر تم مجکو ایک اور بات کا جواب دو
تم جو براے مقابلہ اہل اِسلام مستعد ہوے ہو اور قلعے کو تمنے آراستہ کیا ہی تو اِسکا انجام بھی
سوچ لیا ہی تم اپنی آنکھون سے دیکھ چکے ہو کہ جبکہ بیدارشاہ نے لشکر کشی تھی تو کسقدر شاہ مرحوم
نے کوشش کی تھی کہ قلعہ ہاتھ سے نہ جاے اُسپر بیدارشاہ کا سپہ سالار گولون کو ردکر کے
قریب خندق آگیا اُس جوان خداپرست نے آکر تم سب کی جان بچائی تم سب پر احسان کیا
بیدارشاہ کے سپہ سالارون کو زیر کیا اُسکے لشکر کو شکست دی اُسنے اپنا دین ترک کرکے
اور زیر ہوکر دین اسلام اور اُس جوان کی غلامی اختیار کی خیر ہمارے بادشاہ نے اُس احسان
کا اُس جوان سے یہ عوض کیا کہ اُسکے ساتھ مکر کیا اور اسیر کرکے اُسکو مع اُسکے سردارون
کے اُسکے لشکر پر شبخون مارا اور اُسکی قید لیکر پاس دلدارشاہ کے گئے اِس خیال سے
کہ دلدارشاہ اِن سب کو قتل کرے موافق اُنکے خیال کے دلدارشاہ نے حکم قتل
دیا مگر اُن سب کی زندگی باقی تھی دوسرا سبب پیدا ہوا کہ وہ رہا ہوے خود دلدارشاہ
اور اُسکا فرزند خسرو شیردل وسپہ سالار قہرمان پنجہ گیر مسلمان ہوے اور اطاعت کی مع
لشکر کے ہمارے بادشاہ سے بھی کہا اُنھون نے قبول نہ کیا آخر اِس سرکشی اور محسن کشی
کی سزا پائی ہاتھ جان سے دھو بیٹھے مارے گئے بس جبکہ اتنے بڑے بڑے بادشاہ
کہ جو دولاکھ اور تین لاکھ سے آئے تھے اُس جوان سے مقابلہ نہ کرسکے اور شاہ مرحوم یعنے
میرا شوہر نہ لڑسکا تو تم اتنی فوج قلیل سے کیونکر مقابلہ کروگے بیکار بندگان خدا کی جانین
برباد ہونگی اور کچھ نہوگا میرے نزدیک مناسب یہ ہی کہ اطاعت کرلو یہ جو ملکہ نے کہا وزیر
نے برہم ہوکر جواب دیا کہ یہ جو آپ نے فرمایا سب بجا اور درست ہی مگر یہ کیونکر ہوسکتا ہی
کہ اپنا دین ومذہب ترک کرین خداے نادیدہ کو جسکو دیکھا نہین ہی اُسکی بندگی کرین یہ
تو کبھی نہوگا چاہے جان جاے چاہے رہے اور اب اِس قلعے کا لینا غیرممکن ہی وہ زمانہ
گذر گیا کہ مقہور گولون کو رد کرکے خندق پر پہونچ گیا اب وقت نہین ہی ایسے گولے
مارونگا کہ حریف کو دم لینا دشوار ہوجائیگا برسون تو یہ قلعہ فتح نہوگا مین نے خوب بندوبست
کیا ہی آپ اطمینان رکھیے ملکہ نے کہا کہ مجکو یقین نہین آتا ہی میرے نزدیک تو یہی بہتر
معلوم ہوتا ہی کہ اطاعت کرلو دین اسلام قبول کرو یہ مذہب ترک کرو اِسی مین بہتری ہی
ورنہ یاد رکھو کہ خرابی ہوگی آیندہ تمکو اختیار ہی اُس بدانجام نطفۂ حرام نے جوابدیا کہ ملکۂ عالم
یہ نفرمائیے اپنے دین ومذہب کو قائم رکھیے خلاف نہ فرمائیے دیکھیے خداوند کو ناگوار
نہو کوئی کلمہ شان مین خداوند کے نہ فرمائیے ایسا نہو کہ وہ اپنا عذاب نازل کرین ملکہ

نے کہا کہ وہ کیا عذاب نازل کرے گا وہ خود تو خداپرستون کے ہاتھ سے بھاگا بھاگا
پھرا اور اُنکا کچھ نہ کر سکا یہ کہکر چند کلمے سخت شان مین زردشت کے کہا یہ کلمات سخت
اُس نمک حرام کو ناگوار گذرے مگر اس خیال سے کہ اگر کسی قسم کی بدعنوانی ملکہ کے ساتھ
کرتا ہون تو سب اہل قلعہ و اہل لشکر بگڑ جائینگے کیونکہ ابھی میری حکومت پورے
طور سے قائم نہین ہوئی ہی اور یہ سب بعد بادشاہ کی اسکی سب اطاعت کر لین سے
تو بڑی خرابی ہوگی غیر لہذا اس مہر کرے بلبلا جائیگا اگر اس فحبہ کی بوٹیان کاٹ کر
زاغ و زغن کو نہ دین تو اپنا نام نہ رکھونگا یہ مرتد ہو گئی ہی خداوند کو برا کہتی ہی راوی کہتا ہی کہ وہ
نطفۂ حرام زبان سے بہم ہوکر چلا آیا پھر کچھ جواب نہ دیا صرف اس خیال سے کہ ایسا
نہو کہ ملکہ کچھ فساد کرے بلکہ یہ کہا کہ اے ملکہ مین سردارون و اہل لشکر سے جا کر صلاح کرتا
ہون اور آپکا قول اُنسے بیان کرتا ہون اُنکو سمجھا بجھا کر اس امر پر راضی کرتا ہون میرے
اور آپ کے راضی ہونے پر یہ امر نہین ہوگا جبتک کہ وہ لوگ نہ راضی ہون اگر مین یہ ظاہر
کرونگا کہ ملکہ یہ فرماتی ہین کہ دین اسلام قبول کرلو اور میری بھی راے ہی تو سب ابھی
بگڑ جائینگے مجھکو اور آپکو اسیر کرلینگے تو بڑی خرابی ہوگی یہ کام تدبیر سے
ہوگا ملکہ نے جواب دیا کہ جہانتک ہوسکے اسمین کوشش کرنا بس یہ زبان سے ملکہ کو
اپنے دل مین برا بھلا کہتا ہوا اُٹھا اور باہر آکر سب سردارون سے کہا کہ ملکہ نے اسوقت
مجکو طلب کیا تھا مین جو گیا تو بہت سخت و سست کہا مین نے کسی امر کا جواب نہین
دیا سنا آپ لوگون نے ملکہ مرتد ہو گئی ہی کہتی ہی کہ دین اسلام قبول کرلو مین نے تو دین
اسلام قبول کرلیا ہی بس تم لوگ بھی قبول کرلو راوی کہتا ہی کہ اس مکار نے ملکہ سے
یہ بھی کہا تھا کہ یہ کیونکر ہو سکتا ہی کہ ہم دین اسلام قبول کرین جسکے ہم ملازم تھے یعنے
شاہ مرحوم کے جب اُسنے دین اسلام قبول نہ کیا جان دیدی ایمان نہ دیا اس راہ مین
ثابت قدم رہے پھر کیونکر ہو سکتا ہی کہ ہم اپنے بادشاہ کی پیروی نہ کرین ملکہ نے جواب دیا
تھا کہ اُسکی سزا پائی مارے گئے اسکے جواب دیا تھا کہ پھر جو کچھ ہو بس اُسنے سب تقریر
سردارون سے بیان کی اور کہا کہ ملکہ کو کچھ رنج و صدمہ نہین ہی بلکہ وہ خوش ہین کہ خوب
ہوا وہ کافر مارا گیا مین نے جو خفیہ طور سے دریافت کہ ملکہ کی خوشی کا سبب کیا ہی تو
معلوم ہوا کہ جب بادشاہ اُن سبکو مقابلہ مین لاے تھے تو ملکہ نے بھی کسی طور سے اُن لوگون کو
دیکھا تھا بس ملکہ کسی خداپرست پر عاشق ہو گئی ہین اُسکے عشق مین اپنا دین بھی
ترک کیا اور ایمان بھی اور بادشاہ کے مرنے سے خوش ہوئین مگر جبتک شہریار
زندہ رہے اُنکے خوف سے ظاہر نہ کرسکین اب اس امر کو ظاہر کیا کہ مین نے دین
اسلام قبول کیا یہ اُس عشق کا سبب ہی اے بھائیو مین تو اسوقت کچھ چاپلوسی کرکے
آیا ہون کیونکہ وہ کہتی تھین کہ اگر وہ قلعہ پر آئینگے تو مین خود دروازے قلعے کا کسی نہ کسی
تدبیر سے کھولدونگی اُنکا قبضہ کرادونگی پس ایسا نہو کہ یہ بادشاہ کی زوجہ ہی اسکا
کہنا اور سننا زیادہ اثر پذیر ہوگا بہتر ہی ہمارے تمہارے کہنے سے یہ اہل
قلعہ کو طلب کرے گی اُنسے کہا اور اپنی کمک کے لیے طلب کرے اور اُن لوگون کو

تا پہنچ دسے تو بڑی خرابی ہو باہم فساد ہو وہ لوگ یہ قصد کرین کہ ہم قلعہ پر اہل اسلام کا
قبضہ کرا دین اور ہم یہ کوشش کرین کہ ہم ان سب کو اسیر کرکے اہل اسلام سے مقابلہ
کرین پس باہم نفاق ہوا اہل اسلام کی بن آئے یہ خیال کرکے مینے اس آگ کو
اس طور سے فرو کیا کہ مین جا کر سردارون سے صلاح کرتا ہون انکو اس بات پر راضی
کرتا ہون ملکہ نے کہا بہتر پس میرے نزدیک مناسب ہے کہ جسقدر ملکہ کے عزیز اس
قلعہ مین موجود ہین ان سب کو طلب کرکے قید کئے لیتا ہون اسکے بعد ملکہ کو بھی نظربند کر لیگا
کیونکہ ملکہ کو نہ ... ان سب کا ہے پس جب اس تدبیر سے فراغت ہو جائیگی اسوقت
تک ان سب کو قید رکھونگا جبتک اہل اسلام کے معرکہ سے فراغت نہین ہولی اسکے
بعد جب ہماری ظفر ہو جائیگی اور اہل اسلام کا خوف جاتا رہیگا تو پہلے ملکہ کو پند ونصیحت
کرین گے اگر مان لیا تو خیر ورنہ اسکو مع اسکے عزیزون کے قتل کرین گے یہ سنکے اس
نمک حرام نے اس طور سے بیان کیے اور ایسی آگ لگائی کہ سب نے جواب دیا کہ جو
آپ کے نزدیک مناسب ہو وہ کیجیے ہم سب آپ کے ہمراہ ہین ہم ملکہ کو کیا جانین کیونکہ
بادشاہ آپکو اپنی زندگی مین ہم سب پر حاکم کر گئے تھے ہم اس حکم کے پابند ہین اگر ملکہ نے
یہ طریقہ اختیار کیا تو ضرور واجب القتل ہے ابھی قتل فرمائیے چاہیے بعد پس جب
اس نمک حرام بدانجام کو سب سردارون و اہل لشکر و اہل قلعہ کی طرف سے اطمینان
ہو گیا اسنے کیا تدبیر کی کہ جسقدر عزیزان ملکہ اس قلعہ مین تھے سب کو اسوقت طلب کرکے
قید کر لیا اور انکے مکان کے غارت کا حکم دیا اور ملکہ کو بھی مع کنیزون کے اسیر کرکے
قید خانہ مین بھیجدیا اور محل کو لوٹ لیا اگرچہ بعض اہل قلعہ نے کہا کہ یہ کونسی حرکت ہے کہ اپنے
مالک و آقا کی زوجہ اور اسکے عزیزون کے ساتھ یہ کیا حرکت نامناسب ہے تو یہ جواب دیا
کہ ملکہ اور سب عزیز ملکہ مسلمان ہو گئے اور یہ مفسد تھے اس سبب سے اس آگ
کے فرو کرنے کے لیے یہ حرکت کی وہ لوگ خاموش ہو رہے کیونکہ عہد و پیمان
اسکے ساتھ کر چکے تھے اگرچہ اہل قلعہ نے قصد بھی کیا کہ اس وزیر سے اس حرکت
کی پاداش کرین جو کہ ملکہ کے ساتھ کی ہے مگر اس خوف سے کہ سب اہل قلعہ و اہل لشکر
اسکے شریک ہین ہم کیا کر سکتے ہین سوا اسکے جان دینے کے اور کیا ہوگا خاموش ہو گئے اپنے
اپنے دل مین سوچ لیا کہ اسنے نمک حرامی پر کمر باندھی ہے اسکا عوض ملیگا ملکہ چپ رہی
و عزیزان ملکہ اسیر ہو گئے ملکہ بہت نادم ہوئین کہ مینے یہ کیا حرکت کی جو اسکو
طلب کرکے یہ امر ظاہر کیا دوسرا سبب اسکے دشمنی کا ملکہ سے یہ بھی تھا کہ یہ ایک مدت
سے ملکہ پر عاشق تھا جبکہ شداد زندہ تھا کئی مرتبہ اسنے ملکہ کے پاس پیام بھیجا تھا کہ مین
آپ پر عاشق ہون آپکے ہجر مین مرتا ہون اگر آپ میرا وصل قبول کرین تو مین
بادشاہ کو قتل کرکے آپکو بادشاہ کردون ملکہ نے انکار کیا تھا اور یہ بھی شداد سے
کہدیا تھا شداد نے اس کلام کو ... ملکہ کو جھڑک دیا تھا کہ میرا وزیر ایسا نہین ہے تم تہمت
لیتی ہو اور اس سے جو دریافت کیا تھا تو اسنے خدا اپنے ... قسم کردیا تھا کہ ملکہ نے
پیام میرے پاس بھیجا تھا مینے انکار کیا ... جب شداد کے ...

خبر آئی تھی اُسوقت بھی اِسنے ملکہ کو پیام دیا تھا کہ اتبو بادشاہ نے انتقال کیا اب مجکو قبول فرمائیے ملکہ نے انکار کیا تھا اور ہزاروں گالیان پیام بر کو دین تھین اور اِسکو بھی بس اِسکو یہ بھی امر ناگوار ہوا تھا یہی عداوت تھی اِسنے اِن سب باتون کو جمع کرکے یہ افترا ملکہ پر لیا اور افترا کیون تھا ملکہ نے خود ہی کہا تھا مگر یہ نہین ظاہر کیا تھا کہ مین مسلمان ہو گئی ہون اِسنے طرز تقریر سے سمجھ لیا تھا یہ افترا تھا کہ ملکہ کسی خدا پرست پر عاشق ہوئی ہی بس اُس عداوت مین ملکہ و عزیزان ملکہ کو اسنے قید کیا اور سب کا مال و اسباب لوٹ لیا کسی نے اِسکے حکم مین دخل نہ دیا سب اِس نمک حرام کے شریک ہو گئے ملکہ کو اسیر ہونے دیا کوئی نہ بولا اِسکو یہی خیال تھا کہ جب اذیت قید ہوگی اُسوقت ملکہ مجکو قبول کر لیگی بس اِسنے ایسے ایسے خیال کرکے یہ ظلم و جور روا رکھا بس اب راوی بیان کرتا ہی کہ قلعے مین تو یہ ظلم و ستم وزیر بدتدبیر کر رہا ہی اور قلعہ کو خوب آراستہ کیا ہی فریبا عیار کی رائے سے یہ کام کرتا ہی اُسکو اپنا وزیر کیا ہی بس یہ تو خوب اپنے نزدیک بند و بست کرکے بیٹھا ہی سہ پہر کا وقت ہی یہ فصیل قلعہ پر دربار آراستہ کیے ہوئے بیٹھا ہی اِسکا حکم ہی کہ جو ملکہ یا عزیزان ملکہ کی سفارش کریگا مین اُسکو قتل کرونگا یا جہان کہین ملازمان ملکہ و عزیزان ملکہ ملین فوراً اسیر کرکے حاضر کرو اور سب قیدیون کو دونون وقت آب و طعام نہ ملے بلکہ ایک وقت مین بھی ایک جو کی روٹی جسمین برابر کی بھوسی ہو اور گرم پانی ایک آبخورا بس ہر ایک کو یہی کھانا ایک وقت ملا کرے اِس سے زیادہ نہ ملے چاہے قیدی مرجائین راوی کہتا ہی کہ وہ بیچارے طعام لذیذ کے کھانیوالے اُنکو جو یہ کھانا اور آب گرم ملا کسی نے نہ کھایا فاقہ کر رہتے ہین راوی کہتا ہی کہ ملکہ نے رفتہ رفتہ سب اپنے عزیزون کو مسلمان کر لیا تھا یہ سب لوگ مسلمان تھے بظاہر ملکہ کافر تھی مگر باطن مین مسلمان تھی مگر یہ لوگ ایسے ثابت قدم تھے کہ یہ تکلیف قید گوارا کی اور اف تک نہ کی اور نہ یہ ظاہر کیا کہ ہم مسلمان ہین ملکہ نے یہی ظاہر کیا کہ ہم زمرد پرست ہین اُسپر بھی رہائی نہوئی اُس نمک حرام نے اِس خوف سے اِن سبکو بھی اسیر کیا تھا کہ اگر مین ملکہ پر بدعت کرونگا تو یہ اُسکی شراکت کرینگے بس فساد ہوگا اِس خیال سے اِن سبکو اسیر کیا تھا اور یہ کہتا تھا کہ تم سب نے دین اِسلام اختیار کر لیا ہی یہ اُسکی سزا ہی ہان اِس صورت سے رہائی ہو سکتی ہی کہ ملکہ کو اِس امر پر راضی کرو کہ ملکہ میرے وصل کو قبول کرے اور زمرد پرستی اختیار کرے تو تم بھی رہا ہوگے اور ملکہ بھی سب نے یہی جواب دیا تھا کہ تو اِسی حسرت مین رہیگا یہ آرزو تیری پوری نہوگی اِسنے کہا تھا کہ بس تم بھی رہا نہوگے سب نے کہا تھا کہ کچھ پروا نہین ہی اور سب یہی دعا کر رہے تھے کہ ای خداوند کریم ہمکو اِس ظالم کے پنجہ سے نجات دے بس یہان قیدیون پر یہ تکلیف ہی مگر سب ثابت قدم ہین وہان وہ بالا سے قلعہ دربار آراستہ کیے ہوئے بیٹھا ہی کہ صحرا سے گرد بلند ہوئی سب نے دیکھا کہ جب دامن گرد کا تنگا فتہ ہوا تو آگے آگے مقہور گینڈے پر سوار عقب مین پچاس ہزار سواران جرار و اثاثہ بارگاہ کا آگر اُس صحرا مین پہونچا کہ جہان پہلے بیدار شاہ فروکش ہوا تھا بس مقہور سامنے قلعہ کے اُترا لشکر نے کمر کھولی یہ گینڈہ بڑھا کر طرف قلعہ کے چلا جب سامنے قلعہ کے آیا دیکھا کہ قلعہ آلات حرب و ضرب سے آراستہ ہی خندق پانی سے لبریز ہی پل تختہ اُٹھا ہوا ہی یہ جو طرف قلعہ کے چلا گولہ قلعہ پر سے پڑنے لگا بس مقہور یہ واقعہ دیکھکر اپنے لشکر مین چلا آیا اور اہل لشکر سے کہا کہ یہ لوگ سیاہ قلب ہین پند و نصیحت سے نہ مانینگے جبتک انکو سزا نہ دیجائیگی کل مین قلعہ لیلونگا لشکر مین طبل یورش بجے یہ خبر ہرکارون نے اُسکو پہونچائی کہ مقہور نے طبل

بجو دیا اسکا قصد ہی کہ کل قلعہ پر یورش کرے اُس نمک حرام نے بھی قلعہ پر طبل جنگ بجوایا یہان بھی نقارے
پر چوب پڑی سب کو معلوم ہوا کہ کل قلعہ پر حریف یورش کرے گا سب اپنا اپنا بندوبست کرنے لگے کچھ اہل
شہر اپنا مال و اسباب اُٹھانے لگے کہ شاید قلعہ ہاتھ سے نکل جائے اور بھاگین تو مال تو نہ رہ جائے
یہان قلعہ مین تو یہ سامان ہوا ادھر وزیر نے دربار برخاست کیا سب سردار رخصت ہو کر سامان
جنگ مین مصروف ہوئے اُدھر منصور نے بھی طبل یورش بجوا کر کچھ دیر دربار کیا بعد اُسکے برخاست کر کے
اپنے خیمہ مین جا کر آرام پذیر ہوا دونون لشکرون مین رات بھر سامان جنگ ہوا کیا طلایہ پھرا کیا
یہان تک کہ ستارہ سحری آسمان پر چمکا سپیدہ سحری نے ظہور کیا شہنشاہ کواکب نے شکست
ظلمانی ہاتھ قلعہ مغرب کے مع اپنی فوج کے راہی ہوا خسرو خاور نے قلعہ فلکی پھر اپنا قبضہ کیا یعنی
صبح ہو گئی اُدھر وہ نمک حرام بالاے قلعہ آ کر بیٹھا سب سردار حاضر ہوئے مسلح و مکمل قلعہ کو خوب
آلات حرب و ضرب سے درست کیا ہی حریف کا انتظار ہی یہان منصور اپنے لشکر مین بیدار ہوا
نماز سحر سے فراغت کر کے اپنی فتح و ظفر کی خداوند کریم سے دعا کر کے خیمہ سے باہر آیا سب لشکر طیار
تھا بس سب کا مجرا ہوا بعدہ منصور سب لشکر کو ہمراہ لے کر اور سامان قلعہ گیری اپنے تن پر
آراستہ کر کے میدان جنگ مین آیا زد سے گولون کی الگ کھڑے ہو کر لشکر کی صف بندی کی جب
صف بندی ہو چکی چند سوارون سے کہا کہ تم طرف قلعہ کے رومال ہلاتے ہوئے جاؤ اور اہل قلعہ سے
کہو کہ کیون اپنی جانین برباد کرتے ہو تم ایک مرتبہ دیکھ چکے ہو کہ کیونکر مین نے قلعہ لے لیا تھا اگر شاہزادہ
منع نہ کرتا تو قلعہ پر میرا قبضہ ہو جاتا بس اُسنے آ کر ہم سب کو دین اسلام تلقین کیا راہ راست دکھائی
ہم سب مسلمان ہوئے ہم پر اور ہمارے بادشاہ پر احسان کیا کہ جانین بچائین اُسکا عیوض یہ
دیا کہ اُسکو مکر سے اسیر کیا اُسکے قتل کی تدبیر کی خداوند کریم نے بچایا بس ولدار شاہ بھی
مسلمان ہوا شہزادہ نے اپنے فعل کی سزا پائی بس کیا ضرور ہی کہ بیکار کو فساد کرو اگر اُس شہریار کی
غلامی اختیار کرو اور دین اسلام ورنہ یاد رکھو کہ ایک دم مین قلعہ لے لونگا ایک کو زندہ نہ رکھونگا
بفضل خدا و اقبال شاہزادہ شامل حال ہی آیندہ تم کو اختیار ہی اور بہت کچھ کلمہ پند و نصیحت کے
ان سے کہکر روانہ کیا وہ سوار رومال ہلاتے ہوئے طرف قلعہ کے چلے دیدبانون نے اُس نمک حرام
سے کہا کہ چند سوار رومال ہلاتے ہوئے آتے ہین شاید کوئی پیام لاتے ہین کہا آنے دو ذرا پیام لو
نہین کیا بھیجا ہی قلعہ پر سے گولہ نہ پڑا وہ سوار قریب قلعہ پہونچے اور جو منصور نے کہا تھا سب
بیان کیا اور بہت کچھ کہا اہل قلعہ نے اُسکے جواب مین منصور وغیرہ کو ہزارون گالیان دین اور شاہزادہ
کے شان مین بہت سخت و سست کہا اور کہا کہ اگر قلعہ کی طرف منصور قصد کریگا تو وہ گولہ قلعہ پر سے
برسے گا کہ اُسکا نشان تک نہ ملے گا وہ زمانہ اب نہین ہی کہ گولون کو روک کر کے لب خندق آ جائے اُس مرتد
سے کہنا کہ جو تیرا جی چاہے وہ کر نہ ہم دین اسلام قبول کرینگے نہ اس خداپرست کی اطاعت بس وہ
سوار یہ جواب لے کر واپس آئے اور منصور سے سب حال بیان کیا منصور کو بہت غصہ آیا اہل لشکر نے
کہا کیا حکم ہوتا ہی حملہ کرین منصور نے کہا کہ سنو وہ قلعہ پر ہین اور تم لوگ نیچے اُنکا حربہ تم پر کارگر
ہوگا تمہارا حربہ اُن تک نہ پہونچے گا مین یہ نہین چاہتا ہون کہ بیکار بندگان خدا کی جان لون یہ
مین جانتا ہون کہ اگر حکم دون تو تم لوگ دریاے آتش مین پھاند پڑو کوئی خوف جان نہ کرو بس کیا ضرور ہی
کہ ایسے بہادرون کو مین فنا کرون مین خود جا کر ابھی قلعہ لیے لیتا ہون تم لوگ اسی مقام پر ٹھہرو

بڑا غضب ہوا کہ حریف لب خندق آگیا اب قلعہ [illegible] لگا بھاگو اس نمک حرام اور سرداروں نے جو یہ واقعہ دیکھا
بس سب کے سب تلوار [illegible] میں لیکر اٹھے کہ ہم [illegible] کرینگے تلواروں سے قتل کرینگے ادھر گولہ اندازوں نے نہ مانا
منوالاتیل کا کڑھاؤ و بارود کی ہانڈیاں [illegible] اوپر سے پھینکنا شروع کیے منصور نے یہ تدبیر کی جو بلا آئی
اسکو سپر پر روک کر خندق میں ڈالدیا لشکر منصور نے جو دیکھا کہ ہمارا سردار سب کو بونکوٹی کرکے لب خندق پہونچ گیا
قلعہ کے لب [illegible] بس ایک مرتبہ سب کے سب اپنا اپنا گھیکر تلواریں علم کرکے چلے ادھر سے یہ چلے ادھر منصور نے
دیکھا کہ یہ لوگ میرے کہنے پر عمل نہیں کرتے ہیں بس گرز کو اس پار خندق کے پھینکا اور خود سنبھل کر گینڈے پر بیٹھا اور
ایڑ جو کی گینڈہ چاروں [illegible] جوڑ کر اڑا اور اس پار جاکر گرا خندق کو بستشگر سے پھاند گیا بس منصور
[illegible] گرز کو اٹھا کر [illegible] کر گرا ادھر منصور نے پل ہو خشنہ گرا دیا لشکر پہونچ گیا تھا پل
پر سے عبور کرکے [illegible] جو در قلعہ پر لوگ برائے پہرہ متوجہ تھے انہنے تلوار چلانے لگی منصور
گرز لگانے لگا [illegible] آخر سب گھمسان کی تلوار چلنے لگی ادھر سے کل لشکر جو کہ قلعہ میں
تھا سب [illegible] ہونے لگی لشکر منصور نے آکر لڑائی کو روکا بس منصور
[illegible] کرتا ہوا [illegible] ادھر سے وہ نمک حرام وزیر بڑا بکام سرداروں کو لیکر چلا
[illegible] اسوقت آکر پہونچا کہ جب معرکہ بڑا ہوا تھا تلوار چل رہی تھی یہ بھی لڑنے لگا اب ہر طرف دریائے خون
بہنے لگا [illegible] وہ سپاہ جو کہ قلعہ میں تھی کام آئی منصور سے
اور اس [illegible] تلوار کا وار کیا منصور نے خالی دے کر اب جو وار کیا یا تو تلوار
[illegible] زمین میں [illegible] دیا بلکہ ایک وجب زمین میں در آئی وہ بدتدبیر دو
[illegible] اور جو سردار تھے اور اہل لشکر یہ معرکہ دیکھکر منصور پر
ٹوٹ پڑے منصور نے [illegible] کیا اور اپنے اہل لشکر کو حکم دیا کہ اہل قلعہ کو قتل و غارت کرو سب
مال و اسباب لوٹ [illegible] اہل قلعہ قتل ہونے لگے لوٹ پڑ گئی ہر طرف قلعہ میں غدر مچ گیا
[illegible] ادھر منصور نے چند سرداروں کو قتل کیا اور بعض کو اسیر
[illegible] جب اہل قلعہ و اہل لشکر نے دیکھا کہ جو بادشاہ تھا وہی مارا گیا اور سردار
بھی اور جو باقی رہے وہ اسیر ہوئے بس سب نے صدائے امان بلند کی منصور و اہل لشکر منصور نے
پکار کر کہا کہ امان بہ شرط ایمان سب نے جواب دیا کہ تا زندہ ایم بندہ ایم ہم سب پر ثابت ہو گیا کہ دین
اسلام برحق ہے اور [illegible] باطل ہیں یہی دین کامل ہے ہم نے دین اسلام بھی قبول کیا اور
اطاعت بھی شاہزادہ [illegible] منصور نے سب کو امان دی لوٹ کو منع کیا اسی وقت
امن و امان ہو گیا [illegible] و غارت سے بچے بس رومال سے ہاتھ باندھ باندھ کر جوق جوق گروہ
گروہ آنے لگے مشرف بدین اسلام ہونے لگے یہاں تک کہ کل اہل قلعہ از پیر تا جوان و از مرد تا زن و از
طفل تا پیر و صاحب [illegible] وغیرہ [illegible] امیر و رئیس و سردار سب صدق دل سے مسلمان ہو گئے
و اہل لشکر جو کہ قتل و غارت سے بچے تھے منصور ان سب کو لے کر ایوان شاہی میں آیا تخت پر جا بیٹھا
بلوایا اپنے لشکر کو حکم دیا [illegible] کا بندوبست کرو جہاں جہاں بتکدہ وغیرہ ہوں سب منہدم کراؤ
مساجد کی بنا ڈالو [illegible] اہل شہر کو طلب کر کے عقائد اسلام تعلیم کر دیئے
حکم دے کر خزانہ وغیرہ [illegible] کیا اپنے لشکر کے کشتوں کو دفن کرایا زخمیوں کو
شفاخانہ روانہ کیا [illegible] لاشوں کو بیرون قلعہ صحرا میں ڈلوا دیا قلعہ کو سب آلائش سے پاک صاف کیا

اُنہیں منصور دربار میں جو کہ اسیر ہوئے تھے اُنکو طلب کیا اُدھر جا سب نے آکر عرض کیا کہ کفار قریب
پچیس ہزار کے ہمراہ قلعہ و لشکر کے قتل ہوئے اور لشکر اسلام قریب پانچ ہزار کے مجروح و شہید ہوئے
یہ سنکر منصور نے سجدۂ شکر بدرگاہ پروردگار کیا کہ لشکر کفار بہت ... برباد ہوا اور قلعہ بھی
باسانی ہاتھ آگیا الغرض تمامی وہ سب اسیر حاضر کیے گئے منصور نے ان سب کے روبرو کلمہ
توحید کے الٰہی بیان کی اور ان سب کو تلقین دین اسلام کیا بس وہ اسی وقت صدق دل سے
کلمہ پڑھکر مسلمان ہوئے منصور نے سب کو رخصت کیا اُنہیں عزیزان اور زوجہ شداد نے منصور سے
سب حالت بدعت و زبونی بیان کی جو کہ اسیر ہوئے تھے اور اپنے کو ... شہید کیا تھا اور اس سے
ملے ہوئے تھے اور عرض کیا کہ اس ... امت و ... نے مع عزیزان کے اور ملازموں کے
قید کر لیا تھا ہم نے اس خوف سے کہ اگر ظاہر کرینگے کہ ہم عزیز ملکہ ہیں تو یہ ہمارے ساتھ بھی وہی
سلوک کریگا بس غلط ظاہر کیا اور اس سے ... چنانچہ وہ سب قید ہیں منصور نے حکم دیا
کہ ان سب کو رہا کرو اور محلات ... داخل کرو بس اسی وقت وہ بیچارے قید سے رہا ہوئے اور اپنے
اپنے مقام پر آئے شکر خدا کیا اُسکے بعد جو ... تھے وہ حاضر خدمت منصور ہوئے اور ایمان لائے ملکہ
نے محل میں آکر اپنا مذہب تبدیل کیا اور بہت شکریہ منصور کا بذریعہ محلدار کے کیا اور اپنے مسلمان
ہونے سے آگاہ کیا اُدھر اہل لشکر ... سب قلعہ کا بندوبست کیا جس طور سے منصور نے
حکم دیا تھا یعنی بتکدہ وغیرہ منہدم کرا کے مساجد و مدارس کی بنا ڈالی ہر طرف صدائے اللہ اکبر بلند
ہوئی اب خوب طور سے تسلط ہو گیا سب امن و امان ہو گئی اہل قلعہ اپنے اپنے مقام پر جا کر آباد
ہوئے بازار میں ... خرید و فروخت جاری ہو گئی ہر ایک خوش خوش پھرنے لگا یہ مسلمان
لشکر اترا اچھا ... لشکر بھی آ ... ہوا اب منصور دربار کرنے لگا کوئی دو روز قلعہ پر قبضہ کیے
ہوئے گذرے ہونگے کہ ہرکاروں نے منصور کو آکر خبر دی کہ مبارک ہو آقا مع کل لشکر و بیدار شاہ و
دلدار شاہ و خسرو شیر دل ... مع ... و کل سرداران کے تشریف لائے ہیں کل داخل ہونگے یہ سنکر
منصور خوش ہوا اسی وقت نوبتوں کے بجنے اور توپوں کے فیر ہونے کا حکم دیا ہر طرف خوشی کے شادیانے
بجنے لگے جب وہ شب ... اور دن گذرا دوسرے دن منصور کل اہل قلعہ و کل اہل لشکر و سرداروں کو لیکر
بیرون قلعہ آکر صف آرا ہوا کہ گرد بلند ہوئی جب دامن گرد کا شگافتہ ہوا اس گرد سے نشان لشکر و
جلوس سواری ظاہر ہوا بعد گذرنے جلوس سواری کے دیکھا کہ مرکب پری پیکر پر شاہزادہ جلوہ فرما ہے
تخت پر دونوں بادشاہ ہیں اُدھر اُدھر تخت کے سیار و قہرمان ہیں خسرو شیر دل ہمراہ شاہزادہ کے
مرکب پر سوار عقب میں کل سردار قریب پانچ لاکھ پچاس ہزار کے سپاہ ہے عقب سپاہ خیمہ و خرگاہ
وغیرہ ہے بس یہ دیکھکر منصور پیادہ ہوا اور سب سرداروں و اہل قلعہ کو لے کر حاضر خدمت ہو کر لوازمات
قدمبوسی بجا لایا ... سب نے قدم چومے مشرف بہ زیارت ہوئے منصور نے
... حفاظت قلعہ و جنگ عرض کیے شاہزادہ نے سماعت فرما کر بہت تعریف منصور کی بس
اپنے لشکر کو بیرون قلعہ دلکشا ... ہونے کا حکم دیکر مع سب سرداروں و دونوں بادشاہوں کے ہمراہ
منصور ... لشکر فرو کش ہوا خیمہ وغیرہ برپا ہوئے اُدھر شاہزادہ تمام قلعہ کی سیر کرتا ہوا اور
اہل قلعہ کے دونوں ہاتھوں سے سلام لیتا ہوا قریب قصر دولت آیا مرکب پر سے اتر کر داخل دربار ہوا
دربار آراستہ ہوا اسوقت شاہزادہ نے امیران شہر و رئیسان قلعہ و افسران سپاہ کو طلب کر کے فرمایا کہ

پریشانی ہوتی ہے مین اپنے والد بزرگوار کا مقابلہ کفار مین چھوڑ کر ادھر کو آیا ہون اُن سے اور سمن رخ شاہ سے معرکہ پڑا ہوا ہے مگر مین اس ضرورت سے آیا ہون کہ مجکو بزرگان دین کا حکم ہوا ہے کہ تو جا کر طلسم نور آگین کو فتح کر کیونکہ اُسکی عمر تمام ہو گئی ہے اب وہان فسق و فجور بڑھ گیا ہے حسین الزمان نے خدائی کا دعوے کیا ہے خدائی کرتا ہے دم یکتائی بھرتا ہے بس اُسکی خبر لینا لازم ہے تو اُس طلسم کا فاتح ہے اب اُسکو فتح کرنا لازم ہے بس مین اُسکی فتح کرنے کو والد بزرگوار سے رخصت لے کر چلا تھا کہ یہ واقعہ در پیش ہوا بہت تاخیر عرصہ ہو گیا ہے لہذا اب مین قیام نہین کر سکتا ہون والد بزرگوار پریشان ہونگے دوسرے بزرگان دین کی عدول حکمی ہوگی ہان جب طلسم فتح کر کے واپس آونگا تو تمھارا مہمان ہونگا اب معاف کرو ملکہ نے زیادہ اصرار نہ کر سکی عرض کیا جو آپکی خوشی مین کچھ اب عرض نہ کرونگی خیر بعد فتح طلسم کنیز کو سرفراز فرما مگر جب ملکہ نے زبانی شاہزادہ کے طلسم نور آگین کا نام سُنا رونے لگی شاہزادہ نے فرمایا کہ اے ملکہ رونے کا کیا سبب ہے ملکہ نے عرض کیا کہ مجکو اپنے حال پر رونا آیا کہ خدا نے اس قابل نہ کیا کہ اگر اسوقت کوئی فرزند ہوتا تو حضور کی خدمت مین حاضر رہتا غلامی اختیار کرتا اُسکی خدمت گذاری کے سبب سے ہم سب کو افتخار ہوتا شاہزادہ نے فرمایا کہ یہ تقدیری امر ہین اس سے کیا چارا ہے کہ مین نے تمھارے فرزند و دختر کا حال سُنا بہت صدمہ ہوا مگر یہ سبب تمھارے رونے کا نہین ہے جلد سبب گریہ بیان کرو جب اس طور سے شاہزادہ نے فرمایا تو ملکہ نے عرض کیا کہ اے شہریار مجکو نام طلسم سُنکے رونا آیا کہ اسی طلسم نے میرے گھر کو بے چراغ کر دیا اور مجکو لوٹ لیا جب میرا فرزند اور دختر غائب ہو گئے اور رمالون اور نجومیون سے جو دریافت کیا کیونکہ مین اور میرا شوہر اُنکی جدائی سے بہت بیقرار تھے تو اُنھون نے رمالون اور نجومیون کو طلب کر کے پوشیدہ طور سے دریافت کیا تھا اُس مقام پر مین اور میرا شوہر اور چند ملازم تھے نجومیون وغیرہ نے ایک زبان ہو کر عرض کیا تھا کہ شاہزادہ نے ایک آہو کے تعقب مین مرکب کو مہمیز کیا تھا وہ اصل مین آہو نہ تھا بلکہ ایک ساحرہ تھی رہنے والی طلسم نور آگین کی وہ شاہزادہ پر عاشق ہوئی تھی شاہزادہ کو آہو بنکر اور لگا کر لے گئی ہے اور شاہزادہ اسیر طلسم ہوا ہے اس ساحرہ کے قید مین ہے اور آپکی دختر کو ایک ساحر اُسی طلسم کا عاشق ہو کر اُٹھا لیگیا ہے وہ دختر ابھی اُسی طلسم مین اُس ساحر کی قید مین ہے مگر ابھی تک اُسکے دامن عصمت مین دھبہ نہین لگا ہے وہ ابھی تک رخنہ اندازی سے بچی ہے وہ ساحر تو لالچ دیتا ہے کہ یہ راضی ہو ملکہ نہین راضی ہوتی ہے اسی جرم مین قید کیا ہے بس جب طلسم فتح ہوگا تو وہ دونون رہا ہونگے اور آپ سے ملین گے تب میرے شوہر نے کہا تھا کہ اُنکا طلسم کا فتح ہونا غیر ممکن ہے نہ معلوم کب فتح ہو ہم زندہ ہون یا نہ ہون اور ہم نے سُنا ہے کہ طلسم کو سوا خدائے نادیدہ کے ماننے والون کے کوئی فتح نہین کر سکتا ہے بس وہ خدا پرست ہوگا جو کہ فاتح طلسم ہوگا ہم زمرد پرست رہنا ہمارے فرزند و دختر کو کیون زندہ رکھنے لگا اور وہ کیون رہا ہونے لگے اور وہ کیون اتنی دیر دری کرنے لگا تب اُنھون نے عرض کیا تھا کہ اب عمر طلسم تمام ہونے کو ہے کچھ عرصہ باقی ہے اور فاتح اس طلسم کا پیدا ہو چکا ہے ضرور وہ خدا پرست ہے اور خاندان حمزہ سے وہی اس طلسم کو فتح کرے گا آپ کے لیئے نہین بلکہ خود اُسکو اس طلسم کے فتح کرنے کی خواہش ہوگی اپنے بزرگون کے حکمون سے عیوض مین وہ یہ طلسم فتح کرے گا آپکے فرزند و دختر کو بھی رہا کرے گا مگر یہ امر ضرور ہے کہ آپکو دین اسلام قبول کرنا پڑے گا ہمارے زائچہ مین تو یہ نکلتا ہے کہ وہ عنقریب ادھر

اگر آتا ہے بلکہ وہ آپ کی ایسے وقت مین کمک کرے گا کہ جب آپ تریلینہ کے قبضہ مین ہو گی وہ آپ کو اس دشمن قوی سے نجات دے گا اور وہ لوگ سب اسکی اطاعت کرینگے یہان دین اسلام کا ڈنکا بجیگا یہ سرزمین اسلام آباد ہوگی ہم کو طریقہ سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ آپ اُسکے ساتھ بہت احسان دشمنی فرمائینگے اور اُسکی جان سے خواہان ہوجینگے مگر اُسکو اُسکا خدا آپ کے شر سے محفوظ رکھے گا آپ کو اُسکے ہاتھ سے ضرر پہونچیگی بلکہ آپ چند سرداروں سے اُسکے ہاتھ سے مارے جائینگے اگر خطا سے محفوظ ہو جو زائچہ مین نکلا وہ ہم نے عرض کیا اور باقی اہل قلعہ دین اسلام قبول کرینگے اسکے بعد شہریار طلسم کو فتح کرکے آپ کے فرزند و دختر کو رہا کرے گا یہ آقا سے نادر یہ کنیز نوالمتی دل سے یہ سب واقعات سنے اور نجومیون کی زبانی اسی انتظار مین شب و روز مصروف رہتی تھی اور دعا کرتی تھی کہ وہ شہریار جلد تشریف لائے مگر شداد شاد نے اسی وقت اُن سب کو اپنے قلعہ سے نکلوا دیا تھا اور حکم دیا تھا کہ آج سے کوئی رمال ہمارے قلعہ مین نہ رہے ہم سے جھوٹ سچ بیان کرتے ہین جس بات کی کچھ اصل نہین ہو وہ اصل اگر آپ کے کہنے کے موافق ہو تو مجکو اب فرزند و دختر نہین درکار ہو کہ دین و مذہب چھوڑ دے تو کیا ہے اور کون طلسم فتح کرسکتا ہو اگر ایسا ہوگا بھی تو مین ہزار اس خدا پرست کو قتل کرونگا چاہے کیسا ہی وہ مجھ پر احسان کرے مین کبھی دین اسلام نہ قبول کرونگا غرضکہ جسقدر رمالون نے کہا تھا وہی سب پیش آیا اور وہی واقعہ گذرا اور جو شداد نے کہا تھا وہی کیا وہ آپ کے ہاتھ سے مارا گیا جب مین نے سب واقعہ سنا کہ آپ نے آکر مدد کی اور اُسنے آپ کے ساتھ مکر کیا اور قتل ہوا بس مجکو قول منجمین کا یقین ہو گیا کہ جو کچھ اُنھون نے بیان کیا تھا سب درست ہوا اسیدن مین مع اپنے کل عزیزون کے مسلمان ہو گئی مگر پوشیدہ طور سے کیونکہ مجکو پہلے سے اس مذہب کی طرف میلان تھا جب مین نے سنا کہ وزیر یہان کا بادشاہ ہوا اور اسکا قصد ہے کہ آپ سے مقابلہ کرے مین نے اسکو طلب کرکے بہت کچھ پند و نصیحت کی مگر وہ بھی راہ راست پر نہ آیا بلکہ میرے ساتھ یہ ظلم و ستم پیش آیا مجکو میرے عزیزون سمیت قید کیا اور تکلیف پہونچائی اس نمک حرام نے اپنے کردار کی سزا پائی مگر حیران تھی کہ اور جو کچھ رمالون نے کہا تھا وہ سب درست نکلا مگر کیا یہ اُنکا قول غلط ہوگا کہ وہ شہریار طلسم کو فتح کریگا قسمت اب جو آپ نے یہ فرمایا کہ مین بارادے فتح طلسم نور آگین جاتا ہون مجکو بہت خوشی ہوئی مگر فرزند و دختر جو یاد آئے تو رونے لگی بس میری عرض یہ ہے کہ اگر آپ سے اور اُس غلام سے جو کہ اسیر طلسم ہے اور اس لونڈی سے ملاقات ہو اور آپ طلسم فتح کرین تو انکو بھی تلاش کرکے رہا کیجئے گا اور اپنے ہمراہ لیتے آئیے گا تاکہ مین آپ کے قدمون کی بدولت اپنی مراد کو پہونچون اسی امید پر زندہ رہی اور زندہ رہونگی ورنہ اب تک کب کی اُنکے غم مین مر گئی ہوتی گو یہ مثل ہے کہ جب تک قضا نہین آتی ہے کوئی مر نہین سکتا ہے مگر دنیا امید پر قائم ہے شاہزادہ نے فرمایا کہ تم اطمینان رکھو مین تمھارے فرزند و دختر کی رہائی کی کوشش کرونگا اور انشاءاللہ اُنکو رہا کرکے تم سے لاکر ملا دونگا اب یہ مجھ پر فرض ہوا یہ فرماکر طیاری لشکر کا حکم دیا راوی بیان کرتا ہے کہ وہ دن اور رات شاہزادہ نے مع سردارون کے قلعہ مین براحت و آرام بسر کی جب مسافر فلک نے طرف سراے مغرب کے کوچ کیا اور آفتاب عالمتاب نے اپنا اسباب سفر درست کرکے صحراے فلک پر ظہور کیا اور طرف مغرب کے روانہ ہوا بس شاہزادہ بیدار ہوا نماز صبح

فراغت کرکے باہر برآمد ہوا سب سردار حاضر تھے بس شاہزادہ سوار ہو کر طرف اپنے لشکر کے چلا سب
اہل قلعہ و اہل لشکر ملکہ وہ خود ملکہ ہمراہ تھی یہاں تک کہ بیرون قلعہ تشریف لایا یہاں سامان
سفر درست تھا بس شاہزادہ نے ملکہ و اہل قلعہ کو رخصت کیا ملکہ نے تھوڑا سا لشکر اپنے لشکر میں
سے شاہزادہ کے ہمراہ کر دیا اور عرض کیا کہ میں تو ہمراہی ہر سبب عورت ہونے کے نہ جا سکی یہ لوگ
میری طرف سے آپ کے ہمراہ ہیں آپ کی خدمت کرینگے بس شاہزادہ اس لشکر کو ہمراہ لیکر
طرف طلسم کے روانہ ہوا ملکہ شاہزادہ سے رخصت ہو کر مع اپنے عزیزوں و اہل لشکر کے
قلعہ میں آگئی اور ساتھ عدل و انصاف کے سلطنت کرنے لگی اور شاہزادہ کی فتح و ظفر کی دعا
میں مصروف ہوئی کہ اب اسکا حال آیندہ تحریر ہوگا وقت پر اب شاہزادہ کے حال میں خامہ
فرسائی کی جاتی ہے کہ شاہزادہ جو لشکر کو ہمراہ لیکر مع دلدار شاہ و بیدار شاہ و خسرو و شیر دل
و قہرمان پنجہ گیر و منصور دیو پیکر و قہار شیر پیکر اور چھ لاکھ سپاہ و سرداران ذیجاہ کی طرف
طلسم کے روانہ ہوا بس دو منزلہ و سہ منزلہ سفر کرتا ہوا چلا جاتا ہے جب لشکر تھک جاتا ہے تو
صحرائے پر بہار دیکھ کر قیام کا حکم فرماتا ہے وہاں لشکر دو ایک روز قیام کرتا ہے پھر روانہ ہوتا ہے یہاں تک
کہ طے مراحل و قطع منازل فرماتا ہوا طرف طلسم کے پہونچا کہ جہاں سے طلسم دو منزل رہ گیا تھا ایک
صحرائے پر بہار رشک گلزار ملا کہ چاروں طرف سبزہ روئیدہ تھا مثل فرش مخمل کے اس
صحرا میں ہزاروں درخت لالہ و بیلا و چمبیلی کے نئے نئے اشجار میوہ دار و پر ثمار سے وہ صحرا مملو
تھا گل خودرو اپنی بہار دکھا رہے تھے چشمے آب شفاف و خوشگوار کے موجزن تھے صحرا
نمونہ بہشت شدادی تھا طائران خوش الحان شاخہائے اشجار پر بیٹھے ہوئے حمد الٰہی میں زمزمہ
سرائی کر رہے تھے ہر طرف طاؤسان غنیان گر کی رقاصی سے عجب لطف دکھا رہا تھا ہر بہار
تھا ہر طرف صحرا کا جوبن ابھار پر تھا درخت مثل معشوقان مست و طناز کے لباس سبز
پہنے ہوئے جھوم رہے تھے طائران صحرا و درندگان جنگل بسبب بہار کے مست
ہو رہے تھے اشجار میں نئی نئی کونپلیں نکلیں ہوئیں تھیں بلبلیں مست پھر رہی تھیں
فاختہ الگ مست تھی قمری کی الگ کو کو تھی پپیہا الگ پی کا شور کر رہا تھا کوئل ہر طرف
کوک رہی تھی چونکہ زمانہ بہار تھا ہر ایک مست بادہ بہار تھا یہ صحرا جو شاہزادہ کو نظر آیا
ہوائے عیسی دم مسیح نفس کے جو جھونکے آنے لگے دل کو فرحت قلب کو راحت بلا سبب
تری و خشکی و سبزی صحرا و لطافت آب ہوا کی تازگی حاصل ہوئی آنکھوں میں تراوت
ہوئی بس شاہزادہ بڑھکے مع سرداروں کے اس صحرا کا عالم دیکھا و چہر طاری ہوا صنعت
باغبان قضا و قدر دیکھ کر تعریف خداوند کریم کرنے لگا چونکہ ہر طرف گلہائے قدرتی کھلے ہوئے تھے وہ
صحرا خداوند کریم کی قدرت کا نمونہ تھا صنعت کارساز حقیقی اس صحرا سے ہویدا تھی اور شان خلاقی
اس صحرائے گلہائے رنگارنگ و میوہ ہائے بوقلموں سے پیدا تھی ہر شجر میوہ ہائے گوناگون سے
مملو تھا کثرت اثمار سے شاخیں زمین کو چوم رہی تھیں یا یہ کہئے کہ زاہدان سبز بخت سر بسجود میں
فیض خالق کون و مکان و حاکم زمین و زمان جاری تھا اس صحرائے پر بہار و دلکشا و فرحت افزا
کا خود باغبان قضا و قدر مالک تھا بس اس صحرا کو دیکھ کر شاہزادہ کی زبان پر یہ شعر جاری ہوا
شعر این سبزہ و این صحرا بوئے ز جنون دارد + دیوانگی و مستی امروز شگون دارد + اور یہ شعر فارسی

کا پڑتا ہے برگ درختان سبز در نظر ہوشیار * ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار * واہ کیا صحرا ہے اور کیا خوب
سبزہ ہے بالکل نمونہ بہشت عنبر سرشت ہے دو روز تک ہم اس صحرا میں قیام کرینگے مقام مناسب دیکھ کر خیمہ وغیرہ برپا
کرو یہ حکم دینا تھا کہ اسیوقت اہلکاران شاہی نے بارگاہیں و خیمے برپا کیے چھ بازارین آراستہ ہو گئیں لشکر اترا
سب نے کمرین کھولیں سپاہی اپنے اپنے بستر لگانے لگے کیونکہ کئی روز سے تھکے ماندے تھے سب اترے شاہزادہ مع سرداروں
و دلدار شاہ و بیدار شاہ کے مرکب پر سے اترے کے داخل بارگاہ فلک اشتباہ ہوا اور دربار آراستہ ہوا پردے بارگاہ کے
بحکم شاہزادہ اٹھا دیے گئے ہیں شاہزادہ مع اہل دربار کے صحرا کی سیر فرما رہا ہے کہ چند سرکاری سے حاضر ہو کے دعا و ثنا سے
شاہی بجا لائے اور عرض کیا کہ حضور اس صحرا میں شکار بہ کثرت ہے ہر قسم کا ابھی غلام سیر کرتے ہوئے گئے تھے غلاموں
نے دیکھا کہ ایک مقام پر ہزاروں آہو چر رہے ہیں پرندے خوب ہیں یہ سننا تھا کہ شاہزادہ کو ولولہ شکار کا ہوا
حکم دیا کہ ابھی سامان شکار طیار کیا جائے ہم شکار کو جائینگے بھلا کس کی مجال تھی جو منع کرتا بس اسی وقت کل سامان
شکار مہیا ہو گیا چیتے یوز [illegible] شکار باز و دار سب آکر در بارگاہ پر حاضر ہوئے بس شاہزادہ نے خسرو شیر دل و قہرمان
و تمار و منصور و چند سرداروں کو ہمراہ لیا بیدار شاہ و دلدار شاہ اور سب سرداروں سے فرمایا کہ آپ لوگ یہاں تشریف
رکھیں میں ابھی شکار کھیل کر آتا ہوں ان سب نے عرض کیا بہت خوب بس شاہزادہ سرداران نامور کو ہمراہ لیکر
اور سب سامان شکار کو ہمراہ لے کر طرف صحرا کے روانہ ہوا یہاں بیدار شاہ و دلدار شاہ مع سرداروں کے دربار آراستہ
کیے ہوئے بارگاہ میں بیٹھے ہیں انتظار شاہزادہ کر رہے ہیں کہ ادھر صحرا میں پہونچ کر پہلے پرندوں کا شکار کیا باز و
شاہین چھوڑے گئے وہ طائران بہتر تیتر کو شکار کر کے لائے ایک طرف وہ سب جمع ہیں اسکے بعد چیتوں سے
شکار کیا اب سب سردار مع شاہزادہ کے تیر و کمان لیکر خود صید افگنی میں مصروف ہوئے ہر ایک نے ایک آہو تیر سے
گرایا شاہزادہ نے کئی آہو شکار فرمائے کہ چند آدمیوں نے آکر عرض کیا کہ اس مقام سے تھوڑی دور پر ایک کھیت
ہے وہاں بہت سے آہو سبزہ چر رہے ہیں یہ سننا تھا کہ شاہزادہ نے مرکب کو اٹھا دیا اسی طرف کو سب
سردار بھی عقب میں چلے عیار شاہزادہ رکاب پر ہاتھ رکھے ہوئے ہمراہ ہیں دور سے دیکھا کہ بہت سے ہرن سبزہ
چر رہے ہیں بس پوری سب نے پیے ان کے کان میں جو سم مرکب کی صدائیں پہونچیں یا تو چر رہے تھے یا ایک مرتبہ
کان کھڑے کر کے اور اپنے صیادوں کو دیکھ کر جست و خیز کرتے ہوئے بھاگے سب نے مرکب انکے عقب میں
اٹھائے وہ چوکڑیاں بھرتے ہوئے چلے جاتے ہیں یہاں تک کہ تھوڑی دور پر جا کر ہر ایک نے ایک ایک ہرن
تیر سے گرایا شاہزادہ نے بھی ایک آہو کو تیر سے گرایا عیار نے قریب پہونچ کر ذبح کیا ادھر شاہزادہ نے اور ایک
آہو کے عقب میں مرکب دوڑایا آہو [illegible] آگے چلا جاتے ہیں
عیار نے جو دیکھا کہ شاہزادہ [illegible]
ہرن ایک مقام پر جا کر [illegible]
پتھر پر گرا اور پتھر کو [illegible]
نے [illegible] دیکھا تو [illegible]
تین [illegible] عقب قلعہ [illegible]
نقش سلی دروازہ پر [illegible]
نے عیار سے کہا کہ چلو [illegible] اس قلعہ کا حاکم [illegible]
دیا اور کوئی [illegible]
کریں کہ اس قلعہ کا کیا نام ہے [illegible] جواب نہ دیا تھا کہ شاہزادہ سے

مرکب اسی سمت کو اُٹھا دیا بس عیار بھی اُٹھ کر اور رکاب پر ہاتھ رکھ کر چلا شاہزادہ راہ طے کر کے داخل قلعہ ہوا دیکھا کہ قلعہ بہت بڑا ہے عمارات وسیع مکانات رفیع ہیں بہت آباد تھا مگر کسی سبب سے ویران ہے انسان کا نام تک نہیں ہے دروازہ ہائے مکانات کھلے ہوئے ہیں سب مال و اسباب پڑا ہوا ہے جا بجا لاشے پڑے ہوئے ہیں کسی کا سر کٹا ہوا ہے کوئی سینہ فگار ہے کسی کا شکم چاک ہے کوئی تلوار سے مجروح ہوا ہے کوئی نیزہ سے غرض کہ ہر مقام پر لاشوں کا انبار ہے ہر گلی کوچہ خون سے گلنار ہے ہر طرف در و دیوار پر خون کی چھینٹیں پڑی ہوئی ہیں مرد تو مرد عورتیں بھی ذبح کی ہوئی پڑی ہیں طفلان خرد سال کے الگ لاشے پڑے ہیں بڑا معرکہ پڑا تھا کسی بے رحم نے اہل قلعہ پر ظلم و ستم کیا ہے یہ امر ضرور ہے کہ سب حسین و خوبصورت تھے چہروں سے آثار اسلام ظاہر تھے شاہزادہ نے دیکھا کہ وہ قلعہ اب مسکن زاغ و زغن ہو رہا ہے ہر طرف صدائے بوم آ رہی ہے بس شاہزادہ اس قلعہ کی تباہی کو دیکھتا ہوا اور کف افسوس ملتا ہوا حالت پر اہل قلعہ کے تاسف کرتا ہوا عیار سے یہ کلمہ کہتا ہوا کہ کسی ظالم اظلم نے اس قلعہ کو تباہ و برباد کیا ہے ایسے وقت اُن پر آ پڑا ہے کہ نہ تو بیچارے مال و اسباب لے کر بھاگ سکے نہ اپنی جانیں بچا سکے ایسی ایسی باتیں کرتا ہوا حالات قلعہ دیکھتا ہوا چلا جاتا ہے جدھر کو نگاہ اُٹھ جاتی ہے سوائے ویرانی اور لاشوں کے کچھ نہیں نظر آتا ہے یہاں تک کہ قریب عمارات شاہی کے پہونچا اُس کی حالت سب سے زیادہ تباہ پائی سناٹا سا ہو رہا تھا نہ کوئی حاجب تھا نہ دربان سوائے حسرت و یاس کے وہاں پر ہزاروں لاشیں پڑی ہوئی تھیں تمام در و دیوار خون سے رنگین تھی یہ معلوم ہوتا تھا کہ اپنے مالک اور مکین کے رنج و غم میں خون کے آنسوؤں سے روتے ہیں شاہزادہ اندر عمارات شاہی کے آیا دیکھا کہ عمارات وسیع ہے مکانات رفیع ہیں صناعان چابک دست نے بنائے ہیں خوب خوب نقش و نگار سے مزین کیا ہے ہر قسم کا سامان موجود ہے مگر بے سود ہے یہ اس سامان و حالات مکانات سے ظاہر ہوتا تھا کہ ضرور یہ کسی شوقین و جوان کے رہنے کا مقام ہے ہر طرف طاقوں پر شیشہ ہائے شراب رکھے ہوئے تھے سب مکانات چھت پردہ سے آراستہ و پیراستہ تھے باغ بھی خوشنما تھا مگر ہر طرف خاک اُڑ رہی تھی ہر روش پڑی مثل زلف معشوقان پریشان تھی شمشاد بھر سکوت ایک طرف کھڑا تھا نرگس حیران وار دیکھ رہی تھی سنبل پریشان سر مارے صدمہ کے پابگل تھا نہر کا عجب عالم تھا کہ روانی موقوف مثل چشمہ ہائے غمدیدہ کے لبریز حباب پھوٹ پھوٹ کر حالت تباہی باغ پر رو رہے تھے پر بلبل و فاختہ کے جا بجا پڑے تھے بجائے بلبلوں و فاختہ و قمریوں کے زاغ و زغن نے آشیانے بنائے تھے پر نقش و نگار عمارت مرتفع ابابیلوں کا مسکن تھا بس یہ حالت وہاں کی دیکھ کر شاہزادہ کو بڑا صدمہ ہوا بڑے عرصہ تک بعالم سکوت کھڑے ہوئے دیکھا کیے اور کف افسوس ملا کیے آخر صبر نہ ہو سکا یہ چند شعر وہاں کی حالت کو دیکھ کر زبان پر جاری کیے **نظم**

| | | |
|---|---|---|
| ای مقیمان تہ سقف سپہر غدار | تا بہ کی حسرت فرزند و زن و شہر و دیار | آیہ فاعتبروا یا اولی الابصار پڑھو |
| ہو خرابہ میں اگر قصر فریدون کے گذار | اس مکان میں کبھی دربار رہا کرتا تھا | جلوہ فرما تھا کوئی خسرو باعز و وقار |
| رات دن چھو لیں باگرتیں چمن سے ہار و غمین | عیش و عشرت کا یہاں گرم تھا ہر سو بازار | شاخ گل زمزمہ سنجو تھا کلشیون تھا دام |
| زغنون وار صدا کو بخشی تھی صوت ہزار | باریاں تھا نہ خزان کا تو کسی موسم میں | کبھی گل ٹھنڈی کا عالم کبھی لالہ کی بہار |
| واہ نیرنگ فلک آفرین سبحان اللہ | واہ ری تیری تنک ظرفی بایں عز و وقار | جن پہ رہتا تھا پر بزادو نکے جھومر کا عکس |
| آج کل وہ لب جو جغد کے ہیں آئینہ وار | گھونسلے سقف میں ہیں لاکھوں ابابیلوں کے | ہیں خیابان میں پر زاغ و زغن کے انبار |
| چیلیں منڈلاتی ہیں اڑتے ہیں بگولہ ہر سمت | مسکن فاختہ ہے قصر کا ہر نقش و نگار | قصر کو جانے دو باشندوں کو رہا کے دیکھو |
| تکیہ گور بگوزان آج ہے ہر اک مزار | سینہ لبریز تمنا و بلب مہر سکوت | نہ کوئی دوست نہ مونس کوئی ہے غم خوار |

نہ وہ ترکیب نہ وہ مُنھ نہ وہ رنگت نہ وہ حسن
نہ وہ آنکھیں نہ وہ نقشہ نہ وہ طرز رفتار
کنج تاریک ہے اور عالم تنہائی ہے
نہ وہ چھینٹے ہیں نہ تزئین نہ خود آرائی ہے

ای بھائی لاہور یہ چند شعر جو میں نے پڑھے یہ اسوقت کے حسب حال تھے اور یہ حالت دیکھکر یہ شعر یاد آئے اب یہاں سے چلو کیونکہ یہاں کی حالت کو دیکھکر طبیعت پریشان ہوتی ہے نہ معلوم کون لوگ اس قلعہ میں رہتے تھے کہ جن پر یہ آفت نازل ہوئی اور سب کے سب تباہ و برباد و قتل و غارت ہوئے چلو آگے چلیں شاید کوئی مل جائے تو اُس سے اس قلعہ کی تباہی کا حال دریافت کریں پس شاہزادہ عیار کو لئے اس مقام کے باہر آئے افسوس کنان ایک طرف کو چلے کوئی مقام لاشوں سے خالی نہیں ملا لطف یہ ہے کہ جو جو آگے بڑھتے جاتے ہیں وہ وہ زیادہ لاشیں ملتی ہیں یہانتک کہ تمام بازاروں کو اسی طور سے آراستہ پایا مگر صاحب مال کا نشان نہ تھا اُس قلعہ میں سوائے مردہ کے زندہ کا نشان نہ تھا کوئی ذی حیات نظر نہ آتا تھا کہ اس سے حال دریافت کیا جائے اب جو دیکھا قلعہ کو خوب سامان جنگ سے آراستہ پایا ہر ایک سامان جنگ زینہ سے ہر مقام پر موجود تھا اور قلعہ زیر فصیل قلعہ ہزاروں لاشیں آلودہ بخاک و خون پڑی ہیں یہاں پر خوب تلوار چلی تھی پس شاہزادہ آیہ فاعتبروا پڑھتا ہوا بیرون قلعہ آیا دیکھا خندق لبریز ہے پانی سے پل تختہ خندق پر رکھا ہوا ہے بیرون قلعہ لب خندق لاشیں پڑی ہوئی ہیں پس شاہزادہ پل پر سے اس پار آیا اب کیا دیکھتا ہے کہ صحرا میں کوسوں تک سوائے لاشوں کے کچھ نظر نہیں آتا ہے وہ صحرا تمام لاشوں سے بھرا ہوا ہے ایک سمت چند خیمہ جلے ہوئے اور تلواروں سے ٹکڑے کٹے ہوئے پڑے ہیں یہ معرکہ دیکھکر شاہزادہ کو بڑی حیرت ہوئی اور عیار سے کہا کہ واقعی بہت بڑا معرکہ پڑا اہل قلعہ خوب لڑے معلوم ہوتا ہے انداز سے مگر حریف زبردست تھا آخر کو اہل قلعہ نے شکست کھائی ای بھائی کس سے یہ حال دریافت کریں کیونکر یہ معما ظاہر ہو کوئی نظر نہیں آتا سوائے لاشوں کے عیار نے عرض کیا کہ میں خود حیران ہوں کہ یہ کیا معاملہ ہے شاہزادہ یہ عیار سے جواب پاکر اور آگے کو روانہ ہوا یکایک شاہزادہ کی نگاہ جو پڑی تو دیکھا کہ ایک زن پیرزال خمیدہ پشت مثل ہلال مگر چہرہ اسکا مانند ماہ کمال بال سر کے سفید چہرہ سے آثار بزرگی ہویدا ناصیہ سے شرافت و نجابت پیدا لباس سیاہ پہنے ہوئے ان لاشوں کے درمیان میں بیٹھی ہوئی ایک ایک لاش پر رو رہی ہے روتی جاتی ہے اور حیران ہو ہو کر ادھر اُدھر دیکھتی جاتی ہے کبھی سر اٹھا کر طرف آسمان کے دیکھتی ہے اور آہ اس طرز سے کرتی ہے کہ آسمان ہل جاتا ہے یہ جو شاہزادہ نے ملاحظہ کیا عیار سے فرمایا کہ چل کر اس پیرزال سے دریافت کریں طریقہ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ ان کشتگان بلا کی عزیز قریب ہے اس سے حال معلوم ہو جائیگا عیار نے عرض کیا کہ بسم اللہ تشریف لے چلیے پس شاہزادہ مرکب پر سے اتر پڑا عیار نے مرکب کی باگ سنبھالی شاہزادہ ان لاشوں کو طی کرتا ہوا اُس پیرزال کی طرف چلا جب قریب پہونچا تو شاہزادہ نے یہ سنا کہ وہ پیرزال روتی جاتی ہے اور یہ کہتی جاتی ہے کیوں او سپہر غدار تفرقہ انداز یہ کیا حرکت تھی کہ مجھکو اس پیرانہ سالی میں یوں برباد کیا میرا اپنے عزیزوں کے ہمراہ رہنا و براحت بسر کرنا تجھکو بہت ناگوار ہوا کہ ایک ظالم غدار کے ہاتھ سے اس قلعہ کو تباہ و برباد کرایا میرے عزیزوں کو قتل و غارت کرایا جو کہ زندہ باقی ہیں وہ ایذائے قید اٹھا رہے ہیں اور جفائے قتل انکو اٹھانا پڑے گی ای سپہر غدار اب تو میرے حال پر رحم کر اور ایسی گردش کر کہ وہ شہریار تشریف لائے جو کہ اس ظالم کو آکر سزا دے اور ان اسیران بلا کو رہا کرے مجھکو تو انتظار کرتے ہوئے اس شہریار کا بہت عرصہ ہوا اگر میرا خواب رویائے صادقہ ہے تو اسکا عکس پردۂ غیب سے ظہور ہووے گا کیا وہ شہریار عالی وقار اسوقت

ہوئے گا جب وہ دونون جام مرگ سے سیراب ہولین گے اور فلک ناہنجار کیا الٰہی تیرا ہم سب پر ظلم و ستم کرنے سے جی نہین بھرا ارے یہ نوبت تو پہونچی اب تو رحم کر تو بڑا سفلہ پرور ہی تیرے زمانہ مین شرفا و نجبا کو سوائے ظلم و ستم سہنے کے دوسری راحت نہین نصیب ہوتی ہی تیرے زمانہ مین کوئی ایسا نہین ہی کہ جو خون دل و لخت جگر نہ کھاتا ہو یا نہ پیتا ہو تیرے ہاتھ سے تو نے ایک اپنی چال مین ایسے شاہان اولو العزم و خسروان با حشم کو غارت کیا اور تباہ کیا کہ بعض کو نان شبینہ کا محتاج کیا اور بعض کو ایسا برباد کیا کہ اُنکا نشان قبر تک باقی رہا تیرا ہمیشہ سے یہی کارخانہ ہی ہر ایک کے زبان پر تیرے ظلم و بدعت کا فسانہ ہی جمشید ایسے بادشاہ کو ضحاک کے ہاتھ سے برباد کرایا تیرے ہی دور مین شداد نے کس [illegible] سے و محنت و مشقت سے باغ بنوایا اُسکی سیر اُسکو نصیب نہ ہوئی تیرے دور مین جو کہ بندگان خاص خدا تھے اور ہین ہمیشہ پریشان رہے اور جور و ستم اُٹھا کر اس خلق سے گئے تو نے انبیا و اولیا کے ساتھ کیا کیا وہ بھی تیرے شاکی رہے اور تیرے ستم سہے بس اب تو میرے حال پر رحم کر مجھ مین اب طاقت تیرے ستم اُٹھانے کی نہین ہی نہ میرے قلب و جگر مین اب جگہ ہی کہ مین عزیزون کی مفارقت و جدائی کے داغ کی برداشت کرون یا تو مجکو زمین کا پیوند کر یا میرے حال پر ترس کھا کر صورت شاہد آرزو کی آئینہ امید مین دکھا یہ کہہ وہ پیر زال طرف آسمان کے منہ کر کے یہ کہتی ہی کہ اے کریم کارساز داور رب بے نیاز اب میرے حال پر رحم فرما اور اس بلا و آفت سے نجات عطا فرما تا کہ مین اپنی آرزو کو موافق اپنے خواب کے اور موجب ارشاد بزرگان دین کے پہونچون یا ملک الموت کو حکم فرما کہ میری وہ آکر روح قبض کرے کیونکہ اب یہ صدمہ نہین سہ سکتی ہی حکم دے اپنے بندۂ خاص کو کہ وہ آکر اس ظالم کو سزا دے اے میرے خالق اب مجکو روز سیاہ نہ دکھانا اب مجکو میرے وارث و فرزند کے غم مین نہ رلانا اگر انکی قضا آئی ہی تو پہلے میری روح قبض فرما کہ مین اُنکے مرنے کی خبر نہ سنون اب کتوان سب سے ایذائے قید نہین اٹھائی جاتی ہی مین نے سنا ہی کہ اُس ظالم نے اُن سب کو برائے قتل طلب کیا ہی اے کریم الٰہی ابتک وہ شہریار نہین آیا کہ جسکا وعدہ بزرگان دین نے مجھ سے خواب مین کیا تھا کہ تو گھبرا نہین ایک شاہزادہ آکر تیرے شوہر و فرزند کو اس بلا سے نجات دے گا اور اُس ظالم کو اُسکے ظلم و ستم کی سزا دیگا مین تو اُسی وعدہ کی امیدوار ہون کہ وفا فرما تو عالم الغیب ہی بلکہ فضل و کرم میرے شامل حال کر کبھی کہتی تھی کہ اے شیر خدا آپ تشریف لائیے اس بلا سے مجکو نجات دیجئے اسد اللہ الغالب آپ نے تمام انبیا سلف کی کمک فرمائی کبھی کہتی ہی اے کریم برحق تو نے حضرت اسمٰعیل اپنے نبی کو نجات دی شکم حوت مین یونس کو امان دی پنجہ شیر سے سلمان کو بچایا اب طفیل ان سب کے میری بھی مدد کر ہم سب بھی تیری بندگی کرنے والے ہین تیری ماننے والے ہین اب ظالمون نے بہت سر اٹھایا ہی [illegible] سزا دے یہ کہتی ہی اور روتی ہی اشکون کا تار بندھا ہوا ہی یہ معلوم ہوتا ہی کہ دو دریا بہے جاتے ہین گریبان تر ہو رہے ہین بس شاہزادہ کو اُسکی یہ حالت دیکھ کر ترس آیا اُسکے رونے پر دل بھر آیا بے قرار ہو کے اور قریب جا کر فرمایا کہ اے زن درد و غم کی مبتلا و اے گرفتار رنج [illegible] سر اٹھا کر میری طرف دیکھ اور مجھ سے اپنی کیفیت کا حال بیان کر کس بلا مین مبتلا ہی اور کس ظالم کے ستائے ہوئے اور [illegible] ظلم و ستم کیا ہی تو کہ تیرے عزیز مارے گئے اور کیونکر تیرے وارث قید ہوئے کس کا انتظار کر رہی ہی کس بندۂ خاص خدا کی منتظر ہی کہ وہ آکر اس بلا سے نجات دے گا تیرے درد بھری باتون نے میرے دل کو بیکل کر دیا یہ [illegible] میرے اوپر بخوبی ثابت ہو گیا کہ تو خدا پرست ہی تو [illegible] اپنا مجھ سے بیان کر مین بھی اس خدا برحق کا بندہ ادنیٰ ہون اُس رب جلیل کا ایک عبد ذلیل ہون شاید کہ مجھ سے تیری کمک ہو سکے

تیری تقریر رنج وغم نے میری رگ دل کو توڑ دیا یہ جو شاہزادہ نے فرمایا اُس مبتلائے رنج والم نے یہ صدا سُنکے سر اُٹھایا اور دیکھا کیا نظر آیا کہ ایک آفتاب عالمتاب میرے سر پر طالع ہوا ہے بخت خوابیدہ میرا جاگا ہے دل سے کہا اے تیرا بخت خفتہ بیدار ہو گیا قسمت نے یاوری کی خداوند کریم نے تیری فریادرسی کی اپنے بندہ خاص تیری کمک کے لیے بھیجدیا بس اُس پیرزال نے دیکھا کہ ایک جوان رعنا چہرہ مثل آفتاب کے روشن زلفین دوش پر پڑی ہوئین قد بوٹا سا ہاتھ پاؤن خوبصورت از سر تا پا نور کی صورت آلات حرب وضرب سے آراستہ عقب مین اُسکے ایک شاطر بہت چُست و چالاک مرکب کی باگ پکڑے ہوئے کھڑا ہے بس یہ شاہزادہ کو دیکھکر خوش ہو گئی گو پہچانتی نہ تھی یہ جانتی تھی کہ یہی میری مراد کو پورا کریگا اسی کا خواب مین بزرگان دین نے اقرار کیا ہے اور اسی جوان کے آنے کا امیدوار فرمایا ہے مگر اُس پر بھی شاہزادہ کو دیکھکر اُسکے قلب مجبور و خیلے تسکین ہوئی اور سر اُٹھا کر کہا کہ ای جوان مین اپنی مصیبت رنج وغم کیا بیان کرون میری وہ مصیبت ہے کہ سننے والے کو تاب و ضبط نہین رہتی ہے تو نہ سن سکے گا یہ وہ فسانہ رنج انگیز و قصہ غم خیز ہے کہ جسکے بیان کرنے کی میرے قلب مین طاقت نہین ہے زبان مین گویائی نہین شاہزادہ نے فرمایا کہ اچھا پھر تو بیان کرو تاکہ ہم بھی تو آگاہ ہون شاید کوئی کام تمھارا ہم سے حل ہو اُسنے روکر جواب دیا کہ ای جوان تو اس بلا مین اپنے کو نہ مبتلا کر جدھر سے آیا ہے اسی طرف چلا جا کیون اپنی راہ کھوٹی کرتا ہے کیون میری مصیبت کو سُنکے اپنے کو مبتلائے رنج وغم کرے گا میرے اوپر وہ مصیبت پڑی ہے کہ اگر پہاڑ پر پڑے تو وہ ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے اگر رات پر پڑے تو مبدل بروز ہو جائے یہ میرا ہی قلب و جگر ہے کہ مین برداشت کر سکتی ہون اور کیا کوئی برداشت کرے گا شاہزادہ نے ارشاد کیا کہ ای ضعیفہ مین اسی کام کے لیے صحرا بصحرا جنگل جنگل پھر رہا ہون کہ جو فریادرس و گرفتار بلا ملے اُسکی دادرسی کرون تاکہ خداوند کریم مجھ سے خوش ہو اور میرے گناہون کو معاف کرے تجکو قسم ہے اپنے پیدا کرنے والے کی کہ بیان تو کر تاکہ مین بھی تو سنون جب اس طور سے شاہزادہ نے فرمایا تو اُسنے کہا کہ ای جوان مین اس گردون غدار و زمانہ ناہنجار کے ہاتھون اس بلا مین مبتلا ہوئی ہون یہ دونون تو ہمیشہ اسی امر کے درپے رہتے ہین کہ کسی کو تباہ کرین اور کسی کو برباد اس فلک تفرقہ انداز و زمانہ ناساز کی یہی وتیرہ ہے کہ صاحبان لیاقت و اہل خاندان کے غارت کی فکر کیا کرتے ہین اور اُن پر ہمیشہ ظلم و ستم انکے ہاتھون سے ہوتا ہے اور جو کم پایہ اور ظالم ہین انکی شراکت کرتے ہین بس اس فلک نے مجکو مبتلائے [illegible] کیا راحت و آرام ہم سب کا اس سے نہ دیکھا گیا بس اسنے تفرقہ اندازی کی بعض کو قتل کرایا اور بعض کو تباہ کیا اور اب جو باقی ہین وہ اسکے ہاتھون سے ایذائے قید اُٹھا رہے ہین اور ادھر اُدھر تباہ پھر رہے ہین بس یہ چند شعر اسلیے بدعنوانی اور اپنی حالت کے بیان مین سناتی ہون شعر پا برہنہ خار پر مجکو پھرا کے دشت مین + خار کے سر پر کرے دامان گل کا سائبان + ہنس کو موتی چگاتا ہے صدا یہ بے تمیز + پوست کھینچے ہے ہما کا دے کے مشت استخوان + ابر گوہر بار کو برسائے دشت یاس پر + خشک رکھے مزرعہ امید ہر پیر و جوان + تا کجا کیجیے بیان اس سفلہ دون کا مزاج + اک وتیرے پر نہین گاہے چنین گاہے چنان + بس یہ ہو کر شرفا و نجبا مین انکی بربادی کی فکر مین رہتا ہے کہ انکو تباہ کر کے دربدر خاک بسر پھرا دن اور ایسا برباد کردن کہ پھر نہ آباد ہون ای جوان یہ جو سامنے قلعہ نظر آتا ہے یہ کل تک ایسا آباد تھا کہ شاید کوئی مقام آباد ہو گا آج ویران ایسا ہوا ہے کہ شاید کوئی اس طور سے ویران ہوا ہو گا بموجب شعر کل چمن مین ہر طرف تھا آشیان عندلیب + آج جو دیکھا نہ پایا کچھ نشان عندلیب + باغبان بے رحم سے رو رو کے یہ مین نے کہا + کچھ پتا گل کا بتا اور دے نشان عندلیب + سنتے ہی صحن چمن سے ڈھونڈھ لایا دم کے بعد

ڈالیاں سوکھی ہوئی اور استخوان عندلیب ؎ مین اس آفت مین مبتلا ہون کہ جس سے نجات پانا غیر ممکن ہے
بقول میر درد رباعی ای درد یہ دردی سے کھونا معلوم ؎ جون لالہ جگر سے داغ دھونا معلوم ؎ گلزار جہان
ہزار پھولے لیکن ؎ اپنے دل کا شگفتہ ہونا معلوم ؎ بس اس بلا سے نجات ملنا غیر ممکن ہے بس اسی قدر
میری حالت کافی ہے جو کہ بیان کی مین تو یہ خیال کرتی ہون کہ اپنے کو ہلاک کرون کچھ کھا کر مر جاؤن تو بہتر
ہوگا اس دربدر پھرنے اور پردہ دری کے ہونے سے بموجب شعر کھا کے کچھ مر رہون یہ جی مین ہے ؎ خیریت
ہے تو کچھ اسی مین ہے ؎ تاکہ پردہ تو ڈھک جائے مگر اس سے بھی مجبور ہون بقول کسے زمین سخت آسمان
دور ہین تو ایسی سخت جان ہون کہ مرتی بھی نہین اور ایسی بدکردار ہون کہ موت بھی نہین پوچھتی ہے اور اسقدر
سخت جان ہون کہ مجکو موت نے بھی نہ پوچھا بموجب رباعی کیا کرون شرح سخت جانی کی ؎ مین نے مر مر کے
زندگانی کی ؎ حال بدلتی نہین اپنا ؎ اب بھی پوچھا تو مہربانی کی ؎ شاہزادہ نے ارشاد کیا کہ یہ امر تو ضرور
ہے مگر بندہ کا کیا زور ہے جب تک قضا نہین آتی ہے اسوقت تک لاکھ تدبیر کرے مگر مر نہین سکتا ہے اور
ہر رنج کے بعد خوشی ہوتی ہے اور ہر خوشی کے بعد رنج و ہر راحت کے بعد تکلیف و ہر تکلیف کے بعد
راحت کوئی ایسی بلا نہین ہے کہ جو دفع نہو کوئی جلدی دفع ہوتی ہے کوئی دیر مین وہ دافع البلیات ہے اور
جامع المتفرقات ہے بس اس سے امید نیکی اور بہتری کی رکھنا زیبا ہے وہ خالق یکتا ہے کوئی نہ کوئی صورت
اس بلا سے نجات دینے کی نکالے گا اُسکی درگاہ سے ناامید نہ ہونا چاہیے بموجب شعر اُسے فضل کرتے
نہین لگتی بار ؎ نہ ہو اُس سے مایوس امیدوار ؎ بس تم اپنا حال مجھ سے مفصلاً بیان کرو تاکہ مین کچھ تدبیر
کرون اُس پیرزال نے جواب دیا کہ ای جوان تفصیل اس اجمال کی یہ ہے پہلے ایک شعر سودا کا سماعت
فرمائیے پھر مین اپنا حال بیان کرون گی شعر نے بلبل چمن نہ گل نو دمیدہ ہون ؎ مین موسم بہار مین شاخ بریدہ
ہون ؎ ابھی ابھی کچھ زمانہ نہین گذرا کہ ہمارے وارثون کے حکم سے گردن زدنی ہوتی تھی ہمارے وارثون کا
سکہ اس قلعہ مین جاری تھا ہمارے وارث شاہی کرتے تھے ہزارون خدمتگار و خادم ہمہ وقت
خدمت مین موجود رہتے تھے ہر ایک کو یہی خیال تھا کہ کوئی امر ایسا نہ ہو کہ مالک کے ناگوار ہو ہزارون
خواصین و مصاحبین ہمہ وقت خدمت مین حاضر رہتی تھین یا وہی ہم ہین کہ اس جنگل مین تین تین دن
پیر ڈگرائے پھرتے ہین اور ایک ایک لاش پر روتے پھرتے ہین کوئی خبر نہین لیتا ہے یہ زمانہ کی خوبی ہے ؎ بموجب
شعر جب کہ ہم گل سے تھے تو لگتے تھے ہزارون کے گلے ؎ جب سے ہم خار ہوئے سب سے کنارے ہی بیٹھے
تباہی جو آئی تو سب برباد ہوا عزیز و اقارب مارے گئے مال و اسباب لُٹ گیا جو وارث تھے وہ قید
ہوگئے بس اب کون خبر لے چاہے مر جائین چاہے زندہ رہین ای جوان خداوند کریم تیری عمر مین ترقی
عطا فرمائے مرتبہ اعلیٰ کو پہونچائے کہ تونے اتنا تو کہا کہ خبر تو پوچھی دلجوئی کرے ورنہ برسون سے کوئی
اتنا بھی نہ تھا کہ دلجوئی کرتا مین تھی یا یہ صحرا تھا اور یہ لاشین یا وہ مقام تھا کہ جہان وارث قید ہین
اب میری حالت کو بگوش سماعت فرمایا کہ یہان سے ایک مقام بہت پر از آب و گیاہ ہے وہان یہ
ایک طلسم ہے کہ اسکو طلسم نور آگین کہتے ہین اُس طلسم مین ساحر رہتے ہین وہان کا بادشاہ و
حاکم حسین الزمان ہے کہ جو کہ تدا سے کو خدا کہلواتا ہے اور دعوی خدائی کرتا ہے اُسی طلسم کے
متعلق ایک اور مقام ہے کہ اُسکا نام صنم کدۂ آذری ہے وہان کا بادشاہ نوفرا ورنگ نشین تھا
پہلے وہ مقام طلسم سے الگ تھا وہ مرد یعنی نوفرا ورنگ نشین مرد باخدا مسلمان دیندار تھا
مگر عامل زبردست و منجم کبیر بدل تھا اسنے اُس مقام کو آباد کیا تھا اور بادشاہت کرتا تھا اپنا عبادتخانہ طیار کیا تھا

نوذر عمل کے بہت پذیرہ شوکت و حشمت بہم پہونچائی تھی میرا شوہر کہ جس کا نام حشام شیر شکار تھا اس مرد باخدا کا چچا زاد بھائی ہے جو کہ اسوقت ایک ظالم کے قید میں بے گناہ مبتلا ہے اور میں بسبب و بدبختی اسکے قید ہونے کے بے آوارہ پھر رہی ہوں اور کوئی میری کفالت نہیں کرتا ہے بس نوذر اور رنگ نشین نے اپنے بھائی حشام کو یہ قلعہ جو کہ سامنے ہے اسکا حاکم کیا کہ جس قلعہ کا نام حصن بدریہ ہے یہاں آکر میرے شوہر نے اس عدل و داد کے ساتھ حکومت کی کہ سب اہل قلعہ خوش ہوئے اور سب اہل قلعہ خدا پرست تھے میرا شوہر ہر سال نوذر کو خراج بھیجا کرتا تھا وہ بھی بہت خوش تھا نوذر صنم کدہ آذری میں بھی حکومت کرتا ہے کہ کیا کوئی حکومت کریگا اس عدل و انصاف کے ساتھ جیسے نوذر نے کی اور نوذر نے اپنے نام پر چند حرف لیکر اسمقام کا نام مقام صنم کدہ آذری رکھا تھا ایسے انصاف کے ساتھ حکومت کی کہ لوگ عدل نوشیروان کو بھول گئے بہت عرصہ تک وہ بادشاہ رہا باوجودیکہ چھوٹی سی سلطنت تھی مگر ایسا رعب وداب تھا کہ کسی اہل طلسم کو جرات نہ ہوئی کہ اس پر قبضہ کرتے باوجود ساحر ہونے کے اسی حسرت میں رہے اور بلکہ نوذر سے ہمیشہ خوف زدہ رہتے تھے کہ ایسا نہ ہو کہ یہ طلسم پر قبضہ کرلے تو اس کی اطاعت کرتے تھے اکثر تحفہ و تحائف طلسم سے آتے تھے باہم رسم و راہ و اتحاد و دوستی تھی ہم اس قلعہ میں نوذر کی طرف سے حکومت کرتے تھے میرا شوہر بڑا جری اور بہادر ہے اُسنے کئی ملک اپنے قوت بازو سے فتح کیے اور اس قلعہ سے متعلق کرلیے ایک فرزند میرے یہاں پیدا ہوا کہ جو حسن میں ماہ چہاردہ سے زیادہ تھا اور زور و طاقت میں رستم و اسفندیار سے زیادہ بس ہم دونوں زن و شوہر اُسکو دیکھکر خوش ہوتے تھے یہانتک کہ وہ جوان ہوا ہم نے اُسکا نام صفدر شیر دل رکھا تھا وہ بھی باپ کے ساتھ حکومت کرتا تھا اسی طور سے چندے زمانہ گذرا کہ نوذر اور رنگ نشین نے بقضائے الہی اس جہان فانی سے طرف عالم جاودانی کے رحلت فرمائی ایک دختر خرد سال نام ملکہ ناوک فگن جو کہ حسن و جمال میں اپنا مثل و نظیر پردہ دنیا پر نہ رکھتی تھی اور ایک پسر سلیم نامے جو کہ خرد سال تھا گروہ بھی خوبصورت تھا اور ایک زوجہ کو چھوڑکر ہم سب نے جب یہ خبر پائی فوراً وہاں گئے اس مرد باخدا کو غسل و کفن دے کر دفن کیا اس مقبرہ میں جو کہ اُنھوں نے تعمیر کیا تھا جب دفن کرکے پھرے دروازہ جو اُس حجرہ اور مقبرہ کا بند ہوا پھر نہ کھلا لاکھ لاکھ تدبیر کی خیر جب اُنکے فاتحہ وغیرہ سے مہلت ملی ہم لوگ تو اپنے مقام پر چلے آئے چونکہ فرزند و دختر دونوں خرد سال تھے اُنکی زوجہ کو وہاں کا حاکم کیا ہم جب چلے آئے یہ خبر جو طلسم میں پہونچی وہ لوگ تو اس روز کے امیدوار تھے اور اس آرزو کے خواستگار تھے یہ خواہش تھی کہ کسی طور سے یہ مقام بھی ہمارے قبضہ میں آجائے کیونکہ مقام نفیس و شہر وسیع ہے یہ بھی ایک مرحلہ طلسم کا قرار پائے مگر بسبب نوذر اور رنگ نشین عادل با عمل کے خوف کے قابو نہ چلتا تھا اب جو وہ مر گئے اس قمقام دریا پرست ایک ساحر زبردست اس طلسم سے یہاں آیا اور اُسنے اس مقام پر قبضہ کرلیا اور بسبب خوف اہل طلسم کے کہ وہاں ساحران زبردست ہیں اس مقام کو شامل طلسم کیا اور ایک مرحلہ اسی طلسم کا قرار دیا یہ مقام یعنی صنم کدہ آذری بھی مرحلہ طلسم نور افگن ہوگیا اُسکا خراج و باج وہاں جانے لگا قمقام خود بادشاہ بن بیٹھا چونکہ زوجہ نوذر جوان اور خوبصورت تھی قمقام اس پر عاشق ہوا اُس زن نیک و پارسا سے وصل کا خواستگار ہوا اُسنے انکار کیا اور اپنی عصمت بچانے کے لیے اپنی جان دی اور قمقام نے ظلم و بدعت سے

اپنے کو بچایا اور اُسکی رخنہ اندازی سے محفوظ رہی اُسکے بدعت و دست ظلم سے اپنی ابرویون بچائی اُس وقت قمقام نے لاکھ لاکھ تدبیر کی کہ اُس لاش کو بھی اُسی مقبرہ مین دفن کرین مگر ممکن نہ ہوا دروازہ نہ کھلا سحر بھی کیا کچھ سحر نے اُس عمارت پر اثر نہ کیا آخر ناچار ہوکر اور مقام پر دفن کیا ہم کو اس حال سے خبر ہوئی مگر بہ سبب خوف قمقام کے ہم کچھ نہ کر سکے نہ دوسرے یہ خوف ہوا کہ اب اہل طلسم اُسکے شریک ہین وہ ساحر ہین اور یہ بھی ساحر تھے اور ہم غیر ساحر کیونکر مقابلہ کر سکتے ہین ورنہ میرے شوہر کا قصد ہوا تھا کہ اس سے لڑکر اور شکست دے کر یہ مقام اپنے قبضہ مین کرلے مگر بہ سبب خوف سحر کے کچھ نہ کر سکا اُن دونون لڑکون کو یعنی دختر و فرزند کو قمقام نے اپنا فرزند و دختر قرار دیا اور انکی پرورش کرنے لگا اور تمام شہر مین دین دریاپرستی کو رواج دیا اور اپنے سحر و ساحری کے سبب سے اور بہت سے نیرنجات و عجائبات اُس مقام پر قرار دئے چنانچہ ور اطراف و جوانب مین جو حاکم تھے انکو نامہ لکھے کہ تم لوگ بھی دریاپرستی اختیار کرو سب نے بہ سبب قمقام کے خوف کے دریاپرستی اختیار کی تھی اور دین اسلام ترک کیا بعض دراصل دریاپرست ہوگئے اور بعض بہ تقیہ اس خیال سے کہ شاید پھر زمانہ گردش کرے اور یہان زین اسلام پھیلے نہ ہم کیون اپنے کو گمراہ کرین چنانچہ میرا شوہر و فرزند مع کل اہل قلعہ اور جو جو ملک ہمارے قبضہ مین تھے وہ سب تقیہ کرکے دریاپرست ہوئے اسی طور سے خراج دیے جاتے تھے اسی طور سے اہل شہر نے بھی دریاپرستی اختیار کی تھی جو کہ سیاہ قلب تھے وہ تو بالکل دریاپرست ہوگئے تھے جو کہ صاف باطن تھے انھون نے بظاہر دریاپرستی قبول کی مگر باطن مین خداپرست تھے چنانچہ اسی طرح سے ایک زمانہ گذرا دختر نوذر و فرزند نوذر سن تمیز کو پہونچے قمقام نے انکو سحر تعلیم کیا چنانچہ ملکہ و سلیم نے ایسا کمال سحر مین حاصل کیا کہ ساحران طلسم پر فوق لے گئے سحر و ساحری مین طاق شہرہ آفاق ہوئے خصوصاً ملکہ ناوک فگن تو اس فن مین اپنا مثل نہ رکھتی تھی اُسی زمانہ مین ایک دختر قمقام کے یہان پیدا ہوئی اُسکا نام قمقام نے زہرہ جمال رکھا اُسنے بھی انھین دونون کے ساتھ پرورش پائی تھی اور بہت خوبصورت تھی وہ بھی ساحرہ زبردست تھی مگر ملکہ و سلیم سب دریاپرست تھے چونکہ یہ امر ظاہر تو نہ ہونے پایا تھا کہ ملکہ و سلیم فلان کے فرزند و دختر ہین ان دونون پر جو لوگ واقف اس حال سے تھے وہ بہ سبب خوف قمقام کے ظاہر نہ کر سکتے تھے قمقام نے دوسری یہ تدبیر کی تھی کہ یہ امر بھی نہ ظاہر ہونے دیا تھا کہ ملکہ و سلیم دونون بھائی بہن ہین نہ ملکہ اس حال سے واقف تھی کہ سلیم میرا بھائی ہے نہ سلیم اس حال سے واقف تھے کہ ناوک فگن میری ہم بطن و ہم صلب بہن ہے بس قمقام نے کیا تدبیر کی کہ ناوک فگن کو اس مقام کا بادشاہ کیا جب سحر مین اسکو کامل پایا اور سلیم کو منتظم قلم قرار دیا اور اپنی دختر کو وزیرزادی ملکہ کی مقرر کیا بس ملکہ سلیم کو اپنا ملازم اور سلیم ملکہ کو اپنا مالک جانتا تھا اکثر اوقات قمقام نے یہ قصد کیا کہ مقبرہ کو کھولے مگر نہ کھلا ایک دن ہم سب کو جو جو کہ خداپرست باطن مین تھے اور بظاہر دریاپرست اور کل اہل شہر صنم کدہ آذری کو قمقام نے جمع کرکے قصد کیا کہ مقبرہ کو کھولے مگر لاکھ کوشش کی کھلنا غیر ممکن ہوا عاجز ہوگیا اُسی شب کو قمقام کو خواب ہوا کہ تم بیکار کوشش کرتے ہو اب مقبرہ کا دروازہ نہ کھلے گا جب اُس کا وقت آئے گا جب خود بخود کھل جائے گا اور بہت کچھ تنبیہ کی اور جو جو لوگ کہ بظاہر دریاپرست تھے اور باطن مین خداپرست تھے اُنکے خواب مین خود بادشاہ نوذر تشریف لائے فرمایا کہ تم لوگ

تم قمقام کو منع کرو کہ وہ اس امر میں کد نہ کرے دروازہ نہ کھلے گا بلکہ مین نے اُسکو خواب میں منع کر دیا ہی مگر مین تم سب کو آگاہ کرتا ہوں کہ تم لوگ ابھی طور سے اپنے دین و مذہب کو پوشیدہ رکھو اور قمقام سے ملے رہو ایک زمانہ ایسا آئے گا کہ یہان پھر دین اسلام رواج پائے گا اب قمقام کے مرنے کا زمانہ قریب آگیا شوہر میری دختر ملکہ ناوک فگن کا آنے والا ہی وہ بہت بڑا عالی خاندان ہی اور اپنے وقت کا صاحبقران ہی وہ پروتا ہی حمزہ عرب کا اور پوتا ہی بدیع الزمان کا اور فرزند ہی نور الدہر عالی شان کا وہ شاہزادہ بہت خوش نصیب و صاحب اقبال ہی اُسنے لاکھوں طلسم اپنے دست حق پرست سے فتح کیے ہیں وہی اس مرحلہ کا فاتح ہی دوسرا شوہر ہی میری دختر ملکہ ناوک فگن کا وہ طلسم مراۃ العدم کو فتح کرکے جو واپس ہوگا مع لشکر و سپاہ کے ادھر بھی آئے گا اُسکے ہمراہ لاکھوں ساحر و غیر ساحر ہونگے اور ایک شاہزادہ ہوگا طلسم فیروزیہ کا جو کہ اکثر یہان آیا ہی وہ ساحر زبردست ہی اُسکا نام مریخ آفتاب علم ہی اور بادشاہ طلسم مراۃ العدم ہی ہمراہ ہوگا بس وہی لوگ اُسکو لے کر یہان آئینگے برائے سیر ملکہ ناوک فگن سے مقابلہ ہوگا وہ ملکہ پر عاشق و فریفتہ ہوگا بس ملکہ پر وہ سب حال ظاہر کرے گا اور آگاہ کرے گا کہ تم فلان کی دختر ہو تم مذہب اسلام رکھتی تھیں چونکہ تمھارے باپ نے جب کہ تم خرد سال تھیں انتقال کیا تھا بس قمقام نے تم کو پرورش کیا اس سبب سے تم اپنے حال سے آگاہ نہ ہوئیں بس وہ ملکہ کو سب حال سے آگاہ کریگا ملکہ سب حال سے آگاہ ہو کر دین اسلام قبول کریگی اُسدن بھائی بہن یعنی سلیم میرے فرزند کو معلوم ہوگا کہ ملکہ میری بہن ہی اور ملکہ کو معلوم ہوگا کہ سلیم میرا بھائی ہی بس وہ شاہزادہ ملکہ اور سلیم کو لے کر میرے مقبرہ پر آئے گا برائے فاتحہ خوانی اسی دن کو مقبرہ کا دروازہ کھلے گا جب فاتحہ پڑھنے والا آئے گا جب مقبرہ کھلے گا اُس شاہزادہ کو کہ جس کا نام بدیع الزمان ہوگا اور میری دختر کا وہ شوہر ہی میرے مقبرہ سے ایک صندوقچہ اور ایک وصیت نامہ ملے گا اُس صندوقچہ میں ایک لوح ہوگی کہ جو مین نے اپنے نواسے فاتح طلسم نور آگین کے لیے بنائی ہی الماس کی اور ایک وصیت نامہ ہوگا کہ پند و نصیحت اُس شہریار یعنی دختر کے شوہر کو کرنا وہ تحریر ہونگی بس مین آگاہ کرتا ہوں کہ یا تو اُسی دن مقبرہ کھلے گا یا پھر اُس دن کھلے گا جس دن میرا نواسہ برائے فاتحہ میری قبر پر آئے گا اور طرف طلسم نور آگین کے برائے فتاحی جائے گا ادھر تو دروازہ نہین کھلتا ہی اور مین تم سب کو آگاہ کرتا ہوں کہ میری دختر کا عقد بدیع الملک کے ساتھ ہوگا اور دختر قمقام کا عقد مریخ کے ساتھ ہوگا بس بطن ناوک فگن و صلب بدیع الملک سے ایک فرزند پیدا ہوگا کہ جو نہایت جری و بہادر ہوگا اور خوبصورت ہوگا وہی فاتح ہی طلسم نور آگین کا اپنی نانی کے خون کے معاوضہ میں اس طلسم کو فتح کرے گا بموجب میری وصیت کے کہ مین نے وصیت نامہ میں تحریر کی ہی اور اُسکے باپ کے پاس ہوگا اور بدیع الملک اپنے فرزند کو بموجب وصیت نامہ لوح الماس دے کر ادھر کو روانہ کرے گا بس تم لوگون کو لازم ہی کہ تا آنے بدیع الملک شوہر ناوک فگن کے اپنے دین و مذہب کو پوشیدہ رکھو جب کہ وہ یہان آکر ملکہ و سلیم کو مسلمان کر لے اُسوقت تم لوگ جو جو پوشیدہ طور سے مسلمان ہیں اپنا دین و مذہب ظاہر کریں اور چین سے بسر کریں مگر کل حال خواب کا قمقام سے نہ بیان کرنا صرف اسقدر بیان کرنا کہ ہم نے خواب میں دیکھا ہی کہ کوئی منع کرتا ہی اور کہتا ہی کہ قمقام کو منع کرو کہ وہ مقبرہ کے کھولنے کی کوشش نہ کرے ورنہ زک اٹھائے گا آیندہ اختیار ہی اے جوان

میرے شوہر سے لوفور نے یہ بھی اُسی خواب میں کہا تھا کہ میرا نواسہ یعنی رفیع البخت تمھاری ایسے وقت سخت میں کمک کرے گا کہ جب کوئی کمک کرنے والا نہ ہوگا اور وہی زمانہ فتح طلسم ہوگا اسی کے بعد طلسم فتح ہوگا بس اے جوان جب صبح ہوئی ہر ایک نے اس خواب کو پوشیدہ کیا اور قیمقام سے صرف اسی قدر بیان کیا کہ ہم نے یہ خواب میں دیکھا کہ کوئی منع کرتا ہے کہ قیمقام شاہ سے کہو کہ وہ مقبرہ کے کھلنے کی کوشش نہ کرے ورنہ زک پائے گا قیمقام نے کہا کہ میں نے بھی یہ خواب میں دیکھا ہے بس جو جو کافر تھے انھوں نے صرف اسی قدر دیکھا جو کہ قیمقام سے بیان کیا اور جو پوشیدہ طور سے خداپرست تھے انھوں نے پورا خواب دیکھا مگر ایک نے دوسرے سے بیان نہ کیا یہاں تک کہ وہ جلسہ برخاست ہوا پھر اُس دن سے قیمقام نے کوشش مقبرہ کے کھلنے کی نہ کی بلکہ اُس طرف سے چشم پوشی کر لی سب اپنے اپنے مقام پر چلے آئے میرے شوہر نے مجھ سے مکان پر آکر یعنی اپنے قلعہ میں یہ خواب بیان کیا میں نے بھی بیان کیا بس اس خواب کو دیکھے ہوئے جب زمانہ گذرا اور ہم سب لوگ اسی طور سے مطیع قیمقام رہے کہ قیمقام واصل جہنم ہوا اب ملکہ مستقل طور سے بادشاہ ہوئی حکم و احکام جاری کرنے لگی ہم سب نے کئی مرتبہ قصد کیا کہ ملکہ کو اس حال سے آگاہ کریں مگر بسبب خوف ملکہ کے نہ ظاہر کر سکے کیونکہ وہ ساحرہ زبردست تھیں اس راز کو پوشیدہ رکھا یہاں تک کہ حسین الزمان ملکہ کی تعریف سُنکے عاشق ہوا اور پیام وصل بھیجا ملکہ نے صاف طور سے انکار تو نہ کیا مگر بحیلہ و حوالہ ٹالا باہم اتحاد و دوستی قائم رہا مگر ملکہ کو یہ نہ معلوم تھا کہ حشام حاکم قلعہ صفدریہ میرا چچا ہے میرے شوہر کو بخوبی معلوم تھا کہ ناوک فگن و سلیم میرے بھائی کے فرزند و دختر ہیں برابر سال بھر کے بعد خراج بھیجا کیا کرتے تھے اور کبھی کبھی خود بھی چلے جاتے تھے صرف اس خوف سے کہ ناوک فگن ساحرہ ہے دوسرے اہل طلسم سے اور اُس سے روابط دوستی ہیں ورنہ میرے شوہر ناوک فگن سے سپاہ و لشکر میں کم نہ تھے نہ مال و دولت میں یہاں تک کہ اے جوان وہ زمانہ آیا کہ بدیع الملک ادھر کو آئے بڑے بڑے معرکہ بڑے مرحلہ فتح ہوا ملکہ پردہ عاشق اور ملکہ اُن پر سب راز سربستہ ظاہر ہوئے مقبرہ کا دروازہ کھولا بدیع الملک کو لوح و وصیت نامہ ملا ملکہ نے دین اسلام قبول کیا تب ہم سب نے بھی اپنا دین ظاہر کیا جو جو کہ کافر ہو گئے تھے سب مسلمان ہو گئے ملکہ کو وہ شہریار اپنے لشکر میں لے گئے وہاں جا کر ملکہ کے ساتھ عقد کیا ملکہ وہاں سے جدا ہو کر یہاں آئیں سب بندوبست سابق طور سے کرنے لگیں اسی طور سے حکومت کرتی تھیں بس سب ملک اسلام آباد تھے سوائے طلسم اور دو ایک شہروں کے اس امر کو چند ہی دن کا عرصہ گذرا تھا کہ شاہزادہ بدیع الملک کو ہمراہ صاحبقران ثانی کے اور طلسمات کے فتح کو روانہ ہوئے اب یہاں ملکہ حکومت کرتی ہیں اب جب یہ سب امر ظاہر ہوئے تو ہر ایک نے ملکہ سے سب حال بیان کیا اور اپنا اپنا خواب بیان کیا ملکہ کو بڑی حیرت ہوئی چنانچہ جس زمانہ میں شاہزادہ بدیع الملک آئے تھے اس زمانہ میں میرا شوہر علیل تھا اس سبب سے وہ نہیں گئے تھے یہاں بیٹھے بیٹھے سب حال سنا کیے اب جب ملکہ لشکر اسلام سے واپس آئیں تب گئے اور انھوں نے سب حال بیان کیا تب ملکہ کو معلوم ہوا کہ یہ میرے چچا ہیں بہت عزت آبرو کے ساتھ پیش آئیں جو خرد بزرگوں کے ساتھ برتاؤ

کرتے ہین اُس طریقہ سے بگر میرا شوہر اُسی طور سے ملکہ کو اپنا بادشاہ خیال کرتا تھا نا انصاف نہین تھا بس
جب یہ خبر طلسم مین پہونچی کہ ملکہ مسلمان ہو گئی اور ایک شاہزادہ خداپرست کے ساتھ عقد کر لیا
بلکہ اُس سے حاملہ بھی ہی جب یہ حال حسین الزمان کو معلوم ہوا بہت غصہ آیا بس اُسی وقت
سُنا جاتا ہی کہ اُسنے چند ساحر زبردست طرف مرحلہ صنم کدہ آذر ہی کے روانہ کیے اور اُنکو حکم دیا کہ
ملکہ کو اسیر کر کے لاؤ اور سلیم جادوگو بھی یہ اسنے کیا حرکت کی نابدولت کی معشوقہ ہو کر اور
یہ حرکت کہ خداپرست ہوئی اور عقد بھی کر لیا اُس ننگ خاندان گیسو بریدہ کو مین وہ سخت سزا دونگا
کہ یاد کریگی چنانچہ وہ ساحر اُسی وقت آکر پہونچے کہ جب ملکہ غافل تھی اور زمانہ وضع حمل قریب
تھا بس ملکہ کو یہ حال معلوم ہوا بہت پریشان ہوئی کوئی تدبیر نہ کر سکی بے دست و پا ہو کر
رہ گئی سواے اس تدبیر کے کہ بھاگے ملکہ مع چند خواصون کے اپنے مکان کو ترک کر کے بھاگی اور
سلیم بھی یہ مرحلہ ویران ہوا جسقدر یہان کے باشندے تھے سب متفرق ہو گئے وہ لوگ جو کہ
طلسم سے بحکم حسین الزمان آئے تھے یہان سے بے نیل مقصود واپس گئے پھر ملکہ اور
سلیم کا کچھ حال نہ معلوم ہوا کہ اُن پر کیا گذری چونکہ اُن لوگون کو حسین الزمان کا حکم تھا کہ
ملکہ و سلیم کو اسیر کر کے لاؤ اور لوگون سے کچھ تعرض نہ کرنا چنانچہ وہ لوگ چلے گئے نہ باشندگان
مرحلہ سے کچھ تعرض کیا نہ اور اطراف و جوانب کے ممالک کے لوگون سے بس جب وہ لوگ
چلے گئے پھر سب لوگ اپنے اپنے مقام پر آکر آباد ہوئے مگر نہ معلوم ملکہ پر کیا گذری و سلیم پر
لڑکا کہان پیدا ہوا بعد تھوڑے زمانہ کے ملکہ و سلیم آکر مرحلہ مین پہونچے اور اپنے آنے سے
اہل مرحلہ کو آگاہ کیا یہان مرحلہ کی حالت خراب تھی کوئی حاکم نہ تھا ملکہ نے آکر بندوبست کیا سب
خوش ہوئے اور میرا شوہر بھی آگیا ملکہ سے بلا حال راہ اور بربادی دریافت کیا ملکہ نے سب
حال بیان کیا اور کہا کہ لڑکا راہ مین پیدا ہوا مگر کیا بیان کرون کہ کیا گذری قصہ مختصر وہ لڑکا چھوٹ
گیا نہ معلوم شیر کھا گیا یا کوئی اُسکو اُٹھا لے گیا جب ہم نے یہ سُنا بہت افسوس کیا اور کہا کہ
کیا چارہ ہی سواے صبر کے جو اُسکی مشیت مین گذرا اگر اُسکی زندگی ہی تو وہ ضرور آکر تم سے ملیگا
اکثر اولاد صاحبقران پر ایسے واقعہ گذرے ہین اسی فرزند کے پردادا یعنی بدیع الزمان راہ
مین پیدا ہوئے تھے اور دریا مین ڈالدیے گئے تھے ایک دھوبی کے مکان پر پرورش پائی اپنے
باپ سے ملے بس اگر زندگی ہی تو یہ فرزند بھی تم سے ضرور ملے گا ملکہ کو بہت کچھ تسکین دی اور
ملکہ کو سمجھا بجھا کر ہم لوگ اپنے مقام پر چلے آئے ملکہ حکومت کرنے لگی مگر فراق فرزند مین بہت
بیقرار تھین اسکو بھی چند سال کا عرصہ جب گذرا اور کسی قسم کی خبر نہ آئی تو ملکہ مایوس ہو گئی
اِدھر سُنا گیا کہ صاحبقران ثانی طرف خانہ کعبہ کے تشریف لے گئے بدیع الملک کو صاحبقران
لشکر کیا اور وہ مع لشکر و سپاہ طرف نہ طاق کے روانہ ہوئے ملکہ نے کئی مرتبہ قصد کیا کہ مین
اپنے شوہر کے پاس لشکر مین جاؤن اپنے چچا کو بلا کر راے لی اُنھون نے راے نہ دی کہا کہ
وہ تو کفار سے مقابلہ کر رہے ہین انکا کسی مقام پر قیام کا ٹھیک نہین ہی آج یہان ہین کل وہان
بس ایسی حالت مین بدون اُنکے طلب کیے جانا نہایت نادانی ہی اگر ایسا ہی ہوتا تو وہ
ہمراہ رکھتے جدائی کو نہ اختیار کرتے جب یون سب نے کہا ملکہ کو بھی خیال آیا کہ سب سچ کہتے
ہین خاموش ہو رہین اپنے بھائی سلیم کو اپنا نائب مقرر کیا بس حکومت کرنے لگین چند

دن کا عرصہ ہوا کہ ایک نامہ ملکہ ناوک فگن کے پاس سے آیا تھا اُس مین یہ تحریر تھا کہ میرے اوپر پھر حسین الزمان نے لشکرکشی کی ہی بس آپکو لازم ہی کہ میری کمک کیجیے اور میرے شریک ہوکر حسین الزمان سے مقابلہ کیجیے چنانچہ میرے شوہر نے لکھا تھا کہ تم مقابلہ مین لشکر نکالو مین بھی آتا ہون یہ لکھکر روانہ کیا اور خود تیاری سپاہ مین مصروف ہوئے تابعین کو نامہ لکھکر طلب کیا وہ سب اپنے اپنے ملک سے لشکر لے کر آئے اور بیرون شہر فروکش ہوئے لشکر اترا اپنا اپنا لشکر بیرون قلعہ صفدریہ اتار کر داخل دربار ہوئے میرے شوہر حشنام کی آکر قدمبوسی حاصل کی یہان بھی لشکر طیار ہو چکا بس میرا شوہر مع اپنے فرزند صفدر بہ شیر دل کے اور کل لشکر لے کر بیرون قلعہ جاکر فروکش ہوا تھوڑا سا لشکر برائے حفاظت قلعہ چھوڑ گیا تھا بیرون شہر اترا تھا کہ دن سفر کا ابھی مقرر نہ ہوا تھا کہ صبح کا وقت تھا دربار آراستہ تھا سب سردار اور سب حاکم اطراف و جوانب کے دربار مین تھے بابت کوچ کے رائے ہو رہی تھی کہ یکایک ہرکارون نے آکر خبر دی کہ اے بادشاہ آگاہ ہو جائیے بڑا غضب ہوا حاکم شہر کج کلاہیہ کہ قمقام زردپرست ہی اور بسیار بہادر اور زبردست ہی ایک ہزار پہلوانون سے اور تین لاکھ سپاہ سے آپ کے اوپر لشکرکشی کرکے آیا ہی کیونکہ اُسنے ملک گیری کا قصد کیا ہی کئی ملک اُسنے فتح کیے ہین اور سب کو زردپرست کیا ہی خود بھی بہت جری اور شجاع ہی دوسرے اُسکا فرزند قمہور کج کلاہ بہت جری ہی غرض کہ یہ سب ملکون کو فتح کرتا ہوا چلا آتا ہی اسکا یہ قصد ہی کہ اسی طور سے یونہی ملک گیری کرتا ہوا برسر اہل اسلام پہونچیگا اور اہل اسلام ہی سے مقابلہ کرونگا اُسکا لشکر بہت قریب آگیا ہی اور آپکا قصد ہی کہ مین برائے کمک ملکہ ناوک فگن جاؤن اب کیا ہوگا یہ جو میرے شوہر نے سنا اہل دربار کی طرف دیکھکر کہا کہ آپ لوگون نے سنا جو ہرکارون نے کہا اب میرے نزدیک مناسب یہ ہی کہ قمقام کج کلاہ کے لشکر سے مقابلہ کرون کیونکہ وہ لشکرکشی کرکے آیا ہی اگر مین برائے کمک ملکہ جاؤنگا یہان قلعہ خالی ہو جائے گا وہ اہل قلعہ پر زیادتی کرے گا اور اُن پر لشکرکشی کرکے قلعہ پر قبضہ کر لےگا پھر بڑی خرابی ہوگی چنانچہ میرے نزدیک مناسب تو یہ ہی کہ ملکہ کو نامہ تحریر کرون کہ مین آپکی خدمت مین مع لشکر حاضر ہونے کو تھا اور بیرون قلعہ لشکر لے کر آ چکا تھا قصد تھا کہ آپکی طرف کوچ کرون کہ قمقام کج کلاہ حاکم شہر کج کلاہیہ لشکرکشی کرکے آگیا بس اُس سے جنگ و پیکار کی ٹھہر گئی اس سبب سے ناچار ہون میری عدم حاضری معاف فرمائی جاوے اس مہم سے فراغت کرکے حاضر ہونگا سب نے کہا کہ بہت ٹھیک رائے ہی ایسا ہی فرمائیے بس اسی دم حشنام نے ایک نامہ لکھکر ملکہ کی خدمت مین ایک شتر سوار کے ہاتھ روانہ کیا شتر سوار وہ نامہ لے کر طرف صنم کدہ آذری کے روانہ ہوا چونکہ مین اپنے شوہر کے ہمراہ تھی بدین سبب سب حالات سے آگاہ ہوتی جاتی تھی یہان تک کہ قمقام مع لشکر کے آکر مقابلہ مین فروکش ہوا پہلے نامہ و پیام ہوا کیے آخر جنگ و پیکار کی نوبت آئی کہ مقابلہ ہونے لگا بہت سے پہلوان قمقام کے لشکر کے مارے گئے بس اسکا فرزند قمہور کج کلاہ نکلا اُسنے کئی پہلوان ہمارے لشکر کے قتل و زخمی کیے میرا فرزند صفدر شیر دل جو کہ اپنے وقت کا رستم ہی اپنے باپ سے اجازت لے کر میدان مین گیا پہلے خوب گفتگو ہوئی نوبت جنگ کی آئی میرے فرزند نے قمہور کا نیزہ ہوائی کیا گرز توڑ ڈالا تلوار پر قبضہ کیا بس

نوبت کشتی کی آئی کشتی ہونے لگی ایک شبانہ روز برابر کشتی رہی دوسرے دن بوقت دوپہر اُسکا زور کم ہونے لگا میرا فرزند غالب آنے لگا پس یہ حال جو اُسکے باپ نے دیکھا فوراً اپنے لشکر کو حکم دیا کہ اس جوان پر لوٹ پڑو اور اسیر کر لو یہ حکم دینا تھا کہ تمام لشکر تو میرے شوہر کے لشکر پر آ پڑا اور چند پہلوان بزبردست عقب سے میرے فرزند کے آئے اور اسی حالت کشتی میں جب کہ وہ تھموریہ سے لڑ رہا تھا کمند میں مار کر اُسکو اسیر کر لیا اُدھر میرے شوہر نے تیغ پر تمام لشکر قیمقام آ کر جنگ مغلوبہ ہونے لگی بڑا معرکہ پڑا ہزار دو ہزار سوار و پیادے مارے گئے قیمقام نے کیا کہ ایک سردار کو کچھ لشکر لیکر قلعہ کی طرف روانہ کیا چونکہ در قلعہ کھلا ہوا تھا پل تختہ پڑا ہوا تھا وہ یلغار کرکے داخل قلعہ ہوا تمام اہل قلعہ کو قتل کرنے لگا پس اہل قلعہ قلعہ کو چھوڑ کر بھاگے نہ کچھ مال و اسباب لے جا سکے نہ اپنے ناموس کو ہمراہ لے سکے دوکان و بازار اسی طور سے دوکانیں کھلی ہوئی چھوڑ کر بھاگے تمام اہل قلعہ بھاگ سکے جو رہے وہ قتل ہوئے اُسنے اہل قلعہ کو قتل کرکے مال و اسباب کو اُسی طور سے چھوڑ دیا اِدھر میرے شوہر پر نرغہ کرکے کمند میں مار کر اسیر کر لیا لشکر کا سردار کہاں تک مقابلہ کرے جو جو بہادر اور جری تھے وہ سب اسیر ہوئے اور جو بادشاہ کمک کو حسب الطلب آئے تھے یعنی میرے شوہر نے اس قصد سے انکو طلب کیا تھا کہ ان سب کو اپنے ہمراہ لے جاؤنگا ملکہ کی کمک کرونگا وہ سب اسیر ہوئے پس لشکر نے شکست کھائی سب بھاگ کھڑے ہوئے سب لوگ تباہ ہوئے خیمے وغیرہ لٹ گئے میں بھی بے سر و پا بھاگ کھڑی ہوئی قلعہ میں گئی وہاں کی حالت خراب پائی تمام قلعہ ویران تھا یہاں قیمقام نے لشکر کو شکست دیکر اور سب خیمہ وغیرہ لوٹ کر اپنے فرودگاہ پر قیام کیا خوب قلعہ کو اُسکے اہل لشکر نے لوٹا مگر پھر بھی نہ لوٹ سکے اسی طور سے رہ گیا کہاں تک غارت کرتے جا کر ای جوان دیکھ لے کہ ابھی ہزاروں دکانیں آراستہ ہونگی پس ایک رات قیمقام نے یہاں قیام کیا دوسرے دن یعنی کل یہاں سے مع قیدیوں کے کوچ کیا میں آوارہ مصیبت زدہ لشکر کے عقب میں پوشیدہ طور سے چلی یہاں تک کہ پانچ کوس پر جا کر اُسنے قیام کیا میں نے جو پا پیادہ راہ طے کی پاؤں میں چھالے پڑ گئے آبلہ پا ہو کر آیا مگر کیا کروں شوہر و فرزند کی الفت میں چلی گئی جسقدر میرے عزیز تھے وہ اس معرکہ میں مارے گئے جو باقی رہے وہ اسیر ہوئے چنانچہ جب اُسنے پانچ کوس پر جا کر قیام کیا چونکہ شام ہو گئی تھی اُسکا لشکر اترا بازار میں آراستہ ہوئیں خیمے و بارگاہیں برپا ہوئیں میں بھی ایک درخت کے سایہ میں قریب لشکر بیٹھ گئی اپنی تنہائی و مصیبت کو یاد کرکے رونے لگی اور اپنی موت کی خدا سے دعا کرنے لگی اسی حالت گریہ و زاری میں میری آنکھ لگ گئی میں نے خواب میں دیکھا کہ لوذر اور رنگ نشین تشریف لائے اور فرمایا کہ ای ربیعہ بانو تو کیوں اسقدر بیقرار و بیتاب ہوتی ہے صبر کر اور فضل خدا پر نگاہ رکھ کہ وہ بڑا رحیم و کریم ہے وہ حلال مشکلات ہے وہ دافع بلیات ہے بس اسی پر بھروسہ کر وہ سب امر آسان کر دیگا ای ہمشیرہ تو خوف نہ کر تیرے شوہر و فرزند و دیگر عزیزوں کو قیمقام کج کلاہ قتل نہیں کر سکتا ہے وہ ہی شاہزادہ جو کہ میرا نواسہ ہے اور میری دختر ناوک فگن کا فرزند ہے جو کہ صلب بدیع الملک سے ہے اور جب کہ وہ حاملہ تھی قریب زمانہ وضع حمل کے امیر حسین الزمان کے لشکر کشی کی تھی وہ سراسیمہ ہو کر صنم کدہ آذری سے بھاگی تھی راہ میں لڑکا پیدا ہوا

تھا بس بہ سبب خوف کے چھوٹ گیا تھا بس ایک بادشاہ اُٹھا لے گیا تھا اُسنے پرورش کیا تھا اب
فضل خدا سے وہ جوان ہوا لشکر بہم کیا کوئی مقام پر اپنے باپ کی مدد کی یہان تک کہ باپ بیٹے ملے ایک
دوسرے سے آگاہ ہوا بس وہ بموجب میرے وصیت نامہ کے اپنے باپ سے رخصت حاصل کر کے
اور لوح الماس لے کر براے فتح طلسم نور افگن روانہ ہوا تھا اپنی نانی کے خون کا عیوض لینے کو راہ
مین اُسنے چند قلعے تھے فتح کیے بس وہ لشکر کثیر لیے ہوے آتا ہے صبح کو اس مقام پر چل کر جہان معرکہ پڑا
تھا وہ جوان وہان آئیگا حال تیرا دریافت کر کے تیری کمک کرے گا قیمقام و اُسکے فرزند کو زیر کر لے اپنا
مطیع کرے گا تیرے شوہر و فرزند کو اس بلا سے و دیگر عزیزون کو رہا کرے گا تجکو یاد ہوگا کہ مین نے
قبل اسکے جب کہ قیمقام دریاپرست نے مقبرہ کے دیکھ لینے کا قصد کیا تھا اور خواب تم سب کو
ہوا تھا خبر دی تھی اُسی کی خواب مین کہ حشنام پر ایک ایسا وقت پڑے گا کہ وہ پریشان ہوگا اُس
وقت مین میرا نواسہ حشنام کی کمک کرے گا اور وہی زمانہ فتح طلسم کا ہوگا بس اسی حال کی خبر
دی تھی وہ وقت یہی وقت ہے وہ صبح کو آکر کمک کرے گا اور سب کو اس بلا سے رہا کرے گا اس
قلعہ کو پھر سے آباد کرے گا وہ اپنی مان کی خدمت مین جائے گا میری قبر پر فاتحہ پڑھے گا اور براے
فتح طلسم روانہ ہوگا اب عمر طلسم تمام ہوئی اب کوئی اس اقلیم مین کافر نہ رہے گا اُسکی ہیبت شمشیر
سے سب دین اسلام اختیار کرینگے وہ اپنی آب تیغ سے سب آلایش کفر کو پاک کرے گا زنگ کفر
کو مثل زنگ کے ہر ایک کے دل سے برطرف کرے گا اب یہان ہر طرف دین اسلام کا ڈنکا بجے
گا تو پریشان نہ ہو اور خوش ہو کہ تیرا مددگار آگیا یہ جو خواب مین نے دیکھا اور بہت سے کلمات
پند و نصیحت نوذر نے فرمائے اور غائب ہوگیے اب جو میری آنکھ کھلی وقت صبح تھا مین نے
تیمم کر کے نماز سحر سے فراغت کی لشکر مین گئی کہ وہان کی حالت دریافت کرون کہ اُس کافر کا قصد
کیا ہے معلوم ہوا کہ وہ یہان سے کل کوچ کرے گا آج وہ ان لوگون کا دربار سجے گا کہ جن کو اسیر
کیا ہے اگر اُنھون نے زمرد پرستی اختیار کر لی تو خیر ورنہ قتل کرے گا اس امر سے تو اطمینان ہوا کہ وہ
آج یہان سے نہ جائے گا مگر یہ حال سنکے نہایت درجہ قلق ہوا کہ سب کو طلب کر کے دین زمرد
پرستی کے قبول کرنے کی خواہش کرے گا اگر قبول کر لیا تو جان بچی ورنہ مارے جائینگے مین وہان
ٹھہری رہی کہ میرے روبرو قیدی طلب کیے گئے اور بیابان سیاست بھی میرے شوہر و فرزند
سے بہت بہت اُسنے کہا کہ تم زمرد پرستی اختیار کرو اُنھون نے بہت سخت جواب دیے
اور بہت سخت تقریر کی اُسکو غصہ آیا اُسوقت جلاد کو طلب کر کے انکے قتل کا حکم دیا بس
جلاد انکو لیکر چلا مجھ سے یہ حال نہ دیکھا گیا مین انکو سپرد خدا کر کے وہان سے چلی کیونکہ رات کے
خواب کا خیال آگیا بس یہ خیال ہوا کہ پہلے جو کچھ نوذر نے خواب مین آکر کہا تھا اُسکا ظہور
ہوا وہ خواب صادق نکلا شاید یہ بھی خواب صادق نکلے وہ شہریار آئے حال دریافت کرے
وہان کون ہے جو بیان کرے گا تو انکو سپرد خدا کر اگر زندگی ہے تو زندہ بچ جائینگے اور تو وہان
چل بس مین راہ کو طے کر کے اور انکو خدا کے حوالہ کر کے یہان آئی اور اس شہریار کا انتظار
کرنے لگی کہ جو میرے شوہر اور فرزند کو اس بلا سے رہا کرے گا کہ جو کہ جگر بند بدیع الملک
نوجوان دلدار و قلب ملکہ ناوک فگن ہے کہ جس کا نام رفیع البخت عالی شان ہے مگر اے
جوان ابھی تک وہ راحت قلب ناتوان و فریادرس بیکسان و دادرس مظلومان و دستگیر

فریادان نہین تشریف لایا کہ میری دادرسی فرماتا اور میرے شوہر و فرزند و دیگر عزیزون کو اُس ظالم کے پنجہ سے نجات
دیتا نہ معلوم وہان اُن پر کیا گذری آیا وہ زندہ ہین یا قتل ہو گئے بس اس امید پر مین زندہ ہون کہ خواب مین لوگون
نے مجھ سے اس امر کا اقرار فرمایا ہی کہ وہ جوان ضرور آئے گا اور تیرا فرزند و شوہر تم قتل نہین ہو سکتا ہی وہ ضرور رہا کریگا
بس مین اپنے عزیزون کی لاشون پر روتی جاتی ہون اور اپنے خدا سے اُسکے آنے کی دعا کرتی جاتی ہون دیکھون
کب تشریف لاتا ہی اور کب میرا غنچہ آرزو شگفتہ ہوتا ہی جب وہ پیرزال یعنی ربیعہ یا تو یہان تک کہہ چکی
تو شاہزادہ نے سب حال سُنا بہت افسوس کیا اور جب اپنا نام سُنا اپنے دل مین کہا کہ شکر ہی اُس کریم
کا جو تجکو اُسنے یہ مرتبہ دیا کہ بزرگان دین تیرے حال سے لوگون کو خواب مین آگاہ کرتے ہین پس اُس پیرزال کی
فریادرسی کرنا اور حشام و صفدر شیردل کی رہائی کی فکر کرنا پر ضرور ہی پہلے اس ظالم مکار قمقام کو اس
حرکت کی سزا دے اور اُن سب اسیران بلا کو اس بلا سے نجات دے پھر طرف طلسم کے جانا کیونکہ خداوند
کریم نے تجکو اس لیے خلق فرمایا ہی کہ جو بیکس و مظلوم ہو اُسکی فریاد کو پہونچو اُسکی ہر بلا مین کمک کرو
ظالم کو سزا اُسکے افعال کی دو واب تجھ پر فرض ہی کہ قمقام کو جا کر تلقین بدین اسلام کر اور ان سب کو رہا
کر اگر وہ دین اسلام قبول کرے تو خیر ورنہ قتل کر اپنے دل مین یہ تصور فرما کر اس پیرزال سے
بشفقت فرمایا کہ کچھ حال تمنے ملکہ ناوک فگن کا نہ بیان کیا کہ اُنکے پاس سے نامہ گیا تھا جواب
آیا اور اُن سے اور حسین الزمان سے جو مقابلہ ہونے والا تھا اور تم کو برای کمک طلب کیا
تھا اس مقابلہ کا انجام کیا ہوا اُس پیرزال نے جواب دیا کہ ای جوان پھر ہم سب کو اسقدر
مہلت کہان ملی ان بلاؤن سے جو ادھر کی خبر دریافت کرتے نہ وہ شتر سوار جواب لیکر واپس
آیا اگر آیا بھی ہوگا تو قلعہ کو تباہ و برباد دیکھ کر وہ بھی کسی طرف نکل گیا ہوگا بس بعد اس جواب
کے شاہزادہ نے فرمایا کہ ای ربیعہ ہان تو تم مجکو اس مقام کا پتہ دو کہ جہان وہ ظالم لشکر لیے ہوئے
فروکش ہی اور تمہارے شوہر و فرزند کے قتل کی فکر کر رہا ہی تاکہ مین جا کر اس سے مقابلہ کرون اور انکو
رہا کرون اُس عورت نے صورت دیکھی اور کہا کہ ای جوان تجکو خدا نیک توفیق عطا فرمائے جو تونے
میری حالت سنکے یہ تو کہا کہ مین تیرے شوہر و فرزند کو اُس ظالم سے مقابلہ کرکے رہا کرونگا مین
یہ نہین چاہتی ہون کہ تجھ سا جوان رعنا اُس ظالم کے ہاتھ سے مارا جائے وہ بہت بہادر [illegible]
ہوا ای جوان مین بھی صاحب اولاد ہون مین کیونکر یہ امر گوارا کرون کہ اپنے فرزند کی محبت مین تجھ
سے جوان کو ایک ظالم کے ہاتھ سے قتل کراؤن خداوند کریم تجکو زندہ و سلامت رکھے تو اپنے والدین کے
دل کا چین ہی اور اُنکے قلب کی راحت ہی اور اُنکے خانہ تاریک کا چراغ ہی نہ معلوم [illegible]
اجازت دی کہ تو ادھر آیا اُنکا تیرے فراق مین کیا حال ہوگا بس اس صدمہ کو کوئی [illegible]
دریافت کرے تو اپنے کام کو جا اس بلا مین نہ مبتلا ہو یہ جو اُسنے کہا شاہزادہ نے فرمایا کہ یہ [illegible]
کہ مین تیری مصیبت سنکے تیری کمک نہ کرون اور اُن سب کو اُس ظالم کے پنجہ مین اسیر رہنے دون [illegible]
اسی غرض سے نکلا ہون کہ جو بندگان خدا مصیبت مین مبتلا ہون اُنکی خبر گیری کرون اور بلائے [illegible]
بلا دفع کرون مین نہ مانونگا تو مجکو نشان دے اُسنے جواب دیا کہ مین تو کبھی پتہ نہ دونگی اور منت [illegible]
کرنے لگی تب شاہزادہ نے ناچار ہوکر کہا ای عورت تو جس کا انتظار کر رہی ہی اور جسکے آنے کی خبر [illegible]
اورنگ نشین میرے نانا نے تم کو خواب مین دی تھی وہ عبد ذلیل رب جلیل [illegible]
بمقدار ہی غلام تازہ بدیع الملک نوجوان صاحبقران ثالث ہون مجھ ہی بندہ خاکسار کا

رفیع البخت نام ہی مین ہی براے فتح طلسم نور آگین اُس شہریار کے حکم سے لوح الماس لیکر چلا ہوا ہون
میرے ہی آنے کی شہنشاہ نوذر نے خبر دی تھی پس مین ہی وہ خاکسار ہون لیکن تم خوف نہ کرو اور آگاہ ہو کہ
مین اب ضرور تمھارے شوہر و فرزند کی کمک کرونگا اور اُس ظالم اظلم کو سزا دونگا اے ربیعہ بانو ہمارے
بزرگون کا قول ہی کہ جس کسی کو بلا مین مبتلا دیکھو اُسکی کمک کرو خواہ وہ مسلم ہو خواہ کافر جب کہ کافر کی
کمک کرنے کا حکم ہی تو مسلم کا تو بڑا مرتبہ ہی اور وہ مسلم جو کہ اپنا بزرگ ہو پس کیونکر ہو سکتا ہی کہ مین
حشام کو بلا مین مبتلا رہنے دون مجکو قسم ہی اپنے خداے بزرگ اور اپنے پیدا کرنے والے کی کہ اب
بدون حشام کو رہا کیے ہوئے مجکو چین نہ آئیگا میرے اوپر کھانا پینا حرام ہی جب تک کہ مین انکو رہا
کر نہین لیتا ہون اور اُس ظالم کو اس حرکت کی سزا نہین دیتا ہون اب تم مجکو پتہ دو ایسا نہ ہو کہ وہ
لوگ قتل ہو جائین اور وہ ظالم قتل کر ڈالے کیونکہ تم ہی کہتی ہو کہ جلاد آگئے ہین یہ جو شاہزادہ نے
فرمایا پس ربیعہ نے سر اُٹھا کر شاہزادہ کو سر سے پاؤن تک دیکھا اور کہا کہ اے شہریار جو کچھ آپ نے
فرمایا مین نے یقین کر لیا مگر میرے دل کو اُسوقت اطمینان ہوگا کہ جب مین لوح الماس دیکھونگی جو کہ
آپ لے کر براے فتح طلسم روانہ ہوئے ہین یہ جو اُسنے کہا شاہزادہ نے وہ لوح جو کہ گلے مین پڑی تھی اُس کو
دکھائی اور فرمایا کہ لو دیکھو یہی لوح میرے پدر بزرگوار کو فرقد نوذر سے ملی تھی جو کہ میری امانت رکھی ہوئی تھی
لوح جو ربیعہ نے دیکھی فوراً دوڑ کر قدمون پر گری اور کہنے لگی کہ میری زندگی مین میری آرزو بر آئی میری
امید پوری ہوئی مین نے اپنی مراد پائی میرے دیدۂ کور آپ کے نور جمال سے روشن و منور ہوئے پس تنے
فرزندون مین آنکے ایک ایک ناخن پا پر نثار کرون آپ اُس طرف تشریف نہ لے جائین اگر انکی زندگی خدا
کی طرف سے ہی تو وہ بچ جائینگے کوئی نہ کوئی سبب انکی رہائی کا ہوگا بھلا مین کیونکر اپنے شہریار کو اُس
دیو کے مقابلہ کے لیے بھیجون اور پھر دون مین نوذر کو کیا بروز قیامت منھ دکھاؤنگی اور اپنی مالکہ ملکہ
تاؤس فکن سے کیا کہونگی جو کچھ مجکو رنج و صدمہ تھا سب آپ کے زیارت کے نصیب ہوتے ہی جاتا
رہا اب مجکو کچھ غم نہین ہی جب آپ ایسا میرا آقا اور مالک ہی پھر مجکو کیا پروا ہی پس اب آپ اُس طرف
نہ جائین میرے حال پر رحم فرمائین شاہزادہ نے فرمایا کہ یہ امر غیر ممکن ہی مین قسم کھا چکا ہون بدون انکو
رہا کیے ہوئے مجھ کھانا وغیرہ حرام ہی یہ کیونکر ہو سکتا ہی کہ بندگان خدا تو بلا مین مبتلا ہون اور مین
آگاہ ہو کر انکی رہائی کی فکر نہ کرون پس اگر ایسا نہ کرونگا تو خدا مجھ سے ناخوش ہوگا والد بزرگوار ناراض ہونگے
کیا خوف ہی اگر فضل خدا شامل حال ہی تو مین رہا کرتا ہون جب یہ قصہ بہادر اور دلاور سنینگے تو
میرے اوپر طعنہ زنی کرینگے کہ رفیع البخت جان کے خوف سے انکی رہائی کو نہ گیا کیسا بہادر تھا مین
ضرور جاؤنگا جب اس طور سے اور برہم ہو کر شاہزادہ نے فرمایا وہ عورت یعنی ربیعہ بانو مجبور ہو گئی
عرض کرنے لگی کہ مین نے ناحق سب حال بیان کیا اگر مین یہ جانتی کہ آپ ہی ہین تو کبھی نہ بیان کرتی خیر
سامنے یہان سے پانچ کوس پر ایک صحراے پر بہار اور دلکشا ہی سبزہ لگا ہوا ہی وہان وہ ظالم اترا ہوا ہی آپ
تشریف لے چلیں مین بھی ہمراہ چلتی ہون دور سے نشان بتا دونگی شاہزادہ نے فرمایا کہ تم اسی مقام پر
ٹھہرو بلکہ میرے عیار کے ہمراہ میرے لشکر مین جاؤ مین وہان پہونچ جاؤنگا اُسنے عرض کیا کہ مین تو
اب جدا نہ ہونگی ضرور ہمراہ چلونگی شاہزادہ نے فرمایا کہ جو ہم کہتے ہین اُس پر عمل کرو تمھاری ہمراہی
کی کوئی ضرورت نہین ہی تم عورت ہو نامحرمون مین تمھارا کیا کام ہی عورت کا نامحرمون مین نکلنا
بڑا عیب ہی اہل اسلام مین پس یہ جو شاہزادہ نے فرمایا ربیعہ بانو کانپ کر رہ گئی عرض کیا کہ

بہت خوب مین قلعہ مین جاتی ہون آپ تشریف لے جائین بس ربیعہ بانو شاہزادہ سے اجازت لیکر طرف قلعہ کے چلی گئی شاہزادہ کی فتح و ظفر کی دعا کرتی جاتی تھی ادھر شاہزادہ مرکب پر سوار ہوکر اور مرکب کو اُٹھا کر طرف اُس جنگل کے چلا کہ جہان قمقام کج کلاہ مع لشکر کے اترا ہوا تھا اور حشام وغیرہ سے قتل کا بندوبست کر رہا تھا شاہزادہ تو حسب نشان دہی ربیعہ بانو کے اُس طرف کو روانہ ہوا عیار شاہزادہ ہمراہ شاہزادہ تھا اُسنے جو دیکھا کہ میرا آقا و مالک تنہا تین لاکھ سپاہ پر جاتا ہے وہان ایک ہزار پہلوان نامی زبردست ہین سب بادۂ کبر و نخوت سے مست ہین اہل اسلام کے دشمنی جانی ہین ایسا نہ ہو کہ کوئی چشم زخم پہونچے تو بڑی خرابی ہو بس دلدار شاہ و بیدار شاہ و دیگر سرداران سپاہ کو اس حال سے آگاہ کرنا ضرور ہے تاکہ وہ لوگ کمک کو لشکر لیکر روانہ ہوان بس یہ امر دل مین تجویز کرکے شاہزادہ کو اس طرف روانہ چھوڑ کر بپائے شاطری بارتا ہوا طرف لشکر کے چلا تھوڑی دور راہ طے کی تھی کہ دیکھا قہار شیر پیکر و منصور دلیر و بیکر و خسرو و شیر دل و قہرمان پنجہ گیر و دیگر سرداران پرجگر مرکبون پر سوار اس طرف کو چلے آتے ہین راوی بیان کرتا ہے کہ یہ سرداران نامدار ہمراہ شاہزادہ کے برائے شکار آئے تھے چونکہ شاہزادہ ایک آہو کے عقب مین مرکب ڈالکر ادھر چلا آیا اور اُس قلعہ کو دیکھ کر قلعہ کی سیر مین مصروف ہوا تھا یہ لوگ اور طرف صید افگنی کر رہے تھے بس شاہزادہ تو ربیعہ بانو سے یہ حال سنکے طرف لشکر قمقام کج کلاہ کے روانہ ہوا یہ لوگ جو صید افگنی سے فارغ ہوئے شاہزادہ کو نہ پایا بس باہم صلاح کرکے تلاش کرنے کو چلے تھے کہ عیار سے ملاقی ہوئے ادھر تو عیار نے ان سب کو دیکھا کہ سردار چلے آتے ہین اُدھر اُن لوگون نے عیار کو دیکھا بس مرکب اُٹھا کر جیسے قریب پہونچے پکار کر کہا کہ اے مہتر والا گہر شاہزادہ کہان تشریف فرما ہے ہم بڑے عرصہ سے اپنے آقا کو تلاش کر رہے ہین سرگردان ہین عیار نے پکار کر کہا کہ اے سرداران باوقار بڑا غضب ہوا جلد اپنے آقا کی خبر لو ایسا نہ ہو کہ خدا نخواستہ دشمنون کو کسی قسم کی تکلیف ہو اور حریف خوش ہون یہ جو اُسنے کہا سب کے حواس جاتے رہے چہرون پر ہوائیان اُڑنے لگین بد حواس ہوکر پوچھا کہ بہت جلد بیان کرو کہ کیا واقعہ ہے ہمارے دل پریشان ہوگئے ہم جاکر اپنے آقا کی خبر لین تب عیار نے اول سے آخر تک قلعہ کا ملنا قلعہ کی سیر کرنا لاشون کا نظر آنا میرزال ربیعہ بانو سے ملنا اُسکا سب حال بیان کرنا بس شاہزادہ کا مرکب پر سوار ہوکر لشکر قمقام پر تنہا جانا اپنا برائے خبر ادھر کو آنا بیان کیا یہ سننا تھا کہ سب نے کہا کہ شاہزادہ کدھر کو تشریف لے گیا ہم کو پتہ دو ہم بھی جائین عیار نے پتہ دیا اور کہا کہ آپ لوگ جائین مین دلدار شاہ و بیدار شاہ کو مع لشکر کے لیکر آتا ہون بس وہ سرداران نامور حسب نشان دہی عیار شاہزادہ کے مرکب اُٹھا کر اُس طرف کو عقب مین شاہزادہ کے روانہ ہوئے کہ انکا حال و شاہزادہ کا آیندہ تحریر ہوگا عیار ان سب کو اُدھر روانہ کرکے خود طرف لشکر کے چلا بہت جلد آکر پہونچا یہان لشکر اترا ہوا تھا سب راحت و آرام سے اپنے اپنے مقام پر بیٹھے ہوئے تھے چند بازارین آراستہ تھین اور چند خیمہ وغیرہ برپا تھے باقی راہون پر بار تھے دلدار شاہ و بیدار شاہ بارگاہ مین بیٹھے ہوئے تھے سب سردار حاضر دربار تھے دربار آراستہ تھا دلدار شاہ وغیرہ شاہزادہ کا انتظار کر رہے تھے کہ شاہزادہ تشریف لائے تو ہم دیدار پر خاست کرین ہمراہ شاہزادہ کے خاصہ کھائین کہ مہتر لاہور آکر پہونچا سب نے جو مہتر لاہور کو تنہا آتے ہوئے دیکھا تو سب پریشان ہوئے بیدار شاہ کو تاب نہ رہی پکار کر پوچھا کہ اے مہتر صاحب ہمارے

آقاے نامدار رو بادوقار و مولاے نامدار کیا ابھی نہین تشریف لائین گے صیدافگنی مین مصروف رہین گے اب تو تشریف لائین کہ دوپہر کا وقت آگیا ہی آفتاب تمازت پر ہی دھوپ مین تیزی ہو گئی ہی عیار نے یہ سُنکے کہا کہ قریب آلون کو بیان کرون کہ کیا غضب ہوا بڑا غضب ہو گیا آپ لوگ کیا بے خبر بیٹھے ہین جلد لشکر کو تیار ہونے کا حکم فرمائیے شاہزادہ سے اور لشکر صمصام کج کلاہ سے مقابلہ ہونے لگا ہوگا آقاے نامدار یکہ و تنہا لشکر پر جا پڑے ہونگے یہ جو عیار نے کہا دلدار شاہ نے کہا کہ اُنکا غلام خسرو قہرمان گیا اُنکے ہمراہ نہین ہی عیار نے جواب دیا کہ وہ لوگ کہان ہمراہ ہین مجکو راہ مین ملے تھے مجھ سے یہ حال سُنکے اُس طرف کو روانہ ہوئے ہین یہ کہتا ہوا لاہور اُنکے قریب پہونچا اور کل حال جو کچھ گذرا تھا ابتدا سے آخر تک سب بیان کیا بس یہ حال سننا تھا کہ دلدار شاہ و بیدار شاہ اُٹھ کھڑے ہوئے اُنکا اُٹھنا تھا کہ سب سردار بھی اُٹھ کھڑے ہوئے اپنے اپنے مقام پر آئے مسلح و مکمل ہونے لگے دلدار شاہ وغیرہ نے لشکر کے طیار ہونے کا حکم دیا اُسیوقت لشکر مین کمر بندی ہونے لگی نقارہ ہوا تھوڑے عرصہ مین سب لشکر مسلح و مکمل ہو کر طیار ہو گیا تخت شاہی دربارگاہ پر حاضر کیا گیا بس دلدار شاہ و بیدار شاہ مسلح و مکمل ہو کر خیمے سے برآمد ہوئے سب سردار بھی آلات حرب و ضرب سے آراستہ ہو کر حاضر ہو چکے تھے کہ بادشاہ برآمد ہوئے بس بہت جلد سوار ہوئے بادشاہون کا سوار ہونا تھا کہ سردار بھی مرکبون پر سوار ہوئے لشکر بھی طیار ہو گیا بس دلدار شاہ و بیدار شاہ کل سردارون و کل لشکر کو اپنے ہمراہ لیکر طرف لشکر صمصام کج کلاہ کے لاہور عیار کے ہمراہ براے کمک روانہ ہوئے اور اہل کاران شاہی کو حکم دیا کہ تم عقب سے سامان لے کر آؤ یعنی بارگاہ وغیرہ بس یہ بادشاہ چھ لاکھ سپاہ لے کر اُس طرف کو چلے لاہور آگے آگے تھا عقب مین یہ بادشاہ مع لشکر کے تھے اُنکے عقب مین تمام خیمے و بارگاہین ار ابون پر تھین بس راوی دلدار شاہ و بیدار شاہ کو بھی مع لشکر طرف لشکر صمصام کے روان رکھتا ہی اسکا بھی حال آیندہ تحریر کرونگا بس اس داستان کو اسی مقام پر چھوڑتا ہون کہ شاہزادہ مرکب اُڑائے ہوئے ربیعہ بانو سے سب حال سنکر براے رہائی حشمام شیر پیکار و صفدر شیر دل بڑے غیض و غضب مین لشکر صمصام کی طرف جاتا ہی اُسکے عقب مین خسرو شیر دل و تہمار شیر پیکر منصور دلاور پیکر و قہرمان پنجہ گیر و دیگر سرداران نامدار عیار سے سب حال سنکے چلے ہین عیار نے لشکر مین جا کر دلدار شاہ وغیرہ کو خبر دی وہ کل لشکر لیکر اُسی طرف چلا ہی بس راوی ان سب کو راہ مین رکھتا ہی کہ انکا حال آیندہ تحریر ہوگا اور ربیعہ بانو کو قلعہ مین انشاء اللہ اگر زندگی نے وفا کی اور بفضل خدا شامل حال ہوا اور حیات مستعار باقی رہی تو یہ داستان آیندہ تحریر کی جائے گی اگر جلد چہارم کی اجازت ملی تو اس جلد مین ورنہ دفتر نیرنگ قاف مین بیان ہوگی شاہزادہ کا لشکر صمصام پر پہونچنا اور حشمام و صفدر کو رہا کرنا لشکر سے مقابلہ ہونا عین گرمی جنگ مین سرداران شاہزادہ کا پہونچنا اور شریک جنگ ہونا دلدار شاہ وغیرہ کا مع لشکر آنا جنگ عظیم واقع ہونا آخر صمصام کا شکست کھانا اور زیر ہو کر مع اپنے کل لشکر و سردارون و فرزند کے مطیع اسلام ہونا بصدق دین اسلام قبول کرنا شاہزادہ کا قلعہ صفدریہ پر آنا قلعہ کو آباد کرنا سب کو ہمراہ لے کر صنم کدہ آذری پر پہونچنا بلکہ ناوک فگن کا حال سُنکے بہت افسوس کرنا قبر پر نوذر کے جا کر فاتحہ پڑھنا خواب دیکھنا اور طرف طلسم کے براے فتح طلسم روانہ ہونا حالات طلسم و سحر ساحران طلسم و مبتلاے بلا ہونا لوح کا دستیاب ہونا و دریاے طلسم و مقابلہ حسین الزمان کا ہمراہ شاہزادہ و عجائبات و غرائبات طلسم عجب لطف کی داستانین ہین اور بالکل نئے طریقہ سے بیان و تحریر ہونگی جو کہ ملاحظہ سے تعلق رکھتی ہین جب ناظرین ملاحظہ فرمائینگے تو حظ کافی پائینگے بس اب راقم اس داستان کو اسی مقام پر ترک کرتا ہی کہ ربیع البحت مرکب اُٹھائے

ہوے کہاں لشکر صمصام کج کلاہ کے جاتے ہین وہان صمصام نے حشام و صفدر و دیگر سردارون کو زیر تیغ
بٹھایا ہی اور حکم قتل دینے والا ہی ادھر سے رفیع البخت یہ حال زبانی ربیعہ بانو کے سنکے چلے ہین انکے عقب
مین انکے سردار قہار و منصور و بہرام و خسرو و شیر دل و دیگر سردار و دلدار شاہ و بیدار شاہ مع کل لشکر و
سرداران کے عیار سے خبر پاکر چلے ہین دیکھیے اب ان سب کی داستان کہان بیان ہوتی ہی اور کب اور کیا حال
در گیا واقعہ ہوتا ہی یہ حقیر عرض کرتا ہی کہ اگر بابو صاحب عالی مرتبت نے چوتھی جلد کی اجازت مرحمت فرمائی تو اسی
جلد مین یہ داستان تحریر ہوگی ورنہ بہر تنگ قافیہ ہین کیونکہ حکم ہی بابو صاحب کا کہ اسی تیسری جلد پر
دفتر آفتاب شجاعت کو ختم کردو گو واقعات بہت سے ہین مگر مین ناچار ہون جہان تک اس جلد مین آئین گے
مین تحریر کرونگا جو رہجائینگے مین ناچار ہون ناظرین اس حقیر کو کسی قسم کا الزام نہ دین مین معافی کا
خواستگار ہون اہل مطبع کے حکم سے ناچار ہون زیادہ والسلام اب مین عنان قلم کو طرف حالات نقابدار
یاقوت پوش کے منعطف کرتا ہون اُس نقابدار باشوکت کی داستان تحریر کرتا ہون کہ بہت زمانہ ہوا
اُس کا کچھ حال معرض تحریر مین نہین آیا ناظرین اس قصہ کو ملاحظہ فرمائین

## اب تتمۂ حال نقابدار یاقوت پوش مین قلم فرسائی کی جاتی ہی ملاحظہ ہو بیت

نویسندۂ قصۂ دلستان ✤ چنین کرد این داستان را بیان ✤ چہرہ طرازکنندگان شبستان بلاد و مراحل پیمایان
راہ صحراے پرخوف و خطر نویسندگان شیرین رقم اس داستان بسا فرحت کو یون قلم مشکبار رقم سے صفحۂ قرطاس
صداقت اساس پر تحریر کرتے ہین کہ جب نقابدار یاقوت پوش صاحبقران ثالث کی کمک
کرکے جنگ محراب شاہ مین خواہ شہر سمندریہ پر مقابلہ جمشید یاقوت پوش و قسیم سیاہ پوش کے
اور بعد انفراغ ان مقابلون کے یا بعد فتح جنگ محراب کے سبزانی رزمگاہ مین صاحبقران سے یہ کہکر
مع اپنے لشکر کے ایک سمت کو روانہ ہوا تھا کہ مین تو اسوقت ایک مہم پر جاتا ہون کبعد طی ہونے
اس مہم کے پھر آؤنگا اور آپ سے مقابلہ کرکے اتاشہ صاحبقرانی لونگا کیونکہ مین صاحبقران ہون
صاحبقران ثانی نے بڑی غلطی کی جو آپ کو صاحبقران فرمایا بس یہ کہتا ہوا ایکطرف کو مرکب
اٹھاکر چلا گیا صاحبقران اسکی تقریر و شان شوکت دیکھکر خاموش ہوکر رہ گئے اسکا جانا تھا کہ اسکا
کل لشکر جو کہ قریب اسی ہزار کے چلا تھا اور سب یاقوت پوش تھے اُسکے عقب مین روانہ ہوا اور سب
دیکھا کیے کہ تھوڑی دور تک تو گرد لشکر صحرا مین نظر آئی بعدہ وہ غبار یاقوت رنگ غائب ہوگیا
صاحبقران اپنے کامون کی طرف مصروف ہوئے اسکا خیال بھی نہ کیا واقعات صاحبقران
تو تحریر ہوچکے کہ اُسکے بعد صاحبقران نے شہر آقبالیہ و امثالیہ و مراد سیر و صحرا بہیہ فتح فرمایا بعدہ
سمندریہ پر بڑے بڑے مقابلہ ساحرون سے ہوئے سمندر شاہ شکست کھاکر طرف طلسم گنجورہ
سلیمانی کے بھاگا اُسکے عقب مین صاحبقران بھی مع کل لشکر کے سمندریہ کا بندوبست
فرماکر روانہ ہوئے ہین بس اب نقابدار یاقوت پوش کی حالت تحریر کی جاتی ہی کہ یہ عالی مقدار
یعنی نقابدار برابر مرکب اُڑائے ہوئے منزلین طے کرتے ہوئے کوہ و صحرا کی سیر فرماتے ہوئے برابر
چلے جاتے ہین جو مقام پر از سبزہ و آب ملاحظہ فرماتے ہین وہان قیام کرتے ہین تختی زمرد نگار انکے
پاس ہی کہ جس کے سبب سے سحر ان پر اثر نہین کرتا ہی اسی طور سے دو منزلہ سہ منزلہ
کرتے ہوئے جاتے ہین اتفاق سے ایک صحرا ملا کہ جو بہت شاداب تھا نہایت عمدہ

سبزہ زار تھا وہان پہونچے لقا بدار نے اُس دمنیت پر فضا کو دیکھکر حکم فرمایا کہ یہان خیمے و بارگاہ وغیرہ برپا کرو
ہم یہان دو ایک روز قیام کرینگے بس اُسیوقت خیمے وغیرہ برپا ہوگئے لقا بدار مرکب پر سے اترکر داخل
بارگاہ ہوا سب سردار حاضر ہوئے تھوڑے عرصہ تک دربار کیا اُسکے بعد دربار برخاست کرکے خاصہ نوش
فرماکر آرام کیا سب اپنے اپنے مقام پر آکر آرام پذیر ہوئے بس لوقت سہ پہر لقا بدار بیدار ہوکر برآمد
ہوا تھوڑے عرصہ تک بیٹھکر بعدہ چند سردارون کو ہمراہ لیکر چونکہ آفتاب قریب غروب تھا برائے
سیر صحرا روانہ ہوا صحرا کی سیر کرنے لگا ٹہلتے ہوئے ایک طرف جا نکلے دیکھا کہ اُس سبزہ زار مین ایک
قبر نہایت نورانی بنی ہوئی ہے کہ اُس پر کچھ ہار پھول چڑھے ہوئے ہین شمعدان گلی و اگر سوز
رکھے ہوئے ہین سامنے قبر کے ایک چھپر پڑا ہوا ہی جو کہ نہایت کہنہ ہی اُس چھپر مین ایک مرد پیر با
ریش سفید بوریہ پر سر جھکائے ہوئے بیٹھا ہی ایک کتاب سامنے کھلی ہوئی رکھی ہی وہ اُس کا
مطالعہ کر رہا ہی مگر چہرہ اُسکا مثل آفتاب کے روشن ہی پیشانی پر سجدہ کا نشان تسبیح ہزار دانہ و دیگر
اسباب عبادت اُسکے برابر رکھا ہی بس ثابت ہوتا ہی کہ کوئی بہت بڑا عابد و زاہد ہی لقا بدار نے جو
اُسکو دیکھا یہی دیکھا کہ ایک تہمت باندھے ہوئے ہی اور کرتہ پہنے ہوئے ہی کہ جو کئی مقام سے
پھٹا ہوا ہی بس دل مین کہا کہ یہ کوئی درویش حقیقت کیش تارک دنیا ہی اس سے ملنا ضرور ہی اور
اپنے حق مین اس سے دعا کا خواستگار ہونا لازم ہی اگر یہ دعا کرے گا تو تیری مرادین سب پوری ہونگی
کیونکہ یہ بندۂ برگزیدہ درگاہ باری تعالیٰ معلوم ہوتا ہی جب تو اس مقام پر یکہ و تنہا فروکش ہی کسی
بات کا خوف و خطر نہین رکھتا ہی ایسے لوگون کی خدمت کرنا باعث برکت و خوشنودی خداوند کریم
ہوتی ہی بس یہ بات دل مین خیال کرکے لقا بدار اُس مرد بزرگ و مسکین کی طرف چلے اور راہ طے کرکے مع
سردارون کے وہان پہونچ گئے مگر وہ مرد بزرگ اُسی طور سے سر جھکائے ہوئے مطالعہ کتاب مین مصروف
رہا سر اُٹھاکر بھی نہ دیکھا کہ کون آیا ہی یہ امر ضرور ہوا تھا کہ جب لقا بدار ادھر چلے تھے تو اُس مرد
بزرگ کے کان مین پاؤن کی چاپ کی صدا پہونچی تھی اُسنے دیکھ لیا تھا کہ ایک لقا بدار و چند سردار
میری طرف آتے ہین پھر اپنے کام مین مصروف ہوا لقا بدار اسی طور سے سامنے اُسکے کھڑے رہے
اور اُسکی طرف دیکھا کیے مگر کچھ کہا نہین اور یہ بھی خیال کرتے رہے دل مین کہ کوئی بڑا برگزیدہ بندہ ہی اور
بہت خدا رسیدہ ہی مگر سردار اپنے دل مین کہ رہے تھے کہ بڑا متکبر و مغرور ہی کہ ہمارا آقا تو کھڑا ہوا ہی یہ
سر بھی اُٹھاکر نہین دیکھتا ہی کہ کون آیا ہی اور کون کھڑا ہی ہم بسبب آقا کے خوف کے کچھ کہہ نہین سکتے ہین
ورنہ اسکو اسکے تکبر و غرور کی سزا دیتے سردار یہ خیال دل مین کر رہے ہین کہ اُدھر اس مرد بزرگ نے وہ
کتاب بند کی اب سر اُٹھاکر دیکھا طرف لقا بدار و سردارون کے کہ لقا بدار نے جھک کر بہت ہی ادب سے
سلام کیا جب لقا بدار نے سلام کیا تو سب سردارون نے مجبور ہوکر سلام کیا مرد بزرگ نے اس طور سے جواب
سلام دیا کہ علیکم السلام ای لقا بدار عالی مقدار خوش آمدی و صفا آوردی حال مزاج شما بچہ طور است بس
جس طور سے اس مرد بزرگ نے جواب سلام دیا اور اُن سردارون کی طرف دیکھکر مسکرایا لقا بدار نے
جواب دیا کہ یہ بندہ ذلیل رب جلیل زندہ ہی اور اُسکی نعمات کا ہمہ وقت شکریہ ادا کرتا ہی کہ اُسنے مجھ سے
بندۂ ناچیز کو یہ مرتبہ عطا فرمایا کہ آپ ایسے برگزیدہ و مقبول درگاہ خدا جواب سلام سے سرفراز کرین
کہکر لقا بدار نے اُس مرد بزرگ کے ہاتھون کو بوسہ دیا اُسنے اُٹھکر لقا بدار کو گلے سے لگایا بہت ہی
شفقت سے پیش آیا اپنے برابر جگہ دی لقا بدار سلام کرکے بیٹھ گئے بس اُس مرد بزرگ نے سردارون سے

مسکرا کر فرمایا کہ آپ لوگ بھی تشریف رکھیں گو آپ لوگوں کے شان کے خلاف ہے اس بوریہ پر بیٹھنا مگر یہ خانہ بے تکلفی ہے یہاں سوائے اس بوریہ کہنہ کے اور کوئی چیز نہیں کہ جو میں آپ لوگوں کے لیے حاضر کروں یہ بھی بیکار ہے کیونکہ یہ مقام فنا ہے بزرگوں نے اسکو مثل سرائے فرمایا ہے انکا قول بہت بجا ہے بلکہ سرائے سے بھی بدتر ہے جو مسافر سرا میں جاتا ہے تو اس قصد سے کہ شب بھر یا دن بھر قیام کرینگے پھر کوچ کرینگے یہاں نہ قیام اور نہ کوچ کا کوئی وقت مقرر نہیں ہے یہ کسی کو نہیں معلوم کہ ہم کب یہاں سے کوچ کرینگے سب پا در رکاب ہیں نہ معلوم کس وقت طلبی ہو جائے پس ایسی حالت میں ترک و حشم و فرش و فروش کی کیا ضرورت ہے بس عمر دو روزہ کے لیے مکان بنانا و سامان عیش بہم کرنا بیکار ہے جب خود چلے گئے دو میروں کا حصہ ہوا جو کہ مر گیا اُسنے کو مر کے سب جمع کیا دو میراں نے اُس پر قبضہ کر لیا اے بھائیوں اس دنیا میں گدا و بادشاہ برابر ہیں صرف اس قدر فرق ہے کہ وہ صاحب مال و دولت ہے اور یہ محتاج ہے مگر بعد مرنے کے جو اسکی حالت ہے وہ اسکی بقول سعدی بیت آہنگ رفتن کند جان پاک چہ بر تخت مردن چہ بر روے خاک پس بعد موت کے سوائے تھوڑے سے کپڑے کے اور دو گز زمین کے کچھ کام میں نہیں آتا ہے مال و دولت دنیا پر ہی رہ جاتا ہے اندر زمین کے گدا و بادشاہ برابر ہیں یہی سامان فقیر کے لیے کیا جاتا ہے اور یہی بادشاہ کے لیے پس ہاں اعمال نیک و حسنہ کام آتے ہیں جس کے اعمال اچھے ہیں وہ چین سے سوتا ہے اور جس کے اعمال بد ہیں وہ عذاب میں مبتلا ہوتا ہے پس اعمال کا درست ہونا شرط ہے پس اسی سبب سے تو اولیا و اصفیا و انبیائے اس دنیا کو ترک فرمایا ہے اور لعنت کی اور طلاق دی ہمیشہ دنیا سے کنارہ رہے اور اہل دنیا سے نفرت رکھی مرتبہ اعلیٰ پائے پس کیا ضرور ہے کہ اس پر فریفتہ ہو یہ نہایت خراب چیز ہے دنیا کا زن فاحشہ کا سا طریق ہے کہ جب تک اُس سے نفرت کرو وہ اپنی طرف رغبت دلاتی ہے جہاں اُسکی طرف متوجہ ہوئے وہ بھاگتی ہے ایسی پر فریب و مکارہ سے نفرت ہی کرنا زیبا ہے پس دنیا ایک مقام تنگ و تاریک ہے جس نے اس سے نفرت کی وہ نہایت عمدہ رہا جسنے رغبت کی وہ خراب ہوا مراد میری اس تقریر سے یہ تھی کہ جو تارک الدنیا ہیں اُنکے پاس سوائے بوریہ کے اور کچھ نہیں ہوتا ہے بلکہ بعض کے پاس بوریہ بھی نہیں ہوتا ہے وہ ہم سے بھی بہتر ہیں اور میں تو بڑا صاحب دنیا اور بندہ گنہگار ہوں دیکھیے میری بعد مرگ کیا حالت ہوتی ہے یہ کہکر فرمایا کہ ابھی کا ذکر ہے کہ آپ لوگ مجھکو اپنے دل میں برا بھلا کہ رہے تھے اور کہتے تھے کہ بڑا متکبر و مغرور ہے کہ ہمارا آقا تو کھڑا ہوا ہے اور یہ بیٹھا ہے سر اُٹھا کر بھی نہیں دیکھتا ہے یہ خیال آپ لوگوں کا بجا تھا مگر میں کیا غرور و تکبر کرونگا سوائے ذات باری کے کسی کو زیبا نہیں ہے مگر وہ بھی غرور و تکبر نہیں کرتا ہے جسنے غرور و تکبر اسکے سامنے کیا وہ ذلیل و خوار ہوا وہ غرور و تکبر کو پسند نہیں کرتا ہے شیطان کی حالت تو آپ لوگوں نے اکثر سماعت فرمائی ہوگی جب کہ ایسا مقرب بارگاہ باعث غرور و تکبر کے مغضوب درگاہ ہوا تو اور کسی کی کیا حقیقت ہے اس طور سے جو اس مرد بزرگ نے تقریر کی سب سردار نادم ہوئے اور شرمندہ ہو کر ہاتھ جوڑ کر کہنے لگے کہ ہم سب کی خطائیں معاف فرمائیے ہم آپ کے مرتبہ سے آگاہ نہ تھے ورنہ کبھی ایسے خیال دل میں نہ لاتے مرد بزرگ نے فرمایا کہ تم نے کیا ایسی خطا کی ہے جو معاف کی جائے تم کیا جانو خیر اب بیٹھو اور جو میں تم سب سے کہوں اُسکو سماعت کرو پس ان لوگوں نے جو ایسا باکمال و صاحب کرامات پایا اپنے دل میں خیال کرنے لگے کہ یہ مرد بزرگ ضرور خدا رسیدہ ہے اور ضرور کوئی بہت بڑا عابد و زاہد ہے کہ خود ہمارے دل کے حال سے آگاہ ہو گیا بہت بڑا صاحب کشف ہے پس یہ خیال کر کے بیٹھ گئے اور سلام کر کے ہر ایک کو نہایت درجہ کا اعتقاد ہوا اتفاق ایسا پڑا کہ تو یہ حال ہوا کہ وہ تو بندہ بے زر ہو گیا اور دل میں خیال کرنے لگا ایسے مرد بزرگ کی خدمت کرنا باعث افتخار آخرت ہے پس جب سب بیٹھ چکے اسوقت

وہ مرد بزرگ طرف نقابدار کے متوجہ ہوا اور فرمایا کہ اے نقابدار عالی مقدار و اے مقرب درگاہ کارساز و اے صفدر صف شکن و اے مرد تیغ زن و دلاور و اے شیر بیشہ جرأت نہنگ دریائے شجاعت و اے گل گلشن صاحبقرانی و اے فاتح طلسم آفتاب سلیمانی آگاہ ہو کہ یہ عبد ذلیل رب جلیل آپ کے انتظار میں ایک زمانہ بعید و مدت مدید سے یہاں گوشہ کش ہے اور یہی ہر وقت خالق کون و مکان و مالک زمین و زمان سے دعا تھی کہ میں زیارت نقابدار سے مشرف ہوں کیونکہ وہ مجاہد راہ خدا ہے تیرے دین کے رواج دینے میں سرگرم کارزار ہے کفار سے اے نقابدار آپ کو مبارک ہو کہ آپ ہی فاتح ہیں طلسم ستارہ یعنی آفتاب سلیمانی کے آپ ہی کے دست زبردست سے یہ طلسم شکست ہوگا آپ ہی فتح کرینگے وہاں بھی آپ دین اسلام کو رواج دینگے بس میں مدت سے آپ کی زیارت کا مشتاق تھا اور یہ امید تھی کہ میں آپ کو اس حال سے آگاہ کروں اور جو امانت آپ کی میرے پاس ہے وہ میں آپ کو دوں اور اس بار سے سبکدوش ہوں دوسری آرزو یہ تھی کہ آپ مجکو اپنے ہاتھ سے غسل و کفن دے کر اور نماز میت پڑھکر دفن کریں کہ کون ہے اس صحرا میں کہ جو غسل دے گا اور دفن کرے گا بس میری دونوں مرادیں بر آئیں اور مجکو میرے استاد نے بھی یہی خبر دی تھی کہ جب نقابدار یاقوت پوش یہاں تشریف لائینگے اسی زمانہ میں تو انتقال کریگا وہی شہریار مجکو اپنے ہاتھ سے غسل دے گا اور قبر میں اتارے گا تو اسکے آنے کا اسی مقام پر منتظر رہ اس مرد حق آگاہ و روشن ضمیر نے آپ کی تشریف آوری کی علامت بیان فرمائی تھی اور کچھ ایسی نشانیاں بتائی تھیں کہ جس سے میں آپ کو شناخت کر سکتا بس ویسا ہی ہوا کہ بموجب انکے ارشاد کے وہ سب آثار و علامات ظاہر ہوئے جو جو انھوں نے بیان فرمائے تھے اور جو جو نشان دیے تھے وہ سب میں نے آپ میں پائے بس میں بہت خوش نصیب ہوں کہ آپ کی زیارت سے مشرف ہوا اور مجکو آپ ایسا مرد مجاہد و غازی غسل و کفن دے کر دفن کرے میری قبر پر فاتحہ پڑھے بس آگاہ ہو جیسے کہ وہ جو سامنے قبر ہے یہ قبر میرے استاد کی ہے وہ بہت بڑے مرد خدا اور بڑے کامل تھے انکا مثل کوئی نہ تھا میں انکا ایک ادنی چیلا و شاگرد ہوں وہ میرے مرشد تھے ولی خدا تھے انکا اسم مبارک درویش روشن ضمیر تھا واقعی وہ روشن ضمیر تھے اسم بامسمی تھے تمام حالات آیندہ سے وہ آگاہ تھے جو کچھ گذرنے والا ہوتا تھا سب بیان کر دیتے تھے بڑے بڑے بادشاہ انکی قدمبوسی کو یہاں آتے تھے اور انکی زیارت سے مشرف ہوتے تھے ہمیشہ وہ اسی صحرا میں تشریف فرما رہے یہاں تک کہ بعد مرنے کے بھی یہ مرد زمین متبرک فرمائی قبر بھی یہیں پائی چنانچہ انھوں نے سب حالات صاحبقران اول و ثانی سے مجکو آگاہ فرمایا جب صاحبقران اول و ثانی کسی مہم یا کسی طلسم پر تشریف لے گئے یا ان کی اولاد میں سے کوئی انھوں نے فرمایا کہ اب یہ طلسم نہ بچے گا فتح ہوگا بس اسی طور سے وہ سب حالات سے خبر دیتے رہتے تھے یہاں تک کہ انکا زمانہ انتقال قریب آیا مجکو اپنے قریب طلب فرما کر فرمایا کہ اے فرزند صفا کیش اب میرا زمانہ انتقال قریب آیا ہے بس میں یہ چاہتا ہوں کہ میں تجکو چند وصیتیں کروں اور مثل اپنے روشن ضمیر بناؤں بس ایک کانسہ میں پانی لا میں یہ سنکے رونے لگا فرمایا کہ یہ سفر سب کو درپیش ہے کوئی آگے جائیگا کوئی پیچھے چند دن کا پس و پیش ہے بیکار تو روتا ہے اور بہت سے کلمات تسلیں فرمائے میں نے ایک کانسہ آب حاضر کیا انھوں نے نوش فرمایا جو باقی بچا مجھ سے فرمایا کہ تو پی لے میں پی گیا فرمایا کہ سن اب تجکو لازم ہے کہ تو اسی مقام رہ اور کہیں نہ جا میں نے اپنا جانشین کیا تو مثل میرے روشن ضمیر ہو گیا بس یہ مقام تیرے لیے

مین نے سفر کیا ہے ای فرزند دنیا فانی ہے کسی کو بقا نہین ہے سب کو فنا ہے سوائے ذات پروردگار کے پس اس دنیا کا ترک کرنا بہتر ہے ہر انسان کو لازم ہے کہ توشۂ آخرت بہم پہنچائے اس عالم سے سفر ایک دن ضرور کرے گا پس ای فرزند تو اس صحرا سے ویرانہ مین بیٹھ کر عبادت خدا کر اور مین تجھکو خبر دیتا ہون کہ تو ایک بہت بڑے شرف سے مشرف ہوگا جب تیرے انتقال کا زمانہ قریب آئے گا تو ایک نقابدار یاقوت پوش خاندان امیر حمزہ صاحبقران سے یہان تشریف لائیگا وہ تجھکو غسل و کفن دیکر دفن کریگا پس تجھکو لازم ہے کہ تو اُس شہریار کے آنیکا منتظر رہ بلکہ میرا بھی ایک کام ہے تجھ سے وہ یہ ہے کہ تو اُس شہریار سے میرا سلام کہنا اور یہ ایک لفافہ اور صندوقچہ مین تیرے پاس امانت رکھے جاتا ہون اُس شیر بیشۂ صاحبقرانی کو دینا اور کہنا کہ بموجب اس وصیت نامہ کے جو کہ لفافہ مین بند ہے عمل فرمائیے آپ ہی فاتح طلسم آفتاب سلیمانی کے ہین ای فرزند وہ فاتح طلسم آفتاب سلیمانی ہے اسکے سبب سے اکثر آدمی گمراہی سے بچین گے وہ ہزارون کافرون کو قتل کریگا سیکڑون ملک اسلام آباد ہونگے جبکہ وہ برائے فتح طلسم چلے گا تو اُس صحرا مین آکر بھی پہنچیگا اسکے پاس ایک تختی زمردی ہوگی جو کہ ایک بزرگ کی عطا کی ہوئی ہوگی اس پر بسبب اُس تختی کے سحر نہ اثر کریگا پس یہ لفافہ و صندوقچہ اُسکو دے کر میرا سلام کہنا اور کہنا کہ اس لفافہ کو اپنی بارگاہ مین لے جاکر چاک فرمائیگا جو اس مین تحریر ہے اُس پر عمل فرمائیے گا اور جو اشیا اس صندوقچہ مین آپ کے لیے امانت رکھے ہین ان پر قبضہ فرمائیے پس ای فرزند یہ میرا کام ہے باقی جو کچھ تم کو اپنے علم سے ظاہر ہوگا اُس امر سے آگاہ کرنا تب مین نے عرض کیا تھا کہ مین اُس شہریار سے آگاہ نہین ہون نہ مین نے دیکھا ہے پھر مین کیونکر اسکو پہچانونگا جواب مین فرمایا کہ آگاہ ہو اول تو تم کو تمہارے علم کے ذریعہ سے آگاہی ہوگی دوسرے وہ اُس زمانہ مین آئیگا کہ جبکہ صاحبقران ثانی طرف خانہ کعبہ کے تشریف لے جا چکے ہونگے اور بدیع الملک صاحبقران ہونگے تیسرے اسکے گلے مین تختی زمردی ہوگی اور اسی ہزار کا لشکر اسکے ہمراہ ہوگا وہ خود یاقوت پوش ہوگا اور کل لشکر بھی مشرق کی طرف سے تشریف لائے گا خال سبز اسکی پیشانی پر ہوگا رگ ہاشمی رکھتا ہوگا زرنشین خلیلی ہونگے گو یہ سب علامتین اولاد صاحبقران مین ہین بلکہ اور کل اولاد مین ہین مگر سوائے اُسکے کوئی ان علامات کا آدمی اُس دن تک کہ جس دن وہ آئے گا ادھر کو نہ آیا ہوگا نہ ابھی تک آیا ہے پس سوائے اُس شہریار کے جس دن وہ تشریف لائے گا وقت سہ پہر کا ہوگا چند سردار اسکے ہمراہ ہونگے باقی لشکر اُسکا اس صحرا مین فروکش ہوگا تم ایک کتاب کے مطالعہ مین مصروف ہوگے وہ تم کو دیکھ کر اور مرد بزرگ و عابد و زاہد خیال کرکے تمہارے پاس آئے گا اس خیال سے کہ تم سے اپنے حق مین دعائے خیر لے پس جب تم ایسے مرد کو دیکھنا پہچان لینا کہ یہ وہی شہریار ہے ای نقابدار پس یہ فرما کر اور وہ لفافہ و صندوقچہ دے کر مجھ سے فرمایا کہ فلان مقام پر میری قبر بنانا اور ہر جمعرات کو میری قبر پر شمع روشن کرنا اور اگر سوز لگانا مین نے قبول کیا پس مرشد کامل لیٹ گئے اُسی بوریے پر انکے مرغ روح نے قفس جسم سے نکل کر طرف باغ بہشت کے پرواز کی اس عالم فانی سے وہ مرد باخدا طرف عالم بقا کے انتقال فرما گیا مین نے بموجب انکے ارشاد کے انکو غسل دیا اور کفن نماز میت پڑھکر انکی قبر اپنے ہاتھ سے کھود کر دفن کیا پس اُس دن سے مین بھی روشن ضمیر ہوگیا سب حالات مجکو بذریعہ علم کے ظاہر ہو جاتے تھے انھون نے خود مجکو اپنی زبان سے میرا نام درویش صفا کیش روشن ضمیر رکھا پس مین بموجب ارشاد استاد کے یہان اپنی اوقات بسر کرنے لگا اور آپکا انتظار کرنے لگا پس جو کچھ حال دنیا مین گذرتا تھا اور گذرنے والا ہے سب سے مین آگاہ ہوتا تھا اور ہون کہ آپکی تشریف آوری کی بھی مجکو اپنے علم سے آگاہی ہوئی پس

ہین اسی دن کا منتظر تھا اور یہ جو امور علامات مرشد کامل نے ارشاد فرمائے تھے وہ سب ظاہر ہوئے بس یہ کہکر ایک لفافہ اور ایک صندوقچہ لقا بدار کو دیا اور فرمایا کہ یہ اپنی امانت لیجیے کہ جسکا مین امانت دار تھا شکر ہے خداوند کریم کا کہ مین اپنے مرشد کا حکم بجا لایا اور اس بار عظیم سے سبکدوش ہوا امانت جسکی تھی اُسکو پہونچی اور پیام پہونچا دیا بس میرے مرشد نے آپکو سلام ارشاد کیا ہے بس یہ فرما کر وہ مرد بزرگ خاموش ہوا لقا بدار نے وہ لفافہ وصندوقچہ لیکر لفافہ و صندوقچہ کو آنکھون سے لگایا بوسہ دیا سر پر رکھا اور اس مرد بزرگ کے قدم چومے ہاتھ آنکھ سینے لگائے جب ان کامون سے لقا بدار فارغ ہوا تب مرد بزرگ نے لقا بدار سے کہا کہ اے لقا بدار اب چند باتین میری سماعت فرمائیے اگر ان پر عمل فرمائیے گا تو بہت راحت پائیے گا لقا بدار نے کہا کہ ارشاد ہون مین بسر وچشم قبول کرونگا اور ضرور ان پر عمل کرونگا درویش صفا کیش روشن ضمیر نے فرمایا کہ آگاہ ہو جیے کہ کہ آپ ہی طلسم ستارہ المعروف بہ طلسم آفتاب سلیمانی کے فاتح ہین ابھی عمر طلسم تمام نہین ہوئی ہے تھوڑا عرصہ باقی ہے تب آپ فاتح تو اُسکے ضرور ہین مگر چند چیزون کا بہم ہونا ضروری ہے جب تک وہ بہم نہ ہونگی اسوقت تک طلسم فتح نہ ہوگا اور آپ کو بھی لازم ہے کہ جب تک آپ انکو حاصل نہ کرلین اُسوقت تک قصد فتاحی نہ فرمائین اور انکا حاصل ہونا بدون اقلیم گل پرستان کے فتح کیے ہوئے غیر ممکن ہے بس آپ کو لازم ہے کہ آپ بدولت واقبال طرف اقلیم گل پرستان کے تشریف لے جائین وہان سات قلعہ ہین اور ایک قلعہ بہت وسیع و رفیع ہے بس ان کو فتح فرمائیے اُس اقلیم کو اسلام آباد فرمائیے ہر قلعہ مین ایک بادشاہ بزرگ مع چار لاکھ سپاہ کے حکومت کرتا ہے پہلوانان زبردست اُس اقلیم مین بہت ہین مگر بہ فضل خدا واقبال خود آپ اُن سب کو فتح فرمائیے گا وہ سب آپ کی اطاعت کرینگے اور دین اسلام قبول کرینگے چنانچہ جب وہ سب ملک اور قلعہ اسلام آباد ہو جائین تو آپ وہان ایک عبادت خانہ ہے کہ جب سے اُس اقلیم مین کفر پرستی کا رواج ہوا ہے بند ہے لاکھ لاکھ کوشش کی گئی نہ کھلا بس آپ اُسکو اپنے دست زبردست سے وا فرمائیے گا اُس عبادت خانہ مین رات بھر عبادت فرمائیے گا آپ کو خواب ہوگا بس ایک مرد بزرگ خواب مین تشریف لائین گے جن جن اشیا کے حاصل کرنے کو وہ ارشاد کرین اور جو پند و نصیحت کرین اُس پر عمل فرمائیے گا اور اُن اشیا کو حاصل کرکے پھر اُسی عبادت خانہ مین اگر شب بھر عبادت خدا مین مصروف رہیے گا پھر خواب ہوگا بس وہ مرد بزرگ پھر تشریف لائینگے اور جو وہ ارشاد کرین اُس پر عمل فرمائیے گا اور برائے فتاحی طلسم تشریف لے جائیے گا بس طلسم بہت آسانی سے فتح ہوگا اور بہت کچھ سامان شوکت آپ کو اُس طلسم سے دستیاب ہوگا بس جب تک اقلیم گل پرستان نہ اسلام آباد ہولے گا اُسوقت تک وہ طلسم نہ فتح ہوگا اے لقا بدار ابھی آپ کو جب آپ طرف اقلیم گل پرستان کے تشریف لے جائیے گا ایک اور مہم درپیش ہوگی مگر وہ بہ فضل خدا آسان ہو جائیگی یہ فرما کر اور بہت سے کلمات پند و نصیحت و بے ثباتی دنیا کے فرمائے اور فرمایا کہ ہمیشہ اس امر کا خیال رہے کہ کسی مظلوم پر ستم نہ ہو کوئی ظالم کسی مظلوم کو نہ ستائے عدل و انصاف سے کام لیا جائے اگر کوئی فریاد رس ہو خواہ وہ مسلم ہو خواہ کافر اُسکی اپنے امکان بھر فریاد رسی کی جائے اپنے کام پر دوسرے کے کام کو مقدم رکھیے گا اگر کوئی کسی ظالم کے پنجہ مین مبتلا ہو خواہ مسلم ہو خواہ کافر اُسکو اُسکے پنجہ سے نجات دیجیے گا ہمیشہ غریبون اور بیکسون کے کام اجرا کرنے کی کوشش رہے جو کوئی کسی مشکل مین پھنسا ہو اُسکی مشکل آسان کرنے کی کوشش فرمائیے گا جو کسی مشکل مین مبتلا ہو تو اپنے کو اُس مصیبت مین مبتلا کرکے اسکو رہا فرمائے بس ایسے ایسے کامون مین اگر کوشش فرمائیگا خدا خوش ہوگا اور آپ کے سب کام دینی و دنیوی بر لائیگا اور آپ کو مرتبہ اعلی عطا فرمائے گا آپ کے

بزرگ اسی سبب سے تو ہر مقام پر سرخرو و فتح مند ہوتے رہے اور رہینگے کیونکہ اُنھون نے یہ طریقہ اختیار
کیے تھے بلکہ اُنکا یہ بھی ایک طریقہ ہو کہ جو زبان سے کہا پھر اُسکے خلاف نہ کیا اور جس بات کا قصد کیا اُسکو پورا کیا
اور جو جس سے وعدہ کیا اُسکو وفا کیا چاہے اُس مین جان رہی چاہے گئی جان کا خوف نہ کیا پس خداوند کریم نے
بھی اُنکے ہر امر کو آسان کیا اور ہر بلا و مشکل مین اُنکی کمک کی اُنکو مرتبہ اعلیٰ عطا فرمایا اُنکی شان و شوکت بڑھائی
پس آپ کو بھی لازم ہو کہ اپنے بزرگون کے قدم بقدم رہیے اور مثل اُنکے اپنے نام کو روشن کیجیے یہ دنیا فانی ہو کسی
شے کو اس مین بقا نہین ہو پس انسان کو لازم ہو کہ وہ کام کرے کہ جسکے سبب سے نام نیک اس صفحہ روزگار پر
باقی رہے بلکہ مثل حرف غلط کے مٹ نہ جائے ہر ایک کی زبان پر جاری ہو کہ فلان شخص نے کیا اچھا کام کیا
پس سوائے نام کے کوئی چیز قیامت تک باقی نہ رہے گی اگر نیک نامی حاصل کی ہو تو ساتھ نیک نامی کے مشہور
ہوگا اگر بدنامی حاصل کی تو ساتھ بدنامی کے پس لازم ہو کہ وہ افعال حسنہ و اطوار پسندیدہ اختیار کرے کہ جسکے
سبب سے ہر ایک خوش ہو اور ساتھ نیکی کے یاد کرے اور بہادران عالم کی زبان پر جاری ہو کہ فلان شخص کیا
بہادر تھا پس بقائے نام سے وہ شخص گویا زندہ رہتا ہو جیسا کہ سعدی نے کہا ہو شعر زندہ است نام فرخ نوشیروان
بعدل ۞ گرچہ بسے گذشت کہ نوشیروان نماند ۞ پس آپ بھی اسی امر کی کوشش فرمائین لقابدار نے کہا کہ جو کچھ
آپ نے ارشاد فرمایا ہو اس مین فرق نہ ہوگا مگر اُس مرد بزرگ کا نام نہ ارشاد ہوا کہ جو میرے خواب مین اُس عبادتخانہ
مین تشریف نہ لائینگے نہ اُس عبادت خانہ کے نام سے آگاہ فرمایا جواب دیا کہ نام اُن مرد بزرگ کا ابھی نہ ظاہر ہوگا
وہ خود اپنی زبان سے تم کو اپنے نام سے آگاہ کرینگے نام اُس عبادت خانہ کا عبادت خانہ اصفی ہو لقابدار یہ سنکے
ساکت ہو رہے کہ اُس مرد بزرگ نے سردارون کی طرف مُنھ کرکے فرمایا کہ مین تمھارے آقا کو تو پند و نصیحت کرچکا
اب تم لوگون سے مجھکو کچھ کہنا ہو ذرا بگوش ہوش میرے کہنے کو سنو اور اُس پر عمل کرو وہ یہ کہنا ہو کہ آگاہ ہو کہ اگر
اس شہریار کی اطاعت کروگے اور غلامی تو مرتبہ اعلیٰ تم کو ملے گا پس اس شہریار کی ہر وقت اطاعت کے
خواستگار رہو اور غلامی سے باہر نہ ہو اسکی عدول حکمی نہ کرو اپنا آقا و مالک جانو اسکے حکم و احکام کے بجا لانے کو
واجب جانو دوسرے راہ خدا مین جہاد کرو دین اسلام کے رواج دینے کی کوشش کرو کفار کشی مین مصروف رہو
کہ یہ سب امر باعث نجات کے ہین اور بقائے نام کے دنیا مین کوئی زندہ ہمیشہ نہین رہتا ہو جو تم لوگ زندہ رہوگے
یہان نام نیک باقی رہتا ہو پس یہ کہکر وہ مرد بزرگ خاموش ہوا سب نے جواب دیا کہ جو کچھ ارشاد ہوا ہو ہم بسرو
چشم بجا لائینگے اب اس مرد بزرگ نے لقابدار سے فرمایا کہ لو مین تم سب کو پند و نصیحت کرچکا اپنے اوپر جو
مین نے واجب کیا تھا اُسکو ادا کیا اب مین تم سب سے رخصت ہوتا ہون کوئی مقام رنج و افسوس نہین ہی
یہ راستہ کھلا ہوا ہو کوئی آج جائے گا کوئی کل پس کچھ دنون کا پس و پیش ہوتا ہو یہان کوئی رہنے نہین آیا
ہو سوائے خدا کی ذات کے اور کسی کو بقا نہین ہو سب کو فنا ہو یہ فرماکر فرمایا کہ پس میرا کام تم سے یہی ہو کہ جب
مین مرجاؤن تو تم اپنے ہاتھ سے غسل دینا اور کفن اور نماز جنازہ پڑھکر مجھکو برابر میرے اُستاد کے دفن کرنا
پس مین اتنی خدمت تم سے لیا چاہتا ہون لقابدار آبدیدہ ہوا اُس مرد بزرگ نے بہت کچھ تسکین فرمائی
بعدہ بوریے پر دراز ہوگئے دراز ہوکر قبلہ کی طرف مُنھ کیا ایک چادر سفید اوڑھ لی پس قدرے جسم کو حرکت
ہوئی اُسی حرکت مین طائر روح اُس مرد با خدا اور عابد بے ریا و زاہد متقی آگاہ کا قفس جسم سے نکلکر
طرف باغ بہشت عنبر سرشت کے پرواز کر گیا اُس مرد حق آگاہ نے اس عالم فانی سے طرف عالم جاودانی
کے انتقال کیا اس سرائے ناپایدار کو ترک کرکے اپنا مسکن بہشت کو بنایا پس اب جو لقابدار نے منھ
پر سے ردا کو اُٹھاکر دیکھا تو مردہ پایا پس بہت افسوس کیا اپنے ہاتھ سے غسل دیا اشک سے پانی

طلب کر کے غسل کے بعد کفن دیا کل لشکر کے لوگوں کو طلب کیا پس اُس مرد خدا کے جنازہ پر نماز پڑھی برابر درویش روشن ضمیر اُنکے اُستاد کی قبر کھدوا کر اپنے ہاتھ سے دفن کیا جب دفن و کفن سے فراغت پائی پس پنجگرد و نون قبرون پر فاتحہ پڑھی بلکہ اُس وقت حکم دیا کہ چند آدمی آج رات بھر ان قبرون پر تلاوت صحیفہ ابراہیمی کرین یہ حکم دے کر اور چند آدمی وہان مقرر کر کے مع کل سردارون کے وہ صندوقچہ اور لفافہ لے کر افسوس کنان لشکر مین آئے نماز مغرب سے فراغت کر کے خاصہ نوش کر کے بستر راحت پر آرام پذیر ہوئے سب سردار بھی اپنے اپنے مقام پر جا کر آرام پذیر ہوئے ہر ایک کی زبان پر اُس مرد خدا کی تعریف تھی اور ہر ایک اُس مرد بزرگ کی علم و کمال کی صفت و ثنا کر رہا تھا یہان لقا بدار کے دیدۂ ظاہری بند ہوئے باطنی کشادہ تھے کہ عالم رویا مین دیکھا کہ ایک مرد بزرگ گیروے کپڑے پہنے ہوئے باریش سفید چہرہ نورانی عصا ہاتھ مین لیے تشریف لائے پس لقا بدار انکو دیکھ کر اُٹھ کھڑے ہوئے اُنکے ہاتھون کو بوسہ دیا اُنھون نے گلے سے لگایا دست شفقت پشت پر پھیرا فرمایا کہ اے لقا بدار آگاہ ہو کہ میرا ہی نام درویش روشن ضمیر ہے مین نے ہی وہ لفافہ اور صندوقچہ اپنے شاگرد درویش صفا کیش کے پاس تمھارے لیے رکھا تھا تم نے مجکو بہت خوش کیا کہ اُسکو دفن و کفن دیا خدا تمھارا بہت بڑا مرتبہ کرے گا اور بہت کچھ ... تم کو پند و نصیحت کیا ہے اُسی پر عمل کرنا بس وہی تقریر حرف بحرف جو کہ درویش صفا کیش نے شاہزادہ یعنی لقا بدار سے کی تھی سب خواب مین درویش روشن ضمیر نے بھی کی اور وہی پند و نصیحت کی اور کہا کہ جب تک اقلیم گل پرستان فتح ہوگی اور تم کو اُن اشیا کے حاصل کرنے کی ہدایت نہ ہوگی کہ جسکی ضرورت فتح طلسم مین ہے اُسوقت تک طلسم فتح نہ ہوگا پس تم اقلیم گل پرستان کو فتح کرو اور اُن اشیا کو حاصل کر کے طلسم کو فتح کرو اور ایک مہم تم کو راہ مین پیش آئے گی وہ بھی آسان ہوگی پس صبح کو تم طرف اقلیم گل پرستان کے مع لشکر کے روانہ ہونا اور لفافہ چاک کر کے میری تحریر کو دیکھنا اور اُس پر عمل کرنا اور جو اشیا تم کو صندوقچہ سے ملین اُنکو اپنے پاس بحفاظت رکھنا اور اس وصیت نامہ کو جہان پر تم پر کوئی مشکل پڑے اس کاغذ کو دیکھنا جو اُس مین تحریر ہو اُسکے موافق عمل کرنا یہ فرما کر اور بہت کچھ کلمات وعظ و پند کہکر وہ مرد بزرگ غائب ہو گئے اب جو لقا بدار کی آنکھ کھلی تو وقت نماز صبح قریب تھا پس خادم کو آواز دی خادم پانی لیکر حاضر ہوا لقا بدار نے وضو کیا نماز صبح سے فراغت فرمائی اپنی مغفرت و فتح و ظفر کی دعا اپنے خالق سے کر کے اُسی مقام پر لفافہ کو چاک کیا ایک کاغذ نکلا اُسکو کھولا پس اُس پر پہلے تو حمد و ثنائے الٰہی مرقوم تھی اُسکے بعد نعت رسالت پناہی تحریر تھی بعد اُسکے وہی سب تقریر تھی کہ جو درویش صفا کیش نے کل تعلیم کی تھی اور شب کو خواب مین درویش روشن ضمیر نے کہا تھا اور یہ آخر مین تحریر تھا کہ اس صندوقچہ کو کھولنا اُس مین سے ایک انگشتری الماس کی اور ایک تختی یاقوت کی کہ جس پر اسمائے الٰہی کندہ ہین نکلے گی اُس کو اپنے پاس رکھنا اگر اس صندوقچہ کو بہت احتیاط سے رکھو کہ وقت ضرورت کے کام آئے گا اور یہ تحریر تھا کہ جب کوئی مشکل ہو اُس وقت پھر اُس کاغذ کو دیکھنا پس جیسی ہدایت ہو اُس پر عمل کرنا اُسکے بعد اور کچھ نہ تحریر تھا لقا بدار نے اس کاغذ کو لپیٹ کر اپنے پاس رکھا بلکہ بازو پر باندھ لیا صندوقچہ کو کھولا اکلید اُسکی اُس لفافہ کے اندر سے ملی تھی سو وہ انگشتری اور تختی کو نکال کر تختی کو گلے مین پہنا اور انگشتری کو انگلی مین اسکے بعد صندوقچہ کو باحتیاط پاس رکھا اُس تختی اور انگشتری پر کچھ نقش کندہ تھے اور کچھ ایسے الفاظ کندہ تھے کہ جو پڑھے نجانے تھے پس لقا بدار لباس دیو شاک سے آراستہ و پیراستہ ہو کر خیمہ سے برآمد ہوئے سب سردار حاضر

تھے سب نے مجرا کیا نقابدار نے لشکر کی طیاری کا حکم فرمایا فوراً لشکر طیار ہو گیا خیمے وغیرہ بار ہو گئے بس
نقابدار کل لشکر لے کر حسب نشان دہی درویش صفا کیش کے طرف اقلیم گل پرستان کے روانہ ہوئے
کیونکہ درویش نے کہا تھا کہ آپ طرف مغرب کے تشریف لے جائیں اسی طرف اقلیم گل پرستان ہے وہ
لوگ پھول کو اپنا خدا جانتے ہیں اور اسکو سجدہ کرتے ہیں اسکا حال راوی اُسوقت بیان کرے گا کہ جب
نقابدار وہاں پہونچے گا جب اس پرستش کا مفصل طور سے ذکر ہوگا جب یہ داستان تحریر ہوگی اور
ناظرین ملاحظہ کرینگے تو میری جودت طبع کا حال ظاہر ہوگا بس نقابدار مع لشکر کے طی مراحل و قطع منازل
کرتے ہوئے چلے جاتے ہیں کہ پندرہ دن مرحلہ پیمائی میں گذرے تھے پچیس منزلیں ملی گئی تھیں کہ ایک صحرا ملا کہ وہ
بہت پر بہار اور نہایت سر سبز و شاداب تھا اُس صحرا میں لشکر کے فروکش ہونے کا حکم فرمایا خیمے و بارگاہیں
برپا ہوئیں نقابدار بارگاہ میں اترے سب سردار حاضر ہوئے دربار آراستہ ہوا بارگاہ کے پردے اُٹھے
ہوئے تھے سیر صحرا ملاحظہ کر رہے تھے کہ چند ہرکارے لشکر نقابدار کے حاضر خدمت ہوئے دعا و ثنا بجا لائے
زمین ادب کو لب عبودیت سے بوسہ دے کر یوں عرض کرنے لگے کہ نقابدار کا ستارہ اقبال ہمیشہ ترقی
و اوج پر رہے دشمن پائمال ہوں اور دوست شاد رہیں ہم غلامان جان نثار برائے سیر کے یہاں سے چند
کوس آگے بڑھ گئے جب قریب دس کوس کے راہ طی کی تو ہم کو ایک لشکر دکھائی دیا کہ اترا ہوا ہے ہم اُس لشکر کی
طرف چلے جب قریب لشکر پہونچے تو ہم نے دیکھا کہ ایک لشکر کثیر فروکش ہے کئی کوس کے حلقہ میں اور
ایک قلعہ سامنے ہے کہ وہ سامان جنگ و پیکار سے آراستہ ہے مگر اہل قلعہ نہایت مضطر و پریشان ہیں اور
جو لشکر کہ فروکش ہے وہ قلعہ کے سامنے صف بستہ کھڑا ہے ایک بادشاہ تخت پر سوار قلب لشکر میں اُسکا
تخت قائم ہے بڑے بڑے پہلوان زبردست بادۂ کبر و نخوت سے مست مثل دیو اور فیل اُس لشکر میں موجود
ہیں اور وہ لشکر قریب پانچ لاکھ کے ہے اور جو لوگ کہ قلعہ بند ہیں وہ تھوڑے سے ہیں اور ان سب کی منت
و خوشامد کر رہے ہیں کہ ہم کو ایک ہفتہ کی مہلت دو ہم اپنے وزیروں اور مشیروں سے صلاح کر کے تم کو
جواب دینگے یا تو تمہاری اطاعت کرینگے اور تمہارا دین اختیار کرینگے یا قلعہ کو ترک کر صحرا نکل جائینگے
یہ لوگ جواب میں کہتے ہیں کہ ہم تو مہلت نہ دینگے اگر ایسا ہے تو آکر اطاعت کرو اور زرد پرستی اختیار کرو
ورنہ ابھی قلعہ سے نکل جاؤ وہ لوگ بہت عاجز ہیں اور ایک پہلوان اس لشکر کا گولوں کو مردکر کے لب
خندق پر کھڑا ہوا اُنکو یعنی اہل قلعہ کو سخت سست کہہ رہا ہے اور ہر مرتبہ یہ قصد کرتا ہے کہ خندق کے پار جا کر
در قلعہ کو توڑ کر اور اندر جا کر سب کو قتل کر دوں وہ لوگ پھر ہاتھ جوڑ کر دہی کلمے کہتے ہیں وہ تھم جاتا ہے اور ہم نے
دیکھا کہ اُس قلعہ کا بادشاہ [illegible] بس ہم نے جو یہ حال دیکھا اہل لشکر سے دریافت
کیا تو معلوم ہوا کہ اہل قلعہ یزداں پرست ہیں حضرت یونس کی امت میں سے ہیں اور اس قلعہ کا نام
قلعہ فرہادیہ ہے اور بادشاہ قلعہ کا نام فرہاد شاہ ہے کل اس کے پاس ایک لاکھ سپاہ ہے اور وہ بادشاہ
جو کہ قلعہ پر یورش کیے ہوئے ہے اپنے ہمراہ پانچ لاکھ سپاہ ہے اور دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ اس
بادشاہ کا نام جو کہ قلعہ پر حملہ کر رہا ہے قمقام شاہ ہے شہر قمقامیہ کا بادشاہ ہے کئی ملک اسکے قبضہ میں
ہیں خود بھی بڑا زبردست ہے اور اسکے پہلوان بھی اور سب زرد پرست ہیں بس جب قمقام شاہ
کو معلوم ہوا کہ حاکم قلعہ فرہادیہ یزداں پرست ہے اور امت حضرت یونس سے ہے بس لشکر کشی کر کے
اس طرف آیا حاکم قلعہ کو نامہ لکھا کہ یا تو میری آکر اطاعت کرو اور یزداں پرستی کو ترک کرو یا اس قلعہ
کو چھوڑ کر نکل جاؤ اُنھوں نے کچھ جواب نہ دیا بلکہ جواب کے عوض میں قلعہ بند ہوئے قلعہ کو آلات

حرب وضرب سے آراستہ کیا چنانچہ یہ امر بادشاہ کو ناگوار ہوا اُسی وقت طبل یورش بجوادیا اور قلعہ کو چارون طرف
سے گھیر لیا اور محاصرہ کر لیا اور آج اپنے پسر سالار وستہ جیب کو کہ جو ہمراہ آیا تھا کہ جس کا نام فرمرخ دیو خصال
آدم خوار ہے حکم دیا کہ قلعہ کو اُنکے قبضہ سے لے لو اور ان سب کو قلعہ سے نکال دو بس وہ بموجب حکم بادشاہ طرف
قلعہ کے چلا قلعہ پر سے گولہ برسنے لگا وہ گولون کو رد کرکے خندق پر پہونچ گیا جب اہل قلعہ نے اُسکو لب
خندق پر دیکھا تو اب منت و سماجت کرتے ہین کہ ہم کو مہلت دو ہم صلاح کرکے یا تو اطاعت کرینگے یا قلعہ
کو چھوڑ کر چلے جاینگے اب بادشاہ قبول نہین کرتا ہے یہ واقعہ ہے بس ای خداوند جب ہم نے یہ حال سُنا اور
معلوم ہوا کہ یہ لوگ یزدان پرست ہین جو کہ قلعہ مین ٹھہرے ہوئے ہین اور جو کہ ظلم و ستم کر رہے ہین زرد پرست
ہین ہم وہان ہی سے روانہ ہوگئے کہ آپ کو اس حال سے آگاہ کرین تاکہ آپ اُن بیکسون کی مدد کرین اور
مصیبت سے اُنکو نجات دین یہ جو ہرکارون نے بیان کیا بس لقابدار کو درویش صفاکیش کا قول یاد آیا
کہ اُنھون نے کہا تھا کہ تم کو ایک مہم راہ مین درپیش ہوگی اور یہ بھی یاد آیا کہ جب اُنھون نے پند و
نصیحت کی تھی تو یہ بھی فرمایا تھا کہ ہر بیکس کی کمک کرنا لازم ہے اور جو مصیبت و بلا مین مبتلا ہو اُسکی امداد
کرنا ضرور ہے بس ان لوگون کی کمک کرنا لازم ہے کیونکہ یہ تو یزدان پرست ہین اُنھون نے تو کفار تک
کی کمک کرنے کو فرمایا تھا یہ سب امر دل مین خیال کرکے فوراً دنگل پر سے لقابدار اُٹھ کھڑا ہوا اور
کہا کہ مین جا کر اُن کو سزا دیتا ہون اور ان سب کو اس بلا سے نجات دیتا ہون اگر اُس بادشاہ
نے مع لشکر میری اطاعت کی تو خیر ورنہ قتل کرونگا اور لشکر کو شکست دونگا اگر خداوند کریم نے کمک
کی یہ فرما کر حکم دیا کہ میرا کل لشکر طیار ہو کر میرے عقب مین آئے بس اُسی وقت لشکر مین کمربندی ہونے
لگی لقابدار کا اُٹھنا تھا کہ سب سردار اپنے اپنے مقام پر سے اُٹھے اور ہمراہ لقابدار کے بیرون بارگاہ
آئے بس لقابدار مرکب پر سوار ہو کر اور ہرکارون کو ہمراہ لے کر طرف قلعہ فرہاد دیہ کے برائے کمک
فرہاد شاہ روانہ ہوا کہ اُسکا حال آیندہ تحریر ہوگا بعد جانے لقابدار کے کل سردار عقب لقابدار
مین مرکبون پر سوار ہو کر روانہ ہوئے اور اُنکے عقب مین کل لشکر مع خیمے و بارگاہ بار کرکے اسی طرف
کو چلا کہ ان سب کا حال آیندہ وقت پر تحریر ہوگا اب دیکھیے کہ اس داستان کی تحریر ہونے کی
کب نوبت آتی ہے اگر حیات مستعار باقی ہے اور بابو صاحب نے بھی اجازت مرحمت فرمائی جلد چہارم
کی تو اُس مین تحریر ہوگی اگر اجازت نہ ملی اور دفتر نیرنگ قاف کے ترجمہ کی نوبت آئی تو اس مین
تحریر ہوگی بس ناظرین آگاہ ہون کہ لقابدار کا قلعہ فرہاد دیہ پر پہونچ کر فرمرخ دیو خصال کو قتل
کرنا اور قیمقام شاہ کے لشکر سے مقابلہ کرنا اور قیمقام شاہ کا شکست کھانا اور زیر ہونا اور
اطاعت کرنا اور سب کا مطیع اسلام ہونا صدق دل سے بس لقابدار کا طرف اقلیم گل پرستان کے جانا
اور وہان مقابلون کا ہونا سب قلعون کا فتح ہونا سب کا خدا پرست ہونا لقابدار کا عبادت خانہ
اصفی مین جاکر عبادت کرنا خواب مین مرد بزرگ کا آنا اور لقابدار کو پند و نصیحت کرنا اور چند اشیا کے
حاصل کرنے کی ہدایت کرنا جو کہ طلسم آفتاب سلیمانی کی فتاحی مین درکار ہین لقابدار کا اُن
سب کو حسب ہدایت حاصل کرکے پھر عبادت خانہ مین آکر عبادت کرنا بس خواب مین اُس مرد
بزرگ کا آکر اجازت فتح طلسم دینا لقابدار کا طرف طلسم کے روانہ ہونا داخل طلسم ہو کر لوح کو بڑی
جد و جہد سے حاصل کرنا اور اکثر مقام پر مبتلائے بلا ہونا بمدد بزرگان دین اس بلاؤن سے
نجات پانا طلسم کو فتح کرنا و حالات طلسم و نیرنجات و عجائبات وہ اس طلسم کے ساحرون کے سحر

تو ہر طلسم کے ساحرون سے الگ ہین اور مرحلہ جات طلسم جو کہ نئے نئے ہین سب بیان ہونگے بس طلسم کو فتح کرکے لقا بدانجام کا مع اسباب طلسمی و بارگاہ آفتابی کے طلسم سے باہر آنا اور مع خدم و حشم طرف لشکر صاحبقران کے روانہ ہونا اس جلد مین خواہ دفتر نیرنگ قاف مین تحریر ہونگے اگر اجازت ملی ورنہ یہ حقیر ناچار ہو ناظرین اسکی خطا کو معاف فرمائین کیونکہ مجکو آگے تحریر کرنے کی اہل مطبع کی اجازت نہین ہی ورنہ مین ضرور تحریر کرتا حکم ہی کہ اسی جلد پر اس دفتر کو ختم کرو اگرچہ داستانین معرض تحریر مین آتین اور ناظرین ملاحظہ فرماتے تو ناظرین کو لطف حاصل ہوتا بس ناظرین طلسم ہوشربا وغیرہ کو اور ان دفاتر کو فراموش فرمائے کہ جسکا ترجمہ ہو چکا مگر کیا کرون کہ ناچار ہون اپنے حسرت دلی و آرزوے قلبی کو ظاہر نہین کر سکتا ہون بس آپ لوگون سے معافی کا خواستگار ہون مجکو معاف فرمائین زیادہ والسلام اب راوی اپنے قلم شجاعت رقم کو طرف حالات برجیس آفتاب پرست کے لاتا ہی اور اسکے حالات کچھ تحریر کرتا ہی ناظرین ملاحظہ فرمائین

## شمۂ حالات داستان برجیس آفتاب پرست ملاحظہ ہون بیت

بہ بزم سخن طوطی خوش نوا ۞ بدین زمزمہ شد ترنم سرا ۞ و بلبل بالشنوای نغمۂ داستان ۞ کہ باز آمدم ہمچنین داستان ۞ چہرہ کشایان معنی و طی کنندگان میدان معانی و شمشیر زنان میدان فصاحت و ساحران بلاغت این داستان حیرت آیات کو نوک خامۂ عنبر شمامہ سے یون گلشن قرطاس پر گلریز کرتے ہین کہ جب برجیس آفتاب پرست بموجب ورغلانے سنجیدگان دار ارژنگ و جیفر تنگ کے بخدم و حشم سپاہ بیکران اپنے ہمراہ لے کر مع ارژنگ وغیرہ کے شہر آفتاب نما سے چلا تھا جیسا کہ تحریر ہو چکا ہی اور شہر فرنگو شیہ پر پہونچا تھا حاکم شہر فرنگو شیہ سے اطاعت کے لیے کہا تھا اور ترک مذہب اہل اسلام کو بس اسنے مقابلہ کیا تھا آخر شکست کھائی حاکم قلعہ فرنگو شیہ یعنی محکوم شاہ بھاگ کر ارنگو شیہ پر گیا حاکم ارنگو شیہ یعنی احکام شاہ نے اس شرط سے برجیس کی اطاعت کی تھی کہ اگر آپ صاحبقران پر فتح پائیے گا تو ہم سب آپ کا دین اختیار کرینگے اور آپ کو سجدہ کرینگے بس برجیس نے قبول کیا تھا اور اپنا لشکر لے کر وہان سے اور آگے کو روانہ ہوا تھا یہ لوگ باطمینان تمام قبضہ کرکے ارنگو شیہ مین مقیم ہوگئے تھے بس برجیس آفتاب پرست بادۂ کبر و نخوت سے مست لشکر کا لشکر جو وہان سے روانہ ہوا تو شہر اردبیل پر آکر پہونچا حاکم اردبیل نے بھی تقیہ کرکے موجب شرط احکام شاہ کی اطاعت اسی طور سے جس طور سے احکام شاہ نے اطاعت کی تھی بس اقرار کے ساتھ بس یہ وہان دو دن تک قیام پذیر رہا اسکے بعد وہان سے روانہ ہوا شہر سنجان پر آکر پہونچا حاکم شہر سنجان نے اطاعت سے انکار کیا اسنے مثل فرنگو شیہ کے اسکو تباہ و تاراج کیا حاکم شہر سنجان وہان سے بھاگ کھڑا ہوا مگر اطاعت برجیس کو پسند نہ کیا برجیس شہر سنجان کو تباہ و تاراج کرکے اور آگے کو روانہ ہوا لشکر اسکے ہمراہ اسقدر ہی کہ جہان یہ اترتا ہی ایک شہر وسیع آباد ہو جاتا ہی بس راوی کہتا ہی کہ اسی طور سے برجیس اہل اسلام سے اپنی اطاعت کی درخواست کرتا ہوا اور جسنے اطاعت کی اسی شرط سے کہ جو حاکم ارنگو شیہ وغیرہ نے مقرر کی ہی اور ہر ایک کو بذریعہ پرچہ اخبار کے معلوم ہو گئی بس اسکو امان دی جس نے اطاعت سے انکار کیا اس ملک کو اور اس ملک کے باشندون کو سب سے جلا دیا شہر کو تاراج کیا اسنے یہ طریقہ اختیار کیا ہی کہ اپنے لشکر کو مقابلہ کا حکم نہین دیتا ہی بلکہ اس ابر

سحر کی طرف اشارہ کرتا ہی کہ جو اسکے لشکر پر محیط رہتا ہی اور اُس آسمان سحر سے ایک آفتاب نکل کر تمام اہل اسلام کو جلا دیتا ہی جو کہ اسکے سر پر ہمہ وقت سایہ فگن رہتا ہی اسی سبب سے اہل اسلام مجبور و ناچار ہو جاتے ہین وہ لوگ سحر جانتے نہین ہین پھر کیونکر مقابلہ کرین پس قتل و غارت ہوتے ہین چونکہ یہ امر ہر ایک پر ظاہر ہو چکا ہی کہ یہ لشکر کو مقابلے کے لیے نہین حکم دیتا ہی بلکہ سحر سے کام لیتا ہی پس ہر ایک جو کہ اطاعت کرتا ہی اپنی آبرو و جان بچانے کے لیے غرضیکہ اطاعت کرتا ہی پس برجیس اسی طور سے ممالک اہل اسلام کو اپنے قبضہ اور تصرف مین لاتا ہوا اور بعض شہرون کو تاخت و تاراج کرتا ہوا بعد قطع منازل و طی مراحل کے شہر صنوبر پر پہونچا راوی نے بیان کیا ہی کہ اس مرتد ازلی و ابدی نے قریب ایک سو ملکون کے کہ جو قبضہ اہل اسلام مین تھے نہ اطاعت کرنے کے معاوضہ مین غارت کیا اور ہزارون بندگان خدا کو بے گناہ سحر سے جلا دیا اور قتل کیا اور وہ ملک ایسے تباہ و برباد ہوئے کہ پھر بعد اُسکے وہان سے چلے آنے کے نہ آباد ہوئے وہان کے لوگ کوہ و صحرا مین اسکے خوف سے جا کر مسکن گزین ہوئے مگر اسکو رحم نہ آیا اور اسی طور سے قریب دو سو شہرون کے کہ جو خدا پرست تھے بخوف جان و آبرو تقیہ کر کے اسکی اطاعت کی پس وہ ملک تباہی سے محفوظ رہے اور باشندے اُن شہرون کے قتل و غارت سے بچے پس جب کہ برجیس اسی طور سے غارت کرتا ہوا اور اپنی اطاعت کراتا ہوا قریب شہر صنوبر پہونچا پس لشکر کو فرودکش ہونے کا حکم دیا اور ایک نامہ حاکم صنوبر پیر کے پاس روانہ ہوا چونکہ صنوبر شاہ تو ہمراہ صاحبقران تھا اُسکا وزیر یہان اُسکی طرف سے حاکم تھا پس جب نامہ برجیس کا اُسکے پاس پہونچا اور ہرکارون نے اس لشکر کثیر کے آنے کی خبر دی بہت پریشان ہوا مگر جب نامہ پہونچا دبیر نے نامہ پڑھا اسمین یہ تحریر تھا کہ اے وزیر صنوبر شاہ آ کر میری اطاعت کر اور مجھکو سجدہ کر ورنہ یاد رکھ کہ جس طور سے مین نے شہر فرنگو شیہ و سنجان وغیرہ کو تاخت و تاراج کیا ہی اُسی طور سے اس ملک کو بھی تاخت و تاراج کرونگا اپنا غضب خداوندی تیرے اوپر اور تمام اہل شہر پر نازل کرونگا اگر اپنی جان و اہل شہر کی جان بچانا ہی تو بادولت کی خدمت مین حاضر ہو کر بادولت کو سجدہ کر اور آفتاب پرستی قبول کر ورنہ آمادہ مرگ ہو اگر تجکو بھی مثل اور بادشاہون کے ابھی اطاعت کرنا نہ منظور ہو پس مثل اُن سب کے تو بھی بشرطیکہ اطاعت کر کہ اگر مین صاحبقران پر غالب آیا اور صاحبقران نے سجدہ کیا تو تو بھی سجدہ کرنا پس یہ جو مضمون نامہ وزیر صنوبر شاہ نے سنا اُسوقت سردارون کو ہمراہ لے کر اور شہر صنوبر سے چند تحفے لے کر لشکر برجیس مین آیا اور اُسکے بارگاہ مین پہونچکر ساتھ اس شرط کے اطاعت کی اگر آپ صاحبقران پر غالب آگئے یا صاحبقران نے شکست کھائی اور آپ کو سجدہ کیا تو مین بھی اُسوقت سجدہ کرونگا مگر ہان اسوقت آپ کا دین اس طریقہ سے اختیار کرتا ہون اور آپ کی اطاعت اس طور سے کرتا ہون کہ آپ اُسوقت تک ہماری کسی امر مین دخل نہ دین جسوقت تک کہ صاحبقران آپ کو سجدہ نہ کرین ہان بعد اس واقعہ کے آپ کو اختیار ہی ہم خود ہی کسی قسم کا عذر و انکار نہ کرینگے پس برجیس نے اسکے کہنے کو قبول کیا اور عہد و اقرار لیکر اسکو طرف شہر کے رخصت کیا اور آپ دوسرے دن وہان سے کوچ کر کے مع لشکر کے روانہ ہوا بعد قطع منازل و طی مراحل کے شہر یقینیہ پر پہونچا میدان وسیع دیکھکر لشکر کے فرودکش ہونے کا حکم دیا لشکر فرودکش ہوا الیقین یزدان پرست تو مع لشکر کے ہمراہ صاحبقران کے ہی یہان اسکی طرف سے اُسکا وزیر بطور نائب کے حکومت کرتا ہی اسکو ہرکارون نے خبر دی کہ برجیس آفتاب پرست

ایک ساحر زبردست بڑے شدو مد سے خروج کرکے اپنے شہر آفتاب نما سے چلا ہے اُسکے ہمراہ دو فرزند
زمرد ثانی کے ہین یعنی چتر رنگ وارژنگ ناگ جو کہ برجلیس پر لشکرکشی کرنے گئے تھے کہ ہم خدا ہین اور
خدا کے فرزند ہین بلکہ ارژنگ ناگ تو برجلیس کی بہن ملکہ ثریا سیمتن پر عاشق ہو کر اُسکی خواستگاری
مین گیا تھا مگر یہ امید پوری نہوئی شکست کھائی آخر کو پریشان ہو کر اُسکی اطاعت کی اس شرط سے کہ
تم خدا پرستون سے مقابلہ کرو اور اُنکو اگر غارت کروگے تو ہم تم کو سجدہ کرینگے پس اُن دونون نے بہکانے
سے اور آمادہ کرنے سے اُس نے لشکرکشی اہل اسلام پر کی لشکر اُسکے ہمراہ قریب اسّی نوّے لاکھ کے ہے کہ جس
مین ساحر بھی ہین اور غیر ساحر بھی اور دو فرزند اُسکے ہمراہ تورج کے ہین کہ جنکا نام اسلم بن تورج ہے اور
دیلم بن تورج ہے چونکہ ان سب کو اہل اسلام سے ایک قسم کی خصومت دلی اور عداوت قلبی ہے
پس یہ سبب ہے کہ یہ برجلیس کو ورغلا کر برائے مقابلہ اہل اسلام کے آمادہ کرکے لائے ہین چنانچہ
برجلیس نے بزور سحر کئی ملکون پر اپنا قبضہ کرلیا بعض حاکمان شہر نے برجلیس کی اطاعت نہ کی پس
اُسنے اُس ملک کو مع اُس ملک کے باشندون کے سحر سے غارت کیا ایک آسمان سحر اُسکے لشکر پر محیط
ہے سنا جاتا ہے کہ اسی آسمان مین خداوند آفتاب رہتے ہین اور سب برجلیس کو فرزند خداوند کہتے ہین
پس جہان برجلیس نے طرف اُس آسمان کے دیکھا سنا جاتا ہے کہ اس آسمان سے ایک آفتاب
ظاہر ہوا کہ جس مین اسقدر شدت کی گرمی ہوتی ہے کہ جب اُسکا عکس زمین پر پڑتا ہے تو زمین سے دھوان
بلند ہوتا ہے پس ادھر اُسکا عکس کسی شے پر پڑا وہ مثل ہیزم خشک کے جلنے لگی دوسرا طریقہ یہ سنا ہے کہ
جو کوئی حریف ساحر یا غیر ساحر مقابل لشکر برجلیس فروکش ہوتا ہے اور جب اُس سے مقابلہ کی
نوبت آتی ہے اور دونون لشکر صف آرا ہوتے ہین اور طرفین سے اگر پہلوان یا ساحر نکل کر مقابلہ
کرتے ہین وہ آفتاب آسمان سے ظاہر ہوتا ہے اور جب اُسکا عکس پڑتا ہے وہ جل جاتا ہے یا تڑپ کر
گرتا ہے اسوقت حریف جل جاتا ہے مگر لشکر برجلیس و پہلوان برجلیس کو بالکل گزند نہین ہوتا
ہے بلکہ یہ بھی نہین معلوم ہوتا ہے کہ گرمی ہے ہان لشکر حریف مین تلاطم ہو جاتا ہے یہ طریقہ اُسکی لڑائی کا ہے
اُسی طور سے اُسنے بہت سے ملک اہل اسلام کے تباہ و غارت کئے ہین جن جن بادشاہون نے
اطاعت سے انکار کیا اُسنے طرف آسمان کے دیکھا پس آفتاب ظاہر ہوا اور بلند ہو کر اُس ملک
پر چمکا اور اپنا عکس ڈالا پس ہر در و دیوار و زمین سے شعلہ نکلے شہر جلنے لگا عمارت خود بخود منہدم
ہونے لگی اہل شہر ہلاک ہونے لگے جو اُس آفت مین جان بچا کر کسی تدبیر سے نکل گئے وہ تو
بچے ورنہ سب ہلاک ہو گئے شہر ویران ہو گیا عمارت منہدم ہو گئی جس نے اطاعت کرنے کا
اقرار کیا پس اُسنے اس ملک کو تباہ نہ کیا چنانچہ بہت سے بادشاہون نے نہ اطاعت کی اس خیال
سے کہ کیون ہم ایک کافر کی اطاعت کرین مسلمان ہو کر کافر کے مطیع ہون اپنی جان دی اور بہت
سے حاکمان شہر نے جو کہ مسلمان تھے اُنھون نے اس شرط سے اطاعت کی کہ اگر آپ صاحبقران
و اولاد صاحبقران و لشکر اسلام پر غالب آئیگا اور وہ لوگ آپ سے مغلوب ہونگے پس ہم لوگ
اُسوقت آپ کے دین کو قبول کرینگے اور آپ کو سجدہ کرینگے اور تقیہ کرکے اُسکا کہنا قبول کیا
پس وہ ملک قتل و غارت سے محفوظ رہے و بعض ممالک کے باشندون نے تقیہ کرکے دین اسلام
کو ترک کیا ہے اور سنا جاتا ہے کہ بہت سے ملکون کے بادشاہون نے دین آفتاب پرستی قبول
کرلیا خلاصہ یہ کہ تمام ممالک اسلام آباد جو کہ شہر آفتاب نما سے اور اس حد تک راہ مین ہے

یا تو ہاتھ سے برجیس کے غارت ہوئے یا اُن ملکوں کے بادشاہوں نے بشرط اطاعت کے دین آفتاب پرستی اختیار کر لیا پہلے تو تمام ملک اسلام آباد تھے اور اب کفرستان ہو گئے ہین چنانچہ صنوبر شاہ کے وزیر نے بھی اطاعت کی اب وہ لشکر لے کر آپ کے ملک پر آیا ہی سپاہ کثیر ہمراہ ہی حضور بڑی خرابی کی یہ بات ہی کہ وہ لشکر کو مقابلہ کا حکم نہین دیتا ہی سحر سے مقابلہ کرتا ہی بس یہی سبب ہی سب کے عاجز ہونے کا یہ تبوز بریقین خودپرست نے سُنا ہرکاروں کی زبانی تاؤ پیچ کھا کر بولا کہ کیا مجال برجیس کی کہ جو وہ اس ملک کو تباہ کر سکے یا ہم سے اطاعت لے ہم سب تازہ غلامان صاحبقران ہین ہمارا خدا ہمارا نگہبان ہی اُس کافر اکفر کی بھی یہ طاقت ہی کہ وہ ہم ایسے بہادروں کو ہلاک کر سکے یا ہم سے اطاعت کرا سکے جنھوں نے اطاعت کی ہی خواہ بشرط خواہ بتقیہ خواہ دین اسلام ترک کر کے اُن سب کے دلوں مین فتور تھا وہ سب خوف جان سے مسلمان ہوئے تھے جب اُنھوں نے دیکھا کہ ہمارا مددگار اور کمک کرنے والا پیدا ہو گیا صرف اور لوگوں کے دکھانے کے لیے اس طریقوں سے اطاعت کی بس وہ سب سیاہ قلب ہین اور جنھوں نے اطاعت نہ کی بلکہ اطاعت سے انکار کیا اور مارے گئے وہ سب سچے مسلمان اور صدق دل سے خدا پر ایمان لائے تھے بس جو بہادر ہین اور دین کے پکے ہین وہ جان جانے کو بہتر جانتے ہین کسی غیر مذہب والے کی اطاعت سے وہ جان دیدیتے ہین مگر ایمان نہین ترک کرتے ہین جان کیا چیز ہی ایمان تو وہ شی ہی کہ جو عاقبت مین کام آتا ہی اسی کے سبب سے سیر بہشت عنبر سرشت نصیب ہوتی ہی بس مین تو کبھی اطاعت نہ کرونگا خواہ جان جائے خواہ رہے خواہ نہ رہے ملک کے باشندے اطاعت کرینگے ہان اگر بادشاہ یہان تشریف فرما ہوتا اُسکو اختیار تھا مین تو نائب ہون مین اپنے اوپر یہ الزام نہ لونگا کہ تم نے کیا سمجھ کر ایک کافر کی اطاعت کی دوسرے ہم لوگ تو ابھی ضلالت سے نکلے ہین راہ راست پر آئے ہین تب کیونکر ہو سکتا ہی کہ اس راہ راست کو ترک کر کے پھر ضلالت کو اختیار کرین چاہے کچھ ہو اگر غالب آئے تو بہت بڑے دشمن کو مارا سب مین نام ہوا کہ شہر یقینیہ کے لوگوں نے بڑی بہادری کی کہ ایسے سے مقابلہ کیا کہ جس سے کوئی مقابلہ نہ کر سکتا تھا اور اُسکو شکست دی اور اگر مارے گئے تو مرتبہ شہادت ملا دفتر شہدا مین نام لکھا گیا بس نیکی اور بہتری حاصل ہوئی اے اہل دربار یہ جسقدر ملکوں کے بادشاہون نے بشرطیہ و بتقیہ اطاعت کی ہی یہ سب کم ہمت تھے ورنہ اس مین ایک ایک ایسا تھا کہ اگر ہزار برجیس ہوتے تو وہ لوگ شکست نہ کھاتے کیونکہ کتابوں سے ثابت ہوتا ہی کہ بڑی بڑی کوشش و سعی سے صاحبقران اول و ثانی نے ان ملکوں کو فتح کیا ہی بڑے بڑے معرکہ پڑے ہین برسوں مقابلہ ہوئے ہین نوشیروان نامہ و بالا باختر و کوچک باختر و ایرج نامہ و صندلی نامہ و لورج نامہ اٹھا کر دیکھو تو کہ کس طور سے یہ ملک فتح ہوئے ہین بس جو کہ تمام عالم کے بہادروں کے سردار ہوں جنکے نام سے شیران دشت کو تپ آتی ہو جن کے نعرہ کی صدا سنکے دیوان قاف کانپتے ہوں جن مین ایک ایک ایسا ہو کہ جو لاکھوں سے تنہا مقابلہ کرے اور لاکھوں کو شکست دے کر بھگا دے وہ لوگ تو ان ملکوں کو برسوں مین فتح کرین اور بڑے بڑے معرکہ واقع ہوں ہزاروں کا کشت و خون ہو بس ان لوگوں سے تو یہ لوگ لڑین اور مقابلہ کرین اور جو کہ تمام بزدلوں کا افسر ہو اور کافر اکفر ہو اُس کے تو فوراً اطاعت کر لین بس ثابت ہو گیا کہ یہ لوگ اسی دن کے امیدوار تھے اور اسی

بات سے خواستگار رہتے کہ کوئی ایسا ہو کہ ہم جس کی اطاعت کرین انکی اطاعت ترک کرکے [illegible] لشکر کو برائے مقابلہ نہین بھیجتا ہی بلکہ میرے سے کام لیتا ہی تو بڑا سے ایک جہان ہی چاہیے دشمن سے بھاگتا سے مرنا پر ضرور رہی پھر تمام کرے گیہون نہ مرین اور بے ایمان ہون نہ اس پر نہ دنیا سے جاوین جو ایک کافر کی اطاعت کرین بس اگر میرے پاس کوئی نامہ طلب اطاعت مین آئے گا تو صاف جواب دونگا اور مقابلہ پر آمادہ ہونگا جو منظور ہوگا وہ ہوگا یہ جو وزیر یقین یزدان پرست نے اہل دربار سے کہا سب نے جواب دیا کہ جو آپکی مرضی وہی ہم سب کی بھی رائے ہی ہم تو آپکے تابع فرمان ہین بحکم بادشاہ اگر آپ ہم کو حکم دیجیے گا کہ [illegible] آگ مین کود پڑین بس ہم اگر عذر کرین تو ہم ایک مان باپ کے نہین اگر آپ فرمائینگے کہ تم لوگ [illegible] سے مقابلہ کرو تو ہم ویسا ہی مقابلہ کرین اگر یہ ارشاد ہو کہ اپنے سر اپنے ہاتھ سے کاٹ کر حاضر کرو تو ہم ایسا ہی کرین خلاصہ یہ کہ جہان آپکا پسینہ گرے گا وہان ہمارا خون بہا ہوا ہوگا جب وزیر نے [illegible] سب کی یہ تقریرین سنی تو کہا کہ اس ذلت کی زندگی سے تو مرنا بہتر ہے کہ خدا پرست ہو کر کافر کی اطاعت کرین لوگ اگر وہ ہم سے محاربت کرتا ہی تو کیا پرواہی غارت کرے جو سب بے گناہ ہین ہم سب کا خون اُسکے سر پر ہوگا اسکی سزا پائے گا ہم سب اپنے اعمال سے سبک دوش ہو جاوینگے سب نے جواب دیا کہ بجا ارشاد ہوتا ہی کیا غم ہی یہان تو یہ باتین ہو رہی ہین ہرکارون کو انھین رخصت کیا ادھر بیرون شہر میدان وسیع دیکھ کر برجیس نے بہ صلاح ازرنگ و چترنگ سنگتگان لشکر کو اترنے کا حکم دیا ہی لشکر چوبیس کوس کے حلقہ مین اترا ہوا ہی جو کہ [illegible] وہ بالکل لشکر برجیس کے زیر قلم گرد اور لشکر فروکش ہوا اتنا بڑا لشکر ہی کہ اس لشکر کو بڑی مشکل سے نشیب ہوتا ہی جس چشمہ یا جھیل کے کنارے پر لشکر اترتا ہی وہ خشک ہو جاتا ہی کثرت لشکر کی یہ ہی غلہ کا ملنا دشوار ہوتا ہی راوی بیان کرتا ہی کہ جب لشکر برجیس کا اتر چکا بارگاہ بر پا ہو چکی بارگاہ برجیسی بر پا ہوئی برجیس آفتاب پرست تخت پر سے اتر کر بارگاہ مین تخت پر آکر اپنے مقام پر بیٹھ گیا سب آکر حاضر دربار ہوئے جب دربار آراستہ ہو چکا اسوقت برجیس نے افریق شاہ و خونخوار شاہ وغیرہ سے کہا کہ ای پیغمبران من سنگتگان و ازرنگ و چترنگ وغیرہ سے دریافت کرو کہ کیا تدبیر کی جاوے کیونکہ بعض امر جو کہ دنیوی ہین ان مین تمھاری رائے درکار ہی کیونکہ ان لوگون کے مقابلہ کے لیے مین تمھارے کہنے سے ادھر کو آیا ہون تمھاری اس امر مین کیا رائے ہی کہ شہر لقینیہ کے لوگون سے کیونکر پیش آنا چاہیے کیونکہ ان لوگون کو لشکر کے آنے کی خبر ضرور پہونچی ہوگی مگر انھون نے کچھ خیال نہ کیا کسی نے خبر تک نہ لی کہ کون آیا ہی مین نے اپنے والد بزرگوار خداوند آفتاب سے کہ جنکا مین نائب ہون دریافت کیا تھا کہ کیا کیا جاوے انھون نے فرمایا کہ مین نے سنگتگان ایسا شیطان و چترنگ و ازرنگ ایسے عقل مند اپنے بندے تمھارے ہمراہ کر دیے ہین ان سے رائے لو کیونکہ انکے بزرگ ہمیشہ اہل اسلام سے مقابلہ کرتے رہے ہین یہ لوگ انکے طریقہ جنگ و انکے اطوار و حرکات و طبیعت سے بخوبی واقف ہین بس مین نے بموجب ارشاد خداوند آفتاب اپنے پدر کے کیونکہ مین انکا نائب ہون تمھاری رائے پر عمل کیا اسوقت تک یس جتنے ملک کے لوگ مطیع ہوئے مین نے انکو اپنے عذاب سے امان دی تمھارے کہنے سے اور جنھون نے نہ اطاعت کی اور تم نے کہا کہ انکو غارت کرو مین نے اپنا عذاب نازل کر کے

غارت کیا پس اس ملک کے باشندون کے بارے مین تم کیا کہتے ہو مین ناظرین کی خدمت مین بار بار بلکہ
اکثر مقام پر یہ عرض کر چکا ہون کہ آفتاب جادو پدر برجلیس ہمہ وقت برجلیس کے پاس سحر
سے پوشیدہ موجود رہتا ہی برجلیس جو کچھ کام کرتا ہی اُسی کے کہنے سے کرتا ہی یہ امر برجلیس کو بھی نہین
معلوم ہی کہ مجھ سے میرا باپ میرے پاس موجود ہی بلکہ اُسکو یہی یقین ہی کہ وہ خدا ہی بس ہمہ وقت
مجکو نصیحت کرتا رہتا ہی اور رائے بتایا کرتا ہی بس یہ جملہ معترضہ تھا آمدم بر سر مطلب یہ جو برجلیس
نے افریق شاہ و خونخوار شاہ سے کہا اس امر کا بھی ناظرین کو خیال رہے کہ برجلیس جب
دربار مین آتا ہی تو اس بارگاہ مین بھی ایک پردہ حائل ہی اُسکے عقب مین اسکا تخت آراستہ ہی عقب
پردہ آکر بیٹھتا ہی کسی کا سامنا نہین کرتا ہی ہان اُسوقت سامنا کرتا ہی کہ جب نقاب اُلٹ کر اپنا
چہرہ دکھلاتا ہی اور دیکھنے والا سجدہ کرتا ہی وہ بھی صرف چہرہ دیکھتا ہی بس اِدھر کسی نے اسکے چہرہ پر نگاہ کی
فوراً سجدہ کیا کیونکہ اسکے چہرہ پر غازہ سحر طیار کیا ہوا ہی سومنات جادو استاد آفتاب جادو
کا ملا ہوا ہی جسکا یہ اثر ہی کہ جو اسکے چہرہ کو بے نقاب دیکھے گا وہ سجدہ کرے گا چنانچہ اسکو حکم تھا کہ
تم کبھی اپنے کو کسی کو نہ دکھانا جب دربار مین بیٹھنا تو پردہ مین یعنی حجاب قدرت کے اندر ہان محل
مین اُن خواصون اور مصاحبون سے پردہ نہ کرنا جو کہ تمھاری خدمت پر مقرر ہین بس اسی سبب سے
برجلیس عقب پردہ بیٹھتا تھا اور پردہ کے اندر سے گفتگو کرتا تھا آج تک کسی نے برجلیس کو سوائے
صغر سنی کے نہین دیکھا اگر میدان جنگ مین جاتا ہی یا لشکر کے ہمراہ سفر مین رہتا ہی تو تخت اسکا
تین درجہ کا ہی درجہ اوسط مین اسکا مقام ہی کہ اُس پر موتیون کا پردہ پڑا رہتا ہی اور ایک ایسا
نور اُس سے ساطع رہتا ہی کہ کوئی نگاہ کام نہین کرتی ہی اسی تخت کے اوپر جب یہ سوار ہوتا ہی
تو آفتاب سحر سایہ فگن رہتا ہی یہ نور اُسی آفتاب کا ہی کہ جو آنکھون کو خیرہ کرتا ہی کوئی نہین دیکھ سکتا
ہی بس وہ تخت ایک خیمہ کے در پر لگا دیا جاتا ہی بس برجلیس اُس تخت پر اُس خیمہ سے نکل کر سوار
ہو جاتا ہی اسکی بارگاہ اس طریقہ کی ہی کہ اُسکی پشت پر اسکے رہنے کا خاص خیمہ ہی اور وہی خیمہ ہی کہ
جس خیمہ سے یہ سوار ہوتا ہی اور وہ دونون خیمے بہت وسیع ہین اور بارگاہ مین ملے ہوئے اور
خیمے ناموس وغیرہ بھی برابر بارگاہ کے برپا ہوتے ہین بس اندر ہی اندر راہ ہی یہ ہر خیمے مین جا سکتا ہی
اور اُسی راہ سے بارگاہ مین آتا ہی بس آمدم بر سر قصہ جب کہ یہ حکم برجلیس کا خونخوار شاہ وغیرہ
کو ہوا اُنھون نے ازرنگ و جبر ناک و سنختگان وغیرہ سے کہا سنختگان نے جواب دیا
کہ ہم سب کی یہ رائے ہی کہ ایک نامہ خداوند بنام حاکم شہر یقینیہ تحریر کرین اور برائے اطاعت طلب
کرین اگر وہ اطاعت کرلے تو خیر جس طور سے اور سب کو امان دی گئی امان دی جائے اگر انکار
کرے تو مثل اُن شہرون کے کہ جن پر خداوند نے اپنا عذاب نازل کیا تھا نازل کر کے غارت کر دین
یہ جو اُن سب نے کہا افریق نے قریب پردہ آکر جو کچھ سنختگان نے کہا تھا عرض کیا بس برجلیس نے
حکم دیا کہ دبیر کو طلب کر کے نامہ تحریر کرا کے پاس حاکم شہر یقینیہ کے روانہ کرو یہ حقیر خدمت
ناظرین مین عرض کرتا ہی کہ ناظرین کو اس امر کا ہر وقت اور ہر مقام پر خیال رہے کہ برجلیس کی
بارگاہ کے سات درجہ ہین درجہ اول مین تو حجاب قدرت ہی اور عقب حجاب قدرت تخت
خداوندی ہی وہان سوا برجلیس کے سوا اور کوئی نہین ہوتا ہی یا فرشتہ قدرت جو کہ آفتاب نے
سحر سے پتلے پیدا کیے ہین وہ نگہبانی کرتے ہین بس اس درجہ مین عقب پردہ برجلیس ہوتا ہی

اور بیرون پردہ دو کرسیان ہین کہ ایک پر خونخوار شاہ و دوسرے پر افریق شاہ بیٹھتے ہین کیونکہ پیغمبر
ہین اور عیار برجلیس ہوتا ہی کہ جسکا لقب و نام بیک قدرت ہی جو کہ بہت بڑا عیار زبردست ہی
جسکے قریب تین ہزار شاگرد ہین دوسرے درجہ مین وزیر برجلیس و دیگر شاہان اقلیم خورشید ہیرو دیگر
ممالک کے بادشاہ وارزنگ و جزنگ و سنجتگان وغیرہ کے لیے جگہ مقرر ہی یہ لوگ ڈنکی
کرسیون پر بیٹھے ہین تیسرے درجہ مین سب سپہ سالاران لشکر ساحر و غیر ساحر و لشکر خاص و لشکر
عام و اسلم و دیلم وغیرہ اور انکے سرداران مغزر و ارزنگ کے سرداران مغزز و خود لشکر برجلیس
کے سرداران مغزز کی جگہ مقرر ہی چوتھے درجہ مین سب لشکرون کے سردار بیٹھتے ہین جو کہ ان لوگون سے
پہیلی کار رکھتے ہین پانچوین مین بھی اسی طور سے بیٹھے درجہ مین اہل دفتر و اہل اقلیم ہین ساتوان درجہ عام
ہر قسم کے لوگ وہان ہین ملازم و چوبدار وغیرہ اسکے بعد بہت بڑا صحن ہی ہر وقت اس صحن مین
باغ آراستہ رہتا ہی مگر اس باغ کو خزان نہین ہی صحن کے بعد سات جلوخانہ ہین کہ ہر جلوخانہ مین دو
ہزار غلامان زرین پوش و زرین کمر قریب پانچ پانچ ہزار کے صف بستہ کھڑے رہتے ہین اور ہر جلوخانہ
کا رنگ جدا ہی بیرون بارگاہ درگہ سالار کا مقام ہی بس یہ طریقہ اسکی بارگاہ کا ہی بس اب کوئی
ضرورت ہر مقام پر اس حال کے تحریر کرنے کی نہ ہوگی ناظرین اسکی بارگاہ کا جب ذکر آئیگا
خود خیال کر لین گے کہ یہ طریقہ ہی بس جب برجلیس نے یہ حکم دیا اسوقت افریق شاہ نے دبیر
سے نامہ تحریر کرا کے اور مہر برجلیس کی کرا کے عرض کیا کہ نامہ تیار ہی حکم ہوا کہ نامہ روانہ کیا جائے
بیک قدرت کسی کے ہاتھ نامہ روانہ کریے یہ جو حکم دیا بس عیار وہ نامہ لے کر باہر آیا اور ایک
اپنے شاگرد کو نامہ دیا کہ یہ نامہ لے کر جاؤ حاکم شہر یقینیہ کے پاس بلکہ سنجتگان نے افریق شاہ
سے کہا تھا کہ خداوند سے عرض کیا جائے کہ نامہ بڑے اہتمام سے روانہ کیا جائے تاکہ انکے دلون مین
خوف پیدا ہو افریق شاہ نے عرض کیا آواز آئی کہ ابھی اس امر کی کوئی ضرورت نہین ان لوگونکو
اپنا تزک و حشم دکھا کر کیا کرنا ہی بس یہ لوگ معمولی ہین ہان جب صاحبقران کو جو کہ کل خدا
پرستون کا سردار ہی نامہ تحریر کیا جائیگا اسوقت نامہ بڑے شان و شوکت سے روانہ
کیا جائیگا اور نامہ بر بھی بہت زبردست اور چرب زبان ہوگا اور بڑی شوکت سے نامہ
لے کر جائیگا ان لوگون کا میرے نزدیک کچھ مرتبہ نہین ہی بس کیا ضرور ہی کہ انکو شوکت
دکھائی جائے اسی سبب سے کسی مقام پر نامہ کا اہتمام نہین کیا گیا معمولی لوگون کے ہاتھ
روانہ کیا گیا بس وہی طریقہ یہان بھی کیا گیا سنجتگان خاموش ہو رہا الغرض وہ عیار نامہ لیکر
چلا کہ جسکا نام گل گیر نیمچہ باز تھا اور لقب شاگرد بیک قدرت بس گل گیر نیمچہ باز نامہ
لے کر روانہ ہوا بیک قدرت اندر بارگاہ کے آیا کہ وہ عیار نامہ لے کر داخل شہر یقینیہ ہوا
شہر کو خوب آباد دیکھا رعایا کو بہت شاد اور خوشحال پایا ہر مقام پر اہل شہر کا مجمع تھا
کٹورہ کھنک رہا تھا جو اہل شہر تھا وہ خوش پوشاک تھا اسنے دیکھا کہ بازارین آراستہ
ہین مہاجن دوکاندار طرحدار اپنی اپنی دوکان پر بیٹھے ہوئے ہین خادم کام کر رہے ہین دلال
جھگڑا کر رہے ہین سوداگر الگ دوکانین لگائے ہوئے بیٹھے ہین خرید و فروخت جاری ہی چمن
خوب آراستہ ہی یہ سیر کرتا ہوا قریب در دولت کے پہونچا دیکھا کہ سرداروں کی سواریاں
در دولت پر کھڑی ہین بس یہ قریب درگہ سالار کے آیا اور اسنے قصد کیا کہ پردہ اٹھا کر

اندر جاؤن کہ درگہ سالار نے ڈانٹا کہ او بے ادب کدھر جاتا ہی یہ دربار شاہی ہی کوئی بدون اجازت جا
نہین سکتا ہی بس کیا کام ہی بیان کر مین جاکر عرض کرونگا اگر اجازت ملے گی تو جانے دونگا ورنہ واپس
جانا اُسکو یہ خیال تھا کہ مین خداوند کے فرزند کا نامہ لیکر آیا ہون مجھکو کون روک سکتا ہی مین جس
طور سے چاہونگا جاؤنگا اُسنے کچھ خیال نہ کیا آگے قدم بڑھایا درگہ سالار نے دیکھا کہ یہ بڑا بے ادب
ہی میرے کہنے کو نہین سنتا ہی اپنے ایک ملازم سے کہا کہ اسکو روک لے اور اندر نہ جانے دے
اُسنے بڑھکر ہاتھ پکڑ لیا اور کہا کہ ای شخص تو کیا کانون سے کم سنتا ہی آقا نے تجکو منع بھی کیا کہ
یہ دربار شاہی ہی یہان کوئی بدون اجازت کے جا نہین سکتا ہی اُس پر تو نے قدم اُٹھایا بس میرے آقا
کے پاس چل اور اُن سے بیان کر وہ جاکر اجازت حاصل کرینگے اُسکے بعد جانا سب نے یہ دیکھا تھا کہ
اُسکے سینہ پر اور شانون پر تصویر آفتاب و برجیس بنی تھی اور گرد یہ تحریر تھا کہ این بندہ خداوند
آفتاب و برجیس نائب خداوند بس سب یہ سمجھ گئے تھے کہ یہ آفتاب پرست ہی جب
اُس خادم نے ہاتھ اسکا پکڑا اسنے برہم ہوکر جواب دیا کہ مین کم نہین سنتا ہون بلکہ تیرا آقا او
تو دونون نابینا ہین کہ سراسر دیکھ رہے ہین کہ مین بندہ خاص خداوند ہون اور آفتاب پرست
ہون میرے سینہ پر تحریر ہی کہ این بندہ خاص خداوند ہی بس حکم خداوند سے آیا ہون نامہ خداوند
کا لایا ہون پاس بادشاہ کے اور وہ اندر جانے سے منع کرتا ہی کہین ہم لوگ رُک سکتے
ہین جو اُسکے کہنے پر عمل کرتے یہ کون ہی جو ہم بدون اجازت کے نہ جائین ایسے ایسے بادشاہ
تو ہمارے خداوند کے خدمت مین مثل غلامون اور خادمون کے حاضر رہتے ہین اِسکی کیا
اصل ہی تمہارا بزرگ خدمت کرتے ہین اور اپنا فخر جانتے ہین بس کیون تم لوگ اپنی شامت
بلاتے ہو مجھکو اندر جانے سے منع کرتے ہو اگر جاکر مین خداوند سے شکایت کرونگا وہ فوراً اپنا
عذاب نازل کردینگے سب شہر تباہ ہوجائے گا بس مجھکو جانے دو چونکہ یہ برابر درگہ سالار
کے تقریر ہو رہی تھی جب یہ عیار نے کہا تو درگہ سالار نے ڈانٹ کر جواب دیا کہ کیا بیہودہ
بکتا ہی بس اپنی زبان کو روک ورنہ گدی سے کھینچ لی جائے گی تو کیا ہی اور تیرا خداوند کیا ہی
کوئی کافر ہوگا کہ جس نے ایک عالم کو گمراہ کر رکھا ہوگا بدون اجازت کے نہ جانا ملے گا
اگر زیادہ ہما ہمی کرے گا تو سزا پائے گا وہ کیدی کیا عذاب نازل کرے گا ہم سب خدا
پرست ہین اور اُسکی بندگی کرتے ہین کہ جو سب کا پیدا کرنے والا اور خالق ہی بس ٹھہر جاؤ
بیان کر کہ تو کیون آیا ہی اور کیا مطلب ہی یہ تو ثابت ہی کہ تو آفتاب پرست ہی بس جب
اُس طور سے درگہ سالار نے کہا اور کچھ کلام سخت برجیس کو بھی کہے بس اُس عیار کو
اپنی جان کا خوف ہوا اور خیال دل مین کیا کہ تو اکیلا ہی ان سب کا شہر ہی اور یہ سب
خدا پرست ہین اگر بگڑتا ہی تو اکیلا کیا کرے گا سوا جان دینے کے بس جو یہ کہتے ہین اُس
پر عمل کر اور صبر کر جب یہان سے جانا خداوند سے سب حال بیان کرنا وہ اپنا عذاب نازل
کرکے ان سب کو غارت کردینگے یہ خیال کرکے کہا کہ بتاؤ کیا کہتے ہو درگہ سالار نے کہا کہ تو
یہان ٹھہر اور بیان کر کیا ضرورت ہی مین جاکر خبر کرونگا بس اگر حکم ہوگا جانا ورنہ واپس جانا جب یہ
اُسنے سنا تو کہا کہ آگاہ ہو کہ مین نامہ لیکر آیا ہون تیرے بادشاہ کے پاس فرزند خداوند آفتاب
نائب خداوند آفتاب یعنی برجیس آفتاب پرست کہ جسکا لشکر بیرون شہر اُترا ہوا ہی اور جو کہ خالق ہی

اور جسکو خداوند نے اپنا ولی عہد فرما کر تمام اپنے بندون کو حکم دیا ہی کہ میرے فرزند کو تم سب سجدہ کیا کرو یہ
تم سب کا خدا ہی بس مین اُسی نائب خداوند کا نامہ بر ہون اور نامہ لایا ہون میرا نام گل گبر ہی بچہ باز ہی
مین ادنی شاگرد ہون پیک قدرت کا اس طور سے جو اُس عیار نے کہا درگہ سالار نے جواب دیا کہ ہم بے
خبر کرتے ہین تو ٹھہر جا یہ کہکر دنگل پر سے اُٹھا اور پردہ اُٹھا کر داخل دربار ہوا مجراگاہ پر جا کر وزیر یقین
یزدان پرست کو مجرا کیا جو کہ اب یقین کی طرف سے حاکم شہر ہی اور عرض کیا کہ ایک نامہ بر نامہ
لے کر برجیس کوئی کافر ہی اور آفتاب پرست ہی اُسکا نامہ ہی جو کہ آیا ہی اور نامہ لایا ہی یہ جو درگہ سالار
نے کہا وزیر نے حکم دیا کہ اُس نامہ بر کو اندر بلا لو بس درگہ سالار برابر گیا اور اُسکو ہمراہ لیکر اندر آیا
عیار نے دربار کو خوب آراستہ و پیراستہ پایا گو سب سردار اور پہلوان ہمراہ یقین کے گئے تھے مگر اُس پر
بھی یہان بہت سردار اور پہلوان تھے دنگلون و کرسیون پر بیٹھے ہوئے تھے مثل شیران زبردست
و فیلان مست کے جھوم رہے تھے قبضہ شمشیر چوم رہے تھے دربار نہ تھا گویا بیشہ ہزبران تھا بس
عیار دیکھ کر دنگ ہو گیا کہ ایسے ایسے بادشاہ بھی ابھی موجود ہین کہ جنکے دربار کا یہ رنگ ہی بس یہ
دیکھ کر اُسنے مجراگاہ پر آکر مجرا کیا کرسی چوبی ملی بیٹھنے کو بہ سبب نامہ بر ہونے کے ورنہ عیار کی یہ عزت
نہ کی جاتی اور عیار بھی کون جو کہ کافر ہو بس وہ جب بیٹھ چکا وزیر نے ساقی کو اشارہ کیا اُسنے
جام لبریز کرکے نامہ بر کو دیا اُسنے ساقی کے ہاتھ سے جام لے کر منہہ سے لگایا اور لاجرعہ کرکے پی گیا
اب وزیر نے دریافت کیا کہ کس کا نامہ لائے ہو کہا کہ اپنے خداوند اور تم سب کے پیدا کرنے والے
برجیس آفتاب پرست کا کہ جو فی زمانہ سب بندون کا خالق ہی طرف سے خداوند آفتاب
کے کہ جنکا ظہور تمام عالم مین ہی کہ جن کے نور سے تمام دنیا روشن ہی اگر یہ نور نہ ہوتا تو بہ سبب
تاریکی کے اہل دنیا ہلاک ہو جاتے اور سب کام دنیوی معطل رہتے اہل دنیا کیونکر بہ سبب
تاریکی کے اپنے کامون کو سر انجام دیتے بس خداوند نے اپنے نور سے تمام تاریکی کو برطرف کر کے
تمام عالم کو روشن کیا اور جب کہ خداوند نے ملاحظہ فرمایا کہ شب کو مین آرام کرونگا بس تاریکی ہو جائیگی
ایک اپنا نائب مقرر کیا کہ جسکو ماہتاب کہتے ہین اُسکے نور سے تمام دنیا کو روشن کیا تا کہ بندے
بہ سبب تاریکی کے پریشان نہ ہون ایسی ایسی مہربانیان خداوند کی اپنے بندون پر ہین اور
خداوند کی یہ خواہش ہی کہ میرے بندے کسی امر سے پریشان نہ ہون مگر بعض ایسے بندے ہین کہ یہ
سب اوصاف دیکھتے ہین اُس پر خداوند کو بُرا کہتے ہین اور دوسرے دین کو اختیار کیے ہوئے ہین
جو کہ بالکل بے اصل و نابود ہی یہ کیونکر ہو سکتا ہی کہ جسکو دیکھا نہین اور نہ دیکھ سکتے ہون وہ خدا ہی
اُسنے یہ سب پیدا کیا ہی بس بالکل غلط اُنکا خیال ہی اور وہ سب گمراہ ہین یہ جو عیار نے کہا وزیر نے
جواب دیا کہ ہم تم سے بابت مذہب کے گفتگو نہین کرتے ہین جو تم یہ تقریر بیہودہ بیان کر رہے ہو
کہ جسکا نہ کچھ سر ہی نہ پیر بالکل لغو اور لچر ہی بس اس تمہاری تقریر کا یہ جواب ہی کہ تم لوگ سب
گمراہ ہو اور لائق سزا ہون آفتاب و ماہتاب سب خدا کے خلق کیے بندے ہین جو کہ خدائے برحق
اور لائق بندگی ہی جسکی اطاعت و بندگی ہم سب اہل اسلام کرتے ہین وہ رب کارساز و بے نیاز
ہی ہمارے خدا نے اپنے قدرت کاملہ سے شجر و حجر کوہ صحرا چشمہ و دریا باغ و جنگل جن و بشر حور و
غلمان نار و جنان گل و ثمر خلق فرمائے یہ آفتاب و ماہتاب کہ جنکو تم لوگ خدا و نائب خدا کہتے
ہو ہمارے خدا کے خلق کیے ہوئے ہین اور وہ سب اُسی خدا کے بندہ ہین کہ جنھون نے دعوی

خدائی کیا بسبب بہکانے شیطان کے اور اپنے ساتھ ایک عالم کو گمراہی و ضلالت مین مبتلا کیا بس وہ
سب خدائے باطل و کافر تھے اور اُنکے ماننے والے بھی کافر تھے اور جو جو اسوقت موجود ہین اور دعوے
خدائی کرتے ہین وہ سب کافر اور گمراہ کرنے والے ہین اور اُنکی بندگی کرنے والے کافر ہین وہ سب بہکائے
ہوئے شیطان کے ہین بس جو کہ دعویٰ خدائی کرتے تھے اور اپنے کو خدا کہلواتے تھے انکو اس کردار کی
مع اُنکے تابعین کے سزا ملی کہ مثل سگ و خوک کے مارے گئے اور جو کہ آپ ایسے دعوے کیے ہوئے
ہین اور اپنے کو خدا کہلواتے ہین اور لوگ انکو بخدائی مانتے ہین انکو بھی اس کردار کی سزا ملے گی اور مثل
سگ و خوک کے مارے جائینگے مع تابعین کے بس تو نامہ لے کر آیا ہی نامہ دے اس قصہ سے تجکو کیا غرض
جب ہم سے کوئی اس بارے مین گفتگو کریگا اُسکو جواب دیا جائیگا یہ تقریر جو عیار نے سنی گو بہت
غصہ آیا مگر خاموش سُنا کیا جواب دینا مناسب نہ جانا کیونکہ تنہا تھا بس جب تقریر وزیر تمام ہوئی اُس
نابکار عیار نے نامہ نکال کر پیش کیا وزیر نے دبیر کو نامہ دیا دبیر نے سر نامہ کو چاک کر کے نامہ پڑھنا شروع کیا
اُس نامہ مہمل مین بہت کچھ تعریف آفتاب و برجیس تحریر تھی اُسکے بعد یہ تحریر تھا کہ اے حاکم یقینیہ آگاہ
ہو کہ مین برجیس ہون نائب ہون خداوند آفتاب کا بلکہ فرزند ہون و جگر بند ہون خداوند آفتاب
نے مجکو اپنا نائب مقرر کیا ہی بلکہ اپنے بندون کو حکم فرمایا ہی کہ تم سب میرے فرزند کی اطاعت کرو
اور سجدہ کرو بس سب نے اطاعت کی اور سجدہ کیا اور ہزارون ملک میرے قبضہ مین آئے اور سب
بخدائی مجکو ماننے لگے لاکھون بندے خداوند کے مجکو سجدہ کرنے لگے تمام اقلیم خورشید یہ نے میری
اطاعت کی اور جس نے میرے حکم سے سرتابی کی اُس پر عذاب خداوندی نازل کیا گیا وہ تباہ و غارت
ہوا اور اُسکا مقام بہشت مین نہ تھا بلکہ دوزخ جائے سکونت ہوئی خداوند نے اپنی قدرت سے خانہ
عیش و خانہ رزق پیدا کیے اور بہت سے ایسے عجائبات ظاہر کیے ہین کہ جن کا ذکر کرنا بیکار ہی جو کہ چشم
بصیرت رکھتا ہی وہ دیکھ سکتا ہی بس خلاصہ یہ ہی کہ اگر اپنی زندگی اور بہتری کا خواستگار ہی تو غاشیہ
اطاعت کو دوش ہوش پر رکھکر رومال سے ہاتھ باندھ کر حاضر خدمت والا ہو اور اطاعت کرو اور
سجدہ کرو ورنہ یاد رکھو کہ مثل فرنگوشیہ اور سنجان وغیرہ کے اس ملک کو بھی تباہ و غارت کرونگا اور
عذاب نازل کرونگا اگر مثل ارنگوشیہ و اردبیل وغیرہ کے باشندون کے اطاعت کروگے تو
میرے عذاب سے امان پاؤگے بس تمکو خلاصہ طور سے تحریر کر دیا تم کو لازم ہی کہ بادولت کی
خدمت مین حاضر ہو کر بادولت کی اطاعت کرو اور اپنی جان کو بچاؤ آئندہ تم کو اختیار ہی کیونکہ
مین خدا ہون اور نائب خدا ہون میرے ہمراہ لشکر بیشمار و سپاہ جرار ہی میرا غیظ و غضب غضب
خداوندی ہی جس طرف مین بہ نگاہ قہرآلود دیکھتا ہون وہ ملک تباہ و غارت ہو جاتا ہی بس اپنی
جانون کو غنیمت جان کر میری اطاعت کرو میرے غضب سے خوف کرو آئندہ اختیار ہی مین
نے تم پر رحم کھا کر یہ نامہ تحریر کیا زیادہ کیا تحریر کیا جائے جب وزیر یقین نے یہ نامہ سُنا دبیر سے
کہا کہ ہماری طرف سے تحریر کرو کہ یہ جو کچھ تم نے تحریر کیا بالکل غلط اور محض جھوٹ ہی بس وہی
ایک خدا ہی جو کہ ہمارا خدا ہی جس کو تم خدائے نادیدہ کہتے ہو اور یہ سب باطل خدا تھے اور ہین خدا
کی یہ تعریف نہین ہی کہ مثل بندون کے ہو کہ ستہ ضروریہ رکھتا ہو بس وہ ایک نور ہی کہ ہر
مقام پر موجود ہی ہر بندہ کی رگ گلو کے قریب ہی قلب مومن خانہ خدا کہلاتا ہی وہ نہ منھ
رکھتا ہی نہ ہاتھ نہ پاؤن نہ سر و کمر نہ پشت و شکم وہ نور کا بقعہ ہی اُسکو کوئی دیکھ نہین سکتا ہی

کوئی اُسکے جمال باکمال کی تاب نہین لا سکتا ہی اگر دیکھنے کی خواہش کرے تو ایسی برق گرے کہ جل کر خاک ہو جائے اس امر کے ثابت کرنے کے لیے ایک دلیل قاطع میرے پاس موجود ہی جیسا کہ حدیث سے ثابت ہی کہ حضرت موسیٰ کی امت نے آنحضرت سے کہا کہ آپ ہماری طرف سے درگاہ باری مین عرض فرمائیے کہ ہم دیدار کے مشتاق ہین بس جناب موسیٰ نے کوہ طور پر تشریف لے جاکر عرض کیا کہ میری امت کی یہ خواہش ہی جناب باری کی طرف سے حکم ہوا کہ ای موسیٰ اپنے امت سے کہو کہ وہ اس امر کی خواہش نہ کرین کون میرے جمال کی تاب لا سکتا ہی کیون ایسے امر کی خواہش کرتے ہین کوئی کبھی اپنے خدا کو دیکھ سکتا ہی جو تم دیکھوگے بس جناب موسیٰ نے وہان سے آکر اپنے امت سے یہی فرمایا سب نے جواب دیا کہ ہماری تو یہی خواہش ہی بس دوسرے دن جناب موسیٰ نے حضرت باری سے عرض کیا حکم ہوا کہ اچھا وہ لوگ آئین کہ جن جن کو اس امر کی خواہش ہی بس آنحضرت نے سب سے آکر کوہ طور پر سے کہا دوسرے دن سب جاکر جمع ہوئے جناب موسیٰ نے عرض کیا کہ سب حاضر ہین بس ایک برق ایسی چمکی کہ جناب موسیٰ کو تو غش آگیا کوہ طور جل کر سرمہ ہو گیا اور جن لوگون نے یہ خواہش کی تھی وہ بھی جل گئے بس اس امر سے ثابت ہی کہ کوئی جمال خدا کے دیکھنے کی تاب نہین لا سکتا ہی بس خدا مثل ہم سب کے خواہش نفسانی و شہوت جسمانی سے بری ہی نہ اُسکے مان ہی نہ باپ نہ بھائی نہ بہن نہ دیگر عزیز نہ بیٹا رکھتا ہی نہ بیٹی نہ مثل ہم سب کے جورو رکھتا ہی وہ کسی شے سے نہ بنا ہی نہ اُس سے کوئی شے پیدا ہوئی ہی وہ ہمیشہ سے ہی اور ہمیشہ رہیگا ہان اُسکے حکم سے یہ زمین و آسمان و کل دنیا خلق ہوئی ہی اور سب اُسکے بندہ ہین جن بندون نے بہ سبب خواہش نفس و شہوت نفسانی و وسوسہ شیطانی کے گمراہی اختیار کی اور اپنے کو خدا مشہور کیا اور شریک لائے بس وہ مورد عتاب الٰہی ہونگے اس تقریر سے یہ مطلب ہی کہ خدا مثل بندون کے نہین ہی بلکہ وہ ایک نور ہی اور جن جن مین یہ سب باتین ہین وہ خدا نہین ہین بلکہ اُسکے بنائے ہین پھر کیونکر ہو سکتا ہی کہ جو کہ خدائے برحق ہو اُسکی بندگی ترک کرکے بندہ کو سجدہ کیا جائے اور گمراہی اختیار کی جائے یہ امر بالکل خلاف عقل ہی لہذا تیرا دعوے غلط ہی ہم کبھی نہ قبول کرینگے کہ تو خدا ہی ہمارے نزدیک تو کافر ہی اور ایک عالم کو تو نے گمراہ کر رکھا ہی بس اسکی سزا پائیگا اور یہ جو تو نے لکھا ہی کہ مین خداوند آفتاب کا فرزند ہون بالکل خلاف عقل ہی آفتاب ایک ستارہ ہی خلق کیا ہوا خداوند کریم کا خداوند کریم نے اس لیے اُسکو خلق کیا تا کہ دن رات مین کماحقہ تمیز ہو جائے اور تاریکی عالم ہر طرف ہو جائے بس اُسنے اپنی قدرت کاملہ سے یہ امر قرار دیا کہ دن کو آفتاب مشرق سے طلوع ہو اُسکی روشنی مین اہل دنیا سب کام کرین اپنے حوائج ضروری سے فارغ ہون فکر قوت و معاش کرین اور شب کو اس لیے خلق کیا اور مشعل ماہتاب سے روشن کیا کہ رات کو سب اپنے اپنے مقام پر راحت سے بسر کرین اور اُسکی ان نعمات کا شکر بہ ادا کرین بس آفتاب کوئی انسان نہین ہی کہ وہ آسمان پر سے زمین پر آیا اور اُسنے یہان عقد و تزویج کی جسکے سبب سے تو ظہور مین آیا بس میرے نزدیک کوئی ساحر تیرا باپ ہی کہ جسنے دعوی خدائی کیا ہی اور اُسنے یہ سب عجائبات سحر سے بنائے ہین بس کیون اپنے کو خراب کرتا ہی اور اپنے ساتھ اور لاکھون بندگان خدا کو گمراہ کرتا ہی بروز قیامت خدا کو کیا جواب دیگا جب کہ خداوند کریم سوال کریگا کہ تو خدا تھا کہ مین بہتر اس سے یہ ہوگا کہ اس گمراہی سے باز آ اور اس وسوسہ شیطانی سے درگذر کیون بندگان خدا کا خون اپنے سر لیتا ہی کیا تو غضب خداوند کریم سے نہین ڈرتا ہی

بس ہم سے اس امر کی امید نہ رکھنا کہ ہم دین اسلام ترک کرین یا تیری اطاعت کرین یہ امر محال ہی تیرا خام خیال ہی کہ ہم موجود ہین جو تیرا جی چاہے وہ ہمارے ساتھ کر اگر ہم سب کی اسی طور سے آئی ہی تو کیا خوف ہی موت سے کسی کو چارا نہین ہی سوائے ذات خدا کے کسی کو بقا نہین ہی سب کو فنا ہی دنیا ہیچ ہی بموجب آیہ کریمہ کل من علیہا فان ویبقےٰ وجہ ربک ذوالجلال والاکرام بس جب کہ یہ امر ثابت ہوچکا ہی کہ موت سے کسی کو رستگاری نہین ہی تو پھر کیا خوف کرنے سے حاصل جب وقت مرگ آئیگا ضرور انسان مرجائیگا اگر ہم سب کی عمرین تمام ہوگئی ہین تو کیا ضرور ہی کہ ہم خوف کرین اور بہ سبب خوف جان کے اپنے کو گمراہی مین ڈالین اور گمراہ ہوکر مرین دیس یہ امر غیر ممکن ہی اور خارج از امکان ہی اور کافرا کفر نہ تجھ مین یہ قدرت ہی کہ تو کسی کو مار سکے نہ زندہ کرسکے یا امان دے سکے تو محض بیکار اور ایک مکار ہی بس جب کہ یہ امر بدلائل ثابت ہوچکا ہی کہ تو کسی امر پر قادر نہین ہی تو کیا ضرور ہی کہ ہم تجھ سے خوف کرین جو ہم سب کے مقدر مین بروز ازل کاتب تقدیر نے تحریر کیا ہوگا اور جو خط پیشانی ہوگا وہ پیش آئیگا تجکو اختیار ہی یہ امر ضرور ہی کہ اگر تو سحر سے کام نہ لے اور سپاہ کو حکم دے کہ وہ مقابلہ کرے تو تجکو ہم لوگون کی جوانمردی و بہادری کا حال معلوم ہو مگر ناچار و مجبور اس امر سے ہین کہ تو ساحر ہی اور ہر ملک کو تو نے سحر سے تباہ کیا ہی کسی ملک کو تو نے بزور تلوار نہین غارت کیا جس قدر ملک تو نے اہل اسلام کے تباہ کیے ہین سب سحر سے تباہ کیے ہین خیر کوئی مقام اندیشہ و فکر نہین ہی ناچار اس امر سے ہون کہ میرا بادشاہ یہان نہین ہی وہ اپنے آقا و مالک یعنی صاحبقران ثانی سلسلہ کے ہمراہ طرف منطاق کے گیا ہی اگر وہ یہان موجود ہوتا تو تجکو اس تحریر کا جواب باصواب دندان شکن ملتا اور ایسی وہ سزا دیتا کہ تو تمام عمر یاد کرتا خیر جو مشیت ایزدی اُسکی مصلحت مین کسی کو دخل نہین ہی خلاصہ یہ کہ ہم اطاعت نہ کرینگے جو تیرا جی چاہے وہ کر اگر کچھ دعوی بہادری ہی اور لشکر بھی تیرا اس لائق ہی کہ ہم لوگون سے لڑ سکے تو ہم لشکر قلیل لیکر آتے ہین مقابلہ کر اور ہمارے جوہر دیکھ کہ اس لشکر قلیل نے کیونکر اُس لشکر کثیر کو شکست دی اگر تو نامرد ہی تو اختیار ہی چاہے سحر سے غارت کر چاہے مگر ہم اطاعت تو نہ کرینگے زیادہ طول تحریر سے کچھ حصول نہین جب یہ نامہ تحریر ہوچکا وزیر نے پیش کیا وزیر نے ملاحظہ کرکے اُس پر مہر کی اور اُس عیار کو دیا کہ یہ جواب نامہ ہی عیار جواب نامہ لیکر اور سلام کرکے بیرون دربار آیا شہر کی سیر کرتا ہوا ہر مقام کو دیکھتا ہوا چلا عیار نے ہر مقام پر ایک مسجد بنا پائی کہ جہان عابد و پرہیزگار بیٹھے ہوئے عبادت آمرزگار کر رہے تھے بس عیار بیرون شہر آیا اور راہ طی کرکے اپنے لشکر مین پہونچا وہان دربار آراستہ تھا کہ پردہ کے اندر سے صدا آئی کہ اے افریق شاہ بیک قدرت سے کہو کہ عیار جواب نامہ لے کر آیا ہی بیرون بارگاہ کھڑا ہی بس افریق شاہ نے بیک قدرت سے کہا وہ فوراً سلام کرکے باہر بارگاہ کے آیا ادھر گل گیر نیمچہ باز دربار گاہ پر پہونچا تھا کہ یہ آیا اور گل گیر کو دیکھ کر کہا کہ جواب لایا اسنے جواب نامہ اسکے ہاتھ مین دیا اور سب حال شہر کا اور دربار کا بیان کیا اور کہا کہ لقین شاہ جو کہ یہان کا حاکم اصلی ہی وہ مسلمان ہوکر بدیع الملک کے ہمراہ طرف منطاق کے گیا ہی اسکا وزیر یہان حکومت کرتا ہی بس بیک قدرت جواب نامہ لے کر اور سب حال سنکے اندر بارگاہ کے آیا اور افریق شاہ کو نامہ دیا اور عرض کیا کہ یہ جواب نامہ حاضر ہی بس افریق شاہ نے قریب حجاب جا کر عرض کیا کہ جواب نامہ حاضر ہی کیا حکم خداوند ہوتا ہی

آواز آئی کہ تم اس جواب کو باواز بلند پڑھو تاکہ سب سنین کہ اُسنے کیا جواب دیا ہی گو مجھکو تو علم خداداد سے
معلوم ہی جو کچھ جواب آیا خلاصہ جسکا یہ ہی کہ اس شہر کے باشندون پر بھی عذاب نازل کرنا چاہئے یہ لوگ
بدون سزا پائے اپنے حرکات سے باز نہ آئینگے یہ آواز جو آئی پس افریق شاہ نے وہ نامہ باواز بلند
پڑھا کہ ساتون درجون کے لوگون نے سُنا جب نامہ تمام ہوا اور سب مضمون نامہ سے آگاہ ہو چکے
اُسوقت پیک قدرت ہمتر برق نہاد تیز رفتار نے سب حال جو کہ زبانی عیارون کے سُنا تھا بیان
کیا اور عرض کیا کہ بہت بڑا شہر ہی اور خوب آباد ہی پس آواز آئی کہ سنختگان سے پوچھو
کہ اب کیا کیا جائے یہ لوگ اطاعت نہین کرینگے ایسے مغرور ہین کہ بادولت کو کچھ نہین سمجھتے کہ
آکر ہماری اطاعت کرو یہ سب بندہ اپنے خدا کو بھول گئے ہین یہ جو حکم ہوا تو خواجہ نظام نے
سنختگان سے کہا کہ کیا کہتے ہو اس امر مین سنختگان نے عرض کیا کہ میری تو یہ رائے ہی کہ شاہ
فرنگو شیر و سنجان وغیرہ کے اسکو تباہ و برباد فرمایئے عذاب نازل فرمایئے تو خواجہ نے عرض کیا بامر
سنختگان کی یہ رائے ہی کہ عذاب نازل کیا جائے آواز آئی کہ اُسکی رائے بہت خوب ہی پس کل اس شہر پر
عذاب نازل ہوگا یہان تو یہ گفتگو ہو رہی ہی اُدھر شہر مین وزیر نے یہ تدبیر کی کہ ایک عرضی اس مضمون
کی تحریر کراکے بخدمت صاحبقران ثالث یعنی بدیع الملک امیر زادہ روانہ کرے ایک شتر
سوار کے ہاتھ کہ بعد تشریف لے جانے حضور کے ایک کافر اقلیم غفور شیبا ہے وہ شہر آفتاب سے خروج
کرکے برائے مقابلہ حضور چلا پس جو ملک اسلام وغیر اسلام آباد اسکو تباہ و برباد کرتا ہوا اپنا نقصان
کیا جنھون نے اُنکی اطاعت نہ کی اُنکو اُسنے سحر سے غارت کیا چنانچہ شاہ فرنگو شیر و سنجان و دیگر اور
ملک کہ ان ملکون کے باشندون نے اطاعت سے انکار کیا تھا اُسنے ان سب ملکون کو غارت کیا اور
اس طور سے کہ نشان تک باقی نہ رکھا بلکہ کل عمارات شہر منہدم کر دیا باشندے ان ملکون کے جو
قتل و غارت سے بچے وہ کوہ صحرا مین جاکر مقیم ہوئے طریقہ اس کافر کے غارت کرنے کا یہ ہی کہ اس کے
ہمراہ قریب اسّی لاکھ کے سپاہ ہی اور دو فرزند اُسکے ساتھ کو رج کرتے ہین جو کہ ہم سب کے جانی دشمن
ہین اور دو فرزند عمرو ثانی کے ہین کہ جو خصومت دلی اہل اسلام سے رکھتے ہین کہ جن کے نام ارزنگ
و چترنگ ہین یہ دونون لشکر کثیر ہمراہ لے کر اُسکے اور بعضی برجیس آفتاب پرست پر برائے
مقابلہ گئے تھے مقابلہ مین عاجز ہوگئے گو اُنکے ہمراہ لشکر ساحران بھی تھا مگر اُسکا کچھ نہ کر سکے کوئی
ساحر زبردست برجیس کا سرپرست ہی اُسنے سب کارخانہ سحر سے طیار کیا ہی پس جب لشکر
برجیس کا کسی حریف کے مقابلہ مین اترتا ہی تو ایک آسمان لشکر برجیس پر آکر کھڑا ہوتا ہی پس
جب حریف سے مقابلہ ہوتا ہی اس آسمان سے ایک آفتاب ظاہر ہوتا ہی کہ اُسکی حرارت سے
جو کہ مقابلہ مین پہلوان برجیس سے حریف کے لشکر کا پہلوان یا ساحر ہوتا ہی سُنا جاتا ہی کہ اُدھر
عکس اُس آفتاب کا اُس ساحر یا پہلوان پر پڑا اُسکے جسم سے شعلۂ آتش کے دھوان نکلا اور وہ جلکر
خاک سیاہ ہوگیا یا وہ آفتاب کڑک کر گرا اور اُسنے جلا دیا یہ بھی سُنا گیا ہی کہ ایسی گرمی پیدا ہوتی
ہی کہ ہر ایک کو جان بچانا دشوار ہوتی ہی وہ گرمی صرف حریف کے لیے ہوتی ہی لشکر برجیس کو
کچھ گزند نہین پہونچتا ہی اسی معرکہ مین جو کہ برجیس سے اور ارزنگ سے ہوا تھا مرد دیو واقع
ہوا تھا استاد اسلحہ جو کہ بیٹا ہی کورج حرامی کا مارا گیا آفتاب نے گرکر اسکو ہلاک کیا پس
ارزنگ و چترنگ نے عاجز ہوکر بصلاح سنختگان بن نجم... برجیس سے اس

شرط پر اطاعت کی کہ اگر آپ خدا پرستون کو مقابلہ کرکے غارت کرینگے اور اُنکو مٹا دینگے تو ہم دین آپ کا قبول کرینگے اور آپ کو سجدہ کرینگے چنانچہ سُنا گیا ہی کہ برجیس نے یہ شرطانی قبول کی اور لشکر کثیر ہمراہ لے کر خروج کیا وہ کافر آفتاب پرست ہی اور یہ کہتا ہی کہ مین فرزند ہون آفتاب کا اور نائب ہون بہت جاہ وحشم رکھتا ہی اور بہت سے عجائبات اُسکے ہمراہ ہین سنا جاتا ہی کہ نہ معلوم کیا سبب ہی کہ جہان اُسنے نقاب چہرہ پر سے دور کی اور کسی غیر مذہب والے کی اُسکے روے نحس پر نگاہ پڑی فوراً سجدہ کیا اور اُسکا دین اختیار کیا خلاصہ یہ کہ وہ زمین آفتاب پرستی کو رواج دیتا ہوا چلا آتا ہی جب وہ فرنگوشیہ پر پہونچا حاکم فرنگوشیہ سے اطاعت کے لیے کہا اُسنے انکار کیا بس اُسنے اسی آفتاب سحر سے اُس شہر کو غارت کیا ارنگوشیہ والون نے بخوف جان اطاعت کی مگر اس شرط سے کہ ہم سجدہ اُسوقت کرینگے کہ جب صاحبقران پر غالب آؤگے اسی طور سے وہ اطاعت لیتا ہوا اور ملکون کو تباہ و برباد و کفرستان کرتا ہوا یہان آکر پہونچا ہی بہت سے ملک اُسنے تباہ کیے اور بہت سے ملکون کے باشندون نے اُسکی اطاعت کی خلاصہ یہ کہ سیکڑون ملک کے باشندے آفتاب پرست ہو گئے ہین اب وہ یہان آکر پہونچا ہی ہم سے بھی اطاعت کا خواہان ہوا ہی ہم نے انکار کیا پس جو ہمارے مقدر مین ہوگا وہ پیش آئیگا گو صنوبریہ کے لوگون نے اطاعت اُسکی کرلی ہی لیکن ہم تو اطاعت نہ کرینگے اُس کافر کا یہ قصد ہی کہ اسی طور سے سب سے اطاعت لیتا ہوا آپ کے لشکر کے مقابلہ مین آئے اور آپ سے مقابلہ کرے پس اسکی فکر حضور کو لازم ہی کہ بہت بڑا دشمن قوی اور زبردست ہی اور ساحر بھی بے عدیل معلوم ہوتا ہی اگر وہ خود ساحر نہین ہی تو جو اُس کا مددگار ہی وہ ساحر زبردست ہی لہذا مین نے بطور اطلاع کے حضور سے عرض کیا تاکہ حضور کو معلوم ہو جائے اور یہ الزام میرے اوپر نہ آئے کہ تم لوگون نے اس حال سے ہم کو آگاہ نہ کیا لاجب جانکر عرض کیا گیا الٰہی آفتاب دولت تابان و درخشان ہو پس وزیر نے سب حالات جو کہ سُنے تھے تحریر کرائے اور عرضی کو ملفوف کرکے خدمت صاحبقران مین روانہ کیا شتر سوار عرضی لیکر طرف نہ طاق کے راہی ہوا کہ اسکا ذکر وقت پر کیا جائیگا اسی طور سے ان بادشاہون نے کہ جنھون نے برجیس کی اطاعت کی تھی عرضیان روانہ کین ہین اُنکا یہ مضمون ہی کہ برجیس ہم پر لشکر کشی کرکے آیا ہم نے اُسکی اطاعت اس شرط سے کی کہ اگر تم صاحبقران پر غالب آؤگے تو ہم تم کو سجدہ کرینگے اور تنفیہ کرکے اُسکا مذہب اپنے ملک مین جاری کیا اس امر سے حضور اطمینان رکھین کہ ہم خدا پرست ہین صرف بلا کے دفع کرنے کے لیے یہ تدبیر کی ورنہ مثل فرنگوشیہ وغیرہ کے یہ ملک بھی تباہ ہوتے پس بخیال عزت و حرمت و جان کے اطاعت کرلی الغرض اسی مضمون کی ہر ایک نے عرضی روانہ کی ہی چنانچہ صنوبر شاہ کے وزیر نے بھی روانہ کی ہی ان سب کی عرضیان شتر سوار لے کر روانہ ہوئے ہین طرف نہ طاق کے ہر ملک سے کہ ان سب عرضیون کا حال آیندہ تحریر ہوگا کہ یہ عرضیان کب پہونچین اور کیا تدبیر کی گئی آمدم برسر قصہ المختصر جب وزیر یقین یزدان پرست عرضی روانہ کر چکا اُسکے بعد اُسنے تیاری لشکر کا حکم دیا ناظرین کو اس امر کا خیال رہے کہ جب سے یقین نے دین اسلام قبول کیا ہی جب سے یہ یزدان پرست کے نام سے مشہور ہی ورنہ خود پرست کہلاتا تھا یہ اپنے کو آپ سجدہ کرتا تھا اسکی داستان جلد دوم مین تحریر ہو چکی ہی یہان شہر یقینیہ مین تو تیاری ہو رہی ہی اور وزیر کا قصد ہی کہ

کل ہین کل سپاہ لے کر بیرون شہر فروکش ہون اور برجیس سے مقابلہ کرون وہان بیرون شہر اُس بکا فرا کفر
برجیس نے حکم دیکر دیا کہ ہمارے لشکر مین نقارہ بجے اور سب آگاہ ہون کہ ہم کل شہر یقینیہ پر خود
اپنا عذاب نازل کرینگے اور سب کو تباہ و غارت کرینگے یہ حکم دینا تھا اُسکے لشکر مین [illegible]
نقارون پر چوب پڑی صدائے کوس حربی سے زمین ہل گئی منادی نے تمام لشکر مین ندا کر دی
کہ کل شہر یقینیہ پر نایب خداوند و فرزند خداوند اپنا عذاب نازل کرینگے کیونکہ اُن لوگون نے اطا
سے انکار کیا یہ صدا دیتی تھی کہ ہر طرف چرچا ہونے لگا کہ یہ لوگ بڑے خود سر معلوم ہوتے ہین اور
بہت بے خوف ہین کہ خداوند کی اطاعت سے انکار کیا اور کچھ خوف جان نہ کیا یہ بھی مثل
ان نافرمان بندون کے ہلاک و غارت ہونگے اور سوائے ہلاکت کے کوئی پھل اس نافرمانی
کا نتیجہ عدول حکمی سے نہ پائینگے یہان تو یہ چرچا ہو رہا ہی اُدھر برجیس نے دربار برخاست
کیا بس سب اسکے اہل دربار اپنے اپنے مقام پر آکر بیٹھے اور باہم کہنے لگے کہ یہ خدا پرست بڑے
نافرمان اور بے خوف ہین کہ خداوند کے حکم پر عمل نہین کرتے ہین باوجودیکہ دیکھ چکے ہین کہ جنھون
نے نافرمانی کی وہ غارت ہوئے نافرمانی کی سزا پائی مگر پھر بھی خیال نہین آتا ہی اور وہی
حرکت کرتے ہین کہ جو باعث ہلاکت ہو بڑے نادان ہین ان مین جو عقلمند تھے انھون نے
اطاعت کرکے اپنی جان بچائی لشکر برجیس مین تو ہر طرف یہی چرچا ہی سختگان وازرنگ
و جنرنگ و اسلم و دیلم خوش ہین کہ ہماری رائے نے بڑا کام کیا خوب اہل اسلام کی
تباہی کی صورت نکلی ضرور برجیس بدیع الملک پر غالب آئیگا بدیع الملک کو
برجیس کے ہاتھ سے شکست پہونچیگی اور کل اہل اسلام برجیس کے ہاتھ سے غارت ہونگے
دین اسلام کا نام بھی پھر کوئی نہ لیگا اور جو باقی رہ جائینگے وہ اطاعت کرینگے بس ہم تدبیر کرکے
برجیس کو بھی قتل کرینگے اور خود خدائی کرینگے بے خوف و خطر بعد مہم بدیع الملک ہم برجیس
کو بھگا کر مع لشکر طرف خانہ کعبہ کے لے جائینگے وہان صاحبقران اول و ثانی ہین اُنکو بھی
اسکے ہاتھ سے قتل کرائینگے اب ہم دین اسلام کا نام تک باقی نہ رکھینگے بہت بڑا شخص
ہمارے ہاتھ لگا ہی بس یہ کافران بے حیا باہم اسی طور کی تقریر کرتے ہین اور خوش ہوتے ہین
انکو تو اسی باہم گفتگو مین مصروف رکھا جاتا ہی اب حال شہر یقینیہ کا تحریر ہوتا ہی کہ یہان وزیر
یقین شاہ نے طیاری لشکر کا حکم دیکر دربار برخاست کیا داخل محل ہوا سب سردار
اپنے اپنے مقام پر آکر بندوبست کرنے لگے لشکر مین طیاری ہونے لگی خیمے و بارگاہین
توشک خانہ سے نکالے گئے بار ہونے لگے یہان تو تمام دن اسی بندوبست مین گذرا قریب شام
چند ہرکارے اہل اسلام کے بیرون شہر اس خیال سے آئے کہ چلکر دریافت کرین کہ لشکر حریف
مین کیا ہو رہا ہی اب جو داخل لشکر برجیس ہوئے دیکھا ہر طرف لوگ جمع ہین اور باہم کچھ تقریر
کر رہے ہین اور افسوس کر رہے ہین سیکڑون نقارے بج رہے ہین یہ حیران ہوئے کہ یہ نقارے
کیسے بج رہے ہین بس یہ اُس مقام پر آئے کہ جہان لوگ بیٹھے ہوئے باہم باتین کر رہے تھے
انھون نے سُنا کہ وہ لوگ یہ کہہ رہے ہین کہ بڑا غضب ہوا شہر یقینیہ کے باشندون نے
اطاعت سے انکار کرکے اپنے اوپر غضب نازل کرایا آخر خداوند کو غصہ آگیا اُنھون نے
نقارہ بجوا دیا کہ سب آگاہ ہون کہ ہم کل شہر یقینیہ پر اپنا عذاب نازل کرینگے اور سب کو

غارت کرینگے اب کیا ہوتا ہے منادی نے ندا بھی دیدی بس کل کل شہر پر عذاب نازل ہوگا مثل فرنگوشیہ وغیرہ کے یہ ملک بھی غارت ہوگا بس وہ ہرکارے یہ سنکے پریشان ہوگئے اور آگے چلے بس جہان پہونچے یہی ذکر سنا اب تو بہت ہی حیران ہوئے اور باہم صلاح کی کہ اس حال کو بخوبی دریافت کرکے وزیر صاحب سے اس حال کی خبر کرنا ضرور ہے کیونکہ وہ تو غافل ہین اور تیاری لشکر مین مصروف ہین انکو تو یہ خیال رہا ہے کہ ہین شہر سے نکل کر حریف سے مقابلہ کرونگا یہان دوسرا سامان ہی ایسا نہ ہو کہ غفلت مین کوئی بلا نازل ہوجائے اور شہر تباہ ہوا اہل شہر ہلاک ہون ہم پر فرض ہے کہ ہم اس حال کو دریافت کرکے انکو خبر کرین تاکہ وہ کوئی تدبیر کرین یہ باہم صلاح کرکے وہ ہرکارے ایک مقام پر آئے کہ جہان پر چند لوگ بیٹھے ہوئے یہی تذکرہ کر رہے تھے یہ ہرکارے بصورت آفتاب پرستان تھے انسے دریافت کیا کہ ای بھائیون یہ کیا امر ہے کہ جب ہم لشکر سے گئے تھے برائے سیر کے تو نہ نقارے بجتے تھے نہ ہر طرف یہ چرچا تھا اتنے عرصہ مین کیا ہوا ہمارے سامنے نامہ خداوند کا گیا تھا انھون نے کہا کہ بھائیون بڑا غضب ہوگیا خداوند کا وہان نامہ گیا انھون نے جواب صاف تحریر کیا اطاعت سے انحراف کیا بلکہ بہت کچھ سخت وسست تحریر کیا جب جواب نامہ آیا خداوند کو غصہ آگیا فوراً حکم فرمایا کہ نقارہ بجے اور منادی لشکر مین ندا کردے کہ ہم کل شہر تقیبنیہ پر اپنا عذاب نازل کرینگے بموجب حکم خداوند نقارے بجائے گئے منادی نے ندا کردی بس وہ نقارے بج رہے ہین اور ہم لوگ اس امر کا افسوس کر رہے ہین کہ ان لوگون نے خود سری کرکے اپنی جان دی اور یہ ملک بھی تباہ ہوا اب کیا ہوتا ہے ہرکارے یہ تقریر سنکے بولے کہ بیرا اس امر کا افسوس کیا جو جیسا کرے گا ویسی سزا پائے گا کیون نہ اطاعت کی خدا پرست بہت کچھ اپنے کو خیال کرتے ہین اور جانتے ہین کہ ہم سے بڑھکر کوئی نہین ہے بس ان سب کا غرور اسی طور سے نکلیگا یہ کہکر ان کے پاس سے چلے آئے اور سب کی آنکھ بچاکر لشکر سے نکل کر سر پر پاؤن رکھکر جانب شہر کے بھاگے اور داخل شہر ہوئے چونکہ رات ہوئی تھی مگر اسقدر بدحواس تھے کہ اسی دست دور محل وزیر پر آکر پہونچے چوبدار سے کہا کہ محلدار کو بلاکر اطلاع کرو وزیر صاحب کو کہ چند ہرکارے در دولت پر حاضر ہین کچھ عرض کرنا ہے اور بہت ضروری خبر کہنا ہے ذرا تشریف لائیے چوبدار نے محلدار کو بلاکر جو کچھ ہرکارون نے کہا تھا بیان کیا بس محلدار اندر گئی وہان وزیر خاصہ کھاکر برائے آرام مسہری پر جاکر لیٹا تھا اور خیال کر رہا تھا کہ صبح کو کل لشکر لے کر بیرون شہر جاؤنگا اور مقابل لشکر برجیس فرونش ہوکر اسکو مقابلہ کرنے سے آگاہ کرونگا اور مقابلہ کرونگا خدا کریم جسکو چاہے ظفر دے ہین تو اسی کی ذات پر تکیہ کیے ہون اسی قسم کی دل سے باتین کر رہا تھا کہ محلدار نے آکر عرض کیا کہ چند ہرکارے در دولت پر حاضر ہین اور عرض کرتے ہین کہ ہم کو کچھ ضروری خبر عرض کرنا ہے وزیر نے جو یہ سنا فوراً اٹھ کھڑا ہوا اس خیال سے کہ نہ معلوم کیا خبر لائے ہین جو اس وقت آئے ہین کوئی نہ کوئی ایسی ہی ضرورت ہے اور ایسی ہی کوئی تازہ خبر ہے کیونکہ لشکر حریف بیرون شہر اترا ہوا ہے شاید کوئی اسی لشکر کی خبر لائے ہون یہ دل مین خیال کرتا ہوا باہر آیا ہرکارون [illegible] کرکے کہا کہ کیا خبر لائے ہو جلد بیان کرو ہرکارون نے عرض کیا کہ ہم غلام لشکر کفار مین گئے تھے کہ کچھ حال دریافت کرین وہان جو پہونچے تو ہر طرف نقارے بج رہے تھے اور لوگ باہم گفتگو کر رہے تھے کہ مقام افسوس ہے کہ شہر

یقینیہ مفت مین غارت ہوا اُن لوگون نے خداوند کی اطاعت نہ کرکے شہر کو اور اہل شہر کو غارت کیا
اب نہ بچیگا ہم نے جو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ جب جواب نامہ پہونچا تو برجیس نے برہم ہوکر
حکم دیا کہ نقارہ بجے اور لشکر مین منادی کردی جائے کہ کل ہم شہر یقینیہ پر اپنا عذاب نازل کرینگے اور
سب کو غارت کرینگے بس ہم یہ حال سُنکے وہان سے بھاگے اِس خیال سے کہ آپ کو خبر کرین کیونکہ
آپ اس حال سے بالکل بے خبر ہین تاکہ آگاہ ہوکر کوئی تدبیر فرمائین وزیر نے ہرکارون سے یہ سُنکے
جواب دیا کہ وہ کافر اکفر کیا ہم پر عذاب نازل کریگا صرف اس سبب اُسنے یہ مشہور کیا ہی تاکہ ہم
لوگ یہ خبر سُنکے اور بخوف جان اُسکی اطاعت کرلین صرف ہمارے ڈرانے کے لیے اُسنے یہ خبر مشہور
کیا ہی ورنہ اُسکی کیا مجال ہی اور کیا قدرت ہی کہ وہ ہم پر کسی قسم کا باو ڈالے ہمارا خدا حافظ و نگہبان ہی
سوائے خداوند کریم کے یہ قدرت کسی مین نہین ہی کہ کوئی کسی کو غارت کرسکے یہ صرف باتین ہین تم
جاکر اپنے مقام پر بے خوف بیٹھو اور خدا کو یاد کرو کیا تم نے نہین سُنا صاحبقران کا قول ہی کہ خداوند
کریم سب کا حافظ ہی دشمن سے خوف لازم نہین ہی مگر ہر وقت و ہر بلا مین خدا کو یاد رکھے اور اُسکو نہ بھولے
اُسکی ذات پر تکیہ کرے بس دشمن کیا چیز ہی اُسکے روبرو بموجب مصرع دشمن اگر قوی است نگہبان
قوی تر است ٭ جو اُسکی مشیت مین ہوگا وہ ہوگا بیکار فکر کرکے اپنے کو مرض ہلاکت مین ڈالنے
سے کیا حاصل یہ کہکر ہرکارون کو رخصت کیا اور محل مین آکر فکر کرنے لگا کہ بڑا غضب ہوا ہی جو اس
فکر مین تھا کہ صبح کو لشکر لیکر بیرون شہر جاؤنگا اُس سے مقابلہ کرونگا اُسنے اسکی بھی راہ نہ رکھی اور
نقارہ بجنے کا حکم دیدیا اور وہ کل سحر سے مقابلہ کریگا یہ خیال کرکے وزیر نے دل سے کہا کہ کیون
اسقدر پریشان ہوتا ہی جو منظور خدا ہوگا وہ ہوگا اگر ہم سب کی اسی طور سے آئی ہی تو کیا چارہ ہی
موت سے کوئی بھی بچ سکتا ہی بس وزیر اسی فکر و تردد مین شب بھر نہ سویا جب جلاد فلک تیغہ
شعاعی حمائل کرکے میدان فلک مین آکر صف آرا ہوا اور اپنے نور و جمال سے تمام عالم کو روشن
کیا یعنی سفیدۂ سحری کا ظہور ہوا ہر ایک نے اہل اسلام سے نماز سے فراغت کی اور اپنے
اپنے کاروبار مین ہر ایک مصروف ہوا دوکاندار دوکانین آراستہ کرنے لگے اہل حرفہ اپنے اپنے
کام مین مصروف ہوئے بس سردار آلات حرب و ضرب سے آراستہ و پیراستہ ہوکر در دولت
پر حاضر ہوگئے وزیر یقین یزدان پرست بھی عبادت خدا سے فراغت کرکے باہر آیا دربار
آراستہ ہوا وزیر نے دریافت کیا ہمارا لشکر طیار ہی سب نے عرض کیا کہ طیار ہی صرف
آپ کے سوار ہونے کی دیر ہی یہ سُنکے وزیر نے سردارون سے کل واقعہ جو کہ ہرکارون سے
سُنا تھا بیان کیا اور کہا کہ اب تو جو کچھ ہو مین اطاعت نہ کرونگا اگر آپ لوگون کو اپنی جان عزیز
ہی تو مین منع نہین کرتا ہون آپ لوگ شوق سے جائین اور اُسکی اطاعت کرین سب نے
جواب دیا کہ یہ امر غیر ممکن ہی کہ ہم آپ کو چھوڑ دین اور ایک کافر کی اطاعت کرین ہم ایسی
زندگی سے باز آئے یہ جو سب نے کہا وزیر نے جواب دیا کہ پھر کیا خوف ہی یہ امر ضرور ہی کہ
اُس مین ایسی قدرت نہین ہی کہ وہ غارت کرسکے یا ہلاک کرسکے یا ان خداوند کریم نے کو
ہم سب کی اجل اُس کے ہاتھ سے مقرر فرمائی ہی تو کیا پروا ہی بموجب شعر سرکمی ہیچم
زشمشیر حبیب ٭ ہرچہ آید بر سر من یا نصیب ٭ سب نے عرض کیا کہ بسم اللہ سوار
ہوجیے اور بیرون شہر تشریف لے چلیے اور مقابلہ مین فروگزاشت نہ کیجیے یہ جو اُسنے مشہور

کیا ہی یہ صرف اس غرض سے کہ شاید یہ لوگ خوف زدہ ہوکر اور جان کے بچانے کے خیال سے اگر میری اطاعت کریں وزیر نے جواب دیا کہ یہی امر میرے بھی خیال میں آیا ہی بس لشکر کو تیاری کا حکم دو کہ تیار ہو میں سوار ہوتا ہوں یہاں تو یہ گفتگو ہو رہی ہی ادھر بیرون شہر صحرا میں لشکر برجیس اترا ہوا تھا کہ جب صبح طالع ہوئی سب کفار خواب مرگ سے بیدار ہوئے پس سب سردار مسلح و مکمل ہو ہو کر بارگاہ میں آئے اور اپنے اپنے درجہ میں آبیٹھے اپنے مقام پر قرینہ سے آکر بیٹھے ارزنگ وچترناگ وغیرہ بھی اپنے اپنے مقام پر آکر بیٹھے افریق شاہ و خونخوار شاہ قریب پردہ کرسیوں پر بیٹھے جب دربار آراستہ ہو چکا ادنی و اعلی سب آچکے طریقہ یہ ہی کہ جب برجیس آکر تخت پر بیٹھتا ہی تو ایک برق چمک جاتی ہی اس سبب سے سب کو معلوم ہوتا ہی کہ خداوند تشریف لائے ورنہ کیونکر معلوم ہو کہ کب خداوند تشریف لائے دوسرے یہی طریقہ ہی کہ جو کوئی دربار میں آتا ہی سوا سے ارزنگ وچترناگ و اسلم و دیلم و سنحتگان و قرماسپ و دیگر سرداران ارزنگ وچترناگ کے سب اس پردہ کو سجدہ کرتے ہیں اور جب برق چمکتی ہی اور یہ ثابت ہوتا ہی کہ خداوند نے تخت پر جلوہ فرمایا اسوقت سب سجدہ کو ختم ہو جاتے ہیں سوائے اشخاص مذکورہ کے اور یہی برجیس نے سب سے کہہ دیا ہی کہ جب برق کوندے بس معلوم کر لینا کہ میں نے تخت پر جلوس کیا دوسرا طریقہ یہ ظاہر ہونے کا ہی کہ خداوند نے جلوس کیا کہ ہر قسم کی خوشبو سے بارگاہ معطر ہو جاتی ہی اور ایک نور پیدا ہوتا ہی کہ جس کے سبب سے تمام بارگاہ روشن ہو جاتی ہی چنانچہ جب سردار آبیٹھے اور دربار آراستہ ہو چکا اسوقت خوشبو پیدا ہوئی بارگاہ میں روشنی نور ظاہر ہوئی برق کوندی بس سوائے ان لوگوں کے کہ جن کے نام تحریر ہوئے ہیں اور سب نے سجدہ کیا وہ لوگ بیٹھے رہے کیونکہ اقرار ہو چکا ہی کہ جب صاحبقران کو غارت کیجیے گا اور اہل اسلام کو تباہ اسوقت ہم سب آپ کو سجدہ کرینگے اور آپ کی اطاعت کرینگے تاوقتیکہ یہ امر نہ ہوگا اسوقت تک ہم کو سجدہ کی تکلیف سے معاف رکھیے گا برجیس نے منظور کر لیا تھا بدیں سبب یہ لوگ سجدہ نہیں کرتے ہیں ورنہ سب اہل دربار سجدہ کرتے ہیں پس سب نے جب سجدہ سے سر اٹھایا اور کھڑے ہوئے کہ آواز آئی اری خونخوار شاہ سب بندوں سے کہو کہ آپ بیٹھ جائیں تعظیم ہو چکی خونخوار شاہ نے پکار کر کہا سب سلام کر کے اپنے اپنے مقام پر بیٹھ گئے یہ بھی عرض کر چکا ہوں کہ جو جسکا دنگل بنا ہی اس پر اسکا نام تحریر ہی وہ اسی پر بیٹھ سکتا ہی دوسرا نہیں بیٹھ سکتا ہی جب سب اپنے اپنے مقام پر بیٹھ چکے اسوقت حجاب کے اندر سے آواز آئی کہ لشکر کی تیاری کا حکم دو ہم سوار ہو کر مع لشکر کے میدان میں جا کر شہر لعینیہ پر عذاب نازل کرینگے اور تم لوگ بھی سوار ہو اور اپنے خداوند کی قدرت کو دیکھو کہ کیونکر ان بندگان گنہگار پر عذاب نازل کرینگے اور خوف کرو کہ اگر ہم سے سرتابی کرینگے تو اسی طور سے ہم بھی مبتلائے عذاب و غضب خداوندی ہونگے یہ جو حکم دیا پس اسی وقت افریق شاہ نے حکم دیا کہ منادی اہل لشکر کو آگاہ کر دے کہ سب طیار ہو کر آمادہ ہو جائیں اور تخت خداوندی در دولت پر حاضر کیا جائے خداوند سوار ہونگے پس حکم دینا تھا کہ منادی نے لشکر کو اس حکم سے آگاہ کیا اسی لاکھ کا لشکر ہی فورا کمر بندی ہونے لگی تھوڑے عرصہ میں کل لشکر طیار ہو گیا وہی تخت کہ جس پر برجیس سوار ہو کر شہر آفتاب تمثال سے چلا تھا لا کر در خیمہ پر لگا دیا گیا چوبداروں نے آکر عرض کیا کہ سب سامان

ہو گیا لشکر طیار ہے بس خونخوار نے قریب پردہ جا کر عرض کیا آواز آئی کہ تم لوگ بھی بیرون بارگاہ
جا کر سوار رہو ہم سوار ہوتے ہین یہ حکم سننا تھا کل اہل دربار بیرون بارگاہ آئے ہر ایک اپنی سواری
کے قریب آکر کھڑا ہوا افریق و خونخوار و وزیر برجلیس تخت کے پاس آکر کھڑے ہوئے یکایک
برق کوندی روشنی ہوئی خوشبو پھیلی خود بخود گھنٹہ و ناقوس جو تخت مین لگے ہوئے تھے بجنے
لگے سب اہل لشکر کو معلوم ہوا کہ خداوند سوار ہوئے ایک مرتبہ سوائے لشکر ارژنگ و چترنگ
کے سب لشکر نے سجدہ کیا اور رجے یا خداوند آفتاب و برجلیس کی لشکر مین بلند ہوئی خونخوار شاہ
و افریق شاہ و وزیر اپنے اپنے مقام پر جو کہ اس تخت کے درجون مین انکے لیے مقرر تھا آکر بیٹھے
انکا سوار ہونا تھا کہ سب سوار ہوئے ارژنگ وغیرہ اپنے تختون پر سوار ہوئے تخت برجلیس
ہاتھیون پر کسا گیا سب سردارون بادشاہون نے گرد اسکے حلقہ کیا نشان لشکر کھل گئے برقین
اٹھنے لگین ہر طرف سے یا خداوند برجلیس کی صدا آنے لگی اس شان و شوکت سے لشکر سامنے
شہر یقینیہ کے آکر پہونچا صف بندی کا حکم ہوا صف آراؤن نے تحمل کر صفین آراستہ کین انتی لاکھ
سپاہ کی صف بندی ہوئی صفین تھین کہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ سمندر کی موجین ہین ایک طرف ساحر
صف آرا تھے اور ایک سمت غیر ساحر سب کے اسلحہ دھوپ مین چمک رہے تھے ور دریان
نمودے رہین تھین جب لشکر صف آرا ہو چکا ابر سوسنی رنگ آکر تمام لشکر پر محیط ہو گیا
ایک آسمان بر سر تخت برجلیس بلوری محیط ہوا جب یہ سب بندوبست ہو چکا اسوقت
برجلیس نے گنبد کے اندر سے پکار کر کہا جو کہ تخت نرا الماس نگار بنا ہوا تھا جسکے اندر برجلیس
بیٹھا ہوا تھا اور پردے موتیون کے پڑے ہوئے تھے اور ایسا ضو دیتا تھا کہ نگاہ نہ کام کرتی
تھی کوئی اس سمت دیکھ نہ سکتا تھا یہ وجہ تھی کہ جو کسی نے برجلیس کو ہر وقت سوار ہوتے
کے بھی نہین دیکھا کیا دیکھے نگاہ تو کام کرتی ہی نہین ہے کیونکر کوئی دیکھے بس جب برجلیس
نے پکار کر کہا کہ یا خداوندا اے پدر بزرگوار مین تو شہر یقینیہ کے حاکم سے اور اس شہر کے باشندہ
سے حجت تمام کر چکا مین نے نامہ بھیجا انھون نے میرے نامہ کا جواب سخت تحریر کیا مین تو یہ چاہتا
ہون کہ ان پر اپنا عذاب نازل کرون لہذا آپ بھی کسی فرشتہ کے ذریعہ سے انکو آگاہ فرمائیے
شاید آپ کے فرمانے سے وہ اطاعت کرین ورنہ آفتاب قدرت کو حکم فرمائیے کہ وہ ظاہر
ہو کر ان سب کو جلا دے اور شہر کو تباہ کرے ایک کو زندہ نہ رکھے بلکہ عمارات شہر کو بھی منہدم
کر دے انکی یہی سزا ہے تاکہ اورون کو عبرت ہو کہ جو نافرمانی کرے گا اسکا یہی حال ہو گا برجلیس
کا یہ کہنا تھا کہ اس آسمان سے آواز آئی کہ اے فرزند من و اے نائب من جو تو کہتا ہے ایسا ہی کیا
جائے گا تو اطمینان رکھ اس صدا کا آنا تھا کہ پھر گھنٹہ و ناقوس بجے اور سب سجدہ کو خم ہوئے
اب جو سب نے سر سجدہ سے اٹھائے دیکھا کہ اس آسمان مین ایک در پیدا ہوا اور اس در
سے ایک تخت نکلا سب نے دیکھا کہ اس پر ایک مہیب صورت و عجیب شکل کا انسان
ہے اور ایسا ہولناک چہرہ ہے کہ اگر دیو بھی دیکھ لے تو مارے خوف کے کانپ جائے و اندام
مین اسکے رعشہ پڑ جائے تخت پر بیٹھا ہوا ہے اسکے ہر بن مو سے شعلہ نکل رہے ہین ایک
نقارہ اسکے سامنے رکھا ہوا ہے چوب اسکے ہاتھ مین ہے یہ دیکھ کر لشکر برجلیس کے ہوش و حواس
جاتے رہے سب نے سر جھکا لیے اسنے آسمان سے نکلتے ہی آواز دی کہ منم فرشتہ قدرت

وہ صدا ایسی پُرہول تھی کہ یہ معلوم ہوا کہ گویا نقارہ گڑگڑایا یا بادل گرجا سب کے دل ہل گئے اُسنے یہ کہکر کہا کہ مین بہ حکم خداوند برائے پند و نصیحت باشندگانِ شہر یقینیہ کے جاتا ہون یہ کہا اور نقارہ پر چوب لگائی صدا اسکے نقارہ سے سب کے قلب و جگر ہل گئے وہ یہ کہتا ہوا طرف شہر یقینیہ کے روانہ ہوا ادھر سے یہ چلا اُدھر سرداروں نے وزیر یقین شاہ سے عرض کیا کہ سواری دردولت پر موجود ہی حضور سوار ہون لشکر بھی تیار ہی یہ سننا تھا کہ وزیر یقین شاہ مع سرداروں کے بیرون دربار آیا تخت پر سوار ہوا سب سردار بھی سوار ہوئے وزیر کل لشکر لیکر جو کہ قریب ایک لاکھ ساٹھ ہزار کے تھا مع بارگاہ وغیرہ کے چلا تھا ابھی چند قدم دردولت سے راہ طی کی تھی کہ ایک برق چمکی سب نے سر اُٹھا کر دیکھا کیا نظر پڑا کہ ایک تخت ہوا پر قائم ہی اُس پر ایک دیو خصال کہ جسکے دونون شانون پر دو پر ہین مثل اژدر دہان سے اور چہرہ اُسکا سیاہ ہی مثل قیر دو دانت بڑے بڑے باہر ہین ایک لنگ باندھے ہوئے ہی مگر ایسی مہیب صورت ہی کہ دیکھنے سے ہاتھ پاؤن کانپے جاتے ہین دل تھراتے ہین تخت پر بیٹھا ہی تمام جسم سے اُسکے شعلہ نکل رہے ہین ایک نقارہ آگے بڑا سا رکھا ہی چوب ہاتھ مین ہی یہ دیکھکر سب سردار و اہل لشکر حیران ہوئے کہ یہ کیا آفت ہی اور یہ کیا بلا ہی مگر سب نے لاحول پڑھکر سر جھکا لیے مگر صفت یہ تھی کہ اُسکو کل اہل شہر نے دیکھا کوئی مقام ایسا نہ تھا کہ جہان وہ نظر نہ آتا ہو جو لوگ راہ مین تھے اُنھون نے بھی دیکھا اور جو گھرون مین تھے اُنھون نے بھی دیکھا اور سب اُسکو دیکھکر خائف ہوئے مگر جو اعتقاد کے پختہ تھے وہ اپنے اپنے مقام پر جمے رہے سب نے کہا کہ یہ کوئی شیطان ہی ہم کو ڈرانے آیا ہی ہم تو خوف نہ کرینگے جو سب کا حال وہ اپنا حال راوی کہتا ہی کہ مردون کا کیا ذکر ہی عورات بچون نے بھی یہی کہا اہل شہر مین ہر طرف یہی ذکر تھا کہ جو کچھ ہو ہم تو برجیس کی اطاعت نہ کرینگے یہ سب اُسی کی مکاری ہی اور فریب ہی لامی سے کسی ساحر کو ایسے ہیبت سے بھیجا ہی تا کہ ہم خوف زدہ ہو کر اُسکی اطاعت کرین ہان اسقدر تو ہوا کہ دوکانداروں نے دوکانین بند کر دین اور اپنے اپنے مکان کی طرف روانہ ہوئے بازارین بند ہو گئین جو لوگ باہر تھے گھرون مین چلے آئے اور بندوبست کرنے لگے کہ اگر کوئی بلائے سماوی شہر پر نازل ہوگی تو ہم سب اپنے بال بچون کو لے کر نکل جائینگے جلائے وطن اختیار کرینگے مگر کافر کی اطاعت نہ کرینگے ہر ایک شہر سے نکل جانے کا بندوبست کر رہا ہی کیا رئیس کیا فقیر کیا صاحب پیشہ کیا غیر صاحب پیشہ سب نے مال و اسباب سے ہاتھ دھو یا اپنے جانون کی حفاظت کی تدبیرین ہر ایک مصروف ہوا یہ لوگ تو یہ فکر کر رہے ہین اُدھر اُس مہیب شکل نے پکار کر کہا کہ ای اہل شہر یقینیہ وای باشندگان ملک وای حاکم ملک وای اہل لشکر وای خدا پرستان آگاہ ہو اور خبردار ہو کہ مین فرشتہ قدرت خداوند آفتاب ہون میرا نام ملک الموت قدرت و جلاد فلک ہی مین ہی سب کی روحین قبض کرتا ہون مجکو خداوند نے بھیجا ہی کہ تم سب اہل شہر وغیرہ کو آگاہ کرو کہ کیون اپنی جانین برباد کرتے ہو کیون شہر کی تباہی کی صورت پیدا کرتے ہو کیون نہین میرے فرزند و نائب کی اطاعت کرتے ہو برجیس آفتاب پرست میرا فرزند ہی مین نے اُسکو اپنا نائب مقرر کیا ہی مین ہی تم سب کا خدا ہون تم سب کو بدیع الملک نے بہکا دیا ہی بھلا کوئی بھی اس امر کو

یقین کرے گا کہ جسکو نہ دیکھا نہین جو کہ نور کا بُقعہ ہوا ہی ہے یہ سب کام ہون کہ وہ دنیا کو خلق کرے اور انسان پیدا کرے بھلا خیال تو کرو اُس مین یہ قدرت کب ہی سوائے اسکے کہ وہ تاریکی کو ہر طرف کردے یہ کیونکر ہوسکتا ہی کہ جو نہ ہاتھ رکھتا ہو نہ منھ نہ چشم نہ جسکے مان ہو نہ باپ نہ بھائی نہ بہن نہ جورو نہ بیٹا نہ بیٹی نہ کھاتا ہو نہ پیتا ہو نہ سوتا ہو نہ جاگتا ہو جس مین یہ سب باتین نہ ہون وہ کیونکر دنیا کو خلق کرسکتا ہی بھلا دیکھو تو کہ کبھی سلفت سے آج تک بدون مان باپ کے کوئی فرزند پیدا ہوا ہی بس یہ سب دلیلین اہل اسلام کی بیکار ہین اور بہکانے کے طریقہ ہین ہان جن مین یہ سب اوصاف پائے جاتے ہین اور جو سب کامون پر قدرت رکھتا ہی وہ خدا ہی جیسا کہ مین ہون جو صفتین تم مین ہین وہ سب مجھ مین ہین بس اسقدر فرق ہی کہ مین دنیا کو پیدا کرسکتا ہون اور غارت کرسکتا ہون تم یہ نہین کرسکتے ہو اگر مین چاہون تو اس دنیا کو برباد کرکے دوسری اور دنیا پیدا کرون جسکو چاہون مار ڈالون اور جسکو چاہون زندہ کردون تم مین یہ قدرت نہین ہی بس تم بندے ہو مین خدا ہون میرے کہنے پر عمل کرو اگر عمل نہ کروگے تو یاد رکھو کہ ایک چشم زدن مین [illegible] اس ملک کو ایسا غارت و تباہ کردونگا کہ یہ بھی نہ ثابت ہو کہ یہان ملک آباد تھا اور تم سب پر عذاب نازل کرکے ہلاک کرونگا اور جلا کر خاک سیاہ کردونگا ایک بھی زندہ نہ بچے گا یہ آخری حجت ہی کیونکہ مین رحیم ہون و عادل ہون اس سبب سے بار بار نصیحت کرتا ہون آیندہ تم کو اختیار ہی اگر اب میرے کہنے پر عمل نہ کروگے اور ایک گھنٹہ کے عرصہ مین میرے فرزند کی خدمت مین حاضر ہو کر اُسکی اطاعت نہ کروگے تو مین تم سب کو ابھی غارت کردونگا یہ کہکر اُسنے چوب نقارہ پر لگائی اور کہا کہ یہ جو کچھ مین نے بیان کیا سب خداوند کی طرف سے بیان کیا اب تمکو اختیار ہی جو اُنکا حکم تھا وہ مین نے تم سب کو سنا دیا راوی کہتا ہی کہ اُس ساحر کی صدا جو کہ تخت پر سوار مابین زمین و آسمان یہ سب تقریر کر رہا تھا کل اہل شہر نے سُنی یہ صفت تھی کہ اُسنے ایک مقام پر تخت قائم کرکے بیان کی مگر سب کے کان مین حرف بحرف اُسکی تقریر کی صدا آئی جو جہان تھا اُسنے سُنی ایک غلغلہ پیدا ہوا تمام شہر مین اور ہر ایک کی زبان سے یہ نکلا کہ ہم کو مرنا قبول ہی مگر اُس کافر کی اطاعت کرنا نہین قبول ہی بلکہ ہر ایک نے بہت سخت و سست کہا اور اہل لشکر و سرداران لشکر و وزیر نے جو کہ اب حاکم شہر ہی طرف سے یقین یزدان پرست کے یہ تقریر سُنکے لاکھ لاکھ لعنت کی اور ہزارون گالیان برجیس کو دین یہ تقریر اُس تخت سوار نے بھی سُنی بہت برہم ہوا اور کہا کہ تم سب کی قضا ہی آئی ہی یہ کہکر اور نقارہ بجا کر جدھر سے آیا تھا اُسی طرف کو چلا گیا مگر یہان اہل شہر نے از غریب تا امیر سب نے اپنی جان بچانے کی یہ صورت کی کہ جو کچھ اُٹھ سکا وہ مال و اسباب لیا اور اپنے بال بچون کو ہمراہ لے کر دوسرے دروازہ شہر سے نکل گئے ہر طرف غدر مچ گیا اہل شہر فرار ہونے لگے مگر اطاعت نہ کی کہان تک بھاگین لاکھون آدمی ہین مگر جو کہ بھاگے تھے وہ جا جا کر کوہ و صحرا مین مقام امن تلاش کرکے مقیم ہوئے اس خیال سے کہ جب ہم کو یہ معلوم ہوجائے گا کہ وہ کافر اپنا لشکر لیکر چلا گیا اور شہر بچ گیا یا غارت ہوگیا تو پھر آکر اپنے اپنے مقام پر قیام کرینگے شہر مین ہر طرف ایک طوفان کی بھگدڑ مچی ہوئی ہی جسکو جو بنتا ہی وہ کرتا ہی ایک تلاطم برپا ہی پھر لوگ بھاگے جاتے ہین کچھ یہ خیال کرکے نہین بھاگے ہین کہ اگر قضا آئی ہی تو جہان جائینگے ضرور ہلاک ہونگے یہ سب شعبدہ سمجھے ہین اگر قضا نہین آئی ہی تو یہان بھی بچین گے اور وہان بھی خدا سب مقام پر [illegible]

اپنے کو معرض ہلاکت میں ڈالنے سے کیا حاصل بعض یہ خیال کر کے بھاگے ہیں کہ حدیث میں آیا ہے کہ جہاں بلا نازل ہونے والی ہو یا نازل ہو اپنی جان کی حفاظت کرے ٹل جائے کیونکہ دو قضا ہیں ہیں ایک معلق اور ایک مبرم معلق ٹالے سے ٹل جاتی ہے مبرم نہیں ٹلتی ہے پس کیا معلوم کہ یہ کونسی قضا ہے اس سے ٹل جانا ہی اچھا ہے خیر شہر میں تو غدر ہے ادھر وزیر کل لشکر کو لیے ہوئے بقصد جنگ چلا آتا ہے اسنے قصد کر لیا ہے اور سب سرداروں و اہل لشکر سے کہدیا ہے کہ جب لشکر کفار نظر آئے تم لوگ بلا تامل تلواریں کھینچ کر جا پڑنا یہ نہ خیال کرنا کہ انکی طرف سے سبقت ہو یہ موقع اس خیال کا نہیں ہے سب نے منظور کیا ہے وزیر یہ اپنے سرداروں سے کہتا ہوا راہ طے کر رہا ہے کہ آپ لوگوں نے اسکی مکاری و تدبیر دیکھی یہ سب شعبدہ ہیں جب اُسنے دیکھا کہ یہ لوگ کسی صورت سے اطاعت قبول نہیں کرتے ہیں ایک ساحر کو اس صورت سے بھیجا کہ وہ جا کر یوں خوف دلائے اور اہل شہر کے دلوں پر خوف طاری کرے شاید وہ لوگ خوف کھا کر اور اگر اطاعت اختیار کریں تو یہ اس کا خیال خام و تصور ناتمام ہے ہم تو سر کو ہتھیلی پر رکھے ہوئے ہیں ہم سے تو یہ نہ ہوگا کہ کافر کی اطاعت کریں بس چاہئے زندہ رہیں چاہے مر جائیں ہم موت سے نہیں خوف کرتے ہیں بدون قضا کے نہ مرینگے آپ لوگوں کو اختیار ہے میں جبر کسی پر نہیں کرتا ہوں کہ میرے ہمراہ رہکر اپنی جان تلف کریں اختیار ہے چاہے اس کافر کی اطاعت کیجیے چاہے کسی طرف نکل جائیے میں تو اطاعت کرونگا نہ کسی طرف جاؤنگا اُسکے خوف سے میں اُس بادشاہ کی طرف سے یہاں کا حاکم ہوں کہ جس نے کئی مقابلہ صاحبقران سے سر میدان کیے اور سامنے سے نہ بھاگا بس میں اس کافر کے خوف سے بھاگوں اکیلا نہ ٹھہرونگا اور جان دونگا سب نے عرض کیا کہ آپ یہ کیا فرماتے ہیں اگر یہی امر منظور ہوتا تو اسوقت تک آپ کی ہمراہی کیوں کرتے اب تک نکل نہ گئے ہوتے ہم سبکی جانیں دین اسلام و آپ کے قدم پر نثار ہیں وزیر ان سب سے یہ باتیں کرتا ہوا چلا جاتا تھا کہ جو ہرکاروں نے آکر خبر دی کہ بیرون شہر ایک میدان وسیع میں لشکر برجیس صف آرا ہے جہاں تک نگاہ جاتی ہے سوائے سپاہ کے دوسری شے نظر نہیں آتی ہے وزیر نے کہا کہ صف آرا ہونے دو ہم سب کو ذات خدا پر تکیہ ہے جو ہیں وہ ہمارے بیخبر ہوے کر بیٹھے تو چند ہرکاروں نے آکر بیان کیا کہ حضور بڑا غضب ہوا اس مکار کی گفتگو و تقریر سنکے تمام شہر میں غدر مچ گیا ہے کسی نے یہ امر تو قبول کیا نہیں کہ ہم جا کر کافر کی اطاعت کریں اپنا دین ترک کریں مگر یہ ضرور کیا کہ اپنے آل و عیال و مال کو لیکر شہر سے بھاگے جاتے ہیں وزیر نے کہا کہ جانے دو اچھا ہے شاید کوئی بلا نازل ہو مثل فرنگو شیبہ وغیرہ کے تو بڑی خرابی ہو کیونکہ یہ لوگ فرنگو شیبہ کا حال سنے ہوئے ہیں اس سبب سے لشکر کم کرتے ہیں اچھا ہے یہاں تو یہ باتیں ہو رہی تھیں مگر وزیر لشکر لیے ہوئے چلا آتا ہے بہت جلد راہ طے کر رہا ہے اُدھر وہ تخت سوار لشکر میں پہونچا اور سامنے تخت برجیس کے اپنے تخت کو روک کر پکارا کہ اے نائب خداوند یہ لوگ راہ پر نہ آئینگے آپ خداوند سے کہکر ان پر اپنا عذاب نازل فرمائیے یہ کہکر ابھی آسمان میں غائب ہو گیا اُدھر وہ غائب ہوا ادھر برجیس نے اُسی گنبد کے اندر سے پکار کہا کہ یا خداوند میرے پیارے ہیں کہ اب آپ عذاب نازل کریں یہ کہتا تھا کہ ایک مرتبہ گڑگڑاہٹ ہوئی ہزاروں برقیں کوندیں بس سب نے دیکھا کہ وہ آسمان شق ہوا اور اُس آسمان سے ایک آفتاب پیدا ہوا اور چمک کر

رکھنا خداوند تیری توبہ ہی تو ہی بچانے والا ہی جو تجھ سے پھرا اور جس پر تیرا غضب نازل ہوا وہ کسی طرف کا نہ رہا کیا جلد تو نے اس شہر کو تباہ کیا ہی راوی کہتا ہی کہ اُدھر وہ جو اہل شہر شہر مین رہ گئے وہ جل کر خاک ہو گئے اور وزیر مع چند سرداروں وکچھ لشکر کے رہ گیا تھا وہ بھی سوختہ ہو کر رہ گیا مگر یہ جو سب جلے اور مرے خداوند کریم نے ان سب کو داخل بہشت فرمایا اُس پر بھی قریب لاکھ پچاس ہزار کے اہل اسلام شہید ہوئے آگ تو لگی ہوئی تھی اس پر یہ غضب ہوا کہ اُس آفتاب سے برقین چمک چمک کر شہر پر گرنے لگین اور عمارت گرنے لگی تمام مال و اسباب نقد و جنس سب تباہ ہو گئی جو لوگ جلے اُنکے استخوان تک کا نشان باقی نہ رہا ایسا وہ شہر غارت ہوا کہ بالکل میدان ہو گیا ہر مقام پر خاک کا ٹیلہ بنکر رہ گیا ہر طرف غبار بلند تھا خاک اُڑ رہی تھی ایک ہو کا عالم تھا سوا ویرانی کے کچھ نظر نہ آتا تھا ارزنگ و چترنگ و سنجگان کھڑے ہوئے قہقہہ لگا رہے تھے اور باہم کہتے تھے کہ خوب ہوا جو یون خدا پرست تباہ ہوئے خوب ہم نے بدلا لیا اچھا شخص ہمارے ہاتھ لگا ہی اب اہل اسلام کا زندہ بچنا دشوار ہی اسی طور سے سب تباہ ہونگے یہ کہتے تھے اور ہنستے تھے بس جب تمام شہر غارت ہو چکا ایک مرتبہ وہ آفتاب کڑک کر گرا اور ایک شعلہ زمین سے نکلا جو کچھ کہ باقی تھا وہ بھی جل کر خاک سیاہ ہو گیا سوائے راکھ کے انبار کے وہان کچھ نظر نہ آتا تھا جو بیچارے جلے تھے اُنکو قبرین تک نہ نصیب ہوئین بس وہ آفتاب جب چمک کر گرا اور سب جل گیا ایک مرتبہ کڑک کر بلند ہوا اور اُسی آسمان مین غائب ہو گیا جو کہ گنبد اور تخت برجیس پر محیط تھا غائب ہوا اُسکا غائب ہونا تھا کہ ایک ایسی ہوا چلی کہ وہ جو راکھ کے انبار اُس مقام پر لگے ہوئے تھے سب کو اڑا لے گئی صاف میدان ہو کر رہ گیا سوائے خشت و چونے کے اور کسی چیز کا انبار نہ تھا یہ جو عالم لشکر برجیس نے دیکھا اور اس طور سے شہر کو غارت پایا سب نے افسوس کیا اور باہم کہا کہ واقعی بہت بڑا غضب نازل ہوا یہ ثمرہ ہی نافرمانی کا جب برجیس اُس شہر کو غارت کر چکا پکار کر کہا کہ ای افریق شاہ لشکر کو واپس چلنے کا فرودگاہ پر حکم دو کل سے دوسرے ملک کو کوچ کرینگے اور اہل لشکر سے کہدو کہ تم نے غضب خداوندی کا حال دیکھا جو میری نافرمانی کریگا اُسکا یہی حال ہوگا افریق شاہ نے یہ حکم اہل لشکر کو سنا دیا بس لشکر طرف فرودگاہ کے واپس گیا تخت برجیس اُتنی خیمے کے در پر لاکر لگا دیا گیا برجیس اتر کر داخل محل ہوا ایک برق کوندی آواز آئی تخت لے جاؤ خداوند داخل خیمہ ہوگئے تخت کو لا کر اُس مقام پر رکھا جو کہ اُسکے لیے مقرر تھا سب لشکر نے کمر کھولی ہر ایک اپنے مقام پر جا کر آسودہ ہوا مگر افسوس کر رہا تھا کہ دربار کا ڈنکا ہوا سب حاضر دربار ہوئے دربار آراستہ ہوا برجیس موافق اپنے قاعدہ کے آکر بیٹھا جب سب سجدہ کر چکے اُس وقت برجیس نے خونخوار کو پکارا اور کہا کہ اہل دربار سے کہو کہ تم نے میرے غضب کو دیکھا کہ جنھون نے نافرمانی کی اُنھون نے کیسی سزا پائی دیکھو کہ شہر کا نام و نشان تک باقی نہ رہا یہ بھی تو نہین معلوم ہوتا ہی کہ اس مقام پر کوئی ملک آباد تھا یہی ثابت ہوتا ہی کہ ہمیشہ سے ویران تھا سب نے یہ جو سنا ایک زبان ہو کر کہا کہ خداوند تیرے غضب سے ڈرنا چاہیے جو تجکو خدائی نہ مانے وہ ضرور کافر ہی تیرا ماننے والا قابل بہشت ہی جو کچھ تو فرماتا ہی آمنا و صدقنا سب سچ اور درست ہی یہ جو اہل دربار نے کہا آواز آئی کہ تم لوگ دیکھنا ہم اسی طور سے سب خدا پرستون کو غارت کرینگے کیونکہ اب مجکو اور

خداوند کو اُن کی نافرمانی بہت ناگوار گذرتی ہے اور یہ لوگ حد کے مغرور ہیں بس اب اُنکی الفت و محبت خداوند کے قلب سے جاتی رہی ہے تم لوگ دیکھنا کہ اب یہ لوگ کیونکر غارت ہوتے ہیں مجھ سے خداوند فرماتے تھے کہ میں نے ان لوگوں سے سلب قوت کر لی جو قوت و طاقت عطا کی تھی وہ سب سلب کر لی اب وہ قوت و طاقت اُن لوگوں میں نہیں باقی رہی ہے ایک بچہ اُنکو زیر کر سکتا ہے وہ زور نکم کم ہو گئے اب وہ صاحبقرانی کے قابل نہیں خداوند یہ فرماتے تھے کہ اب میں ان بندوں میں سے کسی کو صاحبقران بناؤنگا کہ وہ دین آفتاب پرستی کو رواج دے گو میں نے ان لوگوں کو بھی رواج دینے کے لیے خلق کیا تھا اور زور و طاقت دی تھی مگر وہ منحرف ہو گئے دو مرا دین قبول کر لیا اپنے زور و طاقت پر مغرور ہو گئے اور سب میرے بندوں کو قتل کیا میں نے قبل میں ایک اور صاحبقران پیدا کیا تھا جو کہ حمزہ کی اولاد سے تھا اور ایرج نام تھا اُسنے اس مذہب کو رواج دیا تھا کئی ملکوں پر اُسنے قبضہ کر لیا تھا اٹھارہ برس لشکر حمزہ سے لڑا جب اسقدر اُسکو زور و طاقت مرحمت ہوئے کہ برابر سے حمزہ سے لڑا بس وہ بھی مغرور ہو گیا یہ امر مجکو ناگوار ہوا میں نے حمزہ سے زیر کرا دیا اگر وہ غرور نہ کرتا تو وہی صاحبقران ہوتا حمزہ کو زیر کرتا مگر اُسنے غرور کر کے اپنی خرابی کی جیسے کہ میں نے لقا و فرعون وغیرہ و زبرجد شاہ وغیرہ کو اپنا نائب مقرر کر کے پردہ دنیا پر بھیجا کہ تم جا کر دین آفتاب پرستی کو رواج دو وہ جو دنیا پر آئے خود خدا بن بیٹھے اور دعویٰ خدائی کرنے لگے بس میں نے اُنکو اپنے سپہ سالار قدرت کے ہاتھوں سے زیر کرایا اور ذلیل کرا کے قتل کرا دیا اُنکو اُنکے حرکت کی سزا دی اس سبب سے حمزہ و اُسکے اولاد و حمزہ ثانی و بدیع الملک وغیرہ اور مغرور ہو گئے کہ ہم سے بڑھکر کوئی نہیں ہے اب اُنکا غرور حد سے زیادہ ہو گیا اب میں اُنکو غارت کراتا ہوں کیونکہ اب مجھ سے نہیں دیکھا جاتا ہے کہ وہ مجکو اور میرے بندوں کو برا کہتے ہیں اور لعنت کرتے ہیں بس اب کہاں تک سنوں آخر غصہ آ گیا اب اِن لوگوں کا بچنا دشوار ہے تم لوگ خوش ہو اور مسرت کرو کہ اب تم میں سے جس کی تقدیر اچھی ہو گی اور جسکا نصیب یاور ہوگا وہ صاحبقران ہوگا اب صاحبقرانی اُن لوگوں سے منتقل ہو کر ادھر کو آتی ہے اب خداوند کو تم لوگوں کی حال پر رحم آیا اور میں نے حد سے زیادہ سفارش بھی کی اس سبب سے اور زیادہ خداوند کو خیال ہوا اب ضرور خداوند خدا پرستوں کو غارت کریگا تم نے دیکھ بھی لیا کہ کیونکر اُن لوگوں کو غارت کیا جنھوں نے نافرمانی کی جب یہ برجیس نے کہا تو سب نے عرض کیا کہ یا نائب خداوند و اے فرزند خداوند آپ نے تو اس وقت ایسی خبر خوش سنائی کہ ہمارے دل جو کہ مثل غنچہ کے سربستہ تھے کھل گئے اور دل ہمارے مثل اُس گل کے پژمردہ تھے کہ جو ہوائے گرم کے سبب سے پژمردہ ہو جاتا ہے اور جب ہوائے سرد کا جھونکا اُس کو لگتا ہے تو تازہ ہو جاتا ہے تازہ ہو گئے آپ نے وہ خبر خوش سنائی کہ جسکی ہم خوشی بیان نہیں کر سکتے ہیں بس آپ کی مہربانی اور عنایت کے خواستگار ہیں کہ اسی طور سے سفارش فرماتے رہیے گا تا کہ خداوند خدا پرستوں کو غارت فرماوین برجیس نے خونخوار شاہ سے کہا کہ کہدو کہ تم سب اطمینان رکھو اب خداوند اُنکی فریاد کو نہ سنیگا اور ضرور اُن پر رحم کریگا خونخوار شاہ نے پکار کر کہدیا بس سب خوش ہوئے پھر آواز آئی کہ سب سے کہدو کہ کل ہم یہاں سے کوچ کرینگے بوقت سحر سب طیار رہیں خونخوار شاہ نے اس حکم سے بھی آگاہ کیا بعد تھوڑے عرصہ کے دربار برخاست ہوا برجیس اپنے خیمہ خاص میں گیا وہاں روشنی جو کہ

بارگاہ مین پھیلی ہوئی تھی جاتی رہی یہی علامت تھی برجیس کے اُٹھ جانے کی جب وہ تا دربار برخاست کرکے اُٹھ جاتا تھا تو وہ روشنی جو کہ بارگاہ مین پھیلی ہوئی تھی جاتی رہتی تھی بس سب پر ثابت ہو جاتا تھا کہ نائب خداوند نے دربار برخاست کیا سب اُٹھ اُٹھ کر اپنے اپنے مقام پر چلے جاتے تھے بس اُسی طور سے آج بھی سب اپنے اپنے مقام پر آئے لشکر کو اس حال سے آگاہ کر دیا کہ صبح یہان سے خداوند کوچ فرمائینگے طرف شہر محرابیہ کے لشکر مین سامان سفر ہونے لگا یہان تک کہ وہ رات بسر ہوئی بوقت صبح برجیس تخت پر سوار ہوا کل سردار و سپاہ کو لیکر اُسی خدم و حشم سے کہ جس خدم و حشم سے اپنے ملک سے چلا تھا روانہ ہوا اپنی سڑک بنتی جاتی ہے دو طرف باغ و زندان طیار ہوتا جاتا ہے طرف محرابیہ کے جاتا ہے اُدھر نائب محراب شاہ کو بذریعہ پرچہ اخبار سے کل حال برجیس کے خروج کا اور ملکون پر قبضہ کرنے کا و دیگر ملکون کے غارت ہونے کا معلوم ہوا یہان تک معلوم ہوا کہ وزیر صنوبر شاہ نے اطاعت کی اُسکے ظلم و ستم سے امان پائی وزیر یقین شاہ نے نہ اطاعت کرکے شہر یقینیہ کو تباہ کرایا اب اِدھر کو برجیس آتا ہے یہ سنتا تھا کہ اسنے اُسی وقت لشکر کی طیاری کا حکم دیا اور اُسی دن قریب دو لاکھ سپاہ کے بیرون شہر آکر مقیم ہوا یہ اُترا تھا کہ برجیس کا لشکر آکر پہونچا بڑے شان و شوکت سے بارگاہین وغیرہ برپا ہوئین بڑی دور تک لشکر اُترا برجیس اپنے خیمے مین داخل ہوا ہرکارون نے اِدھر تو نائب محراب شاہ کو خبر دی کہ یہی اُس کافر کا لشکر ہے اُدھر خونخوار شاہ وغیرہ کو ہرکارون نے خبر دی کہ آپ کے آنے کی خبر سنکے نائب محراب شاہ مع سپاہ کے بیرون شہر آکر مقیم ہوا ہے اور یہ قصد ہے کہ مقابلہ کرے بس جب دربار آراستہ ہوا خونخوار شاہ نے قریب پردہ جاکر جو کچھ ہرکارون سے سنا تھا بیان کیا حکم ہوا کہ نامہ روانہ کرو براے اطاعت اور طلب کرو اگر آئے تو خیر ورنہ اس شہر پر بھی عذاب نازل کیا جائے بس اُسی وقت نامہ اُسی مضمون کا روانہ کیا گیا جو کہ وزیر یقین شاہ کو روانہ کیا تھا نائب محراب شاہ نے بھی وہی جواب تحریر کیا بس برجیس نے برہم ہو کر طبل بجوا دیا یہ خبر لشکر اسلام مین آئی کہ اُس کافر نے طبل بجوایا کل وہ سب پر عذاب نازل کرے گا یہان بھی نائب محراب شاہ نے طبل بجوایا رات بھر دونون لشکرون مین طبل بجا کیا اور طیاری جنگ ہوا کی صبح کو دونون لشکر میدان مین آکر صف آرا ہوئے لشکر برجیس کا نہ تھا سمندر موج زن تھا لشکر اسلام جو کہ مختصر تھا بہ نسبت اُس لشکر کے وہ بھی صف بستہ کھڑا تھا کہ برجیس نے حکم دیا کہ ہمارا تخت لشکر کے آگے قائم کرو مابین دونون لشکرون کے بس تخت برجیس درمیان مین دونون لشکرون کے آکر قائم ہوا وہ آسمان سایہ فگن ہے کہ ایک مرتبہ برجیس نے کہا کہ یا خداوند مین اپنے منھ پر سے نقاب دور کرکے ان سب کو اپنی صورت دکھانا چاہتا ہون جو کہ مجھ سے منحرف ہین بس کیا حکم ہوتا ہے آواز آئی کہ شوق سے اِن سب کو اپنی صورت دکھا یہ تیرے جمال کو دیکھ کر تیری اطاعت کرینگے یہ تو صدا آئی اور ایک دیوار درمیان لشکر برجیس و برجیس کے حائل ہو گئی اس سبب سے کہ کوئی اور سواے لشکر اسلام کے نہ دیکھ سکے جب دیوار حائل ہوئی وہ جو پردہ گنبد پر مومنون کے اور شعاع آفتاب کے پڑے ہوئے تھے سب اُٹھ گئے لشکر محراب شاہ نے مع اپنے حاکم و افسرون کے دیکھا کہ بیچ کے درجہ مین گنبد کے ایک گبر ناہنجار بہت قوی پوشاک الماس زرنگار کی پہنے ہوئے بیٹھا ہے نقاب منھ پر پڑی ہے تاج سر پر ہے کہ جس مین بجائے قلغی کے آفتاب الماس کا بنا ہوا لگا ہے یہ دیکھ کر سب نے لاحول پڑھی اُدھر برجیس نے خود پکار کر کہا کہ اے خداے نادیدہ کی بندگی

[illegible] ہون اپنے خدا [illegible] اور اُس کی اطاعت کروائی ہون فرزند خداوند میری خدمت مین آکر حاضر ہوا اور میری بندگی کرے اگر [illegible] خلاف کروگے تو مثل شہر نقابنیہ کے تم بھی تباہ ہوگے میری طرف دیکھو جو مین سنے کہا [illegible] کرتے [illegible] کہ برہمن [illegible] برہمن نگر شاید کہ لشناسی مرآۃ جو اُسنے کہا سب نے اسکی طرف دیکھا اُسنے اپنے منھ پر سے اودھر نقاب اُٹھائی نقاب کا اُٹھنا تھا کہ ان سب کی نگاہ اُسکے رخ نحس پر پڑی * برفگن از ماہ رخ خود نقاب * تا نکند دعوے حسن آفتاب * یا تو کھڑے ہوئے اسکی طرف دیکھ رہے تھے یا نگاہ کا پڑنا تھا کہ سبکے سب وہ لاکھ دو لاکھ یہ کہکر دوڑے کہ ہم سے بڑی خطا ہوئی جو ہم آپکے مقابلہ کو آئے آپ ہمارے خداوند ہین ہماری خطا کو معاف فرمایئے یہ سب اُدھر کو چلے ادھر برجلیس نے نقاب منھ پر ڈال لی نقاب کا پڑنا تھا کہ وہ پردہ پڑ گئے وہ دیوار برطرف ہو گئی اب کل لشکر برجلیس نے دیکھا کہ کل لشکر حریف کا ہاتھ باندھے ہوئے طرف تخت کے چلا آتا ہی جب وہ سب آکر پہونچے قریب تخت رونے لگے اور کہنے لگے کہ ہمارے قصور کو معاف فرمایئے برجلیس نے خونخوار شاہ سے کہا کہ ان سب سے کہدو کہ ہم نے تمہاری خطا معاف کی کیونکہ تم نے ہماری اطاعت کی اپنے ملک کو مع لشکر کے جاؤ اہل شہر کو میری بندگی پر راضی کرو اور اب مین طرف نہ طاق کے برائے مقابلہ بدیع الملک جاتا ہون جب وہان سے واپس آؤنگا تو اس شہر کی سیر کرونگا اُن سب نے عرض کیا کہ بہت خوب بس حاکم محرابیہ کو ایک خلعت اُسی مقام پر طلب کر کے دیا اور ایک کتاب کہ جس مین قواعد آفتاب پرستی تحریر تھے اسی طور سے جن جن ملکون کے حاکمون نے اطاعت کی ہی ایک کتاب ہر ایک کو دی گئی ہی بس نائب محراب شاہ وہ کتاب و خلعت لے کر مع اپنے لشکر کے شہر مین واپس آیا اور سب اہل شہر کو جمع کر کے بہت تعریف آفتاب پرستی کی کیونکہ وہ تو مبتلاے سحر ہو چکا ہی یہ اُسی غازۂ سحر کا اثر ہی کہ جو سومنات جادو اُستاد آفتاب جادو نے لاکر برجلیس کے منھ پر ملا تھا اگر یہ کوئی اعتراض کرے کہ اسی طور سے جن جن خدا پرستون نے اطاعت نہین کی اور برجلیس نے اُن ملکون کو تباہ کیا کیون نہ اُن ملکون کے باشندون کو اپنی صورت دکھا کر مسحور کیا کیون غارت کیا اسکا جواب یہ ہی کہ اسکو اپنی شوکت دکھانا تھی اور اپنا رعب جمانا تھا ورنہ ممکن تھا کہ ہر ایک کو یہ صورت دکھا کر اپنا مطیع کرتا بس اسنے اسقدر ملک تباہ و برباد کر کے اپنا سکہ ہر ایک کے دل پر قائم کیا اور جن جن سے شرطیہ اطاعت لی اس کا سبب یہ تھا کہ اگر یہ اُنکو صورت دکھا کر اپنا مطیع کرتا تو یہ امر نہ حاصل ہوتا ہر ایک انکار کرتا خلاصہ یہ کہ جیسا اُسکو حکم اسکے باپ آفتاب نے دیا وہ اسنے کیا جس ملک کے تباہ کرنے کو کہا اسنے تباہ کیا جس کی اطاعت قبول کرنے کو کہا اسنے اُسکی اطاعت قبول کی اور اُس ملک کے باشندون کو امان دی یا جسکی بابت یہ حکم دیا کہ تم اپنی صورت دکھا کر انکو اپنا مطیع کرو اُسکو صورت دکھا کر مطیع کیا المختصر یہ کل فعل اُنکی آفتاب جادو کے ہین کہ وہ سحر کے ذریعہ سے کرتا ہی راوی کہتا ہی کہ اسی طور سے کئی ملک اسلام کے اسنے آفتاب پرست کیے ہین کہ وہان کے حاکمون کو جب کہ وہ مقابلہ مین لشکر لے کر آئے اسنے نقاب اُلٹ کر اپنی شکل نحس اُنکو دکھائی وہ آفتاب پرست ہو گئے مبتلاے سحر ہو کر اُن ملکون مین آفتاب پرستی کو رواج ہو گیا آمدم بر سر قصہ بس نائب محراب شاہ نے کل اہل شہر کو آفتاب پرست کیا مگر اسقدر بات باقی رہی کہ جو مساجد اس شہر مین تھین انکو منہدم

نذر کر آیا بلکہ اُنکے درون کو مقفل کر دیا شہر صحرائیہ مین دین آفتاب پرستی جاری ہوگیا یہ مرتبہ یعنی برجلیس دوسرے
دن وہان سے مع کل لشکر کے طرف شہر اقبالیہ کے روانہ ہوا شہر اقبالیہ مین اقبال شاہ کا فرزند
افضال شاہ حاکم تھا اُسکو یہ سب واقعات معلوم ہوئے تو اپنے وزیرون و مشیرون و ارکان
سلطنت کو طلب کرکے کہا کہ آپ لوگون کی کیا راے ہے آیا ہم برجلیس سے مقابلہ کرین یا اطاعت
کرین اُن سب نے عرض کیا کہ ہمارے نزدیک تو بہتر یہ ہوگا کہ مثل باشندگان صنوبریہ کے
اطاعت کی جائے تاکہ ملک و مال تباہی سے بچے آیندہ جو راے عالی افضال شاہ نے کہا کہ یہی
راے مین نے بھی تجویز کی تھی بس تم سب کی راے لینا تھی انتظام کرو مین جاکر اُسکے لشکر مین
اُسکی اطاعت کرونگا تاکہ اہل شہر پر یہ حال نہ ظاہر ہو کہ بسبب خوف کے اطاعت کی وہان سے
یہان آکر سب کو راضی کرلونگا چنانچہ اُسی دن سے سامان ہونے لگا بہت سے عمدہ عمدہ تحفہ شہر
اقبالیہ کی عمدہ عمدہ اشیا براے نذر جواہرات بے بہا لیکر بہ بہانہ شکار فرزند اقبال شاہ مع
وزیرون و مشیرون کے شہر سے نکل کر اور کچھ سپاہ ہمراہ لیکر چلا ادھر لشکر برجلیس قریب شہر پہونچ
چکا تھا اور برجلیس نے قیام کا حکم دیا تھا بس لشکر اُتر چکا تھا دربار آراستہ تھا کہ افضال شاہ
پہونچا اہل لشکر برجلیس نے جو ایک بادشاہ کو مع چند سردارون و وزیرون و سپاہ کے اپنے لشکر
کی طرف آتے ہوئے دیکھا بس کوتوال لشکر نے آگے بڑھکر ٹوکا اور کہا کہ کدھر آتے ہو یہ لشکر
خداوندی ہے یہان تمہارا کیا کام ہے کیونکہ تم خدا پرست ہو بس وزیرون نے افضال شاہ کے
باشارہ بادشاہ بڑھکر اُن سے کہا کہ ہمارا بادشاہ آمد خداوند کی خبر سُنکے براے اطاعت آیا ہے
کیونکہ اُسنے جو سُنا کہ جس نے خداوند کی اطاعت نہ کی خداوند نے اُسکو غارت کر دیا بس
ہمارے بادشاہ افضال شاہ کو خوف ہوا کہ ایسا نہ ہو کہ خداوند ناراض ہوکر اس ملک کو
بھی تباہ کرین لہذا وہ خود بدرون طلب براے اطاعت و آستانہ بوسی حاضر ہوئے ہیں جو کوتوال
نے سُنا پھر نہ روکا آنے دیا بس افضال شاہ مع اپنے کل لشکر کے جو کہ ہمراہ تھا داخل لشکر
برجلیس ہوا تمام لشکر کو دیکھتا ہوا اور سامان کو وزیرون سے کہتا ہوا کہ بھلا مین کیا تھا جو اس
لشکر سے مقابلہ کر سکتا یہ لشکر ایک ہی حملہ مین ہمارے شہر کی خاک تک کو برباد کر دیتا خوب
ہوا جو ہم نے اطاعت کا قصد کیا ورنہ بڑی خرابی ہوتی اور سواے پشیمانی اور ندامت کے
کچھ نہ حاصل ہوتا جنھون نے اطاعت کرلی اور آفتاب پرستی اختیار کی بڑی عقلمندی کی
اور جنھون نے ایسا نہ کیا نہایت نادانی اور بیوقوفی کی اُسکی سزا پائی وزیر عرض کرتے ہین
بجا اور درست ہے یہ سُنکے سب دربارگاہ پر پہونچے افضال شاہ نے اپنے لشکر کو ایک
طرف صف بستہ ہونے کا حکم دیا اور خود دربارگاہ پر آیا یہان دربارگاہ پر ستون قدرت
بہ عہدہ درگہ سالاری زنگل پر بیٹھا ہوا تھا کہ افضال شاہ نے خود اُس سے بڑھکر کہا کہ بندگان
خداوند سے جاکر عرض کرو کہ افضال شاہ حاکم شہر اقبالیہ براے اطاعت حاضر ہوا ہے در دولت
پر موجود ہے اُسکے بارے مین کیا حکم صادر ہوتا ہے درگہ سالار یہ سُنکے اُٹھا اور قصد کیا کہ اندر بارگاہ
کے جاؤن کہ وہان اندر بارگاہ کے برجلیس نے خونخوار شاہ سے کہا کہ شہر اقبالیہ کا حاکم
افضال شاہ جو کہ فرزند ہے اقبال شاہ کا اور اقبال شاہ اسکو اپنی طرف سے حاکم شہر
کر گیا ہے اور خود ہمراہ بدیع الملک کے نہ طاق کی طرف گیا ہے وہ آیا ہے براے اطاعت

پس چند سردار برائے استقبال افضال شاہ کے جائین اور اُسکو بہ عزت و حرمت اندر بارگاہ کے لائین یہ سُنکے خونخوار شاہ نے فوراً چند سردار معزز برائے استقبال روانہ کیے وہ اُس وقت آکر پہونچے کہ جب درگہ سالار اندر جانے کے لیے دنگل پر سے اُٹھا تھا کہ لال پردہ بلند ہوا سب نے دیکھا کہ چند سردار آفتاب پرست لباس زرنگار سے آراستہ بارگاہ کے اندر سے نکلے اور درگہ سالار سے کہا کہ افضال شاہ کہان ہین جو کہ برائے اطاعت خداوند تشریف لائے ہین اُنکو خداوند نے یاد فرمایا ہی یہ سُننا تھا کہ درگہ سالار نے افضال شاہ کی طرف اشارہ کیا اور کہا کہ آپ ہین وہ سردار آکر افضال شاہ سے بعد سلام کرنے کے ملے بغل گیر ہوئے اُسکو اپنے ہمراہ لے کر مع اُسکے سردارون کے داخل بارگاہ ہوئے بڑی عزت سے لائے افضال شاہ نے ہر مقام پر عجائبات دیکھے اور حیرت کی یہان تک کہ جو سردار جس مرتبہ کا تھا اُسی مرتبہ کے مقام پر اُسکو ٹھہرنے کا حکم ملا اور کرسی مرحمت ہوئی پس افضال شاہ مع چند وزیرون و سرداران معزز کے دوسرے درجہ تک گیا وہان اُسکی لیاقت کے موافق جگہ ملی اُسنے سلام کیا جواب سلام ملا اُسنے وہ تحفے جو ہمراہ لایا تھا پیش کیے وہ قبول ہوگئے یہ نذر دے کر بیٹھا پردہ کے اندر سے آواز آئی کہ اِس سے دریافت کرو کہ کیون آیا ہی گو خداوند اسکے حال دل سے ماہر ہین مگر تم لوگون پر بھی تو ظاہر ہو جائے افریق شاہ نے افضال شاہ سے دریافت کیا اُسنے جواب مین عرض کیا کہ مین نے جو شان و شوکت خداوند کی سُنی اور اپنے مین جرارت مقابلہ کی نہ پائی سوائے اطاعت کے پس مین بدون طلب حاضر ہوا لہذا امیدوار ہون کہ میری اطاعت قبول فرمائی جاوے مگر اس شرط کے ساتھ کہ مین تمام ملک مین دین آپ کا جاری کرونگا اور گزر و سکہ آپ کے نام کا جاری ہوگا سجدہ اُسی وقت کرونگا کہ جب خداوند بدیع الملک پر جو کہ اسوقت کے صاحبقران ہین اور جن کی ہم سب نے اطاعت کی ہی اور جنھون نے ان سب ملکون پر بزور شمشیر قبضہ کیا ہی اور ساحرون کو قتل کیا ہی غالب آئین کے خواہ وہ خداوند کی اطاعت کرین خواہ نہ کرین مین ضرور اُس وقت سجدہ کرونگا اگر اِس طور سے میری اطاعت خداوند کو منظور ہی تو مین حاضر ہون ورنہ خداوند کو اختیار ہی یہ تقریر افضال شاہ کی سب اہل دربار نے سُنی سختگان دار زرنگ و چتر نگ وغیرہ بیٹھے ہوئے ہنسا کیے اور باہم اشارہ کر رہے ہین کہ کیا ان خدا پرستون کا زور کم ہوا ہی دیکھو بدون طلب حاضر ہو ہو کر اطاعت کرتے ہین یہ تو باہم یہ اشارہ کر رہے ہین اُدھر افریق شاہ نے کل تقریر افضال شاہ کی قریب پردہ جا کر بیان کی آواز آئی کہ ہم نے اُسکی عرض کو قبول کیا جس شرط سے اسنے اطاعت کی ہی ہم کو قبول ہی اِسکو مع اِسکے لشکر کے سب کو خلعت دیا جائے اور کہدیا جائے کہ تم اپنے ملک کو جاؤ اور دین آفتاب پرستی کو رواج دو ایک کتاب دی جائے کہ اسکے بموجب قواعد آفتاب پرستی جاری کیے جائین اور اب تم جا کر با آرام بسر کرو کوئی تم سے تعرض نہ کرے گا کل ہمارا لشکر یہان سے کوچ کر جائے گا اب تم کسی طرح کا خوف نہ کرو چنانچہ افریق شاہ نے یہ سب حکم سُنا دیئے اور ایک کتاب منگا کر افضال شاہ کو دی اور اُسکے کل ہمراہیون کو مع اُسکے خلعت دیئے اور کہا کہ خداوند فرماتے ہین کہ ہم تم سے بہت خوش ہین اب تم اپنے ملک کو جاؤ پس افضال شاہ وہ کتاب و خلعت سے مخلع ہو کر اور کتاب لے کر سلام کر کے مع اپنے سردارون کے بیرون بارگاہ آیا اور اپنے لشکر کو سب کو خلعت سے سرفراز فرمایا لشکر کو لے کر راہ طے کر کے داخل شہر ہوا اور اُسی دن سب اہل شہر کو جمع

مجبور نہ ہو سکا تھا جب سے اسکا باپ اسکو بادشاہ کر گیا تھا یہ اس فکر مین تھا کہ کسی تدبیر سے مین
اس ملک کو پھر تصویر پرست کرون رات دن اسی فکر مین غرق رہتا تھا کہ اسکو بھی پرچہ اخبار کے
ذریعے سے سب حالات معلوم ہوئے اور اسنے سب واقعہ سنے یہ بھی سُنا کہ اُس شور سے بہت
سے ملک تباہ ہوئے کہ جنکا نام و نشان تک باقی نہ رہا یہ بھی نہین ثابت ہوتا ہے کہ یہ ملک کبھی
آباد تھے اور بہت سے حاکمون نے بہ شرائط اطاعت کی اور بہت سے بادشاہون نے بخوشی
دل بدون شرائط اطاعت کی اور بہت سے بادشاہون نے بخوشی دل بدون شرائط دین آفتاب
پرستی قبول کیا اور امان پائی صنوبر بر کے لوگون نے بشرائط اطاعت کی قسطنطنیہ کے لوگون نے
اطاعت نہ کرکے اپنے شہر کو تباہ و برباد کرایا بحر ابیض کے لوگون نے بخوشی اطاعت کی
اقتبالیہ و امتالیہ کے حاکمون نے اطاعت کی یہ بہت خوش ہوا کہ جب یہ دین آفتاب پرستی
ادھر آئے گا تو مین اُسکا دین قبول کرونگا اس دین اسلام سے تو بہتر ہوگا اس مذہب سے تو
مجھکو نفرت ہے یہ کون سی عقل ہے کہ جسکو دیکھا نہ سنا اُسکو بخدائی مانے سب خدا پرست نادان
ہین دوسرے یہ امر کہ اسکے شرائط بہت سخت ہین اور سب مذہبون مین مان بہن حلال ہین
اگر مان خوبصورت ہو اور بیٹے کا جی چاہے تو مان سے مباشرت کرے اگر بہن خوبصورت ہو اور
بھائی کی خواہش ہو تو اُس سے ہم بستر ہو باپ بیٹی سے ہم بستر ہو سکتا ہے دین اسلام مین مان
بیٹے پر حرام ہے اور بہن بھائی پر اور بیٹی باپ پر بڑے غضب کی بات ہے کہ بیٹی کیسی ہی خوبصورت
دختر ہو اور باپ اُس پر مائل ہو مگر ناچار ہے کہ دوسرے کے حوالہ کر دے خود اُس سے لطف نہ
نہین ہو سکتا ہے اس دین خدا پرستی مین یہ بہت بڑی خرابی ہے اور کسی مذہب مین نہین ہے بلکہ یہ
مسئلہ طے شدہ ہے کہ جس کا جی چاہے جس عورت سے ہم بستر ہو خواہ صاحب شوہر ہو خواہ ناکتخدا ہو
یہ دین عمدہ ہے کہ جس مین یہ قید نہ ہو یا وہ دین اچھا ہے کہ جس مین یہ قید ہو ایسے ایسے خیالات واہیات
اسکو پیدا ہوئے تھے اور یہ مرتد ہو گیا تھا اب جو اسکو یہ معلوم ہوا اسنے اپنا دین یعنی اسلام ترک کیا
اور مرتد ہو گیا دوسرے اسکو یہ بھی خیال پیدا ہوا کہ بدیع الملک نے کوئی اس ملک پر بزور شمشیر
نہین قبضہ کیا ہے بلکہ میرے باپ مراد شاہ نے جب دیکھا کہ سب بادشاہون نے اطاعت
بدیع الملک کی کی اور دین اسلام قبول کر لیا اُس نے بھی کر لی اور اسکی پیروی کی یہ کیا
ضرور ہے کہ مین اُسی طریقہ پر ثابت قدم رہون اب تک مین نے اپنے باپ کے کہنے پر کیا اب
مین خود صاحب اختیار ہو گیا ہون بس اب جو مجھکو مناسب ہوگا مین کرونگا یہ بھی خیال کیا اس نے
اپنے مقام پر کہ اسوقت تک کوئی مددگار نہ تھا جو مین اس دین کو قبول کرتا اب اتنا بڑا مددگار ہے کہ خود
خداوند اور صاحب اختیار ہے جسکے قبضہ مین ہزارہا ملک ہین جسنے کئی ایسے ملکون پر اہل اسلام
کے قبضہ کر لیا اور اپنا دین جاری کیا جسکو لاکھون بندے بخدائی مانتے ہین بس جب کہ ایسا مددگار
ملتا ہے تو کیا ضرور ہے کہ مین اسی دین پر قائم رہون جب کہ خوبی تقدیر سے مددگار ملا ہے کہ خود خدا ہے
بس مجھکو لازم ہے کہ تبدیل مذہب کرون اور اُس خدا کا دین اختیار کرون ایسے ایسے خیالات
دل مین کرکے خاموش ہو رہا جب کہ یہ خبر معلوم ہوئی کہ برجیس لشکر لے کر قریب آ گیا اُسوقت
اسنے ایک صحبت مشورہ آراستہ کی اُس مین سب وزیرون و امیرون و عمائد شہر کو طلب
کیا اور شمع رائے کو روشن کیا سب نے یہی رائے دی کہ اطاعت کرنا لازم ہے جب سے

اپنی اپنی راے بیان کر چکے اُسوقت اسنے یعنی امداد شاہ نے کہاکہ میری راے آپ سب کی
راے کے خلاف ہے اب مین اپنی راے ظاہر کرتا ہون خلاصہ یہ کہ جو جو باتین اسنے اپنے مقام پر
دین اسلام مین نقص کی نکالین تھین وہ سب بیان کین اور سب کو اُن باتون سے شک مین
ڈالدیا اور جو جو اسکے نزدیک اور دینون مین اچھائیان تھین وہ بیان کرکے اور وہ سب امر جو کہ
اسنے اپنے مقام پر تجویز کیے تھے اور یہ حقیر تحریر کر چکا ہے سب کے روبرو بیان کیے اور ایسی تقریر کی کہ
سب کی یہ راے ہو گئی کہ دین آفتاب پرستی قبول کر لیا جاے واقعی مراد شاہ نے بڑی غلطی کی جو
ایسے دین کو ترک کرکے دین اسلام اختیار کیا جیسے مذہب آفتاب پرستی ویسے تصویر پرستی بلکہ
تصویر پرستی سے آفتاب پرستی عمدہ ہے اول تو جو تصویر پرستی کے طریقہ ہین اور جو اسکے قاعدہ ہین
وہی سب آفتاب پرستی کے ہین بس فرق کچھ نہین ہے سواے اس فرق کے کہ خداوند آفتاب ہمہ وقت
موجود ہین اور اُنکے نائب و فرزند یعنی برجیس اور تصویر پرستی مین یہ بات نہ تھی بلکہ خداوند تصویر کو کبھی آج تک
نہین دیکھا تھا یہ بہت بڑا عیب تھا اِس مذہب مین کہ تب خوب آپ نے راے کی اور آپ نے
خوب اپنے عقل سے کام لیا ہم سب کو یہ راے آپ کی بہت پسند آئی بہتر ہوگا کہ دین اسلام
ترک فرمایئے امداد شاہ نے کہاکہ مین نے پہلے ہی سے دین اسلام کو ترک کیا تھا اب تم
لوگ بھی ترک کرو اور آفتاب کو اپنا خدا جانو یہان تک کہ خداوند برجیس یہان تشریف لائین اور
طریقہ سب کو تعلیم فرمائین راوی بیان کرتا ہے کہ اُس شیطان کے بہکانے سے سب دین اسلام
سے پھر گئے اور ترک کیا سب گمراہ ہوئے راہ ضلالت کو پھر اختیار کیا اور اُسی وقت سے سب
آفتاب پرست ہو گئے جب یہ سب مرتد ہو چکے امداد شاہ نے حکم دیا کہ ہمارے شہر مین منادی
کیجاوے کہ جسکو دین آفتاب پرستی اختیار کرنا ہو وہ تو ہمارے شہر مین قیام کرے اور جو اس دین کو
نہ اختیار کرے اور دین اسلام کے ترک کرنے مین عذر کرے ہمارے شہر سے نکل جاے ورنہ اُسکا
خون ہم پر حلال ہوگا ہم اُسکو ضرور قتل کرینگے اور آج سے کوئی دین اسلام کے طریقہ کو نہ اختیار
کرے بلکہ دین اسلام کو ترک کرے آیندہ اُسکو اختیار ہے ہم نے آگاہ کر دیا یہ جو منادی نے
بحکم بادشاہ تمام شہر مین ندا دی جو کہ با اعتقاد اور صاف قلب تھے اُنھون نے لاحول کہی
اور اُسی دن شہر سے سب مال و اسباب لے کر مع اہل و عیال کے نکل گئے کیونکہ بادشاہ کا
حکم تھا جو آج سے کل تک دین اسلام ترک کرکے آفتاب پرستی نہ اختیار کرے گا تو اُسکا خون
بہانا ہم پر جائز ہے اور اُسکا مال و اسباب سب لوٹ لیا جائے گا وہ مع اہل و عیال کے قتل کیا جائے گا
راوی بیان کرتا ہے کہ اُس ملک مین قریب چھ لاکھ کے لوگ آباد تھے اُنمین سے قریب کوئی ایک
ہزار کے با ایمان تھے اور اُنکے قلب صاف تھے وہ تو نکل گئے باقی سب اُسی دن کافر ہو گئے
اور آفتاب پرستی اختیار کر لی گو اُسکے طریقہ سے نہ آگاہ تھے صرف اسی قدر امر کو اختیار کیا اور یہ زبان
سے کہاکہ ہم نے دین اسلام ترک کیا اور آفتاب عالمتاب کو اپنا خدا قرار دیا بس تمام ملک مراد
کے باشندے آفتاب پرست ہو گئے اُسی دن سے اُس ملک مین آفتاب پرستی کا رواج ہو گیا
امداد شاہ پسر مراد شاہ نے اپنے نام پر سکہ جاری کیا جو سکہ و گز بنام بادشاہ اسلام اُس
ملک مین جاری تھا اُسکو منسوخ کر دیا یہان تو یہ بندوبست ہوا اُدھر بیرون شہر برجیس آفتاب
پرست مع خدم و حشم کے آکر فروکش ہوا بیرون شہر امداد شاہ نے چند ہرکارے براے

خبر مقرر کیے تھے اور اُنکو حکم دیا تھا کہ لشکر خداوند آکر جب فروکش ہو ہم کو اس حال سے آگاہ کرنا ہم خداوند کی جا کر اطاعت کرینگے ہرکاروں نے آکر بادشاہ کو برجلیس کے آنے سے آگاہ کیا جب امداد شاہ کو یہ حال معلوم ہوا کہ نائب خداوند یعنی برجلیس آفتاب پرست جو کہ فرزند خداوند بھی ہے مع لشکر کے جو کہ قریب اسّی لاکھ کے ہے آکر بیرون شہر فروکش ہوئے ہین دوسرے دن وہ کافر خاسر مع چند سرداروں و کچھ سپاہ کے تحفہ و تحائف لے کر اور بہت سا جواہرات برائے نذر لیکر اپنے شہر سے روانہ ہوا اور لشکر برجلیس کے قریب پہونچا جو سردار سرحد لشکر پر اُترا ہوا تھا اُسنے دریافت کیا کہ تم کون لوگ ہو اور کیوں مع اسقدر لشکر کے سپاہ خداوندی کے حدود کے اندر چلے آتے ہو وزیر امداد شاہ نے بیان کیا کہ ہمارا بادشاہ پہلے تصویر پرست تھا جب بدیع الملک اس طرف کو آئے تب ہمارے بادشاہ کے باپ نے کہ جسکا نام مراد شاہ تھا اُسنے دین اسلام بخوف صاحبقران قبول کیا اور مع لشکر کے بدیع الملک کے ہمراہ طرف قطاق کے چلے گئے اور اپنے فرزند کو یہاں کا بادشاہ کیا چونکہ ہمارا بادشاہ امداد شاہ اپنے باپ سے اس امر پر ناراض تھا کہ بلا وجہ کیوں ترک مذہب کیا اور کیوں اہل اسلام کی اطاعت اختیار کی جب اُنکے والد اُن کو یہاں کا حاکم کرکے چلے گئے تھوڑے دنوں تک تو وہ خاموش رہے جب اُنھوں نے خداوند کی تشریف آوری کی مع لشکر کے خبر سُنی دین اسلام سے انحراف کیا اور آفتاب پرستی کو اختیار کیا بلکہ تصویر پرستی کو بھی ترک کیا اب جو سُنا کہ نائب خداوند آکر فروکش ہوا ہے بس برائے قدم بوسی حاضر ہوئے ہین اور تمام شہر مرادیہ کے باشندے آفتاب پرست ہین گو اس دین کے طریقہ سے آگاہ نہین ہین مگر یہ طریقہ اختیار کیا ہے کہ آفتاب کو اپنا خدا جانتے ہین اور ہر صبح کو اُٹھ کر طرف آفتاب کے سجدہ کرتے ہین یہ جو اُس سردار نے سُنا اجازت دی کہ شوق سے داخل لشکر ہو کیونکہ یہ حکم برجلیس کا ہے ہر ایک کو جو ہمارے لشکر مین برائے اطاعت ہماری داخل ہو خواہ وہ کسی مذہب کا ہو فوراً آنے دینا جب کہ وہ یہ کہے کہ ہم خداوند کی خدمت مین جاتے ہین کہ خداوند کی بندگی کرین اُسکو منع نہ کرنا چنانچہ امداد شاہ مع سرداروں و لشکر کے داخل لشکر برجلیس ہوا اور لشکر کی سیر کرتا ہوا قریب بارگاہ پہونچا وہان بارگاہ کے اندر برجلیس نے خونخوار شاہ سے کہا تھا کہ امداد شاہ حاکم شہر مرادیہ آفتاب پرست ہوکر اور دین اسلام کو ترک کرکے مع چند سرداروں اور کچھ سپاہ کے لشکر مین آیا ہے اور بیرون بارگاہ آکر پہونچا ہے وہ بندہ خاص با دولت ہے کہ بدون ہمارے کہنے اور حکم دینے کے اُس نے آفتاب پرستی اختیار کی بلا کسی شرط اور عذر کے لہذا اُس کے استقبال کو چند سردار معزز جائین خونخوار شاہ نے چند سردار معزز بحکم برجلیس روانہ کیے وہ سردار بیرون بارگاہ آئے یہاں وزیر امداد شاہ درگہ سالار سے کہہ رہا تھا کہ ہمارے بادشاہ کے آنے کی خبر خدمت خداوندی مین کردو تاکہ بادشاہ حاضر خدمت ہوکر مشرف زیارت و قدمبوسی حاصل کرے کہ وہ سردار آکر پہونچے اُنھوں نے جو ان آدمیوں کو دیکھا اور دیکھا کہ ایک جوان تاج سر پر رکھے ہوئے سب کے بیچ مین کھڑا ہے اور ایک شخص مندیل سر پر رکھے ہوئے درگہ سالار سے کچھ باتین کر رہا ہے ان سرداروں نے عقل سے دریافت کر لیا کہ یہ جو تاج سر پر رکھے ہے یہ بادشاہ ہے اور جو اُسکے گرد ہین یہ سب سردار ہین اور یہ جو مندیل پہنے ہوئے درگہ سالار سے کلام کر رہا ہے یہ وزیر ہے بس اُن سب سرداروں نے آگے بڑھ کر اُن سب سے صاحب سلامت کی اور کہا کہ آپ لوگ ہمارے ہمراہ بارگاہ مین تشریف لے چلین خداوند و نائب خداوند آپ سے بہت خوش ہین اور اُنکو آپ کے بیان سے پہلے خبر ہو گئی تھی بعلم خدائی ہم سبکو آپ کے لے آنے کے لیے روانہ کیا ہے کہ ہم آپ کا استقبال کرکے آپ کو داخل بارگاہ کرین یہ جو اُنھوں نے کہا امداد شاہ

مع وزیر و دیگر سرداروں کو ہمراہ لے کر ان سرداروں سمیت بارگاہ میں آیا سب جلوہ خانوں کی سیر کرتا ہوا
اور عجائبات سحر دیکھتا ہوا ایوان میں آیا آراستہ تھا ہر ایک سردار موافق قاعدہ کے ہر ایک درجہ میں بٹھا دیے گئے
جو درجہ اور جو جگہ جسکے لائق تھی یہاں تک کہ یہ مع چند سرداروں کے دوسرے درجہ میں آیا اور بہت ادب سے
طرف حجاب قدرت کے سلام کو خم ہوا کیونکہ جب سردار جہاں آئے تھے اور استقبال کر کے بارگاہ میں لائے
تھے انھوں نے کہا تھا کہ یہ حجاب قدرت ہے اور طریقہ یہاں کا یہ ہے کہ جو کوئی آتا ہے وہ پہلے حجاب قدرت
کی طرف برائے سلام خم ہوتا ہے اگر دوسرے مذہب کا ہوتا ہے اگر آفتاب پرست ہوتا ہے وہ سجدہ کرتا ہے
امداد شاہ نے مع اپنے کل سرداروں کے سجدہ بھی کیا اور سلام بھی بہ ادب اپنے مقام پر بیٹھا جو کہ اسکے
لیے مقرر کیا تھا جب یہ بیٹھ چکا اسوقت حجاب قدرت کے اندر سے صدا آئی کہ اے افریقی شاہ دریافت
کرو کہ امداد شاہ کیوں آیا ہے گو ہم اسکے دل کے حال سے بخوبی آگاہ ہیں مگر وہ بھی اپنی زبان سے بیان
کرے افریقی شاہ نے امداد شاہ سے کہا تب اسنے ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ میں اس سبب حاضر ہوا ہوں
کہ خداوند کو سجدہ کروں اور قواعد آفتاب پرستی سے آگاہ ہوں گو میرا باپ اور میں قبل میں آفتاب پرست تھا
جب لشکر اسلام ادھر کو آیا اور چند بار بدیع الملک سے بزور شمشیر لیے میرے باپ نے بدیع الملک
کی اطاعت کی اور دین اسلام قبول کیا میں بھی خدا پرست ہوا میرا باپ تو لشکر کے ہمراہ بدیع الملک
کے ہمراہ جو کہ اپنے تئیں صاحبقران ثالث کہتا ہے چلا گیا اور مجھکو اپنی طرف سے یہاں کا بادشاہ کر گیا مجھکو
پہلے ہی سے دین اسلام کی طرف رغبت نہ تھی بلکہ یہ امر بالکل ناگوار ہوا تھا اب جو میں بادشاہ ہوا تو اس
فکر میں مبتلا ہوا کہ کسی تدبیر سے میں اس دین کو ترک کروں اور دین سابق اپنا اختیار کروں مگر اس خیال
سے کہ میں کیونکر ایسا امر کروں کیونکہ میں ایک اکیلا ہوں اور سب خدا پرست ہیں اگر اطراف و جوانب کے
بادشاہ یہ سنیں گے کہ امداد شاہ نے ترک اسلام کیا سب میرے اوپر لشکر کشی کرینگے تو کیونکر ہر ایک
کو جواب دونگا سوائے شکست کے کچھ نہ حاصل ہوگا اس قدر تامل کرنا چاہئیے کہ کوئی مددگار ایسا
زبردست ملے کہ جو ان لوگوں کے حملوں کو روک سکے میرے مقدر کی خوبی سے آپ نے خروج کیا
اور اہل اسلام کے ملکوں کو غارت کیا بہت سے بادشاہوں نے اطاعت اختیار کی اور بہت سے آپکے
ہاتھ سے مارے گئے اور سب سے بخوشی دل آپ کے مطیع ہوئے جب مجھکو یہ معلوم ہوا کہ آپ نے
خروج فرمایا اور دین آفتاب پرستی کو رواج فرما رہے ہیں میں نے اپنے مقام پر خیال کیا خوبی تقدیر
سے ایسا خداوند ملا ہے اب تو دین اسلام ترک کر اور اس خداوند کی اطاعت اختیار کر اور دامن پناہ
میں جا کر پوشیدہ ہو چنانچہ میں نے دین اسلام ترک کر کے آفتاب پرستی اختیار کی گو قواعد آفتاب پرستی
سے آگاہ نہ تھا مگر یہ طریقہ اختیار کیا کہ ہر صبح کو اٹھکر خداوند آفتاب کو سجدہ کرتا تھا میرے کہنے سے
سب اہل شہر نے دین اسلام ترک کیا اور آفتاب پرست ہو گئے جب یہ خبر مجھکو پہونچی کہ خداوند بدولت
و اقبال میرے شہر کے قریب آکر فروکش ہوئے ہیں بس میں یہ خبر سنکے خوش ہوا اور اسی دن چند سرداروں
کو لے کر حاضر خدمت ہوا امیدوار ہوں کہ میری اطاعت قبول فرمائی جاوے اور مجھکو قواعد دین آفتاب
پرستی تعلیم فرمائے جاویں اور میرا بھی نام بندگان خاص کی فہرست میں تحریر فرمایا جاوے اور اگر خدا پرست
میرے اوپر لشکر کشی کریں تو میری کمک فرمائی جاوے یہ جواب امداد شاہ نے کہا افریقی شاہ نے سب
حال قریب پردہ جا کر بیان کیا اور عرض کیا آواز آئی کہ اس سے کہدو کہ ہم تجھ سے بہت خوش ہوئے
ہم نے تیرے کہنے کے قبل تیرا نام بندگان خاص کی فہرست میں تحریر کرا دیا اور ہم نے تیری اطاعت

قبول کی اور یہ ایک کتاب تجکو دی جاتی ہے اس کتاب مین جو احکام تحریر ہین اُنکے موافق عمل کر اور یہی
طریقہ دین آفتاب پرستی کے ہین جو کہ اس کتاب مین تحریر ہین انھین پر عمل کرنا اور یہی کتاب تجکو ابھی
قواعد دین آفتاب پرستی بتادیگی کوئی ہمارے تعلیم کرنے کی ضرورت نہین ہے اب تو کچھ خوف نہ کر
تیری طرف کوئی نگاہ تیز نہین دیکھ سکتا ہے اہل اسلام کی کیا طاقت ہے جو تیری طرف آسکین اور جو
بادشاہ تیرے ملک کے قریب حکومت کرتے ہین اُن سب نے میری اطاعت کی اور مطیع ہوگئے
اب کوئی تجھ سے مزاحم نہ ہوگا تو بیخوف ہوکر حکومت کر اے ازرق شاہ امداد شاہ کو مع اس کے
سردارون کے خلعت سے سرفراز کرو بلکہ ہمارے بندے ہوگئے کا پروانہ دو اور وہ نشان کہ جس کے
سبب سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ لوگ آفتاب پرست ہین امداد شاہ کو دو تاکہ سب جان لین کہ
امداد شاہ آفتاب پرست ہوگیا امداد شاہ کو خلعت سے سرفراز کرکے رخصت کرو اور کہدو کہ
کل خداوند یہان سے طرف شہر جیرتہ کے تشریف لے جائینگے اور وہان سے طرف سمندر ریہ کے
اور سمندر ریہ سے طرف شہ طاق کے تم جاکر اپنے ملک مین اچھے طور سے انتظام کرو ازرق شاہ
نے جو کچھ برجیس نے کہا تھا سب باتون سے امداد شاہ کے آگاہ کیا اور کتاب منگا کر دی اور ہر ایک
سردار کو و ملازم امداد شاہ کو خلعت سے سرفراز فرمایا اور ایک ایک تصویر آفتاب و برجیس
طلائی ان سب کو دی اور حکم دیا کہ اسی طور کی تصویرین طلائی بناکر سب اہل شہر کو تقسیم کرنا اور حکم
دینا کہ ہر حرز جان ان تصویرون کو سینہ پر لباس کے اوپر لگائے رہا کرین کسی وقت پاس سے
جدا نہ ہون یہی علامت ہے بندگان خداوند کی اور آفتاب پرست ہونے کی دیکھو کہ جس قدر
لشکر ہے سب کے سینون پر تصویرین لگی ہوئی ہین اور جس قدر لوگ دربار مین موجود ہین اُن کے
بھی سینون پر تصویرین لگی ہوئی ہین امداد شاہ نے جو دیکھا تو واقعی ایسا ہی پایا بلکہ گرد تصویرون کے
یہ تحریر تھا کہ اے بندگان خداوند آفتاب یہ سُنکے وہ تصویرین امداد شاہ نے لے لین اور وہان سے
رخصت ہوکر اور سلام و سجدہ کرکے مع کتاب و تصویرون کے اپنے سردارون کو لیکر اپنے شہر مین آیا جو
تحفہ و تحائف و جواہرات براے نذر لے گیا تھا سب پیش کش کردیا بعد امداد شاہ کے جانے کے پردہ کے اندر
سے صدا آئی کہ تم سب نے ہمارے دین کی برکت دیکھی کہ بدون طلب لوگ حاضر ہوتے ہین صرف ہمارا نام سُنکے
اور ہم کو سجدہ کرتے ہین اور ہمارا دین قبول کرتے ہین سب نے جواب مین عرض کیا کہ یا نائب خداوند آپ کا
دین برحق ہے اور آپ نائب خداوند ہین کیون نہ ہو ایسا کہ لوگ آکر اطاعت کرین جن کے قلب صاف
ہین وہ خلوص دل سے اطاعت کرتے ہین جنکے دلون مین ابھی کسی قدر کدورت ہے وہ ساتھ شرطون کے
اطاعت کرتے ہین جو کہ بالکل سیاہ قلب ہین وہ اطاعت سے انکار کرتے ہین اُسکی سزا پاتے ہین یہ کہکر
سب نے سجدہ کیا سواے ازرق ناگ و چتر ناگ وغیرہ کے جب سب سجدہ سے فارغ ہوئے اُسوقت
آواز آئی کہ اب تم سب اپنے اپنے مقام پر جاؤ اور لشکر کو اس حال سے آگاہ کرو کہ کل یہان سے کوچ ہوگا
طرف شہر جیرتہ کے یہ حکم دے کر برجیس اپنے خیمہ کی طرف چلا گیا سب سردار اپنے اپنے مقام پر چلے آئے
امداد شاہ کے مطیع ہونے سے سب کو بہت خوشی تھی اور سب بہت خوش تھے یہان تو لشکر مین بندوبست
کوچ ہونے لگا اُدھر امداد شاہ سب سردارون کو لیکر اپنے ملک مین آیا آتے ہی سب کو جمع کیا اور
سب کو طریقے آفتاب پرستی اُس کتاب کے روسے تعلیم کیے اور زرگرون کو طلب کرکے وہ تصویرین دین کہ مثل
انکے تصویرین طلائی طیار کرکے حاضر کرو زرگرون نے تصویرین لے جاکر اور دوسرے دن تصویرین طیار

کرکے حاضر کین سب کو امداد شاہ نے یعنی اہل شہر کو جمع کر کے وہ تصویرین تقسیم کر دین سب نے وہ تصویرین سامنے امداد شاہ کے سینون پر لگالین اب پورے طور سے آفتاب پرستی ہونے لگی اس شہر کے سب باشندے آفتاب پرست ہو گئے ان سب کو تو آفتاب پرستی مین مصروف رکھا جاتا ہی اب حال شہر حیرت کا تحریر ہوتا ہی کہ جب حیرت شاہ نے دین اسلام قبول کیا تھا اور تصویر پرستی کو ترک کیا تھا اور لشکر اپنا لے کر ہمراہ صاحبقران کے طرف شہر سمندر ریہ کے روانہ ہوا تھا تو اپنے بھائی نفاق شاہ کو یہان کا حاکم کیا تھا اور کہدیا تھا کہ عدل و داد سے کام لینا اور رعایا پروری سے غافل نہ ہونا دین اسلام کے رواج دینے مین بہت کوشش کرنا اُسنے کہا تھا کہ اچھا اور بہت خوش ہوا تھا مگر جب لشکر صاحبقران وہان سے کوچ کر کے چلا گیا اور اسکو اطمینان ہو گیا اور یہ اسکو یقین ہو گیا کہ اب کسی امر کی خبر صاحبقران و میرے بھائی کو نہ ہو گی چونکہ یہ سیاہ قلب و بدباطن تھا اور بہ صدق دل سے مسلمان نہ ہوا تھا مگر ڈر سے اسنے دین اسلام اختیار کیا تھا جب یہ مستقل بادشاہ ہوا اسنے سب اہل شہر و اہل دربار کو جو عہدہ داران لشکر تھے اور اسکا بھائی حیرت شاہ براے حفاظت شہر چھوڑ گیا تھا جمع کیا اور کہا کہ ای حاضرین آگاہ ہو کہ مین نے بخوف بھائی صاحب کے یہ دین قبول کیا تھا اور اپنا مذہب تصویر پرستی ترک کیا تھا کیونکہ بھائی صاحب کی تو عقل پہ پتھر پڑ گئے تھے اور نہ معلوم اُنکے دل پر خدا پرستون نے کیا کر دیا تھا کہ وہ بدون مقابلہ کیے ہوئے خدا پرست ہو گئے اور اُنکی اطاعت کر کے اُنکے ہمراہ چلے گئے اپنا دین آبائی ترک کیا اُسوقت تو مین نے بھی اُنکے کہنے سے اس دین کو قبول کیا مگر بکراہیت اور صدق دل سے مین مسلمان نہ ہوا تھا اب مین مستقل بادشاہ ہوا ہون گو بھائی صاحب خود مجھکو بادشاہ کر گئے ہین مگر اس حکومت مین میرا بھی حق ہی صرف اس خیال سے مین نے آج تک اپنے حق کا دعویٰ نہ کیا تھا کہ وہ بڑے بھائی ہین دوسرے وہ اور ہم ایک مذہب ہین جیسے اُنھون نے بادشاہت کی ویسے مین نے کی دوسرے والد بزرگوار اپنی زندگی مین اُنکو ولی عہد بھی کر چکے تھے اور مجھکو مرتے وقت نصیحت بھی کی تھی کہ ای فرزند باہم فساد نہ کرنا بھائی کو بادشاہت کرنے دینا تم اُسکی اطاعت کرنا کیونکہ وہ بڑا بھائی ہی تمھارا بجاے باپ کے ہی اگر فساد کروگے اور نوبت مقابلہ کی آئیگی تو یہ ہوگا کہ کچھ تمھارے شراکت کرینگے اور کچھ تمھارے بھائی کی دونون کی قوت کم ہوگی بس کوئی زبردست بادشاہ اس نفاق کی خبر سُنکے لشکر کشی کریگا اور تم دونون سے مقابلہ کر کے اور شکست دیکر ملک پر قبضہ کر لیگا انجام یہ ہوگا کہ یہ حکومت دوسرون کے قبضہ مین چلی جائیگی تم دونون محروم رہ جاوگے اگر باہم اتفاق سے رہوگے تو یہ بات نہ ہوگی کسی غیر کو تمھارا ملک پر لشکر کشی کی جراءت نہ ہو گی ہمیشہ بلاخوف حکومت کروگے چنانچہ اُنکی نصیحت پر مین نے عمل کیا کسی قسم کا فساد نہ کیا ہمیشہ بجاے باپ کے اُنکو خیال کیا کیونکہ وہ مجھکو اپنا خوردار فرزند تصور کرتے تھے مگر اب اُنھون نے خلاف کیا اور لامذہب ہو گئے اب مین نے ملک پر قبضہ پالیا اتنے دنون اُنھون نے حکومت کی اب مین حاکم ہوا ہون اب میرے اُنکے وہ اتفاق نہین رہا کیونکہ مذہبی نفاق ہو گیا نہ وہ میرے بھائی نہ مین اُنکا بھائی ہان وہ اپنے مذہب قدیم پر قائم رہتے تو مین کبھی اُنکی اطاعت سے باہر نہ ہوتا مثل بیالیق کے اُنکی اطاعت مین ہمیشہ کمربستہ رہتا اور اطاعت کرتا مگر اب غیر ممکن ہی وہ خدا پرست ہین اور مین تصویر پرست ہون اب مین خلاصہ طور سے بیان کرتا ہون کہ آپ سب کو لازم ہی کہ میری اطاعت کرین اور میرے حکم سے سرتابی نہ کرین اور اپنا بادشاہ مجھکو خیال کرین مین اپنے بھائی سے باغی ہو گیا ہون مین نے حکومت پر قبضہ کر لیا ہی اور دین اسلام کو ترک کیا ہی اگر چہ اب مین تصویر پرستی [illegible]

آپ ترک کریں کیونکہ اس مذہب میں بھی کوئی اچھائی نہیں ہے بس لامذہب ہونا بہتر ہے اُسوقت تک کہ جب تک کہ کسی اور مذہب کی بزرگی ہم پر ثابت ہو جب ثابت ہو جاویگی اُس دین کو اختیار کرلیں گے اور جس کسی کو یہ امر منظور نہ ہو اور وہ نہ دین اسلام ترک کرے بس میرے ملک سے آج سے کل تک نکل جائے اگر رہیگا اور مجھ پر ثابت ہوگا کہ فلاں شخص مسلمان ہے تو میں اُسکا مال و اسباب و عمارت سب ضبط کر لونگا اور مع اہل و عیال کے قتل کرونگا پھر ذرا بھی رحم نہ کھاؤنگا میں نے خلاصہ طور سے حکم دیدیا یہ جو لفاق شاہ نے سب کو جمع کرکے بیان کیا سوائے دو ہزار اہل شہر اور چند سرداروں کے کہ جنکو حیرت شاہ سے خصوصیت زیادہ تھی وہ تو خاموش ہو رہے باقی سب نے جواب دیا کہ ہم نے اُسی وقت سے دین اسلام کو ترک کیا اور آپکو اپنا بادشاہ مقرر کیا اور آپ کی اطاعت کی جو کچھ آپ نے ارشاد فرمایا بہت درست و بجا ارشاد ہوا آپ ضرور حق دار ہیں اور ضرور حیرت شاہ نے خلاف طریقہ کیا اور ہم سب آپ کے تابع فرمان ہیں اور آج سے جو دین و مذہب آپ کا ہے وہ ہمارا ہے اور جو مذہب آپ اختیار کرینگے وہی ہم بھی قبول کرینگے لفاق شاہ بہت خوش ہوا سب نے بادشاہ کو نذریں دیں اُس دن سے کل لشکر اور سردار و اہل شہر حیرتیہ لامذہب ہو گئے وہ جو دو ہزار اہل شہر اور چند سرداروں و کچھ سپاہ نے کچھ جواب نہ دیا تھا بعد اس واقعہ کے وہ مجمع برہم ہوا اور وہ لوگ اپنے اپنے مقام پر آئے ہر ایک نے اپنے دل میں خیال کیا کہ یہاں سے نکل جانا بہتر ہے کیونکہ یہ بادشاہ کافر ہو گیا ضرور اس شہر پر کوئی آفت نازل ہوگی اور ان سب کو اس امر کی سزا درگاہ خدا سے ملے گی اُسی دن کل اپنا مال و اسباب ہر ایک نے بار کیا مع اپنے اہل و عیال و مال کے شہر حیرتیہ کو چھوڑ کر طرف سمندریہ کے روانہ ہوئے اور شہر مرادیہ کے بھی لوگ جو کہ آفتاب پرست نہ ہوئے تھے اور مع مال و اسباب و اہل و عیال کے مرادیہ سے نکلے تھے وہ بھی سمندریہ کی طرف چلے تھے کہ ان سب کا حال آئندہ تحریر ہوگا مگر حیرتیہ میں اب کوئی مذہب نہیں ہے سب لامذہب ہیں کہ اُسی زمانہ میں برجلیس کے خروج کی خبر لفاق شاہ کو پہونچی اور اُسکو معلوم ہوا کہ خداوند آفتاب نے نزول فرمایا اور اپنے فرزند کو اپنا نائب مقرر کرکے مع اسی ہزار سپاہ کے شہر آفتاب نگار اقلیم خورشیدیہ سے خروج کیا اور برجلیس تمام ممالک اہل اسلام کو تباہ و غارت کرتا ہوا اس طرف چلا آتا ہے جو بادشاہ اُسکی اطاعت کرتا ہے اُسکو تو نائب خداوند امان دیتا ہے اور جو اطاعت نہیں کرتا ہے اسکو اپنے عذاب میں مبتلا کرکے مع ملک و مال و باشندگان شہر کے غارت کرتا ہے چنانچہ بہت سے ملک اس طور سے غارت کیے ہیں کہ اُنکا نام و نشان تک باقی نہ رہا اور سیکڑوں ملکوں کے بادشاہوں نے اطاعت کرکے دین آفتاب پرستی قبول کیا یہ دین برحق اور بہت عمدہ مذہب اور لائق پرستش خداوند آفتاب ہے اور جو عجائبات آفتاب جادو نے سحر سے بنائے تھے اُن سب کے حالات لفاق شاہ کو ہرچہ اخبار سے معلوم ہوئے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ برجلیس شاہ یعنی برجلیس آفتاب پرست فرزند و نائب خداوند لشکر لیے ہوئے برائے مقابلہ صاحبقران ادھر کو آتا ہے جو اُسکا دین اختیار کرے گا وہ اُسکے ہاتھ سے امان پائے گا ورنہ غارت ہو جائے گا جب یہ حال لفاق شاہ کو معلوم ہوا اُسنے اپنے مقام پر خیال کیا کہ خوبی تقدیر سے خداوند آفتاب نے ظہور فرمایا ضرور یہ مذہب برحق ہے اور سب دینوں سے یہ دین روشن ہے اگر خداوند آفتاب نہ ہوتے تو تمام عالم تاریک رہتا انکی اطاعت کرنا اور انکو خدائی ماننا اچھا ہے اور یہی دین سب دینوں سے زیادہ روشن ہے ایسا دین ہے کہ خدا پرستوں نے اسلام ترک کرکے اسکو قبول کیا کیونکہ وہ سوائے آسمانی خدا کے اور کسی کے قائل نہ تھے مگر ایسی ہی بزرگی اس دین میں انھوں نے

پائی تب تو ترک کیا اسلام کو اور آفتاب پرستی کو اختیار کیا یقین ہے کہ جب نائب خداوند لشکر لیکر برہماجیہ مین
پہونچینگے اور بدیع الملک کو بھی بزرگی اس دین کی معلوم ہو جائیگی وہ بھی قبول کرینگے اب
دین آفتاب پرستی تمام عالم مین پھیل جائیگا از پردۂ دنیا تا قاف ایک دین ہو جائیگا مجھکو بھی لازم ہے
کہ مین بھی یہی دین قبول کرون کیونکہ مین مدت سے لامذہب ہو رہا ہون یہ خیال کرکے اپنے دل مین
اسنے سب اہل شہر اور اہل لشکر و شیران سلطنت و امیران ابہت و وزیران حکومت کو طلب کیا جب
سب جمع ہوگئے سب حال جو کہ مین نے تحریر کیا ہے اور اسنے اپنے دل مین خیال کیا تھا بیان کیا اور کہا کہ
مین نے تو آفتاب پرستی قبول کی اور آج سے مین آفتاب پرست ہو گیا ہر روز مین صبح کو اٹھکر خداوند
آفتاب کو سجدہ کیا کرونگا اسوقت تک کہ جب تک مجھکو کوئی طریقہ تعلیم ہو اور کوئی اس دین کے طریقہ
تعلیم کرنے والا یہان آئے آپ لوگ بھی ایسا ہی کیجیے سب نے جواب دیا کہ جو کچھ آپ نے ارشاد کیا
ہم نے قبول کیا آپ کے حکم سے سرتابی نہ کرینگے ہم سب نے دین آفتاب پرستی قبول کیا جس طریقہ
سے آپ نے فرمایا وہ مجمع درہم و برہم ہوا اسی دن سے شہر جبیر تیبہ کے لوگ آفتاب پرستی اس طور سے
کرنے لگے کہ صبح کو اٹھکر آفتاب کی طرف سجدہ کرتے تھے یہانتک کہ لقاق شاہ کو بذریعہ پرچۂ اخبار
و چند تاجرون کی زبانی معلوم ہوا کہ دین آفتاب پرستی نے اس قدر ترقی کی اور برجیس آفتاب پرست
فرزند خداوند مع لشکر و سپاہ کے شہر صنوبریہ پر آکر پہونچا وزیر صنوبر شاہ نے اطاعت کی دین
آفتاب پرستی قبول کیا شہر یقینیہ پر جو لشکر کشی کرکے فرزند خداوند آیا ان لوگون نے اطاعت سے انکار
کیا وہ ملک تباہ کیا گیا اور ایسا نیست و نابود ہوا کہ نشان تک باقی نہ رہا یہ واقعہ سنکے مرادابیہ
والون نے اطاعت کرلی اسکے بعد اقبال شاہ کے فرزند افضال شاہ و امثال شاہ کے
بھائی افعال شاہ نے بھی اطاعت کرلی امداد شاہ فرزند مراد شاہ نے نائب خداوند کو سجدہ
کیا اور اپنے تمام ملک مرادابیہ مین دین آفتاب پرستی جاری کیا اب خداوند کا لشکر ادھر کو آتا ہے
اسی دن سے لقاق شاہ نے ہرکارے مقرر کیے کہ جب خداوند یہان تشریف لائین مع لشکر کے
ہم کو خبر کرنا اور رسد وغیرہ کے لیے بندوبست کرنے لگا اور سب اہل شہر کو اس حال سے آگاہ کیا
یہانتک کہ ہرکارون نے آکر خبر دی کہ لشکر خداوند آگیا اور بہت شان و شوکت بیان کی راوی
بیان کرتا ہے کہ برجیس مرادابیہ سے جو کوچ کرکے بعد الفراغ مہم مرادابیہ کے روانہ ہوا تھا کیونکہ
تحریر کر چکا ہون کہ جس دن امداد شاہ آکر مطیع برجیس ہوا تھا اور کتاب و تصویر بین لیکر اور
خلعت سے مخلع ہو کر چلا گیا تھا تو برجیس نے حکم دیا تھا کہ ہم کل یہان سے طرف جبیر تیبہ کے کوچ
کرینگے چنانچہ بندوبست ہونے لگا تھا دوسرے دن برجیس نے مع جاہ و حشم کے کوچ کیا تھا بعد
قطع منازل و طی مراحل کے قریب جبیر تیبہ پہونچکر برجیس اترا کہ سون تک لشکر فرو کش ہوا ادھر
ہرکارون نے لقاق شاہ کو خبر دی لقاق شاہ تحفہ و تحائف لے کر مع چند سردارون کے لشکر برجیس
مین آیا جس طرح سے امداد شاہ آیا تھا اسی طور اسکے لیے بھی برجیس نے سردار برائے استقبال
روانہ کیے وہ استقبال کرکے بارگاہ مین لے گئے اسی طور سے یہ بھی جاکر بیٹھا اور برجیس نے
بذریعہ افرلقی شاہ کے اس سے بھی آنے کا سبب دریافت کرایا اسنے کل حال جو کہ حقیر کہہ
چکا ہے اسکے مشرف ہونے کا بیان کیا پس اسکو بھی مع کتاب و تصویر کے خلعت ملا اور روبی
قلم ہوا جو کہ امداد شاہ کو ہوا تھا یہ بھی رخصت ہوکر آیا اسی طریقہ سے اسنے بھی دین

آفتاب پرستی کو اپنے شہر مین رواج دیا جس طور سے امداد شداد نے رواج دیا تھا یہان بھی آفتاب پرستی ہونے لگی دوسرے دن برجیس مع لشکر حسب طریقہ اپنے شہر حیرتیہ سے طرف سمندریہ کے روانہ ہوا راوی بیان کرتا ہے کہ ان سب حالات کی خبر منظوم جادو کو جو کہ ملکہ نسیم جادو کی طرف سے حاکم سمندریہ ہے پہونچی اور وہ لوگ جو کہ حیرتیہ و مرادیہ سے بھاگے تھے سمندریہ مین پہونچے انھون نے دونون کا مرتد ہونا بیان کیا اور برجیس کے لشکر کشی کا حال بیان کیا منظوم جادو نے اُن سبکو آباد ہونے کا حکم دیا کہ منظوم جادو کو پرچہ اخبار سے سب حال معلوم ہوا اور تاجرون و سوداگرون نے حاضر دربار ہو کر کل حالات برجیس سے آگاہ کیے منظوم جادو نے یہ حالات سُنکے سب مشیران دولت و وزیران سلطنت کو طلب کیا اور کہا کہ کیا خرابی کی بات ہے کہ اگر مین برجیس کی اطاعت کرتا ہون تو صاحبقران وغیرہ سے نہایت شرمندگی ہوگی اور وہ فرماوینگے کہ ہم تم ایسے مرد جہاندیدہ و کار آزمودہ کو یہان کا حاکم کرتے تھے تم نے بخوف جان ایک کافر کی اطاعت کرلی دوسرے یہ امر ہے کہ یہ جو کارخانہ و عجائبات اور طریقہ جنگ برجیس کا ہے کہ آفتاب نے نکل کر تمام شہر کو جلا دیا حریف پر اپنا عکس ڈالا وہ جل گیا یہ سب کارخانہ سحر کا ہے کوئی ساحر زبردست ہے جو کہ برجیس کا مددگار ہے یہ سب اُسی کا کام ہے پس کیونکر ہو سکتا ہے کہ مین برجیس کی اطاعت کرلون لوگ مجھکو طعنہ دینگے کہ شہر سمندریہ کے ساحر ایسے بودے اور نامرد تھے کہ اس حال سے واقف تھے کہ یہ سب کارخانہ سحر کا ہے اور اطاعت کرلی سمندریہ ہی کے ساحرون کا قول تھا کہ زمانہ بھر کے ساحرون سے ہم لوگ سحر اچھا جانتے ہین اور بنائے سحر ہم سے ہے اگر سامری و جمشید بھی ہوتے تو ہم سے آکر سحر حاصل کرتے یا ایک ساحر سے جو کہ ایک آسمان سحر مین پوشیدہ رہتا ہے اور اپنے سحر سے آفتاب بنا کر حریف کو جلاتا ہے اُس سے ڈر گئے اور اطاعت کرلی بس مین تو یہ گوارا نہ کرونگا نہ صاحبقران کی طرف سے الزام لونگا آپ لوگون کی کیا راے ہے آیا اطاعت کرون یا مقابلہ اس امر کا بھی خیال رہے کہ یہ جسقدر ملک اسنے تباہ کیے سب غیر ساحرون کے تھے اور جن جن پر قبضہ کیا اور جنھون نے اطاعت کی یہ بھی غیر ساحر تھے بھلا کیونکر ہو سکتا ہے کہ ساحر سے غیر ساحر مقابلہ کرے یہ قدرت و اقبال صاحبقران کا ہے کہ وہ غیر ساحر ہو کر ساحرون سے مقابلہ کرتے ہین اور اسکا سبب یہ ہے کہ وہ مالک باطل السحر ہین صاحب اسم اعظم ہین اُن پر سحر کام نہین کرتا ہے دوسرے وہ صاحب اقبال ہین بس جدھر وہ تشریف لے جاتے ہین وہ ملک فتح ہو جاتا ہے یہ اقبال و جراءت و طاقت خداوند کریم نے انھین کو عطا فرمائی ہے اور یہ جراءت انھین پر ختم ہے اور کوئی ایسی جراءت نہین کر سکتا ہے خیال کرلو کہ جس بادشاہون نے اطاعت اُس کافر کی نہ کی کہ غیر ساحر تھے اپنی جان دی قریب سوسوا سو ملک کے اُسنے تباہ کیے جنھون نے یہ خیال کیا کہ اُسکے ہمراہ ساحر ہین اور سحر سے مقابلہ کرتے ہین اُنھون نے یہ خیال کرکے اطاعت کرلی وہ بچ گیے اور اُسکے ظلم و بدعت سے محفوظ رہے اُن پر کوئی اعتراض نہ کرے گا کہ تم نے کیون اطاعت کی اگر اعتراض ہوگا بھی تو وہ یہی جواب دینگے جنھون نے اطاعت سے انکار کیا اور وہ غیر ساحر تھے اُسنے کیا اُنکا حال کیا کہ ملک تک کا نشان نہ باقی رکھا بس ہم نے یہ خیال کرکے کہ ہم غیر ساحر ہین اور وہ ساحر ہے اطاعت کرلی اُنکا عذر معقول ہوگا اور لائق قبول ہے اگر مین اطاعت کرلونگا تو جب یہ امر اعتراض ہوگا کہ اُن لوگون نے تو بہ سبب غیر ساحر ہونے کے اطاعت کی تم تو ساحر تھے تم نے کیون اطاعت کرلی کیون نہ مقابلہ کیا تو کیا جواب دونگا سواے خاموشی اور شرمندگی کے کہ یہ امر بھی زبانی تاجرون کے معلوم ہوا ہے کہ جب ارژنگ

چتر ناگ لشکر کشی کرکے اُسکے شہر آفتاب نما پر گئے تھے وہ خود مقابلہ کو نہ آیا تھا صرف اُسنے ایک بادشاہ کہ جسکو اُسنے اپنا پیغمبر مقرر کیا ہی خونخوار شاہ نام ہی مع بیس لاکھ سپاہ کے بھیجدیا تھا سُنا گیا ہی کہ جب مقابلہ ہوتا تھا ایک ابر لشکر پر آکر محیط ہوتا تھا خونخوار شاہ کے اور لشکر ازرنگ کے پہلوان سے اور لشکر برجبیس کے پہلوان سے مقابلہ ہوتا تھا اُسوقت تک تو کچھ نہ ہوتا تھا جب تک برجبیس کا پہلوان غالب رہتا تھا اُدھر ازرنگ یا چتر ناگ کے طرف کے پہلوان کو غلبہ ہوا اُس ابر سے آفتاب ظاہر ہوا اُسی حریف کو جلا دیا یا گرمی کہ گرا دو پر کالہ کر دئیے اس آفتاب کے ظاہر ہونے سے ایسی گرمی پیدا ہوتی تھی کہ تمام لشکر ازرنگ و چتر ناگ قریب ہلاکت پہونچ جاتا تھا اور ان دونون کے بھی ہمراہ ساحر تھے مگر کچھ نہ کرسکے بہت سے ساحر مارے گئے چنانچہ اُسی مقابلہ مین اژدر جادو جوکہ بہت بڑا ساحر تھا اور جاہ اژدریہ کا مالک تھا اور استاد تھا اسلم بن نورج کا بھی مارا گیا بس ازرنگ و چتر ناگ نے عاجز ہو کر اطاعت کی اور وہی اُسکو بہکا کر اور آمادہ کرکے برائے مقابلہ صاحبقران لائے ہین ورنہ وہ اِدھر کبھی نہ آتا گویہ امر ضرور ہی کہ جب ساحر بھی اُس سے سر بر نہ ہوئے اور وہ غالب آیا تو بہت زبردست ساحر ہی اور اپنا پورے طور سے بندوبست کرچکا ہی ہر ایک ساحر کا بھی اُس پر غالب آنا محال ہی صرف اس قدر خیال ہی کہ یہان کے ساحرون مین اور دوسرے مقام کے ساحرون مین فرق ہی یہان کا وہ سحر ہی کہ ہر ایک نہین جانتا ہی اور دوسرے مقام کے ساحر اس سحر سے آگاہ نہین ہین اس خیال سے میرا قصد مقابلہ ہوتا ہی اب آپ لوگ اپنی اپنی راے ظاہر فرمائیے جب منظوم جادو یہ کہہ چکا اُسوقت ہر ایک نے جواب دیا کہ اے بادشاہ چاہے ہماری جان جائے چاہے رہے ہم تو کافر کی اب اطاعت نہ کرینگے اگر اُسکے ہمراہ ساحر ہین تو ہم بھی ساحر ہین بس ضرور مقابلہ کرینگے ہم سے تو یہ نہ ہوگا کہ ہم دین اسلام ترک کرین کس مدت کے بعد تو ضلالت سے نکلے ہین پھر ضلالت مین مبتلا ہون بقول آپ کے یہ سب کارخانہ سحر کے ہین سواے خداوند کریم کے کوئی دوسرا خدا نہین ہی آفتاب و ماہتاب سب اُسکے پیدا کیے ہوئے ہین وہی سب کا خالق ہی بس خدا کو کس طور سے چھوڑ دین اور اُسکے پیدا کی ہوئی چیز کو اپنا خدا جانین ہم تو راہ خدا مین جہاد کرینگے اور اپنی جانین نثار کرینگے اب تو ہم کبھی راہ اسلام سے برگشتہ نہ ہونگے خلاصہ یہ ہی کہ اگر آپ بھی ہم سے یہ ارشاد کرین کہ مین اطاعت کرتا ہون تم اطاعت کرلو تو ہم آپ سے مقابلہ پر آمادہ ہوجائین دوسرے کی کیا اصل ہی جب یہ سب نے جواب دیا منظوم شاہ بہت خوش ہوا اور کہا کہ آپ لوگ اطمینان رکھیے اُسکو لشکر لے کر یہان آنے دیجیے دیکھیے گا کہ کیسا مقابلہ ہوتا ہی کہ اُس کافر کو بھی معلوم ہوگا کہ سمندر کے ساحر کیسے ہین اور یہان کا سحر بہت عمدہ ہی اُس سے ابھی تک کسی ساحر سے مقابلہ نہین ہوا ہی دیکھ لینا کہ صاحبقران سے تو کچھ بھی مقابلہ مین ہم لوگون نے کوشش نہین کی اس خیال سے کہ غیر ساحر ہین دوسرے صاحب اسم اعظم ہین یہان اس سے مقابلہ مین کوشش کرینگے اور اس مقابلہ کا لطف ہوگا اُس معرکہ کے زیادہ دن نہ بڑھین تو اپنا نام منظوم جادو نہ رکھون ذرا وہ کافر جا سرا دھر لشکر لے کر آئے سمندر بھر کو مثل اور ملکون کے نہ خیال کرے وہ لوگ غیر ساحر تھے ڈر گئے یا ہم لوگون کو مثل ساحران ازرنگ و چتر ناگ کے نہ تصور

کرے کہ جیسے اُنکو قتل کر لیا اور اُنھون نے عاجز ہو کر اطاعت کر لی یہ لوگ بھی عاجز ہو کر اطاعت کر لینگے ہم اُنہین کے مثل ہین یا جان دینگے یا سب لینگے بقول شاعر یا ساتھ تیرے سوئینگے یا گور مین جا کر مدفون تو لیگا جو ترا گھر نہ لیگا یہ جو منظوم نے کہا سب خوش ہو گئے منظوم نے اُس دن سے فوج کی نگہداشت شروع کی فوج کو آراستہ کرنے لگا سب سردار وغیرہ رخصت ہو کر اپنے اپنے مقام پر جا کے منظوم جادو نے ہرکارے مقرر کیے کہ جب لشکر برجلیس قریب سمندریہ آکر پہونچے تو ہم کو خبر کرنا ہرکارے برائے خبر ہر وقت بیرون شہر مقیم رہتے ہین کہ منظوم جادو کو خبر پہونچی کہ شہر اقبالیہ و امثالیہ کے حاکمون نے تو بشرط اطاعت کی مگر حرادیہ و جیبر شہر کے بادشاہون نے بخوشی اطاعت کی اور اس کافر کو سجدہ بھی کیا اب اُسنے یعنی برجلیس نے ادھر کا قصد کیا ہے اور کئی منزلین طے بھی کر چکا ہے منظوم نے کہا کہ آتے دو یہان سے بچ کر جاتا کہان ہے راوی کہتا ہے کہ یہان شہر سمندریہ مین دربار آراستہ ہے منظوم تخت حکومت پر متمکن ہے مگر اہل سمندریہ و منظوم با ایمان ہین سب سردار حاضر ہین کہ اُدھر برجلیس مع اسّی لاکھ سپاہ کے قریب سمندریہ آکر پہونچا یہان جو آیا تو دیکھا کہ لاکھون لاشین میدان مین پڑی ہوئی ہین جا بجا استخوان کے انبار ہین زمین خون سے لالہ رنگ ہو رہی ہے راوی کہتا ہے کہ یہ وہی صحرا ہے کہ جہان صاحبقران کے لشکر سے اور سمندر شاہ کی سپاہ سے سیکڑون معرکہ اور مقابلہ ہوئے اور جنگ مغلوبہ ہوئی تھی اسقدر کفار اہل اسلام کے ہاتھ سے مارے گئے کہ لاکھون دفن کر دیے گئے یعنی ایک غار مین ڈال دیے گئے اُس پر بھی وہ صحرا لاشون سے پٹا ہوا تھا اور وہ لاشے طعمہ زاغ و زغن ہو رہے تھے اور سڑ گئے تھے تمام صحرا انکی بدبو سے متعفن ہو رہا تھا زمین بہ کثرت خون سے لال تھی یہ اثر تھا کہ اگر گھاس بھی روئیدہ ہوتی ہے تو سرخ رنگ کی خون کے دریا بہہ گئے تھے یہ حالت جو لشکر برجلیس نے دیکھی سب سردار جمع ہو کر قریب تخت آئے اور افرنیق شاہ و خونخوار شاہ سے عرض کیا کہ نائب خداوند سے عرض کرو کہ اس صحرا مین تو فروکش ہونے کا مقام نہین ہے تمام صحرا لاشون سے بھرا ہوا ہے زمین پر اسقدر خون بہا ہے کہ زمین لال ہو رہی ہے دوسرے مردے جو سڑے ہین تو بدبو بہت ہے اور آگے شہر سمندریہ ہے کیا حکم ہوتا ہے نائب خداوند یہان بہت بڑا رن پڑا ہے جو ابھی تک یہ حالت ہے افرنیق شاہ نے عرض کیا کہ سردار یہ کہتے ہین کیا حکم ہوتا ہے کہ آواز آئی کہ ان سردارون سے کہو کہ لشکر کو اس صحرا سے الگ اتارے کیونکہ جب یہ حالت ہے تو اہل لشکر کے بیمار ہو جانے کا خوف ہے اور جالون و نبردارون سے حکم کیا جائے کہ زمین کو کھود کر ان سب لاشون کو خاک مین دبا دین میدان کو اس آلائش سے صاف و پاک کر دین افرنیق شاہ نے یہی حکم سردارون کو سنا دیا انھون نے ایسا ہی کیا کہ لشکر کو اُس مقام پر اترنے کا حکم دیا اور وہان لشکرگاہ قرار دے کہ جہان پر لشکر اسلام فروکش تھا برجلیس نے یہی حکم دیا تھا کہ ہم اس مقام پر دو ہفتہ قیام کرینگے اور یہان سے سب حال بدیع الملک کا دریافت کرینگے کیونکہ راہ مین تو یہ سنا گیا تھا کہ بدیع الملک سمندریہ پر سمندر شاہ سے لڑ رہا ہے بڑے معرکے ہو رہے ہین یہان آکر اسکو نہ پایا نہ معلوم اب کدھر کو گیا بس یہ معلوم ہوا کہ وہ اور لشکر بھی بہت کٹ گیا ہے مگر وہ بھی آسودہ ہوئے اور اہل سمندریہ بھی میری اطاعت کر لین تو پھر یہان سے طرف بدیع الملک کے کوچ ہوگا اہل سمندریہ ساحر ہین انکا بھی ہمراہ لینا ضرور ہے اور یقین ہے کہ یہ لوگ بھی اطاعت کر لینگے کیونکہ جب یہ سنینگے کہ بدیع الملک سے مقابلہ کو نائب خداوند جاتا ہے تو ضرور شریک ہونگے کیونکہ مجھکو علم خداے کے ذریعہ سے معلوم ہو چکا ہے کہ بدیع الملک نے

ان لوگون پر بہت ظلم و بدعت کی بڑے بڑے نامی و نامور اس ملک کے سردار قتل کیے ہین یہ لوگ بدیع الملک کے ہاتھ سے پریشان ہوئے ہین یہ جو ہر جلیس نے کہا تھا سب بہت خوش ہوئے تھے کیونکہ اہل لشکر روز کے سفر سے پریشان ہو گئے تھے اب طاقت سفر نہ باقی تھی یہی ہر ایک کو خیال تھا کہ کسی مقام پر مقابلہ ہو تاکہ تین چار روز اُس مقام پر لشکر کو قیام کرے اہل لشکر یہ سنکے کہ یہان دو ہفتہ قیام ہوگا بہت خوش ہوئے لشکر جا بجا منزل پر پڑے گرد ہین اترا بازار ہین آراستہ ہو گئین نشان لشکر بلند ہو گئے گنجیات کے جھنڈے برپا کیے نئے لشکر اطمینان کے ساتھ اترا ہر جلیس کی بارگاہ آراستہ ہوئی سب سردار لباس سفر تبدیل کر کے دوسرا لباس پہن کر داخل دربار ہوئے اُدھر تبر دارون نے تھوڑے عرصہ مین اس سب میدان کو لاشون سے صاف کر دیا زمین کے اندر لاشون کو اور استخوان کو توپ دیا وہ بدبو وغیرہ کم ہو گئی سواے اس امر کے کہ زمین تو خون سے لالہ رنگ تھی اور کوئی علامت اُنکی باقی نہ رہی جب یہ سب بندوبست ہو چکا اور سردار حاضر دربار ہوگئے جب سب دربار آراستہ ہو چکا ہر جلیس نے جناب قدرت کے اندر سے حکم دیا افریق شاہ کو کہ پیک قدرت کو حکم دیا جائے کہ وہ شہر سمندریہ کی خبر لائے کہ آیا حاکم شہر سمندر شاہ ہی یا کوئی اور ہی اور کس خیال مین ہی اور کیا فکر کر رہا ہی اُسکو ہمارے آنے کی خبر بھی ہی یا نہین ہی اور یہ کس سے معرکہ پڑا تھا اور کب پڑا تھا اور بدیع الملک کدھر کو لشکر لے کر گیا ہی اگر سمندر شاہ حاکم نہین ہی تو سمندر شاہ کیا ہوا گو ما بدولت بعلم خدائی سب حال سے آگاہ ہین مگر کار دنیا زینت طریقہ ہوتا ہی بس جو اہل دنیا کا طریقہ ہی اُسی طریقہ پر ہم کو بھی کاربند ہونا ضرور ہی اور تم لوگون کو بھی اس حال سے آگاہ کرنا لازم ہی یہ خبر آ لے تو ہی پھر اسکا بندوبست کیا جائے حاکم سمندریہ کو براے اطاعت طلب کیا جائے اسی غرض سے مین نے یہان دو ہفتہ قیام کرنے کا حکم دیا ہی بس افریق شاہ نے پیک قدرت کو حکم خداوند سے آگاہ کیا وہ اسی وقت بیرون بارگاہ آیا اور چند ہرکارے براے خبر طرف شہر سمندریہ کے روانہ کیے وہ ہرکارے یہ حکم پا کر طرف سمندریہ کے روانہ ہوئے راوی ہر جلیس کو بیرون سمندریہ مع لشکر کے صحرا مین فروکش رکھتا ہی اور ہرکارون کو اُسکے حکم براے خبر طرف سمندریہ کے روان رکھتا ہی کہ اسکا حال آیندہ انشاء اللہ تعالے تحریر ہوگا جلد چہارم مین اگر اجازت ملی ورنہ دفتر نیرنگ قاف مین اب منظوم جادو کی داستان کچھ لکھکر اس قصہ کو ختم کرتا ہون اور دوسرے قصہ کی طرف عنان اشہب کلک کو موڑتا ہون یہ تو تحریر کر چکا ہون کہ منظوم جادو کو اطاعت ہر جلیس سے انکار ہی یہان دربار آراستہ ہی سب حاضر دربار ہین کہ ہرکارون نے حاضر ہو کر مجرا گاہ پر سے مجرا بجا لا کر دعا و ثناے شاہی ادا کی اور عرض کیا کہ ہم حسب الحکم ہرکارے کے براے خبر بیرون شہر مقیم تھے آج صبح کو جو ہم براے گشت نکلے تو ہم نے ایک لشکر کثیر اُس مقام پر فروکش پایا کہ جہان پر لشکر اسلام اترا ہوا تھا جب کہ سمندر شاہ سے مقابلہ تھا نشان لشکر سیاہ تھے اور سرخ زرد و سفید رنگ اُن پر آفتاب بنے ہوئے تھے اور ایک دیو کی صورت اُس آفتاب کے برابر بنی ہوئی تھی لشکر بھی منزل کے حلقہ مین اترا ہوا ہی ہم نے جو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ یہ لشکر زرجیس ہی جو کہ آفتاب پرست ہی اور نائب خداوند ہی براے مقابلہ بدیع الملک جاتا ہی شہر

آفتاب نماو اقلیم خورشیدیہ سے ادھر کو آیا ہی گئی سو ملئے اہل اسلام جو راہ مین ملے اُن سب مین دین آفتاب پرستی کو رائج کیا جس نے اطاعت سے انکار کیا اُس ملک کو غارت کر دیا چنانچہ جب سے اس سرحد مین یہ لشکر داخل ہوا ہی سوائے شہر یقینیہ کے لوگون کے اور سب نے اطاعت کی انھون نے جو اطاعت سے انکار کیا اُس ملک کو عذاب نازل کر کے غارت کر دیا کہ اُسکا نشان تک نہ باقی رہا اب یہ لشکر بحکم خداوند سمندریہ پر آیا ہی کہ یہان کے حاکم سے اطاعت لے کر اور اپنا مطیع کر کے یہان بھی دین آفتاب پرستی کا رواج دے کر خداوند طرف بار مولع الملک کے کوچ فرمائینگے دریافت جو کیا تو معلوم ہوا کہ اسّی لاکھ سپاہ ہی بس ہم لوگ یہ حال دریافت کر کے وہان سے بھاگے کہ آپ کو اس حال سے خبر کرین کیونکہ آپ نے ہم کو اسی خبر کے دریافت کے لیے مقرر فرمایا تھا باقی خیر بخت ہی یہ سُنکے منظوم جادو نے ہرکارون کو تو خلعت دے کر رخصت کیا اور برہم ہو کر کہا کہ برجیس کے دل مین یہ حسرت رہجائے گی کہ مین اہل سمندریہ سے اطاعت اپنی کرا آؤن اور یہان آفتاب پرستی کو رواج دون یہ حسرت و آرزو اُسکی پوری نہ ہو گی اسی مقام پر اُسکے خدائی کا خاتمہ ہی کیونکہ اب ساحرون سے اُس سے مقابلہ ہی ہمارے لشکر مین تیاری شروع ہو اُس وقت تک مین بیرون شہر لشکر لے کر نہ جاؤن گا جب تک برجیس کے پاس سے کوئی نامہ میرے پاس طلب اطاعت مین نہ آئے گا جب نامہ آئے گا مین جواب روانہ کر کے اُسی نامہ بر کے عقب مین مع لشکر کے روانہ ہونگا اور مقابل لشکر برجیس اُتر کر مقابلہ اُس سے کرونگا ابھی لشکر لے کر مین نہ جاؤنگا اپنی طرف سے پیش قدمی اور سبقت نہ کرونگا شاید وہ مقابلہ نہ کرے اور یہی حال سُنکے یہان سے چلا جائے کہ یہ لوگ ساحر ہین اور میرے لشکر کے مقابلہ مین نے جانے سے اُسکو خیال آئے اور مقابلہ کی نوبت نہ پہونچے ہم پیروی اہل اسلام کی کرتے ہین اور خدا پرست و مطیع اسلام ہین ہم کو سبقت لازم نہین ہی جب تک کہ حریف کیطرف سے کسی قسم کی تحریک نہ ہو سب اہل دربار نے عرض کیا آپ کی راے بہت ٹھیک ہے منظوم جادو نے حکم دیا کہ یہ امر ضرور کیا جائے کہ لشکر ساحران و غیر ساحران ہر وقت طیار رہے اور سب آمادہ سفر و مستعد کوچ رہین نہ معلوم مین کسوقت کوچ کا حکم دون اور یہ بتاؤ کہ اب میرے پاس کسقدر لشکر ساحرون کا ہی اور کس قدر غیر ساحرون کا لشکر ہی سردارون نے عرض کیا کہ حضور لشکر ساحران اسوقت سرکار کے حضور مین قریب تین لاکھ پچاس ہزار کے ہی اور لشکر غیر ساحران بھی قریب ایک لاکھ پچھتر ہزار کے ہوگا حضور کل لشکر ساحران و غیر ساحران پانچ لاکھ پچیس ہزار ہی آپ شوق سے برائے مقابلہ لشکر کشی فرمایئے گو اُسکے ہمراہ اسّی لاکھ سپاہ ہی مگر ہم کو کچھ خوف نہین ہی ہمیشہ خداوند کریم تھوڑے سے لوگون کو بہت سے پر فتح دیتا ہی وہ ہمیشہ اپنے بندون کا شریک ہوتا ہی اور مدد کرتا ہی اور فتح دیتا ہی منظوم جادو نے یہ سُنکے سب سردارون سے کہا کہ اُسوقت تک مین لشکر لے کر برائے مقابلہ نہ جاؤنگا جب تک نامہ نہ آئے گا اور جواب نہ روانہ کر لونگا سبقت خدا پرستون کو زیبا نہین ہی اُس سے کچھ صورت فساد نہ نکلے یہ کہکر منظوم جادو نے دربار برخاست کیا حکم دے دیا کہ کل لشکر ہمیشہ اور ہر وقت طیار رہے اِدھر اُس جانب سے نامہ آیا اُدھر مین لشکر کشی کی اور شہر سے جا کر اُس سے مقابلہ کیا راوی بیان کرتا ہی کہ منظوم جادو انتظار مین شہر سمندریہ مین

مقیم ہی کہ برجلیس کے پاس سے نامہ آے تو مقابلہ کا بندوبست کیا جائے منظوم جادو انتظار نامہ مین اپنے شہر مین ہی مگر بندوبست لشکر مین مصروف ہی اور بیرون شہر برجلیس آفتاب پرست مع اسّی لاکھ سپاہ کے فروکش ہی اور ہرکارے براے دریافت حال روانہ کیے ہین اُن کے انتظار مین ہی کہ ہرکارے خبر لے کر آجائین تو نامہ روانہ کرون اور جو حاکم سمندریہ ہوا اسکو براے حفاظت طلب کرون یہ اس فکر مین ہی اب برجلیس کو تو اس فکر مین راوی چھوڑتا ہی اور منظوم جادو کو نامہ کے انتظار مین اس امر کا بھی ناظرین کو خیال رہے کہ منظوم جادو نے ایک عرضی کل حال کی تحریر کر کے ایک ساحر کے ہاتھ خدمت صاحبقران مین روانہ کی ہی اور تحریر کر دیا ہی کہ برجلیس نے اس طور سے شہر آفتاب نما سے خروج کیا مع ارزنگ و چہرنگ اور فلان فلان ملک سحر سے غارت کیے کیونکہ اُن ملکون کے حاکمون نے اطاعت نہ کی تھی اور فلان فلان ملک اُسکے ظلم سے بدین سبب محفوظ رہے کہ اُن ملکون کے حاکمون نے اطاعت کی چنانچہ برجلیس مع لشکر کے یہان بھی آیا صنوبریہ و صحرابیہ و اقبالیہ و امثالیہ کے حاکمون نے اطاعت کی اور رحرادیہ اور تیر تیبہ کے حاکمون نے اُسکا دین بہ خوشی قبول کیا شہر لقینیہ کے حاکمون نے جو کہ لقین شہزادی کی طرف سے تھا اطاعت نہ کی شہر لقینیہ برباد ہوا اب وہ کافر خاسر میرے ملک پر آیا ہی مین اُو اطاعت نہ کرونگا بلکہ مقابلہ کرونگا لہذا اطلاعاً تحریر کیا عرضی منظوم نے روانہ کی عرضی کے جواب کا بھی انتظار ہی اُدھر برجلیس نے ہرکارے روانہ کیے ہین اُسکو ہرکارون کا انتظار ہی مگر ایک امر اور ملحوظ خاطر ناظرین والا تمکین رہے کہ جب برجلیس نے اقلیم خورشید سیر و شہر آفتاب نما سے کوچ کیا تھا تو بہت سے نامہ اطراف و جوانب مین اس مضمون کے روانہ کیے تھے کہ مین فرزند خداوند آفتاب ہون بحکم خداوند مین نے خروج کیا ہی لہذا یہ خداے برحق اور مطلق ہی جو خداوند آفتاب کے دین کو قبول کریگا وہ میرے ہاتھ سے امان پائیگا ورنہ مین سب پر قہر و غضب خداوندی نازل کرونگا اور دیکھ لو کہ میرے ساتھ فرزندان سابق خدا یعنی لقا و زہرہ و ثانی موجود ہین اور میری نیابت اور خداوند کی خدائی کو قبول کر چکے ہین بس تم سب کو لازم ہی کہ جب تمھارے خدا زادون نے میری اطاعت کی تو تم بھی اطاعت کرو آیندہ تم کو اپنے اپنے فعل کا اختیار ہی اگر خلاف تحریر کروگے تو سزا پاؤگے یہ نامے اُس نے شتر سوارون کے ذریعہ سے اُن ملکون کی طرف روانہ کیے کہ جو ملک اُسوقت تک زہرہ پرست تھے اور ارزنگ پرست و لقا پرست و چہرنگ پرست اور ارزنگ و چہرنگ نے جن ملکون کو مقابلہ کر کے اپنا مطیع و تابعدار کیا تھا اور سب کافر ارزنگ و چہرنگ کو اپنا خدا جانتے تھے جن ملکون کو ارزنگ نے اپنے قبضہ مین کیا تھا اُسکے باشندے ارزنگ کو خدا کہتے ہین اور جن ملکون کو چہرنگ نے فتح کیا ہی اُنکے باشندے چہرنگ کو خدا کہتے ہین اور بہت سے ملک ایسے ہین کہ جنکے باشندے لقا پرست ہین اور بہت سے ملک ایسے ہین کہ جنکے باشندے زہرہ پرست ہین اُن سب ملکون کی طرف برجلیس نے حکم نامے روانہ کیے تھے اور ارزنگ و چہرنگ نے بھی انھین نامون کے ساتھ ایک ایک خط اپنی طرف سے تحریر کر دیا تھا کہ آگاہ ہو کہ ہم نے برجلیس آفتاب پرست نائب و فرزند خداوند آفتاب کی اطاعت کی کیونکہ خداوند آفتاب خداے برحق ہین اور جو عجائبات و نیرنجات خداوند آفتاب کی قدرت اور خدائی کے دیکھے

آج تک ہم نے کسی خدا کی خدائی نہین سنی ہے ہم کو ثابت ہوگیا کہ ہم نے غلط دعوی کیا تھا کہ ہم
خدا ہین اور ہمارے بزرگون نے غلط دعوے کیا تھا سب خداوند آفتاب کے بندہ تھے اور بندہ
ہین جب کہ ہم نے اطاعت کرلی تو تم لوگ بھی اطاعت کرلو اور کوئی غدر نہ کرو آفتاب پرستی اختیار
کرو اور جو کتاب نامہ کے ساتھ تھا ہمارے پاس پہونچے اُسکے موافق طریقے اور قاعدہ آفتاب پرستی
کے رواج دو تھوڑی تحریر کو بہت جانو اتنی کہتا ہے کہ ہر نامہ کے ساتھ ایک کتاب بھی تھی الغرض
بیان ہو کہ جب یہ نامے اُن ملکون مین پہونچے جو جو ملک کہ ارزنگ و چترنگ کے زیر نگین
ہوتے تھے اُن ملکون کے حاکمون نے جو اپنے مالکون کے نامے برجیس کے نامہ کے ساتھ پڑھے
اور مضمون سے آگاہ ہوئے اُسی دن سے ہر ایک نے آفتاب پرستی کو اپنے اپنے ملک مین
رواج دے دیا تھا اور سب آفتاب پرست ہوگئے اور جن جن ملکون کے حاکم لقا پرست و زرد پرست
تھے جب اُنکے پاس برجیس کے نامہ پہونچے اور وہ مضمون نامون سے آگاہ ہوئے اور اُنکو زبانی
نامہ بردن و نیز تحریر سے برجیس و ارزنگ و چترنگ کے ثابت ہوا کہ ہمارے خدا کے غیر سے اور
ہمارے خداوند کے فرزند اُسکے مطیع ہوئے ہین بس ان سب نے بھی آفتاب پرستی اختیار کرلی چنانچہ
سب پرستش کے ملکون مین آفتاب پرستی کو رواج ہوگیا جو جو ملک کے حاکم لقا پرست و زرد پرست
یا ارزنگ پرست و چترنگ پرست تھے سب آفتاب پرست ہوگئے رہ گئے اور رعایا اُن
کے تابع ہوتے تھے اُنکے ماننے والے آفتاب پرست ہوئے اُنھون نے طرف برجیس کے رغبت کی صرف
اس خیال سے کہ جب مین خدا پرستون کو غارت کرلونگا کہ جنھون نے تمام اوہون کو برباد کیا اور سب
خدائیون کو تباہ کیا پھر سب کو عبرت ہوگی اور خود ہر ایک مذہب کے لوگ میری اطاعت کرینگے اور
میرے دین کو قبول کرینگے بدین سبب برجیس اور طرف متوجہ نہ ہوا صرف لقا پرستون و
زرد پرستون کو اپنا مطیع کیا اور اہل اسلام پر لشکر کشی کرکے چلا تھا اب اُسکے سرکار مین بہت
سے ممالک سے خراج آتا ہے کرور ہا روپیہ کی آمد ہوگئی ہے آمدم بر سر مطلب برجیس بیرون
سمندر بہ مع لشکر کے فروکش ہے ہر کارون کے انتظار مین اور منظوم جادو سمندر بیر مین
بندو بست سپاہ مین مصروف ہے اور برجیس کے نامہ کا انتظار ہے اور ہر ایک ملک سے جو کہ
برجیس نے اہل اسلام کے اپنے قبضہ مین سے ہین شتر سوار اُن حاکمون کے نامے لیکر طرف
طلسم کے خدمت صاحبقران مین روانہ ہوچکے ہین یہ بھی خیال رہے کہ یہ جو ملک برجیس
کے متعلق ہوئے ہین اُن سب کے حاکم رستم خان بن نخاب کی تحریر کے موافق براے کمک
صاحبقران نہ طاق کو مع لشکر کے روانہ ہوئے تھے اپنی اپنی طرف سے نائب مقرر کرکے
جب انھین نائبون نے برجیس کی اطاعت کی ہے اُن سب حاکمون کا مع لشکر کے نہ طاق پر پہونچنا
آیندہ تحریر ہوگا اب مین داستان برجیس کو اس مقام پر ترک کرتا ہون اگر اہل مطبع کی طرف
سے اجازت ملی تو جلد چہارم مین تحریر ہوگی ورنہ دفتر نیرنگ ثابت مین جو کہ اس دفتر کے بعد ہوگا کیا
کرون ناچار ہوگیا ہون ورنہ مین ان داستانون کو اس اختصار کے ساتھ نہ لکھتا ہر ایک کو
مفصل طور سے تحریر کرتا کوئی مقام ترک نہ ہوتا مگر اہل مطبع کے حکم سے مجبور ہوگیا اور جو
ولولہ دل مین تھا وہ جاتا رہا اور دل کی آرزو دل مین رہ گئی کیا کیا جائے عالم مجبوری ہے اگر ایسا
نہ ہوتا تو ناظرین ملاحظہ فرماتے کہ مین نے کن کن تدبیرون سے ان داستانون کو الگ کیا اور

کیسے کیسے مقام بیان کیے وہ سب حوصلہ رہ گئے یہ خاکسار آپ لوگون سے معافی کا خواستگار ہے معاف فرمایئے گا یہ حقیر ناچار ہے ورنہ آپ لوگون کو لطف حاصل ہوتا اور خدا چاہتا تو آپ لوگ بوستان خیال و ہوش ربا وغیرہ کو فراموش فرماتے اس دفتر کے روبرو مگر حکم بابو صاحب نے ناچار کر دیا یہی حکم ملا کہ اسی جلد مین تمام کرو بس جہان تک ممکن ہوا اختصار کرکے لکھا اور مثل گھانس کے کاٹا ورنہ یہ دفتر لایق دید ہوتا ناظرین خیال فرمائین کہ اس خاکسار نے بموجب حکم بابو صاحب دریاے ناپیدا کنار کو کوزہ مین بند کیا ہے اور اپنے امکان بھر کوئی مقام نہین ترک کیا ہے بندہ شاید کوئی بات رہ گئی ہو تو آپ لوگ معاف فرمائین کیونکہ مین مجبور ہون اور خلعت معافی سے سرفراز کرین یہ خاکسار آپ کی ترقی دولت و اقبال کی خداوندکریم سے دعا کرتا رہے گا اور تہ دل سے آپ لوگون کا ہمیشہ شکرگذار رہے گا زیادہ کیا عرض کرون اب مین داستان بن جلیس کو ترک کرکے حال سہراب ثانی تحریر کرتا ہون اس شیر بیشہ صاحبقرانی کا مع اپنے والد بزرگوار رستم ثانی نامدار و جد عالی تبار ایرج نوجوان بہ وقار و عمو ہی شہریار رفیع و قار کے پردہ قاف سے مع خزانہ طلسمی کے اور بارگاہ طلسمی کے پردۂ دنیا پر آکر صاحبقرانی کرنا اور برابر مقابلہ بدیع الملک طرف نہ طاق کے روانہ ہونا بیان ہوگا انشاء اللہ تعالے اور یہ داستان بڑے لطف کی ہے جب ناظرین کی نظر کیمیا اثر سے گذرے گی تو ناظرین والا تمکین کو لطف حاصل ہوگا اور میری بیہودہ گوئی کا کچھ لطف ملے گا گو سواے مغز خراشی کے دوسری بات نہین ہے مگر آپ لوگ قدر فرماتے ہین مین بھی جو کچھ ذہن مین آتا ہے بک کر آپ لوگون کے روبرو پیش کرتا ہون یہ آپ لوگون کی مہربانی اور قدردانی ہے کہ اسکو ملاحظہ فرماتے ہین ورنہ مین اس قابل کب تھا کہ میرا لکھا ہوا آپ ایسے قدردان اور صاحبان مرتبہ و عالی فہم ملاحظہ فرمائین اور مجھکو خلعت تحسین و آفرین سے سرفراز کرین یہ سب آپ لوگون کی بندہ پروری و ذرہ نوازی ہے اور خداوندکریم کی عنایت ہے کہ مجھ ایسا بے علم اور بے عقل جاہل مطلق لکھے اور آپ لوگ ملاحظہ کرین مین دست بستہ خدمت مین آپ لوگون کے عرض پرداز ہون کہ اگر کوئی عیب یا نقص ہو اسکو پردۂ دل مین پوشیدہ فرمایئے گا کیونکہ مین بالکل بے عقل و بے علم ہون اور آپ لوگ قدردان ہین اس سبب سے بے خوف ہون کہ آپ لوگ اگر کوئی عیب بھی ملاحظہ فرمائینگے تو اسکو پوشیدہ کر دینگے اور اسکو حجاب دل مین مثل عروس کے جگہ دینگے یہ میری غرض کو لائق قبول نہین ہے مگر آپ لوگون کی ذات سے بڑی امید ہے بموجب مصرعہ گر قبول افتد زہے عز و شرف ✤ اسی مین عنان کمیت قلم کو طرف میدان داستان کے پھیرتا ہون اور حال سہراب ثانی تحریر کرتا ہون سخن بہ تنہ یہان کلہ یہان چھوڑیئے ✤ سمند قلم کی عنان موڑیئے ✤ دیگر سمند قلم کی مین موڑون عنان ✤ لکھون آگے سہراب کی داستان ✤

اب دو کلمۂ داستان جلالت عنوان سہراب ثانی بن رستم ثانی و شیر بیشہ صاحبقرانی

ملاحظہ فرمایئے غزل بجاے ساقی نامہ غزل

تڑپ مردہ آج ہو گیا کیون الہی زار دل
غم خوار دل جگر کا جگر غمگسار دل
کھاتا نہین کچھ اور غم و رنج کے سوا
اہل وفا کبھی نہ کرین اعتبار دل

کس رشک گل نے لوٹ لی ہے بہار دل
ظالم کو عاشقون سے کدورت ہے کسقدر
کیا دل کا رزق ہے یہی پروردگار دل
مردہ ہوا ہے ساتھ ہمارے فراق مین

دونون کا حال ہے تیری فرقت مین ایکسا
اک آن برطرف نہین ہوتا غبار دل
امید کیا وفا کی ہو تلب اسکا نام ہے
پہلو مین بھی نہ پائینگے اپنے قرار دل

یہ مرنا ہو عشق مین نالان ہین حسرتین
ای یار ہی یہی سبب انتشار دل
گیسون کے مینگنے روز یہ جنوائے عشق نے

ارمان رو رہے ہین بیحال زار دل
مرنے کی اسکی سنتے تھے ہر ایک سے خبر
مجھ پر چلے جو بس کہین اختیار دل

سرگوشیان جو کرتی ہی تم سے تمھاری زلف
دیکھا انہین اگر کہین ہم نے قرار دل
بمعیت نویسندہ معنی خوش بیان

چنین کرد نقش سخن را عیان + دیگر بیا بشنو ای ہمدم راستان + کہ باز آمدم بر سر داستان + چہرہ کشا کنندگان پردۂ قاف معنی و مہر کنندگان عجائبات مضامین و سیاحان دشت مضمون و فتح کنندگان طلسمات بلاغت و مجاہدان میدان فصاحت و شہسواران عرصہ جلالت معنی و تہوران معرکہ مضامین افواج جہالت کو شکست دیکر اس داستان جلالت عنوان کو صفحہ قرطاس صداقت اساس پر نوک قلم عنبرین رقم سے یون تحریر و سطیر کرتے ہین اور پائے قلم عجلت رقم سے اس میدان کو یون طے کرتے ہین کہ ناظرین والا تمکین کو یاد ہوگا کہ یہ داستان سحر عنوان اس مقام پر حقیر نے ترک کی تھی کہ سہراب ثانی بن رستم ثانی نے بڑے شدومد سے طلسم چہل چراغ سلیمانی کو فتح کیا تھا اور بادشاہ طلسم اژدر جادو کی دختر کے ساتھ عقد کیا اور حاکم قرحلہ گرد دم کی دختر کے ساتھ عقد کیا تھا اور یہ دونون پریان اس شیر سے حاملہ ہوئین ہین کہ جنکے بطن سے فرزند پیدا ہونگے جنکا ذکر دفتر نیرنگ قاف مین ہوگا ہر بھی تحریر کر چکا ہون کہ سب حاکمان دربند و سپاہ و لشکر طلسمی اور ان مقامون کے حاکمون کو ہمراہ لے کر کہ جن سے بروقت جانے طلسم کے ملاقات ہوئی تھی و خزانہ طلسمی و بارگاہ طلسمی و مرکب و سفینہ طلسمی و اثنی ہزار خفتان شب چراغی اور کل سامان طلسمی ہمراہ لیکر بڑے جاہ و حشم سے قلعہ یاقوت نگار مین آکر پہونچے تھے مع اپنے والد رستم ثانی و شہریار عم نامدار و ایرج نوجوان جعفر ثانی تبار سے اپنے نانا اخضر پریزاد و مان مہتاب پری سے ملے تھے سب کو خوشی حاصل ہوئی تھی اور جشن ملوکانہ برپا کیا گیا اس خوشی کے سبب سے جب اس جشن سے فراغت ہوئی تھی تو ایرج و رستم ثانی و شہریار و سہراب ثانی اخضر پریزاد سے پردہ دنیا کی طرف جانے کی اجازت مانگی تھی اخضر نے بڑے اقرار کے بعد اجازت دی تھی اور اسی طور سے مہتاب پری زوجہ رستم ثانی نے اپنے فرزند سہراب ثانی کو اور اپنے شوہر رستم ثانی کو اجازت دی تھی اشکدان سے محل کشاہی مین ہر ایک پریزاد و پری مغموم تھی اور سہراب ثانی نے تیاری لشکر کا حکم دیا تھا مین تحریر کر چکا ہون کہ تیاری لشکر ہو رہی ہی اور سامان سفر کا بندوبست ہی یہ داستان اسی مقام پر ترک ہوئی تھی اب اسکے بعد سے تحریر کرتا ہون یہ چند سطرین برائے یاددہی ناظرین تحریر کرتا ہون تاکہ ناظرین کو یاد آجائے آمدم بر سر قصہ المختصر کہ جب سہراب ثانی نے لشکر کو تیاری کا حکم دیا اور یہ بھی حکم دیا تھا کہ تم بصورت انسان ہوکر اہل دنیا سے مقابلہ کرنا سب نے قبول کیا تھا اور یہ باہم طے ہوگیا ہی کہ رستم ثانی و شہریار و ایرج نامدار منہ پر نقاب ڈال کر ہمراہ رہین گے اور سپہدار ثانی بھی نقاب پوش رہے بس ان چارون بزرگون کے لیے نقابین سرخ رنگ کی تیار کی گئین تھین اسکا سبب یہ تھا کہ باہم یہ صلاح ہوئی ہی کہ اگر پردۂ دنیا پر چلکر بدیع الملک سے مقابلہ کرین اور انکو زک دین سہراب ثانی کو صاحبقران قرار دین اور مقابلہ کرین تاکہ بخوبی امتحان ہوجائے اگر غالب آئین تو بابہانے صاحبقرانی پر قبضہ کرین اور کل لشکر کے صاحبقران ہون اپنی صاحبقرانی کے ڈنکے بجائین چونکہ بدیع الملک سہراب ثانی سے واقف نہین ہین گو یہ امر ضرور دیکھنے سے ثابت ہوجائے گا کہ یہ جوان اولاد حمزہ صاحبقران سے ہی مگر یہ نہ معلوم ہوگا کہ کس کا فرزند ہی اور کون ہی اور بفضل خداوند کریم سے تمام سامان صاحبقرانی سہراب

کے پاس موجود ہو طلسم کو فتح کرکے اسباب بہ شان و شوکت مہیا کر لیا ہو ہر ایک یہ شان و شوکت دیکھ کر
حیرت کریگا اگر ہم لوگ نقاب پوش ہونگے اور اسی طور سے ہمراہ ہونگے تو ظاہر ہو جائیگا کہ انھین مین
سے کسی کا فرزند ہو اور یہ لوگ ہم سے مقابلہ نہ کر سکے عاجز ہو کر اپنے فرزند کو صاحبقران بنا کر لائے ہین
اس حالت مین اچھی طور سے امتحان نہ ہوگا اور ایک کو دوسرے کا حال نہ معلوم ہوگا یہ امر نہ ہوگا بلکہ
اسی طور سے رہے گا کیونکہ رعایت کرنا پڑے گی اور عالم اخفا مین کوئی رعایت کی ضرورت نہ ہوگی اور
خوب دلون کے حوصلے نکلین گے اور مقابلہ ہونگے اسی سبب سے نقاب پوشی کی صلاح ہوئی تھی
سوائے سہراب ثانی کے ایرج نوجوان وغیرہ نے نقاب پوشی کو اختیار کیا تھا جب یہ سبب
امر طے ہو چکے تھے اُس وقت طیاری فوج کا حکم ملا تھا لشکر دیوزاد و پریزاد مین تیاری ہو رہی تھی
کہ ایک دن یہ سب شاہزادہ ایک مقام پر جمع تھے کہ سہراب ثانی نے رستم ثانی وغیرہ سے کہا
کہ ایک امر میرے ذہن ناقص مین آیا ہو اگر آپ لوگ بھی قبول فرمائیں مجھکو یقین ہو کہ ضرور قبول
فرمائیے گا رستم ثانی وغیرہ نے فرمایا کہ اے فرزند بیان کرو تاکہ ہم بھی سنین تب سہراب ثانی نے بیان
کیا کہ میری رائے نے غلطی کی جو مین نے لشکر دیوزاد و پریزاد کو تیاری کا حکم دیا یہ بالکل خلاف
شجاعت کیا کیونکہ اُن لوگون سے مقابلہ کا ہم کو قصد ہو کہ جن سے ایک مدت سے جنگ چلی
آتی ہو اور اُنکے ہمراہ سوائے لشکر انسان کے دوسرا لشکر نہین ہو پھر یہ کیونکر ہو سکتا ہو کہ انسان
سے دیوزاد یا پریزاد مقابلہ کرین گو بصورت انسان ہو کر مقابلہ کرینگے مگر جب یہ امر سب پر ظاہر ہوگا
کہ یہ صاحبقران پردۂ قاف سے لشکر دیو و پریزاد لیکر آیا تھا اور اس لشکر نے انسان سے مقابلہ
کیا اور فتح پائی ہر ایک یہی خیال کرے گا کہ انسان کیونکر دیو و پریزاد سے لڑ سکین اسی سبب سے
شکست ہوئی ہر ایک کو اس وقت ہماری شجاعت اور جوانمردی مین شک ہوگا اور ہر ایک
انگشت نما کرے گا تو وہ کام کیون کیا جائے کہ جو دشمنون کو موقع کلام کا ملے دوسرے جد عالی
تبار نے اکثر بیان فرمایا ہو کہ صاحبقران اول کے تابع فرمان تمام دیوان کوہ قاف تھے اور ہر مرتبہ
یہی خواہش کرتے تھے کہ آپ ہم کو حکم فرمائیں تو ہم ابھی سب کافرون کو تباہ کر دین اور پناہ نہ دین
مگر آنحضرت نے قبول نہ فرمایا اور یہی فرمایا کہ مین کیونکر تم کو حکم دون کہ تم ان لوگون سے مقابلہ
کرو کیونکہ یہ انسان ہین تم دیوزاد ہو مین ہی اُنکو شکست دونگا مگر تی شجاعت و جرأت و جوانمردی
و صاحبقرانی کے خلاف ہو بلکہ کئی مرتبہ ملکہ قریشیہ سلطان دختر صاحبقران و ملکہ عالیہ آسمان
پری لشکر گران دیو و پریزاد کا لیکر پردۂ دنیا پر تشریف لے گئین مگر صاحبقران نے انکی امداد
کو قبول نہ فرمایا اور مع لشکر کے واپس فرمایا جب کہ میرے جد امجد نے دیو و پریزاد کی کمک کو بمقابلہ
کفار گوارا نہ کیا تو مجھکو کب زیبا ہو کہ مین دیو و پریزاد کا لشکر ہمراہ لیکر پردۂ دنیا پر جاؤن اور خدا
پرستون کو انکے ہاتھ سے قتل کراؤن میرے نزدیک مناسب یہ ہو کہ لشکر کی کچھ ضرورت نہین ہو
صرف کل اسباب طلسمی اور بارگاہ و خزانہ طلسمی اور اُن لوگون کو ہمراہ لیکر یہان سے تشریف
بپردۂ دنیا پر لے چلیے کہ جن لوگون نے بفضل خدا اس طلسم کو فتح کرکے رہا کیا ہو اور قوم انسان
سے ہین کیونکہ ہم اور وہ لوگ کہ جن سے مقابلہ کا قصد ہو ایک ہی نسل سے ہین اور ایک خاندان سے
ہین باہم سمجھ لین گے کیونکہ ایک ہی باغ کے مثال ہین اور ایک ہی گلشن شجاعت کے گل
تازہ اور ایک ہی نخل جرأت کے ثمر اور ایک ہی صدف نجابت کے گوہر بے بہا و یکتا

ہین کوئی مقام اعتراض کسی کو نہ ہوگا اور لشکر دیوزادوں کے ہمراہ ہونے سے سب کو مقام اعتراض ہوگا اور شجاعت
مین فرق واقع ہوگا اگر خداوند کریم کو تمہارے شان و شوکت و ترقی اقبال و دولت فرمانا ہے تو وہ مسبب الاسباب
کوئی ایسی صورت پردۂ دنیا پر اپنی قدرت سے مہیا کردے گا کہ سب سامان شوکت موجود ہوجائے گا
اور مین کوس صاحبقرانی کو ہر طرف بجواؤنگا اور سب میری اطاعت کرینگے اور تمام عالم پر میرا قبضہ
ہوجائے گا مثل میرے جد امجد حمزہ صاحبقران کے اگر اُسکی مشیت مین یہ امر نہین ہے تو کچھ بھی نہ ہوگا
اگر تمام عالم بھی ممد ہوگئے تو بھی سوا اُسکے حکم کے جو ہم سب کے بارے مین اُسنے بروز ازل
تحریر کردیا ہے کچھ نہ ہوگا لشکر دیو و پریزاد کیا کرے گا سوائے بدنامی کے کچھ فائدہ نہ ہوگا اے والد بزرگوار
جو خط پیشانی ہے وہ پیش آئے گا لشکر دیو و پریزاد کے جانے کی میرے نزدیک کوئی حاجت نہین ہے
خیال فرمایئے کہ اُسکی مشیت مین جاری ہوچکا تھا کہ آپ پردۂ قاف مین تشریف لائین اور مین پیدا
ہوں دیگر نامدار بھی یہان آئین اور ہم لوگ اسیر طلسم ہون آپ کا غلام طلسم فتح کرکے آپ لوگون کو رہا
کرے اور اپنے جد عالی تبار سے ملے خیال فرمایئے کہ کہان پردۂ دنیا اور کہان پردۂ قاف کہ برسونکا
راستہ ہے مگر اُسنے کسی قدر اپنی قدرت سے آسان کیا اور کیا سبب پیدا کیا مقام غور ہے کہ جد عالی تبار ہمراہ
صاحبقران ثانی کے طرف خانۂ کعبہ کے تشریف لیے جاتے تھے مگر اُسکی مشیت مین یہ نہ تھا ابھی ہمارے
جد عالی تبار کو کفار کشی مین مصروف رہنا تھا اور نہ ہم کو انکی زیارت سے مشرف ہونا تھا اور جد بزرگوار
کے مقدر مین تکلیف بدی تھی اُسکا یہ سبب پیدا کیا کہ ساحرون نے اُس صحرا مین آگ لگادی کہ جہان
صاحبقران فروکش ہوئے تھے اور اُس آتش سوزان سے ساحرہ جد بزرگوار کو اُٹھا لائی اور پردۂ قاف
مین لاکر طلسم مین مقید ہوگئے خداوند کریم کو منظور ہوا کہ اب یہ رہا ہون اور جو ملک کہ پردۂ قاف مین ہین اور
اُنکے باشندے کافر ہین وہ سب اسلام آباد ہون اور زیر دستان قاف شکست ہون اور مسلمان ہون اور
اُسکا سبب یہ پیدا کیا گیا کہ یہ امر انکو ناگوار ہوا کہ کیون صاحبقران ثانی نے بدیع الملک کو صاحبقران
کیا آپ اس رنج و صدمہ کی برداشت نہ لاکر اور حکم صاحبقران سے مجبور ہوکر فقیر ہوگئے سب دولت
و حشمت کو ترک کیا لشکر کو خدا کے بھروسے پر چھوڑ کر یکہ و تنہا لباس فقیری سے آراستہ ہوکر نکلے اُس کی
مشیت مین یہ امر جاری ہوا تھا کہ آپکے ہاتھ سے عالم فقیری مین بھی ایک ملک اسلام آباد ہوا اُسنے
اُس امر کو یون ظاہر کیا کہ اپنی قدرت کاملہ سے آپکو شہر زرین حصار مین پہونچادیا آپنے وہان جاکر عالم
فقیری مین ایک پہلوان زبردست نا ازرنگ پرست کو قتل کیا سب آپکے مرید ہوئے آپنے اپنے لیے گوشہ
عافیت بیرون شہر کو جب آپکو حاکمیت قرار دیا آپ وہان تشریف فرما ہوئے آپنے رفتہ رفتہ اُس شہر کے
بادشاہ شہر اور اہل شہر کو مسلمان کیا سب آپکی غلامی مین کمر کسی اور آپکے حکم سے سرتابی نہ کی یہ امر بھی
وہ بروز ازل تحریر کرچکا تھا کہ آپ پردۂ قاف مین تشریف لائین اور دیوان قاف کو قتل کرین جو کہ کافر
ہین اور آپکا عقد ہمراہ دختر بادشاہ پنجم قاف کے ہوا اور مین پیدا ہون اُسکا طریقہ یہ ہوا کہ دیو بابان سپہ
سالار بادشاہ اپنے مالک سے باغی ہوگیا اور اپنے مالک پر لشکر کشی کی دیو بابان کے مقدر مین کافر ہو
اور قتل ہونا تھا عالم کفر مین وہ باغی ہوگیا اور آقازادی سے دعوے عشق کیا تھے مقابلہ ہوئے جب
بادشاہ پردۂ پنجم قاف پریشان ہوا اُسنے اپنے وزیر سے فرمایا کہ کس طور سے اس بلا سے نجات ہوگی چونکہ
وزیر بادشاہ منجم بے بدل عامل باعمل تھا طریقہ رمل سے دریافت کرکے بادشاہ سے کہا کہ اگر بادشاہ
پردۂ دنیا پر ہین اور وہ خاندان زلزلہ قاف سے ہین جب تک وہ یہان نہ آئینگے اس دیو کے ہاتھ سے

وہ ضرور اپنی قدرت کاملہ سے یہ بھی سامان مہیا کردیگا خیال فرمائیے کہ مقابلہ کن لوگون سے ہی کہ جن سے ہمیشہ سے ایک قسم کی چشمک چلی آتی ہی بس وہ کام کر رہا ہی تاکہ جب مقابلہ ہو اُس وقت کسی قسم کے اُنکی طرف سے اعتراض نہ ہو اور کوئی موقع انکو طعنہ زنی کا نہ ملے خداوند کریم کو اگر منظور ہوگا تو ملاحظہ فرمائیےگا کہ کس قدر جلد سب سامان مہیا ہو جائیگا اور اس طور سے کہ جس کا کوئی سان و گمان بھی نہ ہوگا اور یہین بفضل خداوند کریم و بہ عنایت منّان رحیم و بہ مدد بزرگان دین و باقبال آپ صاحبون کے مثل اپنے جد امجد کے کوس یکتائی کو بجاؤنگا اور نشان صاحبقرانی کو بلند کرونگا آیندہ جو آپ کی مرضی ہین آپ لوگون کے خلاف حکم نہین کر سکتا ہون جو امر میرے ذہن ناقص مین آیا مینے عرض کیا آپ لوگ جہاندیدہ ہین اور میرے بزرگ ہین مین ہر طرح سے خرد ہون یہ جو کچھ عزت و توقیر ہی سب آپ ہی لوگون کا صدقہ ہی اور آپ سب صاحبون کی دعا کی برکت ہی ورنہ میری بھی یہ لیاقت تھی کہ یہ سامان مہیا کر سکتا رب کارساز کی عنایت [illegible] ہی جب اس طور سے سہراب ثانی نے یہ تقریر کی اور اپنے کلام کو ختم کیا امیر ج نامدار و شہریار عالی وقار و رستم عالی تبار نے اُس شیر بیشہ صاحبقران کو گلے سے لگایا اور پیشانی پر بوسہ دیے اور بہت تعریف فرمائی اور فرمایا کہ ای فرزند تم نے بڑی دانائی کی بات بیان کی گو یہ امر ہم سب کو ناگوار تھا کہ لشکر دیو و پریزاد لے کر پردہ دنیا پر جائین اور بدیع الملک نے اس لشکر کے ہمراہی ہمسے مقابلہ کرین مگر بسبب تمھاری خوشی کے ہم نے تم سے نہین کہا بلکہ ہم سب نے اپنے مقام پر تجویز کر لیا تھا کہ جب پردہ دنیا پر ہو پہنچ جائینگے تو تم کو سمجھا کر اس لشکر کو واپس کرا دینگے ای فرزند جو کچھ تم نے اسوقت ہم سے بیان کیا بہت درست اور ٹھیک ہی کوئی حال غیب سے کبھی آگاہ نہین ہو سکتا ہی جو اُسکی مشیت ہوتی ہی وہ ہوتا ہی وہ ہمیشہ اپنے بندون کی بہتری اور اچھائی کی تدبیر فرماتا ہی اُسکی جانب سے کار نیک کی ہم کو ہدایت ہوتی ہی اور جو کار بد ہم سے سرزد ہوتے ہین یہ ہماری نفس امارہ اور وسوسہ شیطانی کی کشش ہی ورنہ کار بد کی ہدایت خدا کی طرف سے نہین ہوتی اسی سبب سے اُسنے ہر ایک کو عقل و فراست عطا فرمائی ہی تاکہ اُسکے ذریعہ سے ہم دریافت کر لین کہ یہ کار بد ہی اور یہ کار نیک ہی اور اُسنے انبیا و اوصیا خلق فرمائے تاکہ وہ ہم سب کو ہر ایک امر سے آگاہ کر دین اور ہم کو ٹھیک راہ کی ہدایت کرین اُسکے علم سے کوئی نہین آگاہ ہو سکتا ہی کہ اُسنے اپنے بندہ کے مقدر مین کیا کیا راحتین اور نیکیان تحریر فرمائی ہین اب تم کو مناسب ہی کہ یہان سے چلنے کا بہت جلد بندوبست کرو اور لشکر کو جمع کر لو کہ وہ سامان [illegible] اور اخضر پریزاد اپنے نانا سے چل کر اجازت لو اور چلو نہ معلوم وہان پردہ دنیا پر کیا گذری اور بدیع الملک آج کل کہان ہین اور تم سب کے ملازمون اور سردارون کے ساتھ اُنھون نے کیا برتاؤ کیے ہین اور کس ملک پر کفار سے مقابلہ کر رہے ہین سہراب ثانی نے عرض کیا حضور اس غلام کو اس امر کا خیال آیا کہ بدیع الملک نوجوان ہو کہ اب صاحبقران ہین اُنکے بزرگون سے اور میرے بزرگون سے ایک طور کی چشمک ہی اور بہ چشمک کے سبب سے کسی نے انکے صاحبقران کو سنکے خوشی نہ ظاہر کی بلکہ صدمہ ہوا اب مجکو اُنھین سے مقابلہ کرنا ہی اور انکو صاحبقران ثانی اپنی طرف سے تمام عالم کا صاحبقران [illegible] اور سب لشکر اسلام پر انکو حاکم فرمایا اور لقب صاحبقران ثالث سے ملقب فرمایا سب [illegible] صاحبقرانی و بانی [illegible] صاحبقرانی انکو مرحمت فرمائے و بانگ اسم اعظم بھی ہین اسی سبب سے میرے بزرگ رنجیدہ ہوے اور انکی اطاعت نہ کی کہ ہم اور وہ برابر ہین اور بارگاہ مین ہم مرتبہ ہین اب اُنکی اطاعت کرین [illegible]

حکم صاحبقران ثانی سے انحراف بھی منظور نہ تھا فقیری اختیار کی اب مجکو لازم ہی کہ ایسی شان و شوکت و
حشمت بمدد خدا سے پیدا کرون کہ بدیع الملک کے ہم مقابلہ ہوجاؤن اور صاحبقرانی کا دعوی کر کے
بزور و قوت لقب صاحبقرانی و ثانیہ صاحبقرانی حاصل کرون تاکہ تمام عالم کو معلوم ہو کہ یہ صاحبقران
ہی اسنے مثل حمزہ صاحبقران کے صاحبقرانی حاصل کی اس سے کیا ہوتا ہی کہ ایک نے صاحبقران کر دیا
مزا یہ ہی کہ سب کی زبان پر جاری ہو کہ یہ صاحبقران ہی انکو تو صاحبقران ثانی نے صاحبقران کیا ہی انشاء
اللہ تعالے بمدد خداوند یزدان و باقبال بزرگان ہین بقوت بازو مرتبہ صاحبقرانی کو حاصل کرونگا اور
اپنے بزرگون کو خوش کرونگا فضل خدا اور اسکا کرم شامل حال ہونا چاہیے آپ لوگ اطمینان رکھین
مین پرسون تک یہان سے مع کل سامان کے کوچ کرونگا اب آپ لوگ میرے ہمراہ پاس اخضر پریزاد
کے تشریف لے چلین اور مین بھی ان سے اجازت طلب کرون آپ میری سفارش فرمائین رستم ثانی
نیچہرہ نے فرمایا کہ بسم اللہ جلوراوی بیان کرتا ہی کہ یہ چارون شاہزادہ باہم صلاح کر کے پاس اخضر پریزاد
کے تشریف لائے یہان اخضر پریزاد دیوان خاص مین تشریف فرما تھا چند معزز سرداران حاضر تھے
صاحبقران کی تعریف ہو رہی تھی اور ایرج نامدار و شہریار عالیمقدار و رستم عالی تبار کی صفت و ثنا سب
کر رہے تھے اخضر سردارون سے یہ کہہ رہا تھا کہ گو میرا دل نہین چاہتا ہی کہ یہ لوگ یہان سے تشریف
لے جائین کیونکہ انکے قدمون کی برکت سے یہ نصرت ہم کو حاصل ہوا ہی اور میری جان و آبرو سب
بچی ہی ورنہ کوئی ایسا نہ تھا کہ دیو ہامان کو قتل کرتا یا شکست دیتا اگر یہ لوگ نہ آتے مگر ناچار ہون کہ
وہ لوگ راضی نہین ہوتے ہین خصوصا فرزند ارجمند سہراب ثانی کو بہت اشتیاق ہی پردہ دنیا کا
مین منع بھی نہین کر سکتا ہون مجبوری جبر کرتا ہون اور پہرون اسی خیال مین مبتلا رہتا ہون کہ ان
صاحبون کے تشریف لے جانے کے بعد کسی دیو سرکش نے پھر سرکشی کی تو کون مقابلہ کرے گا کیونکہ اب
سب سردار میرے ضعیف ہو گئے ہین علاوہ ضعیف ہوجانے کے جب کہ جوان تھے تو کیا کر سکے دیو ہامان
نے پریشان کر دیا راتون کی نیند اس خیال سے اڑ جاتی تھی دو بہرے جب یہ خیال آتا ہی کہ یہ لوگ مجھ سے
جدا ہوجائینگے مجکو جبر کرنا پڑے گا تو اور طبیعت پریشان ہوتی ہی ای سرور جنی کیا تدبیر کرون وہ جواب
دیتا ہی کہ ای جہان پناہ سوائے صبر و جبر کے کوئی چارہ نہین ہی کیونکہ یہ لوگ اولاد صاحبقران ہین جو زبان
سے کہتے ہین وہ کرتے ہین بضرور پردہ دنیا پر جائینگے اب یہان انکا رہنا محال ہی اگر آپ اجازت نہ دینگے
یا نہ دیتے وہ ناخوش ہوتے اور بدون اطلاع چلے جاتے اسوقت آپکو اور زیادہ صدمہ ہوتا آپ نے
زلزلہ قاف ثانی سلیمان امیر حمزہ صاحبقران کا حال سماعت فرمایا ہوگا کہ جب وہ پردہ قاف مین تشریف
لائے تھے اور سب زبردستان قاف کو زیر کیا تھا کہ جسکے سبب سے زلزلہ قاف لقب ملا بادشاہ قاف
نے اپنی دختر نیک اختر ملکہ آسمان پری کی شادی حمزہ صاحبقران کے ہمراہ کر دی وہ آسمان پری
کہ جسکے حسن و جمال کا شہرہ تمام پردہ قاف مین تھا اور کوئی پری اُس ملکہ کے برابر قاف مین نہ تھی مگر
جب صاحبقران کو پردہ دنیا کا خیال آگیا پھر نہ رکے لاکھ لاکھ تدبیر کی آسمان پری نے مگر وہ نہ راضی
ہوئے آخر ناخوش ہوکر چلے گئے پھر لاکھ لاکھ ملکہ آسمان پری نے کوشش کی کہ راضی ہون مگر انکی وہ
آزردگی برطرف نہ ہوئی بس جب کہ یہ لوگ ایسے تنک مزاج ہین اور اپنے محسن بھی ہین ایسی حالت مین اپنے
دوست دلی کو ناخوش کرنا زیبا نہین ہی جو انکی مرضی ہو وہی بہتر ہی اور انسب ہی میرے نزدیک مناسب ہی کہ
ملکہ کو بھی سمجھا دیجیے کہ وہ بھی صبر فرما دین اور آپ بھی صبر فرمائیے کیونکہ صبر حلاوہ اگر ہم کو بھی پسند ہی دوسرے

اس امر کا بھی خیال ہے کہ یہ امر خالق برحق کو ناگوار نہ ہو کہ میرے بندے تو برائے جہاد پردۂ دنیا پر جاتے ہیں میرے دین سے رواج دینے کو اور ایک مانع ہوتے ہیں جزع و فزع کرتے ہیں صبر نہیں کرتے ہیں بس کوئی ایسی صورت ہو کہ جدائی واقع ہو تو کیا ایسا سمجھے گا جیسا کہ آپ نے کتابوں میں ملاحظہ فرمایا ہوگا کہ حضرت یعقوب علیہ السلام حضرت یوسف علیہ السلام کو بہت عزیز رکھتے تھے ایک دم کی جدائی ناگوار تھی گو بیٹے تھے مگر یہ امر خداوند کریم کو ناگوار ہوا اور پدر و فرزند میں کیسی مفارقت پیدا کی کہ برسوں جدائی رہی اور حضرت یعقوب علیہ السلام رنج و غم فرزند میں روتے روتے نابینا ہو گئے اسکی مشیت پر رضا کر رہنا بہت عمدہ بات ہے آئندہ حضور کو اختیار ہے غلام کی جو رائے میں آیا عرض کر دیا اخفر پریزاد نے جواب دیا کہ اے وزیر تم نے بہت مناسب کلمات کہے واقعی سوائے صبر کے کیا چارا ہے میں مشرا اب کو بھی سمجھا دونگا اور سمجھا دیا ہے وہ بھی نہ روئے گی یہاں یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ دیکھا سامنے سے شاہزادہ سہراب ثانی مع رستم ثانی و ایرج نوجوان و شہریار عالی شان کے چلے آتے ہیں اخفر پریزاد کو تو اسعد اور خویش کو دیکھ کر تاب نہ رہی بیقرار ہو کر مسند پر سے اٹھ کر ان سب کی طرف چلے اُن شاہزادوں کی جو نگاہ پڑی اور دیکھا کہ بادشاہ ہم کو دیکھ کر اٹھے اور ہماری طرف آتے ہیں بادشاہ کا اٹھنا تھا کہ سب حاضرین جلسہ اٹھ کھڑے ہوئے تھے اور ہمراہ بادشاہ کے چلے تھے کہ رستم ثانی نے یہ دیکھ کر اور قدم بڑھا کر کہا کہ آپ تو ہم سب کو محجوب فرماتے ہیں اور سہراب تو آپکا خرد ہوں اس تکلیف کی کیا ضرورت ہے میں تو خود حاضر خدمت ہونے کو آیا مجکو آپ کی تعظیم لازم ہے نہ کہ آپ کو رستم والد بزرگوار اور بھائی شہریار یہاں آئے ہیں جو کچھ عزت فرمائیے وہ بجا ہے اخفر پریزاد نے جواب دیا کہ مجکو آپ سب صاحبوں کی تعظیم و تکریم واجب ہے کہ آپ لوگ میرے محسن ہیں فضل خدا اور آپ لوگوں کی مدد سے میں نے پنجۂ اجل اور دست ظالم سے نجات پائی مجکو فخر کرنا زیبا ہے کہ میں نے ایک کنیز آپ کی خدمت میں دے کر آپ سے سلسلہ قرابت حاصل کیا اور صاحبقران کے غلاموں میں شامل ہوا گو میں بادشاہ ہوں اور آپ کا بزرگ ہوں مگر اصل بادشاہ آپ ہی لوگ ہیں اور یہ حکومت و سلطنت مجکو آپ ہی لوگوں کی دی ہوئی ہے ورنہ میں کب اس لائق تھا اور یہ جو کچھ میری عزت و آبرو و توقیر ہے یہ خداوند کریم نے آپ کے سبب سے عنایت فرمائی ہے کیونکہ میں نے آپ کی خدمت کی یہ عزت مجکو ملی اُس پر بھی جو خدمت کہ لائق کرنے کے تھی اور جیسی چاہیے تھی اس غلام سے نہ ہو سکی یہ کہکر اخفر پریزاد نے رستم ثانی کو گلے سے لگایا شہریار و ایرج نوجوان کے ہاتھوں کو بوسہ دیا سہراب ثانی کو گود میں اٹھا لیا پیشانی پر بوسہ دیا بہت عزت و آبرو سے لاکر سبکو مقام صدر پر بٹھایا ایرج نامدار نے بادشاہ کا ہاتھ پکڑ کر اپنے برابر بٹھا لیا سب سردار با ادب سے سامنے بیٹھے جب سب بیٹھ چکے اُس وقت اخفر پریزاد نے حکم دیا کہ پریزادان خوش الحان حاضر ہو کر اسوقت کچھ دل کو خوش و کریں کچھ گائیں کیونکہ ہمارے آقا و سرپرست اسوقت تشریف لائے ہیں رستم ثانی نے فرمایا کہ آپ یہ کیا فرماتے ہیں ہم سب آپ کے خرد ہیں سوائے والد بزرگوار کے اُن سے اور آپ سے برابری کا رشتہ ہے بلکہ آپ ہمارے سرپرست اور بزرگ ہیں ایسے کلام کہکے آپ ہم کو محجوب فرماتے ہیں اور صحبت رقص و سرود کو اسوقت معطل فرمائیے ہم کچھ آپ سے کہنے کے لیے حاضر ہوئے ہیں اُسکو سماعت فرمائیے اخفر پریزاد نے جواب میں فرمایا کہ اسوقت میری خوشی یہ ہے کہ کچھ گانا ہوتا کہ جو کلفت میرے دل میں ہے وہ برطرف ہو جائے اور کچھ دیر تو غم غلط ہو پھر لو ہم غم کے لیے پیدا ہیں اور غم ہمارے لیے پیدا ہے سوائے صدمہ و رنج کے اور کیا ہے خوشی نصیب ہوگی یہ صحبت اسوقت کی غنیمت ہے نہ معلوم فلک ایسا گردش کرے اور تقدیر کیا دکھائے بقول شاعر شعر غنیمت جان لے مل بیٹھنے کو جدائی کی گھڑی سر پر کھڑی ہے

اور کسی اہل زبان کا بھی ایک شعر مجھکو یاد آیا ہے شعر غنیمت شمر صحبت دوستان کہ گل پنج روز ست در بوستان میری خوشی یہ ہے کہ کچھ دیر تو گانا سماعت فرمایئے پھر بعد اسکے جو کچھ آپ کو فرمانا ہے فرمایئے گا مین اُسکو بجا لاؤنگا کیونکہ مین آپ کو ناراض نہین کر سکتا ہون آپ کی خوشی سے ہم کو بھی خوشی ہے جو مرضی آپ لوگون کی ہوگی مین اُسی پر عمل کرونگا یہ جواب اخضر پریزاد سے کہا ایرج نامدار نے فرمایا کہ ہم کو بھی آپ کی خوشنودی سے غرض ہے بسم اللہ جو آپ کی مرضی یہ تقریر ختم نہ ہوئی تھی کہ پریزادان حور جمال مع ساز و سامان کے حاضر ہوئین سامنے مؤدب کھڑی ہوئین تھین جب باہم گفتگو ہو چکی سب نے جھک جھک کر سب کو مجرا و سلام کیا اخضر پریزاد نے حکم فرمایا کہ ہان کچھ گاؤ یہ حکم دینا تھا کہ سازندون نے ساز ملائے ایک پری نے جو کہ بہت شوخ و شنگ تھی گت ناچنی شروع کی ایسی ناچی کہ مطرب فلک کو اُسکے حال پر وجد ہوا اور ہر در و دیوار سے صدائے تحسین و آفرین بلند ہوئی اخضر پریزاد و ان شاہزادون و نیز سب حضار جلسہ نے بہت تعریف کی اور بہت کچھ اُسکو انعام دیا وہ سامنے بیٹھ گئی اور یہ غزل فدا حسین صاحب خوشنویس کی شروع کی

**غزل**

جو ہم ابرو کمانون کی گلی مین جا نکلتے ہین
دل صد چاک پر چارون طرف سے تیر چلتے ہین

بہار آئی جہان زنجیر توڑی دشت مین پہونچے
ترے دیوانے پھر کس کے سنبھالے سے سنبھلتے ہین

تمھارے ہجر نے آخر کیا ممنون غیر دن کا
کوئی کروٹ بدلوائے تو ہم کروٹ بدلتے ہین

تولائے علی گویا تولائے محمد ہے
نہ پہونچینگے وہ منزل تک جو ٹیڑھی راہ چلتے ہین

خبر عاشق کے مرنے کی جو اُنکے کان مین پہونچی
بہانے سے حنا کے وہ کف افسوس ملتے ہین

تمھارے ہجر مین جو جو گذرنا ہم پہ تھی گذری
سلامت تم رہو ہم منزل اول کو چلتے ہین

اکیلے اس اندھیری رات مین گھر کو نجاؤ تم
دھڑکتا دل کا کم ہوئے تو ہم پہونچانے چلتے ہین

مسیحا کی دوا سے سود ٹھہرا و کمان ابرو
فدا زخمی کہین تیر نظر کے بھی سنبھلتے ہین

اس غزل کو اُس پری نے خوب بنا بنا کر گایا ہر شعر کو دو دو مرتبہ گایا ایسا گائی کہ تمام محفل کو سکتہ ہوگیا ہر ایک کو محویت کا مرتبہ حاصل ہوا سب کو سناٹا سا ہوگیا ہر ایک خاموش بیٹھا ہوا عالم محویت مین جھوم رہا تھا جنکے جنکے قلب نازک تھے اُنکی آنکھون سے آنسو روان تھے خصوصاً اخضر پریزاد کا تو یہ عالم تھا کہ آنکھون سے اشکون کا تار بندھا ہوا تھا اُسکو سہراب ثانی وغیرہ کی مفارقت کا خیال آگیا تھا یہ خیال تھا کہ اب تھوڑے ہی عرصہ ہے کہ یہ لوگ جدا ہو جائینگے پھر ہم کہان اور یہ لوگ کہان اور یہ صحبتین کہان لاکھون کوس کا فاصلہ ہو جائیگا دیکھیے یہ فلک تفرقہ پرداز کیا تفرقہ ڈالتا ہے اور کب ان سب سے ملاقات ہوتی ہے یہ جو خیال بندھا دل پر قابو نہ رہا آنسو جاری ہوگئے جب اُس پری نے محفل کا یہ رنگ دیکھا تو یہ چند شعر اور گائے

**نظم**

کسی کج خلق و ستمگر سے نباہین کیونکر
دیکھین ہین سے گے وہ کہ ملتی ہین نگاہین کیونکر

زہر خنجر ترے عشاق گرا ہین کیونکر
ہم ہون حمائل تری گردن مین یہ بانہین کیونکر

آپ کے چشم فسون گر مین ہین انداز حرام
ہم کو حیرت ہے کہ پھرتی ہین نگاہین کیونکر

ہنس کے وہ طفل حسین ناز سے فرمایا ہے
[illegible] ستم [illegible] چاہین کیونکر

چشمکون سے دل عشاق مشبک ہوئے
[illegible] آپ ملائے ہین نگاہین کیونکر

دل مین اُس شوخ ستمگر کے نہ تاثیر ہوئی
عرش پر رک گئین جا کر میری آہین کیونکر

یہ چند شعر جو اُنہنے گائے اور سب مبہوت ہوگئے ہر ایک کے دل صدمۂ رنج و الم سے بھر گئے اب تو ہر ایک پر
وجد کا عالم طاری تھا دریائے اشک ہر ایک کی آنکھ سے جاری تھا دیر تک یہ شعر گا کر خاموش ہو رہی بڑی
عرصہ تک سماں بندھا رہا جب سب کی وہ محویت کم ہوئی اور سب اپنے اپنے ہوش میں آئے بہت تعریف
کی انعام کثیر اُسکو ملا وہ رخصت ہوکر اپنے مقام پر آئی بعد برخاست ہونے صحبت ناچ و رنگ کے اخضر پری
نے رستم ثانی وغیرہ سے فرمایا کہ بسم اللہ اب آپ بیان فرمائیے کہ آپ کی کیا خواہش ہے اور کیوں اسوقت
مجکو سرفراز فرمایا ہے کیونکہ مجکو بہت بڑی فکر پیدا ہوئی ہے رستم ثانی نے جواب میں فرمایا کہ کوئی مقام فکر
و تشویش نہیں ہے آپ اطمینان رکھیں میں بیان کرتا ہوں اب سب محفل اُس طرف متوجہ ہوئی رستم ثانی
نے فرمایا کہ آپ اس امر سے تو بخوبی واقف ہیں کہ جس سبب سے ہم دونوں بھائی فقیر ہوئے تھے اور
اُسی عالم درویشی میں آپ نے ہم کو یہاں اُٹھوا منگوایا تھا یہاں جب ہم پہونچے خداوند کریم نے ہماری
مدد کی اور ہم سے آپ کے حسب دلخواہ کام ہوا اور جس غرض سے ہم کو آپ نے طلب فرمایا تھا اُسکا
انجام ہوگیا بفضل خدا آپ آگاہ ہیں کہ ہم لوگ اولاد صاحبقران سے ہیں اور اُنکی غلامی کا دم بھرتے
ہیں اور اُنکے نام کے سبب سے ہماری سب عزت و آبرو کرتے ہیں ورنہ ہم کسی لائق نہ تھے یہ سب
اُن بزرگواروں کے اقبال و نام آوری کی بدولت ہم کو عزت حاصل ہے اور یہ خداوند کریم کی بڑی مہربانی
ہے کہ اُسنے ہم ایسے گنہگار بندوں کو یہ مرتبہ عنایت فرمایا ہے کہ اُسکی راہ میں جہاد کرتے ہیں اور اُس کے
دین و ملت کے رواج دینے میں کوشش کرتے ہیں یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ ہم یہاں بیٹھے رہیں اور ہمارے
بھائی بند اُسکی راہ میں جہاد کریں اور ہم اس ثواب سے محروم رہیں اور یہ امر بھی بخوبی آپ کو معلوم ہے
کہ جب صاحبقران ثانی نے بدیع الملک نوجوان کو صاحبقران کیا اور لقب صاحبقرانی سے
سرفراز فرمایا اور ہم سب پر حاکم قرار دیا یہ امر ناگوار ہوا ہم سب کو میں اور برادر شہریار اپنے لشکر سے
فقیر ہوکر نکلے اور یہ قصد کر لیا کہ اب اُس وقت تک ہم اپنا روئے نحس کسی کو نہ دکھائیں گے کہ جس
وقت تک بدیع الملک سے زیادہ حشمت و شوکت نہ حاصل کر لیں گے اور اُس سامان سے
زیادہ سامان ہمارے پاس نہ ہو جائے گا جو کہ بدیع الملک کے پاس ہے اور جب تک بدیع الملک
سے زیادہ ہمارے پاس لشکر و سپاہ نہ ہووے گی بس یہ سب قصد خداوند کریم نے اپنی عنایت سے بہم
فرمادیے اور پردۂ غیب سے ظاہر فرمائے کسی کو بھی اس حال سے آگاہی نہ تھی کہ یہ سامان بہم ہوگئے
خیال فرمائیے کہ اگر بدیع الملک کے پاس اثاثہ صاحبقرانی سے بارگاہ سلیمانی ہے تو میرے فرزند
ارجمند کے قبضہ میں بھی بارگاہ چہل چراغ سلیمانی ہے جو کہ کسی طور سے اُس بارگاہ سے کم نہیں ہے اسی
طرح ہر امر کا اقبال کرنا زیبا ہے ہم کو اب کیا ضرورت ہے کہ ہم پردہ دنیا پر نہ جائیں اور اپنا حق نہ ظاہر
کریں اور کیوں نہ بدیع الملک سے اس امر کا دعوی کریں کہ اس سب اسباب میں ہمارا بھی حق
ہے تم اکیلے اسکے مالک نہیں ہو صاحبقران ثانی نے غلطی کی جو تم کو تنہا اس سب اسباب پر
قابض کر دیا اگر تم نے طلسمات کو فتح کیا اور بہت سے معرکہ سر کیے تو ہم نے بھی ایسا ہی کیا کسی
مقام پر تم سے کم نہیں رہے نہ پایہ کمی کا رکھتے ہیں اے بادشاہ قاف دوسری دلیل ہمارے حق دار
ہونے کی یہ ہے کہ جب ملکہ مہرنگار و قباد شہریار نے اس جہان فانی سے انتقال فرمایا اور
صاحبقران اول نے ان دونوں بزرگواروں کے رنج و الم میں ترک دنیا فرمائی اور تائب ہوکر خانہ کعبہ
تشریف لے گئے اُسوقت میں کئی فرزند حمزہ صاحبقران کے حمزہ صاحبقران کی خدمت میں موجود

تھے اور سب بہادر اور جری تھے اور بہت سے سردار مثل فرامرز و عاد مغربی جمہورہ بہرام گرد وغیرہ کے
تھے جو کہ ہمیشہ ہمراہ رکاب رہے اور جان نثاری میں دریغ نہ کی یا بادشاہ ہندوستان لندھور بن
سعدان جو کہ رستم ہند کہلاتے تھے اور حمزہ صاحبقران انکو مثل اپنے خیال فرماتے تھے اور جانشین
حمزہ صاحبقران کے لقب سے مشہور تھے یا مالک اژدر جو کہ مثل لندھور کے بہادر تھے اور وہ بھی
جانشین حمزہ صاحبقران تھے اسی طرح سے اور سردار تھے اُس زمانہ میں فرزندوں میں ہمارے
جد امجد علم شاہ و عمر بن حمزہ یونانی موجود تھے اور عمر بن حمزہ یونانی ایسے بہادر اور جری تھے کہ اُن
سے اور جب حمزہ صاحبقران سے مقابلہ ہوا ہے تو دونوں صاحب برابر رہے اور خواب میں دونوں کو
مقابلہ کی ممانعت ہوئی گویا وہ ثانی حمزہ تھے مگر جب حمزہ صاحبقران نے ترک دنیا فرمائی
اور سب سرداروں کو ہمراہ ایمن کے ملک کی طرف مع سپاہ و لشکر کے رخصت فرمایا اُسوقت کل
اثاثہ صاحبقرانی و بارگاہ سلیمانی و اشقر دیوزاد ہمارے جد امجد علم شاہ عالی شان کو مرحمت فرمایا اور
اور اُنکا قبضہ کرا دیا باوجودیکہ عمر بن حمزہ ایسے بہادر موجود تھے اور ہمارے جد امجد سے بڑے بھی تھے
اگر اُنکو مرحمت فرماتے تو کسی کو مقام عذر نہ ہوتا مگر نہ مرحمت کیا چونکہ حمزہ صاحبقران مرد عاقل اور
عادل ہیں میرے جد امجد کو مرحمت کیا اُنکے نزدیک علم شاہ بھی اس لائق تھے اور جب تک حمزہ
صاحبقران رہا ہوئے میرے ہی جد امجد کے قبضہ میں وہ سب سامان رہا اس سے بھی ہم لوگ
اُسکے حقدار ہیں کہ حمزہ صاحبقران نے بدیع الملک یا بدیع الزمان یا نور الدہر کو یہ اشیا
مرحمت اس طور سے نہیں فرمائی ہیں کہ وہ بالکل قابض نہ ہوئے ہوں وہ امر دوسرا ہے کہ کسی
سبب سے ان لوگوں کے قبضہ میں آگئیں اور یہ قابض ہوگئے جب یہ امر ہے تو پھر وہ کیوں قابض
ہوئے صاحبقران ثانی کو جو صاحبقران اول نے صاحبقران کیا تو سب سردار اور سب اولاد
اُس وقت موجود تھے اور سب کی مرضی سے یہ امر ہوا تھا دوسرے یہ امر تھا کہ حمزہ صاحبقران
نے کل اثاثہ صاحبقرانی کو ایک طلسم میں ڈال دیا تھا اور حکم فرمایا تھا کہ جو اس طلسم کو فتح کرے
وہ ان سب اشیا پر قابض ہو چنانچہ صاحبقران ثانی نے اُس طلسم کو فتح کر کے سب اسباب
حاصل کیا اور قابض ہوئے کسی کو مقام عذر نہ ہوا بلکہ سب بخوشی اُنکی اطاعت و فرمانبرداری
کرتے تھے کیونکہ حمزہ صاحبقران کا یہ ارشاد تھا کہ جو اس طلسم کو فتح کر کے یہ سب اسباب
حاصل کرے گا وہ صاحبقران ثانی ہوگا جب اُنھوں نے حاصل کر لیا تو اب کیا مقام عذر تھا
وہ ضرور صاحبقران تھے اور ہم سب کو اُنکی اطاعت کرنا لازم تھی ایسا ہی کیا کبھی اُنکے حکم سے
کسی نے سرتابی نہ کی باوجودیکہ ہم اور وہ ایک ہی کی اولاد ہیں مگر اُنکا مرتبہ ہم سے زیادہ تھا
پھر کون مقام عذر و انکار تھا اسی طور سے صاحبقران ثانی کو بھی زیبا تھا کہ پہلے سب کو جمع
فرماتے اور اس امر کو ہم سب کے سامنے ظاہر کرتے کہ اب ہم طرف خانہ کعبہ کے جاتے ہیں اور
بدیع الملک کو صاحبقران کرتے ہیں تم سب کی کیا رائے ہے اگر سب راضی بھی ہوتے
تو اس حالت میں یہ امر اُنکو زیبا تھا کہ سب اثاثہ صاحبقرانی کو کسی طلسم میں رکھ دیتے اور
حکم فرماتے کہ جو اس طلسم کو فتح کر کے یہ سب اسباب حاصل کرے وہی اُسکا مالک ہے اور
وہی صاحبقران ثالث [illegible] اگر بدیع الملک طلسم کو فتح کر کے حاصل کر لیتے تو پھر وہ
اُسکے صاحبقرانی سے [illegible] اور سب اطاعت کرتے جیسے کہ حمزہ صاحبقران اسے

کیا تھا اور پھر کسی کو صاحبقران ثانی کی صاحبقرانی سے انکار نہ ہوا اور سب نے اطاعت کی اسی
طور سے بدیع الملک کی اطاعت کرتے نہ یہ کہ جب سب ناراض تھے جو کہ بدیع الملک سے
علاقہ نہ رکھتے تھے اور یہ امر سب کو ناگوار بھی ہوا اُس حالت میں صاحبقران ثانی نے ایسا کیا تو ہم
سب کو لازم ہوا کہ ضرور اپنے حق کا دعوے کریں کیونکہ بدیع الملک نے کوئی قوت بازو سے یہ سب
اسباب نہیں حاصل کیا ہے بلکہ صاحبقران ثانی نے اُنکو صاحبقران کیا ہے کیونکہ صاحبقران ثانی بدیع الملک
سے زیادہ محبت رکھتے تھے اور سب سے کم پس اُس الفت اور محبت کے سبب سے یہ امر کیا اُنکے حکم
سے سب ناچار ہو کر سب نے قبول کیا کوئی عذر نہ کر سکا ہم دونوں بھائی نقیر ہو کر اپنے اپنے لشکر سے
نکل آئے ہاں اگر بدیع الملک بقوت بازو یہ سب حاصل کرتے تو ہم کو بھی کوئی مقام انکار نہ ہونا چاہیے جیسے
صاحبقران ثانی نے حاصل کیا تھا جبکہ بدیع الملک نے بقوت بازو حاصل نہیں کیا ہے اور صاحبقران ثانی
نے بہ سبب انس و محبت کے اُنکو صاحبقران کیا ہے تو ہم کو کیا ضرور تھا اور کیا ضرور ہے کہ اطاعت کرتے یا
کریں اپنا حق کیوں نہ طلب کریں کیونکہ اب تو ہم سب حق دار ہیں اگر یہ کوئی کہے کہ صاحبقران ثانی آپ
اُس اسباب کے مالک تھے کیونکہ اُنھوں نے بقوت بازو حاصل کیا تھا جسکو اُنکا جی چاہا دے دیا اسکا
جواب یہ ہے کہ یہ اثاثہ صاحبقرانی کسی کی ملکیت نہیں ہے بلکہ مال وقف ہے جو محنت و مشقت کر کے حاصل
کرے وہ اسکا اپنی زندگی تک مالک ہے دوسرا مالک نہیں ہے ہاں اگر کوئی اُسکو زیر کر کے لے لے تو وہ
مالک ہوگا کیونکہ اُسنے محنت سے حاصل کیا ہے اور شرط ہے اس صاحبقرانی کے مقدمہ میں کہ جو اثاثہ صاحبقرانی
کو اُس صاحبقران سے جو کہ اُسوقت صاحبقران ہو مقابلہ میدان میں زیر کر کے لے تو جو کہ زیر کرے وہ
صاحبقران ہے اور اس مال کا وہی مالک ہے یا جو کہ صاحبقران ہے وہ یہ چاہے کہ میں صاحبقرانی سے
دست بردار ہوں اور دوسرے کو صاحبقران کروں تو اُسکو لازم یہ ہے کہ وہ اس سب اسباب کو کسی طلسم
میں امانت رکھدے اور حکم کر دے کہ جو طلسم کو فتح کرے وہ اس مال کا اپنی زندگی تک مالک ہے خواہ
قریب زمانہ مرگ تک کسی طلسم میں رکھدے جو اُس طلسم کو فتح کر کے حاصل کریگا وہ صاحبقران ہوگا خواہ
اپنی حیات میں جیسا کہ حمزہ صاحبقران نے کیا اگر وہ مالک اور قابض بالکل ہوتے تو ایسا نہ کرتے کہ طلسم میں
ڈالدیتے ضرور وہ صاحبقران ثانی کو عنایت فرماتے اس بات سے یہ امر ضروریات سے ہو گیا کہ امتحان اُنکی
صاحبقرانی کا مد نظر ہوتا ہے کہ آیا یہ خداوند کی طرف سے صاحب اقبال اور صاحبقران ہے یا نہیں کسی کے
بنائے سے صاحبقران نہیں ہوتا ہے یہ کوئی امر نہیں ہوا صرف صاحبقران ثانی نے بدیع الملک کو صاحبقران
قرار دے کر اُنکو سب اثاثہ صاحبقرانی مرحمت کر دیا جبکہ ایسا کیا ہے تو ہم سب دعویٰ کر سکتے ہیں کیونکہ بدیع الملک
کا اور ہمارا حق ایک ہے اُن میں کوئی فوقیت نہیں ہے کہ وہ اکیلے مالک ہوں یہ صاحبقران ہوں اور تنہا مالک
ہوں جبکہ اسی طور سے صاحبقران ہوئے تھے کہ جسکو جسکا جی چاہا اُسنے صاحبقران کر دیا تو ہم بھی صاحبقران
ہیں اور ضرور ہم بدیع الملک سے مقابلہ کرینگے اور اُنکی صاحبقرانی کا امتحان کرینگے اگر وہ بقوت بازو اور طلسم کو
فتح کر کے یہ سب حاصل کرتے تو ہم اُنکو ضرور صاحبقران جانتے ایسی صورت میں تو یہ ہم سے نہ ہوگا کہ ہم
اُنکی اطاعت کریں دوسرے خداوند کریم نے اپنے کرم اور عنایت سے سب سامان شوکت و حشمت
فرمایا ہے اب ہم کو لازم ہے کہ اپنے حق کو ظاہر کریں بدیں سبب میرا قصد ہے کہ میں اپنے فرزند کو ہمراہ لیکر دنیا
پر لے جاؤں اور اُسکو اپنے لشکر کا صاحبقران کروں اور بدیع الملک سے مقابلہ کروں سہراب ثانی کی
صاحبقرانی کا ہر طرف شہرہ ہو اور بدیع الملک سے لڑکر میرا فرزند اثاثہ صاحبقرانی پر قبضہ کرے اسی

صورت مین جبکہ ہم کو بدیع الملک سے مقابلہ کی خواہش ہی تو دیو و پریزاد کے لشکر کی اُنکے مقابلہ مین
کوئی ضرورت نہین ہی کیونکہ بہت بڑا اعتراض ہوگا کہ اگر دعوی صاحبقرانی تھا تو لشکر دیو کے ہمراہی کی
کیا ضرورت ہی معلوم ہوا کہ لشکر دیو کے بھروسہ پر یہ دعوے کیا تھا اور اسی کے سبب سے غالب آئے اگر
خداوند کریم کو ہمارے شوکت و حشمت کی ترقی منظور ہی تو وہ کچھ ایسا سامان پردۂ غیب سے بہم کردیگا کہ
بدیع الملک سے زیادہ لشکر ہو جائے گا اُدھر جو لشکر دیو و پریزاد کے طیار ہونے کا حکم دیا تھا جب تک
یہ قصد نہ تھا اب جو خیال کیا تو یہ دل نے راہ بتائی اب کوئی لشکر دیو و پریزاد کے ہمراہ لے جانے کی
ضرورت نہین ہی دوسرے اُسوقت انکار اس سبب سے اور بھی مناسب نہ تھا کہ سہراب ثانی نے
حکم دیا تھا اب جو سہراب ثانی نے اپنے مقام پر خیال کیا تو انکو بھی یہ امر نازیبا معلوم ہوا ہم کو گون سے ذکر
کیا ہم نے بھی اُنکے بیان کو سُنکے ظاہر کیا کہ یہ رائے بہت ٹھیک ہی خلاصہ یہ کہ اب ہم کو لشکر دیو و پری زاد کی
ضرورت نہین ہی ہان صرف وہ لوگ جو کہ مہتمم بارگاہ وغیرہ ہین اور از قسم دیو و پریزاد ہین وہ تو ہم ہمراہ
لے جاینگے کیونکہ اُنکے بدون بارگاہ کا بندوبست غیر ممکن ہی باقی اور لشکر کی حاجت نہین ہی اور وہ
لوگ ہمراہ جاینگے کہ جو سہراب ثانی نے طلسم سے رہا کیے ہین اور وہ قوم انسان سے ہین ہم ایک دیو
و پریزاد کو بھی سوائے منتظمان بارگاہ وغیرہ کے ہمراہ نہ لے جاینگے لہذا اب ہم کو اجازت فرمائیے کہ ہم طرف پردہ
دنیا کے جائین اور اپنے کاروبار مین مصروف ہون بہت عرصہ ہوا آپ کی خدمت مین آئے ہوئے
وہان کا حال کچھ نہ معلوم ہوا کہ ہمارے لشکر و سپاہ پر کیا گذری اور اُن لوگون کا ہمارے مفارقت مین کیا
حال ہوا اور بدیع الملک اُنکے ساتھ کیونکر پیش آئے اب ہم کو یہان ایک پل برابر ایک برس کے
معلوم ہوتا ہی اخضر پریزاد نے یہ تقریر سُنکے جواب دیا کہ گو میرا جی نہین چاہتا ہی کہ آپ لوگ تشریف لے جائین مگر مین منع
بھی نہین کر سکتا ہون آپ کو ہر امر کا اختیار ہی مگر اس امر مین حیران ہون کہ ہمراہی لشکر سے کیون
انکار ہی جب آپ کے پاس لشکر آدم زاد جمع ہو جائے گا اُسوقت اس لشکر کو رخصت کر دیجیے گا ابھی
تو ہمراہ لے جائیے سہراب ثانی نے جواب مین کہا کہ ہم نے بالکل جو کچھ والد بزرگوار نے آپ سے فرمایا بہت
ٹھیک ہی لشکر دیو و پریزاد کے جانے مین ہماری ہتک ہی اس امر مین اصرار نہ فرمائیے یہی قہرمان وایرج نامدار
نے بھی فرمایا تب اخضر پریزاد نے جواب مین کہا کہ آپ کو اختیار ہی جو مرضی آپ سب صاحبون کی ہین
عذر نہین کر سکتا ہون یہ سُنکے ایرج وغیرہ نے کہا کہ اب ہم لوگ پرسون یہان سے طرف پردۂ دنیا کے فروغ
کوچ کرینگے اسی وقت سب کاربرداران سرکار کو طلب کرکے حکم دے دیا جائے کہ پرسون تخت وغیرہ
طیار رہین اور بارگاہ طلسمی خزانہ طلسمی و اثاثہ طلسمی و خفتان طلسمی اور وہ لوگ جو کہ بارگاہ وغیرہ کے
مہتمم ہین سب آمادہ سفر رہین کسی امر مین فرق نہ ہو اور ہم اُن لوگون کو جو کہ انسان ہین اس حکم سے
آگاہ کر دینگے وہ سب بھی طیار رہینگے اور سرداران لشکر کو حکم دیا جائے کہ وہ سامان سفر نہ کرین اور
آپ اس امر کا ضرور خیال رکھیے گا کہ جب کوئی دیو یا پریزاد سرکشی کرکے لشکر کشی آپ پر کرے ہم کو فوراً
کسی دیو کے ذریعہ سے آگاہ فرمائیے گا ہم چار شخصون مین سے ایک نہ ایک آپ کے پاس آئیگا اور
اُس آپ کے حریف کو اُسکی سرکشی کی سزا دے گا اس امر سے غافل نہ ہو جیے گا ورنہ ہم کو ملال ہوگا
خضر پریزاد نے جواب مین کہا کہ بہت خوب جیسا آپ نے فرمایا ہی ایسا ہی کرونگا آپ لوگ بھی مجھکو
فراموش نہ فرمائیے گا اس وزیر اعتماد کا خیال رہے ایرج نامدار و سہریار عالیوقار رستم ثانی نے فرمایا کہ
آپ کیا فرماتے ہین ہم کو خبر ہونا چاہیے پھر ہم ایک پل بھی وہان نہ قیام کرینگے فوراً آئینگے آپ اطمینان رکھین

ادھر بدیع

اخفر پری‌زاد نے فرمایا کہ حضور اُس کنیز کو بھی تو اس امر سے آگاہ فرمایئے کہ ہم پرسوں یہاں سے کوچ کرینگے
وہ بھی تو اس حال سے آگاہ ہو اخفر پری‌زاد کی یہ بات سنکے رستم ثانی والی برج تاجدار نے فرمایا کہ ہم ملکہ کو اس
حال سے ضرور آگاہ کرینگے جب محل مین جاینگے آپ سے اتنی خواہش ہے کہ اگر وہ کچھ اصرار کرین تو آپ انکو
سمجھا دین اخفر پری‌زاد نے جواب مین فرمایا کہ بہت اچھے امکان بھر سمجھاؤنگی وہ کچھ غل نہ کرینگی صبر کرینگی
جب یہ امر طے ہو گیا اُسوقت اخفر پری‌زاد نے سرداران لشکر و اہلکاران دولت کو طلب کر کے
حکم دیا کہ لشکر کو منع کر دیا جاے کہ وہ بند و بست سفر نہ کرے کیونکہ اب آپ کا قصد لشکر کے ہمراہ لیجانے
کا نہین ہے سردارون نے عرض کیا کہ ہم غلامون سے کیا قصور ہوا جو حضور نے ہماری ہمراہی سے
انکار فرمایا اور تنہا قصد فرمایا رستم ثانی و کسہراب ثانی نے سب سردارون کو بہت کچھ انعام و رحمت
فرمایا اور محبت سے کلمات تسکین فرمائے اور وہی سب حال اول سے آخر تک جو کہ اخفر پری‌زاد سے
بیان کیا تھا اُن سے بھی کہا اور کہا کہ تم اطمینان رکھو ہم وقتاً فوقتاً یہان آیا کرینگے اگر جگہ مکان سے
مہلت ملی یا جب بادشاہ طلب کرینگے اُسوقت فوراً آئینگے ہم تم سب سے بہت خوش ہین
ضرور ہمراہ لے جاتے مگر مجبوری ہے دشمن طعنہ زن ہونگے وہ لوگ یہ سنکے خاموش ہو رہے اور عرض کیا
کہ جو آپ کی مرضی ہم غلام ہین خیر نہ لیجایئے ہم زیادہ اصرار نہین کر سکتے ہین کیونکہ آپ مالک ہین اور
ہم خادم ہین رستم ثانی نے فرمایا کہ ہم تم سے بہت خوش ہین تم نے ہمارے ساتھ بہت سرفروشی کی
ہے اور ہماری اطاعت سے انکار کسی وقت مین نہین کیا یہ کہکر انکو رخصت کیا وہ سب مایوس چلے
آئے اور اہل لشکر کو طیاری سفر کی ممانعت کی وہ لوگ مایوس ہو گئے اور طیاری سفر سے دست بردار
ہوئے سبب جو سردارون سے دریافت کیا تو انھون نے جو شاہزادون سے سُنا تھا سب سے
بیان کیا وہ سب تعریف کرنے لگے اور خاموش ہو کر سامان سفر سے دست بردار ہو گئے یہان اخفر پری‌زاد نے اہلکاران
سلطنت سے حکم فرمایا کہ کئی سے تخت طیار کیے جاین اور پرسون بوقت سحر در دولت پر حاضر ہون کیونکہ شاہزادہ
مع اُن اپنے ملازمون کے کہ جنکو طلسم سے رہا کیا ہے اور قوم انسان سے ہین طرف پردہ دنیا کے تشریف لیجاینگے
اور بارگاہ طلسمی و خزانہ طلسمی و صنادیق اسلحہ جو کہ طلسم سے حاصل ہوئے ہین اور بہت سے تحفہ پردہ قاف
کے سب تختون پر بار ہون اور دیو جو کہ انکو لے جاینگے طیار رہین اس حکم مین فرق نہو اور شہر مین منادی
کر دی جائے کہ پرسون صبح کو سب اہل شہر آکر شاہزادون سے ملین کیونکہ وہ تشریف لیے جاتے ہین طرف پردہ
دنیا کے اُن سب نے عرض کیا کہ بہت خوب جیسا آپ نے فرمایا ہے اسمین فرق نہ ہوگا ہم سب غلام اسکا بندوبست
آج ہی سے کرینگے وہ سب اپنے اپنے مقام پر آئے اور جو جو حکم اخفر پری‌زاد نے دیئے تھے سب کے بندوبست مین
مصروف ہوئے شہر مین منادی بھی بموجب حکم بادشاہ کرا دی ہر طرف یہی شور و غل ہونے لگا کہ مقام افسوس ہے کہ
اب اس شہر سے وہ شیر جاتے ہین کہ جنکے سبب سے سرکشان قاف پست ہوئے ہین اور سرکشی نہین کر سکتے ہین
اُدھر یہ شہر سے گئے اُدھر ان سب نے سر اُٹھایا بادشاہ کو بڑی مشکل ہو جائیگی خدا جانے کیا ہوگا جب وہ سب
سرکشی پر آمادہ ہونگے بادشاہ پھر نیو روانہ کرینگے سب کو طلب کرلین تو اخفر پری‌زاد نے کہا بھلا یہ امر تو
غیر ممکن ہے کہ یہ لوگ ہمیشہ یہان رہین کیونکہ ان لوگون سے پردہ دنیا پر تو ہمیشہ معرکہ کفار سے رہتے ہین ایک
مقام پر قیام نہین ہوتا ہے لشکر بمقابلہ حریف فردکش رہتا ہے اور جنگ و پیکار رہتی ہے کسی مقام پر جم کے نہین رہتے
ہین دوسرے باہم کی چشمک کے سبب سے اور زیادہ اس امر کی فکر ہوتی ہے کہ اپنے ہمچشم سے مرتبہ اور شان و شوکت
مین زیادہ ہو جائیں اس سبب سے اور کبھی معرکہ پڑے رہتے ہین تو سنبردان نامہ وغیرہ اٹھا کر دیکھو کہ ان چشمک

کے سبب سے کیا کیا معرکے پڑے ہین اور کن کن مقامات پر یہ لوگ لڑے ہین جبکہ یہ بات ہی پھر کیونکر یہان قیام کرین
رہا یہ امر کہ شاہزادہ کو لے جایئن تو یہ بھی ممکن نہین ہی اگر دختر ہوتی تو نہ لے جاتے فرزند ہی اس سبب سے لیے
جاتے ہین تاکہ حالات جنگ و پیکار سے خوب آگاہ ہوجایئن اور اپنے بزرگون سے ملے اور اہل دنیا کو معلوم ہو
کہ یہ شاہزادہ بھی خاندان صاحبقران سے ہی اور نبیرہ ہی حمزہ صاحبقران کا گو کہ وہ صغیر ہی اس سن و سال مین ایسا
جری ہی کہ جس نے دیو بابان اسی دیو کو سر سے بلند کر لیا اور قتل کیا پھر ایسے بہادر کو کیون نہ ہمراہ لے جایئن اس
خیال سے اور لیجاتے ہونگے تاکہ پردۂ دنیا پر جنگ و پیکار کرکے مثل ہم سب کے نام پیدا کرین اور نام آور ہون
اہل شہر تو باہم یہ باتین کرتے ہین اور افسوس کرتے ہین اُدھر جب اخضر پریزاد یہ سب حکم دے چکا تب رستم ثانی
وغیرہ سے کہا کہ اب تو آپ لوگ مجھ سے خوش ہوئے کہ جیسا آپ نے فرمایا مین بجالایا انکار نہ کیا جواب دیا کہ ہم آپ
سے بہت خوش ہین کبھی آپ نے ہماری ناراضی کا کام نہین کیا پھر ہم کیون ناخوش ہون اور نہ کبھی ناخوش ہونگے
اب اخضر پریزاد نے سب سردارون کو رخصت کیا صرف سرور جنی کو روک لیا اور کہا کہ اے وزیر اعظم تم ابھی
نہ جاؤ تم سے ایک ضرورت ہی وہ ٹھہر گیا اور سب سردار اپنے اپنے مقام پر آئے مگر رنجیدہ تھے شاہزادون کے جانے سے لیکن کیا
کرتے مجبور تھے انکا کیا بس تھا جب بادشاہ کا کہنا نہ چلا تو وہ کیا تھے سوائے صبر کے اور کیا چارا تھا جب سب سردار
رخصت ہوکر چلے گئے اُسوقت اخضر پریزاد نے رستم ثانی و ایرج نامدار و شہریار سے فرمایا کہ آپ اندر تشریف لے چلیے
اور سرور جنی سے کہا تم یہان موجود رہو جب مین طلب کرون تم فوراً محل مین آنا شاید میرے سمجھانے سے مضراب
نہ مانے تو تم بھی نصیحت کرنا اور سمجھانا کیونکہ وہ تمھارے کہنے کو بھی بہت مانتی ہی سرور جنی نے عرض کیا کہ میری
کیا لیاقت ہی جو مین ملکہ کو سمجھاؤن گا یہ اُنکی غلام نوازی ہی جو وہ میرا پاس و لحاظ فرماتی ہین خیر جیسا حکم ہوا ہی یہ غلام
بجالائے گا اپنے امکان بھر کوشش کرے گا آیندہ خداوند کریم کو اختیار ہی اخضر پریزاد سرور جنی سے یہ فرماکر اور
اُسکی تقریر سُنکے اُٹھ کھڑا ہوا اور شاہزادون کو ہمراہ لیکر طرف محل کے چلا سرور جنی بھی ہمراہ تا بہ لال پردہ آیا اُدھر
محلدار نے پکار کر محل مین کہا کہ صاحبو پردہ کرو جہان پناہ مع اپنے خویش و ہمدمی اور نواسہ کے تشریف لاتے ہین
بھلا ان لوگون سے پردہ کون کرتا تھا مگر سب قاعدہ اور ادب سے کھڑے ہوگئے بادشاہ مع شاہزادون کے
داخل محل ہوا محلدار نے سلام کیا دو طرفہ پریان صف بستہ استادہ تھین وہ مصروف اہتمام ہوئین اور بادشاہ کو
مع ان سب کے بڑی تعظیم و تکریم سے لیکر ایوان شاہی مین آیئن زوجہ بادشاہ نے بھی سب کی تعظیم کی سوائے
اپنے نواسہ کے یعنی سہراب ثانی کو گلے سے لگایا پیار کیا ان سب کو مع بادشاہ کے مسند پر لاکر بٹھایا سب
خواصین اور مصاحبین دست بستہ رو برو صف باندھ کر کھڑی ہوئین اخضر پریزاد نے اپنی زوجہ سے فرمایا
کہ اے ملکہ کسی سے مضراب کو بلاؤ کچھ مجکو مضراب سے کچھ کہنا ہی نیز ان شاہزادون کو بھی زوجہ اخضر پریزاد نے ایک
خواص خاص سے حکم کیا کہ ملکہ مضراب پری کو اُنکے ایوان سے بلاؤ کہنا کہ آپ کے والد بزرگوار طلب کرتے
ہین کسی ضروری امر کے بارہ مین کچھ کہنا ہی وہ خواص یہ حکم پاکر طرف ایوان ملکہ کے روانہ ہوئی اُدھر کا حال
سماعت فرمایئے کہ ملکہ مضراب پری دختر اخضر پریزاد و زوجہ رستم ثانی و مادر سہراب ثانی اپنے ایوان مین
جلوہ فرما تھی ایسی حسین و خوبصورت و صاحب جمال پری تھی کہ جس کا مثل و نظیر پرستان قاف مین نہین ہی چہرہ
اُسکا مثل آفتاب کے درخشان ہی سبز لباس زیب تن ہی یہ ثابت ہوتا ہی گویا دھان کے کھیت مین آفتاب
طالع ہوا ہی گرد خواصین و مصاحبین جو بیٹھی ہوئی ہین یہ معلوم ہوتا ہی کہ گرد ماہ چہاردہ کے ستارون کا ہجوم
ہی ملکہ اپنی وزیرزادی سے یہ فرما رہی ہی کہ جس دن سے مجھ سے میرے شوہر و فرزند نے کہا ہی کہ ہم سب کا قصد
ہی کہ اب ہم طرف پردہ دنیا کے جایئن گو مین نے اُسوقت بہت انکار کیا مگر کچھ اثر پذیر نہ ہوا ناچار ہوکر اجازت

دنیا بھری مگر اُس دن سے دل کا یہ حال ہے کہ بیقرار ہے اور اضطرار زیادہ ہوتا جاتا ہے دل مضطر کو کسی پہلو قرار نہیں آتا ہے راتوں کی نیند اُڑ گئی ہے اور جب یہ خبر سنتی ہوں کہ لشکر میں طیاری سفر کی ہو رہی ہے صرف لشکر کے طیار ہونے کی دیر ہے ادھر لشکر تیار ہو گیا دن کوچ کا مقرر ہوا اور یہ لوگ روانہ ہوئے وہ دل کا حال ہوتا ہے کہ جو بیان سے باہر ہے ہر وقت سحاب غم و ملال دل پر چھایا رہتا ہے جس وقت جدائی کا خیال آتا ہے ایسا صدمہ ہوتا ہے کہ کیا بیان ہو یہی دل چاہتا ہے کہ چیخیں مار مار کر روؤں مگر ضبط کرتی ہوں سل صبر دل پر رکھ لی ہے خصوصاً جب یہ خیال ہوتا ہے کہ میرا فرزند سہراب مجھ سے جدا ہو جائے گا وہ ماہ آسمان شہریاری کی ہے آنکھوں سے میرے پنہان ہو جائے گا دل کا یہ حال ہوتا ہے کہ مثل ماہی بے آب کے تڑپتا ہے اور قصد کرتا ہے کہ سینہ کو توڑ کر نکل جاؤں یہی جی چاہتا ہے کہ گریبان کو چاک کر کے دیوانہ وار کسی طرف نکل جاؤں مگر صبر سے کام لیتی ہوں دل مضطر کو سمجھاتی ہوں پہروں گوشہ تنہائی میں بیٹھی ہوئی رویا کرتی ہوں یہی خالق سے دعا کرتی ہوں کہ تو مجھکو دنیا پر سے اُٹھا لے کاش میں بدنصیب مر گئی ہوتی یا لاولد ہوتی وہ کون سی گھڑی تھی جو میری ولادت ہوئی تھی سوائے رنج و صدمہ کے ایک پل راحت سے نہیں گذر رہا ہے پہلے اسلئے کہ جب شادی نہ ہوئی تھی یہ خوف تھا اور یہ صدمہ تھا کہ ایک ایک مدعی عشق کرتا تھا اور لشکر کشی کرتا تھا والد بزرگوار کو ہر روز مقابلہ کی فکر تھی مجھکو یہ خوف رہتا تھا کہ ایسا نہ ہو کہ کسی دن کوئی غالب آئے اور وہ میرے اوپر قبضہ پا کے ناموس میں رخنہ پڑے پردہ عفت و عصمت دست ظالم سے چاک ہو خدا کی عنایت سے ان مصیبتوں سے نجات ملی تھی کہ دل کا برا ہو بلائے عشق میں مبتلا کیا اُس سے بھی نجات ہوئی تو وارث کے غم میں دو برس تک مبتلا رہی وہ مصیبت سہی اُس سے فراغ نہ ہوا تھا کہ فرزند صاحب تنہا نکل گئے اُنکی جدائی میں جو حالت ہوئی وہ سب نے دیکھی تھی اُس زمانہ میں تو کئی صدمے تھے پہلے تو جدائی وارث کا صدمہ انتہا اسکا خیال کہ نہ معلوم اُن پر قید طلسم میں کیا گذرتی ہے دوسرے دیو کی قید کا الم تیسرے سب سے زیادہ فرزند کی مفارقت کا غم تھا کہ جس سے تمام عالم آنکھوں میں سیاہ تھا کچھ اچھا نہ معلوم ہوتا تھا خدا خدا کر کے ان آلام سے نجات ملی تھی کچھ دل کو اطمینان ہوا تھا کہ یہ صدمہ پہونچا کہ جس کے سبب سے کھانا پینا سونا جاگنا سب حرام ہے دل پر ہجوم غم و آلام ہے دل کا یہ عالم ہے کہ بیٹھا جاتا ہے قلب اس واقعہ کو خیال کر کے تھرّاتا ہے خصوصاً آج صبح سے تو عجب عالم ہے ہجوم رنج و الم ہے یہی جی میں آتا ہے کہ کسی طرف نکل جاؤں کوئی دل کو ہاتھوں سے مل رہا ہے جیسے کوئی پہلو میں کھڑا ہے کہ کوئی دم میں ایسا تازہ صدمہ پہونچا چاہتا ہے کوئی خبر رنج و غم سناتا ہے دل یہ گواہی دیتا ہے کہ آج تجھ سے تیرا فرزند اجازت رخصت طلب کرے گا ای وزیر زادی میں تو کبھی اجازت نہ دونگی چاہے وہ ناراض ہو جائے چاہے میرے وارث کو ناگوار ہو اگر سہراب مجھ سے جدا ہوا اُسکی مفارقت گوارا نہ ہوگی میری جان پر بن جائیگی اگر یہان مجھکو بھی ہمراہ لے کے چلیں تو گویا منظور ہے وزیر زادی و دیگر خواصیں عرض کر رہی ہیں کہ ملکہ عالم نے جو کچھ ارشاد فرمایا درست ہے جو کچھ حال تھا وہ ہم بھی ہم سب کے دل کا بھی عالم ہے جب سے سنا ہے اور آپ تو ماں ہیں مگر حضور عالم لاچاری ہے کیا زور ہے جو مرضی بادشاہ آپ کو اجازت دینا پڑے گی یہ جو ارشاد ہوا کہ مجھکو ہمراہ لے چلیں تو یہ امر غیر ممکن ہے اول تو وہ لوگ اس امر کو گوارا نہ کرینگے دوسرے آپ کے والدین کو کب گوارا ہوگا کیونکہ اُنکی زندگی کا آپ ہی سہارا ہیں جس طور سے آپ کو اپنے فرزند کی مفارقت گوارا نہیں ہے اسی طرح آپ کے والدین کو کب گوارا ہوگا ملکہ نے جواب دیا کہ بیاہی لڑکی پر کسی کا کیا زور ہے وہ پرائے گھر کی ہو چکی جہان اُسکا خاوند لے جائے سب گوارا کرنا پڑے گا اب اُنکا کوئی حق نہیں ہے خواصوں نے عرض کیا کہ درست ہے مگر ہمارے نزدیک تو یہ امر ممکن نہیں ہے ملکہ نے کہا اگر یہ امر ممکن نہیں ہے تو

سہراب کا بھی جانا غیر ممکن ہی یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ وہ خواص آکر پہونچی ملکہ نے جو خواص اپنی ماں کی دیکھی کہ چلی آتی ہی وزیرزادی سے فرمایا کہ خدا خیر کرے اس وقت کیوں یہ خواص آتی ہی صبح کو تو مین سلام کو ہو آئی ہوں خواص کے آنے کی کیا وجہ ہی وزیرزادی نے عرض کیا کہ کسی ضرورت سے ملکہ عالم نے آپ کے پاس بھیجا ہوگا معلوم ہوا جاتا ہی ملکہ نے جواب دیا کہ مجکو تردد ہی کہ وہ خواص سامنے آئی جھک کر سلام کیا ملکہ کی بلائیں لین دعائے ترقی حسن وجمال وجاہ اقبال دے کر عرض کیا کہ حضور کو آپ کے والد بزرگوار نے یاد فرمایا ہی ابھی دربار سے تشریف لائے ہیں مجکو حکم فرمایا ہی کہ ملکہ کو جاکر لے آؤ ہم کو اُن سے کچھ کہنا ہی چلیے تشریف لے چلیے ملکہ نے اُس سے پوچھا کہ جہان پناہ اکیلے تشریف دربار سے لائے ہیں یا کوئی اور بھی ہمراہ ہی اُس نے عرض کیا جی جہان پناہ کے ہمراہ آپ کے فرزند ارجمند ہیں آپ کے شوہر ہیں اور دیور ہیں اور خسر ہیں یہ سُنکے ملکہ نے کلیجہ پر ہاتھ رکھ لیا اور وزیرزادی سے فرمایا کہ آج صبح سے جو زیادہ دل بیتاب تھا تو بے سبب نہ تھا اُسکا ظہور ہوا ان سب کا بادشاہ کے ہمراہ آنا اور مجکو بادشاہ کا طلب فرمانا خالی از علت نہیں ہی سہراب کے جانے کی اجازت طلب کیجائیگی معلوم ہوتا ہی کہ لشکر سب طیار ہوگیا سامان سفر مہیا ہوگیا خیر جو کچھ ہو مین تو سہراب کو اجازت نہ دونگی یہ کہکر ملکہ اپنے مقام سے اُٹھی سب خواصوں و وزیرزادی کو ہمراہ لے کر طرف ایوان ملکہ اپنی والدہ کے چلی جب صحن میں پہونچی تو دیکھا کہ سب لوگ بیٹھے ہوئے ہیں اور سہراب برابر اپنی نانی کے بیٹھا ہی وہ بار بار پیار کر رہی ہیں ملکہ کے ہمراہ دونوں زوجہ سہراب ثانی کی بھی تھیں ایک اس پہلو مین دوسری دوسرے پہلو مین جب اخضر پریزاد نے اپنی دختر کو مع بہوؤں کے آتے ہوئے دیکھا خواصوں کو حکم دیا کہ استقبال کر کے لاؤ خواصیں استقبال کر کے لائین سہراب ثانی نے ماں کو سلام کیا مظفر اسپ پری نے دعا دے کر منہ پھیر لیا اور یہ کہا کہ ماشاء اللہ جب سے آپ طلسم فتح کر کے آئے ہیں جب سے ہم سے کوئی غرض نہیں ہی اب ہم کون ہیں یا وہ زمانہ تھا کہ سوائے میرے آپ کو کسی کے پاس چین نہ ملتا تھا اماں جان اماں جان کہتے کہتے زبان خشک آپ کی ہوتی تھی یا یہ بے مروتی تم کیا کرو یہ تمہارے خاندان کا اثر ہی خیر جو ہم پر گذرتی ہی وہ ہمارا ہی دل خوب جانتا ہی یہ جو ملکہ نے کہا سہراب اُٹھ آیا گلے سے لپٹ گیا اور یوں عرض کرنے لگا کہ کیا آپ ہم سے خفا ہیں مجھ سے خطا ہوئی میرے قصور کو معاف فرمائیے ملکہ نے بلائیں لے کر فرمایا کہ میں تم سے کیوں خفا ہونے لگی مگر یہ امر ضرور ہی کہ تم کو میری فکر نہیں ہی ماں باپ و چچا کی موجودگی میں میری کیا ضرورت ہی بیٹھو میں تم سے خوش ہوں یہ کہکر مظفر اسپ پری نے پہلے ایرج نامدار کو سلام کیا پھر اپنے باپ اور ماں کو شہریار نے ملکہ کو سلام کیا کیونکہ یہ چھوٹے ہیں اُدھر ان دونوں پریوں نے جو کہ بیبیاں ہیں سہراب کی ان سب کو جھک کر سلام کیا ملکہ سلام کر کے مع ان دونوں کے سامنے اخضر پریزاد کے سر جھکا کر بیٹھ گئی آنکھ اُٹھا کر کسی کی طرف نہ دیکھا مگر اپنے فرزند کو دیکھتی جاتی ہی دزدیدہ نگاہ سے خواصیں بھی سلام و مجرا کر کے بیٹھ گئیں جب سب بیٹھ چکے اُسوقت اخضر پریزاد نے اپنی دختر سے کہا کہ اے فرزند جو ہم تم سے کہیں اسکو مانو گی اور ہمارے کہنے پر عمل کرو گی ملکہ نے عرض کیا کہ جو آپ ارشاد کرینگے بسر و چشم قبول کرونگی تب اخضر پریزاد نے اول سے آخر تک سب حالات جو کہ رستم ثانی وغیرہ نے بیان کیے تھے بیان کیے اور کہا کہ تم کو لازم ہی کہ اپنے فرزند کو اجازت دو کہ وہ پردۂ دنیا پر جائے اور نام پیدا کرے مثل اپنے بزرگوں کے اے فرزند یہ اولاد

صاحبقران سے ہین انکا ایک مقام پر قیام کرنا غیر ممکن ہو ان صاحبون [illegible] یہ ہمیشہ [illegible]
جہاد کرین اور کفار کشی کرکے دین اسلام کو رواج دین دوسرے اگر دختر ہوتی [illegible] یہ شیوہ تھا کہ وہ
خانہ نشین ہوتی ساتھ عفت و عصمت کے بسر کرتی مرد کا یہ ہنر اور جوہر ہو کہ نام پیدا کرے اور جوہر شمشیر
دکھائے مرد کے لیے گوشہ نشین ہونا عیب ہے یہ کہکر کل حال صاحبقران نے پردہ قاف مین آنے کا
بیان کیا اور جو کہ سرور جنی نے احضر پری نژاد سے بطور پند و نصیحت کے کہا تھا سب بیان کیا اور
کہا کہ اب صبر کرو اور اجازت دو کیونکہ خداوند کریم صبر کرنے والے [illegible] بہت خوش ہوتا ہے شاید
یہ امر خداوند کریم کو ناگوار ہو کہ اسکا فرزند ہماری راہ مین جہاد کرے [illegible] دیا اور کوئی
ایسا واقعہ ہو کہ تمھارے اور سہراب کے ایسی مفارقت ہو جاے [illegible] تم اسکو نہ دیکھ سکو اور نہ
تم تو اور اسکے حال کی نہ تم کو خبر ہو نہ اسکو تمھارے حال کی تو کیا کرو گی ملکہ نے یہ سب تقریر سنکے
جواب مین عرض کیا کہ یہ جو کچھ آپ نے ارشاد فرمایا سب بہت درست اور بجا ہے مین ان صاحبون کو
منع نہین کرتی ہون کہ یہ پردہ دنیا پر نہ جائین اور شوق سے جائین [illegible] نہ روکونگی مگر سہراب کو
مین جانے کی اجازت نہ دونگی گو آپ سے عرض کر چکی ہون کہ جو آپ فرمائین [illegible] بسر و چشم
قبول کرونگی مگر اس بارے مین صبر نہین کر سکتی ہون میری زندگی [illegible] سہراب ہی کے خیال پر ہے مجھ
سے اسکی مفارقت کا صدمہ نہ اٹھایا جائے گا یہ مین نہ گوارا کرونگی کہ میرا سہراب بپردۂ دنیا
پر جائے یہ جو مضراب پری نے کہا احضر پری نژاد و رستم ثانی و شہریار و ایرج نامدار کیطرف
دیکھ کر خاموش ہو رہا مگر اب ان تینون صاحبون نے ملکہ کو سمجھانا شروع کیا ایرج نامدار نے
فرمایا کہ ای فرزند تم اس امر سے اطمینان رکھو مین اقرار کرتا ہون کہ مین تمھارے فرزند کو وقتاً
فوقتاً تمھارے پاس یہان روانہ کر دیا کرونگا تم دیکھ لیا کرنا اور دو ایک دن یہان رکھنا
پھر رخصت کر دینا اور بہت سے کلمات تسکین فرمائے ملکہ نے ناچار ہو کر کہا کہ خیر مین ایک
شرط سے اجازت دیتی ہون کہ آپ مجکو بھی لے چلین ہمراہ تو بہتر ہو ایرج نامدار نے فرمایا
کہ ای فرزند یہ امر ابھی غیر ممکن ہے کیونکہ ابھی ہم لوگ بے سر و پا جاتے ہین کوئی ٹھکانا ہمارا
نہین ہے دوسرے یہ امر ہے کہ ہم لوگون کا یہ طریقہ نہین ہے کہ ناموس کو ہمراہ لشکر رکھین ہم لوگون
کی ناموس ہمیشہ قلعہ ذوالامان مین رہتی ہین برسون ہم لوگ وہان نہین جاتے ہین شوہر زوجہ
کی صورت دیکھنے کو ترستا ہے زوجہ شوہر کے دیکھنے کو ترستی ہے مان فرزند کے دیکھنے کو [illegible]
فرزند مان کے لیے اس خیال سے نہین لشکر مین ناموس کو رکھتے ہین کہ نہ معلوم کیسا اتفاق
پڑے ہم لوگ تو مرد ہین کسی نہ کسی صورت سے بسر کر لین گے یہ عورات پردہ نشین کیا کرینگی
اور کدھر جائینگی سواے ناموسی اور پردہ دری کے کچھ حاصل نہ ہوگا اکثر ایسا اتفاق پڑا ہے
کہ لشکر تباہ ہوا ہے اور سب آوارہ ہوگئے ہین اگر ناموس ہمراہ ہوتا [illegible] تباہ ہوتا یا نہین
نامحرم کی نگاہ پڑتی یا نہین بس ایسی صورت مین کیا ضرورت ہے کہ ناموس کو ہمراہ رکھین ایسی
حالت مین جب کہ تم سہراب سے جدا رہین اور برسون صورت نہ دیکھو تو یہان سے
جانے سے کیا حاصل ہوا اپنے مان باپ سے بھی مفارقت ہوئی اور جس مطلب کے لیے
مان باپ کو ترک کیا وہ بھی حاصل نہین ہے تو کیا فائدہ بہتر یہی ہوگا کہ تم یہان رہو تمھارا
فرزند تمھارے پاس برس دن کے بعد ایک دو دن کے لیے ضرور آیا کرے گا [illegible]

ایرج نامدار نے فرمایا اور رستم ثانی و شہریار و اخضر پرنزاد نے سمجھایا دوسری اخضر پرنزاد نے یہ تدبیر کی تھی کہ جب ملکہ نے انکار کیا تھا تو محلدار کے ذریعہ سے سرور رجنی کو بھی اندر محل کے طلب کرکے عقب پردہ بٹھا دیا تھا سرور رجنی نے بھی ملکہ کو بہت کچھ پند و نصیحت کی تھی اور یہ بھی کہا تھا کہ اے ملکہ یہ فرزند آپ کا بڑا صاحب اقبال ہے وہ شان و شوکت بہم کرے گا جو کہ حمزہ صاحبقران نے بہم کی تھی اور یہ صاحبقران وقت ہے انکی صاحبقرانی کا ڈنکا تمام دنیا میں بجے گا بڑے بڑے زبردست انکے ہاتھ سے پست ہونگے سہراب کے نام سے شیران دشت کو تپ لرزہ آ جائیگا انکے سبب سے دین اسلام کو ترقی ہوگی ایک قوم کو جو کہ کافر ہے اور بہت سر اٹھایا ہے یہی شیر پست کرے گا انکا پردہ دنیا پر جانا مناسب ہے کیونکہ یہ مشیت ایزدی میں جاری ہو چکا ہے اب اس شیر کا یہاں قیام کرنا محال ہے اگر آپ اجازت نہ دینگی پر اس وقت تو نہ جائینگے مگر یہاں ٹھہرینگے بھی نہیں آپ سے بردان لیے ہوئے چلے جائینگے اور آوارہ ہونگے اس حالت میں آپ کو اور صدمہ ہوگا اور انکو بھی زحمت ہوگی اور یہ ناخوش بھی ہونگے آپسی عقلمندان امور نکا نہ خیال کرے اور صبر نہ کرے اور اپنی پارہ جگر کو ناراض کرے یہ کیسی الفت و محبت ہے میرے نزدیک یہ الفت نہیں ہے بلکہ عداوت ہے یہ غلام تو خیر خواہ دولت ہے جو اسکو از روے علم رمل معلوم ہوا بیان کر دیا اب حضور کو اختیار ہے مجھے جو عرض کرنا تھا عرض کیا جب اس طور سے سرور رجنی نے بیان کیا اور سب نے سمجھایا تو ملکہ نے سہراب ثانی کی طرف دیکھا چہرہ انور پر آثار رنج و ملال پائے بہت مغموم پایا بس مہر مادری سے مضراب پیری کو تاب نہ رہی آنکھوں میں اشک بھر کر بولی کہ خیر اگر آپ سب صاحبوں کی یہی رائے اور انکی بھی یہی مرضی ہے اور انکو ملال ہے تو اچھا میں نے اجازت دی گو دل گوارا نہیں کرتا ہے لفظ اجازت منہ سے نہیں نکلتی ہے اسکے ساتھ کلیجہ منہ کو آتا ہے مگر ناچار ہوں مجکو اپنے فرزند کی خوشی گوارا ہے اور ناراضی نہیں گوارا ہے مگر یہ اپنے منہ سے اقرار کریں کہ میں برس دن کے بعد آکر تم کو اپنی صورت دکھلایا کرونگا تو مجکو اطمینان ہو گو تمھارے آقا اور بزرگ ایرج نامدار نے بقسم فرمایا ہے کہ میں تیرے فرزند کو برس دن کے بعد بھیجدیا کرونگا اور مجکو انکی مہربانی کا یقین ہے کیونکہ وہ مجھ ایسی کنیز بے تمیز سے جھوٹ نہ بولینگے ضرور ایسا کرینگے مجکو اور زیادہ اطمینان ہو جائیگا اگر سہراب بھی اقرار کرلے گا یہ جو ملکہ نے کہا سہراب نے ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ اے مادر مہربان آپ اس غلام کی جدائی کا صدمہ نہ فرمائیں میں آپکا ایک ادنی غلام ہوں میں کبھی آپ کی قدمبوسی سے جدا نہ ہوتا مگر موقع ہی ایسا ہے آپ اطمینان رکھیں کہ میں ضرور برس دن کے بعد آپ کی خدمت میں حاضر ہوا کرونگا بشرطیکہ اس امر کے کسی سے مقابلہ نہ درپیش ہوگا اگر ایسا ہوگا تو مجبوری ہے مگر اس امر کا اقرار کرتا ہوں کہ بعد اس معرکہ کی فراغت کے حاضر ہونگا یہ کہکر اور ہاتھ جوڑ کر ماں کے قدموں پر گرنے کا قصد کیا ملکہ نے فرزند کو گلے سے لگایا اور کہا کہ میں نے بخوشی اجازت دی اچھا جاؤ ہم کو بھی فراق میں رلاؤ ہم تمھارے ناخوش ہونے سے ناچار ہوگئے ورنہ غیر ممکن تھا یہ جو ملکہ نے کہا سہراب کا چہرہ فرط خوشی سے لال ہوگیا وہ سب رنج و ملال دور ہوگیا خوش ہوکر ماں سے کہنے لگا کہ آپ نے اپنے غلام پر بڑی عنایت فرمائی گویا بیدام خرید لیا اجازت کے نہ حاصل ہونے سے مجکو اپنی جان کا خوف تھا اگر والد بزرگوار و جد عالی مقدار و عم نامدار

یہان سے بدون میرے تشریف لے جاتے تو میری بھی زندگی محال تھی مین ضرور اپنے کو ہلاک کرتا اس صدمہ سے مین اپنی جان دیتا آپ نے اجازت دے کر مجکو زندہ فرمایا میری جان و آبرو سب بچائی ملکہ نے جواب دیا کہ بہت ٹھیک ہی خیر آپ کی تو خوشی ہو گئی ہم پر جو گذرے گی اُسکو اُٹھا لین گے صبر کرینگے اب یہ تو بیان کرو کہ کب سدھارو گے اب تو اجازت بھی مل گئی سہراب ثانی نے عرض کیا کہ یہ غلام آپ کے قدمون سے پرسون جدا ہوگا سب سامان کا حکم نانا جان نے دے دیا ہی اُنھون نے بھی تو بڑی مشکل سے اجازت عطا فرمائی ہی وہ بھی اجازت مرحمت نہین فرماتے تھے مگر خوبی تقدیر سے یہ مشکل بآسانی حل ہوئی اُسکی عنایت کا کیا شکریہ ادا کرون ملکہ نے جواب دیا کہ آپ کو تو خوشی ہوئی جو ہمارے دل کا حال ہی وہ کیا بیان کرین خدا اُس حال سے بخوبی آگاہ ہی ای فرزند ابھی تم کو اسکا مزا نہین ہی ہان جب فضل خدا سے صاحب اولاد ہو گے اُس وقت معلوم ہوگا ابھی تم کیا جانو خیر آپ کی خوشی سے غرض ہی جہان رہو سلامت رہو کبھی نہ کبھی مجکو بھی یاد کر لیا کرو گے اگر تمھاری جدائی کے صدمہ سے مر گئی تو جب یہان آنا تو قبر پر ضرور آنا اور سورۂ فاتحہ پڑھ کر روح کو شاد کرنا ملکہ کی ان باتون پر سب رونے لگے ایک کہرام پڑ گیا آخر کو سرور جنی نے سب کو سمجھایا اور کہا کہ آپ لوگ کیسی عقل مند ہین کوئی بھی مسافر کے رخصت کرنے کے وقت روتا ہی دوسرے ابھی تو یہ لوگ نہین تشریف لیے جاتے ہین پرسون تشریف لے جائین گے اس قدر بیقراری ابھی سے کیا ضرور ہی سرور جنی کے کہنے سے سب خاموش ہوئے سرور جنی بادشاہ سے رخصت ہو کر اپنے مکان پر آیا ادھر ملکہ مضراب پری وہان سے اُٹھکر اور اپنی ہمراہ اپنی دونون بہوؤن کو لے کر اپنے قصر مین آئی مگر مغموم و رنجور اور آ کر اور تخلیہ مین جا کر خوب چلا کر رونے لگی سہراب ثانی و رستم ثانی و شہریار و غیرہ محل سے اخضر پری نژاد کے اُٹھکر اپنے مقام پر آئے اور باہم باتین کرنے لگے کہ مرحلہ بہت سخت و صعب تھا خداوند کریم نے طے فرمایا اُدھر اخضر پری نژاد و کل اہل محل مغموم و رنجور اپنے اپنے مقام پر جا کر بیٹھے کوئی ایسا نہ تھا کہ جسکو ان لوگون کے جانے کا صدمہ نہ ہو کہ ایک خواص نے آ کر اخضر پری نژاد سے عرض کیا کہ ملکہ جو آپ کے پاس سے اپنے فرزند کو اجازت دے کر گئین ہین اُس وقت سے جان کھو رہی ہین اور رو رہی ہین اور ایسے کلمات دل خراش فرماتی ہین کہ سننے کی تاب نہین ہی اُنکے ہمراہ دونون بیٹیان آپ کے فرزند ارجمند سہراب ثانی کی مصروف گریہ و زاری ہین یہ سنکے اخضر پری نژاد کو تاب نہ رہی فوراً وہان سے اُٹھکر ملکہ کے قصر مین آئے ملکہ کو گلے سے لگایا اور فرمایا کہ ای فرزند اگر تم اس قدر صدمہ کرو گی اور خدا نخواستہ کچھ طبیعت ناساز ہو گئی تو ہم تو کسی طرف کے نہ رہیے داماد سے اور نواسے سے یون مفارقت ہوئی تمھاری یہ حالت ہی اب ہمارا سوا ے تمھارے کون ہی خداوند کریم سہراب ثانی و تمھارے وارث کو صدو سی سال زندہ رکھے اُنکے دیکھنے سے ہماری آتش محبت نہ فرو گی بلکہ اور صدمہ ہوگا ہان اگر تم زندہ ہو تو ہمارے دل کو قوت و طاقت ہی کیا کسی کے فرزند سفر نہین کرتے ہین برسون عالم سفر مین رہتے ہین خیال تو کرو کہ جب کہ سہراب ثانی بدون تمھارے اور میرے اطلاع کے برائے فتح طلسم شب کو نکل گیا تھا تم نے اپنا حال تباہ کیا تھا اُس حال تباہ کرنے سے کیا حاصل ہوا تھا سوا ے کاہش جان کے جبتک خدا کو نہ منظور ہوا ملاقات نہ ہوئی مقام شکر ہی کہ تمھارا فرزند اپنے بزرگون کے ہمراہ نام پیدا کرنے کو جاتا ہی مثل بزرگون کے نام آور ہوگا بڑے بڑے بہادرون کو زیر کر کے نام آوری حاصل کرے گا

بیٹا مرد کے جوہر ہیں نام پیدا کرنا اگر یہ نہ ہو تو وہ نامرد کہلاتا ہے اپنے ہی شوہر کو خیال کرو کہ اگر وہ بہادر اور
جری اور نام آور نہ ہوتے تو ہم کیوں اُنکو پردۂ دنیا پر سے یہاں طلب کرتے اور کیوں اُنکی خاطر کرتے
اور کیوں اُنکے ہاتھ سے دیوان ثابت کو قتل کراتے اور کیونکر تم کو اُس ظالم کے ہاتھ سے نجات ملتی
تم دیکھو صاحبقران کی حالت کو خیال کرو کہ اُس بہادر نے یکہ و تنہا بڑے بڑے زبردستوں کو زیر
کر کے کیسا نام پیدا کیا کہ اب کوئی بدون عزت کے اُنکے نام کو زبان پر جاری نہیں کرتا ہے تم خیال
کرو کہ ہم لوگ قوم آتشی سے ہیں مگر کیسی عزت اُنکی کرتے ہیں یہ مرتبہ اُنکو اسی سبب سے حاصل
ہوا کہ اُنھوں نے اپنے کو راہ خدا میں وقف کر دیا ہے ایک کی فریاد رسی کی پردۂ قاف میں آ کر
آسمان پری کے باپ کی کمک کی عوض میں اُسکے یہ مرتبہ ہوا کہ دیوان قاف نام سے تھراتے
ہیں یہ مرتبہ ہوا کہ زلزلۂ قاف ثانی سلیمان لقب ہو گیا اور جو اُنکا نام کسی دیو کے سامنے لیا وہ
کانپ گیا یہ سب امر کیونکر اُنکو حاصل ہوئے اُنھوں نے بہادروں سے مقابلہ کیا ہمیشہ اپنے
لوگوں سے یعنی باپ ماں سے جدا رہے لڑائی میں مصروف ہوتے یہ مرتبہ ہوا اب تم بھی [illegible]
یہ کہ تم بھی صبر کرو اور خوش ہو کہ تمہارا فرزند بہادر ہے اور اُس کا بھی نام دفتر دلاوران میں [illegible]
اُسکے معرکوں کا [illegible] ہر ایک کی زبان پر ہوگا انشاء اللہ جب وہ مع شان و شوکت کے تم
سے آکر ملیگا اُس وقت کیسی خوشی حاصل ہوگی ہم کو [illegible] کہ ہمارا نواسہ ایسا بہادر
ہے کہ اُسکے نام سے بہادر ڈرتے ہیں کیسی ہم کو عزت حاصل ہوئی ہے اور ساکنان قاف ہم سے
سرگشتہ ہو کر [illegible] یہ خوف سنتے کہ انکا نواسہ دیوکش ہے اور ان کا سلسلہ خاندان زلزلۂ قاف سے
ملا ہے یہ کیسے مقام فخر و مباہات ہیں اور جائے شکر ہے نہ جائے رنج و غم خیال کرو کہ اگر وہ طلسم
فتح کرکے مع اپنے بزرگوں کے اُسی طرف سے طرف پردۂ دنیا کے چلا جاتا اور تمکو خبر نہ ہوتا تو کیا
ہوتا سوائے صبر کرنے کے اب تو اس امر سے بھی اطمینان ہے کہ وہ اپنے بزرگوں کے ہمراہ گیا ہے
وہ لوگ اُسکی سرپرستی کو موجود ہیں جب تم کو یہ بھی نہ معلوم ہوتا کہ کہاں ہے اور کہاں نہیں ہے اور [illegible]
ہمراہ ہے اور کون نہیں ہے اب نہ بیقرار ہو صبر کرو جب اس طور سے اخضر پریزاد نے اپنی دختر کو
سمجھایا ملکہ کو بھی خیال آیا کہ والد بزرگوار درست فرماتے ہیں رونے کو ضبط کیا اور باپ کو جواب دیا کہ
اب میں سوائے صبر کے کبھی گریہ و زاری نہ کرونگی آپ کے کہنے پر عمل کرونگی آپ اطمینان رکھیں اخضر پریزاد
نے اپنی دختر کو خوب گلے سے لگایا اور کہا تم تو ہم سب کی روح و جان ہو تمہارے رنج و صدمہ سے ہم بے
چین ہو جاتے ہیں ہمارے عمر بھر کی تم ہی تو کمائی ہو خداوند کریم ایسا کرے کہ ہم تمکو چھوڑ کر اس دار فانی سے
طرف عالم بقا کے جائیں اور تمھارے سبب سے ہمارا نام باقی رہے اس سلطنت کی تم ہی مالک و وارث ہو
یہ کہکر دونوں سہراب کی زوجاؤں کو گلے سے لگایا اور اُنکو بھی تسکین دی ان سب کو سمجھا کر اور اپنے
سر کی قسم دے کر اخضر پریزاد اپنے مقام پر آیا ادھر سہراب ثانی وغیرہ نے اپنے ملازموں کو طلب
کر کے سامان سفر کے تیار کرنے کا حکم فرمایا اور اُن لوگوں کو کہ جنکو طلسم سے رہا کیا تھا اور وہ انسان
تھے تو بہت سے دیو و پریزاد بھی طلسم سے رہا کیے تھے اُنکو نہیں جو انسان تھے اُنکو حکم دیا کہ آپ
لوگ بھی سامان سفر [illegible] تاکہ ہمارے ہمراہ پردۂ دنیا پر چلیے اور اپنے عزیزوں سے ملیے
وہ خوش ہوئے اور سامان سفر میں مصروف ہوئے ادھر سہراب ثانی نے اُن بادشاہوں
کو جو کہ عرصہ [illegible] طلسم سے اور وہ پریزاد بادشاہ جو کہ راہ

ہین مطیع ہو رہے تھے حکم دیا کہ آپ لوگ بھی کل صبح اپنے لشکر و سپاہ کے طرف اپنے اپنے شہر اور قلعہ کے تشریف
لے جائیں مین آپ کو رخصت کرتا ہون آپ لوگ اطمینان رکھیں کہ جب مین پردہ دنیا سے یہان
آیا کرونگا تو آپ لوگون سے ضرور ملونگا ہر ایک بادشاہ اور سردار نے عرض کی کہ ای آقاے نامدار
یہ کیا ارشاد ہے ہم تو سب خوش تھے کہ آپ کے ہمراہ رکاب پردہ دنیا پر جائینگے یہ کیا آپ فرماتے ہین
تب سہراب ثانی نے سب حال بیان کیا اور کہا کہ سوائے انکے جو کہ متعلق بارگاہ وغیرہ ہین
اور مین کسی دیو و پریزاد کو ہمراہ نہ لے جاؤنگا اگر لشکر ہمراہ لیجاتا تو ضرور آپ لوگون کو ہمراہ لیتا یہ
جو کہا وہ سب نے سنا سب مایوس ہو گئے زیادہ اصرار نہ کر سکے سب نے عرض کیا کہ بہت خوب
جو ارشاد ہوا ہے بجا لائینگے راوی بیان کرتا ہے کہ جب سہراب ثانی یہ حکم دے چکے اور ان
سب کو رخصت کیا وہ اپنے اپنے مقام پر آئے اور سامان سفر کرنے لگے اپنے اپنے ملک
کی طرف جانے کے لیے ادھر سہراب ثانی وغیرہ داخل محل ہوئے ماں پاس آئے پھر بہت
کچھ کہا ایرج نامدار وغیرہ نے بھی ملکہ کو بہت تسکین دی بعد اسکے ہر ایک اپنے اپنے مقام پر
آیا رستم ثانی نے اپنی زوجہ مہر افزا پری کو بہت کچھ پند و نصیحت کی اور اطمینان کر دیا کہ تم مطمئن
رہو سہراب ضرور آیا کرے گا ادھر سہراب ثانی نے اپنی دونون معشوقون کو سمجھایا اور کہا کہ تم
والدہ صاحبہ کی خدمت مین رہنا وہ تمھاری بہت خاطر فرمائینگی اور تم کو کسی قسم کی تکلیف نہ ہوگی
ہر ایک کھانا کھا کر آرام پذیر ہوا وہ رات براحت و آرام بسر کی راوی کا بیان ہے کہ سہراب ثانی
کل اسباب طلسمی و خزانہ طلسمی و بارگاہ طلسمی کندان جنی کے سپرد کر کے آئے تھے وہی اسکا محافظ
تھا جب طلسم سے چلے تھے وہ بارگاہ وغیرہ ہمراہ تھی کندان بھی ہمراہ تھا اور بہت سے
پریزاد و دیو و جن اس بارگاہ کے منتظم ہین جلیل پریزاد و جلیل پریزاد یہ اتکار خانہ کے داروغہ ہین اور
شہاب پریزاد و سرخاب پریزاد یہ بہشت ترنے شہنا نواز ہین اور اس بارگاہ کے ساتھ بہت
سی بازاریں اور نقار خانہ ہین کئی سے ڈھول و کوس ہین مثل بارگاہ سلیمانی کے اسکی شان و شوکت
ہے جب کندان جنی کو خبر پہونچی کہ کل شاہزادہ یہان سے طرف پردہ دنیا کے سفر فرمائے گا اسنے
بارگاہ کو بار کر آیا اور تمام خزانہ طلسمی اور ان صندوقون کو کہ جس مین اسلحہ طلسمی اور خفتیان شب چراغی
تھین اور مرکب طلسمی اور جو مرکب اس طلسم مین تھے اور ہمراہ شاہزادہ کے آئے تھے ان سب کو بے
جانے کے لیے لیس کیا اور کل اسباب طلسمی بار کیا اور سب کارندون کو آگاہ کیا وہ بھی سامان سفر سے
لیس ہو گئے ادھر اہلکاران دولت نے بہت سے تخت پردہ قنات کے تیار کر کے اور کئی سے تخت
برائے سواری شاہزادگان مہیا کیے سب سامان سفر لیس کر لیا گیا صرف حکم کی دیر تھی جسوقت طلب
کیا جائے موجود کر دیا جائے ہر ایک لیس اپنے اپنے مقام پر بیٹھا ہوا ہے ادھر جب سحر ہوئی گل خورشید
گلشن آسمان پر کھلا اور اپنی خوشبو سے تمام عالم کو معطر کیا اور قطرہ ہائے شبنم بسبب عکس آفتاب عالم
تاب کے جذب زمین ہوئے مرغان خوش آواز نے نور سحر کو دیکھکر زمزمہ سرائی شروع کی اور حمد و ثنا
الٰہی مین مصروف ہوئے نسیم سحری کے جھونکے آنے لگے یہ عالم دیکھکر ہر ایک عابد و زاہد اپنے بستر
خواب سے اٹھا اور وضو کر کے اطاعت پروردگار مین مصروف ہوا ادھر اخضر پریزاد نے بیدار
ہو کر وضو کیا اور عبادت خدا سے فراغت کر کے لباس زیب تن کر کے بیرون محل آکر دربار کیا
سب سردار آکر حاضر ہوئے دربار آراستہ ہوا یہ چارون شاہزادہ بھی اپنے اپنے مقام سے بعد

فراغت وظیفہ سحری سے دربار میں آئے سب اہل دربار تعظیم بجا لائے اپنے اپنے دنگل شوکت پر متمکن ہوئے وہ بادشاہان دربند جو کہ ہمراہ طلسم سے آئے تھے حاضر ہوئے آداب و مجرا بجا لاکر بیٹھے جب دربار آراستہ ہو چکا اسوقت سہراب ثانی نے ان شاہان دربند وغیرہ سے فرمایا کہ میں نے آپ لوگوں سے کل بیان کیا تھا کہ آپ لوگ سامان کریں اور طرف اپنے اپنے مقام کے تشریف لے جائیں لہذا آپ سب صاحبوں نے سامان کیا یا نہیں انھوں نے عرض کیا کہ بموجب حکم سرکار کے ہم نے سب سامان کیا اور حاضر خدمت ہوئے ہیں کہ اجازت حاصل کر کے طرف اپنے اپنے مقام کے روانہ ہوں شاہزادہ نے یہ سماعت فرما کے انکو حکم فرمایا کہ بسم اللہ آپ لوگ تشریف لے جائیں کیوں دن چڑھ جائیں وہ سب ان سب سے رخصت ہو کر اور آخری سلام کر کے بیرون دربار آئے اور اپنے اپنے لشکر کو ہمراہ لیکر اپنے اپنے شہر کی طرف روانہ ہوئے اور بعد قطع راہ کے اپنے اپنے شہر میں پہونچکر براحت و آرام بسر کرنے لگے سہراب ثانی نے یہی حکم دیا تھا کہ اگر کوئی دیو یا پریزاد تم پر لشکر کشی کر کے آئے ہمارے نانا صاحب کو خبر کرنا وہ تمھاری ضرور کمک کرینگے اور یہی اخضر پریزاد سے کہا تھا کہ جب یہ لوگ آپ کو اپنے حال سے خبر کریں ضرور انکی کمک فرمایئے گا اور یہ بھی بادشاہ سے کہا تھا کہ اگر خدانخواستہ کوئی آپ پر لشکر کشی کرے تو ان سب کو آگاہ فرمایئے گا یہ لوگ آپ کی آکر کمک کرینگے اور ان سے کہا تھا کہ جب بادشاہ تم کو خبر کریں کہ فلاں نے تم پر لشکر کشی کی ہے بس فوراً اس خبر کو پاتے ہی حاضر خدمت ہونا مع سپاہ و لشکر کے اور مدد کرنا ان سب نے قبول کیا تھا اور رخصت ہو کر اپنے اپنے شہر کو چلے آئے تھے راوی بیان کرتا ہے کہ جب وہ سب بادشاہ سے رخصت ہو ہو کر اپنے اپنے شہر کو روانہ ہو گئے اسوقت کار پردازان سلطنت و اہلکاران دولت نے آکر عرض کیا کہ سب سامان سفر درست ہے صرف حکم عالی کی دیر ہے سہراب ثانی نے فرمایا کہ کل صبح کو سب سامان در دولت پر حاضر ہو ہم بوقت سحر یہاں سے طرف پرد دنیا کے کوچ کرینگے مع کل سامان کے وہ لوگ یہ حکم پا کر باہر آئے سلام کر کے یہاں دوپہر تک دربار آراستہ رہا بعد دوپہر کے دربار برخاست ہوا بادشاہ داخل محل ہوا سب سردار اپنے اپنے مقام پر آئے ادھر سب شاہزادہ بھی داخل محل ہوئے وہ دن اور رات محل میں بسر کی رستم ثانی و سہراب ثانی رات بھر سب اہل محل کو سمجھاتے رہے اور پند و نصیحت کرتے رہے یہاں تک کہ مسافر شب نے اسباب سفر کو بار کیا اور منزل مغرب میں جا کر مقیم ہوا شاہ خاور نے افق شرق سے ظہور کیا اور آمادہ سفر ہو کر راہ آسمان کو طے کرنے لگا اور طرف مغرب کے روانہ ہوا تاج شعاعی سر پر رکھکر اور اپنے نور جمال جہان آرا سے تمام عالم کو روشن و منور کیا مسافر فلک نے منزل مشرق سے نکل کر منازل فلکی کو طے کرنا شروع کیا طرف منزل مغرب کے راہی ہوا سپیدہ سحری کا آسمان پر ظہور ہوا نسیم سحری کے جھونکے آنے لگے دماغ جان کو معطر کرنے لگے باغوں میں طائران خوش آواز حمد الٰہی میں شاخہائے شجر پر بیٹھکر چہچہہ زن ہوئے غنچہ چٹک چٹک کر خوشبو دینے لگے قطرہائے شبنم برگ اشجار پر مثل گوہر آبدار کے چمک رہے تھے گلچین باغوں میں پھر رہے تھے عجب رنگ تھا صبح کا جو وقت تھا ہر ایک خوش تھا صوت ہزار ہزار ناز و انداز سے ہر طرف بلند تھی زاہدان شب زندہ دار صدائے اذان صبح کو سنکے عبادت پروردگار میں مصروف ہوئے سب اہل اسلام بیدار ہوئے بستروں سے اٹھے وضو کر کے مصروف عبادت خالق لیل و نہار ہوئے ان چاروں شاہزادوں نے بھی عبادت سے فراغت حاصل کی وظیفہ کو ختم کر کے ۱۱۰

اپنے حق مین دعاے مغفرت کرکے نجاد ون برسے اُٹھے لباس سفری کو طلب کیا خادمان محل نے کشتیان
لباہوں کی لاکر حاضر کین لباس تبدیل کرنے لگے اہل محل نے اپنی اپنی قدر و منزلت کے موافق امام ضامن باندھے
یہان تو آراستہ ہورہے ہین اہل محل کا ادنی سے لیکر اعلی تک یہ حال ہو کہ چہرہ اُداس ہو ہر ایک کے
رخ پر عالم یاس ہو اشک آنکھون مین ڈبڈبائے ہوئے ہین مگر بسبب بدشگونی کے رو نہین سکتے
ہین خصوصاً معتزاب پری زوجہ رستم ثانی کا تو عجب عالم ہو مفارقت فرزند کا جدا غم ہو فراق شوہر
سے دل پر ہجوم صدمہ و الم ہو مجبوری سب کچھ کراتی ہو ایک ایک کا حیران ہو ہو کر منھ دیکھ رہی ہو دل کا
مالک خدا ہے جو اُسکے دل کا حال ہو وہ بیان نہین ہو سکتا ہو وہ چاند سا چہرہ زرد ہو رہا ہو وہ پھول
سے رخسار بسبب رنج و غم کے کمھلا گئے ہین مُنھ اترا ہوا ہو چہرہ فق ہو مثل ماہ صبح کے آنکھون مین
جو آنسو بھرے ہوئے ہین یہ معلوم ہوتا ہو کہ بطن صدف مین موتی ہین ششدر و حیران بصورت زلف
پریشان ہو کبھی شوہر کی طرف دیکھتی ہو اور سر جھکا لیتی ہو کبھی فرزند کو بہ نظر یاس دیکھ کر کہتی ہو کہ اے
لخت جگر آرام دل مضطر قوت بصر تم ہمین مارے جاتے ہو تم سے یہ امید نہ تھی کبھی دل کو سمجھاتی ہو کہ
کیون اسقدر بیقرار ہوتا ہو صبر کر صبر خداوند کریم کو پسند ہو خواصین و مصاحبین گرد ملکہ ہین یہ معلوم ہوتا
ہو ماہ کے گرد ہجوم سیارگان ہو مگر سب اُداس ہین ملکہ کو سمجھا رہی ہین مگر آوازون سے ثابت ہوتا ہو کہ
گریہ گلوگیر ہو کوئی پری ایسی نہین ہو جو اُداس نہ ہو ہر ایک اپنے بال و پری سے مایوس ہو
زندان رنج و غم کی محبوس ہو اُدھر اخضر پریزاد بھی بیدار ہوئے نماز سے فراغت فرمائی اپنے خالق
سے یہ دعا ہاتھ اُٹھا کر کے کہ اے رب بے نیاز و اے کریم کارساز تو جامع المتفرقین ہو مجکو ان سب کو زندہ
دکھانا اور پھر مجھ سے ملانا انکے ارادون مین برکت عطا فرمانا اور سہراب ثانی کی شوکت و
حشمت کو ترقی دینا یہ شیر پھر مجھ سے خوشی خوشی آکر ملے میرا غنچہ آرزو کھلے مین تیرا ایک بندہ گنہگار
ہون میری اسوقت کی دعا قبول فرما یہ دعا کرکے سجدہ شکر ادا کیا اور لباس طلب کرکے آراستہ
ہوا اب تو ہر طرف محل مین ہل چل پڑی ہو ہر ایک دوڑتی پھرتی ہو محلدار پکار پکار کر کہ رہی ہو کہ سب
اپنے اپنے مقام پر بیٹھو سامنے نہ آؤ شاہزادہ باہر تشریف لیے جاتے ہین اندرون محل تو یہ بندوبست
ہو خواجہ سرا وغیرہ انتظام کر رہے ہین ناظر محل کوڑا پکڑے ہوئے بندوبست مین مصروف ہو بیرون
محل یہ حال ہو کہ در دولت پر سب سردار ۔۔۔ آکر موجود ہوگئے ہین سپاہ صف بستہ کھڑی ہو
جلوس سواری موجود ہو اور کل سامان سفر وغیرہ بیرون شہر دیوزاد تختون پر لادے ہوئے کھڑے
ہین انتظار کر رہے ہین سب کی آنکھین طرف شہزادے کے لگی ہوئی ہین لبّ سے تخت آراستہ ہین اُن پر
بارگاہ و سنادیق اسلحہ طلسمی و خزانہ طلسمی بار ہو مرکبان پری پیکر دیوزاد لیے ہوئے کھڑے ہین اہل شہر
کے مجمع کا یہ حال ہو کہ اندرون شہر کوئی مقام ایسا نہین ہو کہ کوئی بفراغت راستہ چل سکے
تل رکھنے کی جگہ نہین ہو ہوا کا بھی گذر محال ہو بیرون شہر بھی یہی مجمع کا حال ہو بہ تنگ نگاہ کا بھی گذر نا
محال ہو اہل شہر رات بھر اس خوف سے سوئے نہین کہ ایسا نہ ہو کہ آنکھ نہ کھلے اور سواری شاہزادہ
کی نکل جائے تو ہم زیارت سے محروم رہ جائین نہ معلوم کب یہ شہریار عالی وقار یہان تشریف لائین
ہم زندہ ہون یا نہ ہون تو آخری دیدار کی حسرت رہ جائے ہر ایک گلی کوچہ و دوکان و کمرہ اہل
شہر سے مملو ہو پریان اور پریزاد و دیو وغیرہ جنگل بیابان سر راہ ہین اپنے اپنے ٹھکانون پر انتظار مین
بیٹھے ہوئے ہین مگر سب کو صدمہ و رنج ہو کوئی ایسا نہین ہو جو دردمند نہ ہو ہر ایک کی زبان پر

افسوس کی صدا ہی ہر ایک واسطے ان گلہاے گلشن صاحبقرانی کے بیقرار ہی انکا فراق ہر ایک کو ناگوار ہی سب مثل گلہاے پژمردہ کے مرجھائے ہوئے ہین یہی کلمہ زبان پر ہین کہ اب برکت اس شہر سے جاتی ہی ان شہریارون کے قدم کی برکت سے کیسی رونق تھی ہم سب حریف سے بےخوف تھے اپنے اپنے گھر مین براحت سوتے تھے کوئی خطرہ نہ تھا ہمارا بادشاہ ضعیف ہو چکا ہی اب کوئی بادشاہ دوسرے ملک کا خوف نہین کرتا ہی اس خیال سے کہ بادشاہ ضعیف ہی ہر ایک کو اس ملک کی خواہش ہی مگر ان شیرون کے سبب سے کوئی ادھر کا رخ نہین کرتا تھا اب لشکرکشی ہوگی دیکھیے فلک کیا دکھاتا ہی کلیجہ منہ کو آتا ہی اہل شہر تو یہ تقریر کر رہے ہین مگر سب برائے زیارت موجود ہین وہان جب شاہزادے لباس پہنکر طیار ہو چکے اسوقت اخضر پریزاد مع اپنے ملازمونکے طرف ایوان ملکہ مفراب پری کے تشریف لائے دیکھا کہ وہ چارون شیر پیشہ جرات مسلح و ململ ہو چکے ہین سب اہل محل گرد ہین اپنی دختر کو دیکھا کہ وہ بصورت آئینہ حیران ہی اور ایک ایک کی طرف دیکھ رہی ہی چہرہ اترا ہوا ہی سب خواصین اُس کے گرد ہین ایک طرف سہراب ثانی کی دونون معشوقین مرجھائے ہوئے کھڑی ہین ایک مدت اپنی زوجہ کو دیکھا کہ وہ بھی مع کل خواصون کے موجود ہین جیسے ہی سب نے بادشاہ کو آتے ہوئے دیکھا جھک کر ہر ایک نے سلام کیا اخضر پریزاد نے سب کے سلام کا جواب دے کر اپنی بیٹی کو گلے سے لگایا اُسکی صورت دیکھکر اخضر کو تاب نہ رہی بے اختیار آنکھون سے اشک ٹپک پڑے گلے سے لگاکر فرمایا کہ اے مفراب تم بیقرار نہ ہو اطمینان رکھو جب کہو گی مین دیو طیران کو روانہ کرکے تمھارے فرزند کو بلا دونگا یہ تو میرے اختیار مین ہی مفراب خاموش کھڑی ہی کچھ جواب نہین دیتی ہی سکتہ کا عالم ہی کہ اتنے مین ایرج نامدار نے رستم ثانی سے فرمایا کہ اے فرزند اب سب سے مل لو اور چلو کیونکہ دن چڑھتا ہی اچھا ہی کہ سویرے سے نکل چلین دھوپ نہ چڑھنے پائے ورنہ حرارت آفتاب تکلیف دے گی رستم ثانی نے جواب دیا بہت بہتر کہا کہ بسم اللہ حضور پہلے سب سے ملیئے یہ غلام بھی موجود ہی یہ سنکے ایرج نامدار نے اپنی بہو مفراب پری کو گلے سے لگایا اور بہت کچھ کلمات تسکین فرمائے مفراب نے سلام کیا اُسکے بعد اور سب سے ملے سہراب ثانی کی معشوقون کو گلے سے لگایا پیشانی پر بوسہ دیے جب ایرج نامدار سب سے مل چکے اُسکے بعد شہریار نے بھاوج کو سلام کیا اور جھک کر ملے سہراب ثانی کی معشوقون کو گلے سے لگا کر رخصت کیا اور سب اہل محل سے ملکے زوجہ اخضر پریزاد کو سلام کیا اب رستم ثانی کی باری آئی پہلے رستم ثانی نے ساس کو سلام کیا اُسنے سینے سے لگا لیا بلائین لین رو کر کہا کہ اے فرزند ہم کو بھول نہ جانا ہم تمھاری جدائی مین رات دن بیقرار رہین گی دور افتادگان کو یاد کرتے رہنا اب تو ایک کہرام پڑ گیا رستم ثانی بھی رونے لگے ساس کو بہت کچھ سمجھایا اور عرض کیا کہ جو کچھ مجھ سے خطا ہوئی ہو معاف فرمائیے اور مجھکو فراموش نہ کیجیے گا مین آپ کا خورد ہون زوجہ اخضر نے جواب دیا کہ اے فرزند تم ہمارے سر کے تاج ہو تمھارے سبب سے ہم کو بڑی قوت ہی اور بڑی بڑی امیدین ہین ایک بھوندی سی مثل ہی کہ مول سے سود زیادہ پیارا ہوتا ہی داماد آنکھون کا تارا ہوتا ہی اگر ساس خسر لائق ہوتے ہین خیر اے فرزند ہم سے تو تمھاری کچھ خدمت نہ ہو سکی ناچار تھے تم نے یہان آکر کیا راحت پائی سوائے تکلیف کے ہم تم سے بہت شرمندہ ہین خیر جو کہ ذی قدر و ذی مرتبہ ہوتے ہین وہ یونہی سرفراز کرتے ہین جیسی تم نے ہماری عزت افزائی کی اور ہم ایسے ناقدرون سے رشتہ قرابت پیدا کیا ورنہ ہماری کیا لیاقت تھی کہ ایسی خاندان سے رشتہ قرابت حاصل کرسکتے یہ

شرف سوائے شہپال بن شہرخ کے اور کسی کو نہین نصیب ہوا تھا یا تمھارے سبب سے ہم کو نصیب
ہوا جائے فخر ہی یہ کہکر ایک الماس کا بازو پر رستم ثانی کے باندھا اور کہا کہ یہ ہدیہ گو لائق آپکے
نہین ہی کہ قبول کیا جائے مجکو تمھاری ذات سے امید ہی کہ تم میری خوشی کرو گے رستم ثانی نے جواب
مین کہا کہ یہ سب آپ کی عزت افزائی ہی ورنہ مین کس لائق ہون آپ کے سبب سے یہ سب دولت
و حشمت میسر ہوئی ورنہ مین تو ترک دنیا کر کے فقیر ہو گیا تھا آپ نے یہان طلب فرما کر پھر مجکو
سرفراز کیا یہ آپ کیا فرماتی ہین مجکو خود فخر کرنا زیبا ہی کہ مین نے یہ مرتبہ پایا کہ بادشاہ ہفتم قاف کا
داماد مشہور ہوا یہ فخر کیا کم ہی اور جو کچھ بزرگون سے ملے وہ تبرک ہی یہ کہکر سلام کیا پھر اور سب اہل
محل سے ملے اپنے فرزند کے معشوقون کو گلے سے لگایا اور پیار کیا بہت کچھ سمجھایا اب طرف
مہرنگار پری کے متوجہ ہوئے اور کہا کہ صاحب ہمارا کہا سنا معاف کرو اب ہم طرف پردۂ دنیا
کے جاتے ہین نہ معلوم کب آنا ہو خدا وہ دن پھر لائے کہ ہم تم سے آکر ملین یہ کہنا تھا کہ اب ملکہ
کو تاب نہ رہی سب شرم و حیا کو بالائے طاق رکھدیا اور بولی کہ اے صاحب آپ اس کنیز سے
اچھا سلوک کیے جاتے ہین ہمارے دل پر جو گذرتا ہی وہ خدا پر روشن ہی تم سے کیا بیان کرین یہ کیا
کہتے ہو کہ ہمارا کہا سنا معاف کرو میری خود یہ خواہش ہی کہ جو خطا مجھ سے سرزد ہوئی ہو وہ معاف کی
جائے مین لائق معافی ہون میری ذات سے سوائے رنج کے آپکو راحت کسی قسم کی نہین ملی اس
کنیز کو فراموش نہ فرمائیے گا جب یہان تشریف لائیے گا میری قبر پر ضرور تشریف لائیے گا کیونکہ مجکو یقین
ہی کہ اس صدمہ کی برداشت نہ ہو سکے اور مین مرجاؤن ملکہ نے ایسے کلمات یاس و حسرت زبان سے
کہے اور رونے لگی کہ کسی کو تاب نہ رہی سب بیقرار ہو کر رونے لگے خود رستم ثانی بھی رو دیے
اپنے دامن سے ملکہ کے اشک پاک کیے اور بہت نصیحت کی اور کلمات تسکین فرمائے اور کہا
کہ تم اطمینان رکھو جب تم طلب کرو گی مین ضرور آؤنگا تم کو ہمارے سر کی اور سہراب کے سر کی
قسم اب نہ رو کیا کسی کے وارث سفر کو جاتے نہین ہین ان لوگون کو خیال کرو کہ جو ہم سے علاقہ
رکھتے ہین برسون گذر گئے ہین کہ ہم انکی صورت سے آگاہ نہین ہین نہ وہ ہماری صورت سے انپر
کیا گذرتی ہوگی یہ کہکر قصد کیا کہ اب باہر کو جاؤن ملکہ نے دامن پکڑ لیا اور کہا کہ اسکی قسم کھاتے جاؤ
کہ جب تم بلا بھیجوگی تو مین ضرور آؤنگا رستم ثانی نے اس شرط سے قسم کھائی کہ اگر کسی حریف سے
مقابلہ نہ ہوگا اور تم بلا بھیجوگی تو مین ضرور آؤنگا ملکہ نے مایوس ہو کر دامن چھوڑ دیا رستم ثانی سب
اہل محل سے ملکر مع ایرج نامدار و شہریار عالی وقار کے باہر تشریف لائے اس خیال سے کہ سب
اہل محل سہراب ثانی سے ملین گے اور ایک کہرام ہوگا تم سے نہ دیکھا جائے گا جب یہ
سب باہر چلے گئے اسوقت سہراب ثانی نے اپنی نانی کو جھک کر سلام کیا انہنے دوڑ کر نواسہ
کو گلے سے لگایا بلائین لین خوب پیار کیا اور چلا کر رونے لگی سہراب ثانی بھی رونے لگے
دونون نانی نواسے خوب گلے مل کر روئے جب سب نے جدا کیا اور زوجہ اخضر پریزاد کو سمجھایا
تو رونا کم ہوا زوجہ اخضر پریزاد نے نواسہ سے کہا کہ اے فرزند مین مجبور ہون کہ تم کو منع نہین
کر سکتی ہون نہ روک سکتی ہون کیونکہ تم نازک مزاج ہو ایسا نہ ہو کہ ناراض ہو جاؤ خیر جاؤ ہم صبر
کرینگے یہ کہکر دو دانہ الماس و زمرد کے سہراب ثانی کے بازو پر باندھے سہراب ثانی نے سلام
کیا اور نانی سے رخصت ہو کر ماں کے پاس آیا اور عرض کیا کہ والدہ مہربان اجازت ہی کہ یہ غلام

رخصت ہو کیونکہ اب دن بہت آگیا ہے مضراب پری رو رہی تھی یہ جو سہراب ثانی نے کہا تاب نہ رہی
بیتاب ہو کر فرزند سے لپٹ گئی اور رونے لگی سہراب بھی رونے بڑے عرصہ تک مادر و پسر لپٹے ہوئے رو یا
کیے سب کو خوف ہوا کہ ایسا نہ ہو کہ غش آ جائے بہ مشکل جدا کیا اور کہا کہ ای ملکہ آپ کو کیا ہو گیا ہے بس رو چکیں
دیکھیے آپ کے رونے سے سہراب ثانی بھی رو رہے ہیں ایسا نہ ہو کہ بسبب صدمہ کے اور راہ کی تکلیف سے
خدانخواستہ انکی طبیعت کچھ ناساز ہو جائے تو بڑی خرابی ہو اب رخصت فرمائیے اور اس امر کی دعا فرمائیے کہ خداوہ
دن لائے کہ آپ کا فرزند آپ سے آکر ملے بشان و شوکت مسافر کے لیے نہیں روتے ہیں بدشگونی ہوتی ہے آپ کو
اسکا بھی خیال نہیں آتا ہے کہ شاہزادہ پہلے پہل سفر کو جاتا ہے اور آپ روتی ہیں وہم بھی نہیں آتا ہے اس طور سے جو
سب نے کہا ملکہ نے ضبط کیا آنسو پونچھے اور سہراب سے کہا کہ بیٹا سدھارو دھوپ چڑھتی ہے اچھا ہم صبر کرینگے
خداوند کریم تم سے ہمکو پھر ملائے جس طور سے رنج دے کر جاتے ہو آکر ہمکو اپنے دیدار سے شاد کرو یہ کہکر بلائیں لیں
اور کہا کہ خدا حافظ۔ نور امام ضامن کی ضمانت میں دیا سہراب نے ماں کو سلام کیا اپنی معشوقوں سے بسبب
شرم و حیا کے نہ ملا صرف انکی طرف دیکھکر اتنا کہا کہ خدا حافظ اور ماں سے کہا کہ انکا خیال رکھیے گا یہ آپ کی کنیزیں
ہیں یہ کہکر اور سب اہل محل سے ملا ہر ایک نے بلائیں لیں شاہزادہ سب کو تسکین دیتا ہوا ہمراہ اخضر پر نیزاد
کے ہو چلا طرف در دولت کے ماں اور سب اہل محل تا بہ در پہونچانے آئے خلدار تے پردہ اٹھایا اخضر پر نیزاد نواسہ
کو لے کر باہر چلے سب اہل محل نے پکار کر کہا کہ خدا حافظ و ناصر خداوہ دن بہت جلد لائے کہ جسطرح آج تو پیٹھ
دکھا کر جاتے ہیں پھر تشریف لاکر منھ دکھائیں سب خوش ہوں سب نے کہا کہ آمین یا رب العالمین شاہزادہ
تو ہمراہ اخضر پر نیزاد کے باہر آیا سب اہل محل اپنے اپنے مقام پر آئے اور بسبب رنج و صدمہ کے ہر ایک منھ
لپیٹ کر اپنے اپنے بستر پر پڑ رہا یا تو وہ محلات عشرت کدہ بنے ہوئے تھے یا ماتم کدہ ہو گئے مضراب پری تو اپنے
مقام پر آئی اپنے شہر میں جاکر تنہا بیٹھ کر رونے لگی خواصیں وغیرہ ملکہ کے پاس آکر سمجھانے لگیں راوی بیان
کرتا ہے کہ ان لوگوں کے رنج و غم کا جو حال تحریر کرونگا تو داستان کو طول ہوگا خلاصہ یہ کہ کئی دن تک کسی نے
کھانا نہیں کھایا آخر کو سب نے مضراب کو سمجھا بجھا کر کھانا کھلایا اسکا صدمہ بھی کم ہوا آمدم بر سر مطلب راوی کا
بیان ہے جب رستم ثانی و شہریار و ایرج نوجوان باہر تشریف لائے تھے تو ملاحظہ کیا تھا کہ سب سردار ادنیٰ و
اعلیٰ در دولت پر موجود تھے اور سب سامان سفر بھی موجود تھا سب نے شاہزادوں کو سلام کیا شاہزادہ
ہر ایک سے بخلق و مروت پیش آئے ایک ایک سے گلے ملے اور کہا کہ ای بھائیو ہم کو فراموش نہ کرنا جو ہمارا کہا
سنا ہو معاف کرنا سب نے بہت عجز و انکسار سے عرض کیا کہ آپ ہمارے آقا و مالک تھے جو خطا ہوئی ہو معاف
فرمائیے اور ہم غلاموں کو نہ فراموش فرمائیے گا اسی طور سے ہر ایک سے یہ شاہزادہ ملے جب سرور جنی سے ملنے کی
نوبت آئی وہ بہت ہی فروتنی سے ملا اور بہت کچھ عذر و معذرت کی اور عرض کیا کہ میرا سلام صاحبقران اول و ثانی
کی خدمت میں کہدیجیے گا اگر آپ سے ملاقات ہو اور اس امر کا خیال رہے کہ جب یہاں سے کوئی دیو آپ کے
لینے کے لیے حاضر ہو فوراً تشریف لائیے گا کیونکہ آپ کے جانے کے بعد شاید کوئی لشکر کشی کرے اگر تاخیر فرمائیے گا
تو ہم غلاموں کو زندہ نہ پائیے گا رستم ثانی وغیرہ نے فرمایا کہ آپ اس امر سے اطمینان رکھیے ہمکو خبر ہونا چاہیے ہم فوراً
پہنچینگے یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ چوبداروں نے پکار کر کہا کہ ظل اللہ مع اپنے نواسہ یعنی سہراب ثانی کے تشریف لاتے
ہیں یہ سننا تھا کہ سب مؤدب ہو گئے کہ اخضر پر نیزاد مع سہراب ثانی کے آئے سب نے مجرا و سلام کیا بادشاہ
شاہزادہ نے سب کے سلام کا جواب دیا اور در دولت پر ایک مجمع کثیر تھا راہ نہ ملتی تھی جب سہراب ثانی اگر پہونچے
تو رستم ثانی نے فرمایا کہ ای فرزند تم نے بڑا عرصہ کیا خیر اب سب سے یہاں بھی مل لو اور چلو اب منزل کھوٹی ہوتی ہے

سہراب ثانی نے عرض کیا کہ جب والدہ صاحبہ نے اجازت دی جب غلام حاضر ہوا بسم اللہ تشریف لے چلیے یہ کہکر شاہزادہ نے قصد کیا کہ اخضر پریزاد سے ملون کہ اخضر نے فرمایا کہ ای فرزندلبن تو تا بہ بیرون شہر چلونگا جو گھڑی تم سب کو دیکھ لون وہی گھڑی غنیمت ہی پھر ہم کہان اور تم کہان سہراب نے عرض کیا کہ آپ کو زحمت ہوگی آپ یہان تشریف رکھین دو میرے اور زیادہ صدمہ ہوگا اخضر نے منظور نہ کیا اب شاہزادہ جس سے ملنے کا قصد کرتا ہی وہ یہی عذر کرتا ہی آخر کو ناچار ہو کر تخت طلب کیا راوی بیان کرتا ہی کہ ایک تخت پر چارون شاہزادہ وا اخضر پریزاد سوار ہوئے دیو تخت کو اُٹھا کر چلے جلوس سواری آگے بڑھا آواز طرقوا طرقوا بلند ہوئی کوس سفری پر چوب پڑی اب تو سب سردار سوار ہوئے جو انسان کہ شاہزادہ نے طلسم سے رہا کیے تھے وہ قریب پانچ چھ ہزار کے تھے وہ بھی تختون پر سوار ہوئے اُنکے بھی تخت دیوزاد اُٹھا کر ہمراہ ہوئے سواری ان شاہزادون کی بڑے شان و شوکت سے در دولت سے باہر آئی اور طرف صحرا کے چلی دو رستہ اہل شہر کھڑے ہوئے سلام کرتے تھے یہ شاہزادہ دونون ہاتھون سے جواب سلام اہل شہر کو دیتے جاتے اور تسکین فرماتے جاتے تھے ہر طرف سے یہی صدا بلند تھی کہ آج اس شہر کی برکت جاتی ہی خداوند کریم وہ دن جلد لائے کہ پھر اس گلشن بے خزان مین بہار آئے اور آپ لوگ تشریف لائین نوبت باینجا رسید کہ شاہزادے اہل شہر سے ملتے ہوئے بیرون شہر تشریف لائے یہان بھی اہل شہر کا مجمع دیکھا چنانچہ سب یہان تک بھی ہمراہ آئے یہان سب سامان سفر موجود تھا صرف آمد کی دیر تھی یہان جب سواری آکر پہونچی سب نے سلام و مجرا کیا تخت شاہی زمین پر رکھا گیا پھر شاہزادہ سب سے ملنے لگے ہر ایک ادنیٰ و اعلیٰ سے ملے خلق پیش آئے سبکو رخصت کیا ایرج نامدار و شہریار عالی وقار و رستم ثانی اخضر پریزاد سے بغل گیر ہوئے اخضر پریزاد نے بہت سے کلمات یاس کہے ان سب نے تسکین کی اب نوبت سہراب ثانی تک ملنے کی آئی نانا نواسہ گلے ملتے خوب روئے بعدہ جو کچھ اخضر پریزاد سے ہو سکا وہ ان سب کے روبرو پیش کیا آخر کار پھر رخصت ہو کر اُن تختون پر سوار ہوئے کہ جو طرف دنیا کے جانے کے لیے تیار ہوئے تھے وہ سب انسان بھی ہر ایک سے رخصت ہوئے اور اخضر پریزاد سے بھی رخصت ہوئے اور سوار ہوئے اخضر پریزاد نے اُن دیوون سے بتاکید کہدیا کہ کسی قسم کی راہ مین تکلیف نہ ہو اور جب پردۂ دنیا پر پہونچا کر واپس آنا تو رسید لیتے آنا یہ کہکر فرمایا کہ بسم اللہ سدھارو سہراب ثانی و رستم ثانی نے کہا کہ آپ شہر کو تشریف لے جائین تو ہم روانہ ہون اخضر نے کہا کہ نہین پہلے آپ تشریف لے جائین مین پھر جاؤنگا ان سب نے کہا کہ یہ نہ ہوگا آخر یہ قرار پایا کہ دونون سواریان برابر روانہ ہون پس اخضر پریزاد بھی اپنے تخت پر سوار ہوا اور مع خدم و حشم کے خداحافظ و ناصر کہکر طرف شہر کے چلا اُدھر رستم ثانی و سہراب ثانی مع بارگاہ طلسم و خزانہ و دیگر اسباب طلسمی کے طرف پردۂ دنیا کے چلے کئی ہزار تخت ہمراہ تھے جن پر انسان جو کہ طلسم سے رہا کیے تھے وہ سوار تھے اور سب مال و اسباب طلسمی تھا دیوزاد وہ تخت لیکر بروے ہوا چلے مگر اخضر پریزاد کا یہ عالم ہی کہ پلٹ پلٹ کر دیکھتا جاتا ہی راوی کہتا ہی کہ دیوزاد ان تختون کو لیکر ہوا ہو گئے جب سامنا نہ رہا اخضر پریزاد داخل شہر ہوا اور در دولت پر آکر پہونچا سب سردارون کو رخصت کیا داخل محل ہوا اُس دن دربار نہ کیا بلکہ کئی دن تک باہر تشریف نہ لایا جب صدمہ کم ہوا دربار کرنا شروع کیا اب راوی جہان موقع ہوگا یہ داستان پھر تحریر کرے گا اب سبکو مبتلاے رنج و الم رکھتا ہی اگر کسی مقام پر موقع ہوگا بیان ہوگا اب مین حال ساحران دنیا کا تحریر کرتا ہون اُنکے حال مین قلم فرسائی کرتا ہون کہ اُن سبکو جو دیو تختون پر بٹھا کر طرف پردۂ دنیا کے لیکر چلے تھے مثل طائران تیز پر کے لیے ہوئے اُڑے جاتے تھے دن بھر دیوون نے راہ طی کی قریب پچاس کوس کے نکل آئے قریب شام ایک مقام پر ایک صحرا مین پہونچے بحکم شاہزادگان عالی مقام اُس صحرا مین اترے ابھی تک سرحد پردہ قاف پنجم یعنی عملداری اخضر پریزاد ختم نہین ہوئی ہی اخضر پریزاد کی عملداری ہی بموجب حکم کے دیو تخت لے کر زمین پر آئے وہ صحرا بہت پر فضا اور دلکشا تھا وہان سب اترے بندوبست ہوا کچھ چھوٹے چھوٹے

خیمے برپا ہوئے اُس مین سب اُترکر بیٹھے اور کل اسباب و مال طلسمی کو بیچ مین کرلیا اور دیوزاد پاسبانی کرنے لگے یہ سب
راہ کے تھکے ہوئے تھے کچھ میوہ وغیرہ کھاکر شب ماہتابی سیر صحرا مین مصروف ہوئے تھوڑے عرصہ تک صحرا کی سیر کی
بعد اُسکے جاکر آرام کیا یہانتک کہ صبح ہوئی بوقت سحر نماز وغیرہ سے فراغت کرکے تخت سحر پر سوار ہوئے دیو تخت
لے کر روانہ ہوئے اُس دن دن بھر مین اسی کوس راہ طے کی رات کو پھر قیام کیا ایک صحرا مین راوی کہتا ہی کہ جب پانچ
سو کوس قلعہ یاقوت نگار سے چار روز کے عرصہ مین چلے آئے پانچوین دن عملداری اخضر پریزاد سے نکلے اب
اخضر کی عملداری ختم ہوئی دیوؤن نے شاہزادون سے عرض کیا کہ حضور آج ہم اپنے بادشاہ کی عملداری سے
باہر ہوگئے ہین اب یہان سے اور پریزادون کی عملداری ہی بہت سے ملک پردۂ قاف مین اب بھی ایسے
ہین جو کہ کافرون کے قبضہ مین ہین شاہزادون نے جواب دیا کہ اب تو ہم طرف دنیا کے جاتے ہین اگر یہان رہتے
تو ضرور اُن ملکون کو بھی اسلام آباد کرتے خیر اب جو آنے کا اتفاق ہوگا تو ضرور بندوبست کیا جائے گا اب چھٹے دن جو
تختون پر سوار ہوکر روانہ ہوئے دن بھر دیو لیے ہوئے چلے گئے قریب شام ایک صحرائے پربہار مین قیام کیا شاہزادون
نے دیوؤن سے دریافت کیا کہ اب پردہ دنیا یہان سے کَے دن کی راہ ہی اُنھون نے عرض کیا کہ پندرہ دن کی راہ ہی
گو پردہ دنیا برسون کی راہ ہی لاکھون کوس ہی مگر انسان کے لیے اور ہم سب کے لیے اکیس روز کی راہ ہی اور
بعض ہم مین سے ایسے ہین کہ جو پندرہ دن مین آئے ہین اور بعض ایسے ہین جو کہ دس دن مین اور بعض ایسے ہین جو
کہ پانچ دن مین اور بعض تین دن مین مگر تکلیف بہت ہوتی ہی رات دن راستہ طے کرنا پڑتا ہی کسی مقام پر ٹھہر نہین
سکتے ہین جیسے کہ دیوطیرا ان حضور کے لینے کو گیا تھا اور چھ روز مین حضور کو لیکر آیا تھا اسی طور سے اور بھی بہت سے
دیو ہین شاہزادون نے یہ سُنکے فرمایا چونکہ ہم سب کو چھ دن ہوگئے ہین کہ ہر روز برابر راہ طے کی ہی سوا رات کے
کسی وقت قیام نہین کیا ہی لہذا یہان دو دن قیام کرینگے اس صحرا کی سیر کرینگے خیمے وغیرہ برپا کرو تیسرے دن
یہان سے روانہ ہونگے انھون نے بموجب حکم کے ایک کوہ بلند شکوہ کے اوپر خیمے وغیرہ برپا کیے اور سب اُن
خیمون کے گرد اُترے اور مال و اسباب کی بہت حفاظت کی اس خیال سے کہ یہ دوسرے کی عملداری ہی نہ معلوم کیا پیش آئے
شاہزادہ اُن خیمون مین اُترے چونکہ شب تھی اس سبب سے صحرا کی سیر نہ کی دوسرے یہ بھی سبب تھا کہ قیام کرنے کا
قصد تھا یہ خیال دل مین کیا کہ صبح کو سیر کرینگے رات تو اُس کوہ پر بسر کی صبح کو بلندی کوہ پر آکر بیٹھے سیر صحرا کرنے لگے سب
دیو و پریزاد جو کہ ہمراہ آئے تھے ادھر اُدھر پھرنے لگے شاہزادہ مع اپنے ہمراہیون کے بلندی کوہ پر بیٹھے ہوئے سیر کر رہے
ہین صبح کا وقت ہی گلہائے خودرو کھلے ہوئے ہین چونکہ یہ پردۂ قاف ہی اسکا ہر صحرا و ہر جنگل بہتر از باغ شداد ہی یہان
ہمیشہ فصل بہار رہتی ہی خزان کا یہان گذر نہین ہی گلہائے خوش رنگ کھلے ہوئے میوہ ہائے رنگارنگ لگے ہی
طائران خوش الحان نغمہ سرائی مین مصروف ہین پھولون کی خوشبو چلی آتی ہی نسیم سحری دماغ جان کو خوشبوے ریاحین
سے بسا رہی ہی بلبلین چہچہے کر رہی ہین فاختہ الگ شاخہائے اشجار پر بیٹھی ہوئی ہی اور یاد الٰہی مین مصروف ہی
قمریان شمشاد پر مشغول حمد الٰہی بزبان بے زبانی ہین تدروان کوہسار قہقہہ زنی کر رہے ہین طاؤس صحرائی ہر طرف پھر
رہے ہین سبزہ دور تک روئیدہ ہی یہ معلوم ہوتا ہی کہ مخمل سبز فرش گستردہ ہی اُس پر جو زمین کے قطرے پڑے ہین
گو یا غلطان کا سماد کھا رہے ہین عجب وہ تماشا تھا اور بہت بھی صبح کا تھا ہر ایک اس صحرائے مینو سواد کو دیکھ کر خوش
ہوگیا بند قبا کھول دیے ہوا کھانے لگے شاہزادہ تو تختے پر نشست فرما کر رہے تھے ہمراہ گلدستے رنگارنگ میوہ ہا
گلون سے بھرا ہوا ہی دیو و پریزاد صحرا مین پھر رہے خوش ہورہے ہین کوئی پہر بھر دن آیا ہوگا کہ دیکھا
شاہزادون نے ایک طرف سے کچھ دیو و پریزاد بڑے بڑے قد کے نظر آئے انکار کھینچے ہوئے چلے آتے ہین یہ دیو و
پریزاد جو شاہزادون کے ہمراہ تھے اُن سب کو دیکھ کر فوراً کوہ پر چلے آئے اور قریب شاہزادگان آکر کھڑے ہوئے اُن

سب نے جو دور سے دیکھا کہ بہت سے دیو و پریزاد آج صحرا مین آئے ہین کسی طرف سے اور کچھ خیمے وغیرہ کوہ پر برپا ہین اور وہ دیو و پریزاد ہم سب کو دیکھکر بالاے کوہ چلے گئے ہین یہ دیو اس خیال سے اُس طرف کو چلے کہ جاکر دریافت کرین کہ یہ دیو و پریزاد کس پردۂ قاف کے رہنے والے ہین اور اس صحرا مین کس غرض سے آئے ہین کیونکہ یہ صحرا تو قبضہ مین دیو ابلاغ بلند شاخ کے جو کہ نبیرہ ہی دیو عفریت بدمست کا اور وہ ہم سب کا حاکم و آقا ہی ہم نے آج تک اس صحرا مین کسی غیر ملک کے باشندے کو آتے ہوئے نہین دیکھا اور یہ ہمارے مالک کی شکارگاہ ہی ایسا نہ ہو کہ سب اس کو برباد و غارت کرین آقاے نامدار تو آج کل لشکر کشی کی تدبیرین ہین اخضر پریزاد پر کیونکہ سُنا گیا ہی کہ دیو ہامان سپہ سالار اخضر پریزاد نے اپنے مالک پر لشکر کشی کی تھی جب اخضر پریزاد عاجز آیا تو اُسنے پردۂ دنیا سے چند آدمزاد طلب کیے جو کہ اولاد حمزہ سے تھے اُنھون نے آکر دیو ہامان کو عاجز کیا اُنھین آدمزادون مین سے کسی آدمزاد کے ساتھ اخضر پریزاد نے اپنی دختر کی شادی کر دی کہ جس سے ایک لڑکا پیدا ہوا اور اُسنے جوان ہوکر دیو ہامان کو قتل کیا اور اب سنا گیا ہی کہ اُس حوالی مین کوئی طلسم تھا اُسکو بھی فتح کیا ہی اور بہت کچھ مال و اسباب لایا ہی آقا نے یہ سُنکے بہت پیچ و تاب کھایا اور اس خیال سے لشکر کشی کا قصد کیا ہی کہ یہ آدمزاد جو پردۂ دنیا سے آئے ہین اولاد حمزہ سے ہین اِنکے بزرگون نے ہمارے بزرگون کو قتل کیا ہی بس چل کر اُن سے اپنے بزرگون کے خون کا عوض لینا ضرور ہی اس سبب سے وہ تو لشکر کشی کی تدبیر کر رہے ہین شکار وغیرہ کو ترک کیا ہی ہم اس صحرا کے محافظ ہین ایسا نہ ہو کہ کچھ اس مقام پر خرابی ہو اور اُنکو معلوم ہو تو وہ ہم سے ناراض ہون اس سے بہتر یہ ہی کہ ان سب کو اس حال سے آگاہ کرین اور کہدین کہ یہان سے چلے جاؤ ورنہ بہت پریشان ہوگے یہ دیو تو باہم یہ باتین کرتے ہوئے اُدھر کو چلے

اب راوی ایک جملہ اور بیان کرتا ہی ناظرین کی خدمت مین وہ یہ ہی کہ ایک دیو ابلاغ بلند شاخ ہی جو کہ پوتا ہی دیو عفریت کا کہ جسکو حمزہ صاحبقران نے قتل کیا تھا دیو ابلاغ بہت قوی ہی اور ثانی دیو عفریت بدسرشت ہی سات لاکھ نرہ دیو پر حاکم ہی ایک شہر ہی پردۂ قاف مین کہ جس کا نام شہر ابلاغیہ ہی وہان کا یہ حاکم ہی اور ابلیس پرست ہی کئی مرتبہ اُسنے قصد کیا کہ قریشیہ سلطان سے جاکر مقابلہ کرون مگر اسکے مشیرون و وزیرون نے منع کیا اور کہا کہ ابھی آپ کے پاس وہ سامان نہین ہی کہ آپ قریشیہ سلطان سے مقابلہ کرکے اپنے بزرگون کے خون کا معاوضہ کرین لشکر اُسکے مقابلہ کے قابل بہم فرمایئے اُسوقت قصد مقابلہ فرمایئے اسکو بھی راے ان سبکی پسند آئی تھی اور اُسنے اس تدبیر سے اپنے پاس لشکر دیوزاد جمع کیا تھا کہ جن جن کے باپ دادا ہاتھ سے حمزہ صاحبقران و صاحبقران ثانی و قریشیہ سلطان و دیگر اولاد صاحبقران کی مارے گئے تھے اُن سب کو تلاش کرکے اپنا ملازم کیا تھا اور بہت کچھ رعایت اُنکے ساتھ کرتا ہی اور جو دو ایک ملک اسکے ملک کے قریب تھے اُن ملکون کے بادشاہون کو بزور قوت بازو اپنا مطیع کیا ہی اور اُن سب نے یہ اقرار کیا ہی کہ تم قریشیہ سلطان و قریشیہ ثانی و دیگر اولاد حمزہ سے جو کہ یہان موجود ہی و نیز پردۂ دنیا پر ہی ہم سب کے باپ دادا اور اپنے باپ دادا کے خون کا معاوضہ لین گے لہذا تم سب ہماری مدد کرو اور ہمارے شریک ہو چنانچہ جسنے یہ سُنا اُسکا اگر شریک ہوا اور اُسکو اپنا آقا قرار دیا اور شاہ دیوان قاف کا لقب دیا جب اسکے پاس قریب چار لاکھ کے دیو جمع ہو گئے تھے اُسوقت بھی اُسنے قصد کیا تھا کہ قریشیہ ثانی سے مقابلہ کرون لشکر کشی پر آمادہ ہوا تھا مگر مشیرون نے منع کیا تھا کہ ابھی آپ کے پاس اسقدر سپاہ نہین ہی کہ آپ اُن سے مقابلہ کر سکین کیونکہ تمام قاف مین اہل اسلام کی عملداری ہی ہر پردۂ قاف اہل اسلام سے آباد ہی چند مقام ایسے ہین کہ جہان ہم سب آباد ہین ورنہ حمزہ صاحبقران نے تمام قاف کو درہم برہم کر دیا اور سب زبردستان قاف کو پست کیا اور سکہ اسلام جاری کیا اگرچہ سب ساکنان قاف کو خبر ہوئی کہ قریشیہ ثانی پر لشکر دیو ابلاغ نے چڑھائی کی ہی تو

تو سب جمع ہو کر انسے مقابلہ کرینگے اُسوقت بڑی مشکل ہوگی لہذا اور لشکر جمع فرما لیجیے پھر ایسا قصد فرمائیے اسنے قبول کیا تھا اور نگہداشت فوج مین مصروف ہوا تھا بھرتی جاری کر دی چنانچہ ہر طرف سے وہ دیو جو کہ جنگہاے متواتر سے اولاد حمزہ و فرلشیم کے ہاتھ سے شکست کھا کر بھاگے تھے اور ادھر اُدھر منتشر ہو گئے تھے جنکے بزرگ ان سب کے ہاتھ سے مارے گئے تھے یہ عداوت رکھتے تھے اہل اسلام سے آ آ کر جمع ہونے لگے اور اطاعت کرنے لگے یہانتک کہ جب دیو ہامان سے اور اخضر پریزاد سے نوبت بہ فساد آئی تھی اور مقابلہ شروع ہو گیا تھا اسنے قصد کیا تھا کہ دیو ہامان کی کمک کرون خبر پا کر سب نے منع کیا اور کہا کہ آپ کو کیا ایسی ضرورت ہی کہ آپ ایک دیو جو کہ بادشاہ کا ایک سپہ سالار تھا آپ اُسکی بیٹی پر عاشق ہو کر اُس نے بر سر فساد ہین کمک کرین اُسکو لازم تھا کہ وہ آپ کو اس حال سے آگاہ کرتا اور آپ کو اپنا بادشاہ کرتا اور آپ اُسکی کمک کرتے جب کہ وہ خود سر ہوا اور آپ اُسنے حکومت پر کمر کسی اور آپ کو اس حال سے آگاہ نہ کیا بلکہ آپ کے خلاف اُسنے بھی اپنا لقب شاہ دیوان قرار دیکر مقرر کیا اور بہت سے ملک اُسنے مکر سے اپنے قبضہ مین کر لیے اور چند بدمعاش اُسکے پاس جمع ہو گئے اُنکے بھروسہ پر وہ پھول گیا آپ کو بھول گیا خود بادشاہ بن بیٹھا تو ایسے ذی مرتبہ اور شان و شوکت کو کیا ضرور ہی کہ ایک ادنی کی کمک کرین جب کہ وہ پوچھتے ہی نہین خاموش اپنے مقام پر بیٹھے رہیے اور ملاحظہ فرمائیے کہ اس جنگ و پیکار کا انجام کیا ہوتا ہی اگر دیو ہامان اخضر پریزاد پر غالب آیا تو ہامان سے مقابلہ کر کے اور اُسکو قتل کر کے تمام ان ملکون پر قبضہ کر لیجیے گا جو کہ اُسکے قبضہ مین ہین اگر اخضر پریزاد غالب آیا تو اخضر سے مقابلہ فرمائیے گا اسی پردہ قاف سے لگا لگا دیجیے گا جب تک آپ کے پاس اور سپاہ جمع ہو جائیگی اور پوری نوبت بہم ہو جائیگی یہی راے دیو بلانغ کو پسند آئی تھی مگر چند دیو مقرر کر دیے تھے کہ وہ دمبدم کی خبر دیتے تھے جو کچھ کہ واقعہ دیو ہامان کے مقابلہ مین ہوتا تھا یہانتک کہ یہی خبر دی تھی اُن سب نے کہ اخضر پریزاد جب بہت پریشان ہوا تو اُسنے ایک آدمزاد کو جو کہ پوتا ہی حمزہ کا پردہ دنیا پر سے اُسکو اُٹھوا لیا ہی وہ فقیر بنا ہوا تھا یہان آ کر اُسنے تبدیل لباس کیا دیو ہامان سے مقابلہ کر کے اُسکو شکست دی وہ مجروح ہوا اور بھاگ گیا دوسرا غضب یہ ہوا کہ مفراب پری جو کہ معشوقہ تھی دیو ہامان کی جسکے سبب سے یہ معرکہ واقع ہوا تھا وہ اُس آدمزاد پر عاشق ہوئی اور آدمزاد اُس پر جب دیو ہامان بھاگ گیا تو چشمہ ننگان پر بہت بڑا جلسہ ہوا یہ خبر سنکے ماموں دیو ہامان کا اور فرزند دیو ہامان کے ماموں کا اُس آدمزاد پہ لشکر لے کر گئے اور اُسی مقام پر ہاتھ سے اُس آدمزاد کے جو کہ پوتا ہی حمزہ صاحبقران کا مارے گئے بعدہ جب وہ آدمزاد وہان سے قلعہ یاقوت نگار مین آیا اخضر پریزاد نے بڑی دھوم سے اپنی دختر کو اُسکے ہمراہ کتخدا کر دیا وہ اُس سے حاملہ ہوئی کہ دیو ہامان پھر لشکر کشی کر کے آیا اور مقابلہ ہوا اُس آدمزاد نے اُسکو زیر کر لیا اُسنے مکر سے اطاعت کی اور اُس آدمزاد کے پاس موجود رہا مگر اپنے لشکر کو پراگندہ کر دیا یہانتک کہ وہ لڑکا پیدا ہوا اور بہت جشن ہوا ایک دن موقع پا کر دیو ہامان نے مکر کر کے اُس آدمزاد کو اسیر طلسم چہل چراغ سلیمانی کیا خود پھر لشکر کشی اخضر پریزاد پر کی جب اسکی خبر ہوئی اخضر پریزاد کو تو اُسنے دیو روانہ کر کے اُسی آدمزاد کے بھائی کو یعنی دوسرے پوتے کو حمزہ کے پردہ دنیا پر سے طلب کیا وہ بھی فقیر بنا ہوا تھا یہان ہامان لشکر لے کر قلعہ پر آ گیا اخضر قلعہ بند ہوا کہ اُسی لڑکے نے جو کہ بطن سے مفراب کے پیدا ہوا تھا اُسکا سن کوئی سات برس کا تھا وہ شکار پر گیا ہوا تھا یہ خبر پا کر کہ دیو ہامان نے قلعہ پر لشکر کشی کی ہی وہ طفل شکارگاہ پر سے میدان جنگ مین آیا اور ہامان سے لڑا زخمی ہوا عین وقت پر وہ آدمزاد آ کر پہونچا جسکو اخضر پریزاد نے پردہ دنیا پر سے طلب کیا تھا اُسنے آ کر دیو ہامان سے مقابلہ کیا اور دیو ہامان کو زیر کیا ہامان نے اُسکی بھی اطاعت کی اور غلامی اختیار

عفریت کا قصد ہے کہ لشکر کشی کرے اخضر پریزاد پر یہ سب جمع ہو کر دیو ابلانع کے پاس آئے اور سب
حالات جنگ و پیکار دیو ہامان و اخضر پریزاد و رستم ثانی و سہراب ثانی و حال قتل دیو ہامان بیان کیا
دیو ابلانع نے اُنکو بہت کچھ تسکین دی اور کہا کہ اطمینان رکھو میں اخضر پریزاد و نیز ان آدم زادوں سے
تمھارے بزرگوں کے خون کا معاوضہ لونگا اسی قصد سے میں نے لشکر کا بندوبست کیا ہے تو اسا اخضر پریزاد
کو طلسم فتح کرکے آلینے دو اگر نہ آیا تو بعد گذرنے چھ ماہ کے میں اخضر پریزاد پر لشکر کشی کرونگا اگر اسنے میری
اطاعت کر لی تو خیر ورنہ اُسکو قتل کرکے اُس ملک پر قبضہ کرکے مع لشکر و سپاہ قریشیہ ثانی وغیرہ سے معاوضہ خون
بزرگان لونگا اور پردۂ دنیا پر جا کر اولاد حمزہ سے خون بزرگان کا عوض لونگا اب یہ دیکھنا ہے کہ میرے
ہاتھ سے بچ کے کہاں ہیں راوی کہتا ہے کہ دیو ابلانع چھ ماہ تک اسی انتظار میں رہا ساتویں ماہ میں اُسے
مخبروں نے آکر خبر دی کہ وہ طفل طلسم فتح کرکے آیا ہے اپنے چچا و باپ کے اور دادا کو بھی اسنے رہا کیا وہ
کسی سبب سے مدت سے اسیر طلسم تھا اور بہت مال و اسباب و خزانہ اُسکو طلسم سے ملا ہے اخضر پریزاد
نے بہت بڑا جشن خوشی برپا کیا ہے لاکھوں دیو و پریزاد اُسکے ہمراہ طلسم سے آئے ہیں اور بہت سے
بادشاہ دیوزاد و پریزاد اُسسے مطیع ہوئے ہیں بڑا لاؤ لشکر لیکر آیا ہے یہ خبر سُنکے دیو ابلانع نے سرداروں
کو جمع کیا تھا اور باہم صلاح کی تھی کہ اب کیا رائے ہے آیا لشکر کشی کروں یا نہ کروں سب نے جواب دیا تھا
کہ اب لشکر کشی کرنا ضرور ہے کہ سب آدم زاد جمع ہوگئے ہیں ایسا نہ ہو کہ یہ لوگ اخضر پریزاد کو ہمراہ لیکر
پردہ ہاے قاف کی تباہی کی فکر کریں اور جو ملک کہ اب ابلیس پرست ہیں اُنکی بدعت سے برباد نہ
ہوں اور وہ اُنکو اسلام آباد نہ کریں اُسوقت میں لشکر کشی لازم ہے کہ اُنکو اور کسی طرف جانے کی مہلت
نہ ملے ابلانع نے کہا کہ تمھاری رائے بہت ٹھیک ہے اور اُسی دن سے تیاری سپاہ میں مصروف ہوا
تھا چنانچہ جو دیو براے خبر دور کیے تھے اُنکو بھی طلب کر لیا اور لشکر تیار کیا جب قریب سات لاکھ
نرہ دیو کے اسکے پاس ہوگئے اسنے سامان سفر کے مہیا کرنے کا حکم دیا تھا جب سب سامان سفر درست
ہوگیا تو اسنے ایک دن براے کوچ مقرر کیا اور اپنے فرزند دیو چیرانغ بلند گردن کو شہر ابلاغیہ کا حاکم
کیا اور دو لاکھ نرہ کا دیو براے حفاظت شہر چھوڑے اور سات لاکھ سے اسنے قصد کیا کہ طرف شہر یاقوت نگر
کے کوچ کروں اب یہ وہ زمانہ ہے کہ رستم ثانی وغیرہ اخضر پریزاد سے رخصت ہوکر طرف پردۂ دنیا کے
چلے ہیں جسدن یہ آکر اُس صحرا میں پہونچے ہیں جو کہ شہر ابلاغیہ کے حوالی میں ہے اور شکارگاہ ہے دیو
ابلانع کی کیفیت کا ذکر ہوچکا ہے کہ یہ شاہزادہ ساتویں دن ایک صحراے پر فضا میں آکر پہونچے تھے
اور ایک کوہ پر خیمے وغیرہ برپا کیے تھے اور قصد کیا تھا کہ دو دن تک یہاں قیام کرینگے تیسرے دن یہاں
سے طرف پردۂ دنیا کے کوچ کرینگے اور بوقت صبح کوہ پر بیٹھے ہوئے صحرا کی سیر کر رہے تھے اور اُنھوں نے
چند دیو ایک طرف سے آتے ہوئے دیکھے تھے یہ شاہزادہ آفاق سے قریب شہر ابلاغیہ کے مقیم ہوئے
تھے دیو ابلانع نے اُس صحرا کو جس صحرا میں یہ اُترے تھے اپنا شکارگاہ بنایا تھا اور براے شکار آیا کرتا
تھا مگر جب سے لشکر کشی کے قصد میں مصروف ہوا تھا آنا ترک کیا تھا چند دیو براے پاسبانی مقرر کیے
تھے وہ اُس صحرا کے نگران رہتے تھے جس دن یہ لوگ یہاں آکر اُترے تھے اُسکے ایک دن قبل دیو ابلانع
مع لشکر دیوان خونخوار کے بیرون شہر آکر بہ قصد سفر مقیم ہوا تھا اور اسنے حکم دیا تھا کہ میں پرسوں یہاں
سے طرف قلعہ یاقوت نگار کے براے مقابلہ اخضر پریزاد کوچ کرونگا یہ یہاں مقیم تھا اور ایک دن
اسکے سفر میں باقی تھا کہ بوقت سحر اسکو خیال آیا کہ کل تو تم یہاں سے براے جنگ و پیکار کوچ کروگے

نہ معلوم کب آنا ہو اس سے آج چل کر شکارگاہ مین شکار کھیل لو اور دل کو بہلا لو نہ معلوم مہلت ملے یا نہ ملے
یہ خیال دل مین کر کے اور چند سردارون کو ہمراہ لیکر لشکر کو اسی مقام پر چھوڑ کر طرف شکارگاہ کے چلا یا اُس
زن چلا ہو کہ جس زن یہان رستم ثانی و سہراب ثانی کوہ پر بیٹھے ہوئے معروف سیر صحرا ہین یہ تو ادھر سے
برائے شکار آتا ہو اسکو راہ مین رہنے دیجیے اب حال اُن دیوؤن کا ملاحظہ فرمائیے کہ جو برائے نگہبانی یہان مقرر
تھے اور وہ بوقت صبح اپنے اپنے مقام سے اس صحرا کی طرف چلے گئے ہین کو رستم ثانی وغیرہ نے آتے
ہوئے دیکھا تھا اور اُن دیوؤن نے بھی دور سے دیکھا تھا کہ دیوزاد و پریزاد کسی اور اقلیم کے اس صحرا مین آئے
ہین اور یہ ہم کو آتے ہوئے دیکھکر پہاڑ پر چلے گئے ہین وہ اس خیال سے چلے تھے کہ چلکر ان سے دریافت
کرین کہ تم کون ہو اور کس غرض سے اس مقام پر آئے ہو جیساکہ سابق مین ذکر ہوا ہو کہ یہ دیو یہ خیال
کرکے طرف کوہ کے چلے تھے چنانچہ جب بہت قریب پہونچے تو اُن سب نے دیکھا کہ بالائے کوہ کے
خیمے برپا ہین اور بہت سے دیوزاد و پریزاد اُس کوہ پر مقیم ہین تعجب یہ ہو کہ علاوہ دیوزاد و پریزاد کے بہت
سے آدم زاد بھی ہین جو کہ اُس کوہ پر ہین اور چار آدم زاد بہت خوبصورت اور حسین ہین طرفہ یہ ہے اُن کو
یہ ثابت ہوا کہ یہی سب کے افسر ہین کیونکہ ہر ایک دست بستہ کیا دیو کیا پریزاد کیا آدم زاد اُنکے روبرو
کھڑا ہو وہ بالائے کوہ پر کرسی ہائے مرصع کار پر بیٹھے ہوئے سیر کر رہے ہین یہ واقعہ دیکھکر اُنھون نے باہم
صلاح کی کہ ہم سب کیا خوش تقدیر ہین کہ خداوند ابلیس نے اپنی قدرت کاملہ سے اس قدر آدم زاد ہماری
خوراک کے لیے پردہ دنیا پر سے بھیجدیے چلو انکو اپنا لقمہ بنائین اُن مین سے ایک دیو نے کہا کہ تم نے
دیکھا بھی ہو کہ کس قدر دیو اور پریزاد اُنکے ہمراہ ہین اور مثل غلامون کے حاضر ہین وہ کیون کھانے دینگے
یہ بہت عجب کی بات ہو کہ دیو ہو کر آدم زاد کی اس طور سے اطاعت کرین ضرور یہ آدم زاد بندگان
خاص خداوند سے ہین پہلے چل کر دریافت تو کرو کہ کون لوگ ہین اور یہان کہان سے آگئے ہین اور
کیا اُنکا منشا ہو یا ابھی سے لقمہ کرنے کی فکر کی اُنھون نے جواب دیا کہ معلوم ہوتا ہو یہ دیوزادان کو
پردہ دنیا پر سے اُٹھا لائے اور یہان اترے ہین آپ یہان انکے کھانے کی فکر کر رہے ہین یہ اطاعت
بطور خوشامد کے ہو نہ کسی دباؤ کے سبب سے اُنھون نے کہا کہ یہ امر نہین ہو بلکہ ضرور دباؤ کے سبب سے
ہو وہ بولے کہ ابھی ظاہر ہوا جاتا ہو باہم اس طور کی تقریر کرتے ہوئے چلے آتے تھے کہ اُدھر شاہزادون
سے اُن دیو اور پریزاد نے جو کہ خدمت مین موجود تھے عرض کیا کہ حضور ملاحظہ کرین کہ چند دیو ادھر کو
آتے ہین جو کہ اس صحرا کے رہنے والے معلوم ہوتے ہین اُنکی نخوت سے ظاہر ہوتا ہو کہ اُنکا ارادہ فاسد ہو
ہم اُن سے آگاہ نہین ہین کہ یہ کون ہین اور نہ اس مقام سے آگاہ ہین کہ یہ کون مقام ہو ایک زمانہ ہوا
کہ جب ہم یہان آئے تھے تو اس مقام کو ویران دیکھا تھا جب سے یہان آنے کا اتفاق نہین
ہوا آج جو حضور کے ہمراہ آئے تو اس صحرا کو بہتر از گلشن شداد پایا معلوم ہوتا ہو کہ کسی دیوزاد یا پریزاد
بادشاہ نے آباد کیا ہو اور اپنے سیر کا مقام قرار دیا ہو یہ دیو اسی کی طرف سے پہاڑ کے محافظ ہین جو کہ
ادھر کو آتے ہین سہراب ثانی نے فرمایا کہ اگر دیو آتے ہین تو آنے دو کیا خوف ہو اگر قصد فاسد
رکھتے ہین تو اپنے قصد کی سزا پائینگے یہ شاہزادے سے سنکے وہ دیو و پریزاد خاموش ہو رہے کہ
اس عرصہ مین وہ دیو قریب آئے مجمع انسان و دیوزاد و پریزاد کو دیکھکر حیران ہوئے خصوصاً
انسانون کو دیکھکر منھ مین پانی بھر آیا کہ کسی تدبیر سے یہ لقمہ ہو سکتے تو بہتر تھا ایسے ایسے خیال کرتے
ہوئے کوہ پر آئے یہان آکر دیکھا کہ لاکھون صندوق ایک مقام پر رکھے ہوئے ہین اور ایک بارگاہ

تختون پر بر پا ہیں اور بہت سے خیمے ہین اور ہزارون سبے جو یہ ہین تمام سامان شوکت اس مقام پر موجود ہے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کسی بہت بڑے بادشاہ کی سواری ہے یہ دیکھکر حیران ہوئے اور قصد کیا کہ آگے بڑھین کہ ناگہان رستم ثانی وغیرہ نے روکا اور کہا کہ کدھر آتے ہو یہان ہمارے آقا فروکش ہین آگے نہ جاؤ [illegible] انھون نے جواب دیا کہ یہ مقام ہمارا مسکن ہے ہم یہان کے مالک ہین البتہ بہتر ہے کہ تم اسوقت یہان سے چلے جاؤ اور ان آدم زادون کو ہمارے حوالہ کر دو کہ ہم انکے کباب لگا کر کھاتے ہین [illegible] مقام عجب ہے کہ تم دیوزاد ہو کر ان آدم زادون کی اطاعت کرتے ہو اور کباب [illegible] اپنے گوشت کے اگر تم کو اپنے گوشت کے کباب کھانے مین عار ہے تو تم چلے جاؤ ہم کھالینگے یہ بھی کوئی بڑی بات ہے یہ تو ہم سب کا کھاجہ ہین پس امر تمھارے حق مین بہتر ہوگا کہ تم یہان سے چلے جاؤ ورنہ تم بھی ہمارے ہاتھ سے مارے جاؤگے آگاہ ہو کہ ہمارے بادشاہ کا حکم ہے کہ کوئی اس صحرا مین آکر فروکش نہو خواہ دیوزاد ہو خواہ آدم زاد ہو خواہ پریزاد ہو ہم تم کو یہان نہ ٹھہرنے دینگے انھون نے جواب دیا کہ ہم ان بہادرون کے ملازم ہین اور انکے ہمراہ ہین جو کہ تمام پردۂ قاف کے مالک ہین جنکے نزدیک دیو کو قتل کرنا کوئی بات نہین ہے کسی کا اجارہ نہین ہے یہ صحرا تمھارا اجارہ ہے ہم ٹھہرے ہم تو یہان سے کبھی نہ جائینگے اور یہ جو تم نے کہا کہ ان آدم زادون کو ہمارے حوالہ کر دو کہ ہم کباب لگا کر کھائین یہ تمھارا خیال خام ہے یہ وہ آدم زاد ہین کہ جنکے نام سے دیوزادون کو تپ آتی ہے اور جو کہ [illegible] ہین وہ زیر زمین انکا نام سنکے کانپ جاتے ہین انھین کے خوف سے رستم و اسفندیار نے گوشۂ قبر اختیار کیا اور دامن کفن سے منھ کو پوشیدہ کر کے زیر زمین جا کر چھپ رہے تمھاری کیا لیاقت ہے جو تم انکی طرف آنکھ بھی اٹھا کر دیکھ سکو بس بہتریت اسی مین ہے کہ تم یہان سے چلے جاؤ ہم ایک نہ سنینگے ہم کیا جانین کہ تمھارا کون بادشاہ گیدی ہے کہ جس کا یہ حکم ہے ہم اپنے آقا کے حکم سے یہان فروکش ہوئے ہین ہمارا آقا دلوکش ہے یہ جواب انھون نے سنا کہا کہ تم بڑے زبان دراز دلدیدہ دہن معلوم ہوتے ہو معلوم ہوا کہ تم سب کو قضا یہان لائی ہے اگر یہان کے حاکم کو اس حال سے خبر ہو جائیگی کہ دیوزاد و پریزاد و آدم زاد میری سرحد مین آکر مع مال و اسباب کے اترے ہین تو بڑا غضب ہوگا وہ ابھی آکر تم سب کو قتل کریگا اور ان آدم زادون کو اسکے اہل لشکر کھا جائینگے اور اس سب مال و اسباب پر قبضہ کر لے گا وہ سب ولایت قاف کا بادشاہ ہے ہم نے آگاہ کیا تم کو اختیار ہے مگر اب ہم تم کو یہان سے ہٹا دینگے صرف اسقدر ہم کو بتا دو کہ تم آئے کہان سے ہو اور کدھر کا قصد ہے ان سب نے جواب دیا کہ کیا تمھارا اجارہ ہے جدھر سے ہمارا جی چاہا آتے ہین اور جدھر ہمارا جی چاہیگا جائینگے کوئی تم ہمارے اتالیق ہو جو ہم [illegible] وہ بولے کہ تم کو بتانا ہوگا انھون نے کہا کہ ہم تو کبھی نہ بتائینگے باہم تکرار ہونے لگی یہ خبر [illegible] رستم ثانی وغیرہ کو ہوئی کہ آپ کے ملازمون سے اور ان دیوون سے جو کہ اس صحرا مین رہتے ہین تکرار ہو رہی ہے وہ یہ قصد کرتے ہین کہ ہم بالاے کوہ آکر حال دریافت کرین آپ کے غلام انکو آنے نہین دیتے ہین نہ حال بیان کرتے ہین یہ جو سہراب ثانی نے سنا اپنے ہمراہیون سے فرمایا کہ ٹھہر جاؤ اور ہمارے ہمراہی کے دیو و پریزاد کو منع کرو اور کہو کہ تمھارے آقا کہتے ہین کہ فساد نہ کرو بلکہ ان کو ہمارے پاس لے آؤ کہ ہم بھی سنین کہ انکا منشا کیا ہے بیکار فساد کرنے سے کچھ فائدہ نہین ہے ہم [illegible] جب حکم کے اس مقام پر آئے یہان آکر کیا دیکھا کہ باہم تکرار ہو رہی ہے قریب ہے کہ [illegible] تو بنت آئے اسوقت ان دیوون نے آکر منع کیا اور کہا کہ آقا فرماتے ہین

کہ اُن سب کو ہمارے پاس لے آؤ تاکہ ہم اُنکا منشا تو دریافت کریں بیکار فساد کرنے سے کیا فائدہ ہے
یہ تو اُنھون نے کہا یہ سنکے سب خاموش ہو رہے اور کہا کہ ہم حکم سے آقا کے ناچار ہین ورنہ اسکا فراہم کو
دکھاتے کیا تمھاری مجال تھی کہ تم قدم آگے رکھتے مگر آقا کے نامدار کے حکم سے ناچار ہین کہ اُنھون نے
منع فرمایا ہے بس خیریت اسی مین ہے کہ اب اُنکے ہمراہ ہمارے آقا کے پاس جاؤ اور جو وہ فرمائین بجا لاؤ ورنہ
یہ جان لو کہ تم سب کا یہان سے زندہ جانا دشوار ہے وہ دیو یہ سنکے اُن دیوون کے ہمراہ اُدھر کو چلے
کہ جدھر شاہزادہ جلوہ فرما تھے وہ دیو اُن سب کو اپنے ساتھ لے کر آئے جب سامنے پہونچے
کہا کہ سلام کرو اُنھون نے بہ مجبوری سلام کیا وہ دیو منتی محافظان صحرائے ابلق غیرہ اُن شاہزادون
کو دیکھکر دنگ ہو گئے حسن وجمال کی اپنے دل مین تعریف کرنے لگے اور خیال کرنے لگے کہ یہ
دیو اور پریزاد جو اُنکے تابع ہوئے ہین اُنکے حسن وجمال پر فریفتہ ہوکر یہی سبب ہے جو اذیت
نہین پہونچاتے ہین ہم نے آج تک اِس حسن وجمال کے انسان نہین دیکھے جیسے یہ ہین یا تو
زلزلہ قاف کو دیکھا تھا یا اِنکو دیکھا اُنکے حسن وجمال کے روبرو تو پریزادان مانسی کی بھی حقیقت
نہین ہے افسوس یہ آدم زاد مفت مین ہمارے آقا کے ہاتھ سے مارے جائینگے نہ معلوم یہ
کہان سے آئے ہین یہ یہان کیون مقیم ہوئے اگر یہ ہمارے کہنے پر عمل کرین اور یہان سے چلے
جائین تو بہتر ہے ہم اُنکو یہان سے نکالدینگے کسی قسم سے مزاحم نہ ہونگے یہ مکار تو اپنے دلون
مین یہ باتین کر رہے ہین اور حیران حیران دیکھ رہے ہین کہ سہراب ثانی نے ایک دیو سے فرمایا کہ ان
سے دریافت کرو کہ تمھارا دین و مذہب کیا ہے اور تم کس کے ملازم ہو اور یہ کیا مقام ہے اور ہمارے
پاس کس غرض سے آئے ہو اور کیون ہمارے ملازمون سے فساد پر آمادہ ہوئے تھے ہم یہان رہنے
کو نہین آئے ہین بلکہ مسافر ہین جاتے تھے یہ صحرا ہم کو اچھا معلوم ہوا ہم نے یہان قیام کیا تمھارا
کیا نقصان ہے ہم دو ایک دن یہان رہ کر چلے جائینگے کوئی ہم زمین کو سر پر نہ اُٹھا لیجائینگے
رہا میوہ وغیرہ یہ کوئی ایسی شئے نہین ہے صحرائی ثمر ہین اگر ہمارے ملازم وغیرہ کچھ توڑ لینگے تو کوئی
نقصان نہین ہے کیونکہ کوئی بندوبست نہین ہے قدرتی یہ درخت لگے ہوئے ہین جس کا جی چاہے
کھائے ہان اگر کچھ حد بنی ہوتی اور اُسکے اندر جا کر ہمارے ملازم کچھ نقصان پہونچاتے تو البتہ جائے
شکایت ہوتی بیکار فساد سے کوئی فائدہ نہین ہے اس امر کا خیال رہے کہ ہم کسی صورت سے
دبکر یہ کلام نہین کرتے ہین بلکہ اس خیال سے کہ فساد نہ ہو نہ ہم فساد سے ڈرتے ہین جو کوئی ہم
سے فساد کریگا ہم موجود ہین مگر یہ چاہتے ہین کہ ہماری طرف سے کچھ زیادتی نہ ہو ہم نے سنا ہے کہ
تم ہمارے ملازمون سے کہہ رہے تھے کہ یہان سے چلے جاؤ ورنہ خرابی ہوگی وہ بیچارے کیا
جواب دیتے ہان ہم سے بیان کرو کیا خرابی ہوگی اور تمھارا یہ قول تھا کہ اس امر سے آگاہ کرو
کہ کدھر سے آتے ہو اور کدھر جاؤگے اور کون لوگ ہو تاکہ ہم اپنے مالک سے خبر کرین آگاہ ہو کہ
نہ ہم تمھارے تابعدار ہین نہ تمھارے مالک کے جو یہ حال بیان کرین مسافر ہین جدھر جانے
کا قصد ہے چلے جائینگے اگر تم کو اس امر کا اصرار ہے تو پہلے تم یہ بیان کرو کہ تمھارے مالک کا کیا نام
ہے تو پھر ہم بھی اپنے حال سے آگاہ کرینگے یہ بھی ہم نے سنا ہے کہ تم نے کہا تھا تم دیو ہو تم چلے جاؤ
اور اِن آدم زادون کو چھوڑ دو ہم اِنکے گوشت سے کباب لگا کر کھائینگے ہم ان سب کو منع کیے
دیتے ہین کہ ہم مین سے کوئی تم سے نہ بولے گا اور نہ ہم تمھارے سامنے موجود ہین ا مین ستے

جس کے گوشت کے کباب لگا کر تم کو کھانا ہوں اُسکے گوشت کے کباب لگاؤ ہم بھی تو دیکھیں کہ تم کیونکر کباب لگاتے ہو ہم نے بچشم خود ایسے زبردست دیوؤں کو دیکھا کہ انھوں نے جب ہم سے فساد کیا وہ ہمارے ہاتھ سے مارے گئے یہ حسرت دل ہی میں لے کر گئے کہ ہم کباب لگا کر کھائیں صحرا میں کسی کا اختیار نہیں ہے جو اپنا فرق بتلائے یہ دشت مثل ہے جو ادھر سے گذرے گا ضرور مقام راحت پاکر قیام کرے گا اگر ایسا ہی تھا تو تم نے پہلے ہی مالک سے اسکا بندوبست کیا ہوتا تاکہ کوئی نہ آسکتا اس سے کیا حاصل ہے بیکار کی تقریر کرتے ہو کہ یہاں سے چلے جاؤ ہمارے مالک کا حکم نہیں ہے کوئی حکم نامہ دکھاؤ کہ جس میں یہ تحریر ہو کہ کوئی یہاں نہ ٹھہرے صلاح کی تو یہ بات ہے اگر فساد منظور ہے تو ہم تم سے کیا فساد کریں تم اپنے مالک کو جا کر خبر کر دو کہ آکر ہم کو یہاں سے ہٹا دے تو شاید ہم یہاں سے ہٹیں ورنہ تمھاری کیا لیاقت ہے جو تم ہمارے ایک ادنی ملازم کو بھی ہٹا سکو وہ مہرے اس امر کا خیال ہے کہ تم کہ ہو اور ہمارے ملازم بہت ہیں کیا تم سے بولیں یہاں سے جاؤ اور اپنے ہمراہ اور دیوزادوں کو بیزار کرتے ہو اگر اس وقت قصد کرو تو بات طریقہ کی ہے ذرا ہم ہم کو بھی معلوم ہو اور تم کو بھی خبر ہو جائے جو شاہزادہ نے فرمایا وہ دیو صورت ہی دیکھ کر حیران ہو رہے تھے تقریر دلیرانہ سنکے اور ششدر ہو گئے اور کہنے لگے کہ ہم نے تو پہلے ہی یہ چاہا تھا کہ تم آپ سب کو اس حال سے آگاہ کریں اور کہہ دیں کہ آپ یہاں سے چلے جائیں مگر جب آپ کے ملازموں نے ہم کو دیوہ پر آنے سے روکا تو ہم نے ضرور ان سے کہا کہ تم سب چلے جاؤ ہم ان آدمیزادوں کے گوشت کے کباب لگا کر کھائینگے اور ضرور کہا کہ اگر ہمارے مالک کو خبر ہوگی تو وہ آکر تم کو قتل کرے گا اور ضرور کہا کہ ہم تم کو ہٹا دینگے مگر اس سبب سے تامل کیا کہ نام و نشان معلوم ہو جائے ورنہ اب تک ہم سب کے خبر اپنے مالک و آقا کو کر چکے ہوتے ہم کو صرف نام و نشان دریافت کرنے کے لیئے آئے تھے اور اس امر سے آگاہ کرنے کے لیئے کہ یہاں سے چلے جاؤ یہ سب فساد پر آمادہ ہوئے ہم بھی برسر فساد ہوئے صرف یہ خیال تھا اور ہے کہ اگر ہمارے بادشاہ کو اس حال کی خبر ہوگی تو بڑا غضب ہوگا وہ ضرور آکر فساد کرے گا اور سوائے قتل و غارت کے دوسرا انجام نہ ہوگا آگاہ ہو کہ یہاں سے تھوڑی دور پر ایک مقام ہے کہ اسکو بلاغیہ کہتے ہیں وہ بہت بڑا شہر ہے اور اس شہر کا بھی نام بلاغیہ ہے اسکے حوالی میں ہے وہاں کا حاکم و بادشاہ دیو آتش چنار شاخ ہے جو کہ نبیرہ ہے دیو عفریت کا اور یہ صحرا اس دیو کا شکارگاہ ہے اور ہم اسکے ملازم ہیں اور ہم کو یہاں مقرر کیا ہے اور حکم دیا ہے کہ کسی کو یہاں آنے نہ دینا ہمارا آقا بہت زبردست دیو ہے ثانی عفریت ہی شکل اسکے دادا کے زبردست اور قوی ہے ہم سب خداوند ابلیس کو سجدہ کرتے ہیں ہمارے آقا کے پاس وہ دیوزاد اکثر جمع ہوئے ہیں کہ جنکے بزرگوں کو حمزہ عرب نے قتل کیا ہے اور سب نے ہمارے آقا کی اطاعت کی ہے ہمارے آقا نے ان سے اقرار کیا ہے کہ میں اولاد حمزہ سے جو کہ پردہ قاف میں ہے خون تم سب کے بزرگوں کا لونگا اور نیز اپنے بزرگوں کا اور تمام قاف میں دین ابلیسی کو جاری کرونگا قریب بیت شاہی قتل کرونگا اور معاوضہ خون بزرگان لونگا اگر چند روز اسی سبب سے انھوں نے لشکر کشی نہیں کی اس سبب سے لڑائی نہیں ہوئی ورنہ اب تک یہاں سے دین اسلام اٹھ جاتا سوائے خداوند ابلیس کے کسی کا دین نہ ہوتا اہل اسلام کا نام تک کوئی نہ لیتا انھوں نے لشکر خوب آراستہ کر لیا ہے وہ دیوان خدا پرست کے

جانی دشمن ہین ہم کو یہ خوف ہوا جب آپ سب کو دیکھا کہا ایسا نہ ہو کہ کوئی انکو خبر کر دے اور وہ لشکر لیکر آپہنچین تو خرابی ہو کیونکہ انکے پاس لشکر اسوقت قریب نو لاکھ کے موجود ہی اور وہ یہ قصد کر رہے ہین کہ قلعہ یاقوت نگار پر لشکر کشی کرین اور اخضر پریزاد سے معرکہ پڑے کیونکہ اسکے ملک مین چار آدم زاد خاندان حمزہ سے اسوقت موجود ہین ان سے لڑنے کے لیے ادھر لشکر لیکر جاتے ہین ورنہ وہ پہلے فرشتیہ ثانی سے مقابلہ کرتے مگر یہ خبر جو سنی کہ ان آدم زادون نے بڑا سر اٹھایا ہی دیو ہامان ایسے دیو کو قتل کیا ہی کوئی طلسم اس حوالی مین تھا اسکو فتح کیا ہی بہت مال و اسباب ہاتھ آیا ہی خیال ہوا کہ اس ملک کو بھی فتح کریے اور ان آدم زادون کو قتل کرکے اخضر کو اپنا مطیع کرو اور سب مال و اسباب پر قبضہ کرو پھر فرشتیہ ثانی سے مقابلہ کرو اس سبب سے ادھر کو لشکر کشی کا قصد ہی لشکر طیار ہو چکا ہی دو ایک دن مین روانہ ہونگے اب ہم سب کے نزدیک بہتر یہ ہی کہ آپ لوگ یہان سے چلے جایئے تم اس امر سے بھی راز آگے کہ آپ لوگون کے کیا باب کھاتے ہین کیونکہ ہم کو آپ کی صورت دیکھکر رحم آگیا ورنہ کب ممکن تھا کہ یہان سے کوئی زندہ بچ کر جا سکتا آیندہ آپ کو اختیار ہی اگر دیو ابلاغ کو خبر ہوگی تو پھر بچنا دشوار ہوگا یہ سب دیکھا گئے جائینگے اسکی صورت دیکھکر آپ اسکے لشکر کے دیوون کا لقمہ ہو جاینگے انکا تو یہ قصد ہی کہ مین پردہ قاف کو اولاد حمزہ سے پاک و صاف کرلون اور دین اسلام کو مٹا لون تو لشکر دیوان لیکر پردۂ دنیا پر جاؤن اور وہان اولاد حمزہ سے مقابلہ کرون انکو وہان بھی قتل کرکے تمام دنیا کو اپنے قبضہ مین کرون اور ایک مذہب از پردۂ قاف تا پردۂ دنیا ہو جائے اب آدم زادون کا بچنا انکے ہاتھ سے دشوار ہی خیر جو ان کی زندگی ہی وہ دن کی ہی ورنہ سب قتل ہونگے یہ جو ان دیوون نے بیان کیا شاہزادہ کو جب یہ معلوم ہوا کہ یہ دیو ابلیس پرست ہین فرمایا کہ بس خیریت اسی مین ہی کہ دین ابلیس پرستی کو ترک کرو اور دین اسلام اختیار کرو ورنہ تمہاری جان کی خیر نہین ہی آگاہ ہو کہ ہم وہی آدم زاد ہین کہ جنہون نے دیو ہامان کو قتل کیا ہی اور طلسم فتح کیا ہی اور جو مال و اسباب تم کوہ پر دیکھتے ہو یہ سب مال طلسمی ہی پردۂ دنیا کو یہ سب مال لیکر جاتے ہین آگاہ ہو کہ ہم ہی لوگون نے دیو ہامان کو قتل کیا اور طلسم کو فتح کیا ہمارے ہی بزرگ پردہ قاف مین آئے تھے حمزہ صاحبقران کہ جنکا سبب پردۂ قاف مین زلزلہ قاف کو دیک سلیمان ہوا ہی ہمارے ہی دادا ہین ہم حمزہ صاحبقران کی اولاد سے ہین وہ دیو ابلاغ کیا کیا چیز ہی جو ہم سے مقابلہ کرے گا یا اخضر پریزاد پر لشکر کشی کرے گا مثل اپنے دادا کے ہمارے ہاتھ سے مارا جائے گا اس کے دادا کو ہمارے دادا نے قتل کیا ہم اسکو قتل کرینگے اس سے کہدو کہ وہ زیادہ تکلیف نہ کرے جنکی تلاش مین وہ لشکر لیکر طرف قلعہ یاقوت نگار کے جاتا تھا اب کیون جائے بیکار راہ کی تکلیف کیون اٹھائے اسی مقام پر ہم کو وہ اپنے جوہر دکھائے اسکے پاس نو لاکھ لشکر دیو ہین وہ ان کو لیکر آئے اور ہم سے مقابلہ کرے اخضر پریزاد نے اسکا کیا بگاڑا ہی زیادہ تر اسکو ہم سے تمنا ہی سو ہم موجود ہین وہ بچہ شیطان کیا مقابلہ کرے گا ہمارے ہاتھ سے کتے کی موت مارا جائے گا اسکی بھی قضا ہی مثل دیو ہامان کے ہم وہ لوگ ہین کہ جنہون نے پردہ دنیا سے یہان آکر اپنے نام کے جھنڈے گاڑ دیے اور سب دیوان زبردست

تو پست کیا عفریت ہمارا کیا کر سکا جو اُسکا پوتا کرے گا اپنے کردار کی سزا پائے گا تم نے بڑی مہربانی کی
جو ہم کو اس حال سے آگاہ کیا ورنہ بڑی ہم کو تکلیف ہوتی پھر پردۂ دنیا پر سے اسکی سرکوبی کو آنا
پڑتا اب ہم اسکو سزا دے کر اپنا مطیع کر کے پردۂ دنیا کو جائینگے یہ شکار خوب ہاتھ لگا ہم تو
اسی امر کے ہر وقت جویان رہتے ہین کہ کوئی تو مقابلہ کرے وہ گیدی کیا مقابلہ کرے گا اور کیا
دین اسلام کو مٹائے گا اُسکا خدا کیا حقیقت رکھتا ہے ہم صبح و شام اُس پر لعنت کرتے ہین یہ
کہکر ہزارون دشنام شیطان و دیو ابلانع کو دین اور ان سے کہا کہ اگر تم کو یہ امر منظور رہی کہ
دین اسلام قبول کرو تو خیر ورنہ یہان سے چلے جاؤ اور اپنے بادشاہ نطفہ حرام کو خبر کر دو کہ وہ
آکر یہ سب مال و اسباب ہم سے لے لے اور ہم کو اس مقام سے ہٹا دے اگر کچھ تقریر کرو گے
تو بچ پاؤ گے آیندہ تم کو اختیار ہے اگر ہم کو یہ معلوم ہوتا کہ تم ابلیس پرست ہو تو ہم تم کو اپنے
روبرو طلب بھی نہ کرتے اپنے ملازمون کو حکم دیتے کہ انکو نکالدو یہ نہ آنے پائین خیر تمھارے
آنے سے یہ حال تو معلوم ہوا کہ ابلانع نطفہ حرام کا یہ قصد ہے اس طرز سے جو شاہزادہ نے
فرمایا انکو بہت غصہ آیا اور کہا کہ او انسان سر سیاہ دندان سفید تو شان خداوند مین کیا کلمہ
کہتا ہے ہماری ہزار جانین ہر ایک ناخن پائے خداوند پر نثار ہین اور تو ہمارے روبرو ہمارے
بادشاہ کو جو کہ شاہ دیوان قاف ہے کلمات نا سزا کہتا ہے اب تو ہم تجھکو یہان سے ہٹا کر جائینگے
بلکہ تیرے گوشت کے کباب لگائینگے تو اپنے دل مین سوچا کیا ہے کیا اس سرزمین کو بھی
تو نے قلعہ یاقوت نگار خیال کیا ہے کیا ہم سب کو بھی تو نے لشکر دیو ہامان تصور کیا ہے وہ سب
نامرد تھے جو آدم زاد کے ہاتھ سے مارے گئے اور بھاگے ہم سب تو تم لوگون کے خون کے پیاسے
ہین اب ہم زندہ بھی چھوڑتے ہین ان دیو زادون و پریزادون پر نہ بھولنا ایک حملہ مین سب کو
خاک سیاہ کر دینگے یہ ہم سے کیا مقابلہ کرینگے ہم ہر چند دیوان سب کے لیے اور تم سب کے لیے
کافی ہین اسی مین خیریت ہے کہ اُٹھو اور خداوند ابلیس کو سجدہ کرو اور ہمارے بادشاہ کی غلامی اختیار
کرو ورنہ تم سب کی قضا ہے اور ہمارے لقمہ ہوگے اب معلوم ہوا کہ تم اولاد حمزہ سے ہو اور
خدا پرست ہو اب تو تمھارا قتل ہم پر لازم ہوا دیکھین کہ اب تم یہان سے کیونکر نہین جاتے
ہو ہم کو بھی دیو ہامان بنایا ہے ہم اس شخص کے ملازم ہین جو کہ تمام دیوان قاف کا افسر اور حاکم
ہے تم سب کو خداوند ابلیس نے اپنی قدرت سے یہان پہونچا دیا راہ کی زحمت سے بچایا بڑی
تکلیف اور زحمت سے ہمارا بادشاہ بچا ورنہ تکلیف راہ بہت گوارا کرتے تیرے بادشاہ
کے آنے کی کیا ضرورت ہے ہم ہی کافی ہین لو اب تم ہم کو روک لو دیکھو ہم تمھارا لقمہ کرتے ہین
یا نہین یہ کہکر اُن مین سے ایک نے قصد کیا کہ ہاتھ بڑھا کر شاہزادہ کو اُٹھا کر منہ مین رکھ لون
اُسکا ہاتھ اُٹھا ہی تھا اور ہاتھ کا قریب پہونچنا تھا کہ شاہزادہ اُسی طور سے بے خوف
بیٹھا رہا اپنے مقام سے حرکت تک نہ کی جیسے ہاتھ قریب پہونچا شاہزادہ نے اپنا دست
خورشید نما بڑھا کر اُسکا ہاتھ پکڑ کر ایک جھٹکا دیا کہ وہ اوندھے منہ سامنے گرا جیسے زمین پر گرا
اپنے ہاتھ سے اُس کے منہ پر ایک طمانچہ مارا کہ تڑاخے کی صدا پیدا ہوئی وہ بے ہوش
ہو گیا اگر پورا طمانچہ پڑتا تو سر چنبر گردن سے اُتر جاتا اُسکا گرنا تھا کہ اُسکے ہمراہی لے دلہ لینا
لینا کہکر چلے رستم ثانی و شہریار وایرج نامدار نے ان سب کو روکا اور قصد کیا کہ ہلاک

کرین مگر سہراب نے کہا کہ ای والد بزرگوار و جد نامدار و عم عالی وقار ان حرامزادون کو ہلاک نہ کرنا
درست کچھ سزا دیجیے کہ یہ یاد کرین اور اپنی حرکت سے نادم ہون انکا قتل کرنا کیا مشکل ہے پس
جو شاہزادہ نے کہا ان صاحبون نے ان دیوون کو ایک ہی حملہ مین زیر کر لیا اور سر سے بلند کر کے
زمین پر دے مارا اور حکم دیا کہ انکے ناک و کان کاٹ کر پہاڑ پر سے نکالدو بس یہی سزا کافی ہے
دیوان ہمراہی شاہزادگان نے ایسا ہی کیا کہ اُنکے ناک و کان کاٹ کر نیچے پہاڑ کے ڈالدیا اس
دیو کی جو آنکھ کھلی کہ جس نے سہراب ثانی پر حملہ کیا اور ضرب طپانچہ سے بے ہوش ہو گیا
تھا شاہزادہ کو سامنے بیٹھا ہوا پایا یا ملک الموت کو سر پر دیکھا جلدی سے آنکھ بند کر لی شاہزادہ
نے حکم دیا کہ اسکو بھی زیر کوہ ڈالدو پریزادون نے اُسکو بھی اُسی حالت سے کہ کان و ناک
کاٹ کر زیر کوہ ڈالدیا یہان وہ دیو سب ناک و کان لٹے ہوئے پڑے تھے جب دیو اسکو
بھی اُسی حالت سے زیر کوہ ڈال کر چلے گئے اُن سب نے اُسکی بھی حالت اپنی سی پائی
اُسکو پکارا گو وہ ہوشیار تھا مگر اُسنے جواب نہ دیا خاموش پڑا رہا جب ان دیوون نے کہا کہ
خوف نہ کر ہم ہین تمھارے ساتھی ہوشیار ہو دیکھ کہ ہماری کیا حالت ہے اور کیا صورت ہے
چلو چل کر دیوابلانع اپنے بادشاہ سے سب حال کی خبر کرین کہ وہ تشریف لاکر ان سب کو سزا
دے یہ جو اُن سب نے کہا اب اُسنے آنکھ کھولی اپنے ساتھ کے دیوون کو دیکھا کہ سب کے
ناک و کان کٹے ہوئے ہین خون جاری ہے یہ دیکھکر وہ اُٹھا اور کہا کہ تم نے مفت مین اپنی
یہ حالت کرائی بیکار تکرار کی خاموش چلے آتے اور بادشاہ سے خبر کرتے وہ آکر سمجھ لیتا تم کو
جانا ہی نہ تھا جیسے دیکھا تھا فوراً جاکر اطلاع کرتے یہ کیا تقدیر خداوند ابلیس نے کی کہ نکٹے ہو گئے
اب سب دیکھکر طعنہ زنی کرینگے اور کیا صورت نحس جاکر بادشاہ کو دکھائین وہ جو دریافت
کرے کہ یہ کیا صورت بنائی ہے تو کیا جواب دین اُن مین سے ایک نے کہا کہ اب تو جو ہونا
تھا وہ ہوا مگر تم بڑے نادان ہو ذرا سی تو بات ہے کہ یہان سے فریاد کرتے ہوئے بادشاہ کے
پاس چلو اور اس طور سے فریاد کرو کہ ہم کو سینکڑون دیو اور پریزادون نے پیٹکر اس حالت
کو پہونچایا آج صبح کو جو ہم صحرا مین برائے نگرانی گئے تو ہزارہا دیو و پریزاد دیکھے کہ وہ صحرا
مین پھر رہے ہین اور دیکھا کہ بہت سے آدمزاد بالائے کوہ بیٹھے ہوئے ہین مگر قرینہ سے
ثابت ہوا کہ اُن آدمزادون مین چار آدمزاد جو کہ سب سے زیادہ حسین و خوبصورت ہین
وہ ان سب کے حاکم ہین ہم نے اس خیال سے اُن دیوزاد و پریزاد کو منع کیا کہ ایسا نہ ہو کہ یہ
سب اس صحرا کو برباد کرین اور آپ کے جانوران شکار ہی کا شکار کرین تو آپ ہم سے
ناراض ہون اور خفا ہون ہم نے اُن سے کہا کہ اس صحرا سے چلے جاؤ یہ شاہ دیوان قاف
نبیرہ عفریت دیوابلانع بلند شاخ کی شکارگاہ ہے یہان نہ قیام کرو ورنہ بادشاہ خفا ہوگا
اُنھون نے آپ کا نام بھی سنا مگر کچھ پروا نہ کی ہم نے دوبارہ پھر کہا پھر وہ کچھ خبر نہ ہوئے
جب ہم نے تیسری مرتبہ کہا تو وہ برہم ہو کر بولے کہ وہ کیا ہے اور تم کیا ہو جو ہم سے
کرین بس ہم کو تاب نہ رہی ہم نے کہا کہ یہان سے چلے جاؤ ورنہ ہم نکالدینگے ہم سے
یہ کلمہ برہم ہو کر کہا یہ ہمارا کہنا تھا کہ وہ ہم سے لپٹ گئے وہ بہت سے تھے
بلکہ سب نے پکڑ لیا اور اُن آدمزادون کے پاس لے گئے

ہم سے دریافت کیا کہ تم کون ہو تب ہم نے سب حال آپ کا بیان کیا اور آپ کا نام ظاہر کیا کہ
ہم اُنکے ملازم ہین مذہب کا حال دریافت کیا ہم نے کہا کہ ہم ابلیس پرست ہین ہم نے یہ
بھی ظاہر کیا کہ وہ لشکر لیکر طرف قلعہ یاقوت نگار کے جاتے ہین اُنھون نے وجہ دریافت
کی ہم نے کہدیا کہ براے قتل اولاد حمزہ کے کہ وہ وہان موجود ہین کسی سبب سے اخفر پریزاد
نے پردۂ دنیا سے اولاد حمزہ کو طلب کیا ہی یہ سننا تھا کہ وہ لوگ بہت برہم ہوئے انھین
ایک طفل ہی کہ اُسکا سن کوئی گیارہ بارہ برس کا ہی بہت برہم ہوا ہزارون دشنام آپ کو
دین اور خداوند کو اور کہا کہ جا کر اُس دیوا بلانغ سے کہدو کہ تو جنکی تلاش مین طرف قلعہ یاقوت نگار
کے لشکر لیکر جاتا ہی ہم وہی ہین یہان آکر اترے ہین طرف پردۂ دنیا کے جاتے تھے مگر اب
ہم کو لازم ہوا کہ جب تک تجکو مسلمان نہ کر لینگے نہ جائینگے یا قتل اور حکم دیا کہ ان سب کے
ناک و کان کاٹ لو ہم ناچار تھے جو اُنھون نے بدعت ہم پر کی ہم کو گوارا کرنا پڑی ہماری
فریاد رسی فرمائیے اور اُن سب ظالمون کو اسکی سزا دیجیے جب اس طور سے بیان کروگے تو بادشاہ
کو بھی رحم آئے گا اگر صاف صاف حال کہدوگے تو وہ ناراض ہونگے اور فرمائینگے کہ
جب کہ تم تھوڑے سے تھے تو کیون گئے اور کیون تکرار کی اگر تم نے منع کیا تھا اُنھون نے
نہین سُنا تھا تو چلے آئے ہوتے ہم سے خبر کی ہوتی ہم اُسکا کچھ بندوبست کرتے جیسا کیا
ویسی سزا پائی جب یہ کہوگے کہ ہم نے تین مرتبہ منع کیا اور اُنھون نے جواب سخت دیا اور
آپ کو بُرا کہا ہم کو تاب نہ رہی صرف اس قدر کہنے پر کہ ہم تم کو یہان سے نکالدینگے ہزارون لپٹ
گئے اور پکڑ لیا بس اس بات پر بادشاہ ناراض نہ ہونگے بلکہ اُنکے اوپر بہت غصہ آئے گا
اور اُسیوقت براے سرکوبی تشریف لائینگے سب نے کہا کہ یہ رائے خوب ہی اُسی حالت
سے باہم یہ صلاح کرکے طرف شہر ابلاغیہ کے روانہ ہوئے ادھر سے یہ چلے اُدھر سے دیوا بلانغ
براے شکار چند سردارون سے لشکر کو بیرون شہر قیام پذیر کرا کے آیا تھا اور حکم دے چکا
تھا کہ پرسون ہم یہان سے طرف قلعہ یاقوت نگار کے سفر کرینگے دو دن شکار کھیل لین
یہ حرامزادہ طرف صحرا کے شکار کو آتا تھا اور یہ سب مکار بحال خراب و بیقرار اُسکے پاس
فریادی جاتے تھے تھوڑی راہ طی کی تھی کوئی کوس بھر اُس صحرا سے چلے تھے کہ دیکھا شہر
کی طرف سے گرد بلند ہوئی یہ اُسی مقام پر ٹھہر گئے دیکھنے لگے کہ گرد کیسی ہی کون شہر کی طرف سے
آتا ہی دیکھ رہے تھے کہ دامنہ گرد کا شگافتہ ہوا ان سب نے دیکھا کہ اُس گرد سے بادشاہ مع چند
سردارون کے ظاہر ہوا کل سامان شکار ہمراہ لیے ہوئے اسی طرف کو چلا آتا ہی یہ دیکھ کر وہ سب
فریاد کرتے ہوئے دیوا بلانغ کی طرف پہنچے اُدھر دیوا بلانغ نے دیکھا کہ چند دیو عجب حالت سے کہ
لباس اُنکے خون مین تر بہ تر ناک و کان ندارد بحال پریشان میری طرف آتے ہین سردارون سے کہا کہ
نہ معلوم ان بیچارون پر کس نے ستم کیا ہی یہ فریادی ضرور ہین میرے پاس فریاد لیکر جاتے ہین مگر
تعجب اس امر کا ہی کہ میرے شکار گاہ کی طرف سے آتے ہین کیا میرے ملازمون نے ان پر ستم کیا
ہی اگر اُنھون نے ان پر بیجا ستم کیا ہی تو ضرور اُن کو سزا دونگا ابلانغ سردارون سے یہ کہہ رہا تھا کہ وہ
آخر یہ پہونچے اب سب نے پہچانا کہ یہ تو وہ دیو ہین جو کہ براے حفاظت شکارگاہ مقرر تھے یہ کیا
انکی حالت ہی کون ایسا زبردست آیا ہی کہ جس نے یہ حال ان سب کا کیا ہی دریافت کرو کہ

تم پر کیا بلا نازل ہوئی جو یہ تمھاری حالت ہوئی ایک دیو نے اُن سے پوچھا انھون نے وہی تقریر مکر آمیز بیان کی اور کہا کہ ہم پر یہ مصیبت پڑی اور اس طور سے یہ ہم پر بلا نازل ہوئی وہی آدم زاد کہ جنکو اخضر پریزاد نے دنیا سے بلا مانگا تھا اور اپنا داماد بنایا تھا اب مع اپنے فرزند کے طلسم وغیرہ فتح کرکے اور دیوہا مان کو قتل کرکے مع کل مال و اسباب طلسمی کے طرف پردۂ دنیا کے جاتا تھا راہ مین اُسکو آپ کی شکارگاہ ملی وہ اُس مین اترا ہم نے منع کیا نہ مانا بہت سے دیو ہم سے لپٹ گئے ہم کو پکڑ لیا اور یہ حالت کی نواسہ اخضر پریزاد نے آپکو بہت سخت و سست کہا ہے اور جب ہم سے سُنا کہ آپ مع لشکر طرف قلعہ یاقوت نگار کے جانے والے ہین تو پیام دیا ہے کہ او ناہنجار تو کیون اُدھر کو جاتا ہے مین تیری سرکوبی کو یہان آیا ہون تاکہ تکلیف راہ تجکو نہ ہو اور کیا عرض کرین کہ جو کلمات مہمل اور بیہودہ آپ کی شان و خداوندی کی شان مین کہے ہین یہ جو ابلانغ نے سُنا دنگ ہو گیا اور کہا کہ کیا اُن آدم زادون کے ہمراہ لشکر بھی ہے اُنھون نے عرض کیا کہ جی لشکر تو نہین معلوم ہوتا ہے مگر مال و اسباب بہت ہے خزانہ طلسمی ہے کرورون روپیہ ہے ابلانغ نے کہا کہ وہ آدم زاد نہ ہونگے پریزاد کوئی اور ہونگے اُنھون نے عرض کیا کہ جی نہین وہی ہین اُنھون نے خود اپنی زبان سے کہا کہ کہدینا کہ وہی آدم زاد ہین یہ جو اُن سب نے بیان کیا دیو ابلانغ کو بہت غصہ آیا اور کہا کہ قضا اس کو کہتے ہین کہ کہان قلعہ یاقوت نگار اور کہان تمھارا بلا غیبہ قضا جو تھی تو یہان آکر مقیم ہوئے یا تو دنیا کو جاتے تھے یا قضا نے روک لیا قربان ہو جاؤن مین اپنے خداوند کے کہ جس نے زحمت سفر کی مجکو بچایا اور میری خواہش کے موافق اُن آدم زادون کو یہان پہونچا دیا چلو چل کر دیکھین کہ وہی آدم زاد ہین یا اور ہین تم مین سے کوئی انکو پہچانتا بھی ہے چند دیوؤن نے عرض کیا کہ ہم بخوبی پہچانتے ہین کیونکہ ہم تو برسون اُن سے لڑے ہین جب کہ دیوہا مان کے لشکر مین ہم تھے تو ہم نے بارہا اُن آدم زادون کو دیکھا ہے ہان اُس آدم زاد کو نہین پہچانتے ہین کہ جس کو نواسہ اخضر پریزاد کا طلسم سے رہا کرکے لایا ہے کہ وہ کون ہے دیو ابلانغ نے کہا کہ اور سب کو تو پہچانتے ہو گے کہ بخوبی کو دیو ابلانغ اُن مین سے ایک دیو کو ساتھ لے کر چلا جن کے کہ ناک و کان کٹے تھے اور باقی کو حکم دیا کہ بیرون شہر ہمارا لشکر فرودگش ہے تم وہان جاؤ اور شفاخانہ مین جاکر اپنا علاج کراؤ ہم ابھی اُن آدم زادون کو اُس جسارت کی سزا دے کر آتے ہین وہ سب نکٹے اُسی حالت سے لشکر مین آئے اور شفاخانہ مین داخل ہو کر اپنے علاج مین مصروف ہوئے اُدھر وہ دیو دیو ابلانغ کو لے کر شکارگاہ مین آیا اور دور سے کھڑے ہو کر بتانے لگا کہ وہ سامنے جو پہاڑ ہے اُس پہاڑ پر وہ سب آدم زاد ہین امتی مین اور دیو بھی اور پریزاد بھی ہین اور سب مال و اسباب بھی ہے دیو ابلانغ بانند مشاق نے اُس سے کہا کہ قریب چل کر بتا دے اُسنے کہا کہ غلام نہ جائے گا غلام کو اُنکی صورت دیکھ کر غصہ آئے گا غلام اُن پر جا پڑے گا وہ بہت سے ہین غلام کی جان مفت جائے گی اگر آپ کو یہ منظور ہو کہ مین قتل ہو جاؤن تو کیا نقصان ہے مین چلتا ہون اُس دیو نے اس طور سے کہا کہ دیو ابلانغ نے جواب دیا کہ اچھا تو نہ چل ہم کو معلوم ہو گیا دیو ابلانغ اُسکو اسی مقام پر چھوڑ کر وہان سے مع ہمرہیون کے طرف اُس پہاڑ کے چلا جب قریب پہاڑ پہونچا دیکھا کہ پہاڑ پر خیمے وغیرہ بہت سے

بر پا ہین دیو و پریزاد ہزارون پھر رہے ہین قلۂ کوہ پر چار آدم زاد بہ لباس زرنگار بیٹھے ہوئے ہین
کرسی طلا ہاے مرصع نگار پر اور ہزارون آدم زاد انکی خدمت مین حاضر ہین ان سب کو دیکھکر دیوا بلانغ
و نیز اُسکے ہمراہیون کے منھ مین پانی بھر آیا اور یہ خیال پیدا ہوا کہ کیا ہی ہم خوش ہوتے اگر خداوند
ابلیس ان سب کو ہمارا لقمہ کرا دیتا کیونکہ ان سب کا گوشت لطیف اور بالذائقہ و مرغن ہوگا
اس لیے کہ جوان ہین تازہ و فربہ اور صاحب تن و توش اور حسین ہین سنا گیا ہی کہ خوبصورت
انسان کا گوشت نمکین ہوتا ہی یہ جو ابلانغ نے کہا سب نے جواب دیا کہ بجا ارشاد ہوا
خداوندا ایسا کرین انکی صورتین دیکھکر ہمارے بھی دل بھر بھر آتے ہین کیا بیان کرین کہ جو دل کا
حال ہی یہ دل مین آتا ہی کہ جا پڑین نگران ہین وہ شخص ہین کہ جنھون نے دیو بابان کو قتل
کیا ہی اسی خوف سے قصد نہین کرتے ہین ورنہ اگر اور کوئی ہوتا تو ضرور جا پڑتے اور لقمہ کرتے
نگران لوگون سے خوف معلوم ہوتا ہی ابلانغ نے کہا کہ تامل کرو مین ان سب کو اسیر کرکے تم
سب کے حوالہ کرتا ہون ہان یہ چار جو ہین یہ میرا حصہ ہین ان مین سے کسی کو نہ دونگا سب
نے جواب دیا کہ آپ ہم سب کے مالک ہین جو دیجیے گا ہم قبول کرینگے یہان تو یہ باتین ہو رہی
ہین اور سب دیو طرف کوہ کے دیکھ رہے ہین وہان کوہ پر سب نے دیکھا کہ ایک سمت سے کئی
سو دیو بہت قوی اور زبردست نمودار ہوئے انکے آگے آگے ایک دیو بہت زبردست ہی
تاج سر پر رکھے ہوئے اژدہا پشت نہنگ دوش ہر طریقہ سے ثابت ہوتا ہی کہ یہ ان سب کا بادشاہ
ہی اور یہ سب سردار ہین وہ سب زیر کوہ آکر کھڑے ہوئے اور ہماری طرف دیکھ رہے ہین ان
سبھون نے شاہزادون سے عرض کیا کہ حضور نے ملاحظہ فرمایا کہ کس قدر دیو زیر کوہ آکر کھڑے ہوئے
ہین نہ معلوم یہ کون ہین اور کس مطلب سے آئے ہین شاہزادون نے فرمایا کہ آگے ہین تو آنے
دو اگر ہم سے کچھ تعرض کرینگے تو دیکھا جائے گا ورنہ کیا ضرورت ہی جو ہم اُن سے کسی قسم کا تعرض کرین
یہ ہمارے مذہب مین جائز نہین ہی کہ اپنی طرف سے کسی قسم کی زیادتی کرین یہ فرماکر حکم دیا کہ ہمارے
واسطے سامان شکار مہیا کیا جائے ہم شکار کو جائینگے خالی بیٹھے ہوئے کیا کرین دل پریشان
ہوتا ہی آج تو یہان ضرور قیام رہے گا کل یہان سے روانہ ہونگے یہ سنکے پریزاد وغیرہ سامان شکار
درست کرنے لگے یہان سامان شکار کا بندوبست ہو رہا ہی اُدھر دیوا بلانغ نے چند سردارون
سے کہا کہ تم ان لوگون کے پاس جاؤ اور کہو کہ ہمارا بادشاہ دیوان تاکت دیوا بلانغ بلند شاخ
فرماتا ہی کہ آپ لوگ جو یہان آکر فروکش ہوئے ہین تو کس غرض سے یہ میری شکارگاہ ہی یہان
کسی کو حکم اُترنے کا نہین ہی مین نے سنا ہی کہ میرے ملازمون نے جو آپ کو منع کیا تو آپ نے
اُن پر بدعت کی اور اُنکے ناک و کان کاٹ کر یہان سے نکال دیا یہ بھی کوئی طریقہ ہی کہ دوسرے
کے مقام پر زبردستی قبضہ مخالفانہ کیا اور مین نے یہ بھی سنا ہی کہ آپ لوگ خدا پرست ہین یہ امر ہم کو
بہت ناگوار ہوا اور بہت ہم کو غصہ آیا لہذا ہم تم کو آگاہ کرتے ہین کہ خیریت اسی مین ہی کہ ہماری
اطاعت کرو اور دین ابلیس پرستی اختیار کرو تو ہم تمھاری اس خطا سے درگذر کرینگے کو ہمارے
تمھارے خصومت قلبی اور عداوت دلی ہی کیونکہ تمھارے بزرگون نے ہمارے بزرگون کو
قتل کیا ہی ہم کو اُنکے خون کا عوض اُنکی اولاد سے لینا ضرور ہی مگر اس شرط سے ہم سب سے
باز آئینگے اگر ہماری اطاعت کرینگے اور دین ابلیس پرستی اختیار کرینگے تو ہم معاف خون

سے باز آئین گے اسی سبب سے تم کو حکم دیا جاتا ہے کہ تم اگر ہماری اطاعت کرو اور دین ابلیس پرستی قبول
کرو تو جان بچیگی یاد رہے کہ ہمی صورت جان بری کی یہ ہے کہ جو کچھ مال و اسباب و خزانہ وغیرہ تم نے طلسم
کو فتح کرکے حاصل کیا ہے وہ تمام میرے حوالہ کرو اور یہان سے چلے جاؤ جب مین پردہ قاف کے انتظام سے
مہلت پاکر پردہ دنیا پر برائے مقابلہ اولاد حمزہ آونگا اُس وقت تم سے بھی سمجھ لونگا مین نے اُن اپنے
ملازمون کے منھ سے یہ سُنا ہے کہ جن کے تم نے ناک و کان کاٹ کر اور اُن پر ظلم و بدعت کرکے یہان
سے نکال دیا ہے کہ تم وہ لوگ ہو جو کہ پردہ دنیا پر سے برائے کمک اخفر پریزاد بموجب طلب
اخفر پریزاد کے آئے تھے جب کہ اُس پر دیو ہامان اُسکے سپہ سالار نے اُسکی دختر پر عاشق ہو کر لشکر
کشی کی تھی اُسنے عاجز ہو کر تم کو ابو العلم نقیری پردہ دنیا پر سے اُٹھوا منگایا تھا تم نے یہان آکر اسکی کمک
کی اور دیو ہامان کو شکست دی اُسکے معاوضہ مین اخفر نے تمھارے ساتھ یہ سلوک کیا کہ اپنی دختر کی
تمھارے ساتھ شادی کردی کہ جسکے بطن سے ایک لڑکا پیدا ہوا جو کہ تمھارے ہمراہ ہے اُسی نے دیو
ہامان کو قتل کیا اور طلسم کو فتح کیا دیو ابلاغ نے کل حالات جنگ و پیکار دیو ہامان اول سے آخر
تک کہے اور کہا کہ کہنا کہ وہ زمانہ گذر گیا کہ آدم زادون نے یہان آکر دیوزادون کو قتل کیا یا دیو ہامان
تمھارے ہاتھ سے مارا گیا اب میرا دور ہی ہین وہ دیو ہون کہ میرا کوئی مقابلہ نہین کر سکتا ہے مین
یہ قصد کر چکا تھا اور بلکہ لشکر لے کر بیرون شہر آچکا ہون اور یہ میرا قصد تھا اور اب بھی ہے کہ مع لشکر
قلعہ یاقوت نگار پر جاتا اور وہان تم لوگون سے مقابلہ کرکے خواہ قتل کرتا خواہ اپنا مطیع کرتا
اور سب مال و اسباب طلسمی پر قبضہ کرتا جب سے مین نے یہ سُنا تھا کہ تم نے طلسم فتح کیا اور
بہت مال و اسباب پایا اُس وقت سے مجکو اس امر کی ضرور کوشش ہوئی کہ قلعہ یاقوت نگار
پر لشکر کشی کردن اور تم سے اپنے بزرگون کے خون کا عوض لون اگر تم میری اطاعت نہ کرو گو پہلے
ہی سے یہ قصد میرا تھا مگر طلسم کی فتح کی حالت سُنکے زیادہ ولولہ ہوا اور لشکر تیار کرکے شہر سے کوچ کیا
بیرون شہر آکر اترا قصد تھا کہ پرسون یہان سے سفر کرون طرف قلعہ یاقوت نگار کے اسوقت بارگاہ
مین بیٹھا ہوا تھا کہ دل نے کہا کہ چل کر شکار کھیل لو نہ معلوم پھر کب آنا ہو یہ سوچ کر مع چند سردارون کے
ادھر کو روانہ ہوا راہ مین وہ دیو ملے جن پر تم نے بدعت کی تھی اُنسے سب حال معلوم ہوا مین نے خیال کیا
کہ جنکے لیے تم تکلیف کرکے طرف قلعہ یاقوت نگار کے جاتے تھے وہ لوگ بقدرت خداوند سے اسی مقام
پر آگئے زحمت راہ اور تکلیف سفر سے فراغ ہوا اُنکو چل کر نصیحت کرو اگر مان جائین تو خیر ورنہ اُنکو اس گستاخی
کی سزا دو جو کہ سرزد ہوئی تھی تم ان پری زادون اور دیوزادون پر بھروسہ نہ کرنا جو کہ تمھارے ہمراہ ہین یہ
سب ایک حملہ مین میرے لشکر کے بھاگ جائینگے اُسوقت تم کو سوائے قتل ہونے کے چارہ نہ ہوگا اس
امر کا خیال رہے کہ میرے ہمراہ اسوقت سات لاکھ نبرد دیو ہین اور یہ وہ ہین کہ جنکے باپ دادا تمھارے
باپ دادا کے ہاتھ سے مارے گئے ہین سب تمھارے خون کے پیاسے ہین اور اسی وقت طلب گار ہین
کہ تم سے اپنے خون کا معاوضہ لین لہذا اگر میرے کہنے پر عمل نہ کروگے تو بہت پچھتاؤگے مین تو اس قصد سے
چل ہی چکا ہون تم سے اسی مقام پر سمجھ لونگا بعدہ تمام لشکر ہمراہ لے کر قلعہ یاقوت نگار پر جاکر اخفر پریزاد
کو اپنا مطیع کرونگا اُسکے بعد اور ممالک کی طرف رخ کرونگا قریشیہ شاہ قاف وغیرہ سے مقابلہ کرکے اور اُن
سب کو اپنے بزرگون کے خون کے معاوضہ مین قتل کرکے اور دین ابلیس کو تمام پردہ ہائے قاف مین جاری
کرکے پردہ دنیا پر جاؤنگا اور وہان اولاد حمزہ سے جسکو پاؤنگا قتل کرونگا بلکہ قوم انسان سے کسی کو

زندہ نہ رکھونگا کیونکہ اسی قوم کے ہاتھ سے میرے بزرگ قتل ہوئے ہین اور وہان دیو کی بستی آباد کرونگا انسان کا نام تک باقی نہ رکھونگا اگر اپنی خیریت چاہتے ہو تو میرے کہنے پر عمل کرو ورنہ یاد رکھو کہ میرے لشکر کے دیو تم سب کی اس طور سے بوٹیان اُڑائینگے اور کھائینگے کہ جیسے زاغ و زغن کھاتے ہین کیونکہ اب مجکو اس امر کا خیال آیا ہے اور مین نے معاوضہ خون بزرگان پر کمر کسی ہے بدون اُس کا معاوضہ لیے ہوئے مجکو چین نہ آئیگا ہان اس سے معاوضہ نہ لونگا جو کہ میری اطاعت و فرمانبرداری کریگا اور دین خداوند ابلیس کو قبول کریگا اور سجدہ کریگا تم سے جو یہ مین نے کہا کہ تم مال و اسباب طلسمی مجکو دے کر چلے جاؤ پردۂ دنیا پر اس سے میرا یہ منشا تھا کہ اگر تم وہان بھی پہنچ جاؤ گے تو بعد مہم قاف مین پردۂ دنیا پر آکر سمجھ لونگا اتنے دنون اور زندگی بسر کر لو اور اپنے بزرگون اور عزیزون سے اس حال کو کہدو اور سب کو آگاہ کردو تاکہ وہ آگاہ ہو کر میرے آنے سے خوف کرین اور اپنی جان بچانے کی فکر کرین اور جب مین وہان آؤن تو میری اطاعت کرین اگر نہ کرین تو تم سب ایک ہی مقام پر مارے جاؤ تاکہ ایک دوسرے کی حالت دیکھکر تاسف کرے اور یہ خیال دل مین لائے کہ ہم نے اسی طور سے انکے بزرگون کو قتل کیا تھا یہ اُسکا معاوضہ ہے ان مصلحتون سے مین تم سے یہ کہتا ہون اور تم کو امان دیتا ہون کہ تم سب مال و اسباب طلسمی میرے حوالہ کر کے چلے جاؤ اگر ان دونون امرون مین کسی پر عمل نہ کرو گے تو یاد رکھو بہت پچتاؤ گے آیندہ تم کو اختیار ہے مجکو دیو یا انسان نہ تصور کرنا مین پوتا ہون دیو عفریت کا جو کہ تمام پردہ ہائے قاف مین ایک دیو تھا بلکہ اُس سے بھی قوت مین زیادہ ہون مین نے تم کو اپنے قصد سے آگاہ کردیا اب تم کو اپنے فعل کا اختیار ہے یہ کہکر دیو ابلانغ نے چند سردار طرف کوہ کے روانہ کیے اور کہا کہ میرے اس پیام کا جواب لے آؤ تم کو اجازت دی جاتی ہے کہ اگر وہ لوگ کچھ سخت کلامی یا کچھ الفاظ نامزا میری شان مین یا خداوند کی شان مین زبان پر لائین تو تم اس امر کا پاس نہ کرنا کہ یہ لوگ بہت ہین فوراً آمادہ فساد ہونا اور جو ایسی حرکت کرے اُسکو سزا دینا اور قتل کرنا مین یہان موجود ہون تمھاری کمک کرونگا بلکہ تم پر اُن سب کا گوشت حلال ہے اگر وہ میرے کسی کہنے پر عمل نہ کرین اُس حالت مین جو تم سے ہوسکے وہ کرنا تم کو اجازت ہے میری طرف سے مین نے اُن سب کا گوشت و خون تم پر حلال کردیا ہے کیونکہ وہ میرے حکم سے نافرمانی کرتے ہین یہ جو دیو ابلانغ نے کہا وہ سردار خوش ہوئے اور عرض کیا کہ آپ نے ہماری آرزو کے موافق ہم کو حکم دیا اگر وہ لوگ آپ کی نافرمانی کرینگے اور ان دونون امرون مین سے کسی کو قبول نہ کرینگے تو ضرور ہم آپ کے فرمانے کے بموجب اُنکو قتل و غارت کرینگے اس امر سے ہم بالکل بے خوف ہین کہ یہ جو دیو و پریزاد اُنکے ہمراہ ہین یہ حالات جنگ و پیکار سے آگاہ نہین ہین بلکہ حمال اور مزدور ہین یہ قواعد جنگ کیا جانین ایک ہی حملہ مین فرار کر جائینگے گو بہت ہین مگر ان سے خوف کرنا بالکل نامردی اور خلاف شجاعت ہے ایسے ایسے مزدورون سے کیا ہوگا یہ سب اس لیے ہمراہ آئے ہین کہ انکو پردۂ دنیا پر مع مال و اسباب کے پہونچا دین کوئی ان مین لشکر اخضر پریزاد سے نہین ہے دیو ابلانغ نے جواب دیا کہ یہ سب ہمارے مقصد کا اثر ہے اور یہ سب عنایت خداوند ہے کہ ہم کو زحمت نہ کرنا پڑی بدون تکلیف و زحمت کے مال و اسباب ہاتھ آگیا اگر یہ لوگ یہان نہ آتے اور قلعہ یاقوت نگار مین ہوتے تو ضرور اخضر پریزاد مع لشکر لے انکے ہمراہ نکل کر مقابلہ کرتا جنگ و پیکار ہوتی دونون طرف کے لشکر کے دیو کام آتے گو فتح میری ہی ہوتی مگر مشکل پڑتی زحمت سے یہ سب مال و اسباب ہاتھ آتا اب بدون دردسری کے اور لاکھون کی جان بچ کر ہاتھ آیا ضرور یہ لوگ میرے خوف سے سب مال و اسباب حوالہ کر دینگے اور اپنی جان کو غنیمت جان کر طرف پردۂ دنیا کے چلے جائینگے جب وہ یہ کہہ چکا وہ دیو یہ پیام لے کر طرف کوہ کے چلے ادھر

شاہزادون سے چند دیوون نے عرض کیا کہ حضور ملاحظہ فرمائین کہ وہ دیو جو زیر کوہ آکر کھڑے ہوئے تھے اُن مین
سے چند دیو ادھر کو آتے ہین وہ جو اُن سب کا افسر ہی اُسی نے بھیجا ہی بہ ظاہر معلوم ہوتا ہی کہ آپ کی خدمت
مین کچھ پیام بھیجا ہی شاہزادون نے فرمایا کہ آتے ہین تو آنے دو جو کچھ پیام لائینگے اُس کا جواب پائین گے
ہم سنین تو کیا پیام لائے ہین کوئی روکے نہین بلکہ ہمارے پاس باعزاز لے آئے شاہزادون نے جب یہ
حکم دیا اُن دیوون نے سب کو منع کر دیا کہ یہ جو دیو آتے ہین اُن کو کوئی روکے نہین آنے دے آقا کا یہی
حکم ہی سب نے جواب دیا کہ ہم بسر و چشم بجا لائین گے اگر روکنے کی ممانعت نہین ہی تو ہم کیون روکنے
لگے ایہان تو یہ تقریر ہو رہی ہی اُدھر وہ دیو چلے آتے ہین باہم صلاح کی ہی کہ اگر یہ آدم زاد کچھ سخت کلامی
کرین بس مل کر حملہ کرنا اور ان پر قبضہ کر لینا اور جب ان پر قبضہ کر لینگے تو پھر کسی کو تم سے جرأت
بولنے کی نہ ہوگی دوسرے یہ امر ہی کہ اگر کوئی منع کرے کہ کوہ پر نہ آؤ مثلاً اُس سے کہنا کہ ہم پیام لے کر آئے
ہین ہم کو چلنے دو یا ہماری خبر کرو اگر وہ اس پر بھی نہ مانے تو مقابلہ کرنا کوئی خوف نہ کرنا کیونکہ یہ دیو ہم سے
لڑ نہین سکتے ہین اس سبب سے کہ یہ سب کے سب فنون جنگ سے ماہر نہین ہین یہ اسی کام کے
لیے ہین کہ جو کچھ بار ہو اُسکو اُٹھا کر ایک مقام سے دوسرے مقام پر پہونچا دین اور اگر فنون جنگ سے
ماہر بھی ہین اور مقابلہ بھی کرینگے تو یہ ہمارا کیا کر سکتے ہین ہم کسی طور سے ان لوگون سے نہ طاقت مین کم ہین اور نہ
فن سپہ گری مین کیونکہ آبا و اجداد سے فن سپہ گری چلی آتی ہی اور خداوند کے فضل و کرم سے ہمیشہ فتح پاتے رہے
ہین کوئی مقام خوف نہین ہی علاوہ اسکے ہم بہت ہین اور یہ کم ہین ابھی لشکر مین خبر ہو جائے گی تمام لشکر
آ پڑے گا بادشاہ خود زیر کوہ کھڑا ہی جب غوغا اور ہنگامہ ملاحظہ کرے گا اگر ہماری کمک کرے گا ان سب کا
مار لینا کتنی بڑی بات ہی ہم کو یقین کامل ہی کہ ان لوگون کی موت ہمارے ہاتھ سے لکھی ہوئی ہی اور یہ کسی
طرح سے اب یہان سے زندہ و سلامت نہین جا سکتے ہین اور ان کا گوشت زاغ و زغن مزے سے کھائینگے
یہ باہم صلاح کر کے چلے ہین یہ ابھی راہ مین تھے کہ شاہزادگان والا تبار اُس مقام پر سے اُٹھ کر خیمون مین آ کر
بیٹھے اُن خیمون مین دربار آراستہ کیا جو کہ طریقہ دربار کا ہوتا ہی جو دیو اور پریزادون مین اعلیٰ مرتبہ کے تھے
اُن کو علیٰ قدر مراتب جگہ ملی اور جو انسان ہمراہ تھے اور لائق دربار تھے اُن کو بھی دنگل و کرسی پر رحمت
فرمائے اور خوب عمدہ معقول چھوٹا سا دربار آراستہ کیا اس خیال سے کہ پیام بر آتا ہی تاکہ وہ کچھ ہماری شوکت
کو دیکھے اور خیال کرے بہ سبب سفر کے مجبور ہین ورنہ شوکت دکھاتے اس خیال سے دربار آراستہ کیا
ہی اس امر کا خیال رہے کہ خیمے وغیرہ جو برپا ہوئے ہین اور دربار آراستہ ہی تو اس طور سے آراستہ ہوا
ہی کہ وہ دیو جو زیر کوہ کھڑے ہوئے ہین سب دیکھ رہے ہین اور اُن کا سامنا ہی بالکل اُنھون نے سب
حالت دیکھی اور قہقہے لگائے دیو ابلانع سے کہا کہ آپ کے سردارون کو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھ کر
اس خیال سے دربار آراستہ کیا ہی تاکہ ہماری طرف سے کچھ خوف ہو اور خیال ہو کہ یہ بھی بادشاہ ہین یہ
انسان کیسے نادان ہوتے ہین دیو کو ڈراتے ہین ہم اُن مین کے نہین ہین کہ اُن سے ڈر جائین ابلانع
نے جواب دیا کہ یہ سب غرور و تکبر نکل جائے گا جب میرا نام سنین گے اور میرے قصد سے آگاہ ہون گے
راوی بیان کرتا ہی کہ دیو ابلانع یہ باتین کر رہا تھا کہ چند دیوون نے ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ ہم حضور کو
شناخت کرا دین کہ کس نے دیو ہامان کو زخمی کیا اور کون داماد ہی اخضر پریزاد کا اور کون نواسہ
ہی حضور وہ جو طفل برس بارہ ایک کا بیچ مین کرسی پر بیٹھا ہوا ہی جس کے چہرہ سے تمام خیمہ روشن ہی
وہ نواسہ ہی اخضر پریزاد کا اور بیٹا ہی مضراب پری کا اُسی نے دیو ہامان کو قتل کیا اور اُسکے

عزیزون اور بیگانون کو تہ تیغ کیا ہے اُسی کے ہاتھ سے شکست کھا کر بھاگے ہین اور یہ جو برابر اس جوان کے
جوان بیٹھا ہے ہم اُس سے آگاہ نہین ہین یہ جب تک انکے ہمراہ نہ تھا شائد طلسم سے اسی جوان کو رہا کرکے
لائے ہین جس کا ذکر اُن دیوون نے کیا تھا کہ جن کو حضور نے خبر کے لیے مقرر فرمایا تھا اُنھون نے آکر عرض
کیا تھا کہ نواسہ اخضر پریزاد کا علاوہ اسپندیار کے ایک آدم زاد کو اور رہا کرکے لایا ہے جو کہ
بالکل شبیہ ہے ان سب کے اور یہ جو سب آدم زاد ہین یہ سب طلسم سے رہا ہوئے ہین کیونکہ جب تک
ہمارے لشکر سے مقابلے ہوتے تھے ان مین سے کوئی نہ تھا اور حضور وہ جو برابر اُس جوان کے کہ جسے کہ ہم
نہین پہچانتے ہین دنگل پر بیٹھا ہے یہی ہے داماد اخضر پریزاد کا اور شوہر ہے مضراب پری کا اور رقیب ہے
دیو ہامان کا اسی کے صلب سے یہ لڑکا پیدا ہوا ہے کہ جس کو مین نے پہلے حضور کو دکھایا ہے اس لڑکے کا نام
سہراب ثانی ہے اور اس کے باپ کا نام رستم ثانی ہے کہ جو برابر اس جوان کے دنگل پر بیٹھا ہے اور جو برابر
داماد اخضر پریزاد کے دنگل پر بیٹھا ہے یہ بچہ ہے نواسہ اخضر پریزاد کا اسی کا نام شہریار ہے اور یہ ثانی
ہے رستم ثانی کہ پہلے رستم ثانی کو اخضر پریزاد نے پردۂ دنیا پر سے اٹھوا منگایا تھا رستم ثانی نے آکر
دیو ہامان کو زخمی اور مجروح کیا تھا اور لشکر کو شکست دی تھی اسی کو دیو ہامان نے آکر سے مبتلائے
طلسم چہل چراغ سلیمانی کیا تھا اور جب دوبارہ لشکر کشی دیو ہامان نے کی تھی تو اخضر پریزاد
نے اس جوان کو پردۂ دنیا پر سے اٹھوا منگایا تھا اس نے آتے ہی دیو ہامان کو زیر کیا تھا اور لشکر کو شکست
دی تھی اس کو بھی دیو ہامان نے گرفتار اسیر طلسم کیا تھا جب تیسری مرتبہ اخضر پریزاد
پر لشکر کشی کی تو اس طفل نے دیو ہامان کو قتل کیا ہے یہ بہت بڑا جری اور بہادر ہے اسنے کبھی کسی کے ہاتھ سے
شکست نہین کھائی ہے بلکہ ہمیشہ فتح یاب رہا ہے میدان جنگ و قتال مین اسکا ڈنکا بجتا رہا ہے اسنے کبھی لڑائی
کے میدان سے منھ نہین موڑا ہے بلکہ اپنے زور و طاقت پر اسکو ناز ہے مین نے آپ کو ان سب کے شناخت
کرا دی حضور نے پہچان لیا اور شناخت کر لی مین نے حضور سے عرض کیا تھا کہ مین حضور کو شناخت کرا دونگا
مین واقف ہون لہو جب اپنے عرض کرنے کے مین نے شناخت کرا دی ہے دیو ابلاغ نے یہ سُنکے کہا کہ اسی طفل نے
دیو ہامان کو قتل کیا ہے یہ کیا حقیقت رکھتا ہے کہ جو دیو کو قتل کرے یا یہ جوان جو کہ اسکے برابر بیٹھا ہے یہ بھی کوئی
حقیقت نہین رکھتا ہے یہ داماد اخضر پریزاد کی کیا لیاقت ہے جو دیو کو قتل کر سکے یا اُس کے بھائی کی یہ اصل ہے
کہ وہ دیو سے لڑ سکے مین جانتا تھا کہ جنھون نے دیو ہامان کو قتل کیا ہے اور لشکر دیو کو شکست دی ہے
بڑے قد کے جوان ہونگے اور مثل ہمارے تن و توش رکھتے ہون گے یہ تو ایسے ہین کہ اگر مین چاہون تو پھونک
دون تو اُڑ جائین واہ کیا خوب شائد تو بھول گیا ہے اُسنے قسم کھا کر کہا کہ مجکو قسم ہے سر خداوندی کی یہ ویسے ہی
جوان ہین تب دیو ابلاغ نے قہقہہ لگا کر ہنسا اسکے ہنسنے سے یہ تھا کہ زمین ہل گئی صحرا کانپ اُٹھا جانور ہر طرف کے قہقہے
سُنکے ڈر کر بھاگے صدائے قہقہہ کا ہے کو تھی رعد کی گرج تھی اور کہا کہ واہ ان سے مین ٹکڑون دبوچ کر مار
ڈالونگا مین دیو ہامان کے قد و قامت کی بہت تعریف سنتا تھا اور قوت کی مگر معلوم ہوا کہ وہ
بھی کچھ نہ تھا اسی طرح مشہور کر دیا تھا جو ایسے لوگون کے ہاتھ سے قتل ہوا خوب ہوا جو مین اُسکی
کمک کے لیے نہین گیا ورنہ مجکو بڑی خفت حاصل ہوتی یہان یہ باتین ہو رہی ہین راوی بیان کرتا ہے کہ
ایرج نامدار نے دربار کو اس طور سے آراستہ کیا تھا کہ داہنی طرف سہراب ثانی کے خود بیٹھے تھے اور اپنے برابر رستم ثانی
کو بٹھایا تھا اور رستم ثانی کے برابر شہریار عالیہ تبار کو جگہ دی گئی تھی داہنی طرف سب سردار قوم انسان کے تھے اور
بائین طرف سہراب ثانی کے سب پریزاد اور دیوزاد تھے اور سہراب ثانی کو کیون اس قدر عزت

نزدیک مناسب ہوگا جواب دینگے تم یا تمہارا بادشاہ ہمارا اتالیق یا حاکم نہین ہی کہ ہم خواہ نخواہ اسکے
کہنے پر عمل کرین یہ دربار بہادرونکا ہی بودونکا نہین ہی کہ تمہارے اس خوف دلانے سے ہم ڈرجائین
کیا کرین کہ پیامبر بیتہذیب اور ہر ملت مین بیگناہ ہوتے ہین انکو کسی قسم کی تنبیہہ دینا جائز نہین ہی
ورنہ اس سخت کلامی کی تمکو سزا دیجاتی اگر پیام لیکر نہ آئے ہوتے تو اسکی سزا پاتے تمکو خود زیبا ہی
کہ خاموشی کو اختیار کرو کیونکہ پیام بیان کرچکے ہو جو ہم جواب دین اسکو اپنے آقا سے جاکر
بیان کرو اور اس مہمل تقریر سے کچھ فائدہ نہوگا سوائے ذلت اور خواری کے ہم لوگ ایسے ویسے
نہین ہین کہ جو تمہارا جی چاہے کہو اور ہم برداشت کرین ہمارے گوش ایسی باتون کے خوگر
نہین ہین آئندہ تمکو اختیار ہی اسنے جواب دیا کہ چاہے خوگر ہون چاہے نہون مین اسی پر
عمل کرونگا اور ویسی ہی تقریر کرونگا کہ جسکی میرے مالک نے اجازت دی ہی ایرج نامدار نے
کہا کہ اچھا جو کچھ تمکو بیان کرنا ہو کرلو ہم سب باتونکا تمکو ایک مرتبہ جواب دینگے بعد ہمارے جواب کے
پھر تمکو اختیار ہی تم اپنے مالک کے حکم کی تعمیل کرنا ابھی سے بدون جواب پائے گرم ہونا کونسی
بہادری ہی یہ تو وہ مثل ہوئی کہ پیش از مرگ واویلا کا تم نقشہ کرتے ہو ابھی جواب نہین ملا
مگر گرم ہوے جاتے ہو یہ تیزی وگرمی یہان کچھ کام نہ آئیگی سب ایکدم مین نکل جائیگی کسی سے
ابھی تک سامنا نہین ہوا ہی کہ معلوم ہوتا تمہاری تو وہ مثل ہی کہ جب تک اونٹ پہاڑ کے
نیچے نہین آتا ہی بہت بلبلایا کرتا ہی اور خیال کرتا ہی کہ مجھ سے بلند کوئی نہین ہی جہان پہاڑ کے
نیچے آیا سب بلبلاہٹ نکل جاتی ہی اور دب جاتا ہی یہ امر ضرور ہی کہ جتنے قوم کے پاجی ہوتے ہین
اور انکی اصل ونسل مین فرق ہوتا ہی جہان انکی ذرا بھی عزت کی وہ اپنے تئین بھول جاتے
ہین اپنے جامے سے باہر ہوجاتے ہین یہ خیال کرکے کہ ہم بھی کچھ ہین جو ہماری عزت کیجاتی ہی
پھر یہ ہی قصد کرتے ہین کہ سر پر چڑھکر پیشاب کرو کیا سبب ہی کہ انھون نے ہماری عزت کی
کیونکہ وہ اپنی عادت اور خصلت کے خلاف پاتے ہین اور خیال کرتے ہین کہ یہ ہمارے خوف
سے ہماری عزت کرتا ہی یہ نہین خیال ہوتا ہی کہ یہ نہ معلوم کس سبب سے ایسی حرکت ہمارے
ساتھ کرتے ہین اپنی شرافت و لیاقت کو کام مین لاتے ہین خیر اس تقریر سے تو کچھ حاصل نہین ہی اب
تم بیان کرچکے ہمکو تمہارے سوالات کا جواب دینا چاہیے جو کہ تم دوسرے کی طرف سے
لیکر آئے ہو اور نیز ان باتونکا جو کہ تمنے کہین ہین یا ابھی اور کچھ بیان کرنا ہی وہ بھی بیان کرلو تاکہ
تمہارے دلمین کوئی حسرت نرہ جائے کہ ہمنے یہ تقریر نہ کی اس دیو کو یہ تقریر ایرج نوجوان کی
از حد ناگوار ہوئی مگر کچھ جواب نہ دیا صرف برہم ہوکر اسقدر تو ضرور کہا کہ معلوم ہوا تم لوگ بدون
گوشمالی کے اپنی حرکت سے باز نہ آؤگے مجکو جو کچھ کہنا تھا کہہ چکا جلد جو کچھ جواب دینا ہو دو کیونکہ میرا
مالک دو آغاز پر کوہ کھڑا ہی تاکہ پیام کا جواب سنکے بند وبست کرے جیسا کہ تم جواب دو اسکے
موافق ایرج نوجوان نے کہا کہ خیر معلوم ہوا آپ اپنی تقریر تمام کرچکے آپ جواب کے خواستگار
ہین لہذا زیادہ طولانی تقریر سے تو کچھ مطلب نہین ہی مختصر طور سے جواب دیا جاتا ہی چند فقرے نہین
اس سب تقریر مہمل اور بیہودہ کا ہماری طرف سے یہ جواب ہی کہ دیو ابلاغ سے جو کہ تمہارا مالک ہی اور جسنے تمکو پیام
لیکر روانہ کیا ہی کہدینا کہ تو بڑا نامرد اور بیہودہ ہی کہ ایسے نالائقون کو پیامبر مقرر کیا ہی جو کہ
بالکل قواعد تہذیب سے واقف نہ تھے اور نہ ہین معلوم ہوگیا کہ تو بھی مثل ان سبکے بیہودہ

اور نالائق ہی تیری بیہودہ تقریر کا اسیقدر جواب دیا جاتا ہی کہ کیون اپنی قضا بلاتا ہی کیون اپنے کو معرض ہلاکت مین ڈالتا ہی معلوم ہوتا ہی کہ تونے وہ واقعات نہین سُنے جو کہ تیرے بزرگون پر ہمارے بزرگون کے ہاتھ سے گذر گئے اور نہ وہ واقعات سُنے جو کہ ابھی دیو ہامان پر ہمارے ہی ہاتھ سے گذر رہے ہین ابھی کچھ عرصہ ایسا نہین ہوا ہی اور نہ گذرا ہی تھوڑے ہی عرصے کی بات ہی کہ دیوان قاف کی یہ نوبت تھی کہ جہان ہم مین سے کسی کا نام سن لیا تو مارے خوف کے رعشہ اندام پڑجاتا تھا عالم خواب مین چونک چونک اُٹھتے تھے یا ایسے دلیر ہوگئے کہ ہمسے مقابلے کی خواہش کرتے ہین اسقدر جلد بھول گئے اسقدر غرور نہ کرو یہ غرور و تکبر کام نہ آئیگا مثل اپنے بزرگون کے تباہ و برباد ہوگے اور کچھ نہ حاصل ہوگا اس نخل غرور و تکبر سے سوائے ذلت و خواری کے دوسرا ثمر نہ پاؤگے دیکھو دیو ہامان و دیو عفریت و شمندہ دون ہزار دست وغیرہ نے کیا ثمرہ پایا ہمسے مقابلہ کرکے سوائے ذلت و خواری کے جاے امن تلاش کرتے تھے مگر نہ ملتی تھی ہزار مرتبہ بھاگے مگر بے غیرت ایسے تھے کہ پھر آکر لڑے آخر کو مثل سگ و خوک کے مارے گئے مکر بھی کیا اور فریب بھی مگر کچھ نہ چلا اس سے کیا فائدہ تو بھی مثل اُن کے اپنی جان بچا کر بھاگے گا یا قتل ہوگا کوئی مکر کریگا کیونکہ تو بھی تو انھین بھگوڑون کا نطفہ اور بیر و ہی اور تیرے پاس سب وہی بھگوڑے آکر جمع ہوئے ہین جو کہ انکے ہمراہ تھے تو کیا ہمسے انکے خون کا معاوضہ لیگا جب وہ ہمارا کچھ نہ کرسکے تو تو کیا کرسکیگا تھوڑی سی چشم نمائی کافی ہوگی یہ جو تونے کہا کہ مین لشکر لیکر قلعۂ یاقوت نگار پر آتا تھا کہ تمسے مقابلہ کرون اور سب مال و اسباب طلسمی پر تمکو قتل کرکے قبضہ کرون اگر وہان آتا تو اتنی جوتیان کھاتا کہ پہچانا نہ جاتا اور سوائے فرار کرنے کے دوسرا امر تجھسے سرزد نہ ہوتا وہ سب مال و اسباب طلسمی اس مقام پر موجود ہی ہم خود تیری تکلیف کے خیال سے اسکو لیکر یہان آگئے ہین تو ہمسے لیلے دیکھین تو کیسا بہادر ہی اور یہ جو تونے کہا ہی کہ مین پردۂ قاف کا بندوبست کرکے پردۂ دنیا پر آؤنگا اور وہان سب اولاد حمزہ کو آکر قتل کرونگا یہ تیرا خیال خام ہی او نادان کہین ایسی حرکت بھی نہ کرنا ورنہ پچھتائیگا ایک دیو بھی زندہ پھر کر نہ آئیگا وہ سب دیو کش و دیو خوار ہین انکی تلوارین خون دیوان کی مشتاق ہین ایک ایک طفل انمین سے ہزار ہزار دیو کو قتل کریگا جب وہ لوگ یہان آکر اپنا سکہ بٹھا گئے تو وہ تو انکا مقام ہی یہ تیرے سر مین کیا خیال خام ہی اسی کو غنیمت جان لے کہ وہ لوگ یہان آکر اس قدر کے دری نہین ہوئے ہین کہ یہان کل قاف مین دین اسلام کو رواج دین ورنہ یہ بھی ممکن تھا کہ اگر وہ ایسا قصد کرتے اور پھر یہان ابلیس پرستی کا نام باقی رہتا کیون ہم سب کو ہوشیار کرتا ہی کیون سوتی بھیڑون کو جگاتا ہی اسی کو غنیمت جان کہ ہم یہان سے چلے جاتے ہین ورنہ یاد رکھ کہ اگر ہمکو خیال آگیا تو پھر تلاش بھی کریگا تو جائے پناہ سوائے قبر کے نہ ملیگی اُن لوگون سے تو مقابلہ کرنا بہت محال ہی ہم چار شخص یہان موجود ہین پہلے انھین کو قتل و غارت کرلے اور انکے ہاتھ سے اپنی جان بچالے پھر پردۂ قاف کا بندوبست کرکے پردۂ دنیا پر جاکر اُن بہادرون سے مقابلہ کرنا یاد رکھ اگر تونے ایسا کیا تو وہ بہادر تجکو قتل کرتے ہوئے پردۂ دنیا سے بھگاتے ہوئے پردۂ قاف مین لاکر قتل کرینگے اور پردۂ قاف کو خون سے بھر دینگے اور یہان نشان دین اسلام نصب کرینگے کیا تو ہم لوگون سے مقابلہ کرنا آسان خیال کرتا ہی اور ...

ہاں یہ ہے کہ راتوں کی نیند اڑ جائیگی جب خیال آجائیگا یا نام اُسکا سنیگا سوتے میں سے چونک اُٹھیگا اپنے بھلے کو سمجھ اس سودائے خام کو دل سے دور کر اور اپنی جان کو غنیمت جان آمادہ تجھکو اختیار ہی اور تو نے یہ جو پیام بھیجا ہی کہ میری آکر اطاعت کرو تو میں درگذر کرتا ہوں ورنہ سزا دونگا اُس گستاخی کی جو کہ تمنے میرے ملازموں کے ساتھ کی ہی اور اپنی عدول حکمی کی اور خداوند ابلیس کو سجدہ کرو دین اسلام کو ترک کرو تو میرے ہاتھ سے امان پاؤ گے اسکا جواب یہ ہی کہ کیوں قضا آئی ہی تو خود آکر ہماری اطاعت کر اور دین باطل پرستی ترک کر اتنی بھی نہ غنیمت ہی کہ ہم تیری آکر اطاعت کریں او نطفۂ حرام تیرے باپ دادا ہمیشہ ہمسے بھاگا کیے ہیں انکو تو کبھی یہ جرأت نہوئی جو ہمسے سر تکھوید کر مقابلہ کرتے یا یہ امر کہتے کہ ہم امان نہ دینگے جب تک ہماری اطاعت نہ کروگے جبکہ ہمنے انکی کسی بات کو اگر انھوں نے کہا خیال نہ کیا تو تو کیا ہی جو ہم تجھسے خوف کریں اور تیری اطاعت کریں تو کیا گیدی ہی اور وہ تیرا خداوند کیا الو ہی اور شیطان ہی جو ہم اسکو سجدہ کریں ہم اسکو سجدہ کرنے کی جگہ رات دن لعنت کرتے ہیں اور اسکو سزا دیتے ہیں گالیاں دیتے ہیں وہ ہمارا کچھ نہیں کرسکتا ہی ہمپر کیا منحصر ہی جو خدا پرست ہیں وہ ایساہی کرتے ہیں اور ہمیشہ ایسا ہی کرینگے تا زمانہ قیامت ابلیس پر تلبیس پر لعنت کیا کرینگے جبکہ وہ ہمارا کچھ نہیں کرسکتا ہی جو کہ تمہارا خداوند ہی اور ہماری لعنت سنا کرتا ہی جو کہ ہم اسپر کرتے ہیں بلکہ وہ ہمارے پاس سے بھاگتا ہی ہماری شمشیر زبان کی تاب نہیں لاتا ہی تو تو کیا ہی تو بھی مثل اپنے خداوند کے بھاگے گا اور ہماری تلوار کی آنچ کی تاب نہ لائیگا تجھکو یہ زیبا ہی کہ رومال سے ہاتھ باندھکر حاضر ہو ہماری اطاعت کر دین اسلام قبول کر شیطان پر لعنت کر جسنے تجھ کو بہکا رکھا ہی اور اگر یہ نہیں منظور ہی تو جو تیرے جی میں آئے وہ کر تجکو قسم ہی سر اس الشیاطین کی جو تو ہمکو سزا نہ دے ہم قسم دیتے ہیں تجکو تیرے خداوند کی تو ہمپر رحم نہ کھا یہ جو تونے لکھا کہ تمنے ہمارے ملازموں پر بدعت کی اسکا جواب یہ ہی کہ انھوں نے جیسی گستاخی کی ویسی سزا پائی انپر تو رحم اس سبب سے کیا گیا کہ وہ کم تھے اور ہم بہت تھے ورنہ یہ نہی ممکن تھا کہ وہ زندہ جانے پاتے یہ صرف گوشمالی دیگئی کہ پھر کبھی کسی کے ساتھ ایسی حرکت نہ کرینگے اگر خیال بھی آئیگا تو جب اپنی ناک و کان کی طرف خیال کرینگے تو فوراً خوف کھا کر اس حرکت سے باز آئینگے دوسرے یہ ہماری نشانی ہی جو دیکھیگا وہ خیال کریگا کہ ان دیووں نے آدمزاد سے مقابلہ کیا تھا یہ اُسکی سزا ہی ہر ایک ہمارے مقابلے سے خوف کریگا اور یہ جو تونے پیام دیا ہی کہ سب مال و اسباب طلسمی ہمکو دیکر تم پردۂ دنیا پر چلے جاؤ جب ہم پردۂ دنیا پر لشکر لیکر آئینگے تو تمسے پھر سمجھ لینگے اسکا جواب یہ ہی کہ اگر تجھ میں قوت و طاقت ہو تو مال و اسباب ہمسے لیلے بہادر کبھی اپنے ہاتھ سے کسی کو دھمکی سے نہیں دیتے ہیں جب تک اُسکا امتحان نہیں کر لیتے ہیں تو کیا ہمسے لے گا ہم تو یوں نہ دینگے بدون مقابلہ کیے ہوے تو کیوں اسوقت اس امر کو موقوف رکھو کہ ہم تجکو یہ سب مال و اسباب دیکر چلے جائیں پردۂ دنیا پر جب تو وہاں آئے تو ہمسے سمجھ لے جبکہ ہم موجود ہیں یہ ہی گو ہی یہ ہی میدان تو پھر اتنی بڑی زحمت گوارا کرنے سے کیا حاصل اگر ہم وہاں تجکو نہ ملیں تو تیرے دل میں ہمارے مقابلے کی حسرت رہ جائے یہ تو ممکن نہیں ہی کہ ہم مال و اسباب تجکو تیرے خوف سے دیدیں ہاں اگر تو بہادر اور زبردست ہی تو لیلے ہم موجود ہیں ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ اب

تجکو پردۂ دنیا پر جانا نصیب نہوگا بلکہ یہ حسرت دل ہی مین رہ جائیگی کہ نہ مین پردۂ دنیا پر جا سکا نہ مین قاف ہی مین رہن الملیس پر لعنتی کو رنج دے سکا یہ حسرت ہی رہ جائیگی اور تو مارا جائیگا جیسے دیو ہامان اور دیو عفر بینت دیو سفید یہ ہزارون حسرت کو لیکر گئے اور کوئی آرزو انکی پوری ہوئی اسی طور سے تو بھی یہ حسرت دل مین لیجائیگا اور تو نے جو یہ کہا کہ میرے خداوند نے اپنی قدرت سے تم سبکو یہان پہونچایا ہر مصیبت راہ سے بچایا یہ امر ضرور ہی کہ ہمارے خداوند کریم نے ہمکو تیری سرکوبی کے لیے یہان پہونچایا اس سبب سے کہ خون ناپاک و نجس اس سر زمین پر نہ گرے وہ زمین تیرے خون سے نجس ہو اور تیرے ہاتھ سے اور بندگان خدا کو اذیت پہونچے اگر تو وہان جاکر مقابلہ کرتا تو ہزارون خدا پرست دیو تیرے ہاتھ سے اور تیرے لشکر کے ہاتھ سے ہلاک ہوتے انکا ہلاک ہونا خداوند کریم کو منظور نہ تھا اب ہم تجکو مع دیو زادگان طرف پردۂ دنیا کے جائینگے تاکہ تیرے ہاتھ سے اور سبکو تجھ سے نہ کچھ پہونچے بس اسیقدر جواب کافی ہی بعد اسکے جواب کا یہ ہی کہ نہ ہم اطاعت کرینگے نہ دین اسلام ترک کرینگے نہ مال و اسباب اپنا دینگے ہم دونون مقابلہ کیے ہوئے ہین جان تیری جا ان ہنگی یہ ضرور منظور ہی کہ تو آکر ہماری اطاعت کر مع اپنے لشکر کے ورنہ آمادۂ پیکار ہو ہم سب مال و اسباب لیکر یہان یہ پستہ اترے ہین اور تمہارے مقابلے مین فرو کش ہوئے ہین تم طبل جنگ بجاؤ اور مقابلے کو آؤ ہم دونون مقابلہ ہمارا اطاعت کرنا اور دین اسلام ترک کرنا اور یہ سب مال و اسباب دنیا اسی امر پر موقوف ہی کہ اگر تم ہمپر مقابلہ مین غالب آئے اور ہم مغلوب ہوئے تو اسوقت مین تمکو اختیار ہی جو چاہنا سو کرنا خواہ ہمکو قتل کرنا خواہ ہمسے اطاعت کرانا اسوقت اگر ان سب امور تمکو کہوگے تو ہم قبول کرینگے اسوقت تو ناممکن ہی اور تمہاری تقریر کا یہ جواب ہی کہ ہم نہ اس مرتد ولد الزنا بچہ شیطان کی اطاعت نکرینگے اور یہ کہکر ہزارون دشنام شیطان اور دیو ابلاغ کو دین اور کہا کہ اسنے اگر تمکو یہ حکم دیا ہی کہ اگر ہماری نافرمانی کرین اور ہمارے کہنے پر عمل نہ کرین تو انکا گوشت تمپر حلال ہی بسم اللہ ہم موجود ہین جو چیز تمپر تمہارے مالک نے حلال کر دی ہی تم اسکو حرام قرار نہ دو بلکہ خادم وہ ہی نمک حلال ہی کہ جو مالک کے حکم کو بجا لائے اور اسکے حکم سے سرتابی نہ کرے اب ہم جواب دے چکے جو تمکو کہنا ہو کہو مگر اس امر مین اب کچھ نہ کہنا کہ اطاعت کرو یا مال و اسباب دو اسکا ہم جواب تمکو دے چکے ہین ہان ایک امر کا اور جواب ہے آقا کو دینا کہ اسنے یہ جو کہا ہی کہ میرے پاس وہ دیوزاد جمع ہوئے ہین کہ جنکے بزرگون کو تمہارے بزرگون نے قتل کیا ہی وہ سب تمہارے خون کے پیاسے ہین اگر میرے کہنے کے خلاف کروگے تو وہ سب مثل زاغ و زغن کے تمہارے گوشت کے ٹکڑے ٹکڑے کرکے کھا جائینگے اگر ایک دیو کو حکم دونگا وہ ہی کافی ہی جو کہ تمہارے ہمراہ ہین سب بھاگ جائینگے تم ہی سب پر آفت آئیگی تو اسکا جواب یہ ہی کہ اگر وہ لوگ میرے خون کے پیاسے ہین تو ہم سبکی تلوار اور تیر و نیزے ان سبکے خون کے پیاسے ہین اور انکے خون کے ذائقے کے مشتاق ہین اگر وہ ہمارے گوشت کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے کھا جائینگے یہ انکا خیال خام اور تمہارا تصور نا تمام ہی میرے نزدیک یہ ہوگا کہ انکے گوشت کو خود زاغ و زغن کھا جائینگے کیونکہ انکا گوشت کے ایک مدت سے جانوران صحرائی مشتاق ہین اور اس اشتیاق مین یہان آکر بیٹھے ہین اور انھون نے اپنے آشیانے بنائے ہین تم سبکے گوشت

ہوان سے کہ یہ بھی سب مشتاق ہیں ہاں ان سے [illegible] ہیں [illegible] کو ان سے [illegible]
سے مشتاق ہیں اور وہ سب اسکا اشتیاق رکھتے ہیں اور [illegible] مشتاق [illegible]
ہم انکی روحیں قبض کرینگے [illegible] ان سبکو اپنے پنجہ قدرت میں لا کر [illegible] ہیں [illegible]
مالک دوزخ کو بہت ان سبکے دیکھنے کی [illegible] سے شعلہ اپنے [illegible] جہنم [illegible]
مشتاق ہیں تو لبیک لبیک کرتا انکی پیشوائی کو دوزخ سے نکل آئے ہیں [illegible]
بھڑک بھڑک کر باہر آئے ہیں یہ اسکا خیال خام ہے کہ ہمیں ایک [illegible] وان سبکو شکست دیگا
ہماری نظر میں تو کوئی ایسا نہیں نظر آتا ہے کہ جو ایک حملہ میں ان سبکو بھگا دیگا یہ سب مثل تم
سبکے بودے نامرد نہیں ہیں انمیں ایک ایک ایسا ہے کہ جو لاکھوں سے نہ بھاگے فرض کیا جاوے
ایسا بھی ہوا تو ہم سب انکے بھروسے پر مقابلہ نہیں [illegible] اپنے خدا کی قوت پر تکیہ کرتے [illegible]
قوت و طاقت پر بھروسہ کرکے حریف سے [illegible] ہیں اگر تمہارے ہمراہ ساٹھ لاکھ [illegible]
ہیں تو کچھ خوف نہیں ہے اگر ساٹھ لاکھ یا ساٹھ کروڑ ہوتے تو بھی ہم بندہ [illegible] مقابلہ کرتے
سے بس اب انکو حکم دو کہ جو ہمارے خون کے پیاسے ہیں کہ وہ ہمارا خون بہا کر اپنی پیاس
کو فرو کریں اور ہمارے گوشت کو مثل زاغ و زغن کے کھائیں یہ جواب برج نامدار نے
فرمایا ان دیوان نابکار کو بہت غصہ آیا انمیں سے ایک بولا کہ او آدم زاد تو بہت چرب زبان
معلوم ہوتا ہے کہ شاہان خداوند اور رستان شاہ دیوان قاف میں ایسے کلمات سخت و شست
جاری کرتا ہے شرط کہ اس سخت زبانی و شست گوئی کی سزا دوں مجکو میرے آقا کی طرف
سے حکم ہے میں صرف پیامبر نہیں ہوں بلکہ تجسے مقابلہ بھی کرنے آیا ہوں یہ جو اس نامرد دیو
نے کہا سہراب ثانی کو اب تاب نہ رہی برہم ہوکر فرمایا کہ او نابکار جا اپنی راہ لے ورنہ تو بھی
مثل انکے یہاں سے نکما ہو کر جاویگا اور اپنے آقا کے حکم کے بجالانے کی سزا پاویگا معلوم ہوا
کہ تیری قضا آئی ہے یہ جو سہراب ثانی نے فرمایا اسکو اور غصہ آیا اور کہا کہ او طفل [illegible]
تیرے منہ سے ابھی دودھ کی بو نہیں گئی ہے تو دیوان قاف کی شان میں ایسا کلمہ کہتا ہے کہ
قضا آئی ہے ابھی طمانچہ ماردوں تو ہلکر پانی نہ مانگے اس سن و سال پر یہ باتیں کیوں اپنی
قضا بلاتا ہے جبکہ میں ان لوگوں کی حقیقت نہیں جانتا ہوں تو تجھ ایسے بچے سے کب دبونگا انکو
تو میں برابر جواب دے رہا ہوں اور میرا کچھ نہیں کرسکتے ہیں تو تو کیا ہے یہ جو اسنے کہا تو سہراب ثانی
نے آنکھ ملا کر فرمایا کہ اپنی زبان کو بند کر اور سمجھ بوجھکر کلام کر ورنہ ابھی حکم دونگا تیری زبان
گدی کی طرف سے کھینچ لی جائیگی سخت زبانی کی سزا مل جائیگی یہ سہراب ثانی کا کہنا تھا کہ وہ دیو آگ
ہو گیا اور یہ خیال کرکے لپکا کہ یہ بچہ تو ہے پہلے اسے دبوچ کر مار ڈالوں اور اسکا لقمہ کر جاؤں پھر اوروں کی
طرف رخ کرنا یہ تصور دلمیں کرکے سہراب ثانی کیطرف لپکا اور قریب جاتے ہی ہاتھ بڑھا کر قصد کیا کہ اٹھا کر لقمہ
کر جاؤں وہاں دیو ابلاغ و سب سردار دیکھ رہے ہیں کہ سرداروں نے دیو ابلاغ سے کہا کہ ملاحظہ فرمائیے
کہ آپکے پیامبر سے اور آدم زادوں سے بگڑ گئی اور نوبت بجنگ و پیکار آئی دیکھیے وہ دیو سراغ
اس طفل کی طرف لپکا ہے جو کہ نواسا ہے اخضر پریزاد کا ابلاغ نے جواب دیا کہ بگڑ جانے دو یہ ہی سب جو
[illegible] آئے ہیں ان سبکو کافی ہیں تم سب یہاں سے تماشہ دیکھو جب دیکھنا کہ ایک پر دس دس پانچ پانچ
[illegible] جا کر مدد کرنا ابھی کیا ضرورت ہے دیو ابلاغ تو یہ کہ رہا تھا ادھر جیسے اس دیو نے اس قصد سے

طرف سہراب ثانی کے ہاتھ دراز کیا تھا کہ اٹھا کر کھا لوں جیسے وہ قریب پہونچا ویسا ہی قریب آیا
شاہزادہ اسی طور سے اپنے ذنگل پر بیٹھا رہا حرکت تک نہ کی جیسے ہاتھ قریب آیا انہیں ہاتھ سے
پکڑ کر جو جھٹکا دیا وہ منہ کے بل آرہا جیسے زمین پر پہونچا ایک گھونسا جو مارا ہاتھ تا بہ کہنی سر میں
گھس گیا مغز سر بغل آیا تڑپکر رہ ہی ناک فنا ہوا تا یک نے لپک کر اسکے کان لیے اور داخل دوزخ
کیا اسکا بھائی دیو ایاغ جو کہ اسکے ہمراہ آیا تھا اسنے جو اپنے بھائی کو مردہ دیکھا تاب نہ رہی ایک
مرتبہ اپنے مقام سے یہ کہتا ہوا اٹھا کہ او طفل تو نے غضب کیا کہ میرے روبرو میرے بھائی کو
جان سے مار ڈالا میں کب تجکو زندہ چھوڑتا ہوں وہ دھوکے میں آگئے تیرے ہاتھ سے قتل
ہوئے انکا پاؤں پھسل گیا فرش پر وہ گر پڑے تو نے تلوار ماردی ورنہ تیری کبھی یہ لیاقت
نہ تھی کہ تو انکو قتل کر سکتا یہ کہکر قریب پہونچا اور اژدہ پشت نہنگ کا وار کیا شاہزادہ اسی
طور سے ذنگل پر بیٹھا رہا جیسے اژدہ پشت نہنگ قریب آیا ذرا سا جو کترا دیا تھا ہی وار خالی
گیا زمین پر پڑا فرش کو چاک کر کے زمین میں در آیا شاہزادے نے بڑھکر اسپر پاؤں رکھدیا
اسنے لاکھ زور کیا کچھ بھی نہو سکا عاجز ہوکر رہ گیا اژدہ کو چھوڑ کر لپٹ پڑا شاہزادہ اسی طور سے
بیٹھا رہا جیسے وہ لپٹا شاہزادے نے پیچ باندھکر اب جو جھٹکا مارا وہ چار دان شانہ چت
سامنے گرا شاہزادے نے بیٹھے بیٹھے دونوں پاؤں اٹھا کر اسکے پاؤں پر رکھے اور جھک کر
دونوں ہاتھ لیکے دوسرا پاؤں پکڑ اب جو زور کیا مثل کرباس کہنہ کے چیر کر اسکو پھینکدیا
شاہزادے نے ان دونوں دیوؤں کو جب قتل کرنے کا قصد کیا تھا تو یہ کہا تھا کہ شناخت
میں پروردگار عالم کی کیا کہتے ہو ہر ایک نے خلاف جوابدیا تھا بس ایک کو گھونسا مارکر اور
دوسرے کو چیر کر پھینکدیا ادھر اور دیو جو ان دونوں کے ہمراہ آئے تھے انمیں سے جو ذرا منچلے
تھے وہ تو طرف رستم ثانی و ایرج نوجوان و شہریار عالی نشان کے لپک پڑے سے باقی
اپنی جان بچا کر اور یہ معرکا دیکھکر باہر کو بھاگے شاہزادوں کے ہمراہی کے دیووں اور پریزادوں
نے قصد کیا کہ اٹھکر ان سبکو روکیں مگر شاہزادہ سہراب ثانی نے منع فرمایا کہ کیا حرکت
ہی بھاگے ہوئے کا تعاقب کرنا خلاف شجاعت ہی جبکہ وہ بھاگے تو کیا ضرور ہی کہ انکو روکا جائے
دوسرے وہ پیامبر ہیں پیامبر کا قتل کرنا بھی خلاف ہی مگر یہ جو میرے ہاتھ سے مارے گئے
انھوں نے جانکر اپنی جان دی ورنہ میں کبھی نہ انکو قتل کرتا یہ حرامزادے خود مجھ سے آمادۂ
پیکار ہوئے اور میرے اوپر آ پڑے میں نے قتل کیا ادھر وہ دیو جو کہ ایرج وغیرہ کی طرف
پہونچے تھے انکے قریب پہونچے حملہ کیا ان شاہزادوں نے بھی انکو پکڑ لیا اور قصد کیا کہ ہلاک
کریں کہ سہراب ثانی نے منع کیا اور کہا کہ انکی یہ سزا ہی کہ مثل ان کے جو کہ قبل میں آئے تھے ناک
کان کاٹ کر نکال دیجیے رستم ثانی وغیرہ نے کہا کہ جو تمہاری مرضی مگر یہ بڑے مکار اور دغاباز
ہیں شاہزادے نے کہا کہ انکی مکاری اور دغابازی سے کیا خوف ہی یہ کہکر حکم دیا کہ ان دونوں کی لاشیں زیر
کوہ پھینکدیجائیں اور انکے ناک و کان کاٹکر زیر کوہ ڈالدو اور ہمارے خیمے وغیرہ مع کل مال و اسباب کے
زیر کوہ لیجاکر برپا کرو یہ جو حکم دیا دیووں نے وہ دونوں لاشیں اٹھا کر زیر کوہ پھینکدیں اور انکے ناک و کان
کاٹکر زیر کوہ اتار دیا اور کہا کہ اب ادھر کا رخ نکرنا ورنہ ایکی زندہ نہ بچوگے اس امر کو غنیمت جانو کہ جان بچی ہی ورنہ
مثل ان دونوں کے تم بھی قتل ہوتے وہ یہ سنکے بھاگے خون بہتا ہوا ادھر وہ دیو جو یہ واقعہ دیکھکر بھاگے تھے

پھر وہان نہ ٹھہرے نہ پلٹ کر دیکھا کہ ہمارے ہمراہیون پر کیا واقعہ گذرا ایسے بھاگے کہ زیر کوہ آکر دم لیا جب زیر کوہ آ گئے تب حواس درست ہوئے یہان آکر دیو سرانغ و ایانغ کی لاشین پائین انکو اٹھا کر طرف دیو ابلاغ کے چلے وہ دیو بھی ہمراہ ہو لیے جنکے ناک و کان کٹے تھے یہ سب تو ادھر کو چلے دیو ابلاغ زیر کوہ سے یہ سب واقعہ دیکھ رہا تھا مع اپنے سردار دیکھا اسنے جو اس طور سے ان سبکی حالت دیکھی کہ اس طفل نے جو کہ نواسا ہی اخضر کا دیو سرانغ و ایانغ کو اسنے یون قتل کیا کہ جیسے کوئی مرد قوی طفل صغیر کو قتل کرتا ہی دوسرے آدم زادون نے جو کہ اولاد حمزہ سے ہین دوسرے دیوون کو بیٹھے بیٹھے زیر کر لیا حواس جاتے رہے اپنے سردارون سے کہا کہ یہ آدم زاد بڑے صاحب قوت و طاقت معلوم ہوتے ہین دیکھو اس طفل نے دیو سرانغ کو ایک گھونسا مار کر ہلاک کیا جیسے اسنے ہاتھ بڑھایا اسنے ہاتھ پکڑ کر جھٹکا دیا وہ منھ کے بل آیا گھونسا مارا کہ اسکا کام تمام ہوا اسکا بھائی ایانغ بہت آیل کر چلا آرہ پشت نہنگ مارا اسنے بیٹھے بیٹھے خالی دی آرہ زمین پر پڑا وہ آرہ کو چھوڑ کر لپٹنے کے قصد سے چلا جیسے لپٹا ایک ہکا جو اس طفل نے دبا وہ چارون شانہ چت گرا اپنے زور مین اب اسنے ایانغ کے کان مین جھک کے کہا نہ معلوم اسنے کیا جوا بدیا کہ اسنے چیر کر پھینکدیا اسی طور سے ان سب نے جو کہ اسکے چچا و باپ و دادا ہین جو دیو انکی طرف گیا ہمنے دیکھا کہ انھون نے ایک چشم زدن مین پکڑ لیا معلوم ہوتا ہی کہ ان سب سے کچھ نہ کچھ گناہ خداوندکا ہوا تھا کہ جسکی یہ سزا پائی اب ثابت ہو گیا کہ یہ لوگ بہت سرکش ہین بدون گوشمالی مناسب کے نہ مانینگے اب انکو ان حرکات کی سزا دینا لازم ہی انھون نے کچھ بھی میرا خوف نہ کیا نہ یہ خیال کیا کہ مین زیر کوہ موجود ہون میرے پیام برون کے ساتھ یہ حرکت کی تم مین سے ایک دیو میرے لشکر مین جائے اور یہ حکم میرے افسران لشکر سے کہدے کہ دیو ابلاغ تمھارے بادشاہ نے حکم دیا ہی کہ اسیوقت کل لشکر لیکر شکارگاہ مین آؤ یہان ایک حریف سے مقابلہ ہونے کو ہی اس سے نوبت بجنگ و پیکار آگئی ہی اور ایک دیو یہ نامہ لیکر میرے نور نظر پارۂ جگر دیو چراغ بلند گردن کے پاس شہر ابلاغیہ مین جائے اور اس سے کہے کہ جن لوگون کے مقابلے کے لینے مین طرف قلعۂ یاقوت نگار کے جاتا تھا وہ لوگ اتفاق چندسے میری شکارگاہ مین آکر اترے ہین طرف پردۂ دنیا کے یہ خبر پاکر جاتے تھے کہ دیو ابلاغ بلند شاخ نے لشکر کشی کا ہمیر قصد کیا ہی گو اس خوف سے جاتے تھے مگر ایک حرکت انھون نے یہان پہونچکر بہت بیجا کی کہ جسکے سبب سے مجکو انپر نہایت غصہ آیا اور مین نے انکو پیام بھیجا کہ یہ کون حرکت تھی اسپر بھی وہ کچھ متنبہ نہوے بلکہ آمادۂ مقابلہ ہوے ہین لہذا تم کسی کو اپنی طرف سے حاکم شہر کرکے اور کچھ لشکر برائے حفاظت شہر وہان چھوڑ کر میرے پاس آؤ تاکہ ہم اور تم ملکر انکو سزا دین بڑے سرکش اور مغرور معلوم ہوتے ہین کیونکہ نہ کچھ لشکر ہمراہ ہی نہ سپاہ صرف تھوڑے سے دیو زاد و پریزاد اور چند آدم زاد ہمراہ ہین اسپر مجھ ایسے بادشاہ زبردست سے مقابلہ کرنے پر آمادہ ہین اور بر سر فساد ہین ہان ایک امر ضرور ہی کہ مال و اسباب بہت ہمراہ ہی بس اگر ہم اور تم ملکر ان سبکو مار لینگے اول تو گوشت انسان جو کہ باذائقہ ہوتا ہی وہ کھانے کو ملیگا ایک مدت کے بعد یہ غذا نصیب ہوگی قدرت خداوندا کی ہیبت سے دوسرے مال و اسباب جو کہ نادر زمانہ ہی دوران آدم زادون نے اکثر فتح کرکے حاصل کیا ہی اسپر قبضہ ہوگا تیسرے کتنا بڑا نام ہوگا کہ خبیرۂ دیو عفریت سے خروج کرکے اولاد حمزہ کو قتل کیا اور اپنے بزرگون کے خون کا معاوضہ لیا جو جو دیو و پریزاد و بادشاہ اس خوف سے مقابلہ نہین کرتے ہین کہ ہم ان لوگون سے نہین مقابلہ کر سکتے ہین یہ لوگ دیو کش ہین انکو یہ خبر پاکر جرأت ہوگی اور ہر ایک

اگر ہمارا شریک ہوگا مع نشکے کے جو جوان لوگونسے کینہ رکھتے ہین اور بسبب خوف کے ظاہر نہین کرسکتے ہین
وہ ایسے وقت بین ضرور اُس کینہ دیرینہ کو اپنے ظاہر کرینگے لہذا تم بہت جلد آؤ یہ جو دیو ابلاغ نے کہا اور
ایک نامہ بھی اسی مضمون کا لکھکر اپنے ہاتھونسے اپنے فرزند کے پاس روانہ کیا جسجگہ سب سامان ہمراہ
تھا ایک دیو وہ نامہ لیکر طرف شہر ابلاغیہ کے روانہ ہوا اور ایک دیو طرف لشکر کے دیو ابلاغ
زیر کوہ سے ہٹکر دور جاکر کھڑا ہوا کہ وہ دیواد ولاشین دیو سراغ و دیو ایاغ کی مع اُن سبکے آکر
پہونچے اور لاشین سامنے دیو ابلاغ کے پھینک کر رونے لگے اور فریاد کرنے لگے خصوصاً وہ دیوکہ جنکے
ناک وکان کٹے تھے رو رو کر سب جواب پیام بیان کیا اور سب حالت بیان کی دیو ابلاغ
کو جواب پیام سُنکے بہت غصہ آیا اُسنے کہا کہ اچھا ٹھہر جاؤ مین آدم زاد ونسے اس حرکت کا
عیوض لیتا ہون اور اس ناشائستہ حرکت کی سزا دیتا ہون اب یہ میرے ہاتھ سے بچکر جاتے
کہان ہین یہ کہکر اُنکو حکم دیا کہ ان لاشونکو لیجاکر موافق مذہب ابلیس پرستی کے جلاؤ وہ لاشین لیکر
سامنے سے چلے گئے اور جنکے ناک وکان کٹے ہوے تھے اُنسے کہا کہ تم ٹھہرو لشکر کو مین نے طلب
کیا ہی وہ آتا ہی تمکو شفا خانہ مین بھیجکر تمھارا علاج کراؤنگا اور تمکو بہت کچھ انعام دیا جائیگا مین یہانسے
سب حال دیکھ رہا تھا مجکو بہت اسوقت غصہ ہی اور جب سے مین نے اپنے سردارونکی لاشین دیکھی ہین
اُسوقت سے میری آنکھونمین خون اُترا ہوا ہی جب تک مین ان سبکو مثل انکے قتل نہین کرتا ہون اسوقت تک
مجکو چین نہین آتا ہی یہ کہکر سردارونسے کہا کہ مجکو اس امر مین بڑی فکر تھی کہ وہ لوگ بالائے کوہ ہین
ایسی حالت مین مشکل مین فتح حاصل ہوگی کیونکہ جب وہ سب راہین کوہ کی روک لینگے تو کوہ پر جانا
مشکل ہوگا کیونکہ یہ کوہ مثل قلعہ کے ہی اور مین نے اسکو اسی طریقہ سے آراستہ کیا ہی مگر جب سے
یہ امر سُنا انکی زبانی کہ وہ سب مال و اسباب لیکر زیر کوہ آتے ہین تو وہ فکر دفع ہوگئی اب انکا مار لینا
کتنی بڑی بات ہی یہ تھوڑی سے ہین میرے ہمراہ سات لاکھ دیو ہین دوسرے مین نے اپنے فرزند کو طلب
کیا ہی وہ بھی لشکر لیکر آئیگا سردارون نے عرض کیا کہ اسیقدر سپاہ کافی تھی آپ نے بیکار شاہزادے کو
زحمت دی خیر اُنکو زیر کوہ تو آنے دیجیے پھر ملاحظہ فرمائیگا جب مقابلہ ہوگا کہ ہم جان نثار کیونکر لڑتے اور کیسے
معرکے پڑے زمانہ سلف سے آج تک اس طریقے سے دیو نہ لڑے ہونگے جسطور سے ہم لڑینگے اس معرکے
سے اب نہ بھاگین اب یہ قصد کر لیا ہی کہ یا حریف نہین یا ہم نہین دیو ابلاغ نے کہا کہ اگر اس طور کی
ثابت قدمی دکھاؤگے تو ضرور فتح پاؤگے یہان یہ باتین ہو رہی تھین کہ اُدھر بالائے کوہ سے بموجب
حکم شاہزادوں سب اہلکارون نے تمام مال و اسباب مع بارگاہ و خزانہ وغیرہ کے لیکر زیر کوہ جانیکا قصد
کیا کہ اِدھر شاہزادون نے دربار برخاست کیا سب دربار سے اُٹھکر ہمراہ شاہزادونکے باہر خیمون کے
آئے شاہزادے قبل سے اُن سبکو ہمراہ لیکر زیر کوہ آئے اس خیال سے کہ ایسا نہو کہ وہ حرام زادے
مہلت پاکر اس مال و اسباب پر قبضہ کرلین کیونکہ زیر کوہ کھڑے ہوے ہین جب شاہزادے زیر کوہ آئے
ایک مقام مناسب دیکھکر خیمے وغیرہ کے برپا کرنے کا حکم فرمایا اور کل مال و اسباب کو وسط مین قریب اپنے
خیمونکے احتیاط سے رکھنے کا حکم دیا اُسپر دیو و پریزاد کا پہرہ مقرر کیا دیکھا کہ دیو ابلاغ سامنے مع سردارونکے
کھڑا ہوا ہی یہ شاہزادے دیو ابلاغ کو دیکھکر داخل خیمہ ہوے اور بیخوف و خطر زیر کوہ آکر مقیم
ہوے اب ایک دیو اور ایک پریزاد بھی بالائے کوہ نرہا ذرا سا بھی سامان کوہ پر نہ چھوڑا سب زیر کوہ لے آئے اور سب
بموجب حکم شاہزادگان عالی تبار آکر بیخوف مقیم ہوے اُدھر وہ دیو جو کہ ابلاغ نے طرف لشکر اور شہر ابلاغیہ کے

روانہ کیے تھے اُنمین سے جو دیو لشکر کو اس حال سے آگاہ کرنے اور کہنے گیا تھا وہ لشکر مین پہونچا اور افسرونکو حکم دیو ابلاغ سے آگاہ کیا اُسیوقت لشکر مین تیاری ہوئی چونکہ لشکر ہمہ وقت آمادۂ سفر رہتا تھا یہ حکم پاتے ہی سب موجود ہوگئے نقارۂ کوچ بجا اور کل لشکر طرف شکارگاہ کے حسب الطلب دیو ابلاغ کے چلا اُدھر دوسرے دیو نے شہر مین جاکر دیو چراغ دراز گردن پسر دیو ابلاغ کو دربار مین نامہ دیا دربار اُسکا آراستہ تھا سب سردار موجود تھے دیو ابلاغ کا ذکر ہو رہا تھا کہ ابھی کیا وہ نہین ہوئینگے کہ اس دیو نے جاکر نامہ دیا اور زبانی بھی پیام کہا دیو چراغ نے نامہ دبیر کو دیا اُسنے نامہ پڑھا وہ ہی مضمون تھا کہ جو تحریر ہو چکا ہی جب سب مضمون سے اہل دربار آگاہ ہوے دیو چراغ نے اہل دربار سے کہا کہ لشکر کو تیاری کا حکم دیا جائے مین اسیوقت خدمت والد بزرگوار مین مع لشکر کے جاؤنگا کیونکہ انھون نے بہت جلد طلب فرمایا ہی یہ حکم دیکر اپنی طرف سے اپنے وزیر کو یہانکا حاکم کیا اور پچاس ہزار دیو کو یہان رہنے کا حکم دیا لشکر سے اور ایک لاکھ پچاس ہزار کو تیاری کا حکم دیا اور خود دربار برخاست کرکے داخل محل ہوا اور یہ حکم دیا کہ جب مین محل سے تیار ہوکر نکلون سب تیار رہون عدم نہو ورنہ سزا دیجائیگی سردارون نے دربار سے آکر اور چھاونی مین پہونچکر حکم سے آگاہ کیا اُسیوقت ایک لاکھ پچاس ہزار کا لشکر تیار ہوگیا اور مسلح و مکمل ہوکر در دولت پر حاضر ہوا سب سردار اپنے اپنے مقام سے سامان سفر سے آراستہ ہوکر آگئے کہ دیو چراغ محل سے سامان سفر سے درست ہوکر نکلا لشکر کو آراستہ پایا اُسیوقت تخت پر سوار ہوکر مع لشکر کے طرف شکارگاہ کے روانہ ہوا یہان دیو ابلاغ لشکر کا اور اپنے فرزند کا منتظر کھڑا تھا اور سردارونسے کہ رہا تھا کہ نہ ابھی تک لشکر آیا نہ وہ دیو واپس آئے سب صید و شکار بھول گیا ہی خود وہ صیاد فکر کا شکار ہوا ہی کہ سامنے سے گرد اُڑی دیو ابلاغ نے کہا کہ لشکر میرا آپہونچا کہ دامن گرد کا شگافتہ ہوا اُس گرد سے نشان لشکر نمایان ہوا سیاہ پھریرے اُنپر تعریف خداوند ابلیس ہر قوم دیو بڑے بڑے قدآور اور زبردست ہاتھون مین اُنکو لیے ہوے نقارے بجتے ہوے کہ جسکی صدا سے زمین ہلی جاتی تھی عقب مین سات لاکھ نرۂ دیو چلے آتے ہین نقارونکی صدا جو کان مین شاہزادونکے پہونچی فرمایا کہ ذرا باہر نکلکر خبر تو دریافت کرو کہ یہ نقارے کیسے بجتے ہین سیارۂ ثانی بیرون خیمہ تھے وہ یہ سب واقعہ دیکھکر اندر خیمے کے آئے اور ایرج نامدار و رستم ثانی سے عرض کیا کہ سنا آپنے اُس حرامزادے دیو ابلاغ نے اپنا لشکر طلب کیا ہی وہ لشکر آرہا ہی یہ نقارے اُسی کے لشکر مین بج رہے ہین بڑا لشکر ہی جہانتک نگاہ کام کرتی ہی سوائے دیوزادونکے دوسری شئے نظر نہین آتی ہی جسقدر جلدی کی تھی کہ پردۂ دنیا پر ہوکر اپنے عزیزون دیگانونسے ملین اُسیقدر عرصہ ہوتا ہی دیکھیے اس جنگ کا کیا انجام ہوتا ہی اور کب فتح ہوتی ہی لشکر تو بہت ہی شاہزادون نے جواب دیا کوئی مقام فکر نہین ہی جو مصلحت خداوند اُسکے حکم کے ایک پتہ نہین ہل سکتا ہی بموجب این آیہ کُلُّ اَمْرٍ مَرْهُونٌ بِاَوْقَاتِهَا کل کام وقت پر موقوف ہین دوسرے جب یہانکا آب و دانہ ساتھ چھوڑیگا جب جانا ہوگا ابھی یہانکی اور ہوا کھانا مقدر مین ہی پھر کیونکر جا سکتے ہین کچھ مقام فکر و تردد نہین جو اُسکی مشیت یہ کہکر اور اُٹھکر بیرون خیمہ آئے اور اپنے لشکر کے جو کہ ہمراہ ہی برائے حفاظت مال و اسباب اور زبردستی اخضر یہ بزاد نے ساتھ کر دیا ہی اُسکے کنارے پر آکر کھڑے ہوے برائے ملاحظہ آمد لشکر دیو ابلاغ ملاحظہ فرمایا کہ ہزارہا علم سیاہ آکر ایک طرف قائم ہوے سب نے دیو ابلاغ کو جھککر سلام کیا اُسکے بعد لشکر آنے لگا تھوڑے عرصے مین تمام صحرا دیوزادونسے بھر گیا یہ معلوم ہوتا تھا کہ یہ سب اس صحرا سے اُگے ہین یہ ثابت ہوتا تھا کہ

بجاے گیاہ و اشجار وغیرہ کے دیو زمین سے روئیدہ ہوے ہین لشکر کے عقب مین خیمہ و خرگاہ وغیرہ دکھائی دیے حکم دیو ابلاغ مقام مناسب پر بارگاہ دیو ابلاغ کی برپا کی گئی اور سردارونکے خیمے برپا ہوے لشکر اترا اہل لشکر ابلاغ نے دیکھا کہ سامنے کچھ آدم زاد و دیوزاد و پریزاد اترے ہوے ہین باہم کہنے لگے کہ ان لوگونکے مقابلے کے لیے ہمسبکو بادشاہ نے یاد فرمایا ہم اپنے مقام پر خیال کرتے تھے کہ معلوم ہوتا ہی کسی بادشاہ زبردست و صاحب لشکر سے سامنا ہو گیا ہی جو بادشاہ نے ہمسبکو یاد فرمایا یہ نہ معلوم تھا کہ ان چند آدم زادون اور دیوزادون و پریزادون کے لیے طلب کیا ہی اس لشکر مین جوان سب سے آگاہ تھے اور دیو ہامان کے مقابلے مین انکی جنگ دیکھ چکے تھے انکا حال دیکھ چکے تھے بولے انکو حقیر و کمزور نہ خیال کرنا یہ وہ لوگ ہین کہ جنھون نے دیو ہامان ایسے دیو کو قتل کیا اور اسکے لشکر کو جو کہ قریب پندرہ لاکھ کے تھا کئی مرتبہ شکست دی آخر یہ انجام ہوا کہ سب بھاگے اور متفرق ہو گئے تمنے آکر یہان پناہ لی انھین کے بزرگون نے دیو عفریت و دیو سمند و ہزار دست کو قتل کیا یہ وہ لوگ ہین کہ یکہ و تنہا لاکھون دیوون سے مقابلہ کرتے ہین خداوند خیر کرین کہ ان لوگون سے کہان سامنا ہوا کہان بادشاہ قلعۂ یاقوت نگار پر لشکر کشی کرکے جاتے تھے ہمکو یہی خوف تھا کہ یہ لوگ وہان موجود ہین جب مقابلہ ہوگا بڑی خرابی ہوگی با وہان جانے کی نوبت بھی نہ آئی وہ لوگ اسی مقام پر آگئے دیکھیے انجام کیا ہوتا ہی خداوند انکے ہاتھ سے جانین ہم سبکی بچائین یہ جو ان سب نے کہا انہو ہر ایک کو فکر ہوئی مگر ناچار کیا کر سکتے ہین سب اپنے اپنے مقام پر آکر اترے دیو ابلاغ داخل بارگاہ ہوا ابھی سب لشکر اترنے نہ پایا تھا شاہزادے اپنے لشکر سے کنارے پر کھڑے ہوے دیوون کی آمد کا تماشہ ملاحظہ فرما رہے تھے اور انکے مسخرے پن کی باتون پر ہنس رہے تھے کہ پھر گرد ایک طرف سے بلند ہوئی اور غبار کثیر اٹھا کہ جسنے روے آفتاب کو پوشیدہ کر لیا جب وہ گرد شق ہوئی اس گرد سے دیکھا کہ نشان لشکر نمودار ہوے سیاہ اور انپر تعریف شیطان تحریر تھی اسکے عقب مین لشکر تھا قریب ایک لاکھ پچاس ہزار کے اور ایک دیو زبردست مثل دیو ابلاغ کے بادۂ کبر و نخوت سے مست تخت پر سوار تاج سر پر رکھے ہوے عقب مین لشکر چلا آتا ہی لشکر دیو ابلاغ نے جو اپنے شاہزادے کو مع لشکر کے آتے ہوے دیکھا دیو ابلاغ کو خبر کی اسنے چند سردار براے استقبال فرزند بد افعال روانہ کیے کہ وہ لشکر سے باہر آئے اور اس لشکر مین داخل ہو کر دیو چراغ سے ملے سلام کیا اسکے لشکر کو لاکر شامل لشکر کیا وہ لشکر بھی اترا وہ دیو دیو چراغ کو ہمراہ لیکر بارگاہ مین آئے باپ بیٹے ملے ایک تخت پر دونون بیٹھے دربار آراستہ ہوا ادھر شاہزادے اس لشکر کو بھی ملاحظہ فرما کر اپنے خیمے مین تشریف لائے سیارۂ ثانی سے فرمایا کہ ذرا خبر تو منگاؤ کہ یہ کون دیو آیا ہی کمک کو دیو ابلاغ کی سیارۂ ثانی نے چند دیو اپنے شاگرد کیے تھے اور ان انسانونمین سے چند کو فنون عیاری سے ماہر کیا تھا جو کہ طلسم سے رہا ہوے تھے انھین سے جو کہ اسکے شاگرد تھے حکم دیا کہ جا کر لشکر کفار کی خبر لاؤ بس وہ صورت تبدیل کرکے داخل لشکر کفار ہوے اہل لشکر سے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ یہ جو لشکر لیکر آیا ہی یہ فرزند ہی دیو ابلاغ کا کہ بادشاہ نے اپنے فرزند کو بھی طلب کیا ہی یہ دریافت کرکے بصورت مبدل وہ دیو داخل بارگاہ کفار ہوے یہان جب سب آچکے اور دربار آراستہ ہو چکا اسوقت دیو ابلاغ نے سب اہل دربار و اپنے فرزند کو کل واقعات سے آگاہ کیا اور کہا کہ تمنے دیکھا ہوگا کہ وہ لوگ تھوڑے سے دیو اور پریزاد سے میرے لشکر کے سامنے بقصد جنگ فرد کش ہین انھون نے یہ ظلم کیے اسپر مجھکو غصہ آیا مین نے

اُنکے مقابلے کے لیے اپنا لشکر بھی طلب کیا اور تمکو بھی بلا بھیجا ہی اب انکو سزا دینا واجب ولازم ہی انھون نے کچھ بھی میرا پاس ولحاظ نہ کیا اور میری موجودگی مین سرکشی کی اُسکے فرزند نے کہا کہ واقعی وہ لوگ لائق گوشمالی ہین مگر میرے نزدیک ایک امر ضرور ہی کہ پھر اُنکے پاس پیام روانہ فرمایئے شاید کثرت لشکر سے خوف کھا کر اطاعت کرلین تو کیون بیکار کشت وخون ہو اہل دربار نے یہ سُنکے کہا کہ آپکی راے بہت نیک ہی مگر چند دیوون نے کہا کہ وہ لوگ کبھی نہ مانینگے بڑے سرکش ہین دیوہامان نے کس کس طور سے ان لوگون سے چاہا کہ صلح ہوجائے اور یہ لوگ اطاعت کرلین مگر یہ لوگ راہ راست پر نہ آئے آخر وہ مارے گئے انکی فتح ہوئی یہ ہرگز ہرگز کبھی آپکے کہنے کو قبول نہ کرینگے دیوابلاغ نے جوابدیا کہ مجکو بھی اس امر کا یقین ہی مگر مین اپنے فرزند کا کہنا کرتا ہون ایک دیو سے کہا کہ تم جاکر ان آدم زادون سے پیام دو کہ ابھی کچھ نہین نقصان ہوا ہی اگر اپنی جان کی خیریت چاہتے ہو تو ہماری اگر اطاعت کرو ہم تمھارے دونون قصور معاف کردینگے اس شرط سے کہ اگر اطاعت کروگے اور خداوند ابلیس کو سجدہ کروگے یا اس امر پر عمل کروگے کہ تمام مال واسباب ہمکو دیدو اور تم پردۂ دنیا پر چلے جاؤ تو ہم تمھاری خطا کو معاف کردینگے اور رستے مزاحمت نہ کرینگے اگر ان سب امرون کے خلاف کروگے تو یاد رکھو کہ یہ لشکر کثیر تمکو امان نہ دیگا اور سب ملکر تمکو قتل کرینگے آئندہ تمکو اختیار ہی اور اُس دیو سے کہا کہ اگر وہ کچھ سخت وسست کہین تو تو خاموش سُنا کرنا اور کچھ جواب نہ دینا جواب پیام لیکر چلا آنا ہم میدان جنگ مین سمجھ لینگے کیونکہ یہ مثل سُنی ہوگی کہ جب چیونٹی کی قضا آتی ہی تو پر نکلتے ہین اور جب انسان کی قضا آتی ہی تو اُسکی زبان دراز ہوتی ہی اُنکی قضا ضرور آئی ہی وہ کبھی اس میرے کہنے پر عمل نہ کرینگے اور مقابلہ کرینگے اپنی جان دینگے خیر مین ناچار ہون وہ دیو یہ پیام لیکر باہر بارگاہ کے آیا اور طرف شاہزادونکے چلا ادھر وہ دیو جو کہ یہان صورت تبدیل کیے ہوئے موجود تھے یہ حال دریافت کرکے اُسکے آنے کے قبل یہان آکر پہونچے سیارۂ ثانی سے سب حال بیان کیا سیارۂ ثانی نے اندر خیمے کے جاکر شاہزادون سے بیان کیا انھون نے حکم دیا کہ آنے دو دربار اُسی طریقے سے آراستہ کیا کہ وہ دیو راہ طی کرکے یہان آیا اور داخل خیمہ ہوکر دربار کو آراستہ دیکھکر حیران ہوا اسلام کرکے جو جگہ بیٹھنے کو مرحمت ہوئی تھی بیٹھ گیا دیوابلاغ کا پیام دیا رستم ثانی نے پیام سُنکے جوابدیا کہ اُس سے کہدینا کہ تو بیکار ہمکو بار بار لشکر سے خوف دلاتا ہی اُنکی طرف اسی قدر مہربانی کافی ہی کہ اب اگر ہماری اطاعت کرین اور دین اسلام قبول کرین ورنہ آمادۂ پیکار رہون ہم نہ اطاعت کرینگے نہ یہ کرینگے کہ اپنا مال واسباب دیدین اور چلے جائین ہمکو تمسے بالکل خوف نہین ہی ہماری تلوارونکو دیوون کے خون پینے کا بہت اشتیاق ہی بس تم آمادۂ پیکار رہین جو تمھارا جی چاہے وہ کرو ہمکو بالکل کثرت لشکر سے خوف نہین ہی یہ جواب دیکر اُس دیو کو رخصت کیا وہ جواب پیام لیکر اپنے لشکر مین آیا اور دیوابلاغ سے بیان کیا دیوابلاغ نے برہم ہوکر طبل جنگ بجوا دیا یہان خبر آئی یہان بھی نقارہ بجا رات بھر دونون لشکرونمین تیاری جنگ ہوا کی طبل جنگ بجا کیا یہان وہ نقارہ بجا جو کہ بارگاہ چہل چراغ سلیمانی کے ساتھ ہی اُس نقارے کی بھی صدا مثل طبل سکندری کے دور تک جاتی ہی راوی بیان کرتا ہی کہ رات بھر نقارہ بجا کیا لشکر مین تیاری رہی بوقت صبح دیوابلاغ و دیو چہراغ کل لشکر لیکر میدان جنگ مین آکر صف آرا ہوا ادھر سہراب ثانی و رستم ثانی وغیرہ اُن دیوزادون و پریزادون و انسانونکو لیکر میدان مین آکے اپنے لشکر کو صف آرا کیا چھوٹا سا لشکر تھا مگر

سب بہادر و جری تھے تو لشکر کم تھا عرض کرچکا ہون اخضر پریزاد نے زبردستی برائے حفاظت تھوڑا سا لشکر
ہمراہ کردیا تھا اور باقی پانچہزار انسان تھے اور وہ دیوزاد و پریزاد تھے جو کہ بارگاہ و خزانہ وغیرہ کو لیکر ہمراہ
ہوئے تھے اور حامل تخت تھے مگر وہ سب بھی فنون جنگ سے ماہر تھے لہذا کل شاہزادونکے ہمراہ بیس ہزار
دیو و پریزاد تھے اور پانچہزار انسان شاہزادون نے صرف سپاہ دکھانے کے لیے اُس لشکر کو آراستہ کیا تھا
ورنہ اُس لشکر کے روبرو کیا حقیقت تھی وہ قریب نو لاکھ پچیس ہزار جنمین کل سپاہ دس ہزار تھی جو کہ آلات
حرب و ضرب سے آراستہ تھی شاہزادونکو ذات خدا پر بھروسہ تھا اُسیکا اور تکیہ کرکے اتنے بڑے لشکر دیوزاد
سے مقابلے پر آمادہ ہوئے تھے راوی بیان کرتا ہے کہ جب صف آرائی دونون طرف ہوچکی تو لشکر ابلاغ
سے ایک دیو کہ جسکا نام دیو اژدر تھا دیو ابلاغ سے اجازت لیکر میدان مین آیا شاہزادونکی طرف
دیکھکر پکارا کہ میری خواہش یہ ہے کہ نہ کوئی دیو میرے مقابلے کو آئے نہ کوئی پریزاد سوائے ان چار
آدم زادونکے کہ مین انکے مقابلے کا مشتاق ہون کہ مین نے ان لوگونکے زور و طاقت کا بہت شہرہ
سُنا ہے اور سُنا ہے کہ دیو سرانغ و دیو ایانغ کو انھون نے قتل کیا ذرا مین بھی تو دیکھون کہ کیونکر قتل کیا
یہ کلام جیسے اُسکی زبان سے نکلا شہریار والیوقار نے ایرج نامدار سے کہا کہ مجکو اجازت ملے کہ مین
جاکر اس نابکار سے مقابلہ کرون ایرج نامدار نے اجازت دی شاہزادہ ایک دیو کے دوش پر
سوار ہوکر میدان مین آیا اُسنے کہا کہ کیون بیکار اپنی جان کو برباد کرتے ہو کیون نہین بادشاہ کے
کہنے پر عمل کرتے ہو شاہزادے نے جواب مین فرمایا کہ تو برائے مقابلہ آیا ہے یا مجکو پند و نصیحت کرنے آیا ہے
اگر برائے پند و نصیحت آیا ہے تو واپس جا یہ مقام رزم ہے نہ جائے بزم یا نصیحت و پند اور کسیکو بھیج کہ وہ
آکر مقابلہ کرے یہ جو شاہزادے نے کہا اُسکو بہت غصہ آیا اُسنے وار شمشاد اٹھا کر ماری شاہزادے نے
کود کر اُسکو خالی دیا وہ دیو بھی جو کہ انکو دوش پر سوار کرکے لایا تھا وہ بھی اپنے کو بچا لیگیا اُس دیو
نے وار کرکے ایک قہقہہ مارا کیونکہ اُسکی وار جو زمین پر پڑی تو غبار بلند ہوا تھا شاہزادہ اُس غبار
مین پوشیدہ ہوگیا تھا اُسنے اسی سبب سے وار کرکے قہقہہ لگایا اور بہت خوش ہوا آواز دی زدم و
بستم کردم اے آدم زاد افسوس ہے تو نے کہنا نہ سُنا مفت اپنی جان دی اب تو تیرا گوشت بھی گر گرا
ہوگیا ہے کیا ذائقہ رہا ہوگا یہ جو دیو اژدر نے کہا ایک مرتبہ شاہزادے نے پہلو مین آکر آواز دی
کہ کیا بیہودہ بکتا رہا ہے کسکو مارا اور کس کا کام تمام کیا مین تیرا حریف موجود ہون ادھر وہ غبار
بھی برطرف ہوا اب سب نے دیکھا کہ وہ آدمزاد زندہ موجود ہے اور وہ دیو ہے کہ جسکے دوش پر
سوار ہوکر آیا تھا دیو اژدر نے قصد کیا کہ پھر وار کرے دن شاہزادے نے کہا کہ خبردار ہوجا
اب مین وار کرتا ہون یہ کہکر تلوار نیام سے لیکر دیو پر وار کیا اُسنے وار شمشاد کو سپناہ کیا
تلوار جو پڑی مثل خیار تر کے دیو کے دو ٹکڑے ہوئے وہ نابکار مر کر گرا یہ صفائی دست دیکھکر
دیو ابلاغ کے ہوش جاتے رہے دوسرا دیو ابلاغ سے اجازت لیکر مقابلے مین آیا آتے ہی
اُسنے وار کیا شاہزادے نے وار کو خالی دیکر اب جو تلوار کا وار کیا اُسکے بھی دو پرکالے ہوئے
اسی طور سے تا بہ شام پندرہ دیو شاہزادے نے تلوار سے قتل کیے اور دو کو چیر کر پھینکدیا
اور دس کو مجروح کیا جب شام ہوئی دیو ابلاغ طبل بازگشت بجوا کر اپنی فرودگاہ پر
آیا مگر مغموم ان دیوون کے مارے جانے سے اب دربار آراستہ ہوا سب اہل دربار
سے کہنے لگا کہ یہ انسان بڑا زبردست تھا کہ جسنے بہت سے دیو میرے لشکر کے ہلاک کیے اور

بہت سے مجروح کیے مین ایسا زبردست نہ جانتا تھا خبر میرے ہاتھ سے جاتے کہان ہین دو ایک دیو بول اٹھے کہ ایسا زبردست ہی کہ جب یہ پردۂ دنیا سے آیا تھا راہ کا تھکا ہوا تھا مگر عین گرمی جنگ مین آکر پہونچا تھا دیو ہامان سے اسوقت مقابلہ کیا تھا۔ وہیں کی کشتی مین اسنے دیو ہامان ایسے دیو کو زیر کرلیا تھا اور تنہا پانسو دیو قتل کیے تھے آج تو کچھ بھی نہین قتل کیے بیستگے ابلاغ نے طبل جنگ بجوایا یہان جب طبل جنگ بج چکا وہان بھی طبل جنگ بجا کیونکہ جب ابلاغ واپس گیا تھا تو شاہزادے بھی مع لشکر کے واپس آئے تھے اپنے مقام پر رات بھر طبل جنگ بجا کیا صبح کو دونون لشکر آکر صف آرا ہوے لشکر ابلاغ سے ایک دیو کہ جسکا نام دیو چہار آدم خوار تھا میدان مین آیا مبارز طلب کیا ادھر رستم ثانی ایرج نامدار سے اجازت لیکر وحش دیو پر سوار ہوکر اسکے مقابلے مین آئے اسنے زاغنول کا وار کیا رستم ثانی نے خالی دیا بعد اسکے اپنا وار کیا اسکو قتل کیا اور دیو نکلا اسی طور سے شام تک ستره دیو تلوار سے ہلاک کیے اور تین کو چیر کر پھینکدیا اور بارہ کو مجروح کیا شام کو دیو ابلاغ طبل بازگشت بجواکر واپس گیا یہ اپنے مقام پر واپس آئے اسنے جاکر پھر طبل جنگ بجوایا رات بھر طبل جنگ بجا گیا یہان بھی کوس رزمی بجا جب صبح ہوئی دونون لشکر صف آرا ہوے بعد صف بندی کے لشکر ابلاغ سے دیو سمندر میدان مین آیا یہ بہت زبردست دیو تھا اسنے آتے ہی مبارز طلب کیا ادھر سے سہراب ثانی ایرج نامدار سے اجازت لیکر میدان مین آئے اسنے آرہ کا وار کیا شاہزادے کی آنکھ آرے سے لڑی رہی جیسے آرہ قریب سر آیا پینترہ بدلکر اب جو تھپکی دی آرہ ہٹ پڑا قبضے پر ہاتھ ڈالدیا اسنے یہ حال دیکھکر آرہ چھوڑدیا اور ہٹ گیا شاہزادے نے تھوڑے ہی عرصے مین کولے پر لادکر زمین پر مارا اور سینے پر سوار ہوکر کہا کہ شناخت پروردگار مین کیا کہتا ہی اسنے کلمۂ سخت کہا شاہزادے کو غصہ آگیا سینے پر سے اترکر اور مثل کرباس کہنہ کے اسکو چیر کر پھینکدیا اسی طور سے تا بہ شام پچاس دیو شاہزادے نے چیر کر پھینکدیے شام کو دیو ابلاغ طبل بازگشت بجواکر واپس گیا یہ بھی واپس آئے پھر اسنے طبل جنگ بجوایا دوسرے دن میدان مین آکر صف آرا ہوا جب دونون لشکر صف آرا ہوچکے لشکر ابلاغ سے دیو نداق دراز شاخ میدان مین مبارز خواہ ہوا آج ایرج نامدار خود میدان مین آئے اور اسکو قتل کیا تلوار سے تا بہ شام بیس دیو ایرج نامدار نے تلوار سے ہلاک کیے اور پانچ کو چیر کے پھینکدیا اور پندرہ کو مجروح کیا اس امر کا ناظرین اعتراض نہ کرین کہ ایرج نامدار دادا تھے اور رستم ثانی باپ اور شہریار چچا تھے یہ کیا بات تھی کہ سب سے زیادہ جرأت سہراب ثانی نے کی اور سب سے زیادہ دیو سہراب ثانی نے ہلاک کیے اسکا سبب یہ ہی کہ یہ صاحبقرانی کرنیوالا ہی اس سبب سے اسکی شوکت زیادہ ہی راوی بیان کرتا ہی کہ اسدن بھی دیو ابلاغ واپس گیا شام کو طبل بازگشت بجواکر اسی طور سے پندرہ میدان داریان ہوئین ان پندرہ میدان داریون مین جسقدر دیو لشکر ابلاغ مین زبردست اور قوی تھے وہ ان شیرون کے ہاتھ سے ہلاک و مجروح ہوے سواے اب دیو ابلاغ اور اسکے فرزند کے اور اہل لشکر کوئی باقی نرہا کہ جو مقابلہ کرے سولھوین دن جب لشکر صف آرا ہوے اور صف بندی ہوچکی تو دیو ابلاغ کا فرزند جو کہ مثل اپنے باپ کے قوی تھا باپ سے اجازت لیکر میدان مین آیا اور پکار کر کہا کہ مین اس طفل کا مشتاق ہون کہ جسکا نام سہراب ثانی ہی سواے اسکے اور کسی سے

مقابلہ نہ کرونگا یہ جو پکار کر کہا سہراب ثانی سب سے اجازت لیکر اسکے مقابلے مین آئے اُسنے جیسے ہی انکو قریب پایا وار شمشاد کا وار کیا انھون نے خالی دی وار زمین پر پڑی کہ پانی نکل آیا یہ غبار مین پنہان ہوگئے اُسنے آواز دی کہ زدم و بست کردم یہ غبار سے یہ کہتے ہوئے نکلے گرا زدی و کرا بست کردی یہ معلوم ہوا کہ سحاب سے آفتاب طالع ہوا اُسنے انکو زندہ پاکر پھر وار کا کیا انھون نے خالی دی وار زمین پر آئی انھون نے بیترہ بدلکر اُسپر پانون رکھ دیا اُسنے زور کیا مگر وہ زمین سے نہ اُٹھی برہم ہوکر اُسنے جھٹکا مارا وہ درمیان سے ٹوٹ گئی اُسنے دستہ کھینچکر مارا انھون نے خالی دیا وہ الگ جاکر گرا یہ حرامزادہ دوڑکر لپٹ گیا کشتی ہونے لگی داؤن پیچ بند شنے لگے جوڑ توڑ ہونے لگے تا بہ شام کشتی رہی قریب شام دیو چراغ شاہزادے کو لیکر دوڑا اور چند قدم بر لاکر اُسنے جھٹکا مارا انکا گھٹنہ جب آشنا بزمین ہوا تڑپکر لنگر مارا اب اُسنے لاکھ لاکھ زور کیا کچھ نہ کرسکا اب وہ عاجز ہوا شاہزادہ اُسکو لے دوڑا یہ کہتا ہوا کہ او دیو چراغ سنبھل ورنہ تیرے چراغ ہستی کو صرصر اجل گل کردے گی ہوائے موت بجھا دیگی یہ کہتے ہوئے اُسکو پندرہ قدم تک ریل لائے اور پندرہ قدم بر لاکر اب جو ہکا مارا اُسکے دونون گھٹنے آشنا بزمین ہوے اُسنے قصد کیا کہ لنگر قائم کرون بھلا یہ کب قائم کرنے دیتے ہین اُسکی کمر زنجیر کو پکڑ کے نے اُٹھے پہلے ہی زور زمین اُس دیو کو سر سے بلند کرکے زمین پر مارا اور کود کر سینے پر سوار ہوے اور کہا کہ شناخت خداوند کریم مین کیا کہتا ہی اُسنے جواب دیا کہ میری لاکھ جانین ہون تو مین ہر ایک موے تن ابلیس پر نثار کرون بس شاہزادے کو غصہ آیا اُس خود سر کا سر خنجر گردن سے کھینچکر سامنے دیو ابلاغ کے پھینکدیا اور کہا کہ دیکھ ہمنے تیرے چراغ خانہ کو گل کردیا اسی طور سے تجکو بھی قتل کرینگے ادھر وہ تڑپکر مرگیا دیو ابلاغ کو تاب نرہی فرزند کو جو کشتہ پایا تڑپ گیا چلا کر رونے لگا سر پر خاک اُڑانے لگا بہت اپنی حالت خراب کی دوڑ کر وہ سر اُٹھا لیا کبھی اُسکے بوسے لیتا تھا کبھی سینے سے لگاتا تھا کبھی پیار کرتا تھا اور کہتا تھا کہ ای فرزند تم ہمسے پہلے چلے گئے ہمکو ساتھ نہ لیا دیو ابلاغ کے اس حال کو دیکھکر کل اہل لشکر کو تاب نرہی سب رونے لگے سب نے گریبان چاک کیا خاک سر پر ڈالی عجب حالت کی مگر دیو ابلاغ کی زبان پر یہ کلمہ تھا کہ ای فرزند تو پریشان ہو نا جب تک تیرے قاتل سے مین تیرے خون کا معاوضہ نہ لے لونگا اُسوقت تک مجکو چین نہ آئیگا کیا کرون اسوقت ناچار ہون کیونکہ شام ہوگئی ہی ورنہ ابھی عیوض لیتا خیر یہ ہی رات درمیان مین ہی شب بھر تمھاری تجہیز و تکفین مین مصروف رہونگا صبح کو تمھارے قاتل سے لڑونگا اور تمھارے خون کا عیوض لونگا یہ کہکر رونے لگا اور طبل بازگشت بجوایا اپنے فرزند کی لاش اُٹھاکر مع لشکر کے فرودگاہ پر آیا آتے ہی طبل جنگ بجوادیا اُدھر جب لشکر دیو ابلاغ واپس گیا رستم ثانی شاہزادے پر زر نثار کرتے ہوے فرودگاہ پر آئے بہت تعریف کی کہ خبر آئی کفار نے طبل جنگ بجوایا یہان بھی طبل جنگ بجا دونون لشکر و نمین تیاری رہی دیو ابلاغ نے اپنے فرزند کی لاش کو موافق طریقۂ ابلیس پرستی کے جلایا اس طور سے روتا تھا کہ جیسے کوئی عورت روتی ہی اور وہ عورت کہ جسکا جوان فرزند مرجاتا ہی رات بھر اسنے رو رو کر بسر کی صبح کو کل لشکر کو لیکر میدان جنگ مین آکر صف آرا ہوا ادھر سے شاہزادے اپنا مختصر لشکر لیکر میدان مین پہونچے دیو ابلاغ کی آنکھو نمین اندھیر

تھا اپنے چراغ کے گل ہوجانے سے اُسکو کچھ دکھائی نہ دیتا تھا گو دن تھا جب اُسنے دیکھا کہ آدم زاد دو
لشکر آخر ضعف آرا ہوگیا فوراً اپنے لشکر سے تخت کو ترک کرکے اور سب اہل لشکر سے یہ کہکر چلا کہ
اب مین مقابلے کو جاتا ہون اگر قتل ہوجاؤن تو جنگ مغلوبہ ضرور کرنا یا اسیر ہون تو اُس حالت
مین بھی پہلے اُسنے بہت چاہا تھا کہ کوئی دوسرا میرے لشکر سے مقابلے کو جائے جب کوئی نہ نکلا
تو یہ خود سبکو رخصت کرکے اور سمجھا بجھا کر میدان مین آیا خوب چلایا اور اپنے کو گرمایا اُسکے بعد
پکار کر کہا کہ سوائے میرے فرزند کے قاتل کے کوئی دوسرا میرے مقابلے کو نہ آئے مین بھی اُسکے
باپ دادا کو اُسکے غم مین گریان کرونگا جیسے اُسنے میرے فرزند کو قتل کیا ہی مین اُسے قتل کرونگا یہ
جو پکار کر کہا فوراً سہراب ثانی اجازت لیکر ایرج نامدار سے دیو ابلاغ کے مقابلے مین آئے
اُسنے سہراب ثانی کو دیکھکر کہا کہ او طفل آدم زاد تو نے بڑا غضب کیا کہ میرے فرزند کو
قتل کیا وہ بچہ تھا تو نے مار لیا ارے ظالم تجکو اُسکے اوپر رحم نہ آیا وہ لائق رحم تھا دیکھ تو
سہی مین تجکو قتل کرتا ہون اور تیرے خون مین ہاتھ بھرتا ہون تیرے غم مین تیرے عزیزونکو
رلاتا ہون شاہزادے نے فرمایا کہ کیون اسقدر بیہودہ بکتا ہی دیکھ مین کوئی دم مین تجکو بھی
اُسکے پاس پہونچاتا ہون بس اپنی زبان کو بند کرو ورنہ اس تقریر کی سزا پائیگا زبان کھینچ لی جائیگی
کیون اسقدر بیقرار ہوتا ہی مین تجکو تیرے فرزند کے پاس پہونچائے دیتا ہون یہ جو شاہزادے
نے کہا دیو ابلاغ کو بہت غصہ آیا اور پیچھے ہٹکر ایک میل آہنی اُسکے ہاتھ مین تھا اُسکا وار
کیا شاہزادے نے بفنون سپہ گری اُس وار کو خالی دیا وہ میل زمین پر پڑا پانی نکل آیا
غبار بلند ہوا وہ مکار پکارا کہ کیون اسکی سزا پائی جو تو نے میرے فرزند کو قتل کیا تھا
کوئی ہی کہ آکر اسکے استخوان کو خاک مین تلاش کرے یہ کہکر وہ مردود پیچھے ہٹا اودھر وہ پیچھے
ہٹا ادھر شاہزادہ اُس گرد کے اندر سے مثل آفتاب تابان کے نکلا یہ کہتا ہوا کہ دیکھ بچا لیا
میرے پروردگار عالم نے اُسنے شاہزادے کو زندہ دیکھکر بہت حیرت کی اور پھر اُسی میل کا
وار کیا ابکی مرتبہ شاہزادے نے تلوار نیام سے لیکر میل کو اُسپر روکا جب روک چکے اپنا وار کیا
اُسنے بھی میل پر روکا تلوار جو میل پر پڑی اُسکے دو ٹکڑے ہوے اُسنے قبضہ ہاتھ سے پھینکدیا اور
دوڑ کر لپٹ گیا بڑے زور و شور کی کشتی ہونے لگی وہ دیو یہ انسان وہ قد آور اور یہ
قصیر القامت مگر برابر سے لڑ رہے ہین جب وہ پکڑ لاتا ہی یہ نکل جاتے ہین جب یہ پکڑ
لاتے ہین تو اُسکو نکلنا دشوار ہوتا ہی تا بہ شام برابر کشتی ہوا کی یہان تک کہ جب شام
ہوئی تو دیو نے شاہزادے سے کہا کہ ای آدم زاد اب تو رات ہوگئی دن واسطے جنگ
و پیکار کے ہی اور شب برائے راحت و آرام لہذا اب تو بھی جا کر آرام کر اور مین بھی جاتا ہون
کل پھر آکر مقابلہ کرونگا شاہزادے نے کہا کہ یہ اپنا طریقہ نہین ہی بدون فیصلہ کیے ہوے ہم
میدان جنگ سے نہین جاتے ہین اگر ایسا ہی ہی تو تو جا کر کچھ دیر استراحت کرلے پھر آکر مقابلہ
کرنا مین یہان موجود ہون اُسنے کہا کہ واہ مین کیون جانے لگا مین بھی موجود ہون اچھا
یہ تو بتاؤ کہ میرے اور تمھارے مقابلے کا تماشا اہل لشکر کیونکر دیکھینگے کیونکہ رات ہی شاہزادے
نے فرمایا کہ بادشاہون کے نزدیک رات کا دن کر دینا کتنی بڑی بات ہی تو اپنے لشکر سے
روشنی طلب کر مین اپنی طرف سے روشنی طلب کرتا ہون ابھی دن ہوجائیگا سب بخوبی دیکھینگے

یہ سنکے اُسنے کہا کہ اچھا اور اپنے لشکر سے روشنی طلب کی دونوں طرف سے روشنی آئی واقعی دن ہوگیا
دونوں لشکر سمٹ کر قریب آگئے پھر کشتی ہونے لگی رات بھر کشتی رہی صبح تک اُسی طور سے لڑا کیے
یہانتک کہ جب کوئی پہر بھر دن آیا ہوگا اُسوقت دیو ابلاغ شاہزادے کو لے دوڑا کوئی تین قدم پر
لاکر ہکا مارا کہ شاہزادے کا بایاں گھٹنا آشنا بزمین ہوا شاہزادے نے تڑپکر لنگر قائم کیا اب اسنے
لاکھ زور کیا کچھ نہوا آخر عاجز آکر ہٹ گیا اب شاہزادہ لیکر چلا اور دس قدم پر لاکر جو ہکا مارا دونوں
گھٹنے آشنا بزمین ہوے اسنے بھی قصد کیا کہ تڑپ کر لنگر قائم کروں مگر شاہزادہ کب لنگر قائم کرنے
دیتا ہی کمر زنجیر میں ہاتھ ڈالکر اور للکارا اللہ اکبر جگر سے کھینچکر اب جو زور کیا زمین سے لے اُٹھے
پہلے زور میں تا بہ کمر لائے دوسرے زور میں تا بہ سینہ تیسرے زور میں سر سے بلند کرکے مثل
لٹو کس آتشبازی کے گرد سر چرخ دیا اور قصد کیا کہ زمین پر ماروں اسکے لشکر نے جو یہ حال
دیکھا ایک مرتبہ سب دار شمشاد و اژدہ پشت نہنگ لیکر اور حملہ کرکے شاہزادے کی
طرف چلے شاہزادے نے اُنکو اپنی طرف آتے ہوے جو دیکھا دیو ابلاغ کو فوراً زمین پر مارا
اور سکو دکر اُسکی چھاتی پر سوار ہوے اور اُسکی کمر زنجیر سے اُسکی مشکیں باندھکر سیارہ کے حوالے
کیا اور خود تلوار لیکر طرف لشکر ابلاغ کے چلے سیارہ دیو ابلاغ کو لیکر فرودگاہ پر آیا جب
رستم ثانی وغیرہ نے دیکھا کہ کل لشکر کفار نے حملہ کیا یہ سب بھی تلواریں لیکر جا پڑے اور جو
لشکر ہمراہ دیو و پریزاد کا تھا وہ بھی کفار سے ملگیا تلوار چلنے لگی ان چاروں شاہزادوں نے
آفت برپا کر دی ہزاروں دیو قتل کیے کسیکو امان نہ ملتی تھی گو بہت تھے لاکھوں تھے مگر ایسے
بدحواس تھے کہ اپنے لشکر کو آپ قتل کرتے تھے خون کے دریا بہ رہے تھے لاشے تڑپ رہے تھے
بسمل خاک پر لوٹ رہے تھے بازار مرگ گرم تھا ملک الموت روحیں قبض کرتے پھرتے تھے سروتن
کا خاک پر انبار تھا اسلحہ پڑے ہوے تھے زخموں سے یہ معلوم ہوتا تھا صحرا میں کہ لالے کا کھیت ہی
مگر شاہزادونکا یہ عالم تھا کہ تلواریں ہاتھوں میں تھیں آستین اُلٹے ہوے ہیں خون کے قطرے ٹپک
رہے تھے راوی بیان کرتا ہے کہ دو پہر کامل جنگ مغلوبہ رہی جو سردار و افسر قتل و زخمی ہونے سے
بچے تھے وہ اس جنگ مغلوبہ میں گرفتار ہوے اور مارے گئے اور بہت سے اہل لشکر بھی لشکر نے سردار
کہانتک لڑے آخر پاؤں اُکھڑ گئے سات لاکھ ان سب سے شکست کھا کر بھاگے ان شیران بیشہ ہیجا جعفرانی
نے مار تلواروں کے لشکر کا ستھراؤ کر دیا آخر سب بھاگ کھڑے ہوے پڑاؤ پر جا کر دم لیا انھوں نے
وہاں بھی پہونچکر قتل کرنا شروع کیا جب وہاں بھی تاب نہ لاسکے وہاں سے بھی بھاگے اب ادھر اُدھر صحراؤں
و پہاڑوں میں بھاگ کر پوشیدہ ہو گئے بہت سے اسیر ہوے بہتوں نے اطاعت کر لی امان طلب کی دین اسلام
اختیار کیا ابلیس پرستی کو ترک کیا جب یہ فتح ان شاہزادونکو اس لشکر کثیر پر حاصل ہوئی سب سجدۂ شکر
خدا بجا لائے مال حریف کو لوٹ لیا خیموں میں آگ لگا دی چونکہ اس جنگ مغلوبہ کے فتح ہونے میں
شام ہوگئی تھی یہ سب اپنے مقام پر آئے لباس رزم تبدیل کرکے کچھ نوش فرما کر آرام پذیر ہوے شب
باستراحت بسر کی دوسرے دن دربار کیا حکم دیا کہ لاؤ دیو ابلاغ و دیگر قیدیان بلا کو پس دیوان سب
اسیرونکے لینے کو چلے یہ دیو تو اُنکے لینے کو چلے اُدھر دیو ابلاغ نے اپنے مقام پر جو خیال کیا کہ اب کیا کرنا چاہیے اسکو
اسکی عقل نے یہ رائے دی کہ مکر سے اطاعت کر جب تو اطاعت کریگا یہ آدم زاد مطمئن تیری طرف سے
ہو جائینگے تجھکو یہاں چھوڑ کر طرف پردۂ دنیا کے چلے جائینگے پس بعد انکے جانیکے تو لشکر جمع کرکے پھر خروج کرنا اور

سبب خداپرستونکو جو کہ قاف مین ہین قتل کرنا اور اپنا سکہ جاری کرنا بدون اس مکر وحیلہ کے جان نہ بچیگی اور اسی مکر وحیلہ سے خداپرستونکی عملداری یہان سے جائیگی اور ابلیس پرستون کی عملداری ہوگی یہ آدمزاد بڑے زبردست ہین مین انکو ایسا نہ خیال کرتا تھا انسے کوئی دیو یا پریزاد مقابلہ نہین کرسکتا ہی راوی بیان کرتا ہی کہ دیو ابلاغ نے یہ خیال اپنے دلمین اور اپنے مقام پر یہ تجویز کرلیا تھا کہ جب وہ آدمزاد مجکو طلب کرینگے اور دین اسلام کے قبول کرنیکو کہینگے تو مین مکر سے انکا دین اختیار کرونگا مثل دیو ہامان کے اگر میرا قبضہ ہوگیا تو مکر سے اسیر کرکے ان سبکو قتل کرونگا اور اس قلعہ کو پاک کردونگا اور اگر قبضہ نہوا اور یہ لوگ چلے گئے صرف میرے اس کہنے پر کہ مین نے انکی اطاعت کی بعد جانے ان سبکے خروج کرکے پہلے قلعہ یاقوت نگار کو تباہ کردونگا یہ حرامزادہ یہ امر تجویز کرکے خاموش ہو کر بیٹھ رہا بلکہ جو سردار اسکے ہمراہ اسیر ہوے تھے اور اسی مقام پر قید تھے انکو بھی اپنے اس راز سے آگاہ کیا اور کہا کہ تم سب بھی مکر سے انکی اطاعت کرلینا سب نے اسکی اس راے کو پسند کیا اور کہا کہ آپکی یہ راے بہت عمدہ اور اچھی ہی ہم سب آپکے فرمانے پر عمل کرینگے یہان تو سب مین یہ راے قرار پاگئی اور سب ایک راے ہوگئے اس انتظار مین بیٹھے ہوے ہین کہ ہمکو طلب کرکے دربار بھیجا جائے تو ہم مکر سے اطاعت کرین راوی بیان کرچکا ہی کہ چند دیو بحکم سہراب ثانی دیو ابلاغ و دیگر اسیرونکے لینے کو چلے تھے طرف خیمۂ زندان کے کہ وہ آکر پہونچے داروغۂ زندان سے کہا کہ آقا نے قیدیونکو طلب فرمایا ہی بہت جلد لیکر چلو یہ حکم سنتا تھا کہ داروغۂ زندان اندر اس خیمہ کے آیا کہ جہان دیو ابلاغ وغیرہ قید تھے دیکھا کہ سب قیدی مسلسل و مطوق بیٹھے ہوے ہین زانوے غم پر سر جھکائے ہوے اسنے خیمہ مین آکر بصداے بلند کہا کہ ای اسیران بلا آگاہ ہو کہ تمکو ہمارے آقا نے طلب فرمایا ہی تمہارا دربار بھیجا جائیگا اگر شاہزادے کے کہنے پر عمل کیا تو زندہ بچے ورنہ قتل کیے جاؤگے ہر ایک نے سر اٹھا کر اسکی طرف دیکھا مگر کچھ جواب نہ دیا داروغۂ زندان نے سرا زنجیر کا ہر ایک کی مع زنجیر دیو ابلاغ کے ہاتھ مین لیا اور انکو لیکر باہر آیا ہر ایک دیو خاموش چلا آیا جب اسنے سرا زنجیر کا پکڑا اور لیکر چلنے کا قصد کیا ہر ایک اٹھ کھڑا ہوا تھا اور خاموش اسی طور سے ہمراہ ہو لیا تھا یہان تک کہ داروغہ ان سبکو لیکر دربارگاہ پر پہونچا شاہزادون کو خبر ہوئی کہ داروغہ سب اسیرون کو لیکر بموجب حکم والا در دولت پر حاضر ہی فرمایا اس سے کہو کہ اندر حاضر ہو مع سب اسیرون کے یہ سنتے داروغہ مع سب قیدیون کے اندر بارگاہ کے آیا یہان دربار آراستہ تھا ایک طرف سب آدمزاد جو کہ طلسم سے رہا ہوے تھے قریب پانچ چھ ہزار کے تھے کرسیون اور دنگلون پر بیٹھے ہوے تھے ایک سمت سب دیو اور پریزاد جو کہ ہمراہ تھے وہ بیٹھے ہوے تھے وسط بارگاہ مین یہ چارون شاہزادے جلوہ فرما تھے کہ داروغہ پہونچا مجرا گاہ سے آداب و مجرا بجالایا اور عرض کیا کہ یہ سب قیدی حاضر ہین حکم ہوا کہ ان سبکے لیے کرسیان لاؤ چنانچہ بموجب حکم کرسیان حاضر کی گئین قریب آٹھ نو سو کے قیدی تھے سبکے بیچ مین کرسی دیو ابلاغ کی بچھائی گئی اور ادھر ادھر سبکے لیے شاہزادون نے حکم دیا ان سبکو کہ کرسیون پر بیٹھ جاؤ وہ سب مع دیو ابلاغ کے سلام کرکے بیٹھ گئے چونکہ یہ امر قرار پاچکا تھا بدین سبب سب نے سلام کیا کہ مکر سے اطاعت کرینگے ورنہ کبھی سلام نہ کرتے بڑے سنگدل اور سیاہ قلب تھے جب سب بیٹھ چکے وہ سب اس دربار کو دیکھکر حیران ہو رہے تھے کہ کیا خوب دربار ہی ہر ایک پر رعب شاہی طاری تھا کوئی آنکھ سے سر نہ اٹھا سکتا تھا بند بند کانپ رہا تھا

سب سر جھکائے ہوئے بیٹھے تھے جب کچھ عرصہ گذرا اُسوقت سہراب ثانی نے دیو ابلاغ و دیگر سرداران سے کہ جنکو اسیر کیا تھا فرمایا کہ اب تم سب کیا کہتے ہو میری اطاعت قبول کرنے مین اور دین اسلام کے اختیار کرنے مین و ابلیس پرستی کے ترک کرنے مین کیونکہ یہ امر ہر ایک پر بخوبی ظاہر ہی کہ مین نے تم سبکو بہ مکر و دغا نہین اسیر کیا ہی بلکہ بجوانمردی و بہادری اسیر کیا ہی جبکہ تم مقابلہ کرنے آئے اور تمھارے لشکر کو بھی میرے تھوڑے سے لشکر نے شکست دی بہت سے تمھارے لشکر کے لشکری میرے لشکر کے ہاتھ سے مارے گئے جو باقی بچے وہ بھاگ گئے ایسی حالت مین تمکو لازم ہی کہ تم دین اسلام کو قبول کرو اور ابلیس پرستی سے باز آؤ ابلیس پر لعنت کرو اور میری اطاعت کرو آئندہ تمکو اختیار ہی مین نے تمکو پند و نصیحت کر دی یہ فرما کر چند کلمے وحدانیت خدا وند کریم مین بیان فرمائے اور ان سبکو طرف دین اسلام کے رغبت دلائی اور یہ بھی فرمایا کہ اگر تم سب میرے کہنے پر عمل نہ کروگے تو یاد رکھو کہ بہت پچتاؤگے میرے ہاتھ سے بڑی ذلت سے مارے جاؤگے یہ اُس غرور کا ثمرہ ہی جو کہ تم سب نے کہا تھا کہ ہم تمکو قتل کر کے قلعۂ یاقوت نگار کو تباہ کرینگے اور تمام پردہ ہائے قاف مین دین ابلیس پرستی کو رواج دینگے اُسکے بعد پردۂ دنیا پر جا کر تمام اولاد حمزۂ صاحبقران کو قتل کرینگے کیونکہ حمزۂ صاحبقران نے ہمارے بزرگونکو قتل کیا ہی اور جو اولاد اُنکی یہان ہی اُسکو بھی قتل کرینگے از پردۂ قاف تا پردۂ دنیا ایک دین رائج کرینگے یعنی ابلیس پرستی یہ تو اُسکے خلاف ہوا یعنی تمنے جو غرور کیا اُسکا یہ عیوض ہوا کہ تم خود اسیر ہوگئے خداوند کریم کو غرور تمھارا پسند نہوا ہمارا عجز و انکسار پسند آیا ہمکو تمپر غالب فرمایا اور وہ کلمہ تمھارے آگے آیا کہ تمنے یہ جو کہا تھا کہ ہم تمپر رحم کھاتے ہین تم سب مال و اسباب ہمکو دیدو اور خود چلے جاؤ ورنہ ہمارے ہاتھ سے مارے جاؤگے دیکھا تمنے ہمارے خدا نے کیسی ہماری مدد کی کہ نو لاکھ پر تھوڑے سے لشکر سے ہمکو مظفر و منصور فرمایا اور تمکو مغلوب اور تمھارے خدا نے تمھاری کچھ بھی کمک نہ کی یہ کیسا تمھارا خدا ہی بس لائق لعنت ہی یا نہین یہ جو شاہزادے نے فرمایا گو اُن سبکو ان کلمات پر بہت غصہ آیا مگر دل مین تاؤ پیچ کھا کر رہ گئے کچھ جواب نہ دیا اور سوا سہرے کر بھی کرنا تھا سوائے خاموشی کے دوسرا امر نہ تھا جب شاہزادہ اپنی تقریر کو تمام کر چکا اُسوقت دیو ابلاغ نے سر اُٹھا کر کہا کہ ای شاہزادۂ عالم آگاہ ہو کہ واقعی جو آپنے ارشاد فرمایا وہ بہت درست اور بجا ہی آپنے ہم سبکو بمردی و مردانگی زیر کیا ہی اور ہم سب آپسے اور آپکے لشکر سے لڑ نہین سکتے ہین آپکا دین برحق ہی اور ہم سب باطل پر تھے ہمنے بخوشی دل آپکی اطاعت اختیار کی اور دین اسلام قبول کیا ابلیس پرستی کو ترک کیا واقعی ابلیس اسی قابل ہی کہ اُسپر رات دن لعن کیجائے آپکا مذہب صادق ہی اور سب مذہب باطل ہین مین نے رات کو ایک بزرگ کو خواب مین دیکھا کہ وہ فرماتے ہین کہ او دیو ابلاغ کیون اپنی جان دیتا ہی دین اسلام قبول کر کیونکہ یہ دین برحق ہی اگر دین اسلام قبول نکریگا تو بوقت صبح تجکو سہراب ثانی قتل کریگا اور تو آتش دوزخ مین جلایا جائیگا یہ فرما کر وہ مجکو ایک ایسے مقام پر لیگئے کہ جہان سوائے آگ کے دوسری شئے نہ تھی اور شعلے نکل رہے تھے ہزارون مہیب صورتونکے لوگ گرز آتشین لیے ہوئے کھڑے ہوئے تھے وہ مجکو دیکھکر دوڑے اور قصد کیا کہ مجپر وہ گرز ماریں کہ اُن بزرگ نے منع فرمایا اور فرمایا کہ اسکو تکلیف ابھی نہ دو شاید یہ دین اسلام قبول کرے ہان اگر یہ دین اسلام نہ قبول کرے اور یہ مر کر یہان آئے اُسوقت تکلیف دینا مین اُن سبکو دیکھکر ایسا خائف اور ہراسان ہوا کہ میرا بند بند کانپنے لگا اور میری عجب حالت ہوئی مین نے اُن بزرگوار سے عرض کیا کہ یہ کیا مقام ہی انھون نے فرمایا کہ یہ جہنم ہی جو کہ کافر مرتا ہی وہ اسی آگ مین ڈالدیا جاتا

ہی بس اگر تو دین اسلام نہ قبول کریگا اور اہلیسپ پرست رہیگا اور قتل کیا جائیگا تو اسی آگ مین ڈالا جائیگا اور یہ جو صورتین تو دیکھ رہا ہی یہ سب فرشتگان عذاب ہین تجکو ان گرزہاے آتشین سے تکلیف دینگے یہ جو مین نے اُنسے اُس عالم خواب مین سُنا اور وہ مقام دیکھا مین ایسا خوف زدہ ہوا کہ رونے لگا اور مین نے عرض کیا کہ اب مین کیا کرون مجھ سے بہت بڑی خطا سرزد ہوئی جو مین نے اہل اسلام سے مقابلہ کیا اب میری خطا کیونکر معاف ہوگی فرمایا کہ بوقت صبح تجکو میرا فرزند سہراب ثانی جو کہ اس زمانیکا صاحبقران ہی اور اُسکے برابر کوئی بہادر نہین ہی تجکو اپنے دربار مین طلب کریگا اور تجکو نصیحت کریگا اپنی اطاعت کو کہے گا اور دین اسلام کے قبول کرنیکو کہے گا بس تو دین اسلام قبول کرنا اور اُسکی اطاعت کرنا وہ تیری خطا کو معاف کردیگا اور اُن شاہزادے اُنھون نے بہت کچھ کلمات نصیحت وپند فرمائے اور یہ ہی سب کلمے فرمائے جو کہ ابھی آپنے اپنی زبان پر جاری کیے تھے اور فرمایا کہ اے نواب اپنے مقام پر جا مین نے اُنسے عرض کیا کہ اپنے نام نامی و اسم گرامی سے تو آگاہ فرمایئے فرمایا کہ تجکو ہمارے نام سے کیا غرض ابھی ہم اپنا نام نہین بتا سکتے ہین جب تک تو اسلام نہین اختیار کرتا ہی مین اور کچھ دریافت کرنے کو تھا کہ وہ بزرگ غائب ہو گئے مجھپر کچھ ایسا خوف طاری ہوا کہ مین اُس عالم خواب مین رونے لگا اُسی حالت گریہ مین میری آنکھ کھل گئی تو وقت صبح تھا اب جو خواب کا خیال آیا تو میرا بند بند کانپنے لگا مین لاکھ لاکھ قلب کو تسکین دیتا ہون مگر کسی طور سے قلب کو قرار ہوتا ہی نہین چونکہ وہ بزرگ فرما گئے تھے کہ تو صبح کو جا کر دین اسلام قبول کرنا تیرے سب گناہ عفو ہو جائینگے اس سبب سے کسیقدر اطمینان تھا بس مین نے اُن سب سے یہ حال بیان کیا اور کہا کہ مین تو دین اسلام قبول کرونگا مین نے تو یہ خواب دیکھا ہی ان سب نے بھی یہ ہی بیان کیا کہ ہم سب نے بھی ایسا ہی خواب دیکھا ہی چاہیے آپ دین اسلام قبول کرین چاہے نہ کرین ہم سب تو جب وہ آدم زاد ہمکو طلب کرے گا اور دین اسلام کے قبول کرنے کو کہے گا ہم تو ضرور قبول کرلینگے اور اطاعت کرینگے کیونکہ ہمپر بزرگی دین اسلام کی ظاہر ہو گئی ہی اور ہمکو بخوبی معلوم ہو گیا کہ یہ دین برحق اور سب دین باطل ہین ہم دیدہ و دانستہ اپنے کو عذاب مین مبتلا نہ کرینگے جبکہ ہم آگاہ ہو چکے ہین کوئی جان بوجھکر زندہ مکھی نہین کھا لیتا ہی جو ہم اپنے کو ورطۂ ہلاکت مین ڈالین یہ جو ان سب نے کہا مین بہت خوش ہوا اور مین نے ان سب سے کہا کہ ٹھہرو وہ وقت کوئی دم مین آتا ہی کیونکہ آج ضرور ہمارا دربار سجھا جائیگا جب وہ ہمکو طلب کرکے ہمسے اطاعت وغیرہ کو کہینگے ہم بلا عذر قبول کرلینگے یہ ہی امر منظور ہی اور تم سب اپنی آنکھون سے کافرونکی حالت دیکھ چکے ہو تو واقعی دین اسلام سے انکار کرنے مین بڑی خرابی ہی جان بوجھکر اپنے کو مبتلاے آلام کرتا ہی یہ امر بالکل خلاف ہی عقلمندونکے نزدیک حضور مین ان سب سے یہ ہی کلام کر رہا تھا کہ آپکا حکم پہونچا اور داروغۂ زندان بموجب آپکے حکم کے ہم سبکو لیکر ادھر کو روانہ ہوا ہم حاضر ہوے جو کچھ آپنے ارشاد کیا ہمنے بخوشی اور بخواہش دلی قبول کیا اب آپ ہمکو وہ کلمہ تعلیم فرمایئے کہ جسکے سبب سے کافر ومسلم مین فرق ہو جاتا ہی جس کلمے کے پڑھنے سے کافر خداپرست ہوتا ہی اور جسکی برکت سے پھر اُسپر آتش دوزخ حرام ہو جاتی ہی واقعی اس دین مین بڑی بڑی کرامتین اور بہت اعجاز ہین یہ جو دیو ابلاغ نے مکر کی تقریر شاہزادونکے روبرو کی اور اپنا ایسا خلوص ظاہر کیا اور ایک جھوٹا اور دروغ خواب دل سے بنا کر بیان کیا ان شیردلونکو اُسکی اس تقریر مکر آمیز کا یقین ہو گیا اور اُسپر مع اُسکے کل سرداروںکے رحم آگیا حکم فرمایا کہ ان سب کو قید سے رہا کردو کیونکہ یہ اقرار کرتے ہین کہ ہم دین اسلام قبول کرینگے اور ایک دلیل لاتے ہین اور کہتے ہین کہ ہمکو خواب

مین ہدایت ہوئی ضرور انکا قول درست ہی بس انپر اب رحم لازم ہی چونکہ یہ اپنی خوشی سے اس امر کی خواہش کرتے ہین کہ ہم ابلیس پرستی ترک کرتے ہین اور دین اسلام کو قبول کرتے ہین اور آپکی اطاعت بس اب کوئی مقام حجت نہین اور یہ کوئی ایسی وجہ معلوم ہوتی ہی کہ یہ خواہش انکی قبول نکیجائے اور ایسے ہی قید رکھے جائین بھی انکے جسمون پر سے انکی قید کو دفع کر دے جو حکم شاہزادے کا یہ ہی فوراً آہنگر حاضر کیے گئے انکو حکم ہوا کہ انکے جسمون پر سے قید دور کرو وہ اسکو مصروف ہوے قید کے کاٹنے مین ادھر سیارۂ ثانی نے رستم ثانی سے ہاتھ جوڑکر عرض کیا کہ اے آقا شاہزادے کو منع فرمائیے کہ انکو رہا نکرین یہ سب حرام زادے ہین انھون نے دیکھا کہ اب کسی تدبیر سے جان نہین بچتی ہی بس مکر کیا یہ سب تقریر مکر سے بھری ہوئی ہی کوئی حرف اس تقریر مین راست نہین ہی سوائے دروغ کے یہ ضرور فریب کرینگے یہ سب مکر سے مسلمان ہوتے ہین یہ ساری فریب بازی و مکاری دیو ابلاغ کی ہی میرے نزدیک تو یہ امر ہی کہ اسنے اپنے نزدیک یہ امر قرار دیا ہی کہ اسنے اسوقت تو مکر کرکے اپنی جان بچا لے اگر موقع ملجائے تو ان سبکو قتل کرو اور اپنے دل کی آگ کو بجھاؤ اور اگر یہ لوگ چلے گئے اور انپر کسی قسم کا دسترس نہوا تو بھی اپنا مطلب حاصل ہی کہ انکے جانیکے بعد یہان پھر خروج کرینگے اور جو مسلمان ہین انکو قتل کرینگے اے آقا انکے باطن صاف نہین ہین یہ مکر سے اطاعت کرتے ہین ملاحظہ فرمائیے انکی پیشانی نورانی نہین ہی اسی طور سے سیاہ ہی جیسے کافر کی ہوتی ہی نور اسلام انکے چہرون سے ہویدا نہین ہی دیکھیے دھوکا ہی آئندہ آپکو اختیار ہی جو امر میرے نزدیک تھا اور میری راے نے مجکو خبر دی تھی مین نے عرض کردیا تاکہ آئندہ مجکو الزام ندیا جائے رستم ثانی نے جواب دیا کہ تم تو اسی طور سے کہا کرتے ہو تمھارے نزدیک کوئی صدق دل سے اسلام نہین قبول کرتا ہی ہمیشہ سب مکر کیا کرتے ہین کسی کا چہرہ نہین روشن ہوتا ہی اے سیارۂ ثانی ہماری شرع ظاہر پرست ہی جو امر ظاہر ہوتا ہی ہم اسپر عمل کرتے ہین ہم کسیکے دل کے حال سے آگاہ نہین ہوتے ہین نہ ہمکو علم غیب ہی ہر ایک کے باطنی حال سے خدا آگاہ ہی وہ عالم الغیب ہی بس جو جیسا کریگا اسکی سزا پائیگا وہ خداے دانا و بینا ضرور سزا دیگا یہ کیونکر ہوسکتا ہی کہ وہ تو اس امر کا اقرار کرین کہ ہم دین اسلام قبول کرتے ہین ہمکو خواب مین ہدایت ہوئی ہی اور ہم اس سے انکار کرین اور انپر بدعت کرین آپ اپنی خیر خواہی کو رہنے دیجیے آپکی یہ راے ہی کہ ان سبکو قتل کیا جائے یہ بالکل خلاف ہی سیارۂ ثانی یہ سنکے خاموش ہو رہا پھر کچھ نہ کہا ادھر آہنگرون نے انکی قید کو دفع کیا بس جیسے دیو ابلاغ قید سے رہا ہوا ہاتھ جوڑکر اور یہ کہتا ہوا طرف سہراب ثانی کے چلا کہ اے آقا جو آپکے دین مین آئے اور مذہب اسلام قبول کیسے وہ کیا کہے یہ کہکر سہراب ثانی کے قدمون پر گرا بس شاہزادے نے اسکے سر کو قدم پر سے اٹھاکر سینے سے لگایا اور شفقت فرمائی کہ مین تجھسے صاف ہون خداوند کریم تیرے سب گناہ بخش دیگا تو پریشان نہو یہ فرماکر اسکو کلمۂ طیبہ تعلیم فرمایا وہ طوطے کی طرح کلمہ پڑھکر اور کینہ دل مین رکھکر بظاہر تو مسلمان ہوا مگر باطن اسکا صاف نہوا خلاصہ یہ کہ دیو ابلاغ مکر سے مسلمان ہوا جب کلمہ پڑھ چکا ادھر شاہزادے نے حکم دیا کہ دیو ابلاغ کے لیے کرسی حاضر کیجائے ادھر دیو ابلاغ کلمہ پڑھکر اور شاہزادے کے قدمونکو بوسہ دیکر ایرج نامدار کے قدمون پر گرا انھون نے بھی سر اسکا سینے سے لگایا بہت مہربانی فرمائی بعد اسکے دیو ابلاغ رستم ثانی و شہریار نسل طرف آیا ہر ایک کی قدمبوسی حاصل کی اور ہر ایک بمحبت پیش آیا جب دیو ابلاغ سب سے مل چکا تو سلام کرکے اس کرسی پر بیٹھ گیا صف مین دیوزادونکی ادھر وہ جسقدر سردار تھے سب نے قدمبوسی ہر ایک کی حاصل کی اور نسل دیو ابلاغ کے مکر سے کلمہ پڑھکر مسلمان

ہوسے کیونکہ یہ امر تو قید خانے مین طی ہو گیا تھا کہ مکر سے مسلمان ہونا بس سب مکر سے مسلمان ہوے ہر ایک کو موافق مرتبہ اور قدر کے کرسی مرحمت ہوئی وہ سب سلام کر کے اُس دربار زرنگار مین بیٹھے مگر وہانکی شان و شوکت دیکھ دیکھکر جلے جاتے ہین آتش کینہ و فساد و بغض و عناد گھڑی گھڑی مشتعل ہوتی جاتی ہے مگر ناچار ہین کیا کرین کہ کسی قسم کا بس نہین ہے کیونکہ اپنے جسمونمین مقابلے کی طاقت نہین پاتے ہین ایک مرتبہ مقابلہ کر کے زک اُٹھا چکے ہین تو اب خاموش ہین وقت کے منتظر ہین اپنا موقع تاکتے رہتے ہین جب یہ سب بظاہر مسلمان ہو چکے اُسوقت شاہزادون نے حکم دیا کہ ہان اُن سبکو لاؤ جو کہ اہل لشکر مین اُنکا بھی دربار کیا جائے تاکہ اُنکے بھی معاملہ سے فرصت ہو جائے تو ہم یہان سے طرف بردہ دنیا کے جائین کیونکہ ہمکو یہان ایک منٹ قیام کرنا ناگوار ہے خداوند کریم نے اس مہم سے بہت جلد فراغت دی نہ معلوم وہان کیا حال ہوگا ہمارا جو آنا ادھر کو ہوا اُسکی مشیت مین یہ جاری ہو چکا تھا کہ یہ شہر بھی ہمارے ہاتھ سے اسلام آباد ہو بس اُسنے اپنی قدرت سے ہمکو یہان پہونچا دیا اور ہمارے ہاتھ سے اسکو اسلام آباد بھی کرا دیا جلد اُن سبکو حاضر کرو اور سب ہمارے ہمراہیونکو آگاہ کرو کہ وہ سامان سفر کرین ہم بعد اس فیصلہ کے اور دیو ابلاغ کو سب طریقہ دین اسلام کی تعلیم کر کے اور اُسکو یہ حکم دیکر کہ تم جا کر اپنے شہر کو اسلام آباد کرو اور ہم طرف بردہ دنیا کے جاتے ہین اُسکو اُدھر روانہ کرینگے اور ہم مع کل سامان کے طرف بردہ دنیا کے کوچ کرینگے بموجب حکم شاہزادے نے اُسیوقت سے سب سامان کرنے لگے سامان سب تیار تھا صرف حکم کی دیر تھی اُدھر داروغہ اُن سب قیدیونکو بھی لیکر حاضر ہوا جو کہ اہل لشکر تھے انھون دربار کو خوب آراستہ پایا اور اپنے آقا و مالک اور اپنے کل لشکر کے افسرونکو جو کہ قتل ہونے سے بچے تھے اُس دربار مین بیٹھے دیکھا بہت حیران ہوے اور عقل سے دریافت کر لیا کہ ان سب نے دین اسلام قبول کر لیا اور اطاعت کی خیر وہ اطاعت کرینگے ہم تو نہ کرینگے ہر اسوقت مکر کرینگے اور مکر سے کام لینگے ہمسے تو نہوگا کہ ہم اپنے دین آبائی کو ترک کرینگے اور آبا و اجداد کے طریقے سے انحراف کرین بس اسوقت مکر کرنا زیبا ہے مکر کر کے دین اسلام قبول کر لو اور جان بچاؤ جب رہا ہو جاؤ اور یہ سب آدم زاد یہانسے چلے جائین اور موقع ملجائے تو دیو ابلاغ کو بھی قتل کر دو انکو اس حرکت کی سزا دو جیسے اسنے اپنے آبائی اجداد کے طریقے کو ترک کیا اسکو یہ بھی نہ خیال ہوا کہ ہمارے باپ دادا نے جان کا دینا گوارہ کیا مگر اپنا مذہب نہ ترک کیا یہ کیسا بہادر ہے کہ اسنے جان کے خوف سے اپنا مذہب ترک کیا اور اپنے ساتھ دوسرونکو بھی گمراہ کیا ہم تو اسکو جری و بہادر خیال کرتے تھے اور یہی خیال کر کے ہمنے اسکا ساتھ دیا تھا مفت مین ہمنے یہ زحمت گوارہ کی اور اسکے ساتھ ہو کر لڑے یہ تو اول درجہ کا بودا نکلا ہامان ہے جسے لاکھ درجہ بہادر تھا اُسنے جان دی مگر اسلام نہ قبول کیا مکر و فریب سے بظاہر قبول کیا بھی مگر اپنے دین پر قائم رہا ہمکو لازم ہے کہ اس مقام پر مکر کرین اور کیون اپنی جان دین انکار کر کے ہان اگر یہ انکار کرتا اور قتل کیا جاتا تو ہم کبھی مکر کر کے اپنی جان نہ بچاتے ضرور اسکے ساتھ قتل ہوتے اور انکار کرتے اس مقام پر یہی امر بہتر ہے کہ مکر سے اطاعت کر لو اور مسلمان ہو اور دیو ابلاغ سے ملو اور موقع پا کر اسکو قتل کر دو ایسے ایسے خیالات ہر ایک بدکردار نے اپنے مقام پر اپنے دلمین تجویز کیے اور مکر کرنے پر آمادہ ہوے اُن نابکارونکو دیو ابلاغ وغیرہ پر بہت غصہ آیا ایسے سیاہ قلب تھے کہ نور اسلام کی چمک اُنکے قلبونپر اثر بھی نکرتی تھی راوی بیان کرتا ہے کہ وہ سب آکر روبرو کھڑے ہوے قریب دس بارہ ہزار کے تھے مگر یہانکی حالت دیکھکر دلمین تاؤ پیچ کھا رہے ہین مگر خاموش کھڑے ہین کہ شاہزادے نے اُن سبکی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ یہ امر تو تمکو بخوبی معلوم ہے کہ مین نے اور میرے اہل لشکر نے تمکو بجوانمردی اسیر کیا ہے نہ کسی مکر و حیلہ سے بس تمکو لازم ہے کہ اپنی اپنی زندگی کو غنیمت جانو اور ابلیس پرستی کو ترک کرو

اور دین اسلام اختیار کرو میری اطاعت پر کمر باندھو اور اپنے آقا کے ساتھ نہ ہو دیکھو تمھارے آقا و مالک
نے مع اپنے کل افسران سپاہ کے دین اسلام قبول کیا اور میری اطاعت منظور کی کیسا مرتبہ پایا اگر ایسا
نہ کرتے تو میرے ہاتھ سے قتل ہوتے یہ کہکر چند کلمے وحدانیت خدا مین بیان کیے وہ ایسے تیرہ درون وسیاہ
قلب تھے کہ اُنکے دلونپر اس تقریر نے اثر نہ کیا وہ اپنی حرکت سے باز نہ آئے یعنی یہ ہوتا کہ وہ صاف نیت
اور بصفائی قلب سے مسلمان ہوتے اور مکر و دغا سے باز آتے نہ بلکہ اسی امر پر قائم رہے خاموش سُنا کیے
جب شاہزادہ اپنی تقریر کو ختم کر چکا اُسوقت دیوابلاغ نے سبکی طرف دیکھکر کہا کہ اپنی جانون کو مفت برباد
نکرو اور مثل ہمارے تم بھی اطاعت کرو ورنہ عدم تعمیل حکم مین جان کا خوف ہے ناحق قتل کیے جاؤگے
اور میں سفارش بھی نہ کر سکونگا آئندہ تمکو اختیار ہے اور بہت کچھ مکر و فریب کی تقریر کی بظاہر تو وہ تقریر خوب
تھی مگر نہایت مکر کی وہ تقریر تھی صرف اسکو یہ منظور تھا کہ یہ سب اسوقت بچ جائین اور قتل نہون اگر صاف
دل سے بھی مسلمان ہونگے تو جب یہ لوگ یہانسے چلے جائینگے تو مین ان سب پر اس امر کو ظاہر کرکے کہ مین نے
بسبب خوف جان کے مکر سے اسلام قبول کیا تھا صرف اس غرض سے کہ بلا کسی صورت سے یہان سے
نکل جائے اور ہمکو انکے ہاتھ سے امان ملجائے پھر دیکھا جائیگا بس وہ ہی کیا لہذا تم اپنا دین آبائی ترک نکرو
اگر ترک بھی کیا ہو تو اُس سے دست بردار ہو اور خداوند ابلیس کو سجدہ کرو کسی نہ کسی صورت سے
ان سبکو پھر دین اصلی کی طرف لے آؤنگا اسوقت تو یہ زندہ رہ جائین اس سبب سے دیوابلاغ نے
انکی طرف مخاطب ہوکر کہا تھا کہ تم بھی مثل میرے اطاعت کرو اُن سب نے دیوابلاغ کی تقریر سنکے کچھ
جواب نہ دیا مگر ہر ایک نے اپنے دل مین کہا کہ رہو تو جاؤ ہم تمکو اس حرکت کی سزا دینگے یہ اپنے دلمین خیال کرکے
شاہزادے کو جواب دیا کہ جو کچھ آپنے فرمایا ہمنے بدل وجان قبول کیا اور ہمنے دین اسلام اختیار کیا اور
آپکی اطاعت بھی کی جو آپکے دین کو قبول کرے وہ کیا کہے یہ جو انھون نے عرض کیا فوراً شاہزادے نے
حکم دیا کہ انکی قید کو کاٹ ڈو یہ حکم دینا تھا کہ آہنگرون نے ہر ایک کی قید کو کاٹ دیا اُن نابکارون نے
ظاہر کرکے قید سے رہائی پائی شاہزادے کے قدمونکو ہر ایک نے بوسہ دیا اور مکر سے کلمہ پڑھا اور
سلام کرکے ہر ایک بارگاہ کے باہر آیا اور طرف اپنے مقام کے شاہزادے سے رخصت ہوکر چلا گیا راہ
مین ایک نے دوسرے سے اپنے دل کا حال ظاہر کیا اور کہا ہمنے مکر سے قتل ہونے سے امان پائی بس
ایک کا راز دوسرے پر ظاہر ہوا اور سب خوش ہوئے اور اس فکر مین کوہ وصحرا مین جاکر مقیم ہوئے کہ
یہ آدمزاد یہانسے چلے جائین اور دیوابلاغ یہانسے طرف اپنے شہر کے جائے تو راہ مین اُس سے مقابلہ
کرینگے اور اسکی سزا دینگے یہ دیو تو کوہ وصحرا مین مقیم ہین کیونکہ ان سب نے مکر سے اسلام قبول کرکے
شاہزادون سے عرض کیا تھا کہ ہمکو اجازت ملے کہ ہم ابھی جاکر اُن سبکو آپکی خدمت مین حاضر کرین جو کہ
آپکے ہاتھ سے شکست کھاکر کوہ وصحرا مین پراگندہ ہوگئے ہین تلاش کرکے لائین تاکہ وہ بھی دین اسلام
سے مشرف ہون اور اُنکو اس حال سے آگاہ کرین کہ تمھارے آقا و مالک نے بھی دین اسلام قبول کرلیا ہے
اور اس شاہزادے کی اطاعت کرلی ہے راوی کہتا ہے کہ یہ مکر کرکے وہ سب چلے آئے تھے اور پوشیدہ ہوکر
کمینگاہ مین دیوابلاغ کے انتظار مین بیٹھے تھے کہ انکا حال آئندہ تحریر ہوگا جلد چہارم یا دفتر تہیر نگلت قاف
مین اگر اسکے ترجمہ کی اجازت ملی ورنہ مین لاچار ہون آپ لوگونسے معافی کا خواستگار ہون ناظرین میری خطا
کو معاف فرمائین کیونکہ مین مجبور ہون آمدم بر سر مطلب راوی بیان کرتا ہے کہ جب وہ سب دیو مکر سے
مسلمان ہوکر اور شاہزادے سے اجازت لیکر کوہ وصحرا مین پراگندہ ہوگئے اُسکے بعد شاہزادے نے

دیو ابلاغ غول سے فرمایا کہ ای دیو ابلاغ اب تم اپنے ملک کو جاؤ اور جا کر اہل شہر کو مسلمان کرو ہم طرف پردۂ دنیا کے
جاتے ہین کیونکہ ہمکو وہان جانا ضرور ہی ہم اسی قصد سے چلے تھے کہ راہ مین تمسے مقابلہ ہو گیا پھر خداوند کریم نے اپنا
فضل کیا کہ بہت جلد اس مہم سے فراغت ہوئی اور تم سب دائرۂ اسلام مین آئے دیو ابلاغ نے یہ تقریر سنکے اپنے دلمین
کہا کہ او آدمزاد تو نے بڑا دھوکا کھایا کہ مجھی اور تو نصیحت کر کہ وہ جا کر اہل شہر کو مسلمان کرے یہان مسلمان کون ہوا ہی
صرف تجکو دھوکا دیا ہی تو یہان سے جانے تو دیکھ کیسی سرکشی کرتا ہون اور پہلے تیرے ہی پرستارون اور عزیزون یعنی
اخضر پری‌زاد وغیرہ کو قتل کرتا ہون اور تمام پردۂ قاف مین دین ابلیس پرستی کو جاری کرتا ہون تو ابھی طفل
ہی مجھ جیسا نامور سے کیا مقابلہ کر سکتا تھا اور نہ کر سکتا ہی سپاہی کے جتنے فن ہین ایک یہ بھی فن تھا کہ اپنی جان بچالی
یہ باتین دل سے کر کے شاہزادے سے عرض کیا کہ ای آقا میرا یہ مرضی تھی کہ آپ مع کل اپنے ہمراہیون کے میرے ملک مین
تشریف لیجلیے اور اپنے سامنے سب اہل شہر کو مسلمان کیجیے مین آپکی دعوت کرتا اور جو کچھ مجھسے ہو سکتا مین خدمت بجالاتا
مین امیدوار ہون کہ میری یہ عرض قبول ہو اور مین سرفراز فرمایا جاؤن اور جو مجکو نان و نمک میسر ہو وہ حضور
آشام فرمائین تا کہ میرا سر افتخار بلند ہو اور سب میرے مرتبہ سے آگاہ ہون آئندہ حضور مالک ہین مین زیادہ جبر نہین کر سکتا
ہون کیونکہ مین خادم ہون اور آپ آقا ہین شاہزادے نے جواب مین فرمایا کہ نہین بھائی یہ کوئی بات نہین ہی بلکہ
تم ہمارے برادر دینی ہو ہم کبھی تمہاری درخواست کو نامنظور نکرتے اور نہ انکار کرتے مگر سبب یہ ہی کہ ہمکو پردۂ دنیا پر
جانیکی بہت شدید ضرورت ہی اور ایسی ضرورت ہی کہ اپنے نانا اور مان کو آزردہ کر کے آئے ہین اگر اب ہم یہان قیام
کرینگے اول تو دوہانکا نقصان ہوگا دوسرے وہ سب ناراض ہونگے تیسرے ہمکو یہان قیام کرنا منظور نہین ہی اگر
ہم قیام کرینگے تو ہمارے ہمچشم ہمپر طعنہ زنی کرینگے تم اس امر سے اطمینان رکھو کہ اب کی مرتبہ جو ہم پردۂ قاف مین آئینگے
تو تمہارے ضرور مہمان ہونگے اور تمہارے یہان دعوت ضرور کھائینگے ابھی ہمکو جانے دو زیادہ روکنے مین اصرار
نکرو یہ جو شاہزادے نے کہا اسکو خود بھی منظور نہ تھا صرف دنیاسازی کی تھی خاموش ہو رہا صرف اسقدر تو کہا کہ آپکو
اختیار ہی دیر ابھی جو تشریف لائیگا تو غلام کو ضرور سرفراز فرمائیگا شاہزادون نے فرمایا ضرور بظاہر تو دیو ابلاغ نے یہ
کہا کہ ابھی جو تشریف لائے تو غلام کو ضرور سرفراز فرمائیگا اور دلمین کہا کہ اب تمہارا یہان آنا محال ہی کچھ عجب
مین یہان سب ابلیس پرستی کی عملداری ہو جائیگی اور جو ابلیس پرستی سے انکار کرے گا میرے ہاتھ سے
مارا جائیگا دیکھو تو یہان کیا رنگ کیا ہوتا ہی یہ تو دل سے باتین کر رہا تھا ادھر جب شاہزادون نے دیکھا
کہ دیو ابلاغ رضامند ہو گیا پس اسکو تمام قواعد اسلام تعلیم فرمائے اور فرمایا کہ اس طور سے مساجد
بنا تیار کرانا اور اس طریقے کے مدرسے بنوانا اور موذن نوکر رکھنا اور سکہ وغیرہ بنام اخضر پری‌زاد
جاری کرنا جو کچھ شاہزادون نے فرمایا سبکا یہی جواب دیو ابلاغ نے دیا کہ جیسا غلام کو حکم ملا ہی
ایسا ہی کریگا اور دلمین کہتا ہی کہ نہ معلوم یہ بک کیا رہے ہین کچھ دیوانے ہو گئے ہین نہ معلوم انکا خیال
کدھر ہی کون مسلمان ہوا ہی جو یہ سب تدبیرین کریگا کیا کوئی مین احمق تھا کہ اپنے آبائی دین کو ترک کرتا
صرف جان بچانیکے لیے اور تمکو یہانسے دفع کرنیکے لیے مین نے یہ فقرہ کیا یہ سب باتین کسی احمق کو تعلیم کرو
دیکھو تو تمہارے جانیکے بعد مین اہل اسلام سے کس طور سے پیش آتا ہون اگر ایک بھی خداپرست تمام پردہ ہاے
قاف مین باقی رہے تو مین اپنا نام بدل ڈالون چن چنکر قتل کرونگا تمام قاف مین ابلیس پرستی کو رواج دونگا
جب یہان بالکل میری عملداری ہو جائیگی اور سپاہ بھی کثیر بہم ہو جائیگی اور اس امر سے مجکو اطمینان ہو جائیگا کہ
اب کوئی دیو و پری‌زاد آدمزاد کی کمک نکریگا تو لشکر کثیر ہمراہ لیکر پردۂ دنیا پر جا کر سب آدمزادون کو قتل کرونگا
دنیا کو نسل انسان سے خالی کر دونگا وہان بھی دیوزادون کو آباد کرونگا خداوند ابلیس نے اپنا بڑا کرم کیا کہ تم

میرے مکر و فریب مین آگئے اب میرے ہاتھ سے بچکر جاتے کہان ہو تم اس امر سے خوش ہو کہ ہمنے ابلاغ کو مسلمان
کیا مین اس امر سے خوش ہون کہ مین نے تمکو دھوکا دیا اور اپنی جان بچائی دیو ابلاغ تو یہ دل سے باتین کر رہا
تھا اودھر جب شاہزادون نے دیو ابلاغ کے منھ سے یہ سُنا کہ جیسا حکم ہوا ہی اسیر غلام عمل کریگا فرمایا کہ اچھا
اب تم مع سردارونکے طرف اپنے ملک کے جاؤ ہم بھی طرف بردہ دنیا کے جاتے ہین نیکو کسی بات مین فرق نہو
جسقدر ہمنے کہدیا ہی اسی پر عمل کرنا وہ تو اس امر کا خواستگار تھا کہ کسی صورت سے مین یہانسے چلا جاؤن یہ سننا
تھا کہ وہ مع کل سردارونکے اٹھ کھڑا ہوا یہ بھی نہ کہا کہ جب آپ تشریف لیجائینگے تو غلام جائیگا بس یہ سُنا کہ
تم اپنے شہر کو جاؤ فوراً کھڑا ہو گیا اور کہا کہ کیا مجال جو غلام حکم عالی کے خلاف کرے یہ کہکر مجرا کرکے مع کل
سردارونکے بیرون بارگاہ آیا اور اُس مقام سے طرف اپنے شہر کے چلا چونکہ لشکر تو شکست کھا کر تباہ ہو گیا
تھا جو قید و قتل سے بچے تھے ادھر اودھر صحرا مین پراگندہ تھے کچھ شہر کی طرف چلے گئے تھے اور اہل شہر کو اس
حال سے آگاہ کیا تھا اور قلعہ کا سب نے بند و بست کیا تھا کہ شاید حریف ادھر کو آجائے اور شہر پر قبضہ کرلے
اسکا حال جب داستان دیو ابلاغ کی تحریر ہو گی تو بیان کیا جائیگا اب دیو ابلاغ کی حالت سُنیے کہ جب تک
یہ لشکر اسلام کی حد مین رہا اسوقت تک یہ خاموش چلا آیا پڑاؤ پر کیا جاتا وہ تو لُٹ چکا تھا وہان کیا تھا
سیدھا شہر کو چلا جب کوئی کوس بھر اُس لشکر سے دور نکل آیا تو سردارون سے بولا کہ کیون کیسا دھوکا
دیا اور کیا فریب کیا اور کس خوبصورتی سے تم سبکی اور اپنی اور کل اہل شہر کی جان بچائی اور آبرو اور
ایمان بچایا ورنہ بڑی خرابی ہوتی وہ تو خوش ہین کہ دیو ابلاغ مسلمان ہو گیا ہی اب جاکر اہل شہر کو مسلمان
کریگا اسکی خبر نہین ہی کہ ابلاغ نے دھوکا دیا اور اپنی جان بچا کر نکل گیا اور کیسی اب آفت برپا
کرتا ہی کہ یاد کروگے خدا پرستونکو جائے پناہ نہ ملیگی اس ذلت اور خواری کا مزا پاؤگے جو مجکو دی ہی
اور جو کلمے اور باتین میرے روبرو خداوند کی شان مین کہی ہین مین اسکا عوض لونگا ای بھائیو وہ تو
مجکو پند و نصیحت کرتا تھا مین اپنے دلمین کہتا تھا کہ نہ معلوم کیا بک رہا ہی مجکو وہان بیٹھنا ناگوار تھا
مگر ناچار تھا خداوند نے فضل کیا کہ اُن کمبختون کی صحبت سے رہائی ملی خیر اسقدر صبر کرو کہ یہ لوگ چلے
جائین اور لشکر میرے پاس جمع ہو جائے تو پھر تم دیکھنا کہ مین کیسا قصاص ان سب کا اونکا خضر برزاد
سے لیتا ہون کہ یہ آفت یہان اُسی کی بلائی ہوئی تھی اگر اُسکی بوٹیان کاٹ کر اور کباب لگا کر
نہ کھائے ہون اور اسکے ناموس کی آبرو نہ لی ہو تو اپنا نام دیو ابلاغ نرکھون خواہ انہین جوان
ہون خواہ پیر ہون ایک ایک پری پر دس دس دیو چھوڑونگا تاکہ اُن سب کا ان ضربات اور
اس صدمہ سے دم نکل جائے اور پری مضراب کو جو کہ بہت پارسا اور نیک ہین انکو اپنے تصرف
مین لاؤنگا آدمزاد کا تو مزہ چکھ چکے ہین دیوزاد کا تو مزہ ذرا چکھین تم دیکھنا کہ کیسی ذلتین
دیتا ہون ذرا میرے حواس درست ہو لین سب سردارون نے جواب دیا کہ واقعی حضور نے خوب
تدبیر کی ہم بہت خوش ہوئے بس اسی طور کی باتین کرتا ہوا دیو ابلاغ اپنے سردارون کو
لیکر طرف اپنے شہر کے جاتا ہی اسکو راہ مین رکھا جاتا ہی اسکا حال آئندہ جلد چہارم
مین تحریر ہوگا اگر اُسکی اجازت ملی موقع پر اور اگر اجازت جلد چہارم کی نہ ملی تو یہ حقیر
ناچار ہی آپ لوگ معاف فرمائین اور میرے قصور کو اپنی رحم دلی سے معاف کرین کیونکہ
مین ناچار ہون اب مین اس داستان کو اسی مقام پر ترک کرتا ہون اور حال سہراب ثانی کا
تحریر کرتا ہون

## اب شمہ حال سہراب ثانی کو ملاحظہ فرمائیے سہراب ثانی کا مع بارگاہ طلسمی و دیگر اسباب طلسمی سے پردۂ دنیا پر آنا و دیگر حالات اُسکے قلم بند ہوتے ہیں ملاحظہ ہون

راوی نے اس طور سے بیان کیا ہی اور یون روایت کی ہی کہ جب شاہزادون نے دیو ابلاغ کو طرف اُسکے شہر کے مسلمان کر کے رخصت کیا اور وہ حرام زادہ مکر سے مسلمان ہو کر مع اپنے سردارون کے طرف شہر ابلاغیہ کے چلا گیا تو سہراب ثانی نے حکم فرمایا کہ سب اسباب بار ہو ہم اسی وقت یہان سے کوچ کرینگے یہ حکم دینا تھا کہ سب دیوزادون و پریزادون نے اسباب بار کیا اول تو کل اسباب ہمہ وقت بار رہتا تھا جو دو ایک خیمے برپا تھے وہ بھی بار کیے اور سب کو تختون پر سوار کر کے اور تخت دوش پر اُٹھا کر طرف پردۂ دنیا کے روانہ ہوئے ایک تخت طلائی پر یہ چارون شاہزادے مع سیارۂ ثانی کے سوار تھے اور تختون پر اور سب آدم زاد تھے راوی بیان کرتا ہی کہ اب جو دیو ان سب کو لیکر وہان سے چلے تو تیسرے دن قریب پردۂ دنیا کے پہونچے راہ مین کسی مقام پر نہ قیام کیا برابر رات دن چلے آئے تیسرے دن جب قریب پردۂ دنیا کے پہونچے تو ایک پہاڑ پر شب کو آتارا اور عرض کیا کہ اگر حکم ہو تو ہم یہان دم لے لین کیونکہ اب پردۂ دنیا بہت قریب ہی انشاء اللہ تعالے کل آپ داخل ہو جائینگے شاہزادون نے فرمایا کہ بہتر ہی بس شاہزادون کے لیے ایک چھوٹا سا خیمہ بالائے کوہ برپا کر دیا گیا اور باقی سب دیو و پریزاد و انسان زیر درخت جو کہ اُس کوہ پر لگے ہوئے تھے قیام پذیر ہوئے سب مال و اسباب و بارگاہ و خزانہ وغیرہ کو بیچ مین رکھ لیا اور پہرہ چوکی مقرر کیا ہر ایک نے اپنی راحت کا سامان کیا میوہ وغیرہ توڑ کر لائے اُسکو کھایا پانی سرد لا کر خود بھی پیا شاہزادون کی بھی خدمت مین حاضر کیا وہ رات اُسی پہاڑ پر بسر کی بوقت صبح آ کر عرض کیا کہ حضور تشریف لیچلین آج دوپہر کو آپ پردۂ دنیا پر پہونچ جائینگے یہ جو عرض کیا اور جب یہ امر رستم ثانی و شہریار و ایرج نامدار کو معلوم ہوا بس ان شاہزادون نے اپنے منھ پر نقابین یاقوت رنگ ڈالین اور سیارۂ ثانی کو بھی نقاب پوش ہونے کا حکم دیا اُسنے بھی نقاب سرخ رنگ منھ پر ڈالی اور کوئی نقاب پوش نہوا سوائے ان چار آدمیون کے جب اس کام سے فراغت ہوئی تخت پر سوار ہوئے دیو تخت لیکر روانہ ہوئے کوئی پہر بھر دن آیا ہوگا کہ سرحد قاف تمام ہوئی عمارات پردۂ دنیا نظر آنے لگی یہ سب پردۂ دنیا کو دیکھکر بہت خوش ہوئے وہان کی ہوا جو لگی غنچۂ دل جو پژمردہ تھے کھل گئے مارے مسرت کے کوئی اپنے جامے مین نہ سماتا تھا ہر ایک کا چہرہ فرط خوشی سے بحال تھا خصوصاً رستم ثانی و شہریار و ایرج نامدار کا تو عجب حال تھا سہراب ثانی سے فرماتے تھے کہ ای فرزند دیکھو وہ پردۂ دنیا کی عمارت بلند نظر آتی ہی تم تو ای فرزند پہلے پہل آئے ہو تمکو یہان کیا لطف ملے گا تم قاف کے رہنے والے ہو وہان کے عجائبات دیکھے ہوئے ہو قاف گو ہمہ وقت مثل گلزار کے پر بہار رہتا ہی کبھی قاف مین خزان نہین آتی ہی ہر قسم کے پھول اور ہر قسم کا میوہ ہمہ وقت موجود ہی وہان خزان کو کبھی دخل نہین ہوتا ہی مگر برابر پردۂ دنیا کے نہین ہی جب یہان فروکش ہوگے اور یہان کے حالات دیکھوگے تو بہت خوش ہوگے یقین ہی کہ پردۂ قاف کو بھول جاؤگے سہراب ثانی جواب مین عرض کرتے ہین کہ جو کچھ حضور ارشاد فرماتے ہین بہت بجا ہی پردۂ دنیا کے روبرو پردۂ قاف کی کیا اصل ہی خصوصاً جہان بزرگ آپ ایسے

ہون اُس مقام کا کیا کہنا ہی یہ سرزمین اپنا مسکن و ماوا ہی وہ مقام یعنی قاف دیو و پریزاد کے
رہنے کا مقام ہی وہان سواے غیر جنس کے ہمجنس کی صورت نظر نہین آتی ہی اسی قسم کی باتین کرتے
ہوے اور خوش ہوتے ہوے تخت پر سوار وہ تخت دو وحشی دیوزاد پریہ بالا لئے ہوا پہ لوگ نہایت
خوش و خرم ہین کہ اب پردہ دنیا پر پہونچگئے قاف ہمسے ترک ہوا اب اپنے عزیزون ویگانون سے ملینگے
ہمچشمون سے معرکے پڑینگے راہ خدا مین جہاد کرینگے ہماری صاحبقرانی کے عالم مین سکّے پڑینگے ہم نشان
دین اسلام کو بلند کرینگے تاریکی کفر کو چراغ ہدایت سے برطرف کرینگے ضلالت کفر پرستی کو آب
تیغ ہدایت سے صاف و پاک کرینگے ہر ایک کو راہ ضلالت سے نکالکر چشمۂ ہدایت پر پہونچا ئینگے فرزندان
دیندار و مجاہدان مشہور شعار مین نام تحریر ہوگا فضل خداوند کریم سے بعید نہین ہی کہ مثل آبا و اجداد
کے ہمارا بھی نام ہو اور ہم سب بھی غازی مشہور ہون ایسے ایسے خیالات کرتے ہوے اور سیر دیکھتے
ہوے چلے آتے ہین یہانتک کہ حد قاف تمام ہوئی کوئی دو پہر دن آیا ہوگا کہ یہ لوگ داخل پردۂ دنیا
ہوے دیوزادون نے عرض کیا کہ حضور کو مبارک ہو کہ باقبال و حشم و بخیر و عافیت آپ داخل
پردۂ دنیا ہوے قاف کی حد تمام ہوئی پردۂ دنیا کی سرحد شروع ہوئی اور اب حضور داخل
حد پردۂ دنیا ہوے ان چارون شاہزادون نے ہاتھ اٹھا کر بدرگاہ رب کریم بہت عجز و
انکسار کے ساتھ اپنے خیر و عافیت سے پردۂ دنیا مین پہونچنے کا شکریہ ادا کیا اور سجدۂ شکر
بجا لائے سر اٹھا کر جو دیکھا تو ہر طرف صحراے وسیع و پر فضا نظر آتے ہین کوسون سواے
سبزہ زار کے اور گلہاے رنگارنگ اور میوہ ہاے گوناگون کے دوسری شی کا نام نہین
ہی چشمہ آب شیرین و خوشگوار کے لہرین مار رہے ہین جانوران صحرائی پھر رہے ہین کسی سمت کوہ
فلک شکوہ واقع ہوے ہین کہ از قلہ کوہ تا پائین کوہ سبزہ لگا ہوا ہی یہ معلوم ہوتا ہی کہ گویا
پہاڑ عروس بنا ہوا کھڑا ہی کسی نوشاہ کے اشتیاق مین اور گلہاے رنگ برنگ یعنی سرخ
و زرد وغیرہ جو کھلے ہوے ہین تو عجب بہار ہی ہر طرف قدرت پروردگار آشکار ہی صنعت باغبان
قضا و قدر پیدا ہی ہر برگ و گل سے صنعت خالق حقیقی ہویدا ہی یہ بہار دیکھکر سہراب ثانی
نے رستم ثانی سے عرض کیا کہ واقعی پردۂ دنیا کے سامنے پردۂ قاف کی کوئی حقیقت
نہین ہی پردۂ دنیا کو اگر فردوس برین کہا جائے تو بجا ہی یہ مقام بہت پر بہار اور بافضا
معلوم ہوتا ہی پردۂ دنیا کا کیا کہنا رستم ثانی نے جواب دیا کہ ای فرزند یہ وہ مقام ہی کہ
جہان ہمیشہ بہار رہتی ہی یہان کی آب و ہوا سے دل کو فرحت قلب کو مسرت حاصل ہوتی ہی
خداوند کریم نے اپنے فضل و کرم سے پھر اُس مقام بہشت آئین کو دکھایا ہمکو تو اسے اپنی
زندگی مین یہان کے آنے کی امید نہ تھی مگر اُسنے اپنا فضل شامل حال کیا کہ پھر یہان کی سیر
نصیب ہوئی اور تقدیر نے یاوری کی کہ ہم یہان آئے ہمکو تو خواب مین بھی یہان کا خیال
رہتا تھا ای فرزند ابھی کیا تمنے دیکھا ہی جب یہان کی سیر کروگے اور ملکون اور شہرون کو
دیکھوگے اور یہان کے باشندون سے ملوگے تو تمکو یہان کی قدر ہوگی کیونکہ تم پردۂ قاف
مین پیدا ہوے ہو اُسی مقام پر پرورش پائی ہی دیو و پریزاد کی صحبت اٹھائی ہی تمھین
یہان کی کیفیت کیا معلوم اور یہان کی حالت سے کس طور سے آگاہ ہو سکتے ہو ہان جب
یہان رہوگے نہ واقف ہوگے اسوقت تمکو لطف حاصل ہوگا ابھی تمنے دیکھا کیا ہی ہان

جب یہان سکونت اختیار کروگے اُسوقت لطف ملے گا ای فرزند یہ ادنے نمونہ ہی اس سے زیادہ
زیادہ پُربہار اور فرحت افزا یہان مقام ہین یہان کے باشندے سب خوش کلام ہین
سہراب ثانی نے عرض کیا بجا ارشاد ہوا رستم ثانی نے فرمایا کہ ای فرزند بہت سی
باتین ایسی ہین جو کہ پردۂ قاف مین نہ تھین جبکہ ہمارے جد امجد تشریف لے گئے اُنھون نے
رواج دین اہل قاف طرز جنگ و پیکار سے واقف نہ تھے اب جو طریقے تمنے وہان دیکھے یہ
سب ہمارے جد امجد کے جاری کیے ہوے ہین خداوند کریم نے انسان کو اشرف مخلوقات
فرمایا ہی اور سب خلقت پر شرف بخشا ہی اسی سبب سے ہر قسم کی خلقت انسان کی اطاعت کرتی
ہی اپنی قدرت کاملہ اور حقیقت بالغہ سے وہ عقل انسان کو عطا فرمائی جو کہ کسی کو نہین عطا
کی یہ ہی سبب ہی کہ جن و پری و دیو و ملک تابع انسان ہوتے ہین یہ کس قدر شرف ہی کہ جو
نبی یا وصی نبی خلق فرمایا وہ قوم انسان سے خلق فرمایا اور سب قومون کو اُسکی اطاعت کا حکم
فرمایا یہ ہی شرف کافی ہی اسکے سوا خیال توکرو حضرت سلیمان علیہ السلام کو کہ قوم انسان
سے تھے مگر کیا شرف درگاہ خداوند کریم سے ملا تھا کہ سب قومون پر حاکم تھے یعنی چرند پرند
وغیرہ بھی انکے تابع حکم تھے دیو و پری و جن پر آپ حکمرانی فرماتے تھے ہوا و ابر پر بھی انکا حکم جاری
ہوتا تھا بس ایسے ایسے شرف اور کسی قوم کو مرحمت ہوے ہین پھر کیون نہ اُنکے بود و باش کا
مقام ہر قوم کے مقام سے عمدہ اور نایاب ہو ہم سب کو فخر و افتخار کرنا زیبا ہی کہ اُسنے ہم سب کو
اپنے عنایت و کرم سے ہر قوم پر شرف دیا اور اشرف مخلوقات فرمایا جہان تک ہم فخر
و مباہات کرین وہ سب ہمپر زیبا ہی یہ ہی امر کیا کم ہی اور تمام عمر اسی امر کا شکریہ نہین کوئی ادا
کر سکتا ہی کہ انسان کو اسقدر زور و طاقت عطا فرمایا ہی کہ وہ دیو و جن و پری پر غالب آتا ہی
اور یہ سب انسان کی اطاعت و بندگی کو اپنے اوپر واجب جانتے ہین ورنہ یہ ممکن تھا کہ انسان
دیو پر غالب آتا یہ صرف اُسکی عنایت اور رحمت ہی ورنہ اگر ایسا نہوتا تو یہ دیو و پریزاد وغیرہ
نسل انسان کو عالم ایجاد سے مٹا دیتے اور سوائے انکے کوئی نہوتا مگر وہ کیسا حکیم مطلق ہی کہ اُسنے
اس مرض کی دوا کے لیے ہمکو ایسی طاقت مرحمت فرمائی کہ ہم دیو وغیرہ پر غالب آئے اور
اُنکے شر سے بچے اور لقمہ ہونے سے محفوظ ہوے یہ جو تقریر رستم ثانی نے کی سہراب ثانی نے
جواب مین عرض کیا کہ جو کچھ فرمائیے وہ سب بجا ہی واقعی ہم اُسکے ایسے بندۂ گنہگار ہین کہ کسیوقت
سر نہین اٹھا سکتے ہین اور ہمسے اُسکی بندگی پورے طور سے نہین ادا کیجاتی ہی اگر ہم اُسکی نعمتون کا
تمام عمر اپنی شکریہ ادا کرین اور اسی حالت مین مر جائین اور پھر وہ ہمکو زندہ کرے اور ہم
پھر ادائے شکریہ مین مصروف ہون اگر اسی طور سے ہزار ہزار مرتبہ واقع ہو مگر ہم اُسپر بھی
نہین ادا کر سکتے ہین دوسرے یہ امر خیال کرنے کا ہی کہ ہمسے تو اُسکی اطاعت و بندگی اُس
طریقے سے نہین ہو سکتی ہی کہ جس طریقے سے اُسنے ہمکو حکم فرمایا ہی ہمارا بال بال گنہگار ہی مگر وہ ایسا
کریم کارساز ہی کہ ہماری طرف سے باوجود ایسے ایسے گناہ کے کہ وہ ملاحظہ فرماتا ہی مگر اسپر
کچھ چشم پوشی کرتا ہی کیا عرض کیا جائے کیسا خالق برحق اور رازق مطلق ہی کہ جو اُسکو
مانتے ہین اُنپر بھی وہ ہی نظر اور مرحمت ہی اور جو نہین مانتے ہین بلکہ اُسکے قائل نہین ہین
دوسرون کو سجدہ کرتے ہین اور اُسکے ساتھ شامل کرتے ہین اور ایسے ایسے کلمات بکتے

ہین کہ جس سے وہ بالکل بری ہی وہ کیسا کریم و رحیم ہی کہ کسی قسم کا اُسنے تعرض نہین کرتا ہی برابر دشمن و دوست کو رکھتا ہی جیسا کہ شاعر کہتا ہی رباعی ای کریمے کہ از خزانہ غیب ؛ گبر و ترسا وظیفہ خور داری ؛ دوستان را کجا کنی محروم ؛ تو کہ با دشمنان نظر داری ؛ خیال کرنیکا مقام ہی جو لوگ کہ صاحب شوکت اور مرتبت اور صاحب اختیار ہین یا جو کہ صاحب مال ہین اگر اُنکی نسبت کوئی کلام بیہودہ یا اُنکی شان کے خلاف کہتا ہی یا اُنکے نوکر و خادم عدول حکمی کرتے ہین تو وہ کیسے ناخوش ہوتے ہین اگر صاحب اختیار ہین اور کسی سے اس قسم کا فعل سرزد ہوتا ہی کہ وہ لائق قتل ہی تو قتل کرتے ہین یا جس قسم کی چاہتے ہین سزا دیتے ہین جو اس قابل نہین ہین یعنی صاحب اختیار نہین ہین تو وہ ملازم وغیرہ کو عدول حکمی مین ملازمت سے چھوڑا دیتے ہین بس مین خیال کرتا ہون کہ اگر اُنکے اختیار مین رزق ہوتا تو وہ بند کر دیتے مگر خیال تو فرمائیے کہ وہ کیسا کریم ہی باوجودیکہ کل اختیار رکھتا ہی اگر چاہے تو ایک دم مین سب کو فنا کر دے چاہے تو رزق نہ دے ایسا عادل ہی اور ایسا مالک ہی کہ اُسکے اختیار مین موت و زیست سب کچھ ہی مگر کوئی اُس سے نہین خوف کرتا ہی اور اُسکی اطاعت نہین کرتا ہی بلکہ جو زبان مین آتا ہی اُسکی شان مین کہتا ہی حتی کہ اُسکو سجدہ بھی نہین کرتا پتھر یا شیطان یا اُسکے پیدا کیے ہوئے بندے کو یا اُسکی بنائی ہوئی چیزونکو سجدہ کرتے ہین اور اپنا خدا کہتے اور جو جی چاہتا ہی خدائے برتر کی شان مین کہتے ہین مگر واہ رے عدل و رحم کہ وہ کسی قسم کی سزا نہین دیتا ہی اور ہر ایک کو اُسکے مقدر کے موافق رزق مرحمت فرماتا ہی وہ خالق بے نیاز و رب کارساز ہی کیا اُسکی تعریف کیجائے بموجب شعر برابر نظر دشمن و دوست پر ؛ نہین منحصر مغز پر پوست پر ؛ یہ کتنی بڑی رحمت و کرم ہی کہ اُسنے ہم سبکے لیے نبی خلق فرمائے تاکہ ہمکو ہدایت کرین تاکہ ہم راہ نیک و بد سے آگاہ ہون تاکہ یہ کوئی اعتراض نہ کرے کہ ہمکو کب معلوم تھا کہ یہ راہ نیک ہی یا بد جو ہماری عقل نے راے دی ہمنے اُسپر عمل کیا ہم مستحق سزا کے نہین ہین اب کوئی اس امر کا عذر نہین کر سکتا ہی کیونکہ پیغمبرونکے ذریعے سے ہمکو سب حالات سے آگاہ کر دیا اب یہ ہماری بدقسمتی ہی کہ اُنکے فرمانے پر عمل نکرین اور جو ہماری راے ہمکو راے دے اور ہمارا نفس ہمکو راہ بتائے اُسپر ہم عمل کرین اب ہم ضرور مستحق سزا کے ہین مگر وہ ایسا رحیم ہی کہ ہمسے سراسر گناہ سرزد ہوتے ہین وہ دیکھتا ہی اور اُسکی سزا نہین دیتا صرف اس خیال سے کہ شاید میرا بندہ اپنے اس گناہ سے نادم ہو اور میری طرف رجوع کرے یہ کتنا بڑا رحم ہی کہ اُسنے در توبہ کھول دیا ہی اور حکم دیا ہی کہ توبہ کرو ہم قبول کرینگے یہانتک حکم ہی کہ مرنے کی ایک ساعت قبل تک جو توبہ اپنے گناہونسے کرے تو اُسکی توبہ قبول ہوتی ہی مگر ہماری آنکھونپر ایسے غفلت کے پردے پڑے ہین کہ ہم یہ سب جانتے ہین اُسپر بھی اپنے فعلونسے باز نہین آتے ہین یہ کتنی بڑی اُسکی پرورش اور عدالت ہی کہ اُسنے ہر فعل بد کی سزا بروز قیامت مقرر فرمائی ہی صرف اس غرض سے کہ شاید بندہ اب بھی اپنے حرکات سے باز آئے بس انھین سب امرون سے تو وہ پہچانا جاتا ہی اور خالق کہا جاتا ہی خلاصہ میری تقریر کا یہ ہی کہ وہ بڑا رحیم ہی اور اپنے بندون پر بہت مہربان ہی اُسکی مہربانیون اور رحمونکا شکریہ ادا نہین کیا جا سکتا ہی بموجب شعر اگر ہر موئے تن گردد زبانے ؛ نہ آید شکر او ہرگز بیانے ؛ یہ جو تقریر سہراب ثانی سنے کی رستم ثانی وغیرہ نے جواب مین فرمایا کہ ای فرزند تمنے اسوقت وہ تقریر کی ہی کہ جسکی تعریف نہین ہوسکتی ہی واقعی وہ ایسا ہی خالق ہی راوی بیان کرتا ہی کہ اسی قسم کی تقریر کرتے ہوئے چلے آتے تھے کہ یکایک شہر دن کی آبادی نظر آئی

دیکھا کہ تمام لوگ پھر رہے ہین بازار ایسی آراستہ ہین خرید و فروخت ہو رہی ہی کٹورہ کھنک رہا ہی ہر مقام پر میلا لگا ہوا ہی کہین ناچ و رنگ ہی کوئی بیٹھا ہوا گا رہا ہی دو چار دوست جمع ہین کوئی باغ کی سیر کر رہا ہی کہین دربار آراستہ ہی کوئی بادشاہ شکار مین مصروف ہی کیونکہ یہ لوگ بلندی پر تھے بہت دور تک کا انکو حال نظر آتا تھا یہ اسی طور سے سیر کرتے ہوے چلے جاتے تھے کہ سہراب ثانی نے دیکھا کہ ایک صحرا بہت وسیع ہی اور نہایت درجہ پر بہار اور مقام فرحت افزا ہی سبزہ مثل زمرد کے چمک رہا ہی کوسون تک یہ معلوم ہوتا ہی کہ مخمل سبز کا فرش کیا ہوا ہی چشم کو اسکے دیکھنے سے طراوت حاصل ہوتی ہی روح کو راحت قلب کو فرحت کئی چشمے اسمین آب صاف و شفاف سے لبریز پانی انکا ایسا صاف ہی اور ایسی آب ہی کہ آب گوہر شرم سے غرق آب خجالت ہوتی ہی وہ چشمے مثل چشمۂ سلسبیل کے پاک و صاف ہین مثل آب کوثر کے اسکا پانی چمک رہا ہی ہر موج اسکی رشک دہ زلف حور ہی حباب جو اسمین پیدا ہوتے ہین تو یہ معلوم ہوتا ہی کہ گویا پستان حور ہین یا مقمۂ نور پانی پر روشن ہین کیونکہ اسپر عکس آفتاب کا جو پڑتا ہی اور آفتاب قریب غروب ہونے کے ہو درخت میوہ دار اسقدر اس صحرا مین قرینے سے لگے ہین کہ یہ معلوم ہوتا ہی کہ بہشت شدادی ہی شاخین بار اثمار سے زمین کے بوسے لے رہی ہین طائران خوشرنگ و خوش الحان درختون پر بیٹھے ہوے زمزمہ سرائی کر رہے ہین طاؤسان صحرا ادھر ادھر پھر رہے ہین کبک قہقہہ زنی مین مصروف ہین بلبل ہزار داستان گلہاے رنگارنگ کو دیکھکر خوش ہو رہی ہین گل خود رو ایک سمت کو کھلے ہوے ہین لالے کا تختہ الگ ہی یہ معلوم ہوتا ہی صحرا مین آگ لگی ہی اور دیگر قسم کے پھول مثل کوڑیالا و بیلا و موتیا وغیرہ کے کھلا ہوا ہی ہر ایک کا تختہ الگ ہی گل مہندی و گل شبو و گل داؤدی کی ایک طرف کو بہار ہی وہ صحرا رشک دہ گلزار شدادی ہی اس صحرا کو دیکھکر شاہزادے کے دل مین شوق اسکی سیر کا پیدا ہوا دیکھا کہ آہو و چیتل و نیل گاؤ ایک طرف کو خوش فعلیان کر رہے ہین جست و خیز مین مصروف ہین بالکل خوف صیاد نہین ہی یہ سب واقعات دیکھکر دل کو جو اسکی سیر کا اشتیاق ہوا تو رستم ثانی اور ایرج نامدار سے عرض کیا کہ اگر آپ لوگون کی راے ہو اور آپ اجازت فرمائین تو اس صحرا مین دو ایک دن قیام کرین اور یہان کے حالات آیندو روند سے دریافت کرین تاکہ معلوم ہو کہ آجکل بدیع الملک کس مقام پر ہین اور کس سے مقابلہ کر رہے ہین اور یہان کا کیا رنگ ہی بس اسی سمت کو ہمراہ آپکے کوچ کرین یہان کی خبرین دریافت کرنا بہت ضرور ہی میرے نزدیک تو یہ امر بہتر ہی کہ اس مقام سے بڑھکر کوئی مقام پرفضا اور راحت افزا نہوگا یہان کی ہوا جو کھائینگے جو کچھ کسل راہ ہی برطرف ہوجائیگا تازہ دم ہوکر یہان سے کوچ کرینگے شاید خداوند کریم کوئی ایسا سبب پیدا کر دے کہ کچھ لشکر بھی جمع ہو جائے اور اسی مقام پر اتر کر یہ جو دیو و پریزاد کا لشکر ہمراہ آیا ہی پہونچانے کو اسکو بھی رخصت کر دین طرف پردۂ قاف کے صرف انکو رہنے دین کہ جو محافظ بارگاہ و دیگر اسباب طلسمی ہین کیونکہ بدون انکے بارگاہ برپا ہونا محال ہی اس سبب سے کہ یہ بارگاہ طلسمی ہی یہ جو شاہزادے نے کہا سب نے جواب دیا کہ بہتر تو ہی تمھاری راے بہت نیک ہی بلکہ رستم ثانی اور شہریار نے فرمایا کہ یہان قیام کرنے سے ایک فائدہ اور ہوگا کہ تاجرون اور سوداگرون وغیرہ سے ہمارے لشکر کا بھی حال معلوم ہو گا کہ وہ لوگ کہان ہین اور

کس فکر مین ہین اور آنکا کیا حال ہوا ہماری جدائی کے رنج و غم مین اور واقعی یہ بھی معلوم ہو جائیگا کہ بدیع الملک آجکل کس مقام پر ہین اور کس سے مقابلہ کر رہے ہین اور آنکی صاحبقرانی کو کچھ عروج بھی ہوا یا نہین اور کون کون آنکا شریک ہوا اور کسقدر ملک انھون نے اسلام آباد کیے کیونکہ بہت سے ملک ابھی کفر آباد تھے اور کس ملک پر آنسے اور کفار سے معرکہ پڑا ہی اور یہ بھی معلوم ہوگا کہ کسی نے کفار اولاد سے خروج تو نہین کیا کیونکہ جب ہم یہان تھے تو سُنا گیا تھا کہ پسر زمرد ثانی یعنی اژدر زنگ نے خروج کیا ہی اسکے ہمراہ لشکر ہی اور ایک لڑکا بختگان کا یعنی منجگان ثانی ہی وہ اژدر زنگ کو ترغیب دلا رہا ہی کہ تم دعوی خدائی کرو کیونکہ تمھارے باپ دادا خدا تھے اور دو لڑکے لوزج بدرگ حرامی کے بھی پیدا ہوے تھے بطن سے دختر فرعون ثانی سے کے سُنا گیا تھا انمین ایک ساحر ہی اور ایک پہلوان انکا بھی قصد تھا کہ خروج کرین آیا انمین سے کسی نے خروج کیا یا نہین اگر خروج کیا تو کہان ہین یا ہاتھ سے بدیع الملک کے مارے گئے بلکہ مجکو خوب یاد ہی کہ جب مین اپنے لشکر سے فقیر ہوکر نکلا تھا اور شہر زرین حصار مین پہونچا تھا تو اُسدن وہان ایک جلسہ تھا اور کشتی کا سامان ہو رہا تھا دریافت جو کیا تو معلوم ہوا تھا کہ ایک پہلوان اژدر زنگ کی طرف سے آیا ہی اور اسکے پاس ایک فرمان ہی وہ ہر ایک ملک مین جاتا ہی اور وہان کے بادشاہ و حاکم سے کہتا ہی کہ اگر کوئی پہلوان ایسا ہو کہ جو مجکو زیر کرلے اور مجھ سے مقابلہ کرے اگر مین اسکو زیر کرلون تو جو اُسکا دین ہو مین قبول کرونگا ورنہ وہ مع اپنے بادشاہ کے اژدر زنگ پرست ہو اور اس فرمان پر مہر کردے کہ ہمارے یہان کا پہلوان آپکے پہلوان سے لڑا اور زیر ہوا اب کوئی پہلوان باقی نہین ہی جو لڑے لہذا ہمنے آپکا دین قبول کیا اور اس فرمان پر مہر کی یا جسکے یہان پہلوان نہو وہ یہ تحریر کرکے مہر کردے کہ ہمارے یہان کوئی پہلوان نہین ہی جو آپکے پہلوان سے مقابلہ کرے لہذا ہمنے آپکا دین قبول کیا بخوشی اور مہر کردے بس مین نے دیکھا تھا کہ کئی ملکون سے وہ مہر کرا لایا تھا کسی مقام پر تو اُس سے مقابلہ ہوا تھا کسی مقام پر نہین ہوا تھا وہ اسی غرض سے زرین حصار مین بھی آیا تھا زرومان تاجدار نے یہ اقرار کیا تھا کہ میرا جو سپہ سالار ثقیل دیو پرور ہی اگر یہ زیر ہو جائیگا تو مین اژدر زنگ پرستی اختیار کرونگا چنانچہ اُس سے اور پہلوان اژدر زنگ سے کشتی کا دن قرار ہوا تھا جسدن مین پہونچا تھا وہ دن کشتی کا تھا مین بھی اُسی حالت سے یعنی درویشی کی حالت سے اُس مقام پر گیا کہ جہان کشتی ہو رہی تھی مین نے دیکھا کہ اژدر زنگ کے پہلوان نے زرومان کے پہلوان کو کشتی مین زیر کر لیا اور زیر کرکے لاف گذاف کرنے لگا مجکو غصہ آگیا مین نے اکھاڑے مین جاکر اُسکو زیر کرکے چیر کر پھینکدیا سب نے میری بہت تعریف کی اور سب میرے مرید ہوے میری بڑی خاطر و مدارات کی مین نے زرومان کے فرزند کو فنون سپہ گری تعلیم فرمائے میرے لیے تکیہ آراستہ کیا گیا بیرون شہر مین وہان رہتا تھا مین نے چند دن مین مع بادشاہ کے سب اہل شہر کو مسلمان کیا وہ لوگ میرے تابع فرمان تھے کہ مجکو دیو اُٹھا کر پردہ قاف کو لیگئے بس اس سبب سے مین یقین کرتا ہون کہ اُس مرتد یعنی اژدر زنگ نے ضرور خروج کیا ہوگا کیونکہ اُسکے ہمراہ ایک بچہ شیطان ہی وہ ضرور اُسکو ورغلان کرکے نکلا ہوگا اُسکا بھی حال معلوم ہوگا شہریار نے زرنگار اور خورشید تاج گیر کا حال بیان کیا کہ ان لوگون نے زرومان پر اُنکی کشتی کی تھی مین نے

اُنکو مسلمان کیا تھا جبکہ مین اپنے لشکر سے بھائی صاحب کے فقیر ہو کر نکل جانیکی خبر پاکر اور خود فقیر ہو کر نکلا تھا تو قدرت خدا سے مین زرین حصار پر پہونچ گیا اور مین نے زرد مان کو اُس آفت مین مبتلا پاکر اُسکی مدد کی آن دونون بادشاہونکو مسلمان کیا زرد مان نے میری بڑی خاطر و مدارات کی اُسی تکیہ پر لاکر مجکو مقیم کیا باقی حالات تو مین بیان کر چکا ہون نہ معلوم وہ دونون بادشاہ مسلمان رہے یا پھر کافر ہوگئے اور زرد مان سے بعد میرے گم ہو جانے کے کس طور سے پیش آئے اُنکی بھی حالت دریافت کرنا ضرور ہی لہذا میرے بھی نزدیک مناسب ہی کہ اسی صحرا مین قیام کیا جائے اور یہ سب حالات دریافت کیے جائین بعدہ پھر یہان سے کوچ کیا جائے جسطرف مناسب وقت جانا جائے یہ جو رستم ثانی و شہریار نے فرمایا سہراب ثانی نے اُن دیوون سے فرمایا کہ جو تخت دوش پر اُٹھائے ہوئے تھے کہ ہمکو اس صحرا مین اُتار دو اور ہمارے خیمے و بارگاہین اس صحرا مین برپا کرو اور تم سب جو کہ ہمکو پہونچانے آئے ہو ہم سے رسید لیکر طرف پردۂ قاف کے واپس جاؤ سوائے اُن پریزادون وجن و دیو وغیرہ کے جو کہ مہتمم خزانہ و بارگاہ وغیرہ ہین کیونکہ بدون اُنکے ان سب چیزونکا انتظام غیر ممکن ہی ہم اس صحرا مین دس بارہ دن قیام کرینگے اور حالات یہان کے دریافت کرکے مدھر مناسب ہوگا کوچ کرینگے اب تم سبکی ہمراہی کی ضرورت نہین ہی کیونکہ یہان کے حالات سے ہم بخوبی آگاہ ہین کہ یہ مسکن و ماوا ہمارا ہی ہم یہان کی راہون سے کامل طور سے واقف ہین اب تمہاری ہمراہی مین ہماری بدنامی ہی یہ جو شاہزادے نے فرمایا وہ امرا یہ کہکے فوراً بالائے ہوا سے مع تخت کے طرف زمین کے متوجہ ہوئے اور ایک آن مین سب نے مع کل اسباب وغیرہ کے شاہزادونکو اُس صحرا مین اُتارا مین اُس صحرا کی کیفیت بہار وغیرہ عرض کر چکا ہون اب تحریر کرنے کی ضرورت نہین ہی جیسا کہ سہراب ثانی نے بالائے ہوا سے اُسکی حالت کو ملاحظہ فرمایا تھا اُس سے دوچند یہان آکر دیکھا پس تخت پر سے اُتر کر حکم دیا کہ مقام مناسب دیکھکر بارگاہ و خیمے وغیرہ برپا کرو اور آپ مع رستم ثانی وغیرہ کے سیر صحرا مین مصروف ہوئے وہ پانچ ہزار آدمزاد بھی تختون پر سے اُترے پردۂ دنیا کو دیکھکر بہت خوش ہوئے ہر ایک سجدۂ شکر بجا لایا اور گلگشت صحرا مین مصروف ہوئے اُدھر دیو و پریزادون وغیرہ نے خیمے برپا کیے ایک خیمے مین تمام مال و اسباب طلسمی یعنی خزانہ اور وہ صندوق جسمین اسّی ہزار اسلحہ طلسمی مع خفتان شب چراغی کے تھے اُنپر مہرہ مقرر کیا اور باقی خیمے اور لوگونکے لیے برپا کیے بارگاہ چہل چراغ سلیمانی کو برپا کیا اُسکی تعریف کیا تحریر کرون اگر بتفصیل تعریف تحریر کرون تو ایک جلد اُسکی تعریف کے لیے درکار ہو مجملاً تحریر کرتا ہون کہ اُس بارگاہ مین پانچ ہزار ستون یاقوتی و زمردی و آسمانی تھے کہ جنپر گوہر شب چراغ نصب تھے اور تمام بارگاہ مین کارچوبی کام کیا ہوا تھا اور فرش مخملی سے بارگاہ آراستہ تھی اُسپر بھی کارچوبی کام تھا نہایت تکلف سے بارگاہ چھت و پردون و شیشہ آلات سے آراستہ تھی اور ایسا سامان تھا کہ جو کبھی چشم فلک نے بھی نہ دیکھا ہوگا بلکہ پیرانہ سالی سے اُس بارگاہ کے شوق دید مین پیر فلک کی کمر مین خم آگیا ہی سات جلوخانہ تھے ہر جلوخانہ جواہر نگار تھا جس رنگ کے جواہر کا جلوخانہ تھا اُس رنگ کا اُسمین فرش مخملی کا تھا اُسپر کارچوب کیا ہوا تھا دونون طرف جواہرات کے درخت ہر جلوخانہ مین لگے ہوئے تھے جس قسم کا پھول جس درخت مین لگا ہوا تھا اُسی پھول کا عطر بھرا ہوا تھا تمام بارگاہ خوشبو سے بسی ہوئی تھی اُس بارگاہ مین ہزارون کرسیان جواہر نگار و زنگل الماس تراش آراستہ تھے چار مندلیان بہت عمدہ نہایت نادر و نگار آراستہ تھین آئینہ و غاشیے پڑے ہوئے تھے ایک تخت طاؤسی وسط بارگاہ مین آراستہ تھا

اکیس زینے کا اُسپر جبۂ الماس نگار لگا ہوا تھا صحن بارگاہ مین تمام مخمل کاشانی کا فرش کیا ہوا تھا اُسپر حاشیہ زردوزی
بنا ہوا ہر قسم کے بیل بوٹے تھے اور جا بجا جواہرات کے چمن بنائے تھے طلائی گملونمین جواہرات کے چھوٹے چھوٹے
درخت لگے ہوے تھے اُنمین عطر ہر قسم کے پھولونکا بھرا ہوا تھا تختے دخنین سے عود و عنبر کی خوشبو آرہی
تھی اندرون بارگاہ تو یہ سامان تھا بیرون بارگاہ پر لال پردہ کارچوبی پڑا ہوا تھا ایک پریزاد بعہدہ
درگہ سالاری صندلی زرنگار پر بیٹھا ہوا تھا بارگاہ اسقدر وسیع تھی کہ کئی ہزار کرسیان اُسمین آراستہ تھین
اور تمام بارگاہ مین گوہر شب چراغ نصب تھے مثل ستارونکے چمک رہے تھے اور ضو دے رہے تھے
ایک بہت بڑا گوہر شب چراغ قبۂ بارگاہ مین نصب تھا آفتاب کی ضو دے رہا تھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ گویا
آفتاب طالع ہے وہ بارگاہ مثل آسمان کے معلوم ہوتی تھی کہ گویا تارے نکلے ہوے ہین اور ماہ تابان
طلوع کر رہا تھا بارگاہ اسقدر بلند اور رفیع تھی کہ اُسکی رفعت بلندی کے آگے چرخ برین کی بلندی پست
تھی اُسکے کلس سے آفتاب کسب ضو کرتا تھا کلس اس بارگاہ کا طلائی تھا ایک طاؤس الماس کا اُسپر
بنا ہوا تھا اُسکے سر پر ایک گوہر شب چراغ بہت بڑا لگا ہوا تھا کہ جسکی ضیا باری سے تمام صحرا روشن
و منور تھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ بلندی بارگاہ پر آفتاب طالع ہے اور تمام صحرا مین دھوپ پھیلی ہوئی
ہے صفت یہ تھی کہ دن کو وہ گوہر ایسی ضو دیتا ہے کہ جیسے آفتاب اور شب کو مثل ماہتاب کے جو گوہر شب چراغ
اُس بارگاہ مین نصب ہین وہ مثل ستارونکے شب کو معلوم ہوتے ہین اور دنکو مثل ذرونکے باہر سے بارگاہ
مخمل سرخ کی ہے اور تمام اُسپر اسطرف بھی کارچوب کا کام بنا ہوا ہے کیسی کیسی شکارگاہین اور میدان جنگ کی
تصویرین صناعان چابکدست نے بنائی ہین کہ جنکو دیکھکر عالم حیرت طاری ہوتا ہے نظارہ کرنیوالا متحیر ہوکر
ساکت ہوجاتا ہے کسی قسم کی خواہش نہین رہتی ہے بھوک و پیاس جاتی رہتی ہے اُسکے نظارے سے
طبیعت کو سیری نہین ہوتی ہے اس بارگاہ کے ہمراہ چار بازار ہین کہ جو ہر ایک رشک دہ بازار
چین و ختن ہے صفت یہ ہے کہ بارگاہ سے لیکر برابر بازار تک ایک بہت وسیع سڑک ہے کہ جسمین
بجائے سرخی کے یاقوت کے سنگ ریزے پڑے ہوے ہین اور دونون طرف اُس سڑک کے
چمنبندی کی ہوئی ہے وہ بازار ہین جواہر کی ہین اُسمین سب دوکاندار پریزاد و قوم جن سے ہین
ہر ایک قسم کا سوداگر موجود ہے دوکانین خوب آراستہ ہین یہ دوسری صفت ہے کہ جدھر سے قصد کرو بازار
مین پہونچنے یا دربارگاہ پر ہر طرف سے بارگاہ کو راستہ گیا ہے باغ روان ہر طرف تیار ہے خوشبو
گلہائے رنگارنگ سے بازارین معطر ہین نشان بازارونکے بلند ہین ہوا سے پھریرے اُڑ رہے
ہین اُنسے مشک و عنبر کی خوشبو پیدا ہوتی ہے چارون طرف بازارون کے بیچ کئی کوس کے
حلقے مین طلائی ٹٹیان لگی ہوئی ہین کہ جن پر بلوری و الماسی گلاس جڑے ہوے ہین ایک علم
قریب بارگاہ کے نصب ہے کہ جسکو نشان چہل چراغ سلیمانی کہتے ہین اُسکا پنجہ پنجۂ آفتاب کو
شرمندہ کرتا ہے اسقدر بلند ہے کہ سر اُسکا آسمان سے ملا ہوا ہے اُسمین بھی گوہر شب چراغ نصب
ہین جب ہوا سے اُسکو حرکت ہوتی ہے تو اس سے صداے یا صاحبقران یا صاحبقران کی
آتی ہے پرشقۂ علم سے مشک و عنبر کی خوشبو کے بھپکے نکلتے ہین ان سب اشیا کے منتظم و مہتمم پریزاد ہین
خزانہ طلسمی کے مالک کندران جنی و معادن جنی و مخزن جنی ہین کہ یہ خزانہ دار ہین اور انھین سے خزانے
تمام صنادیق اسلحہ وغیرہ بھی ہین اور منتظمان بارگاہ اصرار پریزاد و ابرار پریزاد و تیرہ تار پریزاد
بارہ ستون پریزاد ہین اور وہ ہی مہتمم بازارون کے بھی ہین اور یہ جو کہ نشان طلسمی کو اُٹھاتا ہے اُسکا

نام ہر خادم پریزاد ہے جامل نشان جہل چراغی ہے نقارخانہ طلسمی بھی ایک طرف آراستہ کیا گیا ہے کہ
جسکے منتظم جلاجل پریزاد و شہنا نوازہ جلاجل پریزاد و دیگر دیو پریزاد ہین اسی طور سے کئی سو دیو و
پریزاد و جن اس سب اسباب طلسمی وغیرہ کے مہتمم و منتظم ہین انکو حکم ہے کہ تمکو سوا اپنے کامون کے
دوسرے کامونسے غرض نہین ہے ہماری جنگ دیکھا کرین بھولے سے بھی نہ شریک ہونا اگر ہم حریف کے
ہاتھ سے مغلوب ہون اور وہ آکر اس مال و اسباب پر قبضہ کرے تو مثل ہمارے اسکی اطاعت کرنا اس سے
لڑنا نہین کیونکہ تم قوم جن و پری و دیو سے ہو وہ تمپر غالب نہ آئیگا ہماری بدنامی ہوگی اسی اقرار سے ان سبکو ہمراہ
لائے ہین ورنہ سب مال و اسباب قاف ہی مین چھوڑ آتے تھے خلاصہ یہ کہ عجب عجب نیرنجات و نیرنگ عجائبات
نادرات اس بارگاہ اور بازار و شے ظاہر ہوتے ہین جو کہ منشا ہر دیے علاقہ رکھتے ہین تمام عجائبات قاف و نیرنجات
طلسم تھے کیون نہوتے کیونکہ یہ بارگاہ وغیرہ طلسمی تھی جو کہ اس شیر کے لیے ایک مدت مدید سے طلسم مین امانت
رکھے تھے سہراب ثانی مثل حمزۂ صاحبقران کے با اقبال ہے سب اولاد حمزہ نے طلسم فتح کیے ہزارون
بلکہ لاکھون بارگاہین بھی طلسمونسے ملین مگر ایسی بارگاہ کسی کو نہ ملی بانہ جو دیکہ بدیع الملک نے ہزارون
طلسم فتح کیے اور مثل انکے بہادر بھی کوئی نہ تھا اور ایسے جری و بہادر تھے کہ صاحبقران ثانی انکو صاحبقران
کرگئے مگر انکو بھی یہ سامان و یہ شوکت نہین دستیاب ہوا جو کہ سہراب ثانی کو ہوا بارگاہ ہم پلہ بارگاہ سلیمانی
کے ملی اگر اس بارگاہ کا نام بارگاہ سلیمانی ہے تو اسکا نام بارگاہ چہل چراغ سلیمانی ہے اگر لشکر حمزۂ صاحبقران
کا نشان علم اژدہا پیکر کے نام سے مشہور تھا تو اس شیر کے لشکر کے علم کا بھی نام نشان چہل چراغ سلیمانی
ہے جس طور سے اس علم کے ہر شقہ سے بوے مشک و عنبر آتی تھی اس علم سے بھی ہر شقہ سے اسی طور کی
خوشبو آتی ہے اگر اس علم سے صدائے یا صاحبقران یا صاحبقران آتی تھی تو اس سے بھی
آتی ہے اگر بارگاہ سلیمانی کے ساتھ نقارخانہ سلیمانی و کوس سکندری تھا اور مثل قلابۂ چینی و کبابۂ
چینی کے شہنا نوازتے تو اس بارگاہ کے بھی ساتھ نقارخانہ چہل چراغ سلیمانی اور کوس شہنشاہانی
ہے کہ جسکی صدا مثل طبل سکندری کے دور تک جاتی ہے مثل کبابۂ چینی و قلابۂ چینی کے
یہان بھی شہنا نوازہ خلبیل پریزاد و جلجل پریزاد ہین بارگاہ سلیمانی کے ہمراہ بازارین ہین تو اسکے بھی
ہمراہ بازار ہین خلاصہ یہ ہے کہ یہ شیر مثل اپنے جد امجد حمزۂ صاحبقران کے بردۂ قاف سے شوکت
پیدا کرکے آیا ہے اور اس قسم کا اقبال رکھتا ہے ایسی شان و شوکت کسی اولاد حمزہ نے نہین بہم کی ہے
اس سے زیادہ شوکت بہم پہنچائی ہے اس قدر ہم پلہ کوئی حمزۂ صاحبقران کا نہین ہوا کہ
مثل انکے بارگاہ بھی ملی ہو اور سب سامان بھی اگر حمزۂ صاحبقران کے پاس تیغۂ عقرب سلیمانی تھا تو
اس بہادر کو بھی طلسم سے تیغۂ شب چراغ سلیمانی ملا ہے جو کہ مثل عقرب سلیمانی کے ہے حمزۂ صاحبقران کے پاس
اشقر دیوزاد سا مرکب تھا اور اب بھی ہے اس جری کو طلسم سے وہ مثل بیعدیل مرکب ملا ہے جو کہ مانند اشقر دیوزاد
کے ہے اسکا نام اشہب سلیمانی ہے اسی ہزار خفتان گوہر نشب چراغی طلسم سے دستیاب ہوئین ہین کہ جنکو اپنے ہمراہ
لائے ہین اور اتنا بڑا خزانہ ہاتھ لگا ہے طلسم سے کہ خزانۂ قارون کی کیا اصل ہین خدمت ناظرین مین عرض کرتا ہون کہ ناظرین
اسوقت اس شیر بیشۂ صاحبقرانی و نہنگ دریاے شجاعت و گل گلشن ایرج نوجوان و ثمر باغ مراد رستم ثانی کی
شوکت کو ملاحظہ کرینگے جب یہ لشکر جمع کرکے کسی طرف کو کوچ کرینگے اور یہ حقیر شوکت و شان لشکر تحریر کریگا اگر قلم نے
بھی مدد کی اور ذہن نے بھی کمک کی یہ شیر مثل صاحبقران کے بہادر و جری اور با اقبال ہے خیر آمدم بر سر مطلب جب
سب بارگاہین و خیمے وغیرہ و بازارین آراستہ ہوچکین کوسون تک اس جنگل مین خیمے وغیرہ برپا ہوگئے ایک تو وہ صحرا

پر بہار تھا ان سب خیمون اور بارگاہون کے برپا ہونے اور بازارونکے آراستہ ہونے سے وہ صحرا وادی ایمن بن گیا یہ ثابت ہوتا تھا کہ گویا جنگل کے دن جاگ گئے ہین ہر طرف پریزاد وجن و دیوزاد بالباس زرنگار بصورت انسان انتظام کرتے ہوئے پھر رہے تھے اور وہ لوگ بھی کہ جنکو ہمیشہ رہنا تھا اور بہار تھے سب خوشی خوشی بند و بست مین مصروف تھے وہ دیوزاد اور پریزاد جو کہ پہونچانے آئے تھے وہ واپس جانیکے انتظام مین تھے یہان جب سب سامان درست ہوگیا طریقہ اور قاعدہ سے تو سیارۂ ثانی نے جاکر شاہزادہ کو آگاہ کیا وہ شیران دشت وغا سیر صحرا کر رہے تھے یہ سنتے ہی ادھر سے واپس آئے یہان آکر سامان درست پایا ان سبکی کاربردازی کو دیکھکر بہت خوش ہوئے حکم فرمایا کہ کرسیان حاضر کرو ہم تھوڑی دیر بیرون بارگاہ بیٹھکر یہان کی سیر کرینگے ایک شگبرہ کارچوبی کہ جسمین موتیونکی جھالر لگی ہوئی تھی ستون اسکے الماس کے تھے برپا کیا گیا کرسیان جواہرنگار آراستہ کی گئین اُنپر یہ شاہزادے جلوہ فرما ہوئے حکم دیا کہ وہ افسر حاضر ہون جو کہ ہمارے ہمراہ قاف سے ہمکو پہونچانے آئے ہین یہ حکم دینا تھا کہ وہ افسر فوراً حاضر خدمت ہوئے دبیر کو طلب کرکے حکم دیا کہ ایک نامہ ہماری طرف سے خدمتمین اخضر پریزاد بادشاہ پردۂ پنجم قاف کے تحریر کرو اسکا خلاصہ مضمون یہ ہو کہ ہملوگ آپکے اقبال وعنایت ذوالجلال سے بخیر وعافیت بلا کسی زحمت اور تکلیف کے صحیح و سلامت پردۂ دنیا پر پہونچے اور ہمنے اپنی خوشی سے ان سب دیو اور پریزادونکو رخصت کیا کیونکہ اب انکی ضرورت نہ تھی اور اپنے پہونچنے کی رسید بھی انکو دی تاکہ آپکو اطمینان ہو اگر خدانخواستہ کبھی کوئی غنیم لشکر کشی کرے یا کوئی خود سر سرکشی پر کمر کسے ہمکو فوراً آگاہ فرمائیگا ہم حاضر خدمت ہوکر اُسکو اُسکے اعمال بد کی سزا دینگے اس امر کا ہر وقت خیال رہے اکثر دیو و پریزاد ہمارے وہان سے چلے آنے کی خبر پاکر ضرور سرکشی پر کمر کسینگے لہذا انکا اس طور سے بند و بست فرمائیگا کہ ہمکو طلب فرمائیگا زیادہ حد ادب آپ اطمینان رکھین ہم آپکی طرف سے کسی وقت مین غافل نہین ہین سب بزرگونکو آداب و تسلیمات پہونچے اور خوردونکو دعاے درازی عمر و ترقی درجات فوراً اسی مضمون کا نامہ بعد القاب و آداب کے تحریر کرکے سہراب ثانی کی طرف سے بنام اخضر پریزاد کے پیش کیا شاہزادے نے ملاحظہ فرماکے دبیر کو دیا دبیر نے لفافہ مین بند کرکے اور مہر کرکے دوبارہ پیش کیا اب شاہزادے نے وہ نامہ اُن افسرونکو دیا اور فرمایا کہ اسیوقت مع کل لشکر دیو و پریزاد کے جو کہ ہمکو پہونچانے آیا تھا لیکر طرف پردۂ قاف کے روانہ ہو اور کہنا کہ یہ نامہ بادشاہ کو دینا اور ہم سبکی طرف سے بہت بہت سلام و بندگی کہدینا اور کہدینا کہ زبانی ہمسے سہراب ثانی نے کہدیا تھا کہ عرض کردینا میری طرف سے کہ اگر کسی قسم کی حضور کو ضرورت ہو تو فوراً فرمائیگا اور بذریعہ تحریر کے اطلاع دیجیگا مین فوراً حاضر ہونگا اور بہت بہت آپکی خدمت مین اور والدہ صاحبہ کی خدمت مین اور ملکۂ عالیہ کی خدمت مین تسلیم عرض کی ہے بس اب دیر نہ کرو یہ حکم دیکر حکم دیا کہ تمام لشکر کو جو کہ ہمراہ آیا ہے انعام دیا جائے اور انکو رخصت کا خلعت مرحمت ہو فوراً بموجب حکم سب دیوان پریزادونکو علے قدر مراتب انعام دیا گیا اور افسرونکو خلعت وہ سب سلام رخصت کرکے اور کل دیو و پریزاد کو ہمراہ لیکر طرف پردۂ قاف کے روانہ ہوئے کیونکہ سب سامان درست تھا ٹھہرنا مناسب نہ جانا بدین سبب کہ عدول حکمی ہوتی سوائے اُن پریزادون و دیوزادون وجنون کے جو مہتمم بارگاہ وخزانہ وغیرہ تھے کوئی دیو و پریزاد نہ رہا اب راوی ان سبکو راہ مین طرف پردۂ قاف کے روانہ رکھتا ہے اسکا حال آئندہ جلد چہارم مین تحریر کریگا کہ جب یہ پردۂ قاف مین پہونچے اور انھون نے یہ خبر اخضر پریزاد کو دی

اور نامہ و پیام اُسوقت کیا گذری اور جو معرکہ اور واقعات بعد ان شاہزادونکے تشریف لیجانیکے گذرے ہین
اور معرکے اخضر پریزاد و دیگر دیوان خونخوار سے ہوے ہین اور یہ شاہزادے حسب الطلب اخضر پریزاد
کے پردۂ قاف مین تشریف لیگئے ہین اور اُن معرکونکو سر کیا ہی آئندہ تحریر کریگا اگر جلد چہارم کے
ترجمہ کرنیکی صاحبان مطبع کی طرف سے اجازت ملی اگر نہ ملی تو یہ حقیر ناچار ہی خاموش ہو رہیگا اسقدر
ضرور عرض کردونگا یہ سب مقامات جو کہ رہ گئے ہین سب بمثل اور نادرات ہین اگر یہ تحریر ہوے تو
یقین کرتا ہون اور فضل خالق سے امید رکھتا ہون کہ ناظرین اور دفترونکو فراموش فرما دینگے اسکے
ندو یہ و یہ حقیر معاف فرمایا جاے ناچار ہی ورنہ کبھی نہ ختم کرتا مگر کیا کرون کہ یہ حکم ہی کہ اسی جلد مین سب
واقعات تمام ہون اور یہ دفتر اسی جلد پر ختم ہو جاے ناظرین نکتہ بین کی خدمت مین دست بستہ التماس
ہی کہ میری عرق ریزی کو خیال فرماکر مجکو داد عنایت فرمائین شاید کوئی غلطی ہوگئی ہو تو اسکو معاف فرمائین
واجب بود عرض نمود آمدم برسر مطلب حسب شاہزادہ سہراب ثانی اُن سب پریزادون وغیرہ کو رخصت
فرمایئگے اور وہ بموجب حکم کے روانہ ہوگئے اب اُس مقام پر سواے پندرہ سولہ سو پریزادون و دیوزادون
و جنون کے جو کہ مہتمم و منتظم بارگاہ وغیرہ کے تھے اور کوئی دیو و پری نہین رہا انکو حکم ہی کہ بصورت انسان یہان
قیام کرو اور کبھی ہمارے ساتھ میدان جنگ مین نہ جانا اور نہ کبھی کسی انسان کو تکلیف و اذیت دینا
اور نہ ستانا ورنہ سزا پاوگے اگر کوئی انسان تمکو ستاے تو اسکو بجاے خود نہ سزا دینا ہمسے شکایت کرنا ہم
دریافت کرکے اُسکو سزا دینگے اگر خدانخواستہ کسی حریف سے ہم مغلوب ہون اور وہ اس بارگاہ وغیرہ
پر قبضہ کرے تو اُسکی اطاعت مثل ہمارے کرنا اُس سے برسر پرخاش نہونا بجاے ہمارے اُسکو خیال
کرنا اگر اسکے خلاف کیا تو سزا ملیگی سب نے بسر و چشم قبول کیا اب اُن سب لوگونکو طلب کرکے کہ جنکو طلسم
سے رہا کیا تھا فرمایا کہ مین آپ لوگونسے بخوشی دل کہتا ہون اور گذارش کرتا ہون کہ آپ لوگونمین جو جس
ملک کا رہنے والا ہو وہ اپنے اپنے وطن کو تشریف لیجاے مین اُسے زاد راہ بھی دونگا اپنے عزیزون و یگانون سے
ملے کسی پر جبر نہین کرتا ہون کہ میرے ہمراہ رہے اپنے عزیز و وطنسے نہ ملے بس جوجسکی خوشی ہو مجھ سے صاف
طور سے بیان کردے یہ جو شاہزادے نے فرمایا سب نے ایک زبان ہو کر عرض کیا کہ ہم تو آپکے قدمونکو نہ ترک
کرینگے ایسا آقا و مالک ہمکو کہان ملیگا آپنے ہمپر بڑا احسان فرمایا کہ ہمکو قید سے نجات دی ہماری جانین
بچائین ورنہ ہم اُسی مقام پر تڑپ تڑپ کر مرجاتے اور ہمکو تو برسون ہوگئے ہین کہ ہم قید تھے ہمکو اپنے ملک
بھی نہین یاد ہین کہ جہان رہتے تھے ہم یقین کرتے ہین کہ ہمارے عزیز وغیرہ سب مرگئے ہونگے کوئی بھی زندہ نہوگا
اگر ہونگے بھی تو وہ ہمکو بھول گئے ہونگے بس ہم جاکر کیا کرین آپکو چھوڑین یہ ہمسے گوارہ نہوگا تب شاہزادے
نے فرمایا کہ مین منع نہین کرتا ہون تمکو اختیار ہی اور یہ جو تمنے کہا کہ آپنے ہم سب پر بڑا احسان کیا اور
جانین بچائین تو یہ گمان تمہارا بالکل غلط ہی نہ مین اس قابل ہون کہ کسی پر احسان کرون نہ مجھ مین یہ قدرت
ہی کہ کسی کی جان بچاؤن سبکا زندہ رکھنے والا اور مارنے والا وہ ہی خداوند کریم ہی کہ جسکے قبضۂ قدرت
مین ہر ایک کی جان ہی اور جسکے اختیار مین عزت و آبرو ہی وہ ہی جو چاہتا ہی وہ کرتا ہی وہ ہر شی پر قادر و
توانا ہی اُسنے اپنی قدرت کاملہ سے مجکو اس امر کی ہدایت کی کہ مین نے جاکر اُس طلسم کو فتح کیا وہ بروز ازل
یہ تحریر کرچکا تھا کیونکہ یہ پیش آنا لہذا وہ سب کا مالک و آقا ہی جو آپ لوگونکی مرضی یہ فرماکر جو جس مرتبہ اور
عہدہ کے لائق تھا اُسکو وہ مرتبہ اور عہدہ دیا جو افسری کے قابل تھا اُسکو افسر کیا جو سرداری کے لائق تھا
اُسکو سردار کیا چند چوبدار اور رسالدار بھی مقرر ہوے تھوڑا سا قریب چار ہزار کے لشکر بھی تیار کیا کیونکہ

پانچ ہزار لوگ طلسم سے رہا کر کے لائے تھے انہیں سبکو طریقے سے آراستہ کیا چونکہ ایرج ایسے جہاندیدہ کار آزمودہ ہمراہ تھے سب سامان انہون نے درست کر لیا لشکر بھی مختصر براے حفاظت مال و اسباب کے تیار کر لیا جب یہ بند و بست ہو گیا اور وہ مختصر لشکر بھی طریقہ سے آ چکا اب شاہزادے وہان سے آ کر بارگاہ مین آئے بارگاہ کو خوب آراستہ پایا ایسی بارگاہ دیکھی کہ کبھی نہ دیکھی تھی یہ سب سامان دیکھ کے سجدہ شکر بجا لائے پس جو جو افسر و سردار تھے انکو اس بارگاہ مین مرتبہ کے موافق جگہ مرحمت فرمائی آن کر سب نے مرتبے نشستے اٹھلے لگ گئے ہر سردار آن کر ہر ایک مرتبہ پر بیٹھ چکے دنگل پایہ تخت اول کے قریب تھا اسپر ایرج نامدار نے سہراب ثانی کو بمرتبہ صاحبقرانی بٹھایا اور دوسرے دنگل پر آپ رونق افروز ہوے اپنے بعد رستم ثانی کو جگہ مرحمت کی اسکے بعد شہریار کو تاکہ بزرگی اور خوردی کا خیال رہے اور مرتبے مین فرق نہ آئے سہراب ثانی کو جو سب سے بالا بٹھایا وہ تو سب سے خورد تھے اسکا سبب راوی نے یہ بیان کیا ہے کہ انکو لشکر کا صاحبقران کیا تھا بس صاحبقران کا مرتبہ سب سے زیادہ ہوتا ہے خواہ وہ خورد ہو خواہ بزرگ ہو بس بدین سبب سب سے اول جگہ ملی سہراب ثانی کی مقرر کی اس طور سے اس دربار کو آراستہ کیا اور سہراب ثانی وغیرہ سے فرمایا کہ ابھی تخت پر نماشیہ پڑا رہنے دو جب کسی کو اپنے لشکر کا بادشاہ کرنا اور جو لائق بادشاہت ہو اسکو تخت پر بٹھانا اور اسکے زیر حکومت کل لشکر ہوگا اسوقت تخت پر سے نماشیہ اٹھایا جائیگا لشکر مین بادشاہ کا ہونا پر ضرور ہے بدون بادشاہ کے سپاہ بیکار ہوتی ہے خیر ابھی تو کوئی ضرورت نہین ہے کیونکہ نہ ابھی لشکر ہے نہ سپاہ ہے جو بادشاہ کی ضرورت ہو جب لشکر وغیرہ جمع ہو جائیگا اسوقت کسی کو تجویز کر کے بادشاہ کیا جائیگا جو کہ لائق بادشاہت ہو اور یہان یہی ہو بس کوئی شخص تجویز کر کے مقرر کیا جائیگا جب اسکا وقت آئیگا ابھی کیا فکر ہے یہ کہکر دنگل پر جلوہ گر ہوے سب سردار و افسر قرینے سے بیٹھے چھوٹا سا ایک دربار آراستہ ہوا اور ہر مطبخ گرم تھا اسی بند و بست مین شام ہو گئی تھی لشکر مین روشنی ہوئی ہر طرف چراغان تھا ایک گوہر شب چراغ کی روشنی دو دوسرے چراغون کی روشنی طلسمی روشنی الگ تھی چونکہ وہ بارگاہ طلسمی تھی تو ہر طرف اس بارگاہ کے گرد یہ معلوم ہوتا تھا کہ ہزارون مشعلین روشن ہین گھڑے بجاتے ظاہر ہوتے تھے کبھی گانے کی صدا آتی تھی یہ معلوم ہوتا تھا کہ ہزارون پریان گا رہی ہین کبھی رقص کی صدا آتی تھی کہ کوئی معشوق طناز بصد ناز و انداز گت ناچ رہی ہے ہر مرتبہ ایک نیا باغ خود بخود گرد بارگاہ کے تیار ہو جاتا تھا عجب عجب نیرنگ پیدا ہوتے تھے اس صحرا مین یہ معلوم ہوتا تھا کہ ہر طرف آگ لگی ہوئی ہے کیا تعریف ہو اس بارگاہ کی اور اسکے سامان کی عرض کر چکا ہون کہ اگر تعریف اسکی تحریر کرون تو ایک دفتر تیار ہو جائے اب مین اصل قصہ کو بیان کرتا ہون کہ سہراب ثانی وغیرہ نے خاصہ نوش فرما کے خیمہ خوابگاہ مین جا کر آرام فرمایا خلاصہ یہ کہ وہ شب بصد عیش و طرب بسر ہوئی آخر کو سحر ہوئی نماز وغیرہ سے فراغت کر کے بارگاہ مین تشریف لائے سراپردے اٹھا دیے گئے صبح کا وقت تھا صحرا کی سیر فرمانے لگے کچھ سردار و افسر جو کہ مقرر فرمائے تھے وہ آ کر حاضر دربار ہوے اپنے اپنے مقام پر آداب و تسلیم بجا لا کر بیٹھ گئے دربار آراستہ ہوا اسوقت رستم ثانی نے سیارہ ثانی کو اپنے روبرو طلب فرما کر فرمایا کہ تم یہان سے شہر زرین حصار کی طرف جاؤ اور زرندہ مان تاجدار کو ہمارے آنے سے آگاہ کرو مگر اس طور سے آگاہ کرنا کہ سوائے اسکے اور کسی کو نہ معلوم ہو یہ راز اور کسی پر نہ ظاہر ہو اور اسکو مع لشکر کے لے آؤ سیارہ نے عرض کیا بہت خوب اسوقت شہریار عالیوقار نے فرمایا سیارہ ثانی سے

کہ اس امر کو ضرور دریافت کرنا کہ زرنگار شاہ و برادر زردمان شاہ و خورشید تاج گیر جنکو مین نے مسلمان کیا تھا مع لشکر کے وہ سب دائرہ اسلام مین ہین یا پھر کافر ہو گئے ہین اگر دائرۂ اسلام مین ہون تو اُنکو بھی مع لشکر کے ہمراہ لانا زردمان سے کہنا کہ وہ کسی تدبیر سے ہمراہ لائے مگر راز کا افشا نہو یکا بہت خیال رہے یہ کہکر ایرج نامدار و سہراب سے شہریار نے کہا کہ مین تو فرنگستان سے اپنے لشکر کو اور پریسیما فرنگی کو طلب کرتا مگر اُنکے آنے مین یہان یہ راز افشا ہو جائیگا اور جو مطلب ہمارا اس پردہ مین ہی وہ فوت ہو جائیگا اسمین دو سبب ہین اول تو ہر ایک یہ خیال کریگا کہ یہ وہ لوگ خیر خواہ ہین کہ جو سوائے اپنے مالک کے کسی دوسرے کی اطاعت نہین کرتے ہین ضرور یہ نقابدار انکے آقا ہین اسی سبب سے تو یہ سب مثل غلامان حلقہ بگوش کے مطیع ہین دوسری یہ وجہ ہی کہ جب اُن سبکو یہ معلوم ہوگا کہ ہمارا آقا و مالک جو کہ ہم سب سے پوشیدہ فقیر ہو کر کسی طرف چلا گیا تھا اور اب تشریف لایا ہی تو ضرور وہ لوگ خوش ہونگے اور ہر ایک سے بیان کرینگے اُنکو عالم خوشی و مسرت مین بالکل اس امر کا خیال نہ رہے گا کہ ہم کسی سے نہ کہین اسی مصلحت سے مین نے انکو نہین طلب کیا ورنہ ممکن تھا کہ مین سیارہ کو اُنکے پاس بھی روانہ کرتا یا خود جاتا ہان جب موقع ہوگا اُسوقت دیکھا جائیگا ایرج نامدار و سہراب ثانی نے جواب دیا کہ آپکی رائے بہت ٹھیک ہی رستم ثانی نے یہ تقریر سُنکے کہا کہ مین نے بھی انھین سببون سے اپنے لشکر کو خبر نہ کی نیسرے یہ بہت بڑی وجہ تھی کہ یہ ہی نہین معلوم کہ میرا لشکر ہی کہان یہ تو مجکو آپکی زبانی معلوم ہوا تھا کہ جب آپ حسب الطلب برائے کمک حاکم قلعہ قمر بخش آئے تھے تو اسی زمانے مین وہ لوگ آپکے پاس جاتے تھے کیونکہ میرا حکم تھا کہ تم بعد میرے میرے بھائی کے پاس فرنگستان مین چلے جانا چنانچہ سہراب بن لندھور حسب الحکم میرے اُدھر کو مع لشکر چلا تھا کہ آپسے راہ مین ملاقات ہوئی اور جب آپکو میرا حال معلوم ہوا تو آپ بھی متغیر ہو کر چل کھڑے ہوئے بس نہ معلوم وہ لوگ کہان گئے اور کسطرف میری تلاش مین سرگردان ہین جبکہ کچھ پتہ و نشان نہین معلوم تو ایسی حالت مین کیونکر انکو طلب کیا جائے مین نے اُن سبکو خدا پر چھوڑ دیا اگر اُسکی مرضی ہوگی تو وہ مجھ سے ملجائینگے ایرج و شہریار و سہراب ثانی نے جواب مین کہا کہ ہمکو یقین ہی کہ یہ سب لوگ ہمسے اُسوقت ملینگے کہ جب بدیع الملک کے مقابلہ سے فراغت پاکر اپنے کو ظاہر کرینگے اُسوقت ان سب سے ملاقات ہوگی کیونکہ جب یہ ہمارے حالات سے آگاہ ہونگے ابھی ان سب سے اس امر کا پوشیدہ رہنا اچھا ہی زردمان وغیرہ کو جو طلب کیا ہی انکو مین خود بھی سمجھا دونگا اور یہ لوگ نئے نئے مطیع ہوئے ہین جو انسے کہا جائیگا وہ یہ قبول کرینگے اور اطاعت بھی خوب کرینگے دوسرے یہ اور حالات سے ہمارے اور ہمچشمون سے واقف بھی نہین ہین خوبی دیگر لڑینگے اور وہ لوگ بدین سبب پاس بھی کرینگے کیونکہ اُنکے نزدیک جیسے ہملوگ ویسے وہ لوگ یہ خیال کرینگے کہ یہ سب ایک ہین اسوقت کسی سبب سے باہم نزاع ہی کل پھر باہم میل ہو جائیگا بس ایسی حالت مین ہم کیون وہ کام کرین جو کہ ہماری طرف سے ان سبکو خیال بد ہو اور یہ خیال اُن سب کا درست ہی یہ لوگ اس حال سے آگاہ نہین ہین انکا ہمراہ ہونا اس سبب سے اچھا ہی یہ کہکر سیارۂ ثانی سے فرمایا کہ اب تم جاؤ عرصہ نہ لگاؤ بس سیارۂ ثانی اسباب سفر سے آراستہ ہو کر نقاب ڈالے ہوئے طرف شہر زرین حصار کے روانہ ہوا راوی بیان کرتا ہی کہ ایک نامہ بھی رستم ثانی نے اس مضمون کا بنام زردمان تاجدار تحریر کیا تھا کہ ای زردمان تاجدار بادشاہ زرین حصار آگاہ ہو کہ وہ جو درویش تمھارے شہر مین آیا تھا جسنے پہلوان اژدر نگ کو ہلاک کیا تھا اور تمھارے سپہ سالار ثقیل دیو پر دور کو زیر کیا تھا اور تمھارے فرزند تومان تاجدار کو فنون سپہ گری تعلیم کیے تھے جسکے لیے تمنے بیرون شہر تکیہ آراستہ کیا تھا اور آٹھوین

دن میلا ہوتا تھا جسنے تمکو راہ ضلالت سے نکالکر شاہراہ ہدایت پر پہونچایا تھا یعنی تمکو خدا پرست کیا تھا تمکو شیطان کے وسوسوں سے نجات دی تھی تم بخوبی اس حال سے آگاہ ہو اُسی زمانہ میں ایک دیو مجھکو پردۂ قاف کو اٹھالیگیا تھا کیونکہ قاف میں ایک بادشاہ تھا کہ اُسکا نام اخضر پریزاد ہے اُسکے سپہ سالار نے امیر لشکر کشی کی تھی بس اُسنے مجکو ایک دیو بھیجکر اٹھوا منگایا تھا میں نے جا کر اُس دیو کو کہ جسکا نام ہامان تھا شکست دی اُسکو زیر کیا اُس صلہ میں اخضر پریزاد نے اپنی دختر مضراب پری کے ہمراہ میرا عقد کیا ایک مدت میں میرے خاندان اور میری قوت اور بہا حالت سے واقف تھا میں اتنے زمانہ تک وہان رہا اُس پری کے بطن سے ایک لڑکا پیدا ہوا کہ جسکا نام سہراب ثانی رکھا تھا اُس دیو ہامان نے مکر سے مجکو ایک طلسم اُس مقام پر جہان چراغ سلیمانی نام تھا اُسمین پھنسا دیا اور پھر لشکر کشی کر کے اپنے بادشاہ پر آیا اُسی زمانے میں میرے برادر بجان برابر میری فقیر ہونیکی حالت سُنکے اور فقیر ہو کر اپنے لشکر سے جُدا ہوئے کہ وہ تمھارے ملک پر اُسوقت آکر پہونچے کہ جب تم تمھارے بھائی زرنگار شاہ نے لشکر کشی کی تھی اور تم اُنکے ہاتھ سے پریشان ہو کر قلعہ بند ہوئے تھے میرے بھائی نے کہ جنکا نام شہریار ہے تمکو مسلمان اور اسکو گرفتار کر کے تمھاری کمک کی اُسکے لشکر کو شکست دیکر اُسکو مع اُسکے لشکر کے مسلمان کیا اور تمنے اُنکی بہت عزت و آبرو کی درویش خیال کر کے اور اُسی تکیے کو انھون نے بھی آباد کیا کہ جہان میں مسکن گزین ہوا تھا چنانچہ بعد کچھ عرصے کے اخضر پریزاد نے اُنکو بھی طلب کر لیا بذریعہ دیو کے کیونکہ اہل نجوم نے اُسکو خبر دی تھی کہ جہان سے تینے اُن شاہ صاحب کو اٹھوا منگایا تھا اُسی تکیے پر اور ایک درویش آئے ہین جو کہ اُسی خاندان سے ہین بس جب تک وہ نہ آئینگے یہ دیو شکست نہ کھائیگا چنانچہ وہ بھی پردۂ قاف کو چلے گئے تھے انھون نے جا کر دیو ہامان کو زیر کیا اور میرے فرزند کو فنون سپہ گری تعلیم کیے دیو ہامان نے اُنکے ساتھ بھی مکر کیا اُنکو بھی بعد ایک عرصۂ دراز کے اُسی طلسم میں پھنسایا پھر لشکر کشی کر کے اخضر پریزاد پر چلا میرا فرزند سہراب ثانی جوان ہو چکا تھا اُسنے میدان میں آ کر دیو ہامان کو قتل کیا مع اُسکے قبیلے کے اور طلسم کو فتح کر کے ہم سبکو رہا کیا بہت کچھ مال و اسباب ملا آگاہ ہو کہ وہ اسوقت کا صاحبقران ہے تمکو ترغیب ہوتا ہے کہ فوراً مع لشکر کے حاضر خدمت ہو اور رہبان آتشکدہ کو بوسہ دو اور اگر زرنگار شاہ وغیرہ مسلمان ہون تو اُنکو بھی اپنے ہمراہ لیتے آؤ ہم اب پردۂ دنیا پر آئے ہین اور اس امر سے بھی آگاہ ہو کہ ہم سب خاندان حمزۂ صاحبقران سے ہین اُنکے پوتے پڑپوتے ہین اُنکے زور و طاقت کے وارث دار ہین ہم فقیر نہین ہین نہ ہمارے بھائی فقیر تھے ہم دونوں بھائی پڑپوتے ہین حمزۂ صاحبقران کے کہ جنکی تمنے زور و طاقت کی حالت سُنی ہوگی کہ جنھون نے تمام عالم میں نشان اسلام کو بلند کیا اور جنکے نام سے شیران بیشت کے اندام میں رعشہ پڑتا ہے جنکی تلوار کے ڈر سے دیوان قاف فرار کرتے ہین جنکے نعرے کی صدا سُنکے بند بند پہلوانان جہان کے کانپ جاتے ہین جنکے خوف سے بہرام لب گور ہوا جنکے ڈر سے اسفندیار و سام و نریمان و رستم و زال نے گوشۂ قبر کو اختیار کیا اور دامن کفن میں منہ کو پوشیدہ کر لیا ہے حالت پراگندگی یہ حالت ہوتی ہے جب نعرے کی صدا سُنتے ہین تو کفن میں کانپ جاتے ہین ہم اُس شیر اور جوانمرد کے پوتے ہین کہ جسکا لقب نامدار رستم پیل تن و پیل افگن کشندہ کپتانان فرنگی برہم زن تخت مرزوق شاہ فرنگی ہلاک شاہ رومی جس شیر نے فیل سمیت لندھور ایسے بہادر کو اٹھا لیا تھا ہم اُس بہادر کے پوتے ہین کہ جسکا نام مالک قاسم ابلق خفتان خونریز خاوندی ہے جس بہادر نے سات برس کے سن میں طلسم افراسیابی کو فتح کیا اور اٹھارہ دن تعاقب کر کے ترک نوسن یلطاقی کو بارگاہ خسروی میں ایک ضرب تیغ بیدریغ سے زیر کا سلے تیغ ایک کا بھی منھ نہ پڑا کہ اُنکو روکے وہ دلیرانہ و نہنگانہ اُسکو قتل کر کے بیرون بارگاہ تشریف لائے اسی طور سے جا کر شب خون لشکر لقا پر کیا وہ تنہا مارے لشکر کا ستھراؤ

گر دیا اسکی دختر نیک اختر کو نکال لائے کہ جنکے بطن سے ہمارے پدر بزرگوار ایرج نامدار پیدا ہوئے آگاہ
ہو کہ مین ایرج نامدار کا فرزند ہون میرا نام رستم ثانی اور میرے بھائی کا نام شہریار بما لیوقار ہی
اس زمانے مین مین اپنے خاندان کا کیا حال تحریر کرون اور اپنے بزرگونکی شجاعتونکا کیا ذکر کرون میرے
باپ نے وہ وہ معرکے سر کیے ہین کہ جو بڑے بڑے بہادر نہین سر کر سکتے ہین خلاصہ جبکا یہ ہی کہ صاحبقران
کے لقب سے مشہور ہوئے چونکہ حمزہ صاحبقران اسوقت مین صاحبقران تھے اور وہ میرے باپ کے
بزرگ اور دادا تھے بدین سبب یہ صاحبقرانی سے دستبردار ہوئے مگر ہر مقام پر اور لوگونسے یہ زبردست
رہے تمکو آگاہ کیا جاتا ہی کہ ہم اس خاندان بزرگ سے ہین اُس زمانے مین ہم اپنے حال کو ظاہر کرنا
مناسب نہ سمجھے تھے اور کچھ باہم جنگ بھی تھی جس سبب سے فقیر ہو کر نکلے تھے مگر اس خیال مین بھی خداوند کریم
کے فضل سے ہم کسی سے کم نہ تھے اور اُسکی راہ مین جہاد کیا کیے چونکہ ہمنے اور ہمارے عزیزوں سے کچھ فساد تھا
بس ہم یہ خیال کرکے فقیر ہوئے تھے کہ جبتک اب ہم اور لشکر اپنے قوت بازو سے نہ پیدا کرینگے اور اُسکی
راہ مین جہاد کرکے ملکونکو فتح نہ کرینگے اسوقت تک کسی پر ہم اپنے حال کو ظاہر نہ کرینگے چنانچہ
خداوند کریم نے اپنے فضل و کرم سے ہمارے حسب دلخواہ ہماری خواہش کو پورا کیا پس ہمنے
اپنے کو ظاہر کیا اور میرے برادر بجان برابر میری فقیری کی حالت سُنکے میری تلاش مین نکلے تھے چنانچہ
رب اکبر نے اُنکو بھی ہمسے ملا دیا اب ہم سب اُس رب کریم کے فضل و الطاف سے ایک جا ہو گئے لہذا
تمکو لکھا جاتا ہی اور خبردار کیا جاتا ہی کہ وہ عبد ذلیل رب جلیل مین ہی ہون جو کہ درویش بنکر
تمہارے ملک مین آیا تھا اور تمکو مسلمان کیا تھا پس تم بلا فقیر دیکھتے اس نامہ کے مع لشکر کے
میرے پاس آؤ میرے عیار کے ہمراہ یہ تمکو میرے پاس لے آئیگا اور زرنگار شاہ اور زلفرود کو
بھی لیتے آؤ کیونکہ اُنکے آقا بھی یہان موجود ہین مگر اس امر کا ضرور خیال رہے کہ یہ حال کسی پر
نہ ظاہر ہو کہ ہم یہان آئے ہین اور کوئی ہماری سلامتی سے آگاہ نہو یہ راز کسی پر منکشف نہو ورنہ بڑی
خرابی ہو گی ہمنے تمکو اپنا رازدار خیال کرکے تمپر اس امر کو ظاہر کیا ہی اس امر کے پوشیدہ رکھنے
کی ایک وجہ ہی جب تم یہان آ گئے تو تمکو بھی اس امر سے آگاہ کیا جائیگا نامہ مین تحریر کرنا مصلحت
نہ تھا دوسرے اس امر کا ضرور خیال رہے کہ اس نامہ کو تخلیہ مین پڑھنا اور بعد پڑھنے کے چاک
کر ڈالنا تاکہ کسی پر ظاہر نہو اس راز کے پوشیدہ رکھنے کی بہت کوشش کرنا تھوڑی تحریر کو بہت
خیال کرنا اگر نامے کی تحریر پر عمل نہ کروگے تو پچتاؤگے آئندہ تمکو اختیار ہی ثواب آخرت سے محروم
رہ جاؤگے سعادت جہاد سے مایوس ہونا پڑیگا آئندہ تمکو اختیار ہی زیادہ والسلام
راوی بیان کرتا ہی کہ یہ نامہ تحریر کرکے سیارہ ثانی کو دیا تھا اور فرمایا تھا کہ یہ نامہ زردہان
کو تخلیہ مین دینا اور سب حال سے آگاہ کرنا اور اس امر کو پوشیدہ کرکے بہت تاکید زبانی کرنا
بلکہ نامہ اپنے سامنے چاک کروا ڈالنا راوی کا قول ہی کہ سیارہ ثانی نامہ لیکر طرف شہر زرین حصار
کے روانہ ہوا ہی اسکو راہ مین رکھا جاتا ہی کہ اسکا حال آئندہ تحریر ہوگا اب یہان کا حال
رقم ہوتا ہی راوی بیان کرتا ہی کہ جب رستم ثانی وغیرہ سیارہ ثانی کو طرف زرین حصار
کے روانہ کر چکے بعد جانے سیارہ ثانی کے سراپردہ بارگاہ اٹھوا کر سیر صحرا کرنے لگے یہ سیر
کر رہے ہین اب یہان کا حال ملاحظہ فرمائیے کہ جہان یہ لوگ فروکش ہین کہ یہ کون مقام ہی
اور یہ صحرا کسکی عملداری مین ہی اور یہان کا بادشاہ کون ہی اور کیا نام رکھتا ہی اور اسکا مذہب

کیا ہوا اور کسقدر سپاہ و لشکر اُسکے پاس ہی ناظرین عالی فہم نازک خیال پر واضح ہو کہ راوی نے یون بیان کیا ہی کہ جس صحرا مین رستم ثانی وغیرہ فرد کش ہوئے ہین اُس صحرا کا نام دشت مصروقیہ ہی اور بیشہ مصروقیہ بھی کہتے ہین اس بیشہ مین ایک دیوانہ رہتا ہی کہ اُسکا نام مصروقیہ دیوانہ ہی ایسا زبردست اور بہادر ہی مثل دیو کے قوی ہیکل ہی چالیس ہزار دیوانے اُسکے ہمراہ ہین ایسا بہادر ہی کہ شیر صحرائی کو ایک ضرب مشت سے ہلاک کرتا ہی پیل مست کو مثل کبوتر کے اُٹھا کر جب زمین پر دے مارتا ہی تو اُسکے استخوان سرمہ سا ہو جاتے ہین کوئی درندہ وغیرہ اُس بیشہ مین اُسکے خوف سے نہین رہتا ہی شیران دشت نے اُس دشت کا رہنا ترک کر دیا ہی کوئی انسان یا حیوان اُس طرف نہین آتا ہی وہ دیوانہ ہمیشہ وہان رہتا ہی وہان کا جو بادشاہ ہی اُسکی طرف سے وظیفہ مقرر ہی جب کوئی مہم بادشاہ کو درپیش ہوتی ہی تو دیوانے کو اُس مہم پر روانہ کرتا ہی دیوانہ اُس جنگ کو سر کر کے چلا آتا ہی گویا وہان کے بادشاہ کا وہ سپہ سالار ہی اس دیوانے کے خوف سے کوئی بادشاہ وہان کے بادشاہ پر لشکر کشی نہین کرتا ہی حالت اُس دیوانے کی یہ ہی کہ جس مقابلہ پر گیا بدون فتح و ظفر کے واپس نہ آیا آج تک کسی مقابلہ مین اُسنے شکست نہین پائی ظفر سر دست ہاتھ آئی اُس دیوانے نے اپنا مسکن اُس بیشہ کو مقرر کیا ہی نہ وہ کوئی حربہ رکھتا ہی نہ خود و زرہ پہنتا ہی صرف ایک چوب دست اُسکے پاس ہی آہنی جو کہ تیرہ سو من کی ہی وہی چوب دست لیکر سر دشت مقابلہ کرتا ہی وہ حربہ اُسکا بے پناہ ہی جسپر پڑا پھر ہلکر اُسنے پانی نہ طلب کیا اُس سے پناہ پانا دشوار ہی اسقدر وہ دیوانہ قوی ہی کہ اُس چوب دست کو ایک ہاتھ سے اُٹھا کر اور گردش دیکر حریف پر لگاتا ہی دوسرے ہاتھ کے شرکت کی ضرورت نہین ہوتی ہی اور جو دیوانے اُسکے پاس ہین وہ سب زبردست اُس دیوانے کے ہین اُنمین ایک ایک اپنے وقت کا رستم و اسفندیار ہی دیو کی کچھ حقیقت نہین سمجھتے ہین اُنکا طریقہ یہ ہی کہ جہان اُنھون نے سنا کہ کوئی لشکر یا سوداگر ادھر سے جاتا ہی بس اُنمین سے سو دو سو گئے اُس قافلہ کو خواہ لشکر کو غارت کیا مال و اسباب پر قبضہ کیا اپنے مقام پر لے آئے حصہ بانٹ کر لیا بس اس طور سے وہ اپنی بسر کرتے ہین اسی سبب سے نہ اُدھر سے کوئی سوداگر جاتا ہی نہ قافلہ مگر اس امر کا خیال رہے کہ کبھی اُس اقلیم کے بادشاہ کے لشکر کو نہین غارت کیا ہی جب سے باہم عہد و پیمان ہو گیا ہی اسکا قصہ یہ ہی کہ ایک زمانہ مین یہ دیوانہ جب یہان آکر مقیم ہوا تھا تو اسنے اس صحرا کو بہت ویران دیکھا بس یکہ و تنہا چوب دست لیکر اُس صحرا سے جو شہر کے قریب سے چلا گیا جسکا ذکر مین آئندہ حوالہ قلم کرونگا اور اہل شہر کو قتل کرنا شروع کیا تمام شہر مین غدر مچ گیا لوگ بھاگنے لگے یہ خبر بادشاہ شہر کو ہوئی اُسنے اس دیوانے کی گرفتاری کے لیے حکم دیا بڑی بڑی کوششین کی مگر دیوانہ اسیر نہوا نہ قتل بلکہ بہت سا لشکر بادشاہ کا کام آیا سپہ سالار جو کہ بہت زبردست تھا اور بادشاہ اُسکو بہت عزیز رکھتا تھا اُس دیوانے کے ہاتھ سے مارا گیا جب بادشاہ بہت پریشان ہوا تو وزیرون سے صلاح کی کہ کیا کرنا چاہیے اُنھون نے صلاح دی تھی کہ اس سے دریافت کیا جائے کہ اسکی مرضی کیا ہی جب دیوانہ سے دریافت کیا گیا تو اُسنے بیان کیا کہ اپنے بادشاہ سے کہدو کہ اس صحرا کو میرے لیے گلزار بنا دے مین اُسمین رہونگا اپنا مسکن بناؤنگا اور میرے واسطے دس ہزار روپیہ ماہواری مقرر کرے تو مین اس شہر کے غارت سے دست بردار ہوتا ہون ورنہ تمام شہر کو غارت کر دونگا اور بادشاہ کو قتل کرکے خود حکومت کرونگا جب یہ اُسنے اپنی خواہش ظاہر کی تھی تو جو لوگ دریافت کرنے کو اُسکے پاس آئے تھے اُنھون نے جا کر بادشاہ سے اُس دیوانے کی خواہش کو بیان کیا تب بادشاہ نے وزیران و مشیرون سے رائے لی

که اب آمین کیا کرنا چاہیے سب نے راے دی که جو دیوانه کہتا ہی اسکو قبول فرمائیے مگر اس شرط کے ساتھ
که اُس سے کہیے که وہ اس امر کا اقرار کرے که ہمارے سپاه ولشکر کو اور شہر کو اب کبھی نه تباه کرے
بلکه جو کوئی غنیم ہمپر لشکر کشی کرکے آئے اُس سے مقابله کرے ہماری طرف سے اس سے یه ہوگا که ای
بادشاه کوئی آپ پر لشکر کشی نه کرے گا اگر کرے گا اس دیوانے کے ہاتھ سے قتل ہوگا کیونکه یه بہت زبردست
ہی یه آپکو سپه سالار خوب ہاتھ آیا ہی اسکے ذریعه سے بہت سے ملک آپکے ہاتھ آئینگے آپکی حکومت کو
ترقی ہوگی آپکے سپه سالار سے یه بہادر ہی جو که مارا گیا ہی اسکے ہاتھ سے یه راے بادشاه کو بھی پسند آئی
دیوانه کے پاس پیام اسی طور سے بھیجا دیوانه نے سُنکے جواب دیا که مین نے قبول کیا مگر ایک شرط کے ساتھ
که جو کوئی اس شہر پر لشکر کشی کرکے آئیگا اُس سے مقابله کرونگا اگر بادشاه یه چاہے که مجکو ہمراه لیکر خود اور
ملکون پر لشکر کشی کرے اُس حالت مین مین شراکت نه کرونگا مین اپنے مقام سے حرکت نه کرونگا ہان
شہر کی حفاظت میرے تعلق ہی اگر اس طور سے بادشاه کو منظور ہو تو مین موجود ہون خلاصه یه که اسی طور سے
باہم عہد وپیمان ہوے تھے بادشاه نے اُس صحرا کو مثل باغ کے تیار کرا دیا تھا جہان که دیوانه مسکن گزین
ہوا جسکی تعریف مین سابق مین تحریر کرچکا ہون جہان رستم ثانی وغیره فروکش ہین یه سب شاہزادے
مع مال واسباب کے فروکش ہین اُس مقام سے اور جہان دیوانه رہتا ہی دو کوس کا فاصله ہی
اُسدن سے دیوانه اس صحرا مین رہنے لگا تباہی شہر سے دست بردار ہوگیا دس ہزار روپیه ماہواری خزانه
شاہی سے اُسکے پاس جانے لگا چنانچه جب سے اُسی عہد وپیمان پر عمل ہوتا چلا آتا ہی جو بادشاه اجل رسیده
ادھر لشکر کشی کرکے آیا وه ہاتھ سے دیوانے کے مارا گیا اُس ملک پر بھی یہان کے بادشاه کا قبضه ہوا اس
صحرا کو صحراے مصروفیه کہتے تھے جب سے دیوانه مسکن گزین ہوا تھا اُسدن سے بیشه مصروفیه نام رکھا گیا
خلاصه یه که مصروف دیوانه جو که بہت زبردست مثل پیل مست کے ہی حرام کے لقمے کھا کھا کر
قوی تن ہوا ہی اس صحرا مین رہتا ہی جہان که سہراب ثانی نے اپنا خیمه وغیره برپا کرایا ہی انشاء الله
دیوانے کا حال آئنده تحریر ہوگا اب مین حال وہان کے بادشاه کا حوالۂ قلم کرتا ہون اس امر کا بھی
خیال رہے که دیوانے کا کوئی مذہب نہین ہی لا مذہب ہی اور جو دیوانے اُسکے پاس ہین وه سب
بھی لامذہب ہین اور ایسونکا مذہب کیا ہو جو که اپنے آپ مین نہون جنکے حواس خمسه بجا نہون
جسوقت جو جی مین آیا وه کر گذرے اُنکے نزدیک سب امر یکسان ہین اب ناظرین وہان کے
بادشاه کا حال ملاحظه فرمائین که وہان بادشاه کون ہی اور کیا ملت رکھتا ہی اور کے ملک اُسکے
قبضے مین ہین یه امر بھی ناظرین پر واضح طور سے ظاہر کردینا مجھپر فرض ہی تاکه کوئی امر ره نجائے
راوی کا قول یه ہی که اُس دشت وصحرا کے قریب پانچ کوس کے فاصلے پر ایک شہر نہایت وسیع وآباد
ہی که نام اُسکا شہر مصروفیه ہی اور بادشاه شہر کا نام مصروف کج کلاه ہی یه بادشاه خود بھی بہت
زبردست ہی اور اسکے سردار ولشکر وافسر سپاہی نہایت قوی اور زبردست ہین
شہر نہایت آباد ہی رعایا دلشاد ہی ہر وقت ہر گلی کوچه مین مجمع اہل شہر کا رہتا ہی کٹوره
ہمه وقت بجا کرتا ہی اہل شہر سب حسین ہین خوش پوشاک ہین گو حاکم شہر مسلمان نہین ہی
مگر رعایا پرور منصف عادل سپاه بھی تین لاکھ رکھتا ہی بڑے بڑے افسر وسردار ہین
فقیر کا نام اُس شہر مین نہین ہی ہر ایک خوش ہی رات دن چہچہے رہتے ہین جلسے آراسته رہتے
ہین ناچ وگانا ہوا کرتا ہی بادشاه جو انصاف پرور ہی تو سب رعایا خوش ہی ہر ایک اپنے

بادشاہ کی سلامتی کی دعا کرتا ہی اپنے مذہب کے موافق راوی بیان کرتا ہی کہ شہر مصر و فیہ کے متعلق سات شہر ہین ہر شہر کی رعایا دل شاد و آباد ہی مصر و فیہ اُن سبکا دار السلطنت ہی اُنکے نام یہ ہین صفدریہ منصوریہ حضوریہ مسروریہ جمہوریہ جمالیہ شمالیہ ہر شہر مین قریب دو لاکھ کے سپاہ ہی ہر ملک زر ریز ہی آبادی کی کثرت ہی عمارت بہت عمدہ اور پختہ ہی مصروف شاہ جو کہ حاکم مصر و فیہ ہی وہ ان سب ملکونکا حاکم اعلیٰ ہی مصروف شاہ کے تین فرزند ہین اور ایک بھائی اُنکے نام راوی نے یہ بیان کیے ہین حضور کج کلاہ منصور کج کلاہ جمہور کج کلاہ برادر مصروف شاہ کا نام صفدر کج کلاہ ہی مصروف شاہ نے یہ طریقہ ایجاد کیا ہی کہ اپنے بھائی صفدر کج کلاہ کو تو شہر صفدریہ و شمالیہ کا حاکم کیا ہی اسنے دو ملک اپنے بھائی کو دیے ہین وہ حکومت کرتا ہی بہت بڑا عادل و منصف و رعایا پرور ہی ہر سال بھائی کے پاس برابر خراج بھیجا کرتا ہی چار لاکھ سپاہ جنگی ہر وقت دونون ملکونمین موجود رہتی ہی یعنی دو دو لاکھ ہر ملک مین صفدر کج کلاہ برادر مصروف کج کلاہ بڑا بہادر و جوانمرد ہی واقعی اپنے وقت کا رستم ہی دوسرے بہادر دوست ہی اسکی جو فوج کے افسر و سردار ہین وہ بہت اس سے خوش ہین یہ ایسا بہادر ہی کہ شیر کو زندہ بوقت شکار اسیر کرتا ہی بس جب کوئی وقت پڑتا ہی یعنی کوئی لشکر کشی کرکے آتا ہی تو یہ آتا ہی یہ خود لشکر مقابلہ کرتا ہی بھائی سے کمک کا خواستگار نہین ہوتا ہی اور حریف شکست دیکر بھگا دیتا ہی ہان اگر کوئی مصروف شاہ پر لشکر کشی کرکے آتا ہی تو یہ ضرور براے کمک بلا دریافت جاتا ہی اور شریک ہوتا ہی بلکہ مصروف شاہ خود طلب کرتا ہی یہ اپنے بھائی کو شہنشاہ کرکے نامہ و پیام مین یاد کرتا ہی یہ تو برادر مصروف شاہ کی حالت تحریر ہوئی خلاصہ جسکا یہ ہی کہ یہ دونون ملک مصر و فیہ کے ماتحت ہین فرزند کلان جو مصروف شاہ کا ہی جسکا نام جمہور کج کلاہ ہی اسکو مصروف شاہ نے شہر جمہوریہ و جمالیہ کا حاکم کیا ہی یہ بھی مثل اپنے چچا کے عادل اور رعایا دوست ہی اسکے پاس بھی چار لاکھ سپاہی ہمہ وقت مسلح و مکمل موجود رہتی ہی اُسی طریقے سے کہ دو دو لاکھ ہر ملک مین یہ مثل صفدر کج کلاہ کے کسی حریف سے بدون کسیکی امداد کے مقابلہ کرتا ہی بڑا جری و شجاع ہی اسکی شجاعت کی دھاک ہی یہ بھی ہر سال خراج دونون ملکونکا باپ کی خدمت مین روانہ کرتا ہی اور جب کوئی غنیم مصر و فیہ پر لشکر کشی کرکے آتا ہی تو یہ بھی باپ کی جاکر کمک کرتا ہی باپ کو یہ بھی شہنشاہ کہتا ہی اور مصروف شاہ کے تابع حکم ہی اور جو مذہب مصروف شاہ کا ہی وہی اسکا ہی اور تمام اہل شہر کا ہی اور وہی مذہب برادر مصروف شاہ کا ہی خلاصہ یہ کہ یہ آٹھون شہر کے بادشاہ اور اہل شہر کا ایک مذہب ہی دوسرا فرزند جو مصروف شاہ کا ہی جسکا نام منصور کج کلاہ ہی یہ اپنے چچا اور بھائی سے بہت بہادر ہی اور شجاع اور حسین بھی ہی اُن دونون سے اسکو مصروف شاہ زیادہ چاہتا ہی شہر منصوریہ و مسروریہ کا بادشاہ کیا ہی دو ملک اسکے زیر حکومت ہین بہت زر ریز ہین چار لاکھ سپاہ اُسی طریقے سے اسکے بھی زیر حکم ہی رعایا اس سے بھی بہت خوش و خرم ہی یہ بھی مثل اپنے بھائی اور چچا کے حکومت کرتا ہی اُسی طریقے سے یہ بھی خراج روانہ کیا کرتا ہی اور جب ضرورت ہوتی ہی تو یہ بھی اپنے باپ کی مع لشکر کے کمک کرتا ہی راوی بیان کرتا ہی کہ اُن ملکونمین کچھ ایک ملک دوسرے ملک سے بہت دور نہین ہی اور نہ زیادہ فاصلہ ہی صرف پانچ پانچ کوس کا فاصلہ ہی یعنی یہ سب ملک مصر و فیہ سے پانچ کوس کے فاصلے پر واقع ہوے ہین شہر صفدریہ و شمالیہ جہانکا بادشاہ صفدر کج کلاہ ہی شہر مصر و فیہ کے شمال کی طرف ہی پانچ کوس کے فاصلے پر مگر یہ

دونون شہر باہم ملے ہوئے ہین اسی طرح سے جمہوریہ وجمالیہ جنوب کی طرف مصروفیہ کے واقع ہوا ہی وہی فاصلہ پانچ کوس کا ہی یہ دونون ملک بھی باہم ملے ہوئے ہین منصوریہ و مسعودیہ یہ دونون ملک مصروفیہ کے مغرب کی سمت واقع ہوئے ہین اسی پانچ کوس کے فاصلہ پر مگر باہم ملک ملے ہوئے ہین انمین کچھ فاصلہ نہین ہی رہا ملک حضوریہ یہ ملک مصروفیہ سے ملا ہوا اور ان سب ملکونکے بیچ مین واقع ہوا ہی اور اسی طور سے مصروفیہ اور ملک حضوریہ بہت وسیع ملک ہی اور زرریز بھی ہی چنانچہ مصروف شاہ نے اپنے چھوٹے فرزند حضور کیلائو کو وہ ملک دیا ہی اور مصروفیہ بھی وہ ابھی حکومت نہین کرتا ہی بلکہ مصروف شاہ خود ان دونون شہرونکی حکومت کرتا ہی چھوٹے فرزند سے الفت زیادہ رکھتا ہی کیونکہ یہ بہت حسین اور خوبصورت بھی اپنے بھائیونسے اور چچا سے ہی اور ان سب سے زیادہ تر جری و شجاع و خلیق و لئیق ہی ایسا بہادر ہی کہ سب اسکو رستم مصروفیہ کے نام سے ملقب کرتے ہین اسنے اکثر صحرا مین جاکر فیلان صحرائی کو یکہ و تنہا ہلاک کیا ہی اسی سبب سے اسکا لقب رستم مصروفیہ ہوا ہی تمام سپاہ اسکے ماتحت ہی دونون ملکونکی ایسا بہادر ہی کہ باوجود اسکے کہ اسکے بھائی اور چچا خود بہادر ہین مگر اسکی قدر کرتے ہین کیونکہ باپ نے اسکو وہ ملک دیے ہین کہ جو دار الحکومت ہی اور بہت زرریز ہی مگر کسی نے کچھ اعتراض نہین کیا سب خوش ہین بس حاکم مصروفیہ مع اپنے فرزند خورد کے شہر مصروفیہ مین رہتا ہی اور بادشاہت کرتا ہی فرزند خورد ہمہ وقت اسکی خدمت مین حاضر رہتا ہی باپ کا تابع فرمان ہی مصروف شاہ بھی اس سے محبت رکھتا ہی کسی وقت پاس سے دور ہونا گوارہ نہین کرتا ہی یہ پدر و پسر ایک روح و دو قالب ہین سبب اسکا یہ ہی کہ یہ بہت خوبصورت ہی اور خلیق اور نہایت دلیر ہی اور خلقت آدم سے ابتک یہ ہی طریقہ چلا آتا ہی کہ والدین چھوٹے لڑکے سے ہمیشہ محبت کرتے ہین بس اسی طریقے سے مصروف شاہ کو یہ فرزند بہت عزیز ہی دوسرے حسین ہونے سے اور زیادہ انس ہوگیا ہی تیسرے اسکی اطاعت کرنے سے بھی عزیز ہوا ہی ان سب وجوہات سے مصروف شاہ اس فرزند کو عزیز رکھتا ہی اور دار السلطنت اسکے لیے مقرر کیا ہی کہ بعد میرے یہ یہانکا حاکم ہو اور حکومت کرے اور سب اسکے تابع فرمان ہون شہر حضوریہ و مصروفیہ اسکے پائے نام کیا ہی یہ ملک اس فرزند کے نام سے آباد کیا ہی کیونکہ یہ جب پیدا ہوا ہی تو اس ملک پر مصروف شاہ نے فتح پائی ہی بس اسی کے نام سے مشہور کیا ہی دو لاکھ سپاہ حضوریہ مین بھی ہی اور چار لاکھ مصروفیہ مین جملہ چھ لاکھ سپاہ ہی اور حضوریہ سمت مشرق مصروفیہ کے واقع ہوا ہی یہ ان سب ملکونسے زیادہ آباد ہی خلاصہ یہ کہ مصروف شاہ مع اپنے فرزند خورد کے بعیش و عشرت حکومت کرتا ہی اب رہا یہ امر کہ ان سب کا دین و مذہب کیا ہی راوی نے بیان کیا ہی کہ تھوڑے عرصے سے یہ سب آفتاب پرست ہوگئے ہین ورنہ یہ سب پہلے لقا پرست تھے لقاے بے بقا کو ابن خدا جانتے تھے تفصیل اس اجمال کی یہ ہی کہ یہ سب ہمیشہ سے لقا پرست تھے انکو کل حال لقا کی جنگ و بیکار کا بذریعہ پرچہ اخبار کے معلوم ہوتا رہتا تھا چنانچہ کئی مرتبہ مصروف شاہ کے بھائی اور اسکے فرزندون نے جبکہ لقا سے اور حضرت صاحبقران سے معرکے پڑے ہوئے تھے مصروف شاہ سے کہا کہ چلکر خداوند کی کمک فرمائیے مصروف شاہ نے انکو یہی جواب دیا تھا کہ اول تو خداوند نے ہمکو برائے کمک طلب نہین کیا باوجودیکہ خداوند ہمسے واقف ہین کہ ہم اُنکے خاص بندے ہین اسپر انھون نے ادھر کو توجہ نہ فرمائی اور ملکو نہین جا کر قدم رنجہ کیا اگر ادھر تشریف آتے بس ہمکو کیا ضرور ہی کہ ہم بلا طلب خداوند کے جائین ہم انکی یہان بندگی کرتے ہین بخدائی مانتے ہین ہان جب وہ ہمکو یاد کرینگے اسوقت ضرور جائینگے دوسرے یہ امر ہی کہ ہمکو کیا ضرور ہی کہ بیکار کا دردسر مول لین اور ایسے لوگونسے مقابلہ کرین کہ جنکے ہاتھ سے

خداوند پریشان ہین اور ہر ملک مین پناہ گزین ہوتے ہین اور پناہ نہین ملتی ہی اور وہ لوگ ملکونکو فتح کرتے جاتے ہین
جبکہ خداوند انکا کچھ نہین کر سکتے ہین جو کہ پیدا کرنیوالے ہین تو دوسرے کی کیا حقیقت ہی گو مین خدا پرستونسے ڈرتا
نہین ہون اگر مقابلہ پڑے تو میرے ہی سردار غالب ہون اور میرا ہی لشکر ظفر پائے وہ لوگ مغلوب
ہون مگر مجھے کیا ضرور ہی کہ بیکار کو مین دوسرونکا قصہ اپنے سر مول لون ہان اگر خداوند کی کبھی خواہش
ہوگی تو ایسا ہوگا راوی کہتا ہی کہ یہ بہت مغرور ہی بلکہ اسکو لقا کا نہ طلب کرنا اور اسکے ملک مین نہ آنا
بہت ناگوار ہوا اسی سبب سے یہ لقا کی کمک کو نہ آیا اور اپنے ملک مین رہا اور نہ اپنے کسی فرزند کو
آنے دیا نہ بھائی کو یہ سبکے سب اپنے اپنے ملک مین بعیش و راحت حکومت کرتے رہے اور اب بھی کر رہے
ہین یہانتک کہ انکو بر چۂ اخبار سے معلوم ہوا کہ خداوند لقا چولہ بدلکر اور خدا پرستونکے ہاتھ سے پریشان ہوکر
بالائے آسمان تشریف لیگئے اور اپنے فرزند زمرد ثانی کو اپنی طرف سے خدا کر گئے اب وہ خدائی کرتے
ہین بس انھون نے اسدن سے لقا پرستی کو ترک کیا اور زمرد پرست ہوگئے ان سب ملکونکی رعایا
بھی بموجب حکم اپنے اپنے بادشاہ کے زمرد پرست ہوگئی زمرد ثانی کی بندگی کرنے لگی اسکو خدائی
مانتی تھی مگر اسپر بھی کمک نہ کی اسی خیال مین رہے کہ جب تک خداوند نہ طلب کرینگے ہم برائے کمک
نہ جائینگے یہانتک کہ بر چۂ اخبار سے مصروف شاہ وغیرہ کو معلوم ہوا کہ خداوند زمرد بھی مسلمانونکے
ہاتھ سے پریشان ہوکر اور چولہ بدلکر بالائے آسمان اپنے والد کے پاس تشریف لیگئے اب کوئی خدا زمین پر
نہین ہی یہ لوگ اور جو کچھ زمرد پرست تھے سب زمرد پرست رہے یہانتک کہ اژ زنگ ابن زمرد اور
چتر زنگ بن زمرد کے خروج کا حال بر چۂ اخبار سے معلوم ہوا ان سب نے یعنی مصروف شاہ اور
اسکے بھائی و فرزندون نے اور دیگر اہل شہرہا اور تمام ملکونکے باشندون نے جو ان سبکی زیر حکومت
تھے اژ زنگ پرستی اختیار کی اژ زنگ کو بخدائی ماننے لگے اور اپنا خدا جاننے لگے یہ اژ زنگ پرستی
مین مصروف تھے ادھر اژ زنگ خروج کرکے خاور گیا اور وہان سے ہمشیرہ برجیس پر عاشق ہوکر
شہر آفتاب نما کو مع لشکر کے گیا اور برجیس سے مقابلہ ہوا آخر کو عاجز ہوکر برجیس کی اطاعت کی
اور اسکو لیکر برائے مقابلہ اہل اسلام شہر آفتاب نما سے کوچ کیا اور ممالک اہل اسلام کو تباہ کرتا
ہوا سمندریہ پر پہونچا اور اب سمندریہ پر مقیم ہی یہ داستان بتفصیل سابق مین تحریر ہوچکی ہی ناظرین
کی نگاہ کیمیا اثر سے گذر چکی ہوگی مگر یہ لوگ یعنی مصروف شاہ وغیرہ اپنے مقام سے نہ چلے اسی
خیال مین رہے کہ جب تک خداوند برائے کمک نہ طلب کرینگے ہم نہ جائینگے سب حالات معلوم
ہوتے رہتے تھے مگر اژ زنگ پرستی نہ ترک کی اژ زنگ کو خدا جانتے تھے بعد لقا و زمرد ثانی کے
مین سابق مین تحریر کرچکا ہون کہ برجیس نے یہ تدبیر کی تھی کہ جو اور ملک راہ مین نہ ملے اور اسکو منظور
ہوا تھا کہ جو ملک رہ گئے ہین وہ بھی آفتاب پرست ہون تو اسنے نامے ان ملکونکی طرف روانہ
کیے تھے جو جو کہ کافر تھے اہل اسلام کے ملکونکو تو یہ تباہ کر رہا تھا چونکہ اسکو اہل اسلام سے مقابلہ
منظور تھا بدین سبب اسنے ان ملکونکی طرف نامے روانہ کیے تھے دوسرے یہ بھی ہوا تھا کہ اژ زنگ
و چتر زنگ نے بھی ان نامون کے ہمراہ اپنی اپنی طرف سے بھی اپنے پرستارونکو تحریر کیا تھا کہ ہمنے
برجیس کی اطاعت کی ہی لہذا تم لوگ بھی اطاعت کرو اور دین آفتاب پرستی اختیار کرو
چنانچہ جہان جہان وہ نامے پہونچے سب آفتاب پرست ہوئے خصوصاً اژ زنگ و چتر زنگ
کی تحریر کو دیکھکر یہ اسنے یعنی اژ زنگ و چتر زنگ نے بصلاح سختگان ایسا کیا تھا

سنگتگان نے صلاح دی تھی کہ تم اسوقت اپنے پرستارونکو یہ تحریر کردو کہ وہ آفتاب پرستی اختیار کرلین اس امر مین یہ فائدہ ہی کہ جب برجلیس کو یہ معلوم ہوگا کہ ارژنگ و چترنگ نے ہماری اطاعت بدل سے کم کسی ہی کیونکہ اپنے ماننے والونکو ہماری بندگی کرنے پر رغبت دلائی ہی تو وہ بہت جوانمردی اور ثابت قدمی سے اور بخواہش دلی اور تمہاری خوشنودی کے لیے اہل اسلام سے مقابلہ کریگا اور اُنکے تباہ کرنیکی بہت سرگرمی کے ساتھ کوشش کریگا اُسکی خوشی بھی ہوگی کیا عجب ہی کہ اس حرکت سے تمہاری خوشی ہو کر وہ اپنی ہمشیر کے ہمراہ تمھارا عقد کردے تمھارا کیا نقصان ہی بس اس امر کے ہونے سے سوائے فائدہ کے کوئی صورت نقصان کی نظر نہین آتی ہی اور اُسکی خوشی بھی ہوتی ہی کہ بدون میری خواہش کے انھون نے اپنے پرستارونکو جوکہ انکو اپنا خدا جانتے تھے آفتاب پرستی کی طرف رغبت دلائی اور سب کو آفتاب پرست بنایا یہ میرے سچے دوست ہین اور خیرخواہ ہین بلکہ اس بات کے ہونے سے اُسکو ایک قسم کا خیال پیدا ہوگا کہ معلوم ہوتا ہی کہ صرف انھون نے اسوقت عاجز ہوکر میری اطاعت کی ہی ورنہ صدق دل سے اطاعت نہین کی ہی یہ کینہ رکھتے ہین اتنی سی بات مین یہ امر اُسکے دل سے نکل جائیگا اور جو کچھ خیال بھی ہوگا وہ دفع ہوجائیگا اور یہ یاد رکھو کہ یہ ضرور اہل اسلام کے ہاتھ سے مارا جائیگا پس جب یہ مارا گیا اور تمام لشکر پر تم قابض ہوے اُسوقت پھر اپنے کو خدا کہنا اور سب کو اپنی پرستش کی رغبت دلانا جو انکار کرے اُسکو قتل کرنا اور جو اقبال کرے اُسکو خلعت وغیرہ سے سرفراز کرنا اور اہل اسلام سے مقابلہ کرکے اُنکو بھی غارت کرنا اس امر کے کرنے مین یہ فائدے ہین آئندہ تمکو اختیار ہی پس ان دونون نے ایسا ہی کیا تھا کہ اُن ملکونکی طرف نامے روانہ کردیے جو کہ اُنکے قبضے مین تھے اور اُن ملکونکی طرف بھی نامے روانہ کیے تھے اپنی طرف سے لکھکر ہمراہ نامہ ہاے برجلیس کے کہ جو ملک انکو معلوم تھے کہ یہان کے بادشاہ و اہل شہر ہمکو بخدائی مانتے ہین اور اُن سبکو آفتاب پرستی کی طرف رغبت دلائی تھی چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ جہان نامہ برجلیس کا پہونچا اُسکے ساتھ خواہ نامہ ارژنگ کا یا خواہ چترنگ کا پس اُس ملک کے بادشاہ نے اُس نامے کو پڑھکر اُسدن سے ارژنگ و چترنگ پرستی ترک کرکے آفتاب پرستی اختیار کرلی چنانچہ جو ارژنگ پرست یا چترنگ پرست یا لقا پرست یا زمرد پرست تھے اُن لوگون نے آفتاب پرستی کو اختیار کیا ورنہ جو کہ اور مذہب رکھتے تھے مثل شجر پرست یا اور دیگر خداؤن کو مانتے تھے اُنھون نے ایسا نہین کیا مگر اب آفتاب پرست بہت ہوگئے زمرد پرستی لقا پرستی وغیرہ جاتی رہی چنانچہ انھین نامہ برون مین سے ایک نامہ بر یہان بھی آیا تھا یعنی شہر منصر و فیہ مین اُسنے ایک نامہ مصروف شاہ کو مع نامہ ارژنگ کے دیا تھا اسنے پڑھکر اور یہ خیال کرکے کہ اس امر مین کوئی خداوند کی مصلحت ہوگی کیونکہ وہ تو خدا ہین ہر حال سے آگاہ ہین کسی مصلحت سے اُنھون نے اس امر کی بابت ہمکو تحریر کیا ہی ہمپر فرض ہی کہ ہم اُنکا حکم بجا لائین پس اسنے جواب مین عرضی لکھی تھی کہ مجھکو آپکا فرمانا بسروچشم قبول ہی لہذا مین نے آج سے اپنے تمام ممالک مین آپکی بندگی موقوف کراکے آفتاب پرستی کو رواج دیا یہ عرضی لکھکر اُسنے نامہ برکو انعام وغیرہ دیکر رخصت کردیا تھا اور اُسیدن تمام اہل شہر کو جمع کرکے اور اپنے بھائی اور دونون فرزندونکو اُنکے ملک سے طلب کرکے انکو یہ حکم دیا کہ میرے پاس نامہ خداوند کا آیا ہی اُسمین یہ تحریر ہی کہ چندے کے لیے تم ہماری بندگی کو ترک کرکے آفتاب پرستی اختیار کرو اسمین ایک بہت بڑا فائدہ ہی لہذا مین تمکو حکم دیتا ہون

کہ تم بھی اپنی اپنی عملداری مین اسی دین کو رائج کرو سوائے آفتاب پرستی کے کوئی دوسرے کی پرستش نہ کرے ورنہ سزا پائیگا مصروف شاہ کے بھائی اور فرزندون نے عرض کیا تھا کہ یہ تو بڑی خرابی ہوئی کہ آبائی دین ترک کرنا پڑتا ہی اور آبائی دین کا ترک کرنا گناہ ہی یہ کیونکر ہو سکتا ہی کہ ہم اپنے خدا کو چھوڑ کر اور ایک اُسکی بنائی ہوئی شئی کو یعنی آفتاب ہی یہ تو ہین آپکا خیال کدھر ہی ایسا تو نہین ہی کہ کسی نے مکر کیا ہو اور آپکو دھوکا دیا ہو صرف اس خیال سے کہ خداوند آپسے اور زیادہ ناخوش ہون اس امر کا ہمکو یقین ہی کہ خداوند ناراض تو ضرور ہونگے کیونکہ اُنکو اس امر کا ضرور خیال ہوا ہوگا کہ خداوند اول یعنی لقا کی سب نے کمک کی مگر مصروف شاہ نہ آیا باوجودیکہ لشکر کثیر رکھتا تھا نہ اپنے کسی بیٹے کو روانہ کیا نہ بھائی کو یہان تک کہ خداوند اول عاجز ہوکر بالائے آسمان تشریف لیگئے خداوند دوم یعنی زمرد ثانی سے اور اہل اسلام سے برسون مقابلے ہوا کیے اُنکی بھی کمک کو نہ آیا وہ بھی بالائے آسمان چلے گئے اب مین نے خروج کیا میری بھی زیارت کو نہ آیا نہ کمک کی نہ معلوم یہ کیسا بندہ ہی اسکے حال پر رحم و کرم کرنا بیکار ہی اُسپر آپ یہ طرہ فرماتے ہین کہ اُنکی بندگی ترک کرکے دوسرے کی بندگی پر آمادہ ہوے اب تو وہ بالکل ناراض ہوجائینگے ایسا نہو کہ خاک سیاہ کردین آئندہ آپکو اختیار ہی ہم سب آپکے تابع فرمان ہین مصروف شاہ نے جوابدیا تھا کہ میرے پاس خود خداوند کا نامہ آیا ہی جسپر خداوند کی مہر ہی جسوقت خداوند اس امر کا اعتراض کرینگے کہ تمنے ہماری بندگی ترک کی مین یہ نامہ پیش کردونگا کہ مین نے آپکی مہر دیکھکر ایسا کیا کوئی مقام خوف نہین ہی ہمکو لازم ہی کہ جیسا اس نامہ مین تحریر ہی ہم اُسپر عمل کرین دوسرے یہ امر ہی کہ گو یہ دین و مذہب آبائی ہی مگر ہمنے ایسا خدا نہین دیکھا جو کہ بندون کے ہاتھ سے پریشان ہو اور بھاگا بھاگا پھرے جسکو اپنی قدرت سے پیدا کیا ہو اُنکو غارت نہ کرسکے برادر مصروف شاہ و فرزندان مصروف شاہ نے کہا کہ خداوند اول و ثانی کا یہ قول تھا خداپرستون کی نسبت ہمنے پرچہ اخبار مین دیکھا ہی کہ ہمنے ان بندون کو عالم خواب مین خلق کیا ہی اور حد سے زیادہ انمین قوت و طاقت پیدا کی ہی اُسی عالم خواب مین انکی موت خلق کرنا بھول گئے بدین سبب یہ نہین مرسکتے ہین اور نہ انپر کوئی غالب آسکتا ہی چونکہ انپر یہ امر ظاہر ہوگیا ہی بس یہ مجھسے پھر گئے ہین اور انھون نے دوسرا خدا پیدا کرلیا اور مجکو بھی انسے الفت ہی بسبب انکے جری ہونے کے اور حسین ہونے کے اس سبب سے مین انکی ہر ایک حرکت کو جائز رکھتا ہون اور انپر اپنا عذاب نہین نازل کرتا ہون صرف تنبیہ کے لیے کبھی کبھی اسیر کرا دیتا ہون اور پھر تقدیر کرکے رہا کر دیتا ہون یہ بندے میرے بہت اچھے ہین بس جبکہ یہ آن دونون خداؤن کا قول تھا اور وہ بسبب الفت اور محبت کے انپر اپنا قہر نہ نازل کرسکے اور ہمیشہ انکے ہاتھ سے عاجز رہے تو خداوند از رنگ کیونکر اپنے بزرگون کے خلاف کرین یہ بھی اُسی طریقے پر عمل کرتے ہین یہ کوئی مقام اعتراض نہین ہی یہ سب خدا ہین اور خدا کی جو مصلحت ہوگی وہ کیا اور جو مصلحت ہوگی وہ کرینگے یہ خیال کرکے کہ یہ کیسے خدا ہین کہ جو اپنے بندون کے ہاتھ سے عاجز ہوکر بھاگتے پھرتے ہین تبدیل مذہب کرنا یا صرف ایک تحریر پر جو کہ نہ معلوم کسکی ہی عمل کرنا جبکہ ہمکو بالکل اسکا یقین کامل نہو کہ یہ خداوند کی تحریر ہی کیونکہ نہ ہم مہر خداوندی سے آگاہ ہین نہ اُنکے دستخط سے پھر ہم کیونکر باور کرلین کہ یہ اُنکی تحریر ہی بالکل خلاف ہی جب تک کامل طور سے یقین نہو آئندہ آپکو اختیار ہی مصروف شاہ نے جوابدیا کہ یہ قول

تم سب کا درست ہی مگر خیال تو کرو کہ اگر اُن لوگون کی قضا کو خلق کرنا خداوند اول یعنی لقا فراموش کر گئے
ان سبکو عالم غفلت مین خلق کیا تو کیا خداوند ثانی نے بھی فراموش کیا جب وہ خداوند ہوے تھے
تو انھون نے خداپرستونکی موت کو خلق کرکے قہر نازل کیا ہوتا اگر یہ کوئی کہے کہ وہ کیونکر نئے طریقونکو
ایجاد کرتے اُسی قانون کی پابندی کی جو کہ خداوند لقا جاری کر گئے اور اُسی پر عمل کیا کیونکر ایک بزرگ
کے طریقو نمین دخل دیا جاتا اور اسی طور سے خداوند اژدر رنگ بھی عمل کرتے ہین جبکہ باپ نے
کسی طریقے کو اپنے باپ کے نہ بدلا تو یہ کیونکر بدلتے ہمنے مان لیا مگر یہ بتاؤ کہ خداپرستون کی قضا
تو خلق بھی نہین ہوئی اور یہ سب ہمارے بندے ہین خداوند ونکے اس سبب سے جو وہ برتاؤ کرتے
ہین خداوند اُسکو جائز رکھتے ہین اور اُنپر عذاب نہین نازل کرتے ہین علاوہ انکے اور جو بندے
ہین اُنپر کیون نہین عذاب نازل کیا جاتا ہی کیا اُنکی بھی موت خلق کرنا فراموش ہوئی ہی کہ وہ
جو کچھ بدعت کرتے ہین اُسپر کچھ اعتراض نہین کیا جاتا اُنکو اُنکے حال پر چھوڑ دیا جاتا ہی چنانچہ برجیس
وغیرہ کے مقابلے کو دیکھو کہ پرچۂ اخبار سے ثابت ہوتا ہی کہ خداوند اژدر رنگ کس شد ومد سے
اُسپر لشکر کشی کر کے گئے صرف اس غرض سے کہ اُسکو اس امر کی تنبیہہ دون کہ تو بندہ ہوکر دعوی
خدائی کرتا ہی باوجودیکہ مین تیرا خدا موجود ہون دوسرے اُسکی ہمشیر کے ساتھ اپنا عقد کرون
مگر کچھ نہوسکا کئی معرکے پڑے آخر کو خداوند عاجز آئے اور اُسکی شراکت کی اور اطاعت اور اُسکو
اپنے ہمراہ لیکر برائے تنبیہہ اہل اسلام کے کوچ کیا بس معلوم ہوگیا ان سب واقعات سے
کہ کوئی نہ کوئی امر ضرور رہ جاتا ہی جو کچھ ہوا تو مین ضرور بموجب تحریر نامۂ خداوند ترک مذہب کرکے
آفتاب پرستی کرونگا اس امر کا یقین ہی کہ یہ نامہ خداوند کا ہی اور یہ مہر بھی خداوندکی ہی اُسی
سبب امرون کے خیال کرنے سے میرے مذہب مین ضرور ضعف آگیا ہی اور یہی سبب
ہوا ہی کہ کروڑون بندے جو خداوند سے پھر گئے اور خداپرست ہوگئے مین انھین واقعات
سے بس اب تمکو بھی لازم ہی کہ جیسا مین کہتا ہون اُسپر عمل کرو اور تبدیل مذہب کرو مصروف شاہ
نے اس طور سے کہا کہ بھائی اور فرزندون نے قبول کیا اور اُسی دن رخصت ہوکر
اپنے اپنے ملک کو چلے گئے تھے اور جا کر اُن سب نے اہل شہر کو جمع کرکے حکم دیا تھا کہ
آج سے آفتاب پرستی اختیار کرو ہمنے دین آفتاب پرستی کو قبول کیا ہمکو کتابون سے
ثابت ہوگیا کہ اصل خدا اور سب کا پیدا کرنیوالا آفتاب ہی اور لقا وغیرہ اُسکے نائب تھے یہ خدا
نہ تھے مگر خود خداوند آفتاب نے اُنکو حکم دیا تھا کہ تم زمین پر جا کر خدائی کرو بس اُنھون نے
یہان آکر خدائی کی جب خداوند آفتاب کو منظور ہوا لقا کو بالائے آسمان طلب کرلیا
اُسکے بعد زمرد ثانی اپنے دوسرے نائب کو طلب کرلیا تیسرا نائب یعنی اژدر رنگ کو حکم
دیا کہ اب جو ہمنے اپنا نیا نائب یعنی برجیس کو زمین پر بھیجا ہی تم اسکی اطاعت کرو اور سب
بندونکو ہمارے حکم دو کہ اب سب ہماری بندگی کرین کیونکہ اب ہمکو منظور ہی کہ ایک مذہب
ہو جائے اور سب دین مٹ جائین لہذا ہمنے برجیس کو اپنا نائب کیا ہی وہ سب کو قتل کرکے ایک
مذہب کرونگا یہ ہمارا فرزند بھی ہی اور نائب بھی لہذا اب ہمنے تبدیل مذہب کیا یہ جو حکم دیا
تھا ہر ایک ملک کے باشندون نے بموجب اپنے حاکمون کے فرمانے کے دین آفتاب پرستی کو
اختیار کیا لہذا شہر صفدریہ و شمالیہ مین جو کہ صفدر کجکلاہ برادر مصروف کج کلاہ کی زیر حکومت ہی

آفتاب پرستی جاری ہوئی دونون ملکونکے اہل شہر آفتاب پرست ہوے گو سے نکلکر موبت مین اوندھے منھ گرے کافر ہے کافر رہے اسی طور سے شہر جمہوریہ وجمالیہ مین بھی آفتاب پرستی کو رواج ہوا جو کہ زیر حکومت جمہور کج کلاہ ہی اور ان دونون ملکونمین بھی یعنی شہر منصوریہ ومسروریہ مین بھی آفتاب پرستی کو سب نے قبول کیا مثل ان چارون ملکونکے باشندونکے بحکم منصور کج کلاہ فرزند مصروف کج کلاہ کے ادھر شہر مصروفیہ وحضوریہ کے باشندونکو مصروف شاہ کج کلاہ نے جمع کر کے آفتاب پرستی کا حکم فرمایا سب نے بسر وچشم قبول کیا تھا خلاصہ یہ کہ اس اقلیم مین آفتاب پرستی جاری ہو گئی تھی سب یہانکے باشندے آفتاب پرست ہو گئے لقا پرستی وغیرہ سے تارک ہو گئے اب یہان آفتاب پرستی ہوتی ہی آمدم برسر مطلب خلاصہ یہ کہ یہانکا بادشاہ اعلیٰ وحاکم زبردست مصروف کج کلاہ ہی اور جنکے نام مین نے تحریر کیے ہین یہ سب اسکے باج گزار ہین اور ماتحت ہین یہ شہر مصروفیہ مین حکومت کرتا ہی ساتھ عدل وانصاف کے دشت مصروفیہ وبیشہ مصروفیہ شہر مصروفیہ کی حوالی مین واقع ہوا ہی جہانکہ شاہزادگان والا مقام فروکش ہوے ہین راوی بیان کرتا ہی کہ اس شہر کا طریقہ ہی کہ ہر صبح کو چند رئیس شہر براے سیر شہر سے نکلکر اس صحرا مین آتے ہین اور صحرا کی سیر کرتے ہین اور سرکاری فوج کے گیاہ فروش یہان سے گھانس لیجاتے ہین چنانچہ حسب قاعدہ وہ رئیس مع اپنے چند ملازمون کے براے سیر آئے اور گاہ فروش بھی آئے یہان آکر یہ واقعہ دیکھا کہ صحرا مین بہت سے خیمے برپا ہین اور ایک بارگاہ بہت بڑی ہی کہ جسکی رفعت کے روبرو رفعت چرخ چنبری گرد ہی اسپر تمام کارچوبی کام کیا ہوا ہی کلس اسکا مثل آفتاب کے ضو دے رہا ہی تمام دشت اسکی ضو سے روشن ہی بازارین آراستہ ہین کچھ لشکر اترا ہوا ہی جھنڈے لفضب ہین بازارونکے یہ دیکھکر وہ رئیس حیران ہوے کہ یہ نیا واقعہ ہی ہمکو یہان آتے ہوے ایک زمانہ گذرا ہمنے یہان کبھی ایسا واقعہ نہین دیکھا اگر کوئی قافلہ یا سوداگر آتا بھی ہی تو وہ یہان نہین اترتا ہی بخوف دیوانہ یہ کون لوگ ہین جو اس سامان سے خیمے وبارگاہین برپا کیے ہوے فروکش ہین اور ساتھ اس اطمینان کے کہ بازارین بھی برپا ہین لوگ پھر رہے ہین کیا یہ کوئی تاجر جلیل القدر ہین یا کسی ملک کے شاہزادے ہین کہ براے شکار ادھر آئے ہین مگر ہمنے یہ سامان جو کہ انکے ہمراہ ہی آجتک نہین دیکھا نہ ایسی بارگاہ دیکھی مقام عجب ہی کہ یہ لوگ یہان کہانسے آگئے افسوس اگر دیوانے کو خبر ہو گئی تو وہ آکر ان سبکو قتل کریگا اور تمام مال واسباب لوٹ لیگا کیا کیا جائے باہم راے کرنے لگے ادھر کاہ فروشون نے جو یہ واقعہ دیکھا وہ بھی حیران ہوے اور وہ گھانس کاٹنا بھول گئے حیران ہوکر اس سامان کو دیکھنے لگے اور باہم کہتے تھے کہ کوئی بہت بڑا تاجر ہی واہ کیا عمدہ سامان اسکے ہمراہ ہی اسکی خبر اپنے افسر کو کرنا چاہیے وہ گھسیارے تو بدون گھانس کے وہانسے طرف شہر کے واپس گئے اس خیال سے کہ کوتوال شہر کو اور اپنے افسر کو آگاہ کرین ایسا نہو کہ کوئی آفت اس شہر پر آئے یا یہ تاجر ہاتھ سے دیوانے کے تباہ ہو جائیگا تو ہمارے شہر کا اور بادشاہ کا نام بدنام ہوگا گھسیارے تو ادھر کو جاتے ہین ادھر ان رئیسون نے باہم صلاح کر کے اپنے چند ملازم اس طرف کو روانہ کیے اور انسے کہا کہ اس لشکر مین جاکر دریافت کرو کہ یہ کون لوگ ہین آیا تاجر ہین یا کسی ملک کے شاہزادے ہین ہمارے خیال مین تو تاجر نہین معلوم ہوتے ہین ضرور کسی ملک کے شاہزادے ہین کیونکہ یہ سامان تاجر کہانسے لائیگا اور اگر تاجر ہین تو بہت بڑے تاجر اور مالدار ہین انکی حفاظت کی بادشاہ سے کہکر تدبیر کرائی جائے ورنہ دیوانہ انکو لوٹ لیگا وہ ملازم اپنے مالکونسے یہ سنکے ادھر کو روانہ ہوے یہ امیران شہر اسی مقام پر انکے انتظار مین ٹھیرے رہے وہ ملازم جو راہ طی کر کے اس لشکر مین پہونچے تو دیکھا کہ بہت سے خیمے اور اسپکین بیچوبے تنبو برپا ہین ایک بہت بڑا خیمہ ہی کہ گرد

اُسکے سواران جنگی کا پہرہ ہی اُدھر کوئی جانے نہین پاتا ہی سب انسان ہین مگر بہت حسین اور خوبصورت لوگ ہین چہرون سے آثار شجاعت و بہادری آشکار ہین گرد اُس لشکر کے طلائی و نقرئی ٹٹیان لگی ہوئی ہین حد لشکر قرار دی ہی سڑکین بنی ہوئی ہین ادھر اُدھر ہر سڑک کے چمن لگے ہوے ہین بازارین چارون طرف آراستہ ہین ہر قسم کا مال اور ہر قسم کی شی موجود مگر سناٹا تھا افراط کے کٹورہ بج رہا ہی اہل لشکر پھر رہے ہین اُنکا ندار بھی سب حسین ہین لباس نفیس سے آراستہ ہین کوئی اُنمین کم پایہ نہین معلوم ہوتا ہی سب مرفہ حال ہین بڑے صاحب جمال ہین ایک نوبت خانہ بھی ہی ایک بہت عمدہ نشان نصب ہی کہ اُس سے خوشبو آتی ہی جب ہوا کا جھونکا آتا ہی تھوڑا سا لشکر بھی ہی وسط مین ایک بارگاہ ہی کہ جسکے روبرو بارگاہ فلک بالکل بے قدر معلوم ہوتی ہی ہر کلس اُسکا طلائی ہی وہ تمام بارگاہ کارچوبی ہی جواہرات نصب ہین خیمہ گوہر شب چراغ کی تو کچھ حد و انتہا نہین ہی حد شمار سے زیادہ نصب ہین دربارگاہ پر چوبدار ایسادہ ہوے طلائی عصا ہر ایک کے ہاتھ مین کھڑے ہوے ہین ایک [illegible] ڈنگل پر بیٹھا ہی سردار ڈنگی سواری کے مرکب با ساز و لجام مرصع کار جا کر لیے ہوے ٹہل رہے ہین معلوم ہوتا ہی [illegible] ذوالفقار کا دربار ہی پردے بارگاہ کے اُٹھے ہوے ہین اندر ایسا دربار پُرتجمل آراستہ ہی [illegible] دیکھا کہ ایک تخت وسط بارگاہ مین آراستہ ہی اُسپر غاشیہ پڑا ہوا ہی چار ڈنگل برابر تخت کے قرینے سے بچھے ہوے ہین تین ڈنگلونپر تو تین نقابدار بیٹھے ہوے ہین اور ایک ڈنگل پر ایک جوان بصد شوکت و شان متمکن ہی باقی گرد و پیش بہت سے ڈنگل مرصع کار و کرسیان الماس نگار آراستہ ہین کچھ ڈنگلون و کرسیون پر تو سردار ہین باقی پر غاشیے پڑے ہوے ہین بارگاہ نہایت آراستہ ہی ہزارون قسم کے چمن صحن بارگاہ مین لگے ہوے ہین خوشبو اُنسے چلی آتی ہی تمام صحرا مہکا ہوا ہی اب جو غور سے سامان بارگاہ کو دیکھا ہوش جاتے رہے وہ سامان دیکھا جو کبھی خواب مین بھی نہ دیکھا تھا ہر ایک حیران ہو کر دیکھنے لگا اہل لشکر و سرداران اور اُن شاہزادونکو جو دیکھا حواس خمسہ پران ہوے ایسے لوگ کبھی نگاہ سے نہ گذرے تھے نہ یہ سامان کبھی دیکھا تھا وہ سب خیال کرنے لگے کہ ہمارا بادشاہ باوجودیکہ آٹھ ملکونکا حاکم ہی اور ہر ملک زر ریز اور آباد ہی باشندے بھی حسین ہین مگر یہ سامان اُسکی بھی سرکار مین نہین ہی نہ یہ رعب و داب نہ معلوم یہ کون صاحب اقبال ہین اور کس ملک کے رہنے والے ہین اور یہ سب سامان جو کہ شاہان اولوالعزم کو بھی نہین نصیب ہی انکو ملا ہی نیا واقعہ ہی ہمارے تو حواس جاتے رہے ایک نے دوسرے کی طرف دیکھا اور اشارہ سے کہا کہ تمنے یہ سب سامان دیکھا اُسنے جواب دیا کہ کیا بیان کرون کچھ عقل نہین کام کرتی ہی کہ یہ کیا معرکہ ہی اور یہ کون لوگ ہین ایسا اس مقام پر رعب و داب ہی کہ کلام نہین کیا جاتا کس سے دریافت کرین یہ کہکر وہان سے چلے جدھر کو جاتے ہین ایسا کچھ سامان نظر آتا ہی کہ حواس جاتے رہتے ہین آخر کو ایک مقام پر چند آدمی کھڑے ہوے تھے یہ اُنکے قریب جا کر کھڑے ہوے باتین سُننے لگے وہ لوگ باہم کلام کر رہے تھے کہ واقعی کیا عمدہ مقام ہی ہمارے آقا نے خوب کیا جو یہان قیام فرمایا یہان کی ہوا سے دل کو فرحت ہوتی ہی جیسا کہ ہمنے سُنا تھا پردہ دنیا پر بہت عمدہ عمدہ مقام ہین ویسا ہی پایا بہتر ہو گا جو ہمیشہ اسی مقام پر رہنا ہو ای بھائی نہ معلوم یہان سے کوئی ملک بھی قریب ہی یا نہین اور اگر ہی تو اُس

ملک کا بادشاہ کون ہی اور اُسکا کیا نام ہی میری تو یہ راے ہی خواہ اس صحرا کے قریب ملک ہو خواہ نہو ہمارے آقا کو لازم ہی کہ ایک بہت بڑا شہر اس مقام پر بنوائین اور اُسکو آباد کرین اُنکو فضل خدا سے کسی بات کی ضرورت نہوگی وہ بڑے صاحب اقبال ہین دوسرے نے یہ سُنکے جواب دیا کہ یہ محال ہی کیونکہ یہ لوگ ایک مقام پر قیام کرنیوالے نہین ہین انکو ہمیشہ سفر درپیش رہتے ہین کبھی یہان کبھی وہان پھر کیا ضرورت ہی جو ملک آباد کرین انھون نے جس مقام پر جا کر قیام کیا وہ مقام شہر سے زیادہ تر آباد ہوگیا اب دیکھیے یہان سے کس سمت کو کوچ فرمائین اور یہ جو تم نے کہا کہ نہ معلوم یہان سے قریب کوئی شہر بھی ہی یا نہین اور وہان کا بادشاہ کون ہی یہ امر بھی دریافت ہو جائیگا اور شہسوار شہر پہونچیگا ہمارے آقا نے یہان جو قیام فرمایا ہی صرف اسی غرض سے کہ سب حالات دریافت کرین اسکے بعد جدھر کو مناسب ہوگا کوچ فرمائینگے وہ جنگل خاموش ہو رہا اور قسم کی باتین کرنے لگے یہ لوگ سُناکیے جو کہ براے دریافت گئے تھے جب انھون نے دیکھا کہ اب اور قسم کی باتین ہوتی ہین تب انھون نے دلونکو قوی کرکے اور سامنے آکے پوچھا کہ کیا آپ لوگ تاجر ہین اور یہ جو بارگاہ مین تشریف فرما ہین یہ آپکے افسر ہین اور آپ لوگونکا کس طرف سے تشریف لانا ہوا کیونکہ کل تک یا تو یہان یہ سامان نہ تھا ہم اسی وقت پر آئے تھے کل پر کیا موقوف ہی ہم روز یہان اسوقت براے سیر آتے ہین آج جو آکر یہ سامان دیکھا تو ہمکو غرض ہوا کہ ہم دریافت کرین لہذا آپ اپنے حالات اور اپنے ملک کی کیفیت سے ہمکو آگاہ فرمائیے تا کہ ہم اپنے بادشاہ کو جنکی سرحد مین یہ صحرا ہی خبر کرین اور آپکے آنے سے آگاہ کرین یہ جو اُن لوگون نے سُنا پہلے تو اُنکو نگاہ اُٹھا کر سر سے پانون تک دیکھا اُسکے بعد کہا کہ یہ جو آپ لوگون نے کہا کہ کل تک یہان یہ سامان نہ تھا ضرور ایسا تھا اگر بادشاہون کے نزدیک جنگل کو آباد کرنے مین کیا عرصہ ہوتا ہی ہم لوگ کل دوپہر کو یہان آئے ہمارے آقا کو یہ مقام پسند آیا انھون نے قیام فرمایا یہ تو کچھ بھی سامان نہین ہی اگر ہمارے آقا چاہین تو اس سے زیادہ سامان بہم کرین آپ لوگ بیکار کو حیران ہوتے ہین راوی بیان کرتا ہی کہ شاہزادون نے حکم دیا تھا کہ اگر کوئی دریافت کرے تو اُس سے ہمارے نام نہ ظاہر کرنا یہ کہنا کہ نقاب دار نام ہی اور سہراب شاہ کا نام ظاہر کرنا اگر یہ دریافت کرے کہ کدھر سے آنا ہوا تو کہنا کہ برد قاف سے مگر اُس سے بھی سب حال دریافت کر لینا اگر نہ بتائے تو تم بھی نہ بتانا جب تک وہ اپنا حال نہ بتائے بس ملازمان شاہزادگان نے اُن لوگون سے کہا کہ پہلے یہ آپ بتائیے کہ آپکے اس دریافت کرنے سے غرض کیا ہی کہ جو آپ دریافت کرتے ہین آپنے سب مقام کی سیر کی بس اب چلے جائیے خواہ ہم تاجر ہین خواہ بادشاہ ہین کسی مقام سے آئے ہین جب تک ہمارا جی چاہیگا یہان قیام کرینگے اسکے بعد جدھر آقا کا حکم ہوگا چلے جائینگے بلکہ آپ ہمکو یہ خود بتائین کہ آپ کہان سے آئے ہین اور کس ملک کے رہنے والے ہین اور آپکا بادشاہ کون ہی ہمکو یہ حکم ہی کہ جو کوئی تمھارے حال کو دریافت کرے پہلے تم اُس سے دریافت کرنا اگر وہ اپنا حال بیان کرے تو اُس سے تم بھی حال بیان کرنا ورنہ کچھ نہ بیان کرنا لہذا پہلے آپ اپنے حال سے ہمکو آگاہ فرمائیے تو ہم بیان کرینگے اور سب حال آپ پر ظاہر کرینگے ورنہ آپکا تقریر کرنا بیکار ہی اس طور سے جو انھون نے تقریر کی یہ لوگ جو کہ براے دریافت حال آئے تھے ڈر گئے اور کہنے لگے کہ آپ لوگ خفا نہون ہم آپسے تقریر نہین کرسکتے ہین نہ ہم آپکو اپنے حال سے آگاہ کرسکتے ہین آپکی اگر مہربانی ہو تو اپنے حال سے آگاہ فرمائیے ورنہ ہمکو اجازت

ہو ہم جاکر اپنے مالک سے بیان کرین وہ خود آکر اپنے حال سے آپکو آگاہ کرین اور آپکے حال سے آگاہ ہون کیونکہ انکا ہمکو حکم تھا کہ تم جاکر اس لشکر کا حال دریافت کرو ملازمان شاہزادگان نے جواب دیا کہ آپ لوگونکو منع کون کرتا ہی جائیے اپنے مالک کو لے آئیے وہی آکر دریافت کرین ہم کسی سے ڈرتے نہین ہین یہ سنکے وہ ملازم وہانسے واپس آئے اپنے مالکونکے پاس وہ اس انتظار مین تھے کہ دیکھیے ہمارے ملازم کیا خبر لاتے ہین یہ جو آکر پہونچے انھون نے دریافت کیا کہ کیا خبر لائے پہلے تو انھون نے تمام حال خیمونکا اور بارگاہ کا اور بازارونکا جو جو دیکھا تھا سب بیان کیا اور کہا کہ سب لوگ حسین اور مرفہ حال ہین کوئی انمین غریب نہین معلوم ہوتا ہی حضور یہ شان وشوکت مصروف کج کلاہ کے بھی دربار کی نہین ہی جو اس قافلہ کے مالک کی ہی ہمنے باہر سے دیکھا تھا کہ وہ اندر بارگاہ کے بیٹھا ہوا ہی چار شخصونمین تین نقاب پوش ہین اور ایک نقاب پوش نہین ہی مگر کیا رعب وداب ہی کہ ہم بیرون بارگاہ تھے اور دور رہتے تھے مگر نگاہ اٹھاکر ادھر دیکھا نہ جاتا تھا بارگاہ کے پردے اٹھے ہوئے ہین بارگاہ کی کیا تعریف کرین دیکھنے سے تعلق رکھتی ہی ہمارے بادشاہ کو تو ایسی بارگاہ نصیب بھی نہین باوجودیکہ آٹھ شہرونکے مالک ہین ہمارے ایسے جو اس یہ سب سامان دیکھکر پراگندہ ہوئے اور ہم ایسے محو ہوئے کہ کچھ دریافت نہ کرسکے چند آدمی باہم کھڑے ہوئے باتین کر رہے تھے ہمنے بھی سنا بس یہ معلوم ہوا کہ یہ لوگ کل کسی طرف سے آئے ہین اور ابھی یہان قیام کرینگے انکی تقریر یہ تھی کہ کیا اچھی بات ہو جو آقا اس مقام پر ایک شہر آباد کرین یہ کہکر ان ملازمون نے سب تقریر بیان کی جو کہ ملازمان سہراب ثانی وغیرہ نے باہم کی تھی اور انسے ہوئی تھی اور کہا کہ جب انھون نے یہ کہا تو ہم واپس آئے اس خیال سے ہمنے اپنے بادشاہ کا نام بیان کیا نہ ملک کا پتہ دیا کہ شاید یہ کوئی غنیم ہو اور بدون اطلاع لشکر لیکر شہر پر نرغہ کرے ہمارا بادشاہ بےخبر ہی کسی قسم کی خرابی پیدا ہو کیونکہ ظاہرا یہ معلوم ہوتا ہی کہ یہ لوگ ساحر ہین سوائے ساحرونکے یہ سامان کوئی بہم نہین کرسکتا ہی وہ ایک اسم مین ہر قسم کا سامان موجود کرسکتے ہین یہ قدرت انھین کو حاصل ہی کیونکہ نہ تو ایسا لشکر ہمراہ ہی کہ لاکھونکا ہو نہ وہ حفاظت کرتا ہو اس سبب سے یہ مال واسباب و یہ سامان بچتا ہو نہ ایسے کچھ لوگ معلوم ہوتے ہین جو اس مال واسباب کو ایک مقام سے دوسرے مقام پر لیجاتے ہون خیال تو فرمائیے کہ کل سہ پہر تک یہان کچھ بھی نہ تھا ایک رات مین ایسا سامان مہیا ہوگیا ضرور یہ کارخانہ سحر کا ہی ہمنے خیال کیا کہ اگر ہم اپنے ملک کے نام ونشان سے آگاہ کرتے ہین ایسا نہو کہ یہ سحر کرکے ملک کو تباہ کردین انکو کون جواب دیگا یہان تو کوئی ساحر بھی نہین ہی گو یہ امر ضرور ہی کہ وہ سحر کے ذریعہ سے دریافت کرسکتے ہین انپر پوشیدہ نرہیگا مگر ہم تو اس امر کے بانی نہونگے بلکہ بہتر یہ ہوگا کہ اس حال سے بادشاہ کو آگاہ فرمائیے تاکہ وہ کسی تدبیر سے اس واقعے کو دریافت کرین یا یہ امر ہی کہ یہ لوگ قوم دیو یا پری یا جن سے ہین کہ یہ سب سامان انھون نے ایک رات بھر مین یہان لاکر آراستہ کردیا ایسی قدرت انھین قومونکو حاصل ہی یا ساحر کو یا جن وغیرہ کو بشر کا یہ کام نہین ہی بہرطور ہمنے اسی مین اچھائی دیکھی کہ نہ انکا حال دریافت کرین نہ اپنا حال بیان کرین یہان سے چلے جائین بس ہم چلے آئے یہ جو انھون نے بیان کیا ان امیرون کے یہ سب سامان اور انکی باتین سنکے ہوش جاتے رہے اور بڑا ہم کہا کہ جو یہ کہتے ہین بہت ٹھیک کہتے ہین اسکی خبر کرنا بادشاہ کو ضرور ہی کہ اسیوقت خبر کرین بس

وہ امیر چونکہ دربار ہیں تھے اُسیوقت اُس صحرا سے روانہ ہوئے طرف شہر کے سیر بھی نہ کی اور داخل شہر ہوکر طرف دربار کے چلے اُدھر ملازمان شاہزادگان نے جیسی تقریر ہوئی تھی اُن ملازموں نے جو کہ دریافت حال کے لیے آئے تھے اپنے افسر سے جاکر سب حال بیان کیا وہ اُسیوقت اپنے افسر اعلیٰ کے پاس گیا اور جو اپنے ماتحتوں سے سُنا تھا اُس سے بیان کیا اُسنے حاضر دربار ہوکر سہراب ثانی وغیرہ کی خدمت مین آداب و مجرا بجا لاکر عرض کیا حکم ہوا کہ اب جو کوئی برائے دریافت آئے اُسکو ہمارے پاس لے آنا ہم اُسکو سب حال سے آگاہ کر دینگے اور اس سے بھی حال دریافت کر لینگے وہ جو اس حکم مین فرق نہو اُسکے موافق اُسکی تعمیل کیجائے وہ بہت خوب کہکر اور مجرا کر کے اپنے مقام پر آیا اور اپنے ماتحتونکو حکم شاہی سے آگاہ کیا اُنھون نے اپنے ماتحتونکو آگاہ کیا یہان تو یہ بندوبست ہوا اُدھر کا حال سُنیے کہ وہ رئیس داخل شہر ہوئے اور راہ طے کر کے دربار مین پہونچے مجرا گاہ پر سے مجرا بجا لائے اور آداب و تسلیمات کے قاعدونکو بجا لاکر مصروف کج کلاہ کو سلام کر کے اپنے اپنے مقام پر بیٹھ گئے اُدھر وہ کاہ زردشتی جب شہر مین آئے اُنھون نے اپنے افسر کے پاس جاکر سب حال اُس سے کہا اور کہا کہ ہمنے صحرا مین یہ نیا واقعہ دیکھا صاحب ہمارے خیال مین یہ لوگ قوم جن سے معلوم ہوتے ہین کیونکہ ہم کل سہ پہر تک اُس صحرا مین رہے تھے اُسوقت تک کوئی نہ تھا آج صبح کو جو گئے تو ہمنے یہ سامان دیکھا بس ہم بخوف جان وہان سے بھاگ آئے گھاس بھی نہ لائے یہ خیال کیا کہ آپکو آگاہ کرین آپ صاحب کوتوال سے اس حال کی خبر کرین افسر نے جو سُنا وہ اُسیوقت اُن سبکو ہمراہ لیکر کوتوال کے پاس آیا یہان کوتوال کوتوالی مین بیٹھا ہوا تھا پیادے گرد و پیش جمع تھے درباری لباس پہنے ہوے تھا دربار مین جانے کا قصد تھا کہ افسر کاہ فروشان مع اُن سبکے پہونچا کوتوال کو سلام کر کے بیٹھ گیا کوتوال نے پوچھا کہ کدھر آنا ہوا تب اُسنے تمام کیفیت جو اپنے ماتحتون سے سُنی تھی کوتوال کے روبرو بیان کی کوتوال نے کہا کہ مین ابھی جاکر خدمت بادشاہ مین عرض کرتا ہون بادشاہ اسکا بندوبست فرمائینگے مین بدون اُنکے حکم کے کوئی تدبیر نہین کر سکتا ہون یہ کہکر اپنے مقام سے اُٹھا اور طرف دربار کے چلا یہ طرف دربار کے جاتا ہی ناظرین کی خدمت مین ایک واقعہ اور عرض کرتا ہون وہ یہ ہے کہ مصروف کج کلاہ کا حکم ہے چند ہرکارونکو کہ ہر روز بوقت سحر و بوقت سہ پہر بیرون شہر برائے بالا دوی جایا کرو چنانچہ آج جو صبح کو ہرکارے بالا دوی کو نکلے جب اُس دشت مین پہونچے اُنھون نے بھی وہ سب سامان دیکھا بہت حیران ہوے باہم صلاح کی کہ یہ کیا واقعہ ہے کل سہ پہر تک تو یہان کچھ نہ تھا آج یہ سب سامان اور بازار و خیمے و بارگاہین کہان سے آگئین اور یہ لشکر کیسا ہی جنگل مین منگل ہو گیا اگر برائے دریافت حال اس لشکر مین جاتے ہین لیکن ایسا نہو کہ اسیر ہو جائین کیونکہ ہمارے خیال مین تو وہ امر دو سے خالی نہین ہے یا تو یہ لوگ جو کہ آکر فروکش ہوے ہین ساحر ہین اور ہمارے بادشاہ پر لشکر کشی کر کے آئے ہین کیونکہ اسقدر جلدی ایکرات کے عرصے مین اس سامان کا یہان موجود ہونا خالی از علت نہین ہے سواے ساحر کے کہ وہ سحر سے اس سے زیادہ سامان کر سکتے ہین اس سے کم عرصے مین یا یہ لوگ جن کی قوم سے ہین یا دیو و پریزاد کہ وہ یہ سامان کر سکتے ہین اور کم بھی ہین بس صلاح نہین ہے کہ اس لشکر مین جاکر دریافت کرو صرف اسیقدر چلکر بادشاہ سے عرض کرو وہ جیسا حکم دین اُسپر عمل کرو اگر اُس لشکر مین گئے اور اسیر ہو گئے پھر بادشاہ کو کیونکر خبر ہو گی ایسا نہو کہ ہم اسیر ہو جائین اور بادشاہ کو خبر نہو وہ تو غافل رہے یہ لوگ یلغار کر کے شہر پر چلے جائین اور شہر پر قبضہ کر لین تو ہم پر الزام ہو کہ تمنے جب یہ لشکر دیکھا تھا تو ہمکو آکر خبر کیون نہ کی بدون ہمارے

حکم سے کیون گئے ہمکو اگر خبر ہی ہوتی اگر یہ حکم دیتے کہ جا کر دریافت کرو تو جاتے اگر نہ حکم دیتے ہم اور
کوئی تدبیر کرتے اس سے بہتر یہ ہی کہ جا کر خبر کرو اگر بادشاہ فرمائین کہ حال دریافت کرو تو پھر اگر دریافت
کرین ورنہ جو انکو منظور ہو وہ کرین تاہم تو اپنے منصب سے ادا ہو جاینگے ہمارا منصب یہ ہی کہ ہم جو
واقعہ دیکھین اُس سے اپنے حاکم کو آگاہ کر دین بس یہ صلاح کر کے وہ ہرکارے بدون دریافت حال
کے بارگاہ وخیمے وغیرہ برپا دیکھ کر […] زرونگش پا کر طرف شہر کے روانہ ہوے اُسوقت اگر پہونچے کہ
جب وہ رئیسان شہر بھی آکر سلام مجرا کر کے کرسیون پر بیٹھ چکے تھے ابھی ہرکارون نے دعا وثناے شاہی
ادا کی تھی کہ کوتوال شہر مع پیادون […] آکر پہنچا مصروف کج کلاہ کو سلام کر کے اپنے دنگل پر بیٹھ
گیا مصروف کج کلاہ کا دربار اس طور پر آراستہ ہی کہ دہنی طرف اُسکے اسکا فرزند منصور کج کلاہ
رستم وقت اپنے دنگل شوکت پر […] رہا ہی قبضۂ شمشیر کو چوم رہا ہی بعدہ دونون طرف
افسران سپاہ وسرداران کج کلاہ دنگلون کرسیون پر بیٹھے ہوے ہین مشیران سلطنت و
وزیران امبت وارکین دولت حاضر ہین دربار خوب آراستہ ہی جب کوتوال آچکا اسکی آمد کی
وجہ سے ہرکارون نے خاموشی اختیار کی تھی جب کوتوال سلام کر کے بیٹھ چکا اُسوقت ہرکارون نے
ہاتھ اُٹھا کر کہا کہ جہان پناہ فلک بارگاہ کی عمر دراز ہو خداوند آفتاب ونائب خداوند برجیس کا
آپ بر بیار رہے ہم جو براے بالادوی آج صحرا مین گئے ہمنے دیکھا کہ دشت مصروفیہ مین قریب بیشۂ
مصروف دیوانہ کے بہت سے خیمے برپا ہین اور ایک بارگاہ نہایت بلند کارچوبی برپا ہی جسکا کلس پنجۂ
خورشید پر چشمک کر رہا ہی تمام بارگاہ پر ہر شب چراغ نصب ہین کئی کوس تک گرد اُس لشکر کے
نقرئی وطلائی ٹٹیان لگی ہوئی ہین بازار بین آراستہ ہین تمام لشکر مین علاوہ اشجار صحرا کے
چمنبندی کی ہوئی ہی نہ ہمنے ایسی بارگاہ دیکھی نہ ایسے لوگ دیکھے نہ ایسا لشکر دیکھا ہمنے دور سے
جو دیکھا ہر ایک کو اُنمین خوبصورت پایا گو بظاہر تو انسان معلوم ہوتے ہین مگر حسن وجمال مین
حورون وپریزادون سے دو چند ہین اگر حورین وپریزادین وغلمان آئین تو یہ انسان اُنکے اوپر فوق
لیجائین ہمارے خیال مین یہ لوگ یا تو ساحر ہین کیونکہ جب ہم کل سہ پہر کو گئے تھے بالادوی کو
تو ہمنے یہ کچھ سامان اُس صحرا مین نہ دیکھا تھا رات بھر مین یہ سب سامان مہیا ہو گیا یہ کام ساحرونکا ہی
یا دیو وپریزادونکا یا جن کا انسان تو اسقدر جلد ایسا سامان مہیا نہین کر سکتا ہی اگر ساحر ہین تو
انھون نے یہ صورتین اور یہ سب سامان سحر سے مہیا کیا ہی اگر دیو ہین تو قاف سے لائے ہین
اور ضرور ان تین حالتون سے خالی نہین ہی ہمنے جو یہ سامان دیکھا ہم براے خبر اس خوف سے
لشکر مین نہ گئے کہ ایسا نہو کہ ہمکو اسیر کر لین بجبر یہ خیال کر کے ہمنے اپنے دل مین یہ خیال کیا کہ آپکو
اس حال سے آگاہ کر دین کیونکہ آپ تو اس حال سے غافل ہین باہم صلاح کر کے آپ کی
خدمت مین حاضر ہوے تاکہ آپکو اس حال سے آگاہ کرین باقی خیریت ہی حضور اسکی بہت جلد تدبیر
فرمائین یا جیسا حکم ہم غلامونکو فرمائین ہم اُسکو بجا لائین یہ سب اُن ہرکارون کی زبانی سُنکے بادشاہ
واہل دربار کو حیرت ہوئی فرمایا کہ تمنے جا کر دریافت تو کیا ہوتا شاید کوئی تاجر نہ آکر فرودکش
ہوا ہو جبکہ تم کل چلے آئے ہو اُسکے بعد ایسا ہوا ہو ممکن ہی یہ خیال کرنا کہ یہ ساحر ہین یا قوم جن
سے ہین بالکل خلاف عقل ہی تمکو دریافت کرنا ضرور تھا انھون نے عرض کیا کہ حضور
بھلا یہ سامان اور یہ شوکت تاجر کہان سے لائیگا یہ سامان اور یہ شوکت شاہان جلیل القدر

و ہفت کشور کو بھی میسر نہوگا تاجر بیچارے کی کیا حقیقت ہی جو اُسکو ممکن ہو حضور یہ ضرور ساحر ہین یا
توہم حق سے ہین یون جو حضور کی رائے ہو ہم غلام ابھی جا کر دریافت کرتے ہین مصروف کج کلاہ
نے کہا کہ ٹھہر جاؤ یہ کہکر اہل دربار کی طرف دیکھا سب نے عرض کیا کہ حضور ہمارے قیاس مین
نہین آتا ہی کہ یہ ہرکارے کیا بیان کرتے ہین ہمارے نزدیک یہ جو کچھ انھون نے بیان کیا بالکل خلاف
عقل ہی معلوم ہوتا ہی کہ یہ کل اُسطرف جانا بھول گئے تھے انکو یہ یاد نہ رہا کہ ہم ہو آئے ہین اب جو گئے
تو یہ سامان دیکھا حضور انکے بیان سے تو ثابت ہوتا ہی کہ وہ سامان ہی کہ جو اسوقت بادشاہ
ہفت اقلیم کو بھی میسر نہوگا ایسے سامان کا بہم ہونا غیر ممکن ہی حضور نے برچۂ اخبار کو ملاحظہ فرمایا
ہوگا اور آئین شان و شوکت نوشیروانی کو دیکھا ہوگا یہ اُس سے بھی تو زیادہ بیان کرتے ہین
خلقت آدم سے اسوقت تک جو شوکت و شان و رعب و داب نوشیروان کا تھا کسی بادشاہ کو
میسر نہوا تھا ان بعد نوشیروان حمزۂ صاحبقران کو ممکن ہوا وہ بھی اس سبب سے کہ وہ بردۂ
قاف گئے وہانسے عجائبات لائے اور جو اسباب اور سامان اُنکو میسر ہوا وہ نوشیروان کو بھی
نہ ممکن ہوا اگر پھر بھی نوشیروان کی شوکت سے کمی نہ کی باجو جو شوکت و شان اولاد حمزہ نے پیدا کی
نہ کسی کو ممکن نہوئی مگر کیونکر پیدا کی جب تمام عالم کو درہم و برہم کر لیا تب ممکن ہوئی انکے
قوال سے تو شوکت نوشیروانی و شوکت حمزۂ صاحبقران و اولاد حمزۂ صاحبقران بالکل ہیچ
معلوم ہوتی ہی بس بالکل خلاف قیاس ہی معلوم ہوتا ہی کہ انھون نے کبھی کسی بادشاہ کی
شوکت نہین دیکھی تھی اب جو دیکھی تو انکے ہوش جاتے رہے انھون نے خیال کر لیا کہ یہ سامان سوائے
جنات یا دیوزاد یا پریزاد یا ساحر کے دوسرے کو میسر نہین ہو سکتا ہی کیا بیان کرین انکے بیان سے
ہم خیال کرتے ہین کہ خداوند لقا و زمرد ثانی و ارژنگ بن زمرد ثانی و برجیس آفتاب پرست
نائب خداوند آفتاب کی بھی کچھ شوکت نہین ہی جو اس لشکر کے افسر کی ہی باوجود دیکھ یہ لوگ خدا
نہین ہین ہمارے نزدیک یہ لوگ ڈر گئے اس سبب سے کہ یہ سامان نہ دیکھا تھا اسی امر پر اکتفا کی
بسبب خوف کے کہ آپکو آگاہ کر دین ہمارے نزدیک ان لوگونکو برائے خبر روانہ کرنا بیکار ہی انسے کچھ
مطلب نہ حاصل ہوگا یہ جو اہل دربار نے بیان کیا مصروف کج کلاہ نے جواب دیا کہ تملوگ درست کہتے ہو تم
لوگونکا قیاس درست ہی مین خود حیران ہون کہ جو خدا تھے انکو تو یہ سامان ممکن نہ تھا باوصفیکہ تمام عالم کے پیدا
کرنیوالے تھے اور بندونکو کہانسے ممکن ہوا بالقول تم سبکے انھون نے یہ سامان کبھی نہین دیکھا آج جو دیکھا تو اسکو
بہت خیال کیا دوسرے تمھاری رائے کے موافق یہ لوگ کل اسطرف نہین گئے تھے آج جو گئے تو وہان ان
لوگونکو یہ سامان نظر آیا اب جو انھون نے خیال کیا تو یہ اس امر کو فراموش کر گئے کہ ہم کل کیون نہین آئے
تھے اسکا خیال ہوا کہ ہم کل آئے تھے ہمنے یہ سامان تو کل یہان نہ دیکھا تھا آج کہانسے آگیا ضرور یہ کارخانہ
یا تو سحر کا ہی یا جنات و دیوزاد و پریزاد کا ہی بس اس خوف سے یہ برائے دریافت حال نہ گئے وہانسے
چلے آئے خیر اور کسی کو برائے دریافت حال روانہ کیا جائیگا وہ ہرکارے خاموش یہ تقریرین اہل دربار
و بادشاہ کی سنا کیے جب مصروف کج کلاہ یہ کہکر ساکت ہوا کہ آپ لوگ اب یہ رائے دین کہ کون برائے
دریافت حال جائے ابھی اہل دربار نے کچھ جواب نہ دیا تھا کہ وہ امیر جو برائے سیر ہمراہ ہرمز طرف دشت مصر وغیرہ
گئے ہوئے تھے اور آج بھی گئے تھے جیسا کہ تحریر ہو چکا ہی کہ انھون نے یہ سب سامان دیکھا اپنے ملازمونکو برائے
دریافت حال بھیجے روانہ کیا تھا اور وہ تقریر پیش آئی تھی ملازمونسے سنکے وہ رئیس اس خیال سے

دربار مین آئے تھے کہ بادشاہ کو اس حال سے آگاہ کرین کہ ہرکارے اگر موجود ہوئے تھے یہ بیان نہ کرنے پائے تھے کہ کوتوال آگیا بس جب سب آچکے اُسوقت ہرکارون نے بیان کیا تھا اُنکے بیان کے بعد یہ واقعات ہوئے جو کہ تحریر ہوئے ہین اُن امیرون نے جو دیکھا کہ ہرکارون نے وہ ہی سب حال بیان کیا جو کہ ہم بھی دیکھ آئے ہین اسی حال کے بیان کرنیکے لیے یہان آئے ہین مگر بادشاہ کو و اہل دربار کو ہرکارونکے قول کا یقین نہ آیا یہ اُٹھ کھڑے ہوئے اور ہاتھ باندھکر بادشاہ سے عرض کیا کہ حضور جو کچھ ہرکارون نے بیان کیا ہے وہ سب درست ہے اور سچ بیان کیا ہے ہم سب غلامون نے بھی یہ ہی واقعہ دیکھا ہے اور اسی حال کے خبر کرنے کو حاضر دربار ہوئے ہین ہم کہنے نہ پائے تھے کہ ہرکارون نے بیان کیا حضور جو کچھ انھون نے بیان کیا ایک سر مو جھوٹ نہین ہے یہ ہی سب حال ہمنے بھی دیکھا ہے آپکے یہ غلام ہمیشہ ہر روز واسطے سیر کے اُدھر کو جاتے تھے کل تک گئے تھے تو کچھ بھی نہ تھا آج جو گئے حسب قاعدہ تو یہ ہی سامان پایا جو کہ ہرکارون نے عرض کیا بلکہ اس سے زیادہ تھا ہمنے اپنے ملازمونکو برائے خبر کے روانہ کیا اُنسے یہ تقریر ہوئی یہ کہکر انھون نے سب تقریر اور سب حال بیان کیا اور بقسم بیان کیا اتبو بادشاہ و اہل دربار کو یقین ہوا اور زیادہ تر حیرت ہوئی کیونکہ اُن سب نے اُس سے زیادہ شوکت و شان بیان کی تھی اور حالت جو کہ ہرکارون نے بیان کی تھی اتبو یہ نوبت ہوئی کہ کل اہل دربار مع بادشاہ کے ساکت ہو کر رہ گئے عالم حیرت اُن سب پر طاری ہوا حواس باختہ ہو گئے ہر ایک خیال کرنیلگا دلمین کہ یہ کیا واقعہ ہے کہ جسکو سُنکے حیرت ہوتی ہے کچھ قیاس کام نہین کرتا ہے ہرکارونکے قول کو غلط سمجھے تھے مگر ان لوگونکے قول کو کیونکر غلط خیال کرین انکے بیان سے ہرکارون کا قول سچ ہوتا ہے ان لوگون کو جھوٹا کہنے سے کیا فائدہ ضرور اس امر کے دریافت کی کوشش کرنا چاہیئے معروف کج کلاہ اپنے دلمین یہ خیال کر رہا تھا ابھی کچھ کسی سے بیان نہ کیا تھا جیسے وہ امیر ساکت ہوئے یہ کہکر اور سلام کرکے اپنے اپنے مقام پر بیٹھے اُسوقت کوتوال اُٹھ کھڑا ہوا اور سلام کرنے لگا کہ حضور یہ ہے دربار مین حاضر ہونیکو تھا لباس پہن چکا تھا کہ افسر کاہ فروشون کا میرے پاس آیا اُسکے ہمراہ کاہ فروش بھی تھے مین نے اُس سے دریافت کیا کہ تم اسوقت کہان آئے اُسنے کہا کہ مین ایک نیا واقعہ بیان کرنے آیا ہون جو کہ ان سب نے آج دشت شہر و قصبہ مین دیکھا ہے ہر روز وہان گھانس لینے جاتے تھے کبھی ایسا واقعہ انہین پیش نہ آیا یہ ایسے اس واقعہ کو دیکھکر بدحواس ہو گئے کہ گھانس تک نہ لائے مین نے کہا کہ بیان کرو تب اُس افسر نے یہ بیان کیا کہ یہ کاہ فروش جو آج حسب معمول قدیم گھانس لینے گئے تو انھون نے ایک لشکر مختصر اُس صحرا مین فروکش پایا اور یہ بیان کیا کہ یہ بیان کرتے ہین کہ ہمنے یہ سامان دیکھا یہ سامان دیکھا بس کوتوال نے وہ ہی کل حال بیان کیا جو کہ کاہ فروشونکے افسر سے سُنا تھا اور ہرکارون اور رئیسان شہر نے بادشاہ کے روبرو بیان کیا تھا کوتوال نے عرض کیا کہ مجھ سے کاہ فروشونکے افسر نے بیان کیا جب مجھ سے یہ سب حال اُن سب نے بیان کیا تو مین نے خیال کیا کہ مین کوتوال سے عرض کرون تاکہ وہ بادشاہ سے عرض کرین بادشاہ اسکی تدبیر کرین بس مین حاضر ہوا اور بیان کیا آپ دربار تشریف لیجاتے ہین بادشاہ سے عرض کر دیجیئے گا لہذا مین جو یہان آکر پہونچا مین نے ہرکارونکو عرض کرتے پایا اس سبب سے نہین عرض کیا جب وہ عرض کر چکے اور حضور کو اور دیگر اہل دربار کو یقین نہ آیا اور ان امیران شہر نے ہرکارونکے قول کی تصدیق کی اور انھون نے اپنا بچشم دید واقعہ بیان کیا تو مجکو بھی فرض ہوا کہ مین عرض کرون بس مین نے بھی عرض کیا جو کچھ کہ سُنا تھا یہ جو کوتوال نے بیان کیا تو سبکو بالکل یقین ہو گیا ہر ایک فکر کرنے لگا کہ آیا یہ کون لوگ ہین اگر یہ خیال کیا جائے کہ تاجر ہین تو بقول ہرکارونکے تاجر کے باپ کو بھی تو یہ سامان ممکن نہین ہو سکتا ہے اگر یہ خیال کیا جائے کہ کسی ملک کے بادشاہ ہین تو بادشاہ کے پاس ایسا سامان ہونا تھوڑی سی حکومت پر ممکن نہین ہے اگر کوئی بادشاہ جلیل القدر ہوتا تو لشکر کثیر بھی ہمراہ ہوتا دوسرے نقاب پوش ہونے کی اُسکو کیا ضرورت تھی ضرور

اسمین کچھ نہ کچھ اسرار ہی مصروف کج کلاہ نے اپنے دلمین یہ خیال کرکے اور اہل دربار کی طرف دیکھکر کہا کہ آپ لوگون نے سنا جو کچھ ان امیرون وکوتوال نے بیان کیا ہر کارونکے قول کا تو باور نہوتا تھا مگر اب جو موافق اُنکے قول کے ان سب نے بیان کیا تو یقین ہوا اب اس امر مین آپ لوگونکی کیا راے ہی کہ یہ کون لوگ ہین کیونکر دریافت کیا جائے یہ جو مصروف کج کلاہ نے سوال کیا اُسوقت سب اہل دربار نے عرض کیا کہ ہماری عقل کام نہین کرتی ہی سواے اس امر کے کہ ہم یہ کہین کہ وہ لوگ جو کہ آکے دشت مصروفیہ مین فروکش ہوے ہین یا تو تاجر جلیل القدر ہین کیونکہ خداوند کے رحم وکرم سے کیا بعید ہی کہ انھون نے یہ سامان اپنی قدرت سے عطا فرمایا ہو کوئی عبادت انکی اچھی معلوم ہوئی ہو اُسکے صلے مین کچھ عجب نہین ہی یا کسی ملک کا بادشاہ ہی براے شکار ادھر آنکلا ہی یہ خیال کرنا کہ قوم جن یا پریزاد ہے ہین بالکل نادانی ہی بہرطور خواہ تاجر ہون خواہ کسی ملک کے شاہزادے انکا حال دریافت کرنا بر ضرور ہی کیونکہ ایسا نہو کہ دیوانہ مصروف کو معلوم ہو جائے وہ آکر لوٹ لے تو بڑی خرابی ہو سراسر بدنامی ہو کہ یہ کیسے بادشاہ ہین کہ انکی سرحد مین قزاق رہتے ہین قافلونکو لوٹ لیتے ہین اور یہ اُسکا بند وبست نہین کرتے ہین کوئی ایسا شخص جائے جو بحسن وخوبی سمجھائے تاکہ وہ لوگ مان جائین اگر تاجر ہون تو شہر مین آکر فروکش ہون یا جسطرف کا قصد رکھتے ہون کوچ کر جائین اگر تاجر نہین ہین کسی ملک کے شاہزادے ہین اور براے شکار ادھر آئے ہین تو کسی اور صحرا مین جاکر صید افگنی مین مصروف ہون اپنی جانین دیوانہ کے ہاتھ سے بچائین ہم سبکو بھی بدنامی سے محفوظ رکھین مصروف کج کلاہ نے جواب دیا کہ راے تم سبکی بہت ٹھیک ہی میرے نزدیک ایسے شخص کو جانا چاہیے کہ جو رعب وداب وصولت وشوکت ودبدبہ رکھتا ہو ایسے ویسونکے کہنے سے وہ لوگ کچھ بھی خیال نہ کرینگے ٹال دینگے بس کون جائے اہل دربار نے عرض کیا کہ جسکو حکم سرکار کا ہو وہ جائے ہم سب غلامان جان نثار موجود ہین مصروف کج کلاہ نے کہا کہ ایسے شخص کو جانا چاہیے کہ جسکے جانے سے اُنکی عزت وآبرو مین فرق نہو اور اُنکے قریب اُسکو جگہ ملے اور باہم کلمہ وکلام کی نوبت آئے سب نے عرض کیا کہ پھر حضور تجویز فرمائین یہ سُنکے مصروف شاہ نے اپنے فرزند حضور کج کلاہ کی طرف دیکھا اور کہا کہ ای فرزند میرے نزدیک مناسب ہی کہ تم کچھ لوگ لیکر جاؤ اور دریافت کرو کہ کون لوگ ہین اگر تاجر ہین تو اُنسے کہنا کہ یا تو اندرون شہر آکر فروکش ہو بازارین ودکان وغیرہ آراستہ کرو تم جو جنگل مین آکر اُترے ہو ایسا نہو کہ کوئی لوٹ لے تو ہم بدنام ہون یہ بھی کہنا کہ ہمکو زیادہ تر خوف ہی اپنے سپہ سالار مصروف دیوانہ کا کہ وہ اس صحرا مین رہتا ہی اُسکا حکم ہی کہ کوئی یہان آکر نہ اُترے کیونکہ یہ صحرا اُسنے اپنی سیرگاہ مقرر کیا ہی جو کوئی یہان آتا ہی اُسکو خبر ہو جاتی ہی وہ آکر اہل قافلہ کو قتل کرتا ہی مال واسباب اُسکے ہمراہی لوٹ لیتے ہین چالیس ہزار دیوانے اُسکے ہمراہ ہین وہ بڑا بہادر ہی آجتک کوئی اُسپر غالب نہین آیا ہی بڑے بڑے شجاع وبہادر مقابلے کو آئے سب زیر ہوے بس مناسب ہی کہ آپ لوگ یہانسے چلے جائین کیون اُسکے ہاتھ سے اپنے کو زحمت مین ڈالین آئندہ آپکو اختیار ہی اگر ای فرزند وہ تاجر نہین ہین کوئی شاہزادہ ہی تو یہ دریافت کرنا کہ آپکا ادھر کو کس قصد سے آنا ہوا اور کدھر سے تشریف لائے ہین جب سب حال معلوم ہولے تو اُنسے بیان کرنا کہ مناسب یہ ہی کہ آپ تشریف لیجائین ورنہ دیوانہ کے ہاتھ سے پریشان ہوجیے گا اگر دیکھنا کہ بقصد مقابلہ ادھر کو آئے ہین

تو کہنے آنا کہ آپ آمادۂ جنگ ہون ہم لشکر لیکر آتے ہین اور آپ سے مقابلہ کرتے ہین یہ بھی دریافت
کرنا کہ دین و مذہب کیا ہی حضور کج کلاہ نے اپنے باپ کی تقریر سُنکے عرض کیا کہ مجکو تعمیل حکم عالی
مین کچھ عذر نہین ہی مگر میرے نزدیک یہ بہت مناسب ہوگا کہ پہلے کوئی اور جائے اور دریافت
کرے اور اُنکو بعد دریافت کے سمجھائے اگر وہ ہان جائین تو خیر ورنہ مین جاکر سمجھاونگا آئندہ
جو آپکی مرضی تاکہ یہ تو معلوم ہو کہ یہ کیسے لوگ ہین بعد اس معلوم ہونگے جس قسم کے وہ لوگ
ہون اُسی قسم سے اُنکے ساتھ برتاؤ کیا جائے مصروف کج کلاہ نے کہا کہ تمھاری رائے بہت
ٹھیک ہی پس اُسیوقت بادشاہ نے کوتوال سے کہا کہ تم جاؤ اور دریافت کرو اُسکے بعد ہمارے
پاس آؤ جو کچھ معاملہ پیش آئے ہمسے بیان کرو تاکہ ہم اُسکا بندوبست کرین یہ جو حکم دیا کوتوال اُسیوقت
اپنی کرسی پرسے اُٹھا اور سلام کرکے باہر آیا اور مرکب پر سوار ہوکر اور چند پیادون کو ہمراہ لیکر چلا
مصروف شاہ یہان دربار مین کوتوال کے انتظار مین بیٹھا ہی دربار آراستہ ہی کوتوال کا حال
آئندہ تحریر ہوگا اب اُدھر کا حال سماعت فرمائیے کہ یہان بارگاہ مین سہراب ثانی وغیرہ بیٹھے ہوے
ہین سرِ چشمہ بارگاہ کے اُٹھے ہوے ہین تماشائے گل وصنوبر ملاحظہ فرما رہے ہین دربار آراستہ ہی کہ
ایک طرف سے گرد بلند ہوئی شاہزادے نے جو اُس گرد کو ملاحظہ فرمایا شاگردان سیارۂ ثانی سے فرمایا
کہ خبر لاؤ یہ گرد کیسی بلند ہوئی ہی شاگردان سیارۂ ثانی یہ حکم پاکر اُس گرد کی طرف چلے بارگاہ سے
نکلکر جب قریب گرد پہونچے دیکھا کہ ایک تاجر مع مال واسباب کے چلا جاتا ہی قریب پانچسو آدمی
کے اُسکے ہمراہ ہین اُدھر اُس سوداگر نے دیکھا کہ ایک لشکر دشت مصروفیہ مین اُترا ہوا ہی خیمے برپا ہین
یہ حیران ہوا کہ مین کئی مرتبہ اس طرف سے گذرا مگر مین نے کبھی یہان کسی تاجر یا بادشاہ کو اُترے ہوے
نہین دیکھا بسبب دیوانہ کے خوف کے آج نئی بات ہی کہ اس صحرا مین خیمے وغیرہ برپا ہین چلکر دیکھنا چاہیے
اگر کوئی بادشاہ ہو تو اُسکی بارگاہ مین جاکر کچھ مال واسباب فروخت کرنا چاہیے پھر خیال ہوا کہ ایسا نہو کہ
وہ ہی دیوانہ ہو تو مفت مین نقصان ہو سب مال واسباب لوٹ لے یہ قصد جو تونے کیا ہی یہ نقصان
رسان ہی اپنی راہ لے اُدھر اُن ہرکارون نے جو کہ بحکم شاہزادہ آئے تھے سوداگر کو جو دیکھا فوراً واپس گئے
خدمت مین شاہزادے کی اور عرض کیا کہ یہ جو گرد بلند ہوئی تھی اور آپنے دریافت کے لیے روانہ فرمایا تھا
ایک سوداگر مع اپنے ہمراہیون کے جاتا ہی اُسکے ہمراہ جو مرکب وغیرہ ہین یہ اُنکے سمون سے گرد بلند ہوئی
تھی شاہزادے نے ایک سردار سے کہا کہ تم جاکر اُس سوداگر کو ہمارے پاس لے آؤ ہم اُس سے
حالات دنیا دریافت کرینگے تاکہ معلوم ہو کہ بدیع الملک وغیرہ کی کیا کیفیت ہی اور کہان
ہین پس وہ سردار اُن ہرکارون کو لیکر چلا اُس تاجر کی طرف چونکہ وہ سوداگر شہر
مصروفیہ کو آتا تھا یہ مقام مصروفیہ سے قریب تھا اسنے تھوڑے عرصے کے لیے وہان
قیام کیا تھا سب مال واسباب اُسی طور سے بار تھا لوگ اُترے تھے دم لے رہے تھے کہ یہ
سردار اور ہرکارے اُس قافلہ مین پہونچے اہل قافلہ سے پوچھا کہ تمھارا قافلہ سالار کون ہی
ہمکو اُس سے ایک کام ہی اہل قافلہ نے جو معقول آدمی دیکھے کچھ خوف نہ کیا فوراً بتادیا کہ وہ
جو سامنے کرسی پر بیٹھے ہوے ہین ہمارے افسر اعلیٰ ہین ہم سب اُنکے ملازم ہین خواجہ تاج الدین
نام ہی شوق سے اُنکے پاس تشریف لیجائیے جو کچھ کام ہو اُنسے دریافت فرمائیے یہ سردار
اُنسے یہ تقریر سُنکے خواجہ بازرگان کے پاس آیا یہان خواجہ بازرگان کرسی پر بیٹھے ہوے ۱۴۰

تھے اور چند رفیق بھی کرسیوں پر متمکن تھے کیونکہ جب خواجہ نے یہ حکم دیا تھا کہ تھوڑی دیر یہان قیام
کرو اور دم لیلو کیونکہ اب تو شہر قریب ہی ابکی جو یہانسے کوچ کرینگے تو شہر مین جا کر قیام کرینگے مگر گھوڑونکو
دانے گھانس سے سیر و سیراب کر لو یہ حکم سنکے ملازمون نے کرسیان بچھا دی تھین باقی سب اسباب
بار تھا مگر گھوڑونکو دانہ گھانس پانی سے سیر و سیراب کر رہے تھے اہل قافلہ ادھر ادھر ٹہل رہے تھے
بدین سبب خواجہ کرسی پر بیٹھے ہوے تھے صحرا کی طرف دیکھ رہے تھے کبھی لشکر رستم ثانی وغیرہ کی طرف دیکھتے تھے
اور حیران ہوکر اپنے رفیقونسے کہتے تھے کہ نہ معلوم یہ کسکا لشکر ہی دیوانے کا تو لشکر معلوم نہین ہوتا ہی اس
لشکر مین جو بارگاہ برپا ہی بہت عمدہ ہی دور سے کلس اُسکا مثل خورشید کے ضو دے رہا ہی اگر یہ خوف نہوتا
کہ دیوانہ لوٹ لیگا تو مین ضرور اس لشکر مین جاکر آج شب بھر قیام کرتا کیفیت دریافت کرتا صاحب لشکر سے
ملتا خواجہ یہ کہ رہے تھے کہ وہ سردار پہونچا خواجہ نے اُسکو مرد معقول دیکھکر صاحب سلامت کی بلکہ اپنی
طرف سے سلام مین سبقت کی مگر حیران ہی کہ یہ کون شخص ہی براے تعظیم کھڑا ہوگیا کہا کہ آئیے تشریف لائیے
یہ سردار بعد صاحب سلامت کے کرسی پر بیٹھے خواجہ نے ملازمونکو اشارہ کیا انھون نے الائچی وغیرہ
خاصدان مین رکھکر پیش کین خواجہ تاج الدین بہت تعظیم و تواضع سے پیش آیا اور دریافت کیا کہ آپکا
مجھ ادنے کمترین کے پاس کیونکر آنا ہوا اُس سردار نے جواب دیا کہ وہ جو تم سامنے خیمے وغیرہ برپا دیکھتے ہو
مین اس لشکر سے آیا ہون وہان پر لشکر ایک بادشاہ جلیل القدر کا فروکش ہی بلکہ جس شخص نے مجھکو
آپکے پاس بھیجا ہی وہ اپنے وقت کا صاحبقران ہی یہ لشکر اُسی صاحبقران کا ہی اہل اسلام سے ہی اُسنے
مجکو آپکے پاس بھیجا ہی کہ خواجہ بازرگان قافلہ سالار کو ہمارے پاس لے آؤ کیونکہ ہم اُنسے کچھ دنیا کا حال
دریافت کرینگے تاکہ ہم حالات سے آگاہ ہون اور یہ دریافت کرنا ہی کہ آجکل لشکر اسلام کس مقام
ہی اور اُس لشکر کا کون صاحبقران ہی آپ میرے ہمراہ تشریف لیچلین صاحبقران کے پاس کچھ خوف
نہ کرین خواجہ تاج الدین نے یہ سنکے کچھ جواب نہ دیا بلکہ کسی قدر فکر کرنے لگے کہ اُس سردار نے کہا
کہ شاید آپ یہ خیال فرماتے ہین کہ ہمکو دھوکا دیا جاتا ہی یہ جو خیمے وغیرہ برپا ہین انھین قزاقونکے
ہین ہمکو جو صاحب مال دیکھا تو دھوکا دیتے ہین ہم اُدھر گئے اور لوٹ لیے گئے بخدا ایسا امر نہین ہی
بلکہ یہ لشکر صاحبقرانی ہی کوئی مقام خوف نہین ہی اس لشکر کی موجودگی مین کوئی تمپر ظلم نہین کرسکتا ہی اس امر
سے اطمینان رکھو جب قسم کھا کر کہا تو خواجہ نے جواب دیا کہ اب مجکو یقین ہوا حقیقت یہ ہی مجکو شک گذرا تھا
اب مین آپکی خدمت مین صاف صاف گذارش کرتا ہون کہ جب مین یہان آکر پہونچا مین نے یہان
خیمے وغیرہ برپا پائے خیال ہوا کہ چلکر اس لشکر کا حال دریافت کرنا ضرور ہی آج کا دن و رات اسی
مقام پر بسر کرو صبح کو طرف شہر کے جانا ساتھی اسکے یہ خیال ہوا کہ شاید یہ لشکر قزاقونکا ہو تو مفت مین
سب مال و اسباب تباہ ہوگا اپنے قصد کو فسخ کیا اس مقام پر تھوڑی دیر کے لیے ٹھہر گیا ملاحظہ
فرمائیے سب مال و اسباب بار ہی آپکے تشریف لانے سے اور وہ تقریر کرنے سے مجکو یقین ہوگیا تھا کہ
قزاقون نے ہمکو دیکھ لیا اور دھوکا دیکر طلب کرتے ہین مین اپنے اوپر نفرین کر رہا تھا کہ کیون یہان ٹھہرا
مگر اب جو آپنے قسم کھا کر کہا اور مین نے بھی خیال کیا کہ اے تاج الدین تیری عقل کدھر ہی بھلا قزاق اسطور سے
کیون اُترنے لگے کہ سب دیکھ لین اُنکا تو یہ کام ہی کہ وہ پوشیدہ طور سے قافلہ تکا کرتے ہین یہ خیال تو برطرف ہوگیا
مگر ایک خوف ابھی باقی ہی وہ یہ ہی کہ جہان آپکے آقا کہ جنکو آپ صاحبقران کہتے ہین اُنکے خیمے وغیرہ برپا ہین اسی دشت
کے قریب ایک بیشہ ہی کہ اسکو بیشہ مصروفیہ کہتے ہین اُسمین ایک دیوانہ رہتا ہی کہ جسکا نام ضمیر دیوانہ

ہی چالیس ہزار دیوانے اُسکے ہمراہ ہین وہ بہت زبردست ہی یہانکا بادشاہ جو ہی اُسکی طرف سے اُسکیے دس ہزار روپیہ ماہواری دیوانے کے مقرر ہین باوجودیکہ لشکر کثیر رکھتا ہی مگر دیوانہ کا کچھ نہ کرسکا اُسکے ہاتھ سے پریشان ہوکر یہ صحرا اُسکے مسکن کے لیے مقرر کیا اور دس ہزار روپیہ ماہانہ مقرر کیا اُسکا طریقہ یہ ہی کہ جہان اُسنے سُنا کہ کسی نے بادشاہ پر لشکر کشی کی تو وہ اپنے بیشہ سے مع اپنے ہمراہیون کے نکلا اور لشکر حریف پر جا گرا اور حریف کے لشکر کو شکست دی سب مال و اسباب لوٹ لیا اور اپنے بیشہ کو چلا گیا یا کوئی قافلہ آفت کا مارا ناواقف بھولے سے ادھر آگیا اُسکی بھی شامت آگئی دیوانے نے آکر لوٹ لیا اسی خوف سے یہان کوئی قیام نہین کرتا ہی ورنہ یہ صحرا لائق قیام کرنیکے ہی اسی سبب سے تو مین باہر باہر اس صحرا کے اپنا قافلہ لیکر چلا تھا مین حیران تھا کہ کیا سبب ہی کہ لوگ یہان فروکش ہین انکو دیوانے کا خوف نہین ہی میری رائے مین آتا ہی کہ ابھی اُسکو اس حال کی خبر نہین ہوئی ورنہ وہ ضرور آتا مین یہ خوف کرتا ہون کہ مبادا مین آپکے ہمراہ چلون اور وہ دیوانہ آپڑے تو بالکل تباہ ہو جاؤنگا کسی طرف کا نہ ہونگا دوسرے مجکو یہ بھی خیال ہوا تھا کہ معلوم ہوتا ہی یہ لوگ بھی اُسی دیوانے کے ہمراہی ہین جو یون بخوف اُترے ہوے ہین بدین سبب مجکو آپکے ہمراہ چلنے مین تامل ہی مجکو معاف فرمائیے یہ جو خواجہ نے کہا اُس سردار نے کہا کہ اے خواجہ تم بالکل خوف نہ کرو نہ ہم قزاق ہین نہ ہمراہی دیوانہ مین سے ہین نہ ہمکو دیوانہ کا خوف ہی نہ تم دیوانہ سے خوف کرو اس دیوانہ کی کیا مجال جو تمھاری طرف نگاہ کج سے دیکھ سکے ہمارا آقا و صاحبقران وہ بہادر و جوانمرد ہی کہ جسکے روبرو دیو کا دم نکلتا ہی وہ دیو قوی کو مثل مور ضعیف کے خیال کرتا ہی صاحبقران زمانہ ہی اُسکے روبرو دیوانہ کی کیا اصل ہی دیوانے کی بھی یہ لیاقت ہی کہ جبکہ تم اُسکے لشکر مین ہو وہ آکر تمپر بدعت کرسکے ایک ڈانٹ مین تو دانت نکالکر رہ جائیگا ایک طمانچہ مین سارا دیوانہ پن بھول جائیگا تم بلا خوف و خطر چلو اگر تمکو ایسا ہی خوف ہی تو اپنا سب مال و اسباب اسی مقام پر رہنے دو اسی طور سے بار اور سب ملازمونکو چھوڑ جاؤ صرف تم چند آدمیونسے میرے ہمراہ میرے آقا کی خدمت مین چلو صاحبقران سے کلام کرکے چلے آنا جو کچھ وہ دریافت فرمائین وہ اُنسے بیان کر دینا بعدہ رخصت حاصل کرکے چلے آنا تمکو ہمارے جھوٹ سچ کا حال معلوم ہو جائیگا خواجہ نے یہ سُنکے جواب دیا کہ بہت خوب یہ تو فرمائیے کہ آپکے آقا اور صاحبقران کا اسم شریف کیا ہی کیونکہ یہان ایک اور صاحبقران ہین جو کہ خاندان حمزۂ صاحبقران سے ہین جنکا لقب صاحبقران ثالث ہی مین سمجھون توسہی شاید وہ ہی ہون کیونکہ مین اُنسے بخوبی واقف ہون کئی مرتبہ اُنکی خدمت مین حاضر ہو چکا ہون وہ تو بڑے بہادر اور جری ہین انھون نے تو بڑے بڑے معرکے سر کیے ہین وہ پوتے ہین حمزۂ صاحبقران کے فرزند ہین نور الدہر عالیشان کے پوتے ہین بدیع الزمان کے بدیع الملک انکا اسم مبارک ہی وہ ہی آجکل لشکر اسلام کے صاحبقران ہین کیونکہ اُنکو صاحبقران ثانی اپنی طرف سے صاحبقران فرما گئے ہین اور خود مع ایکسو چالیس سردارون و عزیزونکی طرف خانۂ کعبہ کے تشریف لیگئے جب سے بدیع الملک کفار سے مقابلہ فرما رہے ہین مین حیران ہون کہ وہ یہان کہان سے تشریف لائے کیونکہ اُنسے تو اور سمندر شاہ سے شہر سمندریہ پر معرکہ پڑا ہوا ہی سب اہل اسلام جہان جہان حکومت کرتے ہین اُنکی کمک کو مع لشکر کے چلے جاتے ہین سُنا گیا ہی کہ کوئی مقام نہ طاق ہی وہان بڑا معرکہ پڑیگا سب کو صاحبقران نے طلب کیا ہی جلد اسم مبارک سے آگاہ کرو تاکہ یہ خدشہ میرے دل سے دفع ہو کیا خدانخواستہ صاحبقران نے سمندر شاہ سے شکست کھائی کہ اتنے سے لشکر سے یہان آکر فروکش ہوے اُنکے ہمراہ تو لشکر کثیر ہی کہ جسکی

ہمدرد تھا نہیں ہو مگر یہ قلیل لشکر کہان سے آگیا ایسا تھا انکو اسنے سب مارے گئے جب خواجہ نے یہ کہا اُس وقت اُس سردار نے جواب دیا کہ ای خواجہ یہ وہ صاحبقران نہیں ہیں بلکہ یہ صاحبقران اصلی ہین انکا کیا کہنا جنکا تم ذکر کرتے ہو وہ بنے ہوئے صاحبقران ہین اور یہ اصلی صاحبقران ہین یا تو صاحبقران اصلی حمزہ تھے یا یہ ہین بھلا انکا بدیع الملک اور کیا یہ تیغے بھی غضب کیا ہے نسبت خاک را با عالم پاک یہ آفتاب وہ ایک ذرہ یہ نور وہ خاک انکے آگے کیا نسبت جو سامان رشد و برکت انکو حق تعالیٰ کی طرف سے عنایت ہوئی ہے اور جو قوت و طاقت انمین ہے وہ بھلا بدیع الملک مین کہان ہے کہ بدیع الملک انکے ایک ادنیٰ غلام سے بھی مقابلہ نہین کر سکتے ہین تین نقابدار ہمارے صاحبقران کے ہمراہ ایسے ہین جو کہ اپنے وقت کے صاحبقران ہین اُنمین سے ایک سے بھی بدیع الملک نہ لڑ سکینگے جنکا تم ذکر کرتے ہو اور معلوم ہوا انکی صاحبقرانی کا حال ہمپر ظاہر ہو گیا کہ ایک ملک انکے ہاتھ نہ فتح ہو سکا ہمارے صاحبقران نے پردہ قاف مین دو دو معرکے سر کیے ہین کہ جنکا ذکر کرنا اور سننا باعث خوف و جرات ہوتا ہے دیو پہلوان ایسے دیو کو سر سے بلند کر کے مثل طفل مکتب کے زمین پر مار کر مثل کرباس کشتہ کے چیر ڈالا چہل چراغ سلیمانی کو کس شد و مد سے اس کمسنی مین فتح کیا جب ہمارے صاحبقران نے یہ سنا کہ آجکل پردہ دنیا پر کفار کا زغہ ہے اور رعیت سے ملک کفر آباد ہو گئے ہین اور بدیع الملک سے کچھ نہین ہو سکتا ہے وہ صرف ایک ہی ملک پر بیٹھے ہوئے ہین انھون نے پردہ قاف سے دنیا کا قصد فرمایا راہ مین ذوالجناح بلند شاخ سے معرکہ ہوا جو کہ عفریت ثانی ہے اور یہ سمندر دو ہزار دست سے زبردست ہے مگر ہمارے صاحبقران نے اُسکو بھی شکست دی مثل پھول کے اُٹھا لیا آپنے اطاعت کی ہمارے صاحبقران اس قصد سے پردہ دنیا پر تشریف لائے ہین کہ جن جن کافرون نے سر اٹھایا ہے انکو سزا دیونگے اور تمام دنیا مین دین اسلام کو رواج دین ای خواجہ ہمارے صاحبقران صاحبقران با خصر ہین تم سن لینا کہ بدیع الملک نے بھی انکی اطاعت کی اور انکے ہاتھ سے سب کفار ہلاک ہوئے اُس سردار نے بہت کچھ تعریفین کی اور کہا کہ ہمارے صاحبقران کا اسم مبارک سہراب ثانی صاحبقران زمان ہے ہمارے صاحبقران کے ہمراہ ایک بارگاہ ایسی ہے جو کہ بدیع الملک کو نصیب نہو گی جسکا نام بارگاہ چہل چراغ سلیمانی ہے علم چہل چراغ سلیمانی ہے کہ جسکے ہر شقہ سے یا صاحبقران یا صاحبقران کی صدا آتی ہے یہ شے ہمارے صاحبقران کی صاحبقران ہونے کی گواہی دیتی ہے تم بھی کس سے شباہت دیتے ہوئے بس چلو غرضکہ جو اُس سردار نے جو اس طور سے تقریر کی ابتو خواجہ تاج الدین کو اشتیاق ہوا کہ ذرا چلکر دیکھنا چاہیے کہ یہ کون بزرگوار ہین کہ جنھون نے پردہ قاف سے آکر یہان علم صاحبقرانی کو بلند کیا ہے کیونکہ سوائے خاندان حمزہ صاحبقران کے اور کسی خاندان مین صاحبقران نہین ہوا ہے یہ نئے صاحبقران کہان سے پیدا ہوئے ہین کہ جنکی یہ اسقدر تعریف کرتا ہے اور نقابدار کون بزرگوار ہین ذرا بارگاہ وغیرہ کو بھی دیکھنا چاہیے اور دیکھنا چاہیے کہ لشکر کسقدر ہمراہ ہے اُس سردار نے کہا کہ ایک بات اور بیان کرتا ہون یہ بات بڑے تعجب کی ہے وہ یہ ہے کہ اسوقت ہمارے صاحبقران مین یہ قدرت ہے اور یہ مرتبہ انکو حاصل ہے کہ وہ ابھی چاہین تو قاف سے لشکر دیوزاد و پریزاد کو طلب کر کے تمام عالم کو مسخر کر لین اور سب ابھی حاضر ہوتے ہین مگر وہ اس امر کو خلاف شجاعت خیال فرماتے ہین بلکہ جو دیو و پریزاد انکو پہونچانے آئے تھے صاحبقران نے انکو بھی رخصت کر دیا ایک بھی انمین سے لشکر مین نہ رہا گو لشکر قلیل ہے مگر یہ ہی لشکر تمام عالم کی تسخیر کو کافی ہے انمین ایک ایک اپنے وقت کا رستم و اسفندیار ہے ای خواجہ

ہیں تمہیں صاحبقران [illegible] جب تمہارا انکا سامنا ہوگا تو تمہیں خود ہی حال ظاہر
ہو جائیگا خواجہ نے کہا میں ابھی چلتا ہوں [illegible] شرف قدمبوسی حاصل کرتا ہوں یہ کہکر سب اہل قافلہ سے کہا
کہ تم لوگ اسی مقام پر مع مال و اسباب کے ٹھہرو میں ابھی آتا ہوں ذرا انکے ہمراہ جاتا ہوں وہ جو سامنے
خیمے وغیرہ برپا ہیں وہان تک ۔ سب نے کہا کہ بہت خوب خواجہ تاج الدین نے چند رفیقونکو ہمراہ لیکر اور
کچھ جواہرات جو کہ پاس تھا ساتھ اسباب کے بار نہ تھا بیش قیمت واسطے نذر کے لیکر انہیں سرداروں کے ہمراہ
چلا اب جو راہ طے کرکے اس لشکر مختصر کی حد میں پہونچا وہ سامان دیکھا کہ جو کبھی خواب میں بھی نہ دیکھا تھا
دنگ ہوگیا حیران حیران ادھر ادھر دیکھنے لگا ہر قدم پر نیا سامان نظر آتا تھا بازار میں خوب آراستہ پائیں
چمنبندی ہر مقام پر [illegible] سبزگیں معقول نظر آئیں خیمے ایسے پر تکلف برپا تھے کہ جو بادشاہ ہفت کشور کو
بھی نہ نصیب ہونگے خواجہ کو وہ سامان اور وہ لشکر دیکھکر لشکر حمزۂ صاحبقران کی شوکت یاد آگئی دل میں
کہا کہ یہ ہی شوکت اور یہ [illegible] کسی زمانے میں لشکر اسلام کا تھا جبکہ حمزۂ صاحبقران صاحبقران تھے گو اب بھی
کم نہیں ہے مگر یہ شوکت [illegible] نہیں رکھتا ہے نہ معلوم یہ کون ہیں اور یہ سامان کہاں سے [illegible] کیا ہے وہ ہی سب
سامان میری نگاہ میں پھر رہا ہے اسی طور سے بازار میں آراستہ ہوتی تھیں خواجہ سیر کرتے ہوئے
[illegible] ہیں یہانتک کہ ایک نقارخانہ مثل نقارخانہ سلیمانی کے آراستہ دیکھا آگے جو بڑھے تو ایک نشان
مثل علم اژدہا پیکر کے نصب پایا جسکے پھریرے سے یا صاحبقران یا صاحبقران کی صدا آرہی تھی جب ہوا کا
جھونکا آتا تھا [illegible] ہو جاتا تھا گو لشکر مختصر پایا مگر بہت ہی شوکت کے ساتھ پایا یہانتک کہ قریب بارگاہ
کے پہونچے بارگاہ کو دیکھکر دنگ ہوگئے بارگاہ کو مانند بارگاہ سلیمانی کے کسی طور سے کم نہ پایا بہت
حیران ہوئے دل میں کہا کہ [illegible] کل سامان یہان مثل سامان حمزۂ صاحبقران کے لشکر کے ہے
سرمو فرق نہیں ہے [illegible] لشکر اسلام معلوم ہوتا ہے لطف یہ ہے کہ یہ لوگ بھی مسلمان اور
خدا پرست ہیں آپس [illegible] جوان [illegible] اسکا نام سہراب ثانی سنا جاتا ہے گو میں نے ابھی اسکو دیکھا نہیں
ہے نہ معلوم یہ سب سامان کہاں سے پیدا کیا اور کہاں سے پایا بڑا صاحب اقبال معلوم ہوتا ہے ضرور
یہ صاحبقران ہے اور اسکی صاحبقرانی کو ضرور عروج ہوگا کیونکہ بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ یہ تائید یافتۂ
بزرگان دین ہے میری رائے میں یہ امر آتا ہے کہ یہ سب سامان پردۂ قاف سے لایا ہے کیونکہ اسکا
ملازم کہتا تھا کہ ہمارے صاحبقران قاف سے تشریف لائے ہیں ایسے ایسے خیال خواجہ بازرگان
دل میں کرتے ہوئے قریب بارگاہ کے پہونچے دربارگاہ پر درگہ سالار کو بیٹھے ہوئے دیکھا بڑی شان
و شوکت سے خواجہ نے اسکو سلام کیا وہ سردار پردہ اٹھاکر خواجہ کو ہمراہ لیکر داخل بارگاہ ہوا خواجہ بازرگان
نے ایک جلوخانہ کو دوسرے جلوخانہ سے زیادہ تر وسیع اور آراستہ پایا دو طرف چمن جواہرات کے بنے ہوئے
دیکھے فرش مخمل سے آراستہ تھا یہانتک کہ صحن میں بارگاہ کے پہونچے وہان ایسے ایسے عجائبات دیکھے جو کہ کبھی
نہ دیکھے تھے بہت حیران ہوئے مثل آئینہ ششدر ہوکر رہ گئے یہانتک کہ ایوان میں پہونچکر دربار کو دیکھا کہ
ہزاروں کرسیان و دنگل مرصع کار بچھے ہوئے ہیں انپر غاشیے پڑے ہوئے ہیں تھوڑی تھوڑی کرسیوں اور دنگلونپر
سردار بیٹھے ہوئے ہیں بارگاہ کے جسقدر ستون ہیں سب الماس تراش ہیں انپر گوہر شبچراغ نصب ہیں
وسط بارگاہ میں ایک تخت طاؤسی آراستہ ہے اسپر بھی غاشیہ پڑا ہے چار دنگل الماس نگار آراستہ ہیں
تین دنگلونپر تین نقابدار با قوت پوشش [illegible] اسلحہ الماس نگار لگائے ہوئے جلوہ فرما ہیں
گو نقابیں پڑی ہوئی ہیں مگر چہروں سے اسقدر رعب و داب پیدا ہے کہ کوئی نگاہ اٹھاکر نہیں دیکھ سکتا

ہی ظہور شجاعت آشکار ہی ایک بادنگل پر جو کہ سب سے بالادست ہی اُسپر ایک جوان رعنا چہرہ مثل آفتاب کے روشن گیسوے دوش بر پڑے ہوئے خال سبز رنگ ہاشمی نمایان بصد شوکت و شان کمسن کوئی برس بارہ ایک کا ہوگا مگر بہت خوبصورت بھرے بھرے بازو سینہ چوڑا کشادہ پیشانی حمزۂ ثانی یہ معلوم ہوتا ہی کہ گویا حمزۂ صاحبقران تشریف فرما ہین بالکل اُنسے مشابہ چہرے سے آثار شجاعت و جوانمردی آشکار مثل شیر غرا کے جلوہ گر ہی آلات مرصع کار جسم پر آراستہ اسقدر رعب و دبدبہ ہی کہ یہ ممکن نہین جو کوئی نگاہ اُٹھا کر دیکھ سکے نور جمال بمثال سے تمام بارگاہ روشن و منور ہی یہ واقعہ دیکھکر خواجہ بازرگان کے حواس جاتے رہے یہ شوکت و شان جو دیکھی سکتہ ہوگیا تصویر صاحبقران نگاہ مین پھر گئی دل مین کہا کہ یہی شوکت و یہی شان تھی جبکہ حمزۂ صاحبقران جوان تھے یہ جوان حمزۂ ثانی ہی اگر اسکو امیر ثانی کہا جائے تو بہت بجا ہی معلوم ہوتا ہی قرینے سے کہ اسی خاندان سے ہی کوئی بیٹا یا پوتا یا پروتا حمزۂ صاحبقران کا ہی کہ پردۂ قاف مین تھا اب یہان آیا ہی خیر معلوم ہو جائیگا خواجہ یہ خیال دلمین کر رہے تھے کہ اس سردار نے بڑھکر عرض کیا کہ حضور خواجہ بازرگان جنکو طلب فرمایا تھا اور یہ غلام لینے کو گیا تھا حاضر ہین کہ اُس جوان و اُن نقابداروں نے خواجہ کی طرف دیکھا خواجہ نے جھک کر سلام کیا اور بڑھکر وہ جواہرات نذر گذرانا نذر کو قبول فرما کر حکم دیا کہ خواجہ کے لیے کرسی حاضر کرو فوراً خادموں نے نقرئی کرسی حاضر کی اشارہ کیا کہ کرسی پر بیٹھ جاؤ ہمکو اُنسے کچھ دریافت کرنا ہی خواجہ سلام کرکے بیٹھ گئے مگر خواجہ نے باین شان و شوکت و رعب و دبدبہ کے وہ فروتنی و انکسار اُن سب مین پایا کہ جسکے بیان کی ضرورت نہین ہی خواجہ نے دیکھا کہ باوجودیکہ یہ سامان یہ شوکت اور یہ مرتبہ و اختیار حاصل ہی مگر کبر و غرور کا نام تک نہین ہی کہ ذرا بھی ہو جو اہل اسلام و خاندان حمزۂ صاحبقران کا شعار ہی وہی ہی سرمو فرق نہین ہی خواجہ کو ان سب حالات کے مشاہدہ کرنے سے یقین کا درجہ ہوتا جاتا ہی کہ یہ جوان ضرور خاندان حمزۂ صاحبقران سے ہی یہ معلوم ہوتا ہی کہ گویا پھر حمزۂ صاحبقران جوان ہوگئے ہین جب خواجہ کرسی پر بیٹھ چکے اسوقت سردار نے جو کہ خواجہ کو لینے گیا تھا اپنا جانا خواجہ کے پاس خواجہ کا تعظیم و تواضع کرنا اپنا خواجہ سے مطلب ظاہر کرنا خواجہ کا جواب دینا جو کچھ کہ پیش آیا تھا اور اپنا خواجہ کا سمجھا کر لانا بیان کیا وہ جوان و نقابدار یہ سب تقریر سنکے متبسم ہوئے اور خواجہ کی طرف ملاحظہ فرما کر خواجہ سے مخاطب ہوکر سہراب ثانی نے فرمایا کہ واہ خواجہ آپنے ہم اہل اسلام کو قزاق تصور فرمایا یہ آپکی بزرگی اور دانائی سے بعید تھا بھلا قزاق یون کھلے میدان مین اُترتے ہین اُنکا تو پیشہ دزدی و مکاری ہی خیر ہمکو اسکا کچھ گلا نہین ہی واقعی یہ امر ہی کہ انسان کو نیک و بد کا خیال کرنا بہت عمدہ بات ہی خصوصاً اُس مقام پر کہ جہانکی حالت مخدوش ہو اُس مقام پر ہوشیاری کرنا بڑی دانائی کی بات ہی اب آپ یہ فرمائیے کہ آپ کہانسے تشریف لائے ہین اور کسطرف تشریف لیے جاتے ہین کچھ آپکو پردۂ دنیا کی بھی حالت معلوم ہی کہ آجکل یہان کسنے کسنے خروج کیا اور کسقدر ملک اہل کنارے کے ہین جو کہ کافرونسے آباد ہین اور لشکر اسلام کس مقام پر ہی اور کس سے مقابلہ ہو رہا ہی اور سب ممالک اہل اسلام کی کیا حالت ہی اور لشکر اسلام کا بادشاہ کون ہی اور صاحبقران کون ہی اور حمزۂ صاحبقران و صاحبقران ثانی و اُنکے سردار کہان ہین ممالک مفتوح حمزۂ صاحبقران و حمزۂ ثانی کی کیا کیفیت ہی اور جن جن ملکونکو حمزۂ صاحبقران نے اسلام آباد کیا تھا اور اُنکے سرداران و فرزندان و صاحبقران ثانی وغیرہ نے وہ اسلام آباد ہین یا نہین اور جو جو کافران سب کے ہاتھ سے

واصل جہنم ہوئے تھے انکی اولاد نے خروج تو نہین کیا اور یہ بیان کرو کہ یہ دونے حمزۂ صاحبقران یا کہ ایرج نامدار
اور انکے فرزند رستم ثانی و شہریار و ابو الفوارس مع اپنے لشکر کے کہان تشریف فرما ہین وہ بھی کسی کافر سے بر سر مقابلہ
ہین یا اپنے ملکو نہین ہین یہ سب حالات ہمسے بیان کرو ہمنے تمکو اسی سبب حال کے دریافت کرنیکے لیے تکلیف
دی ہے کیونکہ ہم کل پردۂ قاف سے یہان آئے ہین ہمکو یہانکے حالات سے بالکل آگاہی نہین ہے یہان اسیوقت بزرگوار انکے
اسم نامی وہان سنا کرتے تھے اب ہمکو بھی اشتیاق ان سبکی ملاقات کا ہے اور سرے یہ سنا کہ اب پھر دنیا پر کفر و کافری کو
ترقی ہوگئی ہے لہذا ہمارے پاس سب سامان صاحبقرانی جمع ہوگیا ہے دوسرے بزرگان دین نے ہمسے فرمایا کہ تم اپنے
وقت کے صاحبقران ہو لہذا دنیا پر جاکر اپنی صاحبقرانی کو ترقی دو اور امتحان کرو کہ وہ کسوٹی ہے اس امر کی اور
وہان بدیع الملک صاحبقران ہین انسے مقابلہ کرو تمکو حال معلوم ہو کہ کون صاحبقران ہے اور راہ خدا مین
جہاد کرو کفار کشی پر کمر کو کسو تا کہ مرتبہ اعلی ملے بس مین انکے فرمانے سے یہان آیا ہون اب میرا قصد ہے کہ پہلے تم
حالات دریافت کرکے جسطرف کو مناسب جانون کوچ کرون راہ خدا مین جہاد کرون اگر اسکی مدد شامل حال
ہے تو کفار کو قتل کرکے تمام عالم مین دین خدا کو رواج دون اور اپنی صاحبقرانی کے ڈنکے بجاؤن آئندہ جو اسکی
مرضی بندہ ہر امر مین مجبور و ناچار ہے وہ مالک و مختار ہے بندہ کچھ خیال کرتا ہے خدا جو چاہتا ہے وہ کرتا ہے میرے نزدیک
یہان آکر دعوی صاحبقرانی کرنا بیجا امر دشوار ہے کیونکہ یہان حمزۂ صاحبقران و صاحبقران ثانی و اولاد ہے اور
صاحبقران و سرداران ہر دو صاحبقران ایسے نام کے سکے بڑہ گئے ہین انکی قوت و طاقت کے ڈنکے بجے
نصیب ہوئے لوگ دل پر انکے نام کے سکے بڑے ہوئے ہین زر و طاقت کے ڈنکے بجے ہوئے ہین بھلا پھر
مجھ ایسے حقیر کی کیا لیاقت ہے کہ ان لوگون پر سبقت لیجاؤن اور نام پیدا کرون مگر بقول کسی
ہمت مردان مدد خدا وہ جسکو چاہتا ہے سر بلند فرماتا ہے اور جسکو چاہتا ہے پست کرتا ہے بندے
کی کیا حقیقت ہے کہ نام پیدا کرسکے اگر اسکو منظور ہے تو انشاء اللہ ہمارا بھی نام مثل ان سبکے ہوگا
اسکو اختیار ہے بموجب اس آیۂ کریمہ کے تعز من تشاء و تذل من تشاء بیدک الخیر انک
علی کل شیء قدیر ترجمہ وہ جسکو چاہتا ہے عزت دیتا ہے اور جسکو چاہتا ہے ذلت دیتا ہے
اسکے ہاتھ خیر ہے اور تحقیق کہ وہی کل شیء پر قادر ہے لہذا تمکو تکلیف دی ہے اب تمکو لازم ہے
کہ ان سب حالات سے مجھکو آگاہ کرو جب سہراب ثانی اپنی اسقدر تقریر تمام
فرما چکے اسوقت خواجہ تاج الدین نے ہاتھ جوڑکر عرض کیا کہ مین بھی ایک امر کا امیدوار
ہون اور اس امر مین میرے حواس بجا نہین ہین نہ معلوم کیا کیا خیالات دل مین پیدا ہوتے ہین
حضور پہلے اپنے حال سے اس حقیر سراپا تقصیر کو آگاہ فرمائین کہ آپ کس خاندان عالی دودمان
متعالی سے ہین پھر مجھسے سب حالات سماعت فرمائین جو کہ مجھکو معلوم ہین گو مین کسیقدر
تو حضور کے حال سے عقلیہ آگاہ ہوگیا ہون اگر حکم ہو تو عرض کرون اور اگر میرا
خیال درست ہو تو حضور فرمادین کہ تونے بہت درست خیال کیا سہراب ثانی نے
فرمایا کہ تم بیان کرو اگر درست ہوگا تو مین ضرور بیان کردونگا تم اس امر سے اطمینان رکھو کہ مین بھی
تمکو اپنے حال سے آگاہ کرونگا یہ سنکے خواجہ نے جواب دیا کہ مین تو خیال کرتا ہون کہ آپ خاندان حمزۂ صاحبقران
سے ہین کیونکہ جسقدر علامات و آثار و نشانیان انکے خاندان کی ہین وہ سب مین آپ مین پاتا ہون
شاید میرا قیاس غلطی پر ہو مگر مین یہ یقین کرسکتا ہون کہ یہ نشانیان سوائے اس خاندان
کے کسی دوسرے خاندان مین نہین ہین یہ نشانیان اولاد ہاشم کی ہین بھلا اور کوئی کہاں سے لائے مین نے جو خیال کیا

سنا خدمت مین عرض کیا اب آپ بیان کرین یہ درست ہی یا غلطی پر ہون شاہزادے نے فرمایا کہ ہمنے
تمسے کہا ہی کہ ہم اپنے حال سے تمکو آگاہ کرین گے اور اب ہم تمھارے اس سوال کا جواب اُسوقت
دینگے کہ جب تم ہمسے سب حالات بیان کروگے جو جو تمنے دریافت کیے ہین اطمینان رکھو ہم تمھارا
پورے طور سے اطمینان کر دینگے مگر اسنے دل مین کہا کہ اسنے خوب شناخت کی اور رستم ثانی
وغیرہ کی طرف دیکھا اُنھون نے اشارہ سے کہا کہ خاموش رہو دیکھا جایگا اور اُس سے حال
دریافت کرو شاہزادے نے فرمایا کہ ہان خواجہ بازرگان بیان کرو تب خواجہ نے یون عرض کرنا
شروع کیا کہ پہلے حمزہ صاحبقران نے مدائن سے لیکر ہزارون ملک فتح کیے قاف مین
دیو زادون سے لڑے جسقدر خدائیان ملعون اور خدائے باطل تھے سبکو قتل کیا نوشیروان کو
جا سے پناہ نہ ملی آخر کو عاجز ہوکر بیٹھ رہا لقا سے اور حمزہ سے مقابلون کی نوبت آئی پسران نوشیروان
نے خروج کیا خلاصہ یہ کہ ہزارون ملک اسلام آباد ہوئے سب خدائے باطل حمزہ صاحبقران
اور اولاد حمزہ صاحبقران کے ہاتھ سے مارے گئے جب حمزہ صاحبقران نے لقا کو قتل فرمایا تو اپنے مقام پر
اپنے فرزند حمزہ ثانی کو صاحبقران فرمایا اور خود خانہ کعبہ کو تشریف لیگئے اُنھون نے
بھی ہزارون ملک اسلام آباد کیے لقا کے لڑکے زمرد ثانی نے خروج کیا تھا وہ خوب
خوب لڑا آخر کار وہ ہاتھ سے صاحبقران ثانی کے مع تورج بدرگ حرامی مارا گیا چونکہ
صاحبقران ثانی نے قسم کھائی تھی کہ مین بعد قتل زمرد ثانی کے خانہ کعبہ کو چلا جاؤنگا چنانچہ
وہ بھی بعد قتل زمرد ثانی کے طرف خانہ کعبہ کے تشریف لیگئے اُنکے ہمراہ ایک سو چالیس
سردار و عزیز گئے اُنمین ایرج نامدار و نور الدہر عالی وقار بھی تھے اور باقی سب سردار و
صاحبقران ثانی نے ملک تقسیم فرمائے بعدہ بدیع الملک پسر نور الدہر کو جو کہ بہت بہادر
اور جری تھے صاحبقران کیا اور لقب صاحبقران ثالث سے ملقب کیا چونکہ آئینہ انداز
جادو حاکم طلسم آئینہ اپنے طلسم سے بھاگ کر طرف نہ طاق کے چلا گیا تھا صاحبقران ثانی
نے بدیع الملک سے نصیحت فرمائی کہ تم بعد قتل آئینہ انداز و دیگر اسلام آباد کرنا ان شہرون
جو کہ کفر آباد ہین اور تمام عالم کو اسلام آباد کرکے اور کافرون کو قتل کرکے خانہ کعبہ مین آنا
اور حضور صاحبقران ثانی طرف خانہ کعبہ کے تشریف لیگئے پھر اسکے بعد غلام کو اُنکے حال سے آگاہی
نہین ہی مگر اسقدر ضرور آگاہ ہون کہ وہ خانہ کعبہ مین پہونچے راہ مین اُنپر ایک واقعہ سخت گذرا
کہ کسی مقام پر وہ تشریف فرما تھے ہزارون دشمنون نے اُن بزرگوارون کو غافل پاکر اُس صحرا
مین آگ لگادی چنانچہ بہت سے عزیز و سردار جل گئے کل تہتر آدمی بچے اُنسے وہ خانہ کعبہ کو
گئے اب وہ وہان تشریف فرما ہین صاحبقران اول بھی ہین و ثانی بھی راحت و آرام سے
ہین یہ حال کیونکر معلوم ہوا کہ آگ لگادی اُن سردارون و عزیزون مین سے صاحبقران کے
ایک اسد ثانی قدرت خدا سے بچکر لشکر بدیع الملک مین تشریف لائے ہین مین اُس زمانہ
مین اُسی لشکر مین تھا جب وہ تشریف لائے تھے اُنھون نے بیان کیا تھا مین نے بھی سنا
راوی کہتا ہی کہ صاحب دفتر نے اس طور سے تحریر کیا ہی کہ خواجہ تاج الدین یمنی نے کہ اول
جو کہ نوشیروان نامہ و ہرمز نامہ و بالا باختر و کوچک باختر و ایرج نامہ و صندلی نامہ و تورج نامہ
و لعل نامہ مین ان دونون صاحبقرانون کا اور اُنکی اولو العزمیان او نیز حال اُنکے سردارون کا اور اولاد کا تھا سنا

سہراب ثانی کے بیان کیا ذرا سا بھی نہ چھوڑا اور سہراب ثانی سُنا کیے اور تعریف کیا کیے ایرج نامدار و رستم ثانی و شہریار اپنی واقعات پر جھوم جاتے تھے اب اُسنے دفتر آفتاب شجاعت مین جو حال تحریر ہوا ہی اُسکا بیان کرنا شروع کیا اُسنے بیان کیا کہ جب صاحبقران ثانی طرف خانہ کعبہ کے تشریف لیگئے تو صاحبقران ثالث نے چھ ماہ تک طلسم آئینہ مین قیام فرمایا اور خزانہ طلسم کو نکلوایا جب سب خزانہ نکل چکا تو لوح کو ملاحظہ فرمایا حسب ہدایت لوح مع لشکر کے طرف نہ طاق کے روانہ ہوئے یہان تک کہ ایک مقام پر پہونچے کہ وہان ایک دریا تھا کہ نام اُسکا دریاے سبز رنگ تھا وہ دریا سحر کا تھا اُسکے کنارے اُترے کیونکہ وہی راستہ نہ طاق کا تھا وہان اُترکر جشن کیا اور اپنے لشکر کا بادشاہ داراب جمشید کو کیا وہ اب لشکر اسلام کے بادشاہ ہین حضور پرنور بڑے بڑے معرکے دریاے سبز رنگ پر پڑے آخر کو خواجہ جعفران بن عمر ثانی نے عیاری کرکے فتح کیا بعد اُسکے صاحبقران نے وہان سے کوچ کیا شہر یقینیہ ملا اُسکے بعد جنگ بسیار فتح کیا محرابیہ پر معرکہ پڑا وہ بھی فتح ہوا یہان تک اقبالیہ و امثالیہ و حیرتیہ و مرادیہ کو فتح کرکے سمندریہ پر پہونچے اب سمندر شاہ سے مقابلہ ہونے لگا پہلے اُسکے سردار آکر لڑے وہان سحر و ساحری کا کارخانہ ہی بڑے بڑے معرکے رہے اب خود سمندر شاہ لشکر لیکر براے مقابلہ نکلا ہی خلاصہ یہ کہ بدیع الملک صاحبقران ہین اور آج کل سمندریہ پر لشکر ہی اور سمندر شاہ سے مقابلہ ہو رہا ہی خواجہ بازرگان نے سب حال جنگ و پیکار دریاے سبز رنگ و یقینیہ و محرابیہ و سمندریہ وغیرہ ابتدا سے انتہا تک بیان کیا مین نے بسبب طول کے نہین لکھا دوسرے کہان تک لکھتا دو جلدین تھین جسقدر معرکہ بدیع الملک سے بعد صاحبقران ثانی کے جانے کے کفار سے ہوئے ہین سب بیان کیے ہین جو کہ مین دفتر آفتاب شجاعت مین تحریر کر چکا ہون خواجہ نے بیان کیا کہ یہ تو مین نے لشکر اسلام کی حالت بیان کی اب آپ اُن ممالک کی حالت سماعت فرمائیے کہ جو اسلام آباد تھے حضور آجکل تمام ملک اہل اسلام کے برباد ہو گئے ہین بہت سے تو ایسے برباد ہوگئے ہین کہ وہان آدمی کا نام تک نہین ہی خاک اُڑ رہی ہی جا بجا خاک وحشت کے آثار ہین جہان جہان عمارت بلند تھی وہان اونچے اونچے ٹیلے ہین جہان جہان حسینان جہان و مہ جبینان مہر تمکین و شہریاران اسلام حکومت فرماتے ہین اور جلوہ گر ہوتے تھے وہان اب زاغ و زغن کے مسکن ہین جن مقامات پر صداے اذان بلند ہوتی تھی وہان پر صداے بوم سے کان پڑی آواز نہین سنائی دیتی ہی یہ اتفاقات زمانہ ہی حضور فرنگوشیہ و سنجان وغیرہ تو ایسا برباد ہوا ہی کہ یہ نہین معلوم ہوتا ہی کہ یہان کوئی شہر کبھی آباد تھا بہت سے ملکون کے حاکمون نے جو کہ مسلمان تھے کافر پرستی اختیار کی بخوف جان مین کیا بیان کرون اب جدھر جاتا ہون سواے آفتاب پرستی کے دوسرے مذہب کا ذکر نہین سنتا ہون یا ایک زمانہ وہ تھا کہ چند ملک ایسے تھے کہ جہان کافر آباد تھے ورنہ سواے اہل اسلام کے دوسرے کی صورت نہ دکھائی دیتی تھی ہر طرف سے صداے اذان آتی ہی کیا دل خوش ہوتا تھا اب سواے گھنٹہ و ناقوس کے دوسری صدا کان مین نہین آتی ہی جو ملک اہل اسلام کے اس بدعت سے بچے ہین وہان کے حاکم بخوف جان اپنے کو ظاہر نہین کر سکتے ہین تقیہ کیے ہوئے بیٹھے ہین مین کیا حالت عرض کرون ایک گردش فلکی مین کیا ہو گیا آجکل تو آفتاب پرستی

کو اور بھی بڑا زور شور ہی سوا سے اس مذہب کے اور سب کی خرابی تھی ان حالات کی خبر
بدیع الملک کو بالکل نہین ہی کہ اہل اسلام پر یہ بدعت ہو رہی ہی اگر خبر بھی ہو تو کیا کر سکتے ہین
وہ خود ایک بہت بڑے معرکے مین مبتلا ہین اگر اُسکو چھوڑ کر ادھر کو آتے ہین تو سارے
سالہاسال کی محنت برباد ہوتی ہی وہ کافر اور بگڑتے ہین نہین آتے ہین تو یہان خرابی ہو رہی ہی
دوسرے انکو یہ بھی خیال ہی کہ جو جو اہل اسلام کے بادشاہ ہین اور جو جو حاکم شہر ہین وہ مالک ملک
ہین اور سب خوب جری اور بہادر ہین حمزہ صاحبقران وصاحبقران ثانی کے ہمراہ معرکے لڑے
ہوئے ہین ان پر کون ظفر پا سکتا ہی اور کون اُن ملکون پر قبضہ کر سکتا ہی جو کوئی سر اُٹھائیگا اپنی مونہہ
کی کھائیگا مگر مشیت خدا مین کسی کو کیا دخل ہی آجکل اہل اسلام کا ستارہ گردش مین ہی انپر
تباہی آئی ہوئی ہی کفار کا زور ہی ستارہ کفار کا ترقی پر ہی بس یہ حالت ہی کہ لائق بیان کے
نہین ہی گلشن اسلام مین ہواے خزان کے جھونکے آرہے ہین ہر برگ وثمر شجر اسلام کے سبب
ہواے کفر کے خشک ہو ہو کر گر رہے ہین بڑی خرابی تو یہ ہی کہ بدیع الملک تو مقابلہ سمندر
جادو مین مبتلا ہین اور کوئی دوسرا ہی نہین جو کہ ان حالات کی خبر لے جو کہ عزیز اور سردار زبردست
ہین وہ بھی اُنکے ہمراہ نہین ہین سوا دو صاحبون کے کہ وہ دونون ہمراہی مین ہین مگر انکا ہونا
نہ ہونا سب برابر ہی کیونکہ وہ مفقود الخبر ہین اگر وہ دونون صاحب ہوتے تو یہ حالت اہل اسلام کی
نہوتی حضور اہل اسلام پر آجکل ہزارون مصائب ہین کیا عرض کرون سوا سے بدیع الملک
کے کوئی خبر لینے والا نہین ہی حمزہ صاحبقران ثانی خانہ کعبہ مین تشریف فرما ہین اُنکو ان حالات
سے بالکل آگاہی نہین ہی رہے بدیع الملک وہ سمندر پر سمندر شاہ سے مصروف جنگ
ہین اُنکو بھی خبر نہین ہی دوسری خرابی کی بات یہ ہی اور کفار کو اس سبب سے اور زور ہوا ہی
کہ جسقدر ممالک اسلام کے بادشاہ تھے کیا ہندوستان کیا ترکستان کیا سبخان کیا فرنگستان
کل ممالک اہل اسلام کے بادشاہ جو جو کہ حمزہ صاحبقران واولاد حمزہ صاحبقران وصاحبقران ثانی
وانکے سردارون نے ملک فتح کیے ہین اُن سب کے حاکم یہ فرماتے گئے کہ بدیع الملک جو کہ ہمارے
صاحبقران ہین اُنسے اور سمندر شاہ سے بہت بڑا معرکہ پڑا ہے اور زیر نہ طاق بہت
بڑی جنگ ہوگی چنانچہ ہر ایک لشکر لیکر اپنی طرف سے نائب کرکے طرف نہ طاق کے روانہ ہوگیا
کفارون نے جو ان ملکون کو ان بہادرون سے خالی پایا اور دیکھا کہ لشکر بھی کم ہی اسوجہ سے
اُنھون نے دباو ڈالا جسنے اُنکی اطاعت کی اُنکو چھوڑ دیا جسنے اطاعت نہ کی اُسکو مع ملک کے تباہ کیا
چنانچہ لندھور ثانی کو مین نے خود دیکھا تھا راہ مین کہ وہ مع لشکر کے براے کمک بدیع الملک
طرف نہ طاق کے چلے جاتے تھے اسی طور سے بہت بادشاہون اور سردارون سے راہ مین
ملاقات ہوئی اور اُنسے بھی معلوم ہوا کہ کل بادشاہ صاحب اسلام وکل سردار اپنے اپنے مقام
سے لشکر لیکر چلے ہین ہر ایک ملک خالی ہین کیا عرض کرون کہ آجکل یہان کیسا غدر مچا ہوا ہی کہ لائق
بیان کے نہین ہی اہل اسلام کے حال پر آجکل رحم کھانے کا مقام ہی ایک زحمت ہو تو بیان کیجا
یہ ایک آفت ہی کہ بنی جو کہ انکی سرپرست اور آقا ہین اُنہین سے بہت سے تو کفار سے مقابلہ مین مصروف ہین اور
کچھ ایک ایسے غائب ہوئے ہین کہ اُنکی خبر تک نہین ہی چنانچہ اُنکے لشکر اپنے آقا کے غم والم مین ایسے
تباہ اور برباد ہین کہ جسکو بیان کرنے کی کچھ ضرورت نہین ہی اُنکی حالت کو دیکھکر رونا آتا ہی حضور آپنے

جو فرمایا کہ کچھ حال رستم ثانی و شہریار و ایرج نامدار کا جو معلوم ہو بیان کرو تو حضور ایرج نامدار کا تو یہ حال ہے کہ ہمراہ صاحبقران ثانی تشریف لے گئے ہیں نہ معلوم وہ بہادر زندہ ہیں یا اس آگ میں جل گئے انکی تو خبر کچھ نہیں معلوم ہے اب رہے رستم ثانی وہ بھی ایک مدت سے غائب ہیں جب صاحبقران ثانی نے بدیع الملک کو صاحبقران کیا ہے تو وہ شکار پر تھے پھر شکار پر سے واپس نہ آئے نہ معلوم کدھر چلے گئے عرصہ ہوا کہ قلعہ مرتعش پر برائے تجارت گیا تھا تو مین نے انکے لشکر کو بیرون شہر فردکش پایا تھا کہ شہراب بن لندھور کے لشکر کے سیاہ پوش فردکش ہیں مین نے جو سبب دریافت کیا تو انھون نے بیان کیا ہمارا آقا و ہم سب سبکو آفت و بلا مین اپنی مفارقت کے مبتلا کر کے بیشہ شیران سے شب کو فقیر ہو کر کسی طرف نکل گیا ہے ہمکو حکم دے گیا تھا کہ تم ہمارے برادر عزیز القدر شہریار عالیوقار کے پاس چلے جانا مع ہمارے ناموس کے وہ تم سبکو بہت اچھی طرح رکھینگے چنانچہ ہم بہت دن تک اُسی مقام پر مقیم رہے اور تلاش کیا تو نشان نہ ملا تو وہان سے مع ناموس آقا و کل لشکر کی طرف فرنگستان کے چلے جب یہان آکر پہونچے تو ہمنے شہریار کو ایک لشکر سے مقابلہ کرتے ہوئے دیکھا اُنکے شریک ہو کر لڑے آخر کو لشکر نے کفار کے شکست کھائی جب لوٹ وغیرہ سے مہلت ملی انھون نے ہمسے ہمارے آقا کے حالات دریافت کیے ہمنے سب حالت بیان کی انکو بہت صدمہ ہوا اور اُنکا بھی لشکر آگیا تھا دونون لشکر اُترے وہ اپنی بھاوج سے جاکر ملے حاکم قلعہ نے آکر قدم بوسی حاصل کی انھون نے ہمارے آقا کے ناموس کو قلعہ مین اُتارا خود لشکر مین رہے شب کو وہ بھی فقیر ہو کر کسی طرف نکل گئے انکو بھی بہت تلاش کیا اُنکا بھی کہین پتہ نہ ملا آخر کو ہمارے آقا کا عیار ستارہ ثانی فقیر ہو کر دونون شہزادون کی تلاش مین نکلا ہے شہریار عالیوقار کا لشکر تو پرسیسائے فرنگی کے پاس فرنگستان کو چلا گیا ہے ہم یہان مقیم ہین تھوڑے دنون اور انتظار کرتے ہین اسکے بعد اگر آقا نہ آئے تو اُنکے ناموس کو لیکر بدیع الملک کے پاس چلے جائینگے کیا کرین یہ حال ہے حضور رستم ثانی و شہریار کا کہ انکا پتہ نہین ہے افسوس کا مقام ہے کہ اہل اسلام پر کیسی تباہی آئی ہے یہ جو خواجہ نے بیان کیا سہراب ثانی نے فرمایا کہ تمنے سب حال بیان اور تباہی کا حال بیان کیا مگر سبب نہ بیان کیا کہ کس کے ہاتھون سے یہ تباہی ہوئی اور اب لشکر رستم ثانی و شہریار کا کہان ہے خواجہ نے بیان کیا کہ یہ بھی عرض کرتا ہون کہ لشکر رستم ثانی و شہریار کا حال سماعت فرمایئے مین اُسطرف آتا تھا طلسمات سے تو وہ دونون لشکر مجکو راہ مین ملے تھے پہلے مجکو لشکر شہریار ملا تھا کہ اُسکا بادشاہ پرسیسائے فرنگی تھا مین اُس لشکر مین گیا پرسیسائے فرنگی سے ملا مین نے بادشاہ سے دریافت کیا کہ آپ مع لشکر کے کہان تشریف لیے جاتے ہین انھون نے فرمایا کہ ایک نامہ رستم خان بن گنجاب کا آیا اُسمین یہ تحریر تھا کہ اب لوگون کو یہ لازم ہے کہ اسوقت اہل اسلام کی کمک فرمایئے کیونکہ آپ لوگ خدا پرست ہین پس آپ کو لازم ہے کہ مع لشکر کے طرف نہ طاق کے تشریف لایئے کیونکہ وہان جو کہ آپ کے صاحبقران ہین اونسے اور کفار سے معرکہ پڑا ہے پس بھائی مین اس نامہ کو پڑھکر مع لشکر کے اپنی طرف سے شہر مین نائب کر کے اور اپنے آقا کے ناموس کو طرف قلعہ فیروزہ حصار کے روانہ کر کے طرف نہ طاق کے جاتا ہون مقام افسوس ہے کہ ہمارے آقا کا پتہ نہ ملا حضور چونکہ ہملوگ تاجر ہین اسی سبب سے کل بادشاہ ہمسے اپنا کل حال بیان کر دیتے ہین تاکہ یہ دوسرون سے بیان کرین جب تک وہ لشکر اس مقام پر قیام پذیر رہا مین بھی مقیم رہا لشکر طرف نہ طاق کے چلا گیا مین اپنی منزل کی طرف چلا دو منزل مین

ٹی کین بھین کہ لشکر رستم ثانی کا ملا عجب حالت خراب سے کیا عرض کرون مین نے لشکر مین جاکر
سہراب بن لندھور سے ملاقات کی اور شاہزادہ رستم ثانی کا حال دریافت کیا سہراب
بن لندھور نے بیان کیا کہ کچھ پتہ نہ ملا آخر کو ہم عاجز ہوکر اب مع ناموس لشکر سمرانند طاق کے جاتے
ہین سنا ہی کہ بدیع الملک ننہ طاق کی طرف گئے ہین اب انکی اطاعت کرینگے ہمسے غیر کی
اطاعت نہین کی جائیگی وہ بھی عزیز ہمارے آقا کے ہین اور آجکل ہمارے بھی وہی عالیوقار
صاحبقران ہین ای حضور یہ کہکر سہراب بن لندھور خوب چیخین مار مار کر رونے لگے مین بھی
اُنکے ہمراہ رونے لگا دو دن تک اُنھون نے مع لشکر کے وہان قیام کیا تیسرے دن دونون ننہ طاق
کی طرف چلے گئے مین اپنی منزل کی طرف روانہ ہوا اب خلاصہ یہ کہ اُن دونون شاہزادونکا لشکر نہ ملنے
سے اپنے آقاؤن کے تباہ رہا اور آخر کو پریشان ہوکر بدیع الملک کے پاس چلا گیا ہی راوی بیان
کرتا ہی کہ جب شہریار عالیوقار فقیر ہوکر لشکر سے نکل گئے تھے اور انکا لشکر اپنے مقام پر پہنچے
فرنگستان کو چلا گیا تھا تو سہراب بن لندھور بیرون قلعہ قمر بخش مع لشکر کے فروکش رہا اور ناموس
رستم ثانی یعنی ملکہ ذوبان اندرون قلعہ تشریف فرما تھین سہراب بن لندھور ہر روز ایک مرتبہ
ملکہ کی خدمت مین حاضر ہوتا تھا اور ملکہ جو کچھ حکم دیتی تھین اُسکو بجا لاتا تھا یہان تک کہ سیارہ
ثانی بھی فقیر ہوکر رستم ثانی کے تلاش مین چلا گیا تھا کہ جسکی داستان تحریر ہو چکی ہی اور وہ رستم
ثانی وغیرہ سے مل بھی گیا ہی اور انکے ہمراہ ہی اور سہراب بن لندھور کی داستان جلد اول
مین اسی مقام پر ترک کی گئی تھی کہ وہ بیرون قلعہ مع لشکر کے اُترا ہوا ہی اور رستم ثانی و شہریار
کے غم مین مبتلا ہی اور ملکہ اندرون قلعہ فروکش ہی اور شوہر کے رنج والم مین رات دن رویا کرتی ہی چنانچہ
سہراب بن لندھور ہر روز ملکہ کی خدمت جاکر ملکہ کی تسکین کرتا تھا اور جو ملکہ اس سے فرماتی تھین اُسکو بجا
لاتا تھا جب بہت عرصہ گذر گیا کئی برس ہوگئے اور کچھ خبر رستم ثانی کی نہ ملی ایک دن سہراب بن لندھور
نے ملکہ کی خدمت مین عرض کیا کہ ای ملکہ عالم اگر حکم ہو تو جو امر غلام کی رای مین آیا ہی اور جس سے یہ امید ہی کہ آقا کی
خبر بھی ملے گی مین عرض کرون ملکہ نے کہا کہ بیان کرو تب سہراب بن لندھور نے بیان کیا کہ میرے
نزدیک یہ خوب ہوگا کہ اگر حضور اجازت دین تو مین مع حضور اور کل لشکر کے طرف ننہ طاق کے
روانہ ہون پاس بدیع الملک کے کیونکہ سُنا گیا ہی کہ وہان بدیع الملک سے اور کفار
سے بہت بڑی جنگ ہو رہی ہی اور ہر ملک کے بادشاہ لشکر لیکر بدیع الملک کے واسطے
کمک کے آرہے ہین جو کہ خدا پرست ہین اور جو کہ کافر ہین وہ بادشاہ کافر کی کمک کو آرہے
ہین ایک نامہ بر پاس فیروز بخت حاکم قلعہ کے نامہ رستم خان بن لنجاب کا لیکر آیا تھا مین نے
بھی نامہ دیکھا تھا اُسمین تحریر تھا کہ تمکو لازم ہے کہ بدیع الملک کی کمک کرو وہ تمھارے
صاحبقران ہین بس فیروز بخت بھی مع لشکر کے جائیگا حضور یقین ہی کہ وہان کچھ خبر آقا کی
ملے کیونکہ وہان ہر طرف سے لوگ آئینگے کسی نہ کسی کی زبانی حال معلوم ہوگا اور رمال بھی یہی کہتے
ہین کہ ننہ طاق پر خبر ملیگی ملکہ نے جو یہ سُنا تو فرمایا کہ ضرور چلو سہراب بن لندھور ملکہ کے پاس سے لشکر
مین آیا تھا سبکو جمع کیا تھا سلیمان زرنگاری وغیرہ کو اور اپنی رائے بیان کی اور کہا تھا کہ ملکہ
کی بھی رائے ہی سبھون نے جواب دیا کہ بہتر ہوگا جب یہ رائے ہو گئی تھی تو پہلے سہراب بن لندھور
ملکہ کو لیکر مع لشکر کے طرف ننہ طاق کے روانہ ہوا تھا اُسکے بعد حاکم قلعہ قمر بخش اسی سبب سے خواجہ تاج الدین

ہمین نے روبرو سہراب ثانی کے بیان کیا ہے کہ مجکو لشکر رستم ثانی راہ مین ملا تھا وہ طرف نہ طاق کے جاتا تھا اُسکا واقعہ یہ ہوا تھا ورنہ یہ ناظرین کو خیال ہوتا کہ رستم ثانی کا لشکر تو قلعہ قمر بخش پر مقیم تھا یہ خواجہ تاج الدین نے کیون بیان کیا کہ نہ طاق کو جاتا تھا لہذا ناظرین کی خدمت مین خلاصہ طور سے عرض کر دیا کہ یہ سبب ہوا اور اسوجہ سے لشکر ملا آمدم بر سر مطلب جب خواجہ دونون لشکرونکا حال بیان کر چکا رستم ثانی کو اپنے لشکر کی حالت سنکے افسوس ہوا شہریار کو اپنے لشکر کی حالت سنکے تاسف ہوا اور خیال کیا کہ ہم بھی تو نہ طاق پر جاینگے بدیع الملک سے مقابلہ کرنے کو وہان ملاقات ہو جایگی خاموش بیٹھے سنا کئے اب خواجہ نے عرض کیا کہ حضور یہان سے اہل اسلام کا سب حال سماعت فرمایئے کہ یہ تباہی ان لوگون پر کیونکر آئی اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ جب بدیع الملک طرف نہ طاق کے کوچ کر گئے تو انکے تشریف لیجانے کے بعد کئی برس کے ارزنگ بن زمرد ثانی نے کہ یہ اُس بچہ شیطان کا نطفہ ناتحقیق ہے شہر خورشید نگار سے خروج کیا اُسکے پاس کفار ادھر ادھر سے جو بھاگے کر شکست خوردہ ہو گئے تھے سب جمع ہوئے اور آتشکدہ نذر کا مختگر ان کا سختگان نامی اُسکے ہمراہ ہے اُسنے اس مرتد کو ورغلایا کہ اپنے باپ دادا کے خون کا عوض اہل اسلام سے لو تم خدا ہو کے فرزند ہو دعوی خدائی کرو چنانچہ اُسنے ایسا ہی کیا بہت سے لوگ اُسکو سجدہ کرنے لگے پانچ لاکھ کا لشکر جمع ہو گیا دو فرزند تورج حرامی کے بطن سے دختر فرعون ثانی کے پیدا ہوئے تھے انہین ایک ساختہ ہے اور ایک پہلوان بڑا نامی وگرامی مثل رستم واسفندیار طاقت رکھتا ہے ان دونون نے بھی لشکر جمع کیا اور جب سنا کہ ارزنگ نے خروج کیا یہ جاکر اُسکے شریک ہوئے اور اُسکو لشکر کا بادشاہ کیا اور آپ سپہ سالار ہوئے اور سات لاکھ کا لشکر لیکر طرف نہ طاق کے اس قصد سے چلے کہ بدیع الملک سے مقابلہ کرین اور اپنے بزرگون کے خون کا عوض لین یہ مع لشکر کے خاور پر پہونچے حاکم خاور نے شہر سے نکلکر مقابلہ کیا کیونکہ اہل اسلام کا ستارہ گردش مین آچکا تھا حاکم خاور نے شکست کھائی اسیر ہو گیا ارزنگ کا قبضہ خاور پر ہوا مگر فرزند حاکم خاور ناموس اور کل خزانہ لیکر شہر کے دوسرے دروازے سے نکل گیا عیار نے عیاری کرکے اپنے آقا سے حاکم خاور کو رہا کرالیا اور اپنے آقا کو رہا کرکے نکال لیگیا یہ سب ترکستان کی طرف گئے یہان شہر پر ارزنگ کا قبضہ ہوا اہل شہر سے اور ارزنگ سے عہد و پیمان ہوا عہد نامہ لکھا گیا جب باہم عہد و پیمان ہو چکا تب پورے طور سے عملداری ہوئی اتفاق سے ایک دن وہ مرتد یعنے ارزنگ شہر کی سیر کو نکلا اور اُسکا گذر طرف ملک قاسم کے مقبرہ کے ہوا اُسنے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ یہ ملک قاسم کا مقبرہ ہے اور یہ مقبرہ اسی کا ہے جو کہ لقا کی دختر نیک اختر گیتی افروز کو نکال لیگیا تھا یہ سنکے بہت غصہ آیا اور اس مقبرہ کو منہدم کرنے کا حکم دیا سختگان نے اور ورغلایا وہ مرتد آمادہ ہو گیا اہل شہر یہ خبر سنکر ادنی اعلے شریف رذیل صاحب پیشہ و اہل حرفہ سب اپنے گھر دن سے جان دینے پر آمادہ ہو کر گرد مقبرہ کے جمع ہوئے لاکھون آدمیون کا مجمع ہو گیا خداوند کریم نے اپنی قدرت کاملہ سے اُس مقبرہ کو بچایا اور اہل شہر کو بھی ارزنگ نے تو کوئی دقیقہ اُٹھا نہ رکھا تھا مگر جو کچھ خدا کو منظور تھا وہی ہوا کوئی کیا کر سکتا ہے اُسنے ایک ایسا سبب پیدا کر دیا کہ مقبرہ منہدم ہونے سے بچ گیا مین مقبرہ کے منہدم نہ ہونیکا واقعہ پھر عرض کرونگا پہلے حضور کی خدمت مین ایک حملہ اور عرض کرون جس سے کہ خود حضور کو ظاہر ہو جائیگا کہ مقبرہ

کیونکر بچا وہ واقعہ یہ ہے کہ ارژنگ نے تو خروج کیا ہی تھا اور وہ اہل اسلام پر ظلم و ستم کر رہا
تھا کہ وہ کافر اور پیدا ہوئے ایک چترنگ بن زمرد کہ جو شہر گلنار یہ مین پیدا ہوا تھا ایک
ساحرہ کے بطن سے جسکا نام جمود جادو تھا شہزادہ شاہ حاکم گلنار یہ نے چترنگ کو پرورش
کیا ثمود جادو ہمشیرہ جمود جادو چترنگ پر عاشق ہوئی چترنگ اپنی سگی خالہ کو اپنے تصرف
لایا خوب مزے کیے اور خوب اُسکو راضی کیا اُسنے اسکی خدائی کو درست کیا بہت بادشاہونکو
اسکا مطیع کیا اور پندرہ سولہ لاکھ سپاہ ہمراہ لیکر چترنگ نے شہر گلنار یہ سے خروج کیا اس قصد
سے کہ پہلے ارژنگ سے مقابلہ کرکے اُسکو قتل کرون اور اسکی خدائی کو ترقی دون اُسکے بعد
اہل اسلام سے مقابلہ کرون اور یہ مشہور کیا کہ مین خدا ہے برحق ہون اور اصلی فرزند ہون زمرد
ثانی کا ارژنگ زمرد کا غلام تھا اسنے جھوٹا دعوے کیا ہے کہ مین فرزند ہون زمرد کا خواجہ
بازرگان نے تمام حالات چترنگ کے خروج کے بیان کیے روبرو سہراب شاہ ثانی کے جو کہ مین
تحریر کر چکا ہون اُسکے بعد بیان کیا کہ یہ دونون کافر کچھ اصل نہین رکھتے ہین مگر ہان ایک
ان سب سے زیادہ دشمن قوی اور عدوے جانی اہل اسلام کا پیدا ہوا ہے کہ جو ان سب سے
زبردست ہے اور جسکے ہاتھ سے ہزارون اہل اسلام درجہ شہادت پر فائز ہوئے بیگناہ اور یہ
ساری خرابیان اُسکی ڈالی ہوئی ہین اور یہ سب ملک اُسی کے تباہ کیے ہوئے ہین خداوند کریم
اُسکے شر سے سب اہل اسلام کو بچائے اُسنے دین آفتاب پرستی کو رواج دیا ہے وہ مرتد کافر ازلی کہتا ہے کہ مین
فرزند ہون خداوند آفتاب کا اور نائب ہون مجھکو سجدہ کرو اور لوگ اسکو سجدہ کرتے ہین نہ معلوم
کیا خاصیت ہے اُسکے چہرے مین جہان اُسنے نقاب اُٹھائی خود بخود لوگ سجدہ کرنے لگتے ہین بظاہر
کوئی چیز ایسی نہین معلوم ہوتی ہے کہ جسکے سبب سے سجدہ کرین کہ کوئی چیز سحر کی ہو کہ مسحور ہوکر سجدہ
کرین جیسے کہ زبرجد شاہ کے تاج مین لعل تھا جسکو ساحر مشمش بنایا تھا اُسکے سبب سے لوگ
اُسکو سجدہ کرتے تھے اسکے پاس نہ لعل ہے نہ کوئی اور شے ہے صرف نقاب کے اُٹھانے سے یہ اثر
ظاہر ہوتا ہے حضور اس کافر نے شہر آفتاب نما سے خروج کیا ہے اور تمام عالم کو درہم و برہم کیا ہے
اسکا واقعہ یون ہے کہ مشرق کی طرف ایک اقلیم ظاہر ہوئی ہے کہ جسکا نام اقلیم خورشید یہ ہے
اسمین تیرہ ملک بہت بڑے بڑے ہین اور ہر ملک مین ایک بادشاہ ہے اور سب کا بادشاہ اہلی
افریق شاہ تھا جو کہ اب برجیس کا پیغمبر بنا ہوا ہے شہر افریقیہ کا دوسرا ملک ہین اسوقت نام فراموش
کر گیا ہون اس اقلیم کا دار الحکومت تھا اب شہر آفتاب نما ہے اور ہر ملک کے باشندے علیحدہ
علیحدہ دین و مذہب رکھتے تھے اب تو سب آفتاب پرست ہین کوئی شجر پرست تھا کوئی بحر پرست
اسی طور سے سب دین باطل رکھتے تھے انھین ملکون مین ایک ملک ہے کہ نام اُسکا شہر آفتاب نما
ہے اُسکا بادشاہ خورشید شاہ تھا مذہب آفتاب پرستی رکھتا تھا اُسکی ایک دختر ناکتخدا الملکہ سیمتن
نامے بہت حسین تھی اُسکے مثل کوئی عورت اُسکی اقوام مین خوبصورت نہ تھی اُسکے دل مین یہ بات
پیدا ہوئی کہ خداوند آفتاب مجھ پر عاشق ہین اُسی قصد سے دل مین آفتاب کا عشق پیدا ہوا اب جو اُس
کہا کہ تم اپنی شادی کرو اُسنے صاف جواب دیا کہ یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ مین معشوقہ خداوند ہوکر بندہ کو
قبول کرون اور بندہ کے تصرف مین جاؤن خداوند میرے اوپر عاشق ہین اور مین خدا پر شیدا ہون
پہرون کھڑی ہوئی آفتاب کی طرف مونہہ کیے ہوئے راز و نیاز کی باتین کیا کرتی تھی اور کہتی تھی کہ

خداوند اتنا اپنے فراق مین اپنے عاشق کو نہ تڑپائیے اور میرے پاس تشریف لائیے اپنے وصل سے شاد فرمائیے مین آپکی جدائی مین رات دن تڑپا کرتی ہون کہانتک تڑپائیگا کیا تشریف نہ لائیگا اگر کسی اتفاق سے ابر آگیا تو بیقرار ہو کر کہتی تھی کہ آپ نے کیون اپنے روے زیبا کو نقاب مین پوشیدہ کرلیا ہی کیا آپ کچھ مجھسے خفا ہین مین تو یہ خیال اپنے دل مین کرتی ہون ؎ مصرعہ گر نہین وصل تو حسرت ہی سہی ؎ آپ کے روے زیبا کو دیکھا [illegible] مین دیتی ہون ای خداوند اسی طور سے ایک مدت گذری ایک دن جو وہ سیر باغ کو گئی تو کوئی ساحر اسیر عاشق تھا وہ ایک جوان حسین بنکر باغ مین آیا اُسدن اتفاق سے ابر تھا اُسنے پوچھا کہ تو کون ہی اُسنے جواب دیا کہ تیرا عاشق خداوند آفتاب جسکو تو ہمیشہ طلب کیا کرتی تھی یہ سنتا تھا کہ وہ خوش ہو گئی باہم دونون بعد عقد کے ہم بستر ہوے خوب مزے اُڑے اُسنے اُسکا قفل سربستہ اپنی کلید سے کھولا شیشہ عصمت اور عفت کو توڑا وہ شیطان کی خالہ اُسکے وصل سے شاد ہوئی حمل رہگیا اب وہ ہر روز آنے لگا دن بھر تو آتا نہین ہے جب آفتاب غروب ہوتا ہے تب آتا ہی اسکو ایک زمانہ گذرا آثار حمل ظاہر ہونے لگے اتنو چرچا ہوا باپ کو خبر ہوئی وہ قتل پر آمادہ ہوا اُسنے بیان کیا کہ مین خداوند سے حاملہ ہون مجکو خداوند کا حمل ہی خداوند نے مجھسے عقد کیا آسمان پر سے تشریف لاکر آخر کو قرار پایا کہ یہ قسم کھانے آگ مین گر پڑے اگر سچی ہی تو زندہ رہیگی ورنہ جل جائیگی اُسنے قسم کھائی زندہ رہی سب کو یقین ہوا کہ یہ سچی ہی اُسدن سے اُسکی بڑی عزت ہوئی اور بعد گذرنے ایام حمل کے لڑکا پیدا ہوا اسکا خورشید شاہ نے برجیس نام رکھا اب وہ لڑکا پرورش پانے لگا اُسکے پیدا ہونے کے بعد ایک دختر پیدا ہوئی کہ جسکا نام ملکہ ثریاے سیمتن رکھا گیا وہ لڑکی نہایت حسین اور خوبصورت پیدا ہوئی اُسکی تعریف کیا کرون خواجہ نے ملکہ ثریاے سیمتن کی بہت تعریف کی اور کہا کہ واقعی یہ امر ہی کہ وہ حوران جنت سے اور پریزادان قاف سے حسین ہی وہ چیز ہی تمام حسینان جہان [illegible] اُسکی کنیزین ہین اگر شیرین و لیلے ہوتین تو اُسکے کف پا کے برابری نہ کرسکتین وہ بلقیس ثانی ہی پریزادان قاف اُسکی لونڈیان معلوم ہوتی ہین اُس ماہ پارہ کا اب سن کوئی بارہ برس کا ہوگا مگر سچ تو یہ ہی کہ اُسکو خود خداوند کریم نے اپنے ید قدرت سے بنایا ہی اُسکو نور کے سانچے مین ڈھالا ہی نہایت برجیس جوان ہوا اب اسکو خدا نے ترقی دی ایک قلعہ طیار کیا ہی کہ اُسکا نام قلعہ آفتاب نما ہے اُسکے بڑے بڑے سامان ہین خواجہ نے سب سامان اور سب کیفیت برجیس کی خدائی اور تمام اقلیم کے لوگونکا اور اطراف وجوانب کے لوگون کا آکر آفتاب پرست ہونا اور لشکر کا اور سردارونکا جمع ہونا خواجہ حسین کا جانا شہر آفتاب نما مین اور ملکہ ثریاے سیمتن کی تصویرون کا بنانا اور خاور مین آکر ازرنگ کو تصویر دینا ازرنگ کا عاشق ہونا اور مقبرہ کے کھودنے سے باز آنا اور ازرنگ کا نامہ پاس برجیس کے روانہ کرنا اور سہیل شیر صولت کا مطیع ازرنگ ہونا ہزار سوارونکا وہ چاک شدہ نامہ لیکر آنا ازرنگ کا برہم ہو کر سولہ لاکھ سے برجیس پر لشکر کشی کرنا راہ مین قراسنب پسر غز ماسے مقابلہ ہونا اُسکا مطیع ازرنگ ہونا ازرنگ کا اقلیم خورشیدیہ مین پہونچکر قریب شہر آفتاب نما مین فروکش ہونا برجیس کا اپنے ہمشیرہ خونخوار شاہ کو بتیس لاکھ سے براے مقابلہ روانہ کرنا چترنگ کا قریب خاور پہونچکر خبر پانا کہ ازرنگ شہر آفتاب نما کو گیا ہی ہمشیرہ برجیس پر عاشق ہوکر چترنگ کا بھی مع لشکر کے یہ خبر پاکر اُسی طرف جانا اور وہان پہونچکر ازرنگ و چترنگ مین جنگ و

تیار کا ہونا حیرناٹ ارزنگ سے تاجز ہونا باہم صلح کرنا دونونکا شریک ہو کر لشکر برجیس سے مقابلہ کرنا اور طریقہ جنگ لشکر برجیس سے آفتاب کا ظاہر ہو کر جلانا اور گرا کر حریف کو قتل کرنا بہت سے ساحران لشکر ارزناٹ حیرنگ کا مارا جانا اور شہتاد وہ علم مین تورج کا ہیئے اژدر جادو کا آنا اور مقابلہ کرنا آفتاب کے سحر سے قتل ہونا بصلاح سحنگان ارزنگ و حیرناٹ کا برجیس سے صلح کرنا اور برجیس کا قبول کرنا ارزنگ وغیرہ کا برجیس کو ورغلان کرکے برائے مقابلہ اہل اسلام لشکر کشی کرانا برجیس کا لشکر کثیر ہمراہ لیکر شہر آفتاب نما سے خروج کرنا بڑی شان و شوکت سے فرنگوشیہ پر پہونچکر نامہ لکھنا برجیس کا حاکم فرنگوشیہ کا مقابلہ کرنا اور شہر فرنگوشیہ کا ہاتھ سے برجیس کے لشکر کے تباہ ہونا حاکم فرنگوشیہ کا فرار ہونا زرنگوشیہ پر جانا برجیس کا وہان سے پہونچنا حاکم زرنگوشیہ کا شرطیہ اطاعت کرنا اسی طور سے برجیس کا ممالک اہل اسلام کو تباہ و برباد کرتے ہوئے دین آفتاب پرستی کو رواج دیتے ہوئے نہ طاق کی طرف روانہ ہونا سب بیان کیا راوی سہراب ثانی کا اور بیان کیا کہ طریقہ جنگ برجیس یہ ہی کہ اسکے لشکر پر ایک آسمان نیلگون یا سوسنی رنگ کا محیط رہتا ہی جہان حریف کے پہلوان نے لشکر برجیس کے پہلوان پر غلبہ ہوا ادھر آسمان شق ہوا اُس سے آفتاب پیدا ہوا آفتاب کا ظاہر ہونا تھا کہ ایسی گرمی پیدا ہوئی کہ ہر ذی روح بیقرار ہو گیا اور اسقدر عطش ہوئی کہ زبانین نکل آئین ہر شجر و حجر سے زمین سے شعلہ نکلنے لگے ذرے مثل اخگر کے جلنے لگے پانی کھولنے لگا مگر یہ سارے آفات حریف کے لشکر مین ہوتی ہین لشکر برجیس پر نہین ہوتے اُنکو معلوم بھی نہین ہوتا ہی ادھر وہ آفتاب بلند ہو کر اُس پہلوان کے مقابلہ مین آیا کہ جو پہلوان لشکر برجیس سے ہم نبرد ہی ادھر عکس آفتاب کا عکس پہلوان حریف پر پڑا اُسکی جسم سے خود بخود دھوان نکلا اس طور سے کہ جیسے شمع کو روشن کیجیے اور اُس سے دھوان بلند ہوتا ہی بعد تھوڑی دیر کے پہلوان مقابل ہو کر لشکر برجیس کے پہلوان سے لڑا وہ خاک ہو کر گر پڑا یا یہ ہوا کہ وہ آفتاب ٹوٹ کر اُسپر گرا اور اُسکو جلا کر خاک کر دیا اس طور سے مقابلہ ہوتا تھا غرض اس حربہ سے کون بچ سکتا ہی اور اور اسکے روکنے کی کیا تدبیر ہی خدا ہی بچائے اور اپنا فضل کرے اور اسکے شر سے کل اہل اسلام کو بچائے اور اُسکے ظلم و بدعت سے پناہ دے برجیس نے جو شہر پناہ کی رکھی ہی اُسکا یہ طریقہ ہی کہ جس بادشاہ نے اطاعت کی وہ تو مع شہر و اہل شہر کے محفوظ رہا ورنہ جہان قلعہ بند ہوا وہ آفتاب طالع ہوا اور مقابل اُس شہر کے آیا اُسکا طالع ہونا اور مقابل مین آنا غضب تھا کہ ہر در و دیوار و زمین سے شعلے نکلنے لگے اور شہر جلنے لگا اہل شہر ہلاک ہونے لگے عمارت شہر کی گرنے لگی دم بھر مین یہ حالت ہو گئی کہ یہ بھی نہ معلوم ہوتا تھا کہ یہان کبھی شہر آباد تھا حضور ارشاد فرمائین کہ اس سے کون بچ سکتا ہی خدا ہی اپنا فضل و کرم کرے تو شاید اہل اسلام کی جان و آبرو بچے اسی خوف سے تو ہزارون بادشاہان اسلام نے برجیس کی اطاعت کر لی اور دیگر مذہب کے لوگون نے کون اپنے کو اس آفت مین مبتلا کرے یہ آفتین سر پر اہل اسلام کے نازل ہوئی ہین جنکا مین نے روبرو حضور کے ذکر کیا اور اہل اسلام آجکل ان مصائب مین مبتلا ہین خداوند کریم اُنکے حال پر اپنا رحم فرمائے واسطہ بزرگان دین کا اور اُنکو اس آفت سے نجات دے دیکھیے یہ بلا کیونکر اہل اسلام کے سر پر سے دفع ہوتی ہی ابھی تو اُنکا ستارہ گردش مین ہی اور کب اُنکو راحت ملتی ہی ہر ایک کی یہ حالت ہی کہ جان بلب ہی میسر ہی اور زندگی سے مایوس ہی اب ایسا ہی کہ وہ کافر اسی طور سے قتل و غارت کرتا ہوا طرف سمندریہ کے گیا ہی حضور ہزارون اہل اسلام بیگناہ اُسکے ہاتھ سے قتل ہوئے دیکھیے اُنکا خون کب رنگ لاتا ہی اور کون عوض لیتا ہی یقین ہی کہ صاحبقران

ثالث کے ہاتھ سے یہ اس ظلم و بدعت کی سزا پائیگا یہ سب حال بیان کرکے خواجہ بازرگان خاموش ہو رہا سہراب ثانی نے جو یہ واقعات آفت خیز سُنے اور اہل اسلام کے تباہی کی حالت سماعت فرمائی بہت افسوس کیا اور فرمایا کہ واقعی بہت سخت آفت اور بلا نازل ہوئی ہے خیر دیکھا جائیگا اب ہم آگئے ہین ان سب کا فوراً بندوبست ہو جائیگا اُس ازرنگ کی کیا لیاقت ہے اور خیرنگ کی کیا حقیقت ہے اور برجلیس کیا چیز ہے سب اپنے اعمال کی سزا پائینگے اب تمام عالم مین دین اسلام رواج پائیگا ہم دیکھنا ہے کیونکر برجلیس میرے ہاتھ سے قتل ہوتا ہے فضل خدا سے اُسکی اس شان و شوکت کو مٹاتا ہون میرے بھی لایق دید ہونگے یہ کہکر سہراب ثانی خاموش ہوگئے اب یہ حقیر ناظرین کی خدمت مین دست بستہ عرض کرتا ہے کہ خواجہ تاج الدین یمنی نے کل حالات خروج ازرنگ و خیرنگ و خروج برجلیس مفصل روبرو رستم ثانی وغیرہ کی بیان کیے تھے مین نے بسبب طول کے نہین تحریر کیے اُسپر بھی بعض واقعات کو تحریر کیا گو یہ خیال ضرور رہا کہ طبع ناظرین کو گران گذریگا اس خیال سے تحریر کیا گو مکرر ہوے گئے ہے شاید ناظرین نے فراموش فرمایا ہو اور بدون اسکے چارہ بھی نہ تھا کیونکہ سلسلہ عبارت کا نہ ملتا تھا میری اس خطا کو ناظرین معاف کرین یہ خیال کرکے داستان دوہرانا ہوگی اور طول کا بھی خیال ہوا مین نے پھر نہ تحریر کیا وہ سب واقعات خواجہ نے بیان کیے جو کہ مین جلد اول و دوم و جلد سوم کے بعض مقامات پر تحریر کر چکا ہون ناظرین ملاحظہ فرما چکے ہونگے آمدم برسر مطلب سہراب ثانی نے خواجہ سے فرمایا کہ یہ بیان کرو کہ اب تم کدھر سے آتے ہو اور کہان جاؤگے اور تمہارے پاس کوئی تصویر ہے اُس ملکہ کی کہ جسکی تمنے بہت تعریف کی ہے ذرا ہم بھی دیکھین خواجہ نے دست بستہ عرض کیا کہ حضور ایک تصویر ملکہ ثریا سیمتن کی میرے پاس موجود ہے وہ مجکو خواجہ حسین نے بطور تحفہ کے دی تھی یہ کہکر کہ ای بھائی یہ تحفہ مجکو اقلیم خورشید سے ہاتھ آیا تھا وہ مین تمکو دیتا ہون بحفاظت رکھنا یہ آیندہ تمہارے کام آئیگا حضور جب سے وہ تصویر میرے پاس ہے اگر حضور کو اُسکے ملاحظہ کی خواہش ہے تو بسم اللہ مین حاضر کرتا ہون اور یہ جو آپ نے فرمایا کہ تم کہان سے آتے ہو یہ غلام فی الحال ظلمات سے آتا ہے جواہرات کی تلاش مین گیا تھا اور اب شہر مصروفیہ کو جاتا ہے جو یہان سے بہت قریب ہے اور یہ صحرا بھی اُسی کی سرحد مین ہے یہان کا بادشاہ مصروف کج کلاہ کے نام سے مشہور ہے اُسکے تین فرزند ہین جمہور کج کلاہ منصور کج کلاہ حضور کج کلاہ اور ایک بھائی ہے صفدر کج کلاہ اور آٹھ ملک اُسکے زیر حکومت ہین اور بہت زرریز ہین چنانچہ مصروف نے یہ تدبیر کی کہ شہر صفدریہ و شمالیہ اپنے بھائی کو دیدیا ہے وہ اُن دونون ملکون مین حکومت کرتا ہے اور بہت بہادر ہے اور جمہوریہ و جمالیہ اپنے بڑے فرزند کو دیا ہے وہ اُن ملکون کا حاکم ہے اور نہایت شجاع ہے اور شہر منصوریہ اور منوریہ اپنے منجھلے فرزند کو مرحمت کیا وہ وہانکا بادشاہ ہے اور بہت زبردست ہے شہر مصروفیہ اور حضوریہ اپنے فرزند خُرد کو دیا ہے وہ وہان کا حاکم ہے مگر ابھی خود حکومت کرتا ہے حضور کجکلاہ فرزند خُرد ان سب مین بہادر اور جری ہے شہر مصروفیہ ان سب ملکون کا دارالحکومت ہے یہ سب مصروف شاہ کو باج دیتے ہین حضور اول تو یہ سب لقا پرست رہے ہے بعد اُسکے زہرہ پرستی اختیار کی اُسکے بعد جب ازرنگ نے خروج کیا ازرنگ پرست ہوگئے مگر اب تھوڑے زمانہ سے آفتاب پرست ہوگئے ہین جب سے برجلیس نے خروج کیا اور برجلیس کا نامہ ان کے پاس آیا لشکر بھی بیشمار ہے ساتھ عدل و انصاف کے حکومت کرتے ہین مگر حضور ایک بڑی خرابی ہے

اسی سبب سے کوئی تاجر اُدھر نہین آتا ہے وہ خرابی یہ ہے کہ جہان آپ فروکش ہین یہان سے تھوڑے
فاصلے پر ایک بیشہ ہے کہ اُسکا نام بیشہ معروفیہ ہے اُسمین ایک دیوانہ رہتا ہے کہ جسکا نام مشرف دیوانہ
ہے نہایت زبردست ہے بادشاہ کی طرف سے اُسکا مشاہرہ مقرر ہے اُسی کے بھروسہ پر مصروف
شاہ حکومت کرتا ہے جو کوئی لشکر کشی کرکے آتا ہے دیوانہ نکلکر مقابلہ کرتا ہے اور لشکر کو شکست دیتا ہے
اور مصروف کجکلاہ کی اُسکے سبب سے ہر طرف دھاک بندھی ہوئی ہے کبھی کوئی لشکر کشی نہین
کرسکتا ہے دوسری خرابی یہ ہے کہ جو کوئی قافلہ آتا ہے وہ چڑھکر آتا ہے لوٹ لیجاتا ہے اُس دیوانہ کے
سبب سے بہت پریشانی ہے جری اتنا بڑا ہے کہ کوئی مقابلہ نہین کرسکتا ہے مجکو اس امر کا خوف ہے
کہ ایسا نہو کہ وہ حضور کے فروکش ہونے کی خبر پاکے اور آکر پریشان کرے تو بڑی خرابی ہو یا مصروف
کجکلاہ کو حال معلوم ہوا اور وہ دیوانہ کو براے مقابلہ حضور روانہ کرے اُسکے ساتھ چالیس ہزار
دیوانے ہین میرے نزدیک مناسب ہوگا کہ جو حضور یہان سے کسی اور طرف تشریف لیجائین اور کسی
مقام پر قیام فرمائین تاکہ دیوانے کی شر سے محفوظ ہو جائین یہ کلام سُنکے خواجہ کا سہراب ثانی نے
ابرو پر بل ڈال کے فرمایا کہ اُس دیوانے کی بھی یہ حقیقت ہے کہ ہم اُسکے خوف سے کہین اور
چلے جائین یہ تمنے کیا کہا ایسا خیال بھی نہ کرنا انشاء اللہ تعالے اُن ملکون کو ہم اسلام آباد کرینگے
منصرف کجکلاہ کی ساری بچکانہ ہی نکل جائیگی اگر دین اسلام نہ قبول کریگا اُس دیوانے کی کس بل کو ہم کم کرینگے
اُس موذی کا ہم سر ذلیل کرینگے اب یہ بھی ممکن ہے کہ یہ شہر اسلام آباد نہون اب یہان سکہ اسلام رائج
ہوگا نشان دین یہان بلند ہوگا ہمارے خداوند کریم نے ہمکو ان لوگون کی ہدایت کے لیے یہان بھیجا
ہے وہ دیوانہ یہان آئے تو دیکھنا اپنے کردار کی کیسی سزا پاتا ہے ہم دیوون سے تو خوف نہین کرتے
ہین دیوانہ کیا چیز ہے خیر معلوم ہوا اب تم وہ تصویر ہمکو دو تاکہ ہم دیکھین ہمپر یہ بھی ظاہر ہوگیا کہ ہم
شہر آفتاب پرستون کے قریب اُترے ہین آتے ہی ہمارے قبضہ مین آئے ملک فضل خدا سے
آئے یہ شگون نیک ہے خواجہ نے کہا کہ خدا ہم چنین کند کسی طور سے تو کفار کا زور کم ہو خداوند
کریم آپ کو سلامت وبا کرامت رکھے کہ آپ نے ہم لوگون کی سرپرستی کی ہے یہ کہکر ایک صندوقچی کمر
سے چھوٹی سی نکالی اُسکو کھولا اور ایک ورق تصویر کا نکالا اُسکو دونون ہاتھون پر رکھکر روبرو
سہراب ثانی کے پیش کیا شاہزادہ نے وہ تصویر لیکر جب اُسکو دیکھا اور بلاحظہ فرمایا کہ اُس
پارچہ حریر پر بہت سی تصویرین ہین پیشانی پر تحریر ہے کہ اس ورق پر تصویر ملکہ ثریا سے سیمتن ہمشیرہ
برجیس آفتاب پرست ہے اب جو شاہزادہ نے غور سے دیکھا تو ایک آفت جان آرام دل مشتاقان
کو جھرمٹ مین خواصون کے پایا دیکھا کہ از سر تا پا دریاے جواہر مین غوطہ مارے ہوئے ہے
مگر یہ عالم ہے کہ اُس تصویر سے نور ساطع ولامع ہے دیکھا کہ ایک حسین مہ جبین مہر تمکین حسینان جہان
کے سر کا تاج بصد ناز و انداز لباس سبز پہنے ہوئے ہاتھ مین یاقوت نگار کی چھڑی لیے ہوئے
کھڑی ہے مصور نے وہ تصویر اس خوبی سے بنائی ہے کہ کوئی مقام باقی نہین رہا ایک حور بہشتی ہے کہ
کھڑی ہے اُسکے حسن وجمال کی کیا تعریف ہو تصویر سے اُسکے حسن وجمال کی خوبی ظاہر ہوتی ہے
زلفین عنبرین کس ناز کے ساتھ دوش پر پڑی ہین یہ معلوم ہوتا ہے کہ ناگنین ڈسنے کو موجود ہین
آنکھین ایسی کہ جو غزالان ختن کو شرمندہ کرین ابرو ایسے معلوم ہوتے ہین کہ دو ائی ہوئی تلوارین
رکھین ہین پیشانی ماہ کو شرمندہ کرتی ہے عارض گل خورشید کو خجل کرتے ہین گردن صراحی دار

دندان مثل گوہر نایاب کے لب نازک مثل گل سوسن کے نازک یا مثل برگ گل سرخ سینے پر جوبن کا
ابھار جو کہ عاشقون کے پامال کرنے کو کافی ہے اور گرفتار مشتاقون کے شکار دل کو بہو وافی ہے بموجب شعر
بجائے دیدار حد بشر دور + نہ دیدہ از پری نہ شنیدہ از حور + گو تصویر تھی اصلی صورت نہ دیکھی
تھی مگر شاہزادہ کی یہ حالت ہوئی کہ ایک تیر دلدوز تھا کہ پار گذر گیا تصویر کو دیکھکر شاہزادہ
اسکندر پایہ سمجھتے تھے عاشق ہو گیا اُسکے دام گیسو مین پھنس گیا خیال کیا کہ جسکی تصویر میں یہ حسن جمال
پیدا ہے اُسکی اصلی صورت کیسی ہوگی دوسرے زبانی خواجہ تاج الدین یمنی کے سن چکا ہے کہ بہت
حسین ہے جیسا کہ شاعر کہتا ہے شعر نہ تنہا عشق از دیدار خیزد + بسا کین دولت از گفتار خیزد
مین ناظرین کی خدمت مین عرض کرتا ہون کہ مین نے بسبب طول کے بالکل سراپا ملکہ کا نہین تحریر کیا ہان
جہان ملکہ اور شاہزادہ سے عشق ہوگا وہان سراپا تحریر ہوگا یہان کوئی ضرورت نہ تھی صرف مختصر طور سے
کچھ تحریر کیا کہ جسکو دیکھکر شاہزادہ عاشق ہوا یہ حالت شاہزادہ کی اُس تصویر کو دیکھکر ہوئی کہ مونہہ سے
بیساختہ آہ نکل گیا مگر فوراً نقابداران کا خیال آگیا تصویر کو ہاتھ سے رکھدیا اپنے دل کو سنبھالا
اور صبر کیا مگر دل کی یہ حالت تھی کہ مثل ماہی بے آب کے بیقرار ہو رہا ہے یہی طپش دل کا تقاضا ہے کہ کسی طور
سے صاحب تصویر کو دیکھین اور اُس سے ملاقی ہون اُس حور جمال کا فراق گوارا نہوگا مگر شاہزادہ
نے ضبط کرکے اور خواجہ کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا کہ ای خواجہ اگر تمھارا نقصان نہو تو یہ تصویر ہمارے
ہاتھ فروخت کرو جو تم کہو ہم اسکی قیمت تمکو دین خواجہ بازرگان چونکہ مرد جہاندیدہ گرم و سرد عالم چشیدہ تھا
سمجھ گیا کہ یہ جوان رعنا ملکہ پر عاشق ہو گیا اب ضرور برجیس کی شامت آئی ہے یہ شہریار سے ہیکل ہے
عشق مین اُدھر کو جائیگا برجیس سے ملکہ کو طلب کریگا وہ انکار کریگا معرکہ پڑیگا خداوند کریم اسکو
اُسکے شر سے بچاسکے یہ اپنے دل مین خیال کرکے شاہزادہ سے عرض کیا کہ حضور کے کس کام کی
یہ تصویر ہے شاہزادہ نے فرمایا کہ نہین ہمکو بہت پسند آئی ہے کیسی کاریگری سے بنائی ہے ہم
ضرور اسکو خرید کرینگے تب خواجہ نے عرض کیا اگر پسند آئی ہے تو یہ حاضر ہے کوئی قیمت کی ضرورت
نہین ہے مین آپ کا ایک ادنیٰ غلام ہون اس پرچہ کاغذ کی کیا اصل ہے کہ مین آپ سے قیمت لون
شاہزادہ نے فرمایا کہ معلوم ہوا تمکو یہ تصویر دینا منظور نہین ہے جو تم ایسی تقریر کرتے ہو خواجہ نے
عرض کیا کہ بھلا میری بھی مجال ہے کہ مین حضور سے ایک پرچہ کاغذ کو عزیز کرونگا جو حضور کے مزاج
مین آئے وہ قیمت مرحمت فرمائین مین یہ نہین چاہتا ہون کہ حضور غلام سے ناراض ہون شاہزادہ نے یہ سنکے حکم
دیا کہ دس ہزار زر سرخ بابت قیمت تصویر کے اور ایک خلعت بیش قیمت و بیس ہزار زر سرخ
بابت اس کام کے کہ خواجہ نے اپنا حرج کرکے ہمارے روبرو تمام دنیا کا حال بیان کیا خواجہ کو دیا جائے
یہ حکم دینا تھا کہ اُسیوقت ملازمون نے بغیر مہر و نشانی کے موافق حکم کے سب روپیہ وغیرہ لاکر خواجہ
تاج الدین کو دیا خواجہ نے اُٹھکر سلام کیا اور وہ خلعت پہن لیا اور روپیہ وغیرہ اپنے ملازمون
سے کہا کہ اسکو قافلہ مین پہنچاؤ اور بہت صفت و ثنا شاہزادہ کی کی اور دست بستہ عرض کیا کہ مین خیر خواہانہ
طور سے عرض کرتا ہون کہ حضور یہان سے تشریف لیجائین ایسا نہو کہ خدانخواستہ دیوانہ کے ہاتھ سے
کچھ بندگان عالی کو زحمت ہو سکے یہ عرض کرکے سب احوال دیوانے کا بیان کیا جو کہ مین نے سابق
مین انھین جزون مین تحریر کیا تھا شاہزادہ نے فرمایا کہ خواجہ تمکو کیا ہوا ہے کہ تم ایک مرتبہ کہہ چکے ہو
کہ وہ دیوانہ کیا چیز ہے کہ جسکے خوف سے ہم چلے جائین خدا ایسا کرے کہ وہ دیوانہ اسوقت آجائے تو

تمھارے سامنے تو سارا اُسکا دیوانہ پن نکالدون ساری دیوانگی بھول جائے خواجہ نے عرض کیا کہ خداوند کریم آپ کی ہمت اور طاقت مین زیادتی فرمائے ضرور ایسا ہوگا در اصل آپ کے روبرو اُسکی کیا مجال ہی اور کیا اصل ہی ہان حضور اب آپ بھی اپنے حالات سے غلام کو آگاہ فرمائین کہ آپ خاندان حمزہ صاحبقران سے ہین یا نہین اور آپکا کہان سے تشریف لانا ہوا ہی شاہزادہ نے فرمایا کہ ای خواجہ تاج الدین یمنی تم اس امر مین اصرار نہ کرو سن لو کہ مین پردہ قاف سے آیا ہون یہ فرما کر اپنا طلسم کو فتح کرنا اور سب واسباب لیکر طرف دنیا کے روانہ ہونا راہ مین دیو ابلاغ سے مقابلہ ہونا اُسکا اطاعت کرنا اور اپنا پردہ دنیا پر آنا اور اس مقام پر فروکش ہونا بارگاہ وغیرہ برپا کرانے جو لشکر دیو و پریزاد ہمراہ آیا تھا اُسکو رخصت کرنا دیو ہامان سے مقابلہ کا حال سب بیان کیا اور فرمایا کہ یہ نقابدار بھی نہایت بہادر و جری ہین مین ایک انکا ادنا غلام ہون یہ سب عزت انکی دی ہوئی ہی یا خداوند کریم کی ای خواجہ تم اس امر مین اصرار نہ کرو کہ مین کون ہون اور کس خاندان سے ہون اور یہ نقابدار کون بزرگوار ہین اس امر کے نہ ظاہر کرنے مین ایک مصلحت ہی اور ایک راز پوشیدہ ہی جب اُسکا وقت آئیگا ظاہر ہوگا ابھی وقت نہین آیا صرف اسیقدر کافی ہی کہ مین ایک عبد ذلیل خداوند جلیل ہون اگر تم اس امر کے ظاہر کرنے کی زیادہ کوشش کروگے اور اصرار کروگے تو صدمہ ہوگا ہم اس امر کو بیان نہین کرینگے جسوقت اسکے ظاہر ہونے کا وقت آئیگا خود ظاہر ہو جائیگا تمپر کیا منحصر ہی ایک عالم پر ظاہر ہوگا اسوقت کے ظاہر ہونے مین نقصان ہی یہ جو سہراب ثانی نے فرمایا خواجہ نے بھی اپنے دل مین خیال کیا کہ کیا ضرور ہی کہ جو اتنے بڑے شخص کو ذرا سی بات کے لیے ناخوش کرو ہان کوئی مصلحت ہوگی یہ تو ہمارا دل گواہی دے چکا ہی اور ہمپر ظاہر ہو چکا ہی کہ یہ جوان خاندان حمزہ صاحبقران مین سے ہی کبھی نہ کبھی حال ظاہر ہوگا دل مین خیال کرکے خواجہ تاج الدین یمنی ساکت ہوگئے پھر نہ اصرار کیا تھوڑی دیر کے بعد عرض کیا کہ اب غلام رخصت ہوتا ہی اجازت ہی سہراب نے یہ فرمایا کہ ای خواجہ تم ہم سے ناخوش تو نہین ہوا اور یہ بتاؤ کہ پھر کبھی آؤگے یا نہین خواجہ نے ہاتھ جوڑکر عرض کیا کہ غلام بھی کہین آقا سے ناخوش ہوتے ہین بھلا میری بھی یہ لیاقت ہی کہ مین ایسے مالک اور آقا سے ناخوش ہون آپنے میری وہ عزت اور آبرو فرمائی کہ کوئی اعلے مرتبہ کا بادشاہ نفرماتا وہ عزت کی ہی جو کہ بڑے بڑے بادشاہون کی ہوتی ہی اور یہ جو حضور نے فرمایا کہ پھر کبھی آؤگے کیون نہ حاضر ہونگا جب شہر مصر قدیمہ سے واپس ہونگا اور حضور کا لشکر یہان فروکش ہوگا ضرور حاضر ہونگا یا جس مقام پر لشکر ہوگا حضور سے ضرور ملاقی ہونگا اور خدمت مین حاضر ہونگا ایسے قدردان کہان ملتے ہین یہ کہکر خواجہ نے قصد کیا کہ اُٹھون کہ شاہزادے نے فرمایا کہ خواجہ ابھی اور ٹھہرو اور کچھ خبرین بیان کرو خواجہ تاج الدین حالات ظلم و بدعت برجیس بیان کرنے لگا یہ تو بیان حالات برجیس بیان کر رہا ہی شاہزادہ مع نقابدارون و اہل دربار کے سن رہا ہی ناظرین کو یاد ہوگا کہ مین عرض کر چکا ہون کہ کوتوال شہر مصر قدیمہ بحکم اپنے بادشاہ کے برای دریافت حال چل چکا ہی وہ یہان آکر پہونچا لشکر مین تمام عجائبات و نادرات قاف دیکھتا ہوا اور سیر کرتا ہوا افتان خیزان قریب دربارگاہ کے پہونچا دیکھا کہ درگہ سالار بیٹھا ہوا ہی اسنے قصد کیا کہ اندر جاؤن کہ درگہ سالار نے پکار کر کہا کہ یہ کون سے ادب ہی کہ بدون اجازت جانے کا قصد رکھتا ہی کیا کبھی کسی بادشاہ کی دربار مین جانے کا اتفاق نہین ہوا ہی جو یون بیباکانہ جانے کا قصد رکھتا ہی کیا یہ نہین معلوم کہ

کہ دربار لگا ہے یہ دربار نقابداران قاعد ونہنگان دریاے صفاعت شیران دشت شجاعت و ہژبران بادیہ جرات وصاحبقران زمان کا ہے یہاں بدون اجازت کے دیو قدم نہیں رکھ سکتا ہے انسان کی کیا اصل ہے یہ جو کچھ انشاء گر کہا کوتوال نے کہ گیا اور کہا بھائی خفا کیوں ہوتے ہو میں نے یہ خیال کیا تھا کہ یہاں کوئی سوداگر اترا ہے یہ خیمہ وغیرہ آپکے برپا ہیں مگر طرز طریقہ اور قاعدہ سے معلوم ہوا کہ یہ کوئی بادشاہ جلیل القدر بزرگ ہے اندر بھاری توقیر سے بھی ظاہر ہوا لہذا میں مہربانی کا خواستگار ہوں تم جا کر اپنے آقا سے میری طرف سے عرض کرو کہ شہر مصر وغیرہ سے ایک کوتوال شہر اپنے بادشاہ کے حکم سے آپکی زیارت کو بغرض اسکے کہ حاضر ہوا ہے اسکی بابت کیا حکم ہوتا ہے میں قاعدہ دربار سے بخوبی آگاہ ہوں بسبب ناواقفی کے یہ حرکت وقوع میں آئی اس خیال سے کہ یہ بارگاہ تاجر کی ہے ورنہ کبھی ایسا نہ کرتا میں اسسے عرض کرتا اگر اجازت ملتی تو جاتا ورنہ واپس جاتا یہ جو کوتوال نے کہا درگہ سالار اسنے نقاب منہ سے اٹھا اور اسکو ٹھہرا کر اندر بارگاہ کے آیا عرض کیا اسکے بعد عرض کیا کہ کوتوال شہر مصر وغیرہ دروازہ پر حاضر ہے بموجب اپنے بادشاہ کے حکم اجازت باریابی کی چاہتا ہے کیا حکم صادر ہوتا ہے شاہزادہ نے فرمایا کہ اسکو اندر آنے کی اجازت دیگئی بمجرد درگہ سالار سلام کر کے باہر آیا خواجہ تاج الدین جو بیٹھا ہوا ہے دل میں کہنے لگا کہ خدا خیر کرے کوتوال کا آنا بے سبب نہیں ہے ... معلوم ہوتا ہے کوئی پیام سخت بھیجا ہے ... ذرا سننا چاہیے کہ کیا پیام لایا ہے اور یہاں سے کیا جواب ملتا ہے تو یہ دل میں خیال کر رہا ادھر درگہ سالار نے جا کر کوتوال سے ... کہ شوق سے جاؤ تمکو طلب فرمایا کوتوال پردہ اٹھا کر اندر آیا تو اس سامان خارج از عقل دیکھتا ہوا جو کہ خواب میں بھی نہ دیکھا تھا قریب بار پہونچا ہوا نگاہ پردے سے جا کر ... آیا دیکھا کہ نقابدار بیٹھے ہوئے ہیں زنگولہ سر اور ایک جوان سے زیادہ سب بیٹھا ہوا ہے اور بہت سے سردار ہیں باقی کرسیوں اور زنگولہ خاصہ پڑے ہیں اور تخت بھی خاصہ پڑا ہے اس سامان سے زیادہ تر پایا جو ہرکاروں وغیرہ نے بیان کیا تھا اور وہ رعب وداب ہے کہ کسی نے دربار میں نہ دیکھا ... کوتوال سلام کر کے بیٹھ گیا تھوڑی دیر کے بعد شاہزادہ نے خود فرمایا کہ اے کوتوال صاحب ... آنا ہوا اور آپ کے بادشاہ نے کس غرض سے آپ کو بھیجا ہے فرمائیے تب کوتوال نے عرض کیا کہ ہمارے بادشاہ کو ہرکاروں نے جا کر خبر دی کہ ایک قافلہ شہر مصر وغیرہ میں اترا ہوا ہے اور یہاں کے سب حالات بیان کیے تب بادشاہ نے مجھسے فرمایا کہ تم جا کر خبر لاؤ کہ وہ کون لوگ ہیں اور کس غرض سے یہاں آئے ہیں اور کیا مذہب رکھتے ہیں کیا آپکو نہیں معلوم ہے کہ یہ صحرا میری عملداری میں ہے اور یہاں ایک دیوانہ رہتا ہے جو کہ قافلوں کو لوٹ لیتا ہے اور لشکر کو تباہ اور برباد کرتا ہے تم اسسے دریافت کر کے انکو دیوانے کے حال سے واقف اور آگاہ کر دو اور کہدو کہ وہ یہاں سے چلے جائیں ایسا نہو کہ دیوانہ انکو لوٹ لے اور وہ ہمسے شکایت کریں سو میں اس غرض سے آیا ہوں تاکہ آپکو اس حال سے آگاہ کروں میری یہ عرض ہے کہ آپ اسوقت یہاں سے تشریف لیجائیں ایسا نہو کہ وہ دیوانہ خبر پا کر آجاوے اور آپکو تکلیف دے اسوقت بڑی خرابی ہوگی یہ جو کوتوال نے بیان کیا شاہزادہ نے برہم ہو کر فرمایا کہ ہم ... لیکن اب آپ پہلے اپنے بادشاہ کے حالات سے ہمکو آگاہ کریں پھر ہم ان سب باتوں کا جواب دینگے کوتوال نے کل حال جو کہ سابق میں تحریر ہو چکا ہے بیان کیا اور بہت کچھ شان وشوکت مصر ... کا اور اسکے بھائی و فرزندوں کی بہادری کی اور جوانمردی اور شجاعت دیو اسنے کی تب شاہزادہ نے فرمایا کہ تم اپنے بادشاہ سے ہماری طرف سے

کہا کہ آپکی بڑی مہربانی ہوئی کہ آپ نے ہمکو اس حال سے آگاہ کیا ہم آپکا شکریہ ادا نہیں کر سکتے
ہیں مگر ہم آپکو آگاہ کرتے ہیں آپ آگاہ ہوں کہ ہم تاجر نہیں ہیں بلکہ صاحبقران لشکر اسلام ہیں ہم پردہ
قاف میں لشکر دیو و پریزاد سے مصروف جنگ تھے جب ہمکو انکے معرکہ سے مہلت ملی اور انہوں نے
ہماری اطاعت کی تب ہمنے سیر دنیا کا قصد کیا یہاں کی خرابی کی ہمارے کان تک خبر پہونچی کہ
کافرون نے بہت سر اٹھایا ہے لہذا ہم وہان سے یہان آئے یہ صحرا ہمکو اچھا معلوم ہوا ہمنے یہان
قیام کیا اب ہمکو معلوم ہوا کہ اس صحرا سے قریب تمہارا ملک ہے اور تم آفتاب پرست ہو لہذا تمکو آگاہ
کیا جاتا ہے کہ تم اگر ہماری اطاعت کرو اور دین اسلام کو قبول کرو اور آفتاب پرستی کو چھوڑو اور توبہ کرو
ہر دین باطل ہے ورنہ یاد رکھو کہ اس مصدوق حکمی کی وہ سزا پاؤگے کہ تمام عمر یاد کروگے تم ہمکو دیوانہ
سے خیال سے بیکار خوف دلاتے ہو ہم دلوانے سے ڈرنے والے نہیں ہیں اگر وہ اس صحرا کے قریب
رہتا ہے تو رہے اگر ہمارے آنے کی خبر پاکر آئیگا تو اپنے آنے کی سزا پائیگا یا تو ہماری اطاعت کریگا
یا ہمارے ہاتھ سے مارا جائیگا ہمکو جو کہنا تھا ہمنے کہدیا اب ہم تمکو نصیحت کرتے ہیں آئندہ تمکو اختیار
ہے اور بہت کچھ فرمایا کوتوال ساکت کھڑا سنا کیا اور دل میں اپنے کہا کیا کہ یہ جوان کچھ دیوانہ معلوم
ہوتا ہے تھوڑا سا تو لشکر ہمراہ ہے اسپر اتنے بڑے بادشاہ کی نسبت ایسے کلمات ناشائستہ کہہ رہا
ہے کیا کہوں کہ مجکو بادشاہ کی طرف سے تقریر کرنے کی اجازت نہیں ہے ورنہ میں اس تقریر کا جواب دیتا
یہ تو بخوبی ثابت ہو گیا کہ یہ خدا پرست ہے انکو قضا ادھر لائی ہے ذرا میں یہ غرور نکل جائیگا لو اور سنو یہاں
بھی دین اسلام کو رواج دینے کے قصد سے آئے ہیں ان لوگون کو بھی وہی ملک خیال کیا ہے کہ جسکو
انہوں نے اسلام آباد کیا ہے اور یہان کے بادشاہوں کو انہی طور کے بادشاہ خیال کیے ہیں یہ اپنے
دل میں سمجھا کیا ہے اپنے تئیں صاحبقران کہتا ہے یہاں سب صاحبقرانی نکل جائیگی بھاگنے کو راستہ نہ ملیگا یہ تو
خیال کیا اور دل میں کہا ادھر شاہزادہ نے اپنی تقریر ختم کرکے فرمایا کہ تم اپنے بادشاہ سے اسی
طور سے کہدینا جب شاہزادہ تقریر کو ختم کر چکا کوتوال نے کہا کہ میں رخصت ہوتا ہوں تاکہ اپنے بادشاہ کو
آپ کے حال سے آگاہ کروں اور جو آپنے فرمایا ہے وہ عرض کروں اسنے جلدی اسوجہ سے کی کہ مسلمانوں میں
بیٹھنا نہ چاہیئے کہ یہ لوگ نجس ہوتے ہیں ایسا نہو کہ انکا سایہ پڑے جب یہ کوتوال نے عرض کیا شاہزادے
نے فرمایا کہ شوق سے جاکر تم اپنے بادشاہ سے عرض کرو کوتوال رخصت ہو کر باہر آیا اور اپنے پیادوں کو
ہمراہ لیکر اپنے شہر کی طرف روانہ ہوا راہ میں یہ خیال اپنے دل میں کرتا جاتا تھا کہ مسلمان کسقدر مغرور
ہوتے ہیں دو سپاہی انکے دماغ بھی خراب ہوتے ہیں راوی کہتا ہے کہ چند ہرکارے لشکر سہراب
ثانی کی صورت تبدیل کرکے اسکے ہمراہ ہو لیے تھے کوتوال تو ادھر روانہ ہوا بعد جانے کوتوال کے
خواجہ تاج الدین بھی رخصت حاصل کرکے اپنے قافلہ میں سب مال و اسباب لیکر طرف شہر کے
روانہ ہوا یہاں سہراب ثانی وغیرہ نے دربار برخاست کیا سب سردار اپنے اپنے مقام پر آئے
شاہزادوں نے خاصہ نوش فرما کر آرام کیا سہراب ثانی تصویر ملکہ کو لیکر تخلیہ میں آیا اور تصویر کو
مخاطب کرکے شعر عاشقانہ پڑھنے لگا شعر الہی کونسا دن ہو وہ سوئیں آپکے پہلو میں * یہی ستی
ہیں باتیں رات کو دو دو پہر دل سے * یہاں تک وقت سحر کے رستم ثانی وغیرہ نے سہراب ثانی میں تشریف لائے
اور باہم [illegible] کہا کہ اے ای فرزند کیا ارادہ ہے آیا کس طرف کوچ کروگے ہمنے سب [illegible]
خرابی دنیا کے سنے اور کافرون کا خروج بھی سنا اور یہ بھی سنا کہ تمام لشکر طرف سمندر [illegible]

سے گئے ہین اور کافر بھی اُسی طرف شہرون کو برباد کرتے ہوئے گئے ہین اب اسمین تمھاری کیا راے ہی سہراب ثانی نے عرض کیا کہ میری راے یہ ہی کہ سیارۂ ثانی زرین حصار سے آے دیکھیے زر دمان وغیرہ آتے ہین یا نہین اور یہ ملک بھی جو کہ اس مقام پر ہین اس عرصے مین آباد ہوجاینگے وہ لشکر بھی آجائیگا یہان سے طرف نہ طاق کے کوچ فرمائیے کیونکہ یہ تو بخوبی معلوم ہوگیا ہی کہ بدیع الملک نہ طاق پر ہین اور وہان تمام لشکرون کا جماو ہی زور کافرونکا ہی اُسی طرف ملکون کو تباہ کرتے ہوئے جاتے ہین لہذا آپ بھی بعد آنے سیارۂ ثانی کے اُسی طرف کو کوچ فرمائیے اُس مقام پر تمام لشکرون سے روبرو امتحان ہوجائیگا اور برجلیس کو بھی اس ظلم و بدعت کی سزا دیجئگا اگر وہ راہ مین ملگیا تو اُس سے سمجھ لینگے میری یہ راے ہی کہ جن ملکون کو برجلیس نے برباد کیا ہی اُنکو آپ آباد کرتے ہوئے اور اپنی اطاعت اُنسے کراتے ہوئے اور جو جو آفتاب پرست ہوگئے ہین انکو دائرۂ اسلام مین لاتے ہوئے اور دین صاحبقرانی کو ترقی دیتے ہوئے تشریف لیچلیے آپ کی سب اطاعت کرینگے آیندہ جو آپ کی مرضی ہو سب نے جواب دیا کہ ای فرزند تمھاری راے بہت نیک ہی ہمنے پسند کی یہ قرار پایا کہ تا آنے سیارۂ ثانی کے یہان قیام کیا جاے اگر اس عرصے مین ان ملکونکا فیصلہ ہوجائے تو خیر ورنہ ہی جب سیارہ آے تو پہلے یہان سے فرصت کی جاے انکو اسلام آباد کرکے پھر یہان سے کوچ کیا جاے طرف نہ طاق کے جب یہ راے قرار ہوگئی چار دن شاہزادے باہر تشریف لائے تھوڑی دیر تک دربار کیا جب رات ہوگئی دربار برخاست کرکے نماز وغیرہ سے فراغت کرکے خاصہ نوش فرماکر اپنی خوابگاہ مین تشریف لائے سہراب ثانی نے تصویر کو سینہ پر رکھ لیا اور یہ تصور کرکے کہ ملکہ سامنے موجود ہی باتین بیقراری کی کرنے لگا ہین اُسکے عشق کی حالت ابھی نہین بیان کرونگا آیندہ کی جلدون مین تحریر کرونگا مگر یہ خیال رہے کہ یہ بیقرار ملکہ کے عشق مین بہت ہین اور یہ شعر پڑھا شعر دن تو تیرے ہی تصور مین گذر جاتا ہی ٭ رات کو خواب مین تو ہمکو نظر آتا ہی ٭ اب راتین فراق کی بہت مشکل سے بسر ہوتی ہین تمام رات اختر شماری اور بیقراری مین گذرتی ہی رخسار زرد ہوگئے ہین خیر آمدم بر سر مطلب خلاصہ یہ کہ انھون نے وہ رات تڑپ تڑپ کے بسر کی جب صبح ہوئی نماز وغیرہ سے فراغت کرکے بارگاہ مین آگئے اور نقیدار اور سردار بھی آئے دربار آراستہ ہوا انکو تو انتظار سیارۂ ثانی مین رکھا جاتا ہی اب حال کوتوال کا بیان ہوتا ہی کہ یہ جو خدمت شاہزادہ سے رخصت ہوکر چلا تھا اور اپنے شہر مین پہونچا سیدھا طرف دربار کے گیا ہمر دوف کجکلاہ اسکا انتظار کر رہا تھا یہ جاکر پہونچا اور سلام کیا کرسی پر بٹھا گیا پہلے تو تمام حال لشکر و بارگاہ وغیرہ کا بیان کیا بہت سبکو تعجب ہوا اُسکے بعد دربار مین اپنا جانا اور پیام دینا شاہزادے کا حالات ملک وغیرہ دریافت کرنا اور اپنا بیان کرنا اُسکے بعد سب حال بیان کیا کہ یہ لوگ پردۂ قاف سے آئے ہین اور خدا پرست ہین اور کہتے ہین کہ ہم صاحبقران ہین مگر مجکو دیو اسنے معلوم ہوتے ہین لشکر تو کم ہی اور آپ سے مقابلہ کرنے کا قصد رکھتے ہین یہ کہکر تمام و کمال جو شاہزادہ نے جواب دیا تھا بیان کیا ہمر دوف کجکلاہ و جشنور کجکلاہ و سب اہل دربار یہ جواب سنکے مسکرائے اور ہمر دوف کجکلاہ نے اہل دربار سے کہا کہ کوتوال کا قیاس بہت ٹھیک ہی کہ یہ لوگ دیوانے ہین بھلا انسان کہا اور دیو کی ہمسری یہ ہوگا شاہزادے تو ہمسے کہ تم اگر دین اسلام قبول کرو اگر نہ قبول کروگے تو ہم زبردستی قبول کرائینگے اور یہ کہا کہ دیوانہ کیا چیز ہی جو ہمکو آکر لوٹ لیگا اگر یہان آئیگا سزا پائیگا بڑے بڑے

دیو تو دیوانہ سے لڑ نہیں سکتے ہیں انکی کیا اصل ہی کیونکر کوتوال کیا وہ لوگ بہت قوی تن ہیں مثل دیو کے قد آور ہیں کوتوال نے کہا کہ جی مثل ہمارے آپ کے ہاتھ پاؤں بھی نہیں ہیں نہ قد ہی بلکہ ہم سے نازک زیادہ ہیں معروف کجکلاہ نے اہل دربار کی طرف دیکھکر کہا کہ بڑے افسوس کا مقام ہی کہ یہ لوگ مفت میں دیوانے کے ہاتھ سے مارے گئے اور سب مال و اسباب بھی غارت ہوا ہمنے تو بطور خیر خواہی کے کہلا بھیجا وہ اُسنے لئے ہمسے لڑنے پر آمادہ ہوئے کیا تدبیر کروں اہل دربار نے عرض کیا کہ ہمارے نزدیک مناسب یہ ہی کہ کوئی ذی عزت شخص جائے اگر وہ ایسا ہو کہ کچھ رعب و داب بھی رکھتا ہو اور طرز تقریر سے بھی بخوبی آگاہ ہو بہادر بھی ہو جو وہ تقریر کریں انکو بخوبی جواب دے تو شاید وہ مان جائیں اور دیوانے کے ہاتھ سے نجات پائیں ایسا لائق ہو کہ جو اسنے آب تقریر سے انکی آتش کبر و غرور کو فرو کرے کچھ غصہ کرے خوف دلائے کچھ منت و سماجت کرے تو شاید کام نکلے اور آپ اس بدنامی سے بچیں کہ فلان بادشاہ کی قلمرو میں فلان بادشاہ کا گذرا تھا وہاں ایسی بدانتظامی ہی کہ اسکو قزاقون نے لوٹ لیا بادشاہ نے خبر نہ لی دوسرے ہم سبکا جی چاہتا ہی کہ کسی طور سے خواہ بنرمی خواہ بسختی یہ سب سامان ہاتھ آجائے کچھ ایسا اُنسے کہا جائے وہ یہ سب سامان ہمکو دیدیں معروف کجکلاہ نے کہا کہ یہ تو غیر ممکن ہی کہ سامان اپکو دیدیں مگر یہ ضرور ہونا چاہیے کہ وہ یہان سے چلے جائیں اول تو وہ دیوانے کے ہاتھ سے مفت مارے جائینگے دوسرے اس امر سے کہ اُنھون نے یہ جو قصد کیا ہی کہ مجھسے مقابلہ کریں اور دین اسلام کو یہان بھی رواج دین میں یہ نہیں چاہتا ہون کہ میرے ہاتھ سے اہل اسلام کو تکلیف پہونچے اگر یہ لوگ یہان میرے ہاتھ سے مارے گئے اور اس سرزمین پر اہل اسلام کی خونریزی ہوئی تو پھر غلغلہ پیدا ہوگا فاقہ کشی کی نوبت ہوگی دوسرے بدنامی بھی ہوگی کہ تھوڑے سے خدا پرست شہر مفروفیہ کی طرف گئے تھے اہل مفروفیہ ایسے بودے ہیں کہ اُنھون نے جو دیکھا کہ یہ لوگ کم ہیں لاکھون نے ملکر قتل کیا میں چاہتا ہون کہ ان سب باتون سے محفوظ رہون یہ تم سبکی راے بہت ٹھیک ہی کہ کوئی بہادر اور زبان آور جائے تو یہ کام نکلے اہل دربار سے کہکر اپنے فرزند کی طرف دیکھا اور متوجہ ہوا اور کہا کہ ای فرزند تم جاؤ میں نے پہلے بھی تمسے کہا تھا کہ تم جاؤ تمھاری راے ہوئی کہ کوتوال کو پہلے روانہ فرمائیے شاید کچھ کام کوتوال سے نکلے کچھ کام کوتوال سے نہ نکلا ہان یہ معلوم ہوگیا کہ فلان قوم قاف سے آئے ہیں اب بدون تمھارے جائے یہ مشکل حل نہ ہوگی حضور کجکلاہ فرزند خسرو معروف کجکلاہ نے عرض کیا کہ میں ابھی جاتا ہون یہ کہکر ملازمون کو حکم دیا کہ سامان سواری تیار کرو ملازمون نے فوراً سامان سواری تیار کیا حضور کجکلاہ اپنے باپ سے رخصت حاصل کرکے اور چند سردارون اور کچھ لشکر کو ہمراہ لیکر اسدن بیرون شہر آکر مقیم ہوا یہان معروف کجکلاہ نے دربار برخاست کیا وہ دن باقی اور رات انتظار میں بسر کی بوقت صبح معروف کجکلاہ فرزند کا انتظار کر رہا ہی اُدھر جب صبح ہوئی بس حضور کجکلاہ کا ذکر ہونے لگا کہ وہ آج ضرور جواب حسب دلخواہ لیکر آئینگے یہان یہ ذکر ہو رہا ہی معروف کجکلاہ فرزند کا انتظار کر رہا ہی اُدھر جب صبح ہوئی بس حضور کجکلاہ سبکو ہمراہ لیکر طرف سہراب ثانی وغیرہ کی فرودگاہ سے چلا میں عرض کر چکا ہون کہ چند سرکارے کوتوال کے ہمراہ لشکر اسلام کے آئے تھے اُنھون نے داخل دربار ہو کر سب تقریر سنی تھی اور حضور کجکلاہ چلا تھا تو اُسکے ہمراہ بیرون شہر آئے تھے اُنھی

رات بیرون شہر بسر کی یہ بھی اسی لشکر مین رہے جب وہ بوقت صبح اُدھر کو چلا تو یہ پہلے سے چلے کہ چلکر شاہزادہ کو اسکے آنے سے آگاہ کرین راوی اب ان بیکارون در حضور کج کلاہ کو راہ مین دیکھتا ہے اور سہراب ثانی وغیرہ کو سیارہ ثانی کے انتظار مین اور مصروفنی کج کلاہ کو حضور کج کلاہ کے انتظار مین اور اب کچھ حال سیارہ ثانی کا تحریر کرتا ہے اور شہر زرین حصار و زرومان تاجدار و زرنگار شاہ وغیرہ کا کہ انکا حال بھی تحریر کرنا ضرور ہے اور ان سب کا لشکر لیکر طرف دشت مصروفنیہ کے روانہ ہونا بیان ہوگا انشاء اللہ تعالی

اب دو کلمہ داستان سیارہ ثانی و شہر زرین حصار و زرومان تاجدار و زرنگار شاہ وغیرہ کی ملاحظہ فرمایئے دیگر حالات متعلق داستان ہذا بعدہ اسکے یہ فقیر حال حضور کج کلاہ و زرومان تاجدار کا مع لشکر کے خدمت سہراب ثانی وغیرہ مین اور مقابلہ ہونا مصروفنی کج کلاہ کے لشکر سے زیر ہونا مصروف دیوانے کا مع لشکر کے اور کوچ کرنا سہراب ثانی کا بعد ان واقعات کے طرف منطاق کے و دیگر حالات قلم بند ہونگے ناظرین ملاحظہ فرمائین

راوی بیان کرتا ہے کہ زرنگار شاہ و خورشید ملک گیر کی داستان جلد اول مین بیان ہوئی تھی کہ جبکہ شہریار نے شہر زرین حصار کو زیر کیا تھا اور یہ مسلمان ہوئے تھے صدق دل سے کلمہ پڑھکر اور زرومان سے رخصت ہو کر مع اپنے سرداروں کے روانہ ہوئے تھے اپنے ملک کی طرف راہ مین ان دونون بادشاہون کو اور انکا لشکر شکست خوردہ جو کہ کوہ و صحرا مین پراگندہ ہو کر پوشیدہ ہوگیا تھا ملا زرنگار شاہ مع اپنے لشکر کے اپنے شہر زرنگاریہ مین آیا اور داخل شہر ہوا اہل شہر کو معلوم ہوا کہ ہمارا بادشاہ آتا ہے جو سردار و امیر شہر تھے وہ استقبال کر کے لیگئے لشکر کی حالت تباہ پائی دریافت سے معلوم ہوا کہ لشکر نے شکست کھائی ہے لشکر آکر چھاونی مین اترا جو لوگ تباہ تھے انہون نے اپنے مقابلہ کا حال بیان کیا اور شکست کھانے کا اور درویش کے آنے کا اور زرنگار شاہ وغیرہ کے اسیر ہونے کا اور اپنا کوہ و صحرا مین پوشیدہ ہونا اور شکست کھا کر پھر بادشاہ سے ملنا بیان کیا ادھر زرنگار شاہ داخل محل ہوا اُسدن دربار نہ کیا کیونکہ کسل راہ کے سبب سے طبیعت سست تھی دوسرے دن دربار کیا سب سردار و اہل دربار جو کہ یہان باقی رہتے تھے وہ حاضر ہوئے اور جو کہ اسکے ہمراہ آئے تھے اور قتل ہونے سے بچے تھے وہ حاضر ہوئے جو سردار قتل ہوگئے تھے انکی جگہ خالی رہی دنگل سپہ سالار کا خالی تھا اب وہ رنگ دربار کا نہ تھا دوسرے وہ کبر و نخوت بھی سر سے اُسکے بالکل نکل گئی تھی چونکہ خدا پرست ہوچکا ہے جب دربار آراستہ ہوچکا تب خود زرنگار شاہ نے حالات جنگ و پیکار بیان کرنا شروع کئے یہان تک زرومان کا قلعہ بند ہونا اور اپنا خورشید ملک گیر کا قلعہ پر حملہ کرنا اسد ثانی کا لشکر پڑا کر کرنا اور اپنا واپس جانا تدبیر سے اسد کو اسیر کرنا اسکے بعد قلعہ پر حملہ کرنا سپہ سالار کا لب خندق

پہونچنا عقب سے اہل قلعہ کی کمک ہونا درویش کا آنا سپہ سالار کو زیر کرکے خندق میں ڈالدینا
لشکر سے لڑنا اہل قلعہ کا کمک کرنا اپنا اور خورشید کا اسیر ہونا و دیگر سرداروں کا قتل و اسیر ہونا
زرومان تاجدار اہل دربار کو سمجھانا اپنا شرط کرنا درویش کا اس شرط کو پورا کرنا اپنا و خورشید
کا مسلمان ہونا اور ادھر کو آنا بیان کیا کہ جسقدر سردار میرے ہمراہ آئے ہیں اور قتل ہونے
سے بچے ہیں سب خدا پرست ہیں لہذا میں تمہیں سبکو ہدایت کرتا ہوں کہ دین اسلام قبول کرو
اور بہت کچھ تعریف دین اسلام کی اور حمد باری بہت کلمے بیان کیے جو کہ زرومان وغیرہ کی زبانی
سنے تھے بیان کیے اس طور سے بیان کیا کہ سبنے بصدق دل دین اسلام قبول کیا کل اہل دربار
جو کہ کافر تھے اسوقت دائرہ اسلام میں آئے جب سب اہل دربار مسلمان ہوچکے زرنگار شاہ
نے حکم دیا کہ منادی ندا کرے کہ کل لشکر ہمارا اور کل اہل لشکر آکر در دولت پر جمع ہوں ہم کچھ
بیان کرینگے چنانچہ منادی نے ندا دی سب آکر جمع ہوئے زرنگار شاہ نے سب اہل شہر
و اہل لشکر سے یہ واقعہ بیان کیا اور کہا کہ میں نے تو دین اسلام اختیار کرلیا لہذا تم لوگوں کو بھی لازم
ہے کہ باطل پرستی سے باز آؤ اور دین حق کی اطاعت کرو سب نے ایک زبان ہوکر کہا کہ الناس علی
دین ملوکہم جو طرنیستہ و مذہب آپنے اختیار کیا ہمنے بھی قبول کیا زرنگار شاہ نے سبکو کلمہ تعلیم کیا
سب صدق دل سے مسلمان ہوئے مساجدوں کی بنا ڈالی گئی اذان ہر طرف ہونے لگی جسقدر
ملک زرنگار شاہ کے زیر حکومت تھے سب میں اسلام رائج ہوا اب زرنگار شاہ نے
فوج کی بھرتی شروع کردی پھر قریب چار لاکھ کے سپاہ بہم کرلی زرومان تاجدار سے بذریعہ نامہ و
پیام کے حالت دریافت کرتا رہتا تھا یہ بھی دریافت ہوگیا تھا کہ جس شاہ صاحب نے مجکو زیر کیا ہے
وہ زرومان کے مہمان ہیں اور بیرون شہر مقیم ہیں انکی سلامتی کی اور اہل اسلام کی ترقی کی
دعا کرتا تھا یہانتک کہ اسکو زرومان کے نامہ سے معلوم ہوا کہ وہ شاہ صاحب غائب ہوگئے زرنگار
شاہ کو بڑا صدمہ ہوا مگر کیا کرسکتا تھا سوائے رنج و صدمہ کے راوی کہتا ہے کہ یہ زرنگار شاہ اپنے
ملک میں براحت و آرام ساتھ دین اسلام کے حکومت کرتا ہے بہت خوش ہے مگر اب چندے سے جو اسنے
اہل اسلام کی تباہی کی حالت سنی ہے اور خروج برعلیس کی تو بہت متفکر ہے ہر روز خداوند کریم سے یہی
دعا کرتا ہے کہ اے میرے کریم کارساز و رب بے نیاز تو ہم سب پر رحم فرما اس کافر کو ادھر نہ بھیجنا کیونکہ
ہم تازہ مسلمان ہیں ایک زمانہ تک تو عالم کفر میں مبتلا رہے اب تو ایک رہنمائی ہدایت سے راہ
راست کو اختیار کیا ہے اگر وہ کافر ادھر آئیگا اور ہمسے ترک اسلام کو کہیگا اور اپنی اطاعت کو ہم ترک
اسلام کرینگے نہ اسکی اطاعت اپنی جان دیدینگے مگر اب اس امر کو گوارا نہ کرینگے زرنگار شاہ
یہ دعا کیا کرتا ہے اور یہ اسکی دینداری و ایمان کی حالت ہی میں زرنگار شاہ کو اسی حالت میں چھوڑتا
ہوں اب خورشید ملک گیر کی حالت تحریر کرتا ہوں کہ یہ بھی مسلمان ہوکر مع اپنے سرداروں
کے شہر زرین حصار سے چلا راہ میں اسکو بھی اسکا لشکر پراگندہ ملا جب سب جمع ہوگئے اسنے
ایک مقام پر قیام کیا اور سبکو جمع کرکے بہت کچھ پند و نصیحت کی اور کہا کہ میں نے تو دین اسلام
قبول کیا اب تم لوگ بھی اس مذہب حق کو قبول کرو سب اہل لشکر نے قبول کیا جب یہ سب
مسلمان ہوچکے یہ اس لشکر کو جمع کرکے بصد خدم و حشم طرف اپنے ملک کے روانہ ہوا جب
قریب شہر ستوخیریہ کے پہونچا اسکے باپ کو خبر ہوئی کہ میرا فرزند آتا ہے اسنے سرداروں کو بہیجے

استقبال روانہ کیا ادھر خورشید نے بیرون شہر خیمے برپا کرائے اپنے لشکر کو فرودگش کیا اور اہل لشکر سے کہا کہ میرے والد منوچہر شاہ زہرہ پرست ہین اور مین خدا پرست ہون اگر وہ میرے کہنے پر عمل کرینگے اور دین اسلام قبول کرینگے تو خیر ورنہ مین اُنسے مقابلہ کرونگا اسی سبب سے مین نے اپنے لشکر کو یہان اُتارا ہی تم لوگ میرا ساتھ دوگے سب نے جواب دیا کہ ہم تو آپ کے تابع فرمان ہین ہمکو اُنسے کیا غرض ہی غرض کہ خورشید مع لشکر کے بیرون شہر فرودگش ہوا ادھر سرداروں کو اسکے باپ نے استقبال کے لیے روانہ کیا تھا آنکے آنے کی خبر خورشید کو ہوئی انکو طلب کیا انھون نے آکر مجرا کیا کرسی بیٹھنے کو ملی انھون نے عرض کیا کہ ہمکو بادشاہ نے آپ سے استقبال کے لیے بھیجا ہی تشریف لے چلیے آپکا بادشاہ کو انتظار ہی خورشید نے کہا کہ مین چلتا ہون یہ کہکر مع چند سردارون کے اُنکے ہمراہ ہو لیا انھون نے عرض کیا کہ لشکر کو بھی حکم فرمائیے کہ وہ بھی داخل شہر ہو انھون نے کہا کہ یہ لشکر ابھی داخل نہو گا اسکے یہان مقیم رہنے مین ایک مطلب ہی وہ زیادہ نہ کہہ سکے کیونکہ مزاج سے آگاہ ہین شاہزادے کو ہمراہ لیکر داخل دربار ہوئے سب اہل شہر خوش ہوئے کہ ہمارا شاہزادہ آگیا اور تماشا دیکھنے کو نکلے جب خورشید داخل دربار ہوا اپنے باپ کو سلام تک نہ کیا اس خیال سے کہ یہ کافر ہین اور مین مسلمان ہون بس مجکو زیبا نہین ہی کہ مین سلام کرون چاہے باپ ہو چاہے دادا ہو حسب سنے سلام نہ کیا اور اُسی طور سے اپنے دنگل پر جو کہ اسکے لیے دربار مین مقرر ہی اور جہان یہ ہمیشہ بیٹھتا تھا بیٹھ گیا اسکے باپ کو یہ امر بہت ناگوار ہوا اپنے دلمین خیال کیا کہ یہ ایسا مغرور ہو گیا ہی کہ سلام تک نہین کرتا ہی یہ بہت بے تہذیب ہو گیا ہی کہ اسنے مجکو سلام تک نہین کیا اپنی قوت اور طاقت پر اسکو بڑا غرور ہی یہ اپنے دل مین خیال کرکے اہل دربار کی طرف مخاطب ہو کر کہا کہ آجکل کیا زمانہ مین انقلاب ہوا ہی کہ خُرد بزرگون کی کچھ بھی عزت نہین کرتے ہین ایسی بدتہذیبی کو ترقی ہو گئی ہی باپ کی بیٹے کے روبرو کچھ بھی عزت اور وقعت نہین ہی یہ جو منوچہر بادشاہ نے کہا اہل دربار حیران ہوئے کہ بادشاہ یہ کیا کہتے ہین مگر ساتھ ہی خیال آیا کہ شاہزادہ جو آیا ہی اور اُسنے سلام نہین کیا یہ اُسکی طرف اشارہ ہی اہل دربار ساکت ہو گئے ادھر خورشید سمجھ گیا کہ یہ میرے اوپر طعن ہی بادشاہ کی طرف مونہہ کرکے کہا کہ یہ امر ضرور ہی کہ آپ میرے پدر بزرگوار ہین اور مین آپکا فرزند ہون مجپر آپ کی عزت کرنا واجب و لازم ہی آپکے قدر کرنے سے میری بے مرتبہ افتخار حاصل ہی آپ کی فرمانبرداری میرے اوپر واجب ہی اور باعث میری نجات کا ہی اور ضرور مجھسے گستاخی ہوئی مگر اس گستاخی کا ایک سبب ہی اور مجھمین اور آپ مین اب بہت فرق ہی اُس فرق کے سبب سے مجبور ہون نہین ہی کہ مین آپ کو سلام کرون جب تک وہ فرق درمیان سے دفع نہوگا وہ فرق یہ ہی کہ میرے اور آپکے دین و مذہب مین فرق ہی اور جب تک فرق نہ تھا مین نے کبھی ایسی حرکت نہین کی یہ جو خورشید نے کہا اسکو سب اہل دربار کے و بادشاہ کے کان کھڑے ہوئے اور سب خورشید کی طرف متوجہ ہوئے اور دل مین خیال کرنے لگے کہ یہ کیا جملہ ہی ذرا اسکو غور سے سننا چاہیے یہ یہ فرق مذہب کیسا ادھر بادشاہ نے خورشید سے کہا کہ یہ تمنے کیا کہا جو تمھارا دین ہی وہ میرا دین ہی جو تمھارا خدا ہی وہ میرا خدا ہی کچھ تمھارے دماغ مین خلل واقع ہوا ہی جو ایسی تقریر کرتے ہو سوا ہی خداوند زمرد کے کوئی دوسرا بھی خدا ہی وہی سبکا خالق ہی ہم سب اُسی کے بندے ہین وہ جاگتی جوت کا خدا ہی یہ جو بادشاہ نے کہا خورشید نے جواب دیا کہ انھین خیالات نے تو

تم سبکو گمراہ کر رکھا ہی وہ کیا کیا ہی جو کسیکو پیدا کر سکے اُنکو اپنے پہلے دن کی تو خبر نہ تھی خدا پرست
اُنکے بیٹون کو نکال لیگئے مزے سے کیے انکو خبر نہ ہوئی یہ خدا کی صفت نہین ہی کہ وہ ہمارے مثل کھائے
اور پیے اور سوئے اور لباس پہنے خواہشات نفسانی مین مبتلا ہو تزویج کرے عورتون سے مثل
ہمارے ہم بستر ہو خدا ان سب باتون سے مبرا ہی اُسکے نہ اولاد ہی نہ ماں ہی نہ باپ ہی نہ وہ کسی سے پیدا
ہوا ہی نہ اُس سے کوئی پیدا ہوا ہی اُسنے یہ سب خلق کیا ہی اور آسمان و زمین وغیرہ اپنی قدرت سے پیدا
کیں ہین وہ ایک لطیف نور ہی وہ ہمہ وقت ہر جگہ موجود ہی اور پھر کہین نہین ہی وہ کسیکو دکھائی نہین
دیتا ہی وہ ہمیشہ سے ہی اور ہمیشہ رہیگا یہ لقا و زرقا وغیرہ اُسیکے بندے تھے شیطان کے بہکانے سے
خدا بن بیٹھے یہ اور انکے پرستار سب دوزخ مین جائینگے واقعی خدا مسلمانون کا ہی جسکی مین نے
بندگی اختیار کی ہی خدا پرست ہوا ہون اور آپ کافر ہین لیکن میرے اوپر واجب نہین ہے
کہ جب تک آپ کافر ہین مین آپکو مسلمان کرون میرے اور آپکے دین و مذہب کا فرق ہی مین
اسی لیے یہان آیا ہون کہ آپکو تلقین دین اسلام کرون اگر آپ میرے کہنے پر عمل کرین تو
بہتر ورنہ آپ سے مقابلہ کرون راہ خدا مین جہاد کرون اگر غالب آؤن تو یہ تمام شہر میری بدولت
راہ راست پر آئے سب عذاب قیامت و نار دوزخ سے نجات پائین اگر مارا جاؤن تو مجکو مرتبہ شہادت
ملے مین آپکو ہدایت کرتا ہون کہ اس دین باطل کو ترک فرمائیے اور دین اسلام قبول فرمائیے کیونکہ
یہی دین برحق ہی اور یہی مذہب و ملت حق ہی اور سب باطل ہین اور اُنکے ماننے والے کافر ہین اگر یہ امر
قبول نہین ہی تو مجسے مقابلہ فرمائیے میرا خدا میرا مالک ہی وہ جسکو چاہے ظفر دے مین نے اسی سبب
سے اپنے لشکر کو بیرون شہر اُتارا کہ شاید مقابلہ کی نوبت آئے اور مین حاضر خدمت ہوا یہ خورشید
نے کہا اہل دربار کا تو یہ حال ہوا کہ سب دنگ ہوگئے چہرے زرد ہوگئے رخون پر ہوائیان اُڑنے
لگین اور خیال کرنے لگے کہ بادشاہ کا خیال درست ہی کہ شاہزادہ دیوانہ ہوگیا لو اور سنو کہ خدا پرست
ہوگیا ہی کسنے شاہزادے کو بہکایا جو شاہزادہ نے اپنا مذہب ترک کیا بڑی خرابی ہوئی اہل
دربار تو یہ دلون مین خیال کر رہے ہین اور باہم اشارہ کر رہے ہین مگر منوچہر شاہ کو خورشید
کی تقریر پر بہت غصہ آیا برہم ہو کر کہا کہ تو بہت بدتہذیب ہوا ہی میرے روبرو خداوندون کو برا
کہتا ہی دیکھ ایسا نہو کہ وہ تجھپر قہر نازل کرین اور تو غارت ہو جائے تو خداوندون کے غضب سے خوف
نہین کرتا ہی خورشید نے جواب دیا کہ واہ کیا خوب وہ اپنے کو تو ہاتھ سے اہل اسلام کے بچا نہ سکے
مجھپر وہ کیا قہر نازل کرینگے اُنسے کیا ہو سکتا ہی اپنے دشمنون کو تو ہٹا نہ سکے اُنکی تو پشم کندہ کر نہ سکے
وہ میرا کیا کرینگے وہ ہین ہی اسی لائق کہ اُنپر مثل ابلیس کے رات دن لعنت و ملامت کیجائے اور
بہت سی دلیلین بیان کین خورشید نے اور کہا کہ اس امر سے کیا مطلب ہی اور کیا ہوگا اگر آپکو
دین اسلام قبول کرنا ہو تو خیر ورنہ مین جاتا ہون لشکر لیکر اور آپ باہر آئیے میرے آپکے مقابلہ ہو
بادشاہ نے جواب دیا کہ تجکو لگا سودا ہوگیا ہی مین کوئی دیوانہ نہین ہون تو اپنے سودے کا علاج
کر کیون اپنے کو ورطہ ہلاکت مین مبتلا کرتا ہی اگر میرے کہنے پر عمل نہ کریگا دیکھ پچھتائیگا دین اسلام کو ترک
کر اگر قبول بھی کر لیا ہی ہم کچھ بھلا بلا کر اپنے دین مین شامل کر لینگے خورشید نے برہم ہو کر جواب دیا
کہ مین تو دیوانہ نہین ہون جو مجکو دیوانہ تصور کرے وہ خود دیوانہ ہی یہ کہکر بہت کچھ کلمے وحدانیت
خدا مین بیان کیے اُسکے بعد کیفیت جنگ و پیکار بیان کی اور اپنے مسلمان ہونے کی حالت

بیان کی اور کہا کہ صاف صاف مجکو جواب دیجیے آیا دین اسلام قبول کیجیےگا یا نہین اگر نہ قبول کیجیے تو
کہدیجیے مین جاؤن اور آپ لشکر لیکر بیرون شہر آئیے اور مجھسے مقابلہ فرمائیے منوچہر شاہ نے کہا کہ مین
آتا ہون لشکر لیکر مقابلہ کرونگا یہ سننا تھا کہ خورشید اُٹھ کھڑا ہوا اور یہ کہا بھلا تم لوگ کیا دین اسلام
قبول کروگے تمہارے قلب بسبب تاریکی کفر کے سیاہ ہو رہے ہین یہ کہکر اور اپنے سردارون کو لیکر بیرون
دربار آیا اور مرکب پر سوار ہو کر اپنے لشکر مین آیا سب سردارون سے حال بیان کیا اُنھون نے خورشید
کی بہت تعریف کی وہان بعد چلے آنے خورشید کے بادشاہ نے اہل دربار سے کہا کہ خورشید
ملچھ ہو گیا کسی ملچھ کی صحبت مین بیٹھا وہان اسکا ذکر ہوا اُس ملچھ نے بہکا کر ملچھ بنایا اُسکو سزا
دینا لازم ہوا ہمارے لشکر کو حکم دیا جائے کہ وہ سامان جنگ و پیکار کرے یہ حکم دیکر دربار برخاست
کیا محل مین آیا مان نے خورشید کے شوہر سے پوچھا کہ مین سنتی ہون کہ میرا فرزند خورشید آیا ہے
کیا سبب ہے کہ جو یہان نہ آیا بادشاہ نے برہم ہو کر کہا کہ جی ہان تشریف تو لائے ہین اور دربار
مین بھی آئے تھے مگر ملچھ ہو کر آئے ہین خدا پرست ہو گئے ہین مجکو خدا پرست کرنے آئے ہین یہ کہکر
سب واقعہ زوجہ سے بیان کیا اُسنے کہا کہ پھر کیا آپ اُس سے مقابلہ کرینگے کہا کہ کیون نہ کرونگا وہ آوارہ
ہو گیا ہے تو مین بھی آوارہ ہو جاؤن مین نہ مقابلہ کرونگا وہ لشکر لیکر شہر مین چلا آئیگا سب کو قتل کریگا
اُسوقت مقابلہ کرنا پڑیگا ملکہ یہ تقریر بادشاہ سے سنکے خاموش ہو رہی مگر بڑا صدمہ ہوا بادشاہ کو بھی
صدمہ ہے یہان تک یہ سب رنج و صدمہ مین مبتلا ہین اُدھر سردارون نے لشکر کو سامان جنگ کرنے کا حکم
دیا اب ہر طرف یہ چرچا ہو رہا ہے کہ شاہزادہ ملچھ ہو گیا بادشاہ اُس سے مقابلہ کرینگے اسی ذکر مین وہ دن
تمام ہوا کوئی مقام اُس شہر مین ایسا نہ تھا کہ جہان یہ ذکر نہو کوئی شخص ایسا نہ تھا کہ جسکی زبان پر یہ ذکر
نہو جب رات ہوئی سب اہل شہر و بادشاہ سو رہے اُسدن بادشاہ نے کھانا تک نہ کھایا مارے صدمہ
کے اب جو سوتا ہے دیدۂ ظاہری تو بند ہو گئے عالم خواب مین ایک میدان وسیع دیکھا اور دیکھا کہ میدان
مین تمام میرا لشکر ہے اور سب اہل شہر ہین اور چارون طرف آگ روشن ہے ادھر مین اور یہ سب لوگ بیچ مین
ہین یہ دیکھکر منوچہر شاہ بہت حیران ہوا اور اہل لشکر و اہل شہر سے دریافت کرنے لگا کہ یہ کیا مقام
ہے اُنھون نے جواب دیا کہ ہم اس مقام سے خود ہی آگاہ نہین ہین آپکو کیا بتائین یہ باتین ہو رہی تھین کہ
ایک طرف سے بہت سے انسان مہیب شکل پیدا ہوئے کہ اُنکے تمام جسم ہیزم خشک کی طرح جل
رہے ہین اُنکے عقب مین کچھ عجب صورت کے لوگ ہین کہ جو انسان نہین معلوم ہوتے تھے یہ سب
منوچہر شاہ خواب دیکھ رہا تھا دیکھا کہ جو کہ اُنکے عقب مین ہین اُنکے ہاتھون مین آگ کے گرز ہین اُنکو
مارتے ہوئے چلے آتے ہین یہ چلاتے ہین توبہ ہوئی توبہ ہوئی ہمنے بڑا قصور کیا کہ جو دنیا پر اپنے کو خدا
کہلوایا ہم اپنی سزا کو پہونچے اسی طور سے وہ ایک طرف چلے گئے اب منوچہر شاہ نے دیکھا کہ
ہزارون اُس صورت کے لوگ پیدا ہوئے کہ اُنکے ہاتھ مین گرز مین آگ کے اور اُن سبکی طرف چلے اور
منوچہر شاہ و اہل شہر و اہل لشکر کی طرف پکار کر کہا کہ کیون تمنے دنیا پر اپنی عمر کفر مین بسر کی اور اب
خدا کو نہ پہچانا اُسکے بندون کو سجدہ کیا یہ حال دیکھکر منوچہر شاہ اُسی عالم خواب مین ایک طرف کو بھاگا
اُسکے عقب مین اور سب بھاگے وہ فرشتگان عذاب اُنکے پیچھے پیچھے چلے اب بدحواس یہ سب جاتے ہین وہ
آگ اگر سد راہ ہوتی ہے راہ نہین ملتی ہے ایک طرف جو بھاگکر گئے دیکھا کہ بیرون آگ ایک باغیچہ ہے
اُسمین خورشید اپنے فرزند کو منوچہر شاہ نے دیکھا کہ کرسی پر بیٹھا ہے ملازم خدمت مین حاضر ہین

منوچہر شاہ نے جو اپنے فرزند کو دیکھا پکارا کہ اے فرزند مجکو اور اہل شہر کو و اہل لشکر کو اس آفت سے بچا کر اسنے سماعت نہ کی جب کئی مرتبہ پکارا تو خورشید نے پکار کر کہا کہ لقا و زرد مرد کو بچاے جو کو بلا دو کہ جسکی تم پرستش کرتے تھے اور اپنا خدا جانتے تھے مین نے لاکھ لاکھ سمجھایا تمنے نہ سُنا آخر کو اسکی سزا پائی اب تمھارے خدا تمکو نہین بچاتے ہین پکار مجسے فریاد کرتے ہو دیکھو یہ مرتبہ ہی اہل اسلام کا اور یہ حالت ہی کفار کی جو کہ تمھاری ہی اور مجکو یہ مرتبہ دین اسلام کو قبول کرنے سے ملا یہ جو خورشید نے پکار کر کہا اب تو منوچہر شاہ مایوس ہوا اور وہ سب فرشتہ گرز لیکر قریب آ گئے اب تو سب توبہ توبہ کرنے لگے اسقدر توبہ توبہ کی اُس خواب مین منوچہر شاہ نے اور ایسا خالف ہوا کہ آنکھ کھل گئی اپنے کو بستر خواب پر پایا مگر دل کا یہ عالم تھا کہ ہاتھون اُچھل رہا تھا اسکو اُسوقت خیال آیا کہ مجکو لازم ہی کہ دین اسلام قبول کر تو نے عالم خواب مین سب حالت دیکھ لی دین اسلام برحق ہی اور سب باطل ہی اسی خیال مین اسکو نیند نہ آئی جاگ کر سحر کی فوراً سب سے پہلے دربار مین آیا وہان سب اہل شہر و سب سردار وان و اہل لشکر نے بھی یہی خواب دیکھا ہر ایک نے قصد کر لیا کہ دین اسلام قبول کرنا چاہیے سب اہل دربار حاضر دربار ہوئے مگر عجب حالت سے کہ سبکے رخون کا رنگ فق تھا اپنے اپنے مقام پر آ کر سر جھکا کر بیٹھ گئے کہ منوچہر شاہ نے جب سب دربار جمع ہو گیا اُسوقت اُنکی طرف خطاب کر کے کہا کہ مین نے رات کو خواب مین عجب واقعہ دیکھا آپ لوگ سنین یہ کہکر تمام خواب بیان کیا اور کہا کہ اُس عالم مین جب میری آنکھ کھلی تو مین نے یہ دلمین خیال کیا کہ دین اسلام برحق ہی مین بوقت صبح خورشید کو طلب کر کے اُس طریقہ اسلام کو یاد کرونگا اور اپنے اس مذہب کو ترک کرونگا تب وہ دل کی حالت کم ہوئی لہذا آپ لوگ کیا کہتے ہین سب نے کہا کہ ہمنے بھی یہی خواب دیکھا اور جب یہ قصد کر لیا کہ بادشاہ سے عرض کرینگے کہ آپ دین اسلام قبول کر لین تو وہ حالت کم ہوئی لہذا ضرور شاہزادہ کو طلب فرما کر اُنسے طریقہ اسلام یاد کیجیے اور اور اس مذہب کو ترک فرمایئے جب یہ سب نے کہا اُسوقت بادشاہ چند سردار خورشید کے پاس روانہ کیے اور اُنسے کہا کہ خورشید سے کہنا کہ تم دم بھر کے واسطے میرے پاس آؤ مجھے تمسے کچھ بابت دین و مذہب کے سب اہل دربار کے روبرو بحث کرنا ہی اگر تم میرے سوالون کا پورے طور سے جواب دو گے اور مجکو قائل کر دو گے تو مین دین اسلام قبول کرونگا مع اہل شہر و اہل لشکر کے ورنہ تمسے مقابلہ کرونگا وہ سردار روانہ ہوئے یہان بادشاہ نے حکم دیا کہ منادی تمام شہر مین ندا کر دے کہ سب اہل شہر جمع ہون اور ہمارا کل لشکر بھی در دولت پر حاضر ہو ہم کچھ سب سے سوال کرینگے منادی نے ندا کر دی سب اہل شہر آ کر جمع ہوئے کل لشکر بھی آیا اُدھر بیرون شہر خورشید ملک گیر اپنی بارگاہ مین بیٹھا ہوا تھا سب سردار اُسکے لشکر کے حاضر تھے کہ خبر پہونچی آپکے والد کے پاس سے چند سردار آئے ہین کہا کہ آنے دو وہ سردار داخل بارگاہ ہوئے خورشید کو سلام کیا اور بادشاہ کا پیام دیا خورشید فوراً کھڑا ہو گیا اور اپنے سردارون سے کہا کہ آپ لوگ یہان ٹھہرے رہین مین ابھی اُنکو قائل کر کے آتا ہون اُنھون نے عرض کیا کہ ہمکو خوف ہی کہ کہین ایسا نہو کہ آپ کے اُنکے فساد ہو وہ آپکو اکیلا پا کر فساد کرین خورشید نے جواب دیا کہ خدا میرا مالک و حافظ ہی اُسکا فضل شامل حال ہی وہ کافر میرا کیا کر سکتے ہین مین اُسکو کافی ہون یہ کہکر سب سردار وہان ٹھہرا کر اور آلات حرب و ضرب سے مسلح و مکمل ہو کر اُن سردارون کے ہمراہ ہو لیا اور داخل

شہر ہوا جب قریب پہونچا دیکھا کہ ایک طرف تمام لشکر جمع ہی اور ایک طرف تمام اہل شہر کا مجمع ہی یہ حال
دیکھکر خورشید کو خیال ہوا کہ آج بہت بڑا جشن ہی جیسے ضرور کچھ فساد ہوگا منوچہر شاہ نے دھوکا
دیا خیر ابھو جو کچھ ہو نظر بخدا کرکے ان سرداروں کے ساتھ جو کہ لینے کو گئے تھے داخل دربار ہوا مانند شیر
غران کے دیکھا کہ دربار آراستہ ہی بادشاہ تخت پر بیٹھا ہوا ہی جیسے سب اہل دربار نے خورشید
کو آتے دیکھا برائے تعظیم کھڑے ہوئے خورشید اپنے مقام پر آکر بیٹھ گیا اور باپ کی طرف مونہہ
کرکے بولا کہ آپ نے کیوں مجھکو طلب کیا ہی کیا بحث کرتا ہی جلد فرمایئے تب منوچہر شاہ نے کہا کہ مین نے
ایک خواب دیکھا ہی اور میرے سب اہل درباری و اہل شہر و اہل لشکر نے اسکی تعبیر دی اگر تم تعبیر میرے
خیال کے موافق تعبیر دوگے تو مین ضرور دین اسلام قبول کرونگا ورنہ تمسے مقابلہ کرونگا خورشید نے
کہا کہ وہ خواب آپ بیان کرین تب بادشاہ نے اپنا خواب بیان کیا اول سے آخر تک اور کہا یہی خواب
سب اہل شہر و اہل دربار نے دیکھا اسکی تعبیر کیا ہی خورشید نے کہا کہ وہ جو میدان وسیع سب نے دیکھا
ہی وہ میدان حشر ہی وہ جو آگ اس میدان مین مشتعل دیکھی ہی وہ آتش دوزخ ہی اور وہ جو لوگ جلتے
ہوئے نظر آئے ہین جنکے پیچھے لوگ گرز آتشین لیے ہوئے وہ بھی خداے باطل ہین جنکی آپ لوگ بندگی
کرتے ہین اور فرشتگان عذاب ہین جو انکو گرز آتشین سے اذیت دے رہے تھے اور جو لوگ
آپکے عقب مین گرز لیکر چلے ہین وہ بھی فرشتہ عذاب کے ہین کہ گنہگاروں کو گرز آتشین سے اذیت
دیتے ہین اور وہ جو باغ دیکھا کہ جہان مین وہ باغ جنت تھا کہ مین نے اسلام قبول کیا مجھکو باغ رہنے
ملا آپ کافر رہے آپکو آگ مین جلانے کا حکم ملا اور آپ پر فرشتہ عذاب کے مقرر کیے گئے خیال
کر لیجیے بروز قیامت یہی حال آپکا ہوگا جو کہ آپنے خواب مین دیکھا یہ سنا تھا کہ منوچہر شاہ کانپ
اٹھے اور کہا کہ ای فرزند مین نے دین اسلام قبول کیا اور مین نے توبہ کی مجھکو کلمہ تعلیم کرو خورشید
نے باپ کو کلمہ تعلیم کیا اسکے بعد سب اہل دربار کو منوچہر شاہ مع کل اہل دربار کے صدق دل
سے مسلمان ہوا خورشید کو لیکر بیرون دربار آیا یہان سبکا مجمع تھا سبکو مخاطب کرکے کہا کہ
مین نے تو دین اسلام قبول کیا جو دین اسلام قبول کرے وہ میرے شہر مین رہے ورنہ چلا جاے
مین نے شب کو یہ خواب دیکھا اور وہ خواب بیان کیا اور جو تعبیر خورشید نے دی تھی وہ بیان کی سب
اہل شہر و اہل لشکر نے بیان کیا کہ ہمنے بھی یہی خواب دیکھا ہی پس ہمنے بھی دین اسلام قبول کیا
اور باطل پرستی کو ترک کیا اسوقت خورشید نے سبکو کلمہ تعلیم کیا وہ سب کلمہ پڑھکر بصدق دل
سے مسلمان ہوگئے جب یہ سب مسلمان ہو چکے خورشید کو بڑی خوشی ہوئی اپنے باپ سے
ملا اور انکے قدمونپر گرا اور کہا کہ میری خطا کو معاف فرمایئے بادشاہ نے گلے سے لگایا اسیوقت حکم
دیا کہ جسقدر بتکدے ہون سب منہدم کیے جائین انکے مقام پر مساجد بنائی جائین ہر طرف اذان
کی صدا بلند ہوئی کوئی دوسرے مذہب کا آدمی تو یہان نہ رہنے پائے اگر رہے تو اسکا گھر بار لوٹ
لیا جائے وہان کوئی دوسرے مذہب کا نہ تھا سوائے خدا پرست کے بادشاہ ان سبکو
رخصت کرکے داخل محل ہوا سب اہل محل کو مسلمان کیا خورشید اپنی مان سے ملا اسنے گلے
سے لگایا تھوڑی دیر محل مین رہا اسکے بعد باپ سے اجازت لیکر اپنے لشکر مین آیا اپنے سردارون
سے سب حال بیان کیا یہان سب پریشان ہو رہے تھے خلاصہ یہ کہ لشکر کو لیکر داخل شہر ہوا لشکر نے
چھاونی مین قیام کیا آپ داخل محل ہوا وہ پدر و پسر عیش و راحت بسر کرنے لگے جسقدر ملک تھا

حکومت منوچہر شاہ اُن سب مین دین اسلام کو رواج دیا گیا اور جو ملک خورشید کے قبضے
کیے ہوئے تھے وہان بھی سواے دین اسلام کے دوسرا دین نہ تھا یہ دین اسلام کی ترقی مین مصروف
تھے انکو خرابی ممالک اسلام و تاراج برجیس کی پرچہ اخبار کے ذریعہ سے خبر معلوم ہوئی انہون نے اسیوقت
سے اس قصد سے فوج کی بھرتی شروع کردی کہ شاید برجیس ادھر بھی آئے اور ہمسے بھی ترک
مذہب کے لیے کہے تو ہم ترک مذہب نہین کرینگے اور اُس سے مقابلہ کرینگے راوی خورشید و منوچہر شاہ
کو فوج کی بھرتی مین مصروف رکھتا ہی اب حال زردمان تاجدار کا تحریر کرتا ہی کہ اسکی داستان جلد
اول مین یہانتک تحریر ہوئی ہی کہ یہ خدمت گذاری مین شاہ صاحب کے مصروف ہی اب اسکا بھی
بہت بڑا دربار ہوتا ہی اسکے پاس لشکر بھی کثیر ہو گیا ہی اسکا فرزند تومان تاجدار بہت زبردست ہی
شاہ صاحب بیرون شہر تکیہ پر ذکر و کشف مین یہ آخر وقت دن بروقت صبح جاتا ہی اسی طور سے زمانہ گذرا وہ
وقت آیا کہ دیوطہران شہریار کو بحکم اختصار برزاد تکیہ پر سے اٹھا لیگیا اور سیارہ ثانی بھی چلا
گیا ایک طرف ان دونون صاحبون کی داستان تو تحریر ہو چکی ہی ہان زردمان تاجدار کا حال
نہین تحریر ہوا تھا اب تحریر ہوتا ہی کہ اسکا دربار آراستہ ہی سب حاضر دربار ہین کہ وہ ملازم اور محافظ حاضر دربار ہوئے
جو کہ اسنے براے خدمت و حفاظت شاہ صاحب مقرر کیے تھے اُنکو شاہ صاحب کا حکم تھا کہ تم ہمسے دور
رہنا جب ہمکو ضرورت ہوا کریگی ہم طلب کر لیا کرینگے اور جو روزمرہ کے کام ہین انکے کچھ کہنے کی ضرورت
نہین تم درست کر جایا کرو چنانچہ وہ سب لوگ اُس صحرا مین تکیہ سے دور رہتے تھے جو کام جسکے متعلق
تھا وہ آکر کر جاتا تھا پھر اپنے مقام پر چلا جاتا تھا شاہ صاحب کو دیکھتا تھا کہ بیٹھے ہوئے ہین وہ بھی سب
ملازم حاضر دربار ہوئے اور یون بادشاہ سے عرض کرنے لگے کہ حضور بڑا غضب ہوا آج شاہ صاحب
غائب ہو گئے ہم جو بوقت صبح اُٹھے اور تکیہ پر سلام کو گئے تو ہمنے بستر شاہ صاحب کو خالی پایا لطف یہ ہی
کہ دوسرے شاہ صاحب بھی نہین ہین لاکھ تلاش کیا کہین دونون کا پتہ نہ لگا آخر کو پریشان ہوکر
حاضر خدمت عالی ہوئے کہ آپکو آگاہ کرین یہ سننا تھا کہ بادشاہ و کل اہل دربار کو بہت صدمہ ہوا سبکے
چہرے اُتر گئے خصوصاً تومان تاجدار کو تو اسقدر رنج ہوا کہ سب اہل دربار کے آنسو نکل پڑے
اور بادشاہ بھی آبدیدہ ہوئے اُسوقت بادشاہ نے حکم دیا کہ سانڈنی سوار جائین اور تلاش کرین سانڈنی سوار
براے تلاش روانہ ہوئے مگر کہین پتہ نہ ملا وہ یہان ہون تو پتہ ملے دونون بردہ قاف مین دیوزادون
مقابلہ کر رہے ہین پریزادون سے عیش و راحت مین مصروف ہین گانے سن رہے ہین یہان یہ لوگ
اُنکے غم و الم مین مبتلا ہین زردمان نے یہ اپنا طریقہ مقرر کیا ہی کہ ہر صبح کو سوار ہوکر تکیہ پر جاتا ہی اور اسکو
دیکھ آتا ہی اس خیال سے کہ شاید شاہ صاحب آگئے ہون لوگ مقرر کر دیے ہین انکو حکم ہی کہ تم یہان ٹھہرو
جب شاہ صاحب تشریف لائین ہمکو فوراً خبر کرنا خلاصہ یہ کہ بہت تلاش کیا کہین پتہ نہ چلا تومان تاجدار کا
تو یہ حال ہوا ہی کہ اُسنے کھانا وغیرہ ترک کر دیا جب پتہ نہ چلا بادشاہ نے فرزند کو سمجھانا شروع کیا اور
کہنا شروع کیا کہ وہ مثل سابق کے کسی طرف چلے گئے ہین پھر جب جی چاہیگا تشریف لائینگے تم صدمہ
نکرو آخر کو یہ ہوا کہ وہ حالت کم ہو گئی مثل سابق کے سب رہتے تھے مگر گاہے گاہے شاہ صاحب کا
خیال آجاتا تھا راوی بیان کرتا ہی کہ اب زردمان کے قبضہ مین بہت سے ملک آگئے ہین اور حکومت
نے ترقی کی ہی یہ اسلام کی برکت ہی ہمکو بھی پرچہ اخبار سے ممالک اسلام کی خرابیان معلوم ہوئی ہین افسوس
کرتا ہی اہل دربار سے کہتا ہی کہ اگر برجیس ادھر آئیگا تو مین اُس سے ضرور مقابلہ کرونگا چاہے قتل ہو

اس وقت تو ذکر نہ کرونگا اب راوی زردمان تاجدار کو اُسکے ملک مین بند و بست حکومت مین مصروف رکھتا ہو اور احوال
سیارہ ثانی کا تحریر کرتا ہو کہ سیارہ ثانی جو نامہ رستم ثانی کا لیکر بیشہ ہمرونیہ سے طرف زرین حصار
کے چلا تھا راہ طی کرکے دو منزلہ سہ منزلہ کرکے بعد قطع منازل و طی مراحل کے قریب زرین حصار کے پہنچا
اور اُس تکیہ پر آیا جہان شہریار وغیرہ نے قیام کیا تھا اسکو اُسی طور سے پایا اور فقیر ہوکر بیٹھا یاد آیا صورت
بدلکر داخل شہر ہوا اب شہر کو پہلے سے زیادہ آباد دیکھا اور رعایا کو دلشاد وہ دن زردمان کے
سوار ہونے کا تھا یہ شہر کی سیر کر رہا تھا کہ بادشاہ کی سواری بڑی دھوم سے نکلی اسنے پہلے سے
زیادہ جاہ و حشم زردمان کا دیکھا اور زرین حصار مین لسنے ہزارون مسجد مین پائین بہت خوش ہوا ایک سرا
مین اُترا اسنے یہ خیال کیا کہ زردمان کو عیاری سے محل سے نکال لاؤن اور اُس تکیہ پر لیجا کر نامہ
آقا کا دون یہ خیال اپنے دل مین کرکے سرا مین اُترا جب شب ہوئی قریب نصف شب کے اُسوقت
سبکی نظرون سے پوشیدہ ہوکر سرا سے نکلا اور محلات شاہی کی طرف آیا کمند مار کر محل پر گیا
زیر قصر آیا خوابگاہ زردمان و تومان کو دریافت کیا ایک خواص کی صورت بنکر وہان پہونچکر بیہوشی
اُڑا کر سبکو جو کہ پہرے پر بیٹھی ہوئین تھین بیہوش کیا زردمان کا پشتارہ باندھکر پشت پر لادا اور کمند کے
ذریعہ سے بالاے بام آیا اور اُسی کے ذریعہ سے زیر بام آکر ایک مقام پر پشتارہ لیکر پھر قصر مین آیا اور تومان
کو بھی اسی طریقہ سے لیگیا بعدہ دونون پشتارے دوش پر اُٹھا کر سب کی نگاہون سے بچکر بیرون شہر آیا
اُسی تکیہ پر اور اُس بنگلہ مین فرش آراستہ کرکے روشنی کرکے فتیلہ رفع بیہوشی روشن کیا کہ زردمان
و تومان کو ہوش آیا اپنے کو ان دونون نے محل مین نہ پایا بہت حیران ہوئے کہ یہ کون مقام ہی خیال
کیا کہ خواب دیکھ رہے ہین کہ زردمان کی نگاہ تومان پر پڑی اتنے مین گھبرا کر اُٹھ بیٹھا اور کہا کہ اے فرزند
ہم تم یہان کہان یہ کیا واقعہ ہی مجھکو تو ہم تم اپنے مقام پر محل مین سو رہے تھے یہان کہان
سے آگئے یہ تو وہ مقام ہی اور وہ بنگلہ ہی کہ جہان شاہ صاحب تشریف فرما تھے تومان نے عرض کیا کہ
اے والی قدردان مین خود حیران ہون کہ یہ کیا واقعہ ہی پہلے تو مین نے خواب تصور کیا تھا مگر جب آپ نے صدا
دی تو ہوشیار ہوا میری عقل کام نہین کرتی ہو یہ تقریر ہو رہی تھی کہ ایک طرف سے سیارہ
آئینہ بردار تھا بیٹھا اسے ہوئے ظاہر ہوا یہ دونون تاجدار کو دیکھکر خیال کرنے لگے کہ شاید یہ کوئی
ہمارا دشمن ہی یہی وہان سے یہ ہے آیا ہو اب ہمارے قتل کی فکر مین آیا ہی ہمارا پیمانہ عمر لبریز ہوگیا یہ
ملک الموت ہی یہ خیال دل مین کرکے پریشان ہوئے سیارہ دست بستہ پریشان دیکھا کہا کہ آپ
دونون صاحب پریشان نہون مین آپکا دشمن نہین ہون بلکہ دوست ہون ایک ضرورت سے آپ کو
یہان لایا ہون لہذا اُسکے خبر ہو سنتا ہو ونگا آپ اطمینان رکھین یہ کہتا ہوا قریب آیا اور بیٹھ گیا انکی تھی
پریشانی اس تقریر کے ہونے سے کم ہوئی جب سیارہ بیٹھ چکا اُسنے کہا کہ اب آپ دونون صاحب
گوش ہوش سے سنین جو مین بات آپکی خدمت مین عرض کرتا ہون یہ ایک راز ہی سوا ے آپ کے
یا آپ کے فرزند تومان تاجدار کے جو یہان اسوقت موجود ہین یا مین ہون یا نہ رہنگا شاہ عالم
رہیگا یا خورشید ملک گیر شاہزادہ منوچہر کے اور کسیکو معلوم نہ ہو ورنہ بڑی خرابی ہوگی
اس راز کے افشا ہونے مین بہت بڑے نقصان ہین بلکہ کچھ لوگ جو کہ آپکے سرپرست اور محسن
ہین وہ ناراض ہونگے اور انکی ناراضی آپکی خرابی کا سبب ہی آپ دونون صاحب اس امر کا اقرار
کرین کہ ہم اس راز کو افشا نہ کرینگے تو مین بیان کرون اور آپ قسم کھائین یہ تقریر سنکے

زردمان و تومان حیران ہوئے اور خیال کرنے لگے ہمارے نام سے کیونکر آگاہ ہوا اور زرنگار شاہ و خورشید کے نام سے کیونکر واقف ہوا اور یہ کون شخص ہے یہ دل میں خیال کرکے زردمان نے کہا کہ میں قسم کھا کر کہتا ہوں کہ جو راز آپ مجھسے بیان کرینگے وہ میں کسی پر ظاہر نکرونگا اسکو اپنے حجاب دل و سینہ میں مثل عروس کے رکھونگا اور مثل محبت کے قلب میں اور مثل بوئے گل کے دل میں کہ جیسے خوشبو غنچہ میں پوشیدہ رہتی ہے جب تک وہ شگفتہ نہیں ہوتا ہے اور مثل دل کے سینہ میں اسی طور سے تومان نے قسم کھا کر کہا اور کہا کہ آپ بیان کریں ہمکو بڑی حیرت ہے اور پریشانی ہے کہ یہ کیا معما ہے تب سیارہ نے کہا کہ آپ زیادہ فکرمند نہوں میں بیان کرتا ہوں پہلے یہ بیان فرمائیے کہ زرنگار شاہ و خورشید جو خدا پرست ہوئے تھے وہ ابھی تک خدا پرست ہیں یا کافر ہوگئے مجھکو اس راز سے آگاہ فرمائیے پھر میں وہ راز بیان کرونگا زردمان تاجدار نے کہا کہ وہ ابھی تک خدا پرست ہیں اور انکو خدا پرستی کی طرف بہت غلو ہے انکے مثل کوئی خدا پرست صاحب اعتقاد نہوگا انہیں نے ہر ایک اپنے ملک میں براحت و آرام حکومت کرتا ہے یہ کہکر تمام واقعات زرنگار شاہ و خورشید کے زردمان و تومان نے بیان کئے سیارہ نے سنکے شکر خدا کیا اور کہا کہ اب میں راز بیان کرتا ہوں سنئیے وہ راز یہ ہے کہ آپکو یاد ہوگا کہ ایک شاہ صاحب آپکے ملک میں آئے تھے انھوں نے یہاں آکر ارژنگ پہلوان کو میں کشتی میں قتل کیا تھا آپکے سپہ سالار کو زیر کیا تھا آپنے انکی بڑی عزت و آبرو کی تھی انکے واسطے یہ تکیہ اور بنگلہ آراستہ کیا تھا آٹھویں دن میلہ ہوتا تھا انھوں نے آپکے سپہ سالار و آپکے فرزند تومان تاجدار کو فنون سپہ گری تعلیم فرمائے تھے آپکو الحمد للہ اسلام تعلیم کیا تھا راہ ضلالت سے نکالا تھا نار دوزخ سے بچایا آپ انکی بہت خاطر کرتے تھے کہ وہ غائب ہوگئے آپکو انکا بڑا صدمہ ہوا مگر آپ دین اسلام پر قائم رہے آپکے بھائی زرنگار شاہ آپ پر لشکر کشی کرکے آئے خورشید ملک گیر بھی آیا وہ دونوں شریک ہوکر آپسے لڑے اور آپنے مقابلہ کیا آخر کو شکست کھائی کیونکہ وہ لشکر کثیر رکھتے تھے دوسرے وہ جنگ دوسرے طور سے ہونے والی تھی انھوں نے قلعہ پر کئی مرتبہ یورش کیا ایک جوان نے ہر مرتبہ کمک کی اور اسنے یورش سے آپکو بچایا آخر کو زرنگار کے عیار نے عیاری کرکے اسکو اسیر کیا صبح کو قلعہ پر زرنگار شاہ نے حملہ کیا آپکے سپہ سالار نے گولوں کو رد کرکے لیتے ہوئے لب خندق پہونچایا ان کو ان نے خدا سے رجوع ہوکر دعا کی قدرت خدا سے اُس صحرا سے ایک درویش پیدا ہوئے کہ مثل درویش سابق کے ان سے ہمشکل تھے انھوں نے آپکی کمک کی اور سپہ سالار زرنگار شاہ کو زیر کرکے خندق میں ڈالدیا لشکر کو شکست دی زرنگار شاہ و خورشید کو اسیر کرلیا اب لوگوں نے درویش سابق خیال کرکے انکی بھی عزت آبرو کی زرنگار شاہ وغیرہ مسلمان ہوئے اپنے اپنے ملک کو گئے وہ درویش اُس مقام پر جہان پہلے درویش مقیم ہوئے تھے اقامت پذیر ہوئے تھے وہ جوان جو کہ قید زرنگار شاہ میں تھا وہ مع اپنے لشکر کے ایک طرف کو چلا گیا ان درویش کے پاس اور ایک درویش آکے مقیم ہوا بعد چند روز کے وہ دونوں درویش غائب ہوگئے پھر انکا پتا نہ چلا آگاہ ہو جئے کہ وہ درویش سابق و درویش ثانی دونوں بھائی ہیں اور تیسرا درویش انکا عیار تھا اب ان درویشوں کا حال سنئیے جو کہ عیار تھا وہ بھی چند روز وہاں قیام پذیر ہوا اور تھوڑے دن کے وہ بھی چلا گیا

درویش اول کا نام رستم ثانی دوم کا نام شہریار ثانی وقار اور تیسرے درویش کا نام جو کہ
روبرو بیٹھا ہوا ہے سیارہ ثانی ہے جو سیارہ نے کہا دمان و زردمان حیران ہوئے کہ یہ تو
نقابدار ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم درویش ہیں اور کوئی انکے سوا یہاں ہے نہیں مگر ساکت
رہے سنا کیے سیارہ ثانی نے کہا کہ یقین ہے کہ آپ پہچان تو لینگے ان سب صاحبون کو
جب دیکھیں گے خیر وہ دونوں درویش جو کہ تشریف لائے تھے وہ بولے ہیں حمزہ صاحبقران کے
وہ سر دفتر صاحبقران زیب بارگاہ سلیمانی تھے ایرج نامدار کے فرزند تھے پوتے تھے
ملک قاسم کے وہ دونوں شیر بیشہ صاحبقرانی تھے ان لوگوں سے دین اسلام قائم ہے انھیں کی
شمشیر صاعقہ بار نے سکہ اسلام کو رواج دیا ہے انھیں کے نام سے شیروں کو تپ آتی ہے آگاہ
ہو کہ وہ دونوں پوتے ہیں صاحبقران کے وہ دونوں تمھارے محسن و آقا ہیں ایک نے دولت
ایمان سے ہمکو سرفراز کیا دوسرے نے اکثر تمھاری جان و آبرو بچائی ہاتھ سے زرنگار شاہ
اگر یہ دونوں شیر نہ آتے تو ہمکو کبھی یہ مرتبہ نہ حاصل ہوتے ای زردمان تاجدار آگاہ ہو کہ اسوقت
مصلحت اس امر کی ظاہر کرنے کی نہ تھی اب اسکا وقت آیا تم پر ظاہر کیا جاتا ہے اور لوگوں پر ابھی
ظاہر کرنے کی مصلحت نہیں ہے یہ امر کسی سے نہ کہنا اور فقیر ہونے کا انکے سبب سے یہ ہوا کہ صاحبقران
ثانی نے بدیع الملک کو صاحبقران لشکر کیا یہ امر ہمارے آقا رستم ثانی کو ناگوار ہوا وہ لشکر سے
فقیر ہو کر نکل آئے یہاں آکر پہونچے تمکو مسلمان کیا دوسرے یہ امر شب باری میں جاری ہو چکا تھا
کہ یہاں کے باشندے دائرہ اسلام میں آئیں وہ کیونکر ہوتا جب انکے بھائی کو انکے فقیر ہو جانیکا
حال معلوم ہوا اور خبر پہونچی وہ بھی تلاش برادر میں فقیر ہو کر اپنے لشکر سے نکلے وہ اسوقت آکر پہونچے
کہ جب تم اس بلا میں مبتلا تھے انکے ہاتھ سے زرنگار شاہ و غیرہ کا مسلمان ہونا مشیت خدا میں جاری
ہوا تھا کیونکر ہوتا اسکے بعد میں دونوں شاہزادوں کی تلاش میں نکلا اور یہاں آکر پہونچا ایک شاہزادہ
سے ملاقات ہوئی انکے پاس رہا اب سنو یہ دونوں شاہزادے غائب ہو گئے اسکا سبب یہ ہے کہ پردہ قاف
تشریف لیگئے ہیں سنیے بعد دیگرے ہاں کے بادشاہ اخضر پریزاد پر اسکے سپہ سالار نے خروج
کیا تھا اسکی بیٹی پر عاشق ہوا کہلا بھیجا کیونکر ہو سکتا تھا کہ دختر شاہ ملازم کے ساتھ منسوب کیجائے
دوسرے کجا دیو کجا پری زمین آسمان کا فرق رمالوں نے بادشاہ سے کہا کہ جب تک خاندان
حمزہ سے یہاں کوئی نہ آئیگا اسوقت تک یہ دیو نہ قتل ہوگا زائچہ کر کے ہمارے آقا کا پتہ دیا اخضر
نے دیو روانہ کرکے اٹھوا لیا یہ سبب ہوا غائب ہونے کا آقا خوب خوب لڑے اخضر نے اپنی
دختر کے ساتھ عقد کر دیا ایک لڑکا بطن ملکہ سے پیدا ہوا کہ نہایت جری و صف شکن ہے ہمارے
شاہزادہ نے دیو ہامان کو زیر کیا اسنے مکر کیا آقا کو طلسم میں دھوکے سے اسیر کیا خود لشکر کشی کر کے
اخضر پر آیا جب کہ اسکو آقا کی طرف سے اطمینان ہوا پھر اخضر پریزاد پریشان ہوا پھر رمالوں سے
زائچہ کرایا انھوں نے بتایا کہ جہاں یہ درویش مقیم ہے وہاں دو درویش اور مقیم ہیں ان میں
ایک درویش بہت خوبصورت ہے اگر وہ آسکے تو یہ جنگ سر ہو کیونکہ وہ بھی اسی خاندان سے ہے
چنانچہ دیو آکر شہریار کو بھی لیگیا جب صبح کو میں نے آقا کو نہ پایا تو میں بھی تلاش میں نکلا قدرت خدا
سے میں بھی قاف میں پہونچ گیا شہریار نے جاکر دیو ہامان کو زیر کیا فرزند رستم ثانی نے عرصہ
تک آپ کے فرزندوں کو فنون سپہ گری تعلیم فرمائی انکو بھی دیو ہامان نے مکر کرکے اسی طلسم میں

گرفتار کیا اور خود لشکر لیکر اخضر بیر زاد پر چڑھ آیا یہان فرزند آقا نے یعنی سہراب ثانی نے نکلکر اوس سے
مقابلہ کیا اوس دیو کو سات برس گئے تین مین قتل کیا اور طلسم کو فتح کر سکے اب وہ چچا و دادا کو رہا کیا دادا
کو ان ایرج نوجوان کو کہ ہمراہ صاحبقران ثانی کی طرف خانہ کعبہ کے جاتے تھے راہ سے ایک
ساحرہ اوس طلسم کی رہنے والی فولاد اور کسی مقام کی انکو اوٹھا لیگئی اور اوس طلسم مین قید کیا
جب طلسم فتح ہوا وہ بھی رہا ہوئے سہراب ثانی مع باپ و چچا و دادا کے کل مال و اسباب طلسمی
لیکر نانا کے پاس آئے سب کو خوشی حاصل ہوئی ایک مدت تک وہان رہے کہ یکایک یہان کا
خیال آیا چنانچہ کل مال و اسباب طلسمی لیکر اوس قصد سے تشریف لائے ہین کہ دنیا پر جاکر کافرون کو
قتل کرین بدیع الملک جو کہ اب صاحبقران ہین انسے مقابلہ کرین اور انتقام صاحبقرانی کا کرین
کیونکہ انکی ہی صاحبقرانی تو باعث آوارگی ہوئی تھی وہ میرے ان سب واقعات کا باعث ہوا لہذا
رستم ثانی و شہریار و ایرج نامدار نے یہ قصد کیا کہ ہم تینون آدمی نقاب والے ہین اور سہراب
ثانی کو صاحبقران قرار دین اور جاکر مقابلہ کرین الیاس کی سبب انتقامدار سنے اور رفاقت سے
بے چلے یہان سے پندرہ فرسنگ پر ایک … کہ وہ بہت … وہان آکر فروکش ہوئے
خیمے و بارگاہین و غیرہ جو طلسم سے دستیاب ہوئین تھین بر پا ہوئین اور وہ لوگ کہ جنکو طلسم سے رہا
کیا تھا اونھون نے غلامی اختیار کی وہ ہمراہ ہین جب یہان آکر مقیم ہوئے تو مجھے فرمایا کہ تم شہر
زرین حصار کو جاؤ اور زرد … اور اگر زرنگار شاہ خورشید پیکر ہون تو آگاہ کرکے
مع لشکر ہمارے پاس لاؤ مگر یہ نہ ہو کہ یہ راز کسی پر ظاہر ہو اوسوقت تک کہ جب تک ہمارے اور
بدیع الملک کے باہم مقابلہ ہوکر صفائی نہو جاوے اور ایک نامہ بھی مجھکو دیا ہے کہ یہ زرد دہان کو
دینا وہ نامہ بھی میرے پاس ہے یہ واقعہ تھا جو کہ مین نے بیان کیا اب مین تاکید سے کہتا ہون کہ
یہ راز افشا نہو آئندہ آپ کو اختیار ہے یہ کہکر اپنے مونہہ پر سے نقاب اوٹھائی اور کہا کہ پہچانئے کہ مین
وہی درویش ہون یا نہین اب جو زرد دہان نے دیکھا پہچانا کل باتونکا یقین ہوا سیارہ
کو گلے سے لگایا اور کہا کہ ہم لوگ کیا خوش نصیب تھے کہ ایسے خاندان کے شاہزادون نے
ہم پر احسان کیا ہم خود حیران تھے کہ درویش کیسے ہین یہ طاقت و قوت و صورت ہم نے کسی درویش
کی نہین دیکھی اور نہ خواب مین بھی دیکھی ضرور کسی عالی خاندان سے ہین اور شاہزادے ہین کسی
سبب سے درویشی اختیار کی ہے خیر ہمارا قیاس بہت ٹھیک نکلا خداوند کریم ان دونون بزرگوارونکو
ہمارے سر پر سلامت رکھے کہ جنکے سبب سے ہم دولت دین سے بہرہ مند ہوئے اور رجان … آبرو
بھی بچی کیا مجال ہماری ہے جو ہم اس راز کو زبان سے بھی نکالین بیان کرنا تو شے دیگر ہے جو ہمارے آقا
کی مرضی ہوگی ہم اوسپر عمل کرینگے اے مہتر جی وہ نامہ لاؤ جو کہ آقا نے تحریر فرمایا ہے ہم دیکھین
کہ کیا غلامون کو تحریر کیا ہے اوسپر عمل کرین سیارہ نے وہ نامہ نکال کر کمر سے زرد دہان کو دیا
زرد دہان نے پہلے سر پر رکھا اور آنکھون سے لگایا لفافہ پر بوسہ دیا اوسکے بعد لفافہ کو چاک
کیا نامہ کو پڑھنا شروع کیا کل مضمون نامہ سے آگاہ ہوا وہی حال تحریر تھا جو سیارہ نے
بیان کیا تھا ہر مقام پر راز کے پوشیدہ کرنے کی تاکید لکھی تھی جب نامہ پڑھ چکا تو اوٹھا کے اپنے
پاس باحتیاط رکھا سیارہ نے کہا کہ اسکو چاک فرمائیے کہا کہ گو اس نامہ مین بھی تاکید لکھی ہے کہ
پڑھکر چاک کر ڈالنا مگر مین ابھی کیونکر چاک کر دون یہ نامہ تو نذر … شاہ … کو دکھانا ہوگا

تب تو انکو یقین آئیگا سیارہ نے جواب دیا کہ واقعی تمھارا خیال بہت ٹھیک ہی مگر احتیاط سے
رکھنا کوئی دوسرا دیکھنے نہ پائے یہ کہکر سیارہ نے کل حالات قاف و جنگ و پیکار ابتدا سے
انتہا تک بیان کیے جو کہ مین ان جلدون مین لکھ چکا ہون ناظرین ملاحظہ فرما چکے ہین خلاصہ یہ کہ جب
زردمان و تومان آگاہ ہوا تو اُسنے سیارہ سے کہا کہ ای بہتر صاحب اب آپ تدبیر بتلائیے
کہ مین کیونکر لشکر لیکر خدمت مین آقا کے چلون کیونکہ اس راز کو ظاہر نہین کر سکتا ہون کہ وہ فقیر جو کہ
تشریف لائے تھے فلان خاندان سے ہین اب انھون نے مجکو طلب کیا ہی مین جاتا ہون اگر یہ ظاہر
کرتا ہون تو خلاف حکم ہوتا ہی پھر کیا تدبیر کرون سیارہ نے کہا کہ سہل تدبیر ہی کہ مین آپکو آپکے
محل مین پہونچائے دیتا ہون صبح کو آپ دربار آراستہ کرین موافق قاعدہ کے صورت تبدیل کرکے مین
دربار مین آؤنگا اور آپ سے فریاد کرونگا کہ مین فلان ملک سے بھاگ کر آیا ہون وہان خدا پرستون پر
یہ ظلم و ستم ہو رہا ہی کہ برجیس انکو قتل کر رہا ہی انکی زبانی سُن چکا ہون کہ برجیس نے خروج کیا ہی یکونگار
اب کیسے مسلمان ہین کہ دینی بھائیون پر کفار کا نرغہ ہی اور یہ ستم ہی کہ آفتاب پرستی کردہ آفت مین مبتلا
ہین اور آپ یہان چین سے بیٹھے ہوئے ہین انکی کمک نہین کرتے ہین حمیت اسلام کیا ہوئی جس مین
یہ فریاد کرون اُسوقت آپ یہ ارشاد کرین ہمکو یہ حال نہ معلوم تھا اب معلوم ہوا لہذا ہم ضرور کمک
کرینگے اگر مر گئے تو خیر ورنہ درجہ شہادت پایا زندہ بچے تو غازی کہلائے یہ فرماکر تیاری لشکر کا حکم فرمائیگا اور
لشکر کو اپنے ہمراہ لیکر اپنی طرف سے یہان کسیکو حاکم کرکے طرف زرنگار شاہ کے چلیےگا انکو
بھی تخلیہ مین اس امر سے آگاہ کرکے اور ہمراہ لیکر خورشید پاس چلیےگا زرنگار شاہ بھی نہ ظاہر
کرین کہ میرے بھائی زردمان نے سنا ہی کہ اہل اسلام پر کفار کا نرغہ ہی اس سبب سے انھون نے
اپنے ملک سے لشکر ہمراہ لیکر قصد کیا ہی کہ ظلم کفار سے اہل اسلام کو نجات دین میرے پاس آئے
ہین کہ آپ بھی شرکت کرین لہذا مجپر فرض ہی کہ مین شرکت کرون اور اہل اسلام کی کمک کرون میرا لشکر
تیار ہی بلکہ اب سر دربار اُنسے اس امر کو ظاہر فرمائیگا کہ میرا یہ قصد ہی انکو ہمراہ لیکر خورشید تاجگیر
کے پاس پہونچیے بظاہر تو یہ ظاہر فرمائیے اور تخلیہ مین کل حال سے آگاہ فرمائیے وہ بھی یہی حیلہ کرین
کہ مین اہل اسلام کی کمک کو جاتا ہون پس آپ تینون صاحب مع لشکر کے میرے ہمراہ ہو لین مین آپکو
اُس مقام پر پہونچا دونگا کہ جہان آقا فروکش ہین انکو جاکر خبر کرونگا اب رہا یہ امر کہ اہل اسلام کی کمک کو جاتے ہین جبکہ آپ
انکی اطاعت کرینگے یہ آپنے کہا کہ اہل اسلام یہ اعتراض کرینگے کہ آپ تو ان نقابدارون کی اطاعت کی یہ کون ہین
اسکی تدبیر یہ ہی کہ مین جاکر انکو خبر کرونگا کہ زرنگار شاہ وغیرہ مع لشکر کے آگئے ہین فلان مقام پر
فروکش ہین اور یہ صلاح دونگا کہ آپ جاکر انکی بارگاہ مین زردمان شاہ وغیرہ سے یہ فرمائیے گا
کہ ہم بھی مسلمان ہین اور تم بھی مسلمان ہو اور ہمارا قصد ہی کہ ہم کفار پر لشکر کشی کرین لہذا تم ہماری
اطاعت کرو آپ یہ جواب دین کہ ہم کیونکر اطاعت کرین کیا ہم کوئی آپ سے کم ہین ہان اس حالت مین اطاعت
کرینگے کہ ہم تینون بادشاہ ہین اور مسلمان ہین ہمکو یقین ہی کہ جب ہم اطاعت نہ کرینگے دونون طرف خداپرست
ہین مگر ان سبکا خون ہوگا اور یہ خون ہمارے اور آپکے سر پر ہوگا اس سے بہتر یہ ہی کہ آپ ہمسے مقابلہ
کرین اگر آپ ہم تینون کو زیر کرلین تو ہم آپکی مع لشکرون کے اطاعت کرین ورنہ آپ ہماری اطاعت
کرین وہ اسکو قبول کرلینگے آپ تینون صاحب یکے بعد دیگرے مقابلہ کرین یقین کامل ہی کہ وہ زیر کرلینگے
بس آپ اطاعت کرین اور جدھر وہ کوچ کرین انکے ہمراہ تشریف لیجائیے اگر اہل لشکر اعتراض کرین

جواب دیجیے کہ ہمکو زیر کیا پھر کیونکہ اطاعت نہ کرتے سوائے اس تدبیر کے دوسری تدبیر نہیں ہے زردمان و تومان نے کہا کہ واقعی خوب تدبیر ہے آپ صبح کو تشریف لائیں مین پرسون یہان سے زرنگار کی طرف مع لشکر کے کوچ کرونگا خلاصہ یہ کہ سیارہ نے اس تدبیر سے زردمان و تومان کو محل مین پہونچایا جس تدبیر سے لایا تھا اور خود اسوقت بیرون شہر آکر ایک مقام پر ٹھہر گیا تھوڑی دیر مین صبح ہوئی سیارہ نے نماز سحر ادا کر کے اپنی صورت فریادیون کی سی بناکر طرف دربار کے رخ کیا اور چلے ادھر زردمان و تومان بیدار ہوے نماز سحر سے فراغت کرکے دربار مین آئے سب اہل دربار حاضر ہوئے دربار آراستہ ہوا زردمان نے اہل دربار سے کہا کہ اگر کوئی وقت اہل اسلام پر بہت سخت پڑے تو اسوقت ہمکو انکی کمک لازم ہے کہ نہین جبکہ ہم بھی خدا پرست ہین سبھون نے کہا کہ حضور بادشاہ نے کہا کہ کل مین نے پرچہ اخبار مین دیکھا ہے پرچہ نویس و خفیہ نویس نے تحریر کیا ہے کہ کوئی کافر برجیس ہے اسکا مذہب آفتاب پرستی ہے اسنے خروج کیا ہے اور وہ چاہتا ہے کہ سب اہل اسلام کو آفتاب پرست کرون اگر ایسا ہی ہے تو ضرور ہے کہ ہم اہل اسلام کی کمک کرین انکی شرکت کرین سبھون نے جواب دیا کہ ضرور لازم ہے بلکہ واجب ہے یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ سیارہ ثانی فریادیون کی صورت بنے ہوے پہونچے اور فریاد کرنے لگے کہ برجیس نے اہل اسلام پر خروج کیا فلان ملک تباہ کیا فلان ملک برباد کیا مین فرنگوشیہ سے بھاگ کر آیا ہون وہ تقریر مرقومہ بالا جو کہ شب کو باہم قرار پائی تھی بیان کی اور بہت کچھ داد و بیداد کی یہ سنکے زردمان نے اہل دربار کی طرف دیکھکر کہا کہ اب مجھکو کیا کرنا لازم ہے سب نے کہا کہ اہل اسلام کی کمک کیجیے یہ سننا تھا کہ اسوقت زردمان نے حکم دیا کہ ہمارا لشکر تیار ہو ہم کل یہان سے براے کمک اہل اسلام کوچ کرینگے پہلے اپنے بھائی زرنگار شاہ کے پاس جائینگے پھر انکو ہمراہ لیکر خورشید ملک گیر کے پاس جائینگے انکو بھی اس سے آگاہ کرینگے وہ بھی خدا پرست ہین انکو بھی مع لشکر کے ہمراہ لینگے تینون صاحب ملکر اور باہم شریک ہوکر کفار سے مقابلہ کرینگے اور اہل اسلام کی کمک کرینگے اور حکم دیا کہ انکو لیجاؤ اور براحت و آرام رکھو یہی تو ہمارے رہبر ہونگے سیارہ کو بہت کچھ انعام و اکرام و خلعت دیا بعدہ دربار برخاست کیا زردمان نے اہل لشکر کو بادشاہ کے حکم سے آگاہ کیا بارگاہین خیمے وغیرہ توشک خانہ سے نکالے گئے اونٹون پر بار کیے گئے اہل لشکر نے سامان سفر درست کیا غلہ لاکھون من ہمراہ لیا گیا خزانے سے روپیہ صندوقون مین بھر کر ہمراہ لیجانے کے لیے بار کیا گیا اسقدر دن اور رات مین سب سامان درست ہو گیا دوسرے دن بوقت سحر قریب بیس لاکھ کے لشکر ہمراہ سفر ہو کر بیرون شہر جاکر مقیم ہوا خیمے وغیرہ و خزانہ کارخانے وسط لشکر مین کر لیے گئے دوکاندار ہمراہ لشکر ہوئے کیونکہ طریقہ ہے کہ جہان لشکر فرودگش ہوتا ہے بازار ضرور آراستہ ہوتا ہے کیونکہ اہل لشکر کو کسی شئی کی ضرورت ہو تو صحرا مین کہان سے بہم ہو اس سبب سے لشکر کے ہمراہ بازار ضرور ہوتے ہین یہان سب بیرون شہر بادشاہ کے آنے کا انتظار کر رہے ہین وہان در دولت پر سب سردار موجود ہین جو کہ ہمراہ جائینگے وہ بھی اور جو شہر مین رہینگے وہ بھی سواری بادشاہ کی آراستہ ہے کہ زردمان تاجدار و تومان تاجدار اہل محل کو رخصت کرکے برآمد ہوئے سردارون نے مجرا کیا سب کا سلام و مجرا لیتے ہوئے باپ بیٹے دربار مین آئے زردمان نے اپنی طرف سے اپنے وزیر کو اپنے شہر کا حاکم کیا اور عدل و داد کرنے کی تاکید کرکے اور ایک سپاہ و چند سردار براے حفاظت شہر چھوڑ کر اور سبکو وزیر کی اطاعت کا حکم دیکر سبکو رخصت کیا اور آپ مع اپنے فرزند

تو مان وسپہ سالار تیغ آرا بہ معہ سرداران کے سوار ہوکر سبکو رخصت کرکے بیرون شہر
آیا اور لشکر بھی آیا جب لشکر سب آچکا کوس رحیل پر چوب پڑی یہان سیارہ برابر تخت زرد مان
کے ایک مرکب پر سوار ہین زرد مان سے باتین کرتے ہوئے چلے آتے ہین جب کوس پر چوب
پڑی لشکر روانہ ہوا صداے الرحیل بلند ہوئی ہر سمت سے صداے الحذر قوا از نہی
نہی بڑے خدم وحشم سے زرد مان تاجدار قطع منازل و مراحل طی کرکے بعد چار روز کے
قریب زرنگار یہ پہونچا ہرکارے زرنگار شاہ کے لشکر کے تلاش کو نکلے تھے انھون نے جو لشکر
کی آمد دیکھی آگے بڑھکر دریافت کیا کہ یہ لشکر کسکا ہے معلوم ہوا کہ زرد مان تاجدار برادر زرنگار
شاہ کا وہ اپنے بھائی کے پاس آئے ہین دریافت کیا کہ کیون آئے ہین معلوم ہوا کہ ایک جادوگر
نے آکر فریاد کی کہ برجیس نے خروج کیا اور اہل اسلام پر ظلم کر رہا ہے کئی ملک تباہ ہو گئے ہین مین
فرنگوشیہ سے بھاگ کر آیا ہون آپ لوگ کیسے مسلمان ہین کہ اپنے دینی برادرون کی کمک نہین کرتے
ہین انپر ظلم و ستم ہو رہے ہین یہ سنکے بادشاہ فوراً لشکر کو لیکر ادھر کو روانہ ہوئے کہ بھائی
صاحب کو بھی ہمراہ لے لون کیونکہ یہ بہت بڑا امر ہے وہ ہرکارے یہ سنکے شہر مین آکے
داخل دربار ہوئے یہان زرنگار شاہ کا دربار آراستہ ہے سب حاضر دربار ہین کہ ہرکارون نے
آکر مجرا کیا اور سب واقعہ لشکر کی آمد کا اور اسکے دریافت کرنے کا اور اسکے بیان کرنے کا عرض کیا
زرنگار شاہ نے سنکے سردارون کو حکم دیا کہ زرد مان تاجدار کا استقبال کرکے لاؤ اسکا بڑا مرتبہ
ہے اور انکی قدر و عزت کرنا چاہئے کہ انھون نے ہم سے پہلے دین اسلام کو قبول کیا ہے اگر انھون نے
امداد اہل اسلام کا قصد کیا ہے تو مین انکا شریک ہون یہ حکم پاکر سردار براے استقبال روانہ ہوئے
ادھر زرد مان تاجدار مع لشکر کے بیرون شہر فروکش ہوئے خیمے وغیرہ برپا ہوئے سب
لشکر اترا بادشاہ بارگاہ مین آکر بیٹھا دربار آراستہ ہوا زرد مان نے چند ہرکارے طرف شہر
کے روانہ کیے تھے کہ تم جاکر خبر لاؤ کہ بھائی صاحب کن خیالون مین مصروف ہین وہ ہرکارے گئے اور
یہ خبر سنکر روانہ ہوئے تھے کہ سردار براے استقبال آتے ہین فوراً اپنے لشکر مین آکے بادشاہ کو
سلام کرکے عرض کیا کہ آپکے برادر صاحب نے آپکے آنے کی خبر پاکر سردار براے استقبال
روانہ کیے ہین وہ آتے ہین زرد مان نے یہ خبر پاکر اپنے چند سردارون کو استقبال کو روانہ
کیا یہ بارگاہ سے نکلکر چلے راہ مین ملاقات ہوئی سرداران زرنگار شاہ اور زرد مان تاجدار
باہم بغلگیر ہوئے سرداران زرد مان ان سردارون کو لیکر بارگاہ مین آئے انھون نے سلام کیا
کرسیون پر بیٹھے بادشاہ نے مزاج پرسی کی خیر و عافیت پوچھی اپنے بھائی کے مزاج کی کیفیت
دریافت کی آنے کا سبب دریافت کیا انھون نے عرض کیا کہ سب کیفیت اچھی ہے سب بخیر و عافیت
ہین آپ کی تشریف آوری کی جو خبر بادشاہ نے پائی حکم ہوا کہ استقبال کو جاؤ اور انکو ہمارے پاس
لے آؤ لہذا ہم حاضر ہوئے ہین تشریف لے چلیے یہ سنکے زرد مان نے سواری طلب کی مع اپنے
فرزند و سپہ سالار و چند سردارون کے انکے ہمراہ ہو لیا اور باقی سردارون لشکر کو اسی مقام پر
ٹھہرنے کا حکم دیا وہ سب ٹھہرے یہ انکے ہمراہ داخل شہر ہوا شہر کو سابق سے زیادہ آباد پایا
سردارون سے کہا کہ یہ سب رونق بہ برکت دین اسلام کے ہے یہان تک قریب دربار کے پہونچے بادشاہ کو
خبر ہوئی کہ آپکے بھائی آتے ہین بادشاہ خود تخت پر سے اٹھکر تا لب فرش براے استقبال

آیا اب کس کی مجال تھی کہ جو استقبال نہ کرتا زردمان مع توبان و اپنے سرداروں کے داخل دربار ہوا اُن سرداروں کے ہمراہ جو کہ لینے کو گئے تھے دیکھا کہ زرنگار شاہ خود قریب لب فرش کھڑے ہوئے ہین زردمان نے بھائی کو سلام کیا توبان نے چچا کو سلام کیا اور سب سرداروں نے مجرا کیا سرداران زرنگار شاہ نے زردمان کو مجرا کیا دونون بھائی بغلگیر ہوئے بھتیجے کو گلے سے لگایا پیشانی پر بوسہ دیا زردمان نے عرض کیا کہ آپنے اسقدر زحمت کیون گوارا کی ہین تو آپکا خورد ہون بادشاہ نے جواب دیا کہ زحمت کیسی تم میرے بزرگ ہو یہ مین نے دین اسلام کی عزت کی کیونکہ تمنے مجھسے پہلے دین حق کو قبول کیا ہی تمھارا احترام بہ ہی یہ کہکر اور لا کر تخت پر اپنے دہنی طرف بھائی کو بائین طرف بھتیجے کو بٹھایا اور سب سرداروں کو جگہ بقدر مراتب دی جب سب بیٹھ چکے مزاج پرسی کی اسکے بعد سبب آنے کا دریافت کیا زردمان کے ہمراہ سیارہ بھی تھا اُسکی طرف اشارہ کرکے کہا کہ انہنے آکر فریاد کی کہ کفار نے خروج کیا ہی اہل اسلام پر رجعت کر رہے ہین ہزارون خداپرست مارے گئے ہین آپ کیسے مسلمان ہین جو انکی امداد نہین کرتے ہین یہ وقت امداد کرنے کا ہی پرچہ اخبار مین دیکھا کرتا تھا کہ واقعی بہت ظلم و ستم ہو رہا ہی مگر چند سبب ایسے تھے کہ وہ مانع اس امر کے تھے کہ مین کمک کو جاؤن اب جو انھون نے اگر فریاد کی اور ایک ایسا سبب پیدا ہوا کہ جسکے سبب سے واجب ہوا کہ اب تامل نہ کیا جاے اور ایک جوش بھی پیدا ہوا مین نے قصد کر دیا اور جو سبب پیدا ہوا ہی اُسکو مین تخلیہ مین عرض کرونگا خلاصہ یہ کہ مین نے اُسی حالت جوش مین تیاری لشکر کا حکم دیا ساتھ ہی خیال دل مین آیا کہ آپکا بھی ہمراہ ہونا اور آپکی شرکت مین اہل اسلام کی کمک لازم ہی کیونکہ آپ بزرگ ہین اور ان معاملات مین بزرگ کا ہونا ضرور ہی اور یہ وہ کام ہی کہ جس سے عقبا درست ہو اور سعادت نیک حاصل ہو لہذا اس طرف کو روانہ ہوا اور حاضر ہوا ہون کہ آپ بھی میرے ہمراہ تشریف لے چلین اور اہل اسلام کی کمک کرین کافرونکو دفع کرنے کی کوشش فرمائین لہٰذا مناسب ہوگا کہ اگر خورشید ملکست گیر کو اُنکے ملک سے ہمراہ لیلیجیے یہ سنکے زرنگار شاہ جواب دیا کہ تمنے خوب کیا کہ جو میرے پاس آئے اگر تم اکیلے چلے جاتے تو مجھکو صدمہ ہوتا اور خورشید کو ضرور ہمراہ لینگے آپ تم دو ایک ہفتہ قیام کرو مین خورشید کو نامہ لکھکر طلب کرتا ہون جب وہ آلین تو پھر یہان سے سب لشکر کوچ کرین اس عرصہ مین تمھاری دعوت کرونگا زردمان نے کہا کہ آپ اب جلدی کرین نامہ کے تحریر کرنے کی کوئی ضرورت نہین ہی آپ لشکر کو تیاری کا حکم دین اور مین اور آپ دونون خورشید کے ملک پر چلین انکو بھی ہمراہ لیکر روانہ ہون نامہ و پیام مین عرصہ ہوگا یہان اہل اسلام تباہ ہونگے اور نہ میری دعوت کی ضرورت ہی یہان بھی آپکا ہی اور وہان بھی آپکا ہی مین تو آپ کا خورد ہون زرنگار شاہ نے کہا کہ یہ تو ممکن نہین ہی کیونکہ جب سے تم مسلمان ہوئے ہو میرے یہان آئے نہین اب آئے ہو تو مین دعوت ضرور کرونگا زردمان نے بہت اصرار کیا بادشاہ نے کہا کہ اچھا جسقدر عرصہ مین لشکر تیار ہو اُتنے دن تو میرے مہمان رہو زردمان خاموش ہو رہا بادشاہ نے سرداران کو تیاری لشکر کا حکم دیا اور کہا کہ غلہ جمع کرو تب خیمے وغیرہ نکالے جائین خزانہ بار ہو اور اسکے ساتھ سامان دعوت کا حکم دیا بعد اسکے دربار برخاست کیا صحبت تخلیہ آراستہ ہوئی اُس صحبت مین زرنگار شاہ و زردمان و توبان و سیارہ کے سوا کوئی نہین تھا زردمان نے سب واقعہ جو کہ سیارہ سے سنا تھا زرنگار شاہ سے بیان کیا نامہ دکھایا اور کہا کہ مین آنا کی

خدمت مین جاتا ہون اور آپکو بھی طلب کیا ہی اور خورشید کو مع لشکر کے اس امر کی پوشیدگی کی
تاکید فرمائی تھی اس سبب سے مین نے یہ ظاہر کیا کہ مین اہل اسلام کی کمک کو جاتا ہون یہ راے مہتر
صاحب نے بتائی ہی بس تعجیل فرمائیے ایسا نہو کہ آقا ناراض ہون گو آپ نے حالت فقیری مین نیاز حاصل
ہوا تھا جبکہ وہ فقیر تھے مگر ہمارے محسن ضرور ہین ہمیں اُنکی اطاعت فرض ہی ہمکو اُنکی زیارت کا از حد اشتیاق
ہی زرنگار شاہ یہ سنکے بہت خوش ہوا مثل گل کے شگفتہ ہو گیا نامہ پڑھا سر پر رکھا بعد اُسکے سوار
کو بہت کچھ انعام دیا وہ صحبت برخاست ہوئی تین دن تک زردمان مہمان رہا چوتھے دن سب لشکر
زرنگار شاہ قریب تین لاکھ کے آمادہ سفر ہوا سب سامان درست ہو گیا بادشاہ کو خبر کی زرنگار
شاہ نے زردمان سے کہا کہ تم جا کر اپنے لشکر کو تیار کرو مین لشکر لیکر آتا ہون آج ہی شہر منوچہر
کی طرف کو کوچ کر جاؤ زردمان لشکر مین آیا سب سردارون سے ملا حکم سفر کا دیا لشکر تیار ہوا
اُدھر زرنگار شاہ نے اپنی طرف سے اپنے ماموں زاد بھائی کو حاکم کیا سبکو اُسکی اطاعت کا حکم
دیکر دو لاکھ سپاہ و چند سردار شہر مین چھوڑ کر مع تین لاکھ سپاہ کے اور کل سردارون کے کوچ کیا بیرون
شہر آیا شریک لشکر زردمان ہوا دونون لشکر باہم ملگئے کوس سفری بجا دونون لشکر طرف منوچہریہ
کے روانہ ہوئے سیارہ بھی ہمراہ ہی یہان تک کہ بعد قطع منازل و طی مراحل کے قریب منوچہریہ کے
پہونچے یہان باپ بیٹے یعنی منوچہر شاہ و خورشید کج کلاہ بعیش و عشرت حکومت کرتے ہین ہر روز
دربار آراستہ ہوتا ہی ہرکارون نے زرنگار شاہ و زردمان کے مع لشکر آنے کی خبر دی اور وہ
ہی سبب بیان کیا کہ براے امداد اہل اسلام جاتے ہین یہ خبر سنکے خود خورشید براے استقبال
آیا یہان لشکر اُترا دونون بھائی بارگاہ مین بیٹھے ہوئے ہین کہ خبر آئی کہ خورشید آپ کے استقبال کو
آتے ہین اُنھون نے سردار روانہ کیے وہ استقبال کر کے بارگاہ مین اُنکو لاے صاحب سلامت
ہوئی ایک دوسرے سے بغلگیر ہوا خورشید کو بٹھایا مزاج پرسی کی بعدہ گفتگو شروع ہوئی زردمان
نے وہی تقریر شروع کی حرف اسقدر زائد کہا کہ مین نے خیال کیا کہ بھائی صاحب کو اور آپکو ہمراہ لے لون
پہلے مین بھائی صاحب کی خدمت حاضر ہوا وہ بموجب میری عرض کے مع لشکر کے میرے ہمراہ ہو لیے
اب آپ کے پاس حاضر ہوا ہون کہ آپ بھی شرکت فرمائیے خورشید نے کہا کہ بسر و چشم آپ کے
حکم کی تعمیل کرنے کو موجود ہون مگر اتنا امیدوار ہون کہ مین آپ صاحبون کی دعوت کرلون پھر مجکو کوئی
عذر نہوگا زرنگار شاہ و زردمان نے کہا کہ دعوت کی کوئی ضرورت نہین ہی اب آپ تعجیل فرمائیے
اس مہم کی واپسی کے بعد دعوت فرمائیگا خورشید نے کہا اچھا مگر اسقدر تو مہلت دیجیے کہ مین لشکر تیار
کرلون جب تک لشکر تیار ہو آپ شہر مین چلکر مقیم ہون اور والد صاحب سے ملاقات فرمائیے اُنکو بھی آپکی
ملاقات کا بہت اشتیاق ہی زرنگار شاہ نے کہا کہ بہتر ہی خورشید نے زردمان سے کہا کہ وہ امر کیا
ہوگا کہ جو تخلیہ مین ارشاد کرنا ہی زردمان نے کہا کہ ابھی یہ کہکر حکم دیا کہ تخلیہ ہو جائے بس اُس مقام
پہ پانچ شخص ہین سیارہ اور خورشید و زرنگار شاہ و زردمان و توامان تب سیارہ نے و زردمان
نے سب حالات رستم ثانی و شہریار بیان کیے اور کہا کہ مجکو اور بھائی کو اور آپکو مع لشکر طلب کیا
ہی اور اس راز کے پوشیدہ رکھنے کا حکم فرمایا ہی اس سبب سے یہ تدبیر کی ہی اور یہ طریقہ اطاعت کرنیکا
مہتر صاحب نے تجویز کیا ہی وہ نامہ رستم ثانی و شہریار کا خورشید کو دکھایا خورشید بھی بہت
خوش ہوا اور ان سب امرون کو قبول کیا اور کہا کہ اب مجکو یہان دم بھر ٹھہرنا دشوار ہی مین بہت جلد

تیاری لشکر کر کے روانہ ہوتا ہوں ان بزرگواروں کی قدمبوسی کا ازحد اشتیاق ہے یہ کہکر اُٹھا اب وہ نامہ
جاک کیا گیا خورشید و زرنگار شاہ و زردمان تاجدار کو اپنے ہمراہ لیکر شہر منوچہر میں آیا دونوں
بیرون شہر فردکش رہے تمام شہر کی سیر کی اور داخل دربار ہوئے منوچہر شاہ نے تا لب فرش استقبال
کیا بہت تعظیم و تواضع سے پیش آیا بڑی خاطر و مدارات کی سبب آنے کا دریافت کیا زردمان نے وہی
سب تقریر بیان کی ادھر خورشید نے لشکر کی تیاری کا حکم دیا سرداروں کو دو دن میں دو لاکھ
سپاہ تیار ہوگئی دو دن تک زردمان و زرنگار شاہ مہمان رہے تیسرے دن خورشید ملک گیر
اپنے باپ منوچہر سے رخصت حاصل کرکے مع دو لاکھ سپاہ کے شہر سے کوچ کرکے بیرون شہر آیا
یہاں دونوں لشکر آمادہ سفر تھے لیس یہ سب باہم ایک ہوکر تینوں لشکر شریک ہوکر کوس سفری بجاتے
ہوئے ایک دوسرے سے باتیں کرتے ہوئے طرف بلیتہ مصروفیہ برہنائی سیارہ ثانی روانہ ہوئے
انکو راہ میں رکھا جاتا ہے اب میں عنان قلم کو طرف حالات سہراب ثانی و حضور کج کلاہ کے
پھیرتا ہوں صاحب دفتر بیان کرتا ہے کہ بلیتہ مصروفیہ میں سہراب ثانی فردکش ہیں بارگاہ میں جلوہ فرما
ہیں دربار آراستہ ہے اور یہ عرض کرچکا ہوں کہ حضور کج کلاہ فرزند معروف کجکلاہ بموجب
حکم اپنے باپ کے اس طرف کو چل چکا ہے برائے پند و نصیحت کی کہ ہرکاروں نے سہراب ثانی
و نقابداروں کو آکر خبر دی کہ فرزند معروف کجکلاہ یعنی حضور کجکلاہ آپ لوگونکی پند و نصیحت کو آتا
ہے ہم دربار میں سنتے کہ وہ بموجب حکم اپنے باپ کے وہاں سے روانہ ہوا ہے ہم بھی ہمراہ آئے جب وہ
ادھر کو چلا ہم سبقت کرکے چلے آئے کہ آپ کو خبر کریں یہ سنکے نقابداروں و شاہزادہ نے حکم دیا کہ کوئی
نزدیک آنے دو بلکہ چند سردار برائے استقبال روانہ کیے وہ جاکر حضور کجکلاہ سے ملے بیان
کیا کہ ہمکو ہمارے آقا نے آپ کے استقبال کے لیے روانہ کیا ہے آپ کی تشریف آوری کی خبر پاکر
اسنے اپنے دل میں کہا کہ یہ لوگ بظاہر تو بہت معقول معلوم ہوتے ہیں نہ معلوم کوتوال نے کیا تقریر
جاکر کی جو ایسے جوابات پائے ایسے ایسے خیالات دل میں کرتا ہوا ان سرداروں کے ہمراہ داخل
لشکر فیروزی اثر ہوا وہ سامان دیکھا [illegible] کہ ہوش اُڑ گئے شاہزادے کا حکم تھا کہ سردار دور دور
سب مقامات کی سیر کراتے ہوئے لائیں یہانتک کہ تمام عجائبات قاف اُسکو دکھائے بعد اُسکے
لیکر داخل بارگاہ ہوئے اسنے وہ بارگاہ دیکھی کہ جو کبھی خواب میں بھی نہ دیکھی تھی باوجودیکہ اسکے باپ
کی بہت بڑی حکومت ہے مگر ایسی بارگاہ نصیب نہیں ہے بیساختہ اس بارگاہ کو دیکھکر اُسکے مونہہ سے
یہ شعر نکل گیا شعر عجب بارگاہ دنجب گیر و دار * کہ گوئی کہ یک عرش و کرسی ہزار * یہانتک
اُن سرداروں نے اُسکو لاکر داخل دربار کیا اسنے دربار کو خوب طور سے آراستہ پایا ہی سب
سامان دیکھا جو کہ کوتوال نے بیان کیا تھا بلکہ اُس سے زیادہ اُس طور سے نقابداروں کو جلوہ کرتا پایا
اور اُس جوان کو اور دیگر سرداروں کو اسنے بطور آفتاب پرستان سلام کیا کسی نے جواب سلام نہ دیا
اُن سرداروں نے اُسکو لاکر روبرو نقابداروں کرسی مرصع کار پر بٹھادیا اور خود اپنے اپنے
مقام پر بیٹھ گئے شاہزادہ و نقابدار بہت تعظیم و تواضع سے پیش آئے سبب آنے کا دریافت کیا اسنے
پہلے تو بہت کچھ تعریف [illegible] اسکے چچا کی [illegible] بھائیوں کی اُسکے بعد دلوانے کی کی اور بیان
کیا کہ والد بزرگوار [illegible] نے اس غرض سے بھیجا ہے کہ میں آپ کو یہاں کے حالات سے
آگاہ کردوں [illegible] شہر کو روانہ کیا تھا نہ معلوم اسنے کیسی تقریر کی کہ جسکا آپنے

اسکو اسکی تقریر کے موافق جواب دیا جب مطلب نہ حاصل ہوا تو انھون نے مجھسے فرمایا کہ تو جا اور ان لوگون کو سمجھا آ کہ وہ یہان سے چلے جائین اور کسی مقام پر جا کر قیام کرین کیونکہ مجکو اسکا خوف ہے کہ ایسا نہو کہ دیوانہ آپ لوگون کے حال سے آگاہ ہو اور اگر آپ لوگون کو قتل کرے اور سب مال و اسباب لوٹ لے تو بڑی خرابی ہوگی اول تو ہم بدنام ہونگے دوسرے یہ خرابی کی بات ہوگی کہ ہمارے بزرگونکا قول ہے کہ جہان پر خدا پرستون کا خون گرتا ہے اُس زمین پر غلہ نہین پیدا ہوتا ہے پس اگر دیوانے نے آپ لوگون کو قتل کیا اور یہان خونریزی ہوئی تو یہان غلہ نہ پیدا ہوگا تو ہماری رعایا فاقہ کر کے مرجائیگی تو ہمکو یہ امر منظور نہین ہے لہذا آپ چلے جائین کیونکہ اپنے ساتھ دوسرون کو معرض ہلاکت مین ڈالیئے دوسرے ہمنے یہ بھی زبانی کوتوال کے سنا ہے کہ آپکا قصد ہے کہ ان مقامات کو بھی اسلام آباد کرین تو یہ امر محال ہے یہان کسی کی مجال نہین ہے کہ ان مقامات کو اسلام آباد کر سکے کیونکہ یہ وہ مقامات نہین ہین کہ جو کہ اسلام آباد ہو گئے نہ یہان کے لوگ ویسے نامرد ہین جیسے وہ لوگ نامرد تھے یہان سب شیران دشت نبرد ہین یہان دین اسلام کا رائج ہونا اور فروغ پانا بسا دشوار ہے اس امر پر آپ لوگون کی کوشش بیکار ہے آئندہ آپکو اختیار ہے مگر اس بات کا خیال رہے کہ اگر میرے کہنے پر عمل نہ کیجیگا اور یہان سے نہ جائیگا تو نوبت پچتانیکی بجز کف افسوس ملنے کے کچھ ہاتھ نہ آئیگا دیوانہ اگر لوٹ لیجائیگا والسلام خیر اختتام جب حضور کجکلاہ یہ تقریر تمام کر چکا اسوقت سہراب ثانی نے برہم ہو کر جواب دیا کہ بیکار آپ نے تکلیف کی ہم کوتوال کو جواب صاف دے چکے ہین یہ آپکی عنایت بیجا تھی کہ آپ نے ہمکو اس حال سے آگاہ کیا وہ دیوانہ کیا اصل رکھتا ہے ہم وہ لوگ ہین کہ جہان جم جاتے ہین اور جس امر کا قصد کرتے ہین بدون اسکو پورا کیے ہوئے نہین چھوڑتے ہین اب یہ بھی ممکن ہے کہ ہم یہان سے بدون ان ملکون کے اسلام آباد کیے ہوئے چلے جائین خواہ آپ لوگ بخوشی دین اسلام قبول کرین خواہ بزور شمشیر دیوانے کی تو یہ اصل نہین ہے کہ وہ ہمکو اگر لوٹ لے یا ہمکو اذیت پہونچائے ہم وہ لوگ ہین کہ ہمارے نام سے دیوان قاف کانپ جاتے ہین ہمارے نام سنکے بہادران کے بدن مین رعشہ پڑجاتا ہے ہاتھون سے قبضۂ شمشیر چھوٹ جاتے ہین ہماری نعرون کی صدا سے شیران دشت کے کلیجے شق ہو جاتے ہین ہمارے قدم جہان جس معرکہ مین گڑ گئے پھر اگر آسمان بھی سر پر گرے تو نہین ہٹتے ہین اب تو کسی کی مجال نہین ہے کہ ہمکو یہان سے ہٹا دے ابھی اس صحرا کو خون سے مثل لالہ کے لعل کر دینگے لاشون سے بھر دینگے دیوانہ ہمارا کیا بنا لیگا اب بدون اسلام آباد کیے ہوئے جانے نہین ہین ہم ابھی بردۂ قاف سے دیوزادون سے مقابلہ کیے ہوئے چلے آتے ہین ہزارون دیو کو مثل طفل مکتب کے قتل کیا ہے آپ اپنے والد سے کہہ دیجئےگا کہ اگر اپنی زندگی چاہتے ہو اور یہ چاہتے ہو کہ شہر تباہی سے بچے کسی قسم کی خرابی نہو تو غاشیۂ اطاعت کو دوش پر رکھکر رومال سے ہاتھ باندھکر ہماری خدمت مین حاضر ہو دین اسلام کو قبول کرو اور سب کو بھی دائرۂ اسلام مین لاؤ ورنہ یاد رکھو کہ ایک بھی زندہ نہ بچیگا یہان ابتو ضرور دین اسلام کا جھنڈا گڑیگا آئندہ تمکو اختیار ہے یہ جو انھون نے ہماری نسبت کہا ہے کہ اگر یہان سے نہ جاؤگے تو پچتاؤگے انھیں کہہ دینا کہ ہم تو نہ پچتائینگے ہان اگر تم نہ اطاعت کروگے تو تم ضرور پچتاؤگے کہ تمام عمر یاد کروگے سوائے حسرت و رنج کے کچھ ہاتھ نہ آئیگا کف افسوس ملکر پچھتاؤگے بدون دین اسلام قبول کیے امان نہ پاؤگے یہ جو تقریر سہراب ثانی نے برہم ہو کر کی تو حضور کجکلاہ کو بہت ناگوار گذرا دیکھا تو لشکر قلیل ہمراہ ہے ایک مرتبہ برہم ہو کر بولا کہ اچھا لوگ بہت

مغرور معلوم ہوتے ہین یہ جو تقریر آپ کرتے ہین تو کس بھروسے پر ایسا تو لشکر بھی آپ کے ہمراہ نہین ہی کہ شہر مصر وفیہ کو تباہ فرمائیگا اس لاف و گزاف بکنے سے کیا فائدہ معلوم ہوا کہ آپ بہت یاوہ گو ہین قصور معاف ابھی آپکا کیا سن ہی کہ جو بڑے بڑے معرکہ آپنے سر کیے ہین ہر مرتبہ جو دیو کا نام زبان پر آتا ہی مین خیال کرتا ہون کہ کسی قصہ کہانی مین سنا ہی دیو کی صورت بھی نہ دیکھی ہوگی صاحبزادے دیو وہ ظالم ہی کہ بڑے بڑے بہادر اسکو دیکھکر خوف کھاتے ہین آپ کیا فرماتے ہین ابھی کوئی آپ کو ڈانٹ بتائے تو پوری بات مونہہ سے نہ نکل سکے اس تقریر طولانی سے کیا حاصل خیال تو فرمائیے کہ آپ کے ہمراہ تو لشکر قلیل ہی اسپر آپ کو یہ دعوے ہی ہان اگر لشکر بھی ہوتا تو اسکے بھروسہ پر ایسا دعوے کرتے تو بجا تھا بھلا ہمارے لشکر کثیر کے حملہ کی یہ لشکر تاب لا سکتا ہی تمہارے مرکان لشکر سے پامال ہو جائیگا ایک ہی حملے مین پتہ بھی نہ معلوم ہوگا ہمارے پاس وہ لشکر کثیر ہی کہ گاو زمین اسکا بار نہین اٹھا سکتی ہی کیون ان سبکو بھی اپنے ہمراہ قتل کرانا چاہتے ہو بہتر ہی کہ کام نہ دو چلے جاؤ بہت سرکشی اچھی نہین ہوتی ہی یہ جو حضور کجکلاہ نے برہم ہوکر کہا اور زیادہ تر غصہ آیا شاہزادہ کو فرمایا کہ ای حضور تو اپنے باپ سے کہدینا کہ جہان تک ممکن ہو سکے لشکر جمع کرکے لائے ہم لشکر کے بھروسہ پر نہین لڑتے ہین بلکہ اپنی قوت بازو پر ناز کرتے ہین ہم انھین ہاتھون سے لاکھون کو قتل کرتے ہین اپنے فضل سے وقت جنگ و پیکار کے ہمارا خدا ہماری کمک کرتا ہی ہم اپنے خدا کی ذات پر تکیہ کرکے مقابلہ کرتے ہین وہ ایک کو لاکھون پر ظفر دیتا ہی تو اسقدر اپنے لشکر پر ناز کرتا ہی وہ بڑا بودا ہی جو سپاہ کے بھروسہ پر مقابلہ کرے ہمارا یہ دستور نہین ہی یہ جو تو نے کہا کہ ابھی تمہارا سن کیا ہی کوئی ڈانٹ دے تو پوری بات مونہہ سے نہ نکل سکے شیر کی بھی تو مجال نہین ہی کہ ہماری طرف آنکھ اٹھاکر دیکھ سکے ہمارے گھرانے کے چار برس کے لڑکے شیر کا اکیلے شکار کرتے ہین مین نے تو دیو کے نام کو قصہ کہانی مین نہین سنا ہی بلکہ مقابلہ کیا ہی دیو ہامان تو نے سنا ہوگا تو اپنی حالت بیان کرتا ہی خلاصہ یہ ہی کہ بیکار کی تقریر سے کچھ فائدہ نہین ہی ہم موجود ہین تم اگر مقابلہ کرو یا نہ کرو ہم ان ملکون کو اسلام آباد کیے ہوئے اور دیوانے کا دیوانہ پن نکالے ہوئے یہان سے نہ جائینگے اگر تم مقابلہ کو نہ آوگے تو ہم خود شہر پر آجائینگے اسوقت امان پانا دشوار ہوگا ہم اسی مقام پر تمہارے لشکر کا انتظار کرینگے ہمنے صاف طور سے کہدیا اب کچھ کلام کرنے کی ضرورت نہین ہی بیکار تقریر کرکے ہمارا دماغ نہ کھاؤ یہ جو شاہزادے فرمایا حضور کجکلاہ کو بہت غصہ آیا اور اٹھ کھڑا ہوا یہ کہکر کہ اچھا ٹھہر جائیے آپ کے مقابلہ کو لشکر بھی آتا ہی اور وہ دیوانہ بھی ہمکو دیکھنا ہی کہ آپ کیونکر اس دیوانے کو سزا دیتے ہین اور لشکر کو شکست کیونکر دیتے ہین اور اس شہر کو اسلام آباد کیونکر کرتے ہین یہ کہکر بیرون بارگاہ آیا اور مرکب پر سوار ہوکر طرف شہر کے روانہ ہوا یہان بعد جانے حضور کجکلاہ کے سہراسب ثانی نے نقابدارون کیطرف دیکھکر کہا کیون مین نے کیسی تقریر کی اسکو لشکر لیکر آنے دیجیے اور دیوانے کو بھی انشاء اللہ تعالی سے ہماری ظفر ہوگی خداوند کریم نے غیب سے یہ سامان بہم کر دیا اور یہ سلسلہ نکالا لشکر کے جمع ہونے کا اگر یہ اطاعت کرلین بظاہر تو بہادر معلوم ہوتے ہین اور لشکر بھی خوب معقول ہوگا نقابدارون نے جواب دیا کہ تمہارا خیال بہت ٹھیک ہی اس جوان کے بشرہ سے آثار شجاعت پائے جاتے ہین اور یہ بھی ثابت ہوتا تھا کہ یہ منچلا ہی کیونکہ ہر مرتبہ تلوار کے قبضہ پر ہاتھ پڑتا تھا مگر پھر سوچ کر رہجاتا تھا یہان تو یہ تقریر ہو رہی تھی ادھر حضور کجکلاہ راہ طی کرکے مونہہ بنائے ہوئے تھوڑی دیر مین

داخل شہر ہوا دربار مین آیا دربار کو آراستہ پایا مصروف کج کلاہ اسکا انتظار کر رہا تھا اہل دربار سے کہہ رہا تھا کہ ابھی تک میرا فرزند نہین آیا کیا سبب ہی کہ اتنے مین شاہزادہ لطف آیا اہل دربار نے عرض کیا کہ حضور شاہزادہ تشریف لاتا ہی مگر کچھ مزاج برہم معلوم ہوتا ہی ابرو پر بل ہین مونھ بنائے ہوئے آتے ہین بظاہر معلوم ہوتا ہی کہ کچھ سخت کلامی کی نوبت آگئی اہل دربار کہہ رہے تھے کہ حضور کج کلاہ نے آکر باپ کو سلام کیا اپنے دنگل پر بیٹھ گیا مصروف کجکلاہ نے بعد تھوڑی دیر کے مزاج کی کیفیت دریافت کی کہا کہ اچھا ہون جی کچھ نہین بادشاہ نے کہا کہ کیا وہان نوبت تکرار آئی کہا کہ جی نہین یہ کہکر تمام حال بیان کیا اپنا جانا اور باہم تقریر ہونا اور یہ بھی کہا کہ دیوانے کو طلب فرمایئے وہی اکیلا کافی ہی گو میرا قصد تھا کہ مین خود جاؤن اور مقابلہ کرون مگر مجکو عار معلوم ہوتی ہی کہ کس کون سے لڑون دیوانہ کان پکڑ کر گوشمالی کر دیگا سارا بل نکل جائیگا سب ترب زبانی بھول جائیگا مگر ایک کام ضرور کیجے گا کہ آپ بھی مع لشکر کے دیوانے کے ہمراہ چلیے گا بلکہ عمو جان و بڑے بھائی و منجھلے بھائی کو مع لشکر کے طلب فرمائیگا صرف کثرت لشکر دکھلانے کے لیے مجکو یقین ہی کہ اول تو کثرت لشکر ہی دیکھکر وہ لوگ بھاگ جائینگے اور اگر جی داری کی کثرت سپاہ دیکھکر نہ بھاگے تو دیوانہ سب کا بل نکال دیگا ہم آپ سب کھڑے تماشہ دیکھا کرینگے جب دیوانہ زیر کر لیگا گوشمالی دیگا تب ہم اُنسے دریافت کرینگے کہ یہ کیا ہوا اسوقت تو مین طرح دیکر چلا آیا گو ہر مرتبہ یہ قصد ہوا کہ تلوار پکڑ کر کھڑا ہو جاؤن اور کہون کہ آ مجھسے مقابلہ کر مگر بچہ خیال کرکے طرح دی مجکو بڑا غصہ ہی یہ جو حضور کجکلاہ نے کہا مصروف کجکلاہ نے اُسیوقت سردارون کو تیاری لشکر کا حکم دیا اور دبیر کو طلب کرکے حکم دیا کہ ایک نامہ بنام دیوانہ اس مضمون کا تحریر کرو کہ ایک خداپرست مع چند شخصون کے جو کہ نقابدار ہین اور کچھ سپاہ بھی ہی وہ دشت مصروفیہ مین فروکش ہوا ہی ہمنے لاکھ لاکھ اسکو پند و نصیحت کی مگر اسنے کچھ نہ سنا وہ آمادۂ جنگ ہی لہذا اسکو اگر کامل طور سے گوشمالی کی سزا دو اور ہم بھی لشکر لیکر اُسکے مقابلہ کو جاتے ہین صرف تمہارے مقابلہ کا تماشا دیکھنے کو زیادہ والسلام اور تین نامے بنام صفدر کجکلاہ و منصور کج کلاہ و جمہور کجکلاہ کو تحریر کرو انمین یہ مضمون ہو کہ تھوڑے سے خداپرست کسی طرف سے ادھر آگئے ہین اور کہین سے اُنکے ہاتھ کچھ مال و اسباب بھی عمدہ و نادرات سے آگیا ہی اُنکو اُسپر بہت غرور ہی وہ دشت مصروفیہ مین اُترے ہین ہمنے بہت بہت کہلا بھیجا کہ تم یہان سے چلے جاؤ مگر اُنھون نے نہ مانا یہی جواب دیا کہ ہم ان ملکون کو اسلام آباد کرینگے لہذا مین خود برائے تماشہ کے جنگ جانے والا ہون کیونکہ مین نے دیوانے کو طلب کیا وہ ان خداپرستون سے لڑیگا اہل اسلام کے زور و طاقت و نیز فنون سپہ گری کی بہت تعریف سنی ہی اور اُنکے مقابلہ کا بہت اشتیاق تھا اور ہی اتفاق سے یہ امر نصیب ہوا ہی لہذا تمکو لکھا جاتا ہی کہ یہ معرکہ لائق دید ہی تم لوگ بھی لشکر لیکر آؤ مین تمہارا انتظار کر رہا ہون تم آؤ تو مین جاؤن مگر بہت جلد آنا ایسا نہو کہ دیوانہ پہنچ جاے اور مقابلہ شروع ہو جاے تو پھر کیا فائدہ ہوگا اور کچھ لطف بھی حاصل نہوگا آئندہ اختیار ہی دبیر نے چارون نامے لکھکر تیار کرکے پیش کیے مصروف کجکلاہ نے چار سانڈنی سوار طلب کرکے وہ نامے روانہ کیے ایک تو طرف صفدریہ کے گیا ایک طرف جمہوریہ کے گیا ایک طرف منصوریہ کے ایک طرف بیشہ مصروفیہ کے جب نامے روانہ کر چکا دربار برخاست کیا اُدھر سردارون نے اہل لشکر کو سامان جنگ و سفر تیار کرنے کا حکم دیا یہان سامان جنگ

ہونے لگا مصروف کجکلاہ اس انتظار مین ہے کہ دونون فرزند الین اور بھائی بھی آجائین اور
دیوانے پاس سے نامے کا جواب آسلے تو کوچ کرون اسکو تو اس انتظار مین رکھنا چاہیے ادھر وہ
سانڈنی سوار جو کہ نامے لیکر روانہ ہوئے تھے شہر صفدریہ و منصوریہ و جمہوریہ مین پہونچے صفدر کجکلاہ و
جمہور کجکلاہ و منصور کجکلاہ کی خدمت مین بادشاہ کا ہر ایک کو نامہ دیا یہ تینون بادشاہ اپنے اپنے
ملکون مین حکومت کر رہے تھے دربار آراستہ تھے کہ انھون نے پہونچکر نامے دئیے ہر ایک نے دبیر
سے نامے کو پڑھوایا مضمون نامہ سے ہر ایک نے آگاہ ہوکر اپنے اہل دربار سے کہا کہ سامان سفر ہو
ہم جائینگے اور خدا پرستون کی جنگ کا تماشہ دیکھینگے ہمکو بہت اشتیاق تھا بادشاہ کے حکم سے ہم
ناچار ہین ورنہ ہم انکے ملکون پر جاکر خود مقابلہ کرتے ہماری خوبی تقدیر سے یہ لوگ ادھر آگئے ہین و انکا
یہ جنگ و پیکار لائق دید ہی ہے شہرت سننے مین آئی ہے انکی قوت و طاقت کی بہت جلد سامان کرو
ہم پرسون یہان سے روانہ ہونگے ہر ایک نے نامہ بر کو انعام دیکر رخصت کیا اور نامہ بر جلد
حاضر ہوتے ہین خلاصہ یہ کہ ہر ایک کے سرداروں نے سامان سفر درست کیا اور یہ تینون اپنے اپنے
ملک سے دو دو لاکھ کا لشکر لیکر روانہ ہوئے اور خدمت مصروف کجکلاہ مین آکر پہونچے فرزند
باپ سے ملا بھائی بھائی سے ملا انکے لشکر اترے وہان مصروف کجکلاہ کے بھی بہانے بھی اب مصروف
نے کہا کہ دیوانے کے نامے کا جواب آسے تو کوچ کرین یہ تو انتظار جواب مین ہین ادھر دیوانے کا حال
سماعت فرمائیے کہ یہ کچھ ماندہ ہو گیا تھا اب اسنے صحت پائی تھی اور اسنے اپنی صحت کا جشن خوشی
اثر اسنے کیا تھا ہر ایک دیوانے کو حکم دیا تھا کہ تا اختتام جشن کوئی اس بیشہ سے باہر نہ جائے اس
سبب سے اسکو سہراب ثانی کے یہان فروکش ہونے کی خبر نہ ہوئی تھی ورنہ دم ہردم کی اسکو خبر
ہوتی تھی یہ جشن مین مصروف تھا سات روز گذر چکے تھے گیارہ روز کا اسنے جشن قرار دیا تھا کہ سانڈنی
سوار نامہ لیکر پہونچا دیوانے کو خبر ہوئی کہ بادشاہ کے پاس سے نامہ آیا ہے اسنے نامہ بر کو جلسہ مین طلب
کر لیا نامہ بر نے نامہ لیکر پڑھا جب نامہ پڑھ چکا قہقہہ لگا کر ہنسا پشت نامہ پر لکھدیا کہ آپ لشکر
لیکر آسکے مقابلہ مین فروکش ہوئے ہین پانچ دن کے بعد آؤنگا اپنا لشکر لیکر جلسہ تمام ہونے کے بعد
مجکو خدا پرستون سے مقابلہ کا بہت اشتیاق تھا خداوند آفتاب نے اپنی قدرت سے ان لوگون کو ادھر
پہونچا دیا یہ لکھکر سانڈنی سوار کو دیا وہ جواب نامہ لیکر وہان سے روانہ ہوا جب سانڈنی سوار چلا گیا دیوانے
نے اپنے ہمراہیون سے کہا کہ کیا قدرت خداوندی ہے اور خداوند آفتاب نے میری دعا قبول کی مجکو اہل
اسلام سے مقابلہ کا بہت شوق تھا کہ انسے مقابلہ کرون کیونکہ سنتا تھا کہ وہ بہت بہادر ہین گو یہ ممکن
تھا کہ انکے شہر پر کشتی کر کے جاتا اور مصروف کج کلاہ کو لے جاتا مگر مین نے دل مین یہ عہد کیا تھا کہ
وہ لوگ جب تک یہان نہ آئینگے مین اسوقت تک مقابلہ نہ کرونگا خداوند آفتاب سے یہی دعا مانگتا تھا
وہ دعا میری قبول ہوئی کہ خدا پرست یہان آگئے ہین بادشاہ نے اپنے نامے مین لکھا ہے کہ چند
خدا پرست کچھ لشکر لیکر آئے ہین وہ کہتے ہین کہ ہم ان ملکون کو اسلام آباد کرینگے سو بادشاہ نے
مجکو انکے مقابلہ کے لیے طلب کیا ہے مین نے لکھدیا ہے کہ پانچ روز کے بعد آؤنگا یہ سنکے سب لوگ
خوش ہوئے یہان پھر گانا وغیرہ ہونے لگا یہ مین تحریر کر چکا ہون کہ دیوانہ کا کچھ مذہب نہین ہے جسوقت
جو جی مین آیا کہنے لگتا ہے اسوقت یہی خیال آگیا کہ میرا خدا آفتاب ہے جو اسنے ایسی تقریر کی ورنہ یہ
لامذہب ہے یہ تو یہان جشن مین مصروف ہے ادھر نامہ بر نے جاکر بادشاہ کو جواب نامہ دیا جشن کی حالت

بیان کی بادشاہ نے جواب پڑھکر کہا کہ اُسنے پانچ دن کے بعد آنے کا اقرار کیا ہی مین جاکر کیا کرون پرسون یہان سے روانہ ہونگا اُسکے آنے سے قبل پہونچ جاؤنگا خلاصہ یہ کہ اُدھر تو دیوانے کے یہان کا جلسہ تمام ہوا اور پانچ دن گذر گئے وہ اپنے چالیس ہزار دیوانون کو لیکر طرف دشت مصر وغیرہ کے روانہ ہوا ادھر سے مصروف کجکلاہ مع اپنے تینون لڑکون اور بھائی کے نو لاکھ سپاہ لیکر چلا انکو راہ مین رکھا جاتا ہی انکا حال پھر تحریر ہوگا

## اب شمہ حال سہراب ثانی کا ملاحظہ فرمایئے

کہ یہ اُسی دشت مین بخوف وخطر فروکش ہین سیپارہ کا انتظار فرما رہے ہین یہ خیال ہی کہ سیپارہ زرین حصار سے لے تو بندوبست کیا جاے دوسرے یہ بھی خیال ہی کہ شاید مصروف کجکلاہ برائے مقابلہ آئے ہین عرض کر چکا ہون کہ یہ ملکہ ثریا سیمتن کی تصویر کو دیکھکر عاشق ہو چکے ہین رات دن اُسکے تصور مین مبتلا رہتے ہین راتین تڑپ تڑپ کر بسر ہوتی ہین یہی فکر ہی کہ کسی طور سے کوئی محبوب تک پہونچ جاؤن. مگر بسبب شرم ولحاظ کے کسی پر ظاہر نہین کرتے ہین دل پر جبر کرتے ہین اور آتش فراق مین جلا کرتے ہین قاعدہ یہ ہی کہ صبح کو دربار آراستہ ہوتا ہی. دن بھر دربار آراستہ رہتا ہی شب کو ہر ایک جاکر اپنے اپنے مقام پر آرام کرتا ہی یہ دل سے باتین کرتے ہین دن بھر دربار مین خاموش بیٹھے رہتے ہین اگر کسی نے کچھ بات کی جواب دیدیا ورنہ معشوق کے تصور مین بیٹھے ہوئے دل سے باتین کیا کرتے ہین جب دو دن گذرے اور کوئی مصر وغیرہ سے نہ آیا اور یہان یہ خیال تھا کہ لشکر ضرور مقابلہ کو آئیگا جب نہ آیا تو خیال کیا کہ وہ لوگ نہ آئینگے ہم ہی کو جانا پڑیگا یہ دلمین خیال کرکے نقابدارون سے کہا کہ آپنے دیکھا وہ کافر کسقدر برہم ہوگیا تھا مجکو یقین تھا کہ لشکر لیکر آئیگا وہ دن گذر گئے کوئی بھی نہ آیا صرف دھمکیان تھین خیر اگر آپ کی رائے ہو تو کچھ بندوبست کیا جاے نقابدارون نے فرمایا کہ سیپارہ کو آلینے دیجیے پھر دیکھا جائیگا سہراب ثانی خاموش ہو رہے بارگاہ مین بیٹھے ہین اور کچھ ذکر ہو رہا تھا کہ ابر اُٹھا کچھ بوچھار سی پڑنے لگی اندھیرا سا چھا گیا بقول شاعر: تند و پر شور و سیہ مست ز کہسار آمد * بیکستان شدہ کہ ابر آمد و بسیار آمد * انکے قلب مین حضرت عشق تو قیام کر چکے ہین اِس ابر کو دیکھکر انکو وحشت ہوئی جنون عشق نے زور کیا ملکہ کا تصور اور زیادہ ہوا آخر یہ خیال آیا کہ اے سہراب نقابدارون سے اجازت لیکر صحرا کو چلو اور شکار کھیلو شاید کچھ دل بہلے اور تسکین ہو طبیعت جو گھبرا رہی ہی کچھ بہل جاے یہ دل مین سوچکر نقابدارون سے عرض کیا کہ اگر اجازت ہو تو مین دم بھر کے لیے ذرا شکار کھیل آؤن ملاحظہ فرمائیے کہ کیسا ابر آیا ہی یہ وقت شکار کھیلنے کا ہی کیونکہ دھوپ بھی نہین ہی اور دل بھی گھبرا رہا ہی بہل جائیگا کہین دور نہ جاؤنگا تھوڑی دور جاکر کچھ ہرن وغیرہ شکار کرکے واپس آؤنگا نقابدارون نے فرمایا کہ کیا ضرورت ہی سرحد غیر ہی تمام لوگ دشمن ہو رہے ہین خدانخواستہ کچھ افتاد نہ پڑے یہ ہی صحرا کیا کم ہی سیر کرنے کو جو شکار کو جاؤگے کہا کہ آپ اطمینان رکھین مین دور نہ جاؤنگا دو تین گھنٹے مین واپس آؤنگا یہ کہکر اصرار جو کیا نقابدارون نے اجازت دی خوش ہو گئے سلام کرکے اُٹھکھڑے ہوئے اسلحہ تو لگائے ہوئے تھے زرہ بہت نایاب پہنے ہوئے تھے سلام کیا اور چلنے کا قصد کیا کہ ایک نقابدار نے فرمایا کہ کچھ لوگ بھی ہمراہ لیلو کہا کہ کیا ضرورت ہی ایک جاکر کافی ہی مین ابھی تو آتا ہون وہ زیادہ اصرار کرنا مناسب نہ سمجھے کیونکہ مزاج سے واقف ہین یہ بارگاہ سے

باہر آئے مرکب طلب کیا خادم نے مرکب حاضر کیا زین و لگام سے آراستہ اُسپر سوار ہوکے یودھا باگ کا لیا ایک چاکر ہمراہ لے لیا طرف صحرا کے شکار کو چلے تھوڑی دور پر جاکر ایک آہو کو شکار کیا اُسکو ذبح کرکے اُس چاکر سے فرمایا کہ اسکو لشکر مین پہونچا آمین یہان تیرا انتظار کرتا ہون وہ آہو کو اُٹھاکر طرف لشکر کے چلا وہ تو اُدھر کو گیا یہان ایک آہو اور نکلا اُنھون نے اُسکو بھی شکار کیا اسی طور سے چار آہو اور صید کیے کہ ایک آہو ایک جھنڈی مین سے نکلا اور جست کرکے سامنے آیا اُنھون نے اُسپر تیر نشانہ تاک کر مارا تیر جو گرا اُس ہرن کے کان مین جو صدا پہونچی وہ جست و خیز کرکے بھاگا تیر خالی گیا تیر کا خالی جانا تھا کہ غصہ آگیا اس طور سے کہ جیسے شیر کو شکار کے ہاتھ سے نکل جانے سے غصہ آتا ہے بس مرکب کو کڑکا دیا اُسکے عقب مین آگے آگے وہ آہو جست و خیز کرتا ہوا چلا جاتا ہے عقب مین یہ مرکب اُٹھائے چلے جاتے ہین یہ غصہ ہے کہ جہان پر برزد پر آئیگا اسکو ضرور صید کرینگا بدون اسکے صید کیے ہوئے واپس نہ جاؤنگا چاہے ہلاک ہوجاؤن اب کئی کوس نکل گئے اسکے عقب مین لشکر سے یہان وہ چاکر آہو پہونچا کر آیا تو اس مقام پر شاہزادہ کو نہ پایا اور کئی آہو شکار کیے ہوئے پڑے تھے اسنے جب شاہزادے کو نہ پایا ادھر اُدھر تلاش کرنے لگا تمام صحرا مین تلاش کیا کہین پتہ نہ ملا تو بہ پریشان ہوا آگے بڑھا دیکھا کہ چند کسان کھیت کی حفاظت کر رہے ہین اُنسے اسنے پوچھا کہ ادھر کوئی سوار تو نہین آیا اُنھون نے کہا ہان ایک جوان بہت خوبصورت مرکب پر سوار ایک ہرن کے عقب مین مرکب ڈالے ہوئے جدھر سے تم آئے ہو آیا تھا اور سامنے چلا گیا بڑا غصہ ہوا ہی نہ معلوم کہان نکل گیا ہوگا یہ سنکے وہ چاکر یہ خیال کرکے واپس ہوا لشکر کی طرف کہ اب میرا تلاش کرنا بیکار ہے چلکر خبر کرون تاکہ سوار وغیرہ براے تلاش روانہ کیے جائین یہ لشکر مین آیا یہان نقابدار بارگاہ مین بیٹھے تھے آگے اسنے سب حال بیان کیا ہر ایک بہت پریشان ہوا خصوصاً رستم ثانی بہت بیقرار ہوئے مگر خداوند کریم کے سپرد کیا اور حکم دیا کہ چند سوار براے تلاش روانہ ہون اُسیوقت سوار روانہ ہوئے یہان نقابدار تو فکر مین مبتلا ہین سوار براے تلاش چلے ہین اُدھر شاہزادہ مرکب کو اُٹھائے ہوئے عقب مین آہو کے چلا جاتا ہے حالت یہ ہوگئی تھی کہ آپ بھی از سر تا پا پسینے مین غرق ہے پیاس کی شدت ہے مرکب ہانپ رہا ہے اُسکی بھی زبان نکلی ہوئی ہے پسینہ بہ رہا ہے مگر آہو کا تعاقب نہین چھوڑتے ہین جو جو وہ بھاگتا ہے اُنکو اور غصہ آتا ہے اور مرکب کو تیز کرتے ہین کوئی دوپہر کامل وہ آہو بھاگا کیا یہ اُسکے عقب مین چلے گئے دس بارہ کوس لشکر سے دور نکل آئے تو اب آہو تھک گیا ایک صحرا مین پہونچا ایک چشمہ اُس صحرا مین تھا آہو اُس چشمہ پر آکر ٹھہرا اور اِدھر اُدھر دیکھا جب عقب مین صیاد کو نہ پایا پانی پینے لگا آہو پانی پی رہا تھا قضا بھی آگئی تھی کہ یہ مرکب کو دوڑا کر اُس صحرا مین پہونچے ادھر اُدھر دیکھنے لگے کہ وہ آہو کدھر گیا کہ اُنکی نگاہ پڑی کہ چشمہ پر پانی پی رہا ہے اُنھون نے تیر چلہ کمان مین جوڑ کر اور نشانہ تاک کر اب جو رہا کیا تیر کی آہٹ سے آہو نے سر اُٹھاکر دیکھا تیر کی صدا کو سُنکے صیاد کو اپنے سر پر پایا اب جست و خیز بھول گیا تیر آکر پیشانی پر بیٹھا اور توڑ کر پار گذر گیا چرخ کھاکر گرا یہ بھی ساتھ ہی مرکب پر سے کود پڑے کمر سے قرولی نکال کر اسکو بہ تکبیر پہونچایا جب اُسکو شکار کر چکے تو بہت خوش ہوئے مرکب کو چھوڑ دیا وہ گھاس چرنے لگا پانی اُسنے چشمہ سے پیا اُنھون نے ہاتھ مونہہ دھویا خود بھی پانی پیا اب جو دیکھا تو کوئی دو پہر دن گذرا تھا کہ اُنھون نے مرکب کی شکار بند سے اُس آہو کو اُٹھا کر باندھا اور سوار ہوکر یودھا باگ کا لیا اور طرف لشکر کے چلے

ایک طرف کو مونھ اُٹھا کر کیونکہ راہ سے واقف نہ تھے یہ اُسی صورت سے چلے جاتے تھے کہ سامنے ایک درہ کوہ نظر آیا اُسکی طرف چلے جیسے قریب پہونچے انھون نے دیکھا کہ اُس درۂ کوہ سے کچھ آدمی چلے آتے ہین مگر عجیب حالت سے کہ کچھ تو اُنمین زخمی ہین کچھ پریشان حال ہین جسمون پر خاک پڑی ہوئی ہے کہ انکو دیکھکر اور مرکب کو ایک درخت کے سایہ مین روک کر کھڑے ہو گئے اُدھر اُن لوگون نے جو انکو دیکھا یا تو وہ ادھر کو آتے تھے یا اسی مقام پر کھڑے ہو گئے اُن لوگون نے دیکھا کہ ایک جوان بہت خوبصورت مرکب پر سوار آہو شکار کردہ شکار بند سے بندھا ہوا ہے مسلح اور مکمل مگر لباس بہت عمدہ پہنے ہوئے ادھر کو آتا تھا ہمکو جو دیکھا تو مرکب کو روک کر درخت کے سایہ مین کھڑا ہو گیا انکو یہ گمان ہوا کہ یہ بھی کوئی قزاق ہے کیونکہ وہ لوگ اہل قافلہ تھے ایک سوداگر نسیم بازرگان نامے پانسو آدمیون کی جمعیت سے بہت سا مال و اسباب لیے ہوئے برائے تجارت جاتا تھا جب یہان آکر پہونچا تو اس کوہ کے اُس طرف ایک میدان ہے اسمین ایک قلعہ ہے اُسمین فولاد آہن خوار ایک قزاق رہتا ہے بارہ ہزار قزاق اُسکے ہمراہ ہین وہ ایسا زبردست ہے کہ شاہون کے ارسال و خزانہ لوٹ لیتا ہے اکثر اُسپر لشکر کشی کی مگر اُسکا کچھ نہ کوئی بنا سکا لشکر نے بیل مقصود واپس آیا نسیم تاجر جو اُدھر سے مع قافلہ کے گذرا اُسنے خبر پائی اُسنے سب مال و اسباب لوٹ لیا انھون قافلہ کے دینے مین جو انکار کیا تلوار چلی وہ بہت سے تھے یہ لوگ کم تھے کچھ مجروح ہوئے کچھ جان سے مارے گئے جب اہل قافلہ نے دیکھا کہ مال بھی لٹ گیا اور ہمراہی بھی مارے گئے اور بہت سے مجروح ہوئے بس اپنی جانین بچا کر بھاگے ادھر کو تو قافلہ کے لوگ ہین انھین نسیم تاجر بھی ہے اُدھر ہر دو قزاق سب مال و اسباب لیکر قلعہ کو پہونچے باہم حصہ بانٹ ہونے لگا نسیم تاجر اور اُسکے ہمراہیون نے جو شاہزادہ کو دیکھا تو اُنھین قزاق کا شریک دار سے خیال کیا ایک نے دوسرے سے کہا کہ ای بھائی مرگ تو مبارک ہو ایک بلا سے ابھی نجات نہ ملی تھی کہ دوسری آفت مین مبتلا ہوئے یہ جو سوار زیر درخت کھڑا ہے ہمکو دیکھکر اُسنے مرکب روک لیا ہے یہ بھی اُنھین قزاقون مین سے ہے اب یہ مال طلب کریگا ہمارے پاس کیا ہے جو ہم دینگے انکار کرینگے یہ ہمکو قتل کرنے پر آمادہ ہوگا بڑی خرابی ہوئی معلوم ہوتا ہے کہ یہ کسی ضرورت سے گیا تھا جو ادھر سے آتا ہے ایک نے کہا کہ ضرورت کیسی شکار کو گیا تھا دیکھتے نہین ہو کہ آہو شکار بند سے بندھا ہوا ہے اُسنے کہا کہ بھائی میرے حواس درست نہین ہین تم سچ کہتے ہو یہان یہ لوگ درۂ کوہ مین کھڑے ہوئے یہ باتین کر رہے ہین شاہزادہ وہان انکا انتظار کر رہا ہے کہ یہ درہ سے باہر آلین تو انسے راہ دریافت کرون اور انکا حال بھی دریافت کرون تھوڑی دیر تک یہ کھڑے انتظار کیا کیے وہ لوگ وہان کھڑے رہے اور چارون طرف دیکھا کیے اور سوچا کیے کہ اب کیا تدبیر کرین کیونکر اپنی جان اس جوان سے بچائین جب شاہزادہ نے دیکھا کہ وہ لوگ درہ کوہ سے باہر نہین آتے ہین اُنھون نے خیال اپنے دل مین کیا کہ چلکر انسے اُسی مقام پر حال دریافت کرو یہ کیا سبب ہے کہ یا تو یہ باہر کو آتے تھے یا مجکو دیکھکر اُسی مقام پر کھڑے ہو گئے اور ایک دوسرے دوسرے اشارہ کرتا ہے یہ خیال کرکے دل مین کہا اور مرکب کو اُٹھا کر چلے جب خواجہ نسیم نے شاہزادہ کو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھا تو بڑھ کر اور پکار کر کہا کہ ای بھائی بیکار تم ہمکو ستانے کو آئے ہو ہمارے پاس اب کچھ بھی نہین ہے ایک حبہ بھی نہین ہے سب تمھارے ساتھیون نے لوٹ لیا بلکہ بہت سے ہمارے ہمراہیون کو قتل بھی کیا اور جو کہ باقی رہے ہے وہ مجروح ہین ہم مصیبت زدون کے ستانے سے

تمکو کچھ نہ حاصل ہوگا سوائے ان کپڑون کے جو کہ ہمارے جسم مین ہین اور کچھ ہمارے پاس نہین ہی اگر تمھاری مرضی ہو کہ ہم برہنہ ہو جائین تو ہم سے کہدو کہ ہم کپڑے بھی اُتار کر تمکو دیدین مگر ہماری جان کو چھوڑ دو ہم تو خود فلک ناہنجار کے ستائے ہوئے ہین اُسکے ہاتھون سے تباہ ہو رہے ہین ہمارے اوپر ترس کھاؤ رحم کرو زیادہ ظلم و ستم اچھا نہین ہوتا ہی پکار کر کہا اور آنسو بھر لایا تھا قریب پہونچ چکا تھا سب تقریر سنی جواب دیا کہ مین نہ سمجھا کہ تمنے کیا بیان کیا کیسا بتانا اور کیسا تھا اور کیسے کپڑے لینا میرے قریب آکر بیان کرو تاکہ مین سنون تو کہ تم کیا کہتے ہو نسیم نے جواب دیا کہ بہت درست کہا مین تمھارے قریب آؤن تم ایک تلوار کا ہاتھ لگا دو میرا سر اُڑ جائے ای جوان تو اپنی راہ لے ہمکو پریشان نہ کر تیرے ہمراہی اور شریک دار تو ہمکو لوٹ چکے ہین انھون نے میرے پاس ایک خرمہرہ نہین چھوڑا سوائے ان کپڑون کے کیون ہم بیکسون کو ستاتا ہی مقام ترس و رحم ہی ہم سبکے حال پر دیکھ ہمارے ہمراہی سب زخمی اور مجروح ہین شاہزادہ نے یہ سنکے فرمایا کہ تم صاف طور سے بیان کرو تاکہ مین سمجھون تو تمھارا مطلب کیا ہی خواجہ نسیم نے کہا کہ کیا خوب تم تو ایسے ہی ہو کہ میرے مطلب کو نہین سمجھتے ہو ہان ایسی باتین کیون سمجھنے لگے انھین تمھارا تو مطلب ہی شاہزادہ نے فرمایا کہ ای شخص تو کچھ دیوانہ ہی جو بیہودہ جواب دیتا ہی بیان تو کر کہ تو نے مجکو کیا خیال کیا ہی اور کیا مجسے کہتا ہی مین ایک مرد مسافر ہون شکار کو نکلا تھا اپنے قافلہ سے دور نکل آیا ہون راہ تلاش کر رہا ہون تو اپنا مفصل حال بیان کر یہ کیا تیرے اوپر آفت پڑی ہی اور یہ کیا تیری حالت ہی اگر میرے امکان مین ہوگا تیری کمک کرونگا تم سبکی حالت دیکھکر مجکو تم سب پر ترس آتا ہی یہ جو شاہزادہ نے فرمایا خواجہ نے کہا کیون ہمکو فقرہ دیتا ہی جبکہ ہم یہ کہتے ہین کہ یہ کپڑے موجود ہین اگر مرضی ہو تو ہم تیرے حوالہ کردین پھر ان تقریرون سے کیا فائدہ تم لوگ کیا ترس کھاؤ گے اور کیا کمک کروگے تمھارا تو یہ پیشہ ہی کہ جو قافلہ آیا لوٹ لیا اب شاہزادہ کو معلوم ہوا کہ یہ مجکو قزاق خیال کرتے ہین ہنسے اور فرمایا کہ ای شخص قسم بخدا مین قزاق نہین ہون تم مجسے خوف نہ کرو اپنا حال بیان کرو تمھاری ضرور کمک کرونگا جسنے تمپر ظلم و ستم کیا ہی تمھارا مال و اسباب لوٹ لیا ہی مین اُسکو سزا دونگا اور تمھارا مال و اسباب دلا دونگا ہملوگونکا یہی کام ہی کہ بیکسون کی وقت مصیبت پر کمک کرین ظالمون کو سزا دین تم لوگ بیکار خوف کرتے ہو ہم قزاقی پر لعنت کرتے ہین تم بلا خوف و خطر اپنا حال بیان کرو جب شاہزادے نے قسم کھا کر بیان کیا چونکہ خواجہ نسیم مرد خدا پرست تھا اسکو یقین ہوا کہ یہ قزاقین سے نہین ہی بلکہ مسافر ہی اس سے خوف کرنا بیکار ہی اپنا حال بیان کرو اور دریافت کرو کہ یہ کون ہی اور ادھر کیونکر آیا ہی بلکہ اسکو آگاہ کرو اور منع کرو کہ ادھر کو نہ جائے ایسا نہو کہ یہ بھی مثل ہمارے اسی آفت مین مبتلا ہو تو کیا فائدہ ہوگا خدا پرست معلوم ہوتا ہی یہ دل مین خیال کر کے کہا کہ ای جوان مین تمسے اپنی حالت بیان کرون ایک آفت کا مارا مبتلائے صد رنج و بلا ہون مین تاجر پیشہ ہون مال تجارت پر میری اوقات ہی اس ملک سے اس ملک مین مال لیجاکر فروخت کرتا ہون نسیم تاجر میرا نام ہی اہل اسلام سے ہون اور جسقدر میرے ہمراہی مین ہین سب خدا پرست ہین چونکہ آجکل اہل اسلام کا تسلط گرد و نواح مین ہی اُنپر بلا نازل ہوئی ہی کوئی خدا پرست ایسا نہین ہی کہ جو مبتلائے بلا نہو جو صاحب ملک و مال ہین اُنپر اور قسم کی بلا نازل ہی کافرون کا زرغہ ہی جو صاحب پیشہ ہین وہ اس بلا مین مبتلا ہین کہ مال لوٹ لیا جاتا ہی قزاق ستاتے ہین رہزن راہزنی کرتے ہین تمام عالم مین غدر مچا ہوا ہے

خدا پرستون پر آفت آئی ہوئی ہی کہیا بیان کرون جو کہ آجکل حالت ہی چونکہ تمنے قسم کھائی ہی خدا کی
بس معلوم ہوا کہ تم بھی خدا پرست ہو اس سبب سے بیان کرتا ہون ورنہ پہلے مین نے اور
میرے ہمراہیون نے تمکو قزاق تصور کیا تھا اور یہ خیال کیا تھا کہ جسکے ہاتھ سے ہم ستائے اور تباہ
کیے گئے ہوئے ہین اُنھین مین کے تم بھی ہو یہ دیکھکر کہ تمنے مرکب کو روکا ہی جو کہ اُنکے پاس ہی لوٹے تو
وہی تو مین نے کہا تھا کہ ہمارے پاس کیا ہی تمہارے ہمراہی لوٹ چکے ہین یہ لباس ہی اگر مرضی ہو
تو دیدین مگر شکر ہی خداوند کریم کا کہ تم اُنھین سے نہین ہو بلکہ ایک مرد مومن اور خدا پرست و خدا ترس
معلوم ہوتے ہو از برائے خدا ادھر کو نہ جاؤ ورنہ آفت مین مبتلا ہو گے مثل ہم سبکے اس درہ کوہ کے
باہر ایک بڑا ظالم و زبردست رہتا ہی کہ جسکے ہاتھ سے ہماری یہ حالت ہوئی ہی وہی تمکو بھی لوٹ لیگا
یہ سب لباس و ہتیار و مرکب لیلیگا اپنے کو دیدہ و دانستہ آفت مین نہ ڈالو ہم آپ مبتلائے بلا ہو چکے
ہین لاکھون روپیہ کا مال کھو چکے ہین بہت جانین تو ضایع کر چکے ہین جو باقی رہ گئے ہین وہ تیرے سامنے کھڑے
ہین اور زخمی ہین شاہزادہ نے فرمایا کہ بیان کرو کہ وہ کون ہی اور کیا تم پر آفت نازل ہوئی خواجہ نسیم
نے کہا کہ اے جوان آجکل خدا پرستونکا یہ حال ہی کہ تمام کنارون سے گھیر لیا ہی زبر جبین ارزنگ نے
خروج کیا ہی تمام ممالک اسلام تباہ ہو رہے ہین دین آفتاب پرستی کو رواج ہو رہا ہی فرنگستان وغیرہ
ایسے برباد ہوئے ہین کہ جسکا ذکر کرنا باعث ملال ہوتا ہی خلاصہ جسکا یہ ہی کہ اہل اسلام کی تباہی کی صورت ہی
اُنپر نازل مصیبت ہی مین تاجر ہون مال تجارت لیے ہوئے شہر مصر و فیہ کو جاتا تھا کیونکہ مین ہمیشہ
ممالک اہل اسلام مین تجارت کرتا تھا کافرون کے ملک مین کبھی نہ جاتا تھا اب جو اہل اسلام کی تباہی کی نوبت آئی
اور وہ لوگ مبتلائے بلا ہو گئے اب کل مال کا فروخت ہونا موقوف ہوا کیونکہ مال فروخت ہو وہ
تو آفت مین مبتلا ہین جو کہ خرید کرنے والے ہین مین نے خیال کیا کہ بڑی مشکل ہوئی چلو اس مال کو کفار
کے ملکون مین فروخت کر دو دوسرے مجھسے اہل اسلام کی مصیبت دیکھی بھی نہ گئی تیسرے یہ خیال ہوا کہ اگر تم
ان ممالک مین رہوگے تو تمکو بھی سب مسلمان خیال کرکے اذیت و تکلیف دینگے اس سے مل جاؤ بس
مین برائے تجارت چل کھڑا ہوا اور قصد کیا کہ شہر مصر و فیہ مین جاکر تجارت کرون اس آفت کی خبر نہ تھی
یہ نہ معلوم تھا کہ مقدر برگشتہ ہی اہل اسلام پر تباہی ہی جہان جاوگے آفت مین مبتلا ہوگے یہ معلوم ہوتا
تو کیون ادھر آتا اُسی مقام پر رہتا صرف ایمان مین خلل آتا تقیہ کر لیتا یہ تو نہ ہوتا کہ جانین بھی ضایع
ہوتین اور مال بھی برباد ہوتا مگر مقدر سے کیا زور کسیکا تقدیر مین تو یہ سب آفتین بدی ہوئی تھین کیونکر
نازل نہ ہوتین اور کیونکر مین اُس مقام پر رہتا خیر اس بحث سے تو کچھ مطلب نہین ہی واقعہ یہ ہوا کہ مین مصر و فیہ
کو جاتا تھا کہ یہان سے تھوڑی دور پر ایک جنگل ہی وہان قافلہ آکر ٹھہر گیا یہ نہ معلوم تھا کہ یہان قزاق کا
مسکن ہی اور قلعہ ہی ورنہ ادھر نہ آتا اور راستہ سے جاتا جیسے یہان آکر ٹھہرا اس حال سے غافل تھا
ایک مرتبہ قزاق آگرے اور سب مال لوٹ لیا جو کہ میرے ہمراہی تھے سنبھلے اور بہادر تھے انھون نے ذرا
انکار کیا ہم لوگ کم تھے وہ زیادہ تھے وہ لوگ مارے گئے یہ لوگ جو کہ ہمراہ تھے وہ زخمی ہوئے قزاقون
نے اُنکو قتل کیا اور سب مال لوٹ لیا جب مین نے یہ حال دیکھا تو بھاگا ان سبکو لیکر اپنی جان کو غنیمت
جان کر بھاگا چلا آتا تھا کہ تمکو دیکھا چونکہ جب کوئی کسی آفت مین مبتلا ہوتا ہی اور کسی دوسرے کو دیکھتا
ہی بسبب بدحواسی کے اُسکو وہی سامان نظر آتا ہی کہ جسمین وہ مبتلا ہو چکا ہی بقول کسی کے کہ ساون کے
اندھے کو ہرا ہرا دکھائی دیتا ہی بس مین نے تمکو بھی قزاق خیال کیا اور تمسے بھی وہ تقریر کی اس خیال سے

کہ شاید تمکو رحم آجاے اور اس خیال سے کہ تمھارے ہمراہی لوٹ چکے ہین تم چھوڑ دو پہلے یہ خیال کیا تھا جب تمکو دیکھا تھا کہ بھاگ جاوٗن پھر یہ خیال ہوا کہ کدھر جاوٗن اگر ادھر کو بھاگتا ہون کہ جدھر سے آیا ہون تو وہ ظالم قتل کرتا ہے آگے بڑھتا ہون تو یہ جوان سد راہ ہوتا ہے اس خیال مین مبتلا ہو کر بقول کسی کے دودھ کا جلا مٹھا پھونک پھونک کر پیتا ہے یا یہ کہ مار گزیدہ از ریسمان می ترسد عاجز ہو کر منت کرنے لگا خدا نے فضل کیا کہ تم انھین سے نہ نکلے بلکہ رحمدل اور خدا ترس نکلے اب مین تمسے بہ منت کہتا ہون کہ جدھر سے آے ہو اُسی طرف واپس جاوٗ اپنی جان کو اُن ظالمون کے ہاتھ سے بچاوٗ وہ بڑا سفاک اور لوٹ لینے مین بیباک ہے اس ظالم کا نام فولاد آہن خوار ہے ایک قلعہ کوہ پر بنایا ہے اُس مین رہتا ہے بارہ ہزار قزاق اُسکے ہمراہ ہین مین تو ادھر آکر تباہ ہو چکا ہون اہل اسلام کی تباہی ہے اُسکے سارے گرد مین ہین یہ کہکر کل حال برجلیس کے ظلم و ستم کا جو کہ اہل اسلام پر ہو رہا تھا بیان کیا اور بھی سب واقعات تھے جو کہ خواجہ تاج الدین یمنی نے شاہزادہ سے بیان کیے تھے اور خواجہ نسیم نے کہا کہ اے جوان اپنے حال سے ہمکو آگاہ کر تو کون ہے اور کدھر سے آیا ہے اور کدھر جانے کا قصد ہے تجھ مین تو تمام نشانیان خاندان حمزہ صاحبقران کی ہین تو اُسی خاندان سے معلوم ہوتا ہے شاہزادہ نے فرمایا کہ یہ گمان تمھارا سچا ہے کیا ایک سے انسان نہین ہوتے یہ کوئی فرض نہین ہے کہ سواے خاندان حمزہ کے یہ نشانیان دوسرے خاندان مین نہون مین پردہٗ قاف سے آیا ہون یہان سے تھوڑی دور پر میرے ہمراہی اترے ہوے ہین مین شکار کو نکلا تھا ایک ہرن کے عقب مین چلا آیا ہون اُسکو یہان آکر شکار کیا اب لشکر لیے جاتا تھا کہ تمسے ملاقات ہوئی مین راہ سے آگاہ نہ تھا تمکو جو دیکھا تو خیال کیا کہ ان لوگون سے راہ دریافت کرون تمھاری یہ حالت دیکھی کہ تباہی مین پڑے ہوے ہو بہت افسوس ہوا یہ فرما کر سب حال پردہٗ قاف کا اور اپنے آنے کا بیان کیا اور فرمایا کہ تم اسی مقام پر ٹھہرے رہو مین اُس قزاق قرمساق کو سزا دیتا ہون اور تمھارا مال اُس سے دلاے دیتا ہون ہمارا طریقہ یہ ہے کہ جو مظلوم ہو اُسکی امداد کرین ظالم کو سزا دین معلوم ہوتا ہے کہ اُسنے بہت سر اُٹھایا ہے وہ میرے ہاتھ سے کہان بچکر جاتا ہے ابھی تو اُسکو سزا دیکر تمھارا مال لاتا ہون تم اطمینان رکھو کیا وہ دیو سے قوت مین زیادہ ہے جب مین دیو کی حقیقت خدا کے فضل سے نہین سمجھتا ہون تو یہ قزاق کیا مال ہے خواجہ نسیم نے کہا کہ اے جوان خداوند کریم تیری ہمت اور حوصلہ مین برکت دے اور زیادہ قوت و طاقت عنایت فرماے کہ تو نے یہ کہکر میرے دل کو خوش کر دیا مگر ہم یہ نہین چاہتے ہین کہ اپنے سبب سے کسیکو بلا مین مبتلا کرائین اور ایک بندہٗ خدا کا ناحق خون کرائین وہ بڑا ظالم ہے اکثر اُسنے لشکر لوٹ لیے ہین خزانہ شاہی پر قبضہ کر لیا ہے اور سالکین لوٹ لین ہین بڑے بڑے بادشاہ اُسکا کچھ نہ کر سکے لاکھون کا لشکر لیکر آے بے نیل مرام واپس گئے تو خدا پرست ہے ہمکو یہ امر کسی طور سے گوارا نہین ہے اور نہ ہوگا کہ ہمارے سبب سے ایک خدا پرست کا خون ہو تو اکیلا ہزارون سے کیونکر مقابلہ کریگا ہم کبھی نہ جانے دینگے شاہزادے نے فرمایا کہ اے خواجہ نسیم ہم جو قصد کرتے ہین وہ پورا ضرور کرتے ہین موت سے کوئی بھاگ کر نہین جا سکتا اگر میری موت اُسی ظالم کے ہاتھ سے ہے تو ضرور قتل ہونگا ورنہ اُسکو قتل کرونگا دوسرے یہ ہمارا طریقہ اور آئین شجاعت و بہادری و جوانمردی و دلاوری کے بالکل خلاف ہے ہم مظلوم کی دادرسی کے لیے اور حل مشکل کے لیے خلق کیے گئے ہین ہمارا طریقہ یہ نہین ہے کہ جو کوئی بلا مین مبتلا ہو اُسکو اُس بلا سے نجات نہ دین مظلوم کو ظالم کے پنجے سے نہ چھڑائین دین اسلام کی ترقی کی کوشش نہ کرین

اب یہ غیر ممکن ہی کہ تمکو اِس بلا مین مبتلا چھوڑ کر چلے جاوین اور اُس قزاق کو اِس ظلم و بدعت کی سزا ندین اگر تم اسکو سزا نہ دینگے تو وہ مثل تمھارے اور لوگون پر ستم کریگا اور بندگان خدا کا خون ناحق ہوگا مین بروز قیامت و روز محشر کو کیا جواب دونگا جب وہ یہ سوال کریگا کہ ہمنے تمکو برائے دادرسی مظلومان و بیکسان خلق فرمایا تھا اور رکھتے دادرسی نہ کی مظلومون کو مبتلای بلا رہنے دیا ظالمون کو سزا نہ دی اُسوقت کیا جواب ہوگا ای خواجہ یہی فریادرسی اور دردرسی ہمارے کام آئیگی جبکہ خداوند کریم نے ہمکو اِس امر کی ہمت عطا کی ہی اور یہی تو ہمکو مرتبۂ اعلے پر پہونچائیگی ایک تمھاری فریادرسی سے اور اِس ظالم کی سزا دینے سے اور بندگان خدا کی جانین اور مال بچتا ہی اب یہ امر خارج از امکان ہے ہی کہ مین بچاؤن اور تمھارا مال اُس قزاق سے نہ پھیر دون اور اُسکو سزا نہ دون یہ ہمارا طریقہ نہین ہی جو زبان سے کہا ہی اُسکو پورا کرینگے اب تم میرے ہمراہ کسیکو کر دو تاکہ وہ اُسکی جاے سکونت کا پتہ دیکر چلا آوے اور تم اُسی مقام پر ٹھہرے رہو نہ چلو کیونکہ تمکو اُسکا بہت خوف ہی یہ جو شاہزادے نے فرمایا خواجہ نے خیال کیا کہ یہ جوان نہ مانے گا مفت اُسکی جوانی برباد ہوئی اور جان گئی کیون لونے اپنا حال بیان کیا اگر مین یہ جانتا تو کبھی نہ بیان کرتا خواجہ نسیم بہت اپنے دل مین نادم ہوا اور سوچنے لگا کہ کیا تدبیر کیجاے کہ یہ جوان اِس فعل سے باز آئے یہ سوچ رہا تھا کہ شاہزادہ نے فرمایا کہ عرصہ نہ کرو کسی کو ہمراہ کر دو ایسا نہو کہ وہ قزاق اور کسی طرف چلا جاے تو پھر میرا جانا بیکار ہو تم بیکار فکر کرتے ہو اِس امر سے کسی طور سے باز نہ آؤنگا بخدا ے لم یزل اور مجکو دستہنے ہاتھ کا کھانا دینا حرام ہی جب تک کہ مین اُس قزاق کو سزا نہ دے لونگا اور تمھارا مال اُس سے نہ لے لونگا اِس طور سے جو شاہزادے نے فرمایا اور قسم کھائی اب خواجہ ناچار ہوا اپنے ہمراہیون کی طرف دیکھا اور تھوڑی دیر سوچا کیا اور بار بار دل مین اپنے کہتا تھا اِس خیال سے کہ تم مین سے کون اُسکے ہمراہ برائے نشان دہی جائیگا وہ لوگ خواجہ کا مطلب سمجھ گئے وہ پہلے ہی سے باہم مشورون مین کر رہے تھے کہ یہ جوان گو خدا پرست ہی مگر دیوانہ ہی جب ہم پانچ چھ سو آدمی اُن سے قزاق تو نکالچھ نکر سکے تو یہ اکیلا کیا کر سکیگا اِسکی قضا آئی ہی انسان کو لازم ہی کہ اپنی حد سے بات کرے بڑے خداترس بنے ہین خواجہ صاحب کیا باتون مین مصروف ہوئے ہین آپ اپنی راہ لین وہ نہین سنتا ہی جو جیسا کریگا ویسی سزا پائیگا ہمنے آگاہ کر دیا اگر اُدھر جائیگا تو معلوم ہوگا ایسا نہو کہ یہ یہان باتون مین مصروف ہون اُدھر سے وہ قزاق آجائین جو کچھ مال بچ گیا ہی اور یہ کپڑے جسم مین ہین انکو بھی لوٹ لیجائین مرد بزرگ ہوکر یہ ایسے غافل ہوئے ہین اور باتون مین مصروف ہوئے ہین ہمارے خیال مین تو یہ آتا ہی کہ یہ بھی انھین مین کا ہی یہان سے نکالکر لیجائے گا ہم سبکو یہان ٹھہرا کر اور لوگون کو لاکر یہ سب بھی لوٹ لیگا یہ ساری تقریر مکر اور مکاری کی ہی صرف فقرہ ہی اور دھوکا دیتا ہی یہ لوگ باہم یہ باتین کر رہے تھے کہ خواجہ نسیم نے دیکھا انکی طرف اور یہ خواجہ کی بنیت سے آگاہ ہوگئے کہنے لگے کہ ای خواجہ ہمکو اپنی جانین دوبھر نہین ہین کہ دیدہ و دانستہ دہان اژدر مین جاکر گرین ابھی تو اچھے طور سے نجات نہین ملی ہی اگر آپ کی یہ مرضی ہو کہ ہم سب مارے جائین اور یہ کپڑے جو تن پر ہین وہ بھی لٹ جائین تو آپ ہمکو اپنے ہاتھ سے اسی مقام پر قتل کرین مگر ہمسے کس طرح جانے کو نہ فرمائین تو آپ جو چاہیے کہین نہین مگر ہم آپ کا منشا سمجھ گئے ہین بھلا یہ کیونکر یقین کیا جاسے کہ ایک جوان ہزارون کو قتل کریگا کیونکہ وہ ہزارون ہین اگر تو ہو تا کہ ایک جوان حسنہ اورن پر بھاری ہی جنھون نے ہزارون خزانے برکاری اور ارسا لنین

لین ہونگی اور بڑے بڑے بادشاہ اُنکا کچھ نکر سکے ہونگے اُنپر ایک جوان جا کر فتح پائیگا بھلا خیال تو فرمایئے کہ جب ہم پانچ چھ سو اُنکا کچھ نکر سکے تو یہ کیا کر سکینگے آپ اپنی راہ لیجیے اسی مین بہتری ہے آپ کو مین نے سمجھا دیا مانیے نہ مانیے آپ کو اختیار ہے جیسا آپ کرینگے اُسکی سزا پائینگے ہم تو اُدھر نہ جائینگے چاہین آپ ہمسے ناراض ہون چاہین خوش ہون ہم مین سے ایک بھی نہ جائیگا ہمکو اپنی جان دوبھر نہین ہے ان اِس جوان کو اپنی زندگی دوبھر ہے یہ جو ہمراہیون نے کہا خواجہ نسیم نے دل مین کہا کہ مین نے ان سے کچھ کہا نہ تھا اُسپر تو انھون نے انکار کیا بس انمین سے کوئی نہ جائیگا اور یہ امر ہمت کے خلاف ہے کہ ایک شخص تو ہمارے سبب سے اپنے کو معرض ہلاکت مین ڈالے اور ہم اُسکا ساتھ ندین گو اِس امر کا یقین ہے کہ یہ بھی مارا جائیگا اور جو اِسکے ہمراہ جائیگا وہ بھی مارا جائیگا مگر پھر بھی جو اپنے ساتھ نیکی کرنے پر آمادہ ہو اور ہمارے سبب سے ایک بلا سر پر اپنے اُٹھائے تو یہ تقاضا حمیت و شرافت کا نہین ہے کہ اُسکا ساتھ ندین اتو جو کچھ ہو سو ہو مین جاؤنگا یہ دل مین سوچکر شاہزادے سے کہا کہ آپ چلین مین بھی چلتا ہون انمین سے کوئی نہ جائیگا یہ سب ڈرتے ہین شاہزادے سے یہ کہکر اُنکی طرف دیکھکر کہا کہ تم لوگ بالکل بے حمیت ہو جو کہ غیر کے لیے ایک بلا مین اپنے کو مبتلا کرے تو اُسکو لازم ہے کہ جسکے لیے وہ بلا اپنے سر پر مول لے وہ ساتھ نہ دے یہ تو مجھے گوارا نہ ہوگا مین خود جاؤنگا گو یہ امر ضرور ہے کہ وہان جانے مین سوائے ہلاکت کے دوسرا امر نہین ہے مگر یہ بھی ضرور ہے کہ خداوند کریم بڑا قادر و توانا ہے شاید اس جوان کے سبب سے کوئی مطلب حاصل ہو یہ اکیلا اُن سب پر غالب آئے تو کیا بعید ہے قدرت خدا سے وہ لوگ بولے کہ اسکا یقین آپکو ہوگا جو امر پیش یا افتادہ ہے اُسکو دیکھنا چاہیے یا جو کہ خلاف عقل ہو اُسپر عمل کرنا چاہیے آپ تشریف لیجائین ہم آپ کو منع نہین کرتے ہین ایک آپ کو اور ایک اس جوان کو اپنی زندگی دوبھر ہے ہم یہ خیال کرتے ہین کہ اگر ہم زندہ ہین تو اِس سے زیادہ مال و اسباب پیدا کر لینگے اگر مر گئے تو پھر یہ مال و اسباب کس کام آئیگا ہم تھوڑے سے مال کے لیے اپنی جان کو برباد کرنا نہین چاہتے ہین زندہ ہین تو مال اور ہو جائیگا اگر مر گئے تو یہ مال کس کام آئیگا خلاف عقل کام نہین کر سکتے گو خدا مین ہر طرح کی قدرت ہے مگر اُسنے ہمکو عقل بھی دی ہے کہ ہم نیک و بد کو خیال کرین اور اپنے کو ہلاکت اور سختی سے بچائین ہماری عقل ایسی نہین ہے کہ ہم جان بوجھکر اپنے کو ہلاکت مین ڈالین خواجہ نسیم نے کہا کہ اچھا اس تقریر سے کیا فائدہ ہے اب یہ بتاؤ تم یہان ٹھہروگے یا نہین صاف صاف کہدو انھون نے کہا کہ گو جی تو نہین چاہتا ہے مگر خیر قہر درویش بر جان درویش کا نقشہ ہے خیر تھوڑے عرصہ تک آپکا انتظار کرینگے اگر آپ تشریف لائے تو خیر ورنہ ہم چلے جائینگے زیادہ نہ ٹھہرینگے اب آپ انکو دور سے بتا کر چلے آئیگا خواجہ نے کہا کہ ایسا ہی کرونگا مگر دل مین کہا کہ جبتک کل واقعہ دیکھ نہ لونگا اُسوقت تک نہ آؤنگا چاہے یہ لوگ ٹھہرین چاہے نہ ٹھہرین اُسنے یہ خیال کیا اور اپنے دل مین سوچ کر کہا کہ اے جوان چلو مین ہمراہ ہون شاہزادے نے خواجہ سے فرمایا کہ معلوم ہوا تمھارے ہمراہی نہایت بزدل ہین اِسی سبب قافلہ تمھارا برباد اور تباہ ہوا خواجہ نے جواب دیا کہ یہ امر نہین ہے بلکہ زخمی جو ہو گئے ہین اِس سبب سے حیلہ و حجت کرتے ہین آپ چلین مین تو ہمراہ ہون یہ سنکے اُن لوگون نے شاہزادہ کو جواب دیا کہ جی ہان ہم تو ضرور بزدل ہین مگر آپ بڑے جوانمرد ہین ہم دیکھتے ہین کہ تم اُن قزاقون کو قتل کرکے مال دلا دوگے شاہزادے نے فرمایا کہ ہین تمھاری طرح بزدل نہین ہون خداوند کریم مالک ہے وہ ضرور مجھکو فتح دیگا اِس طور سے کہ تم سبکو حیرت ہوگی یہ فرماکر خواجہ نسیم سے کہا کہ چلو بس آگئے اسے

خواجہ نسیم بھاگا عقب ہین یہ مرکب اُٹھا کر چلے جب اُس درہ سے نکل گئے تو وہ لوگ باہم کہنے لگے کہ واقعی یہ جوان سپاہی ہی اور اُسکے ساتھ خواجہ بھی سپاہی ہو گئے ہین دیکھ لینا کہ یہ مارا جائیگا اُنمین سے دو ایک نے کہا کہ ذرا چلکر دور سے دیکھو تو سہی کہ کیا واقعہ ہوتا ہی ہمارا آقا و سردار گیا ہی ایسا نہو کہ کوئی آفت اُسپر آئے اگر یہ جوان واقعی جیسا کہ کہتا ہی اسپر غالب آیا تو خیر اور اگر کوئی دوسرا واقعہ ہوا تو ہم دور ہونگے چلے آئینگے باہم یہ صلاح کر کے وہ لوگ درہ کوہ پر پوشیدہ ہو کر کھڑے ہوئے اُدھر کا حال سنیے خواجہ نسیم جو شاہزادہ کو لیکر باہر نکلا اُس طرف پہنچا کہ جدھر قزاقون کا قلعہ تھا عرض کر چکا ہون کہ قزاق قلعہ کوہ پر بیٹھے ہوئے مال و اسباب کی آپسمین تقسیم کر رہے تھے کہ ایک کی نگاہ پڑ گئی اُسنے دیکھا کہ خواجہ نسیم ایک جوان کو اپنے ہمراہ لیے ہوئے ادھر کو آتا ہی وہ جوان بہت خوبصورت ہی اسلحہ مرصع کار لگائے ہوئے لباس پر تکلف پہنے ہوئے زرہ یاقوت نگار پہنے ہوئے مرکب پری پیکر تہ ران ہی بڑا مالدار معلوم ہوتا ہی اور قاعدہ سے معلوم ہوتا ہی کہ خواجہ نسیم اپنی کمک کے لیے لایا ہی یہ دیکھکر اُسنے ہنسکر فولاد آہن خوار سے کہا کہ مبارک ہو این گل دیگر شگفت آج کسی اچھے کا مونہہ دیکھا تھا کہ پہلے قافلہ کو لوٹا بہت مال اور اسباب ہاتھ آیا اب ایک اور سونے کی چڑیا چلی آتی ہی ذرا ملاحظہ فرمائیے کہ کیا مرکب اور کیا جوان ہی اسلحہ بھی سب جواہر نگار ہین کسی ملک کا شاہزادہ ہی قرینہ سے معلوم ہوتا ہی کہ میان نسیم اپنی حمایت کو لائے ہین بڑا دھوکا دیا ہی اسکی قضا لائی ہی کیا اچھی بات ہو جو اسکا مال و اسباب ہاتھ آئے ابکی اس نسیم کو بھی قتل فرمائیگا نہ معلوم اسکو کیا ہوا ہی جو یہ اسکو حمایتی بناکر لایا ہی یہ جوان ہمارا کیا کریگا یہ جو کہنے کہا سب نے سر اُٹھا کر دیکھا فولاد نے بھی دیکھا کہ واقعی ایک جوان خواجہ نسیم کے ساتھ ادھر ہی کو آتا ہی فی الواقع سونے کی چڑیا ہی فولاد نے دیکھکر کہا کہ آج بڑی عنایت ہی خداوند تعالی کی کہ مال پر مال مرحمت فرما رہے ہین تم مین سے دو شخص جائین اور خواجہ سے کہین کہ ای خواجہ تم چلے جاؤ کیون اپنے کو ہلاکت مین ڈالتے ہو خوب کیا تمنے کہ اس جوان کو ادھر لگا کر لائے ہم تمکو اس معاوضہ مین چھوڑے دیتے ہین کہ تمنے ہمارا فائدہ کیا گو یہ امر ہمپر ثابت ہو گیا ہی کہ تم اسکو اپنا حمایتی بناکر لائے ہو تمھاری بھی کیا عقل ہی کہ جب کہ ہمنے قافلہ لوٹ لیا اور کچھ خوف نہ کیا اگر بادشاہ کا خزانہ لوٹا ہمپر کوئی ہمارا کچھ نہ کر سکے تو یہ جوان جو کہ تمھارا حمایتی بنکر آیا ہی یہ کیا کر سکے گا اسکا مال ہماری قسمت مین تھا جو یہ تمھارے ساتھ ادھر آیا اگر تم یہ فائدہ ہمارا نہ کراتے تو ہم ضرور تمکو اس خطا پر قتل کرتے کہ ہم پہ تم حمایتی لیکر آئے ہو مگر ترس کھا کر چھوڑ دیا چلے جاؤ اگر خواجہ چلے جائین تو خیر ورنہ اس جوان کے ساتھ خواجہ کو بھی قتل کرنا خواجہ سے یہ کہکر خواہ وہ تمھارے کہنے پر عمل کرین خواہ نہ کرین اس جوان سے کہنا کہ ای جوان تو جو اکیلا خواجہ کے کہنے سے حمایتی بنکر آیا ہی کیا تجکو نہ معلوم تھا کہ یہ بیشہ شیران ہی یہان جو آیا ہی وہ لوٹ لیا جاتا ہی باوجود کہ خواجہ نسیم کی حالت سن چکا تھا اُسپر ادھر آیا خیر ترا مال ہمارے قبضے مین آنا تھا کیونکر نہ آتا بس خیریت اسی مین ہی اور اگر زندگی درکار ہی تو یہ سب لباس و ہتھیار و مرکب ہمکو دیدے اور جدھر جی چاہے چلا جا ہم تری جوانی پر رحم کھا کر چھوڑے دیتے ہین ورنہ قتل ضرور کرتے تو حمایتی بنکر آیا ہی اگر نہ دیگا تو ہم زبردستی سے لینگے تو جو حمایتی بنکر آیا ہی تو کچھ اسکا اثر دیکھا اگر وہ بخوشی دے تو خیر ورنہ زبردستی سے لینا یہ سنکے دو قزاق بہت زبردست اپنے مقام سے اُٹھے اور زیر کوہ آئے اِدھر خواجہ نسیم شاہزادے کو لیے ہوئے چلا آتا تھا کہتا جاتا تھا کہ دمسکے سب

بالاے کوہ بیٹھے ہوئے ہین دیکھو اسی طرف دیکھ رہے ہین شاہزادہ کہتا تھا کہ اب تم چلے جاؤ مین
جاتا ہون انکو سزا دیتا ہون اگر خدا نے چاہا تو تمھارا مال دلوا دیتا ہون انکو اپنا مطیع کرتا ہون جب وہ
دونون قزاق بحکم فولاد قزمساق آگے چلے خواجہ نے کہا کہ دیکھیے اُسنے مجکو اور آپ کو دیکھکر دو قزاقون کو
اپنے ہمراہیون مین سے روانہ کیا ہی اب بھی واپس چلیے وہ ابھی آئے نہین ہین شاہزادہ نے برہم
ہوکر فرمایا کہ اے خواجہ نسیم یہ تمنے کیا کہا کہ واپس چلیے بہادر جو قصد کرتے ہین بدون اُسکو پورا کیے
ہوئے واپس نہین جاتے یہ قزاق بھی یہ حقیقت رکھتے ہین کہ مین انکے خوف سے واپس چلون اب
بدون انکو راہ راست پر لائے ہوئے یہان سے نہ جاؤنگا اگر تمکو خوف اپنی جانکا ہی تو تم واپس جاؤ
مین تو نہ جاؤنگا خواجہ نسیم ساکت ہو رہا خدا سے دعا کرنے لگا کہ اے کریم کارساز و اے رحیم بے نیاز
تو اس جوان کو ان حرامزادون پر مظفر و منصور فرما کیونکہ اسنے ہم سبھون کی کمک کا قصد کیا ہی اور
ہمارے حال پر رحم کھایا ہی یہ تو یہ دعا کرتا ہی اُدھر وہ لوگ یعنی ہمراہیان خواجہ نسیم پوشیدہ کھڑے ہوئے
سب واقعہ دیکھ رہے ہین اور کہتے ہین کہ یہ دونون دیوانہ ہو گئے ہین اُن قزاقون کو دیکھا ہی اور وہان
دو قزاق چلے ہین مگر اُسپر بھی واپس نہین آتے ہین کچھ بولے کہ یہ جوان واقعی بڑا ہی جگر دار ہی دیکھو کچھ خوف نہین
ہی یہان یہ تدبیر ہو رہی تھی اُدھر جیسے شاہزادہ و خواجہ نسیم زیر کوہ پہونچے وہ قزاق چل چکے تھے
وہ بھی زیر کوہ آگئے اور پکارے کہ اے خواجہ نسیم و اے جوان ٹھہر جاؤ کدھر جاتے ہو ہمارے آقا کا پیام
سن لو شاہزادہ نے فرمایا کہ بیان کرو کیا پیام لائے ہو ہم سن رہے ہین خواجہ نسیم نے تو کچھ نہ کہا
ساکت ہو کر رہگیا دم نکل گیا دل مین کہنے لگا کہ دیکھیے کیا پیام لائے ہین کہ اُنمین سے ایک نے فولاد کا پیام
خواجہ نسیم سے دیا خواجہ نے کچھ جواب نہ دیا سنا کیا مگر شاہزادے نے فرمایا کہ ہمسے کلام کرو ہم ضرور جاتے ہی
ہنگے آئے ہین اور ضرور تم سبکو زیر کرکے اور فولاد کو نرم کرکے اس بیچارے کا مال دلا دینگے یہ کیا
مردم آزاری حرام خواری اختیار کی ہی کہ لوگون کو پریشان کرکے مال لوٹ لیتے ہو بیچارے مسافرون کو پریشان
کرتے ہو تم سب حرام خور ہو اور ظالم ہو یہ ظلم و ستم اچھا نہین ہی انسان کو لازم ہی کہ مسافرون پر رحم کرے
مسافر نوازی کرے نہ یہ کہ انکا مال لوٹ لے یہ جو شاہزادے نے فرمایا دوسرے نے کہا کہ اے جوان تجکو ہمارے
آقا نے پیام دیا ہی ہم بیان کرتے ہین تو بیکار برہم ہوتا ہی کسیکا زور نہین چل سکتا ہی یہ بیشہ شیران ہی
اور تو کوئی ہمارا اتالیق نہین ہی جو ہمکو نصیحت کرتا ہی جو ہمارا جی چاہتا ہی وہ کرتے ہین فولاد نے یہ پیام
تجکو دیا ہی ذرا سن یہ کہکر شاہزادے سے بھی پیام فولاد دیا شاہزادہ نے پیام سنکے فرمایا کہ تمھاری
کیا طاقت ہی جو تم ہمسے لباس وغیرہ لے لوگے ہمارا مالک خدا ہی تو نہین لے سکتا ہی یہ مال خواجہ نسیم کا
نہ خیال کرو کہ اُس بیچارے کو لوٹ لیا اس مال کا پانا بہت دشوار ہی بلکہ تمکو خواجہ نسیم کا بھی مال
واپس کرنا ہوگا اسی مین خیریت ہی کہ خواجہ نسیم کا کل مال اُسکو دیدو اور قزاقی سے توبہ کرو اب کسیکو
تکلیف نہ دینا اگر تم یا تمھارا مالک اس میرے کہنے پر عمل نہ کریگا تو بہت پچھتائیگا مین یہ زبردستی
مال لے لونگا اور انکی ظلم و بدعت کی سزا دونگا یہ جو اسنے کہا ہی کہ یہ بیشہ شیران ہی یہان تو کیون آیا اگر آیا
ہی تو سب مال اپنا ہمکو دے میرے نزدیک یہ بیشہ شیران نہین ہی بلکہ بیشہ روباہ ہی میرا مال تو تم کیا لوگے
مین خود تمھارے مال پر قبضہ کرونگا اگر اپنی بہتری چاہتا ہی تو ہمارے کہنے پر عمل کر انھون نے کہا کہ واہ
کیا خوب آپ اکیلے سب مال نہ دینگے ہم تو زبردستی لے لینگے دیکھین کیونکر نہین دیتا ہی ہمکو معلوم ہوا کہ تیری
قضا آئی ہی سنے اگر دینا ہو تو دے کیون ہمکو تکلیف ہو ورنہ ہم زبردستی کرتے ہین شاہزادے نے

نے برہم ہوکر فرمایا کہ تم تو کیا لے سکتے ہو اپنے باپ کو بلاؤ شاید وہ آکر لے سکے تو لے لے ورنہ مجال نہین ہے اُسکا بھی جو لے لیتا یہ جو انھون نے سنا انمین سے ایک طرف شاہزادے کے چلا شاہزادے نے فرمایا کہ کیون ادھر آتا ہے اُسی مقام پر ٹھہر ورنہ پچھتائے گا اپنے مالک کو بلاؤ کہ وہ آکر لے تو کیون اپنی جان کو مفت رائیگان کرنا چاہتا ہے اُسنے کہا کہ مین ہی کافی ہون تجھ ایسے بچون کے لیے میرا آقا بڑے بڑے معرکون مین آتا ہے اُسکو ننگ و عار ہے اور اُسکے مرتبہ کے خلاف ہے کہ وہ بچے سے آکر مال لے جبکہ اُسکے خادم موجود ہین ہان اگر مین نہ لے سکون تو وہ آئے یہ کہکر شاہزادے کی طرف ہاتھ بڑھایا بالاے کوہ سے سب قزاق مع فولاد کے دیکھ رہے ہین اور تقریرین سن رہے ہین اُدھر اُس درہ کوہ کے ہمراہیان خواجہ نسیم دیکھ رہے ہین اور خواجہ نسیم ایک طرف عالم حیرت مین کھڑا ہوا دیکھ رہا ہے اور دعاے فتح و ظفر شاہزادہ کی کر رہا ہے جیسے اُسنے اِس قصد سے شاہزادہ کی طرف ہاتھ بڑھایا کہ مرکب پر سے اُٹھا لون جیسے ہی سکا ہاتھ قریب آیا شاہزادہ نے اُسکا ہاتھ پکڑ لیا اور ایک جھٹکا دیا کہ وہ مونھ کے بھل آرہا اُسکا مونھ کے بھل آنا تھا مرکب پر سے جھک کر ایک طمانچہ ایسا مارا کہ اُسکا سر تن پر سے اُڑ گیا تن زمین پر گرا اور تڑپنے لگا یہ حال جو دوسرے نے دیکھا یہ کہکر جھپٹا کہ تو نے بڑا غضب کیا کہ ملازم فولاد کو اور میرے ہمراہی کو مارا ایک تو مال نہین دیتا ہے دوسرے اُسپر یہ سرزوری یہ کہکر شاہزادہ پر تلوار کا وار کیا شاہزادہ نے یہ فرمایا کہ تجھ ایسے بزدل کے وار کو کیا روکون تیرے لیے بھی یہی طمانچہ کافی ہے جیسے تیرا ہمراہی ایک طمانچہ مین ہلاک ہوا اُسی طور سے تو بھی ہلاک ہوگا یہ فرما کر اُسی طور سے مرکب پر بیٹھے رہے جیسے اُسکی تلوار قریب آئی ٹھیکی دی کہ تلوار ہٹ پڑی بعد دست پر ہاتھ ڈالدیا اُسکی کلائی پکڑکر جو بائین ہاتھ سے طمانچہ مارا بھرپور پڑا مثل اول کے اسکا بھی سر اُڑ گیا یہ بھی گرکر تڑپنے لگا یہ واقعہ فولاد اور دیگر قزاقون نے دیکھا اتنے پریشان ہوئے فولاد فوراً اُن سبکو لیکر زیر کوہ آیا اور روبرو شاہزادہ کے صف باندھکر کھڑا ہوگیا خواجہ نسیم نے جو یہ قوت اور طاقت دیکھی بہت خوش ہوئے انکو بلک بلک کر دعا کرنے لگے ادھر وہ لوگ جو درہ کوہ سے دیکھ رہے تھے یہ واقعہ دیکھکر حیران ہوئے ایک نے دوسرے سے کہا کہ تمنے دیکھا اُسنے جواب دیا کہ کوئی امر عجیب نہین ہے یہ کمزور ہونگے مارے گئے کہان تک قتل کریگا ایک نہ ایک کے ہاتھ سے مارا جائیگا اگر انمین سے کسی کے ہاتھ سے نہ مارا گیا فولاد کے ہاتھ سے تو ضرور قتل ہوگا ادھر یہ لوگ یہ باتین کر رہے ہین اُدھر جب سب قزاق زیر کوہ آگئے اور صف باندھ چکے اُسوقت قزاقون نے فولاد سے کہا کہ اگر حکم ہو تو ہم جاکر اِس سے سب مال و اسباب بھی لے لین اور اپنے ہمراہیون کے خون کا عوض بھی لین فولاد نے کہا کہ جاؤ یہ حکم دینا تھا کہ ایک قزاق اُنمین سے قریب شاہزادہ کے آیا پہلے بہت کچھ سمجھایا آخر کو جب شاہزادہ نے نہ مانا تو تلوار نیام سے لیکر شاہزادہ پر وار کیا شاہزادہ نے تلوار اُسکی بھی چھین لی اور کمر زنجیر مین ہاتھ ڈالکر اُسکو اُٹھا لیا اور زمین پر دے مارا کہ نقش زمین ہو گیا طائر روح قفس جسم سے پھڑک کر نکل گیا اسکا تڑپنا تھا کہ دوسرا اور لپک کر آیا اُسکو بھی شاہزادہ نے قتل کیا مگر بدون تلوار اور نیزہ کے اِسی طور سے پانچ قزاق اور قتل کیے اِکی مرتبہ دو اور آئے شاہزادہ نے اُن دونون کو باہم ٹکرا کر ہلاک کیا انمین سے کسیکو کسی حربہ سے نہ ہلاک کیا یہ حال جو فولاد نے دیکھا بہت ہی پریشان ہوا اور اپنے ہمراہیون سے کہنے لگا کہ یہ بڑا زبردست معلوم ہوتا ہے کہ جو اسکے پاس گیا وہ ہلاک ہوا بدون میرے جائے کچھ نہو گا تم لوگون سے

زیر نہو گا یہ کہکر اپنے مرکب کو مہمیز کیا اور سامنے شاہزادے کے آیا اور پکارا کہ او جوان تو بہت شوریدہ پشت ہی میرے کیسے ملازمون کو تو نے ہلاک کیا اور اپنا مال و اسباب نہ دیا آگاہ ہو کہ میرا نام فولاد آہن خوار ہی قزاقی میرا ہمیشہ سے پیشہ ہی میرے اس صحرا سے کوئی اپنا مال بچا کر نہین جا سکتا ہی خیریت اسیمین ہی کہ اپنا مال و اسباب مجھکو دیدے اور میری اطاعت کر گو تو نے میرے بڑے بڑے زبردست ملازم ہلاک کیے ہین چونکہ تو بہادر ہی اس سبب سے مین یہ چاہتا ہون کہ تو بھی میرا شریک ہو ورنہ یاد رکھنا کہ مال و اسباب بھی لے لونگا اور زبردستی تجکو زیر بھی کرونگا اور اُن سبکے خون کے عوض قتل بھی کرونگا کیا خوب خواجہ نسیم کا حمایتی بنکر آیا ہی ہمسے مال دلانے کو ہمنے آج تک کسی کا مال نہین دیا یہ لیسے ہی ہین کہ ہمسے مال دلائینگے کبس اب ساری تیری شورہ پشتی نکلی جاتی ہی شاہزادہ نے جواب مین فرمایا کہ زیادہ بیہودہ نہ بک یہ میدان رزم ہی نہ جاے بزم جو تو تقریر کر رہا ہی بھلا خیال تو کر کوئی بھی ایسا ہوگا جو کہ بہادر ہو اور وہ اپنا مال کسیکو اپنی خوشی سے دیدے جبتک اسکے دم مین دم ہو انھون نے چاہا زبردستی لین میرے ہاتھ پانون مین طاقت تھی مین نے اُنسے مقابلہ کیا وہ میرے ہاتھ سے مارے گئے نہایت بودے تھے اور تو بھی بودا ہی اے فولاد تو نے یہ نام اپنا بیجا رکھا ہی یہ نام تو اُن لوگون کو لائق ہی کہ جو جوانمرد و بہادر ہون وہ یہ نام رکھین تو زیبا ہی اے فولاد تجھ ایسے بزدل کو یہ نام زیبا نہین ہی تیری تو عجب حرکت نالائق ہی اور بودے پن کی ہی جو کہ قزاقی اور چوری کرے اور پوشیدہ ہو کر قافلون کو لوٹے وہ بہادر کب ہی بہادر وہ ہی جو کہ سر میدان سرنگ ہو کر مقابلہ کرے خیر معلوم ہوا کہ تو بڑا بودا ہی یا بہادر ہی مین دیکھتا ہون کہ یہ سب مال و اسباب مجھسے تو زبردستی لیلیگا تو آیا ہی سخت بنکر اگر مین نے تجکو مثل موم کے نرم نہ کیا تو اپنا نام نہ پایا اور بہادر نہین ہون نہ کبھی بہادری کا نام لونگا مین تو ضرور حمایتی بنکر آیا ہون اور ضرور تجکو زیر کر کے خواجہ نسیم کا مال و اسباب دلا دونگا زبان بند کر اور مقابلہ کر بقول شاعر

زبان در کش و تیغ برکش غلاف + کہ جاے سخن نیست اندر مصاف +

یہ سنکے فولاد نے نیزہ سنبھالا اور سینہ بے کینہ شاہزادہ کو تاک کر وار کیا اس بہادر نے نیزہ کو نیزہ پر لیا اور خود سے الگ ہوا جیسے ہی سنان قریب پہونچی ایک مرتبہ دست زبردست دراز کر کے اس کس بل سے سنان نیزہ پر ہاتھ ڈالا کہ سنان کو پکڑ لیا اور جھٹکا دیا کہ نیزہ اُسکے ہاتھ سے چھوٹ گیا نیزہ کو الگ پھینکدیا اور کہا کہ اسی پر بل کرتا تھا دیکھا تو نے کہ ہمنے تیرے حربہ کو کیونکر رد کیا اُسکے ہاتھ سے نیزہ جو چھوٹا اُسکو بہت غصہ آیا اور نہایت شرمندہ ہوا گرز فولادی کو اٹھا لیا اور خبردار خبردار کہکر وار کیا شاہزادہ نے گرز کو گرز پر روکا جیسے گرز قریب سر آیا فوراً کلہ عمود پر ہاتھ ڈالدیا معاذ اللہ کلۂ عمود پر ہاتھ ڈالنا اسی بہادر کا کام تھا اور خوب مضبوط پکڑ کر اب جو زور کیا گرز کو بھی اُسکے ہاتھ سے چھینکر پھینکدیا اور فرمایا کہ اسی زور و طاقت پر فولاد نام رکھا ہی دیکھ کیسا ہمنے تجکو نرم کیا ہی کہ ہمارے روبرو مثل موم خام کے ہو گیا وہ اور شرمندہ ہوا اُسکے ہمراہی یہ واقعہ دیکھکر باہم کہنے لگے کہ یہ جوان فولاد کا بنا ہوا ہی اُن تینون قزاقون کو مارا اور حربہ کے ہمارے آقا و افسر کے بھی حربون کو بدون حربہ پر روکے ہوئے چھین لیا خداوند تعالی سے خیر ہو ایسا ہمکو کچھ دگرگون طور معلوم ہوتا ہے آجتک بڑے بڑے بہادر لشکر لیکر آئے اُنکے ہمیشہ ہمارے آقا کی ظفر ہوئی لاکھونکا لشکر لوٹ لیا ہزارون قافلہ غارت کیے مگر کبھی ایسا واقعہ پیش نہین آیا یہ لوگ تو یہ تقریر کر رہے ہین اُدھر ہمراہیان خواجہ نسیم نے جو یہ رنگ دیکھا ایک نے [illegible] جوان نے فولاد کے ہاتھ سے نیزہ بھی چھین لیا اور گرز بھی واقعی جیسا وہ کہتا تھا ویسا ہی نکلا اب [illegible]

ہمکو یقین ہوتا ہی کہ یہ غالب آئیگا ادھر یہ کلام کر رہے ہین خواجہ نسیم یہ حالت دیکھکر دل مین بہت خوش ہوگیا ہی اور کہتا ہی کہ خداوند کریم اس جوان کو ہر آفت سے بچائے بڑا بہادر ہی ادھر فولاد نے جب دیکھا کہ میرے ہاتھ سے گرز بھی چھین لیا بہت غضب ناک ہوکر تلوار میان سے لی یہ معلوم ہوا کہ غار سے اژدر خونخوار نکل آیا دہان نیام پر اژدر کا گمان ہونے لگا خبردار کہکر وار کیا شاہزادہ کی آنکھ دھار تلوار سے لڑی ہوئی تھی جیسے تلوار قریب سر پہونچی دستانہ مارا کہ تلوار ریٹ پڑی تلوار کا ہیٹ پڑنا تھا کہ کلائی پکڑ کر ہاتھ قبضہ پر ڈالدیا اور قبضہ پر اپنا قبضہ کیا جیسے ہی قبضہ پر ہاتھ پڑا چالاکی کو کام فرمایا دوسرا ہاتھ کمر زنجیر مین ڈالا اور خوب مستحکم پکڑ کر زنجیر کو زور کیا وہ تو تلوار کے چھڑانے مین مصروف تھا انھون نے زور کر کے اسکو صدر زین سے اٹھا لیا ادھر تلوار بھی اسکے ہاتھ سے چھوٹ گئی بس مرکب پر سے اٹھا کر سر سے بلند کر لیا اور گرد سر چرخ دیا کہ ساری فولاد خواری فراموش ہوگئی نشیب و فراز عالم نظر آنے لگا ظالم نے سرکشی و قزاقی کی خوب سزا پائی شاہزادہ نے گرد سر چرخ دیکر قصد کیا کہ زمین پر مار دین کہ اسکے استخوان ریزہ ریزہ ہوجائین ادھر اسکے ہمراہی کے قزاقون نے جو یہ واقعہ دیکھا سبکے سب تلوارین لیکر چلے شاہزادہ نے انکو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھکر فرمایا کہ اگر کسی نے ادھر قدم اٹھایا مین نے فولاد کو اس طور سے زمین پر مارا کہ پھر یہ سانس بھی نہ لیگا فوراً ہلاک ہوجائیگا اگر تم یہ چاہتے ہو کہ تمھارا آقا ہلاک ہو اور زندہ نہ بچے تو شوق سے میری طرف آؤ مین تم سے بھی لڑنے کو موجود ہون یہ سننا تھا کہ وہ تھم گئے اس خیال سے کہ باعث ہلاکت اپنے آقا کے ہم ہونگے ادھر ہمراہیون خواجہ نسیم نے جو یہ واقعہ دور سے دیکھا سبکے سب خوش ہوگئے اور تعریف کرتے ہوتے دوڑے خواجہ نسیم نے اسی مقام پر سجدۂ شکر ادا کیا فولاد نے جو دیکھا کہ یہ جوان اب مجھکو زمین پر ماریگا میرا دم نکل جائیگا سوائے موت کے اسکو دوسری شے نظر نہ آئی نہ کوئی صورت مفر دکھائی دی اسنے اپنی حالت مین خیال کیا کہ ایسے بہادر کی اطاعت کرنا باعث نام آوری ہی واقعی یہ جوان بڑا بہادر ہی یہ دل مین خیال کر کے فولاد نے کہا کہ اے جوان امان دے مین نے تیری اطاعت کی جسکو بہادر سر سے بلند کرتے ہین پھر اسکو خاک مذلت پر نہین پٹکتے ہین عزت دیکر ذلت نہین دیتے ہین شاہزادہ نے فرمایا کہ امان دو شرطون سے ملیگی اول تو باطل پرستی ترک کر خداوند کریم کو پہچان تیرا پیدا کرنے والا لقا کیا گیدی تھا جو وہ خدا بن بیٹھا تھا وہ بھی بندہ تھا اپنی کو خدا کہلوایا اور شیطان کے بہکانے سے مرتد ہوگیا خدائی کا دعوی کیا شرک اختیار کیا دوسری شرط یہ ہی خواجہ نسیم کا کل مال و اسباب جو کہ لوٹ لیا ہی دیدے اور قزاقی سے توبہ کر تو مین امان دیتا ہون ورنہ امان پانا محال ہی بیکار اس امر مین قیل و قال کر رہے فولاد نے عرض کیا کہ مین نے آپکا فرمانا قبول کیا مجھے جوانمرد اور بہادر کی مجھکو تلاش تھی مین نے ویسا ہی آپکو پایا میری خواہش دلی پوری ہوئی مین نے لقا پرستی ترک کی دین اسلام قبول کیا خواجہ کا کل مال و اسباب بھی دونگا قزاقی سے توبہ کی شاہزادہ نے سماعت فرما کر فولاد کو آہستہ زمین پر رکھدیا وہ اٹھکر اور دوڑ کر قدمون پر گر کر رکاب کو بوسہ دیا شاہزادہ نے اسکو کلمہ تعلیم فرمایا وہ کلمہ پڑھکر مسلمان بصدق دل ہوا اسکے بعد اسنے اپنے ہمراہیون کی طرف متوجہ ہوکر کہا کہ مین نے اس جوان کی اطاعت اختیار کی دین اسلام قبول کیا لقا پرستی ترک کی اپنے دل مین عہد کیا تھا کہ جو مجھکو زیر کریگا مین اسکی اطاعت کرونگا میرے عہد کے موافق ہوا لہذا تم بھی دین اسلام قبول کرو اور اس جوان کی اطاعت کرو اگر اسکے خلاف ہو تو یہانسے چلے جاؤ میرے پاس تمھارا کچھ کام نہین ہی مین نے قزاقی سے توبہ کی یہ جو فولاد نے کہا سب نے پکار کے کہا کہ متفقہ اس جوان کی اطاعت اختیار کی دین اسلام قبول کیا قزاقی سے توبہ کی ہم آپکا ساتھ نہین

سکتے ہین شاہزادہ سے غرض اُن سبکو بھی کلمہ پڑھایا وہ بھی از سر صدق مسلمان ہوگئے خواجہ نسیم دوڑکر قدمون پر گرا شاہزادے نے گلے سے لگایا اُسنے نہایت تعریف کی لاکھون دعائین دین سب ہمراہیان خواجہ نسیم بھی حاضر ہوکے عذر کرنے لگے شاہزادے نے اُنپر بھی مہربانی فرمائی فولاد شاہزادہ و خواجہ نسیم و اُسکے ہمراہیون کو لیکر مع اپنے ہمراہیون کے بالاے کوہ آیا شاہزادہ کو مقام صدر پر بٹھایا نام و نشان دریافت کیا شاہزادے نے سب واقعہ بیان کیا اور فرمایا کہ مین شکار کو نکلا تھا ایک ہرن کے تعاقب مین ادھر آنکلا چونکہ تم لوگون کے مقدر مین خداپرست ہونا تھا مین کیونکر نہ آتا شکر ہے اُسکا کہ تم لوگ دائرۂ اسلام مین آگئے اب خواجہ نسیم کا مال و اسباب دو اور اُسکو رخصت کرو تاکہ وہ اپنی راہ لے اور مین اپنے لشکر کو جاؤن فولاد نے عرض کیا کہ اب مین آپکے قدم مبارک کو ترک نکرونگا آج آپکی اور خواجہ کی دعوت کرون توکل خواجہ کو رخصت کرونگا اور مین آپکی رکاب سعادت انتساب کے ہمراہ مع اپنے ہمراہیون کے آپکے لشکر فیروزی اثر مین چلونگا اور ہمیشہ آپکی خدمت مین مثل ادنیٰ خادمون کے اپنی بسر کرونگا ایسا آقا و سرپرست کہان ملیگا شاہزادے نے بہت انکار کیا فولاد نے اصرار کیا آخر فولاد نے عرض کیا کہ آپکے مذہب مین رد دعوت نہین کرتے ہین پھر آپ کیون انکار فرماتے ہین یہ سنکے شاہزادہ ناچار ہوگیا فولاد نے دعوت کا سامان کیا بڑے تکلف سے شاہزادہ کی مع خواجہ نسیم و اُسکے ہمراہیون کے دعوت کی رات بھر جلسۂ رقص و سرود کا آراستہ رہا دوسرے دن فولاد نے خواجہ نسیم کا کل مال و اسباب جو کہ لوٹا تھا بلکہ اُسمین کچھ اپنی طرف سے اضافہ کر دیا اور خواجہ سے کہا کہ اب تو آپ خوش ہوگئے آپنے بڑا کام کیا آپ میرے محسن ہین مہر اور آپ نے احسان کیا کہ مجھکو عذاب آخرت سے نجات دلائی راہ ہدایت پر مین آپکی بدولت آیا نہ آپ آقا کو ادھر حمایتی بناکر لاتے نہ مجھکو یہ دولت کونین حاصل ہوتی اسی طور سے مبتلاے ضلالت رہتا مرجاتا مقام میرا جہنم ہوتا مین آپکی اس مہربانی و عنایت کا شکریہ ادا نہین کرسکتا ہون خواجہ نسیم نے جواب دیا کہ یہ میرا کام نہین ہے بلکہ تمھارے مقدر مین دائرۂ اسلام مین آنا تھا وہ ظہور مین آیا اور مین تم سے بہت خوش ہون یہ کہکر شاہزادے سے رخصت ہوکر مع اپنے کل مال و اسباب کے و ہمراہیون کے شاہزادے کو دعائین دیتا ہوا طرف اپنی منزل مقصود کے روانہ ہوا بعد جانے خواجہ نسیم کے شاہزادے نے فولاد سے فرمایا کہ اے فولاد اب تم بھی سامان چلنے کا کرو کیونکہ وہان میرے لشکر مین تمام میرے عزیز و رفقا میرے لیے پریشان ہونگے اُسنے دست بستہ عرض کیا کہ حضور آج اور توقف فرمائیے کل یہ غلام ضرور آپکے ہمراہ چلیگا شاہزادے نے فرمایا کہ اچھا اُسدن بھی فولاد نے دعوت کی اور اپنے ہمراہیون کو سامان سفر درست کرنے کا حکم دیا وہ لوگ سامان سفر درست کرنے لگے وہ دن اور رات تمام ہوئی صبح کو شاہزادے نے فولاد سے فرمایا کہ آج ضرور چلنا اُسنے عرض کیا کہ یہ غلام آج سہ پہر کو ہمراہ رکاب ضرور چلیگا حضور اطمینان رکھین یہ عرض کرکے سامان سفر کرنے لگا شاہزادہ بالاے قلعہ آکر بیٹھا فولاد بھی موجود ہے ملازم سامان سفر کر رہے ہین فولاد کے ہرکارے بہت سے ادھر اُدھر پھیلے رہتے ہین جدھر جدھر سے لشکر وغیرہ و قافلے آتے ہین وہ آکر خبر دیتے ہین یہ جاکر لوٹ لاتا ہے یہ بیٹھا ہوا شاہزادے سے کلام کر رہا تھا کہ چند ہرکارے حاضر ہوئے اُنھون نے آکر خبر دی کہ ایک لشکر بہت بڑا قریب نولاکھ کے مشرق کی طرف سے آتا ہے بادشاہ اُس لشکر کے ہمراہ ہے بڑا مال و اسباب ہے چلیے اُس لشکر کو لوٹیے بہت کچھ ہاتھ آئیگا فولاد نے یہ سنکر شاہزادے کی طرف دیکھا اور اُسنے کہا

کہ ہمنے اس عمل کو ترک کیا اور توبہ کی مردم آزاری سے اور آپکی قدمون کی برکت سے ہاتھ اُٹھایا آپ نے اگر ہمکو مسلمان فرمایا اب ہمکو کیا لشکر آتا ہی تو آنے دو وہ ہرکارے یہ سنکے چلے گئے فولاد نے شاہزادے سے عرض کیا کہ اگر حضور نہ توبہ کرا لیتے تو مین ضرور جاکر اس لشکر کو تباہ کرتا ہرکارے بیان کرتے تھے کہ بڑا مال و اسباب ہی کئی خزانے بھی ہمراہ ہین غلہ بھی ہی مگر مجبور ہون یہ سنکے شاہزادے نے فرمایا کہ ای فولاد جس طور سے تم لوٹتے تھے اور قزاقی کرتے تھے یہ طریقہ بالکل نامردی اور بودے پنے کا تھا اگر تم کہو تو تمکو تماشا لشکر کے لوٹنے کا دکھا دین مین نے سنا ہی کہ جو لشکر آتا ہی خداپرستونکا ہی نہ معلوم کدھر جاتا ہی اور کدھر سے آتا ہی میرا جی چاہتا ہی کہ ان لوگون کو اپنا مطیع کرون بس تم اپنے ہمراہیون کو حکم دو کہ وہ آراستہ ہون اور ایک نقاب مجکو لا دو کہ مین مونہہ پر ڈال کر لشکر پر گرون مگر اس امر کا خیال رہے کہ نہ تو کوئی اہل لشکر سے قتل ہو نہ اُنکا مال ضائع ہو صرف اُنکو سر جنگ دیکر اپنا مطیع کرتا ہی بلکہ تم مین سے کوئی مقابلہ کو نہ نکلے مین خود میدان مین جا کر جو افسر و سردار ہونگے اُنکو زیر کرونگا تمھاری ضرورت بھی نہوگی یہ بھی تم اپنے ہمراہیون سے کہدو فولاد نے اُسیوقت سبکو طلب کیا اور حکم سے شاہزادے کے آگاہ کیا اور کہا کہ سب مسلح و مکمل ہوا ادھر فولاد نے ایک نقاب سبز لا کر حاضر کی شاہزادے نے وہ نقاب مونہہ پر ڈالی اس خیال سے کہ وہ بھی مسلمان ہین اور مین بھی مسلمان ہون ایسا نہو کہ وہ مجکو مسلمان دیکھکر مقابلہ نہ کرین تو پھر کچھ نہوگا یہی شاہزادے نے دل مین خیال کیا تھا کہ یہ لشکر خداپرستونکا ہی ضرور کمک بدیع الملک کو جاتا ہی اُسکو راہ مین روک کر اپنا مطیع کرو کیونکہ تمھارے پاس اور سب تو سامان صاحبقرانی ہی لشکر نہین ہی لشکر جمع ہو جائے تو پھر برسر بدیع الملک چلو اور بدیع الملک سے مقابلہ کرو تاکہ کچھ تو لطف بہادری کا اُٹھے اور بدیع الملک کو معلوم ہو کہ دست جیب والون نے یہ شوکت بہم کی جو کہ میرے پاس نہین ہی اور دست جیب بہادر ہین اور لائق صاحبقرانی ہین جامہ صاحبقرانی انھین پر زیبا ہی ایسے ایسے امر خیال کر کے یہ قصد کیا بس نقاب ڈالکر اور مسلح اور مکمل ہو کر مرکب پر سوار ہوئے اُدھر فولاد بھی اور اُسکے ہمراہی بھی سب تیار ہو گئے شاہزادے نے اُن ہرکارون کو طلب کیا اور فرمایا کہ چلو ہمکو بتا دو کہ وہ لشکر کدھر سے آتا ہی وہ یہ سنکے آگے ہو لئے شاہزادے نے بود اباک کا لیا روانہ ہوئے جدھر سے لشکر آتا تھا ناظرین آگاہ ہون کہ وہ تینون لشکر ہین کہ جنکے بادشاہ زر دمان تاجدار و زرنگار شاہ و خورشید ملک گیر ہین جنکو سیارہ ثانی لیکر طرف بیشہ مصروفیہ کے جاتا تھا مین عرض کر چکا ہون کہ یہ تینون بادشاہ بہم ہو کر حسب الطلب رستم ثانی وغیرہ کے چلے ہین چونکہ راستہ دشت مصروفیہ کا ادھر ہی سے ہی اُسی طرف جاتے تھے کہ ہرکارون نے دیکھا فولاد کو خبر کی فولاد مسلمان ہو چکا تھا توبہ کر چکا تھا خاموش ہو رہا تھا مگر شاہزادے نے وہ خیال کر کے اور فولاد سے یہ کہکر کہ چلو تمکو لوٹنے کا تماشا دکھا دین اُسکو ہمراہ لیکر اُس لشکر کی طرف چلا وہ لشکر بلا خوف و خطر قطع منازل و طی مراحل کرتا ہوا چلا آتا ہی جہان پر منزل کرنے کا موقع ہوا منزل کی ورنہ منزل نہ کی تعجیل اسقدر ہی کہ دو منزلہ و سہ منزلہ کرتا ہوا آتا ہی اُدھر سے یہ لشکر چلا آتا ہی ادھر سے شاہزادہ بارہ ہزار قزاقون کو لئے ہوئے اُس لشکر کی طرف جاتا ہی تھوڑی کاٹ کی تھی کہ ایک میدان وسیع مین پہونچے کہ گرد عظیم بلند ہوئی شاہزادے نے اُس گرد کو دیکھکر فولاد سے فرمایا کہ اسی مقام پر صف بندی کرو دیکھو وہ لشکر آتا ہی یہ گرد اُسی لشکر کی ہی فولاد نے اس طور سے اپنے قزاقون کو کھڑا کیا کہ جو راستہ لشکر کے جانے کا تھا وہ روک لیا سب نے تلوارین برہنہ کر لین اُسی طور سے کھڑے ہوئے کہ جیسے لوٹنے کا طریقہ ہوتا ہی فولاد لشکر کو آراستہ کر کے پاس شاہزادے کے آکر کھڑا ہوا جب دامنہ گرد کا شگافتہ ہوا

اُس سے نشان لشکر پیدا ہوئے کہ جنپر تعریف خداوند کریم مرقوم تھی وہ نشان لشکر فیلان مست پیچھے
اُنکے عقب مین جلوس سواری تھا پیش روان لشکر نے دیکھا کہ جدھر ہم جاتے ہین جو ہماری راہ ہے
اُسیطرف قزاق راہ روکے کھڑے ہین برہنہ تلوارین لیے ہوئے ایک نقابدار اُن قزاقون مین ہے کہ وہ
سبکے آگے مرکب پر سوار کھڑا ہے اور ایک پہلوان قوی ہیکل اُسکے پہلو مین ہے یہ واقعہ دیکھکر پیش روان
لشکر اُسی مقام پر تھم گئے اس خیال سے کہ اگر ہم آگے جائینگے تو مقابلہ ہوگا کشت وخون کی نوبت آئیگی
اپنے بادشاہون کو اس حال سے آگاہ کرین اگر وہ حکم آگے بڑھنے کا دین تو بڑھین ورنہ جیسا وہ حکم فرماوین
اُسپر عمل کرین مگر یہ لوگ طریقہ سے کھڑے ہوئے تھے کہ میدان جنگ کا فاصلہ درمیان چھوڑکر جو کہ پیش روان
لشکر تھا اور سبکا افسر تھا اُسنے ہرکارون کو طلب کیا اور کہا کہ خبر تو لاؤ ان لوگون نے کیون ہماری راہ
روکی ہے اور یہ لوگ کون ہین اُنکا منشا کیا ہے وہ ہرکارے اس لشکر مین آئے اور قریب لشکر پہونچکر دریافت
کیا کہ تم سبکا افسر کون ہے اہل لشکر فولاد نے کہا کہ ہمارا افسر و آقا جو کہ نقابدار ہو منہ پر نقاب ڈالے
ہے وہ ہے اور ہم سب سے آگے کھڑا ہے وہ ہرکارے شاہزادے کے قریب آئے اور کہا کہ ہمارے افسر نے دریافت
کیا ہے کہ آپ کون لوگ ہین اور آپ نے جو ہماری راہ روکی ہے اس سے کیا منشا ہے شاہزادے نے فرمایا
کہ ہم لوگ قزاق ہین اور ہمنے راہ اس منشا سے روکی ہے کہ ہمکو ہمارے مخبرون نے خبر دی ہے ایک
لشکر کثیر آتا ہے اہل اسلام کا قریب نو لاکھ کے ہے مال واسباب و غلہ و خزانہ بھی بہت ہمراہ ہے ہم اسکے
لوٹنے کو آئے ہین اس سبب سے راہ روکی ہے کہ ہم لوٹینگے جاکر اپنے افسر سے کہدو کہ خیریت اسی مین
ہے کہ سب مال واسباب ہمارے حوالے کرے اور خود جدھر چاہے چلا جائے ورنہ ہم ضرور لشکر کو لوٹ
لینگے وہ ہرکارے یہ سنکے اپنے افسر کے پاس آئے اور سب حال بیان کیا اسنے کہا کہ جاکر کہو کہ ہم
مالک لشکر نہین ہین بلکہ ہراول لشکر ہین جو کہ مالک لشکر ہین وہ عقب مین آتے ہین اسقدر تامل کرو کہ
وہ آجائین چاہے وہ مال واسباب تمکو بخوشی دیدین چاہے وہ مقابلہ کرین اور تم لوگ لوٹ لو ہرکارون نے
یہ آکر کہا شاہزادے نے جواب دیا کہ اچھا مگر یہ بھی اُسنے کہلا بھیجا تھا کہ ہمکو راہ دیدو تاکہ ہم نکلجائین
اسکا یہ جواب دیا کہ یہ ممکن نہین ہے کہ ہم تمکو جانے دین ہرکارون نے جاکر کہا اُسنے کیا تدبیر کی کہ ایک مقام
معقول دیکھکر ماہی مراتب وغیرہ اور فیلان نشان کو قرینہ سے قائم کیا اور جلوس سواری آتا گیا اُسیطرف
وہ قرینے سے قائم کرتا گیا یہان تک کہ آمد لشکر کی شروع ہوئی شاہزادے نے ملاحظہ فرمایا کہ ہزارون
سوار و پیادے زرد وزی وردیان پہنے ہوئے چلے آتے ہین اُنھون نے یہ جو دیکھا کہ ہمارے
پیش روان لشکر ایک طرف صف بستہ کھڑے ہین اور جدھر کو جانے والے ہین اُدھر قزاق راہ روکے
کھڑے ہین اُن سوارون اور پیادون نے جو افسر پیش روان لشکر سے دریافت کیا تو اسنے سب حال بیان
کیا وہ سوار و پیادے اُسی میدان مین طریقہ سے صف بستہ ہوگئے اب لشکر آنے لگا یہان تک کہ
شاہزادے نے دیکھا کہ ایک تخت پر تین بادشاہ سوار ہین وہ تخت قلب لشکر مین ہے گرد و پیش اُس تخت
تخت کے سرداران تمامی مرکبون پر سوار اسلحہ مین از سرتا پا غرق عقب مین لشکر بیشمار چلا آتا ہے عقب
لشکر اور سامان وغیرہ بار برداری بازارین اور خزانہ بھی وسط لشکر مین ہے شاہزادہ دیکھ رہا ہے اُدھر جب اُن
بادشاہون نے دیکھا ایک طرف تمام جلوس سواری کھڑا ہے اور ہمارے لشکر کے سوار و پیادے
صف بستہ کھڑے ہین حکم دیا کہ تخت روک لیا جائے اب جو نگاہ دوڑا کر دیکھا تو یہ نظر آیا کہ جابجا سے
لشکر کے مقابلہ مین ایک مختصر لشکر قزاقون کا تلوارین علم کیے ہوئے کھڑا ہے اور ایک جوان نقابدار پیش

اور ایک پہلوان قوی تن اُسکے برابر اور اُن سبکے آگے مسلح ومکمل کھڑا ہی مرکب پر سوار جب سواری قریب پہونچی تو ایک بادشاہ نے دوسرے بادشاہ سے کہا کہ قرینہ سے معلوم ہوتا ہی کہ ہمارے لشکر کی راہ قزاقون نے روکی ہی اس غرض سے کہ خزانہ وغیرہ لوٹ لین خیر یہ جاسکے آگے کہان ہین انکو اس راہ کے روکنے کا حال معلوم ہوجائیگا یہ کہکر حکم دیا کہ افسر پیش روان لشکر کو حاضر کرو اور کل لشکر کو اس مقام پر صف بندی کا حکم فرمایا وہ تمام لشکر اُسی میدان مین صف بستہ ہوگیا لشکر تھا کہ سمندر امنڈ آیا تھا صفون پر لشکر کی موجہاے دریا کا گمان ہوتا تھا کوسون تک وہ لشکر صف بستہ ہوا تھا جب صف بندی ہوچکی چوبدارون نے بڑھکر افسر پیش روان لشکر سے کہا کہ تمکو بادشاہ طلب فرماتے ہین وہ خود حاضر ہونے کا قصد کرچکا تھا یہ حکم سنتے ہی خدمت بادشاہون مین حاضر ہوا اُدھر شاہزادے نے لشکر کو جو دیکھا تو مثل مور و ملخ کے پایا مگر کچھ بھی ہراس نہ کیا دو سبب تھے ایک تو یہ تھا کہ یہ شاہزادہ کو معلوم ہوچکا تھا کہ یہ لوگ مسلمان ہین انکا قتل خود شاہزادے کو منظور نہ تھا جو کثرت کا خیال ہوتا صرف جنگ مد نظر تھی دوسرے دیوان قاف کے لشکرون سے مقابلہ یکہ و تنہا کرچکا تھا کیا خوف ہوتا شاہزادے نے جو نگاہ اٹھاکر دیکھا تو لشکر مین ہر جوان کو بہادر اور منچلا دیکھا کہ جو ہی وہ بہادر معلوم ہوتا ہی اور بادشاہونکو بھی بہادر و جری پایا آثار شجاعت اُنکے رخ پر تھا اور دیکھا کہ جو سردار اور افسر گرد و پیش تخت ہین وہ سب جری و بہادر معلوم ہوتے ہین چہرون سے اُنکے شجاعت آشکار ہی خصوصاً ایک جوان کم سن خود پہنے ہوے طرف تخت شاہی کے ہی تاج سر پر رکھے ہوئے تمام آلات حرب و ضرب سے آراستہ وہ بہت منچلا معلوم ہوا ہر مرتبہ شاہزادے کی نگاہ اُسپر پڑتی تھی یہ دیکھکر شاہزادے نے اپنے دل مین خیال کیا کہ اگر یہ لوگ میرے مطیع ہون تو کیا معقول لشکر ہی اور کیا جوان ہین انھین بادشاہون مین سے کسی کو اپنے لشکر کا بادشاہ کرونگا شاہزادہ تو یہ خیال فرمارہا ہی اُدھر اُن بادشاہون نے جب وہ افسر حاضر ہوا اُس سے دریافت کیا کہ یہ کون لوگ ہین کہ جو راہ روکے کھڑے ہوئے ہین اُسنے عرض کیا کہ مین نے جو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ یہ قزاق ہین اور انھون نے اس قصد سے راہ روکی ہی کہ ہم خزانہ وغیرہ سرکاری لوٹ لین مین نے پیام بھیجا تھا کہ ہمکو جانے دو راہ نہ روکو تو جواب دیا کہ سب خزانہ و غلہ و مال و اسباب ہمکو دیدو اور تم چلے جاؤ اگر نہ دوگے تو ہم زبردستی تم سبکو قتل کرکے لوٹ لینگے جب مین نے یہ سُنا تو کہلا بھیجا کہ اسقدر ٹھہر جاؤ کہ ہمارے بادشاہ ابھی تشریف نہین لائے جسوقت وہ آجائین تمکو اختیار ہی یہ سنتا تھا کہ اُن بادشاہون کو بہت غصہ آیا اور برہم ہوکر کہا کہ اِن قزاقون کی یہ جرأت و لیاقت و حقیقت ہی کہ ہمسے خزانہ طلب کرتے ہین اور لشکر کے غارت کرنے کا قصد رکھتے ہین خیر دیکھا جائیگا یہ کہکر اُسکو رخصت کیا اور زردبان تاجدار نے تومان تاجدار سے کہا کہ اے فرزند تم اِن قزاقون کے افسر کے پاس جاؤ اور اُنکو ہمارے حال سے آگاہ کرو اگر مان جائین تو خیر ورنہ اُنکو اس حرکت کی سزا دیجائے یہ سُنکے تومان تاجدار نے اپنے پری پیکر کو مہمیز کرکے صف سے نکلا اور اپنے لشکر کو طی کرکے طرف لشکر شاہزادے کے چلا شاہزادے نے دیکھا کہ وہی جوان جو دہنی طرف تخت کے مرکب پری پیکر پر سوار کھڑا تھا اپنے لشکر سے نکل کر میری طرف آتا ہی جوان وضعدار معلوم ہوتا ہی یہ فولاد سے فرمایا فولاد نے عرض کیا کہ مین خیال کرتا ہون کہ کچھ پیام لاتا ہی شاہزادے اور فولاد مین یہ باتین ہورہی تھین کہ تومان آگے پہونچا تومان نے جو نقاب دار سبز پوش کی طرف نگاہ کی باوجودیکہ نقاب رخ انور پر پڑی ہوئی تھی مگر الیسار رعب و داب ساطع و لامع تھا اور وہ دبدبہ تھا کہ بیساختہ تومان کا ہاتھ سلام کو اٹھ گیا

بے اختیار

نقابدار نے بھی جواب سلام دیا توماں مقابلہ مین نقابدار کے مرکب روک کر کھڑا ہوگیا اور بڑے
عرصہ تک دیکھا کیا بعد اسکے کہا کہ ای نقابدار مین آپکے پاس اس غرض سے بھیجا ہوا بادشاہان لشکر کا آیا ہون
اُنھون نے دریافت کیا ہے کہ آپ نے ہمارے لشکر کی راہ کیون روکی ہی کیا سبب ہی بیکار
آپ ہمکو پریشان کرتے ہین ہمکو راہ دیجیے کہ ہم چلے جائین ایک ضرورت سے جاتے ہین ہمکو
اس روکنے کا انجام خراب معلوم ہوتا ہی نقابدار نے جواب دیا کہ پہلے تم بتاؤ کہ کہان جاتے ہو اور یہ لشکر
کدھر سے آتا ہی اور تمھارا کیا نام ہی اور ان بادشاہون کا کیا نام ہی توماں نے جواب دیا کہ مین نے
سوال کچھ کیا آپ نے جواب کچھ دیا نقابدار نے جواب دیا کہ جب تک تم یہ نہ بتاؤ گے اسوقت تک
ہم اپنا نشانہ ظاہر کرینگے توماں مجبور ہوا اُسنے کہا کہ ہم لوگ شہر زرین حصار و زرنگار و منوچہریہ سے
آتے ہین انمین ایک بادشاہ زرین حصار کا ہی اُسکا نام زردمان تاجدار ہی اور ایک بادشاہ زرنگار
کا ہی اُسکا نام زرنگار شاہ ہی اور ایک بادشاہ کا نام خورشید ملک گیر ہی وہ ہی فرزند منوچہر شاہ کا
بادشاہ منوچہریہ کا اور میرا نام توماں تاجدار بن زردمان تاجدار ہی ہم سب طرف دشت مقرونیہ
کے جاتے ہین اب آپ اپنا منشا ظاہر فرمائیے کہ آپ نے کیون راہ روکی ہی شاہزادے نے یہ جو
سُنا اپنے دل مین خیال کیا کہ یہ تو وہ لشکر ہی اور وہ بادشاہ ہین کہ جنکو عمو جان و والد بزرگوار نے
بذریعہ سیارہ ثانی کے طلب کیا تھا بڑی خرابی ہوئی ہی کہ یہ لشکر تو ہمارے ہی پاس جاتا ہی
اور ہم اس لشکر سے مقابلہ کو آمادہ ہوے ہین خیر اب تو جو کچھ ہوا وہ ہوا اچھا ہی کہ ان لوگون پر بھی اپنی
شوکت و قوت ظاہر ہو جائیگی یہ دل مین سوچکر کہا کہ ای جوانان ہم لوگ قزاق پیشہ ہین ہمارا یہ طریقہ ہی
جو قافلہ یا لشکر ادھر سے جاتا ہی اُسپر آ کر گرتے ہین اور راہ روکتے ہین اگر اُسنے ہمارے کہنے سے اپنا
مال و اسباب ہمکو دیدیا تو خیر ورنہ ہم اُسکو قتل کرکے سب مال و اسباب لوٹ لیتے ہین چنانچہ ہمنے
اس لشکر کی آمد سُنی اور یہ سُنا کہ خزانہ وغیرہ بہت ہی بس ہمنے آکر راہ روکی خیریت اسی مین ہی کہ سب
مال و خزانہ و غلہ ہمکو دیدو اور تم مع لشکر جدھر جاتے ہو چلے جاو ہم کچھ تعرض نہ کرینگے اگر یون نہ دوگے
تو ہم زبردستی چھین لینگے بیکار اہل لشکر کا خون تم سب کے سر پر ہوگا آیندہ تمکو اختیار ہی یہ جو نقابدار
نے کہا توماں نے سُنا بہت ناگوار ہوا اور برہم ہوکر کہا کہ ای نقابدار یہ تمھارا خیال خام اور تصور ناتمام
ہی اس لشکر کی طرف کوئی کج نگاہ سے نہین دیکھ سکتا ہی اگر رستم و اسفندیار بھی قبر سے اُٹھکر آئین
اور وہ قصد کرین تو وہ بھی غارت ہو جائین تم قزاقون و مکارون کی کیا مجال اور کیا لیاقت ہی کہ
تم اس لشکر کو لوٹ سکو یا اس لشکر کے مال و خزانہ کو ہاتھ لگا سکو یہ لشکر اُن شیران دشت وغا
و ہژبران میدان ہیجا کا ہی کہ جو گل گلشن صاحبقرانی اور ثمر شجر صاحبقرانی رونق لشکر مسلمانان زینت لشکر
خدا پرستان روح و جان صاحبقران زینت مسند شہریاری فروغ لشکر صاحبقرانی زیب بارگاہ
سلیمانی ہین جن لوگون کی ذات نیک صفات سے دین اسلام کو ترقی ہوئی ہی جن شیران دشت وغا
کے زور و طاقت کی سکے پردہ دنیا سے لیکر پردہ قاف تک دلون پر بہادرون کے پڑے ہوے ہین جنکے نام
سے شیران دشت وغا کو تپ ولرزہ چڑھتا ہی جنکے نام سنکے بہادرون کے ہاتھ سے تلوارون کے قبضے
چھوٹ جاتے ہین شیرون کے جگر نعرون کی صدا سے شق ہو جاتے ہین جن بہادرون کے زور و طاقت
کی جھنڈے از پردہ دنیا تا پردہ قاف گڑے ہوے ہین جن شجاعون کی نہیب شمشیر سے آئینہ اسلام کو
جلا ہوئی جن بہادرون کے آئینہ تلوار مین ہمیشہ فتح و ظفر کی صورت دکھائی دیتی تھی جنکی ظفر ایک ادنی

کنیز و نصرت ایک خادمۂ شجاعت خانہ زاد لونڈی ہی جنکی رکاب سعادت انتساب کو اقبال و جلال ہاتھون سے
تھامے ہوئے مثل ادنی غلامون کے دوڑتا ہی جو کہ سرتاج شجاعان جہان ہین جو کہ شیران دشت شجاعت
و نہنگان دریاے سطوت و صولت ہین ای قزاق آگاہ ہو کہ یہ لشکر صاحبقران قاف و نقابداران قاف
کا ہی اور اُنکی خدمت مین جاتا ہی کیون اپنی قضا بلاتے ہو کیون شامت آئی ہی جو اس لشکر کے روکنے اور
لوٹ لینے کا ارادہ رکھتے ہو اگر اُن شیران وغا کو خبر ہو جائیگی تو وہ آکر تمھاری قوم تک کو قتل کر ڈالینگے
ایک کو زندہ نچھوڑینگے تمھارے قلعہ تک کو بیخ و بن سے اُکھاڑ کر خاک سیاہ کر دینگے سم بادپایان
سے تمھارے قلعہ کی خاک تک اُڑا دینگے اور قلعہ کو منہدم کرا کے اُسپر خر دنکا ہل چلوا دینگے تم اس لشکر
سے مقابلہ کرنا اور اس لشکر کا لوٹنا اور روکنا آسان خیال کرتے ہو بہت مشکل ہی کیون اپنے کو ورطۂ
ہلاکت مین ڈالتے ہو کیون اپنے کو دریاے مصیبت مین مبتلا کرتے ہو تمھاری کشتی حیات اس خشکی مین
غرق ہو جائیگی کیا تمنے اس لشکر کو بھی اور کسی بادشاہ کا لشکر خیال کیا ہی یا کسی تاجر کا قافلہ تصور کیا ہی
جو لوٹ لینے کا قصد کیا ہی اپنی اس حرکت سے باز آؤ اپنی راہ لو ورنہ یاد رکھو کہ سواے ندامت
اور پچھتانے کے دوسری بات نہ ہوگی اور سواے کف افسوس ملنے کے دوسرا امر نہ ہوگا میرے کہنے پر عمل
کرو اور راہ چھوڑ کر چلے جاؤ اپنی شامت نہ بلاؤ جب اسطور سے تومان تاجدار نے کہا
نقابدار نے جواب دیا کہ ای تومان آگاہ ہو کہ جو کچھ ہو ہم کسی سے خوف نہین کرتے ہین اس لشکر کی
کیا اصل ہی اگر دیو بھی آسے ادھر سے مال لیکر جانے کا قصد کرے تو ہم لوٹ لین یہ لشکر کیا ہی
میرا نام نقابدار ہی اور یہ جو میرے برابر کھڑا ہی اسکا نام فولاد آہن خوار ہی اس صحرا مین شیران صحرائی
کو آتے ہوئے تپ آتی ہی ہمارے خوف سے رستم و اسفندیار گوشۂ قبر مین جا کر دامان کفن سے
مونہہ ڈھانپ کر پوشیدہ ہوئے ہین خیریت اسی مین ہی کہ خزانہ وغیرہ ہمارے حوالہ کرو اور تم اپنی راہ لو
تومان نے کہا کہ یہ تو غیر ممکن ہی نقابدار نے کہا کہ تمکو لشکر پر غرور ہی مین اس لشکر کو مور و ملخ سے کم
تصور کرتا ہون مگر صرف خیال اس امر کا ہی کہ بیکاران بے گناہ ناحق خون ہونگا مال و اسباب پر تو مین
قبضہ کر لونگا تومان نے جواب دیا کہ اب اسکا خیال نہ کرین یہ لوگ اسی لیے ہین شاہزادہ نے جواب دیا
کہ اگر تم بھی اور تمھارے بادشاہ منظور کرین تو مین نے ایک تدبیر سوچی ہی وہ یہ ہی کہ مین اپنے لشکر
سے نکلون اور تمھارے لشکر مین جسقدر پہلوان زبردست اور بہادر دلیران اور جسقدر سردار جری اور دلاور
ہون مع بادشاہون کے مجھ سے مقابلہ کرین اگر انمین سے کوئی مجکو زیر کر لے تو مین یہ پیشہ ترک کر کے
اُسکی اطاعت کرون اور اگر مین اُنکو زیر کر لون تو آپ سب مع کل لشکر کے میری اطاعت کرین اس
امر سے یہ فائدہ ہوگا کہ دونون طرف کے اہل لشکر ہلاکت سے محفوظ رہینگے اور مطلب حاصل ہو جائیگا
اگر مین غالب آیا تو آپ سب میرے مطیع ہون مال و اسباب پر میرا قبضہ ہو اگر مین زیر ہو گیا تو مین
کل اپنے ہمراہیون کے مطیع ہو جاونگا یہ جو نقابدار نے کہا تومان نے جواب دیا کہ ای نقابدار
مین نے یہ تیرا کہنا بدل قبول کیا جو تمنے کہا وہ ہمکو منظور ہی کیونکہ تمنے یہ بات معقول کہی اب مین اپنے
لشکر مین جاتا ہون اور کسی سردار کو روانہ کرتا ہون تم نکل کر مقابلہ کرنا نقابدار نے کہا کہ ضرور مگر تمنے
یہان قبول کر لیا اگر تمھارے بادشاہ رضامند نہوئے تو کیا ہوگا تومان نے جواب دیا کہ جو مین طی
کر جاؤنگا وہ سب منظور کرینگے اسی سبب سے تو مجکو سب نے روانہ کیا ہی کوئی سبب تو ایسا ہی کہ
مین نے بدون اُنسے دریافت کیے قبول کر لیا نقابدار نے کہا کہ پھر جا کے اور کسی پہلوان کو

براے مقابلہ روانہ کیجیے یہ سنکے تومان وہان سے چلا اور اپنے لشکر مین آیا اور زرد مان وغیرہ سے سب تقریر بیان کی اور جو کچھ اقرار کر آیا تھا وہ بیان کیا اور کہا کہ اس سبب سے مین نے یہ اقرار کرلیا ہی کہ کوئی نہ کوئی ضرور اس نقابدار کو زیر کر لیگا جب یہ زیر ہوجائیگا اور لشکر زیادہ ہوجائیگا زرنگار شاہ وغیرہ نے جواب دیا کہ تمنے بڑی عقلمندی کی اور بڑی دانائی کی اب کسیکو براے مقابلہ روانہ کرو تومان نے اُسوقت ایک سردار کہ نہایت زبردست تھا اُسکا نام شہرزاد تھا اُسکو حکم دیا کہ اس نقابدار قزاق کو گرفتار کر لاو زرد مان تاجدار کے لشکر کا پتا دیا شہرزاد یہ حکم پاکر مرکب کو اُڑا کر میدان مین آیا اور سر باد دکھا کر پکارا کہ او نقابدار میرے مقابلہ کو آ تاکہ مین تجکو باندھکر لیجاؤن یہ صدا اسنکے نقابدار نے بودھا مرکب کی باگ کا لیا اور قصد کیا کہ جاکر مقابلہ کرے فولاد نے عرض کیا کہ ہم غلام کس لیے ہین ہمکو اجازت ملے کہ ہم جاکر مقابلہ کرین نقابدار نے فرمایا کہ مین اُس سے اقرار کر چکا ہون خلاف وعدہ نہ کرونگا مقابلہ کو مین خود جاؤنگا فولاد مجبور ہوگیا نقابدار مرکب کو مہمیز کرکے میدان مین آیا ہم تگاور ہوا شہرزاد کا مرکب گرد برد ہوگیا مرکب نقابدار اُسی مقام پر قائم رہا شہرزاد نے مرکب سنبھال کر نیزہ مارا نقابدار نے نیزہ بفنون سپہ گری رد کیا اُسنے تلوار کا وار کیا نقابدار نے تلوار کو خالی دیکر کمر زنجیر مین ہاتھ ڈالکر شہرزاد کو صدر زین سے اُٹھا لیا اور فولاد کے حوالہ کیا کہ اسکو قید کرو اور مبارز طلب کیا شہرزاد کو اسیر کرتے گرگ زاد مقابلہ کو آیا اُسکو بھی اسیر کرلیا تھوڑی دیر کے عرصہ مین جسقدر پہلوان و سرداران نامی لشکر زرنگار شاہ و خورشید ملک گیر و زرد مان تاجدار کے تھے سب نقابدار نے زیر کرلیے اب سواے سپہ سالار زرد مان ثقیل دیو پرور و سپہ سالار زرنگار شاہ حسام اژدر گیر و سپہ سالار خورشید ملک گیر یعنے تہمتن شیر سوار و تومان تاجدار پسر زرد مان تاجدار و زرد مان تاجدار و زرنگار شاہ و خورشید کے اور اہل لشکر سے کوئی باقی نہین رہا جب یہ واقعہ دیکھا سب نے کہ سب سردار نامی و گرامی نقابدار نے زیر کرلیے ہین اب چند سردار اور بادشاہ باقی رہے ہین اور اسیر کرلیے ہین اسوقت ثقیل دیو پرور زرد مان تاجدار سے اجازت لیکر میدان مین آیا اور کہا کہ او نقابدار قزاق تو فنون جنگ مین بہت مشاق ہی کہ تمام سردارون کو زیر کرلیا اب میرے ہاتھ سے بچنا دشوار ہی میرا نام ثقیل دیو پرور ہی نقابدار نے جواب دیا کہ مین تجکو بھی مثل اُس حرف ثقیل کے کہ جو اہل عرب گرا دیتے ہین اسیر کرلونگا یہ بھی تقاضت ظاہر ہی ثقیل مرکب اوڑا کر ہم تگاور ہوا ایک قدم مرکب نقابدار کا پسپا ہوا اور دس قدم مرکب ثقیل کا اسنے مرکب کو سنبھال کر نیزہ کا وار کیا نقابدار نے نیزہ پر نیزہ کو گانٹھ کر دسوین طعن مین نیزہ ثقیل کا ہوائی کیا قزاقون مین صداے تحسین و آفرین بلند ہوئی ثقیل نیزہ پھرا کر خجالت مین غرق ہوا برہم ہوکر تلوار کا وار کیا نقابدار نے تلوار کو خالی دیکر اور کمر زنجیر مین ہاتھ ڈالکر ثقیل کو تاش زین سے اُٹھا لیا اور فولاد کے حوالہ کیا اسی ثقیل کو رستم ثانی نے پہر بھر کی کشتی مین زیر کیا تھا کہ سہراب ثانی نے چشم زدن مین زیر کرلیا ثقیل کا زیر ہونا تھا کہ حسام اژدر گیر سپہ سالار زرنگار شاہ بادشاہ سے اجازت لیکر میدان مین آیا ہم تگاور ہوا حسام اژدر گیر کا بھی یہی حال اسنے گرز کا وار کیا نقابدار نے گرز کے وار کو رد کرکے اسکو بھی مرکب سے اُٹھا لیا اور فولاد کے حوالہ کیا تہمتن شیر سوار سپہ سالار خورشید سے اجازت لیکر نکلا اُسی طور سے مثل ثقیل و حسام کے زیر ہوا اب تومان تاجدار کو تاب نرہی اپنا مرکب تیز کرکے آپڑا آتے ہی تگاور ہوا اسکا بھی

مرکب ساٹھ قدم لب ہوا اُسنے برہم ہو کر نیزہ کا وار کیا نیدر حوین طعن مین اُسکا نیزہ ہوائی کر دیا
تلوار ماری تلوار کو خالی دیکر قاش زین سے اُٹھا لیا نقابدار نے اور فولاد کی حوالہ کیا اُسکو فولاد نے بھی طوق و
زنجیر مین اسیر کیا اُسکا اسیر ہونا تھا کہ زردمان کو تاب نہ آئی فوراً تخت کو خالی کر کے مرکب پر سوار
ہو کر میدان مین آیا آتے ہی گرز کا وار کیا نقابدار نے خالی دیکر اور جھپٹ کر کمر زنجیر تھام کر مثل
توامان کے مرکب پر سے اُٹھا لیا اور فولاد کے حوالہ کیا اُسنے اُسے بھی اسیر کیا یہان ستارہ یہ
واقعہ دیکھ رہے ہین اور دل مین کہتے ہین کہ یہ نقابدار بلاے بیدرمان آفت جان معلوم ہوتا ہے یہ قوت
وطاقت تو نے آجتک کسی مین نہین دیکھی جو گیا چشم زدن مین گرفتار ہو گیا یہ وہ سردار ہین کہ سنا جاتا ہے انکو
رستم ثانی وغیرہ نے دو دو پہر کے عرصہ مین زیر کیا ہے یا اس نقابدار نے ہر ایک کو چشم زدن مین زیر کیا
نہ معلوم کون ہے یہ لشکر کدھر جاتا تھا بخوشی اور کس بلا مین مبتلا ہو گیا شاہزادون کو اس حال کی خبر کرنا
چاہیے تا کہ وہ اگر کچھ تدارک کرین پھر خیال مین آیا کہ اس معرکہ کا انجام دیکھ لو کہ کیا ہوتا ہے اب کون مقابلہ
کو جاتا ہے اب تو سواے زرنگار شاہ و خورشید کے کوئی سردار باقی نہین ہے جب ایسے ایسے نامی
وگرامی اسیر ہو گئے تو اہل لشکر کی کیا اصل ہے ستارہ یہ دل سے باتین کر رہا تھا کہ خورشید
نے مرکب طلب کیا زرنگار شاہ نے کہا کہ مین مقابلہ کو جاونگا خورشید بولا کہ مین جاونگا بعد تکرار بسیار
کے یہ قرار پایا کہ دونون مل کر مقابلہ کرینگے کیون بیکار کی دیر ہو یہ تو یقین ہے کہ یہ جوان ہم دونون
کو زیر لیگا جب یہ امر قرار پا چکا دونون بادشاہ ایک ایک مرکب پر سوار ہو کر چلے اسنے اپنے اہل لشکر
سے و زردمان کے اہل لشکر سے پکار کر کہا کہ اگر ہم بھی اسیر ہو جائین تو تم مقابلہ نہ کرنا نہ جنگ مغلوبہ
کرنا اس نقابدار کی اطاعت کرنا سب مال و اسباب و خزانہ اسکے سپرد کر دینا کیونکہ کیا فائدہ کہ بیکار
خون ناحق ہون اور ستارہ کی طرف مونھہ کر کے کہا کہ اے پیک آفاقے من تم جا کر ہمارے آقا کو اس
واقعہ کی خبر کرنا کہ وہ غلام مع لشکر کے آتے تھے کہ راہ مین یہ واردات ہوئی مجبور ہو گئے غلامون کی خبر گیری
لازم ہے لشکر مین ایک تلاطم برپا ہو گیا کہرام پڑا ہوا ہے مگر یہ دونون اہل لشکر کو اسی حالت مین چھوڑ کر مرکب
اڑا کر مقابلہ مین نقابدار کے آئے نقابدار سے فولاد نے عرض کیا کہ اے آقا ابکی دونون ملکر آتے
ہین نقابدار نے جواب دیا کہ آنے دو کیا اندیشہ ہے ادھر زرنگار شاہ و خورشید نے مقابلہ مین آکر
اور پکار کر کہا کہ ہم جب جانین کہ ہم دونون کو اے نقابدار تو ایک مرتبہ زیر کر لے نقابدار نے جواب دیا
کہ تم دونون ایک مرتبہ وار کرو بس زرنگار شاہ نے دہنی طرف سے اور خورشید نے بائین
طرف سے نقابدار پر تلوار کا وار کیا نقابدار نے دونون کے وارون کو دست چپ و دست راست سے رد
کر کے ایک کی کمر زنجیر دہنے ہاتھ سے پکڑ کر دوسرے کی بائین ہاتھ سے پکڑ کر اب جو زور کیا برابر
دونون کو قاش زین مرصع مرکب پر سے اُٹھا لیا اور سر سے بلند کر لیا اور گرد سر چرخ دیکر فولاد کے حوالہ
کیا اور کہا کہ اے فولاد انکو بھی گرفتار کر اور ان سب قیدیون کو قلعہ مین لیچلو ہم بھی چلتے ہین اب اس لشکر
مین کون نامی ہے سواے اہل لشکر کے تینون بادشاہ تک تو گرفتار ہو گئے ہین اب یہ بیچارے اہل
لشکر کیا مقابلہ کرینگے جب ایسے جوانمرد اور بہادر جو کہ اپنے کو وحید عصر خیال کرتے تھے میرے ہاتھ
سے اسیر ہو گئے تو انکی کیا اصل ہے اور یہ امر بھی ظاہر ہے کہ لشکر بھی بغیر سردار کے کچھ نہین کر سکتا ہے دوسرے
اب شام بھی ہو گئی ہے نہین تو اسیوقت تمام مال و اسباب و خزانہ پر قبضہ کر لیتے اب کل صبح کو آکر قبضہ
کر لینگے یہ کہکر اور اہل لشکر کی طرف مونھہ کر کے کہا کہ تم لوگ اطمینان رکھو کہ ہم تمھارے سردارون

و بادشاہون کو تکلیف نہ دینگے اگر وہ ہماری اطاعت کرینگے تو ہم اُنکو رہا کر دینگے ورنہ قید رکھینگے یقین ہی کہ وہ ضرور ہماری اطاعت کرینگے کیونکہ ہمارے اُنکے اقرار ہو چکا تھا دوسرے یہ امر ہی کہ تم بھی خدا پرست ہین اور اہل اسلام کے دوست ہین ہم کو یہ نہین منظور ہی کہ خدا پرست بیکار کو تباہ ہون گو قزاق ہم ضرور ہین مگر اہل اسلام کی تباہی کے خواستگار نہین ہین اسی سبب سے تو ہم تم پر ایک مرتبہ نہین گرے اس طور سے لڑے اب تم یہان باطمینان تمام فرو کش ہو ہم صبح کو آکر سب اہل و اسباب پر قبضہ کرینگے اور تمھارے مالکون سے زیادہ تمکو راحت دینگے یہ کہکر مرکب کی باگ پھیری اہل لشکر اور ہر سہ بادشاہ سالت سنا ہی کہ نقابدار اُن سب اسیرون اور اپنے ہمراہیون کو لیکر طرف قلعہ کے روانہ ہوا یہان ہر سہ بادشاہ کے لشکر نے کچھ خیمے باہم صلاح کر کے برپا کیے اس خیال سے اور یہ سوچکر اور باہم رائے کر کے کہ دیکھین انجام کیا ہوتا ہی اور اگر بھاگ جائین تو کہان جائین سوائے اسکے کہ اس نقابدار کی اطاعت کرین دوسرے ہمارے سردارون کا حکم بھی یہی ہی ۔ جب قرار ہو گئی اپنے سردارون اور بادشاہون کے رنج و الم مین وہ لشکر اُسی مقام پر اُترا اگرچہ حال تھا کہ جیسے لوٹا ہوا لشکر ہوتا ہی یہ تو یہان اُترے اُدھر نقابدار اُن سبکو لیکر بالائے قلعہ پہونچا حکم دیا کہ ان سبکو قید کرو مگر کسی قسم کی تکلیف نہ پہونچے طعام لذیذ و آب سرد سے انکی خاطر کرنا بہت راحت دینا کیونکہ یہ سب خدا پرست ہین اور عالی مرتبہ ہین شاہزادے و شہریار زادہ اور خود بادشاہ ہین کبھی یہ اسیر نہین ہوے تھے آج نئی بلا اپر نازل ہوئی ہی یہ فرماکر نقابدار داخل ایوان ہوا فولاد نے اُن سبکو بہت راحت و آرام سے قید کیا کسی امر کی تکلیف نہ دی راوی نے بیان کیا ہی کہ رات ہو گئی تھی نقابدار نے نماز وغیرہ پڑھکر اور خاصہ نوش فرماکر آرام کیا راوی اُن سب کو اسیر اور نقابدار کو خواب راحت مین مبتلا رکھتا ہی اور اہل لشکر ہر سہ شاہ کو اُسی صحرا مین اپنے بادشاہون کے رنج و الم مین مبتلا رکھتا ہی اب سیارہ و نقابداران سبز پوش کا حال تحریر کرتا ہی کہ جب زر نگار شاہ و خورشید ملک گیر کو نقابدار سبز پوش نے اسیر کر لیا یہ واقعہ دیکھکر سیارہ ثانی فوراً طرف بیشہ معروفیہ کے روانہ ہوا کہ رستم ثانی و شہراب ثانی و شہریار و ایرج نامدار کو اس حال سے آگاہ کرون کہ آپکا لشکر حسب الطلب زر دندان و زر نگار وغیرہ لیے آتے تھے کہ راہ مین ایک قلعہ قزاقون کا ملا وہ سد راہ ہوئے اُنمین ایک نقابدار بہت زبردست تھا اُسنے سب کو زیر کر لیا جبکہ مقابلہ کی نوبت آئی اور سب خزانہ وغیرہ لوٹ لیا لشکر اُن بادشاہون کا اُسی صحرا مین مقیم ہی چلکر اُنکی مدد فرمائیے اور اُنکو رہا فرمائیے یقین ہی کہ وہ آکر اس نقابدار کو سزا سزا دینگے اور سب کو رہا کر لینگے سیارہ ثانی ایسے ایسے دل سے خیالات کرتا ہوا پائے شاطر مارتا ہوا چلا جاتا تھا تھوڑی راہ طے کی تھی کہ رات ہو گئی اس خیال سے کہ راستہ نہ بھول جاؤن اُسی صحرا مین قیام کیا ایک شجر کے اوپر رات بسر کی صبح کو نماز سحر پڑھ طرف بیشہ کے روانہ ہوا یہ اُدھر جاتا ہی اب نامدارون یعنی رستم ثانی وغیرہ کا حال ملاحظہ ہو کہ یہ گم ہو جانے سے سہراب ثانی کے بہت پریشان تھے ہر مرتبہ قصد کرتے تھے کہ تلاش کو جائین مگر پھر خیال کرتے تھے کہ کدھر جائین چند سوار برائے تلاش روانہ کیے تھے وہ بھی واپس آئے تھے اور عرض کیا تھا کہ ہم بڑی بڑی دور تلاش کر آئے مگر کہین پتہ نہ ملا یہ سنکے رستم ثانی وغیرہ پریشان ہوئے

اب صلاح ہونے لگی کہ کیا کیا جاوے یہ راے قرار پائی کہ سوا اسکے کہ صبر کیا جاوے اور سپرد خداوند
کریم کیا جاوے وہ اکیلا ہی جامع المتفرقین ہی کوئی صورت پیدا کر دیگا یہ لوگ یہ راے کر کے
اور سوچ کے خاموش ہو رہے اور انتظار کر رہے ہین دربار اُسی طور سے آراستہ ہوتا ہی آج جو تھا
دن ہی شاہزادے کو گم ہوئے کو کہ سیارہ ثانی نے یہ تدبیر کی کہ قریب لشکر آکر پہونچا اپنی اصلی صورت
بنا کے نقاب منہ پر ڈالکے داخل لشکر ہوا یہان بارگاہ مین نقابدار بیٹھے ہوئے ہین ذکر سہراب ثانی
کا ہو رہا ہے ادھر اہل لشکر نے جو سیارہ کو دیکھا کہا کہ مہتر صاحب آپ آگئے سیارہ سبکی تقریر
سنتا ہوا جواب سلام دیتا ہوا بارگاہ مین آیا نقابدارون کو سلام کیا نقابدار سیارہ کو دیکھکر خوش
ہوگئے اس خیال سے کہ سیارہ آگیا ہی اب یہ تلاش کر کے پتہ لگائیگا سیارہ قریب رستم ثانی وغیرہ
آیا اور دیکھا کہ یہ لوگ بھی کچھ متفکر اور سر در پیش بیٹھے ہوئے ہین و تخت سہراب ثانی کا خالی ہی اُسپر غاشیہ
پڑا ہوا ہی اسکو یہ خیال ہوا کہ شاید کچھ طبیعت سست ہوگئی اس سبب سے بارگاہ مین نہین آئے ہین
اپنے خیمہ خاص مین ہونگے قریب نقابدار آکے اگر دریافت کیا کہ سب خیریت ہی شاہزادے کا مزاج کیسا ہی آپ
لوگ سر در و متفکر کیون ہین نقابدارون نے فرمایا کہ ای بھائی کیا بیان کرین بڑی سخت مصیبت مین مبتلا
ہوئے ہین پرسون سے سہراب ثانی کا پتہ نہین معلوم ہوتا ہی سواران لشکر بڑی بڑی دور تلاش کر آئے
کچھ پتہ نہ ملا نہ معلوم کہان ہین شکار سے لیے گئے تھے یہ سنا جاتا ہی کہ آہو کے تعاقب مین مرکب کو ڈالکر
کسی طرف چلے گئے ہین ہم اس تردد مین ہین اب تم آگئے ہو پتہ لگاؤ گے تم اپنی خیریت بیان کرو
اور یہ بیان کرو کہ زرد مان وغیرہ آسکے یا نہین آئے تو کیا جواب دیا سیارہ ثانی نے یہ سنکے کہا
پہلے تو آپ نے میرے حواس گم کر دیے شاہزادے کی خبر سنکے مین تو بدحواس ہوگیا مین نے جو
بارگاہ کو آپسے خالی پایا تو یہ گمان کیا تھا کہ وہ اپنے خیمہ خاص مین ہونگے یا کسی ضرورت مین ہونگے
اس سبب سے تشریف نہین لائے مگر اب معلوم ہوا کہ اُنکا پتہ بھی نہین ہی مین تو اُنکے پاس اور آپ
لوگون کے پاس ضرورت سے آیا تھا مین بھی تو ایک نئی آفت مین مبتلا ہوگیا ہون مجھ کیا منحصر ہی
زرد مان و زر نگار و خورشید و آپ کے سب سردار اور کل لشکر مگر اہل لشکر پر کسی قسم کی
تکلیف نہین ہی جو ان لوگون پر گذری اور جس آفت مین وہ لوگ مبتلا ہین کیا بیان کرون مین اُسکی خبر دینے
کو آیا تھا کہ آپ لوگ اُنکی کمک کرین اور اُنکو اس آفت سے رہا کرین جسمین وہ مبتلا ہین یہان آکر
دوسرا واقعہ سنا جو اس جاسے رہے واقعی بجل اہل اسلام کا ستارہ گردش مین ہی نقابدارون
نے فرمایا کہ جلدی بیان کرو کہ کیا واقعہ ہی تب سیارہ ثانی نے اپنا شہر زرین حصار مین جانا شبگیر
عیاری کر کے زرد مان و توتان کو محل سے نکال لانا اور تکیہ مین لیجا کر اُنکو سب حال سے آگاہ
کرنا اقرار چلنے کا کرنا اپنی تدبیر بتانا کہ اس طور سے چلو اُنکا سب حال برجلیس بیان کرنا دوسرے
دن اسی تدبیر سے لشکر آراستہ کر کے زر نگار یہ پر پھر جانا زر نگار شاہ کا عزت و حرمت سے پیش
آنا اپنا مہمان کرنا کل حال سنکے زر نگار شاہ کا مع لشکر ہمراہ ہونا زرد مان کے ان دونون
بادشاہون کا ملک منوچہر یہ پر جانا خورشید کا خبر پا کر استقبال کو آنا باہم باتین ہونا اور سب حال
سے آگاہ ہو کر بعد مہمان ہونے کے مع لشکر کے ہمراہ ہونا سب کا اس طرف کو روانہ ہونا دو منزلہ
سہ منزلہ کرتے ہوئے صحراے فولاد مین پہونچنا قزاقون کے لینے فولاد آہن خوار و نقابدار کا آگر
راہ روکنا باہم گفتگو ہونا نوبت بجنگ و پیکار آنا سب سرداران و بادشاہون کا اسیر ہونا

نقابدار کے ہاتھ سے اپنا ادہر ہرا سے خبر روانہ ہونا اور وہ حالات جو تباہی ممالک اسلام و خروج
برجلیس کے زر دمان وغیرہ سے سنے تھے سب لفظاً لفظاً بیان کیے اور کہا کہ وہ لوگ اس بلا مین مبتلا ہیں
ورنہ ابتک تو کب کے آچکے ہوتے میرے ہمراہ آپ لوگون کے شرف قدم بوسی سے مشرف بھی ہو چکے
ہوتے تم انکی خبر لینا مناسب ہی مگر کیا کیا جاسے آپ خود مبتلاے رنج و غم ہو رہے ہین کہ نقابدار اٹھکھڑے
ہوئے اور کہا کہ ہم چلکر اُس نقابدار کو سزا ہو پہنچاتے ہین وہ اپنے دل مین کیا سمجھا ہی ساری قزاقی بھول
جائیگا ایسی سزا پائیگا اُسنے اس لشکر کو بھی لاوارث خیال کیا ہی ابھی ہم اُس لشکر کے وارث
اور سرپرست موجود ہین ہماری موجودگی مین یہ بھلا ہو سکتا ہی کہ کوئی ہمارے خیر خواہون اور فرمان برداروں کو
تکلیف دے سکے جب تک ہم زندہ ہین خدا پرستون کو کوئی ٹیڑھی نگاہ سے نہین دیکھ سکتا ہی یہ جو
تباہی و بربادی و ظلم و ستم اہل اسلام پر ہوئی ہی ہمارے یہان نہ ہونے سے ہوئی اگر ہم ہوتے تو
برجلیس کی یہ لیاقت و طاقت تھی کہ وہ بدعت کرتا وہ ہمارے ہاتھ سے کہان جاتا ہی اے سیارہ
ہمارے ہمراہ چلو ہمکو اُسکے مقام کا پتہ بتادو تاکہ ہم اُس نقابدار کو سزا دیکر زر دمان تاجدار وغیرہ
کو رہا کرین سیارہ نے عرض کیا کہ اے آقاے من مین اُس نقابدار کی بہادری و شجاعت و زور و
طاقت کا کیا حال عرض کرون ایسا بہادر و جری تو میری نگاہ سے نہین گذرا مین نے حمزہ صاحبقران
و صاحبقران ثانی و بدیع الملک و آپ کے والد یعنے شاہزادہ ایرج نوجوان و ملک قاسم و
علمشاہ عالیشان و دیگر سرداران اسلام و اولاد حمزہ صاحبقران کو اور آپکو اور شہریار عالی وقار
کو دیکھا اور انکی جنگ دیکار بھی دیکھی اور زور و طاقت بھی مگر یہ زور و طاقت کسی مین نہین پایا جو کہ
اُس نقابدار سبز پوش کا دیکھا کہ دن بھر کے عرصہ مین اُسنے چھ سات سو سردار زبردست زیر
کر لیے اور جو گیا اُسکو قاش زین سے اُسکا حربہ رد کر کے اُٹھا لیا اور اپنے رفیق کے حوالہ کیا اب
سواے اہل لشکر کے کوئی سردار زبردست ہرسہ بادشاہ کے لشکر مین نہین رہا بلکہ تینون بادشاہ
تک اسیر ہو گئے ہین یہ واقعہ دیکھکر مین ادہر کو آیا اے آقا گو مین آپ کے ہمراہ نہ تھا جب آپ فقیر ہوکر
زرین حصار مین گئے تھے اور آپنے ثقیل وغیرہ کو زیر کیا تھا بادشاہزادہ شہریار نے حالت
درویشی مین زرنگار شاہ وغیرہ کو اُٹھا لیا مین نہ موجود تھا مگر سنا گیا ہی کہ آپ نے ثقیل کو دوپہر کے
عرصہ مین زیر کیا تھا اسی طور سے شہریار کی حالت سُنی گئی ہی مگر اُس نقابدار نے کل کو پانچ پانچ یا چھ
منٹ کے عرصہ مین زیر کر لیا ہی حربہ تک کرنے کی مہلت نہ دی سواے ایک ایک وار کے مین
اُسکی چالاکی اور پھرتی کا کیا حال عرض کرون نقابدارون نے فرمایا کہ سب حال معلوم ہو جائیگا جب ہمسے
سامنا ہوگا لے بس اب چلو دیر نہ کرو سیارہ نے کہا بسم اللہ تشریف لے چلیے وہ نقابدار تھے
سردارون سے یہ کہکر باہر آئے کہ آپ لوگ لشکر سے ہوشیار رہیگا ہم ابھی آتے ہین اپنے
رفیقون کو رہا کرنے جاتے ہین انکو رہا کر کے فوراً واپس آتے ہین کیونکہ ہمکو براے تلاش شہزادے
ثانی سیارہ کو روانہ کرنا ہی دوسرے یہ بھی خیال ہی کہ ایسا نہو کہ متصروف کجکلاہ لشکر لیکر برآئے
مقابلہ آجاے اور ہمکو یہان نہ پاکر کچھ فساد برپا کرے اور لشکر کو پریشانی ہو اُن سب نے عرض
کیا کہ ہمکو بھی حکم ہو کہ ہم بھی چلین کہا کہ پھر لشکر مین کون رہیگا دوسرے زیادہ مجمع کی کیا ضرورت
ہی ہمین تین آدمی کافی ہین یہ کہا ایک نقابدار نے اُن دونون نقابدارون کی طرف دیکھکر کہا کہ میرے
نزدیک مناسب ہوگا کہ آپ بھی یہان تشریف فرما رہین مین جاتا ہون اُسکو سزا دیکر آتا ہون اور

سب کو رہا کر کے لاتا ہون اُنھون نے جواب دیا کہ ہم ضرور جائینگے بلکہ تم یہان پر ٹھہر جاؤ اُنھون نے
کہا کہ یہ ممکن نہین ہی خلاصہ یہ کہ وہ تینون نقابدار سردارون کو لشکر مین چھوڑ کر بیرون بارگاہ آئے
اور مرکبون پر سوار ہو کر طرف دشت فولادیہ کے سیارہ کو لیکر روانہ ہوئے ایک نقابدار نے
دوسرے نقابدار سے کہا کہ کہین ایسا تو نہین ہی کہ سہراب ثانی نے نقابدار بنکر ان سبکو زیر کیا
ہو جواب دیا کہ اُنکو کیا ضرورت تھی جبکہ یہ انکو معلوم ہوا تھا کہ یہ سب ہمارے خیرخواہ ہین اور خدا پرست ہین اور ہمارے
عیار کے ہمراہ حسب الطلب ہمارے آئے ہین نہ کوئی دشمنی تھی نہ عداوت تھی کہ اُسکا بدلا لیا اُسنے
جواب دیا میری راے تو یہ ہی کہتی ہی خیر چلیے حال کھل جائیگا یہ نقابدار تو ادھر سے جاتے ہین وہان سُنئے
جب کہ صبح ہوئی شاہزادہ خواب راحت سے بیدار ہو قلعہ کے دیوان خانہ مین آکر تشریف فرما ہوا
سب قزاق جو کہ اعلے مرتبہ کے تھے آکر حاضر ہوئے فولاد بھی آیا سلام کر کے اپنے مقام پر بیٹھ گیا اُسوقت
شاہزادے نے فرمایا کہ لاؤ اُن سب قیدیون کو پہلے تینون بادشاہون توّمان تاجدار و سپہ سالارون
و دیگر سرداران معزز کو لانا مین انکا دیوان سمجھونگا یہ حکم دینا تھا کہ خود فولاد اُٹھا اور زندان خانہ مین گیا یہان
یہ لوگ براحت و آرام بیٹھے ہوئے نقابدار سبزپوش کی تعریف کر رہے ہین کہ ہی تو قزاق مگر بہت بامروت و خلیق
معلوم ہوتا ہی کیونکہ اُسنے کسی قسم کی ہمکو تکلیف نہین دی بلکہ راحت ملی یہ آرام و راحت بلا قید خانہ مین کہان
واقعی بڑا صاحب خلق و مروت و بہادر و شجاع ہی یقین ہی کہ ہمکو براے اطاعت طلب کریگا اور کہیگا کہ اطاعت
کرو ہم یہی جواب دینگے کہ ہم جسکے خادم ہین اور جو لوگ ہمارے محسن ہین آپ اُنسے مقابلہ کرین اگر آپ اُنکو بھی
زیر کر لیجیے اور وہ آپ کی اطاعت کرینگے تو ہمکو بھی کوئی عذر نہوگا اس امر کا ہمکو یقین ہی کہ یہ نقابدار انپر
غالب نہ آئیگا بلکہ یہ مغلوب ہوگا جبکہ اُنھون نے بڑے بڑے دیو قاف مین قتل کیے ہین تو یہ نقابدار
کیا ہی ضرور زیر ہوگا اگر خدانخواستہ وہ بھی زیر ہو گئے تو مجبوری ہی یہی باتین باہم ہو رہی تھین کہ فولاد
پہونچا اور کہا کہ تشریف لے چلیے آپ لوگون کو ہمارے آقاے نعمت طلب فرمایا ہی یہ لوگ اُسی
طور سے مطوق و مسلسل اُٹھ کھڑے ہوئے اور ہمراہ فولاد کے وہان آئے کہ جہان نقابدار تھے
اِن سبکو دیکھتے ہی حکم دیا کہ قید ان سب کے جسمون سے دور کرو اور سبکو کرسیان بیٹھنے کو
دو مین یہ کیونکر گوارا کرون کہ جبکہ مین خداپرست ہون تو اہل اسلام میرے روبرو مقید بیٹھے ہون
یہ حکم دینا تھا کہ سب کے جسمون پر سے قید دور کی گئی تینون بادشاہ و توّمان بیچ مین تھے اور
سب سردار گرد تھے یہ مروت و خلق دیکھکر یہ لوگ اور حیران ہوئے جب سب بیٹھ چکے اُسوقت
نقابدار نے توّمان سے کہا کہ اب آپ اپنے وعدہ کے موافق میری اطاعت کرین کیونکہ مین نے
آپ کو زیر کیا ہی پہلے تو یہ فرمائیے کہ مین نے آپکو بمردی زیر کیا یا کوئی مکر کیا سب نے کہا نہین آپنے
ہمکو بمردی زیر کیا ہم یہ کیونکر کہین کہ ہمکو زیر کیا اور ہم سب آپکی اطاعت کرنے پر بدل رضامند
ہین اور ہم اپنے قول و اقرار کے پابند ہین مگر ایک شرط ہی ہم پہلے ہی عرض کر چکے ہین کہ ہم
سب نقابداران قاف کے محکوم ہین اور فرمان بردار ہین ہم سب اپنے اپنے ملک مین تھے کہ وہ
بردۂ قاف سے تشریف لا کے فلان حجرہ مین فروکش ہوئے ہین ہمکو طلب فرمایا ہی گو ہم سب نے
اپنے اہل لشکر سے یہ ظاہر کیا ہی کہ ہم براے امداد اہل اسلام جاتے ہین کیونکہ کفار نے اہل اسلام
پر خروج کیا ہی بہت سے ملک تباہ کیے ہین وہ سب ہمارے دینی بھائی ہین اُنکی امداد پر ضرور ہی اور
یہ امر ایک مصلحت سے ہمنے اپنے اہل لشکر سے بیان کیا ہی مگر اصل یہ ہی جو کہ ہمنے آپ سے کہا کہ ہم اپنے

آقاؤن کے حسب الطلب مع لشکر کے اُنکی خدمت مین جاتے تھے کہ آپ سے مقابلہ ہوا اور ہم زیر ہوگئے
اور جس مصلحت سے یہ امر ہمنے پوشیدہ کیا تھا اور پوشیدہ کرینگے وہ ہم بیان نہین کرسکتے ہین نہ آپ
ہمسے دریافت فرمائین ہمنے جو کہا ہی کہ ایک شرط سے اطاعت کرتے ہین وہ شرط یہ ہی کہ آپ مع اپنے
لشکر کے ہمارے ہمراہ تشریف لے چلین اور اُن نقابداران قاف و صاحبقران قاف سے مقابلہ کرین
اگر آپ اُنکو زیر کرلین گے تو ہم ضرور آپکی مع اُنکے اطاعت کرینگے یقین ہی کہ وہ بھی آپکے مطیع ہونگے
اور اگر آپ زیر ہوگئے تو آپکو اُطاعت کرنا ہوگی اُنکی نقابدار کو آپ پیشہ قزاقی کا کرتے ہین مگر ہمکو یہ یقین
ہوتا ہی کہ آپ کسی خاندان بزرگ سے ہین اور کسی مصلحت سے یہ پیشہ اختیار کیا ہی بھلا قزاقون مین
یہ خلق و مروت کہان اُنکو اپنے کام سے کام ہی لوٹا مارا چلتے ہوئے یہ آپ ہی کا طریقہ ہوگا جو کہ شریف
اور عالی خاندان ہوگا اور یہ بھی ثابت ہوگیا کہ آپ خداپرست بھی ہین ہان اگر خدانخواستہ کافر ہوتے
تو ہم پر ستم کرتے ہم آپکی ان حرکات سے بہت نادم ہوئے ہین اور اپنے کو نفرین کرتے ہین کہ ہم
کیون لڑے یہی عذر پیشتر کیون نہ پیش کیا ہمکو یقین ہی کہ آپ اُسوقت بھی قبول کرتے اور اب بھی یہ
فرمائیگا کیونکہ آپ مجکو بہت صاحب مروت و صاحب خلق نظر آتے ہین بھلا کوئی کبھی اپنے دشمن کو
بدون اطاعت کیے ہوئے قید سے رہا کردیتا ہی جیسا کہ آپ نے کیا یہ اُسی عالی خاندانی کا اثر
ہی گو یہ پیشہ بہت رکیک ہی مگر بمصلحت وقت سی آپکو یہی تدبیر بن پڑی کہ کوئی نہ کوئی اسمین بھید اور اسرار ضرور
ہی یہ جو تقریر زرد مان و تومان وغیرہ نے کی نقابدار نے مسکرا کر جواب دیا کہ یہ سب آپ لوگون کی
قدردانی اور عزت افزائی ہی ورنہ مین لائق ہون جو پیشہ و طریقہ میرا ہی یہ کوئی عالی خاندان نہ کریگا صرف
خداپرست ہونے کا سبب ہی مین یہ چاہتا ہون کہ میرے ہاتھ سے کوئی خداپرست ہلاک نہو اور کافرونکی
جان کا دشمن ہون اسقدر مال و دولت رکھتا نہین ہون کہ سپاہ و لشکر جمع کرکے کافرون سے مقابلہ کرون
اور جہاد کرون یہ طریقہ اختیار کیا کہ جو کافر ادھر سے مال و اسباب لیکر نکلا اُسکو لوٹ لیا اگر خداپرستون کا
قافلہ یا لشکر آیا اُسنے مال و اسباب طلب کیا اگر اُنھون نے بخوشی دیا تو نصف لے لیا اور نصف واپس
کردیا اگر وہ آمادہ فساد ہوئے جو اُنکا افسر اعلے ہوا اُسکو میدان مین نکلکر اُس سے مقابلہ کیا اور اُس
سے یہ اقرار کرلیا کہ اگر مین زیر کرلونگا تو نصف مال لے لونگا اگر تم زیر کرلینا تو جو کچھ میرے قلعہ مین ہی تم
لے لینا بلکہ مین تمھاری مثل اور نے خادمون کی اطاعت کرونگا یہ قول و اقرار کرکے مقابلہ کیا خداوند
کریم کے فضل سے کوئی آجتک غالب ہی نہین آیا سوائے زیر ہونے کے نہ ادھر کو کسی خداپرست
کا قافلہ آیا نہ لشکر سوائے آپ کے یا ایک اور لشکر آیا تھا یا چند قافلہ شاہزادے نے یہ تقریر
بمصلحت کی ہے انکو یہ منظور نہین ہی کہ مین اپنے کو ظاہر کرون ان لوگو نپر پردہ رکھا ہی گو ظاہر
ہوجاینگے مگر آپ نے ابھی ظاہر کرنا مصلحت نہین جانا خیر اس سے تو کوئی غرض نہین ہی آپ یہ فرماتے
ہین مجکو یہ بھی بدل منظور ہی آپ یہان قیام کرین صرف آج کل مین آپ کے ہمراہ چلونگا اور قسمت
آزمائی کرونگا وہ سب خوش ہوگئے اُدھر نقابدار نے اُن سب سردارون کو جو کہ قید خانے
مین باقی تھے طلب کرکے رہا کیا اور کرسیان بیٹھنے کو مرحمت کین فولاد کو حکم دیا کہ سب کی
دعوت کا سامان کرو فولاد سامان دعوت مین مصروف ہوا یہ لوگ یہان بخوشی بیٹھے ہوئے مین راوی بیان
کرتا ہی کہ ان بادشاہون کے لشکر کے ہرکارے صورت تبدیل کیے ہوئے موجود تھے اس
خیال سے کہ دیکھین قزاق ہمارے شاہون اور سردارون کے ساتھ کیونکر پیش آتے ہین

اُنھون نے یہ حال دیکھا اور ابھی یہان زیر کوہ تینون لشکر مسلح و مکمل اس قصد سے فروکش ہین کہ اِدھر ہرکارون نے ہمکو آکر خبر دی کہ قزاق ہمارے بادشاہون اور سردارون کے ہمراہ یہ بدی پیش آئے ہم قلعہ پر جا پڑینگے اور تمام قزاقون کو مع اپنے نقابدار کے قتل کرینگے خواہ ہم سب ہلاک ہوجائین یہان سے زندہ نہ جائینگے خواہ اُنکو قتل کرین اور اگر ہرکارون نے یہ کہا کہ ساتھ عزت و حرمت کے پیش آئے اور کوئی تکلیف نہ دی تو جو ہمارے افسرون و بادشاہون کی راے وہ ہماری راے یہ تو اس قصد سے یہان فروکش ہین وہان اور سب نے نقابدار سے کہا کہ اگر ہمکو اجازت ہو تو ہم اپنے لشکر مین ہو آئین تاکہ اہل لشکر کو اطمینان ہوجائے کہ ہمارے افسر و بادشاہ رہا ہوگئے کیونکہ وہ لوگ بہت متفکر ہونگے نقابدار نے فرمایا کہ آپ ایک ایک فرمان اپنا دستخطی لکھ بھیجیے کہ تم سب اطمینان رکھو ہم سب اچھی طرح سے ہین اور نقابدار نے ہمکو اپنا مہمان کیا ہی ہم رہا ہوگئے مقام فکر و تردد نہین ہی تم فروکش رہو ہم کل آئینگے آپ لوگ زحمت کیون کرین ان سب نے کہا کہ بہت اچھا اُسوقت زرنگار شاہ نے فرزدمان و خورشید سے اس مضمون کا فرمان اپنے ہاتھ سے تحریر کرکے اور ہر ایک ذ اپنے اپنے دستخط کرکے ایک اپنے سردار کو دیا کہ یہ فرمان جاکر اہل لشکر کو دینا سب حال اُنسے کہنا وہ ابھی جانا نہ تھا فرمان لیکر قصد چلنے کا کیا تھا ہرکارے جو موجود تھے اُنھون نے بھی یہ حال دیکھا قصد چلنے کا کیا تھا مگر یہ سب یہان آئے تو ہین اُدھر زیر کوہ سیارہ ثانی اُن نقابدارون کو لیکر پہونچا دیکھا نقابدارون نے کہ ایک لشکر فروکش ہی کوسون لشکر پڑا ہوا ہی مگر سب مسلح و مکمل ہی سیارہ نے کہا کہ یہی لشکر ہی اُن بادشاہون کا نقابدارون نے کہا کہ وہ قزاق و نقابدار کہان ہین سیارہ نے کہا کہ جب مین آپکی طرف روانہ ہوا تھا تو اُنکو اُسی میدان مین چھوڑ گیا تھا وہ قلعہ سامنے اُنھین کا ہی یقین ہی کہ قلعہ مین ہونگے آپ ٹھہر جائین مین اِن اہل لشکر سے دریافت کرتا ہون اگر وہ قلعہ مین ہین تو آپ قلعہ مین تشریف لے چلین اور اُنکو رہا کرین نقابدارون نے فرمایا کہ بہت جلد دریافت کرو سیارہ نے مونہہ پر سے نقاب دورکی اور روغن عیاری نکال کر پھر اپنی صورت وہی بنائی کہ جس صورت سے اِن لوگون کے ہمراہ آیا تھا اس خیال سے کہ اگر مین نقاب ڈالے ہوئے اُنکے پاس جاؤنگا اور دریافت کرونگا تو کوئی نہ بتاسکیگا یہ خیال کریگا کہ یہ بھی اُنھین مین ہی وہی پہلی صورت بناکر جاؤنگا تو سب بتادینگے نقابدارون نے فرمایا کہ یہ کیا حرکت ہی سیارہ نے اپنا خیال ظاہر کیا اور کہا کہ مین اسی صورت سے آپ کے ہمراہ آنکے شہرون سے آیا ہون یہ کہکر اور نقابدارون کو ایک درخت کے سایہ مین کھڑا کرکے شاطری مارکر لشکر مین آیا اہل لشکر نے جو اُسکو دیکھا تو کہنے لگے کہ بھائی تم کہان چلے گئے تھے ہم پر تو یہ بلا نازل ہوئی اور سب حال بیان کیا سیارہ نے کہا کہ مین نے سب واقعہ دیکھا تھا مین تمھارے بادشاہون و سردارونکی رہائی کی فکر مین گیا تھا مجکو یاد آگیا کہ یہان سے قریب ایک جنگل ہی وہ بہت سرسبز ہی اُسمین نقابدار خداپرست مومن رہتے ہین اور کچھ تھوڑا سا لشکر بھی اُنکے ہمراہ ہی مگر خیمے وغیرہ اور مال اور اسباب بہت ہی وہ ایسے بہادر ہین کہ اسقدر مال و اسباب لیکر صحرا مین رہتے ہین کوئی اُنکا کچھ نہین بنا سکتا ہی پہلے تو بہادری اُنکی دیکھئے دو ہی سے مین نے خود اپنی آنکھ سے دیکھا ہی کہ وہ دیو کو اِس طور سے قتل کرتے ہین کہ جیسے کوئی پشہ کو مل ڈالتا ہی ہزارون دیو قتل کیے ہین اور جب کبھی اہل اسلام پر وقت سخت پڑا اور اُنکو خبر ہوئی وہ جاکر پہونچے اور کمک کی اور اُس لڑائی کو فتح کیا

اور کفار کو شکست دیکر اپنے مقام پر پھر واپس آئے اگر حمزہ صاحبقران و صاحبقران ثانی و اولاد حمزہ کی کمک کی ہر بڑے بہادر ہین انکو چاہئے کہ اس واقعہ کی خبر کرون وہ شاید آکر ان قزاقون و نقابدارون کو زیر کرین اور اس حرکت کی سزا دین لیس انھین کے لینے کو گیا تھا سب کی قسمت سے وہ مل گئے اگر مین نہ جاتا تو وہ آج صبح کو طرف ممالک اسلام کے کوچ کر جاتے کیونکہ انکو خرابی اہل اسلام کی خبر ہو گئی تھی سب سامان درست کر چکے تھے صرف صبح کا انتظار تھا مین نے انکو اس حال سے آگاہ کر دیا اور سب واقعہ بیان کیا انھون نے جواب دیا کہ ان قزاقون و نقابدار کی بھی یہ لیاقت ہے کہ وہ خدا پرستونکو ہماری زندگی مین اذیت دین اور قید کرین اور انکے مال کو لوٹ لین ہم صبح کو ادھر نہ جاینگے تمھارے ساتھ چلین گے اور پہلے ان بادشاہون کی کمک کرینگے جو کہ قزاقون کے ہاتھ سے پریشان ہوئے ہین کیونکہ وہ خدا پرست ہین دوسرے تمھارے بیان سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ وہ لشکر لیکر اہل اسلام کی کمک کو چلے تھے مگر اتنی امر مین دو شرطین ہین اور دو شرطون سے ہم انکو رہا کرنے پر موجود ہین ایک شرط تو یہ ہے کہ جب ہم انکو رہا کرین تو وہ مع اپنے کل لشکر و سردارون کے ہماری اطاعت کرین اور ہمکو اپنا آقا تصور کرین اور ہم جس طور سے کہین اسی طور سے لشکر کو آراستہ کر کے چلین دوسری شرط یہ ہے کہ تمسے اس امر کی درخواست کرین کہ آپ نقاب اپنے مونہہ پر سے دور کرین اور نہ کسی سردار سے ہمارے حال کے مستفسر ہون اور ہم لشکر کا آئین سے ایک کو بادشاہ کرینگے ہم خود حکومت نہ کرینگے اور وہ بادشاہ جو ہین جب تک ہم لشکر مین رہین اور وہ ہماری راے سے بادشاہ کی اطاعت کرین اور جب اپنے اپنے ملک کو جاین پھر اختیار ہے اور ہر ایک خود بادشاہ و صاحب تاج و تخت ہے اگر یہ شرائط انکو قبول ہون تو ہم چلتے ہین مین نے کہا کہ آپ تشریف لے چلین وہ ضرور قبول کرینگے تو بھائیون مین انکو لایا ہون وہ سامنے زیر درخت مرکبون پر سوار کھڑے ہین اسی امر سے انکی جراءت بھی ظاہر ہے کہ مین نے کہدیا تھا کہ انھین نقابدار نے بڑے بڑے سردارون کو جو کہ قریب سات آٹھ سو کے تھے ایک دن مین اسیر کر لیا انھون نے کچھ اسکا بھی خیال نہ کیا صرف آپ ہی تینون صاحب میرے ہمراہ چلے آئے کہ لشکر بھی نہ لائے اب جو تمھاری راے ہو وہ کرو اور یہ بتاؤ کہ وہ قزاق اور نقابدار انکو سب کو لیکر کہان گیا ہے تاکہ پتہ معلوم ہو تو یہ نقابدار جا کر انکو رہا کرین یہ تقریر سنکے اہل لشکر نے جواب دیا کہ اے بھائی جو تمنے بیان کیا ہمنے سب سنا اور ہمکو قبول ہے مگر اس شرط سے کہ اگر یہ نقابدار ہمارے بادشاہون و سردارون کو بدون ہماری کمک کے رہا کرینگے تو اس حالت مین ہمین قبول ہے اگر ہم سے کمک کی خواہش کی اور ہم بھی شریک مقابلہ ہوئے تو ہمکو قبول نہین ہے گو یہ امر ہم بدون اپنے بادشاہون اور سردارون کے قبول کرتے ہین مگر ہمارے افسر و بادشاہ ہمکو اسقدر دوست رکھتے ہین کہ جو ہم عرض کرینگے وہ اسکو منظور فرمالینگے اگر ان نقابدارون نے بدون ہماری شرکت کے ان سب قزاقونکی قید سے رہا کر لیا تو ہمارے بادشاہ و سردار اور ہم سب ضرور اطاعت انکی کرینگے اور اپنا آقا و مولا جانینگے اور اپنا محسن و سرپرست خیال کرینگے اور آپکے حکم پر بسر و چشم عمل کرینگے اور آپکے وقت پر اپنی جانین نثار کرینگے اے بھائی تمنے ہم سب پر بڑا احسان کیا ہم اسکا شکریہ ادا نہین کر سکتے ہین خداوند کریم تمکو اور ان نقابدارون کو جزائے خیر دے اور ان قزاقون پر ظفر دے اور مراد دلی پوری فرمائے کہ انھون نے اس وقت سخت و مصیبت مین ہماری کمک کی اور ہمارے بادشاہون کی رہائی کے لیے آگئے ہین اے بھائی جو تمنے پوچھا کہ

قزاق اُن سبکو لیکر کدھر گئے ای بھائی جب وہ نقابدار ہمارے بادشاہون کو اسیر کر چکا تو
اُن سب کو لیکر اندر قلعہ کے چلا گیا اور ہمسے یہ کہہ گیا کہ تم لوگ یہان مقیم رہو مین بوقت صبح آکر
سب مال واسباب پر قبضہ کرونگا وہ چلا گیا ہم یہان مقیم ہوے تمام رات رنج والم مین بسر
کی جب سحر ہوئی ہم سب مسلح ومکمل اس غرض سے ہوئے اور ہمنے ہرکارون کو طرف قلعہ
کے یہ کہکر روانہ کیا کہ خبر لاؤ اگر قزاق ہمارے بادشاہون کے ساتھ یہ نیکی پیش آئے تو خیر
جو اُنکی مرضی وہ ہماری مرضی اور اگر یہ بدی پیش آئینگے تو ہم خبر پاکر اندر قلعہ کے گھس جاینگے اور
قزاقون کو قتل کرکے اپنے سردارون کا عوض لینگے خواہ ہم ہلاک ہون خواہ قزاق وہ ہرکارے
ابھی تک نہین آئے ہین ہم اُنکا انتظار کر رہے ہین اور اسی قصد سے مسلح ومکمل ہوئے
ہین اور زیر قلعہ آکر ٹھہرے ہین سیارہ نے کہا کہ اب تم اطمینان رکھو یہ نقابدار اکیلے جاکر
رہا کیے لاتے ہین تمکو شرکت نہ کرنا پڑیگی وہ لوگ خوش ہوگئے اور باہم کہنے لگے کہ واقعی
یہ نقابدار بڑے بہادر ہین اور بڑے خداپرست ہین کہ اہل اسلام کے اسیری کی خبر پاکر بدون
جانے بوجھے چلے آئے باوجودیکہ اُس نقابدار کے بہادری کی حالت سُن چکے ہین اور زور
وطاقت کی بھی حالت سے آگاہ ہو چکے ہین اُسپر جرأت کی یہ تو یہ باتین کر رہے ہین اُدھر سیارہ
نے جاکر نقابدارون سے سب حال کہا اور اپنی تقریر بیان کی اور کہا کہ وہ قلعہ مین لیکر چلا گیا ہی یہ سننا تھا
کہ انمین سے ایک نقابدار نے برہم ہوکر مرکب اُٹھایا اور کہا کہ مین ابھی جاکر قزاقون کو مع اُس نقابدار کے
سزا دیتا ہون اور اُن سب کو رہا کرتا ہون یہ میرے ہاتھ سے بچکر کہان جاتے ہین اندر قلعہ کے گھس
جاونگا مرکب کو مہمیز کیا مرکب نقابدار کا مہمیز کرنا تھا کہ سیارہ ثانی اُسی صورت سے باے شاطری
مارکر آگے نقابدار کے چلا اس قصد سے کہ مین جاکر وہان کی حالت دیکھون کہ قزاق ان سب کے ساتھ
کیونکر پیش آئے اُدھر اُن دونون نقابدارون نے بھی اپنے اپنے مرکب طرف قلعہ کے مہمیز کیے
اور چلے وہان قلعہ مین فرمان تیار ہو چکا ہی اور سردار کو دیا جا چکا ہی اُسنے قصد چلنے کا کیا کہ سیارہ
ثانی در قلعہ پر پہونچا اور داخل قلعہ ہوا اُس مقام پر آیا کہ جہان یہ سب لوگ بیٹھے ہوئے تھے نقابدار کے
پاس سیارہ نے دیکھا کہ ایک طرف سردار اور تینون بادشاہ کرسیون پر بیٹھے ہوئے ہین مگر سب رہا
ہین ایک کے بھی جسم پر قید کا نام نہین ہی اور ہنس ہنس کر باتین کر رہے ہین اُنکے سامنے صدر مین وہ
نقابدار دنگل پر مثل شیر غران کے بیٹھا ہوا ہی اور سب قزاق گرد وپیش موجود ہین اور فولاد بھی
کرسی پر بیٹھا ہوا ہی یہ واقعہ دیکھکر سیارہ حیران ہوا کہ یہ لوگ کیونکر رہا ہوئے کیا اسکی اطاعت
کرلی جیسے سیارہ وہان پہونچا اور سب کی نگاہ پڑی غل ہوا کہ یہ کون ہی جو بدون اجازت کے اندر آیا
اب اُن سردارون و بادشاہون نے بھی پلٹ کر دیکھا اور نقابدار سبزپوش نے بھی زرد مان تاجدار وغیرہ
اور اُسکے سردارون نے پہچانا کہ یہ تو وہی ہین جو کہ ہمارے آقا کے پردہ غائب سے آنے کی خبر لائے
تھے اور ہمارے ہمراہ تھے نقابدار سبزپوش نے جو دیکھا تو اپنے ملازمون سے کہا کہ یہ کون ہی جو یون
بے ادب یہان چلا آیا زرد مان نے جو یہ کلام نقابدار کا سنا کہا کہ ای نقابدار انکے اسیری کا حکم نہ دیجیے
یہ ہمارے لشکر سے ہمارے پاس آئے ہین ہمارے حال کے دریافت کرنے کے لیے یہ سُنکے نقابدار
نے منع کیا اپنے ملازمون کو وہ رُک گئے ورنہ چاہتے ہی تھے کہ قید کرلین اُدھر سیارہ ثانی قریب
زرد مان و زرنگار شاہ وغیرہ کے پہونچا اور جھک کر کان مین کہا کہ یہ کیا واقعہ گذرا اور تم کیونکر

رہا ہوئے زردمان نے سب حال بیان کیا اور کہا کہ نقابدار نے ہماری دعوت کی ہی تم کیون آئے تمھارے آنے کا کیا سبب ہوا ہم تو آتے تھے مگر نقابدار نے روک لیا ہمنے تم سب کے اطمینان کے لیے فرمان لکھا تھا فلان سردار کو دیا تھا وہ لیکر آتا اُسنے قصد کیا تھا کہ تم آ گئے خراب تم جاکر سب کو مطمئن کر دینا سیارہ نے کہا کہ ہوشیار ہو جاؤ ہمارے آقا تمھارے رہا کرنے کو آتے ہین دیکھنا کیسی سزا اس نقابدار و قزاق و فولاد کو دیتے ہین تمام قلعہ خون سے لعل کر دینگے زردمان تاجدار و زرنگار شاہ نے کہا کہ کہان ہین اور کب تشریف لائینگے اور کیونکر اُنکو اس حال سے آگاہی ہوئی سیارہ نے کہا کہ جب اس نقابدار نے اسیر کر لیا تو مین اُسوقت لشکر سے نکلکیا اور جاکر اُنکو اس حال سے آگاہ کیا وہ سنتے ہی فوراً روانہ ہوئے بھلا اب اُنکو تاب تھی کہ اُنکے سردار و ہوا خواہ قید ہون اور وہ صبر کرین اُنکی رہائی کو نہ آئین اب اس نقابدار کو معلوم ہوگا زردمان تاجدار و زرنگار شاہ وغیرہ یہ سنکے خوش ہو گئے اور کہنے لگے کہ تمکو یہ کیونکر معلوم ہوا کہ ہم سب یہان ہین سیارہ نے سب حال انکا نقابدارون کو لیکر آنا اور لشکر مین جاکر وہ تقریر کرنا اور اہل لشکر سے معلوم ہونا کہ قلعہ مین ہین اپنا سب حال نقابدارون سے بیان کرنا اُنکا ادھر کو روانہ ہونا اپنا اُنسے پہلے یہان آنا اس خیال سے کہ جاکر دریافت کرون اور دیکھون کہ کیا حالت ہی سب بیان کیا یہ سنتا تھا کہ زردمان تاجدار وغیرہ نے پلٹ کر دیکھا کہ آقا آتو گئے دیکھا کہ ابھی تو نہین آئے سیارہ سے کہا کہ تم تو کہتے ہو کہ آقا تشریف لاتے ہین کہان ہین سیارہ نے کہا کہ مین نے یہ نہین کہا کہ چل سکے ہین مین عیار ہون پاے شاطری بار کر چلا آیا یہ باتین ہو رہی تھین کہ اُدھر نقابدار آکر قلعہ کو طی کرکے اس دربار کے قریب پہونچا کہ جہان یہ سب بیٹھے تھے کیونکہ اہل قلعہ سے دریافت کر لیا تھا کہ ہمارا آقا و نقابدار کہان ہی اُنھون نے کہا کہ وہ سامنے جو عمارت ہی وہان سب تشریف فرما ہین یہ مرکب کو ڈپٹ کر وہان آئے در ایوان پر ایک قزاق بیٹھا ہوا تھا اُسنے جو نقابدار کو دیکھا کہ یہ قصد رکھتا ہی کہ اندر مع مرکب کے جائیے کہا کہ ای نقابدار مرکب سے اُترئے ہمکو اپنے نام سے آگاہ فرمائیے تاکہ ہم خبر کرین اجازت ملے تو جائیے نقابدار نے فرمایا کہ ہمکو اجازت کی ضرورت نہین ہی ہم بدون اجازت کے جائینگے اُسنے یہ قصد کیا تھا کہ کچھ جواب دون کہ دیکھا وہ نقابدار آ پہونچے اتنے مین گھبرا گیا اور کہنے لگا کہ آپ کو اختیار ہی مین منع نہین کرتا ہون اُدھر جو گئے ایک مرتبہ زردمان نے پلٹ کر دیکھا اور سیارہ سے کہا کہ ابھی تک آقا نہین آئے نقابدار سبز پوش نے زردمان سے کہا کہ تم پلٹ پلٹ کر کیا بار بار دیکھتے ہو اُس شخص نے کیا تمسے کہا ہی کہ تم اُسکو سنکے بہت خوش ہو زردمان نے کہا کہ یہ خبر لائے ہین کہ تمھارے آقا آتے ہین تمھارے رہا کرنے کو جنکا مین نے آپ سے ذکر کیا ہی کہ ہم نقابداران قاف کے غلام ہین ہم سبکے اسیری کی خبر پاکر تشریف لاتے ہین خوب ہوا آپ اسی مقام پر ٹھہر جائیے آپکے اور اُنکے فیصلہ ہو جائیگا یہ سنکے نقابدار نے جواب دیا کہ زہے میرے نصیب کہ وہ لوگ خود یہان تشریف لائے یہ میری کب لیاقت تھی مین تو خود اُنکی خدمت مین چلتا اور اپنی تقدیر آزمائی کرتا اُنھون نے کیون تکلیف کی یہ کہکر اپنے ملازمون کی طرف دیکھکر کہا کہ اُس قزاق جو کو جاکر منع کر دو کہ اگر نقابدار آئین آنے دو کہ جائین آتے دو وادھر سے ملازم نقابدار چلے تھے منع کرنے کو اور اُدھر تینون نقابدار اُس قزاق کو ڈانٹ کر اور مع مرکب کے اندر گئے ایک نقابدار کو بہت غصہ ہوا اور وہ سب سے آگے ہین مرکب کو چمکا کر صحن مین پہونچے دیکھا کہ ایک نقابدار دنگل پر بیٹھا ہوا ہی اور گرد اُسکے اور بہت سے لوگ ہین ایک بہت زبردست پہلوان قد آور

برابر اُسکے کرسی پر بیٹھا ہوا ہی اور زرد مان تاجدار و توبان تاجدار اور اُسکے سردار کرسیون پر بیٹھے ہوئے ہین اور دو بادشاہ اور اُنکے سردار بھی بیٹھے ہوئے ہین مگر سب رہا ہین اور اسی طرف دیکھ رہے ہین جیسے یہ نقابدار صحن مین پہونچے اور سیارہ نے دیکھا کہا زرد مان سے کہ لو آقا آ گئے ادھر نقابدار نے ان سبکو دیکھکر نعرہ کیا کہ او نقابدار سبزپوش قزاق یہ کیا تیری حرکت تھی کہ تو نے ہمارے لشکر کے سردارون کو اسیر کیا کیا تو آگاہ نہ تھا کہ یہ سب ہمارے پاس جاتے ہین بس خیریت اسی مین ہی کہ آ ہماری اطاعت کر اور ہمکو اپنا آقا تصور کر ورنہ اس قلعہ کو خون سے لعل کر دونگا ایک زندہ نرکھونگا تیری بھی یہ لیاقت ہی کہ تو ہمارے بہادرون کے لشکر کو لوٹے ہم لشکر مین نہ تھے ورنہ تجکو حال معلوم ہوتا جیسے ہمنے خبر پائی ہم فوراً تیری سرکوبی کو آئے معلوم ہوتا ہی کہ تو نے ہمارے آنے کی خبر سن لی تھی کہ جو ان سبکو رہا کر دیا ہم تجپر اس سبب سے رحم کرتے ہین کہ تو نے انکو رہا کر دیا ورنہ ضرور قتل کرتے بس خیریت اسی مین ہی کہ اُٹھ اور رومال سے ہاتھ باندھکر حاضر ہو اور ہماری رکاب کو بوسہ دے یہ جو نعرہ کیا اور اُدھر سیارہ نے کہا کہ لو آقا آ گئے سب نے صداے نعرہ سنکے پلٹکر دیکھا اور نقابدار سبز نے سنا بھی دیکھا کہ نقابدار سرخ پوش مع کمسب کے چلے آتے ہین زرد مان تاجدار و زرنگار شاہ و توبان و خورشید بھی ہین نقابدار سبزپوش تو سمجھ گیا مگر اور سب حیران ہوئے کہ یہ کون ہین اور یہ تو اس نقابدار سے بھی بہادر اور زبردست معلوم ہوتے ہین کہ پرائے قلعہ مین گھس آئے اور ہمارے بادشاہون کی حمایت کرتے ہین وہ انکو اپنا سردار کہتے ہین یہ کیا واقعہ ہی بیان اگرچہ یہ واقعہ پیش آئے ایک نقابدار نے ہم سبکو زیر کر لیا یہ اسیر حکومت جتاتے ہوئے آئے فولاد قزاق نے نقابدار سے کہا کہ حضور یہ کیا واقعہ ہی اور یہ کون بے ادب ہی جو یون بے ادبانہ بلا آتا ہی اور کلمات بیہودہ بکے جا رہا ہی مجکو اجازت فرمائیے کہ مین اسکو ادب سکھا دون اور قزاق بھی تلوار کی دستے لگے نقابدار سبز نے اشارہ کیا تم ٹھہر جاؤ تم مین سے کوئی نہ بولے اور فولاد سے کہا کہ خاموش رہو وہ سب ساکت ہو گئے فولاد بھی خاموش ہو گیا ابھی یہ سرخ پوش صحن مین تھا کہ سب نے دیکھا دو نقابدار سرخ پوش اور آ گئے وہ بھی بہت برہم ہو کر پکارے کہ او نقابدار سبزپوش قضا تو نہین آئی جو ہمارے بادشاہون سے الجھا اور ہم سبکی اطاعت کر راوی بیان کرتا ہی کہ جب زرد مان و زرنگار و خورشید وغیرہ نے ان نقابدارون کو دیکھا سب کے سب کھڑے ہو گئے ان بادشاہون کا کھڑا ہونا تھا کہ سب سردار کھڑے ہو گئے اُدھر وہ نقابدار سبزپوش مع اپنے سردارون کے کھڑا ہوا اور ہاتھ جوڑکر یہ کہتا ہوا اُن نقابدارون کی طرف چلا کہ آئیے آئیے تشریف لائیے قدم رنجہ فرمائیے اسقدر خفا نہ ہو جائیے یہ سب موجود ہین انسے دریافت فرمائیے کہ مین نے انکو کسی قسم کی تکلیف نہین دی ہی یہ کہتا ہوا چلا اُدھر اُن نقابدارون نے جو نقابدار سبزپوش کو دیکھا ہر ایک کے دل مین محبت پیدا ہوئی اور خون عزیزی نے جوش مارا ادھر زرد مان و توبان و زرنگار و سیارہ و دیگر سردارون نے یہ حال دیکھا اور فولاد و کل قزاق حیران ہوئے کہ یہ کیا واقعہ ہی کہ یہ نقابدار اُن نقابدار کو دیکھکر اسقدر خائف ہوا کہ ہاتھ باندھکر اور کلام عاجزانہ کرتا ہوا اُدھر کو جاتا ہی اُنھون نے کچھ بات بھی نہ کی تھی اور نہ کچھ کہا نہ سنا صرف نعرہ کیا اُسپر یہ حال ہوا اُدھر اُن نقابدارون نے جو دیکھا اور جوش محبت پیدا ہوا یہ حیران ہوئے کہ یہ کیا سبب کہ اس نقابدار کو دیکھکر ہمارے دل مین اسکی محبت پیدا ہوئی اور ہر رگ و پے مین خون عزیزی جوش مارنے لگا یہ نئی بات ہی یہ نقابدار یہ خیال کرتے ہوئے چلے جاتے ہین اُدھر سے وہ نقابدار چلا آتا ہی جیسے نقابدار سبزپوش قریب اُن نقابدارون کے پہونچا سر کو جھکا دیا اور کہا کہ مجسے خطا تو ہوئی معاف

فرمائیے یہ سر حاضر ہی قلم فرمائیے یہ سنتا تھا کہ اُدھر دل مین جوش محبت پیدا ہوا دل مین خیال کیا یہ کیا سبب ہی اس
نقابدار کو نقاب اُلٹکر دیکھنا چاہیے جیسے نقابدار نے سر جھکایا نقابدار سرخ پوش نے فوراً نقاب کو
اُلٹ دیا پردۂ نقاب سے ایک آفتاب طالع ہوا نقابدار نے دیکھا کہ ابر نقاب سے خورشید آسمان
صاحبقرانی نے طلوع کیا یعنے یہ نقابدار باوقار ہمارا سرور قلب ہی اور صبر دل ناصبور ہی یعنی سہراب
ثانی ہی جو کہ آہو کے عقب مین مرکب کو ڈالکر نکل گیا تھا پتہ نہ ملا تھا بہت تلاش کیا جسکے لیے کئی دن
سے بیقرار تھے یہ دیکھنا تھا کہ نقابدار سرخ پوش نے گلے سے لگالیا اور کہا کہ ای فرزند یہ کیا حرکت
تھی ہم تمھارے لیے کئی دن سے بیقرار تھے اور سوار برائے تلاش روانہ کیے تمھارا پتہ نہ ملا شکر
ہی اُس خداوند کریم کا کہ اُسنے تمسے ملاقات کرادی ہم بہت پریشان تھے کہ تم کہان چلے گئے ہو
خداوند کارساز نے بڑا اپنا فضل کیا کہ تم ہموار نہ کیا ان واقعات کو سُنکے بہت غصہ آیا تھا یہی
دل مین تھا کہ جیسے نقابدار کو دیکھنا وار کرنا بڑا فضل ہوا کہ تم اس حرکت سے باز رہے یہ جوان سب
سرداروں اور بادشاہوں نے دیکھا کہ نقابدار سرخ پوش نے نقابدار سبز پوش کی نقاب اُلٹ دی
اور گلے سے لگالیا جبکہ اُسنے سر کو جھکایا اُدھر اُن دونون نقابدارون نے بھی دیکھا اور پہچانا آگے
بڑھے اور قریب آکر کہا کہ ماشاء اللہ بس سہراب ثانی نے سلام کیا اور چاہا کہ قدمون کو چومون کہ
کہ اُن نقابدارون نے بھی سینہ سے لگایا اُدھر سیارہ نے زردمان تاجدار و زرنگار شاہ
و خورشید سے کہا کہ تم اس امر سے آگاہ ہوئے کہ یہ جوان کون ہی یہی روح تن نقابداران و سرد
قالب نقابداران زینت بارگاہ سلیمانی فرزند رستم ثانی سہراب ثانی ہی اسی جوان نے طلسم جمیل
چراغ سلیمانی کو فتح کرکے باب وچچا و دادا کو رہا کیا ہی اور سب سامان شوکت مہیا کیا ہی اسی جوان
کو خداوند کریم کی طرف سے مرتبہ صاحبقرانی مرحمت ہوا یہی کل لشکر کا افسر ہی اور ہوگا مین جوان سے ملانے
اور خبر کرنے کو گیا تھا تو معلوم ہوا تھا کہ یہ شیر کئی دن سے غائب ہی ہرن کے عقب مین گیا تھا پھر واپس
نہین آیا یہ نقابدار بہت پریشان تھے مگر تمھاری حالت سنکے ادھر کو چلے آئے خداوند کریم نے یہان باہم
ملاقات کرادی معلوم ہوا کہ اس شیر نے ادھر آکر پہلے ان قزاقون کو زیر کیا اُسکے بعد تمھارے لشکر کو کلو
اور تمھارے سردارون کو زیر کیا یہ سب باتین سیارہ نے چپکے سے زردمان سے کہین
وہ اور خوش ہوئے سیارہ نے پلٹکر فولاد سے کہا کہ ای فولاد آگاہ ہو کہ یہ نقابدار جو کہ ان لوگون کو رہا
کرنے آتے تھے تمھارے نقابدار کے عزیز قریب ہین اور بزرگ ہین تم بھی قدم بوسی حاصل کرو
فولاد خود حیران ہے کہ یہ کیا امر ہی اُدھر سہراب ثانی اُن نقابدارون کو لیکر ایوان مین آیا اور
جائے صدر پر بٹھایا آپ بھی بیٹھا اور سب بیٹھے اُسوقت سہراب ثانی سے نقابدارون نے
دریافت کیا کہ ای فرزند نقاب پوشی اور اس واقعہ کا کیا سبب ہوا سہراب ثانی نے جواب
دیا کہ سبب نقاب پوشی کا یہ ہوا اور اب مین بھی نقاب پوش رہونگا کہ جو مجکو دیکھتا ہی وہ یہ کہتا ہی
کہ تم خاندان حمزہ صاحبقران سے ہو بس اگر مین نقاب پوش نہونگا تو ہر ایک پہچان لیگا آپ کا
مطلب اور میرا انشا فوت ہوجایگا اس سے بہتر ہی کہ مین بھی نقاب پوش ہون دوسرے قزاقی
کے لیے نقاب پوش ہوا تھا جب مجکو مخبرون نے خبر دی کہ ایک بہت بڑا لشکر خدا پرستو نکا
آتا ہی مین نے فولاد سے کہا کہ چلو ہم تمکو قزاقی اور لوٹ کا تماشا دکھلادین کہ یون لوٹتے ہین
بس مین نے آکر اس لشکر کو روکا دوسرے یہ بھی خیال مین آیا کہ کچھ تو شوکت نمائی ہو مین آپکا

لشکر نہ سمجھا تھا نہ مین نے یہ جانا تھا کہ یہ وہ لشکر ہی کہ جسکو آپ نے طلب کیا ہی ورنہ کبھی ایسی حرکت نہ کرتا جب مین مقابلہ مین پہونچا تو معلوم ہوا کہ یہ وہ لشکر ہی کہ جسکو طلب کیا تھا بس اب مقابلہ سے بدون مقابلہ کے واپس جانا مناسب نہ جانا مقابلہ کیا اور سبکو زیر کر لیا اس شرط کے ساتھ کہ اطاعت کرنا اور انکو یہان لا کر رہا کر دیا کہ آپ تشریف لائے یہ سب موجود ہین اور مین بھی حاضر ہون نقابدارون نے فرمایا کہ تمنے خوب کیا تم بیان کرو کہ یہان کیونکر پہونچے یہ لشکر بھی تو تمھارا ہی اور ہم بھی تمھارے ہین اب ہمارا زمانہ پیرانہ سالی کا ہی ہم قوت اور طاقت آزمائی کر چکے اب تمھاری شوکت کو دیکھکر خوش ہونگے ہم تو صرف برائے خدمت تمھارے ہمراہ ہین اور اگر تمھاری یہ رائے ہی کہ ہم نقاب پوش ہون تو بہتر ہی مگر نقاب یاقوت رنگ ہو تو اچھا ہی سہراب نے قبول کیا اور تمام واقعہ خواجہ نسیم کے ملنے کا اور آسکے ال کے دلانے کو ادھر آنے کا فولاد سے مقابلہ ہونے کا اور زیر کرنے کا بیان کیا نقابدار بہت خوش ہوئے سہراب ثانی نے فولاد سے کہا کہ آپکے قدمون کو بوسہ دو یہ ہمارے بزرگ ہین اور ہم انھین کے ہمراہ پر وہ قاف سے یہان آئے ہین یہ ساری عزت و آبرو انھین سب صاحبون کی دی ہوئی ہی یہ سنتا تھا فولاد نے اٹھکر نقابدارون کے قدمون کو بوسہ دیا انھون نے دست شفقت پشت و سر پر رکھا اور سب قزاق آداب شاہی بجا لائے ادھر سیارہ ثانی زردمان وغیرہ سے کہا کہ تم بھی اٹھکر قدم بوسی حاصل کرو یہ لوگ کھڑے ہوئے تھے قدم بوسی کے لیے آگے بڑھے اور چاہا کہ قدمون کو بوسہ دین نقابدارون نے زردمان وغیرہ کے سر کو سینہ سے لگایا اور فرمایا کہ تمکو لازم ہی کہ ہمارے فرزند سہراب ثانی کی اطاعت کرو انھون نے عرض کیا کہ ہمکو قبول ہی اور ہمنے اقرار کیا تھا کہ ہم جنکے تابع فرمان ہین اگر انکو اب زیر فرمائیگا تو ہم اطاعت کرینگے اب یہ آپکے نور بصر راحت قلب و جگر نکلے تو ہمکو اس امر کی از حد خوشی ہوئی کہ ہم تو اپنے آقا اور سرپرست کے ہاتھ سے زیر ہوئے کوئی مقام رنج و افسوس نہین ہی نقابدارون نے فرمایا کہ انکے قدمون کو بوسہ دو کہ یہی تمھارے لشکر کے مالک و افسر ہین اور یہی صاحبقران ہین زردمان وغیرہ نے چاہا کہ سہراب ثانی کے قدم چومین کہ سہراب ثانی نے ان سبکو سینہ سے لگایا سب مہربانی سے پیش آئے وہ سب کے سب بہت خوش ہوئے سب سردارون سے کہا کہ تم لوگ بھی قدم بوسی حاصل کرو وہ سب بھی قدم بوس ہوئے جب یہ سب امر ہو چکے نقابدارون نے سہراب ثانی سے فرمایا کہ اب لشکر کو چلو کیونکہ ایسا نہو کہ معروف کجکلاہ آ جائے اور نہ ہمکو نہ پاکر لشکر کو پریشان کرے تو خرابی ہو سہراب ثانی نے جواب دیا کہ بسم اللہ تشریف لے چلیے یہ کہکر فولاد سے کہا کہ سامان سفر کرو فولاد تو سامان سفر مین مصروف ہوا اور اپنا لشکر درست کرنے لگا زردمان وغیرہ نے عرض کیا کہ جب تک سامان سفر درست ہو حضور ہمارے لشکر مین چلین تاکہ ہم اپنے اہل لشکر کو اس حال سے آگاہ کرین کہ ہمنے ان نقابدارون کی اطاعت کی اور انکے ہمراہ جاکر اہل اسلام کی کمک کرینگے کیونکہ انکا بھی تو قصد اسی طرف کا ہی فرمایا کہ چلو بس زردمان تاجدار و زرنگار شاہ وغیرہ ان نقابدارون کو اپنے ہمراہ لیکر مع اپنے کل سردارون کے طرف اپنے لشکر کے چلے سہراب ثانی کے بھی مونہ پر نقاب سرخ پڑی تھی ادھر ہرکارون نے اہل لشکر زردمان وغیرہ کو خبر دی کہ خوش ہو تمھارے سردار رہا ہوئے اور بادشاہ اور ان نقابدارون اپنے ہمراہ لیکر آتے ہین وہ نقابدار بھی انکا فرزند نکلا جو نقابدار ہمارے آقا کی کمک کو آئے ہین سردارون

و بادشاہون نے اُن نقابدارون کی اطاعت قبول کرلی ہی اور خوشی خوشی اُنکو لیکر آتے ہین خیمے وغیرہ
برپا کرد او رکل واقعہ بیان کیا اہل لشکر یہ خبر سنکے بہت خوش ہوئے اور فوراً ایک بارگاہ برپا کی اُدھر
زردمان وغیرہ نقابدارون کو لیکر زیرکوہ آئے سہراب ثانی فولاد سے یہ کہکر چلے آئے کہ ہم سبکو
لیکر زیرکوہ آتا ہین آج ہی طرف اپنے مقام کے کوچ کرینگے جب زیرکوہ پہونچے دیکھا کہ کل لشکر زردمان جدا
فروکش ہی اور ایک بارگاہ برپا ہی سب اہل لشکر نے اپنے بادشاہون اور سردارون و نقابدارون کو
جو دیکھا آتے ہوئے استقبال کیا اور قواعد شاہی بجالائے زردمان وغیرہ نے اپنے اہل لشکر سے پکارکر
کہا کہ ہمنے اُن نقابدارون کی اطاعت کی کیونکہ یہ بھی خداپرست ہین اور ہم بھی انھون نے
ہمپر احسان کیا ہی اور ہم احسان فراموش نہین ہین ہمنے اُسکے عوض مین اطاعت کی آپ ہمارے بادشاہ
اور آقا ہین اور ہم آپکے ادنی غلام ہین کبھی آپکے حکم سے سرتابی نہ کرینگے نہ تم لوگ کرنا یہ
نقابدار بڑے عالی خاندان ہین نقابداری کا سبب بھی انشاءاللہ تمپر ظاہر ہو جائیگا یہ سنکے کل اہل
لشکر نے جوابدیا کہ ہمکو آپکے حکم سے کوئی عذر وانکار نہین ہی ہم آپکے تابع فرمان ہین جو آپ نے
فرمایا وہ ہمنے قبول کیا اور جو آپکا فعل ہی وہ عمدہ ہی ہم بھلا اسمین دخل دیسکتے ہین ہماری کیا مجال غرض بادشاہ
اہل لشکر سے سنکے نقابدارون کو لیکر بارگاہ مین آئے صحبت جلسہ آراستہ کی اب اس مقام پر چند سردار
مثل لقیل دلوپرور حسام اژدر گر و بہتر شہسوار و زردمان تاجدار و تومان تاجدار و زرنگار
شاہ و خورشید و سیارہ اور نقابدارون کے سوا کوئی نہ تھا ان بادشاہون نے عرض کیا کہ ہم
امیدوار ہین کہ آپ ہمکو روے زیبا اپنا دکھادین تاکہ ہم زیارت کرلین یہ سننا تھا کہ اُن نقابدارون نے
اپنے موہنہ سے نقاب اُٹھا لی زرنگار شاہ وغیرہ نے شہریار کو پہچانا زردمان نے رستم ثانی
کو اُن شیرون کو دیکھکے ایرج نامدار کی طرف دیکھکر فرمایا کہ یہ ہم سب کے بزرگ ہین اور والد نامدار
ہین پھر دوبارہ یہ لوگ اُٹھکر قدمبوس ہوئے سہراب ثانی نے بھی قدمبوسی کی شہریار وغیرہ نے
پھر نقاب موہنہ پر ڈالی زردمان نے نذر پیش کی نقابدارون نے اشارہ کیا کہ سہراب ثانی کی خدمت
مین پیش کرو کہ ہمارے آقا اور افسر ہین اُن سب نے سہراب کی خدمت مین نذر گذرانی جب اس سے
فرصت پائی اور سبکو اطمینان ہوگیا سب بہت خوش ہوئے رستم ثانی و شہریار نے سب اپنا
اپنا واقعہ بیان کیا وہ سنکے بہت مسرور ہوئے سہراب ثانی نے فرمایا کہ لشکر کو تیاری کا حکم دیا جائے
تاکہ اپنے مقام کی طرف کوچ کرین ان سب نے سردارون کو [illegible] لشکر کی تیاری کا حکم دیا
لشکر تیار ہونے لگا اتنے عرصہ مین فولاد اپنے لشکر کو تیار کرکے حاضر ہوا زردمان بھی لشکر تیار ہو چکا
چھتالیس قزاق کو ہراول لشکر کرکے طرف بیشہ سفرنیفہ کے روانہ کیا اُسکے بعد زردمان وغیرہ کو
تخت پر سوار کرکے سب نقابدار مرکبون پر سوار ہوئے گو زردمان وغیرہ نے عذر کیا جواب دیا کہ ہم
لوگ تاج بخش ہین تاج گیر نہین ہین تمھاری تخت تمکو مبارک رہے اُنکو پھر عذر کرنے کا موقع نہ ملا
خلاصہ یہ کہ لشکر کو درست کرکے نقابدار طرف بیشہ سفرنیفہ کے روانہ ہوئے اب کہان وہ کہ سردار در
وہ مختصر لشکر سہراب ثانی وغیرہ کا اس انتظار مین تھا کہ ابھی تک نقابدار نہین تشریف لائے
سب اسی فکر مین تھے اُدھر لشکر چل چکا تھا بعد قطع راہ کے قریب بیشہ سفرنیفہ کے پہونچا سیارہ ثانی
نے بڑھکر سردارون کو خبر کی کہ تمھارے آقا بعد شان و شوکت تشریف لائے ہین سہراب ثانی
سے بھی ملاقات ہوئی وہ نقابدار سبزپوش کہ جنسے کل سرداران لشکر زردمان وغیرہ کو اسیر کیا تھا

مع بادشاہون کے اور مین خبر دینے آیا تھا اور آقا اسکی خبر پاکر سزا دینے کو گئے تھے وہ شاہزادہ تھا یہ سنکے خوش ہوئے سب فکر و تشویش دور ہوئی کہ نشان لشکر نمودار ہوئے آمد لشکر شروع ہوگئی سیارہ نے فولاد سے کہا کہ لشکر کو روک لو یہی مقام سکونت آقا کا ہی اب جو سب نے دیکھا تو ہزارون خیمے برپا ہین اور ایک بارگاہ نہایت پر تکلف برپا ہی بازار بھی آراستہ ہین پس لشکر طریقہ سے اترنے لگا یہان تک کہ سب لشکر آکر پہونچا نقابدار قریب بارگاہ آکر اترے سردار استقبال کرنے لگے نقابدار داخل بارگاہ ہوئے اُدھر زرنگار شاہ وغیرہ کے لشکرون کے خیمے برپا ہونے لگے اور بارگاہین بھی فولاد نے اپنے خیمے برپا کیے اور سب خیمے برپا ہوگئے زردمان وغیرہ اپنے خیمون مین اترے نقابدار اپنے بارگاہ مین اور سب سرداران بادشاہون کے اپنے اپنے خیمے مین اترے فولاد اپنے خیمے مین اُترا کوسون تک لشکر کا پڑاو پڑا اب وہ حد جو کہ لشکر کی بنائی گئی تھی اُسی طور سے کل لشکر کے گرد بنائی گئی قریب آٹھ نو لاکھ کے یہ لشکر تھا بڑا اجماو ہوگیا نقابدارون نے اُسدن دربار نہ کیا کیونکہ شام ہوگئی تھی آتے ہی اب سب لشکر ایک ہوگئے ہین زردمان تاجدار وغیرہ عجائبات قاف دیکھکر سب حیران ہوئے اور شان و شوکت دیکھکر بہت خوش ہوئے اور یہ اپنے دل مین خیال کرنے لگے کہ یہ لوگ واقعی بڑے صاحب اقبال ہین کہ یکہ و تنہا فقیر ہوکر اپنے لشکر سے نکلے تھے اور یہ سامان بہم پہونچا لیا بھلا انسے کون مقابلہ کرسکتا ہی اور اہل لشکر ان بادشاہون کے باہم کہ رہے تھے کہ یہ نقابدار بڑے صاحب اقبال اور صاحب حشمت ہین وہ سامان اور شوکت بہم کی ہی کہ جو کہ ہمنے کبھی خواب مین بھی نہین دیکھے انکی اطاعت اور فرمانبرداری مین ضرور عزت و توقیر ہی اور یہ قدردان بھی ہین سب خوش ہین چونکہ رات ہوگئی تھی ہر ایک اپنے اپنے مقام پر براحت و آرام خواب مین مصروف ہوا لشکر مین روشنی ہوگئی طلایہ پھرنے لگا اُدھر نقابدارون مین باہم صلاح ہوئی کہ زردمان کو بادشاہ لشکر کرنا چاہیے کیونکہ لشکر مین بادشاہ کے ہونے کی بہت ضرورت ہوتی ہی بدون بادشاہ کے لشکر بیکار ہی بادشاہ کے ہونے سے لشکر کی شان و شوکت اور ہو جاتی ہی اور بادشاہ نہونے سے کوئی شوکت نہین ہوتی ہی بس زردمان کو بادشاہ لشکر کرین کیونکہ وہ سب سے پہلے دین اسلام سے مشرف ہوا ہی سب نے کہا کہ یہ راے بہت خوب ہی جب راے قرار پاچکی ہر ایک نقابدار اپنے خیمۂ خاص مین جاکر آرام پذیر ہوا سہراب ثانی جو اپنے خیمہ مین گئے یاد ملکہ فرہا سیمتن مین بیقرار ہوئے تڑپنے لگے شعر عاشقانہ پڑھنے لگے راوی بیان کرتا ہی کہ وہ رات شاہزادے نے اُسی بیقراری مین بسر کی کہ سحر ہوئی نماز سے فراغت کرکے لباس سے آراستہ ہوکر طرف بارگاہ کے چلے ادھر سب سردار نقابدارون کے اور فولاد و زردمان و زرنگار شاہ وغیرہ مع اپنے کل سردارون و سپہ سالارون کے نماز وغیرہ سے فراغت کرکے حاضر بارگاہ ہوئے کہ نقابدار چارون آکر پہونچے پس سب کو علے قدر مرتبہ جگہ مرحمت فرمائی سیکڑون کرسیان دو دنگل سردارون سے مملو ہوگئے اب دربار خوب طریقہ سے آراستہ ہوا یہ تینون بادشاہ نیم تخت زر سلام کرکے بیٹھ گئے سب سردار بھی بموجب حکم سلام کرکے بیٹھے نقابدار اپنے اپنے دنگلون پر جلوہ فرما ہوئے اُسی طریقہ سے کہ سہراب ثانی کو سب سے بالادست بٹھایا اب جیب و آستین سب بیٹھے اس دربار کی کیا شان و شوکت بیان کیجاے جب دربار آراستہ ہوچکا سہراب ثانی نے فرمایا کہ ذرا پردے بارگاہ کے اُٹھا دئے جائین ہم سیر صحرا کرینگے راوی بیان کرتا ہی

عہدہ درگہ سالاری فولاد آہن خوار کو مرحمت ہوا بس یہ داروغہ بارگاہ چہل چراغ سلیمانی مقرر کیا گیا ہی ماتحت ہی اُن سب کا جو کہ اُسکے منتظم ہین اور رقاف سے آئے ہین دربارگاہ پر آلات حرب و ضرب سے آراستہ مثل شیر غران کے بیٹھا ہوا ہی بموجب الحکم بارگاہ کے پردے اُٹھا دئے گئے سب بارگاہ مین بیٹھے ہوئے صحرا کی سیر کر رہے ہین کہ یکایک صحرا سے گرد و غبار کا تتق بلند ہوا کہ جسنے سپہر دوار کو تیرہ و تار کر دیا روے آفتاب پوشیدہ ہو گیا اُس گرد کو بلند دیکھکر نقابداروں نے اپنے عیار نقابدار سے فرمایا کہ خبر تو منگاؤ کہ یہ گرد کیسے بلند ہوئی ہی فوراً عیار نے ہرکارے براے خبر روانہ کیے وہ ہرکارے بہت جلد طرف گرد کے روانہ ہوئے اور داخل گرد ہو کر دیکھا کہ ایک لشکر کثیر چلا آتا ہی نشانہاے لشکر کے پھریرون پر تصویر آفتاب بنی ہوئی ہے اور آفتاب و برجیس کی تعریف تحریر ہے یہ دیکھکر اُن ہرکارون نے اہل لشکر سے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ یہ لشکر معروف کجکلاہ کا ہی شہر معروفیہ سے آتا ہی براے گوشمالی اُن لوگون کے جو کہ دشت معروفیہ مین اُترے ہوئے ہین معروف کجکلاہ مع اپنے بھائی اور تینون فرزندون اور سرداروں اور نو لاکھ سپاہ کے آیا ہی یہ وہی لشکر ہی اور معروف دیوانہ بھی آتا ہی جسپر ہمارے بادشاہ کو بھروسہ ہی وہ بھی اگر ان سبکو گوشمالی دیگا یہ دریافت کر کے وہ ہرکارے واپس آئے اور داخل بارگاہ ہو کر قواعد شاہی بجا لا کر عرض کیا کہ یہ گرد جو بلند ہوئی ہی یہ آمد لشکر معروف کجکلاہ کی ہی کہ وہ مع اپنے بھائی صفدر کجکلاہ اور اپنے تینون فرزندون اور کل سرداروں اور نو لاکھ سپاہ کے آپکے مقابلہ کے لیے آیا ہی اور خبر ہی کہ دیوانہ بھی آتا ہوگا یہ اُسکے لشکر کی آمد کی گرد ہی یہ سُنکے نقابداروں نے فرمایا کہ خوب ہوا کہ آگیا ورنہ ہم خود اُس طرف کا قصد کرنے والے تھے اب خود آیا ہی اسی مقام پر تصفیہ ہو جائیگا اپنے کردار کی سزا اکبار ہین پائیگا یہ فرما کر فرمایا کہ چلو حد لشکر پر کھڑے ہو کر آمد لشکر آفتاب پرستان دیکھین سب نے عرض کیا کہ جو مرضی مبارک نقابدار یہ فرما کر اُٹھ کھڑے ہوئے اُنکا اُٹھنا تھا کہ سب اہل دربار کھڑے ہو گئے نقابدار بیرون بارگاہ آئے مع کل اہل دربار کے حد لشکر پر آکر کھڑے ہوئے کہ وہ گرد قریب اُس صحرا کے آکر شق ہوئی دامن گرد شگافتہ ہوا اُس سے نو سو نشان نو لاکھ سپاہ کے آثار ظاہر ہوئے اور قریب اُس صحرا کے میدان جنگ کو چھوڑ کر ایک طرف صف بستہ ہوئے کہ آمد جلوس سواری کی شروع ہوئی جب جلوس سواری بھی آچکا اب آمد لشکر شروع ہوئی ہزاروں و لاکھون سوار و پیادے آکر قائم ہوئے دیکھا کہ قلب لشکر مین ایک بادشاہ تخت پر سوار اور برابر اُسکے مین نیم تختون پر تین بادشاہ تاج سرون پر رکھے ہوئے گرد و پیش افسران سپاہ و سرداران فوج مرکبون پر حرب و ضرب سے آراستہ چلے آتے ہین اور وہ جوان یعنے حضور کجکلاہ جو کہ براے تقریر آیا تھا ایک مرکب پری پیکر پر سوار ہمراہ ہی عقب مین کل سپاہ ہی کہ وہ لشکر آکر ٹھہرا بادشاہ نے لشکر اُترنے کا حکم دیا اب جو دشت معروفیہ کیطرف دیکھا تو تمام دشت کو لشکر سے بھرا ہوا پایا اور دیکھا کہ چار نقابدار اور ہین بادشاہ اور بہت سے سردار حد لشکر پر کھڑے ہوئے دیکھ رہے ہین ہمارے لشکر کی آمد کو اور راستہ در خیمے و بارگاہین برپا ہین کہ جسکی حد و انتہا نہین ہی اور بہت بڑا لشکر کثیر اُترا ہوا ہی یہ دیکھکر معروف کجکلاہ نے حضور کجکلاہ اپنے فرزند سے کہا کہ ای فرزند تم تو کہتے تھے کہ مختصر لشکر ہی یہ لشکر تو بہت بڑا معلوم ہوتا ہی اور یہی نقابدار ہین جو کہ حد پر کھڑے ہوئے ہین حضور کجکلاہ نے جواب دیا کہ مین خود حیران ہون کہ یہ لشکر کہان سے آگیا آپکے سر کی قسم جب مین آیا تھا تو لشکر کچھ بھی نہ تھا اسنے عرصہ مین نہ معلوم

کیونکر بہم ہو گیا اے حضور آپ کو خوف کیا ہی سب ہمارے شکار ہین مصروف نے جواب دیا کہ کچھ پروا
نہین ہی دیوانہ ان سب کو تہ تیغ کریگا یہ جائے کہان ہین واقعی مجھکو یہ ساحر معلوم ہوتے ہین انہون نے
یہ لشکر سحر کرکے بہم کیا ہی کوئی جا کر خبر لائے یہ کہ حکم پاکر ہرکارے فوراً طرف لشکر اسلام کے روانہ ہوئے
یہان مصروف کجکلاہ نے لشکر کے اُترنے کا حکم فرمایا اور بارگاہین برپا کرنے کا حکم دیا فوراً لشکر
اُترنے لگا خیمے برپا ہونے لگے اور بارگاہین بھی بازارین آراستہ ہونے لگین تھوڑے عرصہ مین سب
لشکر اُترا پڑاو ہوا بادشاہ مع سردارون کے بارگاہ مین آکر بیٹھا دربار آراستہ ہوا اپنے فرزندون
اور بھائی سے کہا کہ دیوانہ آجائے تو طبل جنگ بجواؤن جب مصروف کجکلاہ کا لشکر اُترچکا
نقابدار تماشا لشکر کی آمد کا دیکھکر بارگاہ مین تشریف لائے یہان بھی دربار آراستہ ہوا [illegible]
نے فرمایا کہ مصروف کجکلاہ اپنے نزدیک ہمارے مقابلہ کے لیے بہت لشکر لایا ہی یہان اُس
لشکر مین کوئی جوان ایسا نظر نہین آتا کہ جو لائق مقابلہ ہو نہ لشکر نگاہون مین سمایا بے خبر آیا ہی تو معلوم ہوجائیگا
جب مقابلہ ہوگا سب اہل لشکر بھاگتے ہوئے نظر آئینگے جب یہان کے بہادرون کی تلوارین بلند
ہونگی سب اہل دربار عرض کررہے ہین کہ اگر خداوند کریم نے اپنا فضل کیا تو حضور ملاحظہ فرمالین گے
کہ ہم جان نثار کیونکر کفارون کو قتل کرتے ہین اور اُسکے [illegible] بھرتے ہین یہان یہ تقریر
ہورہی تھی اُدھروہ ہرکارے داخل لشکر اسلام ہوئے حال دریافت کیا [illegible] تو یہان یہ لشکر نہ تھا
صرف تھوڑا سا لشکر تھا آج یہ لشکر کہان سے آگیا ان لوگون سے کل حال بیان کیا کہ ہم براے مدد
اہل اسلام جاتے تھے کہ ایک نقابدار نے ہمارے بادشاہ [illegible] اور [illegible] کو راہ مین روکا اور
زیر کیا یہ نقابدار ہمارے خبر اسیر ہونے کی پاکر ہمراہ کمک گئے وہ نقابدار آپکا فرزند تھا سب کو
چھوڑ دیا ہمارے بادشاہ نے اطاعت کی چونکہ ہم بھی خدا پرست تھے ہماری آنکھ ایک جائی ہوگئی
یہ وہی لشکر ہی ہرکارے یہ خبر دریافت کرکے اپنے لشکر [illegible] داخل بارگاہ
مصروف کجکلاہ کو سب حال سے آگاہ کیا جو کہ دریافت کیا تھا مصروف نے اپنے بھائی اور فرزندون اہل دربار سے کہا
کہ یہ نقابدار مجھکو بڑے صاحب اقبال معلوم ہوتے ہین کہ لشکر انکو بدون مشقت کے [illegible]
اسکے صاحب اقبال ہونے مین شک نہین ہی سب نے عرض کیا کہ آپکے اقبال [illegible] کے آگے
اُنکا اقبال کچھ کام نہ دیگا ملاحظہ فرمایئےگا مصروف کجکلاہ نے کہا کہ ابھی تک دیوانہ نہین آیا کیا کیا
جائے حضور کجکلاہ [illegible] کجکلاہ [illegible] سے
مصروف کجکلاہ سے عرض کیا کہ آپ طبل جنگ بجوائیے ہم غلامان [illegible] مقابلہ کرینگے اور ان
سب کو قتل کرینگے دیوانہ نہین آیا نہ آئے کیا ہم سب دیوانے کے بھروسہ پر سلطنت کرتے اور
اپنے قوت بازو و اپنی زور و طاقت پر بھروسہ رکھتے ہین اگر دیوانہ نہ آئے تو ہم [illegible]
نہ کرین اور مغلوب ہوجائین یہ ممکن نہین ہی چاہیے دیوانہ آئے چاہیے نہ آئے ہم مقابلہ کرینگے آپ
طبل جنگ بجوائیے مصروف کجکلاہ نے کہا کہ مجکو تو بھروسہ دیوانہ پر ہی اور آپکے بھروسہ مین تو
حکومت کرتا ہون میرا سارا دارومدار دیوانہ پر ہی اگر وہ نہ آئے تو ضرور ہی مین مقابلہ نہ کرون اور حریف
کی اطاعت کرلون اگر تم سب کی یہ رائے ہی اور مجکو بھی ذات پر بھروسہ ہی تو مین طبل جنگ بجواتا ہون لیکن
مقابلہ کرنا سب نے جواب دیا کہ آپ ضرور طبل جنگ بجوائین ہم مقابلہ کرینگے مصروف کجکلاہ نے
کہا کہ اگر آپ لوگون کی رائے اور مرضی ہو تو مین ان لوگون کو نامہ لکھکر پھر آگاہ کرون کو ایک مرتبہ

کوتوال اور اپنے فرزند کو روانہ کرکے اور بہت کچھ پند ونصیحت کر چکا ہون وہ لوگ یہان سے جانے سے
انکار کر چکے اور کہہ چکے ہین کہ ہم مقابلہ کرینگے اور اِن ملکون کو اسلام آباد کرینگے مگر تحریری گفتگو زبانی
گفتگو سے اچھی ہوتی ہی سند رہے سب نے جواب دیا کہ مناسب ہی اُسوقت مصروف کجکلاہ نے
دبیر سے کہا کہ ایک نامہ اِس مضمون کا تحریر کرو بنام نقابداران کہ آپ لوگ آگاہ ہون کہ ہمنے کوتوال کو
پہلے آپکے پاس روانہ کیا اور آپ سے کہلا بھیجا کہ آپ یہان سے اور کسی طرف چلے جائین کہین ایسا نہو
کہ دیوانہ آپکے آنے کی خبر پاکر آپڑے اور آپ کو لوٹ لے اور اذیت دے آپ نے کچھ نہ سُنا
بلکہ یہ جواب دیا کہ ہم ان ملکون کو اسلام آباد کرینگے یہ سُنکے ہمنے پھر اپنے فرزند حضور کجکلاہ کو روانہ کیا اور
وہی کہلا بھیجا آپ نے وہی جواب دیا جسپر ہم لشکر برائے مقابلہ آئے ہین اب ہم پھر آپکو تحریر کرتے
ہین کہ اسی مین بہتری ہی اور اچھا ہی کہ آپ یہان سے تشریف لیجائین اور کسی طرف اور اِن خیالون سے
باز آئین کہ ہم ان ملکونکو اسلام آباد کرینگے اور اُس دیوانہ کے ہاتھ سے اپنی جان بچائین ورنہ بڑی خرابی ہوگی
گو ہم لوگ زحمت کرکے آئے ہین اور لشکر لائے ہین مگر ہمکو اِسکا کچھ خیال نہین ہی آپ لوگون کے جان ومال کا
بہت خیال ہی اور یہ امر بہت مشکل ہی کہ یہ ملک اسلام آباد ہون بس مناسب یہ ہی کہ ابھی دیوانہ نہین
آیا ہی آپ چلے جائین تو بہتر ہوگا اپنے کو زحمت مین نہ ڈالین آیندہ آپکو اختیار ہی اطلاعاً تحریر کیا
یہ مضمون مصروف کجکلاہ نے دبیر سے لکھوا کر اُسپر اپنی مہر کرکے ایک سردار کے ہاتھ روانہ کیا کہ جسکا
نام ہزبر مصروفیہ تھا اور کہا کہ جواب لاؤ وہ سردار نامہ لیکر طرف لشکر اسلام کے روانہ ہوا یہان
لشکر کفار مین ہرکارے ابنورست مبدل موجود تھے یہ خبر پاکر اور نامہ بر کو اُدھر روانہ ہوتے
جب قریب پہونچے تو خوب سیر کی اور بازارین دوکانین آراستہ دیکھکر لشکر مین آئے داخل بارگاہ
ہوکر زمین ادب کو لب عجز وعقیدت سے بوسہ دیا اور دعا وثنا کرکے عرض کیا کہ مصروف کجکلاہ نے
بخدمت حضور نامہ روانہ کیا ہی ہزبر مصروفیہ ایک سردار ہی وہ نامہ لیکر آیا ہی نقابدارون نے فرمایا
کہ اُسے بُدو اور فولاد کو حکم بھیجا کہ جب نامہ بر آئے تو اندر آنے دینا یہان دربار خوب آراستہ ہی کہ
ہزبر مصروفیہ سب ملاحظہ کرکے اور سیر لشکر کرتا ہوا دربارگاہ پر پہونچا اور فولاد سے کہا کہ خبر کرو
کہ ایک نامہ بر مصروف کجکلاہ کا نامہ لیکر آیا ہی فولاد نے کہا کہ یہان پہلے ہی خبر ہو چکی ہی اندر جاؤ
ہی جاؤ وہ نامہ بر دروازہ کھلا کر اندر گیا اب جو دیکھا تو وہ نیرنگ قاف دیکھے کہ حواس جاتے رہے
یہانتک ایوان مین پہونچا وہ دربار آراستہ پایا اور دیکھا کہ ہزارون شیر غران کرسیون پر دنگلون پر
بیٹھے ہوئے ہین دربار مثل دربار شاہان جلیل کے آراستہ ہی نامہ بر نے سبکو درجہ بدرجہ سلام کیا
کرسی بیٹھنے کو مرحمت ہوئی سلام کرکے بیٹھا دریافت کیا نقابدارون نے کہ تم کدھر سے آئے ہو
جواب دیا کہ نامہ لیکر اپنے بادشاہ کا آیا ہون کہا کہ نامہ لاؤ اُسنے کمر سے نامہ نکال کر پیش کیا
نقابدار نے نامہ لیکر دبیر کو دیا دبیر نے نامہ لیکر پڑھا اور نقابدار و سب اہل دربار مضمون نامہ سے آگاہ
ہوئے نقابدارون نے دبیر سے کہا کہ نامہ کی پشت پر لکھدو کہ ہمکو مقابلہ منظور ہی اور یہان سے
جانا منظور نہین ہی ہم ضرور ان ملکون کو اسلام آباد کرینگے اور وہ دیوانہ کیا حقیقت رکھتا ہی کہ ہمکو
سزا دیگا اِس نامہ کا بھیجنا اور تحریر بھیجنا بے فائدہ نہین ہی اور دیر ہوتی ہی تم آ گئے ورنہ ہم خود لشکر لیکر
آتے اور اِن ملکونکو اسلام آباد کرتے تمکو لازم یہ ہی کہ مع اپنے اہل لشکر و سردارون کے آکر ہماری
اطاعت کرو اور دین اسلام قبول کرو ورنہ پچھتاؤ گے آیندہ تمکو اختیار ہی زیادہ کیا تحریر کیا جائے

یہ لکھوا کر اُس نامہ بر کو دیا وہ سلام کر کے کرسی پر سے اُٹھ کر بیرون بارگاہ آیا اور اپنے مرکب پر سوار ہو کر لشکر اسلام کو طے کر کے اپنے لشکر میں آیا داخل بارگاہ ہو کر بادشاہ کو جواب نامہ دیا اور خود اپنی کرسی پر بیٹھ گیا مصروف کجکلاہ نے دبیر کو دیا اُسنے پڑھا جب یہ معلوم ہوا کہ اُنکو سوائے جنگ و پیکار کے دوسری بات منظور نہیں ہے مصروف نے سرداروں و فرزندوں کی طرف دیکھا کہ طبل جنگ بجے اُنہیں ہم مقابلہ کرینگے مصروف نے اُنکا ایما اور منشا پا کر حکم دیا کہ طبل جنگ ہمارے لشکر میں بجے صبح کو ہم ان خدا پرستوں سے نکل کر مقابلہ کرینگے یہ حکم دینا تھا کہ نقارہ پر چوب پڑی تمام اہل لشکر کفار کو معلوم ہوا کہ طبل جنگ بجا صبح کو مقابلہ ہوگا سب سامان جنگ میں مصروف ہوئے آلات حرب و ضرب کو درست کرنے لگے اُدھر ہرکاروں نے جا کر نقابداروں کو خبر دی کہ لشکر کفار میں طبل جنگ بجا ہے اُسکا قصد ہے کہ صبح کو نکلکر میدان جنگ میں غلامان حضور سے مقابلہ کریں باقی خیریت ہے یہ خبر سنکے نقابداروں نے حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں بھی کوس رزمی بجے ہم کل میدان جنگ میں جا کر اُن کافروں کو سزا دینگے اور خدا پرست کرینگے یہ حکم دینا تھا کہ سیارہ ثانی نے نقارخانہ میں آکر طبل جہل چراغ سلیمانی پر چوٹ لگائی صدائے طبل مثل طبل سکندری بلند ہوئی یہاں بھی اہل لشکر کو معلوم ہوا کہ صبح کو کفار سے مقابلہ ہوگا یہاں بھی سامان جنگ و پیکار ہونے لگا نقابداروں نے دربار برخاست کیا اور ہمراہیوں نے آداب بجا لائے اور سب سردار اپنے اپنے مقام پر آئے زرد مان تا جدار وغیرہ اپنی اپنی بارگاہ میں آئے سرداروں کو سامان جنگ کا حکم دیا نقابدار اپنے اپنے خیمے میں آکر بیٹھے اُدھر مصروف کجکلاہ نے ہر بر سے نقابداروں کے لشکر اور دربار کا حال پوچھا اُسنے سب حال بیان کیا جو کچھ دیکھا تھا بعد اس دریافت کرنے کے مصروف کجکلاہ نے بھی دربار برخاست کیا سب سردار اور فرزند کجکلاہ آکر سامان جنگ کرنے لگے وہ دن دونوں لشکروں کو سامان جنگ میں گذرا شب بھر سب مصروف سامان جنگ میں رہے طبل جنگ ہیدر نگ بجا کیا طلایہ دونوں طرف پھرنے لگا صدائے حاضر باش و ناظر باش و بیدار باش کی بلند ہوئی وہ شب اُسی سامان میں بسر ہوئی سحر ہوئی نور سحری نے ظاہر ہو کر تمام عالم کو روشن کیا ماہتاب مع ستاروں کے مغرب میں پنہان ہو گیا خورشید خاور نے ظہور کیا تمام عالم کو نور سے معمور کیا طائر زمزمہ سنجی کرنے لگے نسیم سحری کے جھونکے آنے لگے گل لالہ و صنوبر شگفتہ ہو کر خوشبو دینے لگے لشکر اسلام میں صدائے اذان بلند ہوئی سب نے بیدار ہو کر نماز سحر سے فراغت کر کے آلات حرب و ضرب سے اپنے کو درست کیا در دولت پر آکر حاضر ہوئے نقابدار بھی برآمد ہوئے سب کا مجرا و سلام ہوا بعد سلام و مجرے کے مرکبوں پر سوار ہو کر سرداروں و کل اہل لشکر کو لیکر میدان کی طرف روانہ ہوئے اُدھر سے مصروف شاہ و اُسکے کل سردار و کل لشکر پرستش آفتاب تابان سے فراغت کر کے مسلح و مکمل ہو کر طرف جنگاہ کے چلے ادھر یہ آکر پہونچے اُدھر لشکر اسلام صف آرا ہونے لگا صفیں دونوں لشکروں کی آراستہ ہو گئیں نقابداروں نے سہراب ثانی کو مرتبہ صاحبقرانی چالیس قدم آگے لشکر کے زیر سایہ علم چہل چراغی کھڑا کیا سب صفیں درست ہو گئیں جب لشکر کفار میں بھی صف بندی ہو چکی نقیبوں نے نکلکر نقابت کی گرگیتوں نے کڑکا کہا مذمت دنیا کی بیان کی نقیب نقابت کر کے اپنے لشکر میں آئے جب نقیب داخل لشکر ہوئے اُسوقت سر بر نیزہ باز مصروف کجکلاہ سے اجازت لیکر میدان میں آیا اور ہر پا دکھا کر مبارز طلب کیا لشکر اسلام سے ایک سردار نقابداروں

اجازت لیکر میدان مین آیا ہزبر سے مقابلہ کیا وہ سردار گمنام اہل اسلام ہاتھ سے ہزبر کے مارا گیا اور ایک سردار نکلا وہ بھی درجہ شہادت پر فائز ہوا دو سردار جو اہل اسلام کے ہزبر کے ہاتھ سے مارے گئے تقبل دیوپرور اپنے بادشاہ اور نقابداروں سے اجازت لیکر آیا ہزبر سے مقابلہ کیا اُسکے ہاتھ سے مارا گیا اور کئی سردار کفار کے لشکر سے نکلے وہ سب مارے گئے اور اسیر ہوئے یہ رنگ جو اہل اسلام کی جنگ کا معروف نے دیکھا حضور کجکلاہ اور اپنے بھائی صفدر کجکلاہ سے کہا کہ تمنے دیکھا کہ کیونکر یہ لوگ ہمارے سرداروں پر غالب آئے اگر یہی رنگ جنگ رہا تو تمام لشکر کا خاتمہ ہوجائیگا اُدھر کے دو مارے گئے ادھر کے ایک سو دس قتل کیے اور پانچ اسیر ہوئے دو پہر دن باقی ہے یہ تقریر معروف کی سنکے صفدر نے اپنے مرکب کو صف سے نکالا اور میدان کا قصد کیا اپنے بھائی سے اجازت لیکر میدان مین آیا تقبل سے مقابلہ کیا تقبل کا اُسکے ہاتھ سے مجروح ہونا تھا کہ حسام اژدر گیر اجازت لیکر آیا خوب لڑا وہ بھی صفدر کے ہاتھ سے مجروح ہوا خود خورشید نقابداروں سے اجازت لیکر میدان مین آیا اور مقابلہ کیا یہ بھی مجروح ہوا اب اُن نقابداروں مین سے ایک نقابدار نے مرکب کو مہمیز کیا اور دونوں نقابداروں سے اجازت لیکر میدان مین آیا صفدر سے مقابلہ کیا نگاوران ہوا مرکب صفدر کا ساتھ قدم پسپا ہوا اور مرکب نقابدار کا ایک قدم صفدر نے برہم ہوکر نیزہ مارا نقابدار نے صفدر کا نیزہ ہوائی کیا اُسنے گرز مارا گرز کو گرز پر روکا اور رد کیا اب باہم تلوار چلنے لگی نقابدار نے اُسکے وار کو رد کر رہا ہے ایک مقام پر موقع پاکر قبضہ تلوار پر قبضہ کرلیا اور قصد کیا کہ تلوار چھین لوں صفدر نے بھی بہت زور کیا اسی کشمکش مین نقابدار نے کمر زنجیر مین صفدر کے ہاتھ ڈالکر پایا اور زور کیا صفدر بھی لپٹ پڑا مرکبوں پر زور ہونے لگے آخر کو دونوں مرکبوں پر سے کود پڑے کشتی ہونے لگی نقابدار نے پھر صفدر کے کشتی مین زیر کیا اور مشکین باندھ لین چونکہ شام ہوگئی تھی اور معروف کجکلاہ کو بھائی کا زیر ہونا بہت ناگوار ہوا اور بڑا صدمہ ہوا طبل بازگشت بجوادیا نقابدار اُس نقابدار پر زر نثار کرتے ہوئے مع لشکر کے فرودگاہ پر واپس آئے صفدر کو اسیر کیا دربار آراستہ ہوا معروف مشتعل ہو کر اپنی فرودگاہ پر واپس آیا لشکر سے نکلکر معروف نے دربار کیا اہل دربار و فرزندوں سے کہا کہ تمنے واقعہ دیکھا یہ لوگ بدون دیوانہ کے زیر نہونگے حضور کجکلاہ وغیرہ نے کہا کہ طبل جنگ بجوائیے ہم مقابلہ کرینگے عمو جان کا عوض لینگے معروف نے ان سب کی رائے سے طبل جنگ بجوایا لشکر اسلام مین بھی طبل جنگ بجا رات بھر دونوں لشکروں مین طبل جنگ بجا کیا سامان جنگ ہوا کیا رات تمام ہوئی صبح کو دونوں لشکر آکر صف آرا ہوئے لشکر کفار سے جمہور کجکلاہ اپنے باپ سے اجازت لیکر آیا آج لشکر زرنگار شاہ کے کئی گمنام سردار زخمی و مجروح و شہید ہوئے زرنگار شاہ نے خود نکلکر مقابلہ کیا وہ بھی مجروح ہوا آج دوسرا نقابدار میدان مین اجازت لیکر آیا نگاوران ہوا جمہور کے مرکب کو گرد برد کردیا نیزہ ہوائی کیا تلوار کی نوبت آئی آخرکار مرکبوں پر سے اُتر کر کشتی لڑنے لگے مہینہ کے قریب نقابدار نے جمہور کو کشتی مین زیر کیا اور باندھکر عیار کے حوالے کیا یہ حال دیکھ معروف کو صدمہ ہوا طبل باز بجوادیا دونوں لشکر فرودگاہ پر واپس آئے دونوں آراستہ ہوا معروف نے بصلاح فرزندان خود پھر طبل جنگ بجوایا لشکر اسلام مین بھی کوس حربی

رات بھر دونون لشکرون مین سامان جنگ ہوا کیا اور طبل بجا کیا یہان تک کہ سحر ہوئی دونون لشکر میدان مین آکر صف آرا ہوئے نقیبون نے نقابت کی بعد صف آرائی و نقابت کے منصور کجکلاہ باپ سے اجازت لیکر میدان مین آیا اہل اسلام کے لشکر سے ہم نبرد طلب کیا آج لشکر خورشید سے کئی سردار مجروح ہوئے اور شہید ہوئے آج تیسرا نقابدار میدان مین آیا اور آکر منصور سے ہم نبرد ہوا منصور نے مرکب کو گرد برد کر دیا منصور نے مرکب سنبھال کر نقابدار پر نیزہ کا وار کیا نقابدار نے نیزہ ہوائی کیا اسنے تلوار کا وار کیا تلوار کے وار کو سپر پر رد کر کے اپنا وار کیا اسنے بھی خالی دیا اگے جو وار کیا نقابدار نے اسکی کلائی پر ہاتھ ڈالدیا وہ بھی لپٹ پڑا کشتی ہونے لگی انجام کار نقابدار نے منصور کو بھی زیر کیا اور مشکین باندھکر عیار کے حوالے کیا چونکہ منصور جو زیر ہوا مصروف کجکلاہ کو بڑا صدمہ ہوا اسی رنج و صدمہ مین طبل باز بجوا کر اپنے لشکر کو لیکر بڑا او پر واپس آیا لشکر اسلام بھی بخوشی و خرمی واپس آیا دونون لشکرون نے کمرین کھولین دربار دونون طرف آراستہ ہوئے مصروف کو بڑا صدمہ تھا اور اسکا قصد تھا کہ آج طبل جنگ نہ بجواوٴن مگر حضور کجکلاہ نے ضد کر کے طبل جنگ بجوا دیا لشکر اسلام مین بھی کوس حربی پر چوب پڑی دونون لشکرون مین سامان جنگ ہونے لگا دربار برخاست ہوئے رات سامان جنگ مین بسر ہوئی صبح کو دونون لشکر میدان جنگ مین آکر صف آرا ہوئے بعد صف آرائی و نقابت کے حضور کجکلاہ اپنے باپ سے اجازت لیکر میدان جنگ مین آیا مبارز طلب کیا آج لشکر زردمان تاجدار کے اہل لشکر کے ہاتھ سے اسکے کئی سردار زخمی ہوئے اور دو شہید ہوئے نقابدارون نے قصد نکلنے کا کیا تھا مگر ابھی نکلنے نہ تھے کہ نقابدار چہارم نے جو بمرتبہ صاحبقرانی آگے لشکر کے کھڑا تھا اپنے مرکب کی باگ لے اور نقابدارون کی خدمت مین پہونچکر یون اجازت لی کہ آپ لوگ اپنے مقابلہ کے ہنر دکھا چکے اب غلام کی باری ہی نقابدارون نے اجازت دی مرکب مہمیز کیا اور میدان مین آیا ہمتگاور ہوا حضور کا مرکب دس قدم پسپا ہوا اور مرکب نقابدار جو بے حرکت کر کے رکھا حضور کو بڑا غصہ آیا مرکب کو رانون مین فشل کر آتے ہی خبردار کہکر نقابدار پر نیزہ کا وار کیا نقابدار نے بچالا کی سنان نیزہ کو بچا کر نیزہ پر ہاتھ ڈالدیا اور ایسا جھٹکا دیا نیزہ ہاتھ سے حضور کے چھوٹ گیا یہ نیزہ بحر آب خجالت مین غرق ہو گیا نقابدار نے نیزہ کو دور پھینکدیا لشکر اسلام سے نعرہ تکبیر بلند ہوا اور نقابدارون نے بہت تعریف کی نقابدار نے سلام کیا حضور نے برہم ہو کر اپنے بہر سے گرز اٹھا کر نقابدار پر وار کیا نقابدار نے اس ترکیب سے خالی دیا کہ حضور لرزے لشکرین خود زمین کی طرف چلا نبس نقابدار نے بچالا کی مرکب کو بچا کر گرز بجبرین حضور کے ہاتھ ڈالدیا اور مستحکم پکڑ کر اب جو زور کیا حضور کجکلاہ کو مع گرز وقاش زین سے اٹھا لیا اور سر سے بلند کر کے زمین پر مارا اور عیار کے حوالے کیا عیار مشکین باندھ گیا یہ حال دیکھکر مصروف کجکلاہ کو بہت غصہ آیا قصد کیا کہ جنگ مغلوبہ کرون کہ ادھر نقابدار نے مبارز طلب کیا اب مصروف نے خود قصد کیا تھا کہ نقابدار کے مقابلہ کو جاوٴن کہ صحرا سے گرد بلند ہوئی اور اسقدر گرد بلند ہوئی کہ روئے آفتاب پوشیدہ ہو گیا دونون لشکرون نے جو گرد کو دیکھا سب اسی طرف متوجہ ہو گئے مصروف بھی دیکھنے لگا

اور نقابدار بھی کہنے لگا کہ یہ کیسی گرد بلند ہوئی مصروف کو یہ گمان ہوا کہ شاید اہل اسلام کی کمک آئی اور اہل اسلام نے یہ خیال کیا کہ کفار کی کمک آئی مگر وہ گرد آمد دیوانہ کی بلند ہوئی تھی کہ وہ مصروف کجکلاہ کی کمک کو حسب الطلب اُسکے چل چکا تھا اب آیا ہی مصروف نے جو غور کیا اور دیکھا تو معلوم ہوا کہ یہ گرد طرف بیشہ مصروفیہ کے بلند ہوئی ہی اُسکو یقین ہوا کہ دیوانہ میری کمک کو آیا ہی مگر اس پر بھی ہرکارون کو برائے خبر کے روانہ کیا اور لشکر اسلام سے بھی ہرکارہ روانہ ہوئے جب دونون لشکرون کے ہرکارے روانہ ہوئے وہ ہرکارے بہت جلد جب قریب گرد پہونچے دیکھا کہ ایک دیوانہ مرکب پر سوار آلات حرب وضرب سے آراستہ بال سر کے بکھرے ہوئے ہوا سے اڑتے ہوئے لال لال آنکھیں آستینیں چاک گریبان چاک سر و مونہہ پر راہ کی خاک ایک چوب دست ہاتھ مین لیے ہوئے آگے آگے چلا آتا ہی مگر وحشت دیوانہ پن کی چہرہ سے ظاہر ہی عقب مین اور بہت سے دیوانے قریب چالیس ہزار کے آتے ہین یہی حالت دیوانہ پن کی کبھی تلوارین برہنہ کرتے ہین اُنمین جو اُنکی صورت اُنکو خود نظر آتی ہی تو قہقہہ لگاتے ہین قلقاریان مارتے ہین پھر تلوارون کو نیام مین کر لیتے ہین اُس دیوانہ کا یہ عالم ہی کہ کثرت وحشت سے کبھی مرکب کو دوڑا کر ادھر چلا گیا کبھی اُدھر کبھی اپنے ہمراہیون کے غول مین گھس گیا اُس صورت سے اور اسی ترکیب سے لشکر کو لیے چلا آتا ہی ہرکاران لشکر مصروف کجکلاہ نے پہچانا کہ یہ تو دیوانہ مصروف ہی ہماری کمک کو آتا ہی وہ ہرکارے یہ حال دیکھکر پلٹے اور ہرکاران لشکر اسلام بھی اُس دیوانے کی آمد کو دیکھکر اپنے لشکر کی طرف واپس آئے ادھر مصروف کجکلاہ کو ہرکارون نے خبر دی کہ مبارک ہو کہ آپکا سپہ سالار حسب الطلب آپ کے آتا ہی یعنی مصروف دیوانہ مع اپنے ہمراہیون کے یہ اُسی کے آنے کی گرد ہی مصروف کجکلاہ یہ خبر ہرکارون کی زبانی سنکے خوش ہوا چہرے پر ایک رونق سی آگئی وہ جو ملال و رنج بھائی و بیٹون کے اسیر ہوجانے کا دل پر تھا وہ دفع ہو گیا قوت آگئی کہ دیوانہ آگیا اسی کی ذات پر بھروسہ تھا گرد کی طرف دیکھنے لگا بلکہ جو سردار تھے اُنکو ہمراہ لیکر طرف گرد کے چلا اُدھر عمرو نے لشکر اسلام کے نقابدارون سے کہا کہ حضور ایک دیوانہ اس صورت کا مع چالیس ہزار دیوانون کے ادھر کو آتا ہی باقی خیریت ہی یہ غبار اُسکے آنے سے بلند ہوا ہی نقابدارون نے فوراً خیال کر لیا کہ وہی مصروف دیوانہ ہوگا کہ جسکا خوف ہمکو ہر مرتبہ مصروف کجکلاہ دلاتا ہی اور ڈراتا آتا ہی تو کیا خوف ہی نقابدار چہارم صاحبقران ہی اور میدان مین حضور کجکلاہ کو زیر کیا ہی مرکب پر سوار کھڑا ہوا گرد کی طرف دیکھ رہا ہی اور لشکر اسلام بھی اُسی طرف دیکھ رہا ہی سب نے دیکھا کہ ہرکارون نے مصروف کجکلاہ سے ملکر کچھ کہا مصروف کجکلاہ مع چند سردارون کے خود اُس گرد کی طرف چلا یہ سب اُسطرف متوجہ ہین کہ دامنہ گرد کا پھٹا اور اُس سے ایک دیوانہ مع لشکر دیوانون کے پیدا ہوا سب نے دیکھا کہ سب برہنہ سر ہین آستینین و گریبان چاک ہین بال سرون کے ہوا سے اڑ رہے ہین آنکھون مین لال لال ڈورے پڑے ہوئے ہین وحشیانہ حرکتین کرتے ہوئے چلے آتے ہین نقابدار صاحبقران و دیگر نقابدار و لشکر اسلام نے دیوانہ کو دیکھکر خیال کیا کہ یہی دیوانہ مصروف ہی دیوانہ نے قریب ہوکر اور ایک مرتبہ ٹھہر کر ادھر اُدھر دیکھا تو معلوم ہوا کہ دو لشکر صف آرا ہین لشکر مصروف کجکلاہ کو دیوانے نے پہچان لیا اسلام کے لشکر کو حریف خیال کر کے ایک چیخ اس زور سے ماری کہ تمام صحرا ہل گیا اُسکا چیخ مارنا تھا کہ سب

دیوانون نے چیخین مارنا شروع کیا تلوارین کھینچ لین دیوانے نے پلٹکر دیکھا تو اُسنے دیکھا کہ معروف
کج کلاہ مع چند سردارون کے میری طرف آتا ہی اُدھر دیوانے کی نظر نقابدار پر جا پڑی دیکھا کہ
ایک جوان مرکب پر سوار نقاب مونہہ پر ڈالے میدان مین کھڑا ہوا ہی اور میری طرف دیکھکر مسکرا
ہی اسنے پھر چیخ ماری اور قصد کیا کہ نقابدار پر جا پڑے دن دیوانون نے قصد کیا کہ ہم لشکر پر جا پڑین
یہ منشا دیوانے کا معروف کجکلاہ سمجھ گیا مرکب کو بڑھاکر دیوانہ کے قریب آیا معروف کو سلام کیا معروف نے جواب سلام
دیکر دیوانے کو منع کیا کہ اسوقت مقابلہ کو نہ جاو کل جانا آج تم تھکے ہوے ہو دیوانہ یہ کلام
سنکے خاموش ہو رہا معروف کجکلاہ دیوانے کو مع اسکے ہمراہیون کے لیکر لشکر مین آیا اور
طبل باز بجوا کر اُسیوقت فرودگاہ پر واپس آیا نقابدار بھی اپنے لشکر مین آیا اور مع لشکر کے
قیام گاہ پر واپس آیا اہل لشکر نے کمرین کھولین دربار آراستہ ہوا اُدھر دیوانے نے قریب لشکر معروف
کجکلاہ کمپ تانکر اُترے معروف کا لشکر بھی پڑاو پر اُترا معروف نے دربار کیا سب سردار
حاضر ہوئے دیوانہ بھی دنگل پر آکر بیٹھا معروف کجکلاہ نے غصہ کا سبب دریافت کیا دیوانے
نے جواب دیا کہ مین نے اپنی صحت پانے کا جلسہ کیا تھا جب اُس سے فراغت ہوئی تو مین آیا
تم اپنی حالت بیان کرو کہ یہ کون لوگ ہین معروف کجکلاہ نے کہا کہ یہ لوگ خدا پرست ہین
اور قاف سے آئے ہین اور یہان آکر اُترے ہین اپنے کو صاحبقران و نقابداران قاف کہتے ہین
مجکو انکے آنے کی خبر ہوئی پہلے مین نے کوتوال کو انکے پاس بھیجا اُسنے اُنکو بہت کچھ سمجھایا اور ڈرایا اور
دھمکایا اور بہت خوف دلایا اُنھون نے کچھ نہ سنا یہی جواب دیا کہ ہم اِن ملکون کو اسلام آباد کرینگے
پھر مین نے اپنے فرزند حضور کجکلاہ کو بھیجا اُسنے بہت کچھ کہا سنا مگر اُنھون نے نہ مانا اور وہی جواب دیا
تب مجکو غصہ آیا مین نے تمکو طلب کیا اور اپنے دونون فرزندون اور بھائی کو طلب کیا جب وہ آئے
تو مین لشکر لیکر یہان آیا اب جو آکر دیکھا تو یہ لشکر کثیر فروکش پایا پہلے اسقدر لشکر نہ تھا یہ سمجھکر پند و نصیحت
کی جب جواب جنگ آیا تو طبل جنگ بجوایا مقابلہ ہوا بہت سے سردار میرے لشکر کے زخمی ہوئے
اور مارے گئے میرے بھائی اور فرزندون نے مقابلہ کیا وہ سب نقابدارون کے ہاتھ سے
زیر ہوئے اور گرفتار ہو گئے جس نقابدار کو تمنے میدان مین کھڑا ہوا دیکھا تھا اُسنے آج میرے
فرزند حضور کجکلاہ کو زیر کیا ہی میرا قصد مقابلہ کو جانے کا تھا کہ تمھارے آمد کی خبر پاکر ٹھہر گیا یہ
واقعہ ہی تمھاری آمد کے غصہ نے یہ سانحہ پیش کیا اگر تم آجاتے تو کبھی یہ واقعہ پیش نہ آتا وہ لوگ
سزا پاچکے ہوتے معروف کجکلاہ نے کل حال ابتدا سے آخر تک بیان کیا دیوانہ ساکت
بیٹھا سُنا کیا جب معروف بیان کر چکا دیوانہ نے کہا کہ بجواو طبل جنگ مین کل ان سبکو
قتل کرونگا اور جو جو اسیر ہو گئے ہین انکو رہا کرونگا آپ اطمینان رکھین معروف کجکلاہ نے
یہ سنکے حکم دیا کہ طبل جنگ بنام ہمارے سپہ سالار معروف دیوانہ کے یہ حکم دینا تھا کہ فوراً
نقارہ پر چوب پڑی اہل لشکر کو معلوم ہوا کہ صبح کو مقابلہ ہوگا سب سامان جنگ مین مصروف ہوئے
اُدھر سرکاران لشکر اسلام نے طبل جنگ کے بجنے کی خبر لشکر اسلام مین پہونچائی عرض کیا کہ جو دیوانہ آیا ہی
وہ کل نکلکر مقابلہ کریگا اُسکے نام پر طبل بجا ہی یہان بھی بموجب حکم نقابداران کوس رزمی پر چوب
پڑی طبل جبل چراغ سلیمانی گرگرایا سبکو معلوم ہوا کہ کل پھر مقابلہ ہوگا سب سامان جنگ مین
مصروف ہوئے دونون طرف کے دربار برخاست ہوئے دیوانہ اپنے مقام پر آیا رات بھر دونون

طرف طبل بجا کیا سامان ہوا کیا یہان تک کہ سفیدہ سحری نے ظہور کیا اہل لشکر اسلام نماز وغیرہ
سے فراغت کرکے مسلح و مکمل ہوکر میدانمین آئے اُدھر سے معروف کجکلاہ دیوانہ کو ہمراہ لیکر
اور مع کل لشکر کے صف آرا ہوا اس طرف سے نقابدار پہونچے کفار نے صف آرائی کی دیوانہ
ایک طرف صف بستہ ہوئے ادھر لشکر اسلام بصد احتشام صف آرا ہوا نقابدار چہارم بمرتبہ صاحبقران
زیر سایہ علم جبل چراغ سلیمانی چالیس قدم آگے مرکب پر سوار کھڑا ہوا جب صف آرائی ہو چکی
دونون طرف سے نقیب نکلے نقابت کی نقیب نقابت کرکے جب چلے گئے صفون پر سناٹا
سا چھا گیا مثل عین فرزگان تنے کہ یکایک معروف کجکلاہ سے اجازت لیکر معروف دیوانہ اپنے
صف سے مرکب کو مہمیز کرکے نکلا اور میدان مین آیا سرا پا میدان کا دیکھا یا جب خود بھی غرق
غرق ہوا اور مرکب بھی اسوقت اہل اسلام کی طرف دیکھکر پکارا کہ اے فرقہ خدا پرستان و اے
زبردستان تم مین سے جسکو تمنا مرگ ہو میرے مقابلہ کو آئے تمنے یہان آکر بہت فساد برپا کیا
اور معروف کجکلاہ میرے بادشاہ کو بہت پریشان کیا تھا شاہزادون کو اسیر کر لیا چونکہ تمھاری قضا
نہ تھی اسوقت تک اس سبب سے مجکو خبر نہ ہوئی ورنہ اب تک کبکا تمھارا خاتمہ ہو گیا ہوتا گو بادشاہ
نے تمکو بہت سمجھایا اور پند و نصیحت کی اور میرا خوف بھی دلایا اسپر بھی تمکو خیال نہ آیا اور تمنے یہی جواب
دیا کہ ہم ان ملکون کو بھی اسلام آباد کرینگے یہ امر بالکل ناممکن ہے تمکو میرا خوف نہین ہے جب تک مین نہ تھا
جو چاہا تمنے کیا اسی مین بہتری ہے اور اچھائی ہے کہ جنکو جنکو تمنے اسیر کیا ہے انکو رہا کردو اور اگر بادشاہ
کی اطاعت کرو اور جو دین و مذہب بادشاہ کا ہے اسکو قبول کرو یا یہان سے چلے جاؤ اور سب مال و
اسباب ہمکو دیدو ورنہ بہت پچھتاؤگے آیندہ تمکو اختیار ہے یہ جو دیوانہ نے کہا سب اہل اسلام نے
جواب دیا کہ کیا بیہودہ بک رہا ہے بڑے بڑے تو اس مال و اسباب کو لے نہین سکتے ہین تیری کیا
مجال ہے دیوانہ بولا کہ بعد مقابلہ کو آؤ معلوم ہوا کہ تم سبکی قضا میرے ہاتھ سے آئی ہے مین میدان
مین موجود ہون یہ کلام اُسکا تمام نہ ہوا تھا کہ نقابدار اول نے جسنے صفدر کجکلاہ کو زیر کیا تھا
بانگ دی اور مرکب کو مہمیز کرکے نقابدارون سے اجازت لیکر میدان مین آیا سب دیکھ رہے ہین
کہ آتے ہی ہنگامہ برپا ہوا دس قدم مرکب دیوانہ نے کا لیا ہوا اور چار قدم مرکب نقابدار کا ہٹا دونون
مرکبون کو زانون سے مسل کر مقابل ہوئے دیوانہ نے نیزہ اُٹھا کر مارا نقابدار نے نیزے کو
نیزے پر رد کا کئی نیزہ بازی ہوئی نقابدار نے چالیسوین طعن مین نیزہ دیوانہ کا ہوائی کیا دیوانہ کو بہت
غصہ آیا اور کھینچکر تیغ آبدار نقابدار پر وار کیا نقابدار نے وار کو دیوانہ کے سپر پر رد کیا اور اپنا
وار کیا تلوار چاٹنے لگی ایک مقام پر جو دیوانہ نے وار کیا نقابدار نے سپر کو پناہ کرکے یہ قصد کیا
کہ مرکب کو بڑھا کر تلوار قبض پر لون مرکب کو جو مہمیز کیا مرکب نے سکندری کھائی نقابدار مرکب کو سنبھالنے
لگے خود سر پر سے گر پڑا اسپر یٹ کی وہ وار کر چکا تھا تلوار سر پر آگر بیٹھی تا دو ابرو اتر آئی نقابدار
نے دستانہ مارا تلوار چھٹ کر نکل گئی چادر خون کی مونہہ پر آگئی اُدھر دیوانہ نے قصد کیا کہ دوسرا وار کر ون
کہ دوسرے نقابدار نے پکار کر کہا کہ دست خود را نگہدار مین تیرا حریف آپہونچا ادھر نقابدار
نے زخم سر کو چٹکی سے پکڑ کر قصد کیا کہ دیوانہ پر وار کرون چونکہ خون بہت نکلا تھا سنبھل
نہ سکا غش آنے لگا کہ دوسرا نقابدار اجازت لیکر آپہونچا نقابدار کو واپس کیا طرف لشکر کے
خود مقابلہ کیا دیوانہ اسسے بھی ہنگامہ در ہوا بیس قدم مرکب دیوانہ کا ہٹا اور چار قدم مرکب

نقابدار کا دیوانہ نے دوسرا نیزہ ہاتھ میں لیا نقابدار پر نیزہ مارا نقابدار نے نیزہ دیوانہ کا پینتالیس
طعن میں ہوائی کیا دیوانہ نے برہم ہوکر اُسی تیغہ کا وار کیا کہ جس سے نقابدار اول کو مجروح
کیا تھا نقابدار دوم نے بھی تلوار کو سپر پر روکا وار سپر چلنے لگے نقابدار دوم کے مرکب کا پاؤن
وہان پر ایک موش خانہ تھا جاتا رہا اسنے بھی سکندری کھائی کہ یہ تو مرکب کے سنبھالنے میں مصروف
ہوئے دیوانہ نے موقع پاکر وار کیا تیغہ سر پر پڑا تا دو ابرو اُتر آیا نقابدار نے برہم ہوکر داستانہ مارا کہ تلوار تو
نکل گئی مگر چادر خون مونہ پر آئی نقابدار نے رومال سے خون پاک کرکے اور زخم سر کو باندھکر
وار کیا دیوانہ نے خالی دی جھٹکا جو ہو بچا زخم سر کھل گیا نقابدار جھنجھلا کر اپنے دوسرا وار
کیا موقع دیکھکر زخم سر جو پارا ہوا یہ واقعہ دیکھکر اگر نقابدار کو دیوانہ نے مبارز طلب
کیا ایکی مرتبہ تیسرا نقابدار نکلا جسنے منصور جگبلاہ کو زیر کیا تھا دیوانہ گرد اسپر کا اُٹھا کر ہمتگام
ہوا نکا در سے چلے مرکب نقابدار کا تین قدم پسپا ہوا اور مرکب دیوانہ کا بارہ قدم دیوانہ نے مرکب
کو سنبھال کر کہا کہ او نقابدار تو دیکھ چکا ہے کہ میں دو نقابدارون کو مجروح کر چکا ہون پھر تو میرے
مقابلہ کو آیا نقابدار نے فرمایا کہ تو وار کر اس تقریر سے کیا حاصل دیوانہ نے تیسرا نیزہ طلب کیا
اور نقابدار کے مارا نیزہ بازی ہونے لگی طعن پر طعن چلنے لگی تیسری طعن میں نیزہ نقابدار نے
دیوانہ کے ہاتھ سے نکالدیا دیوانہ کو غصہ آگیا برہم ہوکر ہون آگاہ سے لیے تیغہ کا وار کیا جیسے چمک
نقابدار نے دیکھی سپر کو پناہ کیا وار کو رد کیا اور رد و بدل ہونے لگی نقابدار سوم نے بھی یہی
قصد کیا کہ تلوار کلائی مروڑ کر چھین لون مرکب کو جو مہمیز کیا مرکب نے سکندری کھائی تیغہ سر پر پڑا تا
دو ابرو اتر آیا زخم کاری لگا نقابدار نے داستانہ مارا تیغہ سر سے نکلا مگر خون اسقدر جاری ہوا
کہ تمام نقابدار کا جسم ڈوب گیا نقابدار نے جرأت کرکے زخم سر کو پکڑ کر اپنا وار کیا دیوانہ ہٹا
مگر تلوار مرکب پر پڑی کہ اسکی گردن قلم ہوگئی مرکب گر کر گرنے لگا دیوانہ کو ڈیڑا اور اس قصد سے
چلا کہ نقابدار کو مرکب کو بے گردن ادھر لشکان جو پہونچی زخم سر نقابدار سے خون جاری ہوا اہل اسلام
دوڑ پڑے نقابدار کو مع مرکب کے بچاکر لشکر میں لے آئے یہان لاکر ٹانکے تینون نقابدارون کے سر مین
دیکے مرہم کی پٹیان چڑھائین چونکہ نقابدار بہادر و جری تھے جب ٹانکے وغیرہ لگ چکے اُٹھ بیٹھے
اُدھر یہ واقعہ صاحبقران نے دیکھا کہ اس دیوانہ نے تینون نقابدارون کو مجروح کیا تاب نہ رہی مرکب
کو مہمیز کرکے اب اجازت کس سے لین میدان کی طرف چلے ادھر یہ خبر نقابدارون کو پہونچی وہ بیقرار
ہوکر انھ اپنے مقام پر آکے اور کھڑے ہوگئے ایسی حالت زخمداری مین اور دیکھنے لگے نقابدار کو ادھر
سے چلا ادھر مصروف کجکلاہ نے جو دیکھا کہ نقابدار چہارم دیوانہ سے لڑنے کو آتا ہے فوراً نیزہ مرکب
دیوانہ کے لیے روانہ کیا خادم نے لاکر حاضر کیا دیوانہ مرکب پر سوار ہوا کہ نقابدار آ پہنچا دیوانہ
نے مرکب کو اپنے قریب لگا اور آگے بڑھایا نقابدار نے بھی مرکب کو بقصد لگا ور زنی مہمیز کیا تھا ور چلے سب نے
دیکھا کہ مرکب نقابدار ایک قدم اور مرکب دیوانہ پندرہ (۱۵) قدم پسپا ہوا دیوانہ نے کہا کہ تو بھی میرے
ہاتھ سے مجروح ہوگا یہ کہکر نیزہ سینہ سے کینہ نقابدار چہارم پر مارا نقابدار نے سنان نیزہ کو سنان
نیزہ پر روکا تھا نیزہ بازی ہونے لگی پچیسوین (۲۵) طعن مین نقابدار نے نیزہ دیوانہ کا ہوائی کردیا اور ایک
[illegible] سے یون بیان کیا ہے کہ نقابدار نے ایک مقام پر موقع پاکر سنان نیزہ پر ہاتھ ڈالا
اور جھٹکا دیکر نیزہ دیوانہ کے ہاتھ سے چھین لیا یہ واقعہ دیکھکر لشکر اسلام سے صدائے تحسین و آفرین

بلند ہوئی نقابداروں نے بہت تعریف کی دیوانہ بہت خجل ہوا اور کہنے لگا کہ یہ تلوار تم نقابداروں کا خون چاٹ چکی ہے خبردار ہو جاؤ مین وار کرتا ہون یہ کہکر وار کیا نقابدار نے وار کو تلوار کے تلوار پر روکا اپنا وار کیا لگی تلوار چلنے اب جو نقابدار نے کئی وار روکے دیوانہ نے یہ کہکر کہ او نقابدار اس وار سے بچ وار کیا بس نقابدار نے بھرپور جو تلوار تلوار پر ماری تلوار نقابدار سے تلوار دیوانہ کی ٹوٹ کر گری ہر غریو لشکر اسلام سے نعرہ تعریف کا بلند ہوا اب دیوانہ کو تاب نہ رہی ارابہ اسکے قریب تھا اسپر اسکی چوبدست رکھی ہوئی تھی تیرہ سو من کی اسکو اٹھا کر اور خبردار کہکر وار کیا اور کہا کہ اس وار سے بچ تو جانوں سے کمر کوہ ٹوٹ جاتی ہے نقابدار نے گرز پر اس چوب دست کے وار کو روکا تراقہ کی صدا بلند ہوئی شرارے نکل کر بالاے ہوا گئے جگر زمین شق ہو گیا گاو زمین کانپ گئی غبار بلند ہوا نقابدار تہ گرد مین پوشیدہ ہو گیا ادھر نقابداروں نے کلیجہ پر ہاتھ رکھ لیا اور سیارہ ثانی کی طرف اشارہ کیا کہ خبر تو لاؤ وہ چھاگل آب لے کر طرف گرد کے چلا ادھر دیوانہ نے صدا دی کہ زدم و بست کردم یہ کہہ رہا تھا کہ یکایک سب کو یہ معلوم ہوا کہ برج خاکی سے آفتاب طالع ہوا سیارہ قریب گرد نہ پہونچا تھا کہ نقابدار دل گرد سے پیدا ہوا نقابداروں نے جو نقابدار کو دیکھا کہ صحیح و سلامت دل گرد سے نکلا ادھر نقابدار نے نکل کر فرمایا کہ کرا زدی و کرا بست کردی مین تیرا حریف موجود ہون دیوانہ نے جو نقابدار کو زندہ و سلامت دیکھا اور دیکھا کہ اسی طور سے گرز ہاتھ مین علم ہے بہت حیران ہوا اور جھپٹ کر وار کیا چوب دست کا وار نقابدار نے گرز پر روکا ایکی مرتبہ غبار وغیرہ نہ بلند ہوا نقابدار نے اسکے وار کو رد کر کے کہا کہ او دیوانے تو دو وار کر چکا اب مین وار کرون دیوانے نے کہا کہ شوق سے وار کر نقابدار نے اپنے گرز کو ایک ہاتھ سے چرخ دے کر جو دیوانہ پر مارا دیوانے نے چوبدست پر روکا تراقا پیدا ہوا دیوانہ گرد مین پوشیدہ ہو گیا اور اسکی آنکھین بند ہو گئین از سر تا پا پسینہ مین غرق ہو گیا یہ واقعہ دیکھکر معروف کج کلاہ نے عیاروں کو حکم دیا کہ جا کر خبر لو عیار دوڑ کر اور جھپٹ کر قریب گرد آئے پانی کا چھینٹا مارا گرد کو ہٹا کر اندر گئے دیکھا کہ دونون ہاتھ تو مثل ستون کے بلند ہین مگر دیوانہ از سر تا پا غرق عرق ہے ہر بن مو سے پسینہ جاری ہے غشی طاری ہے مرکب غرق زمین ہے آواز دی کئی مرتبہ پکارا اگر صدا نہ آئی پانی کا چھینٹا دیا تب اسنے آنکھ کھولی اور آنکھ کھول کر کہا کہ کیون خیریت ہے عیار نے کہا کہ آپ کی طبیعت کیسی ہے حریف لاف زنی کر رہا ہے دیوانہ نے یہ سنکے کہا کہ قیامت کی ضرب تھی مجکو اپنی قوت بازو نے بچایا اگر کوئی میرے مقام پر ہوتا تو استخوان اسکے سرمہ سا ہو جاتے یہ کہکر مرکب کو جو مہمیز کیا اسکو مردہ پایا یہ بھی نہ معلوم ہوا کہ مرکب گیا یہ واقعہ دیکھکر دیوانہ کو بہت غصہ آیا وہی چوبدست لے کر اس گرد سے یہ کہتا ہوا نکلا کہ او نقابدار تو نے غضب کیا کہ میرے مرکب کو ہلاک کیا مین تیرے مرکب کو کب زندہ چھوڑتا ہون نقابدار نے جو دیکھا کہ دیوانہ اور قصد سے آتا ہے فوراً مرکب پر سے کود پڑے ادھر دیوانہ قریب آ گیا یہ دیکھا کہ نقابدار مرکب پر سے کود پڑا کہنے لگا کہ تو نے چالاکی کر کے خوب اپنے مرکب کو بچایا یہ بھی نہ معلوم ہوتا کہ مرکب مر گیا اس طور سے پڑی کرتا نقابدار نے فرمایا کہ او ظالم تو بکتا کیا ہے اس کلام پر دیوانہ کو اور غصہ آیا اور برہم ہو کر بولا کہ بے روکی تو اس چوبدست کو ایکی مرتبہ یہ کہکر نقابدار پر وار کیا دونون پیدل ہین جیسے نقابدار نے دیکھا کہ دیوانے نے چوب دست کا وار کیا بس پینترا بدل کر خالی دیا چوب دست زمین پر پڑی کہ غرق زمین ہو گئی ادھر نقابدار نے پینترا بدل کر اور چستی و چالاکی کمر زنجیر دیوانہ کو پنجہ زبر دست سے پکڑا اور جب تک دیوانہ چوب دست کو سنبھالے جگر نے نعرہ اللہ اکبر

کھینچ کر یا حیدر کرار مدد کہکر اب جو زور کیا دیوانہ کو مع چوب دست کے اُٹھا لیا پہلے ہی زور مین سر سے بلند کیا اور گرد سر چرخ دے کر زمین پر دے مارا اور چھاتی پر سوار ہوے اُسکو دبا کر کہا کہ بتا شناخت پروردگار مین کیا کہتا ہی یہ زور و طاقت دیکھ کر معروف تاج کلاہ کے توحواس جاتے رہے رنگ روفق ہو گیا منھ پر ہوا ئیان اُڑنے لگین چہرے اہل لشکر معروف کج کلاہ کے مثل آفتاب کے زرد ہو گئے دیوانون نے اپنے افسر کو زیر دیکھ کر قصد کیا کہ ایک مرتبہ حملہ کرین معروف نے منع کیا اور کہا کہ اے دیوانو اگر تم حملہ کروگے تو وہ ظالم تمھارے آقا کو مار ڈالے گا کیونکہ وہ اُسکے قبضہ مین ہی دیکھو مین جا کر رہا کیے لاتا ہون راوی بیان کرتا ہی کہ دیوانہ کے زیر ہونے سے معروف کے چھکے چھوٹ گئے سارا کس بل جاتا رہا اس نے خیال کیا کہ اب ان لوگون سے لڑنا بیکار ہی ان سے کوئی مکر و شر کرنا زیبا ہی کہ جسکو یہ پورا نہ کر سکین اگر واقعی یہ لوگ صاحب اقبال ہین اور اور جسکی خبر میرے مرشد نے دی تھی یہ وہی لوگ ہین تو پھر انکی اطاعت کرنا اور انکا دین قبول کرنا ضرور ہی یہ امر دل مین سوچ کر اسکے اہل لشکر نے بھی جنگ مغلوبہ کا قصد کیا تھا اُن کو بھی منع کیا اور آپ مرکب کو مہمیز کر کے طرف نقابدار کے چلا اُن نقابدارون نے جو معروف کو آتے ہوے دیکھا گو مجروح تھے وہ اُدھر سے چلے نقابدار کی تعریف کرتے ہوے اُدھر لشکر اسلام مین ہر طرف سے تحسین کی صدا بلند تھی ہر ایک نقابدار چہارم کے زور و طاقت کی تعریف کر رہا تھا ادھر نقابدار نے جو دیوانہ سے کہا کہ دین اسلام قبول کر یہ کلام سننا تھا کہ دیوانہ رونے لگا جب وہ چیخین مار کر رونے لگا تو نقابدار اُسکی چھاتی پر سے اُتر پڑا مگر دیوانہ اُسی طور سے پڑا ہوا ہی اور رو رہا ہی کہ معروف تاج کلاہ آکر پہونچا یہ واقعہ دیکھ کر حیران ہوا کہ دیوانہ رو رہا ہی اور نقابدار اُسکے قریب کھڑا ہی ادھر سے معروف پہونچا اُدھر سے نقابدار آ گئے نقابدار بھی یہ واقعہ ملاحظہ کر کے حیران ہوے کہ معروف کج کلاہ نے بڑھکر دیوانہ سے کہا کہ او دیوانے تو روتا کیون ہی کیا تجھ سے نقابدار نے کہا کہ تو رونے لگا دیوانہ نے گریہ کو ضبط کر کے کہا کہ اے بادشاہ مجھ سے نقابدار کہتا ہی کہ دین اسلام قبول کر اور مین منصف ہون نقابدار مجکو زیر کر چکا ہی کیونکر ہو سکتا ہی کہ انکار کرون خلاف انصاف و شجاعت ہوتا ہی رونا اس امر پر آیا کہ میرا خواب جھوٹا ہوتا ہی اور جو مجھ سے خواب مین ایک بزرگ نے فرمایا تھا اُسکے خلاف پیش آیا مین کیونکر کہون کہ میرا خواب جھوٹا تھا اسوقت تک تو جو فرمایا تھا وہ پیش آیا اور جس قدر کہا تھا اُسکے خلاف نہ ہوا مگر اب خلاف ہوتا ہی مین روتا اس سبب سے ہون کہ یہ کیا ہوا اب کیا کرون روؤن نہ تو کیا کرون حیران ہون مین کیونکر اس امر کو یقین کر لون کہ میرا خواب دروغ ہی ایسے خواب جھوٹے نہین ہوتے ہین معروف نے کہا کہ او دیوانے کچھ بیان تو کر کہ کیا دیکھا ہی ہم لوگ بھی تو سنین دیوانہ نے کہا کہ مین نے قبل مین خواب دیکھا تھا کہ ایک مقام ہی وہان آتش روشن ہی لوگ مجکو اُس آگ کی طرف لے چلے گرفتار کر کے اور قصد کیا کہ اُس آگ مین ڈال دین کہ ایک بزرگ نورانی صورت تشریف لائے اور فرمایا کہ اسکو آگ مین نہ ڈالو یہ قابل آگ نہین ہی اُنھون نے جواب دیا کہ یہ کافر ہی اسکے ایمان کا کچھ ٹھکانا نہین ہی فرمایا کہ یہ کافر نہین ہی اسکے ایمان کا ٹھکانا تب ہے آخر مین خدا پرست ہوگا راہ خدا مین جہاد کرے گا یہ جو فرمایا اُن لوگون نے مجکو چھوڑ دیا اُنھون نے اُن لوگون سے فرمایا کہ یہ ایک جوان خدا پرست و عالی خاندان و صاحبقران زمانہ کا رفیق ہوگا اور اُسکے رکاب سعادت انتساب مین رہ کر کفار کشی کرے گا یہ جو فرمایا وہ لوگ مہیب صورت مجکو چھوڑ کر چلے گئے جب وہ چلے گئے تو اُن بزرگ نے مجھ سے فرمایا کہ اے معروف دیوانہ آگاہ ہو کہ تو ایک شاہزادے کا رفیق ہوگا وہ شاہزادہ قاف مین پیدا ہو چکا ہی تو اُسکی صورت دیکھے گا جو کہ تجکو زیر کرے گا اور تو سوا اُسکے

اُس جوان کے کہ وہ میرے سے زیر نہ ہوگا یہ فرما کر اشارہ کیا مین نے دیکھا کہ ایک مہ جبین لباس زرنگار پہنے ہوئے چلی آتی ہے وہ مہ جبین قریب اُس مرد بزرگ کے آکر کھڑی ہوئی اُنھون نے اُس مہ جبین سے فرمایا کہ اس دیوانے کو اُس شاہزادے کو دکھا دو جو کہ اس دیوانے کو زیر کرے گا جسکا یہ رفیق ہوگا اُس نازنین نے مجکو ایک طفل کو دکھایا کہ عجب حسن رکھتا تھا اور اُس عالم طفلی مین وہ رعب و داب تھا کہ مین دیکھکر کانپ گیا میرے اندام مین رعشہ پڑ گیا مین کانپنے لگا اس قدر خوف طاری ہوا کہ مین نے کہا کہ اے مرد بزرگ مین نے دیکھ لیا فرمایا کہ خوب پہچان لے یہی لڑکا سرکشان قاف کو قتل کرے گا اور تمام قاف کو اُن کے جسم نجس سے پاک کرکے پردۂ دنیا پر جائے گا اور تجکو زیر کرے گا تو اسکا رفیق ہوگا اور سوائے اُسکے آج سے کوئی تیری پشت زمین سے نہ لگائیگا تو سب پر غالب ہوگا مین نے قصد کیا کہ اُس طفل کا اور اُنکا نام دریافت کرون کہ وہ میری نگاہون سے غائب ہوگئے میری آنکھ جو کھلی تو اپنے کو بستر خواب پر پایا مگر وہ سب سامان میری آنکھون کے نیچے تھا اور میرے اندام مین رعشہ تھا اُس دن سے آج تک کسی نے مجکو زیر نہ کیا مین ہی سب پر غالب آیا اور جب اُس طفل کی صورت کا خیال کیا میرے روبرو تصویر اُسکی پھر گئی اور وہی حال ہوگیا جو کہ خواب مین ہوا تھا مین اپنے بیشہ سے آکر اس مقام پر مسکن گزین ہوا اور آپ نے میرا مشاہرہ مقرر فرمایا مین بسر کرنے لگا مگر مجکو اُس خواب کا خیال تھا جب مین بیشہ معروفیہ مین مقیم ہوا ایک دن خواب مین وہ مرد بزرگ پھر تشریف لائے اُن کے ہمراہ ایک نقابدار تھا مگر کم سن مین نے اُن کے قدم چومے اور اُنھون نے فرمایا کہ اے معروف دیوانہ آگاہ ہو کہ اُس شاہزادے نے جوان ہوکر طلسم چہل چراغ سلیمانی فتح کیا اپنے باپ و دادا و چچا کو رہا کیا تمام دیوان قاف کو پست کیا اب اُس نے قصد کیا ہے طرف پردۂ دنیا کے اُسکے ہمراہ تین نقابدار ہون گے اور وہ خود بھی نقابدار ہوگا اور وہ صاحبقران زمان ہی تمام عالم کو کفر سے پاک کرے گا جب وہ نقابدار با وقار پردۂ دنیا پر تشریف لائے گا تو اُس زمانہ مین آفتاب پرستی کو ترقی ہوگی تمام ممالک اسلام تباہ ہون گے وہ صاحب اقبال آکر سب کو اسلام آباد کرے گا بڑے بڑے زبردستون کو زیر کرے گا دینی صاحبقرانی کا ڈنکا بجائیگا دین اسلام کو ازسرنو اُسکے قدم کی برکت سے ترقی ہوگی بڑے بڑے بادشاہ اُسکی غلامی اختیار کرینگے اسی مقام پر یعنی بیشہ معروفیہ پر وہ آکر اترے گا تجکو زیر کرے گا تجکو لازم ہے کہ اُسکی اطاعت اور غلامی اختیار کرنا اور دین اسلام قبول کرنا اگر اُسکے کہنے کے خلاف کرے گا تو ذلیل ہوگا بلکہ معروف تاج کلاہ سے بھی کہنا کہ وہ بھی اطاعت کرین اور دین اسلام قبول کرین وہ عنقریب آنے والا ہے اے معروف دیوانہ اگر تو اُسکو دیکھے تو پہچان لے مین نے عرض کیا کہ ضرور آپ مجکو اُس بلند اقبال کو عالم طفلی مین دکھا چکے ہین جب تو وہ بالکل طفل صغیر تھا مگر اُسکی صورت میرے صفحہ دل پر اس طور سے نقش ہوگئی تھی کہ کبھی فراموش نہ ہوگی اگر ہزار برس کے بعد دیکھون تب بھی پہچان لون یہ سماعت فرما کر نقابدار کی طرف اشارہ کیا نقابدار نے اپنے منھ پر سے نقاب کو دور کیا مین نے جو غور کرکے دیکھا اُسکو تو اُسی طفل کو پایا کہ سبزہ آغاز تھا اور وہ رعب و داب اور جاہ و جلال تھا کہ مین کانپنے لگا رعشہ پڑ گیا تمام جسم مین سکتے کی سی حالت ہوگئی فرط رعب و داب سے تمام اندام مین لرزہ تھا یہ قدرت نہ تھی کہ آنکھ اٹھا کر دیکھ سکون اور وہ حسن و جمال تھا کہ نگاہ خیرگی کرتی تھی جب مین دیکھ چکا اشارہ کیا کہ نقاب ڈال لو اُنھون نے

نقاب ڈال لی مجھ سے فرمایا کہ یہ وہی طفل ہی اور یہی تجکو زیر کرے گا اسکے مین نے اوصاف بیان کیے ہین پس جب یہ تجکو زیر کرے تو ضرور اطاعت کرنا اور اس کے کہنے کے بموجب دین اسلام قبول کرنا یہ فرماکر مع نقابدار کے غائب ہوگئے اب جو میری آنکھ کھلی اپنے بستر پر تھا وہ صورت پیش نگاہ تھی آج تک مین اُن نقابدارون کے انتظار مین ہون یہ امر ضرور ہی کہ جو کچھ اُن بزرگون نے فرمایا تھا وہ سب پیش آیا اُسکے خلاف نہ ہوا نہ مین کسی سے آج تک زیر ہوا سب پر غالب آیا اب وہی زمانہ ہی کہ آفتاب پرستی کو ترقی ہی مگر اس قدر خلاف ہوا کہ اُنھون نے فرمایا تھا کہ نقابداران قاف کے ہاتھ سے تو زیر ہوگا بلکہ اُس نقابدار کے ہاتھ سے زیر ہوگا جو کہ صاحبقران ہوگا گو مین وہی سب سامان پاتا ہون اور وہی زمانہ ہی مگر اب جو خیال کرتا ہون تو یہ وہ نقابدار نہین ہی بھلا کیونکر مین اسکی اطاعت کرون اسی سبب سے رکتا ہون کہ یہ کیا ہوا اُنھون نے تو فرمایا تھا کہ تو کسی سے زیر نہو گا سواے نقابدار قاف کے پھر مین کیون اس نقابدار سے زیر ہوا بس غم اسی امر کا ہی یہ جو دیوانہ نے کہا اُسی وقت معروف کج کلاہ نے کہا کہ تیرا خواب سچا ہی یہ نقابدار بھی کہتے ہین کہ ہم قاف سے آئے ہین یہ سب مال و اسباب طلسمی بیان کرتے ہین یہ تیرا قول ہی کہ جب آفتاب پرستی کو ترقی ہوگی تو اُنھون نے فرمایا تھا کہ وہ نقابدار بنیتہ معروفیہ مین آکر پہونچین گے اور قاف سے آئینگے اور تجکو نقابدار زیر کرے گا تو اب وہی زمانہ ہی کہ آفتاب پرستی کو ترقی ہوئی ہی یہان تک کہ مین آفتاب پرست ہوا ہون اور یہ نقابدار قاف سے آئے ہین اور نقابدار ہی نے تجکو زیر کیا ہی اور یہ بھی تو کہتا ہی کہ فرمایا تھا کہ وہ صاحبقران زمان مومن موحد ہوگا یہ بھی اپنے کو صاحبقران کہتے ہین پھر کیون نہین اطاعت کرتا ہی دیوانہ نے جو یہ سُنا معروف کج کلاہ کی طرف سے منھ پھیر لیا اور کہا کہ مین ان سے دریافت کرتا ہون اگر یہ سب اسی واقعہ کو بیان کرینگے تو یقین آئے گا اور اُس جوان کو مین بخوبی پہچانتا ہون جہان دیکھون پہچان لون جس نے مجکو زیر کیا ہی اگر وہ اپنی صورت نقاب اُلٹ کر دکھا دے اور مین اُسی کو دیکھون تو البتہ اطاعت کرون یہ کہکر معروف کج کلاہ سے منھ پھیر کر اُن نقابدارون کی طرف متوجہ ہوکر اُن سے سب حال دریافت کرنے کا کیا تب نقابدارون نے کل حال قاف کا اور طلسم کے فتح کرنے کا اور اُدھر سے ادھر آنے کا یعنی قاف سے دنیا پر سب بیان کیا تب دیوانے نے کہا کہ اچھا آپ اپنی صورت دکھائین نقابدارون نے نقابدار چہارم سے کہا کہ اے صاحبقران آپ دیوانے کو نقاب اُلٹ کر صورت دکھا دین تاکہ یہ ایمان لائے اور اسکا شک دفع ہو آپ کی صاحبقرانی اور تشریف آوری کی اور اس کے زیر ہونے کی آپ کے ہاتھ سے مرد بزرگ اسکو خبر خواب مین دے چکے ہین آپ ضرور وہی صاحبقران ہین تائید یافتہ بزرگان ہین یہ جو نقابدارون نے کہا نقابدار نے اپنے منھ پر سے نقاب اُٹھا دی یہ معلوم ہوا کہ ابر سے آفتاب نکل آیا حجاب نقاب کا دور ہونا تھا کہ برق چمک گئی سب کی نگاہین جھپک گئین دیوانے نے جو غور کر کے دیکھا اُسی جوان اور صاحبقران کو اپنے سامنے جلوہ گر پایا کہ جسکو خواب مین دیکھا تھا اور مرد بزرگ نے دکھایا تھا یہ دیکھنا تھا کہ ایک مرتبہ اُٹھکر اور دوڑ کر قدمون پر گرا یہ کہکر یہی تو میرا آقا ہی اسی کی بابت فرمایا تھا کہ یہ صاحبقران زمان ہی نقابدار قاف ہی یہی تجکو آکر زیر کرے گا میرا خواب سچا نکلا مین نے اسکی اطاعت کی اور غلامی یہ میرے آقا ہین میرا خواب سچا تھا مین حیران تھا کہ خواب جھوٹا ہوتا اور قول مرد بزرگ کیونکر دروغ ہوتا خداوند کریم نے

میری مراد پوری کی اسی سبب سے مین نے آج تک کوئی دین اختیار نہ کیا تھا لا مذہب رہا اور لامذہبی مین اپنی
زندگی بسر کی اب مین صاحبقران اور اپنے آقا کی بدولت راہ راست پر آیا آتش دوزخ سے نجات پائی
یہ کہکر قدمون کو بوسہ دیا آنکھین ملین اور کہا کہ ای آقا مجکو کلمہ تعلیم فرمائیے شاہزادے نے اُسکے سر کو
اُٹھاکر گلے سے لگایا بہت شفقت فرمائی کلمہ طیبہ تعلیم فرمایا وہ کلمہ پڑھکر از سر صدق مسلمان ہوا نقابدارون
کو اسکے مسلمان ہونے کی بہت خوشی ہوئی جب مصروف دیوانہ کلمہ پڑھکر مسلمان ہو چکا تب اُس نے
مصروف کج کلاہ سے کہا کہ ای بادشاہ تم بھی دین اسلام قبول کرو مع اپنے کل لشکر کے اور صاحبقران میرے
آقا کی اطاعت کرو ورنہ بہت خراب ہوگے مجکو مرد بزرگ کا حکم تھا کہ مصروف کج کلاہ سے بھی کہنا کہ وہ کفر
سے توبہ کرے دین اسلام قبول کرے اور صاحبقران و نقابداران قاف کی اطاعت کرے مصروف
کج کلاہ نے جواب دیا کہ تیرا کہنا بہت درست اور سچا ہی اور مجکو تیرے کہنے کا یقین ہی مگر مین اُس وقت
تک دین اسلام و انکی اطاعت قبول نہ کرونگا جب تک کہ میری شرط یہ نہ پوری کرینگے ہان اگر میری شرط پوری
کرین تو مین بھی مع لشکر و اپنے فرزندون و بھائی و سردارون کے و کل اہل شہر بلکہ اپنے ملکون کی رعایا سمیت
مسلمان ہونگا عذر نہ کرونگا ای مصروف دیوانہ تمھاری شرط پوری ہوئی تم نے تو اپنے خواب کے موافق
پایا اس سبب سے دین اسلام قبول کیا مجکو کیونکر یقین ہو کہ یہ وہی نقابدار ہین اور وہی صاحبقران یہ
جوان ہی کہ جسکی مجکو خبر دی گئی ہی ہان اگر یہ وہی نقابدار ہین اور وہی صاحبقران ہین تو میری شرط کو
بھی پورا کرینگے مین بھی ایمان لاؤنگا ورنہ مین تو نہ قبول کرونگا ہر ایک کو اپنے فعل کا اختیار ہی تم میرے اوپر
زیادتی نہین کرسکتے ہو نہ زبردستی کرسکتے ہو تم نے جو خواب مین دیکھا تھا اور تم سے مرد بزرگ نے کہا تھا تم نے
مجھ سے بیان کردیا اب تم بری ہوگئے اب مجکو اختیار ہی دیوانہ یہ سُنکے ساکت ہوا مگر از حد غصہ آیا یہ ہی جی
چاہا کہ مصروف کج کلاہ کو مار ڈالے اُسکے طریقہ کو نقابدار سمجھ گئے کہ سہراب ثانی نے اشارہ کیا
اور منع کیا ساکت ہو کر رہ گیا کچھ حرکت نہ کرسکا اُدھر نقابدارون نے مصروف کج کلاہ سے دریافت کیا کہ
تمھاری کیا شرط ہی بیان کرو اگر خداوند کریم نے اپنا فضل کیا اور یہ بھی منظور ہوا کہ تم مسلمان ہو تو ہم بمدد
خدا اُسکو بھی پورا کرینگے مصروف کج کلاہ نے جواب دیا کہ آپ اسوقت اپنی فرودگاہ پر تشریف
لیجائین مین بوقت سحر حاضر ہو کر اپنی شرط کو بیان کرونگا آپ کوشش فرمائین کیونکہ اس وقت آپ
بھی دن بھر کے تھکے ہوے ہین اور مین بھی تھکا ہوا ہون آپ بھی شب بھر آرام کرین مین بھی آرام کرونگا صبح
کو حاضر ہو کر عرض کرونگا نقابدارون نے فرمایا کہ بہتر ہی تم جاؤ صبح کو ضرور آنا مصروف کج کلاہ نے جواب
دیا کہ ضرور حاضر ہونگا دیوانہ بولا کہ یہ مکار ہی مکر کرتا ہی بھاگ جائیگا اب پھر نہ آئیگا اسکو جانے نہ دیجیے
مجکو حکم فرمائیے کہ مین اسکی مشکین باندھ لون یہ کہکر قصد کیا کہ مصروف کو اسیر کرلون کہ پھر نقابدار نے
آنکھ دکھائی اور فرمایا کہ ہم منع کرتے ہین تم نہین سُنتے ہو دیوانہ کانپ کر رہ گیا مصروف کج کلاہ
سلام کرکے اپنے لشکر کی طرف چلا اُدھر دیوانہ و اہل لشکر مصروف کج کلاہ دیکھ رہے تھے کہ ناگاہ نقابدار
نے زمین پر دیوانہ کو دے مارا کہ سینہ پر سوار ہوا تھا یا خود اُتر پڑا جب کہ بادشاہ پہونچا اور اُدھر سے
نقابدار آئے نقابدار دیوانہ کے سینہ پر سے اُتر پڑا اور کچھ باتین ہونے لگین یہ لوگ حیران تھے کہ
دیوانہ قدم پر نقابدار کے گرا اور یہ لوگ حیران ہوے مگر کھڑے ہوے ہین اس خیال سے کہ بادشاہ
سے سب حال معلوم ہوگا اہل اسلام بھی یہ سب واقعہ دیکھا کیے اور خوش ہوا کیے جب دیوانہ نے
دیکھا کہ مصروف کج کلاہ چلا گیا اُس نے اپنے دیوانون کی طرف دیکھ کر اور پکار کر کہا کہ ای بھائیو مین

رس نقابدار کی اطاعت کی اور دین اسلام قبول کیا جسکو میرا ساتھ دینا ہو وہ میرے پاس لشکر معروف
کج کلاہ سے جدا ہو کر چلے آئے مین نے کل مذہبون کی پرستش ترک کی یہ جو دیوانہ نے کہا اُسی وقت
چالیس ہزار دیوانے لشکر معروف کج کلاہ سے علیحدہ ہو کر دیوانہ کے پاس چلے آئے دیوانہ نے
اُن سب کو قدمون پر نقابدارون کے گرایا کلمہ تعلیم کیا وہ کلمہ پڑھکر از سر صدق سب کے سب مسلمان
ہوگئے اُدھر معروف کج کلاہ جو اپنے لشکر مین پہونچا اُسی وقت طبل بازگشت بجوا کر اپنی فرودگاہ پر
آیا لشکر نے کمر کھولی اُس دن معروف شاہ نے بسبب رنج وصدمہ کے دربار نہ کیا اپنے خیمہ مین جا کر
بیٹھ رہا سب سردار بھی اپنے اپنے مقام پر چلے گئے ادھر جب معروف طبل باز بجوا کر چلا گیا اور دیوانہ
مع اپنے ہمراہی دیوانون کے دین اسلام سے مشرف ہوا نقابدار اُسکو اپنے ہمراہ لے کر طبل باز
بجوا کر نقابدار چہارم یعنے صاحبقران زمان پر زر نثار کرتے ہوئے قیام گاہ پر آئے اور دیوانہ
اور اُسکے ہمراہیون کے لیے مقام معقول مقرر فرمایا کل دیوانے وہان اُترے لشکر اسلام نے کمر کھولی
ادھر دربار آراستہ ہوا سب حاضر دربار ہوئے معروف دیوانہ کو دست چپ مین دنگل مرحمت ہوا اور
جو دیوانے معزز تھے اُنکو بارگاہ مین جگہ ملی وہ سب بیٹھے مگر حکم دیا گیا کہ انسانیت سے بیٹھنا وحشت نہ کرنا
اور نہ کسی اہل لشکر کو اذیت دینا ورنہ سزا پاؤ گے ہر ایک کا دم نکلا دیوانون مین سے کوئی کسی اہل لشکر کو
ستاتا نہ تھا اگر کوئی لشکری اُنکی طرف سے نکل گیا یہ اُسکو دیکھکر اور مارے خوف کے دانت نکال کر رہ
گئے بول نہ سکے ادھر تو دربار آراستہ ہوا سب کو دیوانہ کے زیر ہونے کی بہت خوشی ہی نقابدارون نے
حکم فرمایا کہ ارباب نشاط حاضر ہون ارباب نشاط حاضر ہوئے ناچ وگانا شروع ہوا تا نصف شب جلسہ عیش و
عشرت برپا رہا سب معروف تماشائے ناچ و رنگ رہے جب دو پہر رات آئی نقابدارون نے برخاست
جلسہ کا حکم فرمایا خیمہ خاص مین تشریف لائے نقابدار چہارم یعنے سہراب ثانی فراق ملکہ ثریا سے
سیمین تن مین تڑپا کیے ادھر سب سردار اور بادشاہ اپنے اپنے مقام پر آئے دیوانہ کے لیے جو
خیمہ برپا کیا گیا تھا دیوانہ اُس خیمہ مین آیا رفیق اپنے مقام پر آئے جو کہ اُن کے لیے مقرر کیے گئے تھے
حاصل یہ کہ وہ رات بآرام و راحت بسر کی صبح طالع ہوئی سب سردار نماز وغیرہ سے فارغ ہو کر داخل بارگاہ
ہوئے چراغ سلیمانی ہوئے نقابدار بھی اپنے خیمہ سے فراغت کرکے آئے سب نے تعظیم کی اپنے اپنے
دنگل پر بیٹھے دربار آراستہ ہوا دیوانہ بھی آیا اُدھر جب معروف کج کلاہ بیدار ہوا لباس وغیرہ سے آراستہ
ہو کر چند سردارون وعزیزون کو اپنے ہمراہ لے کر مثل مبارک کج کلاہ محارب کج کلاہ وحارب کج کلاہ
دخار کج کلاہ ومصارب کج کلاہ وبہمن کج کلاہ کے طرف لشکر اسلام کے چلا نقابدارون کو
ہرکارون نے خبر دی کہ معروف کج کلاہ آتا ہی نقابدارون نے ان چند سردارون کو حکم فرمایا کہ
برائے استقبال جاؤ یعنے عنتر کوہ بازو منعف تیغ زن قارب شمشیر باز مقارب گرز زن دست فلف
زرنگار ہی مظفر زرین حصار سی ومحاسن منوچہری یہ سردار جن کے نام تحریر ہوئے ہین آداب
بجا لاکر بیرون بارگاہ آئے اور طرف معروف کج کلاہ کے چلے راہ مین ملاقات کی صاحب سلامت باہم
ہوئی ایک نے دوسرے کا مزاج پوچھا سرداران اسلام نے کہا کہ ہم کو ہمارے آقا نے آپ کے استقبال کو
بھیجا ہی آپ تشریف لے چلین چنانچہ معروف کج کلاہ ہمراہ سرداران اسلام کے مع اپنے سردارون کے
داخل لشکر ہوا وہ اُسکو سیر کراتے ہوئے سب عجائبات دکھاتے ہوئے بارگاہ کی طرف لے چلے وہ وہ نیرنجات
اُسنے دیکھے جو کہ کبھی خواب مین بھی نہ دیکھے تھے لشکر کثیر پایا اور اس قاعدہ سے لشکر اُترا تھا کہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ

شہر آباد ہی ایک سمت بازارین آراستہ ہین ایک طرف نقارخانہ ایک جانب دیکھا کہ دیوانے اُترے ہوے ہین
سب دیوانے مصروف کج کلاہ کو دیکھکر قہقہہ لگانے لگے طعن کرنے لگے مصروف کج کلاہ اُن سردارون
کے ہمراہ دیوانون کی حرکتون پر ہنستا ہوا قریب بارگاہ آیا مرکب پر سے اُتر کر مع سردارون کے داخل بارگاہ
ہوا وہ بارگاہ دیکھی کہ جسکی عظمت و رفعت کے روبرو بارگاہ فلکی گرد تھی جب دربار مین آیا ایسا دربار آراستہ
پایا کہ شاہان ہفت کشور کا بھی نہ ہوگا مصروف نے دیکھا کہ دربار نہین ہی بلکہ بیشہ شیران ہی ایک شیر اپنے
مقام پر بیٹھا ہوا جھوم رہا ہی جوش شجاعت مین بس مصروف کج کلاہ نے بطریق آفتاب پرستان سلام
کیا کسی نے جواب سلام نہ دیا سب خاموش بیٹھے رہے مگر دیوانہ کو غصہ آگیا تیوری چڑھا کر بولا کہ ا د
مصروف یہ کونسی حرکت ہی یہان کون آفتاب پرست ہی جو تو نے اس طریقے سے سلام کیا ہی کیا اسکی
سزا دون مصروف نے قصد کیا تھا کہ سزا دون کہ نقابدار چہارم نے جو کہ صاحبقران ہی بنگاہ تند دیوانہ
کی طرف دیکھا اور کہا کہ تم اپنی حرکت سے باز نہین آتے ہو تم کو منع بھی کر دیا پھر وہی حرکت کیے جاتے ہو خاموش
بیٹھے نہین رہتے ہو سزا دیجایے گی دیوانہ کانپ کر رہ گیا مصروف کج کلاہ کے لیے کرسیان سامنے
آراستہ کی گئین تھین صاحبقران نے فرمایا کہ آپ تشریف لائیے اسکی باتون پر نہ خیال فرمائیے یہ تو
دیوانہ ہی مصروف سلام کرکے کرسی پر بیٹھ گیا اور سب سردار بھی اسکے ہمراہی بیٹھ گیے اُس وقت
نقابدارون نے حکم دیا کہ لاؤ قیدیون کو یعنے صفدر کج کلاہ منصور کج کلاہ وغیرہ کو مگر قید کو دور کرکے لانا
چوبدار نے جاکر داروغہ زندان کو حکم شاہی سے آگاہ کیا داروغہ اُسوقت طرف زندان کے چلا وہان باہم
منصور کج کلاہ وغیرہ یہ کلام کر رہے تھے یہ سن چکے تھے کہ دیوانہ زیر ہوکر مطیع ہوا اور مسلمان ہو گیا بادشاہ
سے بھی کہا تھا انھون نے جواب دیا کہ مین ایک شرط رکھتا ہون جب وہ پوری ہوگی تب دین اسلام قبول
کر دونگا اور آفتاب پرستی ترک کرونگا اور آج آنے کا اقرار کیا ہی تب یہ باہم رائے ہوئی تھی کہ اگر
نقابدار ہم کو بھی طلب کرکے واسطے ترک مذہب کے اور اطاعت کرنے کو کہین گے تو یہ جواب دین گے
کہ اگر بادشاہ کی آپ شرط پوری کرینگے اور بادشاہ اطاعت قبول کرینگے آفتاب پرستی ترک کرکے اسلام قبول
کرینگے تو ہم بھی مسلمان ہون گے ورنہ ہم کو معاف فرمایا جائے وہ ضرور اس امر کو قبول کر لین گے یہان یہ
رائے ہو رہی ہی کہ داروغہ زندان مع آہن گرون کے پہونچا اور اُن سب سے کہا کہ آپ کو صاحبقران نے
طلب فرمایا ہی اور حکم دیا ہی کہ رہا کرکے لانا لہذا یہ آہن گر حاضر ہین ان سے قید کو دفع کرائیے وہ سب
خوش ہوگئے اور ہر ایک نے نقابدارون کے خلق و مروت کی بہت تعریف اپنے دل مین کی آہن گرون
نے قید کو دفع کیا وہ سب ہی بہادر اور شجاع تھے ممکن تھا کہ جب قید دور ہو گئی تھی بھاگ جاتے نہین ہمراہ
داروغہ زندان کے دربار مین آئے دربار کو شیرون سے بھرا ہوا پایا دیوانہ کو ایک طرف بیٹھے ہوے دیکھا دیکھا کہ
مصروف کج کلاہ سامنے نقابدارون کے مع سردارون کے بعزت و حرمت کرسی پر بیٹھا ہوا ہی انھون
نے بھی آکر بطور آفتاب پرستان سلام کیا مصروف کج کلاہ نے جواب سلام دیا مصروف دیوانہ
تا و پیچ کھا کر رہ گیا بخوف نقابدار نہ بول سکا اشارہ ہوا کہ ان سب کو بھی مصروف کج کلاہ کی صف
مین جگہ دو وہ سب بھی سلام کرکے بیٹھ گئے تب نقابدارون نے مصروف کج کلاہ سے کہا کہ تم کو دین
اسلام کے قبول کرنے مین کیا عذر ہی جو عذر ہو بیان کرو اُسنے جواب دیا کہ مین کل ہی عرض کر چکا ہون کہ ایک
شرط رکھتا ہون اگر وہ آپ ادا فرمایئے اور مین امتحان بھی کر لون تب مجکو کوئی عذر نہ ہوگا اور یقین کرونگا کہ آپ
وہی نقابدار ہین اور وہی صاحبقران ہین کہ جسکی مجکو میرے مرشد نے خبر دی تھی نقابدار نے فرمایا کہ ذ

وہ شرط بیان کرو معروف نے عرض کیا کہ عرض کرتا ہون نقابدار نے جب معروف سے یہ جواب پایا
تو اُن لوگون کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا کہ اے صفدر رنج کلاہ و منصور رنج کلاہ و جمہور رنج کلاہ و
حضور رنج کلاہ آپ لوگون کو تو کوئی عذر نہ ہوگا کیونکہ آپ کو تو مردی و مردانگی سر میدان زیر کیا ہے اور
آپ لوگ بہادر بھی ہین اُنھون نے جواب مین عرض کیا کہ بجا ارشاد ہوا اگو مقام عذر نہین ہے مگر جب کہ ہمارے
بزرگ نے ایک شرط کی ہے اور آپ اُسکے پورا کرنے پر بھی آمادہ ہین تو ہم یہی عرض کرتے ہین کہ اگر آپ نے
وہ شرط پوری کی اور یہ مع اہل لشکر و اہل شہر کے مسلمان ہوے اور آپ کی اطاعت کی تو ہم کو بھی کچھ عذر نہین ہے
اُس وقت ہم سب بھی مسلمان ہون گے اور آپ کی غلامی اختیار کرینگے سوا اسکے کوئی عذر نہین ہے کیونکہ
یہ ہمارے بزرگ ہین اور ہم ان کے تابع ہین اگر یہ نہ اسلام قبول کرینگے تو ہم بھی نہ قبول کرینگے اُس حالت
مین معاف فرماتے جائین نقابدار نے فرمایا کہ معلوم ہوا آپ لوگ بھی معروف رنج کلاہ کے ساتھ مسلمان
ہون گے بعد پوری ہونے شرط کے خیر یہ فرماکر معروف رنج کلاہ سے کہا کہ ہان اُس شرط کو بیان کرو تب
معروف نے یون تقریر کو آغاز کیا اور اس طور سے سخن سرائی شروع کی کہ اے نقابداران ذی وقار
جس قدر لوگ یہان ان ملکون کے رہنے والے حاضر ہین وہ کوئی اُس راز سے آگاہ نہین ہے حتی کہ میرے
فرزند و بھائی تک واقف نہین ہین گو مین حضور رنج کلاہ کو جو کہ میرا چھوٹا فرزند ہے بہت ہی خلیق ہے بہت
عزیز رکھتا ہون مگر وہ بھی اُس امر سے آگاہ نہین ہے مگر اس وقت سب کے روبرو بیان کرتا ہون آپ صاحب
خوب غور سے سماعت کرین وہ شرط یہ ہے کہ اسکو بہت زمانہ ہوا قریب چالیس برس کے بیتے کہ میرے والد نے
انتقال کیا اور یہ حکومت میرے زیر نگین ہوئی اور مین بادشاہ مستقل ہوا تو مین ایک دن مع وزرا و امرا
کے برائے شکار گیا کیونکہ مجکو شکار کا بہت شوق تھا یہان سے تھوڑی دور پر ایک صحرا تھا وہان جاکر مقیم
ہوا چونکہ رات ہوگئی تھی اُس دن شکار کے لیے نہ گیا بوقت صبح رفیقون کو ہمراہ لے کر برائے شکار روانہ گیا
ہرن تیر سے شکار کیے ایک آہو بہت خوبصورت سامنے سے پیدا ہوا میرے دل مین یہ سمائی کہ اسکو زندہ
پکڑ لون اُسکے عقب مین مرکب کو مہمیز کیا وہ جست کرکے نکل گیا مجکو غصہ آیا مین نے مرکب ڈال دیا اتفاق یہ
یہ کہ سب ہمراہی پیچھے رہ گئے مین اُسکے عقب مین اکیلا نکلا چلا گیا ہمراہی تو میری تلاش مین مصروف
ہوے مین اُس آہو کے تعاقب مین کوئی دس بارہ کوس پر پہونچا گو وہ مقام بھی میری عملداری مین
ہے مگر مین اُس سے آگاہ نہ تھا وہان پر جاکر مین نے اُس آہو کو کھو دیا اور آہو بھی نکل گیا لے کر چلا راہ
بھول گیا اور کسی طرف چلا گیا تھوڑا راستہ طے کیا تھا کہ ایک پہاڑ نظر پڑا وہ کوہ نہایت شکوہ سے بلند تھا
اور سبزہ اور گلون سے از قلہ کوہ تا پائین مملو تھا آبشار جاری تھے مین پیاسا زمین پر تھا مرکب پر سے
اُترا مرکب کو چھوڑ دیا وہ چرا مین سیر وقت ہوا مین نے منہ ہاتھ دھویا پانی پیا قریب بھی سیر و سیراب ہوا اب مین
طرف مرکب کے چلا یہ مجکو نہ معلوم تھا کہ یہان کچھار بھی ہے اور اُس مین شیر بھی رہتا ہے جب مین مرکب کے
قریب پہونچا مین نے سُنا کہ ایک طرف سے شیر کے بولنے کی آواز آئی مین نے خیال کیا دل مین کہ جنگل تو
ہے شیر کا نہ ہونا عجب ہے ہونا کوئی مقام عجب نہین ہے یہان سے چلو ایسا نہ ہو کہ شیر آپڑے تو خرابی ہو
صحرائی جانور سے جہان تک ممکن ہو اپنے کو بچالے یہ دل مین خیال کرکے قصد کیا کہ مرکب پر سوار ہون
ابھی سوار نہ ہوا تھا کہ میری نگاہ کوہ کے اوپر جا پڑی مین نے دیکھا کہ ایک مرد بزرگ باریش سفید بالائے کوہ بیٹھے
ہوے ہین چہرہ اُنکا مثل آفتاب کے روشن ہے مگر وضع فقیرانہ ہے اُنکو جو مین نے دیکھا دل مین خیال کیا
کہ کوئی شاہ صاحب ہون گے اُن کے رہنے کا یہ مقام ہے ایسے لوگ تو ایسے مقام پر رہتے ہین کہ جہان

آبادی نہ ہو اب شیر کا خیال بالکل جاتا رہا مین اُنکو دیکھ رہا ہون اور قصد کرتا ہون کہ اُن کی خدمت مین جاؤن دریافت کرون پھر خیال کرتا ہون کہ ضرورت ہی کیا ہی ایسا نہ ہو کہ خفا ہون اور دعاے بد دین تو خرابی ہو اون ان لوگون کی دعا بہت جلد قبول ہوتی ہی اسی فکر و تشویش مین تھا کہ ایکی مرتبہ صداے شیر قریب سے آئی اب جو پھر کر دیکھا تو مین نے دیکھا کہ ایک شیر اور شیرنی دونون میری طرف غراتے ہوے چلے آتے ہین شیر دہنی طرف ہی اور شیرنی بائین طرف ہی یہ دیکھ کر میری روح پرواز کر گئی مین نے خیال کیا کہ بُرے پھنسے شکار کو آئے تھے خود شکار ہو گئے اب ان دونون سے جان کا بچنا دشوار ہی مین نے خیال کیا کہ اگر شیر کو مارتا ہون شیرنی ہلاک کرے گی شیرنی پر حملہ کرتا ہون تو شیر ہلاک کرتا ہی عجب مخمسہ مین مین اُسوقت مبتلا تھا اور امید زیست قطع ہو چکی تھی اسی فکر مین تھا کہ کیا کرون اور یہی دیکھ رہا ہون کہ وہ مرد بزرگ بالاے کوہ بیٹھے ہوے اسی طرف دیکھ رہے ہین مین تو اسی فکر و خیال مین تھا کہ ان دونون سے کیونکر اپنے کو بچاؤن کہ وہ نر و مادہ بالکل قریب آ گئے اب مجکو امید زیست بالکل قطع ہو گئی اور اپنی ہلاکت کی امید قوی ہو گئی مین نے خیال کر لیا کہ اب بچنا دشوار ہی تم ہی حملہ کرو ایک پر ایک کو تو مار لو یہ قصد کر کے قبضہ تلوار پر ہاتھ رکھا تھا مگر میری یہ حالت تھی کہ کانپ رہا تھا چہرے کا رنگ فق تھا کبھی ایسا اتفاق پڑا نہ تھا کہ پہلو سے آواز آئی کہ ای **معروف کج کلاہ** خوف نہ کر اس قدر بدحواس نہ ہو اپنے حواسون کو درست کر یہ جنگلی کتے تیرا کیا کر سکتے ہین اپنے کو سنبھال کیسا مرد ہی یہ جو صدا آئی اس آواز کا ایسا کچھ اثر میرے دلپر ہوا کہ وہ بدحواسی جاتی رہی اب جو دہنی طرف پلٹ کر دیکھا تو اُن مرد بزرگ کو اپنے برابر کھڑا پایا اُنکو دیکھنا تھا کہ میرا دل قوی ہو گیا بس مین نے قصد کیا کہ شیرون پر حملہ کرون فرمایا کہ کیا ضرورت ہی یہ ابھی چلے جاتے ہین یہ فرما کر پکارے کہ او کتو کیا تم اس سے آگاہ نہین ہو کہ یہ کون ہی یہ بادشاہ ہی تم اسی کی عملداری مین رہتے ہو اسی کی رعایا ہو اور اسی کی ہلاکت کا قصد کرتے ہو بڑے نمکحرام ہو جاؤ اپنے مقام پر جا کر بیٹھو اس سے نہ بولو ورنہ بڑی خرابی ہو گی یہ جو فرمایا تو وہ میری طرف آتے تھے یا ایک مرتبہ پلٹ کر اُن کے قدم پر دونون نر و مادہ گر پڑے اُن مرد بزرگ نے اُنکی سر و پشت پر ہاتھ پھیرا اور فرمایا کہ کوئی اپنے بادشاہ سے ایسی حرکت کرتا ہی یہ تمہارا بادشاہ ہی لے اپنے مقام کی طرف چلے جاؤ اس طور سے کلام کیا کہ جیسے کوئی انسان سے کلام کرتا ہی اُنھون نے بھی اس طور سے اطاعت کی کہ جیسے غلام آقا کی اطاعت کرتا ہی قدمون پر سے سر اُٹھا کر جدھر سے آئے تھے اُسی طرف چلے گئے جب یہ واقعہ پیش آیا اور میری جان اُن شیرون سے بچی تو مین دوڑ کر اُن مرد بزرگ کے قدمون پر گرا مین نے دل مین خیال کیا کہ یہ بہت بڑے اوتار ہین کہ جنکی اطاعت جانور اس طور سے کرتے ہین یا تو یہ بالاے کوہ تشریف فرما تھے یا یہان تشریف لے آئے صاحب کرامات بھی ہین مین عرض کرنے لگا کہ آپ نے بڑی مہربانی میرے حال پر فرمائی اور میری جان بچائی آپ بندگان خاص خداوند بقا سے ہین آپ ہی لوگون کے قدم کی برکت سے دنیا قائم ہی یہ شیر مجکو ہلاک کیے لیتے تھے اب اپنے نام نامی و اسم گرامی سے آگاہ فرمائیے آپ میرے مرشد اور میرے مالک ہین یہ دن جو مین نے عرض کیا اور قدم چومے میرا سر قدمون پر سے اُٹھا کر فرمایا کہ ای **معروف کج کلاہ** مین کیا کسی کی جان بچاؤنگا سب کا بچانے والا اور زندہ کرنے والا اور مارنے والا اور رزق دینے والا خداوند کریم رب کبریا ہی جس نے زمین و آسمان شجر و حجر بہشت و دوزخ کو ایک لفظ کن سے پیدا کیا اور ہم سب اُسکے بندے ہین وہ ہمارا خالق ہی وہ ہمیشہ سے ہی اور ہمیشہ رہے گا نقابھی اُنکا ایک بندہ ہی مگر وہ بسبب بہکانے ابلیس کے مرتد ہو گیا خدائی کا دعوے کیا اب میرے سامنے اُسکا نام نہ لینا ورنہ

مین نارض ہونگا یہ جو فرمایا مین کانپنے لگا اور ڈر گیا مین نے عرض کیا کہ کیا آپ خدا پرست ہین فرمایا کہ فقط
ہم اپنے خالق کی عبادت کرتے ہین سوائے اُسکے اور بھی کوئی خدا ہی چونکہ مین نے یہ کرامات و بزرگی اُنکی
دیکھی تھی مین اُنکا مرید ہوگیا مین نے اُسوقت عرض کیا کہ مجکو بھی مسلمان فرمایئے فرمایا کہ ای مصروف
کج کلاہ مین ایک فقیر گوشہ نشین ہون اس جنگل مین رات دن اُسکی بندگی کرتا ہون اسکا ایک
عبد گنہگار ہون مجکو اس سے مطلب نہین ہی کہ کسی کو مسلمان کرون یا ملک بملک پھرا کرون ہر ایک
کو مسلمان کرتا رہون یہ کام غازیون اور بہادرون کا ہی جو کہ راہ خدا مین جہاد کرتے ہین اُسکی راہ مین
اپنے کو ہلاک کرتے ہین کافرون کو قتل کرتے ہین یہ کام ہمارا نہین ہی اور نہ ابھی تیرے خدا پرست ہونے کا
زمانہ آیا ہی اگر تو خدا پرست ہوا اور تیری قوم کو معلوم ہوا تو سب تجکو قتل کر ڈالینگے میرے سبب
سے تیری جان جائیگی انشاء اللہ تیرا خدا پرست کرنے اور دین اسلام مین لانے والا عنقریب آنے
والا ہی کہ جسکے قدم کی برکت سے یہ سب سرزمین اسلام آباد ہوگی وہ صاحبقران زمان ہوگا وہ
تجکو مسلمان کرےگا تو ابھی جلدی نہ کر اور مین تجکو مسلمان نہین کرسکتا ہون یہ خدمت میرے تعلق
نہین ہی یہ انھین لوگون کا حصہ ہی جو کہ راہ خدا مین دن رات جہاد کرتے ہین اور اپنے مال کو صرف
کرتے ہین صاحب لشکر و سپاہ ہین اور ہم لوگ تو عبادت کے لیے خلق فرمائے گئے ہین ہم کو عبادت
و بندگی کا حکم دیا گیا ہی ہم یہ کام نہین کرسکتے ہین بس تو اپنے ملک کو جا ہم کو نہ ستا ہم کو عرصہ ہوتا ہی
ہمارا وقت عبادت ہی تب مین نے ہاتھ جوڑکر عرض کیا کہ دو امرون کا امیدوار ہون اُسکی اجازت
ملے اور آگاہ ہون فرمایا کہ بہت جلد بیان کر عرض کیا مین نے کہ ایک تو اپنے اسم نامی سے آگاہ فرمایئے
دوسرے مقام سکونت سے تاکہ مین دوسرے تیسرے حاضر ہوکر قدم بوسی حاصل کیا کرون شرف
زیارت سے مشرف ہوا کرون کیونکہ یہ امر میری عزت و برکت کا سبب ہوگا فرمایا کہ جا تجکو ان باتون
سے کیا مطلب تو حکومت کر تو ایسے امرون مین نہ پڑ مین نے عرض کیا کہ بدون دریافت و اجازت
کے یہان سے نہ جاؤنگا نہ حضور کو جانے دونگا فرمایا کہ ہم ایک اُسکے ذلیل بندے ہین ہمارا کیا نام
گمنام بندے ہین اور ہمارا جائے قیام کہان جہان حکم ملا اُتر رہے اُسکے در کے کتّے ہین نہ مال و دولت
ہی کہ جس کے لیے مکان و محل بنا ہو نہ کوئی نامی ہین کہ ہر ایک کو اپنے نام سے آگاہ کرین نہ کوئی کمال
رکھتے ہین کہ اُسکے سبب سے ہمارے پاس لوگ آئین اور کچھ نفع اُٹھائین ایسے لوگون کے مقام و
سکونت و نام کے دریافت کرنے اور اُن کے پاس آنے سے کیا حاصل مین نے عرض کیا کہ مین تو
بدون اس امر کے طے کیے ہوے نہ جاؤنگا مین نے تو کچھ نفع اپنا تجویز کرلیا ہی جب مین بہت مصر
ہوا اُس وقت فرمایا کہ اس عبد ذلیل رب جلیل کو درویش دریدہ گریبان کہتے ہین ابے اب تو تیری
خوشی ہوگئی مین نے عرض کیا کہ مقام سکونت سے بھی آگاہ فرمایئے پہلے تو بہت انکار کیا مگر مین
نے نہ مانا تو فرمایا کہ یہی صحرا مدت سے اس گنہگار کا مسکن ہی اور یہی مدفن ہی اسی صحرا مین بیٹھا
ہوا اُسکی یاد کیا کرتا ہون اور قدرے عبادت کرتا ہون اگر قبول ہوئی اور مجکو میرا خالق بروز
قیامت بخش دیوے تو کیا بعید ہی اُسکی رحمت ہی مجکو تو امید نہین ہی وہ بڑا کریم کارساز ہی ای
مصروف کج کلاہ ایک مدت سے مین اسی جنگل مین قیام پذیر ہون وہ سامنے کوہ ہی اُسیر میرا
جھونپڑا ہی اُسی مین رہتا ہون اسی صحرا کے برگ و ثمر کھا کر زندگی بسر کرتا ہون اور یہی ہم لوگون کی
خوراک ہی آج تک مجکو کسی نے نہین دیکھا نہ کوئی میرے حال سے آگاہ ہی پندرہ برس کا عرصہ

ہونے کو آیا ہی جب سے مین یہان ہون ہزارون قافلہ ادہر سے گئے لاکھون مسافر مگر کسی نے نہ دیکھا
نہ مین نے اپنے کو دکھایا کیونکہ مین اس لائق نہ تھا آج حسن اتفاق سے مین بالاے کوہ آکر کھڑا ہوا ہوا
جو لگی اور اچھی معلوم ہوئی بیٹھ گیا سیر کرنے لگا کہ تو آہو کے عقب مین مرکب ڈالے ہوے ادہر آیا اور
تو نے آہو کو اسیر کیا مین بیٹھا ہوا دیکھ رہا تھا مگر تو نے کچھ ادھر خیال نہ کیا جب تو آہو کو اسیر کرکے چلا
اُدھر کو آنکلا تو پیاسا تھا اور تیرا مرکب تو نے اتر کر پانی پیا پانی پی کر چلا تھا کہ شیر نے آکر گھیر لیا تو پریشان
ہوا مجکو تیرے حال پر رحم آیا مین نے آکر اُنکو ہنکا دیا وہ چلے گئے کوئی نہین نے کمال کیا تیری تھانہ تھی بے
اب تو تیرا مطلب ہو گیا مگر ایک امر کا بہت خیال رہے کہ اس حال سے کسی کو آگاہ نہ کرنا ورنہ ہم بہت
ناراض ہون گے اور تیری بھی جان نہ بچے گی ہم تو یہان سے چلے جائین گے مگر تو ہلاک کر ڈالا جائے گا
مین نے اُسی وقت اُن کے سر کی قسم کھائی اور فرمایا کہ کسی کو اس حال سے آگاہ نہ کرونگا بلکہ اپنے فرزند
تک کو نہ آگاہ کرونگا فرمایا کہ ہان اسکا بہت خیال رہے مین نے عرض کیا کہ ضرور مگر مین اس کوہ پر کیونکر
آؤنگا کیونکہ مجکو تو نہ اسکا راستہ معلوم ہی نہ اسکا زینہ فرمایا کہ آنے کی کیا ضرورت ہی مین نے عرض کیا کہ
حضور یہ نہ فرمائین یہ جو مین نے عرض کیا فرمایا کہ اچھا میرے ساتھ چل بس مجکو درہ کوہ مین لے گئے وہان
ایک سہ دری تھی اُسمین تشریف لائے ایک زینہ لگا ہوا تھا فرمایا کہ اسی پر سے آنا تو میرے پاس پہونچ جائیگا
لے اب اپنے مقام کو جا میرے وقت عبادت مین ہرج ہوتا ہی یہ فرماکر غائب ہو گئے مین چوتھے دن
درہ آیا تو مین نے دیکھا کہ بالاے کوہ تشریف فرما ہین مین نے سلام کیا اور مرکب پر سوار ہوکر چلا جب
اُس صحرا سے تھوڑی دور چلا اور اُسکی حد سے نکلا مجکو سیدھی راہ مل گئی مین اُسی راہ سے چلا تھوڑی
راہ طے کی تھی کہ میرے ہمراہی ملے مجکو تلاش کر رہے تھے میرے پاس آئے اور مجھ سے کہنے لگے کہ آپ
کہان تشریف لے گئے تھے ہم بڑے عرصہ سے تلاش کر رہے ہین اور پریشان تھے مین نے جواب دیا
کہ اس آہو کے تعاقب مین گیا تھا اسنے بڑی دور پر جاکر چوٹ کھائی مین نے اسے اسیر کیا ادر نکل کر
ادھر کو چلا آیا چلو اب مقام فرودگاہ پر مین اُن سب کو لے کر اپنے فرودگاہ پر آیا مگر کسی سے کچھ حال نہ
کہا وہان سے شہر مین آیا حکومت کرنے لگا یہان تک کہ مین نے اس حال کو اپنی زوجہ تک سے
اور فرزندون تک سے نہ کہا اب مین نے کیا طریقہ اختیار کیا کہ چوتھے روز شکار کے بہانے جاتا ہون
اکیلا اور اُسی صحرا مین پہونچ کر اُسی زینہ کے ذریعہ سے خدمت مین شاہ صاحب کے جاتا ہون بالاے
کوہ ایک چھپر پڑا ہوا تھا اُسکے گرد ٹٹیان لگی ہوئی تھین ایک بوریا بچھا ہوا تھا اُسپر وہ مرد خدا جلوہ فرما
تھا عبادت خدا کرتا تھا مین نے لاکھ لاکھ کہا کہ مین سامان درست کر دون نہ قبول کیا کئی مرتبہ جواہر و روپیہ
لے کر گیا نہ لیا مین جب جاتا تھا وہ تھوڑی دیر تک مجکو پند و نصیحت بابت رعایا پروری و انصاف
کے اور وحدانیت خدا مین کچھ کلمہ اپنی زبان سے فرمایا کرتے تھے مین جب عرض کرتا تھا کہ مین دین اسلام
قبول کر لون تو فرماتے تھے کہ عنقریب تمہارا عقدا درست کرنے والا آتا ہی وہ صاحبقران ہی تم اُسکے
ہاتھ سے مسلمان ہو گے اور وہی گفتگوے سابق فرماتے تھے مین اپنے ہمراہیون کو منع کر جاتا تھا اور قسم
دے جاتا تھا کہ کوئی میرے ہمراہ نہ آئے اگر کسی نے عدول حکمی کی اور میرے بعد اُدھر آیا تو راہ بھول گیا
شاہ صاحب مجکو خبر دیتے تھے کہ فلان سردار تمہارا یا فلان ملازم ادھر کو تمہارے عقب مین آتا تھا
مگر راہ بھول گیا اسکو سزا دینا کسی اور علت مین اس جرم پر سزا نہ دینا ایک گھنٹہ سے زیادہ قیام
نہ کرنے دیتے تھے جہان گھنٹہ بھر گذرا فرمایا کہ لے اب جا فوراً مین بھی چلا آتا تھا مین اُنکا از حد مرید ہو گیا تھا

اسی طور سے پندرہ برس گذرے پانچ برس کا عرصہ ہوتا ہی کہ ایک دن جو مین خدمت مین گیا مجھکو دیکھکر فرمایا
کہ لو خدا حافظ اب ہم جاتے ہین ترک دنیا کرتے ہین اور تم کو خبر دیتے ہین کہ اب عنقریب وہ بہادر اور دلاور
و صاحبقران تشریف لائے گا جو کہ اس سرزمین کو اسلام آباد کرے گا وہ صاحبقران زمان ہی وہ
بڑا صاحب اقبال ہی آج کل پردۂ قاف مین دیوان قاف سے مقابلہ کر رہا ہی اُس نے طلسم چہل
چراغ سلیمانی فتح کیا ہی اپنے باپ و دادا و چچا کو رہا کیا ہی دیو ہامان ایسے دیو کو مارا ہی وہی
صاحب اقبال یہان تشریف لائے گا اور ان ملکون کو اسلام آباد کرے گا اور ہم کو لازم ہی کہ اُسکی
اطاعت کرنا ورنہ بہت پچھتاؤ گے مین نے عرض کیا کہ یہ تو فرمائیے کہ کیا مجھسے کوئی خطا ہوئی جو آپ
تشریف لیے جاتے ہین یہان سے اور اُس کے آنے کی علامت کیا ہی فرمایا کہ ای مصروف کج کلاہ
آگاہ ہو کہ ایک کافر ہی برجلیس نامے اُس نے خروج کیا ہی وہ آفتاب پرست ہی ارزنگ جنگ
وغیرہ بھی اُس کے شریک ہو گئے ہین جن کو تو اپنا خدا کہتا ہی اب تمام دنیا مین کفر بہت پھیل گیا ہی
آفتاب پرستی کو ترقی ہو رہی ہی ہر طرف کفر و کافری کا رواج ہی گو یہ باتین تجھکو ناگوار ہوتی ہونگی
مگر مین تو حق حق کہونگا برجلیس نے بہت سے ملک اہل اسلام کے برباد کیے ہین اب ہر طرف
آفتاب پرستی کو ترقی ہی اسی سبب سے مین جاتا ہون کہ کفرستان مین رہکر کیا کرون اب میرا
رہنا اچھا نہین ہی سبب اسکا یہ ہی کہ یہان بھی آفتاب پرستی کو رواج ہوگا تو بھی آفتاب پرست
ہوگا تیرے پاس اُسکا نامہ آنے والا ہی بس مین اُس درہ مین جاکر عبادت خدا کرونگا جہان سب
کی نگاہون سے پوشیدہ رہونگا اب تم نہ آنا اگر آؤ گے تو بہت خراب ہو گے مین تم کو خبر دیتا ہون
اب مین اُسوقت ظاہر ہونگا کہ جب وہ صاحبقران یہان تشریف لائے گا اور مجھکو اس درہ
کوہ سے نکالے گا تب مین اُسکے ہمراہ یہان سے نکلونگا اس امر سے اطمینان رکھو کہ مین یہان سے
نہین جاؤنگا اسی درہ کوہ مین ہون اُسکے آنے کی علامت تم کو بتائے دیتا ہون وہ یہ ہی کہ تمھارے
زیر نگین جس قدر ملک ہین سب لوگ آفتاب پرست ہون گے اور تمام عالم مین آفتاب پرستی
کی ترقی اب سے زیادہ ہوگی جب اسکو چار برس کا عرصہ ہوگا بس وہ صاحبقران تشریف
لائے گا اُسکے ہمراہ تین نقابدار سرخ پوش ہون گے وہ خود بھی نقاب پوش ہوگا اُس کے ہمراہ
ہزارون خیمے اور بارگاہین و مال اسباب بے شمار اور ایک علم زرنگار ہوگا اور لشکر مختصر ہوگا اور
یہ سب سامان طلسمی ہوگا دیو و پری اُسکے تابع ہون گے نزدیک معمورہ فیہ کے قریب دشت معمورہ فیہ
مین فرودگش ہوگا تم کو خبر ہوگی کہ ایک شخص لشکر مختصر لیکر آیا پہلے تم کو توال کو روانہ کرو گے وہ
جواب صاف دے گا پھر اپنے فرزند کو اُسکو بھی وہی جواب ملے گا تم لشکر کشی کرکے جاؤ گے وہ
نقابدار تمھارے بھائی و فرزندون کو گرفتار کرین گے اُس کے بعد دیوانہ مقابلہ کرے گا وہ اُن
نقابدارون کو مجروح کرے گا صاحبقران اُس دیوانہ کو زیر کرے گا اور دین اسلام قبول کرنے کو
کہے گا دیوانہ رونے لگے گا تم بھی اُس مقام پر موجود ہو گے جب دریافت کرو گے وہ خواب
بیان کرے گا اور اُسی صاحبقران کی بابت وہ خواب ہون گے صورت دیکھکر وہ مسلمان ہوگا تم سے
کہے گا تم کو لازم ہی کہ اُسکی اطاعت کرنا اور دین اسلام قبول کرنا اور اگر امتحان تم کو منظور ہو تو اُس
صاحبقران سے میرا حال بیان کرنا اور اس درہ کوہ کا پتہ دینا اور کہنا کہ مجھکو تب آپ کا یقین ہوگا
کہ آپ وہی ہین اُن شاہ صاحب سے جاکر ملاقات فرمائیے اور اُنکو باہر لائیے وہ قبول کرے گا اور

میرے پاس آئے گا اور مین اُسکے ہمراہ باہر آؤنگا اور وہی زمانہ میرے ظاہر ہونے کا ہی اور دین اسلام کی ترقی پانے کا اور سب کافرون کے مارے جانے کا ہی آپ ہی کے ہاتھ سے برجلیس آفتاب پرست دارزر تاک وزیر زنگ وغیرہ قتل ہون گے اور مصروف شہ کج کلاہ جو کوئی سوائے اُسکے آج سے اس درہ کوہ مین قدم رکھے گا وہ اس طور سے اُٹھاکر زمین پر دے مارا جائے گا کہ اُسکے استخوان چور چور ہو جائینگے اور روح قالب سے نکل جائے گی اب تم نہ آنا اور اُسکی آمد کا انتظار کرنا یہ بھی کہے دیتا ہون کہ تم یہ سب باتین فراموش کر دوگے تم کو بالکل یاد نہ رہے گی جب وہ آئے گا اور دیوانہ کو زیر کرے گا اُس وقت تم کو یاد آئینگی ہے اب جاؤ جو گذرنے والا تھا وہ سب بیان کر دیا مین وہان سے رخصت ہو کر چلا آیا اُنھون نے منع کر دیا تھا مین اُس دن سے نہ گیا مگر بطور امتحان کے کئی آدمی مین نے اُس درہ کی طرف روانہ کیے واقعی وہ اس طور سے پھینکے گئے کہ اُن کے استخوان ریزہ ریزہ ہو گئے اور طائر روح قفس جسم سے نکل کر پرواز کر گئی اور مین تموجب اُن کے فرمانے کے تمام حال بھول گیا اُسی زمانہ مین پرچہ اخبار سے برجلیس کی حالت معلوم ہوئی نامہ آیا مین آفتاب پرست ہوا عرصہ چار برس کا ہوا ہی آفتاب پرست ہوے کہ آپ کے آنے کی خبر پہونچی کو توال کو بھیجا آپ سے وہی پیام سُنا جو کہ شاہ صاحب نے فرمایا تھا فرزند کو بھیجا وہی جواب پایا لشکر لے کر برائے مقابلہ آیا جیسا فرمایا تھا ویسا ہی پیش آیا وہی سب سامان نظر سے گذرا وہی چار نقابدار تھے مگر مجکو شک رہا اور سب حال فراموش تھا میرا بھائی اور فرزند زیر ہوے دیوانے نے مقابلہ کیا نقابدارون کو زخمی کیا ابھی تک وہ واقعہ یاد نہ آیا جب آپ نے دیوانہ کو زیر کیا اور مین قریب آیا دیوانہ نے خواب بیان کیا اور صورت دیکھ کر مسلمان ہوا اور مجھ سے مسلمان ہونے کو کہا تو سب حال یاد آیا اور کُل امرون کی صداقت ہوئی خیال آیا کہ سچ فرمایا تھا میرے مرشد نے گو مین نے پہلے ہی قصد کیا تھا کہ کوئی شرط کر دون آپ سے جو کہ مشکل ہو اور مکر کرون مگر جب یہ واقعہ یاد آیا تو مین نے آپ سے عرض کیا کہ اگر میری شرط ادا فرمائیے گا تو مین مسلمان ہونگا بس میری یہ خواہش ہی کہ اگر آپ وہی نقابداران قاف اور صاحبقران ہین تو درہ کوہ مین جاکر اُن شاہ صاحب سے ملیے اور اُنکو باہر لائیے تاکہ میرا اشتباہ دفع ہو اور مین مسلمان ہون ورنہ غیر ممکن ہی نقابدارون نے فرمایا کہ ہم تمھاری شرط کو ضرور پورا کرینگے اور امتحان کرینگے تم ہمارے ہمراہ چلو یہ فرماکر حکم دیا کہ سواری حاضر کی جائین ہم اسی وقت جاکر اُنکی شرط کو ادا کرینگے مصروف کج کلاہ نے عرض کیا کہ جب ہی مجکو اطمینان ہوگا نقابدارون نے فرمایا کہ چلو دیر نہ کرو یہ فرماکر اُٹھ کھڑے ہوے زرنگار شاہ وغیرہ نے عرض کیا کہ ہم بھی ہمراہ چلین گے فرمایا کہ چلو بس زرنگار شاہ اور زردمان تاجدار وغیرہ اور چند سرداران اسلام و مصروف دیوانہ و مصروف کج کلاہ مع بھائی و فرزندون کے دسرداران کے نقابدارون کے بیرون بارگاہ آئے یہان مرکب حاضر تھے سب مرکبون پر سوار ہوے مصروف کج کلاہ نقابدارون کو ہمراہ لے کر روانہ ہوا اور لشکر سے نکل کر اُس طرف کو کہ جہان درویش دیدہ گریبان غائب ہو گئے تھے طرف مشرق کی راہ لی دیوانہ نے نقابدارون سے عرض کیا کہ یہ بڑا مکار ہی مکر کرتا ہی آپ کو مبتلائے عذاب کرنے کے لیے جاتا ہی ایسا نہ ہو کہ آپ کسی بلا مین مبتلا ہو جائین تو بڑی خرابی ہو آپ نہ تشریف لے جائین اگر یہ ایمان نہین قبول کرتا ہی تو مین اسے ابھی قتل کرتا ہون فرمایا کہ خاموش رہو ہم سے یہ کیا مکر کرے گا ہم

ضرور جائینگے ہمارا اور طریقہ یہی ہے کہ جو ہم سے شرط کرتا ہے بدون اسکی شرط پوری کیے ہوے اُسپر کسی قسم کا دباؤ نہیں ڈالتے ہیں دیوانہ نے معروف کی طرف دیکھکر کہا کہ اگر میرے آقا کا ایک بال بیکا ہوگا تو میں تجکو مع تیرے لشکر کے قتل کرونگا تو نے نکر تو کیا ہی نقابداروں نے منع کیا یہاں تک اسی طور سے باتیں کرتے ہوے ایک صحرا میں پہونچے جو کہ بہت وسیع اور نہایت سرسبز تھا ہر قسم کے گلدان کے درخت لگے ہوے تھے طائر بول رہے تھے کہ معروف نے کہا یہی وہ جنگل ہے یہ قریب اُس کوہ کے ہے کہ جہاں شاہ صاحب تشریف رکھتے تھے عرض کیا کہ یہی کوہ فلک شکوہ ہے سب نے اُس کوہ فلک شکوہ کو دیکھا بہت ہی بلند اور ہر قسم کے گلدان سے اور سبزہ سے آراستہ میں کوہ تا بہ کوہ اسکو ملتا پایا آبشاریں جاری دیکھیں معروف نے بتایا کہ اسی مقام پر آکر شیروں نے گھیرا تھا اور اسی مقام پر آکر ان بزرگوار نے بچایا وہ سامنے کوہ پر تشریف فرما تھے یہی درہ ہے کہ اسی کے ذریعہ سے کوہ پر میں جاتا تھا اور اب اسی درہ میں کوئی نہیں جا سکتا ہے سب تشریف لے چلیں نقابداروں نے فرمایا کہ ایک قیدی واجب القتل کو طلب کرو ہم اُسکو بھیجکر دیکھ تو لیں اور تم کو بھی دکھا دیں کہ ابھی تک وہ اثر باقی ہے اور لوگ بھی دیکھ لیں تاکہ کوئی اعتراض نہ کرے کہ اب وہ امر دفع ہو گیا ہوگا اس سبب سے چلے گئے دوسرے یہ بھی تو معلوم ہو جائے ہر ایک کو کہ یہ وہی درہ کوہ ہے اور جو علامت بادشاہ نے بیان کی اسوقت تک موجود ہے اُس وقت معروف نے ایک قیدی کو طلب کیا فوراً حاضر کیا گیا جب قیدی آیا اُسکو چھوڑ دیا اور کہا کہ گو تو واجب القتل ضرور ہے مگر ہم نے تجکو اس شرط سے چھوڑ دیا کہ تو اس درہ کے اندر سے ہو کر چلد تیرا جدھر جی چاہے جا کوئی منع نہ کرے گا چونکہ اسکی قضا آ چکی تھی اور وہ کافر بھی تھا یہ جو اُس سے کہا وہ بہت خوش ہوا اور فوراً قدم اُٹھا کر چلا جیسے ہی قریب درہ کوہ پہونچا اور قصد کیا کہ اندر درہ کے جاؤں کسی نے اس طور سے اُٹھا کر پھینکا کہ تمام استخوان ریزہ ریزہ ہوگئے پس کر چور ہو گیا طائر روح قفس جسم نجس کو چھوڑ کر بھاگی یہ جو واقعہ گذرا سب نقابداروں نے سب کی طرف دیکھکر فرمایا کہ سب صاحبوں نے ملاحظہ کیا اب تو کوئی شک نہیں رہا یہ کیا ہے سب نے جواب دیا کہ جب شک تھا نہ اب شک ہے نقابداروں نے نقابدار چہارم یعنے صاحبقران سے اس طور سے فرمایا کہ اے فرزند بسم اللہ کرو تشریف لے جاؤ سپرد خداوند کریم کیا یہ کام تمہارے ہاتھ سے پورا ہوگا کیونکہ تم ماشاء اللہ جوان ہو سات برس کے سن میں طلسم فتح کیا دیوزادان کو مارا ہم لوگ اب ضعیف ہوے جو ہمارا زمانہ جرأت کا تھا وہ گذر گیا ہم نے بھی بڑے بڑے کام کیے اب تمہاری نام آوری اور بہادری کا زمانہ ہے ہم تو پیر ہو گئے ہیں صرف تمہارے ہمراہ تمہاری خدمت کے لیے آئے ہیں اب ہم سے یہ کام نہ ہوگا دوسرے تم نے سن بھی لیا کہ خواب میں کسی مرد بزرگ نے دیوانہ سے کہا کہ تجکو سواے صاحبقران کے اور کوئی زیر نہ کرے گا اور تمہاری صورت عالم رویا میں اسکو دکھائی اور فرمایا کہ یہی زیر کرے گا تم نے اُسے زیر کیا وہ تمہاری صورت دیکھکر ایمان لایا تیسرے معروف نے بھی بیان کیا کہ شاہ صاحب نے خبر دی تھی کہ وہ صاحبقران قاف سے آئے گا اور معروف دیوانہ کو زیر کرے گا اسکے ہمراہی میں نقابدار ہونگے بس اب تم ضرور صاحبقران زمان ہو اسمیں کوئی شک نہیں ہے اب تم تامل نہ کرو شوق سے درہ کوہ میں جاؤ اسکی شرط کو ادا کر دو یہ جو نقابداروں نے فرمایا صاحبقران مرکب پرے کو دڑے آداب بجا لائے اور کہا کہ غلام جاتا ہے فرمایا کہ تم صاحبقران ہو مدد من اللہ و تائید بزرگان ہو اب دیر نہ کرو صاحبقران نے سبکو سلام کیا اور وہاں سے رخصت ہونے لگے تب سب نے رخصت ہو چلے اُسوقت معروف فتح کلاہ سے کہا کہ لے اب ہم تمہاری شرط پوری کرتے چلتے ہیں ابھی اپنے قول پر قائم رہنا

اُس وقت انکار نہ کرنا کہ جب ہم شرط ادا کر دین اگر اُسوقت انکار کیا تو خرابی ہوگی معروف کج کلاہ نے
ہاتھ باندھ کر عرض کیا کہ اب آپ تشریف نہ لے جائین ایسا نہ ہو کہ کچھ بسبب دشمنان آپ کو تکلیف ہو مین بدل تمام شرطین
ادا کیے ہوے مع اپنے فرزندون و سردارون داخل لشکر و اپنے ملکون کے باشندون کے مسلمان ہوتا ہون
آپ کی اطاعت کرتا ہون اور اِس امر کا اقرار کرتا ہون کہ آپ وہی صاحبقران اور وہی نقابدار ہین
کہ جسکی خبر شاہ صاحب نے دی مگر مین یہ نہین چاہتا ہون کہ آپ ایسا جوان ضائع ہو فرمایا کہ اب تو یہ غیر ممکن
ہے کہ ہم اِس شرط کو ادا نہ کرین اور اندر درہ کے جا کر اُنسے ملاقات کرین وہ ہمارے منتظر ہون گے اور انکو باہر
نہ لائین جب کہ انکا تشریف لانا ضرور ہے اور ہمارے ہی جانے پر منحصر ہے ہم کو خود انکی زیارت اور قدم بوسی
کا اشتیاق ہے ایسے صاحب کمال سے ملنا بڑی عمدہ بات ہے ہم کو خود ان کے پاس اب جانا ضرور ہے یہ
فرما کر اور سب سے رخصت ہو کر قدم اُٹھا کر چلے نقابدارون نے فرمایا کہ خداوند کریم تمہاری مراد پوری کرے
اور تم کو اِس مہم پر بھی فتح دے سب نے آمین کہا صاحبقران قدم اُٹھا کر بادہ سر در راہ طے کر کے قریب
درہ پہونچے سب نے دیکھا کہ کچھ دیر ٹھہر کر داخل درہ ہوے فقط اس قدر تو سب نے دیکھا کہ جب صاحبقران
نے اندر درہ کے قدم رکھا تو ایک چمک سی ہوئی مگر یہ کسی نے دیکھا کہ صاحبقران کو اُٹھا کر پھینک دے مارا یہ
دیکھ کر سب خداپرست سجدہ شکر بجا لائے خصوصاً نقابدار دیوانہ کو بہت خوشی ہوئی یہان سب
انتظار صاحبقران مین بیرون درہ کھڑے ہین اُدھر سنیے صاحبقران قریب درہ پہونچ گئے تھے اور کچھ
دیر ٹھہر کر اندر درہ کے قدم رکھا ایک برق چمکی کہ جس سے کسی قدر آنکھون مین صاحبقران کے خیرگی سی
ہوئی فوراً وہ چمک برطرف ہو گئی اُدھر آواز آئی کہ السلام علیک یا صاحبقران زمان و تائید یافتہ
بزرگان مؤید من اللہ تعالیٰ کافران خوش آمدی و صفا آوردی فوراً صاحبقران نے جواب دیا کہ
علیک السلام اے مرد بزرگ جواب سلام دے کر جو دیکھا تو کیا دیکھا کہ ایک پتلا میرے روبرو کھڑا ہے اُس
پتلے نے کہا کہ یا صاحبقران آپ میرے ہمراہ چلیے مین آپ کو اپنے آقا کے پاس پہونچا دون کیونکہ انہون
نے مجکو اسی لیے یہان مقرر فرمایا تھا اور آپ کی سب نشانیان بتا دی تھین اور کہہ دیا تھا کہ جسمین یہ نشانیان نہ پاوے اسکو
ہلاک کرنا اور جو ان علامات اور نشانیون کے موافق ہو وہی صاحبقران ہے اُسکو ہمارے پاس لے آنا
پس اُس دن سے یہ غلام بموجب حکم یہان موجود تھا جو کوئی غیر آیا وہ ہلاک ہوا یہانتک کہ حضور تشریف لائے
اب آپ تشریف لے چلین یہ سنتا تھا کہ صاحبقران سجدہ شکر بجا لائے اور ہمراہ اُس پتلے کے چلے
اب صاحبقران نے دیکھا کہ آگے آگے ایک سایہ چلا جاتا ہے یہانتک کہ وہ سایہ ایک سہ درے کے قریب
پہونچا اور داخل سہ درہ ہوا اُسمین ایک دروازہ تھا وہ فوراً کھل گیا وہ سایہ اندر دروازہ کے گیا صاحبقران
بھی بلا خوف چلے گئے کچھ تاریکی سی ہو گئی ایک زینہ لگا ہوا تھا اُس زینہ کی راہ سے وہ سایہ ایک اور دروازہ کے
پاس پہونچا وہ دروازہ بھی کھل گیا اب بخوبی روشنی ہوئی صاحبقران عقب سایہ مین اُس دروازہ مین بھی داخل
ہوے جب اندر پہونچے تو دیکھا کہ ایک مختصر سا باغچہ لگا ہوا ہے ہر قسم کے میوے کے درخت بھی ہین پھولون کے بھی
تختے بنے ہوے ہین نہر بھی جاری ہے طائرون کے نغمے آمیز ان مین ایک مختصر بارہ دری بنی ہے اُس کے آگے
چبوترہ ہے صاحبقران سب باغچہ کی سیر کرتے ہوے اُس سایہ کے ہمراہ عقب مین چلے جاتے ہین
یہانتک کہ وہ سایہ اندر بارہ دری کے آیا اور ایک سہ درہ کی طرف چلا جب قریب سہ درہ کے پہونچے
تو صاحبقران نے ایک مرد بزرگ کو اُس سہ درہ مین ایک بوریے پر جلوہ گر دیکھا کہ تہمت باندھے ہوے کرتا
پہنے ہوے سر کے بال و ریش تک سفید ہے مگر اس قدر نور پیشانی سے ساطع اور لامع ہے کہ تمام بارہ دری

روشن ہی بوریے پر ایک سجادہ بچھا ہوا ہی اُسپر جلوہ فرما ہین سامنے رحل پر صحیفہ ابراہیمی کھلا ہوا ہے
اُسکی تلاوت فرما رہے ہین چہرے سے نشان بزرگی وکمال پیدا ہی ایک طرف ایک آفتابہ و سبوچہ گلی و
آبخورہ رکھا ہی سوا اسکے اور کوئی شی نہین ہی صاحبقران نے دیکھا کہ وہ سایہ قریب اسی درہ پہونچ کر
غائب ہو گیا یہ پس نشیت آکر کھڑے ہو گئے یہ بوریے کے قریب کھڑے نہ ہونے پائے تھے کہ جیسے کسی نے اُن
مرد بزرگ سے کہدیا کہ کوئی تمھارے پس نشیت آیا ہی یا تو مصروف تلاوت و عبادت تھے یا ایک مرتبہ پلٹ کر دیکھا
آنکھ اُٹھا کے دیکھنا تھا کہ صاحبقران نے جھک کر سلام کیا جواب دیا کہ علیک السلام ای صاحبقران انام و ای
برباد کنندہ کافران بد انجام ای آباد کرنے والے دین اسلام سے ملکون کے خوش آمدی و صفا آوردی
یہ کہکر اُٹھ کھڑے ہوے صاحبقران نے دوڑ کر قدم کو بوسہ دیا اُنھون نے سر کو اُٹھا کر سینہ سے لگایا
صاحبقران نے ہاتھ چومے آنکھون سے لگائے منہ انکا چوما اُن مرد بزرگ نے لا کر صاحبقران کو اپنے
برابر بٹھایا صاحبقران مودب بیٹھے درویش نے تمام حالات دریافت فرمائے صاحبقران نے سب
حالات واقعات کے بیان کیے اور حال بر خلیس کے خروج کا جو کہ تاجرون کی زبانی سُنا تھا بیان کیا شاہ
صاحب نے ارشاد فرمایا کہ وہ تمام ملکون کو برباد کر کے سمندریہ کی طرف گیا ہی انشاء اللہ وہ تمھارے
ہاتھ سے مارا جائیگا اور ان سب ملکون کو جو جو اُس نے برباد کیے ہین تم آباد کروگے اور یہ کفرستان تمھارے
قدم کی برکت سے اسلام آباد ہوگا صاحبقران نے جواب دیا کہ یہ سب آپ بزرگون کی دعا کا اثر ہی اور خداوند
کریم کی عنایت ہے کیون نہ ہو وے کیونکر نہ معزز و ممتاز ہو کہ جس کے آپ ایسے سرپرست موجود ہون بے
حضور آپ کے تشریف لیچلیین ہیر دن درہ وہان سب منتظر ہین اور آپ کی زیارت و قدم بوسی کا ہر ایک کو اشتیاق
ہی شاہ صاحب نے فرمایا کہ اچھا چلتا ہون ابھی جلدی کس امر کی ہی آئے ہو تو ٹھہرو کھانا و نمک تو فقیرون
کے یہان کا کھا لو گو مین اس لائق نہین ہون کہ تم ایسے باعزتون اور صاحب خلق سے امید ہی کہ میرے
کہنے کو قبول کر لیے صاحبقران نے فرمایا کہ اس امر کی کیا ضرورت ہی وہان بھی حضرت ہی کا ہی اور یہان
بھی ہین تو آپ کا ایک ادنی خادم ہون جواب دیا کہ ہماری یہی خوشی ہی اور تم تو ہمارے نور نظر قوت بصیر
طاقت قلب و جگر ہمارے مالک و آقا ہو تمھارے تشریف لانے سے ہماری عزت ہی یہ فرما کر اور کچھ پڑھ کر
دستک دی کہ صاحبقران نے دیکھا کہ چند لوگ بصورت نورانی ظاہر ہوے اور ہاتھ باندھ کر کھڑے
ہوے راوی بیان کرتا ہی کہ یہ موکل ہین جو کہ تابع کیے ہین زور عملیات کے جب وہ حاضر ہوے فرمایا
کہ یہ صاحبقران زمان ہین ہمارے مہمان ہین ہم نے ان کی دعوت کی ہی تو کچھ سامان کرنا چاہیے مگر
بہت جلد وہ یہ سُنکے اور یہ کہکر کہ بہت خوب غائب ہو گئے یہان شاہ صاحب نے صاحبقران سے
فرمایا کہ جب مین نے دیکھا کہ اب آفتاب پرستی کو ترقی ہونے لگی اور ظلمت کفر نور اسلام پر غلبہ کرنے لگی
تب مین شہر و قصبۂ کج کلاہ کو ان سب حالات سے آگاہ کر کے غائب ہو گیا اور اس درۂ کوہ مین
چلا آیا اور ایک موکل زینہ کوہ پر مقرر کیا اور کہدیا کہ جو کوئی آئے اُسکو دے مارنا اور جسمین یہ نشان ہون
اُسکو ہمارے پاس لے آنا کہ وہ صاحبقران ہی اور نشان بتا دیے تھے اُسنے ایسا ہی کیا یہ باتین
ہو رہی تھین کہ وہ موکل چند خوان لیکر حاضر ہوے سامنے رکھ دیے اُسمین ہر قسم کا نفیس و لذیذ طعام
تھا شاہ صاحب نے فرمایا کہ ای صاحبقران بسم اللہ کرو صاحبقران نے جواب دیا کہ حضرت
بھی تو شریک ہون یہ سُنکے شاہ صاحب نے بھی تبرکاً کی ہاتھ دھو کے دونون بزرگوار طعام نوش
کرنے لگے اس ذائقہ کا کھانا تھا کہ سہراب ثانی نے اپنی عمر بھر مین کبھی نہ کھایا تھا باوجودیکہ قاف ۲۸

گئے رہنے والے تھے میوہ وغیرہ بھی کھایا جب کھا چکے ہاتھ منھ دھو کر فراغت ہوئی تب شاہ صاحب نے
فرمایا کہ بسم اللہ تشریف لے چلیے یہ کہکر شاہ صاحب نے دستک دی کہ ایک تخت آکر موجود ہوا شاہ صاحب
نے بسم اللہ کہہ کر اس تخت پر قدم رکھا اور صاحبقران سے اشارہ کیا کہ آؤ بس صاحبقران بھی تخت پر
تشریف لائے شاہ صاحب نے اپنے برابر بٹھا لیا وہ تخت بلند ہو کر ایک طرف کو روانہ ہوا یہ تو ادھر سے آتے ہیں
یہاں بیرون درہ سب انتظار کر رہے ہیں اور جو جو عرصہ ہوتا ہے انتشار زیادہ ہوتا جاتا ہے خصوصاً نقابداران
در زرنگار شاہ و نیز سرداران اسلام و دیوانہ بہت بیقرار تھے سب کی نگاہ طرف درہ کوہ کے تھی دیوانہ
ہر مرتبہ مصروف کج کلاہ کی طرف دیکھ کر کہتا ہے کہ او مصروف تو نے مکر سے میرے آقا کو بھیجا تو ہے اگر
خدا نخواستہ کوئی زحمت انکو پہونچی اور وہ کسی بلا میں مبتلا ہوے تو یاد رکھ کہ میں تجکو مع تیرے فرزند و
بھائی و سرداروں کے قتل کرونگا ایک کو زندہ نچھوڑونگا تو بڑا مکار و دغا باز ہے میں تو آقا سے پہلے ہی
عرض کرتا تھا کہ یہ مکاری کرتا ہے انھوں نے میری عرض کو سماعت نہ فرمایا خیر تو میرے ہاتھ سے جاتا کہاں ہے
دیوانہ یہ کہہ رہا ہے اور شمشیر برہنہ ہاتھ میں ہے بنگاہ قہر طرف مصروف کے کبھی دیکھتا ہے کبھی درہ کی طرف یہاں
یہ حالت تھی کہ یکایک صاحبقران مع شاہ صاحب بر تخت پرسوار پہلوے کوہ سے نمودار ہوے پہلے
نگاہ دیوانہ کی پڑی اسنے دیکھا کہ ایک تخت بالاے ہوا چلا آتا ہے اسپر ایک مرد پیر باریش سفید بیٹھا ہے چہرہ
سے آثار بزرگی و جلالت آشکار ہیں صاحب کمال فقیرانہ وضع ہے نور رخ سے پیدا ہے کمال ہویدا ہے کہ تخت
خود بخود چلا آتا ہے دہنی طرف شاہ صاحب کے نقاب در یعنی صاحبقران جلوہ فرما ہیں یہ دیکھتے ہی دیوانہ
چلا اٹھا کہ وہ میرے آقا سے نامدار مع شاہ صاحب کے تشریف لائے مصروف کج کلاہ کی شرط کو ادا
کیا یہ اسکا کہنا تھا کہ سب نے پلٹ کر دیوانہ کی طرف دیکھا کیونکہ سب درہ کوہ کی طرف دیکھ رہے تھے
جیسے ادھر کو دیکھا تو وہی سب سامان نظر آیا صاحبقران و شاہ صاحب کو ایک تخت پر پایا مصروف
کج کلاہ تو پہچان گیا مگر اور کسی نے نہ پہچانا کیونکہ کسی نے دیکھا نہ تھا مصروف دیکھ چکا تھا مگر طریقہ سے اور
وضع سے ہر ایک سمجھ گیا کہ یہی شاہ صاحب ہیں کیونکہ کرتہ پہنے ہوے تھے تہمت باندھے ہوے تھے تخت پر
بیٹھے ہوے تھے برابر اُن کے صاحبقران تھے مگر چہرہ شاہ صاحب سے آثار کمال ظاہر تھے دیوانہ
تو یہ کہکر فرط خوشی سے اُسی طرف چلا تھا نقابداروں نے شاہ صاحب و صاحبقران کو آتے ہوے
دیکھا نقابدار بھی مع سرداروں کے براے استقبال بڑھے اور یہ خیال کیا کہ استقبال لازم ہے کیونکہ
خداوند کریم نے جب کہ صاحبقران کیا اور یہ مرتبہ عطا کیا تو ہمکو بھی لازم ہے کہ ہم عزت و توقیر کریں یہ سب
ادھر سے چلے ادھر جو شاہ صاحب و صاحبقران نے انکو اپنی طرف آتے ہوے دیکھا تخت کو ہوا
سے طرف زمین کے مایل کیا تخت زمین پر آکر پہونچا یہ سب بھی قریب پہونچ گئے اب ہر ایک یہ چاہتا ہے
کہ پہلے ہم صاحبقران و شاہ صاحب سے ملیں اور قدم بوسی و دست بوسی حاصل کریں ایک
دوسرے پر سبقت کا قصد رکھتا ہے ادھر جیسے ہی تخت زمین پر آیا شاہ صاحب نے اتر کر تخت
پر سے فرمایا کہ وہ بزرگوار کون ہیں جو کہ ان سب کے بزرگ اور صاحب شوکت ہیں اور جنھوں نے برسوں
راہ خدا میں جہاد کیا اور اٹھارہ برس صاحبقرانی کی پہلے میں اُن سے ملونگا کیونکہ انکا مرا اچھا ہے دوسرے
وہ بزرگ خاندان اور سب کے بزرگ ہیں جو کہ اسوقت یہاں موجود ہیں اور بہادر و جری و شجاع بھی
بہت ہیں اُن کے معرکے مجکو بخوبی معلوم ہیں اور جو جو انھوں نے کام کیے ہیں وہ بھی معلوم ہیں جب اُن سے
مل لونگا اسکے بعد اور بزرگواروں سے ملونگا یہ کہنا تھا کہ نقابدار سوم کے اپنے کو طرف شاہ صاحب

کے بڑھایا اور قریب پہونچ کر قصد کیا کہ قدموں کو بوسہ دین کہ شاہ صاحب نے گلے سے لگایا اُنھون نے
ہاتھ چومے مصافحہ کیا شاہ صاحب بہت شفقت سے پیش آئے بہت تعریف فرمائی اور کہا کہ تم سا بہادر
اور مجاہد در راہ خدا کوئی نہین ہی یہ فرما کر اپنے پہلو مین کھڑا کیا اب رستم ثانی کی طرف مخاطب ہوے
اور فرمایا کہ آپ نے بھی وہ وہ کام فرمائے ہین کہ کوئی کیا کرے گا رستم ثانی یعنے نقابدار دوم نے بھی یہی
قصد کیا تھا کہ قدمون کو بوسہ دون کہ درویش نے گلے سے لگایا انھون نے ہاتھ چومے انکی بھی بہت تعریف کی
شاہ صاحب نے انکو اپنے بائین طرف کھڑا کیا اسی طرح سے نقابدار اول سے ملے اور تعریف کر کے برابر
رستم ثانی کے کھڑا کیا اب زرد مان تاجدار و زرنگار شاہ وغیرہ و سرداران اسلام سے ملے ہر ایک
نے شاہ صاحب کے ہاتھون کو بوسہ دیا قدم چومے شاہ صاحب نے شفقت کلام کیا اور مہربانی سے
پیش آئے دیوانہ سے ملے اور فرمایا کہ شاباش دومرحبا تو نے بڑا کام کیا تو نظر کردہ ہی بزرگان دین کا تو نے
خوب مطابق خواب کے عمل کیا دیوانہ قدمون پر گرا شاہ صاحب نے اُسکا سر سینہ سے لگایا اب متوجہ ہوے
طرف مصروف وغیرہ کے اور فرمایا کہ ابھی تم کو کچھ شک وشبہہ ہی جو ایمان نہین لاتے ہو اب تو لازم ہی کہ ایمان
لاؤ اور اپنے کل اہل لشکر و کل ملکون کے باشندون کو مسلمان کرو مصروف نے دست بستہ عرض کیا کہ
اب کوئی مجکو عذر نہین ہی مجکو کلمہ تعلیم فرمائیے مین تو قبل ہی سے کئی مرتبہ آپ کی خدمت مین عرض کر چکا ہون
کہ مجکو حکم ہو تو دین اسلام قبول کرون آپ نے فرمایا تھا کہ ابھی وہ زمانہ نہین آیا تمھارا مسلمان کرنے والا آئیگا
وہ تم کو مسلمان کرے گا مجکو نہ جب عذر تھا نہ اب یہ سب امور مین نے آپ کے ارشاد کے موافق کیے ہین شاہ
صاحب نے فرمایا کہ اب مین کہتا ہون کہ دین اسلام قبول کرو عرض کیا کہ کلمہ تعلیم ہو شاہ صاحب نے
صاحبقران سے فرمایا کہ ان سب کو بھی کلمہ تعلیم فرمائیے صاحبقران نے مصروف کج کلاہ وغیرہ کو
کلمہ طیبہ تعلیم فرمایا مصروف کج کلاہ مع اپنے فرزندون و بھائیون و سردارون کے جو کہ اُس کے ہمراہ
یہان آئے تھے کلمہ پڑھکر از سر صدق دائرۂ اسلام مین آئے ملت حنیفا اختیار کی مسلمان ہوے اب
قدم پر شاہ صاحب و نقابدارون کے گرے یہ سب شفقت پیش آئے جب یہ سب مسلمان ہو چکے
اُس وقت نقابدارون نے شاہ صاحب سے عرض کیا کہ ہماری فرودگاہ پر تشریف لے چلیے وہان بھی
لوگون کو آپ کی زیارت کا اشتیاق ہی شاہ صاحب نے فرمایا کہ بسم اللہ چلیے نقابدار شاہ صاحب
و کل سردارون و بادشاہون کو ہمراہ لیکر قیامگاہ پر آئے لشکر مین غل پڑ گیا کہ صاحبقران نے
مصروف کج کلاہ کی شرط پوری کی شاہ صاحب کی خدمت مین جاکر اُن سے ملاقات کی اُنکو بیرون درہ
لائے مصروف کج کلاہ مع اپنے فرزندون و بھائی و سردارون وغیرہ کے مسلمان ہوا سب اہل لشکر نے
ان سب کا استقبال کیا ہر ایک نے شاہ صاحب کی قدم بوسی حاصل کی یہان تک کہ بارگاہ مین آئے
یہان جو سردار تھے وہ بھی زیارت سے مشرف ہوے قدم لو شاہ صاحب کے ہر ایک نے بوسہ دیا تخت شاہ
صاحب کا برابر تخت شاہی کے بچھایا گیا شاہ صاحب تخت پر جلوہ فرما ہوے نقابدار اپنے اپنے
دنگل پر زرد مان و زرنگار شاہ وغیرہ اپنے اپنے مقام پر مع کل سرداران اسلام کے بیٹھے اصل مصروف
کج کلاہ وغیرہ کو مع سردارون کے بجکم شاہ صاحب دست چپ کی طرف جگہ ملی تب سب بیٹھ چکے
اُس وقت شاہ صاحب نے صاحبقران سے فرمایا کہ تم کو صاحبقرانی مبارک ہو اور ان تینون
نقابدارون سے فرمایا کہ آپ انکے بزرگ ہین چونکہ یہ صاحبقران تائید خدا سے ہوے ہین آپکو لازم ہی
کہ انکی اطاعت کیجیے اور بموجب ان کے حکم کے عمل فرمائیے گا یہ آپ سب کے افسر ہین اُنھون نے

جواب دیا کہ ہم کو کوئی عذر نہین ہی ہم نے خود ہی قبل سے انکو اپنا افسر مقرر کیا تھا اب شاہ صاحب سب اہل
دربار کی طرف مخاطب ہوے اور فرمایا کہ ای اہل دربار مین آپ سب صاحبون سے کہتا ہون کہ آپ لوگ
بھی صاحبقران کی اطاعت سے باہر قدم نہ رکھیے گا اور جو انکی اطاعت کرے گا اُسکا بڑا مرتبہ ہوگا وہ
مرتبہ اعلیٰ پائیگا اور جو خلاف حکم عمل کرے گا ذلیل و خوار ہوگا سب نے ایک زبان ہوکر جواب دیا کہ
ہم نے بدل و جان انکی اطاعت قبول کی ہم کو کوئی عذر نہین ہی یہ ہمارے آقا اور سرپرست ہین ہم ان
کے ادنی غلام و خادم سے بدتر ہین جب یہ سب جواب دے چکے اُس وقت شاہ صاحب نے بنظر ترحم
صاحبقران کی کمر کھلوائی اور تمام ہتھیار اپنے دست مبارک سے صاحبقران کے لگائے اور
کمر باندھی فرمایا کہ اب تم کو کوئی زیر نہین کر سکتا ہی گو قبل مین بھی تم پر کوئی غالب نہ آتا مگر اب کسی طرح
غالب آئیگا حتی کہ بدیع الملک نوجوان اسوقت صاحبقران ثالث ہین وہ بھی تم پر غالب
نہ آئینگے یہ فرماکر کچھ اسماے الٰہی بازو بکر کرا اور کچھ دعائین پڑھکر دم کین اور ایک تعویذ بازو پر باندھکر
فرمایا کہ یہ تعویذ کسی وقت اپنے پاس سے جدا نہ کرنا حتی کہ وقت غسل کے بھی جدا نہ ہو اسکی بڑی احتیاط
کرنا کیونکہ بڑی مشقت سے تیار ہوا ہی اسکی بڑے بڑے فائدے ہین اور یہ بہت نفع بخشے گا ہر بلا و
آفت سے بچائیگا شر سے کافرون کے بسبب اسکے تم کو امان رہیگی یہ کہکر فرمایا کہ ای صاحبقران
تم کو مبارک ہو کہ تم قاتل ہو اور قتل کرنے والے برجیس آفتاب پرست اور مٹانے والے ہو دین
آفتاب پرستی کے اور برباد کرنے والے ہو کافرون کے اور قتل کرنے والے ارزنگ وغیرہ کے اور
قائم کرنے والے ہو دین اسلام کے تمام عالم مین تمھارے دست زبردست سے بڑے بڑے بہادر و جری
زیر ہون گے اور تمھاری اطاعت کرینگے اور لاکھون کافر مارے جائینگے اور واصل جہنم ہونگے تم آب تیغ سے
کثافت کفر کو پاک کروگے نور اسلام کو جلا دوگے ظلمت کفر کو مٹاؤگے یہ جو آج کل آفتاب پرستی کا
چرچا ہی اور کافرون نے سر اٹھایا ہی تم پست کروگے تمھارے قدم کی برکت سے کفر دور ہوگا دین اسلام
پھیلیگا تم سا بہادر اور جری اور مجاہد کوئی نہین ہی تم مثل اپنے دادا و پردادا وغیرہ کے کوس صاحبقرانی
بجاؤگے ای صاحبقران اب تمکو لازم یہ ہی کہ یہان سے بہت جلد مع لشکر فیروزی اثر کے طرف نہ طاق
کے کوچ کرو کہ وہان سب کافر جمع ہین کافرون کو قتل کرو بدیع الملک سے مقابلہ کرکے اپنی
صاحبقرانی کا امتحان کرلو اُسی سرزمین پر لاکھون کافر تمھاری شمشیر آبدار کے لقمہ ہون گے تم فتح
کرنے والے ہو شہر آفتاب نما و اقلیم خورشیدیہ کے تم فاتح ہو طلسمات کے تم کو لازم ہی
کہ بہت جلد یہان سے کوچ کرو اور جن ملکون کو برجیس نطفہ حرام نے برباد کیا ہی انکو پھر سے آباد
کرتے ہوے اور دین اسلام کو رواج دیتے ہوے صاحبقرانی کے ڈنکے بجاتے ہوے نشان
اسلام کے بلند کرتے ہوے اور اُن ملکون کو اسلام آباد کرتے ہوے کہ جو جو آفتاب پرستی کرنے
لگے ہین اور اُن سے اپنی اطاعت و فرمانبرداری کا اقرار لیتے ہوے اور جو ملک کافرون کے
راہ مین ملین اُنکو فتح کرتے ہوے زیر نہ طاق پہونچو کہ وہان بڑے معرکہ رہین گے یہ کہکر فرمایا کہ
تم کو لازم ہی کہ تم کسی کو اپنے لشکر کا بادشاہ کردو کہ بدون بادشاہ کے لشکر بیکار ہی صاحبقران نے
عرض کیا کہ جو کچھ آپ نے ارشاد فرمایا مین اُس کے موافق عمل کرونگا اور بابت بادشاہ کے جو آپ نے
فرمایا تو آپ تجویز فرمائین کس کو بادشاہ کرون شاہ صاحب نے فرمایا کہ یہ تو بہتر ہی آپ کے ہمراہ ہین
ان مین جو بزرگ ہو اُن کو بادشاہ فرمائیے تب یہ شاہ صاحب نے فرمایا اسوقت تو بہتر اور ولی

نقابداروں نے جواب دیا کہ حضور ہم نے آج تک کبھی حکومت نہیں کی سوائے جناب دیکار کے ہم لوگ تاج بخش ہیں تاج گیر نہیں ہیں یہ مرتبہ اور کسی کو مرحمت فرمائیے اُستاد جو کہ ہمیشہ سے حکومت کرتے آئے ہیں ہم سے یہ بار نہ اُٹھے گا ہم لوگ لائق لڑنے اور قتل کرنے اور قتل ہونے کے ہیں دوسرے امر کے قابل نہیں ہیں بس اور کسی کو تجویز فرمائیے نقابداروں نے جو یہ جواب دیا تب شاہ صاحب نے فرمایا کہ میرے نزدیک مناسب یہ ہے کہ زردمان تاجدار کو بادشاہ فرمائیے کیونکہ یہ مرد جہاں دیدہ و بہادر و جری ہے دوسرے یہ امر ہے کہ بد دن معرکہ جنگ دیکار کے اسلام لایا ہے اور اس طرف کے بادشاہوں میں سابق الاسلام ہے اور سب دباؤ اور خوف جان سے مسلمان ہوئے ہیں جب کہ معرکہ پڑا اور زیر ہوئے زردمان تاجدار نے بد دن ان سب امروں کے بخوشی خاطر اسلام قبول کیا یہ جو شاہ صاحب نے فرمایا تب نقابداروں نے جواب دیا کہ ہم نے قبل ہی اس امر کے لیے زردمان کو تجویز کیا تھا اور ہمارا قصد تھا کہ انکو بادشاہ کریں مگر جس دن ہم نے اس امر کے لیے مقرر کیا تھا اس دن مصروف کج کلاہ مع لشکر کے آگئے جنگ دیکار کی ٹھہر گئی سو جس سے وہ تجویز معطل ہو گئی اب آپ نے فرمایا ہے ہم اسکو بسر و چشم بجا لاوینگے یہ سماعت کر کے فقیر صاحب نے زردمان تاجدار سے فرمایا کہ آپ کو صاحبقران نے اپنے لشکر کا بادشاہ فرمایا یہ سب آپ کی اطاعت کرینگے آپ کو بادشاہت لشکر اسلام کی مبارک ہو اور یہ مرتبہ آپ کو خداوند کریم نصیب کرے اور آپ کو لازم ہے کہ اسکو قبول فرمائیے زردمان تاجدار نے کہا کہ میں اس امر سے معاف فرمایا جاؤں کیونکہ میں اس منصب جلیل و امر عظیم کے لائق نہیں ہوں میں اس بار کی برداشت نہیں کر سکتا ہوں میں کجا اور یہ حکومت کجا یہ ذرہ بے مقدار بھلا آفتاب جہاں تاب کی کہاں برابری کر سکتا ہے میں خاک پائے اہل اسلام ہوں یہ مرتبہ کیونکر قبول کروں کہ آسمان شوکت و اجلال پر قدم رکھوں بھلا میرا یہ مقدور ہے کہ ایسے مرتبہ عالی کی خواہش کروں اور اسکے موافق عمل کروں میں تو اپنے میں اس امر کی لیاقت و طاقت نہیں پاتا ہوں یہ سب آپ کی قدردانی اور مہربانی و عزت افزائی ہے کہ مجھ ایسے بندہ ناچیز و حقیر کو اس مرتبہ کے لیے تجویز فرماتے ہیں میں تو اپنے میں یہ لیاقت نہیں پاتا ہوں اور کسی کو تجویز فرمائیے فقیر صاحب نے فرمایا کہ اے زردمان تاجدار تم کو یہ مرتبہ قبول کرنا ہوگا انکار نہ کرو راوی کہتا ہے کہ زردمان نے انکار میں بہت کچھ اصرار کیا مگر نہ نقابداروں نے مانا نہ فقیر صاحب نے تب زردمان نے کہا یہ سب آپ کی عنایت و غلام نوازی و مہربانی ہے کہ مجھ ایسے ناچیز کو یہ مرتبہ عنایت کیا میں کسی طور سے انکار نہیں کر سکتا ہوں آپ کے فرمانے کو بسر و چشم بجا لاؤنگا یہ سنکے فقیر صاحب نے زردمان تاجدار کو بہت کچھ بابت انصاف پروری و عدل گستری و رعایا پروری کی پند و نصیحت فرمائی اسکے بعد نقابداروں سے فرمایا کہ ان کی تخت نشینی کا جلسہ قرار دیجیے اور انکو بادشاہ کر کے یہاں سے کوچ فرمائیے انھوں نے جواب دیا کہ بہت بہتر تب شاہ صاحب نے اہل دربار و کل سرداروں و زرنگار شاہ و خورشید ملک گیر و مصروف کج کلاہ وغیرہ کی طرف دیکھ کر فرمایا کہ آپ لوگ آج سے زردمان کو اپنا بادشاہ و مالک بعد نقابداروں کے سمجھیے گا اور زردمان کے حکم سے باہر قدم نہ رکھیے گا اور اطاعت سے باہر نہ ہوجیے گا سب نے جواب دیا کہ ہم کبھی نہ ان کے حکم سے سرتابی نہ کرینگے یہ ہمارے پیر و مرشد اور آقا ہیں اور ہم ان کے ادنیٰ غلام ہیں اسوقت فقیر صاحب نے نقابداروں سے فرمایا کہ لشکر میں منادی کی جائے کہ ہم نے زردمان تاجدار کو کل لشکر کا بادشاہ کیا اب سب اہل لشکر انکو اپنا بادشاہ تصور کریں اور اب میں تم سے

رخصت ہوکر اپنے عبادت خانہ کی طرف جاتا ہون کیونکہ میری عبادت مین فرق ہوتا ہی لو یہ تعویذ جب
تم کو کوئی ضرورت ہو اور کوئی مشکل پیش آئے اس تعویذ کو بکرامت جناکر اور غسل کرکے کھولنا اور جو دعا
اسمین تحریر ہی اسکو پانچ مرتبہ پڑھنا مین تمھارے پاس آؤنگا اور جیسی مشکل ہوگی اُسکے حل ہونے کی
تدبیر بتاؤنگا جب تم طلب کروگے فوراً حاضر ہونگا لے اب مجکو رخصت کرو وہ تعویذ تو صاحبقران
نے تسلیم کرکے لے لیا مگر ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ جہان حضور نے اس قدر زحمت فرمائی ہی میری خواہش
یہ ہی کہ پانچ روز کی تکلیف اور زحمت فرمائین اور جو نان و نمک مجکو میسر ہے مین حاضر کرون اُسکو نوش
فرمائین تاکہ برکت کا سبب ہو اور مین سب مین سرفراز ہون مین یہ چاہتا ہون کہ حضور کی دعوت کرلون
اور خوب زیارت سے بہرہ یاب ہولون نہ معلوم اب کب زیارت نصیب ہو اور آپکے روبرو زردمان
کو بادشاہ بھی کردون فقیر صاحب نے فرمایا کہ یہ تو بڑی مشکل ہوئی اور تم نے وہ بات کہی کہ جو میرے امکان
سے خارج ہی نہ تو مین ٹھہر سکتا ہون نہ دعوت سے انکار کرسکتا ہون عجب مخمصہ مین گرفتار ہوا ہون اگر یہ
جانتا تو کبھی نہ آتا تم نے بہت زحمت مین اپنے کو بھی ڈالا اور مجکو بھی بابا میرا کھانا کیا ہی نان جو و آب گرم
یہ کافی ہی لاؤ مجکو دے دو مین اپنے مقام پر کھالونگا مگر مجکو جانے دو صاحبقران و دیگر نقابدارون
نے عرض کیا کہ یہ تو ناممکن ہی کہ ہم آپکو تشریف لے جانے دین آپکی مہربانی و ذرہ پروری سے
یہ امر بعید ہی جب سب نے بہت اصرار کیا اُس وقت فرمایا کہ پانچ روز تو بہت ہین مین اتنے زمانہ
تک نہین ٹھہر سکتا ہون ہان دو روز کا مضایقہ نہین ہی گو یہ بھی میرے اوپر جبر ہی مگر تمھاری خوشی منظور
ہی تم لوگون کا ناراض کرنا منظور نہین ہی پرسون بوقت سحر مین چلا جاؤنگا تب سب نے عرض کیا کہ
بہت خوب ہم بھی آپکو زیادہ تکلیف نہین دے سکتے ہین نہ آپکو ناخوش کرسکتے ہین آپکے تابع حکم ہین
یہ کہکر اُسی وقت صاحبقران و نقابدارون نے سردارون سے فرمایا کہ منادی ندا کردے کہ ہم نے
اپنے لشکر کا بادشاہ زردمان تاجدار کو کیا سب اُسکی اطاعت کرین اور کارپردازان شاہی کو
طلب فرماکر حکم دیا کہ سامان تخت نشینی و دعوت بہت جلد تیار کیا جائے یہ جو حکم فرمایا اُسیوقت منادی
نے تمام لشکر مین منادی کردی سب اہل لشکر کو معلوم ہوگیا کہ کل اہل لشکر کے مالک نقابدار تھے اُنھون
نے اپنی طرف سے زردمان کو بادشاہ کیا سب بہت خوش ہوے ادھر اہلکارون نے سامان دعوت
و تخت نشینی کرنا شروع کیا مصروف تاج کلاہ نے عرض کیا کہ اگر اجازت ہو تو جو لشکر قریب نو لاکھ
کے ہمارے ہمراہ آیا ہی اسمین جو سردار ہین وہ ابھی تک مسلمان نہین ہوے ہین ہم لوگ جاکر اُنکو مسلمان
کرین اور یہان لاکر اسی لشکر مین شامل کرین بعدہ بعد ختم دعوت و جلسہ اپنے اپنے ملک مین جاکر
سب اہل شہر اور جو لشکر وہان ہی اسکو بھی مسلمان کرینگے صاحبقران نے فرمایا کہ شوق سے
جاؤ یہ حکم پاکر مصروف تاج کلاہ وغیرہ دربار سے اُٹھکر بیرون بارگاہ آئے اور مرکبون پر سوار ہوکر چلے
راہ مین نقابدارون کے اقبال و جرات و مروت و شان و شوکت و اسباب طلسم کی تعریف کرتے
ہوے اپنے لشکر مین آئے اہل لشکر نے جو بادشاہ اور حضور تاج کلاہ وغیرہ کو آتے ہوے دیکھا استقبال
کیا یہ داخل بارگاہ ہوے سب سردار آکر حاضر ہوے اور کیفیت دریافت کی انھون نے سب کیفیت بیان کی اور یہ
کہا کہ ہم نے اطاعت کرلی اور دین اسلام قبول کرلیا تم مین سے جسکو یہ امر منظور ہو کہ دین اسلام اختیار
کرین تو ہمارے ساتھ رہو ورنہ ہمارے لشکر سے نکل جاؤ اور یہان نہ ٹھہرو کیونکہ ہمارے پاس کافرون
کا کام نہین ہی جب یہ سب نے سُنا تو جواب دیا کہ اگر آپ نے دین اسلام اختیار کیا تو ہم نے بھی اختیار

کیا ہم آپ کے تابع فرمان ہین ہم کو کلمہ تعلیم فرمائیے جسکو آپ پڑھکر مسلمان ہوئے ہین تب معروف
نے سُنکے کلمہ تعلیم فرمایا کل اہل دربار کلمہ پڑھکر از سر صدق مسلمان ہو گئے اُس وقت جب کہ نو لاکھ
لشکر کے افسر مسلمان ہو چکے ان بادشاہون نے حکم دیا کہ کل لشکر جمع ہو جب حکم سب لشکر جمع ہوا
اہل لشکر سے بھی سب کیفیت مسلمان ہونے کی ان بادشاہون نے بیان کی اور وہی تقریر اہل لشکر
سے بھی کی جو کہ سردارون سے کی تھی اُنھون نے وہی جواب دیا یہان تک کہ کل لشکر کلمہ پڑھکر از سر صدق و
صفا مسلمان ہوا اُس وقت معروف کج کلاہ لشکر کو مع سردارون و خیمے و بارگاہون وغیرہ کے
لے کر چلا آیا اور شریک لشکر اسلام ہوا ایک طرف اسکا لشکر اُترا خیمے وغیرہ برپا ہوے یہ سب
سردارن کو لیکر داخل دربار ہوا نقابدارون کے قدمون پر گرایا نقابدارون نے بہت مہربانی فرمائی اُن
سب نے شاہ صاحب کی قدم بوسی حاصل کی اُنکو جگہ دست چپ مین علی قدر مراتب مرحمت ہوئی راوی
بیان کرتا ہے کہ اب لشکر قریب ستترہ لاکھ ستتر ہزار کے ہوا اور قریب دو ہزار سردارون کے دربار مین بیٹھے
ہوے ہین کوسون تک سوا سواد لشکر کے دوسری شی نظر نہین آتی تھی ہزارون خیمے برپا ہین یہان
تک کہ اہلکارون نے سامان دعوت و تخت نشینی بہت جلد تیار کر لیا جلسہ آراستہ ہوا بڑے دھوم
سے نقابدارون نے درویش دریدہ گریبان کی دعوت کی تمام اہل لشکر کو ہر قسم کا کھانا تقسیم کیا گیا
وردیان زرنگار مرحمت ہوئین ہر طرف جلسۂ رقص و سرود برپا ہوا سوائے اُس بارگاہ کے کہ
جہان شاہ صاحب جلوہ فرما تھے دو دن اور شب بعیش و عشرت بسر کی بوقت سحر نقابدارون نے
بموجب حکم شاہ صاحب زردبان تاجدار کو غسل کرایا داروغۂ خزانہ کو طلب کر کے صندوق
اسلحۂ طلسمی و پوشاک طلسمی طلب فرمایا داروغۂ خزانہ و توشک خانہ و سلحہ خانہ نے سب اشیا لاکر
حاضر کین خود صاحبقران و نقابدارون نے زردبان کو پوشاک طلسمی اسلحہ طلسمی سے آراستہ
کیا تاج طلسمی سر پر رکھا بصد شان و شوکت آراستہ و پیراستہ کیا خود صاحبقران نے
بھی زرۂ طلسمی و خود طلسمی و کل اسلحہ طلسمی اپنے جسم پر آراستہ کیے تیغۂ چہل چراغ سلیمانی کمر سے
لگایا نقابدار بھی اسلحہ و لباس طلسمی سے آراستہ ہوئے اسکے بعد صاحبقران نے تومان
تاجدار و تقبل دیو برور وغیرہ کو مع دس ہزار سپاہ کے سپاہ زردبان سے انتخاب کر کے
اپنے قریب طلب کیا اسی طور سے لشکر زرنگار شاہ حسام آزر گر بہرام ماہی صورت وغیرہ کو
مع آٹھ ہزار سپاہ کے کل لشکر زرنگار سے انتخاب کر لیا بعدہ لشکر خورشید ملک گیر سے تہمتن
شیر سوار غضنفر نیزہ باز جودہ سردارون کو مع آٹھ ہزار سپاہ کے منتخب کیا اور طلب فرمایا لشکر معروف
کج کلاہ وغیرہ کو مع آٹھ ہزار سپاہ کے منتخب کیا اور طلب فرمایا حشمو کج کلاہ کو مع آٹھ ہزار سپاہ
منتخب شدہ کے اپنے سامنے طلب کیا صفدر کج کلاہ سے محارب کج کلاہ کو مع آٹھ ہزار سپاہ کے
اسی طور سے انتخاب کر کے طلب کیا جمہور کج کلاہ کے لشکر سے حارب کج کلاہ کو مع سات ہزار
کے انتخاب فرمایا منصور کج کلاہ کے لشکر سے غضاب کج کلاہ کو مع سات ہزار سپاہ کے منتخب
فرمایا اور معروف دیوانے کے لشکر سے مع معروف دیوانے کے آٹھ ہزار دیو اسنے منتخب فرمائے
فولاد آتش خوار کو مع تین ہزار کے انتخاب کیا اور ان پانچ ہزار لوگون کو اپنے قریب طلب فرمایا کہ
جنکو پردۂ قاف سے رہا کر کے لائے تھے یہ سب [illegible] ہزار ہوئے علاوہ سردارون کے اُن
سب کو خفتان طلسمی و گوہر شب چراغ مرحمت فرمائے اور مرکب طلسمی و اسلحہ طلسمی یہ سب آداب

وتسلیمات بجا لائے اور اپنے اپنے مرتبہ پر ناز کرنے لگے حکم فرمایا کہ آپ لوگ اپنے اپنے لشکر کو ہمراہ لے کر قریب تخت شاہی ہمیشہ رہا کیجیے گا اور متصل علم چہل چراغ سلیمانی کے سب نے عرض کیا بہت خوب وہ لوگ اپنا پوشاکون و اسلحہ کو لگا کر جو کھڑے ہوئے تمام صحرا مین نور پھیل گیا اسوقت کی کیا کیفیت تحریر کی جائے یہ معلوم ہوتا تھا کہ ہزار در ہزار آفتاب زمین پر لٹکے ہوئے ہین عجب سمان تھا کیا عرض کرون ناچار ہون ورنہ اس تخت نشینی کے جلسہ کو بہت عمدہ طور سے تحریر کرتا خیر اور کسی مقام پر جلد چہارم مین لشکر کی شان و شوکت تحریر کرونگا اگر اجازت ملی جب صاحبقران یہ بند و بست کر چکے اسوقت زردمان کو تخت پر سوار کر کے مع ان اسی ہزار سواران خفتان پوش کے وہ خود مرکب پر سوار ہو کر بڑے شان و شوکت سے بارگاہ مین لائے سب جلوس طلسمی آگے آگے چلا آتا تھا لشکر کل صف بستہ کھڑا تھا کوس طلسمی پر چوب پڑ رہی تھی شہنا نواز مبارکباد گا رہے تھے سب سردار و بادشاہ دربارگاہ پر آ کے استقبال موجود تھے اور سب خوشنود تھے نقیب بولتے جاتے تھے یہان تک قریب بارگاہ لا کر تخت پر سے اتارا لشکر مین سلامی ہوئی علمون کو جلوہ ملا باجے بجنے لگے سب سردار و بادشاہ و صاحبقران و نقابداران زردمان کو ہاتھون ہاتھ تخت کے قریب لائے درویش صاحب نے اپنے ہاتھ سے خاتمہ تخت کا الٹا اور زردمان کا ہاتھ پکڑ کر تخت پر بٹھایا فقط نذر دیا شاہ صاحب کا نذر دینا تھا کہ صاحبقران نے شمشیر نذر دی اور نقابدارون نے نذر دی اب تو نذرین گذرنے لگین ہر ادنا و اعلی نے نذر دی اب کسی کی یہ بھی طاقت تھی کہ نذر نہ دیتا ادھر سلامی کے باجے بجنے لگے توپین فیر ہونے لگین ایک سو ایک ضرب سلامی کی فیر ہوئی مبارکباد گائی جانے لگی انعام تقسیم ہونے لگا جاگیر و منصب سب کو مرحمت ہونے لگے در خزانہ وا کیا گیا فقرا و مساکین کو زر کثیر مرحمت ہوا صاحبقران اپنے دنگل صاحبقرانی پر جلوہ فرما ہوئے نقابدار اپنے اپنے دنگل پر اور بادشاہ گرد تخت نیم تختون پر بیٹھے سردار اپنے اپنے مقام پر سیارہ تامی نقاب ڈالے ہوئے اپنے شاگردون کو لیے ہوئے سامنے کرسی زرنگار پر بیٹھا ہوا ہی اور سب تختہائے طلائی پر بیٹھے ہین درگہ سالار لباس طلسمی پہنے ہوئے ہتھیار لگائے ہوئے دنگل پر بیٹھا ہوا ہی وہ اسی ہزار خفتان پوش سواری بادشاہ کی پہونچا کر اپنے مقام پر آگئے سرداران کے دربار مین موجود ہین سر پر زردمان تاجدار کے چتر گردش کر رہا ہی مرچھل بال ہما کا ہو رہا ہی تخت طاؤسی کو اسوقت خود ناز تھا کہ میرے اوپر بادشاہ اسلام نے جلوہ فرمایا جب دربان چوبدار عرض بیگی سب حاضر ہین ناچ ہو رہا ہی اس دن کی خوشی کا کیا حال تحریر ہو ہر طرف جلسہ برپا تھا سب خوش ہو رہے تھے درویش صاحب بھی تشریف فرما تھے کہ یکایک اٹھ کھڑے ہوئے اور سب اہل دربار کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ مین دوبارہ آپ سب صاحبون سے پھر کہتا ہون کہ اول آقا و مالک آپ سب لوگون کے صاحبقران و نقابداران عالیشان ہین انکی اطاعت سے باہر نہ ہونا اور بعد انکے آپ کے بادشاہ و فرمانروا و ظل اللہ و جہان پناہ زردمان شاہ تاجدار ہین انکے بھی حکم سے سرتابی نہ فرمائیے گا ہر ایک بادشاہ جو کہ یہان موجود ہی اسکو لازم ہی کہ اپنے اپنے ملکون مین ان کے نام کا سکہ جاری کرے سب نے ایک زبان ہو کر عرض کیا کہ ہم نے قبول کیا یہ فرما کر وہان سے اٹھ کر اپنے خیمے مین تشریف لائے اب یہان ناچ و رنگ ہونے لگا طائفے آتے ہین اور مجرا کرتے ہین انعام پاتے ہین اور چلے جاتے ہین یہان تک کہ دن بھر یہی کرشمہ رہا شب ہوئی آتشبازی چھوٹی سب کو کھانا تقسیم ہوا شب بھر یہی جلسہ برپا رہا صبح ہوئی دوپہر دن تک جلسہ برپا رہا بعد دوپہر کے جلسہ برخاست ہوا سب اپنے اپنے مقام پر آگئے

تھوڑی دیر آرام کیا کہ سہ پہر کا وقت ہوا اُس وقت پھر سب آکر جمع ہوئے تب شاہ صاحب نے صاحبقران
و نقابداروں و بادشاہ اسلام زرد مان تاجدار و زرنگار شاہ و معروف کج کلاہ و کل اہل دربار
و سرداروں سے فرمایا کہ ہم رخصت ہوتے ہیں ہر ایک نے یہی جواب دیا کہ جی تو نہیں چاہتا ہے مگر مجبور ہیں
اُسوقت سب کو پھر تیسری مرتبہ نصیحت و پند کیا اور زرد مان کو بہت کچھ سمجھایا اور صاحبقران اور
نقابداروں کو بہت پند و نصیحت فرمائی بعدہ سب سے رخصت ہوکر بیرون بارگاہ آئے تعویذ اپنے تشریف
لانے کا صاحبقران کو دے چکے یہ سب اہل دربار مع بادشاہ و صاحبقران کے تا در بارگاہ آئے
یہاں آکر پھر سب کو شاہ صاحب نے پند و نصیحت کی اور ہر ایک سے رخصت ہوکر اپنے تخت پر سوار ہوئے
وہ تخت بالائے ہوا روانہ ہوا شاہ صاحب وہاں سے اپنے عبادت خانہ میں آئے اور مصروف عبادت
پروردگار ہوئے انشاء اللہ تعالے اسکا حال آئندہ وقت پر تحریر ہوگا اور جو کار نمایاں انکی ذات شریف
آیات سے سرزد ہوں گے وہ بھی جلد چہارم میں تحریر ہوں گے اگر اجازت ملی القصہ جب شاہ صاحب
تشریف لے گئے صاحبقران و بادشاہ و نقابدار سب کوئے کر بارگاہ میں واپس آئے پھر دربار آراستہ
ہوا ہر ایک شاہ صاحب کی تعریف کر رہا تھا یہاں تک کہ صاحبقران نے بادشاہ سے کہا اب حکم دیتا
ہوں کہ سامان سفر درست کیا جائے کیونکہ شاہ صاحب فرما گئے ہیں کہ بہت جلد یہاں سے کوچ کرو فرمایا
کہ بہت بجا ارشاد ہوا حکم فرمایئے اُسوقت صاحبقران نے زرنگار شاہ و خورشید و
معروف کج کلاہ وغیرہ و دیگر سرداروں سے فرمایا کہ اہل لشکر کو آگاہ کر دو کہ سب سامان سفر مہیا کریں
اب ہم یہاں سے کوچ طرف نہ طاق کے کریں گے اُسوقت معروف کج کلاہ وغیرہ نے عرض
کیا کہ ہم کو اس قدر اجازت ملے کہ ہم اپنے اپنے ملک میں جاکر اہل شہر و دیگر عزیزوں و بیگانوں و اُن سرداروں
و اہل لشکر کو مسلمان کرائیں جو کہ وہاں ہیں اور بادشاہ اسلام کے نام کا گز و سکہ جاری کریں اور
مساجد کی تعمیر کا حکم دیں فرمایا کہ بہتر ہے مگر بہت جلد آنا سب سامان تیار رہے گا ادھر تم آئے اور کوچ
کر دیا عرض کیا کہ بہت خوب بس معروف کج کلاہ و حصور کج کلاہ و صفدر و جمہور و منصور
مع تھوڑے سرداروں کے لشکر سے رخصت ہوکر بیرون لشکر آئے بعد جانے انکے خورشید و
زرنگار شاہ نے عرض کیا کہ اگر حکم ہو تو ہم بھی ایک ایک نامہ اپنے اپنے ملک کی طرف روانہ کر دیں اور
یہ تحریر کر دیں کہ اب آج سے گز و سکہ سے ہمارا نام نکال کر زرد مان کا نام درج کیا جائے اور اُن کے
نام سے گز و سکہ جاری کیا جائے فرمایا بہتر ہوگا اُن دونوں نے بھی ایک ایک نامہ اسی مضمون کا جو کہ
بیان ہوا تحریر کرکے سانڈنی سوار کے ہاتھ روانہ کیا جب نامہ شہر زرنگاریہ و منوچہریہ میں پہونچا تب
زرنگار شاہ نے اُسی دن سے جس قدر ملک زیر حکومت زرنگار شاہ تھے اُن میں زرنگار شاہ
کے نام کا گز و سکہ موقوف کرکے زرد مان شاہ کے نام کا جاری کیا اسی طرح سے منوچہر شاہ نے
بموجب اپنے فرزند کی تحریر کے اپنا نام گز و سکہ سے نکال کر زرد مان شاہ کے نام کا گز و سکہ جاری کیا
المختصر جب یہ نامہ جا چکے اُس وقت صاحبقران و بادشاہ نے دربار برخاست کیا سب اپنے اپنے
مقام پر آئے سرداروں و دیگر بادشاہوں نے اپنے اپنے اہل لشکر کو حکم صاحبقرانی و شاہی سے
آگاہ کیا اُسیوقت سے سامان سفر ہونے لگا یہاں سامان سفر ہو رہا ہے اور صاحبقران معروف
کج کلاہ کے انتظار میں ہیں کہ وہ آئے تو روانہ ہوں طرف نہ طاق کے ادھر معروف نے لشکر سے
نکل کر حصور کج کلاہ کو طرف حضوریہ کے روانہ کیا اور کہا کہ تم جاکر اس ملک کو اسلام آباد کرکے اور گز و سکہ

بنام بادشاہ جاری کرکے اور سب بندوبست کرکے کچھ لشکر لیکر بہت جلد لشکر اسلام میں آؤں مصر وقیہ میں سب بندوبست کرکے آتا ہوں حضور اُدھر کو روانہ ہوا صفار کو بھی کہا کہ اسکے ملکوں کی طرف جمہور کو اسکے ملکوں کی طرف منصور کو اسکے ملکوں کی طرف روانہ کیا اور خود مصر و قیہ کی طرف روانہ ہوا خلاصہ یہ کہ حضور کج کلاہ نے جاتے ہی اہل شہر و اہل لشکر کو جمع کرکے سب واقعہ بیان کیا اور سب سے یہی کہا کہ ہم نے مذہب اسلام قبول کیا لہذا جو اسلام قبول کرے وہ ہمارے ملک میں رہے ورنہ چلا جائے سب اہل شہر و اہل لشکر نے دین اسلام قبول کیا اسنے آفتاب کدے منہدم کرائے مساجد کی بنا ڈالی اور گزو سکہ بنام بادشاہ جاری کرکے ایک لاکھ سپاہ شہر میں چھوڑکر ایک لاکھ ہمراہ لے کر طرف لشکر اسلام کے روانہ ہوا اسی طور سے مصروف نے بھی شہر کو مع کل اہل شہر و اہل لشکر و عزیزوں کو مسلمان کرکے اور گزو سکہ جاری کرکے اور اپنی طرف سے نائب مقرر کرکے ایک لاکھ سپاہ لے کر اور ایک لاکھ واسطے حفاظت شہر چھوڑکر طرف لشکر اسلام کے روانہ ہوا صفار نے بھی یہی بندوبست کرکے اور ایک لاکھ لشکر اپنے نائب سے لے کر چلا اور جمہور و منصور بھی اپنے اپنے ملکوں کو اسلام آباد کرکے اور ایک ایک لاکھ سپاہ ہمراہ لے کر طرف لشکر اسلام کے چلے خلاصہ یہ کہ شہر مصر و قیہ و حضوریہ و صفاریہ و شمالیہ و جمہوریہ و جمالیہ و مسروریہ و منصوریہ آٹھوں ملک اسلام آباد ہوئے اور یہاں بھی گزو سکہ بنام زرد بان تاجدار بادشاہ لشکر اسلام جاری ہوا یہ سب تو ادھر لشکر اسلام سے کر آتے ہیں اپنے اپنے ملکوں کا بندوبست کرکے وہاں لشکر اسلام میں جب سامان سفر درست ہو گیا خزانے وغیرہ بار ہو گئے یہ بادشاہ جو آئے ہیں ان کے ہمراہ بھی خزانے ہیں اور سب خیمہ وغیرہ اونٹوں پر بار ہیں ضروری ضروری چند خیمے برپا ہیں اور بارگاہیں اور کل اہل لشکر کا مال و اسباب بھی بندھا ہوا تیار ہے صرف اب صاحبقران کو مصروف کج کلاہ وغیرہ کا انتظار ہے ایک دن بوقت سحر دربار آراستہ تھا بادشاہ تخت پر جلوہ فرما تھے صاحبقران و نقابداران اپنے اپنے دنگل پر رونق افروز تھے اور سب سردار اپنے اپنے مقام پر بیٹھے تھے کہ ہرکاروں نے آکر زمین ادب کو بوسہ دے کر بعد دعا و ثنا کے عرض کیا کہ شہریار کی عمر دراز ہو حضور کج کلاہ و مصروف کج کلاہ وغیرہ اپنے اپنے ملکوں کو اسلام آباد کرکے مع سپاہ و لشکر کے آتے ہیں قریب پہونچ چلے ہیں یہ سنکے صاحبقران و بادشاہ نے چند سرداروں کو حکم فرمایا کہ انکا استقبال کرکے لاؤ اور کہہ دینا کہ لشکر کو یہ حکم دے دیں کہ وہ اسباب جو کہ بار ہے اسکو نہ اتاریں اسی طور سے بار رہنے دیں کیونکہ یہاں سب سامان درست ہے صرف تم ہی لوگوں کا انتظار تھا کل کوچ کر دیا جائے گا وہ سردار بموجب حکم بیرون بارگاہ آئے اور طرف مصروف کج کلاہ وغیرہ کے چلے ادھر سے وہ چلے آتے تھے راہ میں ملاقات ہوئی یہ پانچوں بادشاہ اپنے شہر سے علیحدہ علیحدہ چلے تھے مگر راہ میں سب ایک ہو گئے تھے اسی وجہ سے باہم ہو کر آتے یہ سردار جا کر پہونچے ملاقات ہوئی ایک دوسرے سے ملا ان سرداروں نے بادشاہوں کو صاحبقران کا حکم سنایا انہوں نے کہا کہ بہت خوب یہاں تک کہ وہ لشکر بھی پانچ لاکھ کا اسی لشکر میں آکر شامل ہوا اور اسی طور سے سب اسباب بار رہا لشکر اترا یہ پانچوں بادشاہ اور ان کے سردار ہمراہ ان سرداروں کے بارگاہ میں آئے سب نے بادشاہ و صاحبقران و نقابداروں کو سلام و مجرا کیا اور یہ پانچوں بادشاہ اپنے نیم تختوں پر بیٹھے جو سردار تازہ آئے تھے انکو بھی کرسیاں مرحمت ہوئیں راوی بیان کرتا ہے کہ سب اہل لشکر ہمراہ ان نقابداروں کے بائیس لاکھ سترہ ہزار کا ہے اور دو ہزار پانسو سردار و افسر

پہلوان بارگاہ مین علاوہ بادشاہون و نقابداردن و دیگر مغز سرداروں کے کرسیون و دنگلون پر
بیٹھے ہین اب دربار خوب رونق کا ہوتا ہی تب یہ پانچون بادشاہ آچکے تو اُسی دن صاحبقران
نے بصلاح نقابداران سلسل دیو پرور و مختار سب کج کلاہ ضیغام شیر پیکر مغفر تیغ زن کو
ہراول لشکر کرکے اثاثہ بارگاہ چہل چراغ سلیمانی کا مع کل اسباب طلسمی و بازاروں کے و مع اُنکے
منتظمون اور مہتممون کے دولاکھ سپاہ سے روانہ فرمایا سرداران مذکور اثاثہ لے کر اُسی دن روانہ ہوے
بعد انکے روانہ کرنے کے حکم دیا کہ کل صبح کو کل لشکر تیار ہو کر آمادہ سفر رہے یہ حکم دے کر دربار برخاست
کیا سرداروں نے لشکر کو اس حکم سے آگاہ کیا لشکر مین بندوبست ہونے لگا باقی سب اپنے اپنے
مقام پر آئے ناظرین کو اس امر کا خیال رہے کہ صاحبقران فراق ملکہ ثریا سیما مین شب
و روز بیقرار رہتے ہین کسی وقت ملکہ کا خیال دل سے دور نہین ہوتا ہی یہان تک کہ وہ رات بھی اسی عالم
مین تمام ہوئی سحر ہوئی سب سردار اور بادشاہ سامان سفر سے درست ہو کر اور کل لشکر تیار ہو کر صفین
باندھ کر کھڑا ہوا بعد فراغت نماز کے کہ نقابدار ابھی نماز سے فراغت کر کے برآمد ہوے سب کا مجرا ہوا
کہ صاحبقران تشریف لائے اُنکو بھی سب نے سلام کیا کہ آمد بادشاہ کی شروع ہوئی بادشاہ برآمد
ہوے سب کا مجرا ہوا سب سے پہلے صاحبقران و نقابداروں کا مجرا ہوا ہاتھ سینہ پر رکھا کہ آپ
لوگوں کی جگہ میرے دل مین ہی پھر اور بادشاہون اور مغز سرداروں کا مجرا ہوا پھر تو سلام کل لشکر نے
کیا بادشاہ تخت پر سوار ہوے اب صاحبقران نے بندوبست کیا کہ منصور کج کلاہ کو مع دو
لاکھ سپاہ کے اور اُن کے سرداروں کے روانہ کیا اُسکے بعد جمہور کج کلاہ کو بھی مع دولاکھ سپاہ اور
ایک علم کے روانہ کیا اُسکے عقب مین صفدر کج کلاہ کو مع دولاکھ سپاہ اور ایک علم اور خزانہ کے
روانہ فرمایا اسکے عقب مین خورشید ملک گیر کو مع دولاکھ پچاس ہزار سپاہ اور خزانہ و علم اور
سرداروں کے روانہ کیا انکے عقب مین معروف کج کلاہ کو مع دولاکھ سپاہ اور خزانہ اور سرداروں اور
ایک علم کے روانہ کیا معروف کے بعد زرنگار شاہ کو مع سرداروں و خزانہ و علم اور دولاکھ پچی(س)
ہزار سپاہ کے روانہ فرمایا جب یہ سب روانہ ہوگئے اور ہر ایک کو حکم دیا تھا کہ ایسے مقام پر اُترنا اگر کوئی ملک
کافر کا یا اسلام آباد کا ملے کہ جہان کل لشکر فروکش ہوسکے اور کسی شی کی تکلیف نہ ہو خصوصاً پانی لشکر کو
ملے جائے کیونکہ لشکر کثیر ہی ایسا نہ ہو کہ قلت آب ہو تو بڑی زحمت ہو جب ان سب کو روانہ کر چکے تو
تو یہ بندوبست کیا کہ بادشاہ کو تخت پر سوار کیا وہ اسّی ہزار سوار جو کہ لباس طلسمی سے آراستہ تھے اُنکو
گرد تخت مقرر فرمایا مع اُن کے افسرون کے اور نقابداروں کے اُن کے مرتبہ کے موافق آپ زیر سایہ
علم شیر پیکر چہل چراغ سلیمانی آکر قائم ہوا علمدار نے پھریرا کھول دیا یا صاحبقران یا صاحبقران کی صدا
آنے لگی جلوس سواری بڑھا صاحبقران ساٹھ لاکھ ستر ہزار سپاہ کو اپنے ہمراہ لے کر مع بادشاہ
و نقابداروں کے روانہ ہوے کوس طلسمی پر چوب پڑی جلوس سواری بڑھا اس تزک و احتشام
سے سواری صاحبقرانی طرف نہ طاق کے روانہ ہوئی اب یہ طرف نہ طاق کے براے مقابلہ اس
بندوبست سے تشریف لیے جاتے ہین راوی ان سب کو راہ مین رکھتا ہی انشاءاللہ انکی داستان
جلد چہارم مین تحریر کرونگا بشرط حیات مستعار و بشرط اجازت سننے کے اب دیکھیے یہ لشکر کہان پہونچتا ہی
اور کب ان کے مقابلے بیان ہوتے ہین اور پہلے کس ملک پر پہونچتا ہی اور کیا واقعہ گذرتا ہی یہ سب
حالات جلد چہارم مین انشاءاللہ تعالے تحریر ہونگے اب راوی اس مقام پر اس داستان جلا کتا

عنوان کو ترک کرتا ہی اور دوسری داستان تحریر ہوتی ہی مین آپ لوگون کی خدمت مین دست بستہ التماس
کرتا ہون کہ اس امر سے ناچار و مجبور ہو گیا ہون کہ اجازت و حکم یہ ہی کہ اسی جلد مین تمام کر دین سنے اسی
سبب سے ہر مقام پر اختصار کے ساتھ تحریر کیا ورنہ اسی داستان کو کہ تیکو دس بارہ جزون مین لکھا ہی
کم سے کم پچیس جزون مین تحریر کرتا ہر مقام پر تیزی طبع اور اپنی عرق ریزی کا نتیجہ دکھاتا یہ دفتر اسے
شاہزادے کے نام سے ملقب کیا گر مین ناچار ہو گیا پردہ نشانت سے آنا ہی اختصار کے ساتھ تحریر کیا اور جو
جو عجائبات ہمراہ لائے ہین انکا کچھ ذکر نہین کیا مقابلے جو ہوے وہ بھی بہت مختصر طور سے ہوے اس
امر کی حسرت رہ گئی کہ کسی دن لشکر کا میدان مین پہونچنا نہ تحریر کر سکا نہ مقابلہ کو مفصل طور سے ورنہ ان
نقابدارون کے مقابلے لشکر معروف کج کلاہ سے اور سردارون کو زیر کرنا انکا اگر تحریر کرتا تو یہ جلد
تمام و کمال اسی حالات سے مملو ہو جاتی مگر بسبب خوف اہل مطبع کے مجملاً تحریر کیا یا مقابلہ نقابدارون کا
معروف دیوانے سے بالکل مجملاً تحریر کیا ہی یا مقابلہ صاحبقران یعنی نقابدار چہارم کا معروف دیوانے
سے بالکل مختصر حالت سے لکھا اور حالات معروف کج کلاہ کے مسلمان ہونے کے اور درویش دریدہ
گریبان کی تشریف لانے کے ساتھ اختصار کے تحریر ہوے یا یہان جشن تخت نشینی و دعوت شاہ صاحب
کو کچھ بھی نہ تحریر کر سکا بسبب اختصار کے اور اس خوف کے ہر چند بار خبر دے گئے ہین اور ابھی بہت کچھ تحریر
کرنا ہی یا روانگی لشکر نقابداران طرف نہ طاق بالکل مختصر طور سے تحریر کیا ہی ہان اگر یہ امر نہ ہوتا اور یہ
حکم نہ ملا ہوتا تو ناظرین ملاحظہ فرماتے کہ مین ان سب واقعات کو کس طور سے تحریر کرتا وہ عبارت اور
وہ سامان دکھاتا کہ سمان بندھ جاتا اور یہ معلوم ہوتا کہ لشکر سامنے چلا جاتا ہی یا مقابلہ ہو رہا ہی یا جشن
برپا ہی مگر حکم سے ناچار ہو گیا ناظرین کو کچھ بھی نہ دکھا سکا افسوس اسکا ہی کہ آپ لوگ ناراض ہون گے
خیر میری خطا کو معاف فرمائین یہ قصور مجھ سے عالم مجبوری مین سرزد ہوا ہی آپکی ذات مجمع الصفات
سے امید قوی اس عاصی کو ہی کہ میرا قصور معاف ہوگا آپ لوگ اطمینان رکھین انشاء اللہ تعالے
اگر حیات نے وفا کی اور مطبع سے اجازت بھی ملی اور آپ لوگون نے بھی خواہش کی تو جلد چہارم مین
شان و شوکت اس لشکر ظفر اثر کی اور آمد لشکر او صف آرائی اور مقابلہ نقابدارون کا اور ملکون کو
اسلام آباد کرنا اور آنا درویش کا اور مقابلہ برجیس سے او عشق ملکہ ثریا سے سیمتن ساتھ صاحبقران
کے تحریر ہوگا جب یہ سب حالات تحریر ہو کر نظر ناظرین والاتمکین سے گذرین گے اسوقت ناظرین میری
عرق ریزی کی یقین ہی کہ داد عنایت فرمائین اور جو کوئی غلطی یا سہو ہو گیا ہوگا اسکو معاف کرینگے
کیونکہ آپ لوگون کی ذات ستودہ صفات عیب پوش ہی کسی کے عیب کو آپ لوگ ظاہر نہین فرماتے
ہین اسکو حجاب سینہ مین مثل دل کے پوشیدہ فرماتے ہین اور یہ بھی امید ہی کہ اگر شاید کوئی غلطی یا سہو
یا کسی مقام پر عبارت بے ربط یا کوئی مقام رہ گیا ہو اسکو بھی معاف فرمایئے گا اور خطا سمجھ کر اور عیب
خیال کر کے دل کے مانند حجاب سینہ مین پوشیدہ فرمایئے گا کیونکہ انسان ہون اور سہو و خطا انسان کی آب
و گل مین ہی زیادہ کیا عرض کرون الہی آپ لوگون کو اپنی قدرت کاملہ سے مرتبہ اعلیٰ پر فائز فرمائے اور
ترقی جاہ و جلال مرحمت فرمائے اب مین اس داستان کو اسی مقام پر ختم کرتا ہون اور داستان
سمندر شاہ جادو و صاحبقران ثالث یعنی بدیع الملک نوجوان و حالات طلسم گنجورہ سلیمانی اور
واقعات فتح طلسم تحریر کرتا ہون اور پیشکش ناظرین کرتا ہون تاکہ نظر کیمیا اثر ناظرین سے گذرے اور آپ لوگ مجکو خلعت
تحسین و آفرین سے سرفراز فرمائین زیادہ والسلام

اب دو کلمہ داستان سمندر جادو اُسکا طلسم میں پہونچنا و دیگر واقعات و داستان صاحبقران ثالث یعنی بدیع الملک نوجوان کا داخل طلسم ہونا اور فتح کرنا طلسم کو و دیگر حالات جلالت عنوان قلم بند ہو کر پیشکش ناظرین ہوتے ہیں ناظرین ملاحظہ کریں اور مجکو میری عرقریزی و جانکاہی کی داد عنایت فرماکر میرے غنچہ دل کو شگفتہ فرمائیں اب شمہ حال سمندر جادو قلم بند ہوتا ہی اُس کے بعد حال صاحبقران ثالث حوالہ قلم عجلت رقم ہوگا و باقی دیگر حالات متعلق داستان ہذا غزل بجا

## ساقی نامہ غزل

ہمیں ہیں نہیں عاشق ہوں جانی — رہا ہوں ہے کبھی یہ لن ترانی
سلیمان ہم ہیں ای محبوب جانی — سمجھتے ہیں تجھے بلقیس ثانی
کھلا سودے میں ان زلفوں کا ہرگز — پریشاں ہو اب تھی یہ زندگانی
یہ [illegible] ان سے قسمت کی کو — ترستے [illegible] ہیں سرو بوستانی
وہی دے گا کباب نرگسی کی — [illegible] شراب ارغوانی
ترستے کیا ہے مشتاقوں کے آگے — [illegible] آسمانی
وہ مہوش ہوں دیا ہے قابلہ نے — [illegible] شراب ارغوانی
یقیں ہے دیدۂ ارباب بیں کو — کرے [illegible] ناتوانی
وہ خط ہے یادگار حسن رفتہ — وہ سبزہ ہے گلستان کی نشانی
نکلتی [illegible] نہیں بات — نظر لایا ہے پیغام زبانی
یہ منت خاک ہو مقبول درگاہ — صبا کی [illegible] مہربانی
لیے ہیں بوسے [illegible] — پایا ہے ہم نے آئینہ کا پانی
[illegible] ہو گا فور چند — گنوا بیٹھا ہے یہ داغ جوانی
جلاتی ہے دل آتش [illegible] کی طرح — کسی پردہ نشیں کی لن ترانی

[illegible] مثنوا [illegible] داستان [illegible] کہ باز آمدم بر سر داستان [illegible] طلسم بند [illegible] راہ پیمایان مرحلہ [illegible] کشایان طلسم فصاحت اس داستان جلالت عنوان کو اس طرح صفحہ قرطاس پر تحریر کرتے ہیں کہ [illegible] کو یاد ہوگا کہ یہ داستان یہاں تک بیان ہوئی ہی کہ سمندر جادو ہاتھ سے صاحبقران ثالث [illegible] بدیع الملک نوجوان [illegible] شکست کھا کر بھاگا تھا اور ایک صحرا میں آکر مقیم ہوا تھا لشکر شکست خوردہ اُسکے پاس [illegible] سمندر جادو نے [illegible] لشکر کو جو کہ اُسکے پاس جمع ہوا تھا [illegible] طاق [illegible] سرداروں و عیاروں و ناموس کو لے کر [illegible] سوار ہو کر روانہ ہوا تھا اُدھر صاحبقران ثالث نے سمندر [illegible] پر قبضہ کیا تھا تمام ملک اسلام آباد کیا تھا ملکہ نسیم دختر سمندر کا عقد ہمراہ سہراب جادو کے کیا تھا نسیم کو وہاں کا

بادشاہ مقرر کیا تھا ہرکارے برائے خبر کے روانہ کیے تھے کہ خبر لائین کہ سمندر کدھر بھاگ گیا ہی ہرکارون نے آکر خبر دی تھی کہ سمندر نے لشکر کو توطرف صحرائے نہ طاق کے روانہ کیا ہی اور خود مع چند ناموس و سرداروں کے طرف گنجورۂ سلیمانی کے بھاگ گیا ہی یہ خبر پاکر صاحبقران ثالث کل لشکر کو لے کر عقب سمندر شاہ مین روانہ ہوئے تھے اب راوی حال سمندر جادو کو قلمبند کرتا ہی کہ یہ جو لشکر کو روانہ کرکے اور تخت سحر پر سوار ہو کر مع ناموس و سرداروں کے چلا برابر تخت سحر اڑتا ہوا چلا آتا ہی عقب مین اسکے اور سب تخت ہین اس نے کسی مقام پر قیام نہ کیا برابر چلا جاتا ہی یہان تک کہ قریب سرحد طلسم کے پہونچ گیا صحرائے لالہ زار نظر آیا اور وہ گنبد جو کہ اُس طرف غار کے تھا اُسوقت آفتاب نکلا ہوا تھا کیونکہ دن تھا عکس آفتاب سے زمین طلائی ہو رہی تھی لالہ پھولا ہوا تھا یہ جب وہان پہونچا اس تخت کو روکا سحر کیا تخت ہوا پر سے زمین پر آیا اور سب تخت بھی اُترے جب سب تخت اتر چکے پس سمندر ان سب کو اپنے ہمراہ لے کر طرف غار کے چلا جیسے قریب غار آیا ایک آندھی اُٹھی کہ تاریکی ہوئی اس نے سحر کیا کہ وہ تاریکی برطرف ہوئی اب سب نے دیکھا کہ دو برقین تڑپ کر غار سے ظاہر ہوئین اور تڑپ کر بالائے ہوا گئین کہ سمندر نے ایک تعویذ بازو پر سے کھولا اور اُسکو کھول کر کچھ پڑھا اور اُن برقون کی طرف دم کیا دم کرنا تھا کہ وہ برقین قائم ہو گئین اور درمیان اُن برقون کے دروازہ پیدا ہوا آواز آئی کہ کون ہی اور کس نے بزبان عقب کو روکا ہی جلد بیان کرے سمندر جادو نے کہا کہ مین ہون سمندر شاہ حاکم شہر سمندر یہ مین اس قصد سے آیا ہون کہ بادشاہ طلسم کی پاس جاؤن یہ جو سمندر نے کہا دروازہ کھل گیا سمندر جادو مع سرداروں و ناموس کے اندر دروازہ کے آیا جیسے سب نے قدم اندر دروازہ کے رکھا اور سمندر مع سب کے اندر آیا فوراً دروازہ بند ہو گیا اُدھر برقین تڑپ کر غار مین گرین اب جو سب نے دیکھا تو نہ دروازہ تھا نہ وہ غار تھا نہ برقین تھین نہ وہ لالہ زار تھا نہ گنبد تھا ایک صحرائے لق ودق مین سب نے اپنے کو پایا یہ واقعہ دیکھ کر سب حیران ہوئے سمندر نے کہا کہ آپ لوگ حیران کیون ہوتے ہین یہ کارخانہ طلسم کا ہی مین آپ سب کو لے کر طلسم مین آیا ہون یہ میدان طلسمی ہی یہ کہکر کہا کہ آپ لوگ میرے ہمراہ خاموش چلے آئین اب کسی امر کا خوف نہین ہی اب مین خدمت بادشاہ مین پہونچکر کمک کرونگا اور اپنے ہمراہ لیکر بیرون طلسم جاکر مقابلہ اہل اسلام سے کرونگا اور اُنکو شکست دونگا یہ لوگ میرے ہاتھ سے بچ کر جانے کہان ہین اور اگر بادشاہ طلسم نے کمک سے انکار کیا تو اسی مقام سے ایک عرضی خدمت خداوند مین روانہ کرونگا اور وہان سے کمک طلب کرونگا جب کمک آئے گی تو بیرون طلسم جاکر مقابلہ کرونگا تا آنے کمک کے اسی مقام پر قیام پذیر رہونگا یہ باتین سمندر سرداروں سے کرتا ہوا مع ناموس کے چلا جاتا ہی کہ سامنے سے ایک در باغ نمودار ہوا سمندر نے سرداروں سے کہا کہ یہی باغ ہی دبیر طلسم مشاق جادو کا اب اسکے ذریعہ سے بادشاہ کے پاس جائینگے ناموس بھی ہمراہ ہی یہان تک کہ یہ داخل باغ ہوا اُدھر مشاق جادو دبیر طلسم اپنے کام مین مصروف ہی عرض کر چکا ہون کہ ایک بارہ دری ہی اسمین یہ رہتا ہی بیچ کے در مین ایک منبر لگی ہوئی ہی اُس پر گلدستہ وغیرہ رکھے ہوئے ہین اور ہزارون کتابین اور ایک گھنٹہ بالائے سر اسکے آویزان ہی یہ کرسی پر بیٹھا ہی یہ ہمہ وقت لکھے جاتا ہی کسی وقت قلم رکتا ہی نہین ہی سابق مین تحریر کر چکا ہون کہ جہان کسی نے اندر باغ کے قدم رکھا گھنٹہ نے خود بخود صدا دی اس نے سر اُٹھایا کہ طائر آیا اُس نے کہا کہ فلان شخص داخل طلسم ہوا ہی اور آتا ہی باغ مین آ چکا ہی یہ صدا دے کر وہ طائر جل کر خاک ہو گیا چنانچہ اُدھر سمندر نے مع سرداروں کے اندر باغ کے قدم رکھا اُدھر گھنٹہ نے صدا

دی اپنے سر اُٹھایا تھا سب سردار بیٹھے ہوے تھے اسکا سر اُٹھانا تھا کہ طائر پیدا ہوا سامنے زرخسیہ
پر آکر بیٹھا آواز دی کہ اے دبیر طلسم منشی طلسم مشتاق جادو آگاہ ہو کہ سمندر جادو حاکم شہر
سمندریہ مع اپنے ناموس اور چند سرداروں معزز کے داخل طلسم ہو کر آپ کی خدمت مین آتا ہے
داخل باب ہوچکا ہے یہ کہکر وہ طائر جل کر خاک ہوگیا اُسکے جسم سے شعلہ نکلا اُسنے جلا دیا ادھر تو وہ
طائر جل کر گرا اُدھر سمندر جادو مع سرداروں و ناموس کے دربار منشی طلسم کے پہونچا چونکہ منشی
طلسم نے اُسکے سردار سمندر کو پہچانتے تھے سب نے پہچانا اور سرداروں کو دیکھا اس سبب سے کچھ نہ کہا
کیونکہ طائر خبر دے چکا تھا مگر اب سردار مشتاق سے روبرو نیز لگی ہوئی تھی وہ اپنے اپنے مقام مین
مصروف تھے مشتاق نے سمندر سے کچھ بھی نہ کہا صرف سمندر کی طرف دیکھکر اپنا سر جھکا لیا اور
مصروف [illegible] ہوا سمندر جادو سامنے کھڑا ہے یہاں کے طریقہ سے بخوبی آگاہ ہے سابق مین
تحریر کر [illegible] کہ جتنا حشمت آن آلیف نے حالات طلسم دریافت کیے تھے تو اُلوان نے
بیان کیا تھا کہ جو کوئی سامنے مشتاق منشی کے جاتا ہے کھڑا رہتا ہے وہ اُسوقت اُس شخص کے
آنے کی خبر کرتا ہے جیسا حکم ہوتا ہے اُسپر عمل کرتا ہے ان تحریرون سے سمندر آگاہ ہے سامنے کھڑا ہوا ہے اُدھر
منشی نے تحریر کیا کہ سمندر جادو مع سرداروں و ناموس کے آئے ہین اُن کے بارے مین کیا حکم
ہوتا ہے یہ تحریر کاغذ میز پر رکھا ایک چھناکا ہوا کاغذ اُڑ گیا بعد تھوڑی دیر کے وہ کاغذ
میز پر نمودار ہوا منشی نے وہ اُٹھا کر دیکھا اُسمین یہ تحریر تھا کہ سمندر جادو کو مع سرداروں و ناموس
کے ہمارے پاس بھیجدو راوی بیان کرتا ہے کہ جب منشی طلسم کاغذ لکھکر میز پر رکھتا ہے اور سحر کرتا ہے کہ ہوا
چلتی ہے وہ کاغذ اُڑ کر بادشاہ کے پاس جاتا ہے وہ دیکھکر اُسی کاغذ پر جیسا مناسب ہوتا ہے حکم تحریر
کرتا ہے اسی طور سے اسوقت بھی ہوا کہ جب اُسنے کاغذ لکھکر رکھا اور سحر کیا وہ کاغذ اُڑ کر چلا گیا وہان
گنجور شاہ اپنے ایوان مین بیٹھا ہوا تھا دربار آراستہ تھا سب سردار حاضر تھے کہ اُسکی عرضی پاس
گنجور شاہ کے پہونچی گنجور شاہ نے اُس عرضی کو دیکھا لکھا ہوا تھا کہ سمندر جادو کو مع سرداروں و
ناموس کے روانہ کر دو وہ کاغذ اُسی طور سے اُڑا اور یہان پہونچا اُدھر جب گنجور شاہ یہ حکم لکھکر روانہ
کر چکا اُسوقت اپنے سرداروں سے کہنے لگا کہ بڑا تعجب ہے کہ سمندر جادو نے اہل اسلام کے ہاتھ
سے سمندریہ پر شکست کھائی اہل اسلام کا قبضہ ہو گیا سمندر وہان سے بھاگا آپ لوگون کو یاد
ہوگا کہ تھوڑا زمانہ گذرا ہوگا کہ سمندر جادو کا میرے پاس نامہ آیا تھا اور اُسمین یہ تحریر تھا کہ میری کمک
کرو مین نے انکار کیا تھا اور اسی سبب سے کہ کیا ضرورت ہے کہ مین بیکار اہل اسلام کو اپنا دشمن بناؤن
اور اس خیال سے مین نے اُن کو گون اور اُن عزیزون اور دوستون کو اپنے منع کر دیا تھا اور اُن کے
پاس سے اُن پروانون کو لے لیا کہ جسکے ذریعہ سے وہ یہان آتے تھے کہ ایسا نہ ہو کہ لشکر اسلام کا عیار
اُن لوگون کے ہمراہ یہان چلا آئے اور کوئی خرابی طلسم مین واقع ہو مگر مین یہ دیکھتا ہون کہ ضرور اس
طلسم مین بھی خرابی ہوگی کیونکہ سمندر جادو اہل اسلام سے شکست کھا کر اور بھاگ کر یہان آتا ہے
جب اہل اسلام کو یہ معلوم ہوگا کہ سمندر جادو بھاگ کر طلسم سمندریہ مین گیا ہے اور حاکم طلسم
نے دامن پناہ دیا ہے یقین ہے کہ وہ ضرور ادھر کو اُسکی ذات مین آئینگے اور یہ تدبیر کرینگے کہ اس طلسم
کو فتح کرکے سمندر کو قتل کرین اور وہ وہ لوگ ہین کہ جنھون نے ہزارون طلسم فتح کیے ہین تو اس
طلسم کی کیا اصل ہے انکا اقبال ایسا ہے کہ کوئی ان کے اقبال کی برابری نہین کر سکتا ہے معلوم ہوا کہ

اب عمر طلسم تمام ہو گئی ہی جب تو یہان سمندر بھاگ کر آیا ہی اہل دربار نے عرض کیا کہ آپ نے یہان سب کے پاس سے پروانے یہان کے آنے کے لیے تھے تو سمندر نے بھی اب لیا ہوتا اُن کے پاس آنا کیون رہنے دیا جو وہ یہان آئے اور بربادی طلسم کی صورت پیدا ہونے سے سامان ہوے بادشاہ نے فرمایا کہ سمندر رجادو کے پاس میرا دیا ہوا پروانہ نہین ہی انکو خود ایوان تاجدار بانی طلسم نے دیا ہی اور بانی طلسم نے تسلیم کیا ہی وہ مین کیونکر لے سکتا تھا اور کیونکر سمندر کو منع کرتا اگر میرا دیا ہوا ہوتا تو ضرور منع کرتا اور پروانہ لے لیتا مگر وہ نہ سکتا مگر مین یہ تم سے کہے دیتا ہون کہ جانے سمندر خوشتن ہی چاہے کہ اذر رضی وہ اگر مجھ سے کمک طلب کریگا اور کہے گا کہ میری کمک کرو تو مین صاف انکار کرونگا اور یہ کہونگا کہ آپ یہان تشریف رکھین جب اہل اسلام یہان آئینگے اور ہم سے آپکو طلب کرینگے اُس وقت جہان تک ممکن ہوگا ہم مقابلہ کرینگے اور نہ آپکو دینگے جب وہ بہت پریشان کرینگے تو یہ امر تو امکان سے خارج ہی کہ ہم آپ کو اُن کے حوالہ کرین اُسوقت مین مقابلہ کرینگے اور کوشش کرین گے اور جہان تک ممکن ہوگا اُنکو قتل کرین آیندہ جو مرضی خداوند مگر مین بیرون طلسم جا کر اُن سے مقابلہ کرونگا کسی اور مقام پر نہ آپ کے ہمراہ لشکر دونگا اگر یہ منظور ہو تو قیام فرمائیے ورنہ آپ کو اختیار ہی اور یہی مین نے تجویز کر لیا ہی اسکے خلاف کبھی نہ کرونگا سرداروں نے عرض کیا کہ یہ آپ کی راے بہت ٹھیک ہی یہان یہ باتین ہو رہی ہین اُدھر وہان باغ تماشی طلسم مین سمندر جادو وغیرہ کھڑے ہین کہ وہ حکم پہونچا اُس حکم کا پہونچنا تھا ماشی طلسم جو آگاہ ہوا اُس نے سر ہلا کر دستک دی کہ بڑے زور سے آندھی چلی اور اس شدت سے ہوا چلی اور خاک اُڑی کہ سمندر مع سرداروں و ناموس کے اُس غبار مین پوشیدہ ہو گیا اور سب کی آنکھین خود بخود بند ہو گئین اور قدم اُٹھ گئے تھوڑے عرصہ کے بعد پھر قدم زمین پر پہونچے لوگون کے بولنے کی صدا ان لوگون کے کان مین آئی اب جو خیال کیا تو نہ وہ ہوا تھی نہ کچھ شور و غل تھا آنکھین کھولین تو اپنے کو ایک دربار مین پایا دیکھا کہ ایک بہت وسیع ایوان ہی بہت خوشنما بنا ہوا ہی حاجب و دربان لباس دل فریب پہنے موجود ہین ایک بادشاہ تاج سر پر رکھے ہوے تخت پر بیٹھا ہوا ہی گرد و پیش ارکین دولت و مشیران سلطنت کرسیون پر بیٹھے ہوے ہین وزیر پشت کھڑا ہوا ہی یہ سردار و ناموس جو کہ سمندر کے ہمراہ آئے تھے ان مین سے کسی نے نہ پہچانا مگر سمندر شاہ کئی مرتبہ آچکا ہی وہ بخوبی پہچانتا ہی اُس نے پہچان لیا کہ مین دربار گنجور شاہ مین کھڑا ہوا ہون سمندر کو وہ جاہ و حشم دیکھ کر اپنا جاہ و حشم و شان و شوکت یاد آ گئی ایک مرتبہ آہ سرد بھر کر آسمان کی طرف دیکھا اور دل مین خیال کیا کہ ایک دن وہ تھا کہ مین اسی طور سے تخت پر بیٹھا تھا اور سب سردار حاضر رہتے تھے خوب دربار آراستہ ہوتا تھا جب یہان کبھی انکی ملاقات کو آتا تھا تو یہ بھی بسبب اُس حکومت کے عزت کرتے تھے یا آج یہ نوبت پہونچی کہ نہ تخت رہا نہ ملک رہا نہ سردار رہے یکہ و تنہا مع چند سرداروں کے بھاگ کر یہان آئے ہین بامید کمک کوئی خبر بھی نہین لیتا ہی کہ تم کون ہو سمندر تو یہ اپنے دل مین خیال کر رہا تھا اُدھر گنجور شاہ کی نگاہ سمندر پر اور اُسکے سرداروں پر پڑی ناموس بھی سمندر کے سمندر کے ہمراہ تھے چونکہ کافرون مین پردہ دستور تو ہی نہین سب انکی عورتین باہر نکلتی ہین خصوصا ساحرون مین اسی سبب سے سمندر نے اپنے ناموس کو ہمراہ لیا تھا اور ہر مقام پر ہمراہ تھا یہان بھی موجود ہی جیسے گنجور شاہ نے سمندر کو دیکھا گو دل نہ چاہتا تھا کہ استقبال کرون مگر دو سببون سے دل تو یہ خیال کیا کہ یہ بہت بڑا بادشاہ تھا اسوقت اسپر یہ مصیبت پڑی ہی کہ بھاگ کر ہمارے پاس آیا ہی اور ہم سے کمک کا خواستگار ہی ضرور عزت کرنا چاہیے کیونکہ جب یہ سلطنت مین آتا تھا جب کہ حاکم تھا تو ہم عزت کرتے تھے

زمانہ کا رنگ ایک طور پر نہیں رہتا ہے گا ہے چنین و گاہے چنان پھر خداوند اسکے دن پھیر دین اور
حکومت نصیب ہو تو یہ ضرور شکایت کرینگے کہ جب ہم بھاگ کر گئے تھے تو آپ نے ہماری کچھ عزت
نہ کی وہ سبب یہ کہ ایسا نہ ہو کہ بے مروتی سے پیش آؤن اور عزت نہ کرون یہ خداوند کو تحریر کرین
اور خداوند یہ حال سُنکے مجھسے ناراض ہون تو بڑی خرابی ہو یہ خیال کر کے اُٹھ کھڑا ہوا اور طرف
سمندر جادو کے چلا اسکا اُٹھنا تھا کہ سب سردار اُٹھے اور ہمراہ چلے ادھر سے گنجور شاہ
چلا اُدھر سے سمندر جادو مع اپنے سرداروں کے طرف ایوان کے چلا کہ راہ مین دونون سے باہم ملاقات
ہوئی اور صاحب سلامت ہوئی گنجور شاہ نے دوڑ کر سمندر جادو کا ہاتھ پکڑ لیا اور کہا کہ آپ کا
مزاج کیسا ہے سمندر نے اپنے سرداروں سے کہدیا تھا کہ یہ جو تخت پر بیٹھا ہے یہی گنجور شاہ حاکم طلسم ہے
اور یہ سب اسکے اہل دربار ہین گنجور شاہ کے اہل دربار تو سمندر کو بخوبی پہچانتے تھے جب بادشاہون
مین صاحب سلامت ہو چکی گنجور شاہ کے سرداروں نے سمندر کو مجرا کیا اور سلام اسی طور سے سمندر
جادو کے سرداروں نے گنجور شاہ کو گنجور شاہ سمندر جادو کو اپنے ہمراہ لے کر مع سرداروں کے
ایوان مین آیا سمندر کو اپنے برابر تخت پر جگہ دی اور سرداروں ذی ناموس کو کرسیاں مرحمت کین جو
کنیزین غلام تھے وہ اپنے اپنے آقا کی و مالک کی پس پشت کھڑے ہوے جب سب سردار گنجور شاہ و
سمندر کے بیٹھ چکے اُسوقت گنجور شاہ نے داروغہ محلات کو طلب فرما کر حکم دیا کہ چند محل لایق
شاہون کے رہنے کے آراستہ و پیراستہ کرو برائے سمندر شاہ کہ آپ ہمارے مہمان ہین اور تشریف
لائے ہین ہم کو انکی خاطر و مدارات کرنا زیبا ہے اور انکے سرداروں ذی ناموس کے قیام کے لائق ہون
اور کسی شی کی تکلیف نہ ہو اور نہ کسی شی کی احتیاج ہو سب موجود رہے ہر ایک کارخانہ کے داروغہ کو طلب
کر کے اس حکم محکم سے آگاہ کیا اُن سب نے فوراً بندوبست کیا کئی محل عالی شان برائے سمندر جادو
کل سامان سے آراستہ کیے خادم و خدمتگار وغیرہ مقرر کیے اُدھر گنجور شاہ نے بعد مزاج پرسی کے سبب
اس طور سے آنے کا سمندر جادو سے دریافت کیا سمندر شاہ نے ایک آہ سرد بھر کر اور آب دیدہ
ہو کر جواب دیا کہ مین اپنی آوارگی دنیا ہی کا کیا حال بیان کرون اس فلک ناہنجار و زمانہ غدار
کے ہاتھون سے تباہ ہو کر ادھر آیا ہون اس خیال سے کہ شاید تم میرے حال پر رحم کھا کر میری کمک و
مدد کرو گنجور شاہ نے جواب دیا کہ واقعہ تو بیان فرمائیے کہ کیا سانحہ گذرا تب سمندر شاہ نے
بھاگ کر آنا آئینہ اندام جادو کا نہ طاق مین ودامن پناہ دینا ایوان نامدار کا آئینہ اندام جادو
حاکم طلسم اثنر کو برائے تعلیم سحر روانہ کرنا طرف بیابان ہولناک کے آئینہ اندام کے عقب مین روانہ
ہونا بدیع الملک کا بحکم صاحبقران ثانی و صاحبقران ثانی کا بدیع الملک کو صاحبقران
ثالث مقرر کر کے طرف خانہ کعبہ کے جانا پہونچنا بدیع الملک کا کنارے دریائے سبز رنگ کے دشت
بہار افزا مین اور جشن تخت نشینی کرنا آنا صنوبر شاہ کا شہر صنوبر یہ سے اور دعوت کرنا دیوانون کا
یعنی دیوانہ ہوت و مبہوت کا اور زیر ہونا بدیع الملک سے اور ان سب کا مسلمان ہونا یہ خبر ہونا
ملکہ سحران سیہ پوش خواہر ملکہ ماہیان طوفان کش اُسکا حباب جادو و سہراب جادو
کو روانہ کرنا برائے اسیری بدیع الملک وغیرہ مارا جانا حباب جادو اور شریک ہونا سہراب
کا اور مسلمان ہونا اور مکر سے آنا پاس سحران کے سحران کا مقابلہ کرنا لشکر اسلام سے اپنا یہ فرما کر روانہ
کرنا سحاب جادو و سحر تاب جادو کو صنوبر یہ پر انکا سب اہل ... صنوبر شاہ کو مع

سرداروں ذاموسس کو اسیر کرکے لانا آفتاب جادو اپنے سپہ سالار کو مع اسیروں کے خدمت
ملکہ سحران میں روانہ کرنا بر دے اک برہان خواجہ ثالث خضران بن عمر ثانی و دیگر عیاروں کا دریا کے اس
پار آکر عیاری کرکے آفتاب جادو کو قتل کرنا بعد اُسکے سحران کو خواجہ ثالث کا شہرانگت سہراب
جادو عیاری سے قتل کرنا ماہیان طوفان کش کا اپنی بہن کے مرنے سے بہت برہم ہونا اور جو عیار
اس پار آئے تھے اُنکو مبتلائے سحر کرکے برائے شکار ماہی جانا اس خیال سے کہ جو ستارے خراب آگئے ہیں
اُنکی نحوست دفع ہو جائے خواجہ ثالث کا عیاری کرکے ماہیان طوفان کش کو قتل کرنا ٹھنا دریائے
سبز رنگ کا اور آنا لشکر اسلام کا شہر یقینیہ پر اور مقابلہ یقین خود پرست سے اور یقین کا خدا
پرست ہونا اور اپنا ملکہ غزالان آہو چشم و دیگر ساحروں کو برائے کمک یقین خود پرست روانہ
کرنا ملکہ غزالان وغیرہ کا مسلمان ہونا اہل اسلام کا محرابیہ و اقبالیہ و امثالیہ و مرادیہ و حسرتیہ پر
آنا اور ان سب کا دین اسلام قبول کرنا اور سمندریہ پر آنا اور اپنے سرداروں کو برائے مقابلہ روانہ
کرنا قسیم و جسیم وغیرہ کے مقابلے و ادراک وغیرہ کے معرکے اور ان سب کا ہاتھ سے فدا پرستوں کے
مارا جانا اور ملکہ تو کبہ روشن تن کا مسلمان ہونا کوہ زمرد کا تباہ ہونا آفاق شاہ کا شریک اہل اسلام
ہونا آنا عشاق نہ طاقی کا اُسکا مقابلہ کرنا اور اُسکے ابر سحر کا غنام اُسکا لامکان بنانا خواجہ ثالث
کا اُسکو مٹانا اور قتل کرنا و عیاریان خواجہ ثالث و دیگر عیاران لشکر اسلام کی آنا ملکہ ایوان نہ طاقی
کا اور اہل اسلام سے مقابلہ کرنا آخرکار اُسکا بھی عاجز ہو کر چلا جانا بسبب عیاری خواجہ ثالث کے
اپنا خود لشکر کشی کرنا اپنا نامہ وغیرہ لکھ کر سب کو طلب کرنا ملکہ ایوان کا شریک لشکر اسلام ہونا اور
اپنا نامہ لکھنا گنجور شاہ کو برائے کمک و اُسکا جواب آنا بعد جواب آنے کے لشکر لیکر مقابلہ اہل اسلام
میں جانا مقابلہ ہونا عشاق حجرہ نشین کا سب ساحران اسلام کو اسیر کرنا آنا ایوان کا عین وقت
پر اور لڑنا عشاق سے آنا سوبائی برق فراج کا مع نیچہ عشاق کش کے مارا جانا عشاق کا
جنگ مغلوبہ کا واقع ہونا اور اپنا شکست کھانا اہل اسلام سے و لشکر کا تباہ ہونا اور اپنا بھاگ کر صحرا میں
آنا وہاں لشکر کا جمع ہونا لشکر کو طرف صحرائے نہ طاق کے روانہ کرکے اپنا ادھر کو آنا بیان کیا اور یہ بھی
بیان کیا کہ میرے پاس ایک صندوقچہ عطا کیا ہوا خداوند کا تھا اُسمیں یہ خاصیت تھی کہ ایک تلوار تھی
جہاں اُس صندوقچہ کو کھولا وہ تلوار حرکت کرکے بالائے آسمان گئی اور وہاں سے حریف پر گری اُسکے دو ٹکڑے
کیے وہ صندوقچہ میری دختر نے مجھ سے لیکر اپنے یار و آشنا سہراب کو دیا اور اُسی طور کا ایک
اور صندوقچہ وہاں رکھ دیا میں نے اصلی صندوقچہ جان کر ایک ساحر کے ہاتھ روانہ کیا تھا کہ اسکے ذریعہ
سے لشکر اسلام کو غارت کرنا سہراب نے آکر اُس ساحر کو قتل کیا میں نے اُس بیہودہ بردہ پر جب بہت
ظلم و ستم کیا تو میری دایہ کسی مکاری سے سہراب سے وہ صندوقچہ حاصل کیا راہ میں ملکہ خفر ناہی سے
ملاقات ہوئی اُس سے سب حال بیان کیا وہ رایہ کو قتل کرکے وہی صندوقچہ لے کر اپنے ملک کی طرف
روانہ ہوئی اے بھائی یہ یہ خرابیاں واقع ہوئیں یہ یہ آفتیں نازل ہوئیں اپنے ہاتھ پاؤں اپنے دشمن ہوگئے
عزیزوں نے ساتھ چھوڑ دیا دوستوں کا کیا ذکر ہے اپنے بیگانوں نے منھ موڑ لیا سب نے دشمنی پر کمر کسی
جب کہ اولاد نے یہ حرکت کی تو پھر اوروں کا ذکر بیکار ہے مگر مجھکو آپ سے بڑی امید تھی کہ آپ میری ہر حال میں
شہرانگت کرینگے مگر بسبب گردش تقدیر کے آپ کو نامہ لکھا اور کمک طلب کی آپ نے بھی جواب صاف
دیا اس امر کی آپ کی ذات سے امید نہ تھی خیر وہ تو جو کچھ ہونا تھا ہوا اب میں آپکے پاس اس غرض

سے آیا ہون کہ میری کمک فرمایئے میرے ہمراہ لشکر لیکر بیرون طلسم تشریف لے چلیے اور اہل اسلام سے
مقابلہ کرکے اُنکو شکست دیجیے اور میرا تمام ملک اُن کے قبضہ سے نکال کر میرے حوالہ فرمایئے راوی
بیان کرتا ہی کہ سمندر شاہ نے کل حال اہل اسلام کا اور اپنا جو کہ ان تینون جلدون مین تحریر ہوا ہی ابتدا
سے آخر تک بیان کیا جب سب حال گنجور شاہ سن چکا اُسوقت جواب دیا کہ آپ کا نامہ ضرور آیا اور
مین نے وہ جواب ضرور تحریر کیا اور اِس وقت پھر آپ سے کہتا ہون کہ یہ امر غیر ممکن ہی کہ مین لشکر لے کر
آپ کے ہمراہ بیرون طلسم چلون اور آپ کی کمک کرون مجکو کیا ضرورت ہی کہ بیکار درد سر مول لون اور اہل
اسلام کو اپنا دشمن بناؤن اور اِس مقام اور طلسم کی خرابی اُن کے ہاتھون سے کراؤن یہ تو بالکل خلاف
عقل ہی آپ تشریف لائے ہین تو تشریف رکھیے یہان آپ کو کسی قسم کی تکلیف نہ ہوگی نہ یہان آپ کو
کوئی ستا سکتا ہی نہ یہان اہل اسلام آسکتے ہین فرض کردم کہ وہ لشکر کشی کرکے آئے تو کسے مقابلہ کیا جائیگا
یہ ممکن نہین ہی کہ وہ آپ کو یہان سے لے جا سکین یا قتل کرسکین نہ یہ ممکن ہی کہ مین آپ کے ہمراہ چلون
اور بیرون طلسم جاکر اُن سے مقابلہ کرون مجکو اس قسم کی مدد سے معاف فرمایئے مین اپنے مقام سے
حرکت نہ کرونگا یہان جو آئیگا اُس سے لڑونگا یہ جو گنجور شاہ نے جواب دیا سمندر جادو کی امید
قطع ہوگئی وہ جو امید تھی کہ گنجور شاہ میری کمک کریگا اور لشکر لیکر میرے ہمراہ آئیگا اِس جواب سے
بالکل امید جاتی رہی صرف اِس قدر تو سمندر نے جواب دیا کہ اب کیا کرین یہ زمانہ کی خوبی اور تقدیر کی
خوبی ہی آج کل کوئی کسی کا بُرے وقت مین ساتھ نہین دیتا ہی جب وقت سخت ہوتا ہی تو عزیز ساتھ
چھوڑ دیتے ہین ہاتھ پاؤن جواب دیتے ہین دشمن ہوجاتے ہین دوستون کا کیا ذکر ہی خیر اب تو جو پڑی ہی
اُسکو اُٹھائینگے یہ کہکر سمندر شاہ ساکت ہو رہا بعد تھوڑی دیر کے گنجور شاہ نے دربار برخاست
کیا سب اپنے اپنے مقام پر گنجور شاہ کے سردار آئے سمندر شاہ کو لوگون نے لاکر اُن مکانون مین
اُتارا جو کہ اُنکے لیے آراستہ کیے گئے تھے سب سردارون کو الگ الگ مقام دیے سمندر شاہ کے لیے
نہایت عمدہ محل مقرر کیا سب سردار سمندر شاہ کے اُن مقامون مین آکر ساکن گزین ہوے سمندر
شاہ مع ناموس کے اُس محل مین آکر اُترا سب سامان سے آراستہ پایا بعد تھوڑی دیر کے سرکار
گنجور شاہ سے ہر ایک کے لیے کھانا آیا سب نے کھانا کھایا جب سب اطمینان سے بیٹھے اور ناموس
سمندر شاہ اور خود سمندر کو راحت ملی اور اطمینان اِس امر سے ہوا کہ اب حریف یہان نہین
آسکتا ہی جب تک طلسم فتح نہ ہو اُسوقت سمندر نے اپنے وزیرون امراق و شملاق و دیگر سردارون
کو طلب کیا اور کہا کہ تمنے گنجور شاہ کی بے اعتنائی اور کج خلقی دیکھی کس طور سے جواب صاف دیا
اب یہ امید تو قطع ہوگئی کہ یہ ہماری کمک کرین لشکر لے کر خود یا کسی سردار کو ہمراہ کرین کہ وہ اہل اسلام سے
بیرون طلسم مقابلہ کرے رہا یہ امر کہ اگر اہل اسلام یہان آئے تو اُسوقت مین یہ امر ضرور ہوگا کہ یہ
اُنکے دفع کرنے کی کوشش کرینگے صرف طلسم کے بچانے کی غرض سے نہ میرے سبب سے اس حالت
مین یہان رہنا اور اِنکی روٹیان توڑنا اور نگاہون مین حقیر ہونا کیا ضرور ہی یہان سے اور کسی طرف چلو
یا جو تم لوگون کی راے ہو وہ بیان کرو میری تو عقل آج کل بالکل خراب ہو رہی ہی شملاق و امراق
و دیگر سردارون نے جواب دیا کہ ہم نے سب حال دیکھا اب آپ کو یہ لازم ہی کہ جیسی گنجور شاہ نے
بے اعتنائی اور بے مروتی کی ہی اور اپنے کو زحمت سے بچایا ہی تو آپ بھی یہان سے نہ جایئے اسی مقام
پر تشریف رکھیے اہل اسلام ضرور آپ کے تعاقب مین آئینگے اُسوقت یہ ضرور بقول آپکے طلسم کے

بچانے کی کوشش کرینگے بس انکو زحمت ہوگی اگر یہ غالب آئے تو آپ کی مراد حاصل ہوئی آپ یہانسے جاکر اپنے ملک پر قبضہ فرمائیے گا اگر وہ لوگ غالب آئے تو یہ ملک بھی مثل آپ کے ملک کے تباہ ہوگا گنجور شاہ بھی بے دست و پا ہوگا اسوقت کی بے مروتی کی سزا پائے گا اگر آپ یہانسے چلے جائیگا تو یہ ضرور ہوگا یہ طلسم فتح ہو جائے گا لازم ہی کہ اس طلسم کو بھی برباد کرا دیجئے جسمین وہ لعین گنجور شاہ کو اس امر پر غرور ہی کہ ہم صاحب طلسم ہین کیون کسی کی کمک کرینا یہ غرور ہی کہ ہم بھی اس لائق ہوے کہ ہمارے پاس لوگ آکر پناہ لیتے ہین اور ہمسے کمک کے خواستگار ہوتے ہین دوسرے یہ امر ہی کہ آپ نے فرمایا تھا کہ اگر گنجور شاہ کمک نہ کرے گا تو مین عرضی بخدمت خداوندین روانہ کرونگا اور اُن سے کمک کا خواستگار ہونگا لہذا عرضی کل واقعات کی بخدمت خداوندین روانہ فرمائیے وہان سے ضرور کمک آئے گی یا گنجور شاہ کو حکم ہوگا کہ سمندر شاہ کی کمک کرو اسوقت یہ ناچار ہو کر ضرور کمک کرینگے آپ کا مطلب حاصل ہوگا سمندر شاہ نے کہا کہ یہ راے تمہاری بہت درست ہی تا جواب عرضی مین ضرور یہان قیام کرونگا اور ضرور کوئی نہ کوئی نتیجہ پیدا ہوگا یا تو کمک آئے گی یا گنجور شاہ کو حکم ملے گا مین کل ہی عرضی روانہ کرونگا اور موافق تمہاری راے کے عمل کرونگا یہ باتین ہو رہی تھین کہ ایک خادم نے آکر عرض کیا کہ وزیر اعظم گنجور شاہ آپ کی ملاقات کے لیے تشریف لائے ہین سمندر شاہ نے کہا کہ تشریف لائین اور اپنے سرداروں سے کہا معلوم ہوتا ہی کہ کوئی پیام گنجور شاہ نے بھیجا ہی اس پیام کو بھی سننا چاہیے راوی بیان کرتا ہی کہ وزیر گنجور شاہ کہ اسکا نام سمینار روس جادو ہی بڑا کافر و سیاہ قلب ہی اہل اسلام کا دشمن جانی ہی اور نمک حرام بھی ہی جب اسنے دیکھا کہ بادشاہ نے سمندر شاہ کی کمک سے انکار کیا تو اسکو بڑا صدمہ ہوا اپنے گھر پر آیا اور خیال کیا کہ کسی تدبیر سے بادشاہ کو قتل کر کے سمندر کو تخت حکومت پر بٹھائیے اسی راے کے لیے سمندر کے پاس آیا ہی جب سمندر نے طلب کیا تو یہ اندر آیا سمندر نے اسکی تعظیم کی اپنے برابر مسند پر بٹھایا مزاج پرسی کی سبب آنے کا دریافت کیا اس مکار و نمک حرام نے کہا کہ مین عرض کرتا ہون مگر تخلیہ چاہتا ہون سمندر نے جواب دیا کہ آپ اطمینان رکھین ان مین کوئی ایسا نہین ہی کہ جو آپ بیان کرین اُسکو کسی سے بیان کرین تب اُسنے کہا کہ آپ نے بادشاہ کی حالت کو ملاحظہ فرمایا آپ تو بامید کمک اور امداد اپنا خیال کر کے اور دوستی سابق پر بھروسہ کر کے تشریف لائے اُنھون نے آپ کے ساتھ یہ بے مروتی فرمائی پہلے جواب نامہ اُس طور کا تحریر کیا مگر آپ نے اُسکا بھی خیال نہ کیا تشریف لائے اُسپر یہ واقعہ گذرا مجکو بڑا صدمہ ہوا اصل امر یہ ہی کہ ان کے دل مین محبت خدا پرستون کی ہی اسی سبب سے یہ مقابلہ سے انکار کرتے ہین اور مین آپ سے کہے دیتا ہون کہ ادھر اہل اسلام نے اگر اس طلسم پر لشکر کشی کی اور مقابلہ کی نوبت آئی یہ شراکت کر لین گے اور شریک ہو کر طلسم کو فتح کرا دینگے اور یہ ملک بھی قبضہ خدا پرستان مین ہو جائے گا بس مین اس لیے حاضر ہوا ہون کہ مین مدت سے بادشاہ سے ناراض ہون اور اس امر کا خواہان ہون کہ اگر کوئی اس امر کو قبول کرے کہ ہم یہان کی حکومت کرینگے تو مین بادشاہ کو اسیر کر کے اُسکو حاکم کر دون مین خود حکومت کرتا مگر سبب یہ ہی کہ یہان کی حکومت مین شرط ہی کہ جو بادشاہ ہو وہ حاکم یہان کا ہو سکتا ہی خواہ اسی طلسم کا بادشاہ ہو خواہ بیرون طلسم کا یا جسکو الوان تاجدار بادشاہ کرے اگر بادشاہ نہ ہوگا کوئی سردار یا وزیر ہوگا وہ نہین حاکم ہو سکتا ہی اگر وہ کسی طریقہ سے حاکم بنایا جائے گا اور تخت پر

بغرض حکمرانی قدم رکھے گا فوراً ہلاک ہوگا سو بسبب خوف ہلاکت کے مین بھی اور سب سردار اس امر سے باز ہین اور خوف کرتے ہین اور آپ بادشاہ بھی ہین اور ایوان تاجداری کی طرف سے شہر سمندریہ کے بادشاہ تھے اگر آپ اس امر کو قبول کرین تو مین بادشاہ کے قتل کی فکر کرون اور اس قصہ کو یون پاک کرون کہ اُنکو قتل کر کے آپ کو یہان کا بادشاہ کرون آپ لشکر کثیر ہمراہ لے کر بیرون طلسم جا کر خداپرستون سے مقابلہ کرین اور انکو شکست دے کر شہر سمندریہ کو بھی اسی طلسم مین شریک فرماین عنایت خداوندی سے آپ ساحر زبردست ہین اور آپ کے ہمراہ ساحران زبردست بھی ہین ان سب کامون کا خوب بندوبست ہوگا مین اس وقت اسی غرض سے حاضر ہوا ہون کہ آپکا منشا دریافت کر کے اس امر مین کوشش کرون کیونکہ بادشاہ کا قتل ہونا امر آسان نہین ہے وہ حاکم طلسم ہے اور تحفہ جات طلسمی کا مالک ہے جب تک وہ پاس ہونگے کسی کا دسترس نہ ہوگا ماسوا اسکے فاتح طلسم کے کسی کے ہاتھ سے نہ مارا جائیگا اگر فاتح طلسم کی اطاعت نہ کرے گا اور اگر اطاعت کرے گا تو کبھی نہ ہوگا بس بہت کوشش کرنا ہوگی تب یہ کام ہوگا سمندر یہ سنتے ہی بہت خوش ہوگیا اور جامہ جسم مین نہ سماتا ہوگیا سمندروس کو جواب دیا کہ اگر تم ایسا کروگے تو کیا اچھی بات ہے مین تمہارا ممنون و مشکور ہونگا اور وہ مرتبہ اعلے دونگا کہ تم تمام عمر یاد کروگے اور مین اس امر کو بخوشی خاطر قبول کرتا ہون تم دیکھنا کہ جو تم نے تدبیر سوچی ہے اگر پوری ہوئی اور مین حاکم طلسم ہوا تو کس طور سے ان خداپرستون کو قتل کرتا ہون کہ ماہیان دریا در عذاب ہون ان کے حال پر رحم کھائین اور مجھکو رحم نہ آئے سمندروس نمک حرام نے کہا کہ آپ اطمینان رکھین مین ضرور اس کام کو انجام دونگا تب سمندر نے وہ راے جو سردارون نے اسکو دی تھی اپنا دوست سمندروس کو جان کر بیان کی اور کہا کہ مین عرضی خدمت خداوندی مین روانہ کرتا ہون دیکھون وہان سے کیا جواب آتا ہے جب تک جواب آئے وہان سے تم اس عرصہ مین یہان یہ تدبیر کرو سمندروس نے جواب دیا کہ یہ راے آپ کی بہت عمدہ ہے شوق سے عرضی تحریر فرمایے مین یہان آپکی تدبیر کرتا ہون جو مین نے گذارش کیا ہے اب کیا بھلا مین گنجور شاہ کو زندہ بھی چھوڑتا ہون اگر قتل نہ کر سکا تو اسیر ضرور کر لونگا اور سب تحفہ جات لے کر اور آپ کے حوالہ کر کے آپ کو یہان کا بادشاہ کرونگا اسی قسم کی باتین بڑے عرصہ تک ہوا کین اور باہم مشورہ کیے قتل گنجور شاہ و عرضی روانہ کرنے کی آخیر راے یہ قرار پائی کہ سمندر شاہ گنجور شاہ سے یہ فرمائین کہ مین ایک عرضی خدمت خداوندی مین روانہ کرنا چاہتا ہون براے طلب کمک آپ اسقدر مہربانی فرمایے کہ میری عرضی روانہ فرما دیجیے اگر آپ کمک سے انکار فرماتے ہین تو یہ کام ترک دیجیے اسمین کوئی آپ کا نقصان نہین ہے وہ ضرور اسکو قبول کرینگے سواے اُن کے دوسرے کی یہ طاقت نہین ہے کہ یہان سے عرضی روانہ کر سکے ہان وہ روانہ کر سکتے ہین سمندر شاہ نے کہا کہ کل مین کہکر اور عرضی لکھکر روانہ کرا دونگا جب یہ راے قرار پا چکی سب اپنے اپنے مقام پر آئے وزیر گنجور شاہ بھی اپنے مقام پر آیا اور اس فکر مین مبتلا ہوا کہ کس تدبیر سے بادشاہ کو قتل کرون یا اسیر کرون اور کسی تدبیر سے تحفہ جات طلسمی لے لون کہ جسکے لینے سے بادشاہ پر دست رس ہو اگر بدون اسکے کہ تحفہ جات نہ لیے جائین فکر قتل یا گرفتاری کی جائے گی تو مشکل ہوگی اور دسترس نہ ہوگا یہ تو شب بھر اپنے مقام پر اسی فکر مین مبتلا رہا نہ نیند آئی [illegible] ادھر سمندر نے بعد جانے سمندروس کے اپنے وزیرون و سردارون سے کہا کہ واقعی خداوند نے [illegible] دوست پیدا کر دیا اور ایک حکومت اگر ہاتھ سے جاتی رہی تو دوسری سلطنت اُس [illegible] ملنے کی تدبیر کر دی کہ جسکی قدر بڑے بڑے بادشاہون کو آرزو تھی اور یہ میری خوش تقدیری اور [illegible]

کہ خود گنجور شاہ کے دوست دشمن ہوگئے اور میری ہمراہی پر کمر کسی واقعی گنجور شاہ نے بڑی بے مروتی اور کج خلقی
کو کام فرمایا تھا ایسی بات گنجور شاہ کو میرے ساتھ زیبا نہ تھی بقول اُسکے وزیر کے ضرور اُسکے دل مین اہل اسلام
کی الفت ہے اسی سبب سے اسنے جواب نامہ مین بھی انکار کمک سے تحریر کیا اور جب مین یہان آیا اور مین نے
کمک کی خواہش کی اُسنے اُسی الفت کے سبب سے انکار کیا ضرور ایسا ہوگا کہ یہ شریک اہل اسلام ہو جائیگا
اور اُنکا قبضہ طلسم پر کرادیگا ایسے شخص کا قتل یا اسیر کرنا لازم ہے یہ اُسی بے مروتی اور کج خلقی کی سزا ہے جو
اُسکے دوست اور خیر خواہ و ملازم دشمن ہوگئے میرا کیا نقصان ہے جو مین انکار کرتا وہی لوگ اسکا بندوبست
کرینگے مجکو بلا زحمت و بلا مشقت ایک حکومت وسیع ملیگی مین کیون انکار کرون سب نے جواب دیا کہ
واقعی بہت عمدہ بات ہے جیسا آپ کا گمان ہے اور جو سندروس نے کہا ہے اگر ایسا ہو تو کیا خوب ہو کیسی
حکومت ملے سمندر شاہ نے کہا کہ یہ قدرت خداوند ہے کہ بدون خواہش کے لوگون نے ہم سے خواہش کی
اگر ایسا ہو تو کیا عجب ہے مین عرضی تو کل ضرور تحریر کرکے روانہ کرونگا تا آنکہ جواب عرضی آئے اگر یہان
سندروس نے جو تدبیر ہم سے کہی ہے اُسکا بندوبست کردیا اور مین بادشاہ ہوگیا تو پھر کیا ہے دیکھنا کہ پھر کیونکر ان اہل اسلام کا مقابلہ کرتا
ہون اور کیونکر شکست دیتا ہون اور اگر اس عرصہ مین کچھ بندوبست نہ ہوا اور وہان سے کمک آگئی تو اُسکو ہمراہ لیکر جاؤنگا اور
مقابلہ کرونگا اب مجکو ہر طرح سے اطمینان ہے ان دو کامون مین سے ایک ضرور میری خواہش کے موافق ہوگا کل ضرور
گنجور شاہ کے ذریعہ سے عرضی روانہ کرونگا یہ کہکر اور سردارون کو رخصت کرکے داخل محل ہوا سردار اپنے مقام پر
آئے وہ رات تمام ہوئی صبح کو گنجور شاہ نے دربار کیا سب سردار گنجور شاہ حاضر دربار ہوئے سندروس وزیر بھی آیا مگر وہ اور فکر مین ہے کہ سمندر شاہ
مع اپنے سردارون کے آیا گنجور شاہ نے استقبال کرکے لا اپنے برابر بٹھایا جب دربار آراستہ ہوچکا اُس وقت
سمندر شاہ نے گنجور شاہ سے کہا کہ آپ نے کمک سے انکار فرمایا اور واقعی آپ کا خیال بہت درست
ہے لہذا مین یہ چاہتا ہون کہ ایک عرضی بخدمت خداوند نہ طاق روانہ کرون اور اُس مین اپنی حالت تحریر
کرون اور خداوند سے کمک کا خواستگار رہون تا جواب عرضی یہان مقیم رہون اگر کمک آجائے تو اُسکے
ذریعہ سے بیرون طلسم جاکر جہان خداپرست ہون اُن سے مقابلہ کرون بھلا فرشتگان قدرت سے کون
لڑسکتا ہے خداپرست مغلوب ہونگے اور مین غالب ہونگا میرا ملک مجکو مل جائیگا اہل اسلام کے قبضہ
سے نکل آئیگا اور اگر کمک نہ آئی اور کچھ جواب نہ آیا تو جیسا حکم ہوگا اُس پر عمل کرونگا یقین ہے کہ اس مین
تو کوئی آپ کا نقصان نہ ہوا اور آپ میری خواہش کے موافق عرضی بذریعہ اپنے روانہ کردین گنجور شاہ
نے جواب دیا کہ میرا کوئی نقصان نہین ہے آپ عرضی تحریر فرمائین مین اُسے روانہ کردونگا اور جواب منگا
دونگا یہ سُنکے سمندر شاہ نے شمطاق کی طرف دیکھا وہ دوات و قلم لیکر سامنے آیا سمندر نے کہا
کہ ایک عرضی ہماری طرف سے بخدمت خداوند تحریر کرو اُس مین کل حالت ہو اور تحریر کرو کہ یا خداوند
مین نے قبل بھی ایک عرضی بذریعہ فرخ ستارہ پیشانی اپنے دوست کے روانہ کی ہے وہ مجکو ایک آفت
سے بچانے کو آئے تھے اور یہی کہدیا ہے کہ میری تمام حالت جو کہ آپ نے اپنی آنکھ سے ملاحظہ فرمائی
اور مین نے بیان کی ہے خدمت خداوند مین عرض کردیجیے گا یقین ہے کہ وہ عرضی بخدمت عالی پہونچی ہو
اب مین دوسری عرضی نذر اور تحریر کرتا ہون میرے حال پر از راہ خداوندی رحم فرمائیے دشمنون کے
شر سے بچا دیجیے میری کمک فرمائیے کسی فرشتہ مقرب بارگاہ کو حکم فرمائیے کہ وہ آکر میری کمک کرے
اور خداپرستون کو تباہ و غارت کرکے میرا ملک اُسکے قبضہ سے نکال کر میرے حوالہ کرے آپ اُن پر اپنا
عذاب نازل فرمائیے اب اُنھون نے بہت سر اُٹھایا ہے اور آپ کے بندگان خاص کو بہت ستایا ہے

آپ کے خاص نمہارے اُنکے ہاتھ سے بہت عاجز و پریشان ہو رہے ہین اُنکا یہ قصد ہی کہ وہ طرف خداوند کے
بھی رخ کرین مین بھاگ کر اُنکے ہاتھ سے شکست کھا کر طلسم گنجورۂ سلیمانی مین پاس گنجور شاہ کے اس
امید سے آیا تھا اور اب یہان اُن خداپرستونکے خوف سے پوشیدہ بیٹھا ہون آپکی مہربانی اور کرم خداوندی
کا منتظر ہون مجکو گنجور شاہ کے پاس آنے سے یہ امید تھی کہ وہ میری کمک کرینگے اور میرا ملک قبضۂ مسلمانان
سے مقابلہ کرکے نکال کر میرے حوالہ کرینگے اُنھون نے اس امر سے انکار کیا اور یہ فرمایا کہ تم یہان قیام کرو
جب خداپرست یہان اگر تم کو مجھ سے طلب کرینگے اور طلسم پر لشکرکشی کرینگے تو اُس حالت مین مین اُنسے
مقابلہ کرونگا اور اُنکو شکست دونگا یہان تم سے کوئی نہین لے سکتا ہی اطمینان رکھو لہذا مین نے پریشان
ہوکر اپنی کل حالت آپکی خدمت مین بذریعہ عرضی ہذا کے گذارش کی ہی امیدوار کرم خداوندی ہون اور
یہ چاہتا ہون کہ میری کمک فرمائی جاوے اور اہل اسلام پر قہر نازل فرمایا جائے ایسا نہ ہو کہ وہ اس طلسم
کو بھی آکر درہم و برہم کرین اور آپکے بندگان کو قتل و غارت کرین کیونکہ اُنھون نے اب بہت سر
کشی پر کمر کسی ہی میری بہت جلد خبر لیجیے اور کمک فرمایئے ورنہ مین ہلاک ہو جاؤنگا یہ مضمون جو سمندر شاہ
نے شملاق سے کہا بس شملاق نے پہلے تو بہت کچھ القاب و آداب بڑے شد و مد سے تحریر کیا اُسکے بعد
ابتدا اس واقعہ کی کہ آنا بدیع الملک کا دشمن بہار افزا مین اور مقابلہ دیوانون سے اور مسلمان ہونا
صنوبر شاہ وغیرہ کا اور مارا جانا حباب جادو کا اور مقابلہ سحران با لشکر اسلام و مارا جانا آفتاب جادو
و سحران و ماہیان کا اور دریائے سبز رنگ کا اور مسلمان ہونا سہراب و غزالان و دیگر ساحرون
کا و لشکرکشی اہل اسلام کیطرف لقانیہ و محرابیہ کے بقین خودپرست و محراب شاہ کا بعد مقابلہ مسلمان
ہونا اقبال شاہ و اشتیاک شاہ وغیرہ کا بدون مقابلہ مسلمان ہونا اور لشکر اسلام کا قریب سمندریہ آنا اور
یہان کے کل مقابلہ مع دیگر واقعات کے و آفاق شاہ وغیرہ کا شریک اہل اسلام ہوکر سمندر شاہ سے
مقابلہ کرنا بعد ہا کئی معرکون کے خود سمندر شاہ کا لشکر لے کر مقابلہ اہل اسلام مین جانا اور جنگ و پیکار کا آغاز
ہونا اور مارا جانا عشاق و جہد نشین کا شکست کھانا سمندر شاہ کا بھاگ کر آنا طلسم گنجورہ مین
گنجور شاہ سے کمک کی خواہش کرنا انکا انکار کرنا سب تحریر کیا ساتھ تفصیل کے کوئی واقعہ فروگذاشت
نہین کیا جو کچھ ان چند دن مین تحریر ہو چکا ہی ناظرین کو یاد ہو گا جب یہ سب حالات لکھ چکا اُسکو قسمت و
مضمون جو سمندر شاہ نے بتایا تھا وہ لکھا یہ سب لکھ کر عرضی طیار کر کے بخدمت سمندر شاہ پیش کی
سمندر شاہ نے عرضی کو دیکھا بہت پسند کیا شملاق نے اُسکو صاف کر کے اُس پر مہر سمندر شاہ
کی کی لفافہ میں بند کرکے اُس پر بھی مہر کر کے پیش کی اب سمندر شاہ نے وہ عرضی وزیر سے لے کر گنجور شاہ
کو دی اور کہا کہ اسکو مہربانی کر کے روانہ فرمایئے اور بہت جلد اور تاکید کر دیجیے گا لے جانے والے سے
کہ اسکا جواب بہت جلد لے کر آئے راوی کہتا ہی کہ گنجور شاہ نے وہ عرضی سمندر کے ہاتھ سے لے کر اپنے
پاس رکھی وزیر گنجور شاہ دیکھ رہا ہی اور جل رہا ہی اس فکر مین ہی کہ کیا تدبیر کرون کیونکر بادشاہ کو قتل
یا اسیر کرون اور سمندر کو بادشاہ کرون یہ نمک حرام تو اس فکر مین ہی ادھر گنجور شاہ نے دبیر سے کہا کہ
ایک عرضی ہماری طرف سے بھی تم اس مضمون کے بعد القاب و آداب خداوندی کے تحریر کرو کہ مین
بخدمت خداوند مین دست بستہ عرض پرداز ہون کہ مین بہ حکم خداوند اس طلسم کا بادشاہ چلا آتا ہون
اور ہمیشہ پابند حکم خداوندی رہا ہون میرے حال پر ہمیشہ عنایت و مہربانی مبذول رہتی ہی آج کل بھی
وہی مہربانی ہی مین نے جو کمک سمندر شاہ سے انکار کیا اسکا سبب یہ ہی کہ اول تو مجھ کو یہ حکم خداوند

تھا اور ہی کہ تم اپنے طلسم کو چھوڑ کر کبھی باہر نہ جانا اور نہ کسی پر لشکر کشی کرنا جب تک وہ تمھارے طلسم کی طرف نہ آئے اور تم پر لشکر کشی نہ کرے اُسوقت تک کسی سے مقابلہ نہ کرنا لہذا مین اُسی حکم پر پابند رہا اسی سبب سے مین نے انکار کیا نہ خود برائے کمک لشکر لے کر گیا نہ کسی کو روانہ کیا جب نامہ سمندر شاہ کا دربارۂ طلب کمک آیا صاف انکار کیا اب سمندر شاہ خود اہل اسلام کے ہاتھ سے شکست کھا کر اور بھاگ کر بحالت خراب طلسم مین تشریف لائے مین نے اُنکو مہمان کیا اور بہت کچھ اطمینان اُنکا کیا جب اُنھون نے کمک کی خواہش کی مین نے انکار کیا اور کہدیا کہ جب کوئی اِدھر لشکر کشی کر کے آئے گا تو مقابلہ کرونگا واقعی یہ امر ہی کہ اُنکی حالت بہت خراب ہی اُن پر رحم واجب ہی اور اُنکی کمک کرنا بھی لازم ہی وہ اسوقت واجب الرحم ہین بس جب مین نے کمک کرنے سے انکار فرمایا تو اُنھون نے مجھ سے فرمایا کہ مین ایک عرضی بہ خدمت خداوند اپنے کل حالات کی تحریر کرتا ہون گو خداوند عالم الغیب ہین وہ سب حالات سے آگاہ ہونگے مگر مجکو بھی فرض ہی کہ مین آگاہ کر کے کمک طلب کرون لہذا تم وہ عرضی میری اپنے ذریعہ سے بخدمت خداوند بھیجدو مین نے منظور کر کے اُنکی عرضی مع اپنی عرضی کے روانہ کی ہی امیدوار ہون کہ جواب سے سرفراز ہون مین بھی اور سمندر شاہ بھی وہ یہان تشریف فرما ہین اور جواب کے منتظر ہین دوسرے سبب انکار کمک کا یہ بھی ہی اور تھا کہ کوئی حکم خداوند کا میرے نام نہین آیا تھا اور نہ آیا ہی کہ تم سمندر شاہ کی کمک کرو بس مین کیونکر بدون حکم عالی کمک کرتا خلاف حکم کر کے مورد قہر خداوندی ہوتا جیسے سمندر شاہ نے خلاف حکم بدون اجازت خداوند اہل اسلام سے مقابلہ کر کے اپنی حالت کی کہ ایک ایک کے پاس دامن پناہ لیتا ہی اور کمک کی خواہش کرتا ہی یہ اُس عدول حکمی کا سبب ہی لہذا مین یہ عرضی پیش کر کے مع عرضی سمندر شاہ کے امیدوار ہون کہ جیسا میرے نام حکم صادر ہو اُس پر عمل کرون اور سمندر شاہ کی دست بستہ سفارش بھی کرتا ہون کہ خداوند اُسکی کمک فرمائین وہ بہت پریشان ہی زیادہ حد ادب جب یہ سب عبارت گنجور شاہ نے بیان کی دبیر نے بہت عمدہ طور سے تحریر کر کے پیش کی گنجور شاہ نے دیکھکر دبیر کو دیا اور کہا کہ صاف کرو دبیر نے قرطاس طلائی پر بخط طغرا لکھا اور لکھ کر لفافہ مین بند کر کے مہر کی تب گنجور شاہ نے دبیر کو عرضی سمندر شاہ کی دی اور کہا کہ اسکو بھی اسی کے ساتھ ملفوف کرو اُسنے دونون عرضیان ایک لفافہ مین ملفوف کر کے اور اُس پر مہر کر کے گنجور شاہ کے روبرو پیش کین اُسوقت گنجور شاہ نے وہ عرضیان لے کر سامنے رکھین اور ایک کتاب جو سامنے رکھی تھی اُسکو اُٹھایا اور کھولا اُسمین سے کچھ دیکھکر پڑھا اور دستک دی دستک کا دینا تھا کہ ایک مرتبہ تمام دربار کی زمین کو زلزلہ سا ہوا سب نے دیکھا کہ برابر تخت گنجور شاہ کے زمین شق ہوئی اور ایک ساحر بہت قوی ہیکل بدشکل تمام جسم سے اُسکے شعلہ نکلتے ہوئے پیدا ہوا اور آتے ہی گنجور شاہ کو سلام کیا سب اہل دربار کو بغور اُس نے دیکھا گنجور شاہ نے اشارہ کیا ایک کرسی خالی تھی کہ اس کرسی پر بیٹھ جاؤ وہ سلام کر کے بیٹھ گیا اور کہا کہ کیون آپ نے مجکو یاد فرمایا ہی گنجور شاہ نے کہا کہ بیان کرتا ہون یہ کہکر حکم دیا کہ انکو شراب پلاؤ اور خلعت دو ساقی نے شراب پلائی خلعت مرحمت ہوا جب وہ شراب پی چکا اُسکا دماغ بادۂ ناب سے گرم ہوا اُسوقت گنجور شاہ نے اُس ساحر سے کہا کہ یہ عرضی میری بخدمت خداوند پہونچا دو اور اسکا جواب لا دو بہت ضروری عرضی ہی بہت جلد جواب لانا یہ کہکر وہ اُسکو دی اُسنے عرضی ہاتھ مین لے کر کہا کہ آپ واقف ہین کہ وہان سے جواب عرصہ مین آتا ہی مین اپنے امکان بھر کوشش کرونگا کہ جہان تک ممکن ہوگا بہت جلد آؤنگا اگر عرصہ ہو تو متردد نہ ہوجیے گا

گنجور شاہ نے کہا کہ تم کوشش اس امر کی ضرور کرنا کہ جواب جلد ملے اگر جلدی نہ ملے تو خیر جب ملے تب آنا مگر خالی نہ آنا جواب لے کر آنا اُسنے جواب دیا کہ بہت خوب یہ کہکر اُس ساحر نے دستک دی کہ دو پر اُسکے دونون شانون پر پیدا ہوئے اور وہ عرضی لے کر بیرون ایوان آیا اور ایک طرف کو اُڑ کر چلا یہ ساحر تو عرضی سمندر شاہ و گنجور شاہ کی لے کر طرف فہ طاق کے جاتا ہی دیکھیے اب کیا جواب لے کر آتا ہی اور کیا جواب آتا ہی بعد جانے ساحر کے گنجور شاہ نے دربار برخاست کیا اور اپنے محل مین انتظار جواب عرضی کرنے لگا وزیر گنجور شاہ اپنے مقام پر آیا اور اس فکر مین مصروف ہوا کہ کس طور سے بادشاہ کو قتل یا اسیر کرون سمندر شاہ مع اپنے سردارون کے اپنے مقام پر آیا اور جواب عرضی کا منتظر ہوا اب ان سبکو اپنی اپنی فکر مین مبتلا رکھا جاتا ہی یعنی ساحر کو طرف فہ طاق کے روان چھوڑا جاتا ہی کہ وہ عرضیان لے کر جاتا ہی سمندر شاہ کو طلسم مین مقیم رکھا جاتا ہی انتظار جواب عرضی مین اور وزیر بدتدبیر گنجور شاہ کو فکر قتل گنجور شاہ مین اور مین اس کتاب کو اسی مقام پر تمام کرتا ہون انشاء اللہ تعالے بشرط حیات دیکھا جائے گا والسلام خیر الختام تمام شد کتاب ہذا فقط

## تقریظ از جانب مصنف کتاب ہذا

ہزار ہزار شکر اُس خدا ے برتر کا کہ جس نے تمام عالم کو خلق فرمایا اور انسان کو اشرف مخلوقات بنایا اور مجھ ایسے ناچیز و حقیر کو یہ مرتبہ عنایت فرمایا کہ اہل فہم و اہل سخن قدر فرماتے ہین ورنہ مین اس لائق نہ تھا کہ یہ میری قدر ہوتی اور میرے کلام کو لوگ پسند فرماتے یہ اسی کی عنایت و بندہ نوازی ہی شکر ہی خداوند کریم کا کہ جلد سوم دفتر آفتاب شجاعت بحسن و خوبی تمام ہوئی اور مجکو خداوند کریم نے اس بار سے سبکدوش فرمایا اب میری دعا خداوند تعالے سے یہ ہی کہ پسند خاطر ناظرین نکتہ فہم دقیقہ رس ہو اور شائقین و ناظرین ملاحظہ فرما کر مجکو خلعت تحسین و آفرین سے سرفراز فرمائین مین حقیر و ناچیز بخدمت شائقین و ناظرین دست بستہ عرض پرداز ہون کہ اگر کوئی غلطی یا بے ربطی عبارت یا کوئی مقام پر کسی قسم کا نقصان واقع ہوا ہو تو اُسکو معاف فرمائیے گا کیونکہ انسان سہو و نسیان سے مرکب ہی اُسکے آب و گل مین نسیان ہی اور آپ لوگ پردہ پوش و عیب پوش ہین مجکو امید قوی ہی آپ لوگون کی ذات والاصفات سے کہ ضرور اگر کوئی غلطی یا کوئی نقص نظر کیمیا اثر سے گذرے گا اُسکو خیال نفرمائیگا بلکہ پردہ دل مین پوشیدہ فرما کر میری عرق ریزی کی طرف خیال فرما کر خلعت تحسین و آفرین سے سرفراز فرمائیے گا میری رب العالمین سے یہ دعا ہی کہ وہ تا صد و بیست سال جناب معلی القاب حاتم وقت دستگیر بیکسان غربا پرور شریف نواز یعنی جناب منشی پراگ نراین صاحب بہادر مدظلہ العالی کو سلامت مع باکرامت رکھے کہ جو میری قدر فرماتے ہین اور آپ لوگون کو بھی کہ آپ بھی قدر فرماتے ہین الٰہی آمین یا رب العالمین تمام شد والسلام فقط

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ و المنۃ کہ جلد سوم دفتر آفتاب شجاعت بخیر و خوبی اختتام کو پہونچی اور منظور نظار نظارگیان ہنرپرور ہوئی اور بکمال حُسن و خوبی سے بہ عرق ریزی مہتممان سلیقہ شعار و تصحیح مولوی محمد اسمٰعیل قدیم کار پرداز مطبع ہذا بہ ماہ اپریل سنہ ۱۹۰۶ء انجام پذیر ہوئی

| قیمت | نام کتاب |
|---|---|
| عہ/ ۸ر پ | طلسم نوخیز جمشیدی - جلد اول |
| عہ/ ۸ر | ایضاً جلد دوم |
| عکا ر | ایضاً جلد سوم |
| عہ/ ۲ر پ | قصۂ ٹھگ در سہ حصہ - مطبوعۂ غیر - |
| ۱۲ ر پ | " حصۂ چہارم " |
| عہ پ | پیرنابالغ دردوحصہ - " |
| عہ/ ۸ر پ | سوانح عمری عمرو عیار - " |
| سے پ | سیرت محمدیہ - " |
| ۸ر پ | تاج کامیابی - " |
| عہ/ ۸ر پ | سوانح عمری شیطان - " |
| عکا پ ۱۲ر | الف لیلہ دنیازاد - بطرز ناول |
| عکا پ ۸ر | الف لیلہ نثر - بطور ناول معروف بہ شبستان حیرت - |
| ۱/ ر پ | پھول والون کی سیر - مطبوعۂ غیر - |
| عہ پ ۸ر | اخوان الصفا - اُردو چھاپہ ٹیپ مطبوعۂ غیر - |
| ۱۱ ر پ | ترجمۂ اُردو ابن سن کروسو - چھاپہ ٹیپ نہایت دلچسپ ناول قابل دید ہے مطبوعۂ غیر - |
| عہ ۶ ۸ر | ترجمۂ داستان امیر حمزہ بالتصویر - ہر چہار دفتر مسلسل ہندسہ مترجمۂ مولوی عبد اللہ و نظر ثانی مولوی سید تصدق حسین - |
| | بوستان خیال - مصنفۂ محمد تقی خان ان کو میر تقی خیال بھی کہتے ہین باشندۂ گجرات - یہ باکمال بعہد سلطنت محمد شاہ بادشاہ دہلی مین وارد ہوے انکو قصہ گوئی سے بہت شوق تھا اُنکے ہمسایہ مین داستان امیر حمزہ بیان ہوا کرتی تھی یہ بھی سننے جاتے تھے آخر انھون نے چند اجزا ایک قصۂ تازہ کے تصنیف کر کے اُس محفل مین سُنائے لوگون نے بہت پسند کیے جب اس قصۂ دلآویز کی شہرت ہوئی دربار شاہی مین طلب کیے گئے اور خلعت فاخرہ |

| قیمت | نام کتاب |
|---|---|
| | سے ممتاز ہوے اور بہ تعین مواجب مناسب حکم اختتام اس قصۂ عجیب کیواسطے دیا گیا یہ کتاب دربار شاہی مین ہمیشہ پڑھی جاتی تھی لیکن چونکہ زبان اسکی فارسی تھی رفتہ رفتہ بوجہ ترقی اُردوے معلے کے اسکا رواج جاتا رہا اس زمانہ مین کہ فارسی کا رواج کالعدم ہوگیا تو اتنی بڑی کتاب کا اُردو مین شائع ہونا مناسب تھا لہذا ان اجلاد کے ترجمے اور طبع مین کارخانہ نے جو صرف کثیر کیا وہ اظہر من الشمس ہے پہلے دہلی مین خواجہ امان صاحب نے اول جلد چھوڑ کر چند جلدون کے ترجمے کیے مگر ترجمہ کرتے کرتے اُنکا پیمانۂ عمر لبریز ہوگیا اصل کتاب کی بزبان فارسی اٹھارہ جلدین ہین اور ترجمہ ہر ایک جلد مین دو دو جلدین شریک ہین جسکی نو جلدین بہ تفصیل ذیل ہین :- |
| للعہ پ | ۱ - جلد مہدی نامہ - |
| للعہ پ | ۲ - جلد دوحۃ الابصار - موسوم بہ معز الدین نامہ |
| سے پ ۸ر | ۳ - جلد ضیاء الابصار - موسوم بہ جمشید نامہ - |
| معہ پ | ۴ - جلد شمس النہار - ترجمۂ خورشید نامہ - |
| سے پ | ۵ - جلد مطلع الانوار - |
| عہ ر پ | ۶ - جلد خزینۃ الاسرار - |
| عہ ر پ | ۷ - جلد نور الانوار - ترجمۂ خورشید نامہ - |
| عہ ر پ | ۸ - جلد مشرق الآثار - ترجمۂ خورشید نامہ - |
| سے پ ۸ر | ۹ - جلد تفریح الاحرار - ترجمۂ معز الدین نامہ |
| عہ پ | الف لیلہ بالتصویر - دو کالم مین مشہور افسانہ ہزار اور ایک رات کا عربی مین ہے اُسکا ترجمہ اُردو مین منجانب مطبع منشی طوطا رام شایان مرحوم نے کیا تھا - بہ مزید نظر ثانی جناب مولوی محمد حامد علی خان متخلص بہ حامد کاغذ سفید صفائی - |
| ۲ ر | قصۂ اگرگل - قصۂ مشہور |

| نام کتاب | قیمت |
| --- | --- |
| فسانۂ عجائب جلی قلم بالتصویر۔ بعبارت رنگین ونمکین از مرزا رجب علی بیگ سرور کاغذ سفید گندہ۔ | ۹رب |
| ایضاً۔ کاغذ خاکی گندہ۔ | ۷رب |
| الف لیلہ بالتصویر۔ کامل ہر چہار جلد یکجائی مترجمہ مولانا محمد حامد علی خان صاحب مطبوعہ ۱۸۹۴ء | |
| ۱۔ کاغذ سفید چکنا۔ | ۱۵رب |
| ۲۔ کاغذ رسمی سفید۔ | ۱۴رب |
| قصۂ سندباد جہازی۔ ماخوذ از قصۂ الف لیلہ | ۲رب |
| کامروپ کا جادو۔ اردو کاغذ سفید۔ | ۲رب |
| جادۂ تسخیر۔ قصہ دلچسپ از نواب محمد حیدر علی خانصاحب۔ | ۴ر ب |
| فسانۂ عجائب متوسط قلم۔ مصنفۂ مرزا رجب علی بیگ سرور مرحوم۔ | ۶ر |
| ایضاً۔ بلاتصویر خفی قلم حسب مراتب بالا۔ | ۳ر |
| سروش سخن بالتصویر۔ بجواب فسانۂ عجائب از سید فخر الدین حسین مودودی۔ | ۵ر۳ |
| ایضاً۔ بلاتصویر حسب مراتب بالا۔ | ۴ر۲ |
| طلسم حیرت۔ افسانہ دلچسپ از منشی جعفر علی تخلص بہ شیون۔ | ۵ر |
| باغ وبہار۔ معروف بہ قصۂ چہار درویش بالتصویر | ۳ر |
| ایضاً۔ بلاتصویر حسب مراتب بالا۔ | ۳ر۲ |
| لطائف الظرفا۔ مرتبۂ منشی دیبی پرشاد صاحب جس مین ڈیڑھ سو سے زیادہ عمدہ عمدہ تڑاق پڑاق لطیفے ہین۔ | ۳رب |
| تفریح الطلبا۔ مرتبۂ منشی دیبی پرشاد صاحب جس مین ۱۵ نتیجہ خیز حکایات مع نتائج وفوائد ہین اور لطف یہ ہے کہ کوئی بھی حکایت فرضی وخیالی نہین ہے۔ | ۲رب |

| نام کتاب | قیمت |
| --- | --- |
| **قصہ جات نظم** | |
| الف لیلہ منظوم۔ کی متفرق جلدین حسب ذیل فروخت ہوتی ہین۔ کامل مجلد۔ | ۲رب |
| جلد اول از منشی طوطارام شایان۔ | ۱۲رب |
| ایضاً۔ جلد دوم " کاغذ سفید | ۱۰رب |
| ایضاً۔ جلد سوم " | ۶رب |
| ایضاً۔ جلد چہارم۔ از منشی شادی لال صاحب کاغذ خاکی وسفید۔ | ۱۳رب |
| بحر دانش۔ مطبوعۂ غیر۔ | ۰ر |
| آہ وحشی۔ ترجمۂ ہنس جواہر از منشی محمد احسن بلگرامی۔ | ۸رب |
| قصۂ ماہی گیر۔ | ۶ |
| ناٹک ہمت عالی۔ معروف بگل بکاؤلی حصۂ اول مولفۂ مولوی الٰہی بخش صاحب۔ | ۲ر |
| قصۂ ماہ رمضان۔ از عبداللہ خان۔ | ۳ پائی |
| قصہ قاضی جونپور۔ حمق وعقل کا امتحان۔ | ۹ پائی |
| قصہ جمجمہ۔ | ۶ پائی |
| قصہ شاہ روم۔ بالتصویر۔ | ۶ پائی |
| قصۂ شیخ منصور۔ از شیخ احمد متخلص بہ رسا | ۹ پائی |
| سنگاسن بتیسی۔ از منشی لچھمن لال۔ | ۳ر |
| گلزار ابراہیم۔ قصۂ حضرت ابراہیم ادہم۔ | ۲ر۳ |
| چشمۂ شیرین۔ قصۂ شیرین وفرہاد۔ | ۱ر۳ |
| جوگن نامہ۔ از میان باطن اکبرآبادی۔ | ۹ پائی |
| ایجاد رنگین۔ حکایات نصائح از رنگین دہلوی۔ | ۱ر |
| مجموعہ۔ چوہے نامہ وبلی نامہ وافیونی نامہ از منشی بینی رام۔ | ۱ر |
| پدماوت اردو۔ از عبرت وعشرت۔ | ۳ر |
| فسانۂ عجائب منظوم۔ از منشی بھولاناتھ | ۱ر |